کے لحاظ سے بھی فرشتوں کو اللہ تعالیٰ سے کیا نسبت؟ کہاں علم محدود، کہاں علم نامحدود؟ ف۱۱۳ یعنی آدم کو اشیاء کائنات کے اسماء اور آثار و خواص کا علم دے دیا۔ اٰدَمَ۔ یہی سب سے پہلے بشر تھے، اسی لیے ابوالبشر کہلاتے ہیں۔ اور خلیفۃ اللہ کے اولین مصداق۔ جنت سے جب زمین پر آئے، تو غالباً دجلہ و فرات کے دوآبہ میں آباد ہوئے، جو اَب ملک عراق کہلاتا ہے۔ توریت میں تین صاحبزادوں کا نام آتا ہے۔ ہابیل، قابیل، شیث علیہ السلام۔ توریت ہی کی حسب روایت عمر ۹۳۰ سال کی پائی۔ عربی میں ان کا یہ نام کس مناسبت سے پڑا؟ کسی نے کہا کہ زمین کی جلد (ادیم) سے پیدا ہوئے، اس لیے آدم کہلائے۔ کسی نے کہا کہ اپنی جلد کی سرخی کی بنا پر۔ خلق اٰدم من ادیم الارض فسُمّی اٰدم (ابن جریر۔ عن سعید بن جبیر) قیل سمّی بذٰلک لکونه جسده من ادیم الارض وقیل بسمرة فی لونه (راغب) اسماء۔ اسم کا مفہوم عربی میں اردو کے نام سے کہیں زیادہ وسیع ہے۔ اسم وہ ہے جس کے ذریعہ سے کوئی چیز جانی جائے، پہچانی جائے۔ اسم الشئ علامته (قاموس) الاسم ما یعرف به ذات الشئ (راغب) اور یہ شناخت ممکن نہیں جب تک اعراض، خواص، آثار کا علم بھی ساتھ ساتھ نہ ہو۔ اسی طرح اہل لغت نے بھی تشریح میں اس کا لحاظ رکھا ہے۔ قال ابن سیدہ الاسم هو اللفظ الموضوع علی الجوهر او العرض للتمیز ای لیفصل به بعضه عن بعض (تاج) اسم کے ساتھ اگر مسمّٰی کا علم نہ ہوا، تو اسم محض ایک آواز کانوں تک رہے گی۔ اور ذہن کے سامنے کوئی مفہوم نہ پیدا ہوگا۔ علامہ راغب نے اسی لیے اس پر شرح و بسط سے کلام کر کے آخر میں کہا ہے، ان معرفة الاسماء لاتحصل الا بمعرفة المسمّٰی و حصول صورته فی الضمیر (کہ اسم کی معرفت بغیر مسمّٰی کی معرفت اور ذہن میں اس کی تصویر کے ہو نہیں سکتی) اور ایک دوسرے امام لغت نے اس کی داد ان الفاظ میں دی ہے۔ هو کلامٌ نفیسٌ (تاج) اور بعضوں نے کہا ہے کہ اسم مرادف ہے ذات شے اور عین شے کے۔ یقال ذات و نفس و عین و اسم بمعنی (قرطبی) یہ تو لفظی معنی ہوئے۔ آیت کی تفسیر میں محققین نے مراد معلومات اشیاء سے لی ہے۔ اور اسما کے ساتھ مسمیات اور ذوات و خواص اشیاء کو شامل کیا ہے۔ اور اشیاء کے اسماء سے مراد ان کے آثار و خواص کا علم لیا ہے۔ فالمراد الانواع الثلاثة من الکلام و صورة المسمیات فی ذواتها (راغب) علّم اٰدم مسمّیات الاسماء (کشاف) اَلْهَمَهٗ معرفة ذوات الاشیاء و خواصها و اسمائها واصول العلوم و قوانین الصناعات و کیفیة اٰلاتها (بیضاوی) عَلَّمَهٗ صفات الاشیاء و نعوتها و خواصها (کبیر) صاحب تفسیر مظہری نے کہا کہ مراد اسماء سے اسماء الٰہی ہیں۔ انہیں کا علم اجمالی کامل آپ کو ل گیا تھا، اور ہر اسم وصفت کے ساتھ ایسی مناسبت تامہ آپ کو پیدا ہوگئی تھی کہ آپ جس کسی اسم یا صفت کی طرف توجہ کرتے وہ اسم یا صفت فوراً آپ پر متجلی ہو جاتی۔ مثلاً جب اسم پاک الاوّل کی تجلی آپ پر ہوئی تو ہر گزری ہوئی چیز آپ پر منکشف ہو گئی۔ اسی طرح جب اسم پاک الاٰخر کی تجلی ہوئی تو ہر آنے والی چیز معلوم ہوگئی۔ اور اسی پر قیاس سارے اسماء الٰہی کا کیا جاسکتا ہے۔ اللہ اکبر! یہ مقام ہے انسان کی فضیلت کبریٰ کا۔ حیف ہے کہ یہ خلیفۃ اللہ دیوتا پرستی، ملائکہ پرستی میں مبتلا ہو جائے! ف۱۱۴ (تاکہ انسان کی اعلیٰ صلاحیت اور منصب خلافت الٰہی سے اس کی مناسبت فرشتوں پر بھی ظاہر ہو جائے) عَرَضَهُمْ۔ سوال یہ ہے کہ کیا چیز اب فرشتوں کے سامنے پیش کی جارہی ہے؟ اگر چیزوں کے محض نام مراد ہوتے تو لفظ قرآنی عرضها ہوتا۔ ضمیر هُمْ ذوی العقول کے لیے ہے اور غیر ذوی العقول ضمناً وتبعاً اس میں شامل ہو جائیں گے۔ یہ دلیل ہے اس پر کہ پیش صرف نام نہیں ہو رہے تھے بلکہ اصل موجودات۔ گویا پہلے صورت مثالی سے حضرت آدم علیہ السلام کو تمام مخلوقات کے نام اور خواص سے اطلاع بخشی گئی، پھر خود ان مخلوقات و موجودات کو فرشتوں کے سامنے پیش کیا گیا۔ عرض الخلق علی الملٰٓئکة (ابن جریر۔ عن ابن عباس وابن مسعود رضی اللہ عنہ وغیرہما من اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم) عرض تلک الاشیاء علی الملٰٓئکة (ابن جریر۔ عن قتادۃ) ای عرض المسمّیات۔ (کشاف) المراد به ذوات الاشیاء او مدلولات الالفاظ (بیضاوی) تقدیر کلام یوں تھی۔ اسماء المسمیات۔ مضاف الیہ حذف کر دیا گیا، کہ مضاف اس کی وضاحت کے لیے کافی ہے (بیضاوی) ف۱۱۵ (اپنے اس گمان میں کہ تم ہر منصب کی اہلیت اور ہر خدمت کے ساتھ مناسبت رکھتے ہو) خطاب فرشتوں سے ہو رہا ہے۔ اسمآء پر حاشیہ ابھی اوپر گزر چکا۔ مراد یہاں بھی محض نام نہیں۔ خواص و آثار بھی مراد ہیں۔ صٰدِقِیْنَ۔ صدق سے مراد یہاں اردو کی سچائی اور راست گفتاری نہیں کہ اس کے خلاف کا تو فرشتوں میں احتمال ہی نہیں۔ بلکہ مراد محض ان کے دعویٰ کا صحیح ہونا یا ان کے خیال کا مطابق واقعہ ہونا ہے۔ صدق کا اطلاق لغت عربی میں اردو کی ''سچائی'' سے کہیں زیادہ وسیع ہے۔ وہ جس طرح اردو کی راست گفتاری کے لیے آیا ہے اسی طرح اصابت رائے و صحت خیال کے لیے بھی۔ وقد یستعمل الصدق والکذب فی کل ما یحق و یحصل فی الاعتقاد (راغب) والصدق هو الصواب (بحر) صدق و کذب۔ عربی کے ان دو لفظوں کے صحیح مفہوم پر نظر نہ ہونے سے اردو خوان طبقہ قرآن و حدیث سے متعلق کتنی ہی غلط فہمیوں میں مبتلا ہو گیا ہے۔ مرشد تھانوی مدظلہ نے فرمایا کہ مدار خلافت مجاہدۂ اعمال نہیں بلکہ علم و فہم ہے بشرطیکہ بدعملی نہ ہو اور اسی لیے مشائخ طریقت عطائے خلافت کے وقت اُسی کی زیادہ رعایت کرتے ہیں ف۱۱۶ (اور اس سے برتر اور منزہ کہ تیرا کوئی سا بھی فعل حکمت سے خالی اور مصلحت سے عاری ہو) ملائکہ کی زبان سے بار بار توحید پرستی کے کلمات ادا کرنا دنیا میں پھیلی ہوئی ملائکہ پرستی (دیوی دیوتا پوجا) پر ضرب شدید لگاتا ہے ف۱۱۷ (اور ہم ناچیز بندوں کے علم کی تیرے نامتناہی اور لامحدود علم کے سامنے بساط ہی کیا؟) صفت خلق، صفت قدرت وغیرہ دوسری صفات کا ذکر ہی نہیں، خود صفت علم کے بھی معیار سے کہاں فرشتوں کا علم جزئی اور کہاں حق تعالیٰ کا علم کلی! ف۱۱۸ (جس کے علم کے لیے حاضر و غائب، قریب و بعید، حال و مستقبل سب یکساں! اور جو بحیثیت ہمہ دان و ہمہ بین کے ہر مخلوق کے ظرف سے، استعداد سے، ملکات طبع سے یکساں واقف!) ف۱۱۹ (اور اسی قانون حکمت کے ماتحت بشر و ملک ہر مخلوق میں اس کی استعداد کے مطابق، اس کے ظرف کے متناسب، علم کا تقسیم کرنے والا، کام لینے والا) ف۱۲۰ (یعنی فرشتوں کو اشیاء کائنات کے آثار و خواص) اسماء پر حاشیہ اُوپر گزر چکا۔ جب فرشتے اظہار عجز کر چکے، تو اب آدم علیہ السلام سے ارشاد ہوا کہ تم اپنے معلومات کا اظہار کرو۔ آدم علیہ السلام کی فضیلت اس علم تکوینی ہی کی بنا پر تو تھی ف۱۲۱ یعنی حضرت آدم علیہ السلام جب امتحان میں پورے اُتر چکے، اپنے معلومات تکوینی کا اظہار سارے خلائق پر کر دیا۔ اور اس طرح ان کا شرف عیاناً ساری کائنات پر ثابت ہو گیا ف۱۲۲ خطاب کا یہاں براہ راست ملائکہ سے ہونا تو ظاہر ہی ہے، لیکن عجب نہیں کہ بالواسطہ ساری مخلوق سے ہو ف۱۲۳ گویا آیت نمبر ۳۰ میں اِنِّیْٓ اَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ کی جو اجمالی حقیقت بیان ہوئی تھی، اب اس کی تفصیل ہو گئی۔ اور ضمناً ان مسائل کی تعلیم آگئی کہ علم کل صرف ذات باری کا خاصہ ہے۔ اور خالق کے لامحدود و نامتناہی علم سے مخلوق، اعلیٰ سے اعلیٰ مخلوق کے بھی علم کو کوئی نسبت نہیں۔ مفسرین نے یہاں ایک روایت نقل کی ہے کہ آدم کا ابھی جسد خاکی ہی تیار ہوا تھا اور رُوح ابھی اس میں نہیں پڑی تھی کہ اُدھر سے ابلیس کا گزر فرشتوں کی ایک جماعت کے ساتھ ہوا۔ ہمراہیوں سے پوچھا کہ یہ نئی مخلوق اگر ہم سب پر حاکم بنادی گئی تو کیا کرو گے؟ فرشتے بولے کہ جان و دل سے اطاعت کریں گے اور کیا کریں گے۔ اس پر ابلیس نے اپنے دل میں کہا کہ مجھ سے تو اطاعت نہ ہوگی، میں تو خود ہی اس پر غلبہ حاصل کروں گا۔ اور مفسرین کا خیال ہے کہ آیت میں مَا تُبْدُوْنَ کا تعلق فرشتوں کے اعلان اطاعت اور اظہار طاعت سے ہے، اور مَا کُنْتُمْ تَکْتُمُوْنَ کا تعلق ابلیس کے اخفاء بغاوت سے۔ لیکن خطاب کو اگر شروع ہی سے ساری مخلوق کے لیے عام لے لیا جائے (جیسا کہ ابھی اُوپر کے حاشیہ میں گزر چکا) تو پھر اس روایت سے استناد کی کوئی ضرورت نہیں رہ جاتی ف۱۲۴ یہاں صراحت صرف فرشتوں کی ہے۔ لیکن جب یہ حکم فرشتوں کو مل رہا تھا تو جنات وغیرہ جو نسبۃً ادنیٰ مخلوق تھے، وہ اس حکم کے مخاطب بدرجۂ اولیٰ ٹھہرے۔ بادشاہ کا حکم وزیر یا نائب السلطنت کو ملتا ہے تو ادنیٰ عہدہ دار بدرجۂ اولیٰ اس کے مخاطب ہوتے ہیں۔ ف۱۲۵ (بہ طور اظہار عجز و نیاز، بہ حیثیت علامت تسلیم و اطاعت) اُسْجُدُوْا۔ سجدہ سے مراد سجدۂ اصطلاحی و سجدۂ نماز نہیں، مطلق سجدہ مراد ہے۔ سجود اور سجدہ کے لغوی معنی محض تواضع و تذلل کے ہیں۔ سجد ای خضع (قاموس) کل من ذلّ و خضع لما امر به فقد سَجَدَه (لسان، عن الفراء) السجود اصله التطامن و التذلّل (راغب) سجدۂ نماز کو بھی سجدہ اسی لیے کہتے ہیں کہ وہ تذلل و تواضع کا بہترین مظہر ہے۔ ویکون السجود علی جهة الخضوع و التواضع (لسان) خود محاورۂ قرآن میں سجود کا استعمال اس عام معنی میں عام ہے۔ مثلاً اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ یَسْجُدُ لَهٗ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِی الْاَرْضِ (اے مخاطب کیا تو نہیں دیکھتا کہ آسمان و زمین میں جو بھی مخلوق ہے، سب اللہ کے آگے جھکی ہوئی ہے) اور یہاں بھی قول اصح یہی ہے کہ یہ سجدہ اپنی ہیئت معروف کے ساتھ زمین پر پیشانی رکھنے کے معنی میں تھا ہی نہیں بلکہ صرف جھکنے کے معنی میں تھا۔ کان ذٰلک انحناء ولم یکن خروراً علی الذقن (مدارک۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) قیل المعنی اللغوی ولم یکن

فيه وضع الجباه بل كان مجرد تذلل و انقياد (روح) قال قوم لم يكن هذا السجود المعتاد اليوم ولكنه يبقى على اصل اللغة فهو من التذلل والانقياد (قرطبی) قيل امروا بالتذلل له والقيام بمصالحه و مصالح اولاده (راغب) لیکن جن لوگوں نے اسے سجدۂ متعارف کے معنیٰ میں لیا ہے، انہوں نے بھی تصریح کردی ہے کہ یہ سجدۂ تعظیمی تھا جو اگلی شریعتوں میں جائز تھا۔ سجدۂ عبادت ہرگز نہ تھا۔ تكرمةً لآدم لا عبادةً لآدم (ابن جریر) كان ذلك سجود تعظيمٍ و تحيةٍ لا سجود عبادةٍ (معالم) كان السجود تحيةً لآدم (مدارک) اور سب سے بڑی بات یہ ہے کہ یہ واقعہ عالم ارواح کا ہے، عالم ناسوت کا ہے ہی نہیں۔ اور تکلیفات شرعیہ کا تعلق اسی عالم ناسوت سے ہے۔ لِاٰدَمَ۔ یعنی خلیفۃ اللہ کے آگے۔ نائبِ سلطانِ حقیقی کی طرف رُخ کرکے، نہ یہ کہ اس کو۔ لِ یہاں الی کا مرادف ہے۔ یعنی سمت اور طرف کے معنیٰ میں ہے۔ سجدہ صرف سمتِ آدم میں تھا، جیسے آج بھی سمتِ کعبہ میں ہوتا ہے۔ مسجود جس طرح آج بھی کعبہ نہیں، ربِ کعبہ ہے۔ اسی طرح اُس وقت بھی ذاتِ باری ہی تھی۔ قرآن مجید ہی کی ایک اور آیت میں لِ عند کے معنیٰ میں آیا ہے۔ اَقِمِ الصَّلٰوةَ لِدُلُوْكِ الشَّمْسِ۔ نصبه الله قبلة لسجودهم كالكعبة (بحر۔ عن الشعبی) اے الی ادم فكان ادم قبلة والسجود لله تعالى (معالم) اے اسجدوا الىٰ مستقبلين وجه ادم (قرطبی) ف۱۲۶ اِبْلِيْسَ۔ لفظی معنی ہیں یاس زدہ کے۔ قرآن مجید میں مصدر ابلاس مختلف موقعوں پر اسی مفہوم میں آیا ہے۔ يُبْلِسُ الْمُجْرِمُوْنَ۔ فَاِذَا هُمْ مُّبْلِسُوْنَ۔ وغیرہا۔ اِبْلِیْسَ اسی سے مشتق ہے۔ اور یہاں بطور علم کے شیطان کے لیے آیا ہے۔ الابلاس الحزن المعترض من شدة اياس منه اشتق ابليس (راغب) ابليس افْعِيل من الابلاس وهو الاياس من الخير والندم والحزن (ابنِ جریر) یہ ابلیس کوئی فرشتہ نہ تھا، جیسا کہ یہود و نصاریٰ کے تتبع میں ایک عام خیال پھیل گیا ہے۔ بلکہ جنّی تھا جیسا کہ قرآن مجید میں مصرح ہے۔ كَانَ مِنَ الْجِنِّ (کہف۔ آیت ۵۰) نور کا بنا ہوا فرشتہ نہیں جو نافرمانی پر قادر ہی نہیں۔ بلکہ آگ کا بنا ہوا جن تھا۔ خَلَقْتَنِيْ مِنْ نَّارٍ (اعراف۔ آیت ۱۲) ان صریح نصوص کے مقابلہ میں قول کسی کا بھی ہو قابلِ اعتنا نہیں ف۱۲۷ اَبٰى۔ انکار کیا حکم کی تعمیل سے۔ وَاسْتَكْبَرَ۔ اس نے صاف کردیا کہ تعمیلِ ارشاد سے انکار کسی اشتباہ یا غلط فہمی کی بنا پر نہیں، محض پندارِ تفوق کی بنا پر تھا۔ انکار اس نے اپنی بڑائی کی راہ سے کیا ف۱۲۸ یعنی اس نافرمانی نے اسے کافروں میں داخل کردیا۔ یہ معنی نہیں کہ وہ پہلے سے کافروں میں تھا ہی۔ اے صار من الكفرين (ابن عباس رضی اللہ عنہما) صار من الكفرين بابائه و استكباره (مدارک) ومن اقسام كان الناقصة ان تاتي بمعنى صار كقوله تعالى كَانَ مِنَ الْكٰفِرِيْنَ (تاج) جن اہل تفسیر نے كَانَ کو "ہو گیا" کے بجائے "تھا" کے معنی میں لیا ہے، انہوں نے في علم الله (اللہ کے علم میں) محذوف مانا ہے۔ ابلیس پر کفر کا اطلاق حکم کے رد و انکار کی بنا پر ہوا، محض ترکِ عمل (سجدہ) کی بنا پر نہیں۔ ترکِ عمل کو گناہ کیسا ہی ہو ایمان سے خارج کردینے اور کفر تک پہنچا دینے کے لیے اہل سنت کے مذہب میں کافی نہیں (مدارک) ف۱۲۹ جنة۔ لفظی معنی ہر اس باغ کے ہیں جس کے درخت زمین کو چھپالیں۔ كل بستان ذى شجر يستر باشجاره الارض (راغب) اَلْجَنَّةُ سے اصطلاحِ شرعی میں مراد وہ عظیم الشان باغ ہے جو بے شمار نعمتیں لیے ہوئے عالمِ آخرت میں نیک کاروں کے لیے مخصوص ہے اور آج نظروں سے مستور ہے۔ اس کا نام جنت یا تو اس لیے پڑا کہ وہ دنیا کے باغوں سے مشابہ ہے۔ گو مشابہت بہت دور کی سہی۔ اور یا اس لیے کہ اس کی نعمتیں ابھی مستور ہیں۔ سميت الجنة اما تشبيهًا بالجنة في الارض وان كان بينهما بَوْنٌ واما لستره نعمها عنا (راغب) اَنْتَ۔ اس صراحت سے معلوم ہوتا ہے کہ مخاطبِ اصلی حضرت آدم علیہ السلام تھے۔ حضرت حوا کی حیثیت تابع کی سی تھی۔ زَوْجُكَ۔ مراد حضرت حوا ہیں۔ اس وقت تک پیدا ہو چکی تھیں۔ حَيْثُ شِئْتُمَا۔ اس سے اشارۃً جنت کی وسعتِ عظیم بھی معلوم ہوگئی۔ ف۱۳۰ هٰذِهِ الشَّجَرَةَ۔ ظاہر ہے کہ یہ درخت جنت کے درختوں میں سے کوئی متعین اور حضرت آدم کے لیے معلوم و معروف درخت تھا۔ لیکن اب اس کی تعیین سے کوئی نتیجہ نہ تھا۔ اس لیے قرآن حکیم جو کبھی بے نتیجہ بات نہیں کہتا، اس سے خاموش ہے۔ اور حدیث صحیح میں بھی اس باب میں کچھ وارد نہیں ہوا ہے لم يضع لعباده دليلًا على ذلك في القراٰن ولا في السنة الصحيحة (ابن جریر) اس لیے محققین کا مسلک بھی اس باب میں خاموشی کا ہے۔ اقوال و آراء بکثرت مروی ہیں۔ توریت میں ایک بڑی طویل عبارت میں اس کا بیان آیا ہے۔ اس کے آخر میں ہے: "اور خداوند خدا نے آدم کو حکم دے کر کہا کہ تو باغ کے ہر درخت کا پھل کھایا کر لیکن نیک و بد کی پہچان کے درخت سے نہ کھانا، کیونکہ جس دن تو اس سے کھائے گا ضرور مرے گا"۔ (پیدائش۔ ۲: ۱۶ و ۱۷) بات یہاں بھی اسی قدر مجمل رہی۔ مادی درختوں میں سے گیہوں، خرما، کافور، انجیر، حنظل وغیرہ سے لے کر شجرِ محبت، شجرِ علم وغیرہ معنوی درختوں تک کے نام لیے گئے ہیں۔ قيل الحنطة وقيل النخلة و قيل التين، قيل الحنظل و قيل شجرة المحبة و قيل شجرة الطبيعة والهوى و قيل و قيل (روح) لیکن اہل تحقیق کا فیصلہ وہی خاموشی کا ہے۔ ولا علم عندنا باية شجرة كانت على التعيين فلا حاجة ايضًا الى بيانه (کبیر) والاولى عدم القطع والتعيين (روح) ف۱۳۱ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ۔ یعنی ان لوگوں میں سے جو اپنے آپ پر ظلم کرتے رہتے ہیں۔ اور اللہ کی نافرمانی سے بڑھ کر کون سا ظلم اپنے آپ پر ہوگا۔ اس تصریح سے یہ بھی معلوم ہوگیا کہ جنت اس وقت تک دارالجزاء یا دارالخلد نہ تھی، جیسا کہ اب ہے۔ بلکہ اس وقت وہاں تکلیفات شرعی تھیں۔ احکام تھے، نواہی تھے، اور جب جنت کی ماہیت اس وقت یہ تھی، تو کوئی



وَكَانَ مِنَ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۳۴﴾ وَ قُلْنَا يٰٓاٰدَمُ اسْكُنْ اَنْتَ

اور کافروں میں سے ہو گیا ف۱۲۸ اور ہم نے کہا اے آدم، تم

وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ وَكُلَا مِنْهَا رَغَدًا حَيْثُ شِئْتُمَا

اور تمہاری بیوی بہشت میں رہو سہو، اور اس میں جہاں سے چاہو خوب کھاؤ ف۱۲۹

وَلَا تَقْرَبَا هٰذِهِ الشَّجَرَةَ فَتَكُوْنَا مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۳۵﴾

اور اس درخت کے پاس نہ جانا ف۱۳۰ ورنہ تم گنہ گاروں میں سے ہو جاؤ گے ف۱۳۱

فَاَزَلَّهُمَا الشَّيْطٰنُ عَنْهَا فَاَخْرَجَهُمَا مِمَّا كَانَا

پھر شیطان نے دونوں کو پھسلایا اسی درخت کے باعث ف۱۳۲ اور جس میں تھے اس سے انہیں

فِيْهِ ۠ وَ قُلْنَا اهْبِطُوْا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ ۚ

نکلوا دیا ف۱۳۳ اور ہم نے کہا (اب) تم سب نیچے اتر جاؤ ف۱۳۴ ایک دوسرے کے دشمن ہو کر ف۱۳۵

وَلَكُمْ فِي الْاَرْضِ مُسْتَقَرٌّ وَّمَتَاعٌ اِلٰى حِيْنٍ ﴿۳۶﴾

اور تمہارے لئے زمین ہی پر ٹھکانا اور ایک میعاد تک نفع اٹھانا ہے ف۱۳۶

فَتَلَقّٰٓى اٰدَمُ مِنْ رَّبِّهٖ كَلِمٰتٍ فَتَابَ عَلَيْهِ ؕ اِنَّهٗ

پھر آدم نے اپنے پروردگار سے کچھ الفاظ سیکھ لئے ف۱۳۷ پھر اللہ نے ان کی توبہ قبول کرلی ف۱۳۸ وہ تو

هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ﴿۳۷﴾ قُلْنَا اهْبِطُوْا مِنْهَا جَمِيْعًا ۚ

بے ہی بڑا توبہ قبول کرنے والا ف۱۳۹ بڑا مہربان ف۱۴۰ (اور) ہم نے حکم دیا کہ تم سب اس سے نیچے اتر جاؤ ف۱۴۱

فَاِمَّا يَاْتِيَنَّكُمْ مِّنِّيْ هُدًى فَمَنْ تَبِعَ هُدَاىَ

پھر اگر تمہیں میری طرف سے کوئی ہدایت پہنچے ف۱۴۲ تو جو جو کوئی پیروی میری ہدایت کی کرے گا،

فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ﴿۳۸﴾ وَ الَّذِيْنَ

سو ان کے لئے نہ کوئی خوف ہو گا اور نہ وہ غمگین ہی ہوں گے ف۱۴۳ اور جو لوگ

كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَآ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ

کفر کریں گے اور ہماری آیتوں کو جھٹلائیں گے سو وہی دوزخی ہیں ف۱۴۴

هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿۳۹﴾ ع يٰبَنِىْٓ اِسْرَآءِيْلَ

اور وہ اس میں (ہمیشہ) پڑے رہیں گے ف۱۴۵ اے بنی اسرائیل ف۱۴۶

اذْكُرُوْا نِعْمَتِىَ الَّتِىْٓ اَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَوْفُوْا

میرا وہ انعام یاد کرو جو میں نے تم پر کیا ف۱۴۷ اور مجھ سے

بِعَهْدِىْٓ اُوْفِ بِعَهْدِكُمْ ۚ وَاِيَّاىَ فَارْهَبُوْنِ ﴿۴۰﴾

وعدہ پورا کرو تو میں تم سے وعدہ پورا کروں ف۱۴۸ اور تم صرف مجھی سے ڈرتے رہو ف۱۴۹

وَاٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلْتُ مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَكُمْ وَلَا تَكُوْنُوْٓا

اور اس (کتاب) پر ایمان لاؤ جو میں نے (اب) نازل کی ہے تصدیق کرتی ہوئی اس (کتاب) کی جو

اَوَّلَ كَافِرٍۢ بِهٖ ۠ وَلَا تَشْتَرُوْا بِاٰيٰتِىْ ثَمَنًا قَلِيْلًا ۡ

تمہارے پاس ہے اور مت ہو اس کے ساتھ اولین کفر کرنے والے ف۱۵۰ اور میری آیتوں کو فروخت مت کر ڈالو

وَاِيَّاىَ فَاتَّقُوْنِ ﴿۴۱﴾ وَلَا تَلْبِسُوا الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ

تھوڑی سی قیمت پر ف۱۵۱ اور صرف مجھی سے ڈرو ف۱۵۲ اور حق کو ناحق کے ساتھ خلط ملط مت کرو ف۱۵۳

وَتَكْتُمُوا الْحَقَّ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿۴۲﴾ وَاَقِيْمُوا

اور حق کو مت چھپاؤ ف۱۵۴ درآنحالیکہ تم جان بھی رہے ہو ف۱۵۵ اور نماز

الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَارْكَعُوْا مَعَ الرّٰكِعِيْنَ ﴿۴۳﴾

قائم کرو اور زکوٰۃ دیا کرو اور (نماز میں) جھکنے والوں کے ساتھ جھکتے رہو ف۱۵۶

اَتَاْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبِرِّ وَتَنْسَوْنَ اَنْفُسَكُمْ

کیا تم دوسرے لوگوں کو تو نیکی کا حکم دیتے ہو اور اپنے کو بھول جاتے ہو؟ ف۱۵۷

ع ۴ ۱۰



اشکال نہیں رہتا وہاں وسوسۂ شیطانی کے پہنچ جانے پر یا کسی تنفس کے وہاں سے نکالے جانے پر۔ مرشد تھانوی مدظلہٗ نے لَا تَقْرَبَا سے یہ نکتہ خوب پیدا کیا کہ اصلاً صرف اکل ممنوع تھا لیکن ممانعت قرب شجر سے بھی کر دی گئی۔ اسی طرح مشائخ محققین بعض دفعہ مباحات سے روک دیتے ہیں کہیں غیر مباح کی طرف منجر نہ ہو جائے۔ ف۱۳۲ الشَّیْطٰنُ شیطان وہ ہے جو خیر اور رحمتِ الٰہی سے دُور ہو گیا۔ شطن ای تباعد (راغب) الشیطن فیعال من شطن ای بعد ما سمی به لبعده عن الخیر و عن الرحمة (معالم) ابلیس کا ذکر اُوپر آ چکا ہے۔ وہی اب یہاں اپنے وصفی نام شیطان سے یاد کیا جا رہا ہے۔ نافرمانی کی پاداش میں وہ جنت سے نکالا جا چکا ہے۔ اور بنی آدم علیہ السلام سے شدید حسد رکھے ہوئے ہے۔ اب اس کا نام شیطان ہے۔ اس کے پاس اور کوئی قوت نہیں۔ انسان کو مجبور ذرا بھی نہیں کر سکتا۔ البتہ پروپیگنڈے کے فن کا وہ امام ہے۔ ترغیب خوب دے سکتا ہے۔ سیاہ کو سفید کر کے خوب دکھا سکتا ہے۔ اور وسوسہ اندازی کی طاقت غضب کی رکھتا ہے۔ نزدیک اور دُور اپنا عمل سب کہیں سے کر سکتا ہے۔ فاصلہ اس کے لیے کوئی معنٰی نہیں رکھتا۔ اور مادی رکاوٹیں کسی قسم کی بھی اس کی راہ میں حائل نہیں ہو سکتیں۔ جنت کی حیثیت اس وقت تک دار الجزاء کی متعین نہیں ہوئی تھی، اس لیے وہاں بھی اس کا عمل بے تکلف اثر کر سکتا تھا۔ اَزَلَّ، زلّہ سے ہے۔ اور اس کے معنٰی ہیں، جگہ سے ہٹا دیا، ڈگا دیا، پھسلا دیا۔ بغاوت، سرکشی یا ارادی نافرمانی کا کوئی مفہوم اس میں شامل نہیں۔ الزلة فی الاصل استرسال الرجل من غیر قصد (راغب) انه اسم لفعل یقع علی خلاف الامر من غیر قصد الی الخلاف کزلة الماشی فی الطین (مدارک) قرآن مجید نے پیغمبروں کی غلطیوں، لغزشوں، فروگزاشتوں کا ذکر بارہا کیا ہے۔ لیکن بائبل کے برخلاف، کوئی اخلاقی جرم، کوئی دانستہ نافرمانی، کوئی حقیقی معصیت کبھی بھی ان کی جانب منسوب نہیں کی ہے۔ نہ صراحۃً نہ کنایۃً۔ عَنْهَا میں ضمیر ھا شجرۃ کی جانب۔ اور عن تعلیلیہ ہے۔ معنٰی "اس کے سبب سے"۔ اکثر اہل تفسیر اسی طرف گئے ہیں۔ عنها ای بسببها (ابن کثیر) والضمیر فی عنها للشجرة ای فحملهما الشیطان علی الزلة بسببها (کشاف) ای حملهما علی الزلة بسببها (روح) قرآن مجید میں عن کثرت سے اسی معنٰی میں آیا ہے۔ مثلاً اِلَّا عَنْ مَّوْعِدَةٍ (توبہ) وَمَا نَحْنُ بِتَارِكِىْٓ اٰلِهَتِنَا عَنْ قَوْلِكَ (ہود) وَمَا فَعَلْتُهٗ عَنْ اَمْرِىْ (کہف) ضمیر ھا سے اشارہ جنت کی طرف بھی سمجھا گیا ہے۔ اس قول پر مراد یہ ہوگی کہ شیطان انہیں دُور لے گیا جنت سے۔ روایاتِ احادیث میں آتا ہے کہ شیطان نے پہلے تو قسم کھا کر آدمؑ و حواؑ کو اپنی دوستی، ہوا خواہی و اخلاص کا یقین دلایا۔ ان بیچاروں کے خیال میں بھی یہ نہ تھا کہ خدا کی قسم جھوٹی بھی کھائی جا سکتی ہے۔ اس کے بعد کہا کہ "اس درخت کا پھل اگر کھا لو گے تو جنت میں قیام مستقل ہو جائے گا۔ اس میں تاثیر یہ ہے کہ پھر یہاں سے ہٹائے نہیں جا سکو گے۔ اور وہ ممانعت جو ہوئی تھی وہ تو ایک عارضی حکم تھا کہ اُس وقت تک تمہاری استعداد پختہ نہیں ہوئی تھی۔" حضرت آدم علیہ السلام قربِ الٰہی کے اس محل (جنت) سے بڑھ کر اور کس نعمت کے حریص ہو سکتے تھے، مکار کے فریب میں آ گئے۔ دانستہ نافرمانی کا سایہ بھی پڑنا الگ رہا، وہ تو درخت کے پھل کو بُعد کے بجائے قرب کا ذریعہ سمجھے۔ یہ فہم، اجتہادی غلطی جیسی اور جس درجہ کی بھی ہو، بہرحال فسق و معصیت سے تو اسے دُور کا بھی تعلق نہیں۔ اور روایتوں سے قطع نظر، قرآن مجید میں بھی جا بجا جو تصریحات ملتی ہیں، اُن سے بھی تائید اسی صورتِ واقعہ کی نکلتی ہے۔ بائبل میں ہے کہ یہ بہکانے والا سانپ کی صورت میں گیا۔ اُس نے آ کر پہلے حوا کو بہکایا اور پھر انہوں نے حضرت آدم علیہ السلام کو ترغیب کی۔ ہمارے مفسرین نے بھی ایک طویل قصہ نقل کیا ہے۔ جس میں شیطان، سانپ، طاؤس سب کا ذکر آتا ہے۔ یہ قصہ بجائے خود کہاں تک صحیح ہے، اس سے یہاں بحث نہیں۔ کہنا صرف یہ ہے کہ یہ اسلامی عقائد میں بہرحال داخل نہیں۔ اور اس کا ماخذ قرآن و سنت نہیں، بلکہ اسرائیلی روایات ہیں۔ اسی لیے جو اہل تفسیر زیادہ محتاط، محقق ہوئے ہیں، وہ اس سے الگ ہی رہے ہیں۔ بلکہ اس سے احتیاط ہی کی تنبیہ کر گئے ہیں۔ اعلم ان هذا و امثاله مما یجب ان لا یلتفت الیه (کبیر) وقد اکثر المفسرون فی نقل قصص کثیرة فی قصة ادم و حوا والجنة والله اعلم بذلک (بحر) و قد ذکر المفسرون ههنا اخبارًا اسرائیلیة (ابن کثیر) فقہاء نے یہیں سے استنباط کیا ہے کہ زلّت کے لفظ تک کا (بہ خلاف معصیت و اثم وغیرہ) اطلاق حضرات انبیاء پر جائز ہے۔ هذا دلیل علی انه یجوز اطلاق اسم الزلة علی الانبیاء علیهم السلام کما قال مشائخ بخاری (مدارک) و قد کانت منهم ای من بعض الانبیاء قبل ظهور مراتب النبوة او بعد ثبوت مناقب الرسالة زلات ای تقصیرات (شرح الفقه الاکبر للقاری علیہ الرحمۃ) اور مرشد تھانوی مدظلہٗ نے فرمایا کہ کاملین بھی شیطان کے مکر سے محفوظ نہیں، کہ حضرت آدم علیہ السلام کے اس وقت بھی کامل ہونے میں شک نہیں ف۱۳۳ مِمَّا كَانَا فِيْهِ۔ ترجمہ دو ہو سکتے ہیں۔ "اُس حالت سے جس میں وہ تھے۔" یا "اُس مقام سے جس میں وہ تھے"۔ منقول دونوں قول ہیں۔ ای من النعیم و الکرامة او من الجنة (کشاف) اور حاصل بھی دونوں صورتوں کا ایک ہی ہے ف۱۳۴ (زمین پر) یہ جنت زمین کے کسی حصہ میں نہیں آسمان پر تھی۔ قول محقق یہی ہے۔ جب تک کوئی اور قرینہ موجود نہ ہوگا هبوط کے معنٰی بلندی سے پستی میں اترنے ہی کے لیے جائیں گے۔ ای انزلوا الی الارض (معالم) الهبوط النزول الی الارض (مدارک) اهْبِطُوْا۔ خطاب اب بجائے صیغۂ تثنیہ (تم دونوں) کے صیغۂ جمع (تم سب) میں ہو رہا ہے۔ گویا مخاطب اب

تنہا آدم وحوا علیہما السلام ہی نہیں، بلکہ ان کی ساری نسل بھی ہے۔ المراد ھما و ذریتھما (مدارک) اجمع الضمیر لانھما اصلا الجنس (بیضاوی) ۱۳۵ یہ مختصر لفظوں میں کل زمینی زندگی کا نقشہ آگیا۔ یعنی یہاں کشمکش، بغض، حسد، نفسانیت، خودغرضی کا زور رہا کرے گا ۱۳۶ فِی الْاَرْضِ مُسْتَقَرٌّ۔ آیت کا یہ جزو خود اس امر پر دلیل ہے کہ آدم علیہ السلام زمین پر اب پہلی بار بھیجے جارہے ہیں۔ اور اب تک جس جنت میں وہ تھے وہ زمین پر نہیں آسمان پر تھی۔ اس وقت سے ان کی زندگی کا نیا دور شروع ہورہا ہے۔ نئی زندگی اور نیا ماحول۔ اور اب یہیں انہیں رہنا سہنا ہے۔ اِلٰی حِیْنٍ۔ یعنی قیام یہاں بھی دائمی نہ ہوگا۔ صرف ایک مدتِ موعود تک رہنا ہوگا۔ مَتَاعٌ اور اِلٰی حِیْنٍ دونوں سے زمینی زندگی کا عارضی اور بے ثبات ہونا بالکل ظاہر ہورہا ہے ۱۳۷ (توبہ وانابت کے) خطاوار کو توبہ و انابت کے الفاظ اپنی طرف سے تلقین کردینا خود ایک بڑی فرد رحمت خداوندی اور مرحمت الٰہی کی ہے۔ اور پھر اس سے بڑھ کر بندہ نوازی کا کمال یہ ہے کہ اس تعلیم وتلقین کی نسبت تک اپنی جانب نہیں فرمائی گئی، بلکہ اُسے حضرت آدم علیہ السلام کی جانب منسوب کردیا گیا کہ انہیں نے وہ الفاظ سیکھ لیے! کیا حد ہے شفقت وبندہ پروری کی! یہ کلمات والفاظ کیا تھے؟ روایتیں جو اس باب میں نقل ہوئی ہیں مختلف ہیں۔ لیکن خود قرآن مجید میں تو یہ الفاظ حضرت آدم وحوا کی زبان سے نقل ہوئے ہیں رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِیْنَ۔ ۱۳۸ (اور ان کی خطا سے درگزر کردی) تاب علیہ۔ تاب کا صلہ جب علٰی کے ساتھ آتا ہے، تو معنی ہوتے ہیں، کہ رحمت کے ساتھ رجوع وتوجہ کی۔ یا توبہ کی توفیق دی۔ یا توبہ کے اسباب آسان کردیے رزقہ التوبۃ من خطیئتہٖ (ابن جریر) رجع الیہ بالرحمۃ والقبول (کشاف) عبارۃ عن قبول التوبۃ والعفو عن الذنب التوفیق لھا والتیسیر لاسبابھا (روح) ۱۳۹ صیغہ مبالغہ کی اہمیت ملحوظ رہے۔ اسلام کا خدا یہی نہیں کہ توبہ قبول فرماتا ہے بلکہ توبہ کے سامان واسباب بھی بہم پہنچاتا رہتا ہے۔ یقال لِلّٰہِ ذٰلک لکثرۃ قبولہ توبۃ العباد حالاً بعد حالٍ (راغب) الرجاع علی عبادہ بالمغفرۃ اوالذی یکثر اعانتھم علی التوبۃ (بیضاوی) ۱۴۰ یعنی وہ صرف خطاؤں سے درگزر کرنے والا ہی نہیں بلکہ اپنی طرف سے اور بھی فضل وکرم کرنے والا ہے۔ المبالغ فی الرحمۃ۔ یہی وہ رحیم اور غفور اور تواب (تینوں صفات کا بہ صیغہ مبالغہ ہونا خیال رہے) خدا ہے۔ جس کے لیے معاند مسیحیوں اور ان کے پادریوں نے بار بار لکھا ہے کہ اسلام کا خدا ایک غضبناک سخت گیر خدا ہے! ۱۴۱ (اے اولادِ آدم) اھْبِطُوْا۔ جَمِیْعًا مراد ذریتِ آدم علیہ السلام ہے۔ والمراد الذریّۃ (ابن کثیر) مِنْهَا میں ضمیر جنت کی طرف ہے۔ یعنی جنت سے نیچے اترو۔ یہ حکم بہ طور سزا وعتاب نہیں مل رہا ہے، اس لیے کہ خطا تو اب معاف ہی ہوچکی ہے۔ بلکہ یہ محض نتیجہ طبعی کا ظہور ہے۔ شجر ممنوع کا پھل کھالینے سے جو طبعی اثرات مرتب ہورہے تھے، ان کے لحاظ سے اب جنت میں قیام کی گنجائش نہ تھی۔ روح کے داغ دھل جانے سے یہ لازم نہیں آتا کہ جسم ومادہ سے بھی غلط کاری کے نقش مٹ جائیں۔ کوئی شخص خودکشی کے ارادہ سے اگر زہر کھالے، اور معاً اُسے اپنی عصیان کاری پر تنبہ ہوجائے، اور وہ روئے، گڑگڑائے، دل سے توبہ کرے، اُس سے گناہ تو عجب نہیں کہ معاف ہوجائے لیکن زہر کے طبعی اثرات جو نظامِ جسم پر مرتب ہوتے ہیں وہ تو بہرحال ہوکر رہیں گے۔ خشوع، خضوع، انابتِ قلب ان مادی اثرات کو مٹانے کے لیے کافی نہیں ۱۴۲ (اور وہ یقیناً پہنچے گی، پیمبروں یا ان کے نائبوں کے ذریعہ سے) اس ناسوتی دنیا میں رہنے سہنے کا قانون بتایا جارہا ہے ۱۴۳ (روز جزا میں) هُدَایَ جو پیامِ ہدایت رسولوں کے ذریعہ سے آتا ہے، اُسے براہ راست حق تعالیٰ کی جانب بھی منسوب کیا جاسکتا ہے۔ لَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ۔ اُن کے اوپر کوئی خوفناک واقعہ پیش نہ آئے گا، یعنی اُن کے لیے فی نفسہٖ کوئی بات خطرہ یا تشویش کی نہیں۔ یہ مطلب نہیں کہ صالحین طبعی طور پر بھی اپنے انجام کی طرف سے اندیشہ نہ کریں گے۔ یہ فکر واندیشہ تو صالحین کو دوسروں سے کہیں زیادہ لگا رہتا ہے۔ خوف کا تعلق مستقبل سے ہے۔ اور حزن کا تعلق ماضی سے۔ مطلب یہ ہوا کہ حشر میں مومنین صالحین کو نہ کوئی سزا پیش آنے والی ہے اور نہ وہ لوگ اپنی ناسوتی زندگی پر حسرت وتاسف کریں گے۔ مَنْ۔ من موصولہ کا استعمال واحد وجمع دونوں کے لیے آتا ہے۔ ۱۴۴ كَذَّبُوْا بِاٰیٰتِنَا۔ اہل جنت کے ذکر میں ذاتِ حق کے لیے ضمیر متکلم صیغہ واحد کی ابھی گزرچکی ہے۔ تَبِعَ هُدَایَ اور اہل جہنم کے سلسلہ میں وہی ضمیر متکلم صیغہ جمع میں ہوگئی ہے۔ بِاٰیٰتِنَا اہل لطائف نے لکھا ہے کہ وہ موقع اظہار خصوصیت وشفقت کا تھا۔ اس لیے ''میری'' ہی مناسب تھا۔ اب محل حاکمانہ جلالت واقتدار کا ہے، اس لیے یہاں ''ہماری'' ہی موزوں ہے۔ اَصْحٰبُ النَّارِ۔ یعنی دوزخ والے۔ وہ لوگ جو دوزخ کے ہوچکے۔ گویا وہ دوزخ ہی کی آبادی ہیں۔ الصاحب الملازم (راغب) ومعنی الصحبۃ اقتران بالشیٔ والغالب فی العرف ان تطلق علی الملازمۃ (روح) گویا جو لوگ ضابطۂ شریعت سے انکار اور قانونِ الٰہی کی تکذیب میں لگے ہوئے ہیں انہوں نے اپنا مستقل تعلق دوزخ اور آتشِ دوزخ سے پیدا کرلیا ہے۔ آخرت میں یہی تعلق جو ابھی مخفی اور غیر مرئی ہے، مجسم ومتشکل ہوجائے گا۔ عذابِ آخرت سے ڈرانا صرف اسلام کے ساتھ مخصوص نہیں، گو جتنا زور اس پر قرآن مجید نے دیا ہے، اس کی نظیر بیشک کہیں نہیں ملتی۔ جہنم کے عذابِ آتشیں بلکہ اس کے دوام وخلود کے ذکر سے بائبل کے صفحات بھی خالی نہیں۔ ''خداوند سلطنت کرتا ہے...... ایک آگ اُس کے آگے آگے جاتی ہے، اور اُس کے دشمنوں کو ہر طرف جلاتی ہے'' (زبور۔ ۹۷:۱و۳) ''فرشتے نکلیں گے اور شریروں کو راستبازوں سے جدا کردیں گے۔ اور انہیں آگ کی بھٹی میں ڈال دیں گے، وہاں رونا اور دانتوں کا پیسنا ہوگا'' (متی۔ ۱۳:۴۹و۵۰) ''اے ملعونو! میرے سامنے سے اس ہمیشہ کی آگ میں چلے جاؤ، جو ابلیس اور اس کے فرشتوں کے لیے تیار کی گئی ہے...... اور یہ ہمیشہ کی سزا پائیں گے'' (متی۔ ۲۵:۴۱و۴۶) ''...... جہنم میں ڈالا جائے جہاں اس کا کیڑا نہیں مرتا اور آگ نہیں بجھتی'' (مرقس۔ ۹:۴۸) ۱۴۵ خلود کے اصل معنی ہیں کسی چیز کا ایک حال پر قائم وبرقرار رہنا اور اس کے اندر کوئی تغیر، کوئی خرابی نہ پیدا ہونا۔ الخلود ھو تبری الشیٔ من اعتراض الفساد و بقاؤہ علی الحالۃ التی ھو علیھا (راغب) اس سے ثانوی مفہوم دوام وہمیشگی کا پیدا ہوگیا۔ ثم استعیر للمبقی دائمًا (راغب) الخلد البقاء والدوام فی دارٍ لا یُخرَجُ منھا کالخلود ودار الخلد الاٰخرۃ لبقاء اھلھا (تاج) خود قرآن مجید میں اس معنی میں بہت صاف طور پر آیا ہے، جہاں خالد کو باقی کے معنی میں لے کر فانی سے اس کا تقابل کیا ہے۔ وَمَا جَعَلْنَا لِبَشَرٍ مِّنْ قَبْلِكَ الْخُلْدَ ۚ اَفَاۡئِنْ مِّتَّ فَهُمُ الْخٰلِدُوْنَ (انبیاء۔ ۳۴) اور خلود فی الجنۃ اور خلود فی النار سے مراد ہے جنت کی نعمتوں یا جہنم کے عذاب کا دوام اور اہل جنت اور اہل جہنم کا کبھی اپنے اپنے مقام سے باہر نہ نکلنا۔ اہل جنت کے تنعم اور اہل جہنم کے عذاب کا دائم وغیر منقطع ہونا امت کے اجماعی مسلمات میں سے ہے۔ ای مخلدون فیھا لا محید لھم عنھا ولا محیص (ابن کثیر) فھم اصحاب العذاب الدائم (کبیر) والخلود ھٰھنا الدوام علی ما انعقد علیہ الاجماع (روح) ۱۴۶ بَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ۔ مشہور ونامور پیمبر حضرت ابراہیم علیہ السلام عراقی ثم شامی ثم حجازی (۲۱۶۰ تا ۱۹۸۵ ق۔م) سے مشہور ونامور دو نسلیں چلیں۔ ایک بی بی ہاجرہ علیہا السلام مصری کے بطن کے فرزند حضرت اسمٰعیل علیہ السلام سے۔ یہ نسل بنی اسمٰعیل کہلائی۔ اور آگے چل کر قریش اسی کی ایک شاخ پیدا ہوئی۔ ان کا وطن عرب رہا۔ دوسری، بی بی سارہ علیہا السلام عراقی کے بطن کے فرزند حضرت اسحٰق علیہ السلام کے فرزند حضرت یعقوب عرف حضرت اسرائیل علیہ السلام سے۔ یہ نسل بنی اسرائیل کہلائی۔ اس کا وطن شام رہا۔ قدیم جغرافیہ میں فلسطین کوئی الگ ملک نہ تھا، شام ہی کا جزو تھا۔ ایک تیسری نسل، تیسری بیوی حضرت قطورہ سے چلی، اور بنی قطورہ کہلائی۔ لیکن اسے تاریخ میں اس درجہ کی اہمیت حاصل نہیں۔ بنی اسرائیل کا عروج صدیوں تک رہا۔ توحید کی علمبردار دنیا میں یہی قوم رہی۔ انبیاء ومرسلین ان کے درمیان ہوتے رہے۔ بڑے بڑے عابد وزاہد ان میں پیدا ہوا کیے۔ حکمران، سلاطین اور فوجی جنرل بھی ان میں بڑے بڑے پیدا ہوتے رہے۔ نزولِ قرآن کے وقت ان کا دنیوی اقتدار مدت ہوئی رخصت ہوچکا تھا۔ اپنے وطن سے نکل کر عراق، مصر وغیرہ اطراف وجوانب میں پھیل چکے تھے۔ اور ان کے بعض قبیلے حجاز واطرافِ حجاز خصوصاً یثرب (اسی کا نام بعد کو مدینۃ النبی پڑا) اور حوالیٔ یثرب میں آباد ہوچکے تھے۔ ''بنی اسرائیل'' تو ایک قومی ونسلی اصطلاح ہے۔ مذہبی حیثیت سے یہ لوگ یہود تھے۔ اہل کتاب تھے۔ توریت محرف ومسخ شدہ ہوکر، لیکن بہرحال موجود ان کے درمیان تھی۔ سلسلۂ وحی ونبوت اور عقیدۂ جزا وسزا کے کسی نہ کسی صورت میں قائل تھے۔ علوم انبیاء ومعارفِ اولیاء کے حامل تھے۔ مالدار تھے، ساہوکار تھے۔ ساتھ ہی سفلی عملیات، سحر وکہانت نیز تجارت کے بھی بڑے ماہر تھے۔ حجاز کی آبادی میں اس دینی ودنیوی تفوق کی بنا پر اہمیت انہیں اس وقت اچھی خاصی حاصل تھی۔ ملک کی عام آبادی مشرکوں اور بت پرستوں کی تھی۔ وہ لوگ ایک طرف تو یہود کے علم وفضل کے قائل اور اُن کی دینی واقفیت سے مرعوب تھے۔ اور دوسری طرف اکثر ان کے قرضدار بھی رہا کرتے تھے۔ گویا دینی ودنیوی اکثر حاجتوں میں انہیں کو مشکل کشا جانتے تھے اور جیسا کہ عام قاعدہ ہے کہ منظم وقاہر قوموں کے تمدن سے کمزور اور غیر منظم قومیں مرعوب ومتاثر

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ہو جاتی ہیں، مشرکین عرب بھی اسرائیلی اخلاق، اسرائیلی روایات، بلکہ اسرائیلی عقائد سے بہت کچھ متاثر ہو چکے تھے۔ اور بہت سے مسائل میں یہود کو اپنا اُستاد جانتے تھے۔ ان سب چیزوں کے علاوہ، یہود کے مذہبی نوشتوں اور اسرائیلیوں کی مقدس زبانی روایتوں، دونوں میں ایک آنے والے نبی کی بشارت موجود تھی اور یہ لوگ اُس نبی موعود کے ظہور کے منتظر رہتے تھے۔ ان اسباب عام وخاص دونوں کی بنا پر یہ بالکل قدرتی تھا کہ قرآن مجید میں مخاطب اس قوم کے ساتھ ہو اور خوب مفصل ہو۔ اس منزل پر پہنچ کر بہتر ہوگا کہ ایک نظر قرآن مجید کی ترتیب بیان پر بھی کر لی جائے۔ قرآن مجید کا اصل مخاطب ساری کائناتِ انسانی ہے۔ اسی مناسبت سے رکوع اوّل میں بیان اس کا ہوا کہ نوع انسان کی حقیقی تقسیمیں کل دو ہیں۔ ایک اچھے یا مومن، دوسرے برے یا کافر، مومن یا نیک وہ جو قرآن مجید کے دستور حیات کو تسلیم کرتے ہیں۔ کافر یا بد وہ جو اس سے انکار کرتے ہیں۔ دوسرے رکوع میں بیان کافروں ہی کی ایک خاص قسم، مخفی کافروں کا ہوا۔ اور یہ بتایا گیا کہ یہ لوگ بھی ایمان و نجات سے محروم ہی رہیں گے۔ تیسرے رکوع میں مخاطب ساری نسل انسانی کو کیا گیا، اور قرآن مجید کا اصل پیام یعنی توحید و رسالت بیان کر دیا گیا۔ چوتھا رکوع تاریخ نسل انسانی پر ہے۔ اس میں یہ بیان ہوا کہ انسان کی اصلی غرض آفرینش دنیا میں قانونِ الٰہی کی تنفیذ ہے۔ اور حاکمیت الٰہی کی نیابت۔ ذرا سی غفلت میں نسل انسانی کا دیرینہ دشمن شیطان اس کو پچھاڑ سکتا، اور حق سے باطل کی طرف، نور سے ظلمت کی جانب اسے موڑ سکتا ہے۔ لیکن انسان اگر ذرا بھی ہمت اور توجہ صرف کرتا رہے، اور انبیاء کی بتائی ہوئی اور دکھائی ہوئی صراطِ مستقیم پر قائم رہے تو وہی غالب و منصور رہے گا۔ اب پانچویں رکوع میں بیان اس کا شروع ہوتا ہے (اور اس کی تفصیل متعدد رکوعوں تک چلتی رہے گی) کہ مدت دراز ہوئی ایک بڑے مقبول، برگزیدہ بندہ کی اولاد میں ایک خاص نسل کو توحید کی نعمت خاص سے سرفراز کیا گیا تھا مگر وہ قوم اس کی نااہل ثابت ہوئی۔ موقعے اسے بار بار دیئے گئے، رعایت اس کے ساتھ بار بار کی گئی، لیکن ہر بار اُس نے اس نعمت کو اپنے ہاتھوں ضائع کیا، یہاں تک کہ اپنی نسل کے آخری پیغمبر (حضرت عیسیٰ علیہ السلام) کی مخالفت میں تو حد ہی سے گزر گئی۔ طویل و مسلسل مراعات کے بعد اب حکومت الٰہی کا دستور ایک نیا ضابطہ اختیار کرتا ہے۔ اس ناشکر گزار، نافرمان، عصیان پیشہ قوم کو اس منصب سے معزول کیا جاتا ہے اور یہ نعمت اس سے چھین کر ایک اسمٰعیلی پیغمبر کے واسطہ سے دُنیا کی تمام قوموں اور ساری نسلوں کے واسطے عام کی جا رہی ہے **ف۱۴۷** اس انعام خداوندی کی تصریح کے لیے ملاحظہ ہوں حواشی ۱۴۶ و ۱۶۲ بہر حال کوئی ایسا انعام تھا جو نسل اسرائیل پر نسل اسرائیل کی حیثیت سے تھا **ف۱۴۸** توریت نسل اسرائیل پر احسانات الٰہی اور خداوندی نعمتوں کی یاد دہانیوں سے بھری پڑی ہے۔ عھدی یعنی تمہارا وہ عہد جو میرے ساتھ ہے۔ طاعت الٰہی واطاعت انبیاء کا عہد۔ بما عاھدتمونی من الایمان لی والطاعة لی (کشاف) توریت میں بھی اسی عہد کا ذکر جا بجا ہے۔ مثلاً ''تو نے آج کے دن اقرار کیا ہے کہ خداوند میرا خدا ہے...... اور میں اسی کی راہوں پر چلوں گا۔ اور اس کی شرطوں اور اس کے حقوق اور اس کے حکموں کی محافظت کروں گا۔ اور اس کی آواز کا شنوا ہوں گا'' (استثناء، ۲۶: ۱۷) عھد کم۔ یعنی جو عہد میں نے تم سے تمہارے ایمان وطاعت پر بہ طور انعام کر رکھا ہے۔ ای۔ ارضی عنکم و ادخلکم الجنة (کبیر۔ عن ابن عباس) توریت میں اس کا ذکر بھی جا بجا ہے۔ مثلاً ''اور خداوند نے بھی آج کے دن تجھ سے اقرار فرمایا ہے'' (استثناء، ۲۶: ۱۷) ''اگر تم میری آواز کے فی الحقیقت سننے والے ہو گے اور میرے عہد کو حفظ کرو گے تو تم ساری قوموں سے زیادہ میرے ایک خزانہ خاص ہو گے''۔ (خروج۔ ۱۹: ۵) اَوْفُوْا۔ مرشد تھانوی مدظلہ نے فرمایا، کہ وفائے عہد جس کا یہاں ذکر ہے، اس کے مراتب میں بہت وسعت ہے۔ ادنیٰ مرتبہ بندہ کی طرف سے ادائے کلمہ شہادت ہے، اور حق تعالیٰ کی طرف سے حفاظت جان و مال **ف۱۴۹** (نہ کہ اپنی ہی جیسی مخلوق سے) توحید کے لیے خطاب عام جملہ عالم انسانیت سے رکوع ۳ میں ہو چکا ہے۔ اب خطاب خاص اسی مخصوص حامل توحید قوم، بنی اسرائیل سے ہے۔ لیکن یہاں اشارہ شرک جلی اور بت پرستی سے زیادہ شرک خفی اور ضعف ایمان کی جانب ہے۔ یہ اخلاقی بیماری اسرائیلیوں کی ساری قوم میں پھیل چکی تھی۔ اور خالق کی رضا اور عدم رضا کے بجائے انسانوں کو راضی رکھنے کی پروا اور ان کی ناخوشی سے بچنے کی اہمیت اچھے اچھے علماء و مشائخ یہود کے دلوں میں گھر کر چکی تھی۔ انجیل میں حضرت مسیح علیہ السلام کے مواعظ میں اس قسم کی ہدایتیں اور تنبیہیں کثرت سے ملتی ہیں **ف۱۵۰** بِمَآ اَنْزَلْتُ۔ اشارہ ہے قرآن کی طرف۔ لِّمَا مَعَكُمْ۔ اشارہ ہے توریت کی طرف۔ کَافِرٍ۔ صورۃً واحد ہے۔ معنیً جمع ہے۔ یعنی یا تو تقدیر کلام یہ ہے۔ ولا تکونوا اول فریق کافر (قرطبی) اور یا بقول اخفش نحوی و فراء نحوی اعتبار معنیٰ فعل کا کیا گیا ہے۔ لان المعنٰی اول من کفر به (قرطبی) بِهٖ ضمیر قرآن کی طرف ہے۔ اَوَّلَ کَافِرٍ بِهٖ۔ قرآن کا اوّلین منکر بنی اسرائیل کو اس لحاظ سے کہا گیا ہے کہ مشرکین عرب یہود کے تسلیم و اقرار کے بعد جس طرح اس باب میں ان کی تقلید کرتے، اُسی طرح یہود کے انکار و مخالفت کے بعد اسے بھی سند میں پیش کرتے اور خود بھی انہیں کی راہ پر چلتے، یہود بہر حال اہل کتاب تھے۔ کتاب آسمانی کی قدر انہیں کو ہونا چاہیے تھی، اور بطور مقتدائے عرب انہیں کی ذمہ داری سب سے بڑھی ہوئی تھی۔ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۱۴۷۔ وعند کم فیه من العلم ما لیس عند غیر کم (ابن جریر عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) فان وظیفتکم ان تکونوا اوّل من آمن به لما انکم تعرفون حقیقة الامر (روح) **ف۱۵۱** ثَمَنًا قَلِيْلًا۔ حق کو کسی دنیوی مادّی مصلحت کی بنا پر چھوڑ دینا، آخرت کی ابدی دولت کو دُنیا کے ثمن قلیل (تھوڑی سی قیمت پر) فروخت کر ڈالنا ہے۔ یہ مراد نہیں کہ عقبیٰ کو تھوڑے دام پر نہ بیچا جائے، اور زیادہ دام پر بیچ ڈالا جائے۔ دُنیا کی بڑی سے بڑی دولت بھی آخرت کے مقابلہ میں بہر حال قلیل ہی ہے۔ کل کثیر الیه قلیل و کل کبیر الیه حقیر (کشاف) یہود کی حق فروشیوں کے کاروبار کا ذکر انجیل میں بھی ہے۔ مثلاً ''یہ لوگ ناجائز نفع کی خاطر ناشائستہ باتیں سکھا کر گھر تباہ کر دیتے ہیں۔'' (طیطس۔ ۱: ۱۱) **ف۱۵۲** خوفِ خداوندی کی تاکید سے توریت اور انجیل دونوں بھرے پڑے ہیں **ف۱۵۳** (کلام الٰہی میں لفظی یا معنوی تحریف کر کے) لَا تَلْبِسُوْا۔ تلبیس کے اصلی معنیٰ ہیں کسی چیز کو ڈھانپ لینا، چھپا لینا۔ و اصل اللبس ستر الشیٔ (راغب) اُدھوری بات کہنا کہ مطلب کچھ کا کچھ ہو جائے، یا جھوٹ کو لفظی اور ظاہری سچائی کا رنگ دے دینا، بعض اوقات بالکل گھڑے ہوئے جھوٹ سے کہیں بڑھ کر دھوکے اور مغالطہ کا سبب بن جاتا ہے۔ اسی سے ملتی جلتی ہوئی شے کا نام آج کی اصطلاح میں پروپیگنڈہ ہے۔ موجودہ فرنگیوں کی طرح یہود بھی اس فن میں اُستاد رہ چکے ہیں **ف۱۵۴** احکام الٰہی کو بدل دینے کی ممکن صورتیں دو ہیں۔ ایک ان میں اندرونی تحریف، تلبیس و تخلیط۔ دوسرے ان کا سرے سے اخفاء و کتمان۔ یہود نے اپنے دینی صحیفوں میں دونوں طرح کے عمل جاری کر رکھے تھے۔ توریت کے مکرر تلف ہو جانے سے اوّل تو یوں ہی کتنے احکام سرے سے غائب اور گم ہو گئے تھے۔ پھر جو باقی رہ گئے تھے، انہیں حاملانِ توریت نے اپنے اپنے اغراض و مصالح کے ماتحت خدا معلوم کہاں سے کہاں پہنچا دیا تھا **ف۱۵۵** (کہ تم تلبیس و کتمان کے مرتکب ہو رہے ہو) یعنی تحریف تمہارے ارادہ و اختیار سے باہر نہیں۔ دیدہ و دانستہ تمہارے علم کے اندر ہو رہی ہے۔ فی حال علمکم انکم لابسون کاتمون (کشاف) یہ معنیٰ بھی ہو سکتے ہیں کہ تم اپنے ان اعمال تلبیس و کتمان کی شناعت سے بھی خوب واقف ہو **ف۱۵۶** یعنی ایمان کے بعد عملاً بھی ارکان اسلام کی پابندی کرو۔ ایمان لانے کا حکم ابھی ایک آیت قبل وَاٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلْتُ میں مل چکا ہے۔ اب تعلیم اہم جزئیات احکام کی ہو رہی ہے۔ اقیموا الصلٰوة نماز کے پابند ہو جاؤ کہ اس سے مرض حب جاہ کا علاج ہو جائے گا (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) اٰتوا الزکٰوة۔ زکوٰۃ دیتے رہو کہ اس سے مرض حب مال کی اصلاح ہو جائے گی۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ارْكَعُوْا مَعَ الرّٰكِعِيْنَ جھکنے والوں کے ساتھ جھکو کہ تواضع باطنی کے حصول میں بڑا دخل اہل تواضع کی معیت کو ہوتا ہے (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ارْكَعُوْا۔ رکوع اسلامی نماز کے ایک معروف رکن کا نام ہے۔ مقصد ارشاد یہ ہے کہ مسلمانوں کے ساتھ نماز جماعت میں شریک رہو۔ فقہاء میں ایک بحث یہ پیدا ہوئی ہے کہ آیا کافروں کو فروع کا مخاطب بنانا درست ہے؟ ایک گروہ نے اسی آیت سے استدلال کر کے جواب اثبات میں دیا ہے۔ لیکن دوسرے گروہ کی طرف سے معقول جواب یہ ہے کہ آیت کے یہ سارے احکام ایک آیت قبل کے حکم ایمان وَاٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلْتُ کے ماتحت ہیں۔ یعنی پہلے ایمان لاؤ اور پھر ان احکام پر عمل کرو۔ **ف۱۵۷** یعنی کیسے غضب کی بات ہے کہ دوسروں کو تو ایمان لانے کا مشورہ دے دیتے ہو اور خود ایمان نہیں لاتے۔ خطاب یہود سے چلا آ رہا ہے۔ اُوپر کسی حاشیہ میں یہ آ چکا ہے کہ یہود اپنے صاحب علم و کتاب ہونے کی بنا پر مشرکین عرب کی نظر میں بھی محترم اور قابل وقعت تھے۔ اہل یثرب اکثر اُن کے پاس آ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کی دعوت کے باب میں استفادۃً مشورے کیا کرتے کہ اس مدعی نبوت کے دعووں میں کہاں تک صداقت ہے؟ ہم اس کی تصدیق کریں یا نہ کریں؟ وغیرہا۔ احبار یہود ایسے موقعوں پر بار ہا یہ مشورہ دے اٹھتے کہ بیشک ان میں علامتیں تو ہمارے ہاں کی پیشگوئیوں کے مطابق پائی جاتی ہیں۔ قالوا هو صادق و امره حق فاتبعوه (کبیر) نزلت فی احبار المدینة کانوا یامرون سرًا من نصحوه باتباع محمد صلی الله علیه وسلم (روح۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) ضمیر و دیانت کے لحاظ سے تو ان کا مشورہ یہ تھا۔ لیکن اپنے

وَاَنْتُمْ تَتْلُوْنَ الْكِتٰبَ ؕ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿٤٤﴾ وَاسْتَعِيْنُوْا

درآنحالیکہ تم کتاب (الٰہی) پڑھتے رہتے ہو ١٥٨ سو کیا تم عقل سے کام (ہی) نہیں لیتے؟ اور صبر

بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ ؕ وَاِنَّهَا لَكَبِيْرَةٌ اِلَّا عَلَى

اور نماز سے مدد چاہو ١٥٩ اور وہ بیشک گراں

الْخٰشِعِيْنَ ﴿٤٥﴾ لا الَّذِيْنَ يَظُنُّوْنَ اَنَّهُمْ مُّلٰقُوْا رَبِّهِمْ

ہے، بجز خشوع رکھنے والوں پر (نہیں) جنہیں اس کا خیال رہتا ہے کہ انہیں اپنے پروردگار سے ملنا (بھی) ہے

ع ٥ وَاَنَّهُمْ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ ﴿٤٦﴾ ع يٰبَنِىْٓ اِسْرَآءِيْلَ

اور اس کا کہ انہیں اس کی طرف واپس ہونا ہے ١٦٠ اے بنی اسرائیل،

اذْكُرُوْا نِعْمَتِىَ الَّتِىْٓ اَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَنِّىْ

میرا وہ انعام یاد کرو جو میں نے تم پر کیا ١٦١ اور

فَضَّلْتُكُمْ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ﴿٤٧﴾ وَاتَّقُوْا يَوْمًا لَّا تَجْزِىْ

تمہیں دنیا جہان والوں پر فضیلت دی ١٦٢ اور اس دن سے ڈرتے رہو جب نہ

نَفْسٌ عَنْ نَّفْسٍ شَيْئًا وَّلَا يُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ

کوئی کسی کے حق میں بدلہ بن سکے گا اور نہ کسی کے حق میں سفارش قبول ہو گی

وَّلَا يُؤْخَذُ مِنْهَا عَدْلٌ وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ﴿٤٨﴾

اور نہ کسی سے معاوضہ قبول کیا جائے گا اور نہ انہیں مدد ہی پہنچ سکے گی ١٦٣

وَاِذْ نَجَّيْنٰكُمْ مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ يَسُوْمُوْنَكُمْ

اور (وہ وقت یاد کرو) جب ہم نے تمہیں فرعون والوں سے نجات دی تھی جو تمہارے اوپر

سُوْٓءَ الْعَذَابِ يُذَبِّحُوْنَ اَبْنَآءَكُمْ وَيَسْتَحْيُوْنَ

بڑا عذاب توڑ رہے تھے ١٦٤ تمہارے لڑکوں کو قتل کر ڈالتے تھے ١٦٥ اور تمہاری عورتوں کو



عمل کے وقت ہوائے نفس حائل ہوجاتی، اور خیال یہ گزرنے لگتا کہ اسلام لانے کے بعد ماتحتی اور پابندی کی زندگی بسر کرنا ہوگی۔ سیادت کے یہ مالی اور جاہی مزے کہاں حاصل رہیں گے۔ وهم كانوا لا يتبعونه لطمعهم والصلات التي كانت تصل اليهم من اتباعهم (کبیر) ولا يتبعونه (روح۔ عن ابن عباس) الْبِرّ۔ بِرّ کے لفظی معنی نیکی کے ہیں، اور یہ اپنے اطلاق میں عام ہے یعنی ہر قسم کی نیکی پر شامل۔ البر اي التوسع في الخير الكامل (راغب) هو اسم جامع لاعمال الخير (کبیر) يتناول جميع اصناف الخيرات (ابن مسعود) یہاں مراد قبولِ اسلام وتصدیقِ رسالتِ محمدی ﷺ سے ہے۔ اَتَاْمُرُوْنَ۔ ہمزہ یہاں اظہارِ حیرت اور ملامت کے لیے ہے۔ والهمزة للتقرير مع التقريع والتعجب (کبیر) الهمزة للتقرير مع التوبيخ والتعجب من حالهم (کشاف) و ١٥٨ یعنی کتاب توریت، جس میں علامتیں اور شہادتیں ان خاتم النبیین ﷺ کی درج ہیں۔ يعني بالكتب التوراة (ابن جریر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) و ١٥٩ (ایمان کی ثابت قدمی اور شعائرِ کفر کے ترک پر) و ١٦٠ اِنَّهَا۔ ضمیر نماز کی طرف ہے۔ نماز کا حکم ابھی ابھی ملا ہے۔ اب بیان اُن طریقوں کا ہورہا ہے، جن سے نماز آسان ہوجائے اور نماز کی پابندی میں سہولتیں پیدا ہوجائیں۔ خاشعین۔ خشوع کا ذکر پہلے بھی آچکا ہے۔ اب یہاں آیت میں خشوعِ قلب کے دو خاص اثرات کا بیان ہورہا ہے۔ پہلا اثر یہ ہے کہ خاشعین کو اس کا دھیان لگا رہتا ہے کہ یہ عبادتیں رائگاں جانے والی نہیں۔ اپنے شفیق وکریم پروردگار کے حضور میں بہر حال حاضر ہونا ہے۔ اُس وقت یہ ساری محنت وصول ہوجائے گی۔ اور استحقاق سے کہیں بڑھ کر اجر ملے گا۔ شوقِ نماز اس مراقبہ سے پیدا ہوجانا یقینی ہے۔ دوسرا اثر خشوعِ قلب کا یہ ہے کہ خاشعین کے دل میں یہ بات جم جاتی ہے کہ آخر تو واپسی مالکِ حقیقی کے روبرو ہوگی۔ حساب ہر ہر عمل اور ترکِ عمل کا ہوگا۔ ترکِ نماز کی عادت اس سے خود بخود ترک ہوجائے گی۔ عمل میں ساری سہولتیں یقین ہی کی مضبوطی اور قوت سے پیدا ہوتی ہیں۔ اور یقین کے ایجابی و سلبی دونوں پہلو یہاں بیان میں آگئے۔ نفسیاتِ جدید میں محرکِ عمل دو ہی چیزیں مانی گئی ہیں۔ ترغیب وترہیب۔ ترغیب کا جزو اَنَّهُمْ مُّلٰقُوْا رَبِّهِمْ میں جزا واجر کے استحضار سے آگیا۔ اور ترہیب کا جزو اَنَّهُمْ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ میں مراقبۂ مواخذہ سے آگیا۔ يَظُنُّوْنَ۔ ظن، لغت میں شک اور یقین دونوں کے معنی میں آیا ہے۔ العرب تسمي اليقين ظنا والشك ظنا (ابن جریر) الظن من الاضداد يكون شكا و يقينا (معالم) اور کلامِ عرب میں ظن بہ معنی یقین کے استعمال کے نظائر بے انتہا ہیں۔ والشواهد من اشعار العرب وكلامها على ان الظن في معنى اليقين اكثر من ان تحصى (ابن جریر) الظن بمعنى اليقين او الترجيح مشهور عن العرب (نہر) یہاں اکثر ائمہ تفسیر نے یقین ہی کے معنی میں لیا ہے۔ اي يعلمون ويستيقنون (ابن جریر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) الظن ههنا اليقين (ابن جریر۔ عن ابی العالیہ) اي يستيقنون (معالم) وروي عن مجاهد و السدي والربيع بن انس وقتادة نحو قول ابي العالية (ابن کثیر) معناه يوقنون قاله الجمهور (بحر) بعض نے یہاں بھی مراد توقع وامید سے لی ہے۔ اور اس قدر بھی کافی ہے۔ يَظُنُّوْنَ اي يتوقعون (کشاف) و ١٦١ ملاحظہ ہوں حواشی نمبر ١٣٦ ونمبر ١٦٢ و ١٦٢ خوب خیال رہے کہ یہاں ذکر مذہب یہود کا نہیں ایک مخصوص قوم ونسل کا ہے۔ بنی اسرائیل نام کسی مذہب یا فرقہ یا عقیدہ کا نہیں۔ ایک خاص نسل کا ہے۔ افضلیت یہاں مذہب یہودیت کی نہیں نسل اسرائیل کی بیان ہورہی ہے۔ سوال یہ ہے کہ اس نسل کی افضلیت سارے عالم پر، کس معنی میں ارشاد ہورہی ہے؟ اور وہ کونسی ایسی نعمت تھی جو بہ حیثیت نسل بنی اسرائیل کے ساتھ بلا شرکتِ غیرے، مدتوں مخصوص رہی؟ اگر کہیے کہ دولت یا حکومت یا تجارت یا کثرتِ آبادی۔ تو اول تو یہ انعامات اللہ کے خود اس درجہ کے نہیں کہ ان کا ذکر اس شان واہتمام کے ساتھ کیا جائے، اور انہیں کو معیارِ فضیلت وافضلیت بنایا جائے۔ اور پھر یہ نعمتیں تو بہت سی قوموں کو اپنے اپنے وقت میں نصیب رہ چکی ہیں۔ کلدانیہ، مصر، ہندوستان، ان سب ملکوں کا تمدن اپنے زمانہ میں، اسرائیلیوں سے قبل، عروج پر رہ چکا ہے۔ اور تاریخ کا بیان ہے کہ ان قوموں کا دنیوی جاہ وحشم اسرائیلیوں سے کچھ بڑھ ہی چڑھ کر رہا ہے۔ پھر آخر قومِ اسرائیل کی وہ مخصوص فضیلت کیا تھی؟ تاریخ کی زبان سے جواب ایک ہی ملتا ہے کہ وہ دولت یا اللہ کی اعلیٰ ترین نعمت، مسلکِ توحید کی تھی۔ دنیا کی تاریخ کے جس دور میں ساری قومیں اور ساری نسلیں کم وبیش شرک میں مبتلا تھیں، یا اس کی طرف بھی چلی جارہی تھیں یہ نسل اسرائیل ہی ایک ایسی قوم تھی جو من حيث القوم توحید کی علمبردار رہی۔ عقیدۂ توحید اور عقیدۂ رسالت میں چولی دامن کا ساتھ ہے۔ رسالت کی قائل صرف وہی قوم ہوگی، جس کا عقیدۂ توحید واضح وپختہ ہوگا۔ اور انبیاء ورسل، جہاں تک کسی نسل کا تعلق ہے، نسل اسرائیل ہی میں مسلسل پیدا ہوتے رہے۔ ہاں متفرق طور پر کسی دوسری نسل میں بھی کبھی کبھی پیدا ہوگئے ہوں، تو وہ اس کے منافی نہیں۔ ذکر یہاں افراد کا نہیں، نسل وقوم کا ہورہا ہے۔ دنیا کی ساری دوسری قوموں میں جس وقت ظہور "اوتاروں" کا ہورہا تھا، اور دوقومیں عناصر پرستی، مظاہر پرستی، دیوتا پرستی، بت پرستی، غرض شرک ہی کی کسی نہ کسی شکل میں گرفتار تھیں، انبیاء ورسل اور ان کی تعلیمات کا چرچا صرف بنی اسرائیل میں تھا۔ ہندوستان کی آریہ نسل میں فلسفہ، ہندسہ، ریاضیات، معقولات کے ماہرین وعلماء، جیسے بھی پیدا ہوتے رہے ہوں، بہر حال حلولیت کا شرک اس میں حلول ہی کیے ہوئے تھا۔ اور توحید ورسالت کی دعوت صرف سامی نسل کی شاخ اسرائیلی کے حصہ میں آئی تھی۔ موجودہ یہود کو بھی اپنے اسلاف کی یہ امتیازی حیثیت یاد ہے۔ جیوش انسائیکلوپیڈیا میں ہے:۔ "بنی اسرائیل پر خاص فرض عائد ہوا تھا کہ توحید باری کی دعوت دیتے رہیں۔ اور آفتاب پرستی، ماہتاب پرستی، کواکب پرستی کے خلاف جہاد کرتے رہیں"۔ (جلد ٦۔ صفحہ ٥) "بنی اسرائیل کا واحد فریضہ دنیا میں خدا کا گواہ بننا تھا"۔ (جلد نمبر ٦ صفحہ ٢) "مخلوقات کے مراتب مختلف ہیں ذی

نِسَآءَكُمْ ؕ وَ فِيْ ذٰلِكُمْ بَلَآءٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ

زندہ رہنے دیتے تھے ف۱۶۶۔ اور اس میں تمہارے پروردگار کی طرف سے تمہاری بڑی

عَظِيْمٌ (۴۹) وَ اِذْ فَرَقْنَا بِكُمُ الْبَحْرَ فَاَنْجَيْنٰكُمْ

آزمائش تھی ف۱۶۷ اور (وہ وقت یاد کرو) جب ہم نے تمہارے لیے سمندر کو پھاڑ دیا تھا ف۱۶۸ پھر ہم نے تمہیں نجات

وَ اَغْرَقْنَآ اٰلَ فِرْعَوْنَ وَ اَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ (۵۰)

دے دی اور فرعون والوں کو غرق کر دیا، درآنحالیکہ تم دیکھ رہے تھے ف۱۶۹

وَ اِذْ وٰعَدْنَا مُوْسٰۤى اَرْبَعِيْنَ لَيْلَةً ثُمَّ

اور (وہ وقت بھی یاد کرو) جب ہم نے موسیٰ سے چالیس راتوں کا وعدہ کر لیا تھا ف۱۷۰ پھر

اتَّخَذْتُمُ الْعِجْلَ مِنْۢ بَعْدِهٖ وَاَنْتُمْ ظٰلِمُوْنَ (۵۱)

تم نے ان کے پیچھے گوسالہ کو اختیار کر لیا ف۱۷۱ اور تم (سخت) ظالم تھے ف۱۷۲

ثُمَّ عَفَوْنَا عَنْكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ لَعَلَّكُمْ

پھر ہم نے تم کو اس کے بعد بھی معاف کر دیا ف۱۷۳ ۔ کہ شاید تم

تَشْكُرُوْنَ (۵۲) وَ اِذْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ وَالْفُرْقَانَ

شکر گزار بن جاؤ ف۱۷۴ اور (وہ وقت یاد کرو) جب ہم نے موسیٰ کو کتاب اور فرقان دیئے

لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ (۵۳) وَ اِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ

تاکہ تم راہ یاب ہو جاؤ ف۱۷۵ اور (وہ وقت یاد کرو) جب موسیٰ نے اپنی قوم سے کہا ف۱۷۶

يٰقَوْمِ اِنَّكُمْ ظَلَمْتُمْ اَنْفُسَكُمْ بِاتِّخَاذِكُمُ

کہ اے میری قوم، یقیناً! تم لوگوں نے اپنے اوپر (بڑا) ظلم کیا اپنی گوسالہ گیری

الْعِجْلَ فَتُوْبُوْۤا اِلٰى بَارِئِكُمْ فَاقْتُلُوْۤا اَنْفُسَكُمْ ؕ

سے ف۱۷۷ سو اب اپنے خدا سے توبہ کرو ف۱۷۸ پھر اپنے اشخاص کو قتل کرو ف۱۷۹

شعور مخلوق، غیر ذی شعور سے فائق و برتر ہے۔ انسان فائق ترین ہے۔ انسانوں میں بنی اسرائیل بحیثیت موحد پرستارانِ حق کے مشرکوں سے افضل و بالاتر ہیں"۔ (جلد نمبر ۶ صفحہ ۱۱) "سامی قوموں میں سب سے پہلے عبرانیوں ہی کی رسائی اپنے انبیاء کی تعلیم سے توحید باری تک ہوئی"۔ (جلد ۸۔ صفحہ ۶۵۹) مسیحی فرنگی مؤرخین نے بھی اسی تاریخی حقیقت کا اعادہ کیا ہے ہسٹورینس ہسٹری آف دی ورلڈ میں ہے:۔ "دین توحید کی بنیاد بنی اسرائیل ہی میں پڑی"۔ (جلد ۲۔ صفحہ ۳) "انسانیت کی موجودہ روحانی کائنات، عام اس سے کہ مسیحی ہو یا اسلامی، سب کی تہ میں اسی عقیدۂ توحید کی بازگشت ہے، جس کی دعوت سب سے پہلے اسرائیلیوں نے دی تھی"۔ (جلد ۲۔ صفحہ ۳) خود توریت کی تصریحات بھی اس سلسلہ میں نظر انداز کرنے کے قابل نہیں:۔ "تو خداوند اپنے خدا کے لیے ایک پاک قوم ہے۔ خداوند تیرے خدا نے چن لیا کہ تو سب گروہوں کی نسبت جو زمین پر ہیں اس کے خاص گروہ ہو۔ خداوند نے تم سے محبت رکھی اور تمہیں برگزیدہ کیا، نہ اس لیے کہ تم اور گروہوں سے گنتی میں زیادہ تھے۔ کیونکہ تم سب گروہوں سے کمتر تھے بلکہ اس لیے کہ خداوند عالم نے تم سے محبت رکھی"۔ (استثناء ۷:۶ و ۷) "خداوند کو خوش آیا کہ تمہارے باپ داداؤں سے محبت رکھے۔ اس لیے ان کے بعد ان کی اولاد کو یعنی تم کو سارے گروہوں کی بہ نسبت پہلے برگزیدہ کیا۔ جیسا کہ آج ہے۔" (استثناء ۱۰:۱۵) "تم میرے گواہ ہو۔ خداوند فرماتا ہے اور میرا بندہ بھی جسے میں نے برگزیدہ کیا...... سو تم میرے گواہ ہو۔" (یسعیاہ۔ ۴۳:۱۰ و ۱۱) قوم بنی اسرائیل اور اُمتِ موسوی دو بالکل اور قطعاً علیحدہ چیزیں ہیں۔ اور آیت کی تفسیر میں اُمتِ موسوی اور اُمتِ محمدی کے تقابل و تفاضل کا کوئی سوال ہی سرے سے نہیں پیدا ہوتا۔ اس سوال کا یہاں اُٹھانا قطعاً بے ضرورت بلکہ بے محل ہے۔ افضلیت بنی اسرائیل کو کسی خاص زمانہ کے اندر محدود و مقید کرنے کی ضرورت ہمارے قدیم مفسرین کو محض اس لیے پیش آئی کہ "اُمتِ موسوی" اور "قوم اسرائیل" کے درمیان خلط ہو گیا، اور دونوں کا عظیم الشان فرق نظر میں نہ رہا۔ **اُمتِ محمدی ﷺ کی افضلیت بلحاظ دین و عقیدہ ہے**، نہ کہ کسی نسلی یا قومی اعتبار سے، اور آیت میں ذکر ایک خاص نسل کی افضلیت کا ہے۔ یہ کوئی نظریہ یا اجتہادی مسئلہ نہیں۔ ایک مسلم تاریخی حقیقت ہے کہ جس وقت دُنیائے تہذیب طرح طرح کی مشرکانہ وہم پرستیوں میں مبتلا تھی۔ موحد اعظم ابراہیم علیہ السلام ہی کی نسل کی ایک شاخ توحید کا علم بلند کیے ہوئے تھی۔ ہمارے مفسرین میں سے بھی کسی کسی کے ذہن کی رسائی اس حقیقت تک ہو گئی ہے۔ اور وہ صاف لکھ گئے ہیں کہ نسلِ اسرائیلی کی افضلیت اس میں سلسلۂ نبوت و انبیاء کے لحاظ سے تھی۔ بما جعل فیهم من الانبیاء وهذا خاصة لهم ولیست لغیرهم (قرطبی) ف۱۶۳ يَوْمًا "اُس دن" سے مراد ظاہر ہے کہ یوم قیامت ہے۔ قیامت کی یاد بڑے حکیمانہ موقع پر دلائی گئی۔ حشر و نشر، جزا و سزا کا عقیدہ جو انسان کے دل میں مسئولیت اور ذمہ داری کی رُوح ہے، اسرائیلیوں کے دلوں ہی سے نہیں، کہنا چاہیے کہ ان کی مقدس کتابوں اور نوشتوں تک سے مٹ چکا تھا۔ آگے روزِ قیامت کے جو اوصاف بیان ہو رہے ہیں، سب میں روئے سخن کسی نہ کسی اسرائیلی عقیدہ کا۔ لَا تَجْزِيْ نَفْسٌ عَنْ نَّفْسٍ۔ اس سے مقصود اُس اسرائیلی عقیدہ کی تردید ہے، جو آج تک جیوش انسائیکلوپیڈیا میں ان الفاظ میں لکھا چلا آتا ہے "بہت سے لوگ اپنے اسلاف کے اور بہت سے لوگ اپنے اخلاف کے اعمالِ حسنہ کی بنا پر بخش دیئے جائیں گے۔" (جلد ۶۔ صفحہ ۶۱) وَّلَا يُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ (جس صورت میں کہ موت حالت کفر پر اور عدم ایمان میں ہوئی ہو) یہاں بھی تردید ہے اس اسرائیلی عقیدہ کی کہ عمل اور عقیدے کیسے ہی ہوں، بہرحال اپنے اسلافِ کرام شفاعت کر کے بخشوا ہی لیں گے۔ شفاعت اور ایک شفیع مستقل کا یہی وہ مبالغہ آمیز تخیل ہے، جس نے مسیحیت میں آ کر انتہائی شکل اختیار کر لی۔ اور کفارہ ہی کی طرح شفاعت پر مسیحیت کی بنیاد ہے۔ وَّلَا يُؤْخَذُ مِنْهَا عَدْلٌ۔ اس میں اصلی ضرب یہودی اور مسیحی عقیدۂ کفارہ پر ہے۔ مسیحیوں کے ہاں عقیدۂ کفارہ کی اہمیت تو ظاہر ہی ہے۔ لیکن خود یہود بھی ایک بڑی تعداد میں، اسی عقیدۂ کفارہ سے متاثر ہو کر اس کے قائل ہو گئے تھے (جیوش انسائیکلوپیڈیا، جلد ۲ صفحہ ۲۷۸)۔ وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ۔ ایمان نہ رکھنے والوں کو کسی طرف سے مدد و نصرت بھی نہ پہنچے گی، کہ سزا میں کچھ تخفیف ہی ہو سکے، چہ جائے کہ نجاتِ کامل ہو سکے ف۱۶۴ آل لغت میں اہل کا مرادف ہے۔ اور مراد اس سے اہل و عیال، اتباع، ہم مذہب اور ہم نسب ہوتے ہیں اهل الرجل عیاله و اتباعه و اولیاءه (تاج) فرق یہ ہے کہ اہل کا استعمال عام ہے، اور آل صرف خصوصیت اور اہمیت رکھنے والوں کے لیے آتا ہے۔ لا یستعمل الآل الا ما فیه شرف غالباً (تاج)۔ فِرْعَوْنَ۔ یہ کسی متعین بادشاہ کا ذاتی نام یا علم نہیں۔ قدیم شاہانِ مصر کا عام لقب تھا۔ جیسے ہمارے زمانہ میں ابھی کل تک جرمنی کے بادشاہ کو قیصر، روس کے تاجدار کو زار، اور ٹرکی کے فرمانروا کو سلطان کہتے تھے یا آج بھی والئ مصر کو خدیو اور والئ دکن کو نظام کہتے ہیں۔ فرنگی مؤرخین کا خیال ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ہمعصر کوئی ایک بادشاہ نہیں ہوا ہے، یکے بعد دیگرے دو بادشاہ ہوئے ہیں۔ یہ اگر صحیح ہے تو اسے بھی قرآن کا اعجاز ہی کہنا چاہیے، کہ وہ بجائے شخصی نام کے عمومی لفظ لایا جس کے بعد شخصیتوں کے ایک یا دو یا چند ہونے کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا۔ يَسُوْمُوْنَكُمْ سُوْٓءَ الْعَذَابِ۔ یعنی ظالم و جابر حکمرانوں کی طرح تمہیں رعایا بنائے ہوئے تمہارے اُوپر طرح طرح کی سختیاں کر رہے تھے۔ توریت میں ہے:۔ "مصریوں نے خدمت کروانے میں بنی اسرائیل پر سختی کی اور انہوں نے سخت محنت سے گارا اور اینٹ کا کام اور سب خدمت کھیت کی کروا کے ان کی زندگی تلخ کی۔ ان کی ساری خدمتیں جو وہ اُن سے کراتے تھے مشقت کی تھیں۔" (خروج۔ ۱: ۱۳ و ۱۴) قدیم ترین اسرائیلی مؤرخ جوزیفس کی تاریخ آثار یہود (History of Jewish Antiquities) میں تفصیلات اور زیادہ موجود ہیں۔ قرآن مجید اور توریت کے بیان کا یہ فرق بھی قابل لحاظ ہے کہ توریت نے حاکمانہ سخت گیریوں کو سارے "مصریوں" کی جانب منسوب کر دیا۔ اور قرآن نے اپنے حسب معمول محتاط اور انتہائی صادقانہ لہجہ میں نام

کرنے والے، اور آپ کی موت و زندگی، بیماری و تندرستی، ہر چیز پر قدرت رکھنے والے کے سامنے عہد کرتے ہیں کہ سارے دن آپ اپنے تئیں، اپنی آنکھ اور کان، اپنے منہ اور زبان، اپنے دل اور اپنے دماغ اپنے ہاتھ اور پیر، اپنے جسم اور جان، غرض اپنے سارے وجود کو ہر ٹیڑھی راہ سے روکے رہیں گے، ہر کجی اور کج روی سے باز رکھیں گے اور صرف اُسی کے لیے وقف رکھیں گے جو اُس کا اصلی کام اُس کی سیدھی راہ، اُس کا فطری حق، اور اُس کی یہی غایت ہے۔ زبان اگر کھلے گی تو صرف کلمۂ حق پر، کان اگر سنیں گے تو صرف سچی آواز، آنکھ اگر دیکھے گی تو صرف امرِ حق کو، دل اگر سوچے گا تو صرف سچائیوں کو، ہاتھ اور پیر اگر حرکت کریں گے تو صرف سچائی کی راہ میں۔ مادی زندگی کے سب سے بڑے اور طاقتور مظہر، سورج کے ڈوب جانے پر، جب آپ اُس ذات کے شکر کے ساتھ جس نے آپ کو یہ توفیق دی، اپنا جائزہ لیں اور اپنی اس نذر کی ہر شرط کو پوری طرح ادا کیا ہوا پائیں تو —— دنیا کے کس لفظ اور کس عبارت میں اس کیفیت کو ادا کرنے کی قدرت ہے! رضائے الٰہی آپ میں اور آپ رضائے الٰہی میں جذب ہوں گے! راحت و لذت، لطف و مسرت، سرور و نشاط، شادی و انبساط، یہ سارے الفاظ بڑی فرحت (افطار) کی کیفیت کو ادا کرنے کے لیے ناکافی ہیں جو اُس سب سے بڑی فرحت (دیدارِ الٰہی) کا پیش خیمہ ہے، جس سے موسیٰ کلیم اللہ علیہ السلام جیسے برگزیدہ پیمبر، باوجود شوق و تمنا، اس دنیا میں محروم رہے!

(سچ لکھنؤ۔ ۱۴ رمارچ ۱۹۲۷ء)

# ضمیمہ

## روزہ

(متعلق حاشیہ نمبر ۱۴۳ سورۃ البقرۃ)

آپ کو معلوم ہے کہ اطبائے یونانی کتنے متعدد امراض میں فاقہ کو مفید بتاتے ہیں؟ آپ کو خبر ہے کہ ڈاکٹروں کے اصول سے اب فاقہ کتنے امراض کا علاج ہے؟ آپ واقف ہیں کہ ہر طریقہ علاج کے ماہرین فن نے کتنی شدید اور مہلک بیماریوں کا علاج اپنے تجربہ میں فاقہ ہی کو پایا ہے؟ خود آپ کا ذاتی تجربہ کیا ہے؟ آپ کو جب کبھی بیماری میں طبیب یا ڈاکٹر فاقہ کا مشورہ دیتے ہیں تو آپ کیسی خاموشی کے ساتھ بے چون و چرا اور بغیر بحث و مناظرہ اُس کے حکم کے آگے گردن جھکا دیتے ہیں اور اُس کی ہدایتوں کے مطابق کھانے اور پینے کی لذتوں سے دستبردار ہو جاتے ہیں! لیکن جب اس سے کم تکلیف اور اس سے ہزاروں گنی زاید راحتوں اور نعمتوں کے وعدہ کے ساتھ اس قسم کی احتیاط خورد و نوش کا حکم، آپ کو سب سے بڑے حکیم کے مطب سے ملتا ہے، تو یہ کیا ہے کہ آپ اس خوش دلی کے ساتھ اُس کی تعمیل پر آمادہ نہیں ہو جاتے بلکہ طرح طرح کی تاویلوں سے جن سے اکثر خود آپ کا دل بھی مطمئن نہیں ہوتا اُسے ٹال جانا چاہتے ہیں!

آپ کہتے ہیں کہ آپ خدا کے فضل سے روزہ دار ہیں اور ماہِ رمضان کا احترام ملحوظ رکھتے ہیں لیکن پھر یہ کیا ہے کہ آپ کی اندرونی زندگی میں کوئی نمایاں فرق نہیں محسوس ہوتا۔ غصہ اب بھی آپ کو برابر آتا رہتا ہے بلکہ شاید کچھ اور بڑھ ہی گیا ہے۔ دوسروں کے عیب چینی میں اب آپ کو ویسا ہی مزہ آ رہا ہے۔ نفسانی خواہشوں اور لڑنے جھگڑنے کے منصوبوں میں اب بھی کوئی کمی نہیں معلوم ہوتی۔ دن میں بے شبہ آپ کھاتے پیتے نہیں ہیں لیکن وقت کا بڑا حصہ بجائے عبادتوں کے، سونے اور بیکاری میں گزارتے ہیں، یا پھر سحری، طعام شب اور افطار پارٹیوں کے اہتمام و انتظام میں! وہ وہ لذیذ اور ثقیل غذائیں جن سے آپ کا ذائقہ، سال میں گیارہ مہینے بالکل نامانوس رہتا ہے، آپ صرف اسی ماہِ صبر و تقویٰ کے لیے اُٹھا رکھتے ہیں، اور وقت اور روپے کا اچھا خاصا حصہ اسی ماہِ مبارک کی دعوتوں اور ضیافتوں میں صرف فرماتے رہتے ہیں! کیا اسی روزہ داری پر آپ خوش ہیں؟ کیا اسی کا نام آپ کے خیال میں ماہِ مبارک کا احترام ہے؟

ایک شخص قند اور دودھ کا نفیس شربت تیار کرتا ہے، مگر اُس میں کچھ مکھیاں بھی پیس کر ملا دیتا ہے، آپ ایسے شخص کی صحت دماغی کی بابت کیا رائے قائم کریں گے؟ ایک شخص لذیذ سے لذیذ اور بہتر سے بہتر کھانا خوان میں لگا کر لاتا ہے لیکن اُس میں ایک جزو غلاظت کا بھی ملا دیتا ہے، آپ اس بدنصیب کی عقل و فہم پر ماتم کرنے کے سوا اور کیا کر سکتے ہیں؟ یقین فرمائیے کہ اس سے کہیں زائد موجب تاسف و مستحق ماتم اُس بے عقل و بدنصیب کی حالت ہے جو روزہ رکھ کر بھی غصہ کر کر کے عیب چینی میں مصروف رہ رہ کے، نفسانی خواہشوں کے منصوبوں میں مبتلا رہ رہ کے، روزہ کی نعمتوں اور راحتوں، لذتوں اور فرحتوں کو اپنے ہاتھوں غارت کرتا رہتا ہے! اور جو حرماں نصیب سرے سے روزہ ہی کو ترک کیے ہوئے ہیں، اُن بیچاروں کو تو بس اللہ ہی سیدھی سمجھ اور نیک ہدایت کی توفیق نصیب کرے!

(سچ لکھنؤ ۱۲ رمارچ ۱۹۲۷ء)

**تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ مِنْهُمْ**

ان رسولوں میں سے ہم نے بعض کو بعض پر فضیلت دے رکھی ہے ف۹۶۴ ان میں وہ بھی ہیں

مَّنْ كَلَّمَ اللّٰهُ وَرَفَعَ بَعْضَهُمْ دَرَجٰتٍ ؕ وَاٰتَيْنَا

جن سے اللہ نے کلام کیا ہے ف۹۶۵ ان میں سے بعض کے درجے اس نے بلند کیے ہیں ف۹۶۶ اور ہم نے

عِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ الْبَيِّنٰتِ وَاَيَّدْنٰهُ بِرُوْحِ

عیسیٰ ابن مریمؑ ف۹۶۷ کو شواہد عطا کیے ف۹۶۸ اور ہم نے ان کی تائید روح القدس کے

الْقُدُسِ ؕ وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ مَا اقْتَتَلَ الَّذِيْنَ مِنْۢ

ذریعہ سے کی ف۹۶۹ اور اگر اللہ کی مشیت ہوتی تو ان کے بعد کے لوگ آپس میں

بَعْدِهِمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُمُ الْبَيِّنٰتُ وَلٰكِنِ

خونریزی نہ کرتے بعد اس کے کہ ان کے پاس شواہد آ چکے تھے ف۹۷۰ لیکن

اخْتَلَفُوْا فَمِنْهُمْ مَّنْ اٰمَنَ وَمِنْهُمْ مَّنْ كَفَرَ ؕ

(لوگ) آپس میں جھگڑے ف۹۷۱ کوئی تو ان میں سے ایمان لے آیا اور کوئی ان میں سے کفر ہی کرتا رہا ف۹۷۲

وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ مَا اقْتَتَلُوْا ۗ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَفْعَلُ

اور اگر اللہ کی مشیت ہی ہوتی تو وہ آپس میں خونریزی نہ کرتے ف۹۷۳ لیکن اللہ وہی کرتا ہے

مَا يُرِيْدُ ﴿۲۵۳﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْفِقُوْا مِمَّا

جو ارادہ کر لیتا ہے ف۹۷۴ اے ایمان والو جو کچھ ہم نے تمہیں دے رکھا ہے اس میں سے

رَزَقْنٰكُمْ مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ لَّا بَيْعٌ فِيْهِ

خرچ کرو ف۹۷۵ قبل اس کے کہ وہ دن آ جائے ف۹۷۶ جس میں نہ تجارت کام آئے گی

وَلَا خُلَّةٌ وَّلَا شَفَاعَةٌ ؕ وَالْكٰفِرُوْنَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿۲۵۴﴾

اور نہ دوستی اور نہ سفارش اور کافر ہی تو ظالم ہیں ف۹۷۷



ف۹۶۴ (مراتب قرب ومنزلت میں) افضل کے لفظی معنٰی بزرگی کے ہیں۔ یعنی ایسی صفت جس سے انسان دنیا میں مدح وثنا کا مستحق ہو اور آخرت میں اجر سے سرفراز۔ فَضَّلْنَا میں ضمیر متکلم کا لحاظ رہے۔ یہ تفضیل یا باہمی فضیلت وافضلیت جو کچھ ہے محض عند اللہ ہے۔ خالق کے ہاں درجات ومراتب قربت کے لحاظ سے ہے۔ خلق کے لیے بہ حیثیت مطاع سب یکساں ہیں۔ عام خلقت کے لیے رسول سب برابر ہیں۔ اطاعت وتعظیم سب کی یکساں واجب ہے۔ اور اسی معنٰی میں قرآن مجید کی دوسری آیت اسی سورت کے آخر میں اسی پارہ میں آرہی ہے۔ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ۔ ليس مقام التفضيل اليكم انما هو الى الله عزوجل و عليكم الانقياد والتسليم له والايمان به (ابن کثیر) تِلْكَ الرُّسُلُ۔ مراد وہی مرسلین ہیں جن کا ذکر ابھی ابھی آچکا ہے۔ الرُّسُلُ کے اعراب رفعی کی بنا پر ترکیب کلام یوں سمجھی گئی ہے۔ تلك الجماعة الرسل (کبیر) اہل لطائف نے آیت سے یہ نکالا ہے کہ انبیاء کے نائبین یعنی اولیاء کاملین کے بھی فرق مدارج کے باب میں عوام کو بحث وگفتگو جائز نہیں، ان کا تقابل وتفاضل عوام کے منصب سے باہر ہے۔ ہاں بجائے خود ان کے مقامات واحوال، واقعات وفضائل ذکر کرنے کا مضائقہ نہیں جیسا کہ یہاں بھی آگے ہو رہا ہے۔ ف۹۶۵ (براہ راست اور بلا توسط ملائکہ) جیسا کہ حضرت موسیٰ کلیم اللہ کے ساتھ ہوا۔ ورنہ ایک معنٰی میں تو جس نبی پر بھی وحی آئی اللہ کا مکالمہ اس سے ہو ہی گیا۔ اتفقوا على ان موسى عليه السلام مراد بقوله تعالٰى (کبیر) وهو موسى عليه السلام (مدارک) ف۹۶۶ (بہت زاید) اشارہ ہے جامع کمالات وخاتم نبوت محمد مصطفیٰ ﷺ کی طرف۔ المراد ببعضهم هنا النبی ﷺ (روح) و هو محمد ﷺ و هو قول مجاهد (بحر) والظاهر انه اراد محمدا ﷺ (کشاف) زمخشری نے یہاں یہ نکتہ ادب وبلاغت خوب لکھا ہے کہ جہاں شناخت وتعیین میں کوئی دقت ہی نہ ہو وہاں کنایہ وابہام صراحت وتفصیل سے بڑھ کر بلیغ وموثر ہوتا ہے۔ ف۹۶۷ کہ وہ بھی انہی پیغمبران برحق میں سے تھے۔ ابن مریم یعنی مریم نامی ایک خاتون کے فرزند نہ کہ خدا زادہ یا ابن اللہ۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام باایں شرف وسروری بہر حال ایک انسانی شکل وصورت اور بشری گوشت وپوست رکھنے والی عورت ہی کی اولاد تھے نہ خدا تھے نہ خدا زادے، الوہیت کا کوئی سا بھی جزو ان میں نہ تھا انہیں خدا کا بیٹا ٹھہرا لینا نری جہالت تھی۔ اور اس کی وضاحت کے لیے ضرورت تھی انہیں صراحت کے ساتھ ابن مریمؑ کہنے کی کہ محض اس نشان دہی اور پتہ ہی سے نصرانیت پر ضرب لگ جائے۔ ورنہ نام تو اور بھی پیمبروں کے لیے گئے ہیں۔ کہیں ابن فلاں کر کے تعارف نہیں کرایا گیا ہے! نہ ابن داؤد نہ ابن ابراہیم۔ نہ ابن اسحٰق نہ ابن یعقوب نہ ابن زکریا نہ ابن عمران علیہم السلام۔ اس طرح کا تعارف صرف ابن مریمؑ ہی کے لیے مخصوص ہے کہ انہیں کے لیے ابن اللہیت کی تردید کی ضرورت تھی۔ ف۹۶۸ (ان کی حقانیت اور پیمبری کے) یہاں یہ فرمایا گیا کہ عیسیٰ علیہ السلام رسول برحق اور مؤید من اللہ تھے۔ نہ کہ نعوذ باللہ کوئی مفتری یا کذاب۔ جس طرح نصارٰی نے غلو وافراط سے کام لے کر آپ کو حد عبدیت وعبودیت میں سے باہر نکال رکھا تھا۔ اسی طرح یہود نے تفریط وعناد کو کام میں لا کر آپ کو سرے سے ایک بازیگر اور شعبدہ باز قرار دے لیا تھا۔ قرآن مجید ابھی ابھی نصرانی شرک کی تردید کر چکا ہے، اب یہودی دجل کی تردید کر رہا ہے۔ الْبَيِّنٰتِ۔ بینات کے تحت میں وہ تمام کھلی ہوئی چیزیں شامل ہیں جنہیں دیکھ کر ہر عقل سلیم والا منصف مزاج نبوت عیسوی کا قائل ہو جائے۔ كلها يدل على نبوته (روح) ف۹۶۹ کہ وہ قدم قدم پر دشمنوں سے ان کی حفاظت کرتے رہتے تھے۔ رُوْحُ الْقُدُسِ۔ قرآن مجید اور اسلام کی اصطلاح میں اس سے مراد فرشتہ اعظم حضرت جبرئیل علیہ السلام ہیں۔ نصرانی تثلیث کے اقنوم ثانی سے یہاں کوئی واسطہ نہیں۔ جبریل ملکوتی مخلوق ہیں اور بہت مقرب لیکن بہر حال مخلوق ہی ہیں۔ الوہیت کا کوئی شائبہ بھی اپنے اندر نہیں رکھتے۔ اَيَّدْنٰهُ۔ ان کی تائید ہم نے کی جو ہر طرح قادر مطلق ہیں۔ یہ تائید خود بخود نہیں ہوگئی۔ آیت سے اس حقیقت پر بھی روشنی پڑ گئی کہ عیسیٰ مسیح علیہ السلام باایں کمالات وفضائل بہر حال انسان ہی تھے اور وہ انسانوں کی طرح دفع ضرر اور حصول نفع دونوں کے محتاج۔ قدرت کاملہ نے ان کی محافظت وتقویت ورفاقت کے لیے ایک دوسری مخلوق لطیف وغیر مرئی جنس کی مقرر کر دی۔ ف۹۷۰ الْبَيِّنٰتِ پر حاشیہ ابھی گزر چکا ہے۔ بینات کا مفہوم بہت وسیع وجامع ہے۔ عقلی وحسی دونوں قسم کے روشن شواہد۔ یعنی ایک طرف دلائل وبراہین اور دوسری طرف خوارق ومعجزات سب اس کے تحت میں آجاتے ہیں۔ لَوْ شَآءَ اللّٰهُ۔ یعنی اگر مصالح تکوینی کے اعتبار سے مشیت الٰہی کا اقتضاء یہی ہوتا۔ مِنْۢ بَعْدِهِمْ غیر پیمبروں کی طرف سے یعنی ان پیمبروں کے ظہور کے بعد مَا اقْتَتَلَ الَّذِيْنَ مِنْۢ بَعْدِهِمْ۔ یہ باہم خونریزی کرنے والے کون لوگ تھے؟ یقیناً پیمبروں کے منکرین اور انکار کی بھی دو قسمیں ہیں۔ ایک یہ کہ ظاہری اور صوری تو اقرار ہو اور حقیقی ومعنوی انکار ہی ہو جیسے یہود ونصارٰی اہل کتاب کا ظاہر میں اقرار اور معنوی انکار۔ دوسرے یہ کہ انکار صورۃً ومعنیً دونوں طرح پر ہو، جیسے مشرکین کا انکار توحید ورسالت میں۔ ف۹۷۱ گویا بینات کا اقتضائے طبعی تو یہی تھا کہ ایمان سب کے سب لے آتے لیکن ایک گروہ نے کج روی اور کج رائی سے کام لیا، اور یہ لوگ منکر ہی رہے۔ یہاں اس حقیقت کا بیان ہے کہ چونکہ مشیت الٰہی سب کو اضطراراً ایک ہی دین پر جمع کرنے کی نہ ہوئی۔ اور حکمت کاملہ نے اس عالم کو عالم ابتلاء ہی رکھنا چاہا۔ اس لیے خلقت کا باہم مختلف ہونا بھی ناگزیر رہا۔ ف۹۷۲ (تو جب یہ اختلاف دینی شروع سے اور انبیاء سابقین کے وقت سے چلا آرہا ہے تو آپ اے پیمبر اپنے زمانہ کے کافروں پر بہت زیادہ رنج وغم نہ کریں۔ اور اپنے کو اس فکر ومشقت میں نہ ڈالیں کہ سب کے سب ایمان لے ہی آئیں) فَمِنْهُمْ مَّنْ اٰمَنَ۔ سو جو لوگ ایمان لے آئے وہ تو نجات پا گئے۔ وَمِنْهُمْ مَّنْ كَفَرَ۔ جو لوگ کفر پر قائم رہے وہ سزائے ابدی کے مستحق قرار پائے۔ مَنْ اٰمَنَ اور مَنْ كَفَرَ

نوں کے صیغوں سے ظاہر ہو رہا ہے کہ ایمان اور کفر بندہ کی اپنی اختیاری چیزیں ہیں، خالق کی طرف سے جبر کسی صورت میں نہیں۔ و۹۷۳ یعنی اگر سب کی خلقت ہی یکساں رکھ دی گئی ہوتی، اور کفر و گمراہی کی زادی ہی سلب کر لی گئی ہوتی جب البتہ نہ اختلاف ہوتا اور نہ نوبت قتل و قتال کی پہنچتی و۹۷۴ اَللّٰهَ يَفْعَلُ۔ اللہ وہی کرتا ہے بہ مقتضائے قدرتِ کاملہ۔ مَا يُرِيْدُ۔ جو کچھ وہ چاہتا ہے بہ مقتضائے حکمت بالغہ۔ یعنی نہ س کی قدرت وقوتِ فاعلہ پر کوئی قیدیں اور حد بندیاں عائد ہیں اور نہ اس کی تجویزوں، ارادوں میں کسی غلطی یا سہو و خطا کا مکان ہے۔ ارسطو جیسے مشہور فلسفی نے خدا کی قدرت وقوت کو محدود مانا ہے۔ اور سہو و خطا کا مکان تو مشرکوں نے اپنے خداؤں میں کثرت سے تسلیم کیا ہے۔ آیت میں اس کی تعلیم ہے کہ چھوٹی بڑی اچھی بری کوئی سی شے بھی ہو، بہر حال مشیت الٰہی سے باہر نہیں۔ و فی الآیة دلیل علی ان الحوادث ابعة لمشیّة اللہ تعالٰی خیرًا کانت او شرًا ایمانًا او کفرًا (روح) و۹۷۵ اللہ کی راہ میں مصارف خیر میں) رَزَقْنٰكُمْ۔ ضمیر متکلم لا کر اور رزق کو اپنی جانب منسوب کر کے صاف بتا دیا کہ مالی دولت جو کچھ بھی بندوں کے پاس ہے خود بخود سے نہیں خدا ہی کا بخشا ہوا عطیہ ہے۔ اسی کی دَین ہے اور اسی کو حق حاصل ہے کہ جن کاموں میں چاہے ان کے صرف کرنے کا حکم دے دے۔ و۹۷۶ یعنی روزِ قیامت۔ مطلب یہ ہے کہ مصارفِ خیر میں صرف کرنے اور نیکیاں جمع کرنے کا موقع جو کچھ ہے اسی دنیا میں ہے۔ وقت کی قدر کرو، فرصتِ عمر کو نعمت سمجھو۔ و۹۷۷ (اپنے حق میں) ظٰلِمُ کے اصلی معنٰی وضع الشئ فی



اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ۬ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ

اللہ (وہ ہے کہ) کوئی معبود اس کے سوا نہیں و۹۷۸ وہ زندہ ہے سب کا سنبھالنے والا ہے و۹۷۹ اسے نہ اونگھ آسکتی ہے

وَّ لَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِی الْاَرْضِ ؕ

نہ نیند و۹۸۰ اسی کی ملک ہے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے و۹۸۱

مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ یَعْلَمُ

کون ایسا ہے جو اس کے سامنے بغیر اس کی اجازت کے سفارش کر سکے و۹۸۲ وہ جانتا ہے

مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَ مَا خَلْفَهُمْ ۚ وَ لَا یُحِیْطُوْنَ

جو کچھ مخلوقات کے سامنے ہے اور جو ان کے پیچھے ہے اس سب کو و۹۸۳ اور وہ اس کے معلومات میں سے کسی

بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ

چیز کو بھی گھیر نہیں سکتے و۹۸۴ سوا اس کے کہ جتنا وہ خود چاہے و۹۸۵ اس کی کرسی نے سما رکھا ہے و۹۸۶

السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ ۚ وَ لَا یَـُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَ هُوَ

آسمانوں اور زمین کو اور اس پر ان کی نگرانی ذرا بھی گراں نہیں و۹۸۷

الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ﴿۲۵۵﴾ لَاۤ اِكْرَاهَ فِی الدِّیْنِ ۙ۫ قَدْ تَّبَیَّنَ

اور وہ عالیشان ہے عظیم الشان ہے و۹۸۸ دین میں کوئی زبردستی نہیں و۹۸۹ ہدایت تو گمراہی سے

الرُّشْدُ مِنَ الْغَیِّ ۚ فَمَنْ یَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ

صاف صاف کھل چکی ہے و۹۹۰ تو جو کوئی طاغوت سے کفر کرے

وَ یُؤْمِنْۢ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ

اور اللہ پر ایمان لے آئے اس نے ایک بڑا مضبوط حلقہ

الْوُثْقٰی ۗ لَا انْفِصَامَ لَهَا ؕ وَ اللّٰهُ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ ﴿۲۵۶﴾

تھام لیا و۹۹۱ جس کے لئے کوئی شکستگی نہیں و۹۹۲ اور وہ بڑا سننے والا بڑا جاننے والا ہے و۹۹۳



یر محلہ (کسی شے کو اس کے صحیح مقام پر نہ رکھنے) کے ہیں۔ اللہ یا اس کے قانون کو نہ ماننے سے بڑھ کر کون سا ظلم انسان کا اپنے حق میں ہوگا۔ لَا بَیْعٌ۔ جاہلی اور نیم جاہلی قوموں کی گمراہیاں ایک سے بڑھ کر ایک عجیب رہی ہیں۔ مشرک قومیں تو سرے سے روزِ جزا ہی کی قائل نہیں۔ اہل کتاب نے اس کے وقوع کو مانا، تو اس میں بھی یہ تخیں لگا دیں کہ وہاں بھی دنیا کی طرح لین دین ہو سکے گا۔ کوئی کسی سے نیکیاں خرید لے گا۔ کوئی کسی کے ہاتھ اپنی بدیاں فروخت کر دے گا وقس علی ھذا قرآن نے س ساری لغو خیالی کا خاتمہ کر دیا۔ وَلَا خُلَّةٌ۔ خلۃ گہری جگری دوستی کو کہتے ہیں۔ مقصود سی دوستی کے نافع ہونے کا ابطال ہے، جو ایمان کے بغیر کام دے سکے اور کفر کے مجرم کو نجات دلا سکے۔ اہل کتاب نے سمجھ رکھا تھا کہ یہاں کی نسبی رشتہ داریوں اور ذاتی نگی دوستیوں سے وہاں کام چل جائے گا۔ جب گہری اور دلی دوستی کے نافع ہونے کی نفی ہو گئی۔ تو محض زبانی رسمی ظاہری تعلق کا لا حاصل ہونا تو اور زیادہ ظاہر ہے۔ وَلَا شَفَاعَةٌ۔ پہلی دو گمراہیوں کا بھی تعلق مسیحیوں سے تھا اور یہ تیسری گمراہی تو مسیحیت کے خصوصیات میں سے ہے۔ مسیحیوں کا عقیدہ ہے کہ ابن اللہ کی حیثیت شافع مطلق کی ہے۔ انسان کے قالب میں انہوں نے اسی لیے تو جنم لیا تھا کہ اپنی جان کا فدیہ سب گنہگاروں کی طرف سے دے کر اور سب کی طرف سے صلیب پر اپنے خون کا چڑھاوا چڑھا کر قیامت میں شافع مطلق کی حیثیت سے ظاہر و نمودار ہوں اور ان کی شفاعت سب کے حق میں نجات کا حکم قطعی رکھے گی۔ ہمارے ہاں کے عام واعظوں ور نعت گو شاعروں نے شفاعت مصطفوی ﷺ پر حد سے زیادہ زور دینا شروع کیا ہے یہ صاف مسیحیت سے تاثر کا نتیجہ ہے الْكٰفِرُوْنَ۔ یہاں وہی کافر مراد ہیں جو اسی قسم کے عقائد کفریہ میں مبتلا ہیں۔ بعض فقہاء نے لکھا ہے کہ آیت سے بخل کی مذمت نکلتی ہے جو لوگ ضروری مصارف خیر میں خرچ نہیں کرتے، وہ اپنے کو اہل کفر اور اہل جہنم کے حکم میں لا رہے ہیں۔ و۹۷۸ (نہ بڑا نہ چھوٹا، نہ اصلی نہ ظلی، نہ خدا نہ خدا زادہ) خدا کے نفس وجود کے قائل تو جاہلی مذاہب بھی ہوئے ہیں، البتہ وہ اس معبود اعظم (ہندوؤں کی اصطلاح میں ایشور) کے علاوہ تحتانی معبودوں اور دیوتاؤں کے بھی قائل رہے ہیں۔ یہ تعلیم اسلام ہی کی ہے کہ اس ایک خدا کے سوا کسی اور خدا کا سرے سے وجود ہی نہیں۔ یہ نہیں کہ وہ تو معبودِ اعظم ہے باقی چھوٹے چھوٹے معبود اور بھی موجود ہیں۔ عیسائی بھی چونکہ شرک میں مبتلا ہو چکے تھے اس لیے ان کے مقابلہ میں بھی توحید کامل کے اثبات اور پھر غیر اللہ کی الوہیت کی نفی کی اس قدر ضرورت تھی۔ یہ آیت آیة الکرسی کے نام سے مشہور ہے۔ اس کی برکتوں اور فضیلتوں سے شاید ہی کوئی مسلمان ناواقف ہو۔ احادیث میں اس کے فضائل بہ کثرت وارد ہوئے ہیں۔ اس کی معنویت اور جامعیت ہے بھی اتنی نمایاں اور اس درجہ کی۔ اپنے تو خیر

اپنے ہی ہیں، بیگانے جیسے سیل مترجم قرآن مجید اور میور اور وہیری جیسے معاندین نے بھی بے ساختہ اس کی داد دی ہے۔ و۹۷۹ اَلْحَیُّ۔ وہ مستقلاً زندہ ہے وہ ازلی اور ابدی ہے صفت حیات اس کی جزو ذات ہے۔ موت یا عدم حیات اس پر نہ پہلے کبھی طاری ہوئی اور نہ آئندہ کبھی طاری ہو سکتی ہیں۔ تو کیا کوئی قوم ایسی بھی ہوئی ہے جس نے اپنے معبود کی اس کھلی ہوئی اور موٹی صفت میں بھی شبہ کیا ہو --- ایک نہیں متعدد قوموں نے شک واشتباہ کیا۔ معنٰی انکار تک اس صفت کا کیا ہے! بحر روم کے ساحل پر متعدد قومیں اس عقیدہ کی گزری ہیں کہ ہر سال فلاں تاریخ پر ان کا خدا وفات پا جاتا ہے، اور دوسرے دن از سر نو وجود میں آجاتا ہے! چنانچہ ہر سال اس تاریخ کو خدا یا بعل کا پتلا بنا کر جلایا جاتا تھا اور دوسری صبح اس کے جنم کی خوشی میں رنگ رلیاں شروع ہو جاتی تھیں۔ ہندوؤں کے ہاں اوتاروں کا مرنا اور پھر جنم لینا اسی عقیدہ کی مثالیں ہیں --- اور خود مسیحیوں کا عقیدہ بجز اس کے اور کیا ہے کہ خدا پہلے تو انسانی شکل اختیار کر کے دنیا میں آتا ہے اور پھر صلیب پر جا کر موت قبول کر لیتا ہے! مسلمان کے گھرانے میں پیدا ہونے والے بچے شروع ہی سے ایک ازلی ابدی باقی و غیر فانی خدا کے عقیدہ سے چونکہ مانوس ہو جاتے ہیں۔ بڑے ہو کر ان کے خیال ہی میں یہ بات نہیں آتی کہ خدا کبھی اور کسی حال میں کسی معنٰی میں اور کسی لحاظ سے حادث وفنا پذیر بھی ہو سکتا ہے۔ لیکن آخر آج بھی

متعلق بھی عجیب گمراہی میں پڑ گئے ہیں۔ ان کا عقیدہ ہے کہ جس طرح بیٹا بغیر باپ کی شرکت و آمیزش کے خدا نہیں اسی طرح باپ پر بھی بغیر بیٹے کو شریک کیے خدا کا اطلاق نہیں ہو سکتا۔ گویا جس طرح نعوذ باللہ مسیح ابن اللہ خدا کے محتاج ہیں اسی طرح خدا بھی اپنی خدائی کے اثبات کے لیے مسیح کا محتاج ہے۔ صفت قیومیت کا اثبات کر کے قرآن نے اسی مسیحی عقیدہ پر ضرب لگائی ہے۔ قیوم وہ ہے جو نہ صرف اپنی ذات سے قائم ہے بلکہ دوسروں کے بھی قیام کا سبب و باعث ہے اور سب کو سنبھالے ہوئے ہے۔ اس کے سب محتاج ہیں وہ کسی کا محتاج نہیں۔ القیوم القائم الحافظ لکل شی والمعطی له ما به قوامه (راغب) به القائم بنفسه مطلقا لابغیره و هو مع ذٰلک یقوم به کل موجود حتی لایتصور وجود شیء ولا دوام وجود الا به (تاج) ائمہ تفسیر نے بھی اسی معنٰی میں لیا ہے القیم لغیره فجمیع الموجودات مفتقرة الیه وهو غنی عنها ولا قوام لها بدون امره (ابن کثیر) و۹۸۰ (جیسا کہ مشرک قوموں نے سمجھ لیا ہے) جاہلی مذہبوں کے دیوتا نیند سے جھوم بھی جاتے ہیں اور سونے بھی لگتے ہیں اور اسی غفلت کی حالت میں ان سے طرح طرح کی فروگزاشتیں ہو جاتی ہیں۔ مسیحیوں اور یہود کا بھی عقیدہ یہ ہے کہ حق تعالٰی نے جب چھ روز میں آسمانوں اور زمین کو بنا ڈالا تو ساتویں دن اسے ستانے اور آرام لینے کی ضرورت پڑ گئی۔ اسلام کا خدا دائم، بیدار، ہمہ خبردار، غفلت، سستی اور تھکن سب سے ماوراء خدا ہے۔ و۹۸۱ لَهٗ کو مقدم کر دینے سے معنٰی میں زور اور تاکید آ گئی اور مفہوم حصر کا پیدا ہو گیا، یعنی ساری کائنات کی ملکیت اور مالکیت صرف اسی کی ہے۔ کوئی اس صفت میں اس کا شریک نہیں۔ اور اس کی ملک سے مخلوق کا کوئی گوشہ کوئی شعبہ خارج نہیں۔ مشرک قوموں نے اپنے دیوتاؤں کو کائنات کا مالک مانا بھی ہے تو اندھے، لولے، لنگڑے، ناقص قسم کا۔ اسلام نے آ کر اس پر زور دیا کہ صحیح رشتہ و تعلق خالق کا مخلوق کے ساتھ ملکیت کامل ہی کا ہے۔ لهٗ میں لِ متفقہ طور پر ملک کے معنٰی میں ہے۔ واللام للملک (بحر۔ نہر) و۹۸۲ مَنْ ذَا الَّذِیْ کون ایسا ہے؟ استفہام انکاری ہے، یعنی کوئی ایسا نہیں۔ یَشْفَعُ عِنْدَهٗ۔ شفاعت پر حاشیہ ابھی اوپر گزر چکا۔ مسیح کی شفاعت کبریٰ مسیحیوں کا ایک عقیدۂ خصوصی ہے۔ مسیح کے لیے ان کے ہاں بالاستقلال شفاعت ہی ثابت نہیں، بلکہ تخلیق کائنات بھی خدا نے (نعوذ باللہ) اپنے اسی فرزند کے واسطہ سے کیا ہے۔ قرآن مجید مسیحیوں سے مخاطبہ کے وقت اُن کے مخصوص مرکزی عقائد کفارہ و شفاعت وغیرہ پر برابر ضرب لگاتا جاتا ہے۔ بِاِذْنِهٖ یہ تصریح بھی بہت ضروری تھی۔ مسیحیوں نے جہاں نجات کا دارومدار شفاعت پر رکھا ہے وہاں کے برعکس بعض مشرک قوموں نے خدا کو قانونِ مکافات (ہندی میں کرم) کے ضابطوں سے ایسا جکڑا ہوا سمجھ لیا ہے کہ اس کے لیے معافی کی اور اس کے ہاں شفاعت کی گنجائش ہی نہیں چھوڑی ہے۔ اسلام نے توسط و اعتدال کی شاہراہ اختیار کر کے بتایا کہ نجات کا مدار ہرگز کسی کی شفاعت پر نہیں، البتہ خدا نے اس کی گنجائش رکھی ہے اور اپنی اجازت کے بعد مقبول بندوں کو دوسروں کی شفاعت کا (جو درحقیقت دعا ہی کی ایک صورت ہے) موقع دے گا اور اُن کی دعائیں قبول کرے گا۔ اور مقبولین کے سب سے بڑے رئیس و سردار ہمارے رسول کریم ﷺ ہیں۔ و۹۸۳ یعنی حاضر و غائب محسوس و معقول مدرک و غیر مدرک سب کا علم اُسے پورا پورا حاصل ہے۔ ماکان قبلهم و ماکان بعدهم (کشاف) نام یہاں آگے اور پیچھے صرف دو ہی سمتوں کا لیا گیا ہے لیکن مراد جمیع جہات ہیں اور یہ کنایہ عربی زبان میں عام ہے۔ هٰذا کنایة عن احاطة علمه تعالٰی بسائر المخلوقات من جمیع الجهات۔ اَیْدِیْهِمْ اور خَلْفَهُمْ میں ضمیر جمع غائب یا تو من ذا کے مدلول کی جانب ہے جس میں انبیاء و ملائکہ سب آ گئے اور یا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ کی جانب ہے اور ضمیر مذکر اس لیے کہ مراد زمین و آسمان کے اہل عقل سے ہے) والضمیر لما فی السموات والارض لان فیهم العقلاء اولمادل علیه من ذامن الملائکة والانبیآء (کشاف) صفاتِ باری میں حیات کا، قیومیت کا، مالکیت کا اثبات اوپر ہو چکا ہے۔ اب یہاں اس حقیقت کا ہو رہا ہے کہ حق تعالٰی کی صفت علم بھی کامل ہے۔ سعی و سفارش کا ایک موقع دُنیا میں یہ بھی ہوتا ہے کہ جس حاکم یا مالک کے سامنے مقدمہ درپیش ہو اس کا علم محیط و کامل نہیں اس لیے ضرورت ہے کہ خارجی ذرائع سے اس کے معلومات میں اضافہ کیا جائے اور اس کے علم کو کامل کر دیا جائے۔ یہاں یہ بتلا کر کہ اللہ کا علم خود ہر خفی و جلی پر حاوی ہے۔ گویا یہ بتا دیا کہ اس کے علم پر کسی کے اضافہ کرنے اس کے آگے کسی کی خوبیاں بتلانے اُسے کسی نامعلوم شے پر آگاہ کرنے کے کوئی معنٰی ہی نہیں۔ اور اس طرح مسیحی عقیدۂ شفاعت پر ایک اور ضرب لگی۔۔۔ و۹۸۴ کون نہیں گھیر سکتے؟ وہی مخلوقات جن میں پیر، پیمبر، فرشتہ سب شامل ہیں مِنْ عِلْمِهٖ میں علم سے مراد معلومات الٰہی سے ہے۔ اے من معلوماته (کشاف) العلم هنا المعلوم (بحر) بڑے سے بڑے صاحب علم و معرفت کے بھی بس میں یہ نہیں کہ معلوماتِ الٰہی میں سے کسی ایک ہی چیز کی کنہ و حقیقت سے پوری طرح واقف ہو جائے۔ محدود و لامحدود کے علم کا مقابلہ ہی کیا۔ و۹۸۵ (اپنی حکمت و مصلحت کے موافق) یہاں اسی حقیقت کا بیان ہے کہ بندہ بڑے سے بڑا بھی عالم و عارف ہو، بہرحال اس کا علم محدود ہوتا ہے اور عین مشیت الٰہی کے ماتحت و مطابق۔ و۹۸۶ (تو وہ خود بڑی سے بڑی چیز میں کیسے سما سکتا ہے) اس کی کرسیٔ علم و قدرت تو خود سارے کائنات پر محیط ہے اس کو اپنے اندر لیے ہوئے ہے تو آسمان پر، عرش پر، کسی وسیع سے وسیع چیز کے بھی اندر کیسے سما سکتا ہے؟ وہ سب کو گھیرے ہوئے ہے، اُسے کون گھیر سکتا ہے۔ اس صفت کے اثبات سے اُن مشرکوں کے بھی عقیدہ کی تردید ہو گئی جو خدائے تعالٰی کے مجسم ہونے اور کسی مکان میں اس کے محدود و مقید ہونے کے قائل ہیں۔ کرسی سے مراد علم الٰہی لی گئی ہے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما صحابی سے یہی معنٰی منقول ہیں اور متعدد اہل تفسیر نے اس کی پیروی کی ہے۔ کرسیه ای علمه (ابن جریر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) قیل مجاز عن العلم (روح) الکرسی هو العلم (کبیر) اے علمه و منه الکراسة لتضمنها العلم (مدارک) اے وسع علمه وسمی العلم کرسیا تسمیة بمکان الذی به کرسی العالم (کشاف) کرسی کے عام متعارف معنٰی وہی ہیں جو اُردو ہی میں چلے ہوئے ہیں۔ لیکن حق تعالٰی کے سلسلہ میں کہیں وہ معنٰی تھوڑے ہی مراد ہو سکتے ہیں۔ کیا نعوذ باللہ اللہ تعالٰی بھی کوئی جسم رکھتا ہے جو وہ اس عام معنٰی میں کرسی نشین ہو گا۔ ولا کرسی فی الحقیقة ولا قاعد (بیضاوی) کرسی کے اصلی معنٰی علم ہی کے ہیں اور کراسة جو علمی صحیفوں کے لیے آتا ہے وہ اسی اصل سے ماخوذ ہے اور اہل لغت نے کرسی کے جہاں ایک معنٰی سریر کے کیے ہیں، وہاں دُوسرے معنٰی علم کے کیے ہیں۔ الکرسی السریر والعلم (قاموس) اصل الکرسی العلم و منه قیل للصحیفة یکون فیها علم مکتوب کراسة (ابن جریر) کرسی کے دوسرے معنٰی قدرت و حکومت کے بھی ہیں۔ چنانچہ یہاں بھی بہتیرے اہل لغت و اہل تفسیر اسی طرف گئے ہیں۔ الکرسی السریر (قاموس) و قیل کرسیه ملکه (راغب) المراد من الکرسی السلطان والقدرة والملک (کبیر) قیل کرسیه ملکه و سلطانه والعرب تسمی الملک القدیم کرسیا (معالم) قال قوم کرسیهٗ قدرته التی یمسک السمٰوٰت والارض (کشاف) ای وسع ملکه تسمیة بمکانه الذی هو کرسی الملک (کشاف) غرض یہ کہ اس کی کرسی علم ہو یا کرسی حکومت وہ جمیع کائنات کو احاطہ کیے ہوئے ہے۔ بڑی چھوٹی، لطیف کثیف، جلی خفی، ہر چیز اس پر عیاں و روشن ہے۔ و۹۸۷ (کہ اس سے تھک کر اسے کسی شریک یا مددگار کی ضرورت پڑے) مشرک قوموں نے یہ فرض کر لیا ہے کہ اتنے وسیع اور لق و دق سلسلۂ موجودات کی نگرانی تنہا خدا کہاں تک کر سکتا ہے۔ اس لیے نعوذ باللہ وہ کبھی غافل بھی ہو جاتا ہے اور یہ کاروبار سنبھالنے کے لیے اُسے ضرورت شریکوں اور مددگاروں کی بھی پڑ گئی ہے۔ خود یہود اور مسیحیوں کا عقیدہ خدا کے ستانے اور آرام لینے کے باب میں بھی اسی تخیل کی طرف مشیر ہے۔ حِفْظُهُمَا میں تثنیہ کے صیغہ سے مراد ہے ایک طرف سلسلۂ سمٰوٰت اور دوسری طرف زمین اور اسی لیے قرآن مجید نے ہر ایسے موقع پر صیغہ بجائے جمع کے تثنیہ کا استعمال کیا ہے۔ و۹۸۸ یعنی ایک طرف ہر نقص سے ماوراء اور ہر عیب سے بالاتر۔ دوسری طرف تمام صفاتِ کمال کا جامع۔ علی اور عظیم دو دو صفتوں کا لاتا معنٰی سے خالی اور بے کار نہیں۔ علو کا حاصل ہے تمام صفاتِ نقص کی نفی، سارے عوارضِ حدوث سے برتری۔ لا یحد المتعالی عن الاشباه و الانداد والامثال والاضداد و عن امارات النقص و دلالات الحدوث (روح) العلی الرفیع فوق خلقه المتعالی عن الاشباه والانداد (بحر) اور عظمت کا حاصل ہے تمام صفاتِ کمال کا اثبات اور ایسی ذات کا ایجاب نہ جس کے مرتبہ کی انتہا ہو اور نہ جس کی کنہ دریافت ہو سکے۔ اے ذوالعظمة و کل شیٔ بالاضافة الیه حقیرا (روح) العظیم الذی لا منتهٰی لعظمته ولا یتصور کنه ذاته (روح) العظیم ذوالعظمة الذی کل شیٔ دونه فلاشیٔ اعظم منه (بحر) گویا ان دو صفات کے اندر عظمت و کمال کے سلبی و ایجابی پہلو سارے کے سارے آ گئے۔ اور ہر اُس

ضلالت کی تردید ہوگئی جو شرک فی الصفات سے پیدا ہوسکتی ہے۔ ف۹۸۹ دین کا تعلق اصلاً عقیدۂ قلب سے ہے اور قلب پر جبر و اکراہ کی گنجائش ہی نہیں۔ اسی لیے گویا یہاں اس حقیقت کا اعلان ہے کہ ایمان کا تعلق اپنے ارادہ و اختیار سے ہے جبر و اضطرار پر نہیں۔ ای لم یجر اللہ امر الایمان علی الاجبار و القسر ولکن علی التمکین والاختیار (کشاف) ولولا ذٰلک لما حصل الابتلاء ولبطل الامتحان والی ذٰلک ذھب القفال (روح) قال ابو مسلم والقفال معناہ انہ ما بنی تعالٰی امر الایمان علی الاجبار والقسر وانما بناہ علی التمکین والاختیار (بحر) جزیہ کو کم فہموں نے اسلام میں جبر کی اصل سمجھا ہے حالانکہ اگر ذرا غور کریں تو معلوم ہو جائے کہ جزیہ کی مشروعیت عین اس کے برعکس خود اس کی دلیل ہے کہ مقصود اصلی قانونِ اسلام حکومت اسلام کو غالب رکھنا ہے نہ کہ فرداً فرداً ہر کافر کو بہ جبر مسلم بنانا، مفسر تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے کہا ہے کہ اکراہ کی نفی سے مقصود اکراہ فی نفسہٖ کی نفی ہے۔ اس لیے کہ اگر مرتد پر یا کافر حربی پر بوجہ خفائے دلیل کے اکراہ کیا جائے جیسا شریعت میں حکم ہے تو یہ نفی اکراہ فی نفسہٖ کے معارض نہیں اور یہ اکراہ بھی صورتِ دین پر ہوگا۔ نہ کہ حقیقت دین پر، کیونکہ قلب پر اطلاع کا کوئی یقینی طریق نہیں اور اس نفی اکراہ سے نہی عن الاکراہ بھی لازم آ گئی۔ اس لیے بعض نے نہی کے ساتھ اس کی تفسیر کی ہے یعنی دین میں اکراہ مت کرو۔ ای ھو من وضوح الدلائل والحجج بحیث لایکون فیہ اکراہ بل یجب الدخول فیہ بانشراح صدر و اختیار (نہر) اَلدِّیْنِ۔ دین سے مراد مطلق دین نہیں۔ دین اسلام ہے۔ والدین ھنا ملۃ الاسلام واعتقادہٗ (بحر) ف۹۹۰ اور دلائل و شواہد نے دونوں کے درمیان علانیہ امتیاز پیدا کر دیا ہے۔ اَلرُّشْدُ یعنی راہِ اسلام۔ اَلْغَیِّ۔ یعنی طریق کفر۔ یعنی اب تو کفر و اسلام کے درمیان بہت کھلے ہوئے فرق اور امتیازات پیدا ہو چکے ہیں۔ اب کسی پر خفا و التباس کی کوئی وجہ نہیں! ف۹۹۱ یعنی جس نے دین اسلام قبول کر لیا اور جو باطل کی پیروی سے باز آ گیا اُسے دنیا و آخرت میں ایک بڑا زبردست سہارا ہاتھ آ گیا۔ اَلطَّاغُوْتُ۔ طاغوت۔ کا صحیح ترجمہ مشکل ہی ہے۔ اُردو میں اس کے لیے قریب ترین لفظ شیطان کا ہوسکتا ہے۔ اپنے عام و وسیع معنٰی میں عربی میں اس کا اطلاق ہر معبود باطل اور ہر سرکش پر ہوتا ہے۔ قال ابو اسحٰق کل معبود من دون اللہ جبتٌ و طاغوتٌ (لسان) الطاغوت عبارۃ عن کل معید و معبود من دون اللہ (راغب) مالک بن انس اور بعض اور اہل تفسیر بھی اسی عموم کی طرف گئے ہیں۔ قال مالک ابن انس کل ماعبد من دون اللہ تعالٰی (روح) مردۃ من الجن والانس و کل مایطغی (کبیر) ماعبد من دون اللہ تعالی قالہ الطبری (بحر) ف۹۹۲ (نہ دنیا میں نہ آخرت میں)۔ بندہ کا فاطر کائنات سے صحیح و فطری تعلق ہی کا نام دین اسلام ہے۔ یہ وہ زبردست سہارا ہے جس کے ہاتھ لگ جانے کے بعد زندگی کا ہر مرحلہ آسان ہو جاتا ہے اور ہر عقدہ کا حل مل جاتا ہے اور اس کے نتیجہ کے طور پر آخرت کی بھی منزلیں آسان رہتی ہیں۔ اس ایک سہارے کے سوا باقی سارے سہارے ناقص، کمزور اور بودے ہیں۔ بعض محققین صوفیہ نے کہا ہے کہ عروۃ الوثقٰی نسبت مع اللہ ہے۔ وہ حاصل ہو جانے کے بعد منقطع نہیں ہوتی۔ ف۹۹۳ سَمِیْعٌ سننے والا الفاظ کا اور اقوال کا۔ عَلِیْمٌ جاننے والا احوال کا اور اعمال کا۔ یعنی اللہ کو ظاہر و باطن، کلی، جزئی ہر قسم کا علم و اطلاع ہے۔ — اللہ کی باخبری اور ہمہ علمی مسلمانوں کو ایک معمولی اور موٹی سی بات معلوم ہوتی ہے لیکن جاہلی قوموں میں ایک دو نہیں کثرت سے ایسی ہیں جو حق تعالٰی کی صفت علم میں بھی شبہ کر چکی ہیں۔ یہاں تک کہ بعض جاہلی فلاسفہ یہ بھی کہہ گزرے ہیں کہ خدا کو علم صرف کلیات کا ہے جزئیات کا نہیں ہوتا۔ کلام مجید کی اس قسم کی آیتوں کی پوری قدر جبھی ہوتی ہے، جب دنیا کی جاہلی قوموں کے عقائد باطلہ پر نظر ہو......! ف۹۹۴ وَلِیُّ۔ ولی کا ترجمہ بھی کسی ایک لفظ سے مشکل ہی ہے۔ رفیق، دوست، پشت پناہ، سرپرست سب کے مفہوم اس میں شامل ہیں۔ اور اہل تفسیر سے یہ سب معنٰی منقول ہیں۔ محبھم ومتولی امورھم (بیضاوی) نصیرھم و ظھیرھم یتولاھم بعونہٖ (ابن جریر) الولی المتکفل بالمصالح (کبیر) معینھم و محبھم او متولی امورھم (روح) اہل ایمان کے بگڑے کام بنانے والا۔ آڑے وقت ان کے کام آنے والا اللہ ہی ہے نہ کہ ابن اللہ یا کوئی دیوی دیوتا — خفی تردید مسیحیوں اور مشرکوں کا یہاں بھی کیا گیا۔ بعض صوفیہ نے آیت سے ولایت عامہ کے اثبات پر استدلال کیا ہے، ف۹۹۵ (اور یہی مومنین کے حق میں سب سے بڑی اور کار آمد نصرت و پشت پناہی ہے) اَلظُّلُمٰتِ سے مراد کفر، انواع کفر

اور متعلقات و ملحقاتِ کفر ہیں۔ مثلاً شک و ارتیاب شہوت ممنوع میں غلو وغیرہا۔ اَلنُّوْرِ سے مراد ایمان و انوار ایمان ہیں۔ عقل سلیم و ذوق شوق وغیرہا۔ کفر و ظلمات کی قسمیں بے شمار ہیں اس لیے ظلمات کو صیغہ جمع میں لائے۔ انواع کفر و اسباب کفر بہت زائد ہیں۔ دو نقطوں کے درمیان منحنی یا ٹیڑھے خط بے شمار ہو سکتے ہیں۔ سیدھا خط ایک ہی ہو سکتا ہے۔ راہِ راست ایک ہی ہے اس لیے النُّوْرِ قرآن مجید میں جہاں جہاں بھی آیا ہے صیغۂ واحد ہی میں آیا ہے۔ ف۹۹۶ (ترغیب، تحریص و تخویف کے ہر ممکن حربہ سے کام لے کر) طاغوت پر حاشیہ اُوپر گزر چکا ہے۔ اس کا اطلاق واحد جمع دونوں پر ہوتا ہے۔ یہاں معنٰی میں جمع ہی مراد ہے۔ اور جب فضا ہی ساری کی ساری ظلماتی ہو تو ظاہر ہے کہ شیطنت اور بدی کے محرکات کتنے بڑھ جاتے اور ایمان و تقوٰی کے محرکات کتنے گھٹ جاتے ہیں۔ شیطان بدی کے چہرہ پر طرح طرح کے خوشنما نقاب ڈال، اس کے نام طرح طرح کے خوبصورت رکھ اُسے سامنے لانے لگتا ہے۔ یہاں تک کہ جو اہل ایمان، اہل تقوٰی ہیں وہی نکو بن کر رہ جاتے ہیں۔ اکبر الٰہ آبادی ؎

مغوی کو بھی بد نہ کہیے ترغیب ہے یہ کس سے میں کہوں کہ دل کی تخریب ہے یہ
شیطان کو رجیم کہہ دیا تھا اک دن اک شور مچا خلاف تہذیب ہے یہ

ف۹۹۷ (کہ انہوں نے اپنی قوتِ فیصلہ سے کام نہ لے کر راہِ کفر و ضلالت اختیار کی) ف۹۹۸ (اے مخاطب) اَلَمْ تَرَ اِلٰی۔ عربی ادب میں یہ اسلوب بیان حیرت و استعجاب کے موقع کے لیے ہے اور وہ بھی پہلوئے ذم لیے ہوئے۔ جب بھی کسی کے کسی حیرت انگیز نقص یا عیب کی طرف توجہ دلانا مقصود ہوتا ہے تو اُسے شروع اس طریقہ پر کرتے ہیں جیسے اُردو میں "کہیے کہ تم نے فلاں کی حرکت دیکھی ہے؟" وکذٰلک تفعل العرب اذا ارادت التعجب من رجل فی بعض ما انکرت من فعلہ قالوا ما تری الی ھذا (ابن جریر) ھی کلمۃ یوقف بھا المخاطب علٰی تعجب ھنا و لفظھا لفظ الاستفھام (کبیر) ف۹۹۹ (منکر و مخالف کی حیثیت سے) یہ بحث و مناظرہ کرنے والا کون تھا؟ ظاہر ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا کوئی معاصر بادشاہ تھا۔ یہ تصریحات تو قرآن مجید بلکہ اس آیت کے اندر موجود ہیں۔ مفسرین نے اس موقع پر نمرود کا نام لیا ہے اور چونکہ اس خاص قصہ کا ذکر اہل کتاب کی کتاب میں موجود نہیں اس لیے وہ اس روایت ہی کے ماننے میں تامل کر رہے ہیں۔ حالانکہ قرآن مجید توریت کی اس طرح کی خدا جانے کتنی فروگزاشتوں کی تصحیح کرتا گیا ہے۔ اتنا تو بہرحال تاریخ توریت اور روایات یہود میں تسلیم ہے کہ نمرود نامی بادشاہ کا وجود تھا۔ بادشاہ بہت بڑا تھا اور ساتھ ہی سخت ظالم اور مشرک اور آزر اس کا وزیر تھا۔ توریت میں ہے:۔ "اور کوش سے نمرود پیدا ہوا زمین پر جبار ہونے لگا۔ خداوند کے سامنے وہ صیاد و جبار تھا۔ اسی واسطے مثل ہوئی کہ خداوند کے سامنے نمرود سا صیاد و جبار (پیدائش ۱۰۔ ۹۸۰) اور کوش سے نمرود پیدا ہوا وہ زمین پر جبار ہونے لگا (۱۔ تواریخ ۱۰۔ ۶۰) اور حسب روایات یہود، یہ نمرود اپنے قبیلہ والوں کی مختصر فوج سے آل یافث کو شکست دینے کے بعد زمین کا بادشاہ ہوگیا۔ اور آزر کو اس نے اپنا وزیر بنایا۔ اس کے بعد اپنی عظمت کے نشہ میں نمرود خدا سے بیگانہ ہوگیا۔ اور بہت سخت قسم کا مشرک ہوگیا"۔ جیوش انسائیکلوپیڈیا۔ جلد ۹ صفحہ ۳۰۹۔ بابل (کلدانیہ) ہی کی تاریخ میں ایک اور بادشاہ کا نام آتا ہے جو بابل کا سب سے پہلا انسانی خدا تھا۔ بعض مؤرخین نے اسے نمرود کا مرادف قرار دیا ہے (انسائیکلوپیڈیا آف ریلیجن اینڈ ایتھکس جلد ۹ نمبر ۳۴۶) انیسویں صدی عیسوی کے ثلث آخر میں فرنگی مادیت و عقل پرستی اور اس کی تقلید میں ہندوستانی "روشن خیالی" اور "نیچریت" کا شدید تقاضا یہ تھا کہ ان قصوں ہی سے سرے سے انکار کر دیا جائے لیکن جوں جوں خود فرنگی مؤرخین کے قدم آگے بڑھتے گئے یہ تشکیک و بے اعتقادی بھی ضعیف ہوتی چلی گئی۔ انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا کے سب سے آخری یعنی چودھویں ایڈیشن میں اعتراف ہے، کہ نصف صدی پیشتر ان قصوں کو جیسا بے اصل و نامعتبر سمجھ لیا گیا تھا وہ خیال اب مزید تحقیق سے قائم نہیں رہا۔ یہاں تک کہ نمرود کے ساتھ مناظرہ ابراہیمی علیہ السلام کا قصہ بھی (جلد ۱۳ صفحہ ۱۶۵) رَبِّہٖ میں ضمیر ابراہیم کی طرف ہے لیکن بعض نے اَلَّذِیْ حَآجَّ کی جانب بھی جائز رکھی ہے۔ اور اس صورت میں ترجمہ ہوگا اپنے رب کے باب میں۔ والضمیر یحتمل ان یعود الی ابراھیم و یحتمل ان یرجع الی الطاعن والاول اظھر (کبیر) بہرحال قابل لحاظ لفظ یہاں رب ہے گفتگو "رب" کے بارہ میں تھی۔ "الٰہ" کے بارہ میں نہ تھی۔ مسئلہ ربوبیت میں تھی، باب الوہیت میں نہ تھی۔ ف۱۰۰۰ یعنی اُسے وسعت سلطنت ہی نے اتنا دلیر، سرکش اور

اَللّٰهُ وَلِیُّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا ۙ یُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ
اللہ ان لوگوں کا ساتھی ہے جو ایمان لائے ۹۹۴ اور انہیں تاریکیوں سے روشنی کی طرف
اِلَى النُّوْرِ ؕ وَالَّذِیْنَ كَفَرُوْۤا اَوْلِیٰٓـُٔهُمُ الطَّاغُوْتُ ۙ
نکال کر لاتا ہے ۹۹۵ اور جن لوگوں نے کفر اختیار کیا ان کے ساتھی شیطان ہیں
یُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ؕ اُولٰٓىٕكَ
جو انہیں روشنی سے نکال کر تاریکیوں کی طرف لے جاتے ہیں ۹۹۶ یہی لوگ
اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِیْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿۲۵۷﴾ اَلَمْ تَرَ
اہل دوزخ ہیں اس میں ہمیشہ پڑے رہیں گے ۹۹۷ کیا تو نے اس شخص کے حال پر
اِلَى الَّذِیْ حَآجَّ اِبْرٰهٖمَ فِیْ رَبِّهٖۤ اَنْ اٰتٰىهُ اللّٰهُ
نظر نہیں کی ۹۹۸ جس نے ابراہیمؑ سے اس کے رب کے بارے میں مباحثہ کیا تھا، ۹۹۹ اس سبب سے کہ اللہ نے
الْمُلْكَ ۘ اِذْ قَالَ اِبْرٰهٖمُ رَبِّیَ الَّذِیْ یُحْیٖ
اسے بادشاہت دے رکھی تھی ۱۰۰۰ جبکہ ابراہیمؑ نے اس سے کہا کہ میرا رب ۱۰۰۱ تو وہ ہے جو زندگی بخشتا ہے
وَیُمِیْتُ ۙ قَالَ اَنَا اُحْیٖ وَاُمِیْتُ ؕ قَالَ اِبْرٰهٖمُ
اور موت دیتا ہے ۱۰۰۲ وہ بولا کہ زندگی اور موت تو میں دیتا ہوں ف ابراہیمؑ نے کہا
فَاِنَّ اللّٰهَ یَاْتِیْ بِالشَّمْسِ مِنَ الْمَشْرِقِ فَاْتِ
اچھا اللہ تو آفتاب کو مشرق سے نکالتا ہے
بِهَا مِنَ الْمَغْرِبِ فَبُهِتَ الَّذِیْ كَفَرَ ؕ وَاللّٰهُ
تو اسے مغرب سے نکال دکھا ۱۰۰۳ اس پر وہ جو کافر تھا دنگ رہ گیا ۱۰۰۴ اور اللہ
لَا یَهْدِی الْقَوْمَ الظّٰلِمِیْنَ ﴿۲۵۸﴾ اَوْ كَالَّذِیْ مَرَّ
ظالم لوگوں کو راہ ہدایت نہیں دکھاتا ۱۰۰۵ یا (پھر) اس شخص (کے حال پر نظر کی) ۱۰۰۶

ع ۳۴ ۲ — نصف الجزء



برخود غلط بنا رکھا تھا۔ روایاتِ یہود میں یہاں تک تصریح ملتی ہے کہ وہ اپنی تعظیم بلکہ پرستش خدا ہی کی طرح کراتا تھا اور اپنے لیے اُس نے ایک عرشِ الٰہی تیار کرایا تھا جس پر اجلاس کیا کرتا تھا (ملاحظہ ہو گینز ہوگ Ginzhug کی حکایاتِ یہود .Legends of the Jews جلد اوّل صفحہ ۱۷۸) اَنْ اٰتٰهُ اللّٰهُ میں ان سببیہ ہے لان کے معنی میں ای ابطرہ ایتاء الملک و حمله علی المحاجة (بیضاوی) کلدانیوں کا ملکی اور قومی مذہب خوب خیال رہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے وقت میں اصلاً شمس پرستی تھا۔ یعنی سورج دیوتا کی پوجا اور یہی سب دیوتاؤں کے سردار تھے۔ نمرود کلدانی فرعون مصری کی طرح اپنے کو اسی خدائے اعظم کا مظہر یا بروز یا اوتار سمجھتا تھا۔ اور اہل توحید کو اپنے ملک کا غدار و باغی اور اپنے مذہب کا دشمن اور منکر قرار دیتا تھا۔ رفتہ رفتہ اہل توحید کے خدائے واحد سے بھی جلنے لگا تھا جوزیفس یہود کا مؤرخ قدیم اپنی تاریخ آثارِ یہود میں لکھتا ہے:۔ ”وہ لوگوں کی خوشحالی کو خدا کی جانب نسبت دینے سے روکنے لگا۔ گویا کہ وہ خود قادر علی الاطلاق ہے۔ وہ کہتا تھا کہ اگر اب کی خدا نے طوفانِ نوح علیہ السلام کی طرح دنیا کو ڈبویا تو میں اُس سے انتقام لوں گا“۔ (باب اول۔ ۲:۴) ف ۱۰۰۱ (آپ کے اس سوال کے جواب میں کہ وہ کونسا خدا ہے جس کے تم پرستار ہو؟) نمرود تو مدعی اپنے خدا ہونے اور مظہر خدا ہونے کا تھا۔ اُس نے داعیٔ توحید کو چیلنج دے کر پوچھا کہ وہ کونسا خدا ہے جس کی تم دعوت دے رہے ہو؟ ذرا میں تو اس کے اوصاف سنوں۔ مشرک افراد آج بھی بڑی حیرت اور بڑے اچنبھے کے ساتھ پوچھا کرتے ہیں کہ ہمارے فلاں فلاں دیوتا اور فلاں فلاں دیوی کے علاوہ اور ان سے ماوراء آخر خدا ہے کونسا؟ کہاں ہے؟ کیسا ہے؟ اس کے افعال وصفات کیا ہیں؟ ف ۱۰۰۲ یعنی حیات وموت کی ساری قوتیں اسی کے ہاتھ میں ہیں۔ وہی سارے نظامِ ربوبیت کا سرچشمہ ہے۔ کائناتِ حیاتی کی بقاو فنا کے سارے قانون اور ضابطے آخر میں اسی پر جا کر ٹھیرتے ہیں۔ کسی بندہ میں یہ طاقت نہیں کہ اس نظامِ حیاتی وافنائی کو بدل دے یا اس میں کوئی ادنیٰ تصرف بھی کر دکھائے۔ فقہاء مفسرین نے کہا ہے کہ آیت سے مداہنت کا ابطال ہو رہا ہے۔ محققین صوفیہ نے محاجۂ ابراہیمی سے یہ استنباط کیا ہے کہ ضرورتِ دین کے وقت بحث ومناظرہ ہرگز تجرید وتفرید کے منافی نہیں۔ خصوصاً کامل کے لیے۔ اور علم کلام کا سنتِ انبیاء میں سے ہونا تو بیان سے بالکل ظاہر ہو رہا ہے۔ وهذه الأية تدل على صحة المحاجة فى الدين واستعمال حجج العقول والاستدلال بدلائل الله تعالٰى علٰى توحيده وصفاته الحسنٰى (جصاص) اور ایک محقق نے یہ نکتہ بھی خوب نکالا ہے کہ حضرات انبیاء توحید باری میں صرف افعالِ حق سے استدلال کرتے تھے اور ایسی صفات کو پیش نہ کرتے جن سے مذہب تشبہ وتجسم کے لیے گنجائش نکل سکے۔ تدل على ان الله تعالٰى لايشبه بشىء وان طريق معرفته ما نصب من الدلائل علٰى توحيده لان انبياء عليهم السلام انما حاجوا الكفار بمثل ذٰلك ولم يصفوا الله تعالٰى بصفة توجب التشبيه وانما وصفوه بافعاله واستدلوابها عليه (جصاص) ف نمرود نے موت وحیات کے اسباب بعید وخفی کو چھوڑ ا اور صرف اسبابِ ظاہری وسطحی کو سامنے رکھ کر جواب دیا کہ سامانِ معیشت تو سب میرے ہاتھ میں ہے میں جسے چاہوں روزی دوں اور جسے چاہوں بھوکوں مار ڈالوں۔ یا کسی اور طریقہ سے اس کی زندگی ختم کر دوں۔ ف ۱۰۰۳ (اگر تو اپنے دعوائے قدرت وتصرف میں کچھ بھی سچائی رکھتا ہے) نمرود اوتار تھا سورج دیوتا کا۔ اور سورج ہی کلدانیوں کے عقیدہ میں معبودِ اعظم تھا۔ اسی کی مثال کو اور زیادہ قریب الفہم بنانے کے لیے موحدِ اعظم نے اس کو پیش کیا۔ آپ نے فرمایا کہ تم تو سورج کے قادر ومتصرف ہونے کے قائل ہو تو زیادہ نہیں یہی کر دکھاؤ کہ سورج اپنے ارادہ سے عام سنتِ الٰہی کے خلاف ذرا اپنا رُخ ہی بدل دے دوسروں پر قدرت رکھنا الگ رہا۔ خود اپنے ہی پر ذرا اپنا ارادہ صرف کر دکھائے۔ اور ارادہ بھی اتنا ہلکا کہ صرف رخ بدل دینے کا۔ کسی خدا کی بے بسی کا منظر اس سے بڑھ کر اور کیا پیش ہو سکتا تھا۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے استدلال وہی قائم رکھا۔ صرف مخاطب کی سطحی ذہنیت کا لحاظ کر کے اس کی مثال دُوسری پیش کر دی اور فرمایا کہ اچھا کائناتِ حیاتی نہ سہی کائناتِ طبعی ہی کے خدائی نظام میں ایک ادنیٰ تصرف کر کے دکھا دو۔ نمرود سورج دیوتا کا اوتار تھا اور سورج کے خدائے اعظم ہونے کا قائل۔ اس کے عقیدہ کے ابطال وتردید میں سورج ہی کو مثال میں پیش کرنا اس پر بہترین گرفت تھی۔ ف ۱۰۰۴ یعنی عاجز ولاجواب ہو گیا۔ اس کا جواب کسی مشرک وآفتاب پرست کے پاس ہو کیا سکتا تھا؟ نہ اس وقت کسی سے بن پڑا نہ آج کسی سے بن پڑنا ممکن ہے۔ استدلال کا خلاصہ یہ ہے کہ جس ہستی کے متعلق صاحب ارادۂ عظیم ہونے کا دعوٰی کیا جاتا ہے وہ تجربہ ومشاہدہ سے ارادۂ خفیف سے بھی معرّیٰ ثابت ہو رہا ہے۔ ف ۱۰۰۵ عاجز ولاجواب ہو جانے کے باوجود وہ ایمان نہ لایا۔ اور ایمان لاتا ہی کیسے؟ جو لوگ غصہ اور عناد سے کجروی اختیار کیے رہتے ہیں انہیں ہدایت کبھی بھی نصیب نہیں ہوتی۔ الظّٰلِمِیْنَ۔ وہی لوگ ہیں جو غلو ذہن کے ساتھ حق وحقیقت پر غور ہی نہیں کرتے اور اپنی ضد ونفسانیت پر قائم رہتے ہیں۔ آیت سے یہ بھی ظاہر ہو رہا ہے کہ ایمان مستقیم اور فہم سلیم کا چولی دامن کا ساتھ ہے۔ ف ۱۰۰۶ (اے مخاطب) آیت کا عطف معنوی ہے آیت سابق پر۔ اور تقدیرِ کلام اکثر نحوئین کے نزدیک یہ ہے۔ ارأيت كالذى حاج ابراهيم او كالذى مر علٰى قرية و هو قول الكسائى والفرّاء و ابى على القارى واكثر النحويين (کبیر) اور دوسری ترکیب یہ بھی مانی گئی ہے۔ اور أيت مثل الذى مرّ الخ زمخشری بیضاوی وغیرہ نے اسی کو ترجیح دی ہے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.con



وے۱۰۰ یعنی اس کی عمارتیں بالکل منہدم ومسمار ہو چکی تھیں۔ خَاوِيَةٌ عَلٰی عُرُوْشِهَا۔ عربی کا ایک خاص محاورہ ہے۔ مراد یہ ہے کہ بستی بالکل تباہ وبرباد ہو چکی تھی۔ چھتیں گریں پھر چھتوں کے اوپر دیواریں۔ بان
ط السقف اوّلا ثم تھدمت الجدران علیه (روح) یہ کون صاحب تھے اور کس تباہ شدہ بستی سے ان کا گزر ہوا تھا! اَلَّذِیْ مَرَّ۔ مفسرین نے زیادہ تر مراد حضرت عزیر علیہ السلام نبی سے لی ہے۔ سلسلۂ اسرائیلی
ے ایک مشہور پیمبر گزرے ہیں۔ ان کا زمانہ پانچویں صدی قبل مسیح تھا۔ ۴۵۰ ق،م میں ڈیڑھ ہزار یہود کو ان کی قید اور جلاوطنی سے چھڑا کر فلسطین لائے۔ بائبل میں انکا نام عزرا کاتب یعنی کاتب توریت کی
یت سے آتا ہے۔ ایک صحیفہ بھی ان کے نام کی طرف منسوب ہے۔ قتادہ۔ سدی وغیرہ تابعین اسی طرف گئے ہیں بلکہ یہی قول حضرت علی، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ وغیرہ صحابہ سے بھی مروی ہوا ہے۔ ذکر انه
یر (ابن جریر۔ عن قتادہ) هو عزیر (ابن جریر عن السدی) المارّ هو عزیر کما اخرجه الحاکم عن علی واسحق بن بشر عن ابن عباسؓ و عبدالله بن سلام، الیه ذهب قتادة و عکرمة
لربیع والضحاک والسدی و خلق کثیر (روح) دوسرا قول حضرت یرمیاہ نبی سے متعلق نقل ہوا ہے۔ یہ بھی اسرائیلی سلسلہ کے پیمبر ہوئے ہیں۔ یہ ساتویں صدی قبل مسیح میں تھے۔ اور تاریخ یہود میں آتا
ہے کہ انہیں نبوت ۶۲۶ ق،م میں ملی تھی۔ تاریخی اعتبار سے امکان ان کے لیے بھی ہے۔ گو ذرا ضعیف۔ حضرت باقر رحمہ اللہ اور وہب سے روایت انہی کے متعلق ہے۔ قیل هو ارمیا بن حلقیا و هو المروی

عَلٰی قَرْيَةٍ وَّ هِيَ خَاوِيَةٌ عَلٰی عُرُوْشِهَا ۚ قَالَ
جو ایک بستی سے گزرا تھا اس حال میں کہ وہ (بستی) اپنی چھتوں کے بل گری ہوئی تھی وے۱۰۰ وہ کہنے لگا
اَنّٰی يُحْيٖ هٰذِهِ اللّٰهُ بَعْدَ مَوْتِهَا ۚ فَاَمَاتَهُ اللّٰهُ
اللہ اس (آبادی) کو اس کے مرے پیچھے کیوں کر جلا اٹھائے گا؟ وے۱۰۰۸ سو اللہ نے اس (شخص) کو سو سال تک
مِائَةَ عَامٍ ثُمَّ بَعَثَهُ ؕ قَالَ كَمْ لَبِثْتَ ؕ قَالَ
مردہ رکھا، پھر اسے جلا اٹھایا وے۱۰۰۹ (پھر) پوچھا تو کتنی مدت (اس حالت میں) رہا اس نے کہا
لَبِثْتُ يَوْمًا اَوْ بَعْضَ يَوْمٍ ؕ قَالَ بَلْ لَّبِثْتَ
میں رہا (اس حالت میں) کوئی دن بھر یا اس کا کچھ حصہ وے۱۰۱۰ فرمایا نہیں بلکہ تو سو سال
مِائَةَ عَامٍ فَانْظُرْ اِلٰی طَعَامِكَ وَشَرَابِكَ
(کی مدت) تک رہا۔ اپنے کھانے اور پینے کی طرف تو دیکھ (کہ اب تک) وہ سڑا گلا
لَمْ يَتَسَنَّهْ ۚ وَانْظُرْ اِلٰی حِمَارِكَ وَلِنَجْعَلَكَ اٰيَةً
نہیں ہے، وے۱۰۱۱ اور اپنے گدھے کو دیکھ وے۱۰۱۲ اور (یہ سب) اس لئے کہ ہم تجھے ایک نشان لوگوں کے لئے
لِّلنَّاسِ وَانْظُرْ اِلَی الْعِظَامِ كَيْفَ نُنْشِزُهَا
بنائیں وے۱۰۱۳ اور ہڈیوں کی طرف دیکھ ہم انہیں کس طرح ترتیب دیتے ہیں
ثُمَّ نَكْسُوْهَا لَحْمًا ؕ فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهٗ ۙ قَالَ اَعْلَمُ
اور پھر ان پر گوشت چڑھاتے ہیں وے۱۰۱۴ پھر جب اس (پر یہ سب) روشن ہو گیا تو اس نے کہا میں یقین کرتا ہوں
اَنَّ اللّٰهَ عَلٰی كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۲۵۹﴾ وَاِذْ قَالَ
کہ بے شک اللہ ہر چیز پر قادر ہے وے۱۰۱۵ اور (وہ وقت بھی قابل ذکر ہے) جب
اِبْرٰهٖمُ رَبِّ اَرِنِيْ كَيْفَ تُحْيِ الْمَوْتٰی ؕ قَالَ
ابراہیمؑ نے عرض کی کہ اے میرے پروردگار مجھے دکھا دے کہ تو مُردوں کو کس طرح جلائے گا، وے۱۰۱۶ ارشاد ہوا



ی ابی جعفر والیه ذهب وهبؓ (روح) بائبل میں اس سے ملتا جلتا ہوا ایک
۔ حضرت حزقیل نبی سے متعلق درج ہے، جو یرمیاہ نبی کے ہمعصر اور چھٹی صدی
ں مسیح علیہ السلام میں تھے۔ لیکن بائبل میں یہ قصہ بصورت واقعہ نہیں، بلکہ کشف یا رؤیا
ے طور پر ہے (حزقیل۔ باب ۳۶ و ۳۷) قَرْيَةٍ۔ یہ بستی کونسی تھی، نام مختلف شہروں
ے لیے گئے ہیں۔ لیکن اکثریت یروشلم یا بیت المقدس کی طرف گئی ہے۔ یہ شہر بخت
ر تاجدار بابل کے ہاتھوں ۵۸۶ ق،م میں پوری طرح تاخت وتاراج ہو چکا تھا۔
ر یہ واقعہ اسی شہر سے متعلق اس کی تباہی کے بعد قریب ہی کے زمانہ کا ہے۔ القریة
ت المقدس قاله وهب وقتادة والضحاک و عکرمه والربیع (بحر)
وے۱۰۰۸ (قیامت کے دن) هٰذِهٖ۔ اشارہ مُردہ شہر کے مُردہ باشندوں کی جانب
ہے۔ اہل بصیرت کے لیے ہر حسرتناک منظر ایک درس عبرت ومعرفت ہوتا ہے۔
ب کیا جو خدا کے نبی کا ذہن اپنے پیش نظر منظر سے کائنات کے ہولناک ترین منظر
ی طرف منتقل ہوا ہو، اور اس سے انہوں نے ایک اور سبق معرفت کا حاصل کرنا چاہا
۔ المشار الیه امّا نفس القریة بدون تقدیر او تقدیر مضاف ای
صحاب هٰذه القریة (روح) ای اهل هٰذِهٖ (مدارک) اَنّٰی یہاں کیف کے
رادف اور کس طرح، یا کس کیفیت کے ساتھ کے معنٰی میں ہے۔ اعتراف العجز
ن معرفة طریقة الاحیاء (کشاف) ای علی ای حال یحیی (روح)
خرت میں حشر احیاء پر یقین نبی کیا معنٰی ہر مومن کو ہوتا ہے۔ سوال سے نبی کا یہ
طلب تو ہو ہی نہیں سکتا کہ اس کے نفس وقوع میں شبہ ظاہر کیا جائے۔ وہ صرف اس
ی نوعیت جاننے اور کیفیت سمجھنے کے آرزومند تھے۔ وے۱۰۰۹ (بہ طور خرق عادت)
جزات یا خوارق پر کوئی عقلی اعتراض اگر کسی ملحد کی طرف سے ہو تو خیر اس کے لیے تو
چھ گنجائش بھی ہے لیکن خدا کے ماننے والے کی طرف سے یہ "عقلی اعتراض" یا اس
ے امکان میں گفتگو بالکل بے معنٰی ہے۔ جب معجزہ کا فاعل خدا تعالیٰ ہے تو وہ قادر
طلق تو جس طرح اپنی عادت یا معمولی علم کے اجراء و بقاء پر قادر ہے، ٹھیک اسی
طرح اور ہمیشہ اسی درجہ میں اس کے ترک وخرق پر بھی! اس کے نزدیک تو یہ اور وہ ایسا
ور ویسا یہ دونوں بالکل یکساں ومساوی ہیں بلکہ اس ہستی مطلق کے لیے یہ عادت،
خلاف عادت کے معنٰی ہی کیا؟ یہ موافق عادت وخارق عادت کی اصطلاحیں تو محض
ندوں کے علم کے لحاظ سے ہیں، یہ تو ہم نے جس چیز کا بار بار اور متواتر مشاہدہ کیا
سے عادت الٰہی میں داخل کر دیا۔ اور جس چیز کو ایسا نہ پایا اُسے خلاف عادت اور
خارق عادت سے تعبیر کرنے لگے! -- لفظ "معجزہ" تو خود ہمارے جہل کا پردہ پوش
ہے۔ حق تعالیٰ کے لیے کونسی تعبیر معجز ہو سکتی ہے؟ غرض کوئی مذہبی شخص کسی بڑے سے
ڑے معجزہ کے نفس امکان میں تو زبان کھول ہی نہیں سکتا، گفتگو جو کچھ بھی چلے گی

ویت وروایت معتبر کے لحاظ سے چلے گی۔ اور یہ بحث ظاہر ہے کہ تمامتر نقلی اور تاریخی ہوگی نہ کہ عقلی۔ وقوع معجزہ کے راوی اگر معتبر اور شاہد عینی ہیں تو وہ خارق عادت بھی ہمارے لیے ایسا ہی قابل یقین ہوگا جیسا کہ
روزمرہ کے عام واقعات ہوتے ہیں اور پھر جس معجزہ کے راوی خود حق تعالیٰ یا نبی معصوم ہوں اس کے باب میں تو ظاہر ہے اور بالکل ظاہر ہے کہ آگے کوئی گفتگو چل ہی نہیں سکتی۔ کس وقت کس خارق عادت کے ظہور کی
کیا کیا حکمتیں اور مصلحتیں ہوتی ہیں، یہ حال بجز حکیم مطلق کے اور کون جان سکتا ہے؟ وے۱۰۱۰ یہ جواب اس بندہ نے اپنے علم وشعور اور اپنے حساس واندازہ کے مطابق دیا۔ اور بشری اندازہ وتخمین کی یہ غلطی ذرا بھی
حیرت انگیز نہیں۔ جب دماغ ودل، شعور واندازہ کی مشینوں کی حرکت ہی سرے سے باطل ہو گئی تھی۔ تو کوئی بشر اندازہ کر ہی کیونکر سکتا تھا اور یوں بھی گھنٹوں اور دنوں بلکہ مہینوں اور برسوں کی مدت کو خواب اور بیہوشی کی
حالت میں ہم روزمرہ منٹوں اور سیکنڈوں کے اندر سمٹے اور سمائے ہوئے آخر دیکھتے ہی ہیں۔ وے۱۰۱۱ (اتنی مدت کے باوجود) فقہاء ومفسرین نے اس جواب سے جواز اجتہاد پر استشہاد کیا ہے۔ فیه دلیل جواز
الاجتهاد (مدارک) اور یہ نظیر ہے اس کی کہ اللہ تعالیٰ جس چیز کو جتنی مدت تک بھی چاہے محفوظ وسالم رکھ سکتا ہے۔ بشری عقل وفہم مادی مثالوں اور نظیروں کی ہمیشہ حریص رہی ہے۔ اور آج کی "روشن خیالی" اس

جتے ہیں۔ بعض بعض ڈھانچے سینکڑوں ہزاروں سال کے بعد سالم ومحفوظ برآمد ہوئے ہیں۔ حِمَارِ۔ گدھے سے ہندوستان میں تو نہیں۔ لیکن عرب، شام، مصر، فلسطین وغیرہ میں سواری کا کام گھوڑے ہی کی طرح لیا تا تھا۔ اور اب بھی لیا جاتا ہے۔ توریت اور انجیل دونوں میں گدھے کا ذکر سواری کے جانور کی حیثیت سے بہ کثرت آیا ہے۔ اور حضرت موسیٰ اور حضرت مسیح علیہما السلام دونوں کا اسی پر سوار ہونا بیان ہوا ہے۔

۱۰۱۳ (اپنی قدرتِ کاملہ کا، اور ایک نظیر واقعۂ بعث کی) ف۱۰۱۴ یعنی اپنے مردۂ صد سالہ گدھے کے ڈھانچے کو بچشم خود دیکھئے کہ ہم اس کا جوڑ جوڑ بٹھاتے ہیں اور پھر از سر نو روح پھونک کر زندہ کر اٹھاتے ہیں۔

۱۰۱۵ یعنی ان پیمبر پر جب یہ ساری کیفیتیں تجربۂ اور مشاہدۂ گزر لیں تو وہ تر و تازہ جوش ایمانی کے ساتھ بے اختیار پکار اُٹھے کہ بیشک یہ پروردگار ہر چیز پر قادر ہے اور اب میرا ایمان واعتقاد سو گنا اور بڑھ گیا۔ علم۔ علم سے یہاں مراد علم مشاہدہ ورویت ہے۔ ورنہ علم بالدلیل تو پہلے ہی سے حاصل تھا۔ تاویلہ ان قدعلمت مشاھدۃ مما کنت اعلمہ قبل ذالک الاستدلال (کبیر) ف۱۰۱۶ (قیامت کے دن) یف۔ یعنی کس خاص کیفیت کے ساتھ۔ کس متعین طریقہ پر فی ای حال او علی ای حال (ابو سعود) یہ وقوع تو اُسے پوری طرح مسلم ہے اور سوال اس کی صرف کیفیت کے بارہ میں کر رہا ہے۔ الاستفہام کیف انما ھو سوال عن حال شئ متقرر الوجود عندالسائل والمسئول فان الاستفہام ھھنا عن ھیئۃ الاحیاء المتقرر عندالسائل (قرطبی) محققین نے کہا ہے کہ سوال کے الفاظ سے خود یہ



اَوَلَمْ تُؤْمِنْ ؕ قَالَ بَلٰى وَلٰكِنْ لِّيَطْمَئِنَّ
کیا آپ کو یقین نہیں ہے، ف۱۰۱۷ عرض کی، ضرور ہے لیکن (یہ درخواست) اس لئے ہے کہ قلب کو (اور) اطمینان
قَلْبِىْ ؕ قَالَ فَخُذْ اَرْبَعَةً مِّنَ الطَّيْرِ فَصُرْهُنَّ
ہو جائے، ف۱۰۱۸ ارشاد ہوا کہ اچھا، چار پرندے لیجیے ف۱۰۱۹ پھر انہیں اپنے سے
اِلَيْكَ ثُمَّ اجْعَلْ عَلٰى كُلِّ جَبَلٍ مِّنْهُنَّ جُزْءًا
ہلا لیجیے پھر ان میں کا ایک ایک حصہ پہاڑ پر رکھ دیجیے ف۱۰۲۰
ثُمَّ ادْعُهُنَّ يَاْتِيْنَكَ سَعْيًا ؕ وَاعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ
پھر ان کو اپنی طرف بلایئے (تو) وہ دوڑتے ہوئے آپ کے پاس چلے آئیں گے ف۱۰۲۱ اور یقین رکھیے کہ اللہ
عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿۲۶۰﴾ ع مَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ
بڑا زبردست ہے، بڑا حکمت والا ہے ف۱۰۲۲ جو لوگ اپنے مال کو اللہ کی راہ میں خرچ کرتے
فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ
رہتے ہیں، ان کے مال کی مثال ایسی ہے ف۱۰۲۳ جیسے کہ ایک دانہ ہے کہ اس سے سات
سَنَابِلَ فِىْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ ؕ وَاللّٰهُ
بالیاں اگیں ہر ہر بالی کے اندر سو دانے ہوں ف۱۰۲۴ اور اللہ جسے چاہے
يُضٰعِفُ لِمَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ﴿۲۶۱﴾
افزونی دیتا رہتا ہے ف۱۰۲۵ اللہ بڑا وسعت والا ہے۔ بڑا علم والا ہے ف۱۰۲۶
اَلَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ثُمَّ
جو لوگ اپنا مال اللہ کی راہ میں خرچ کرتے ہیں اور جو کچھ خرچ کر چکے ہیں اس کے
لَا يُتْبِعُوْنَ مَآ اَنْفَقُوْا مَنًّا وَّلَآ اَذًى ۙ لَّهُمْ
عقب میں احسان و اذیت سے کام نہیں لیتے ف۱۰۲۷ ان کے لئے

ع ۳۵ / ۴



ظاہر ہو رہا ہے کہ سائل کو کوئی شبہ احیاءِ موتیٰ کے نفس وقوع میں نہیں۔ صوفیہ اہل لطائف نے اس قصہ ابراہیمی سے ذیل کے نکات پیدا کیے ہیں:۔ ۱۔ اللہ تعالیٰ سے کشف مقامات کا سوال موجب قبول ہے۔ ۲۔ مقبولین کو جو مشاہدات ہوتے ہیں ان سے مراتب عرفان وکمالاتِ ایقان میں اور ترقی ہوتی ہے۔ ۳۔ اور پھر اس سے ان کے تقرب واعزاز حضور میں اضافہ ہوتا ہے۔ ف۱۰۱۷ سوال سے مقصود یہ تھا کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے ایمانِ کامل کا اقرار خود ان کی زبان سے کرا لیا جائے۔ اور دنیا کو یہ تعلیم بھی مل جائے کہ ایسے سوالات ہمیشہ بے اعتقادی یا فقدان ایمان ہی سے نہیں پیدا ہوتے۔ ف۱۰۱۸ حضرت ابراہیم علیہ السلام عرض کرتے ہیں کہ ایمان کے درجہ تک تو یقین اب بھی حاصل ہے۔ ہاں صرف یہ چاہتا ہوں کہ مشاہدہ کے بعد اطمینان اور زیادہ حاصل ہو جائے۔ اس مرتبہ کو اصطلاح میں عین الیقین کہتے ہیں۔ ورنہ یقین مرتبہ تصدیق تک تو جسے اصطلاح میں علم الیقین کہتے ہیں ہر مومن کو حاصل ہوتا ہے۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام جیسے مومن اعظم کو کیوں نہ حاصل ہوتا۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ایمان ہی بڑھتے بڑھتے اطمینانِ قلب پیدا ہو جاتا ہے اور محققین کہتے ہیں کہ یہ ترقی کبھی مشاہدہ ومعائنہ سے ہوتی ہے اور کبھی محض وجدان سے۔ اطمینان مقابل ہے سکون کے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ عدم سکون کی کیفیت ایمان وعرفان کے منافی نہیں اور طمانیت کا جو درجہ ولایت وصدیقیت کے مناسب ہے وہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کو اب بھی حاصل تھا اور آپ کو طلب اُس طمانیت کی تھی جو درجۂ نبوت کے مناسب مقام ہو۔ ف۱۰۱۹ ان پرندوں کے نام بھی تفسیروں میں نقل ہوئے ہیں لیکن اوّل تو سند کچھ قوی نہیں اور پھر یہ تعیین ہی سرے سے بے ضرورت ہے۔ البتہ اہل لطائف واشارات نے ان چار پرندوں سے نکتے خوب پیدا کیے ہیں۔ چنانچہ بعض صوفیہ نے کہا ہے کہ ان سے اشارہ انسان کے اُن چار قویٰ کی جانب ہے جو مشاہدۂ حق اور حیاتِ حقیقی سے مانع ہوتے رہتے ہیں۔ اور وہ چار قوتیں یہ متعین کی ہیں:۔ (۱) خود بینی وخودستائی۔ (حُبِّ جاہ) (۲) افراطِ شہوتِ جنسی۔ (۳) حرص وطمع (حُبِّ مال) (۴) طول امل یا محبت دُنیا۔ ف۱۰۲۰ (ان کو ذبح کر کے اور انہیں ٹکڑے ٹکڑے کرنے کے بعد) صُرْهُنَّ اِلَيْكَ۔ یعنی ان پرندوں کو پال کر اور اپنے پاس رکھ کر انہیں اپنے سے خوب مانوس کر لیجیے کہ پھر شناخت میں دقت نہ ہو۔ صُرْهن کا مصدر صور ہے۔ معنی میل کے ہیں۔ اسی لیے صرھن کی تفسیر عموماً املھن اور وجھھن سے کی گئی ہے۔ ای اضممھن الیک ووجھھن نحوک (ابن جریر) فاملھن واضممھن الیک (کشاف) اور بعض نحویوں نے یہ بھی کہا ہے کہ اجزاء آیت میں تقدیم وتاخیر ہے۔ یعنی اِلَيْكَ کا تعلق صرھن سے نہیں فَخُذْ اَرْبَعَةً مِّنَ الطَّيْرِ سے ہے۔ اور اِلَيْكَ صلہ فعل خذ کا ہے۔ کان فی الکلام تقدیم و تاخیر و یکون معناه فخذاربعۃ من الطیر الیک فصرھن و یکون الیک من صلۃ خُذ (ابن جریر) فَصُرْهُنَّ کے آگے اتنی عبارت محذوف مانی گئی ہے کہ اپنے سے ہلا چکنے کے بعد ان پرندوں کو ذبح کر کے ان کے ٹکڑے پہاڑوں پر رکھ دیجیے۔ قرآن مجید کے اسلوبِ بلاغت میں اس قسم کے محذوفات ومقدرات کی مثالیں نایاب نہیں۔ اسی سورۂ بقرہ کے شروع کے رکوعوں میں ہے فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ (ہم نے حکم دیا کہ اپنا عصا چٹان پر مارو) اور اس کے معاً بعد آتا ہے۔ فَانْفَجَرَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا (پس چٹان سے بارہ چشمے پھوٹ نکلے) یہاں سب نے اتنا کلام محذوف مانا ہے کہ موسیٰ علیہ السلام نے حکم کی تعمیل کی اور عصا کی ضرب چٹان پر لگائی ایسے محذوفات ومقدرات کی نظیریں تو اپنے شاعروں کے کلام میں بھی بکثرت ملتی ہیں۔ پھر خدا کا کلام تو ظاہر ہے کہ ہر شاعر کے کلام سے فصیح تر وبلیغ تر ہے۔ بعض ائمۂ لغت وتفسیر ادھر گئے ہیں کہ فعل صار یصور اور صار یصیر کے معنی ہی قطع کرنے کے ہیں۔ اس لیے کسی حذف وتقدیر کے ماننے کی ضرورت ہی نہیں بلکہ آیت کے معنی ہی براہِ راست یہی ہیں۔ صار الشیء یصورہ صوراً قطعہ و فصلہ صورۃ صورۃ (تاج) قیل قطعھن صورۃ صورۃ (راغب) قال ابو عبیدۃ معناہ قطعھن والصور القطع (معالم) علامہ ابن جریر نے جو تفسیر کے ساتھ لغت کے بھی امام ہیں بسط وتفصیل کے ساتھ گفتگو اس پر کیا ہے کہ صار یصور اور صار یصیر دونوں کے معنی لغت عرب میں قطع کے مشہور ومعروف ہیں۔ اور آخر میں لکھتے ہیں:۔ ففی ذٰلک اوضح الدلیل علی جھل من زعم ان قول القائل

صاریصور و صاریصیر غیر معروف فی کلام العرب بمعنی قطع بہرحال حذف ماناجائے تو اور نہ ماناجائے تو، دونوں صورتوں میں اتنے پر بجز ایک ابومسلم اصفہانی کے سب کا اتفاق ہے کہ مراد یہاں ذبح کرکے پارہ پارہ کرنے ہی سے ہے۔ اجمع اھل التفسیر علی ان المراد بالاٰیة قطعھن (کبیر) کل المفسرین الذین کانوا قبل ابی مسلم اجمعوا علی انه حصل ذبح تلک الطیور تقطیع اجزائھا فیکون انکار ذٰلک انکارًا للاجماع (کبیر) فان کان بمعنی التقطیع فلا حذف اوبمعنی الامالة فالحذف او قطعھن اجزاء (نہر) واجمع اھل التفسیر علی ان ابراھیم قطع اجزاء ھا (بحر) ابن عباس رضی اللہ عنہما صحابی اور حسن بصری، سعید بن جبیر وغیرہ بہ کثرت تابعین سب اسی طرف گئے ہیں۔ معناہ قطعھن وھو قول ابن عباس و سعید بن جبیر و مجاھد (کبیر) قالہٗ ابن عباس و مجاھد و ضحاک و ابن اسحاق (بحر) قالہٗ ابن عباس و عکرمہ و سعید بن جبیر و ابو مالک و ابو الاسود الدؤلی ووھب بن منبه والحسن والسدی وغیرھم (ابن کثیر) اور ابومسلم کا یہ قول آج چودھویں صدی ہجری میں بعض سطح بینوں کی زبان سے پھر چمکایا گیا ہے اس کی بابت صاحب روح المعانی کہتے ہیں۔ لایخفی ان ھذا خلاف اجماع المسلمین و ضرب من الھذیان لا یرکن الیه ارباب الدین۔ صُرْھُنَّ۔ کی دُوسری قرأت متواتر صِرھن (بہ کسر صاد) کی ہے اور اس قرأت پر تو کھلے ہوئے معنی قطع وتشقیق ہی کے ہوتے ہیں۔ عَلٰی كُلِّ جَبَلٍ یعنی



اَجْرُھُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا

اس کا اجر ان کے پروردگار کے پاس ہے اور ان پر نہ کوئی خوف (واقع) ہوگا اور نہ وہ

هُمْ يَحْزَنُوْنَ ﴿٢٦٢﴾ قَوْلٌ مَّعْرُوْفٌ وَّ مَغْفِرَةٌ خَيْرٌ

غمگین ہوں گے ف١٠٢٨ مناسب بات اور درگزر ایسی خیرات سے بہتر ہے

مِّنْ صَدَقَةٍ يَّتْبَعُهَآ اَذًى ۗ وَاللّٰهُ غَنِيٌّ حَلِيْمٌ ﴿٢٦٣﴾

جس کے عقب میں اذیت ہو ف١٠٢٩ اللہ بڑا غنی ہے، بڑا بردبار ہے ف١٠٣٠

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُبْطِلُوْا صَدَقٰتِكُمْ بِالْمَنِّ

اے ایمان والو اپنے صدقوں کو احسان (رکھ کر) اور

وَالْاَذٰى ۙ كَالَّذِىْ يُنْفِقُ مَالَهٗ رِئَآءَ النَّاسِ وَلَا

اذیت (پہنچا کر) باطل نہ کر دو ف١٠٣١ جس طرح وہ شخص جو اپنا مال خرچ کرتا ہے لوگوں کے دکھاوے کو، اور

يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ۗ فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ صَفْوَانٍ

اللہ اور یوم آخرت پر ایمان نہیں رکھتا ف١٠٣٢ سو اس کی مثال تو ایسی ہے کہ جیسے ایک چکنا پتھر ہے

عَلَيْهِ تُرَابٌ فَاَصَابَهٗ وَابِلٌ فَتَرَكَهٗ صَلْدًا ۗ لَا

جس پر کچھ مٹی ہے، پھر اس پر زور کی بارش ہو سو وہ اس کو بالکل صاف کر دے ف١٠٣٣ (ایسے لوگ) کچھ بھی نہ

يَقْدِرُوْنَ عَلٰى شَىْءٍ مِّمَّا كَسَبُوْا ۗ وَاللّٰهُ لَا

حاصل کر سکیں گے اپنی کمائی سے ف١٠٣٤ اور اللہ کافر لوگوں کو

يَهْدِى الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ ﴿٢٦٤﴾ وَمَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ

راہِ ہدایت نہ دکھائے گا ف١٠٣٥ اور ان لوگوں کی مثال جو اپنا مال

اَمْوَالَهُمُ ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ وَتَثْبِيْتًا مِّنْ

رضائے الٰہی کی طلب میں خرچ کرتے رہتے ہیں اور اپنے نفس میں پختگی (پیدا کرنے کی



جو پہاڑیاں آپ کے آس پاس ہیں ان پر یہ مراد نہیں کہ رُوئے زمین پر جتنی بھی پہاڑیاں ہوں سب کو تلاش کرکے سب پر رکھیے۔ المعنی علی کل جبل من الجبال التی بحضرتک (کشاف) العموم فی کل جبل مخصّصٌ بوصف محذوف ای یلیک او بحضرتک قالہٗ مجاھد (بحر) مِنْهُنَّ جُزْءًا یعنی ان کے ملے جلے ہوئے گوشت کا ایک ایک حصہ۔ جُزْءًا کے اصل معنی عربی میں ٹکڑے کے ہیں۔ جس کا فارسی مرادف پارہ ہے۔ الجزء النصیب والقطعة من الشئ (تاج) جزء الشئ مایتقوم به جملته کاجزاء السفینة و اجزاء البیت (راغب)۔ جزء بالفتح پارہ پارہ کردن (صراح) وھن اجزاءٌ متفرقات (ابن جریر) ای ربعًا من کل طائر (ابن قتیبہ) بلکہ امام ابن جریر جن کی نگاہ لغوی اور ادبی نکتوں پر خوب رہتی ہے انہوں نے تو یہ بھی صراحت کردی ہے کہ جزء اور سھم کے استعمال میں فرق ہے کہ سھم کا اطلاق مسلم حصہ پر ہوتا ہے اور جزء کا لفظ عام ہے۔ الجزء من کل شئ ھو البعض منه کان معناہ جمیعه علی صحة او غیر منقسم فھو بذٰلک من معناہ مخالف ففی السھم لان السھم من الشئ ھو البعض المنقسم علیه جمیعه علی صحة۔ اور ایسا ہی دوسرے نے بھی کہا ہے وظاھر ثم اجعل علی کل جبل منھن جزءًا یدل علی ان تلک الطیور جعلت جزأً جزأً (بحر) ای قطعةً و بعضًا (روح) مِنْهُنَّ سے پہلے تو مراد چاروں پرندوں کا مجموعہ لینا اور پھر جُزْءًا سے مراد اس مجموعہ کا ایک ایک جز یا ایک ایک مسلم پرندہ لینا خواہ مخواہ کا تکلف اور ایک غلط قسم کا لغوی اجتہاد ہے۔ صحابیوں اور تابعین کے بعد سے لے کر اس وقت تک جتنے بھی اہل تفسیر عربی کا ذوق سلیم رکھنے والے ہوئے ہیں سب نے مراد ہر ہر پرند کے ٹکڑے ٹکڑے سے لی ہے۔ جزأ ھن اجزاءً و جعل علی کل جبل منھن جزءًا (ابن کثیر) جزئھن و فرق اجزاء ھن علی الجبال (کشاف) ف١٠٢١ (صحیح وسالم اس طرح کہ زندہ ہوکر ان میں سے ہر ایک کے متفرق ومنتشر اجزاء آپس میں مل ملا کر ٹھیک ہوجائیں گے) اُدْعُهُنَّ یعنی آواز دے کر انہیں اپنی طرف پکاریئے۔ ف١٠٢٢ عَزِیْزٌ۔ یعنی ایسا زبردست جو ہر شے پر یکساں قادر ہے۔ محال وممکن، اشد اور سہل کی تفریقیں اور تقسیمیں تو انسان کی قائم کی ہوئی ہیں۔ قادر مطلق کے ہاں کسی چیز کے اشد یا محال ہونے کے کوئی معنی ہی سرے سے نہیں۔ حَکِیْمٌ۔ یعنی باوجود عموم قدرت واختیار مطلق کے وہ کرتا صرف وہی ہے جو عین اس کی حکمت کے مطابق ہوتا ہے۔ مطلب یہ ہوا کہ ایسے عزیز وحکیم کے لیے احیاء موتی میں دشواری ہی کیا ہے۔ جب بھی وہ اپنی حکمت کے لحاظ سے مناسب سمجھے گا حشر برپا کر دے گا۔ ف١٠٢٣ (اللہ کی نظر میں اور اپنی برکت وافزائش اجر کے لحاظ سے) فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ۔ یعنی احکام شریعت کے مطابق نیک کاموں میں۔ اَمْوَالَهُمْ۔ اور فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ دونوں عام ہیں۔ تمام مصارف خیر ان میں آجاتے ہیں۔ ف١٠٢٤ (تو جس طرح غلہ کے ایک دانہ سے سات سو دانے پیدا ہوگئے۔ اسی طرح اللہ کارِ خیر میں صرف کرنے والوں کو ان کے حسن عمل کا اجر سات سو گنا دیتا ہے) ایک عام فہم مادی مثال دے کر یہ سمجھا دیا کہ اس تکثیر اجر پر اتنی حیرت کیوں کی جائے ایسی مثالیں تو مادیات میں روزمرہ مل جاتی ہیں۔ تجارتی اور کاروباری تلمیحیں تو قرآن مجید میں بکثرت ملتی ہیں۔ زرعی اور کاشتکارانہ تلمیحیں بھی مفقود نہیں ف١٠٢٥ یعنی اس کے اجر میں جس حد تک بھی چاہے اور بہ قدر اس کے اخلاص وشفقت کے۔ یہ جو نیکی کی راہ میں خرچ کرنے کی کھیتی سے لطیف تشبیہ دی گئی ہے۔ اس سے اہل لطائف نے دو نکتہ اور پیدا کیے ہیں: ١۔ ایک یہ کہ اپنے مصارف خیر کی حفاظت ونگہداشت بھی اہل زراعت ہی کی طرح کرتے رہنا چاہیے۔ ریا، نمائش، عجب، تکبر، ایذا اور احسان رکھنے سے انہیں برباد نہ کردینا چاہیے۔ ٢۔ جس طرح تخم ریزی، آبپاشی وغیرہ کے اختلاف سے پیداوار محنت اور قیمت اور نفع میں مختلف ہوتی رہتی ہے۔ اسی طرح اجر گو مقدار میں برابر ہو، تاہم حسن قبول وقرب درجات وغیرہ کی کیفیات میں نیت واخلاص کے اعتبار سے کمی بیشی ہوتی رہے گی۔ ف١٠٢٦ وَاسِعٌ۔ اس کی وسعتوں کی کوئی انتہا نہیں اس لیے مشرک قومیں یہ نہ سمجھیں کہ عطاء وبخشش سے اس کے خزانہ میں کوئی کمی آسکتی ہے۔ عَلِیْمٌ۔ اس کے علم سے کائنات کا کوئی ذرہ نہیں چھپ سکتا اس لیے مشرک قومیں یہ نہ سمجھیں کہ کوئی بھی مخلص ومستحق نظرانداز ہونے پائے گا۔ ف١٠٢٧ یعنی جس کے

اَنۡفُسِهِمۡ كَمَثَلِ جَنَّةٍۢ بِرَبۡوَةٍ اَصَابَهَا وَابِلٌ

غرض سے) ف۱۰۳۶ ایک باغ کی طرح ہے جو کسی ٹیکرے پر ہو اور اس پر زور کا مینہ پڑا ہو پھر وہ

فَاٰتَتۡ اُكُلَهَا ضِعۡفَيۡنِ ۚ فَاِنۡ لَّمۡ يُصِبۡهَا وَابِلٌ

دوگنے پھل لایا ہو ف۱۰۳۷ اور اگر زور کا مینہ نہ بھی پڑے تو ہلکی پھوار

فَطَلٌّ ؕ وَاللّٰهُ بِمَا تَعۡمَلُوۡنَ بَصِيۡرٌ ﴿۲۶۵﴾ اَيَوَدُّ اَحَدُكُمۡ

(ہی کافی ہے) ف۱۰۳۸ اور تم جو کچھ کرتے ہو اللہ اس کو خوب دیکھنے والا ہے ف۱۰۳۹ کیا تم میں سے کوئی یہ پسند کرتا

اَنۡ تَكُوۡنَ لَهٗ جَنَّةٌ مِّنۡ نَّخِيۡلٍ وَّ اَعۡنَابٍ تَجۡرِىۡ

ہے کہ اس کا ایک باغ کھجوروں اور انگوروں کا ہو جس کے نیچے نہریں پڑی

مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ ۙ لَهٗ فِيۡهَا مِنۡ كُلِّ الثَّمَرٰتِ ۙ

بہہ رہی ہوں (اور) اس کے ہاں اس باغ میں (اور بھی) ہر قسم کے میوے ہوں

وَاَصَابَهُ الۡكِبَرُ وَلَهٗ ذُرِّيَّةٌ ضُعَفَآءُ ۖۚ فَاَصَابَهَآ

اور اس کا بڑھاپا آ چکا ہو اور اس کے عیال کمزور ہوں، اس (باغ) پر ایک بگولا

اِعۡصَارٌ فِيۡهِ نَارٌ فَاحۡتَرَقَتۡ ؕ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ

آئے کہ اس میں آگ ہو تو وہ (باغ) جل جائے، اللہ اسی طرح تمہارے لئے کھول کر نشانیاں بیان

لَـكُمُ الۡاٰيٰتِ لَعَلَّکُمۡ تَتَفَكَّرُوۡنَ ﴿۲۶۶﴾ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ

کرتا ہے تاکہ تم فکر سے کام لو ف۱۰۴۰ اے ایمان والو

اٰمَنُوۡۤا اَنۡفِقُوۡا مِنۡ طَيِّبٰتِ مَا كَسَبۡتُمۡ وَمِمَّاۤ

جو تم نے کمایا ہے اس میں سے عمدہ چیزیں خرچ کرو ف۱۰۴۱ اور اس میں

اَخۡرَجۡنَا لَـكُمۡ مِّنَ الۡاَرۡضِ ۖ وَلَا تَيَمَّمُوا الۡخَبِيۡثَ

سے (بھی) جو ہم نے تمہارے لئے زمین سے نکالی ہیں ف۱۰۴۲ اور خراب چیز کا قصد بھی نہ کرو



ساتھ کچھ سلوک کیا ہے اس پر نہ احسان رکھتے ہیں اور نہ اُسے اپنے برتاؤ سے تکلیف پہنچاتے ہیں۔ حقارت سے پیش آنا یہ بھی تکلیف دہ برتاؤ میں داخل ہے۔ کسی کی کچھ خدمت اپنے سے بن پڑ جائے یہ تو خود اپنے لیے باعث اجر و موجب سعادت ہے نہ یہ کہ اُلٹا اس پر فخر کیا جائے۔ اور جس کے ساتھ سلوک کیا گیا ہے اُسے کسی درجہ میں بھی ذلیل ٹھیرایا جائے۔ ف۱۰۲۸ (قیامت کے دن) اَجۡرُهُمۡ عِنۡدَ رَبِّهِمۡ۔ یعنی ان لوگوں کو پورا پورا اجر ملے گا۔ ان کے درجۂ اخلاص کے تناسب سے ف۱۰۲۹ قَوۡلٌ مَّعۡرُوۡفٌ یعنی معذرت کی نرم بات کہہ دینا۔ مَغۡفِرَةٌ یعنی سائل یا حاجت مند کی بات کو اُس وقت ٹال جانا جب وہ سختی یا بدتہذیبی سے پیش آنے لگے۔ آیت میں صاف یہ تعلیم ہے کہ صدقہ یا خیرات مقصود بالذات نہیں، مقصود اصلاح قلب ہے اور اس کے بعد دینے والا لینے والے پر کوئی احسان نہیں رکھتا۔ بلکہ دینا اپنا فرض سمجھتا ہے۔ بلکہ اُلٹا لینے والے کا شکر گزار ہوتا ہے کہ اُس نے قبول کر کے اس کو ایک بار سے ہلکا کر دیا۔ اَذًى۔ کا لفظ عام ہے۔ ہر قسم کے آزار کو شامل۔ زبان سے یا عمل سے احسان جتانا بھی اس میں آ گیا۔ خَيۡرٌ۔ ناداری کے وقت نرمی سے جواب دے دینا۔ اور سائل کی سختی کو پی جانا موجب قرب و اجر ہیں، اس لیے انہیں خیر سے تعبیر فرمایا۔ ف۱۰۳۰ غَنِىٌّ۔ وہ تمہارا اعمال تمہارے ہی فائدہ کے لیے خرچ کراتا ہے اور جو کوئی کچھ خرچ کرتا ہے وہ اپنے ہی دائمی نفع کے لیے کرتا ہے۔ کوئی مشرک یا مشرک صفت احمق یہ نہ سمجھ لے کہ خدا کی راہ میں جو کچھ خرچ دیا جاتا ہے وہ خود خدا کو دیا جاتا ہے اور خدا ہمارے زر و مال کا محتاج ہے۔ حَلِيۡمٌ۔ اس لیے مجرموں اور قانون شکنوں کو جو سزا فی الفور نہیں دیتا، سائل کی بدتہذیبی، غنی کی بددماغی سب کو ایک مدت تک معاف کرتا رہتا ہے۔ ف۱۰۳۱ لَا تُبۡطِلُوۡا صَدَقٰتِكُمۡ یعنی ان ممنوع طریقوں سے اضافہ اجر و ازدیاد ثواب کو مٹا نہ دو۔ فقہاء نے یہ بھی لکھا ہے کہ جس طرح صدقہ کا ابطال یہاں حرام و ممنوع قرار دیا گیا ہے، اسی طرح کوئی سا بھی نیک عمل ہو اُسے باطل کر ڈالنا حرام اور ممنوع ہے۔ چنانچہ نفل نماز کی نیت باندھ کر اُسے توڑ ڈالنے کی حرمت و ممانعت اسی قاعدہ کے ماتحت ہے۔ ف۱۰۳۲ (اور یہ شخص صدقہ کے نفس اجر و ثواب ہی کو ضائع کر کے رہتا ہے) دو صورتیں الگ الگ بیان ہوئی ہیں۔ دونوں کا فرق ملحوظ رہے۔ پہلی صورت میں خطاب اہل ایمان سے ہے۔ نفس صدقہ تو ان لوگوں کا قبول ہو جائے گا لیکن احسان جتلانے یا اذیت پہنچانے سے ترقی درجات و اضافۂ اجر سب سلب ہو جائے گا۔ دوسری صورت میں ذکر اہل کفر کا ہے۔ یہ جب خدا اور آخرت پر ایمان ہی سے محروم ہیں تو ان کے صدقہ و خیرات سے بہ ظاہر جو کچھ بھی مقصود ہو۔ سب کا حاصل دنیا ہی ہوگا۔ ایسوں کو اجر کس چیز کا؟ رضائے الٰہی کی طلب تو کسی درجہ میں بھی ان کے عمل کا جز نہیں۔ رِئَآءَ النَّاسِ۔ انجیل میں بھی اس سے ملتی جلتی ہدایت موجود ہے (متی۔ ۶:۲) محققین نے لکھا ہے کہ ریا کی مذمت میں یہ آیت نص صریح ہے۔ ف۱۰۳۳ (اور وہ ویسا ہی کورا رہ جائے جیسا پہلے تھا) تشبیہ کا ماحصل یہ ہے کہ کافر اسی طرح اپنے کو قیامت کے دن ہر خیر و خیرات کے اجر سے محروم پائے گا۔ اس کا انفاق مال حقیقۃً کسی صدقہ و خیرات کے حکم میں آتا ہی نہیں۔ كَمَثَلِ صَفۡوَانٍ۔ تشبیہ محرومی اجر کے لحاظ سے دی گئی ہے۔ ف۱۰۳۴ ذکر انہی لوگوں کا ہے جو نعمت ایمان سے محروم ہیں۔ مِّمَّا كَسَبُوۡا۔ یعنی جسے وہ اپنے خیال و پندار میں اپنی کمائی سمجھ رہے ہیں۔ ورنہ بندہ کی کمائی تو حقیقۃً وہی ہے جس پر عمل صالح کا اطلاق ہو سکے اور عمل صالح کی پہلی اور بنیادی شرط ایمان ہے۔ ف۱۰۳۵ (قیامت کے دن ثواب کے گھر یعنی جنت کا) یہ معنی بھی ہو سکتے ہیں کہ جو کفر اختیار کیے ہوئے ہیں اور اپنی قوت فیصلہ سے صحیح کام نہیں لے رہے ہیں انہیں زبردستی راہ ہدایت دکھا دینے کا قانون الٰہی ہے ہی نہیں۔ ف۱۰۳۶ (جیسا کہ ہر مومن مخلص کا شیوہ ہوتا ہے) تَثۡبِيۡتًا مِّنۡ اَنۡفُسِهِمۡ۔ اتنے ٹکڑے میں نفسیات بشری کی ایک گہری حقیقت بیان ہوئی۔ معصیت کی طرح ہر طاعت کا بھی خاصہ ہے کہ وہ متجانس اعمال کو کھینچتی ہے۔ چنانچہ ہر عمل صالح کے بعد نفس میں دوسرے اعمال صالح کے لیے آمادگی و پختگی پیدا ہو جاتی ہے۔ نفس بشری کا خاصہ ہے کہ ہر عمل سے تکرار و عادت کے بعد اس عمل سے متعلق ایک ملکۂ راسخہ پیدا ہو جاتا ہے اور اس سے مزاحمت کی قوت مغلوب و ضعیف ہوتی جاتی ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں دلیل ہے کہ عمل صالح سے جس طرح حصول اجر مقصود ہوتا ہے اسی طرح اصلاح نفس بھی مقصود ہوتی ہے۔ یہ معنی تو ظاہر ہی ہیں کہ وہ خرچ اس لیے کرتے ہیں کہ کمال ایمان اور ثابت قدمی اور اطمینان حاصل ہو۔ ایک دوسرے معنی یہ بھی کیے گئے ہیں کہ ان کے دل اللہ کے کرم اور ثواب پر مطمئن ہیں وہ صرف مال کو نہ نقصان سمجھتے ہیں نہ باعث گرانی۔ ف۱۰۳۷ (کہ ہوا کی لطافت و زمین کی صلاحیت اور بارش کی کثرت مل ملا کر قوت بار آوری کو خوب بڑھا دیں گی) بِرَبۡوَةٍ۔ ٹیکرے کی ہوا قدرۃً لطیف و بار آور ہوتی ہے۔ ف۱۰۳۸ تمثیل کی زبان میں بیان اس حقیقت کا ہو رہا ہے کہ اخلاص اگر درجۂ اعلیٰ میں نہ ہو جب بھی محض ایمان، اور عدم موانع (یعنی احسان نہ رکھنا اور ایذا نہ پہنچانا) بجائے خود صدقات و خیرات کو مقبول بنا دینے کے لیے کافی ہیں ف۱۰۳۹ (اور اسی لیے ہر ایک کے درجۂ اخلاص کا بھی خوب جاننے والا ہے) خطاب یہاں عام نسل انسانی سے ہے یعنی اللہ تعالیٰ کافر، مومن، مخلص، غیر مخلص سب کے محرکات عملی اور سب کے درجۂ اخلاص و عدم اخلاص سے خوب واقف ہے۔ ف۱۰۴۰ (اور اپنے انجام کو سوچ کر اس کے مطابق عمل کرتے رہو) مِّنۡ نَّخِيۡلٍ وَّ اَعۡنَابٍ۔ تصریح کے ساتھ نام انہی میووں کا لیا گیا جو اہل عرب کے لیے خاص اہمیت اور خصوصی معنویت رکھتے تھے ملاحظہ ہوں حواشی تفسیر انگریزی۔ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ۔ یہ یہ ظاہر کرنے کو ہے کہ وہ باغ خوب سرسبز و شاداب بھی تھا۔ مِنۡ كُلِّ الثَّمَرٰتِ۔ یہ مالک باغ کی مرفہ الحالی اور شان غنا ظاہر کرنے کو ہے۔ اَصَابَهُ الۡكِبَرُ۔ یعنی وہ مالک باغ اب محنت و مشقت کے قابل نہ رہے۔ تمثیل کے پیرایہ میں بیان اس کا ہے کہ قیامت کا دن آ جائے اور اس شخص کی عمل سے معذوری اس پر عیاں ہو جائے۔ ذُرِّيَّةٌ ضُعَفَآءُ۔ یعنی اولاد بھی اس قابل نہ ہو

کہ تحصیل معاش میں اس کے کچھ کام آسکے، گویا اس کی معذوری ہر طرح روشن و آشکارا ہو جائے۔ فَاَصَابَهَآ اِعْصَارٌ۔ کہ وہی باغ وجہِ معاش تھا۔ تمثیل کے پیرایہ میں بیان اس کا ہے کہ اس شخص کا بھروسہ ظاہری طاعات و اعمال صالحہ پر تھا۔ فَاحْتَرَقَتْ۔ یعنی اُس شخص کی ساری امیدیں غارت ہو کر رہ جائیں۔ تمثیل کی زبان میں مراد یہ ہے کہ ایک شخص اپنے خیال میں نیک کام کر رہا ہے اور اپنے نزدیک ساری توقعات اس سے لگائے بیٹھا ہے مگر عین احتیاج کے وقت یعنی قیامت کے دن اُسے نظر آئے کہ وہ عمل تو شرائط قبول و مقبولیت ملحوظ نہ رکھنے کے باعث خود ہی نابود ہو چکا ہے۔ اس لیے اجر و ثواب کیسا اب تو حرمانِ محض اس کے نصیب میں آیا ہے۔ اَلْاٰيٰتِ۔ یہاں مثالوں اور نظیروں کے معنی میں ہے۔ لَكُمْ۔ یعنی تمہارے نفع کے لیے۔ تمہیں سمجھانے کو۔ ذرا صورت حال کی حسرت ناکی کا تصور کیجیے۔ ایک شخص کی عمر بھر کی کمائی ایک باغ ہے، سرسبز و شاداب، خوب پھلا پھولا ہوا، ہر طرح کے میووں، پھلوں سے لدا ہوا، باغ کا مالک بوڑھا ہو جاتا ہے۔ اور اب کسی نئی محنت کے قابل نہیں، بچے موجود ہیں مگر کمزور، کم سن، جو بجائے اس کے کہ کسب معیشت میں باپ کا ہاتھ بٹائیں، اُلٹے اس کے لیے بار ثابت ہو رہے ہیں۔ عین اُس وقت شدید ترین حاجت مندی کے وقت یک بیک معلوم ہوتا ہے کہ باغ میں آگ لگی اور سب کچھ جل کر خاک سیاہ ہو گیا۔ باغ کے مالک کے غم و حسرت کا کوئی اندازہ کر سکتا ہے؟ اس سے کہیں بڑھ کر ہزار گنا اور لاکھ گنا بڑھ کر حالت اُس بدنصیب انسان کی ہو گی جس کی آنکھیں زندگی بھر غفلت سے بند رہیں اور پہلی بار اس وقت کھلیں گی جب عمل کی مہلت بالکل ختم ہو چکے گی۔ اور اب وہ دیکھے گا کہ کوئی چیز بھی اس کے دفتر عمل میں ایسی نہیں جو اس کے کام آسکے۔ کچھ ٹھکانا، کوئی اندازہ اس کی حسرت و حرمان نصیبی کا ہو سکتا ہے؟ ف۱۰۴۱ (اللہ کی راہ میں، نیک کاموں میں) مَا كَسَبْتُمْ جو کچھ تم نے کمایا ہے جائز، پاک طریقہ سے۔ طیبات کا اطلاق صرف پاک ہی کمائی پر ہو سکتا ہے۔ فقہاء نے بہ قاعدہ اشارۃ النص مَا كَسَبْتُمْ ہی سے نکالا ہے کہ زکوٰۃ اس مال میں ہے جو اپنا کمایا ہوا ہو، اور جو اضطراراً حاصل ہو جائے، اس میں زکوٰۃ نہیں۔ ف۱۰۴۲ یعنی نباتات، معدنیات وغیرہ۔ لَكُمْ یعنی تمہارے کام کے لیے۔ مِنَ الْاَرْضِ۔ اس کے تحت میں زراعت، باغبانی، کانکنی وغیرہ کی ساری شاخیں آگئیں، جس طرح مَا كَسَبْتُمْ کے تحت میں تجارت اور کاروبار کے اقسام آگئے تھے۔ فقہاء نے مِنَ الْاَرْضِ سے یہ نکتہ بھی نکالا ہے کہ زکوٰۃ زمینی پیداوار (زراعت، معدنیات وغیرہ) پر واجب ہوئی، برخلاف موتی، مونگے وغیرہ کے کہ وہ زمین سے نہیں سمندر سے نکلتے ہیں ف۱۰۴۳ مطلب یہ ہوا کہ ایسی ناکارہ، ناقص، ردی چیزیں کہ اگر خود تمہیں ملنے لگیں تو تمہیں لینا گوارا نہ ہو، بجز اس صورت کے کہ تم ارادۃً ان کی طرف سے چشم پوشی کر لو۔ تو اللہ کی راہ میں تو ایسی چیزوں کے صرف کرنے کا تو تمہیں خیال بھی نہ کرنا چاہیے۔ اَلْخَبِيْثَ ردی، ناکارہ چیز، تُنْفِقُوْنَ مراد وہی اللہ کی راہ میں نیک کام میں خرچ کرنا ہے۔ لَسْتُمْ بِاٰخِذِيْهِ یعنی جب وہ تمہیں قیمۃً ہدیۃً مل رہی ہو ف۱۰۴۴ غَنِيٌّ۔ وہ تمہارے صدقات کا محتاج نہیں۔ جو چیز تمہارے معیار سے بھی ناکارہ ہو۔ اُس کی نذر اس کے دربار میں پیش کرنا چاہو۔ اُس کے ہاں اجر میں کوئی بخل نہیں۔ اُس سے معاملہ کرنے والا کبھی نادم و خاسر نہیں ہو سکتا۔ حَمِيْدٌ وہ خود ہر طرح ستودہ صفات و جامع کمالات ہے، تمہاری داد و دہش سے اس کی محمودیت میں کوئی اضافہ نہیں ہوتا۔ خود تمہارے لیے شرم کی بات ہے کہ ناقص اور ناکارہ چیزوں کی نذر ایسے جامع کمالات کے حضور میں! ضمناً یہ پہلو بھی آگیا کہ جب وہ ستودہ صفات ہے تو اُس کے ہاں مقبولیت بھی انہی بندوں کو نصیب ہو سکتی ہے جو خود بھی کوئی مناسبت اس کی صفات حسنہ سے رکھتے ہوں۔ مشرک قوموں نے اپنے دیوتاؤں کو نذر اور چڑھاوے کا محتاج مانا ہے۔ صفت غنی لانے سے اس عقیدہ کی تردید ہو گئی اور دیوتاؤں میں کسی نہ کسی حیثیت سے نقص تو سب ہی مشرک قوموں کے ہاں مُسلَّم ہے صفت حمید نے ان خرافات کی بھی تردید کر دی۔ ف۱۰۴۵ (کہ راہِ خدا میں خرچ کر ڈالو گے تو خود مفلس رہ جاؤ گے) روزمرہ کا تجربہ ہے کہ جو چیز نیکی اور بھلائی کے کاموں میں صرف کرنے سے روکتی ہے۔ وہ یہی خیال ہوتا ہے کہ سب کچھ خرچ کر ڈالنے کے بعد پھر اپنی ضرورتوں کے لیے کیا رہ جائے گا؟ قرآن مجید نے اَلشَّيْطٰنُ يَعِدُكُمُ کے بلیغ الفاظ سے یہ تعلیم دے دی کہ یہ خیال تمام تر ایک وسوسۂ شیطانی ہے۔ اور یوں اس خیال کے باطل ہونے کا بہترین پیرایہ اختیار کر لیا اَلْفَحْشَآءِ عربی میں فحش و فحشاء کا اطلاق ہر شدید برائی، ہر بری صفت پر ہوتا ہے۔ هو كل ما يشتد قبحهٗ من الذنوب والمعاصي (تاج) و قيل كل خصلة قبيحة فهي فاحشة من الاقوال والافعال (تاج) لیکن بخل پر فاحش کا اطلاق علی الخصوص ہوتا ہے۔ الفاحش البخيل (قاموس) قيل الفاحش هو البخيل جدًا (تاج) والعرب تسمى البخيل فاحشًا و البخل فحشًا و فحشاء (جصاص) اور اس پر سب کا اتفاق ہے کہ یہاں اَلْفَحْشَآءِ سے مراد ادائے زکوٰۃ و صدقات میں بخل ہے قال المفسرون اي يامركم بان لاتتصدقوا (تاج) قيل الفحشاء ههنا البخل في اداء الزكوٰة۔ (تاج) يعني باعظم القبح في البخل (راغب) يغريكم على البخل و منع الصدقات (كشاف) المراد بها في هذا الموضع البخل (جصاص) ف۱۰۴۶ (خوش دلی کے ساتھ اللہ کی راہ میں خرچ کرنے پر) مَغْفِرَةً وَّفَضْلًا وعدۂ مغفرت کا تعلق آخرت سے ہے اور وعدۂ فضل کا دنیا سے۔ ماحصل یہ ہے کہ خدائی احکام پر خدائی قانون کے مطابق چلو گے تو دنیا اور آخرت دونوں کی فلاح و بہبود یقینی ہے۔ شیطانی راہ بربادی و ہلاکت کی ہے۔ اور خدائی راہ فلاح و صلاح کی ف۱۰۴۷ وَاسِعٌ۔ ایسے وصف والے کے ہاں انعام و اکرام کی کیا کمی۔ عَلِيْمٌ۔ ایسے علم کامل والے پر نیتوں کا حال رتی رتی روشن ہے۔ اس لیے ثمرہ بھی نیتوں کے مطابق ہی ملے گا



مِنْهُ تُنْفِقُوْنَ وَلَسْتُمْ بِاٰخِذِيْهِ اِلَّآ اَنْ تُغْمِضُوْا
کہ اس میں سے خرچ کرو گے حالانکہ تم خود بھی اس کے لینے والے نہیں ہو بجز اس صورت کے کہ چشم پوشی ہی
فِيْهِ ؕ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ غَنِيٌّ حَمِيْدٌ ۝۲۶۷ اَلشَّيْطٰنُ
کر جاؤ ف۱۰۴۳ اور جانے رہو کہ اللہ بے نیاز ہے، ستودہ صفات ہے ف۱۰۴۴ شیطان
يَعِدُكُمُ الْفَقْرَ وَيَاْمُرُكُمْ بِالْفَحْشَآءِ ۚ وَاللّٰهُ
تمہیں محتاجی سے ڈراتا ہے اور حکم دیتا ہے تمہیں بخل کا ف۱۰۴۵ اور اللہ
يَعِدُكُمْ مَّغْفِرَةً مِّنْهُ وَفَضْلًا ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ
تم سے اپنی طرف سے مغفرت کا اور فضل کا وعدہ کرتا ہے ف۱۰۴۶ اور اللہ بڑا وسعت والا ہے
عَلِيْمٌ ۝۲۶۸ يُّؤْتِي الْحِكْمَةَ مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَمَنْ يُّؤْتَ
بڑا علم والا ہے ف۱۰۴۷، وہ جسے چاہے حکمت عطا کرتا ہے اور جسے حکمت عطاء
الْحِكْمَةَ فَقَدْ اُوْتِيَ خَيْرًا كَثِيْرًا ؕ وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّآ
ہو گئی اسے یقیناً خیر کثیر عطا ہو گئی ف۱۰۴۸ اور نصیحت تو بس صاحبانِ فہم
اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝۲۶۹ وَمَآ اَنْفَقْتُمْ مِّنْ نَّفَقَةٍ اَوْ
ہی قبول کرتے ہیں ف۱۰۴۹ اور تم جو کچھ بھی خرچ کرتے ہو یا
نَذَرْتُمْ مِّنْ نَّذْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُهٗ ؕ وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ
جو نذر مانتے ہو یقیناً اللہ (سب کچھ) جانتا ہے اور ناانصافوں کا حامی
مِنْ اَنْصَارٍ ۝۲۷۰ اِنْ تُبْدُوا الصَّدَقٰتِ فَنِعِمَّا هِيَ ۚ
کوئی بھی نہ ہو گا ف۱۰۵۰ اگر تم صدقات کو ظاہر کر دو جب بھی اچھی بات ہے
وَاِنْ تُخْفُوْهَا وَتُؤْتُوْهَا الْفُقَرَآءَ فَهُوَ خَيْرٌ
اور اگر انہیں چھپاؤ اور فقیروں کو دو جب تو یہ تمہارے حق میں

و۱۰۴۸ (جس کے مقابل دنیا کی لوئی اور نعمت نہیں)۔ اَلۡحِکۡمَۃَ حکمت کی تشریحیں بہت سی کی گئی ہیں۔ بہترین اور جامع ترین تشریح یہ ہے کہ وہ امور دین میں فہم صحیح کا نام ہے۔ اور اس فہم صحیح میں بخل سے بیزاری اور مصارف میں توازن بھی شامل ہے۔ مَنۡ یَّشَآءُ۔ یہ حکمت کی تقسیم وعطا مشیت تکوینی کے ماتحت ومطابق ہوتی رہتی ہے۔ مَنۡ یُّؤۡتَ الۡحِکۡمَۃَ یہ حکمت ودانائی ہرگز نہیں کہ جو کچھ بھی کمایا جائے سب یہیں اپنے نفس کی لذتوں اور خواہشوں پر اُڑا دیا جائے۔ عین دانائی اور حکمت یہ ہے کہ اس آج سے کل کا ذخیرہ جمع کیا جائے۔ آج تخم ریزی ایسی کی جائے کہ کل پھل ہی پھل ہاتھ لگیں اور ایمان وطاعت کا ایسا بیمہ کرا دیا جائے جو آئندہ کی دائمی اور غیر منقطع زندگی میں برابر کام آتا رہے۔ خَیۡرًا کَثِیۡرًا نکرہ اظہار عظمت کے لیے ہے یعنی بہت ہی بڑی نعمت و۱۰۴۹ اُولُوا الۡاَلۡبَابِ یعنی عقل سلیم سے کام لینے والے۔ نصیحت سے مراد راہ حق پر چلنے کی اور راہنمایانِ دین کی اطاعت کی نصیحت ہے۔ اہل لطائف نے کہا ہے کہ آیت میں شیطانی وسوسہ کا علاج علم (حکمت) کے ذریعہ سے بتایا گیا ہے۔ جس طرح اس سے قبل تَثۡبِیۡتًا مِّنۡ اَنۡفُسِہِمۡ میں عمل سے بتایا جا چکا ہے۔ و۱۰۵۰ (یوم جزا میں) مَاۤ اَنۡفَقۡتُمۡ۔ جو کچھ خرچ کرتے ہو۔ اچھے برے کسی مصرف میں۔ مِّنۡ نَّذۡرٍ۔ نذر وہ چیز ہے جسے عوامی اُردو میں منت ماننا کہتے ہیں۔ فقہ میں اس کی تعریف یہ کی گئی ہے کہ وہ کسی مراد کے پورے ہونے پر اپنے اُوپر کوئی ایسی چیز لازم کر لینا ہے جو واجب نہ تھی۔ النذر عقد، ترتب علی شئ والتزامه علی وجه مخصوص (روح) النذر ما يلتزمه الانسان



لَّكُمْ ۚ وَيُكَفِّرُ عَنكُم مِّن سَيِّئَاتِكُمْ ۗ وَاللَّهُ بِمَا
اور بہتر ہے و۱۰۵۱ اور اللہ تم سے تمہارے کچھ گناہ بھی دور کر دے گا و۱۰۵۲ اور تم جو کچھ بھی کرتے ہو
تَعْمَلُونَ خَبِيرٌ ﴿٢٧١﴾ لَّيْسَ عَلَيْكَ هُدَاهُمْ وَلَٰكِنَّ
اللہ اس سے خبردار ہے، و۱۰۵۳ ان کی ہدایت آپ کے ذمہ نہیں و۱۰۵۴ بلکہ اللہ
اللَّهَ يَهْدِي مَن يَشَاءُ ۗ وَمَا تُنفِقُوا مِنْ خَيْرٍ
جسے چاہتا ہے ہدایت دیتا ہے و۱۰۵۵ اور تم جو کچھ بھی مال میں سے خرچ کرتے ہو
فَلِأَنفُسِكُمْ ۚ وَمَا تُنفِقُونَ إِلَّا ابْتِغَاءَ وَجْهِ
سو اپنے لئے (کرتے ہو) و۱۰۵۶ اور تم اللہ ہی کی رضا جوئی کے لئے خرچ
اللَّهِ ۚ وَمَا تُنفِقُوا مِنْ خَيْرٍ يُوَفَّ إِلَيْكُمْ وَأَنتُمْ
کرتے ہو و۱۰۵۷ اور تم مال میں سے جو کچھ بھی خرچ کرتے ہو (سب) تم کو پورا پورا لوٹا دیا جائے گا اور تم پر (ذرا بھی)
لَا تُظْلَمُونَ ﴿٢٧٢﴾ لِلْفُقَرَاءِ الَّذِينَ أُحْصِرُوا فِي
زیادتی نہ کی جائے گی و۱۰۵۸ (اصل) حق ان حاجتمندوں کے لئے جو
سَبِيلِ اللَّهِ لَا يَسْتَطِيعُونَ ضَرْبًا فِي الْأَرْضِ
اللہ کی راہ میں گھر گئے ہیں و۱۰۵۹ ملک میں کہیں چل پھر نہیں سکتے و۱۰۶۰
يَحْسَبُهُمُ الْجَاهِلُ أَغْنِيَاءَ مِنَ التَّعَفُّفِ
ناواقف انہیں غنی خیال کرتا ہے ان کی احتیاط سوال کے باعث و۱۰۶۱
تَعْرِفُهُم بِسِيمَاهُمْ لَا يَسْأَلُونَ النَّاسَ إِلْحَافًا ۗ
تو انہیں ان کے بشرہ ہی سے پہچان لے گا، و۱۰۶۲ وہ لوگوں سے لگ لپٹ کر نہیں مانگتے و۱۰۶۳
وَمَا تُنفِقُوا مِنْ خَيْرٍ فَإِنَّ اللَّهَ بِهِ عَلِيمٌ ﴿٢٧٣﴾
اور تم مال میں سے جو کچھ خرچ کرتے ہو اللہ اس کا خوب جاننے والا ہے و۱۰۶۴



بايجابه على نفسه (کبیر) یہ نذر عبادت بدنی کی صورت میں بھی ہو سکتی ہے مثلاً نماز یا روزہ اور عبادت مالی کی صورت میں بھی۔ یَعۡلَمُہٗ۔ یعنی اس کا علم رکھتا ہے کہ وہ کس نیت سے اور کس کی راہ میں مانی گئی ہے اور اس علم کامل کے مطابق جزا وسزا بھی ہوگی۔ كناية عن مجازاته سبحانه عليه (روح) ليجازيكم عليه (بیضاوی) لِلظّٰلِمِیۡنَ یعنی قانونِ الٰہی توڑنے والوں کا، اپنے حق میں ناانصافی کرنے والوں کا
و۱۰۵۱ نیکی کی طرح صدقات وخیرات کے بھی مخفی ادا کرنے کی حقیقت تو ظاہر ہی ہے۔ لیکن زندگی میں ایسے مواقع بھی برابر پیش آتے رہتے ہیں جہاں نیکی کا اعلان و اظہار بھی ضروری ہو جاتا ہے ایک شخص ہے کہ بھوک پیاس سے نڈھال یا بیاری میں مبتلا سڑک پر پڑا تڑپ رہا ہے ہم قریب سے گزر رہے ہیں اور بالکل ہمارے اختیار میں ہے کہ ہم اسے کھلا کر یا دوا دے کر کھنا چاہیے کہ از سرِ نو زندہ اٹھا کھڑا کریں لیکن اس اندیشہ سے کہ کہیں ہماری اس خدمت کا شمار ریاء ونمائش میں نہ ہو جائے اس کے پاس سے کتراتے اور خاموش گزرتے چلے جاتے ہیں۔ یہ تقویٰ نہیں، عین معصیت اور انتہائی وہم پرستی ہوگی۔ یہاں ضرورت فی الفور مدد رسانی کی تھی خواہ اس کے لیے اعلان بہ بانگ دہل ہی کرنا پڑے۔ نہ یہ کہ شبہ ریاء وشائبہ نمائش سے بچنے کے لیے تلاش پہلے گوشۂ تنہائی کی شروع ہو جائے۔ جن مذہبی طبقوں نے نیکی کے اہتمام یا اخفاء میں تاکید حد سے زیادہ کی ہے اور خدمت خلق کو مخفی رکھنے کے ساتھ محدود ومقید کر دیا ہے، ان کی تعلیم یقیناً ناقص، ناتمام، یکطرفہ ہے اور انہوں نے زندگی میں شب وروز اس قسم کے پیش آنے والے بہ کثرت واقعات کو نظر انداز ہی کر دیا ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ صحیح مسلک یہ ہے کہ عمل خیر کے اعلان واخفاء میں اختیار ہے اور ساتھ ہی افضلیت اخفاء کی ہے، جب اعلان میں کوئی خاص مصلحت نہ ہو۔ اِنۡ تُبۡدُوا وَاِنۡ تُخۡفُوۡا یعنی حسب ضرورت ومصلحت دین اعلان واخفاء جو بھی مناسب ہو۔ تُؤۡتُوۡہَا الۡفُقَرَآءَ یعنی فقیروں کے حوالے کرو اہتمام اخفاء کے ساتھ۔ ھُوَ یعنی وہی اہتمام اخفاء و۱۰۵۲ (ان نیکیوں کی برکت سے) قرآن مجید نے ازالہ سیئات کی جہاں اور صورتیں رکھی ہیں وہاں ایک صورت یہ بھی ہے کہ نیکیاں بدیوں کا کفارہ ہوتی رہتی ہیں اور حسنات سیئات کو محو کرتی رہتی ہیں۔ یہ چیز محض عقیدہ کی نہیں، مشاہدہ و تجربہ کی بھی ہے کہ خلق کی نظر سے چھپا کر طاعت اور نیکیوں کی عادت اگر ڈال لی
ع ۳۷ جائے تو ایک عرصہ کی مشق کے بعد نفس کی اصلاح خود بخود ایک بڑی حد تک ہو جاتی ہے اور جو کچھ خرابیاں پھر بھی باقی رہ جائیں ان سے درگزر کے لیے خدائے رحمٰن و رحیم کا لطف وکرم کافی ہے جو خوبیوں کو خرابیوں کا اور بھلائیوں کو برائیوں کا عوض بناتا رہتا ہے۔ یہاں پیچ کر مسیحیوں کے اس بنیادی عقیدہ کو ایک بار پھر یاد کر لیا جائے کہ گنہ گاروں کی نجات اور گناہوں کے دھلنے کی کوئی صورت بجز اس کے نہیں کہ ”خداوند خدا کا اکلوتا بیٹا“ انسان کے قالب میں دنیا میں آئے اور اپنی جان کو صلیب پر دے کر سب کی طرف سے کفارہ ادا کرے و۱۰۵۳ (اور اس لیے وہ ثمر بھی اعمال واحوال کے مطابق دے گا) گناہوں سے باز رکھنے میں خدائے علیم وخبیر کے علم کل ونظر محیط کا استحضار اکسیر کا حکم رکھتا ہے اور اس لیے قرآن مجید نے اسے ہر ایسے موقع پر بار بار دہرایا ہے۔ و۱۰۵۴ (اے پیغمبر!) ھُدٰىہُمۡ۔ اُن کی یعنی کافروں کی و۱۰۵۵ (اپنی مشیت تکوینی کے ماتحت ومطابق) رسول کا کام صرف تبلیغ ہے، یعنی ہدایت کا پیام دنیا تک پہنچا دینا، باقی کس کو قبول حق کی توفیق ہوتی ہے اور کس کو نہیں۔ اس کا تعلق تمام تر مشیت الٰہی سے ہے۔ شان نزول کی روایتوں میں آتا ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بعض دفعہ کسی کافر مشرک صاحب حاجت کو خیرات دینے سے اس مصلحت سے رُک جاتے تھے کہ شاید یہ احتیاج ہی کی بنا پر اسلام قبول کر لیں۔ آیت میں بتا دیا گیا ہے کہ اتنے بعید اہتمام کی ضرورت نہیں محض تبلیغ کافی ہے۔ فقہاء اُمت نے کہا ہے کہ کافر کو خیرات دینا بالکل جائز ہے بشرطیکہ وہ حربی نہ ہو۔ المراد اباحة الصدقة عليهم و ان لم يكونوا على دين الاسلام و قد روى ذلك عن جماعة من السلف (جصاص) حدیث میں جو آیا ہے کہ تیرا کھانا خاص متقی کھایا کریں۔ مراد اس سے طعام دعوت ہے اور آیت میں طعام حاجت۔ پس تعارض کا شبہ نہ کیا جائے (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) کافر حربی کو صدقہ وغیرہ جائز نہیں (تھانوی) کافر ذمی یعنی غیر حربی کو زکوٰۃ دینا جائز نہیں (تھانوی) اور دوسرے صدقات واجب ونفل سب جائز ہیں (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) آیت میں ذکر زکوٰۃ کا نہیں عام صدقات کا ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا

کہ آیت میں اس کی تعلیم ہے کہ کسی کے زیادہ درپے نہ ہو اور تدبیر میں بھی بہت زیادہ انہماک نہ رکھے، کفار کو صدقہ نہ دینا تدبیر ہی کی ایک قسم تھی **ف۱۰۵۶** یعنی اپنے ہی اجر اُخروی کے لیے نہ کہ کسی اور کے لیے۔ فهو لانفسکم لاينتفع به غيرکم (کشاف) مَآ تُنۡفِقُوۡا یعنی اللہ کی راہ میں جو کچھ خرچ کرتے ہو مِنۡ خَيۡرٍ یعنی اپنے مال میں سے۔ خَیۡر یہاں مال کے مرادف ہے۔ ای من مالٍ (معالم) من مال (کشاف) خیر۔ اصلاً شر کے مقابل ہے اور اس کے مفہوم میں ہر وہ چیز داخل ہے جس کو انسان اچھا سمجھتا ہے مثلاً عقل واخلاق پُر منفعت شے وغیرہ الخير ما يرغب فيه الکل کالعقل مثلا والعدل والفضل والشئ النافع اور قرآن مجید میں مال کے لیے خَیۡر کا لفظ متعدد مقامات پر مال کے حسنِ استعمال کے سلسلہ میں آیا ہے۔ مثلاً ان ترک خيرا۔ وانه لحب الخير لشديد۔ ما انفقتم من خير فللوالدين وغيرها **ف۱۰۵۷** (سو یہ مقصد ہر حاجتمند کی حاجت برآری سے پورا ہو جاتا ہے، خواہ اس کے عقائد کچھ بھی ہوں) کان النبی ﷺ لا يتصدق على المشرکين فنزلت وما تنفقون الا ابتغآء وجه الله فتصدق عليهم (ابن جریر) مطلب یہ ہوا کہ مقصود جب اپنے لیے نفع اُخروی یا حصول اجر ہے تو وہ تو ہر حاجتمند کی امداد سے ہو سکتا ہے صدقہ کو مسلمانوں ہی پر محدود رکھنے کی قید کیوں لگائی جائے۔ وَجۡهُ اللّٰهِ کے عام طور پر معنی ذاتِ الٰہی کے کیے گئے ہیں۔ ربما عبر عن الذات بالوجه (راغب) لیکن دوسرے معنی رضاءِ الٰہی کے بھی ہو سکتے ہیں اور بعض محققین اس طرف بھی گئے ہیں۔ عبر بالوجه عن الرضا کما قال ابتغاء مرضاة



اَلَّذِيۡنَ يُنۡفِقُوۡنَ اَمۡوَالَهُمۡ بِالَّيۡلِ وَالنَّهَارِ سِرًّا

جو لوگ اپنا مال رات اور دن (اور) پوشیدہ اور آشکارا خرچ

وَّعَلَانِيَةً فَلَهُمۡ اَجۡرُهُمۡ عِنۡدَ رَبِّهِمۡ‌ۚ وَلَا

کرتے رہتے ہیں سو ان لوگوں کے لئے ان کے پروردگار کے پاس اجر ہے نہ ان کے لئے

خَوۡفٌ عَلَيۡهِمۡ وَلَا هُمۡ يَحۡزَنُوۡنَ ﴿۲۷۴﴾ اَلَّذِيۡنَ يَاۡكُلُوۡنَ

کوئی خوف ہے اور نہ وہ غمگین ہوں گے ف۱۰۶۵ جو لوگ سود

الرِّبٰوا لَا يَقُوۡمُوۡنَ اِلَّا كَمَا يَقُوۡمُ الَّذِىۡ يَتَخَبَّطُهُ

کھاتے رہتے ہیں ف۱۰۶۶ وہ لوگ نہ کھڑے ہوسکیں گے سوا اس کے کہ جیسے وہ کھڑا ہوتا ہے جسے شیطان نے جنون

الشَّيۡطٰنُ مِنَ الۡمَسِّ‌ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمۡ قَالُوۡۤا اِنَّمَا

سے خبطی بنا دیا ہو ف۱۰۶۷ یہ سزا اس لئے ہو گی کہ وہ کہتے ہیں ف۱۰۶۸ کہ

الۡبَيۡعُ مِثۡلُ الرِّبٰوا‌ۘ وَاَحَلَّ اللّٰهُ الۡبَيۡعَ وَحَرَّمَ

بیع بھی تو سود ہی کی طرح ہے ف۱۰۶۹ حالانکہ اللہ نے بیع کو حلال کیا ہے اور سود کو

الرِّبٰوا‌ؕ فَمَنۡ جَآءَهٗ مَوۡعِظَةٌ مِّنۡ رَّبِّهٖ فَانۡتَهٰى

حرام کیا ہے ف۱۰۷۰ پھر جس کسی کو نصیحت اس کے پروردگار کی طرف سے پہنچ گئی اور وہ باز آ گیا

فَلَهٗ مَا سَلَفَؕ وَاَمۡرُهٗۤ اِلَى اللّٰهِ‌ؕ وَمَنۡ عَادَ فَاُولٰٓٮِٕكَ

تو جو کچھ پہلے ہو چکا وہ اس کا ہو چکا ف۱۰۷۱ اور اس کا معاملہ اللہ کے حوالہ رہا ف۱۰۷۲ اور جو کوئی پھر عود کرے تو یہی لوگ

اَصۡحٰبُ النَّارِ‌ۚ هُمۡ فِيۡهَا خٰلِدُوۡنَ ﴿۲۷۵﴾ يَمۡحَقُ اللّٰهُ

دوزخ والے ہیں، اس میں وہ ہمیشہ پڑے رہیں گے ف۱۰۷۳ اللہ سود کو

الرِّبٰوا وَيُرۡبِى الصَّدَقٰتِ‌ؕ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ كُلَّ

مٹاتا ہے اور صدقات کو بڑھاتا ہے ف۱۰۷۴ اور اللہ کسی کفر کرنے والے گنہگار کو



الله و ذلک عادة العرب (بحر) محض للہ کے مقابلہ میں ابتغاء وجه الله کہنے میں ایک تو زور زیادہ پیدا ہو گیا۔ دوسرے یہ معنی بھی پیدا ہو گئے کہ کسی درجہ کی شرکت مقصود و مطلوب نہیں، صرف اللہ ہی کی رضا مقصود ہے۔ گویا یہ ترکیب، تاکید اور حصر دونوں کی جامع ہے۔ ای ما تنفقون بسبب من الاسباب الا لهذا السبب (روح) ای ثوابه لاغيره من اغراض الدنيا (جلالین) آیت میں رد ہے ان جاہل صوفیہ کا جو ثواب اور اجر کے مقصد کو اخلاص کے منافی سمجھتے ہیں۔ قرآن مجید نے تو بارہا ضمناً نہیں صراحۃً ترغیب دی ہے اجر وثواب کے تلاش کرنے کی **ف۱۰۵۸** (کہ اجر میں کچھ کسر رہ جائے اور ثواب کا کوئی حصہ کاٹ لیا جائے) مِنۡ خَيۡرٍ خیر کے مرادف مال ہونے پر حاشیہ ابھی اوپر گزر چکا ہے۔ يُوَفَّ اِلَيۡكُمۡ سب تم کو پورا پورا لوٹا دیا جائے گا۔ یعنی سارا اجر وثواب آخرت میں **ف۱۰۵۹** یعنی صدقات کے اصل مستحق تو وہ حاجتمند ہیں جن کا ذکر اب آ رہا ہے۔ مبتداء یہاں محذوف ہے۔ اصل ترکیب یوں ہے۔ هذه الصدقات للفقرآء (مدارک) اُحۡصِرُوۡا فِىۡ سَبِيۡلِ اللّٰهِ۔ یعنی دین ہی کے کسی کام میں گھر گئے ہیں اور اب آزادی سے کسب معاش نہیں کر سکتے۔ اصل مراد یہاں مجاہدین ہیں هم الذين احصرهم الجهاد فمنعهم من التصرف (مدارک) احصار۔ میں بڑی گنجائش ہے یہ گھر جانا خواہ وقت کے لحاظ سے ہو یا جسم کے لحاظ سے سب اس کے تحت میں آ جاتا ہے۔ علی هذا فی سبیل اللہ میں بھی بڑی وسعت ہے۔ دین کا کوئی سا کام، کوئی سی ضرورت ہو سب اس میں شامل ہو سکتی ہیں۔ گو اصل مراد جہاد ہے۔ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ آیت کے مصداق ہمارے ملک میں سب سے زیادہ وہ حضرات ہیں جو علوم دین میں مشغول ہیں کہ علم دین میں جس مشغولی وانہماک کی ضرورت ہے اس کے ساتھ اگر فکر معاش کی مصروفیت کو جمع کر لیا جائے تو علم دین کی خدمت ناتمام رہ جائے گی **ف۱۰۶۰** (آزادی سے طلب معاش کے لیے) یعنی اُن کا وقت خدمت دین میں ایسا گھرا رہتا ہے کہ کسب معاش کے لیے انہیں مہلت نہیں ملتی **ف۱۰۶۱** یعنی اُن کی غیرت وخودداری گوارا نہیں کرتی کہ وہ لوگوں سے سوال کریں۔ ناواقفوں کو اس سے گمان یہ گزرتا ہے کہ یہ لوگ خوشحال ہیں، محتاج ومستحق امداد نہیں۔ (تونگری) شریعت میں حاجت اصلی سے مال کے زائد ہونے کو کہتے ہیں۔ الغنى هو ما يفضل عن مقدار الحاجة (جصاص) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ سالکین کو کوئی ایسی خاص وضع نہ بنانا چاہیے جس سے عام اہل دُنیا سے اُن کا امتیاز ظاہر ہوتا ہو **ف۱۰۶۲** (کہ یہ محتاج ومستحق امداد ہیں۔ اے مخاطب!) یعنی یہ لوگ زبان سے کچھ بھی نہ کہیں۔ لیکن اُن کی طرز وہیئت خود سے دیکھنے کے بعد خود ان کے فقر وفاقہ کی غمازی کرے گی۔ بعض فقہاء نے یہیں سے قرائن سے استنباطِ نتائج کا جواز نکالا ہے **ف۱۰۶۳** (شدت احتیاج کے باوجود) اور یہ دلیل ہے ان کے کمالِ غیرت کی۔

اِلۡحَافًا اور پر مِنَ التَّعَفُّفِ کے ضمن میں ابھی آ چکا ہے کہ یہ غیور وخوددار لوگ سرے سے سوال ہی نہیں کرتے اور اب یہ ارشاد ہو رہا ہے کہ یہ لوگ لگ لپٹ کر نہیں مانگتے۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ کہ اس میں اشارہ ہے کہ الحاف (لگ لپٹ کر مانگنے کی عادت) بری عادت ہے۔ بعض محققین نے معنی مطلقاً عدم سوال کے کیے ہیں۔ والمعنى انهم لايسئلون اصلا و هو المروى عن ابن عباس واليه ذهب الفراء والزجاج واکثر ارباب المعانی (روح) **ف۱۰۶۴** (تمہارے اخلاص کا، اور اسی نسبت سے اجر بھی دے گا) وَمَا تُنۡفِقُوۡا۔ یعنی ایسے لوگوں پر خرچ کرتے رہو **ف۱۰۶۵** (قیامت کے دن اپنے پروردگار کے پاس پہنچ کر) بِالَّيۡلِ وَالنَّهَارِ۔ یعنی جس وقت اور جس گھڑی بھی ضرورت ومصلحت ہو۔ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً۔ یعنی پوشیدہ تو حسب عادت اور علانیہ حسب ضرورت ومصلحت۔ اَلَّذِيۡنَ يُنۡفِقُوۡنَ۔ یعنی اللہ کی راہ اور خدمت دین میں۔ انفاق کی ترغیب جہاں جہاں بھی ہے۔ مطلق انفاق کی نہیں بلکہ مراد وہی انفاق فی سبیل اللہ یعنی خدمت دین میں خرچ ہے **ف۱۰۶۶** (اُسے جائز قرار دے کر) يَاۡكُلُوۡنَ الرِّبٰوا سے مراد اُردو محاورہ میں سود لینا ہے۔ عربی اور فارسی محاورہ میں سود کھانا آتا ہے۔ اور اُردو میں بھی سود کھانا نامانوس نہیں۔ الرِّبٰوا ربو کے لغوی معنی ہر زیادتی اور اضافہ کے ہیں خصوصاً سرمایہ میں اضافہ کے۔ ربا ای زاد و علا (راغب) الربا الزيادة فی راس المال (راغب) اصطلاح شریعت میں ربوٰا کہتے ہیں اصل قرضہ پر زیادتی کو یا بلا معاوضہ مال، مال پر زیادتی کو۔ خواہ یہ بڑی ہو یا چھوٹی۔ خصّ فی الشرع بالزيادة على وجه دون وجه (راغب)

كَفَّارٍ اَثِيْمٍ ﴿۲۷۶﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

دوست نہیں رکھتا ف۱۰۷۵ بے شک جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے نیک عمل کئے

وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ لَهُمْ اَجْرُهُمْ

اور نماز کی پابندی کی اور زکوۃ دی ان کے لئے ان کا اجر

عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ﴿۲۷۷﴾

ان کے پروردگار کے پاس ہے نہ ان پر کوئی خوف ہو گا اور نہ وہ غمگین ہوں گے ف۱۰۷۶

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَذَرُوْا مَا بَقِيَ

اے ایمان والو اللہ سے ڈرو اور جو کچھ سود کا بقایا ہے

مِنَ الرِّبٰۤوا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿۲۷۸﴾ فَاِنْ لَّمْ

اسے چھوڑ دو اگر تم ایمان والے ہو ف۱۰۷۷ لیکن تم نے

تَفْعَلُوْا فَاْذَنُوْا بِحَرْبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ۚ

ایسا نہ کیا تو خبردار ہو جاؤ جنگ کے لئے اللہ اور اس کے رسول کی طرف سے ف۱۰۷۸

وَاِنْ تُبْتُمْ فَلَكُمْ رُءُوْسُ اَمْوَالِكُمْ ۚ لَا تَظْلِمُوْنَ

اور اگر تم توبہ کر لو گے تو تمہارے اصل اموال تمہارے ہی ہیں ف۱۰۷۹ نہ تم (کسی پر) ظلم کرو گے

وَلَا تُظْلَمُوْنَ ﴿۲۷۹﴾ وَاِنْ كَانَ ذُوْ عُسْرَةٍ فَنَظِرَةٌ

نہ تم پر (کسی کا) ظلم ہو گا ف۱۰۸۰ اور اگر تنگدست ہے تو اس کے لئے آسودہ حالی تک

اِلٰى مَيْسَرَةٍ ۭ وَاَنْ تَصَدَّقُوْا خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ

مہلت ہے ف۱۰۸۱ اور اگر معاف کر دو تو تمہارے حق میں (اور) بہتر ہے اگر تم

تَعْلَمُوْنَ ﴿۲۸۰﴾ وَاتَّقُوْا يَوْمًا تُرْجَعُوْنَ فِيْهِ اِلَى

علم رکھتے ہو ف۱۰۸۲ اور اس دن سے ڈرتے رہو جس میں تم (سب) اللہ کی طرف لوٹائے



هو فضل مالٍ خالٍ عن العوض فی معاوضة مال بمالٍ (مدارک) اہل عرب اس لفظ کو اُس زائد رقم کے لیے استعمال کرتے تھے جو قرض خواہ اپنے قرض دار سے مہلت کے معاوضہ میں وصول کرتا تھا۔ اُردو میں اسی کا ترجمہ سود ہے اور سود کا مفہوم ہر شخص سمجھتا ہے ف۱۰۶۷ اصل منظر تو یہ قیامت کے دن کا ہے کہ آخرت میں اپنی قبروں سے اُٹھنے پر یہ سود خوار سیدھے کھڑے تک نہ ہو سکیں گے کھڑے ہوں گے بھی تو متوالوں، خبطیوں، دیوانوں کی طرح گرتے پڑتے لڑکھڑاتے ہوئے۔ لیکن اس کا ایک ہلکا سا رنگ اسی دنیا ہی میں نظر آ جاتا ہے۔ مہاجن، ساہوکار جو روپیہ کے پیچھے دیوانہ باؤلا رہتا ہے واقعی ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس کے جن یا بھوت چمٹ گیا ہے اور اُٹھتے بیٹھتے، چلتے پھرتے، سوتے جاگتے اس پر سود یا بیاج ہی سوار رہتا ہے۔ اور جس کی حرص و طمع کی پیاس دنیا میں اتنی بڑھی ہوئی ہوتی ہے۔ لازم ہے کہ اُس کا حشر بھی اس مخبوط، جنون زدہ حالت کے ساتھ ہو۔ اہل کشف اور محققین کا بیان ہے کہ حشر میں انسان اُسی صورت کے ساتھ اُٹھے گا۔ جس قسم کی سیرت اور خصلتیں دنیا میں اس پر غالب رہی ہوں گی۔ قال العارف الرومی ؎

سیرتے کو بر نہادت غالب است ہم برآں تصویر حشرت واجب است

مِنَ الْمَسِّ۔ مس اور مس شیطانی سے مراد عربی محاورہ میں جنون ہوتی ہے۔ كنّی بالمسّ عن الجنون (راغب) المسّ الجنون (کشاف) ان الفاظ کے آ جانے سے یہ لازم نہیں آتا کہ قرآن مجید خود ہی اس عقیدہ کی تعلیم دے رہا ہے کہ جنون مس شیطانی ہی سے پیدا ہوتا ہے۔ بلکہ قرآن بعض اوقات ایسے موقع پر صرف مخاطبین کے معتقدات کو دہرا دیتا ہے۔ اور چونکہ اہل عرب کا عقیدہ یہی تھا اس لیے ہو سکتا ہے کہ قرآن انہی کی فہم کی مناسبت اور مذاق کی رعایت سے یہ فقرہ لے آیا ہو۔ قیل اضیف الی الشیطان علٰی زعمات العرب ان الشیطان یخبط الانسان فیصرعه فورًا علٰی ما کانوا یعتقدون (بحر) الناس یضیفون الصرع الی الشیطان والی الجن فخوطبوا علٰی ماتعارفوه من هٰذا ومن عادة الناس انهم اذا ارادوا تقبیح شیء ان یضیفوه الی الشیطان (کبیر) ف۱۰۶۸ (حکم حرمت ربوٰ کے جواب میں بہ طور استدلال کے) مراد سود خواروں اور جواز سود کے قائلوں کی جماعت ہے۔ یہ عہد جاہلیت کے ''روشن خیال'' تھے ف۱۰۶۹ (حصول نفع و اضافۂ دولت کے لحاظ سے) آج کل کے ''روشن خیالوں'' کی طرح اُس عہد کے سفیہوں کا بھی کہنا یہ تھا کہ مالی نفع آخر تجارت میں بھی تو ہوتا ہے، پھر جب تجارت حرام نہیں تو سود کیوں حرام ہو؟ ان نافہموں نے اسے بالکل نظر انداز کر دیا تھا کہ دونوں کی ایک سطح نہ اخلاقی حیثیت سے ہے نہ معاشی حیثیت سے۔ سود کی تو ایک متعین رقم بے کھٹکے ہر حال میں مہاجن کو ملتی رہتی ہے برخلاف اس کے تجارت میں نفع و نقصان دونوں کے احتمالات ہر وقت لگے رہتے ہیں اور تاجر کو نقصان سے بچنے کے لیے وقت، محنت، ذہانت سب کچھ خرچ کرنا پڑتا ہے۔ پھر تجارتی معاملت تو ہر وقت ختم ہو جاتی ہے برخلاف اس کے مدت اور مہلت کے ساتھ ساتھ سود خوار کے مطالبات کی میزان بھی بڑھتی ہی چلی جاتی ہے۔ یہاں تک کہ اکثر اوقات قرضدار کی نوبت بالکل تباہ حالی اور بربادی کو پہنچ جاتی ہے۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے تفسیر کبیر میں حرمت سود کے جو عقلی دلائل لکھے ہیں وہ طرز ادا و تعبیر کی تھوڑی سی تبدیلیوں کے بعد آج بھی پوری طرح پڑھنے کے قابل ہیں۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے نمبر اول پر یہ بالکل صحیح لکھا ہے کہ سود کی رقم آخر کس چیز کا معاوضہ ہوتی ہے؟ بجز مفت خوری کی بدترین شکل کے اور یہ ہے کیا؟ ف۱۰۷۰ (اور معلوم ہے کہ اللہ وہ ہے جو شرائع و احکام کا مالک ہے اور حکیم بھی ہے اور حاکم بھی) جب حکیم مطلق نے ایک معاملت کو جائز اور دوسری کو حرام ٹھہرا دیا ہے تو اس کے معنی ہی یہ ہیں کہ جائز کے اندر بیشمار منافع و مصالح اور حرام کے اندر بے شمار مفاسد و نقصانات ہیں اور بالفرض کسی کی سمجھ میں یہ مفاسد نہ بھی آئیں۔ جب بھی حاکم مطلق کا حکم واجب العمل تو بہرحال ہے۔ اسلام کے جو احسانات ساری دُنیا پر اور بہت روشن و نمایاں حیثیت سے ہیں ان میں سے ایک حرمت سود بھی ہے۔ اس کے مفاسد روشن سب پر ہو چکے تھے۔ اس سے عاجز سب ہی آ چکے تھے لیکن قطعی اور کلی صورت میں حرام اسے دنیا کے ضابطوں اور شریعتوں میں صرف اسلام ہی نے قرار دیا۔ سود خوار کے دل میں شقاوت و سنگدلی اور حرص مال اور بلا مشقت مال ہاتھ آ جانے سے نفس میں دناءت اور زر پرستی اور ساہوکاروں کا بخل اور باہمی حسد و رقابت اور قرضدار بیچارہ کی بے حرمتی و تذلیل یہ واقعات و مشاہدات کہنا چاہیے کہ پیش پا افتادہ تھے۔ لیکن اس کی قطعی بندش کا خیال کسی انسانی دماغ کو نہ آیا۔ اصلاحِ حال کی جو کوششیں زیادہ سے زیادہ ہوئیں وہ بس شرح سود کی تحدید تک رہیں۔ یونان میں سولن، انگلستان میں بیکن اور یورپ میں آبائے کلیسا کے جوش اصلاح و افادۂ خلق کی کائنات کل اسی قدر ہے۔ یہ فخر قیامت تک کے لیے عرب کے اُمی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مخصوص ہو گیا کہ اس انسانیت کش رسم کی حرمت کی منادی اس کی زبان سے کرائی گئی اور حَرَّمَ الرِّبٰوا کا زلزلہ افگن نعرہ اس کے دہن سے بلند کرایا گیا ف۱۰۷۱ (اور وہ اس کھائے ہوئے نوالہ کے اُگلنے پر مجبور نہیں) مَوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ۔ یعنی یہی حرمت سود کا حکم فَانْتَهٰى یعنی وہ باز آ گیا سود لینے اور اسے جائز ٹھہرانے سے۔ فَلَهٗ مَا سَلَفَ۔ یعنی حکم حرمت سے قبل جو کچھ لے چکا، سو لے چکا۔ توبہ کے بعد اس کے لیے گنجائش ہے کہ اُس مال کو اپنے پاس رہنے دے۔ پچھلی رقموں کی واپسی پر شریعت اسلام کسی کو مجبور نہیں کرتی ف۱۰۷۲ (جو دلوں کے اسرار و خفایا کا عالم ہے) مقصود یہ ہے کہ یہاں بیان بندوں کے سامنے معاملہ کے صرف ظاہری اور قانونی پہلوؤں کا ہو رہا ہے۔ باقی قلب کے تقوی و طہارت اور نفس کی اصلاح کا معاملہ اللہ پر چھوڑنا چاہیے۔ اَمْرُهٗ میں ضمیر باز رہنے والے (من انتھی) کی طرف ہے۔ الظاهر ان الضمیر فی امره عائد الی المنتهی (بحر) ف۱۰۷۳ یعنی جو کوئی اس تبلیغ کے بعد بھی عقیدۂ جواز سود پر قائم

اللّٰہِ ثُمَّ تُوَفّٰی کُلُّ نَفۡسٍ مَّا کَسَبَتۡ وَہُمۡ لَا

جاؤ گے ف۱۰۸۳ پھر ہر شخص کو اس کا معاوضہ پورا پورا ملے گا، اور ان پر ظلم (ذرا بھی) نہ

یُظۡلَمُوۡنَ ﴿۲۸۱﴾ یٰۤاَیُّہَا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡۤا اِذَا تَدَایَنۡتُمۡ ع ۳۸ ۸ ۹

ہو گا ف۱۰۸۴ اے ایمان والو جب ادھار کا معاملہ کسی مدت معین

بِدَیۡنٍ اِلٰۤی اَجَلٍ مُّسَمًّی فَاکۡتُبُوۡہُ ؕ وَلۡیَکۡتُبۡ

تک کرنے لگو تو اس کو لکھ لیا کرو ف۱۰۸۵ اور لازم ہے کہ تمہارے درمیان

بَّیۡنَکُمۡ کَاتِبٌۢ بِالۡعَدۡلِ ۪ وَلَا یَاۡبَ کَاتِبٌ اَنۡ یَّکۡتُبَ

لکھنے والا ٹھیک ٹھیک لکھے اور لکھنے والا لکھنے سے انکار نہ کرے

کَمَا عَلَّمَہُ اللّٰہُ فَلۡیَکۡتُبۡ ۚ وَلۡیُمۡلِلِ الَّذِیۡ عَلَیۡہِ

جیسا کہ اللہ نے اس کو سکھا دیا ہے ف۱۰۸۶ پس چاہیے کہ وہ لکھ دے اور چاہیے کہ وہ شخص لکھوائے جس کے ذمہ

الۡحَقُّ وَلۡیَتَّقِ اللّٰہَ رَبَّہٗ وَلَا یَبۡخَسۡ مِنۡہُ شَیۡئًا ؕ

حق واجب ہے ف۱۰۸۷ اور چاہیے کہ وہ اپنے پروردگار اللہ سے ڈرتا رہے اور اس میں سے کچھ بھی کم نہ کرے ف۱۰۸۸

فَاِنۡ کَانَ الَّذِیۡ عَلَیۡہِ الۡحَقُّ سَفِیۡہًا اَوۡ ضَعِیۡفًا

پھر اگر وہ جس کے ذمہ حق واجب ہے عقل کا کوتاہ ہو یا یہ کہ کمزور ہو ف۱۰۸۹

اَوۡ لَا یَسۡتَطِیۡعُ اَنۡ یُّمِلَّ ہُوَ فَلۡیُمۡلِلۡ وَلِیُّہٗ

اور اس قابل نہ ہو کہ وہ خود لکھوا سکے ف۱۰۹۰ تو لازم ہے کہ اس کا کارکن ٹھیک ٹھیک

بِالۡعَدۡلِ ؕ وَاسۡتَشۡہِدُوۡا شَہِیۡدَیۡنِ مِنۡ رِّجَالِکُمۡ ۚ

لکھوا دے ف۱۰۹۱ اور اپنے مردوں میں سے دو کو گواہ کر لیا کرو ف۱۰۹۲

فَاِنۡ لَّمۡ یَکُوۡنَا رَجُلَیۡنِ فَرَجُلٌ وَّامۡرَاَتٰنِ مِمَّنۡ

پھر اگر دونوں مرد نہ ہوں تو ایک مرد اور دو عورتیں ہوں ان گواہوں میں سے



رہے، یا سودی معاملت کرتا رہے۔ اُولٰٓئِکَ اَصۡحٰبُ النَّارِ۔ یہ سزا ہے سودی معاملت کرنے والوں کی۔ معاملت سود گناہ کبیرہ ہے اور کبیرہ کی سزا جہنم ہے۔ ہُمۡ فِیۡہَا خٰلِدُوۡنَ۔ یہ سزا ہے جواز سود کے قائلوں کی۔ جواز سود کا عقیدہ کفر ہے اور کفر کی سزا خلود جہنم ہے۔ معتزلہ نے آیت کے اتنے جزء سے مومن اہل معاصی کی عدم مغفرت پر استدلال کرنا چاہا ہے۔ لیکن تفسیر کا جو پہلو یہاں اختیار کیا گیا اس پر یہ شبہ پیدا ہی نہیں ہوتا۔ امام رازی علیہ الرحمۃ نے بھی تفسیر کبیر میں اس مقام پر خوب تقریر کی ہے۔ ف۱۰۷۴ آخرت میں تو اس وعدہ و وعید دونوں کا مشاہدہ پوری طرح ہو کر ہی رہے گا کہ سود میں برکت دخیریت برائے نام بھی نظر نہ آئے گی۔ اور صدقات کا اجر بے حساب ملے گا۔ لیکن دُنیا میں بھی اس کا ظہور کسی نہ کسی حد تک ہوتا ہی رہتا ہے۔ سود خوار قوموں کا انجام بارہا آپس کی خونریزی اور تباہی و بربادی ہی پر ہوا ہے اور افراد میں بھی مشاہدہ ہے کہ سود خواری کی عادت بنیوں، مہاجنوں کے دل میں روپیہ کوئی نفسہٖ محبوب بنا دیتی ہے۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ سود خوار زر و دولت سے دنیوی لطف بھی نہیں اٹھا پاتا۔ اس کے مقابل صدقہ کی برکتیں، ملی غمخواری و ہمدردی، ایک دوسرے کی مشارکت و معاونت قوم اور افراد دونوں میں مشاہدہ کی چیزیں ہیں۔ بینکوں کے آئے دن ٹوٹنے، مہاجنوں اور بنیوں کے دیوالہ نکلتے رہنے اور پھر اس سے ہزاروں گھروں کی تباہی و بربادی کس نے نہیں دیکھی ہے؟ معاشرہ کی اس ابتری کا راز بھی سودی کاروبار کی ترویج ہے ف۱۰۷۵ اس کے اندر دونوں قسم کے نافرمان آگئے۔ وہ جو سود کا کاروبار کرتے ہیں۔ اور وہ جو اپنے عمل کے ساتھ ساتھ، حرمت سود کے عقیدۂ بھی منکر ہیں۔ کَفَّارٍ کافر کا صیغۂ مبالغہ ہے۔ ناشکرے اور کفران نعمت کرنے والے کے مفہوم میں کفور کا مرادف اور اس سے بلیغ تر۔ یہاں مراد وہی لوگ ہیں جو جواز سود کے قائل ہیں۔ ای عظیم الکفر باستحلال الربٰوا (مدارک) مُصِرٌّ علی تحلیل المحرمات (بیضاوی) الکفور المبالغ فی کفران النعمۃ والکفار ابلغ من الکفور (راغب) اَثِیۡمٍ۔ بڑے گنہگار۔ یعنی سود خواری جیسی شدید معصیت میں مبتلا۔ متماد فی الاثم باکلہٖ (مدارک) منہمک فی ارتکابہٖ (بیضاوی) کَفَّارٍ۔ کے لفظی معنی بڑے ناشکرے کے ہیں۔ جس شخص پر اللہ اپنا اتنا فضل کرے کہ اُسے اس کی اپنی ضروریات سے زیادہ مال دے اور وہ اس مال کو بندوں کی آزار رسانی پر صرف کرے تو اس سے بڑھ کر سوء استعمال کی مثال اللہ کے فضل کی اور کیا ہو گی اور ایسے بدبخت سے بڑھ کر ناشکرا اور کون قرار پائے گا؟ ف۱۰۷۶ (قیامت میں) خیر آخرت میں تو ایسے نیک کردار، متقی، خاشع، خادم خلق انسانوں کی خوش انجامی تو ظاہر ہی ہے۔ لیکن دنیا میں بھی جو سکون قلب یکسوئی، طمانیت خاطر اور قناعت کی مسرتیں ایسے لوگوں کو حاصل رہتی ہیں اُن کا اندازہ وہ بدنصیب کر ہی نہیں سکتا۔ جو چوبیس گھنٹہ آنہ، پائی کی میزان لگاتا رہتا ہے جو مخلوق کی ایذا رسانی کا خوگر ہو کر پیسہ پیسہ گنتا رہتا ہے اور جس پر ہر گھڑی بہی کھاتہ سنبھالے رہنے کا بھوت سوار رہتا ہے ف۱۰۷۷ (کہ ایمان کا مقتضیٰ سارے ہی احکام قرآن پر عمل کرنا ہے) محققین نے اس ٹکڑے سے یہ استدلال کیا ہے کہ شریعت کے کسی ایک جزء سے بھی انکار کرنا ساری شریعت سے انکار کرنا ہے۔ فیہ دلیل علی ان من کفر بشریعۃ واحدۃ من شرائع الاسلام کان کافرًا کما لو کفر بجمیع شرائعہ (کبیر) اتَّقُوا اللّٰہَ۔ خوف خدا ہی اصل ہے تمام نیکیوں کی اور اجتناب معاصی کی۔ وَذَرُوۡا مَا بَقِیَ۔ یعنی حرمت سود کے نزول حکم سے قبل جو رقم سود کی تم ٹھہرا چکے ہو اس کا وصول کر لینا اب جائز نہیں اُسے چھوڑ دو۔ ف۱۰۷۸ یعنی تم پر باغیوں اور مرتدوں کی طرح جہاد کیا جائے گا۔ کما یحارب الفئۃ الباغیۃ (کبیر) کحرب المرتد و کحرب البغاۃ (روح) اعلام بانّھم ان لم یفعلوا ما اُمِرُوا بہ فھم محاربون للّٰہ و رسولہ (جصاص) اتنی شدید تہدید قرآن مجید میں کسی دوسری معصیت کے لیے نہیں آئی ہے۔ العظمۃ للّٰہ حرمت سود کا کس درجہ اہتمام ہے اور اس باب میں کس درجہ شدید احکام ہیں۔ کچھ حد ہے اس ڈھٹائی اور جسارت کی کہ اپنے کو مسلمان کہلا کر رسالہ ”جواز سود“ پر شائع کیے جائیں اور اپنی تحریر و تقریر سے لوگوں کو سودی کاروبار کی ترغیب دلائی جائے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ جیسے جلیل القدر صحابی رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ جو قول منقول ہے کہ سود کو بھی چھوڑ دو اور اس کے مشابہ چیزوں کو بھی۔ وہ اسی قرآنی تہدید کا قدرتی نتیجہ ہے۔ جب جسمانی بیماریوں کا یہ حال ہے کہ کسی مرض کو طبیب اگر سخت مرض سے مشابہ پاتا ہے تو احتیاطاً علاج اُس سخت تر مرض کا شروع کر دیتا ہے تو جو مسلمان تقویٰ کا ادنیٰ درجہ بھی رکھتے ہیں، اُن پر بھی یہی لازم ہے کہ نہ صرف کھلے ہوئے سود سے بچیں بلکہ ایسی مالی و کاروباری صورتوں سے بھی احتیاطاً بچتے رہیں جن کا سودی ہونا مشتبہ ہے۔ اِنۡ لَّمۡ تَفۡعَلُوۡا۔ یعنی اگر اس حکم حرمت سود پر عمل نہ کرو گے ف۱۰۷۹ یعنی حکومت اسلامی تمہارا اصل سرمایہ تمہیں واپس دلا دے گی۔ اگر توبہ نہ کرو گے تو راس المال بھی بہ حق حکومت اسلام ضبط ہو جائے گا۔ اِنۡ تُبۡتُمۡ یعنی اگر سود خواری کی معصیت سے توبہ کر لو گے ف۱۰۸۰ لَا تَظۡلِمُوۡنَ ظالم بننے کی صورت تو یہ ہے کہ کوئی رقم قرض دی اور وصول کرتے وقت اصل سے زائد وصول کر لی۔ بطلب للزیادۃ علی راس المال (کبیر) لَا تُظۡلَمُوۡنَ۔ مظلوم بننے کی صورت یہ ہے کہ جتنی رقم قرض لی تھی اب ادا کرنا اس سے زائد کا پڑ رہا ہے۔ ای بنقصان راس المال (کبیر) ف۱۰۸۱ یعنی مدیون یا قرضدار اگر وقت پر تنگدست ہے تو اُسے اُسی وقت تک کے لیے مہلت دے دی جائے۔ جب تک وہ ادا کرنے کے قابل ہو جائے ف۱۰۸۲ (کہ اس احسان و حسن سلوک پر کتنا اجر عظیم موعود ہے) اَنۡ تَصَدَّقُوۡا۔ یعنی نادار مدیون کو اپنا مطالبہ بالکل معاف ہی کر دو۔ عقائد اسلامی کی طرح قوانین اسلامی کی بھی پوری قدر اس وقت ہوتی ہے جب اُن کے مقابلہ میں اپنے کو مہذب اور ترقی یافتہ کہلانے والی قوموں کے قوانین رکھے جائیں۔ خود اس قرضہ کے معاملہ میں دوسری قوموں کے قانون قرض داروں کے حق میں سرتاسر ظالمانہ ہیں۔ رومی قانون (مرعوب کن Roman Law) میں مدیون کو قتل تک کیا جا

تَرْضَوْنَ مِنَ الشُّهَدَآءِ اَنْ تَضِلَّ اِحْدٰىهُمَا

جنہیں تم پسند کرتے ہو و۱۰۹۳ تاکہ ان دو عورتوں میں سے ایک دوسری کو یاد دلا دے

فَتُذَكِّرَ اِحْدٰىهُمَا الْاُخْرٰى ؕ وَلَا يَاْبَ الشُّهَدَآءُ

اگر کوئی ایک ان دو میں سے بھول جائے و۱۰۹۴ اور گواہ جب بلائے جائیں

اِذَا مَا دُعُوْا ؕ وَلَا تَسْـَٔمُوْٓا اَنْ تَكْتُبُوْهُ صَغِيْرًا

تو انکار نہ کریں و۱۰۹۵ اور اس (معاملت) کو خواہ وہ چھوٹی ہو یا بڑی اس کی میعاد

اَوْ كَبِيْرًا اِلٰٓى اَجَلِهٖ ؕ ذٰلِكُمْ اَقْسَطُ عِنْدَ اللّٰهِ

تک لکھنے سے اکتا نہ جاؤ یہ کتابت اللہ کے نزدیک زیادہ سے زیادہ قرین عدل ہے

وَاَقْوَمُ لِلشَّهَادَةِ وَاَدْنٰٓى اَلَّا تَرْتَابُوْٓا اِلَّآ اَنْ تَكُوْنَ

اور شہادت کو درست تر رکھنے والی ہے اور زیادہ سزاوار اس کی کہ تم شبہ میں نہ پڑو و۱۰۹۶ بجز اس کے کہ

تِجَارَةً حَاضِرَةً تُدِيْرُوْنَهَا بَيْنَكُمْ فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ

کوئی سودا دست بدست ہو جسے تم باہم لیتے ہی رہتے ہو سو تم پر اس میں کوئی

جُنَاحٌ اَلَّا تَكْتُبُوْهَا ؕ وَاَشْهِدُوْٓا اِذَا تَبَايَعْتُمْ ص

الزام نہیں کہ تم اسے نہ لکھو و۱۰۹۷ اور جب خرید وفروخت کرتے ہو (تب بھی) گواہ کرلیا کرو و۱۰۹۸

وَلَا يُضَآرَّ كَاتِبٌ وَّلَا شَهِيْدٌ ؕ۬ وَاِنْ تَفْعَلُوْا

اور کسی کاتب اور گواہ کو نقصان نہ دیا جائے و۱۰۹۹ اور اگر (ایسا) کرو گے

فَاِنَّهٗ فُسُوْقٌۢ بِكُمْ ؕ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ وَيُعَلِّمُكُمُ اللّٰهُ ؕ

تو یہ تمہارے حق میں ایک گناہ (شمار) ہوگا و۱۱۰۰ اور اللہ سے ڈرتے رہو، و۱۱۰۱ اور اللہ تمہیں سکھاتا ہے و۱۱۰۲

وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿۲۸۲﴾ وَاِنْ كُنْتُمْ عَلٰى

اور اللہ ہر چیز کا بڑا جاننے والا ہے و۱۱۰۳ اور اگر تم سفر میں ہو



...تھا اور رومی تاریخ میں دائنوں کی ظلم وزیادتی سے بارہا نوبت شدید بلووں تک آگئی ہے۔ ایک اور نکتہ۔ اسلامی نظام معاشیات کی بنیاد ماذیات سے کہیں بڑھ کر انسانیت وروحانیت وتقوائ الٰہی پر رکھی ہے۔ اور یہ
خصوصیت اُسے دنیا کے قدیم وجدید سارے معاشی نظاموں سے ممتاز کیے ہوئے ہے و۱۰۸۳ (اپنے اپنے اعمال کی پیشی کے لیے) خطاب یہاں اہل ایمان سے ہے و۱۰۸۴ (کہ کسی کا نیک عمل بلا معاوضہ رہ
جائے یا کسی کے نامۂ عمل میں کوئی بدی خواہ مخواہ لکھ دی جائے) تُوَفّٰی۔ مَا كَسَبَتْ۔ یعنی اعمال کا پورا پورا معاوضہ دیا جائے گا و۱۰۸۵ (اور اس صاف صاف لکھا پڑھی کو نہ دلیل بے اعتمادی کی سمجھو اور نہ اس میں
...باؤ) دَيْنٍ۔ دَین کا لفظ بہت وسیع مفہوم رکھتا ہے۔ عربی میں یہ (عین) کے مقابلہ میں ہے اور اس کا اطلاق ہر اس معاملت پر ہوتا ہے، جس کے معاوضہ کا ایک جزء فی الفور نہ ہو۔ هو عبارة عن كل معاملة كان
...حد العوضين فيها نقدًا والأخر في ذمةِ النسيئة كان العين عند العرب ما كان حاضرًا والدّين ما كان غائبًا (ابن عربی) تَدَايَنْتُمْ بِدَيْنٍ۔ دَین یا اُدھار معاملت کی دو صورتیں ہیں۔ ایک یہ کہ چیز
...ابھی خریدی اور قیمت کے لیے طے پا گیا کہ اتنی مدت کے بعد دیں گے۔ دُوسری یہ کہ قیمت اُسی وقت دے دیں اور چیز کے لیے یہ طے پا گیا کہ اتنی مدت کے بعد لیں گے۔ شرعًا دونوں صورتیں جائز ہیں تفصیلات فقہ
کی کتابوں میں ملیں گی۔ اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى۔ فقہاء مفسرین نے اس سے یہ اشارہ سمجھا ہے کہ قرضہ کے معاملات میں مدت بالکل صاف اور متعین ہونا چاہیے۔ گول اور مجمل نہ رہے۔ ”جاڑوں کے زمانہ میں“
”برسات کے موسم میں“ ”ربیع کی فصل میں“ ان مبہم مدتوں کی بجائے تعیین وصراحت
ہونا چاہیے کہ فلاں سنہ کے فلاں مہینہ کی فلاں تاریخ۔ فقیہ ابن عربی مالکی نے ایک اس
آیت کے ذیل میں ۵۲ مسئلہ لکھے ہیں اور لکھا ہے کہ یہ آیت مسائل بیع میں اہم ترین
آیت ہے۔ هي اصل في مسائل البيوع و كثير من الفروع عامی صوفیہ اور
جاہل مشائخ نے جو یہ سمجھ رکھا ہے کہ معاملت ومعاشرت کی اصلاح ودرستی سلوک و
طریقت کے منافی ہے وہ غور کریں کہ قرآن کو اس باب میں کتنا اہتمام بلکہ جزئیات
تک کا انضباط مدنظر ہے! و۱۰۸۶ باہمی لین دین اور قانونی معاملات کے سلسلہ
میں ادنیٰ ادنیٰ جزئیات تک کے لیے شریعت کا یہ اہتمام اللہ اللہ عالمگیر ہدایت و
رہنمائی کا حق اگر کسی کتاب کو پہنچتا ہے تو بیشک وہ یہی کتاب ہوسکتی ہے۔ کہاں ایک
طرف یہ مکمل نظام زندگی اور مفصل ضابطۂ حیات اور کہاں اس کے مقابلہ میں انجیل
جس کے صفحات قانون ومعاملت کی چھوٹی چھوٹی ہدایات تک سے خالی ہیں! بِالْعَدْلِ
یعنی کسی فریق سے متاثر ہوئے، کسی کی رورعایت کیے ہوئے بغیر لکھے۔ فقہاء نے
یہاں سے یہ بھی نکالا ہے کہ کاتب کو متدین اور شرائط تحریر کا عالم ہونا چاہیے اور فریقین
پر لازم ہے کہ ایسے ہی کاتب کی تلاش کریں۔ فيه دليل ان يكون الكاتب فقيها
عالمًا بالشروط وهو للمتداينين بتخيير الكاتب (مدارک) وَلَا يَاْبَ كَاتِبٌ
فقہا نے کہا ہے کہ کاتب کو اپنی محنت کی اُجرت لینا جائز ہے۔ و۱۰۸۷ دستاویز کا
ماحصل کسی حق کا اپنی طرف اقرار کرنا ہے۔ یہ قدرۃً اُسی کو کرنا چاہیے جس کے ذمہ کوئی
حق واجب الادا ہو۔ وَلْيُمْلِلِ۔ یعنی دستاویز کو لکھاتا و۱۰۸۸ یعنی جو حق جس طرح
اور جتنا اُس پر واجب ہے اُس میں سے کاتب دستاویز کو بتلائے اور لکھاتے وقت کچھ
بھی کتر بیونت نہ کرے، وَلْيَتَّقِ اللّٰهَ رَبَّهٗ۔ خوف خدا تو مسلمان کے لیے جزء زندگی
اور اس کی زندگی بھر رہنا چاہیے۔ دستاویز لکھاتے وقت اس کی تاکید ویاددہانی کی
حکمتیں اور مصلحتیں بالکل واضح ہیں و۱۰۸۹ اور یہ ابھی اوپر گزر چکا ہے کہ دستاویز
لکھانے والا وہی ہونا چاہیے۔ سَفِيْهًا۔ یہ مراد نہیں کہ پاگل ہو بلکہ صرف ضعیف العقل
مراد ہے۔ ضعيف الرأي ناقص العقل من البالغين (كبير) ضَعِيْفًا۔ یہاں
ایک جامع لفظ ہے۔ نابالغ اور پیر فرتوت سب اس کے اندر آجاتے ہیں۔ الصغير
والمجنون والشيخ الخرف وهم الذين فقدوا العقل بالكلية (كبير)
و۱۰۹۰ (کسی اور عذر یا مانع سے) مثلاً یہ کہ گونگا ہو، یا پردیسی ہو، ملک کی زبان سے
ناواقف، و۱۰۹۱ (ایسی ہر صورت میں اس کی طرف سے ٹھیک ٹھیک) وَلِيُّهٗ سے مراد
ولی شرعی ہے یا وکیل یا مختار۔ (یا پردیسی کے لیے) ترجمان۔ تفصیلات فقہ کی کتابوں
میں ملیں گی۔ مقصد یہ ہے کہ کوئی بھی صورت جب ایسی پیش آجائے کہ صاحب معاملہ
کا اقرار اور بیان معتبر نہ رہ جائے تو اعتبار اُس کے کارکن کے بیان واقرار کا کیا جائے
و۱۰۹۲ (جو عاقل ہوں، بالغ ہوں، آزاد ہوں، دیندار ہوں) اى من رجال المومنين والحرية البلوغ مشروط مع الاسلام (مدارک) مِنْ رِّجَالِكُمْ کی قید نے صاف بتا دیا کہ گواہوں کو مسلمان ہونا
چاہیے۔ یہودی قانون میں بھی گواہ کا اسرائیلی ہونا ضروری ہے۔ کافروں کی گواہی کافروں کے معاملات میں مقبول ہوسکتی ہے۔ وشهادة الكفار بعضهم على بعض مقبولة عندنا (مدارک) وَاسْتَشْهِدُوْا۔
گواہوں کی یہ گواہی تحریر ودستاویز کے علاوہ ہونا چاہیے۔ فقہاء نے تصریح کردی ہے کہ اصل مدار ثبوت اُنہی گواہوں کی گواہی ہوگی و۱۰۹۳ (یعنی جو تمہارے نزدیک ثقہ وقابل اعتبار ہوں) فَاِنْ لَّمْ يَكُوْنَا رَجُلَيْنِ یعنی
دو مرد گواہی کے لیے میسر نہ آئیں۔ رَجُلٌ وَّامْرَاَتٰنِ یہودی قانون میں گواہی صرف مردوں کی معتبر ہے اور عورت کی شہادت سرے سے قابل تسلیم نہیں۔ اسلام نے اسے یہ حق دیا ہے لیکن ساتھ ہی اپنے علم کامل اور
تحقیق مطلق کی بنا پر عورت کی گواہی کا مرتبہ مرد کے مقابلہ پر نصف مانا ہے۔ مِمَّنْ تَرْضَوْنَ۔ دیانت، ضمیر، سیرت، کردار کا ایک خاص معیار اسلام نے زندگی کے چھوٹے بڑے ہر شعبہ اور معاشرت کے بعید سے بعید
گوشہ میں بھی قائم رکھا ہے۔ چنانچہ یہاں یہ قید لاکر صاف بتا دیا کہ شہادت بھی ایک خاص اعزاز ومنصب ہے ہر کس وناکس اس کا اہل نہیں۔ اس کے اہل وہی ہیں جن کی سیرت وکردار پر ہر اسلامی معاشرہ کو اطمینان ہو
اور جن کی دیانت کم از کم عام طور پر مشتبہ نہ ہو۔ و۱۰۹۴ (اور اس طرح شہادت مکمل ہوجائے) اَنْ تَضِلَّ۔ بھول جائے شہادت کے کسی حصہ کو۔ واقعہ کے کسی جزء کو، رہا یہ امر کہ عورت کی شہادت مرد کے

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



سَفَرٍ وَّلَمْ تَجِدُوْا كَاتِبًا فَرِهٰنٌ مَّقْبُوْضَةٌ ؕ

اور کوئی کاتب نہ پاؤ ف۱۱۰۴ سو رہن رکھنے کی چیزیں ہی جو قبضہ میں دے دی جائیں ف۱۱۰۵

فَاِنْ اَمِنَ بَعْضُكُمْ بَعْضًا فَلْيُؤَدِّ الَّذِى اؤْتُمِنَ

اور تم میں سے کوئی کسی اور پر اعتبار رکھتا ہے ف۱۱۰۶ تو جس کا اعتبار کیا گیا ہے اسے چاہیے کہ دوسرے کی امانت (کا حق)

اَمَانَتَهٗ وَلْيَتَّقِ اللّٰهَ رَبَّهٗ ؕ وَلَا تَكْتُمُوا الشَّهَادَةَ ؕ

ادا کر دے اور چاہیے کہ اللہ (یعنی) اپنے پروردگار سے ڈرتا رہے، ف۱۱۰۷ اور گواہی کو مت چھپاؤ

وَمَنْ يَّكْتُمْهَا فَاِنَّهٗۤ اٰثِمٌ قَلْبُهٗ ؕ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ

اور جو کوئی اسے چھپائے گا اس کا قلب گنہگار ہو گا ف۱۱۰۸ اور تم جو کچھ بھی کرتے ہو اللہ اس کا

عَلِيْمٌ ﴿۲۸۳﴾ ع لِلّٰهِ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ ؕ

بڑا جاننے والا ہے ف۱۱۰۹ اللہ ہی کی ملک ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے ف۱۱۱۰

وَاِنْ تُبْدُوْا مَا فِىْۤ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ

اور جو کچھ تمہارے نفسوں کے اندر ہے اگر تم اس کو ظاہر کر دو ف۱۱۱۱ یا اسے چھپائے رکھو

يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ ؕ فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ

بہرحال اللہ اس کا حساب تم سے لے گا ف۱۱۱۲ پھر جسے چاہے گا بخش دے گا

وَيُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ

اور جسے چاہے گا عذاب دے گا ف۱۱۱۳ اور اللہ ہر چیز پر قدرت رکھنے

قَدِيْرٌ ﴿۲۸۴﴾ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَاۤ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ

والا ہے ف۱۱۱۴ پیغمبر ایمان لائے اس پر جو ان پر ان کے پروردگار کی طرف سے

رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ؕ كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ

نازل ہوا ہے ف۱۱۱۵ اور مومنین (بھی) یہ سب ایمان رکھتے ہیں اللہ پر اور اس کے فرشتوں پر



مقابلہ میں ضعیف کیوں مانی گئی ہے۔ اور نسیان کا احتمال مرد کی شہادت میں کیوں نہیں رکھا گیا؟ تو یہ سوالات ذہن واخلاق کی دنیا میں بالکل ایسے ہی ہیں جیسے جسم ومادیات کی دنیا میں دریافت یہ کیا جائے کہ حمل و رضاعت کا تعلق صرف عورت ہی سے کیوں رکھا گیا اور مرد کو باوجود اس کے قوت وجسامت کے اس بار کے برداشت کے کیوں ناقابل سمجھ لیا گیا؟ یہ فاطر کائنات ظاہر ہے کہ جسمیات ومادیات کے ایک ایک دانہ سے واقف ہے۔ اُس کے پیش نظر ذہنیات واخلاقیات کی بھی باریک سی باریک حقیقتیں ہیں۔ مغرب کے ماہر نسائیات ہیولاک ایلز Hoolock Ellis نے تو یہاں تک لکھ دیا کہ عورت کے لیے دھوکہ اور فریب بہ منزلۂ امر طبعی کے ہوتا ہے (ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی) ف۱۰۹۵ (کہ اس میں اعانت ہے معاملاتِ اُمت کی اور خدمت ہے دین کی) وَلَا يَأْبَ الشُّهَدَآءُ۔ یعنی گواہ بننے اور گواہی دینے سے انکار نہ کریں ف۱۰۹۶ (یعنی وہی کتابت معاملۂ دَین سے متعلق) عِنْدَ اللّٰهِ۔ یعنی اللہ کے قانون وضابطہ میں۔ ای فی حکمہ سبحانہ (روح) لَا تَسْئَمُوْا۔ بار بار لکھنے لکھانے سے نفس میں ایک قسم کی کاہلی پیدا ہو جانا تقریباً طبعی ہے۔ تَكْتُبُوْهُ۔ میں ضمیر اُسی معاملۂ دَین سے متعلق ہے۔ نافہموں نے آج کل شور برپا کر رکھا ہے کہ اب زمانہ اس کا نہیں کہ مذہب خصوصاً اسلام کو عقائد معاد سے پرکھا جائے اب تو دیکھنا یہ ہے کہ اس دنیا کے لیے سب سے زیادہ عملی مذہب کون ہے؟ روزانہ مسائل زندگی کے حل کرنے میں کون مذہب سب سے زیادہ زور دے رہا ہے؟ یہ معیار بجائے خود کس حد تک صحیح ہے؟ یہ تو ایک الگ سوال ہے۔ لیکن بہرحال جو لوگ اسی معیار کو مانے ہوئے ہیں کم ازکم وہ تو خلوئے ذہن کے ساتھ غور کریں کہ ساری شریعتوں میں اسلام سے بڑھ کر کس شریعت نے روزانہ زندگی کے چھوٹے بڑے تمام مسائل کے حل کرنے کا اہتمام رکھا ہے! ف۱۰۹۷ یہ اس لیے کہ دستگرداں معاملتیں کثرت سے برابر واقع ہوتی رہتی ہیں اور عموماً مقداریں بھی ان کی خفیف ہوتی ہیں اور عموماً ان میں احتمال نزاع واختلاف کا بھی کم ہی ہوتا ہے۔ فقہاء نے لکھا ہے کہ ایسے موقعوں پر کتابت دستاویز کے التزام سے حرج لازم آتا تھا اس لیے شریعت نے التزام کو یہاں سے اُٹھا دیا۔ لیکن اگر کوئی معاملت ایسی ہو کہ شکل کے اعتبار سے ہو تو دست بدست لیکن مالیت بڑی ہو یا آئندہ اختلاف ونزاع کے احتمالات موجود ہوں۔ یا اور کسی اعتبار سے حالات وہاں وہ نہ ہوں جو عموماً تجارتِ حاضرہ یا معاملہ دستگرداں میں ہوا کرتے ہیں تو ایسے موقعہ پر ترکِ کتابت کی علت مفقود ہو گی اور اہتمام کتابت مطلوب ہو گا ف۱۰۹۸ یعنی ایسے موقع پر گواہی کرا لینا بہتر ہو گی وَاَشْهِدُوْٓا صیغۂ امر یہاں وجوب کے لیے نہیں صرف استحسان کے لیے ہے۔ والامر للندب (مدارک) والاوامر التی فی هٰذه الاٰیة للاستحباب عند اکثر الائمة (بیضاوی) ف۱۰۹۹ یعنی فریق اپنی مصلحت کی خاطر کاتب یا گواہ کو زحمت میں نہ ڈالے ادھر کاتب اور گواہوں کو حکم مل چکا ہے کہ کتابت اور گواہی سے پہلوتہی نہ کریں اب فریقین کو حکم مل رہا ہے کہ وہ بھی کاتب اور گواہوں کی مصلحت وآسائش کا خیال رکھیں۔ وَلَا يُضَآرَّ كَاتِبٌ۔ کاتب کو نقصان پہنچانا مثلاً یہ کہ اُسے بلا اُجرت کتابت پر مجبور کیا جائے۔ وَّلَا شَهِيْدٌ۔ گواہ کو تکلیف میں ڈالنا۔ مثلاً یہ کہ باوجود احتیاج اُسے آمد ورفت کا خرچ بھی نہ دیا جائے ف۱۱۰۰ (کہ جس کام سے منع کیا گیا وہی کر رہے ہو) فَاِنَّهٗ فُسُوْقٌ۔ کی تصریح کر کے حکم کی اہمیت کو کس درجہ بڑھا دیا ہے ف۱۱۰۱ (چھوٹے بڑے سارے معاملات اور کارروائیوں میں) سبحان اللہ! تقویٰ الٰہی کی تاکید کن کن موقعوں پر کیا ہے ف۱۱۰۲ (تمام تر حکمت کی باتیں) بعض اہل علم نے "يُعَلِّمُكُمُ اللّٰهُ" کو فقرۂ سابق "وَاتَّقُوا اللّٰهَ" سے بالکل مربوط پا کر استنباط یہ کیا ہے کہ علم حقیقی عین نتیجہ ہوتا ہے تقویٰ الٰہی کا۔ تقویٰ اختیار کرو اور از خود علم الٰہی مرحمت ہونے لگے گا ف۱۱۰۳ چنانچہ اپنے اس علم کے مطابق معاملت بھی مطیع وعاصی سے کرے گا ف۱۱۰۴ (کتابت ودستاویز کے لیے، درآنحالیکہ معاملۂ رہن کی ضرورت آ پڑے) رہن کے سلسلہ میں سفر کا ذکر شاید اس لیے کر دیا گیا ہو کہ سفر کی حالت میں ضرورتِ رہن کے پیش آجانے کا احتمال زیادہ ہے ف۱۱۰۵ (صاحب حق کے۔ مدیون کی طرف سے) رِهٰنٌ ایسی حالت میں اطمینان کا ذریعہ یہی ہوتی ہیں۔ فقہاء نے تصریح کر دی ہے کہ رہن بالقبضہ تو صرف قرض دینے والے کے اطمینان کے لیے ہے۔ اسے یہ حق نہیں کہ وہ شے مرہون سے فائدہ بھی اُٹھاتا رہے ف۱۱۰۶ (اور اس لیے رہن کی ضرورت نہیں سمجھتا) ف۱۱۰۷ معاملات کے سلسلہ میں یہ تقویٰ الٰہی کی تاکید ایک بار پھر ملاحظہ ہو۔ الَّذِى اؤْتُمِنَ اَمَانَتَهٗ۔ یعنی مدیون۔ فَلْيُؤَدِّ ادا کرے پورا پورا۔ ف۱۱۰۸ (اور اصل شے قلب ہی کی گنہگاری ہے) اٰثِمٌ قَلْبُهٗ سب سے بڑا گناہ تو قلب ہی کا گناہ ہے۔ چنانچہ کفر جو سارے کبائر سے بڑھ کر کبیرہ ہے۔ قلب ہی کا گناہ ہے اس لیے اس اسلوب بیان نے خود یہ ظاہر کر دیا کہ کتمانِ شہادت شدید ترین گناہ ہے۔ لان افعال القلوب اعظم من افعال سائر الجوارح الاتری ان اصل الحسنات والسیاٰت الایمان والکفر وهما من افعال القلوب واذا جعل کتمان الشهادة من اٰثام القلوب فقد شهد له بانه من معاظم الذنوب (مدارک) وَلَا تَكْتُمُوا الشَّهَادَةَ۔ اور گواہی کو مت چھپاؤ۔ ادائے شہادت کے وقت۔ یہ ادائے شہادت کا حکم عام ہے تمام معاملات قانونی کے لیے۔ مثلاً نکاح، مہر، وصیت وغیرہ۔ صرف معاملہ رہن کے ساتھ مخصوص نہیں۔ اور شہادت چھپانے کی ساری صورتیں اس ممانعت کے اندر آجاتی ہیں۔ مثلاً ادائے شہادت سے گریز کرنا یا شہادت میں واقعات صحیح نہ بیان کرنا۔ وقس علیٰ ہذا۔ وَمَنْ يَّكْتُمْهَا۔ اور یہ کتمان خواہ جزئی ہو یا کلی۔ ادائے شہادت چونکہ واجب ہے۔ فقہاء نے اس پر اُجرت لینا ناجائز قرار دیا ہے البتہ آمد ورفت اور خوراک پر جو کچھ صرف ہو اس کا بہ قدر واقعی وصول کرنا جائز ہے ف۱۱۰۹ (اور اپنے اسی علم کامل کے مطابق جزا وسزا دے گا) بِمَا تَعْمَلُوْنَ۔ مثلاً ایک عمل اخفاء شہادت کا ہے جو معصیت ہے۔ اور دوسرا عمل ادائے شہادت کا ہے۔ جو طاعت ہے۔ ف۱۱۱۰ (اور کسی دیوی، دیوتا، بروز، مظہر، اوتار کی شرکت اس میں نہیں) قرآن مجید کی طویل ترین سورہ کا آخری رکوع

شروع ہو رہا ہے یہاں پر عقیدۂ توحید کامل کا اعادہ و اثبات ہے۔ سورہ کا آغاز اصول دین سے متعلق جامع تعلیم سے ہوا تھا۔ سورہ کا خاتمہ بھی اسی طرح جامعیت و مانعیت کے ساتھ بنیادی عقائد پر ہو رہا ہے و۱۱۱۱ (زبان سے یا عمل سے) مَافِیْٓ اَنْفُسِکُمْ جو کچھ دلوں کے اندر ہے۔ افعال ارادی و اختیاری میں ہے مثلاً کوئی عقیدۂ فاسد یا عزم معصیت، اس میں وسوسہ اور گزرنے والے خیالات داخل نہیں کہ وہ حدود مؤاخذہ سے خارج ہیں۔ ولا تدخل الوساوس وحدیث النفس فیما یخفیه الانسان لان ذٰلک مما لیس فی وسعة ولکن ما اعتقدہٗ و عزم علیه (مدارک) و۱۱۱۲ (مثل تمام معاصی کے) و۱۱۱۳ مغفرت ہوگی تو قانونِ رحمت عامہ کے مطابق اور عذاب ہوگا تو قانون حکمت کاملہ کے ماتحت و۱۱۱۴ اللہ فاعل بالارادہ ہے، مختار کل ہے اور اس سے منزہ ہے کہ عفو و مغفرت کے لیے اسے ضرورت بطور فدیہ یا کفارہ کے کسی "خدائے مصلوب" کی ہو۔ آیت میں اشارۃً رد آ گیا عقیدۂ نصاریٰ کا اور متعدد مشرک قوموں کے عقائد کا۔ خدا بس اپنے ہی ارادہ و مشیت کے علاوہ کسی اور قانون کا پابند نہیں جیسا کہ ہندی مشرک قوموں نے عقیدۂ کرم سے خیال کر رکھا ہے و۱۱۱۵ (یعنی قرآن پر) اٰمَنَ الرَّسُوْلُ۔ اپنی رسالت یعنی پیام حق کی حقانیت کامل پر ایمان لانے والے سب سے پہلے خود پیمبر ہی ہوتے ہیں۔ ایمان ایمان تو سب برابر ہے۔ لیکن بہ اعتبار ظرف و بہ لحاظ کیفیت پیمبر کے ایمان عام اور عام افرادِ اُمت کے ایمان کے درمیان آسمان اور زمین کا فرق ہے۔ ہر ایک کے ایمان کا مرتبہ بھی اس کی حیثیت اور مرتبہ کے مناسب ہوتا ہے



وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ ۣ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ

اور اس کی کتابوں پر اور اس کے پیمبروں پر، و۱۱۱۶ ہم اس کے پیمبروں میں باہم کوئی فرق بھی

رُّسُلِهٖ ۣ وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا ڭ غُفْرَانَكَ

نہیں کرتے و۱۱۱۷ اور کہتے ہیں کہ ہم نے سن لیا اور ہم نے اطاعت کی و۱۱۱۸ ہم تیری مغفرت (طلب کرتے ہیں)

رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ۲۸۵ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا

اے ہمارے پروردگار و۱۱۱۹ اور تیری ہی طرف واپسی ہے اللہ کسی کو ذمہ دار نہیں بناتا

اِلَّا وُسْعَهَا ۭ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا

مگر اس کی بساط کے مطابق و۱۱۲۰ اسے ملے گا وہی جو کچھ اس نے کمایا اور اس پر پڑے گا وہی جو کچھ

اكْتَسَبَتْ ۭ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ

اس نے کمایا و۱۱۲۱ اے ہمارے پروردگار ہم پر گرفت نہ کر اگر ہم بھول جائیں

اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا

یا چوک جائیں و۱۱۲۲ اے ہمارے پروردگار ہم پر بوجھ نہ ڈال جیسا تو نے

كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا

ڈالا تھا ان لوگوں پر جو ہم سے پیشتر تھے و۱۱۲۳ اے ہمارے پروردگار

وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ۪

ہم سے وہ نہ اٹھوا جس کی برداشت ہم سے نہ ہو و۱۱۲۴ اور ہم سے درگزر کر

وَاغْفِرْ لَنَا ۪ وَارْحَمْنَا ۪ اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا

اور ہم کو بخش دے و۱۱۲۵ اور ہم پر رحم کر تو ہی ہمارا کارساز ہے و۱۱۲۶ سو ہم کو غالب کر

عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۲۸۶ ع

کافر لوگوں پر و۱۱۲۷

ع ۴۰ / ۸



و۱۱۱۶ اس جامع آیت کے اندر تمام لوازم ایمان بیان ہو گئے ہیں۔ اٰمَنَ بِاللّٰهِ۔ اللہ پر ایمان لانا ہے کہ اس کی ذات اور صفت دونوں کی تصدیق کی جائے۔ حسب تصریحات قرآنی و تعلیمات نبوی، یہ تردید ہو گئی دہریت، لاادریت، ارتیاب وغیرہ کی۔ خدائے واحد کی جزم کے ساتھ تصدیق کرنا لازمی ہے۔ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ۔ فرشتہ کی تعریف اوپر گزر چکی ہے کہ وہ ایک نوری مخلوق ہے، جس سے صدور معصیت کا امکان نہیں۔ کثرت سے مشرک قوموں کو ٹھوکر اسی عقیدہ میں لگی ہے۔ فرشتوں کو بجائے تمام تر خدائی کارندہ ہونے کے اُن کی عظمت سے متاثر ہو کر انہیں کائنات کے مختلف شعبوں میں مستقلاً متصرف سمجھنے لگے۔ اور انہیں دیوی دیوتا کہہ کر پکارنے لگے مثلاً فلاں آگ کا دیوتا ہے فلاں ہوا کی دیوی ہے فلاں بارش کا دیوتا ہے۔ وقس علٰی ہذا۔ قرآن مجید نے جو فرشتوں کے عقیدہ پر بار بار زور دیا ہے اس کا مقصد شرک کی اس خاص قسم یعنی دیوتا پرستی کا استیصال ہے۔ فرشتہ گو نوری ہوتے ہیں، معصوم ہوتے ہیں لیکن بہرحال خالق کائنات کے سامنے انسان ہی کی طرح ایک عاجز و بےبس مخلوق ہوتے ہیں۔ اللہ کے ساتھ اُن کی ذات یا صفات کو مدغم کر دینا انتہائی حماقت ہے۔ وَكُتُبِهٖ۔ آسمانی نوشتوں اور ہدایت ناموں کے باب میں بھی بڑی افراتفری ہوتی آئی ہے۔ کسی کسی قوم نے تو ان کے وجود ہی سے انکار کر دیا اور صاف کہہ دیا کہ خدا ہے لیکن کوئی ہدایت نامہ نہیں بھیجتا۔ اور بہت سی قوموں نے انہیں ذہن انسانی کی پیداوار قرار دیا۔ جنہیں چند بڑے اور ہدایت یاب انسانوں نے مل کر لکھ لکھا لیا۔ وَرُسُلِهٖ۔ رسالت کا عقیدہ بھی مشرک قوموں نے بالکل مسخ کر دیا تھا۔ دنیا رسولوں کو بھول چکی تھی اور قائل اس کی رہ گئی تھی کہ جس کے ذریعہ سے ہدایت اور پھر نجات ہوتی ہے، وہ یا تو خدا کا اکلوتا بیٹا ہوتا ہے یا خود خدا کسی انسانی یا حیوانی قالب میں۔ قرآن مجید نے آ کر بتایا کہ یہ انسان اور بندے ہی ہوتے ہیں جن پر اللہ کی طرف سے وحی نازل ہوتی رہتی ہے۔ سلسلہ وحی کو ماننا بھی گویا "اوتار" کے عقیدہ پر ضرب لگانا ہے و۱۱۱۷ (کہ بعض کے قائل ہوں اور بعض کے منکر۔ بلکہ سب کو برحق سمجھتے ہیں اور سب کے مسلکِ ہدایت پر اللہ کی طرف سے ہونے کا یقین رکھتے ہیں) یہ مقولہ مومنین کا ہے۔ ای یقولون لانفرق (بیضاوی و مدارک) یہود کی طرح نہیں کہ بجز اپنی نسل یعنی اسرائیلی انبیاء کے اور کسی کو نہ مانیں اور ان میں سے بھی جس کا جی چاہے انکار کر دیں۔ یہاں تک کہ سلسلۂ اسرائیلی کے خاتم (حضرت مسیح علیہ السلام) سے تو وہ عداوت رکھیں کہ اپنے خیال میں اُن کی جان ہی لے ڈالیں۔ اور نہ نصرانیوں کی طرح کہ ایک اسرائیلی نبی کے ماننے میں تو وہ غلو کریں کہ پیمبری سے اُٹھا کر الوہیت کے مرتبہ پر پہنچا دیں اور اسمٰعیلی شاخ سے پیمبری پانے والے سے عداوت ہی ٹھان لیں۔ انگریزوں میں ایک مشہور مورخ گبن ہوا ہے۔ قرآن مجید اس کے نزدیک کلام الٰہی نہیں، کلام محمدی صلی اللہ علیہ وسلم ہی ہے۔ بایں ہمہ اس آیت کی وسعت پر حیران ہو کر کہتا ہے:۔ "محمد کی وسیع المشربی نے اپنے پیش رووں کے لیے بھی وہی درجہ رکھا جو خود اپنے لیے اور ہبوط آدم علیہ السلام سے لے کر نزول قرآن تک سلسلہ وحی کو قائم رکھا"۔ (تاریخ زوال رومن امپائر۔ جلد ۵ صفحہ ۳۴۰) لَانُفَرِّقُ۔ بعض اہل طریق نے اسی پر قیاس کر کے کہا ہے کہ اولیاء کاملین میں بھی یہ تفریق نہ کرنا چاہیے کہ کسی سے اعتقاد رکھے اور کسی سے انکار کرے و۱۱۱۸ سَمِعْنَا۔ سن لیا ہم نے اللہ کے پیام کو۔ اَطَعْنَا اطاعت کی ہم نے اللہ کے پیامبر کی و۱۱۱۹ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا۔ یعنی وہ مغفرت جو تو ہی عطا کرے گا۔ اس میں رد آ گیا انصاریٰ اور دوسری قوموں کا۔ جو مغفرت کو عطیہ الٰہی نہیں۔ بلکہ "ابن اللہ" یا کسی اور کی عنایت کا ثمرہ سمجھتے ہیں۔ و۱۱۲۰ لَا يُكَلِّفُ۔ اللہ کسی کو ذمہ دار نہیں بناتا احکام شرعیہ میں بجز الخ۔ احکام شرعی کی قید لگا دینے سے اُمور تکوینی خارج ہو گئے۔ ذمہ دار بنا دینے سے مراد ہے اُن اعمال سے متعلق سوال و باز پرس ہونا۔ اِلَّا وُسْعَهَا۔ یعنی اس کے اختیار کے اندر ہوں۔ گو بعض کسی قدر مشکل ہوں اس قید کے لگا دینے سے وسوسہ اور خیالات غیر اختیاری سب حد محاسبہ سے نکل گئے۔ الوسع من القدرة ما یفضل عن قدر المکلف (راغب) قال لا یکلف اللہ نفسا الا وسعها تنبیهًا انه یکلف عبدہ ما ینوء به قدرته (راغب) الا طاقتها و قدرتها لان التکلیف لا یرد بفعل لا یقدر علیه المکلف (مدارک) الا ما تسعه قدرتها فضلا و رحمة (بیضاوی) صوفیہ محققین نے اس آیت سے ایک سبق تو یہ لیا ہے کہ مجاہدہ میں طالب کی حالت کی

رعایت رکھنا ضروری ہے۔ اور دُوسرا نتیجہ یہ نکلا ہے کہ تجلیات کا وُرود و نزول بھی طالب کی طاقت و استعداد کے متناسب ہی ہوتا ہے۔ اور اگر ان میں کبھی کمی ہو تو طالب کو تنگدل نہ ہونا چاہیے۔ ف۱۲۱ یعنی اُس نیک عمل پر ثواب و جزا جو بندہ اپنے ارادہ و اختیار سے کرے۔ اور اس بدعمل پر عذاب و سزا جو بندہ اپنے ارادہ و اختیار سے کرے۔ یہ رَد ہے۔ ہندی و بدھ مت کے عقیدۂ ''کرم'' کا۔ یعنی انسان جو بھی کرے گا وہ لازمی نتیجہ ہوگا پچھلے جنم میں اس کے افعال و اعمال کا۔ گویا اس قالب میں انسان اپنے ارادہ و اختیار سے کچھ کر ہی نہیں سکتا۔ یہ جبریت کی انتہائی شکل ہے۔ اور تناسخ اور عقیدۂ جبریت لازم و ملزوم ہیں۔ قرآن مجید نے اس فاسد عقیدہ پر ضرب لگائی اور بتایا کہ نیکی اور بدی کی راہیں تو انسان کے اپنے اختیار کی چیزیں ہیں۔ اور یہیں سے نصاریٰ کے عقیدۂ کفارہ کا بھی رَد نکل آیا۔ جس کا ماحصل یہ ہے کہ انسان کو اب عمل صالح کی ضرورت ہی نہیں۔ ''ابن اللہ'' سب کی طرف سے بھینٹ چڑھ گئے ہیں اور سب کی نجات کا سامان اُن کی مصلوبیت سے ہو گیا ہے! ف۱۲۲ یہ مومنین کو جامع و کامل دعا کی تعلیم ہو رہی ہے۔ اِنْ نَّسِيْنَآ۔ یعنی باوجود یاد رکھنے کی کوشش کے بھول جائیں اَخْطَاْنَا۔ یعنی باوجود عزم و اہتمام کے بھی چوک جائیں۔ ف۱۲۳ (اور جیسی جیسی آزمائشوں سے انہیں دوچار ہونا پڑا، وہ ہم پر نہ ڈال) عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا۔ یعنی بعض سابق اُمتوں پر۔ انجیل میں پطرس، حواری مسیح علیہ السلام کا قول غیر اسرائیلی مسیحیوں کے باب میں نقل ہوا ہے کہ اب تم ان کی گردن پر ایسا جوا رکھ کر جس کو نہ ہمارے باپ دادا اٹھا سکتے تھے نہ ہم۔ خدا کو کیوں آزماتے ہو؟ (اعمال (۱۵:۱۰)

گویا اسرائیلی شریعت ان کے حق میں ایسا سخت جوا تھا جو اٹھائے اُٹھ نہ سکتا تھا۔ اِصْرًا سے مراد ہے سخت حکم جو حد بشری سے خارج تو نہ ہو لیکن اس کی تعمیل میں مشقت و کلفت زیادہ پڑے۔ استعير للتكليف الشاق (کشاف) والمراد به التكاليف الشاقة (روح) قرآن مجید نے ضمناً اس مبالغہ بیان کی بھی اصلاح کر دی اور یہ اشارہ کر دیا کہ گو وہ احکام سخت ضرور تھے لیکن نہ ایسے کہ ان پر ناقابل برداشت ہونے کا اطلاق ہو سکے۔ ف۱۲۴ (نہ حوادثِ تکوینی میں نہ احکام شرعی میں اور حق پرستی کو ہمارے لیے آسان کر دے) دعا کا یہ جز و کمال عبدیت کا مظہر ہے۔ شان رحمت کا اقتضا تو خود ہی یہ ہے کہ ایسا بار ہم پر نہ ڈالا جائے گا لیکن عقلاً اس کا امکان تو بہرحال تھا اور ہے۔ مالک کامل کو مملوک پر اور خالق کو عبد پر اختیار و تصرف تو ہر وقت، ہر طرح کا حاصل ہے۔ ف۱۲۵ (بلا کسی رکاوٹ کے۔ بغیر ادنیٰ شائبہ سزا کے) عَنَّا۔ ہم سے یعنی ہماری بھول چوک سے۔ ف۱۲۶ (ہر عالم میں) وَارْحَمْنَا۔ یعنی ہم پر رحمت کامل ہو دنیا اور آخرت دونوں میں۔ ف۱۲۷ (کہ یہ دشمن ہیں تیرے دین اور تیرے آئین کے) فَانْصُرْنَا عَلٰی۔ نصر کا صلہ جب علیٰ کے ساتھ آتا ہے تو معنی غلبہ کے ہو جاتے ہیں۔ اور غلبہ سے مراد دونوں میں بہ لحاظ دلائل و علوم غلبہ علمی و معنوی اور بہ لحاظ فتوحات جہاد، غلبہ مادی و ملکی۔ ای فی محاربتنا معهم و فی مناظرتنا بالحجة معهم و فی اعلاء دولة الاسلام علی دولتهم (کبیر)

سورۂ آلِ عمران۔ ف۱ عرب کا نقشہ سامنے ہو تو جنوب میں جو علاقہ یمن کے نام سے موسوم ملے گا اس میں ایک مقام نجران کا ہے۔ عہد نبوت میں یہاں مسیحیوں کی آبادی تھی۔ ۱۰ ہجری میں ان کے ۱۴۔ اکابر وفد کی صورت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے دورانِ گفتگو میں ان کے عقائد تثلیث و ابنیت کی لغویت ان پر پوری طرح واضح کر دی۔ سورہ میں اشارے جابجا اس طرف ہیں۔ سورۂ بقرہ میں خطاب جس طرح خاص طور پر یہود کی جانب تھا۔ کہا جا سکتا ہے کہ اسی طرح اس سورۃ میں مسیحیوں کی جانب ہے۔ بقرہ ہی کی طرح آل عمران کے فضائل بھی احادیث میں بہ کثرت وارد ہوئے ہیں۔ ف۲ یہ حروف مقطعات کہلاتے ہیں۔ ان پر حاشیہ سورۂ بقرہ کے آغاز میں گزر چکا۔ عجب نہیں جو یہ حروف مخفف ہوں فقرہ انا اللہ اعلم کے۔ ف۳ (نہ بہ حیثیت اقنوم کے نہ کسی اور حیثیت سے) یعنی اُس خدائے واحد کا شریک کوئی نہ ذات میں ہے نہ افعال میں۔ دنیا میں بہ کثرت ایسے مشرک مذہبوں کا وجود رہ چکا ہے اور اب بھی ہے جو کہتے ہیں کہ خدائے اعظم تو بیشک ایک ہی ہے لیکن اس کے ماتحت شعبہ وار چھوٹے چھوٹے خدا دیوتا اور دیویاں تو بہت سی ہیں۔ قرآن مجید ان سب کی تردید کر کے کہتا ہے کہ نفس وجود ہی کسی دُوسرے خدا کا نہیں، نہ چھوٹے کا نہ بڑے کا، الوہیت و ربوبیت تمامتر ایک ہی ذات میں ہے۔ آیت علاوہ ان جاہلی مذاہب کے خاص طور پر مسیحی عقائد کے بھی رَد میں ہے۔ ف۴ اَلْحَيُّ۔ وہ وہ خدا ہے جو ہمیشہ زندہ ہی ہے۔ زندہ ہی رہا اور زندہ ہی رہے گا۔ موت کا اس کے لیے کوئی امکان ہی نہیں، نہ صلیب کے اُوپر نہ کسی اور سطح پر۔ اس کی حیات جس طرح آج قائم ہے ہمیشہ سے قائم ہے۔ یہ نہیں کہ اسے بار بار قالب بدلتے رہنے کی ضرورت پیش آئے۔ کبھی وہ انسان بن جائے اور کبھی نعوذ باللہ حیوان۔ وہ زندہ معاذاللہ اس طرح کا نہیں کہ ہر سال اس پر موت طاری ہوا کرے اور پھر وہ حیاتِ تازہ حاصل کرتا رہے۔ اَلْحَيُّ کے لفظ نے اُس کی صفت حیات کا اثبات کر کے ان سارے خرافات کی تردید کر دی۔ (ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۹۷۹ پارہ ہذا) اَلْقَيُّوْمُ۔ وہ بذاتِ خود قائم ہے اور ساری مخلوقات اس کے وجود سے قائم ہے۔ یہ نہیں کہ وہ خود بھی کسی معنی میں کسی دوسرے کا محتاج ہو جیسا کہ مسیحیوں کا عقیدہ ہے کہ:۔ ''جس طرح بیٹا بغیر باپ کے تنہا خدا نہیں اسی طرح باپ بغیر بیٹے کے تنہا خدا نہیں۔'' (انسائیکلوپیڈیا آف ریلیجن اینڈ ایتھکس جلد ۷ صفحہ ۵۳۶) گویا نعوذ باللہ ابن اللہ اور اللہ دونوں اپنی خدائی میں ایک دوسرے کے محتاج ہیں۔ صفت قیومیت کا اثبات کر کے قرآن مجید نے فرزندی خدا کے عقیدہ کی جڑ ہی کاٹ دی۔ بہت سے جاہلی مذہب ایسے بھی ہیں جو ایک طرف خدا کو خدا بھی مانتے جاتے ہیں لیکن ساتھ ہی اس کے بھی قائل ہیں کہ وہ پیدا کسی اور سے ہے۔ (ملاحظہ



آیاتها ۲۰۰ — ۳ سُوْرَةُ اٰلِ عِمْرٰنَ مَدَنِيَّةٌ ۸۹ — رکوعاتها ۲۰

اس میں ۲۰۰ آیتیں — سورۂ آل عمران ف۱ مدنی ہے — اور ۲۰ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

الٓمّٓ ﴿۱﴾ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ﴿۲﴾ نَزَّلَ

الف۔ لام۔ میم ف۲ اللہ وہ ہے کہ کوئی خدا نہیں بجز اس کے ف۳ زندہ (خدا ہے) سب کا سنبھالنے والا ف۴ (خدا ہے) اس نے

عَلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ

(یہ) کتاب آپ پر نازل کی ہے قطعیت کے ساتھ ف۵ ان کی تصدیق کرنے والی جو اس سے پہلے

يَدَيْهِ وَاَنْزَلَ التَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ ﴿۳﴾ مِنْ

آ چکی ہیں ف۶ اور اس نے اتارا تھا توریت اور انجیل کو (اس سے) پیشتر

قَبْلُ هُدًى لِّلنَّاسِ وَاَنْزَلَ الْفُرْقَانَ ۬ اِنَّ

لوگوں کی ہدایت کے واسطے ف۷ اور اس نے فرقان کو اتارا ف۸ بے شک

الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيْدٌ

جن لوگوں نے اللہ کی آیتوں سے کفر کیا ان کے لئے عذاب سخت ہے ف۹

وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ ذُو انْتِقَامٍ ﴿۴﴾ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَخْفٰى

اور اللہ بڑا زبردست ہے بڑا بدلہ لینے والا ہے ف۱۰ بے شک اللہ ایسا ہے کہ اس سے کوئی چیز چھپی

عَلَيْهِ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ ﴿۵﴾

نہیں رہتی نہ زمین میں اور نہ آسمان میں ف۱۱

هُوَ الَّذِيْ يُصَوِّرُكُمْ فِي الْاَرْحَامِ كَيْفَ

وہ وہی (خدا) ہے جو تمہاری صورت رحموں کے اندر بناتا ہے جس طرح

ہوحاشیہ نمبر ۹۷۹ پارہ ہذا) ف۵ (لفظاً لفظاً اے پیغمبر!) نَزَّلَ کا مصدر تنزیل ہے۔ یہ لفظ قرآن مجید کے لیے بکثرت آیا ہے۔ بہ خلاف اَنْزَلَ (مصدر انزال) کے جو عموماً دوسری کتب آسمانی کے لیے آیا ہے۔ تنزیل میں تدریج اور ٹکڑے ہوکر نازل ہونے کا تخیل تو موجود ہی ہے۔ القراٰن نزل نجومًا شیئًا بعد شیء و التنزیل مرة بعد مرة (قرطبی) لیکن عجب نہیں کہ اس کے مفہوم میں قرآن کا لفظ بہ لفظ، حرف بہ حرف نازل ہونا بھی شامل ہو۔ اور کچھ عجب نہیں جو اس کی سند آگے چل کر کسی محقق کو عربی لغت وزبان ہی سے ہاتھ آجائے۔ بِالْحَقِّ۔ حق کے تحت میں حکمت بھی داخل ہے اور راستی بھی اور قوتِ دلائل بھی اور یہ لفظ ہزل کے مقابل بھی ہے۔ انه قول فصل و لیس بالهزل (کبیر) نزول بالحق لا بالمعانی الفاسدة المتناقضة (کبیر) بالصدق و قیل بالحجة الغالبة (قرطبی) ف۶ (کتب آسمانی میں سے) مُصَدِّقٌ۔ قرآن نے بار بار صراحت کردی ہے کہ اس کا تعلق کتب قدیم سے تصدیق کا ہے۔ قرآن اجمالاً ان کے مضامین کی تصدیق وتوثیق بھی کرتا ہے۔ یہیں سے اُن دشمنانِ دین کی نادانی بھی ظاہر ہوئی جاتی ہے جو کسی قرآنی بیان کے مثل کوئی مضمون توریت وانجیل وغیرہ کا اس طرح پیش کرتے ہیں کہ گویا انہوں نے کوئی خاص انکشاف کیا ہے۔ اور (نعوذ باللہ) گویا قرآن کی بڑی چوری پکڑی ہے۔ ف۷ التَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ توریت اور انجیل قرآن مجید کی اصطلاح میں دو مستقل آسمانی کتابوں کے نام ہیں۔ اور قرآن تصدیق انہی کی کرتا ہے۔ موجودہ بول چال میں توریت نام ہے متعدد صحیفوں کے مجموعہ کا۔ جن میں سے ہر صحیفہ کسی نہ کسی نبی کی جانب منسوب ہے لیکن ان میں سے کسی ایک صحیفہ کی بھی تنزیل لفظی کا دعویٰ کسی یہودی کو نہیں۔ اسی طرح انجیل نام ہے متعدد صحیفوں کے مجموعہ کا جن میں حضرت مسیح علیہ السلام سے متعلق مختلف گمنام اور بے نشان لوگوں کی جمع کی ہوئی حکایتیں، روایتیں اور ملفوظات ہیں، لیکن ان میں سے کوئی صحیفہ بھی مسیحیوں کے عقیدہ میں آسمانی نہیں۔ بلکہ مسیحی صاف صاف کہتے ہیں کہ یہ مجموعہ ''حواریوں کے دور میں بلا ارادہ اور بلا توقع تیار ہوگیا''۔ (انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا جلد ۳ صفحہ ۵۱۳ طبع چہاردہم) خوب سمجھ لیا جائے کہ ایسے بے سند ''مقدس نوشتوں'' کی تصدیق وتوثیق کی ذمہ داری قرآن ہرگز نہیں لیتا اور موجودہ بائبل، یعنی عہد عتیق وعہد جدید کا کوئی جزو بھی قرآن مجید کے ماننے والوں پر حجت نہیں۔ مِنْ قَبْلُ۔ یعنی قرآن سے قبل عہد موسٰی اور عہد عیسیٰ میں اُن کی اُمتوں کے لیے۔ ف۸ الْفُرْقَانَ فرقان اور فرق اصلاً ہم معنی ہیں بجز اس کے کہ فرق کے معنی تو محض اور مطلق امتیاز کے ہیں خواہ وہ کسی کے درمیان ہو۔ اور فرقان مخصوص اُس امتیاز کو کہتے ہیں جو حق وباطل کے درمیان ہو۔ الفرقان ابلغ من الفرق لانه یستعمل فی الفرق بین الحق و الباطل (راغب) بعض کے نزدیک یہ اسم جنس ہے کل کتب آسمانی کے لیے۔ جنس للکتب السماویة (کشاف) ایک قول ہے کہ اس سے مراد معجزات ودلائل نبوت ہیں جو ہر پیغمبر کو عطا ہوتے رہتے ہیں۔ والمختار عندی ان المراد من هذا الفرقان المعجزات التی قرنها الله تعالیٰ بانزال هذه الکتب (کبیر) لیکن محققین کی اکثریت اس طرف گئی ہے کہ اس سے مراد قرآن مجید ہے۔ هو القراٰن انزل علی محمد و فرّق به بین الحق و الباطل (ابن جریر عن قتادة) المراد هو القراٰن (کبیر) ای القراٰن (قرطبی) الفرقان هٰهنا القراٰن (ابن کثیر عن قتادة والربیع) ف۹ (آخرت میں تو یقیناً اور دنیا میں بھی احتمالاً) كَفَرُوْا یعنی باوجود اس کے کہ ان پر تبلیغ دین پوری طرح ہوچکی تھی، وہ کفر اختیار کیے رہے۔ اٰيٰتِ اللّٰهِ سے مراد آیاتِ قرآنی بھی ہوسکتی ہیں۔ اور نشانیاں بھی یعنی توحید کے دلائل وشواہد۔ ف۱۰ خوب خیال رہے کہ سورۃ کا اصل موضوع مسیحیت کی تردید ہے۔ عموماً ایسی ہی صفات کا اثبات کیا گیا ہے۔ جن سے مسیحیت ہی کے کسی نہ کسی پہلو پر ضرب لگے۔ عَزِيْزٌ۔ ہر سزا پر قادر ہے اور ـــ ہر حال میں سب سے بالادست وقوی تر ہے۔ وہ (معاذ اللہ) مسیحیوں کا خدا نہیں کہ انسانی قالب اختیار کرکے طرح طرح کی کمزوریوں اور بیچارگیوں کا شکار بن جائے اور دشمنوں کے ہاتھ میں گرفتار ہوکر سولی پر موت تک پاجائے۔ اس کی صفت عزیزیت اس تخیل ہی سے ابا کرتی ہے۔ ذُوانْتِقَامٍ۔ وہ رحمٰن ورحیم ورؤف ہونے کے ساتھ عادل بھی ہے اور صفت معدلت کا اظہار مجرموں اور سرکشوں کے مقابلہ میں سزا وانتقام ہی سے ہوسکتا ہے۔

اسے سزا دینے میں ہرگز کوئی عار نہیں آتا کہ اس عار سے بچنے کے لئے اسے مصلوبیت اور کفارہ کے پیچ در پیچ راستے اختیار کرنے پڑیں۔ جن مذہبوں نے اپنے خدا کو صرف رحیم ہی رحیم مانا ہے ان کا خدا کامل نہیں ناقص ہے۔ ف۱۱ جاہلی مذہبوں کے حکماء تک آخر جاہلی تھے! یونان کے نامی گرامی عقلاء وحکماء تک یہ کہہ گئے اور سکھلا گئے کہ علم باری صرف کلیات تک محدود رہتا ہے۔ جزئیات کو محیط نہیں ہوتا۔ اور مسیحیوں نے خیر نبوت کی برکت سے کھلم کھلا اس عقیدہ کو تو نہ مانا، تاہم مرعوب اس ''حکیمانہ'' تعلیم سے اچھے خاصے رہے۔ قرآن مجید نے للکار کر بتایا کہ یہ علم باری کا کمال نہیں، عین نقص ہوا، علم باری ہر حیثیت سے کامل ہے اور چھوٹی بڑی ہر چیز پر حاوی۔ الْاَرْضِ وَالسَّمَآءِ۔ آسمان اور زمین کے نام اس سلسلہ میں اس لئے دیئے گئے کہ علم انسانی کی وسعت گرفت انہی حدود کے اندر محدود ہے۔ ضمناً خطاب مسیحیوں سے بھی ہے کہ تم جو مسیح علیہ السلام کو خدا مانتے ہو تو بتاؤ ان کا علم کامل کہاں سے تھا اور خدا نے بندہ کی شکل اختیار کرکے کیسے اتنا بڑا نقص اپنے اندر گوارا کرلیا؟ ف۱۲ (خواہ بغیر باپ کے بنائے خواہ باپ کی وساطت سے) قادر وہ ہر طرح اور ہر صورت سے ہے۔ باپ محض واسطۂ تخلیق ہوتا ہے اور خالق جس واسطہ کو جب چاہے ہٹادے۔ يُصَوِّرُكُمْ۔ میں خطاب عام ہے۔ سارے انسان مخاطب ہیں فِي الْاَرْحَامِ یعنی ماؤں کے رحم میں۔ اور حضرت مسیح علیہ السلام کی صورت بھی رحم مادر ہی میں بنی تھی۔ اوپر ذکر اللہ کے علم کامل کا آچکا ہے۔ اب اشارہ اس کی قدرت کی طرف ہورہا ہے کہ جس طرح اس کا علم کامل محیط کل وغیر محدود ہے اسی طرح اس کی قدرتِ تخلیق بھی غیر محدود ونامتناہی ہے۔ انسان کا اس کی حد بندی کی کوشش کرنا خود انسان کا جہل ہے۔ ف۱۳ (نہ ذات کے لحاظ سے نہ صفات کے) پھر یاد دلادیا کہ کون اس کے معاملات تخلیق میں دخل دے سکتا ہے یا مشورہ کا حق رکھتا ہے وہ ذات پاک ہر اعتبار سے یکتا، بے مثل اور بے مثال ہے۔ ف۱۴ الْعَزِيْزُ۔ عزیز پر حاشیہ ابھی گزر چکا۔ خدائے تعالیٰ تخلیق کی ہر صورت پر یکساں قادر ہے۔ الْحَكِيْمُ۔ اسکی صفت حکمت کا اثبات ہے یعنی جو صورت جہاں قرین حکمت ومصلحت ہوتی ہے وہ وہی اختیار کرتا ہے۔ ف۱۵ (اور وہی بہ طور معیار کے بن کر ان پر باقی کلام کو پیش کرنا چاہیے) مُحْكَمٰتٌ محکم قرآن مجید کی وہ واضح وصریح آیتیں ہیں جن کی دلالتیں متعین ہیں اور ان کے معانی میں کوئی خفا واشتباہ نہیں۔ المحکم مالایعرض فیه شبهة من حیث اللفظ ولامن حیث المعنی (راغب) واضحة المعنی ظاهرة الدلالة محکمة العبارة محفوظة من الاحتمال والاشتباه (روح) المحکمات فی آی القراٰن ما عرف تاویله و فهم معناه و تفسیره (قرطبی عن جابر بن عبد اللہ والشعبی وسفیان الثوری) قال النحاس احسن ما قیل فی المحکمات ان المحکمات ما کان قائما بنفسه لایحتاج ان یرجع فیه الی غیره (قرطبی) فالمراد به اللفظ الذی لا اشتراک فیه ولا یحتمل عند سامعه الامعنیٰ واحدًا (جصاص) اُمّ ہر شے کی اصل کو کہتے ہیں۔ یقال لکل ما کان اصلًا لوجود شیٔ او تربیته اواصلاحه اومبدئه اُمٌّ (راغب) ای اصله و العمدة فیه یرد الیها غیرها (روح) یہاں اس حقیقت کو بیان کردیا کہ قرآن مجید میں جو آیتیں بالکل واضح وصاف ہیں جن سے ایک ہی معنی نکلتے ہیں۔ وہی اصل مدار ومعیار ہیں۔ دوسری آیتوں کو جن کے کئی کئی معنی ہوسکتے ہیں۔ انہیں پر پھر پیش کرنا چاہیے۔ فبیّن الله تعالیٰ ان القراٰن تشتمل علی محکم وعلی متشابه والتمسک بالمتشابهات غیر جائز (کبیر) والامّ هی التی منها ابتداءه و الیها مرجعه فسماها اُمًّا فاقتضی ذٰلک بناء المتشابه علیها وردهٗ الیها (جصاص) ف۱۶ مُتَشٰبِهٰتٌ ایسے کلام کو کہتے ہیں جو دوسرے کلام سے ایسا ملتا جلتا ہو کہ باہم تفریق وتمیز مشکل ہو اور اس کی تعبیر وتفسیر میں مختلف پہلو نکلتے ہوں۔ مااشکل تفسیره لمشابهته بغیره امامن حیث اللفظ اومن حیث المعنی (راغب) واما المتشابه فهو ان یکون احد الشیئین مشابها للاٰخر بحیث یعجز الذهن عن التمییز (کبیر) انما المتشابه فی هذه الاٰیة من باب الاحتمال والاشتباه وقیل ان المتشابه مایحتمل وجوها (قرطبی) المتشابهات لهن تصریف وتحریف

يَشَآءُ ؕ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿٦﴾

وہ چاہتا ہے ف۱۲ کوئی خدا نہیں بجز اس کے ف۱۳ وہ بڑا زبردست ہے بڑا حکمت والا ہے ف۱۴

هُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ مِنْهُ اٰيٰتٌ

وہ وہی (خدا) ہے جس نے آپ پر کتاب اتاری ہے اس میں محکم آیتیں

مُّحْكَمٰتٌ هُنَّ اُمُّ الْكِتٰبِ وَاُخَرُ مُتَشٰبِهٰتٌ ؕ

ہیں اور وہی کتاب کا اصل مدار ہیں ف۱۵ اور دوسری آیتیں متشابہ ہیں ف۱۶

فَاَمَّا الَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ زَيْغٌ فَيَتَّبِعُوْنَ مَا

سو وہ لوگ جن کے دلوں میں کجی ہے وہ اس کے (اسی حصہ کے) پیچھے ہو لیتے ہیں

تَشَابَهَ مِنْهُ ابْتِغَآءَ الْفِتْنَةِ وَابْتِغَآءَ تَاْوِيْلِهٖ ۚ

جو متشابہ ہے ف۱۷ شورش کی تلاش میں اور اس کے (غلط) مطلب کی تلاش میں ف۱۸

وَمَا يَعْلَمُ تَاْوِيْلَهٗٓ اِلَّا اللّٰهُ ۘ وَالرّٰسِخُوْنَ فِي

درآنحالیکہ کوئی اس کا (صحیح) مطلب نہیں جانتا بجز اللہ کے ف۱۹ اور پختہ علم والے

الْعِلْمِ يَقُوْلُوْنَ اٰمَنَّا بِهٖ ۙ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ رَبِّنَا ۚ

کہتے ہیں کہ ہم تو اس پر ایمان لے آئے (وہ) سب ہی ہمارے پروردگار کی طرف سے ہے ف۲۰

وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّآ اُولُوا الْاَلْبَابِ ﴿٧﴾ رَبَّنَا لَا تُزِغْ

اور نصیحت تو بس عقل والے ہی قبول کرتے ہیں ف۲۱ اے ہمارے پروردگار ہمارے دلوں کو

قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ

کج نہ کر بعد اس کے کہ تو ہمیں سیدھی راہ دکھا چکا اور ہم کو اپنے پاس سے رحمت

رَحْمَةً ۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ﴿٨﴾ رَبَّنَآ اِنَّكَ جَامِعُ

عطا کر ف۲۲ بے شک تو ہی بڑا عطا کرنے والا ہے ف۲۳ اے ہمارے پروردگار بے شک تو (تمام) لوگوں کو

وتاویل ابتلی اللہ فیھن العباد (قرطبی عن مجاہد وابن اسحٰق) ف۱۷ (اور محکمات سے قطع نظر کر لیتے ہیں) اَلَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ زَيْغٌ۔ کھلا ہوا اور براہِ راست اشارہ ہے مسیحیوں کی جانب جنہوں نے اپنے پیمبروں کی صاف وواضح وصریح ہدایات توحید کو پس پشت ڈال کر ان کی بعض تشبیہات کو توڑ مروڑ کر اصل قرار دے لیا تھا لیکن الفاظ عام ووسیع ہیں۔ ہر کج راہ ہے دکج رو، ہر زندیق وصاحب بدعت اس کے تحت میں آجاتا ہے۔ ھذہ الأیۃ تعم کل طائفۃ من کافر وزندیق و جاھل وصاحب بدعۃ وان کانت الاشارۃ بھافی ذٰلک الوقت الی نصارٰی نجران (قرطبی) ھم اھل البدع (مدارک) محققین نے اہل اسرار کے باب میں تصریح کردی ہے کہ ان سے اگر ایسا کلام منقول ہو جو اپنی ظاہری صورت میں شریعت کے مطابق نہ ہو، تو سلامتی اس میں ہے کہ نہ اس کلام کے ظاہر کو قبول کیا جائے اور نہ ان اشخاص ہی سے انکار کر دیا جائے۔ ف۱۸ (تاکہ عقائد واحکام کے باب میں اس کلام سے اپنی گمراہیوں کی سند حاصل کریں) جن کے دلوں میں حق طلبی، حق جوئی وتلاش صداقت نہیں ہوتی وہ اس ادھیڑ بن میں لگے رہتے ہیں کہ دین میں کوئی نہ کوئی فتنہ برپا کریں اور بجائے اس کے کہ خود دین کی راہ پر چلیں، دین کو اپنی راہ پر چلانا چاہتے ہیں اور یہ لوگ نصوصِ کلام الٰہی کو توڑنے مروڑنے میں کوئی باک نہیں رکھتے۔ جیسا کہ آجکل بھی ہر فرقۂ باطل کی تاویلات میں مشاہدہ کیا جا سکتا ہے۔ الفتنۃ ھی الکفر والضلال فی ھذا الموضع (جصاص) اِبْتِغَآءَ الْفِتْنَةِ۔ اس غلط تعبیری میں بھی یہ لوگ مخلص نہیں۔ مقصود ہی ان کا عوام مسلمین کو تشویش میں ڈالنا اور وحدت دین میں رخنہ پیدا کرنا ہے۔ طلبًا للتشکیک فی القران واضلال العوام کما فعلتہ الزنادقۃ والقرامطۃ (قرطبی) وَابْتِغَآءَ تَاْوِيْلِهٖ۔ یعنی تاکہ اس کے غلط سلط معنی اپنی مرضی کے موافق تراش لیں۔ تاویل یہاں تحریف کے مرادف ہے، ای تحریفہ علی مایریدون (ابن کثیر) الاضافۃ فی تاویلہ للعھد ای بتاویل مخصوص وھو مالم یوافق المحکم بل ماکان موافقا للتشھی (روح) والمرادمنہ انھم یطلبون التاویل الذی لیس فی کتاب اللہ علیہ دلیل ولا بیان (کبیر) ای التاویل الذی یشتھونہ (مدارک) ف۱۹ (اور وہی جس کو جتنا چاہے بتلا دے۔ چاہے نصوص قرآنی ہی سے اشارۃً یا دلالۃً یا اقتضاءً۔ چاہے اقوال رسول ﷺ سے صراحۃً) ف۲۰ پس سارے کا سارا حق ہے۔ اور متشابہات کے معنی جو کچھ بھی ہوں بہر حال حق ہیں) اَلرّٰسِخُوْنَ فِي الْعِلْمِ یعنی علم دین پختہ اور صاحبان عقل سلیم۔ اکثر محققین کا مذہب یہ ہے کہ وقف تام وَمَا يَعْلَمُ تَاْوِيْلَهٗٓ اِلَّا اللّٰهُ پر ہے اور اَلرّٰسِخُوْنَ فِي الْعِلْمِ سے دوسرا جملہ شروع ہوتا ہے جس کی خبر يَقُوْلُوْنَ ہے قرطبی نے صحابہ وتابعین میں حضرت عائشہ، عبد اللہ بن عباس، عبد اللہ بن عمر، عبد اللہ بن مسعود، عروۃ بن زبیر، ابی بن کعب رضی اللہ عنہم، اور عمر بن عبد العزیز کا اور ائمہ لغت ونحو میں کسائی اور اخفش اور فراء اور ابو عبید کا مذہب یہی بتلایا ہے اور حنفیہ بھی عموماً اسی کے قائل ہوئے ہیں۔ وھو الذی ذھب الیہ الحنفیۃ (روح) والوقف عندالجمھور علی قول الا اللہ (مدارک) بلکہ اکثر صحابہ وتابعین اور محققین اہل سنت کا یہی مذہب ہوا ہے ھومذھب الاکثرین من اصحاب رسول اللہ والتابعین واتباعھم خصوصًا اھل السنۃ وھواصحّ الروایات عن ابن عباس (روح) رسوخ کے معنی مضبوط ہو جانے اور جڑ جم جانے کے ہیں۔ الرسوخ الثبوت فی الشیٔ کل ثابت راسخ (قرطبی) تو اَلرّٰسِخُوْنَ فِي الْعِلْمِ وہ ہوئے جن کے دلوں میں دین کے حقائق ثبت ہو چکے ہیں۔ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ رَبِّنَا خواہ اس کے بعض حصوں کے معنی بالکل ظاہر وواضح ہوں اور خواہ اس کے بعض حصوں کے مفہوم میں خفا واشتباہ ہو تقدیر کلام یوں ہے۔ کلہ من عند ربنا اور کلہ میں ضمیر کتاب اللہ کی طرف ہے۔ ف۲۱ (جو دین کے باب میں عقل وفہم سے کام لیا کرتے ہیں) بیان فہم سلیم رکھنے والوں کی عام ہے کہ ان لوگوں نے جب قرآن کے مجموعہ اور کل کو کلام الٰہی مان لیا، تو اب اس کے کسی حصے سے متعلق بھی بے اعتقادی اور ریب دل میں نہیں لاتے۔ ف۲۲ یعنی ہم کو اس صراط مستقیم پر قائم رکھ اور ہمارا حال کہیں یہود ونصاریٰ کا سا نہ ہو جائے، جو کتاب ونبوت کے بعد بھی گمراہ ہو گئے۔ یہ ساری دعا اَلرّٰسِخُوْنَ فِي الْعِلْمِ کی زبان سے ہے۔ یعنی علم دین میں پختہ کاروں کی زبان سے۔ یہ لوگ اپنے رسوخ فی العلم اور پختہ کاری پر نازاں نہیں ہوتے بلکہ اس نعمت کے زوال سے ہمیشہ ڈرتے رہتے ہیں۔ مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً۔ انہیں خود اپنے کسی عمل پر ناز یا دعویٰ نہیں ہوتا۔ یہ نہیں کہتے کہ ہمیں ہمارے حسن عمل کے انعام میں راہِ راست پر قائم رکھ بلکہ کہتے ہیں کہ محض اپنے فضل وکرم لطف وعنایت سے راہ ہدایت پر مستقیم رکھ۔ ای من عندک ومن قبلک فضلًا لاعن سبب بیّن ولا عمل (قرطبی) گویا اس میں ادبِ دعا کی تعلیم بھی آگئی۔ رَحْمَةً کا صیغۂ نکرہ اس کی عظمت اور بڑائی کے لئے ہے۔ وتنوینہ للتفخیم (روح) ف۲۳ (تو ایسے کے لئے اس درخواست کا قبول کر لینا مشکل کیا ہے) مفسر قرطبی نے کہا ہے کہ جاہل صوفیہ اور باطنیہ زنادقہ نے اس آیت سے یہ من گھڑت مسئلہ نکالا ہے کہ علم وہی ہے جو اللہ کی طرف سے محض وہبی ہو، کسبی نہ ہو اور علم کتابی حجاب کے حکم میں ہے۔

النَّاسِ لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيهِ ۚ إِنَّ اللَّهَ لَا
جمع کرنے والا ہے اس دن جس کے وقوع میں (ذرا) شک نہیں، و۲۴ بے شک اللہ اپنے وعدہ کے
يُخْلِفُ الْمِيعَادَ ﴿٩﴾ إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا لَن تُغْنِيَ
خلاف نہیں جاتا، و۲۵ بے شک جن لوگوں نے کفر کیا۔ ان کے
ع ۹
عَنْهُمْ أَمْوَالُهُمْ وَلَا أَوْلَادُهُم مِّنَ اللَّهِ
مال اور ان کی اولاد اللہ کے مقابلے میں ان کے کچھ بھی کام
شَيْئًا ۖ وَأُولَٰئِكَ هُمْ وَقُودُ النَّارِ ﴿١٠﴾ كَدَأْبِ
نہ آئیں گے اور یہی لوگ آگ کے ایندھن ہوں گے و۲۶ جیسا کہ معاملہ
آلِ فِرْعَوْنَ ۙ وَالَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ ۚ كَذَّبُوا
فرعون والوں کے ساتھ ہوا اور ان سے قبل والوں کے ساتھ انہوں نے ہماری
بِآيَاتِنَا ۚ فَأَخَذَهُمُ اللَّهُ بِذُنُوبِهِمْ ۗ وَاللَّهُ
نشانیوں کو جھٹلایا سو اللہ نے ان کی گرفت کی ان کے گناہوں کے باعث اور اللہ
شَدِيدُ الْعِقَابِ ﴿١١﴾ قُل لِّلَّذِينَ كَفَرُوا سَتُغْلَبُونَ
بڑا سخت سزا دینے والا ہے و۲۷ آپ (ان) کفر والوں سے کہہ دیجیے کہ تم عنقریب مغلوب کئے جاؤ گے
وَتُحْشَرُونَ إِلَىٰ جَهَنَّمَ ۚ وَبِئْسَ الْمِهَادُ ﴿١٢﴾ قَدْ
اور جہنم کی طرف اکٹھے کئے جاؤ گے اور وہ برا ٹھکانا ہے و۲۸ بے شک
كَانَ لَكُمْ آيَةٌ فِي فِئَتَيْنِ الْتَقَتَا ۖ فِئَةٌ تُقَاتِلُ
تمہارے لئے ایک نشانی (ان) دو گروہوں میں ہے جو باہم مقابل ہوئے ایک گروہ اللہ کی راہ میں
فِي سَبِيلِ اللَّهِ وَأُخْرَىٰ كَافِرَةٌ يَرَوْنَهُم مِّثْلَيْهِمْ
لڑ رہا تھا اور دوسرا کافر و۲۹ یہ اپنے کو کھلی آنکھوں دیکھ رہے تھے ان سے

و۲۴ (اس لئے قیامت کا آنا برحق اور بندوں کو اس کی یاد اور اس کا اہتمام ضروری) مومنین، کاملین کی یہ دعائیں خوفِ آخرت سے ہوتی ہیں، کسی مادی دنیوی غرض سے نہیں۔ جَامِعُ النَّاسِ یعنی لوگوں کی موت کے بعد اٹھانے والا اور اکٹھا کرنے والا۔ ای باعثهم ومحییهم بعد تفرقهم (قرطبی) و۲۵ (جیسا کہ بعض جاہل قوموں اور فرقوں نے گمان کر رکھا ہے) جاہلی قوموں کے عجیب عجیب معتقدات میں سے یہ عقیدے بھی ہیں کہ خدا کے لئے جائز ہے کہ وعدہ کر کے بھول جائے یا وعدہ کا ایفاء اسے خلافِ مصلحت نظر آئے اور اس لئے اسے وہ ٹال جائے۔ اور افسوس ہے کہ بعض مسلمان کہلانے والے فرقوں نے ان خرافات میں ان کی تقلید شروع کر دی ہے۔ خلفِ وعید کا مسئلہ جو اہل سنت کے ہاں ہے وہ اس سے بالکل الگ ہے اور اس سے حق تعالیٰ کی شان میں کوئی منقصت نہیں نکلتی بلکہ عظمت و کرمت کچھ اور بڑھ ہی جاتی ہے۔ و۲۶ اَلنَّارِ۔ یعنی آتش جہنم۔ جہنم کے عذاب آتشیں پر توریت و انجیل کے حوالہ پارہ اول میں گزر چکے۔ آیۂ کریمہ فَاتَّقُوا النَّارَ الَّتِیْ وَقُوْدُھَا النَّاسُ وَالْحِجَارَۃُ کے تحت میں۔ مِنَ اللّٰہِ۔ یعنی عذاب الٰہی سے نہ بچا سکیں گے۔ ای من عذاب اللہ (قرطبی) لَنْ تُغْنِیَ عَنْهُمْ۔ جاہلی قوموں کا ایک عقیدہ یہ بھی رہا ہے کہ اولاد اگر مرے ہوئے ماں باپ کی طرف سے دان پُن کر دے تو والدین کی نجات ہو جائے گی خواہ وہ ایمان سے محروم ہی دنیا سے اٹھے ہوں۔ و۲۷ (مجرموں اور باغیوں کو) ذُوانْتِقَامٍ پر حاشیہ ابھی گزر چکا ہے۔ اسے بھی ملاحظہ فرما لیا جائے۔ اللہ کوئی بے بس اور ہمہ عجز مہاتما نہیں کہ بندوں کو ہر طرح کے ظلم و عدوان کا مرتکب دیکھے اور پھر دم نہ مارے۔ وہ جب سزا دینے ہی پر آ جاتا ہے تو سب کو پتہ چل جاتا ہے کہ کوئی گرفت اس کی گرفت سے شدیدتر و الیم تر نہیں۔ کَدَاْبِ۔ داْب کے معنی حالت یا معاملہ کے ہیں۔ الداْب العادة والشان۔ (قرطبی) یہ مثلیت بے سود ہونے میں ہے۔ گویا تاریخ سے استشہاد ہے کہ جس طرح ماضی میں فرعونیوں کے کام ان کا مال اولاد کچھ نہ آ سکا۔ اور عذاب الٰہی سے انہیں کوئی چیز نہ بچا سکی، اسی طرح ان کافروں کے حق میں بھی یہ سارے مادی سہارے بالکل عبث و لا حاصل ثابت ہوں گے۔ اٰلِ فِرْعَوْنَ۔ فرعون اور فرعونیوں پر مفصل حاشیے پارۂ اول میں گزر چکے۔ فرعونیوں کی ہلاکت کے ذکر میں ایک مناسبت یہ بھی ہے کہ ان کی ہلاکت مسیحیوں کو مسلم تھی اور سورہ کا روئے سخن خاص طور پر مسیحیوں ہی کی جانب ہے اَلَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ۔ یعنی وہ نافرمان قومیں جو عہد موسوی سے بھی قدیم تر ہوئی ہیں۔ اٰیٰتِنَا۔ یہ نشانیاں خواہ آسمانی صحیفوں اور نوشتوں کی صورت میں ہوں یا معجزات و خوارقِ نبوت ہوں یا دلائل توحید ہوں۔ یحتمل ان یرید الأیات المتلوة ویحتمل ان یرید الأیات المنصوبة للدلالة علی الوحدانیة (قرطبی) اما المتلوة فی کتاب اللہ تعالیٰ او العلاماتِ الدالة علی توحید اللہ تعالیٰ و صدق انبیآئه (روح) فَاَخَذَهُمُ اللّٰہُ بِذُنُوْبِهِمْ۔ اور انہیں ان کی نافرمانیوں کی پاداش میں مع ان کی ساری عظمت و شوکت کے نیست و نابود کر دیا۔ خطاب دین حق سے بغض و عناد رکھنے والوں سے رسول کے واسطہ سے ہے۔ و۲۸ تُحْشَرُوْنَ اِلٰی جَهَنَّمَ کا تعلق تو ظاہر ہے کہ آخرت ہی سے ہے۔ سوال آیت کے وعید اول سَتُغْلَبُوْنَ سے متعلق ہے کہ دشمنانِ دین کی اس مغلوبیت و مقہوریت کا تحقق کہاں ہوگا؟ آخرت میں تو خیر ہو ہی گا لیکن آیا اس کے قبل اہل حق کے ہاتھوں میں اس دنیا میں بھی؟ اہل تفسیر نے بالاتفاق اس کا جواب اثبات میں دیا ہے اور تصریح کی ہے کہ اس کا وقوع عنقریب اس دنیا میں ہوگا۔ چنانچہ ہوا اِنَّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا۔ باقی یہ کہ اس سے کافروں کا کون سا گروہ متعین طور پر مراد ہے بعض نے پیشگوئی کا مصداق بدر میں حکومت مکہ کی ہزیمت کو ٹھہرایا ہے۔ المراد مشرکی مکة (معالم عن مقاتل) قل لمشرکی مکة ستغلبون یعنی یوم بدرٍ (بیضاوی) قیل نزلت فی قریش قبل بدر بسنتین (بحر) لیکن اکثر نے مدینہ میں یہود کے پرقوت جتھوں اور جرگوں کی شکست و پامالی مراد لی ہے۔ یعنی الیهود ای تهزمون (قرطبی، عن ابن عباس) فالمراد من الموصول الیهود (روح) سَتُغْلَبُوْنَ میں س قرب وقوع کے لئے ہے یعنی اس دنیا میں اس کا مشاہدہ ہو کر رہے گا۔ والسین لقرب الوقوع ای تغلبون عن قریب وارید منه فی الدنیا (روح) لیکن بہتر یہ ہوگا کہ لفظ کے اطلاق کو عام رکھا جائے اور یہود و مشرکین جو بھی رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کے بعد میں مسلمانوں کے ہاتھ خوار و مغلوب ہوئے، سب کو آیت کا مصداق یکساں ٹھہرایا جائے۔ والظاهر ان اللذین کفروا یعم الفریقین المشرکین والیهود وکل قد غلب بالسیف والجزیة والذلة و ظهور الدلائل والحجج (بحر) بہرحال قرآنی پیشگوئی کا اعجازی رنگ ہر صورت میں عیاں ہے نزول آیت کے وقت مسلمانوں کی بے بسی بے سروسامانی و زبوں حالی دیکھ کر کوئی بھی انسانی دماغ یہ پیشگوئی نہیں کر سکتا تھا کہ حکومت مکہ یا دولت یہود کسی سے بھی یہ ایسی زبردست ٹکر لے سکتے ہیں۔ و۲۹ (میدانِ بدر میں ۸ نبوی ۲ ہجری میں) اٰیَةٌ۔ نشان اللہ کی قدرت و کارسازی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صداقت کا) فِیْ فِئَتَیْنِ۔ یعنی دو گروہوں کے واقعہ میں۔ ایک گروہِ مومنین بے سروسامان، دوسرا گروہِ مشرکین باسروسامان کا۔ فِئَةٌ تُقَاتِلُ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ۔ یہ گروہ مومنین کا تھا۔ تعداد میں قلیل اور سامان میں حقیر۔ تعداد میں کل ۳۱۳ تھے اور وہ بھی بغیر سامان حرب کے۔ اونٹ اتنے کم کہ چار چار پیادوں کے حصہ میں ایک ایک پڑتا تھا۔ گھوڑے لشکر بھر میں کل دو۔ آہنی زرہیں اتنے آدمیوں میں کل سات۔ وَاُخْرٰی کَافِرَةٌ۔ یہ لشکر حکومت مکہ کا تھا۔ تعداد میں مسلمانوں سے سہ چند تھا۔ یعنی ۹۵۰ افراد پر مشتمل۔ قریش کے بہترین سواروں کے زیر قیادت اور ہر ضروری سامان سے آراستہ شتر سوار ان میں ۷۰۰ تھے اور سب سوار و زرہ پوش ۱۰۰ تھے۔

رَاْيَ الْعَيْنِ ؕ وَاللّٰهُ يُؤَيِّدُ بِنَصْرِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ اِنَّ

(یعنی مسلمانوں سے) کئی گنا وسے ۳ اللہ اپنی نصرت سے جس کی چاہتا ہے مدد کر دیتا ہے، وا۳ بے شک

فِيْ ذٰلِكَ لَعِبْرَةً لِّاُولِي الْاَبْصَارِ (۱۳) زُيِّنَ لِلنَّاسِ

اس (واقعہ) میں اہل بصیرت کے لیے (بڑا) سبق ہے و۳۲ لوگوں کے لیے خوشنما کر دی گئی ہے

حُبُّ الشَّهَوٰتِ مِنَ النِّسَآءِ وَالْبَنِيْنَ وَالْقَنَاطِيْرِ

مرغوبات کی محبت (خواہ) عورتوں سے ہو یا بیٹوں سے یا ڈھیر

الْمُقَنْطَرَةِ مِنَ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ وَالْخَيْلِ

لگے ہوئے سونے اور چاندی سے یا نشان پڑے ہوئے

الْمُسَوَّمَةِ وَالْاَنْعَامِ وَالْحَرْثِ ؕ ذٰلِكَ مَتَاعُ

گھوڑوں سے یا مویشیوں سے یا زراعت سے و۳۳ یہ (سب) دنیوی زندگی کے

الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَاللّٰهُ عِنْدَهٗ حُسْنُ الْمَاٰبِ (۱۴)

سامان ہیں و۳۴ اور حسن انجام تو اللہ ہی کے پاس ہے و۳۵

قُلْ اَؤُنَبِّئُكُمْ بِخَيْرٍ مِّنْ ذٰلِكُمْ ؕ لِلَّذِيْنَ اتَّقَوْا

آپ کہیے کہ کیا میں تمہیں ایسی چیز کی خبر دوں جو ان (چیزوں) سے (کہیں) بہتر ہے، و۳۶ جو لوگ ڈرتے رہتے ہیں

عِنْدَ رَبِّهِمْ جَنّٰتٌ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ

ان کے لئے ان کے پروردگار کے پاس باغ ہیں کہ ان کے نیچے نہریں پڑی بہ رہی ہیں

خٰلِدِيْنَ فِيْهَا وَاَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ وَّرِضْوَانٌ مِّنَ

ان میں وہ ہمیشہ رہنے والے ہیں و۳۷ اور صاف ستھری کی ہوئی بیویاں ہوں گی و۳۸ اور اللہ کی خوشنودی

اللّٰهِ ؕ وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِالْعِبَادِ (۱۵) اَلَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ

ہوگی و۳۹ اور اللہ اپنے بندوں کا خوب دیکھنے والا ہے و۴۰ (یہ وہ لوگ ہیں) جو کہتے ہیں کہ اے پروردگار



و۳۰ (لیکن یہ کثرتِ تعداد پھر بھی کچھ کام نہ آئی اور آخر کار ذلت و شکست لشکر مکہ ہی کو نصیب ہوئی) يَرَوْنَهُمْ رَاْيَ الْعَيْنِ ۔ یعنی یہ محض وہم و خیال نہ تھا بلکہ واقعۃً مشاہدہ کر رہے تھے۔ رؤیۃ آیت میں رؤیت چشم کے لئے ہے۔ قال ابو علي الرؤية في الأية رؤية عين ولذلک تعدّت الى مفعولٍ واحدٍ (قرطبی) یعنی رؤیۃ ظاهرة مکشوفة (کشاف) يَرَوْنَهُمْ مِّثْلَيْهِمْ ۔ کون کس کو کئی گنا دیکھ رہے تھے؟ سوال کے جواب یا ضمیروں کی تعیین میں اہل تفسیر کے درمیان شدید اختلاف ہے اور بالکل بلا دلیل قول کسی کا بھی نہیں۔ سب سے اسلم و احوط قول مفسر تھانوی کا نظر آتا ہے۔ جنہوں نے يَرَوْنَهُمْ میں فاعل اور مفعول دونوں کی ضمیریں کافروں کی طرف پھیری ہیں۔ اور مِّثْلَيْهِمْ میں هم سے مراد مومنین سے لی ہے۔ مِثْلَيْنِ ۔ سے مراد دو چند بھی لی گئی ہے اور سہ چند بھی اور مطلق کثرت تعداد بھی بغیر کسی عدد خاص کے تعین کے۔ زعم الفراء ان معنی یرونهم مثلهم ثلاثة امثالهم (بحر) المراد بالمثلين مطلق الكثرة لاخصوص المثلين (جمل) وا۳ (چنانچہ اس موقعہ پر اس کی مشیت نصرت مومنین سے متعلق ہوگئی اور کافروں کے کام نہ ان کی تیاریاں آسکیں نہ کثرتِ تعداد) مَنْ يَّشَآءُ ۔ اس کی تائید اس عالم ابتلاء میں مصالح تکوینی کے لحاظ سے ہوتی ہے۔ و۳۲ (یعنی بڑا سبق ہدایت کا ان لوگوں کے لئے ہے جو بصیرت سے کام ہی لیتے رہتے ہیں۔ عِبْرَةً ۔ تنوین عظمت کے لئے ہے یعنی ہدایت و بصیرت کا بہت بڑا سبق۔ التنوين للتعظيم اي عبرة عظيمة كائنة (روح) و۳۳ اور انہی کی محبت اکثر افراد میں حدود جائز سے تجاوز کر کے معصیت کا سبب بن جاتی ہے۔ حُبُّ الشَّهَوٰتِ ۔ شہوات یہاں مشتہات کے معنی میں ہے۔ یعنی مرغوب و دلپسند چیزیں۔ وقد يسمى المشتهى شهوة (راغب) جعل الاعيان التي ذكرها شهوات مبالغة في كونها مشتهاة (کشاف) مِنَ النِّسَآءِ الخ ان مرغوبات کے نام صرف مثال اور نمونہ کے طور پر لے دیے گئے ہیں۔ ان میں حصر مراد نہیں۔ زُيِّنَ لِلنَّاسِ ۔ یہ صراحت ہے اس باب میں کہ انسان کی نظر میں ان چیزوں کی رغبت و کشش بہ طور امر طبعی کے ہے۔ اور بذات خود معصیت نہیں۔ انسان ان کے شوق کے ازالہ کا مکلف نہیں صرف انہیں عقل سلیم و احکام شریعت کے ماتحت کر کے رکھنا چاہیے۔ و۳۴ (سو اس حقیقت کو سمجھ کر ان کی محبت جائز حدود کے اندر محدود رکھنی چاہیے) مَتَاعُ کہتے ہی اس چیز کو ہیں جس سے کسی حیثیت سے کچھ مدت کے لئے نفع حاصل کیا جائے۔ كل ما ينتفع به على وجهٍ ما فهو متاع (راغب) والمتاع انقطاع عندالوقت (راغب) مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۔ مقصود یہ ہے کہ یہ اور اس قسم کی ساری چیزیں بہت زیادہ دل لگانے کے قابل نہیں۔ البتہ دنیوی زندگی برتنے میں مفید و معین یقیناً ہیں۔ سو ان کی قدر اسی حد تک کرنا چاہیے۔ یہ نہ ہو کہ یہ مقاصد حیات بن جائیں۔ دنیا خود ہی فانی ہے اور اس کے یہ سارے ساز و سامان بھی فانی۔ والمعنى تحقير امر الدنيا والاشارة الى فنائها وفناء ما يستمتع به فيها (بحر) و۳۵ (سو دائمی اور غیر فانی راحت کے لئے فکر و اہتمام صرف اللہ کی رضا کا رکھنا چاہیے اس کے آگے دنیا کی آنی و فانی بڑی سے بڑی لذت بھی بے بساط ہی ہے) و معنى الأية تقليل الدنيا و تحقير ها والترغيب في حسن المرجع الى الله في الأخرة (قرطبی) و۳۶ (کیا بہ لحاظ کیفیت، کیا بہ لحاظ کمیت اور کیا بہ لحاظ قیام و دوام) خطاب عام انسانوں سے۔ رسول اللہ علیہ کے واسطہ سے ہے۔ ذٰلِكُمْ ۔ یعنی یہ چیزیں جو سر تا سر بے ثبات و بے حقیقت ہیں۔ و۳۷ اَلَّذِيْنَ اتَّقَوْا یعنی جو لوگ اپنے پروردگار سے ڈرتے رہتے ہیں۔ خوف خدا پر رحمت الٰہی کے مرتب و متوجہ ہونے کا ذکر قرآن مجید ہی میں نہیں اگلے صحیفوں میں بھی بار بار آیا ہے۔ چنانچہ توریت کے حوالہ پارہ اول کے حواشی میں گزر چکے۔ مسیحیوں کے مقدس نوشتے بھی خوف و خشیت کے ذکر سے خالی نہیں۔ ”اور اس کا رحم ان پر جو اس سے ڈرتے ہیں پشت در پشت رہتا ہے (لوقا ۱:۵)

”آؤ اپنے آپ کو ہر طرح کی جسمانی آلودگی سے پاک کر دیں اور خدا کے خوف کے ساتھ پاکیزگی کو کمال تک پہنچائیں“۔ (۲۔ کرنتھیون۔ ۷:۱) ”وہ وقت آپہنچا ہے کہ بڑے بڑے نبیوں اور مقدسوں اور ان چھوٹے بڑوں کو جو تیرے نام سے ڈرتے ہیں، اجر دیا جائے۔ و۳۸ (ان کے لئے جنت میں) مُطَهَّرَةٌ ۔ پاک صاف کی ہوئی ہر جسمانی آلودگی و نجاست سے۔ قرآن مجید نے بار بار اس پر زور دیا ہے کہ اہل جنت کے لئے راحت و لذت کا سامان ہر قسم کا ہوگا مادی لطف کا بھی، ذہنی لطف کا بھی، روحانی لطف کا بھی، پھر اگر انہیں وہاں بیویاں بھی عنایت ہوں، ہر طرح پاک صاف اور لطف ازدواجی بھی پوری طرح اٹھانے کا موقع ملے، تو اس میں ”روشن خیالی“ کے شرمانے کی کونسی بات ہے؟ و۳۹ (جو حاصل اور عطر ہے ساری نعمتوں و لذتوں، راحتوں کا) رِضْوَانٌ ۔ کی تنوین اظہار عظمت کے لئے ہے) اي رضا عظيم على مايشعر به التنوين (روح) و۴۰ (اور ان کے احوال، اقوال، اعمال کے ایک ایک جزئیہ سے پوری طرح خبردار ہے) پس اس کا احتمال ہی نہیں کہ کوئی چھوٹی سی چھوٹی چیز بھی حساب یا صدور جزا ئے سے رہ جائے۔

۴۱ یہ کہنے والے کون ہیں؟ وہی ہوتے ہیں جن کا ذکر اَلَّذِیْنَ اتَّقَوْا کے ماتحت چل رہا ہے۔ یہ اپنے اعمال واحوال پر نازاں ہونا الگ رہا الٹے فرطِ خشیت وہیبت سے اپنی مغفرت وحسن خاتمہ کے لئے مناجات کرتے رہتے ہیں اٰمَنَّا۔ یعنی ہم اللہ اور اس کے رسول ﷺ اور اس کی شریعت پر ایمان لے آئے۔ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا۔ ایمان پر مطالب مغفرت کو مرتب کرتے ہیں نکتہ یہ ہے کہ مغفرت میں اصل حائل عدم ایمان ہی تو ہوتا ہے۔ جب یہ مانع رفع ہو گیا تو اب کیا ہے۔ اب ہماری باقی خطاؤں، لغزشوں کو تو معاف کر ہی دیجئے۔ ایمان بہت بڑی نعمت ہے اور اس کی انتہائی اہمیت اس آیت سے ظاہر ہو رہی ہے۔ امام المفسرین امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے اس مقام پر بہت خوب تقریر کی ہے۔ ذلک یدل علی انھم توسلوا بمجرد الایمان الی طلب المغفرۃ واللہ تعالٰی حکی ذلک عنھم فی معرض المدح لھم والثناء علیھم فدل ھذا علی ان العبد بمجرد الایمان یستوجب الرحمۃ والمغفرۃ من اللہ تعالٰی (کبیر) اور انہی کی پیروی صاحب بحر وصاحب روح نے بھی کی ہے۔ ۴۲ بِالْاَسْحَارِ۔ سحر نام اس وقت کا ہے جب رات کی تاریکی صبح کی روشنی سے مل رہی ہو۔ السحر والسحرۃ اختلاط ظلام اٰخر اللیل بضیاء النھار وجعل اسمًا لذلک الوقت (راغب) آخر شب کی خصوصیت اس لئے ہے کہ وہ وقت خاص طور پر دلجمعی اور روحانی قویٰ کی بیداری وبالیدگی کا ہوتا ہے اور نفس پر اس وقت کا اٹھنا شاق بھی زاید ہوتا ہے۔ اَلصّٰبِرِیْنَ وَالصّٰدِقِیْنَ۔ یعنی صبر کرنے والے اور راستی برتنے والے اپنے سارے معاملات میں۔ اَلْقٰنِتِیْنَ۔ یعنی فروتنی کرنے والے اللہ کے حضور میں۔ اَلْمُنْفِقِیْنَ یعنی خرچ کرنے والے اللہ کی راہ میں۔ عارفوں نے کہا ہے کہ یہ تمام صفات اولیاء اللہ کے ہوتے ہیں۔ ۴۳ (اس لئے شرک ہر درجہ اور نوعیت کا باطل ہے) شَهِدَ اللّٰهُ۔ اللہ کی یہ گواہی کتب آسمانی سے بھی ظاہر ہو رہی ہے۔ اور صحیفہ کائنات سے بھی۔ ومن وحدانیتہ ینصب الدلائل الدالۃ علیھا وانزال الاٰیات القاطعۃ بھا۔ (بیضاوی) کتب الٰہی کی شہادت دلیل نقلی کا حکم رکھتی ہے۔ اور مصنوعات فطرت کی دلالت دلیل عقلی کا۔ اَلْمَلٰٓئِكَةُ۔ یہ وہی مخلوق ہے جسے اکثر مشرک قومیں دیوتا کا لقب دے کر شریک خدائی سمجھ رہی ہیں۔ اُولُوا الْعِلْمِ "علم" سے مراد علم حقائق ہے نہ کہ علوم دنیوی۔ محققین نے آیت سے علماء کا خاص شرف وفضل نکالا ہے۔ فی ھذہ الاٰیۃ دلیل علی فضل العلم وشرف العلماء فانہ لو کان احد اشرف من العلماء لقرنھم اللہ باسمہ واسم ملٰئکتہ کما قرن اسم العلماء (قرطبی) ۴۴ (ساری کائنات کا) قَآئِمًۢا بِالْقِسْطِ۔ عدل سے مراد ہے کہ ہر شے اپنے محل مناسب میں ہو۔ بعض جاہل قوموں نے خدا کا وجود تو تسلیم کیا ہے لیکن وجود معطل یا ایسی صفات سے موصوف ہے جو کمالات الٰہیہ کے منافی ہیں۔ اسلام کا خدا، خدائے معطل نہیں، منتظم ہے، کارساز ہے، ہر ایک کا اور ہر کام بنانے والا ہے۔ ۴۵ اَلْعَزِیْزُ۔ وہ جس کی قوت سب پر غالب ہے اور اس پر کوئی غالب نہیں۔ اَلْحَكِیْمُ۔ وہ جس کی حکمت سب سے بڑھی ہوئی ہے۔ دونوں صفات کے اثبات سے مقصود یہ ہے کہ اسے نہ قوت کے لحاظ سے اور نہ علم وحکمت سے کسی شریک کی ضرورت ہے۔ ۴۶ (نہ کہ مطلقاً ہر وہ چیز جسے دین کے نام سے موسوم کر دیا جائے) یہ رد ہے بادشاہ اکبر اور دوسرے بددینوں کے اس عقیدہ کا، کہ ہر دین دین حق ہے، اور ہر مسلک خدا ہی کی راہ ہے۔ اور دیر وحرم کفر وایمان میں فرق صرف لفظی واصطلاحی ہے۔ خط مستقیم حقیقت یہ ہے کہ دو نقطوں کے درمیان صرف ایک ہی ممکن ہے باقی سب خطوط منحنی وکج ہوں گے، راہ مستقیم خدا اور بندے کے درمیان صرف ایک ہی ہے۔ اور اسلام ہے جو انبیاء وہادیان حق کا دین ہمیشہ سے چلا آ رہا ہے۔ اَلدِّیْنَ۔ یعنی دین مقبول اَلدِّیْنَ اور اَلْاِسْلَامُ دونوں کا معرفہ ہونا حصر کے معنی دے رہا ہے یعنی دین مقبول صرف یہی ہے۔ وتعریف الجزئین للحصر ای لادین مرضی عنداللہ تعالٰی سوی الاسلام (روح) ۴۷ (نہ کہ کسی اجتہاد فکری اور اختلاف فہم کی بنا پر) یہاں پھر ایک بار اسے کھول کر بیان کر دیا ہے کہ اہل کتاب کا راہ حق سے انحراف کسی خطاء اجتہادی کی بنا پر نہیں، نفسانیت وہوا پرستی کی بنا



اِنَّنَآ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ﴿۱۶﴾

ہم یقیناً ایمان لے آئے سو ہمارے گناہ بخش دے اور ہمیں دوزخ کی آگ سے بچا دے ۴۱

اَلصّٰبِرِیْنَ وَالصّٰدِقِیْنَ وَالْقٰنِتِیْنَ وَالْمُنْفِقِیْنَ

(یہ) صبر کرنے والے ہیں اور راستباز ہیں اور فروتنی کرنے والے ہیں اور خرچ کرنے والے ہیں

وَالْمُسْتَغْفِرِیْنَ بِالْاَسْحَارِ ﴿۱۷﴾ شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ

اور پچھلی رات میں گناہوں سے بخشش چاہنے والے ہیں ۴۲ اللہ کی گواہی ہے کہ

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَۙ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًۢا

کوئی معبود نہیں ہے بجز اس کے اور فرشتوں اور اہل علم کی (بھی گواہی یہی ہے ۴۳) اور وہ عدل سے انتظام رکھنے والا

بِالْقِسْطِؕ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ ﴿۱۸﴾ اِنَّ

معبود ہے، ۴۴ کوئی معبود نہیں ہے بجز اس زبردست حکمت والے کے ۴۵ یقیناً

الدِّیْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ۫ وَمَا اخْتَلَفَ الَّذِیْنَ

دین تو اللہ کے نزدیک اسلام ہی ہے ۴۶ اور جو اختلاف کیا اس میں

اُوْتُوا الْكِتٰبَ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْعِلْمُ بَغْیًۢا

اہل کتاب نے سو وہ آپس کی ضد سے کیا بعد اس کے کہ انہیں صحیح علم پہنچ

بَیْنَهُمْؕ وَمَنْ یَّكْفُرْ بِاٰیٰتِ اللّٰهِ فَاِنَّ اللّٰهَ سَرِیْعُ

چکا تھا ۴۷ اور جو اللہ کی آیتوں سے انکار کرے گا سو اللہ یقیناً جلد حساب لینے

الْحِسَابِ ﴿۱۹﴾ فَاِنْ حَآجُّوْكَ فَقُلْ اَسْلَمْتُ

والا ہے ۴۸ پھر اگر یہ لوگ آپ سے حجت کئے جائیں ۴۹ تو خیر آپ کہہ دیجئے کہ میں تو اپنا رخ

وَجْهِیَ لِلّٰهِ وَمَنِ اتَّبَعَنِؕ وَقُلْ لِّلَّذِیْنَ اُوْتُوا

اللہ کی طرف کر چکا اور جو میرے پیرو ہیں (وہ بھی) ۵۰ اور آپ



ہے۔ یہود پہلے سے بھی یہی کہتے چلے آ رہے تھے کہ راہ حق ہماری راہ ہے۔ اس لئے کہ فلاں فلاں بزرگ ہمارے مورث ہوئے ہیں اور سرور کائنات ﷺ کے زمانہ میں بھی ان کا کہنا یہ تھا کہ نبوت تو اسرائیلیوں کا حق رہی ہے۔ یہ نعمت ایک اسمٰعیلی کے حصہ میں کیونکر جا سکتی ہے؟ بَغْیًۢا بَیْنَهُمْ۔ یعنی نفسانفسی اور ضد م ضدی آپس میں بھی اور دین حق سے بھی۔ مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْعِلْمُ یعنی ان پر دین حق کی تبلیغ پوری طرح ہو چکی اور دین برحق کی حقانیت وصداقت کے دلائل واضح انہیں پہنچ چکے۔ ۴۸ (اور حساب کا جو انجام منکرین ومعاندین کے حق میں ہونے والا ہے، بالکل ظاہر ہے) ۴۹ (خواہ مخواہ از راہ عناد اور پوری تبلیغ کے بعد بھی) اشارہ اہل کتاب کی جانب عموماً ہے اور نصرانیوں کی جانب خصوصاً۔ حَآجُّوْكَ۔ ای جادلوک بالاقاویل المزورۃ والمغالطات (قرطبی) ۵۰ (اب تم مانو یا نہ مانو، تمہیں اختیار ہے) اَسْلَمْتُ وَجْهِیَ لِلّٰهِ۔ پورا رخ اللہ کی جانب کر لینا مترادف ہے اسلام کے یعنی میں اپنا سب کچھ اللہ کے سپرد کر چکا۔ وَمَنِ اتَّبَعَنِ۔ میں ہو سکتا ہے کہ و عطف کا نہ ہو، بلکہ مع کا مرادف ہو۔ (ویجوز ان یکون الواو بمعنی مع (کشاف) اہل طریق نے یہیں سے یہ مسئلہ نکالا ہے کہ جب وضوح حق کی پوری کوشش ہو لے اور مخاطب پھر بھی قبول نہ کرے تو اب بحث ومباحثہ ...

وا۵ ءَاَسْلَمْتُمْ کے ایک صاف اور صریح معنی تو وہی ہیں جو متن ترجمہ میں درج ہو چکے ہیں، لیکن بعض اہل علم نے صیغہ امر میں معنی "اسلام لاؤ" کے بھی لئے ہیں۔ اور نحوئین نے کہا ہے کہ الف استفہام کبھی امر کے بھی معنی دیتا ہے۔ بلکہ امر کے معنی میں زور اور زیادہ پیدا کر دیتا ہے۔ المقصود منه الامر (کبیر) قال النحویون انما جاء الامر فی صورة الاستفهام (کبیر) استفہام کی صورت میں بھی استفسار محض مراد نہیں بلکہ مقصود تہدید ہے جیسے اردو محاورہ میں بھی تہدید کے موقع پر کہتے ہیں۔ "کیوں جی۔ سنتے ہو کہ نہیں"۔ قال الزجاج ء اسلمتم تهديد وهذا حسن لان المعنى ء اسلمتم ام لا (قرطبی)



الْكِتٰبَ وَالْاُمِّيّٖنَ ءَاَسْلَمْتُمْ ؕ فَاِنْ اَسْلَمُوْا فَقَدِ

اہل کتاب سے اور اُمیوں سے دریافت کیجیے کہ تم اسلام لاتے ہو وا۵ سو اگر وہ اسلام لے آئیں تو بس

اهْتَدَوْا ۚ وَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا عَلَيْكَ الْبَلٰغُ ؕ وَاللّٰهُ

راہ ہدایت پر آ گئے وا۵۲ اور اگر وہ روگردان رہے تو آپ کے ذمہ تو صرف تبلیغ ہی ہے وا۵۳ اور اللہ

بَصِيْرٌۢ بِالْعِبَادِ ۟ ٢٠ اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ

اپنے بندوں کا خوب دیکھتے رہنے والا ہے وا۵۴ بے شک جو لوگ اللہ کی آیتوں سے

اللّٰهِ وَيَقْتُلُوْنَ النَّبِيّٖنَ بِغَيْرِ حَقٍّ ۙ وَّيَقْتُلُوْنَ

انکار کرتے ہیں اور پیغمبروں کو ناحق قتل کر ڈالتے ہیں وا۵۵ اور ان لوگوں کو

الَّذِيْنَ يَاْمُرُوْنَ بِالْقِسْطِ مِنَ النَّاسِ ۙ فَبَشِّرْهُمْ

جو عدل کا حکم دیتے ہیں انہیں قتل کر ڈالتے ہیں بس آپ انہیں عذاب دردناک کی

بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ۟ ٢١ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ

خوشخبری سنا دیجیے وا۵۶ یہی وہ لوگ ہیں جن کے اعمال دنیا

فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ؗ وَمَا لَهُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَ ۟ ٢٢

اور آخرت میں اکارت گئے اور ان کا کوئی مددگار نہ ہو گا وا۵۷

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ اُوْتُوْا نَصِيْبًا مِّنَ الْكِتٰبِ

کیا آپ نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا جنہیں کتاب الٰہی سے حصہ دیا گیا تھا

يُدْعَوْنَ اِلٰى كِتٰبِ اللّٰهِ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ يَتَوَلّٰى

انہیں کتاب اللہ کی طرف بلایا جاتا ہے کہ وہ ان کے درمیان فیصلہ کرے پھر ان میں سے ایک فریق

فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ وَهُمْ مُّعْرِضُوْنَ ۟ ٢٣ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ

بے رخی کرتا ہوا منہ پھیر لیتا ہے وا۵۸ یہ اس سبب سے کہ یہ لوگ

ع ١١/١٠ ٢



وَالْاُمِّيّٖنَ۔ مطلقاً ان پڑھ یا کتب سماوی سے لاعلم و نابلد۔ مراد بہر صورت مشرکین مکہ ہیں۔ الامی هو الذی لایکتب ولایقرء من کتاب (راغب) ای الذین لاکتاب لهم (ابن جریر) الذین لاکتاب لهم وهو مشرکوا العرب (قرطبی) وا۵۲ (اور اب ان کی نجات و مغفرت میں بھی شبہ نہ رہا) جاہلیت کے نظریہ حیات (Ideology) میں اصلاح و تبدیلی ہی کا نام اسلام ہے پس جس نے بھی اسلام کے نظریۂ حیات کو قبول کر لیا وہ کسی بھی نسل، قوم، رنگ، وطن کا ہو بہر حال اب اس کا تعلق کائنات و خالق کائنات کے ساتھ صحیح نوعیت کا قائم ہو گیا ہے۔ وا۵۳ (آپ پر نتائج کی ذمہ داری ذرا بھی نہیں) رسول اللہ ﷺ کو تسکین دی گئی ہے کہ اگر یہ ایمان نہیں لاتے تو آپ ملول و فکر مند نہ ہوں۔ آپ کا کام تو صرف تبلیغ ہے۔ وا۵۴ (وہ خود ہی سب کے اعمال و احوال دیکھ کر مناسب جزا و سزا دے گا۔ وا۵۵ يَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ۔ کسی کتاب الٰہی سے یا اس کے کسی جزء سے انکار یہ سب کفر بآیات اللہ کی صورتیں ہیں۔ بِغَيْرِ حَقٍّ۔ یعنی خود قاتلوں کے بھی آئین، قانون و ضابطہ کے خلاف، ورنہ قتل انبیاء فی الحقیقت اور عند اللہ تو ہمیشہ ہی ناحق رہے گا۔ یہود کے قتل انبیاء اور قتل ناحق پر حاشیہ پارہ اول رکوع ۷ میں گزر چکا۔ وا۵۶ (آخرت میں) يَاْمُرُوْنَ بِالْقِسْطِ۔ یعنی لوگوں کو اخلاق و معاملات میں عدل کی ہدایتیں کرتے رہتے ہیں، ظاہر ہے کہ مراد انبیاء اور ان کے نائبین ہیں۔ يَقْتُلُوْنَ۔ یہ سب اشارے یہود کی حق دشمنی سے متعلق اور ان کی تاریخ کی جانب ہیں۔ عہد عتیق کے متعدد صحیفوں میں یہود کی حق بیزاری کی تصریح موجود ہے۔ مثلاً "وہ اس کا کینہ رکھتے ہیں جو دروازہ پر سرزنش کرتا ہے اور وہ اس سے نفرت رکھتے ہیں جو حق بات کہتا ہے"۔ (عموس۔ ۵:۱۰) عَذَابٍ اَلِيْمٍ۔ ایسے مجرموں اور خطا کاروں پر دنیوی لعنت حضرت داؤد نبی کی کتاب میں مفصل موجود ہے۔:۔ "وہ جلد ہی گھاس کے مانند کاٹ ڈالے جائیں گے اور ہرے سبزے کی طرح مرجھا جائیں گے اور شہر میں نہ ہو گا تو غور کر کے اس کا مکان ڈھونڈے گا اور وہ نہ ہو گا۔ ان کی تلوار انہی کے دلوں میں بیٹھے گی۔ ان کی کمانیں ٹوٹ جائیں گی"۔ الخ (زبور، ۳۷:۱۔۳۰) آیت سے اس پر بھی روشنی پڑتی ہے کہ سابق امتوں میں امر بالمعروف واجب تھا اور یہ فرض انبیاء اور ان کے نائبین انجام دیتے تھے۔ و تحت هذه الأية على ان الامر بالمعروف والنهى عن المنكر كان واجباً فى الامم المتقدمة و هو فائدة النبوة (قرطبی) وا۵۷ (سزا کے وقت کہ انہیں عذاب سے چھڑا لے۔ یا اس میں کچھ تخفیف ہی کرا دے) وا۵۸ حق و داعیانِ حق سے یہ مسلسل انحراف و اعراض تاریخ بنی اسرائیل کا کوئی نیا یا انوکھا واقعہ نہیں۔ ان کے مقدس نوشتے اور صحیفے ان شکایات سے بھرے پڑے ہیں۔ مثلاً:۔ "تم کاہے کو مجھ سے حجت کرو گے۔ تم سب مجھ سے پھر گئے ہو"۔ (یرمیاہ۔ ۲:۲۸، ۲۹) نیز ہوسیع ۱۰:۲۷) مفصل حاشیے پارۂ اول رکوع ۶:۷ کے ذیل میں گزر چکے۔ اَلَمْ تَرَ۔ خطاب یہاں رسول اللہ ﷺ سے ہے۔ مِنَ الْكِتٰبِ۔ ذکر وہی یہود کا چل رہا ہے۔ الکتاب یہاں بطور اسم جنس استعمال ہوا ہے۔ یعنی کتاب الٰہی اپنے عمومی و کلی مفہوم میں۔ اور اس کا ایک جزء توریت ہے۔ كِتٰبِ اللّٰهِ۔ اسی عمومی و کلی کتاب کا دوسرا جزء قرآن ہے اور وہی یہاں مراد ہے۔ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ۔ یعنی مذہبی اختلافات کے باب میں فیصلہ کر دے۔

قَالُوْا لَنْ تَمَسَّنَا النَّارُ اِلَّآ اَيَّامًا مَّعْدُوْدٰتٍ ۠

کہتے ہیں کہ ہم کو آگ چھوئے گی بھی نہیں بجز (چند) گنے ہوئے دنوں کے و۵۹

وَغَرَّهُمْ فِيْ دِيْنِهِمْ مَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ﴿٢٤﴾ فَكَيْفَ

اور جو کچھ یہ تراشتے رہتے ہیں اس نے انہیں دھوکے میں ڈال رکھا ہے و۶۰ سو اس روز

اِذَا جَمَعْنٰهُمْ لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيْهِ ۣ وَوُفِّيَتْ كُلُّ

جس میں ذرا شک نہیں جب ہم انہیں اکٹھا کریں گے تو کیا حال ہوگا و۶۱ اور ہر شخص کو جو کچھ اس نے کیا ہے

نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ﴿٢٥﴾ قُلِ اللّٰهُمَّ

پورا پورا بدلہ دیا جائے گا، اور ان پر (ذرا) ظلم نہ کیا جائے گا و۶۲ آپ کہیے

مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَاۗءُ وَتَنْزِعُ

اے سارے ملکوں کے مالک تو جسے چاہے حکومت دے دے اور تو جس سے چاہے

الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاۗءُ ۡ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاۗءُ وَتُذِلُّ

حکومت چھین لے و۶۳ تو جسے چاہے عزت دے و۶۴ اور تو جسے

مَنْ تَشَاۗءُ ۭ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ۭ اِنَّكَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ

چاہے ذلت دے و۶۵ تیرے ہی ہاتھ میں بھلائی ہے بے شک تو ہر چیز پر

قَدِيْرٌ ﴿٢٦﴾ تُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ

قادر ہے و۶۶ تو رات کو دن میں داخل کرتا ہے اور رات میں دن کو

فِي الَّيْلِ ۡ وَتُخْرِجُ الْـحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ

داخل کرتا ہے اور تو بے جان سے جاندار کو نکالتا ہے اور تو جاندار سے

الْمَيِّتَ مِنَ الْـحَيِّ ۡ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَاۗءُ بِغَيْرِ

بے جان کو نکالتا ہے اور تو جسے چاہتا ہے بے حساب رزق



و۵۹ ذٰلِكَ۔ یعنی یہ سرکشی اور عدوان کی عادت اس سبب سے قائم ہے کہ یہ لوگ اپنے مشرک ہونے ہی کے گویا قائل نہیں۔ اَيَّامًا مَّعْدُوْدٰتٍ۔ یعنی وہ ۴۰ روز کی مدت جو بنی اسرائیل نے گوسالہ پرستی میں بسر کی تھی۔ آیت کا یہ جزء پارۂ اول میں بھی یہود کی زبان سے نقل ہو چکا ہے اور وہیں اس پر مفصل حاشیہ بھی گزر چکا ہے۔ و۶۰ (چنانچہ اپنی نجات کا یقین کئے ہوئے بیٹھے ہیں) مَا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ۔ عقاید کے باب میں کوئی بات بے دلیل عقلی یا نقلی کے اپنی طرف سے گڑھ لینا افتراء علی اللہ کی ایک صورت ہے۔ اور یہود کے پیشواؤں اور سرداروں نے اس طرح قسم قسم کے عقائد کا ایک طومار گڑھ رکھا تھا۔ اور انہی میں سے ایک عقیدہ یہ بھی تھا کہ یہود پر آتش دوزخ (بجز برائے نام صورت کے) حرام ہے۔ ان کے لئے ان کے بزرگوں کی نسبت وشفاعت کافی ہے۔ اور ان کی نجات ومغفرت بلا ایمان وعمل خود بخود ہو جائے گی۔ و۶۱ (ان بدبختوں اور شامت زدوں کا) يَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيْهِ۔ یعنی قیامت کے دن۔ اس طرز تسمیہ سے مقصود قیامت کا محض ذکر ہی کر دینا نہیں۔ بلکہ اس کے وقوع کی قطعیت کو ذہن میں تازہ کر دینا ہے۔ فَكَيْفَ۔ اس طرز استفہام سے مقصود عذاب کی ہولناکی کا اظہار ہے۔ استعظام وتهويل وهدم لما استندوا اليه (روح) لِيَوْمٍ۔ میں ل فی کے معنی میں ہے۔ واللام فی قوله ليوم بمعنى في قاله الكسائي (قرطبی) و۶۲ (کہ کسی کو سزا بلا جرم یا زائد از جرم مل جائے یا کسی کی کوئی نیکی بغیر اجر کے چھوٹ جائے) مَا كَسَبَتْ۔ جو کچھ اس نے حاصل کیا ہے خواہ وہ حسنات ہوں یا سیئات۔ و۶۳ رسول ﷺ کے واسطہ سے طریق دعا کی تعلیم امت کو دی جا رہی ہے۔ مٰلِكَ الْمُلْكِ۔ ملک سے مراد سارا جہان ہے۔ مالک کا لفظ دعا کے شروع ہی میں لا کر یاد دلا دیا کہ مالکانہ تصرف کا حق واختیار اسی کو حاصل ہے جس سے دعا کی جا رہی ہے تُؤْتِي وَتَنْزِعُ۔ حکومت کی نعمت دینا یا اس نعمت کو واپس لے لینا۔ تمامتر احکم الحاکمین کے ہاتھ میں ہے اور نفس بادشاہت یا حکومت میں تقدس یا الوہیت ذرا سی بھی نہیں۔ اس میں رد آ گیا اس کثرت سے پھیلے ہوئے جاہلی عقیدہ کا، کہ بادشاہی خود ایک درجہ الوہیت یا نیم الوہیت کا ہے اور کسی کا بادشاہ ہو جانا گویا خدا کے اوتار کے مرتبہ پر پہنچ جانا ہے۔ مصر میں فرعون کی پرستش ہوتی رہی۔ ہندوستان میں چندر بنسی اور سورج بنسی راجہ مہاراجہ خدائی اوتار سمجھے گئے۔ جاپان میں میکاڈو آج تک مظہر خدا کی حیثیت رکھتا ہے۔ یہ سب اسی عقیدۂ شاہ پرستی کے مظاہر ہیں۔ اسلام نے آ کر بتایا کہ بادشاہی بھی ساری دوسری نعمتوں کی طرح ایک خدائی تصرف ہے اور بادشاہ بھی بندگی، بے بسی، بیچارگی میں بالکل ایسا ہی ہوتا ہے جیسے سارے دوسرے بندے۔ حقیقت ہمیشہ سے اپنی جگہ پر قائم ہے۔ اس وقت اس کا نظارہ پوری قوت وشدت کے ساتھ مسولینی (آمر اٹلی) وہٹلر (آمر جرمنی) کے انجام سے کرا دیا گیا ہے۔ و۶۴ (اپنی حکمت کاملہ کے مطابق) اس مَنْ تَشَاۗءُ (جسے تو چاہے) کی وسعت اطلاق میں قومیں بھی آ گئیں اور فرد بھی۔ اور عزت کا سب سے بڑا ممکن مرتبہ یاد کر لیا جائے کہ نبوت ہے۔ اس طرح گویا اہل کتاب کو یہ یاد دلا دیا کہ جس قوم کے جس فرد کو وہ چاہے مرتبہ نبوت سے سرفراز کر دے۔ اس پر حسد بالکل بے معنی ہے۔ و۶۵ (اس کے پاداش عمل میں) مَنْ تَشَاۗءُ کا عموم اطلاق یہاں بھی فرد وقوم دونوں پر حاوی ہے کوئی فرد تو مرتبہ نبوت سے معزول ہوا نہیں ہے۔ البتہ یہ نعمت قوموں سے سلب ہو سکتی ہے چنانچہ قوم اسرائیل صدیوں تک اس نعمت سے سرفراز رہنے کے بعد معزول کی گئی۔ اور یہ نعمت اپنی انتہائی اور آخری شکل میں عرب قوم کے ایک ممتاز فرد کے حصہ میں آئی۔ و۶۶ (تو اہل کتاب اس پر حیرت کیوں کر رہے ہیں کہ نعمت نبوت سے عرب قوم کے ایک فرد کو سرافراز کیا جا رہا ہے) اَلْخَيْرُ۔ یعنی بھلائی ہر قسم کی اور ہر مرتبہ ودرجہ کی۔ کائنات میں وجود ایجابی صرف خیر کا ہے اس لئے ذکر اسی کا کیا گیا اس کے مقابل کی چیز یعنی شر محض ایک سلبی حقیقت کا نام ہے۔ یہاں جو بجائے بِيَدِكَ الْخَيْرُ وَالشَّرُّ کے صرف بِيَدِكَ الْخَيْرُ کا ارشاد واقع ہے اس سے عارفین صوفیہ نے یہ نکتہ نکالا ہے کہ جس چیز میں بندہ کے ارادہ واختیار کو دخل نہ ہو وہ محض خیر ہی ہے۔ اسے ناگوار نہ جانے اور اسے اپنے حق میں عذاب ومصیبت نہ سمجھے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ف٦٧ (غرض یہ کہ تقلبات وتصرفات کائنات کا ہر ہر جزئیہ تیری ہی مشیت وقدرت کے تابع ومحکوم ہے) تُوْلِجُ الَّيْلَ۔ تُوْلِجُ النَّهَارَ۔ یہ سارے تصرفات وتقلبات بغیر کسی کی شرکت واعانت کے محض ارادۂ الٰہی سے رات دن ہوتے رہتے ہیں۔ جاہلی قوموں نے لیل (رات) اور نہار (دن) دونوں کو دیوی دیوتاؤں کی حیثیت دے رکھی ہے۔ آیت میں ضمناً ان خرافات کا بھی رد آ گیا۔ تُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ۔ اس کی ایک نمایاں مثال پرند کو انڈے سے نکالنا ہے۔ تُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ۔ اس کی ایک نمایاں مثال پرند سے انڈے کی پیدائش ہے۔ تَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ۔ سو ایسا قادر مطلق اگر ضعیفوں، عاجزوں کو بڑی بڑی سلطنتوں کا بھی مالک بنا دے تو اس میں حیرت کی کوئی بات نہیں۔ اوپر تقسیم رزق، عطائے دولت وغیرہ تکوینی انعامات کے سلسلہ میں۔ مَنْ تَشَآءُ کی قید جو ہر جگہ لگی ہوئی ہے۔ اس سے محققین نے یہ نکتہ نکالا ہے کہ دولت، حکومت، امارت وغیرہ کی تقسیم محض مشیت تکوینی کے مصالح کائناتی کے اعتبار سے ہوتی رہتی ہے۔ اسے قرب الٰہی، اخلاقی افضلیت وغیرہ سے کوئی تعلق نہیں۔ ف٦٨ (کیا ظاہر میں اور کیا باطن میں) جسے دوستی کا علاقہ کہتے ہیں وہ ایک کیفیت قلب اور پھر عملی برتاوے کا نام ہے۔ مسلمانوں کو، کافروں، منکروں، اللہ کے باغیوں کے ساتھ یہ تعلق قائم کرنے کی قطعی ممانعت ہے اور عقلاً بھی یہ ملی خودداری اور قومی تشخص کے بالکل منافی ہے۔ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ۔ یعنی نہ مومنین کو چھوڑ کر اور نہ مومنین کے شمول میں۔ ای من غیر المومنین (کبیر) ای متجاوزین المومنین الی الکافرین استقلالا او اشتراکا (روح) بعض اہل حق نے یہیں سے تمسک کر کے اپنے مریدوں، معتقدوں، شاگردوں کو منکروں کے ساتھ دوستی کرنے سے منع کر دیا ہے۔ ف٦٩ یعنی دشمنانِ خدا کے ساتھ دوستی رکھنے والے کی دوستی اللہ کے ساتھ کسی درجہ میں بھی معتبر ومقبول نہیں۔ لَيْسَ مِنَ اللّٰهِ فِيْ شَيْءٍ۔ مِنَ اللّٰهِ سے مراد من دین اللہ یا من ولایۃ اللہ سمجھی گئی ہے۔ ای من ولایتہ فی شیء (بیضاوی) ای لیس من دین اللہ فی شیء (معالم) ف٧٠ (بس رفع ضرر کے لئے بہ قدر ضرورت ظاہری تعلقاتِ دوستانہ کی اجازت ہے) کافروں کے ساتھ حسن سلوک کی تین ہی ممکن صورتیں ہیں:۔ (١) موالات یا دوستی۔ (٢) مدارات یا ظاہری خوش خلقی وخاطر داری۔ (٣) مواسات۔ یا احسان ونفع رسانی۔ اپنے علماء شریعت کی تحقیق ہے کہ شق اول یعنی موالات یا حقیقی دوستی تو کسی حال میں جائز نہیں۔ شق سوم بھی زیادہ دشوار نہیں۔ مواسات اہل حرب کے ساتھ ناجائز ہے۔ غیر اہل حرب کے ساتھ جائز ہے رہی شق دوم، سو وہ تفصیل طلب ہے۔ مدارات تین حالتوں میں درست ہے۔ ١۔ ایک اپنے رفع ضرر کے لئے۔ ٢۔ دوسرے خود اس کافر کی مصلحت دینی ہو۔ یعنی توقع ہدایت کے موقع پر۔ ٣۔ تیسرے اکرام ضیف کے طور پر۔ یعنی کافر جب مہمان ہو اس وقت کے لئے۔ بس ان تینوں صورتوں کے سوا اپنے نفع یا حصول مال وجاہ کے لئے مدارات درست نہیں بلکہ جب اس سے ضرر دین کا اندیشہ ہو تو یہ اختلاط بدرجۂ اولیٰ حرام ہو گا۔ تَتَّقُوْا مِنْهُمْ تُقٰىةً۔ یہ لحاظ رہے کہ آیت میں ذکر اندیشہ کا ہے۔ محض توہم یا احتمال بعید اس کے لئے کافی نہیں اور ضرر بھی جس کا اندیشہ کیا جائے معتد بہ ہونا چاہیے۔ التقیۃ لاتحل الا مع خوف القتل او القطع او الایذاء العظیم (قرطبی) یعنی ان تخافوا تلف النفس او بعض الاعضاء وھذا ھو ظاھر ما یقتضیہ اللفظ وعلیہ الجمھور (جصاص) آیت میں ایک طرف رد ہے۔ فرقۂ شیعہ کا۔ جس نے تقیہ کے حدود بہت وسیع کر کے اسے اپنے مذہب کا ایک جزء بنا لیا ہے اور دوسری طرف فرقۂ خوارج کا۔ جس نے جواز تقیہ سے سرے سے انکار کر دیا ہے۔ عدل واعتدال کا مسلک افراط وتفریط دونوں سے یکساں بچ کر اہل سنت کا ہے۔ صاحب روح المعانی نے اس ذیل میں ماشاء اللہ بہت خوب لکھا ہے۔ ف٧١ (کہ حقیقۃً صاحب اقتدار وقابل عظمت صرف وہی ہے) نَفْسَهٗ۔ مراد یہ بھی گئی ہے کہ اللہ اپنے عذاب سے تم کو ڈراتا ہے۔ المعنی یحذرکم اللہ عقابہ (قرطبی) ف٧٢ (سو اس کے احکام کی ظاہری، باطنی ہر مخالفت سے باز رہو) خطاب عامۃ الناس سے رسول اللہ ﷺ کے واسطہ سے ہے۔ ف٧٣ یعنی اس کا علم ہر طرح کامل جزئیات وکلیات سب پر حاوی، حاضر وغائب سب پر شامل ہے۔ اس میں رد آ گیا یونان اور دوسری قوموں کے ان جاہل فلسفیوں کا جنہوں نے خدا کی صفت علم کو ناقص ومحدود مانا ہے۔ ف٧٤ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ۔ کی تصریح صرف محاورۂ زبان کے مطابق ہے۔ مراد صفت علم کی کاملیت وجامعیت کا اظہار ہے۔ ف٧٥ اور جب علم کے ساتھ اس کی قدرت بھی کامل ہے تو وہی اس کا مستحق ہے کہ اس کی سزا سے ڈرا جائے) مشرک قوموں کو اصلی ٹھوکر صفت علم کے ساتھ صفت قدرت میں بھی لگی ہے۔ اسی لئے بار بار زور انہی صفات پر دیا گیا ہے۔ ف٧٦ (جزاء اعمال کے لئے) يَوْمَ یعنی قیامت کے دن۔ مُحْضَرًا۔ اپنے مواجہہ میں اور اللہ کے حضور میں۔ لدیھا مشاھدا (روح) مَا عَمِلَتْ۔ یعنی اس عمل کو نامۂ اعمال میں لکھا ہوا۔ یا ان اعمال کی جزا کو۔ فی الصحف (روح) وقیل تجد جزاء اعمالھا محضرا (روح) تقدیرہ یوم تجد کل نفس جزاء ما عملت محضرا (قرطبی) صحائف اعمالھا او جزاء اعمالھا (بیضاوی) بعض صوفیۂ عارفین نے یہ معنی کئے ہیں کہ انسان بجنسہٖ اس عمل کو کرتے ہوئے اپنے کو پائے گا۔ قیل ظاھرا فی صور (روح) حضرت اکبر الٰہ آبادی علیہ الرحمۃ اردو کے مشہور شاعر ہونے کے ساتھ ہی حکیم وعارف بھی تھے۔ فرمایا کرتے تھے کہ یہ جو ہر وقت ہم بولا کرتے ہیں کہ ”وقت چلا گیا“ وقت جاتا کہاں ہے؟ اللہ تعالیٰ کے ہاں چلا جاتا ہے اور وہیں جمع رہتا ہے۔ قیامت کے دن حق تعالیٰ اسی ”وقت“ کو واپسی کا حکم دیں گے۔ پس جب وقت واپس آئے گا تو جو کچھ بھی وقت کے اندر ہوتا رہا ہے اس سب کو لئے ہوئے آئے گا۔ اس کے کائنات میں جو کچھ ہوتا رہا ہے۔ سب اس روز بجنسہٖ دوبارہ واقع ہو کر رہے گا۔ ف٧٧ (کہ اعمال بد یا ان کی جزا کا معائنہ نہ کرنا پڑتا) یہ حسرت ان کے دلوں میں پیدا ہو گی جن کے پاس اعمال خیر وشر کا مجموعہ ہو گا۔ تو جس بدنصیب کے پاس شر ہی شر ہو گا اس کی حسرت نصیبی کا کیا پوچھنا! بَيْنَهَا میں ضمیر نفس کی طرف اور بَيْنَهٗ میں یوم کی طرف ہے۔ ف٧٨ (کہ قابل عظمت وصاحب اقتدار ذات صرف اسی کی ہے) نَفْسَهٗ سے مراد عقاب نفسہ سمجھی گئی ہے۔



حِسَابٍ ﴿٢٧﴾ لَا يَتَّخِذِ الْمُؤْمِنُوْنَ الْكٰفِرِيْنَ اَوْلِيَآءَ
دیتا ہے ف٦٧ مومنوں کو نہ چاہیے کہ مومنوں کے ہوتے ہوئے کافروں کو
مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۚ وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ فَلَيْسَ
(اپنا) دوست بنائیں ف٦٨ اور جو کوئی ایسا کرے گا تو وہ اللہ کے ہاں
مِنَ اللّٰهِ فِيْ شَيْءٍ اِلَّآ اَنْ تَتَّقُوْا مِنْهُمْ
کسی شمار میں نہیں ف٦٩ مگر ہاں ایسی صورت میں کہ تم ان سے کچھ اندیشہ (ضرر کا)
تُقٰىةً ۭ وَيُحَذِّرُكُمُ اللّٰهُ نَفْسَهٗ ۭ وَاِلَى اللّٰهِ الْمَصِيْرُ ﴿٢٨﴾
رکھتے ہو ف٧٠ اور اللہ تم کو اپنے سے ڈراتا ہے ف٧١ اور اللہ ہی کی طرف آنا ہے ف٧٢
قُلْ اِنْ تُخْفُوْا مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ اَوْ تُبْدُوْهُ
آپ کہہ دیجیے کہ جو کچھ تمہارے سینوں میں ہے تم اسے خواہ پوشیدہ رکھو یا ظاہر کرو
يَعْلَمْهُ اللّٰهُ ۭ وَيَعْلَمُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي
اللہ اس کو جانتا ہے ف٧٣ جو کچھ آسمانوں میں اور جو کچھ زمین میں ہے اس (سب) کو
الْاَرْضِ ۭ وَاللّٰهُ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿٢٩﴾ يَوْمَ
جانتا ہے ف٧٤ اور اللہ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے ف٧٥ جس روز
تَجِدُ كُلُّ نَفْسٍ مَّا عَمِلَتْ مِنْ خَيْرٍ مُّحْضَرًا ۚ
ہر شخص اپنے ہر نیک عمل کو سامنے لایا ہوا پائے گا ف٧٦
وَّمَا عَمِلَتْ مِنْ سُوْۗءٍ ۚ تَوَدُّ لَوْ اَنَّ بَيْنَهَا
اور (اسی طرح) ہر برے کام کو بھی (اس روز) تمنا کرے گا کہ کاش اس شخص
وَبَيْنَهٗٓ اَمَدًۢا بَعِيْدًا ۭ وَيُحَذِّرُكُمُ اللّٰهُ نَفْسَهٗ ۭ
اور اس دن کے درمیان مسافت بعید ہوتی ف٧٧ اور اللہ تم کو اپنی ذات سے ڈراتا ہے ف٧٨

ع ۱۰ / ۱۱

وَاللّٰهُ رَءُوْفٌ بِالْعِبَادِ ﴿۳۰﴾ قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ

اور اللہ اپنے بندوں پر بڑا شفقت کرنے والا ہے و۷۹ آپ کہہ دیجیے کہ اگر تم اللہ سے محبت

اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ ؕ

رکھتے ہو و۸۰ تو میری پیروی کرو و۸۱ اللہ تم سے محبت کرنے لگے گا و۸۲ اور تمہارے گناہ بخش دے گا،

وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۳۱﴾ قُلْ اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ ۚ

اللہ بڑا بخشنے والا ہے بڑا مہربان ہے و۸۳ آپ کہہ دیجیے کہ اللہ اور رسول کی اطاعت کرو و۸۴

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۳۲﴾

اس پر بھی اگر وہ رو گرداں رہیں تو اللہ کافروں سے (ذرا) محبت نہیں رکھتا و۸۵

اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰۤى اٰدَمَ وَنُوْحًا وَّاٰلَ اِبْرٰهِيْمَ

بے شک اللہ نے آدمؑ اور نوحؑ اور خاندانِ ابراہیمؑ

وَاٰلَ عِمْرٰنَ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ﴿۳۳﴾ ۙ ذُرِّيَّةً ۢ بَعْضُهَا

اور خاندانِ عمران کو سارے دنیا جہان پر برگزیدہ کیا ہے و۸۶ ایک دوسرے کی اولاد ہیں

مِنْ ۢ بَعْضٍ ؕ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿۳۴﴾ ۚ اِذْ قَالَتِ

اور اللہ (خوب) سننے والا ہے (خوب) جاننے والا ہے، و۸۷ (اور وہ وقت یاد کرو) جب عمران کی

امْرَاَتُ عِمْرٰنَ رَبِّ اِنِّيْ نَذَرْتُ لَكَ مَا

بیوی نے عرض کیا و۸۸ کہ اے میرے پروردگار میں نے تیرے لئے نذر مانی ہے

فِيْ بَطْنِيْ مُحَرَّرًا فَتَقَبَّلْ مِنِّيْ ۚ اِنَّكَ اَنْتَ

اس (بچہ) کی جو میرے پیٹ میں ہے کہ (وہ) آزاد رکھا جائے گا و۸۹ سو تو (یہ) مجھ سے قبول کر تو تو

السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿۳۵﴾ فَلَمَّا وَضَعَتْهَا قَالَتْ رَبِّ

خوب سننے والا ہے خوب جاننے والا ہے و۹۰ پھر جب اس نے (مریمؑ) کو جنا تو بولی کہ اے میرے پروردگار



و۷۹ (چنانچہ یہ بار بار کی تنبیہ و تہدید بھی اسی شفقت و رافت ہی کا نتیجہ ہے کہ کاش بندے اب بھی سنبھلیں اور راہ ہلاکت پر چلنے سے باز رہیں) و۸۰ (جیسا کہ تمہارا دعوٰی ہے۔ اور اپنے اسی زعم کی بنا پر جو توقع رکھتے ہو کہ اللہ بھی تم سے محبت کرے گا) خطاب رسول ﷺ کے واسطہ سے عامۃ الناس سے ہے۔ تُحِبُّوْنَ۔ محبت کے جو معنی عربی میں ہیں اس میں ارادہ کا شمول ضروری ہے۔ قال ابن عرفة المحبة عند العرب ارادة الشئ علی قصدله (قرطبی) و۸۱ (کہ میں جامع کمالاتِ انسانی بنا کر بھیجا گیا ہوں اور میری زندگی ساری کائناتِ انسانی کے لئے ہر شعبہ میں معیار اور نمونہ کا کام دے گی) محبت الٰہی کے دعوٰی کی جانچ کے لئے کیا اچھا معیار بتا دیا گیا۔ یعنی اتباعِ رسول ﷺ جو جتنا زیادہ متبع رسول ﷺ ہوگا اسی قدر اس کی محبت الٰہی مسلم و معتبر ہوگی۔ اسی معیار پر آج بڑے بڑے مدعیان مشیخت و مدعیان محبت الٰہی کے دعووں کو جانچیے تو بہتوں کی قلعی کھل کر رہے و۸۲ (کہ اس کے آگے اور کوئی درجہ کمال نہیں) یہ طریقہ جو پچھلوں کو بتایا گیا، یہی آواز اگلوں کے کان میں ڈال دی گئی ہے۔ حضرت مسیح علیہ السلام کے جو الفاظ اناجیل مروجہ میں نقل ہوئے ہیں۔ حسب ذیل ہیں:۔ "اگر تم مجھ سے محبت رکھتے ہو تو میرے حکموں پر عمل کرو گے اور میں باپ سے درخواست کروں گا تو وہ تمہیں دوسرا مددگار بخشے گا کہ ابد تک تمہارے ساتھ رہے" (یوحنا ۱۴: ۱۵، ۱۶) یہ مددگار کا لفظ اردو انجیلوں کے متن میں ہے۔ حاشیہ پر وکیل اور شفیع دونوں لفظ درج ہیں گویا اصل یونانی لفظ کے یہ سب معنی ہو سکتے ہیں۔ انگریزی انجیل میں لفظ "کمفارٹر" (Comforter) آیا ہے۔ جس کے معنی تسلی دہندہ کے ہیں۔ تو چوتھا مفہوم اس لفظ کا یہ ہوا۔ بہرحال وہ سب کا مددگار اور وکیل اور شافع اور تسلی دہندہ، اس پیشگوئی کرنے والے مسیح علیہ السلام کے پانچ صدی بعد آیا۔ اور ایک ابدی اور غیر منسوخ شریعت لے کر ابد تک ساتھ رہنے ہی کے لئے آیا۔ اور اسی حیثیت کو نمایاں کرنے کے لئے خاتم النبیین کہلایا۔ پرصلیب کے پرستاروں اور مسیح علیہ السلام کی عبادت کرنے والوں نے اسے برابر جھٹلایا۔ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ اللہ کی محبت بندہ کے ساتھ یہی ہے کہ اسے مغفرت سے سرافراز فرمائے۔ محبة الله للعباد انعامه عليه بالغفران (قرطبی) و۸۳ غَفُوْرٌ اس کی شان غفر کا تقاضا ہے کہ تمہارے معاصی "ذنوب" کی مغفرت کر دے گا۔ رَّحِيْمٌ۔ سو اس کی شان رحمت کا تقاضا ہے کہ وہ خود تم سے محبت کرنے لگے گا۔ يَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ۔ وہ تمہاری تقصیروں کو نظر انداز کر دے گا اور تمہارے مراتب قرب میں ذرا کمی نہیں آنے دے گا۔ و۸۴ خطاب عامہ ناس سے پیغمبر کے واسطے سے ہے۔ اَطِيْعُوا اللّٰهَ۔ اللہ کی اطاعت اصالۃً اور بہ طور مقصود کے ہے۔ وَالرَّسُوْلَ۔ رسول کی اطاعت معاً و نیابۃً ہے بہ طور آلہ و واسطہ کے۔ یعنی اس حیثیت سے کہ پیغمبر اللہ ہی کا پیغام لے کر آتا ہے۔ و۸۵ (اور یہ لوگ کافر ہی تو ہیں جو اطاعت رسول سے منہ موڑے ہوئے ہیں خواہ محبت الٰہی کے جیسے ہی دعوے ان کی زبانوں پر ہوں)۔ فَاِنْ تَوَلَّوْا یعنی ایسے صاف و صریح حکم کے ماننے سے انکار کریں۔ و۸۶ (چنانچہ وہ خود اور ان کے گھرانے والے توحید کے علمبردار رہے ہیں) اِصْطَفٰى۔ یہ برگزیدگی توحید کے علمبرداری کی حیثیت سے رہی ہے۔ اٰدَمَ۔ حاشیہ پارہ نمبر ا رکوع ۴ کے ذیل میں گزر چکے۔ نُوْحٌ۔ حضرت نوح بن لامخ (یا لمک) عراق میں ایک نہایت قدیم پیمبر گزرے ہیں۔ حسب روایت توریت حضرت آدم علیہ السلام سے دسویں پشت میں تھے۔ عمر ۹۵۰ سال پائی۔ اٰلَ اِبْرٰهِيْمَ۔ آل ابراہیم ہی کے تحت میں اسمٰعیل علیہ السلام اور خاندان اسمٰعیل علیہ السلام بھی آگئے۔ ابراہیم اور اسمٰعیل علیہما السلام دونوں پر حاشیہ پارہ ا رکوع ۱۵ میں گزر چکا ہے۔ اٰلَ عِمْرٰنَ۔ عمران کے نام کی تاریخی شخصیتیں دو گزری ہیں۔ ا۔ ایک حضرت موسٰی علیہ السلام کے والد ماجد عمران بن یصہر۔ ۲۔ دوسرے ان کے کئی صدی بعد حضرت مریمؑ کے والد ماجد اور حضرت مسیح علیہ السلام کے جد مادری۔ عمران بن ماتان۔ یہاں مراد دونوں سے ہو سکتی ہے۔ لیکن بہ لحاظ سیاق ترجیح عمران ثانی کو ہے۔ حسن رحمۃ اللہ علیہ اور وہب رحمۃ اللہ علیہ تابعین سے یہی قول منقول ہے۔ والمراد بعمران هذا هو والد مريم بنت عمران (ابن کثیر) والمراد بآل عمران عيسٰى عليه السلام وامه مريم بنت عمران قاله الحسن ووهب (روح) فقد اختلفوا فيه فمنهم من قال المراد عمران والد موسٰى وهارون ومنهم من قال بل المراد عمران بن ماتان (کبیر) و۸۷ سَمِيْعٌ۔ سننے والا تمام زبان سے نکلے ہوئے الفاظ و کلمات کا۔ عَلِيْمٌ۔ جاننے والا تمام دل کے اندر کے جذبات و خیالات کا۔ ذُرِّيَّةً ۢ بَعْضُهَا مِنْ ۢ بَعْضٍ۔ نوح اولاد میں حضرت آدم علیہ السلام کے ہیں اور حضرت ابراہیم علیہ السلام ان دونوں کی اولاد میں۔ اور حضرت عمران ان تینوں کی اولاد میں۔ و۸۸ یہ امْرَاَتُ عِمْرٰنَ۔ حضرت مریمؑ کی والدہ اور حضرت عیسٰیؑ کی جدہ مادری تھیں۔ مسیحی نوشتوں میں ان کا نام حنہ (.Haunnae) آیا ہے۔ ہمارے مفسرین نے لکھا ہے کہ شام وغیرہ میں کلیسا، کلیسائے حنہ کے نام سے مشہور ہیں اور ان کی قبر دمشق میں ہے۔ ودير حنة بالشام معروف وثم دير آخر يعرف بدير منه (بحر) وقبر حنة جدة عيسٰىؑ بظاهر دمشق (بحر) و۸۹ (ہر قسم کے دنیوی کاروبار سے اور تیری ہی خدمت و عبادت کے لئے وقف رہے گا) حضرت مریمؑ کی ولادت سے قبل آپ کی والدہ ماجدہ نے جو نذر و نیاز مانی تھی۔ اس کی بابت بہت سی تفصیلات قدیم ترین مسیحی نوشتوں میں درج تھیں۔ لیکن بزرگانِ کلیسا نے جب کاٹ چھانٹ کر کے مستند اناجیل اربعہ مرتب کرنا شروع کیں تو ان مضامین اور بیانات کو ان سے خارج کر دیا۔ اور اس کی شہادت آج ان ہی کے اکابر دے رہے ہیں۔ ملاحظہ ہو:۔ کیتھولک ڈکشنری صفحہ ۴۸۔ نیز ہیسٹنگز کی ڈکشنری آف دی بائبل جلد ۳ صفحہ ۲۸۸۔ نَذَرْتُ۔ سادہ اردو میں "میں نے منت مانی ہے"۔ لَكَ میں لام تعلیل ہے یعنی مخصوص تیری خدمت و عبادت کے لئے۔ ای لعبادتک (قرطبی) لخدمة بيتک (روح) مُحَرَّرًا۔ ای حقيقًا خالصا لله تعالٰى خادما للكنيسة [illegible] و۹۰ سَمِيْعٌ۔ سننے والا ہے [illegible] عَلِيْمٌ۔ جاننے والا ہے اخلاص کا

اِنِّىْ وَضَعْتُهَآ اُنْثٰى ؕ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا وَضَعَتْ ؕ

میں نے تو لڑکی جنی ف۹۱ اور اللہ تو خوب جانتا تھا کہ اس نے کیا جنا ہے

وَلَيْسَ الذَّكَرُ كَالْاُنْثٰى ۚ وَاِنِّىْ سَمَّيْتُهَا مَرْيَمَ

اور لڑکا (اس) لڑکی جیسا نہیں ہو سکتا تھا ف۹۲ اور میں نے اس لڑکی کا نام مریم رکھا ہے

وَاِنِّىْٓ اُعِيْذُهَا بِكَ وَذُرِّيَّتَهَا مِنَ الشَّيْطٰنِ

اور میں اسے اور اس کی اولاد کو شیطان مردود سے تیری پناہ میں

الرَّجِيْمِ ﴿٣٦﴾ فَتَقَبَّلَهَا رَبُّهَا بِقَبُوْلٍ حَسَنٍ

دیتی ہوں ف۹۳ پھر اس کے پروردگار نے اس کو بوجہ احسن قبول کر لیا ف۹۴

وَّاَنْۢبَتَهَا نَبَاتًا حَسَنًا ۙ وَّكَفَّلَهَا زَكَرِيَّا ۚ كُلَّمَا دَخَلَ

اور اس کو اچھا نشوونما دیا ف۹۵ اور اس کا سرپرست زکریا کو بنا دیا ف۹۶ جب کبھی

عَلَيْهَا زَكَرِيَّا الْمِحْرَابَ ۙ وَجَدَ عِنْدَهَا رِزْقًا ۚ

زکریا ان کے پاس حجرہ میں آتے تو ان کے پاس کوئی چیز کھانے (پینے) کی پاتے ف۹۷

قَالَ يٰمَرْيَمُ اَنّٰى لَكِ هٰذَا ؕ قَالَتْ هُوَ مِنْ

(ایک بار) بولے کہ مریم یہ کہاں سے تجھے مل جاتی ہیں؟ ف۹۸ وہ بولیں یہ اللہ کی طرف سے

عِنْدِ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ بِغَيْرِ

آ جاتی ہیں ف۹۹ بے شک اللہ جس کو چاہتا ہے بے حساب رزق

حِسَابٍ ﴿٣٧﴾ هُنَالِكَ دَعَا زَكَرِيَّا رَبَّهٗ ۚ قَالَ

دے دیتا ہے ف۱۰۰ (بس) وہیں زکریا اپنے پروردگار سے دعا کرنے لگے ف۱۰۱ عرض کی

رَبِّ هَبْ لِىْ مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً ۚ

اے میرے پروردگار مجھے اپنے پاس سے کوئی پاکیزہ اولاد عطا کر ف۱۰۲



ف۹۱ (اور لڑکی کس طرح تیرے معبد میں مجاور بن سکے گی؟) حضرت مریمؑ کی والدہ ماجدہ بہ صد حسرت و یاس بارگاہِ الٰہی میں مناجات کر رہی تھیں کہ تمنا تو لڑکے کی اس لیے کی تھی کہ اُسے ہیکل کی نذر کر دیا جاتا۔ وہ ہیکل کی جاروب کشی اور مجاوری میں عمر بسر کرتا۔ اولاد تو ہوئی مگر لڑکی نکلی۔ لڑکی سے کیسے یہ نذر پوری ہو سکتی ہے؟ اسرائیلی قانون میں لڑکی سے اس خدمت کی کوئی صورت ہی نہ تھی۔ ف۹۲ یہ پورا فقرہ والدہ مریمؑ کی تقریر کا حصہ نہیں۔ بہ طور ایک مستقل جملہ معترضہ کے براہ راست ارشاد باری تعالیٰ ہے۔ مفہوم یہ ہے کہ اس لڑکی کی عظمت و منزلت سے تو خدائے تعالیٰ ہی خوب واقف تھا۔ ماں غریب کیا سمجھ سکتی تھی۔ قال مكى هو اعلام من الله تعالىٰ لنا على طريق التثبيت (قرطبی) اَلذَّكَرُ۔ یعنی جو لڑکا والدہ مریمؑ کے حسب خواہش ہوتا۔ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا وَضَعَتْ۔ یعنی اس مولود سے جو جو عظمتیں وابستہ تھیں ان کی خبر ماں غریب کو کیا ہو سکتی تھی۔ ان سے تو بس اللہ ہی خوب واقف تھا۔ اى الله اعلم بالشئ الذى وضعته وما علق به من عظائم الامور ودقائق الاسرار وواضح الاٰيات وهى غافلة عن ذٰلك كله (روح) ف۹۳ والدہ مریمؑ کی توحید پرستی مناجات کے لفظ لفظ سے نمایاں ہے۔ وَذُرِّيَّتَهَا۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ والدہ مریمؑ اللہ سے امید لگائے ہوئے تھیں کہ لڑکی کا سلسلۂ نسل چلے گا ف۹۴ یعنی والدہ مریمؑ کی نذر کو اس لڑکی کی شکل میں بھی اللہ نے قبول کر لیا۔ جو تاریخ خدمت ہیکل میں ایک نئی بات تھی۔ مسیحی نوشتوں کے بہ موجب حضرت مریمؑ تین سال کی عمر میں ہیکل کی خادمہ کی حیثیت سے قبول کر لی گئی تھیں اور معبد کے چھوٹے بڑے سب خادم اس کمسن بچی کو دیکھ کر بہت خوش ہوتے تھے۔ ملاحظہ ہو ہیسٹنگز Hastings کی ڈکشنری آف دی بائبل، جلد ۳۔ صفحہ ۲۸۸ نیز بج (Budge) کی حکایات خاتون مریمؑ Legends of Lady Mary ف۹۵ یہ اچھا نشوونما ممکن ہے کہ قوائے جسمانی کے اعتبار سے ہو اور ممکن ہے کہ قوائے روحانی و اخلاقی کے اعتبار سے ہو۔ یہ بھی ممکن ہے کہ دونوں حیثیتوں سے ہو۔ يعنى سوّى خلقها من غير زيادة ولا نقصان (قرطبی) اى ربّاها الرب تربية حسنة فى عبادة وطاعة لربها قاله ابن عباس (روح) مجاز عن تربيتها بما يصلحها فى جميع احوالها (بیضاوی) عبارة عن حسن النشأة والجودة فى خلق و خلق فانشاها على الطاعة والعبادة (بحر) عجیب تماشہ ہے کہ حضرت مریمؑ کے شرف و عظمت کی یہ ساری تفصیلات انجیل میں نہیں، قرآن مجید ہی میں مل رہی ہیں۔ انجیل اس قسم کے جزئیات سے بالکل خاموش ہے۔ ف۹۶ زَكَرِيَّا اللہ کے پیغمبر تھے۔ مسیحی صحیفے ان کے تذکرہ سے گویا بیگانہ ہیں، چار مقدس و مستند انجیلوں میں لے دے کر صرف ایک جگہ ان کا ذکر انجیل لوقا میں آتا ہے۔ وہ بھی پیغمبر کی حیثیت سے نہیں صرف ایک بزرگ و راستباز کاہن کی حیثیت سے۔ یہودیہ کے بادشاہ ہیرودیس کے زمانہ میں ابیاہ کے فریق میں زکریا نام کا ایک کاہن تھا (لوقا ۱:۵) یہ حضرت زکریا علیہ السلام رشتہ میں حضرت مریمؑ کے خالو تھے۔ یعنی آپ کی خالہ کے شوہر۔ حضرت مریمؑ کے والد ماجد جناب عمران کی وفات آپ کے بچپن ہی میں ہو گئی تھی اور ان کی وفات کے بعد ہیکل کے خادموں (یا یہود کی اصطلاح میں کاہنوں) کی سرداری حضرت زکریا علیہ السلام کے حصہ میں آئی تھی۔ آپ ایک تو مریمؑ کے عزیز قریب اور پھر خدام ہیکل کے سردار حضرت مریمؑ کی تربیت کا واسطہ و ذریعہ اللہ تعالیٰ نے آپ ہی کو بنایا۔ كَفَّلَهَا کے لفظ میں اشارہ اس طرف بھی ہو گیا کہ یہ سب خدائی انتظامات تھے۔ زکریا علیہ السلام کی حیثیت محض واسطہ یا ذریعہ کی تھی ف۹۷ الْمِحْرَابَ۔ محراب حجرہ کو کہتے ہیں جہاں کوئی سب سے الگ تھلگ ہو کر بیٹھے۔ محراب مسجد کو بھی محراب اسی لئے کہتے ہیں کہ اس در میں امام نماز سب سے الگ اور تنہا کھڑا ہوتا ہے۔ المحراب الغرفة (قاموس) قال الازهرى وسمى المحراب محراباً لانفراده الامام فيه وبعده من الناس (لسان) كُلَّمَا۔ ہیکل کے خادموں کے رہنے اور عبادت کرنے کے لئے ہیکل کے ادھر ادھر زاویے، حجرے، یا خلوت خانے بنے ہوئے تھے، انہی میں سے ایک حجرہ حضرت مریمؑ کا تھا۔ حضرت زکریا علیہ السلام ایک تو یوں بھی سردار خدام تھے۔ اور اس حیثیت سے ہر خادم و خادمہ کی نگرانی رکھنا آپ کے فرائض میں داخل تھا اور پھر حضرت مریمؑ کے تو آپ بزرگ و سرپرست بھی تھے ان کے حجرہ میں قدرۃً آپ کی آمد و رفت رہا کرتی۔ قرآن حکیم کے ایک ذرا سے لفظ كُلَّمَا نے اس سارے مفہوم یعنی حضرت زکریا علیہ السلام کی کثرت آمد و رفت اور غیر متوقع وجود رزق سب کی طرف اشارہ کر دیا۔ وكلما تقتضى التكرار فيدل على كثرة تعهده وتفقده لاحوالها ودلت الاٰية على وجود الرزق عندها كل وقت يدخل عليها (بحر) رِزْقًا کھانے پینے کا سامان۔ مثلاً تر و تازہ میوے۔ بعض "جدت پسندوں" نے یہاں رزق کے معنی فیض اور علم و حکمت کے لئے ہیں۔ لیکن محققین نے کہا ہے کہ یہ تفسیر کے حدود سے تجاوز کر جاتا ہے ابعد من فسّر الرزق هنا بانه "فيض" (بحر) هذا شبيه بتفسير الباطنية (بحر) رِزْقًا کی تنوین تعظیم و تفخیم کے لئے ہے یعنی وہ رزق کوئی ندرت کا پہلو رکھتا تھا۔ التنكير فى قوله رزقاً يدل على تعظيم حال ذٰلك الرزق كانه قيل رزقاً اى رزق غريب عجيب (کبیر) مریمؑ اپنی ساری عظمت و جلالت کے باوجود بہرحال پیمبر نہ تھیں اسی بنا پر محققین اہل سنت نے آیت کو اثبات کرامات اولیاء کے باب میں نص قرار دیا ہے۔ اور علماء فرقہ شیعہ بھی اس باب میں ان سے متحد ہیں۔ اختلاف صرف معتزلہ کو ہے۔ واستدل بالاٰية على جواز الكرامة للاولياء لان مريم لانبوة لها وهذا هو الذى ذهب اليه اهل السنة والشيعة وقالت فى ذٰلك المعتزلة (روح) وهو دليل جواز الكرامة للاولياء (بیضاوی) احتج اصحابنا على صحة القول بكرامة الاولياء بهذه الاٰية (کبیر) ف۹۸ یعنی لاتا تو میں ہی لاتا۔ میرے سوا اور کون اس سامان کا پہنچانے والا ہو سکتا ہے؟ سوال اظہار حیرت کے لئے ہے۔ استغرب زكريا وجود الرزق عندها وهو لم يكن

لاقتلا بایدیھم (مدارک) مؤخرک الی اجلک المسمی عاصمًا ایاک من قتلھم (بیضاوی) انی متمم عمرک فحینئذٍ اتوفاک فلا اترکھم حتّٰی یقتلوک بل انا رافعک الی سمائی ومقر بک بملائکتی و اصونک عن ان یتمکنوا من قتلک وھذا تاویل حسن (کبیر) تَوَفّی کے معنٰی میں پورا پورا دینے کا مفہوم شامل ہے۔ اس لئے اشارۃً گویا یہ بھی ارشاد ہو گیا کہ تمہیں طولِ حیات پورا پورا ملے گا۔ ف۱۳۷ (اس درمیان میں) یعنی تمہاری وفات تو اپنے وقت مقرر پر جب ہوگی ہوگی۔ تمہارے دشمن تمہاری ہلاکت کے کسی منصوبہ میں کامیاب نہیں ہو سکتے۔ سردست اس کا انتظام یوں کیا جا رہا ہے کہ تمہیں ان کے درمیان سے اٹھا لیا جائے گا۔ اِلَیَّ یعنی آسمان کی طرف۔ ملاء اعلیٰ کی جانب۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ قرآن میں یہ محاورہ عام ہے۔ جہاں تعظیم وتفخیم مقصود ہوتی ہے، اللہ تعالیٰ اپنی جانب منسوب کر دیتا ہے۔ مثلاً ہجرت ابراہیمی کی عظمت کا اظہار مقصود تھا تو پیرایۂ بیان یہ رکھا گیا۔ اِنِّیْ ذَاھِبٌ اِلٰی رَبِّیْ۔ حالانکہ ظاہر ہے کہ ہجرت ابراہیمی عراق سے شام کی طرف ہوئی تھی۔ ای الی سمائی و مقرّ ملائکتی (کشاف) ای محل کرامتی و مقرّ ملائکتی (بیضاوی) ای سمائی ومقرّ ملائکتی (مدارک) رَافِعُکَ۔ حضرت مسیح علیہ السلام کے رفع جسمانی کی صراحت تو قرآن مجید میں موجود تھی۔ لیکن قریب بہ صراحت ہونے کے تو یہ عقیدہ قرآن مجید کی اسی آیت میں موجود ہے اور احادیث نے تو اسے اور صاف اور مؤکد کر دیا ہے۔ واولی ھذہ الاقوال بالصحۃ عندنا قول من قال معنی ذلک انی قابضک من الارض ورافعک الیّ لتواتر الاخبار عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (ابن جریر) ممیتک فی وقتک بعد النزول من السماء ورافعک الاٰن (مدارک) ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ کی عبارت میں لتواتر الاخبار عن رسول اللہ کے الفاظ خاص طور پر قابل غور ہیں اور اسی عقیدہ پر محققین امت کا اجماع ہو چکا ہے۔ حضرت مسیح علیہ السلام کی جب پیدائش عام انسانی قاعدۂ توالد وتناسل سے الگ یعنی بغیر باپ کے توسط کے محض نفخہ جبریل سے ہو گئی تو اس میں استبعاد کیا ہے۔ بلکہ یہ تو اور قرین قیاس ہے کہ آپ کا انجام بھی معمول عام سے ہٹ کر ہوا۔ اور عجب کیا جو مَسِّ مَلَکی نے آپ کے جسم میں لطافت بھی شروع سے ایسے رکھ دی ہو جو آپ کے صعود آسمانی میں معین ہو سکے۔ اور یہ دلیل تو بالکل بودی ہے کہ آپ کے رفع آسمانی سے آپ کی فضیلت دوسرے انبیاء خصوصاً سید الانبیاء پر لازم آجاتی ہے۔ آخر خدا معلوم کتنے فرشتے دن رات زمین سے آسمان پر جاتے ہی رہتے ہیں تو کیا اس بنا پر وہ سب سید الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم سے افضل ہو گئے؟ ایک یورپین فاضل DeBenson ڈی بنسن نے پچھلی صدی عیسوی میں ایک مختصر لیکن فاضلانہ کتاب اسلام یا حقیقی مسیحیت Islam or Ture Christianty کے نام سے لکھی تھی۔ اس کے صفحہ ۱۴۳ کے حاشیہ میں اس نے قدیم مسیحی فرقوں میں سے متعدد کے نام لے لے کر لکھا ہے کہ فلاں فلاں فرقہ کا عقیدہ مسیح علیہ السلام کے رفع جسمانی کا تھا۔ نہ کہ وفات مسیح علیہ السلام کا جس پر اب عیسائی صدیوں سے جمے چلے آتے ہیں۔ اسی طرح سیل Sale نے بھی اپنے انگریزی ترجمہ کے حاشیہ میں بھی اس عقیدہ کے مسیحی فرقوں کے نام گنائے ہیں۔ حیرت ہے کہ اپنے کو مسلمان کہلانے والے ہی ایک جدید فرقہ نے وفات مسیح علیہ السلام کا عقیدہ مسیحیوں سے لے لیا ہے اور اسے اپنی خوش فہمی کے کمال ''روشن خیالی'' سمجھ رہا ہے ف۱۳۸ اَلَّذِیْنَ کَفَرُوْا۔ لفظاً بڑا عموم ہے لیکن سیاق سے صاف ظاہر ہو رہا ہے کہ وہی لوگ مراد ہیں جو حضرت کی نبوت وصداقت کے منکر تھے یعنی یہود۔ المراد من الموصول الیھود (روح) مِنَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا یعنی ان لوگوں کی تہمتوں سے ان کی افترا پردازیوں سے۔ مما قالوہ فیک وفی اُمّک (بحر) مطلب یہ ہے کہ یہود کے سارے مکائد کھل کر رہ جائیں گے اور انہوں نے جیسے جیسے گندے الزامات تراشے ہیں سب کی قلعی اتر کر رہے گی۔ ف۱۳۹ (تمہاری نبوت و صداقت کے) اَلَّذِیْنَ کَفَرُوْا سے یہاں پہلی کھلی ہوئی مراد یہود ہی ہے جیسا کہ اوپر کے حاشیہ میں بھی گزر چکا ہے۔ وھم الیھود (کبیر) اَلَّذِیْنَ اتَّبَعُوْکَ۔ یعنی جو عیسیٰ علیہ السلام کی رسالت ونبوت کے قائل ہیں مراد مسلمان اور سچے عیسائی ہیں۔ وقیل ارادبہ النصارٰی (معالم) قال قتادۃ والربیع والشعبی ومقاتل و الکلبی ھم اھل الاسلام (معالم) واما بعد الاسلام فھم المسلمون واما النصارٰی فھم ان اظھروا من انفسھم موافقتہ فھم یخالفونہ اشد المخالفۃ من حیث ان صریح العقل یشھد انہ علیہ السلام ماکان یرضی بشئٍ مما یقولہ ھٰؤلاءِ الجُھّال (کبیر) فَوْقَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْٓا اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَۃِ ۔ یہ مسلمانوں اور سچے عیسائیوں کا غلبہ یہود ومعاندین مسیح پر قیامت تک کس معنٰی میں اور کس حیثیت سے رہے گا؟ قوت دلائل کے لحاظ سے اور معنوی حیثیت سے تو بالکل ظاہر ہے لیکن اگر مادی، حربی، ملکی وسیاسی حیثیتیں مراد ہوں، تو بھی اس وقت تک جو کیفیت یہود کی دنیا کے ہر حصہ میں ہے انہیں اس پیشگوئی کا مصداق بنانے کے لئے بالکل کافی ہے۔ بہر حال مراد دونوں شقیں ہو سکتی ہیں۔ ای ظاھرین قاھرین بالعزۃ والمنعۃ والحجۃ (معالم) المراد من ھذہ الفوقیۃ فوقیۃ بالحجۃ والدلیل (کبیر) ای بالقھر والسلطان والاستعلاء (کبیر) یعلونھم بالحجۃ و فی اکثر الاحوال بھا و بالسیف (مدارک) صاحب کبیر و صاحب معالم دونوں کا زمانہ چھٹی صدی ہجری کا ہے دونوں نے آیت کے تحت میں لکھا ہے کہ یہود کو دیکھو۔ ہر جگہ ذلیل، خوار اور حکومت سے محروم ہیں بہ خلاف اس کے عیسائی بڑی بڑی حکومتوں کے مالک ہیں ف۱۴۰ (اور وہ فیصلہ عملی شکل میں اور اقطاعی طور پر ہوگا، ورنہ جہاں تک حجت اور دلیل کا تعلق ہے وہ فیصلہ تو اس وقت بھی ہو چکا ہے) مَرْجِعُکُمْ خطاب یہاں مومن وکافر، مسلمان ویہود۔ نصاریٰ سب سے ہے۔ فِیْہِ تَخْتَلِفُوْنَ۔ لفظ عام ہیں۔ لیکن سیاق میں جس اختلافی ونزاعی امر کا ذکر ہے وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی نبوت ورسالت ہے۔ ف۱۴۱ فِی الدُّنْیَا (دنیوی سزا کا حال تاریخ یہود کے صفحات سے پوچھ دیکھئے۔ کون سی تباہیاں ہیں جو اس دو ہزار سال کی مدت میں بیچاروں پر نہیں آچکی ہیں۔ اور آج دولت وثروت کے باوجود بھی کیسی نکبت سوار ہے! بلکہ جیسا کہ جیوش انسائیکلوپیڈیا کے حوالہ سے پارہ اول کے ایک حاشیہ میں گزر چکا ہے، یہ قومی ثروت وتمول کا خیال بھی ایک افسانہ ہی ہے ورنہ حقیقۃً قوم پر بجائے دولت کے افلاس مسلط ہے) جرمنی۔ اٹلی۔ ہنگری، رومانیا وغیرہ سے جس بیدردی کے ساتھ نکالے گئے وہ داستان خونیں تو ابھی بالکل تازہ ہے۔ وَالْاٰخِرَۃِ۔ رہی آخرت تو سزا کا پورا پورا ظہور تو وہیں ہوگا۔ ف۱۴۲ الظّٰلِمِیْنَ ظلم کی حقیقت افراط وتفریط ہے۔ یہاں ظالموں سے مراد یہود کا ہونا تو ظاہر ہی ہے، جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی نبوت وصداقت بلکہ شرافت نسب تک کے منکر تھے لیکن دوسری طرف اس کے تحت میں مسیحی بھی آئے جاتے ہیں۔ جو حضرت کو عبد کے بجائے معبود اور رسول کے بجائے مظہر یا اوتار قرار دے رہے ہیں۔ اور اس طرح حضرت علیہ السلام کے باب میں دونوں ہی ظالم ہیں۔ یعنی مقام عدل واعتدال سے بہت ہی ہٹے ہوئے۔ ف۱۴۳ (اے ہمارے پیغمبر!) ذٰلِکَ۔ یعنی صحیح قصہ مسیح علیہ السلام، اشارہ بعید اظہار شرف وتکریم کے لئے ہے۔ اشارۃ الی ماتقدم من نبأ عیسٰی وزکریا وغیرھما (کبیر) والاتیان بما یدل علی البعد للاشارۃ الی عظم شان المشار الیہ و بُعد منزلتہ فی الشرف (روح) مِنَ الْاٰیٰتِ۔ یعنی آپ کی صداقت ونبوت کی نشانیوں میں سے۔ ارشاد یہ ہو رہا ہے کہ حضرت مسیح علیہ السلام کے حالات وواقعات جن پر یہود اور نصرانیوں دونوں کی تاریخوں نے غلو وافتراء کے گہرے پردے ڈال رکھے ہیں، یہ جو آپ قرآن کے ذریعہ سے بالکل صحیح ومعتبر طور پر سنا رہے ہیں یہ خود اس امر کی دلیل ہے کہ آپ مؤید من اللہ ہیں اور آپ وہی کہہ رہے ہیں جو عالم الغیب والشہادۃ آپ سے کہلا رہا ہے۔ الذِّکْرِ الْحَکِیْمِ اشارہ اس طرف سے ہے کہ آپ کی رسالت پر دلیل ہونے سے قطع نظر یہ مضامین بجائے خود بھی پُر حکمت وپُر معرفت ہیں۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

عِنْدَ اللّٰهِ كَمَثَلِ اٰدَمَ ؕ خَلَقَهٗ مِنْ تُرَابٍ ثُمَّ

اللہ کے نزدیک مثل آدمؑ کے حال کے ہے، اللہ نے ان کو مٹی سے بنایا پھر

قَالَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ﴿۵۹﴾ اَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ

ان سے کہا وجود میں آ جاؤ چنانچہ وہ وجود میں آ گئے ف۱۴۴ یہ امر حق تیرے رب کی طرف سے ہے

فَلَا تَكُنْ مِّنَ الْمُمْتَرِيْنَ ﴿۶۰﴾ فَمَنْ حَآجَّكَ فِيْهِ

سو (کہیں) تو شبہ کرنے والوں میں سے نہ ہو جانا ف۱۴۵ پھر جو کوئی آپ سے اس باب میں

مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَكَ مِنَ الْعِلْمِ فَقُلْ تَعَالَوْا

حجت کرے بعد اس کے کہ آپ کے پاس علم (صحیح) پہنچ چکا ہے ف۱۴۶ تو آپ کہہ دیجیے ف۱۴۷ کہ اچھا

نَدْعُ اَبْنَآءَنَا وَاَبْنَآءَكُمْ وَنِسَآءَنَا وَنِسَآءَكُمْ

آؤ ہم اپنے بیٹوں کو بھی بلائیں اور تمہارے بیٹوں کو بھی اور اپنی عورتوں کو بھی اور تمہاری عورتوں کو بھی

وَاَنْفُسَنَا وَاَنْفُسَكُمْ ۟ ثُمَّ نَبْتَهِلْ فَنَجْعَلْ لَّعْنَتَ

اور اپنے آپ کو بھی اور تمہارے تئیں بھی، پھر ہم خشوع سے دعا کریں اور جھوٹوں پر

اللّٰهِ عَلَى الْكٰذِبِيْنَ ﴿۶۱﴾ اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْقَصَصُ

اللہ کی لعنت بھیجیں ف۱۴۸ بے شک یہی ہے سچا

الْحَقُّ ۚ وَمَا مِنْ اِلٰهٍ اِلَّا اللّٰهُ ؕ وَاِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ

واقعہ کوئی معبود نہیں ہے بجز اللہ کے اور بے شک اللہ ہی

الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿۶۲﴾ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌۢ

زبردست ہے، حکمت والا ہے ف۱۴۹ سو اگر یہ (اب بھی) سرتابی رکھیں تو بے شک اللہ خوب جاننے والا ہے

بِالْمُفْسِدِيْنَ ﴿۶۳﴾ ع قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ تَعَالَوْا اِلٰى كَلِمَةٍ

مفسدوں کا ف۱۵۰ آپ کہہ دیجیے کہ اے اہل کتاب ایسے قول کی طرف

ع ۹/۱۴

ف۱۴۳ (اسی طرح عیسیٰ علیہ السلام ابن مریم بشر محض اور حادث و مخلوق ہیں انہیں قدیم اور غیر مخلوق کس طرح مان رہے ہو) مَثَلِ۔ یہ تمثیل کس لحاظ سے ہے؟ بشر محض ہونے اور بغیر باپ کے پیدا ہونے میں تھی۔ اٰدَمَ۔ جو ماں اور باپ دونوں کے بغیر پیدا ہوئے تھے اور پھر بھی بشر محض تھے۔ لَهٗ۔ ضمیر حضرت آدم علیہ السلام کے خاکی پتلے کی طرف ہے۔ یہ جواب ہے اس مشہور مسیحی شبہ کا، کہ جب مسیح علیہ السلام کی پیدائش ساری دنیا کے عام ضابطہ کے خلاف بغیر باپ کے توسط کے ہوئی، تو انہیں بجائے فوق البشر کے محض بشر کیسے تسلیم کیا جائے؟ جواب یہ ہے کہ آدم علیہ السلام کو بشر تو تم خود ہی تسلیم کرتے ہو درآنحالیکہ ان کی پیدائش تو عجیب تر طور پر ہوئی یعنی وہاں ماں اور باپ دونوں میں سے کسی کا بھی توسط نہ تھا مخلوق ہونے اور حادث ہونے کا دارومدار کسی خاص و متعین طرز ظہور و وجود پر نہیں مطلق حدوث پر ہے اور وہ آفرینش عیسیٰ علیہ السلام میں پوری طرح موجود تھا۔ مسیحیوں میں ایک قدیم فرقہ ایرین Arians ہوا ہے۔ اس کا بانی Arius چوتھی صدی عیسوی کے شروع میں اسکندریہ کا لاٹ پادری تھا۔ اس کی تعلیم یہی تھی کہ مسیح علیہ السلام قدیم وغیر مخلوق نہیں، مخلوق وحادث تھے (انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا جلد ا صفحہ ۵۰۸ طبع چہاردہم) اس سے قبل بھی انطیوخ کے بطریق پال کوسطوی (مشہور و معروف پولوس طرسوی سے اسے خلط نہ کیجئے) کی تعلیم تیسری صدی عیسوی میں بھی یہی تھی کہ عیسیٰ مسیح علیہ السلام کی پیدائش ایک دوشیزہ ہی کے بطن سے ہوئی تھی بہ واسطہ روح القدس۔ اس لیے وہ بشر محض تھے۔ روح القدس کے توسط نے انہیں خود ہی مقدس بنا دیا تھا۔ اور اس لیے وہ مسیح تھے لیکن شریک الوہیت بہر حال نہ تھے (ایضاً۔ جلد ۱۷ صفحہ ۳۹۸ نیز انسائیکلوپیڈیا آف ریلیجن اینڈ ایتھکس جلد ۱۱ صفحہ ۱۷۱) مسیحیوں کے صاحب فہم طبقہ میں برابر اس طرح کی تحریکیں صحیح عقیدہ کی اٹھتی رہی ہیں لیکن کلیسا کے عام جمود و تصلب نے کبھی ان اصلاحی تحریکوں کو عام نہ ہونے دیا۔ ف۱۴۵ (اس حقیقت کے باب میں اے مخاطب!) قرآن مجید میں خطاب کہیں براہ راست رسول اللہ ﷺ سے ہے اور کہیں عام مخاطب افراد امت ہیں اور ضمیر واحد حاضر دونوں کے لئے یکساں و مشترک ہے دونوں کا فرق و امتیاز مفسر کے ذوق پر منحصر ہے۔ ان سطور میں زیادہ سے زیادہ اتباع مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے ذوق کا کیا گیا ہے۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ خطاب رسول اللہ ﷺ سے ہے۔ اور مراد آپؐ کی امت ہے اس لئے کہ خود آپؐ سے تو اس کا امکان ہی نہ تھا۔ الخطاب للنبی ﷺ والمراد امته (قرطبی) اَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ یہ حقائق پروردگار عالم کی طرف سے بیان ہو رہے ہیں اس لئے شک و شبہ کی گنجائش سے بالاتر ہیں۔ ف۱۴۶ (اے پیغمبر!) فِيْهِ۔ یعنی ربوبیت والوہیت مسیح علیہ السلام کے باب میں۔ سورہ کے شروع میں جو حاشیہ ہیں انہیں ایک بار پھر نظر میں لے آیا جائے۔ سورہ کا اصلی موضوع مسیحیت اور عقیدۂ الوہیت مسیح علیہ السلام کا رد ہے۔ گفتگو نجران کے مسیحی وفد سے چل رہی ہے۔ فَمَنْ حَآجَّكَ یعنی ان مسیحیوں میں سے اب بھی کوئی آپؐ سے اپنی سخن پروری جاری رکھے۔ الْعِلْمِ۔ اور علم بھی کیسا؟ ظنی و تخمینی نہیں۔ حتمی۔ قطعی۔ یقینی۔ ف۱۴۷ بہ طور اتمام حجت کے۔ اب جبکہ زبانی افہام و تفہیم اور دلائل کے سارے مرتبے طے ہو چکے اور مسیحی اپنی بات کی پچ پر اڑے ہوئے ہیں) ف۱۴۸ اسی کا نام شریعت کی اصطلاح میں مباہلہ ہے۔ مباہلہ میں ہر فریق اپنے کو اللہ کے سپرد کر دیتا ہے اور تضرع والحاح کے بعد اسی کے فیصلہ کا منتظر رہتا ہے۔ نَدْعُ۔ ضمیر متکلم سے مراد ہر دو فریق اور ان کے افراد ہیں۔ اَبْنَآءَ۔ محض صلبی بیٹے مراد نہیں نواسے، داماد وغیرہ سب اس میں شامل ہیں۔ نِسَآءَ۔ بیویاں اور بیٹیاں دونوں اس کے مفہوم میں شامل ہیں۔ صفحہ ۱۲۱ حاشیہ ۱ میں بیان ہو چکا ہے کہ ۹ ہجری میں مسیحیان نجران کے ۱۴ اکابر رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے گفتگو الوہیت مسیح علیہ السلام کے مسئلہ پر رہی۔ اسلامی عقیدہ بالکل صاف اور واضح تھا۔ مسیحی اپنی بات پر اڑے رہے۔ آخر کار آپؐ نے وہی کیا جو ایک سچا اور مخلص دیندار ایسے موقع پر کرتا۔ آپؐ نے فرمان خداوندی کے ماتحت مسیحیوں کو مباہلہ کی دعوت دے دی کہ زبانی گفتگو تو بہت ہو چکی اب آؤ ہم تم اپنے خاص اقربا کو لے کر اپنے پروردگار ہی سے یہ تضرع والحاح عرض کریں کہ جو فریق ناحق پر ہو اس پر اللہ کی لعنت نازل ہو۔ آپؐ نے یہ فرمایا اور اپنی اولاد یعنی سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا، سیدنا علی، سیدنا حضرت حسن اور سیدنا حضرت حسین رضی اللہ عنہ کو ہمراہ لے کر آپؐ تشریف لے آئے لیکن تاریخ کے راوی کا بیان ہے کہ مسیحیوں کی ہمت عین وقت پر جواب دے گئی اور عافیت اسی میں نظر آئی کہ جزیہ دے کر اور ذمی رعایا بن کر اسلام کی حکومت میں رہنا گوارا کر لیا جائے سر ولیم میور مسلمان نہیں انیسویں صدی کے مسیحی تھے اور محض مسیحی ہی نہیں مشنری بھی۔ ان کے قلم سے ملاحظہ ہو:" سارے واقعہ میں محمد ﷺ کے ایمان کی پختگی بالکل نمایاں ہے نیز ان کے اس عقیدہ کی شہادت کہ ان کا تعلق عالم غیب سے جڑا ہوا ہے اور اس لئے حق تمام تر انہی کے ساتھ ہے۔ درآنحالیکہ ان کے خیال میں مسیحیوں کے پاس بجز ظن و تخمین کے اور کچھ نہ تھا" (میور کی لائف آف محمد ﷺ صفحہ ۲۶۰) ف۱۴۹ اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْقَصَصُ الْحَقُّ۔ یعنی یہ سارا سلسلہ واقعات جن سے ظاہر ہوتا ہے کہ مسیح اور مادر مسیح علیہما السلام دونوں بشر محض تھے۔ ای المذکور فی شان عیسیٰ علیه السلام قاله ابن عباس (روح) ای ماقص من نباء عیسیٰ ومریم (بیضاوی) تکرار و اعادہ تاکید کے لئے ہے۔ الضمیر للقصر والتاکید (روح) مَا مِنْ اِلٰهٍ اِلَّا اللّٰهُ کوئی بھی شریک الوہیت نہیں۔ نہ بہ لحاظ ذات اور نہ بہ لحاظ صفات اور اقنوم وغیرہ کے قصہ سب خرافات ہیں۔ مِنْ زائدہ تاکید کلام کے لئے ہے۔ من زائدة للتاکید (قرطبی) فی افادة معنی الاستغراق الْعَزِيْزُ۔ ہر ارادہ پر غالب۔ قادر مطلق۔ یہ صفت بجز باری تعالیٰ کے مسیح علیہ السلام وغیرہ کس میں ہے؟ الْحَكِيْمُ۔ حکیم مطلق علیم مطلق اس صفت کا تحقق بجز باری تعالیٰ کے مسیح علیہ السلام وغیرہ کس میں ہوتا ہے؟ ف۱۵۰ یعنی ان لوگوں کا جو دین و اعتقاد میں فساد برپا کرتے رہتے ہیں۔ فَاِنْ تَوَلَّوْا۔ یعنی اتنی توضیحات کے بعد بھی اپنی سرتابی جاری رکھیں۔ عَلِيْمٌ۔ علم کامل رکھنے والا اور اسی علم کامل کے مطابق جزا و سزا دینے والا۔

و۱۵۱ (نہ فرزند کہہ کر، نہ اقنوم ٹھہرا کر نہ مظہر یا اوتار بنا کر، نہ اور کسی حیثیت سے) لَا نَعْبُدَ اِلَّا اللّٰہَ۔ پروٹسٹنٹ فرقہ کئی صدی بعد کی چیز ہے۔ قرآن کے معاصر جو مسیحی تھے وہ کیتھولک فرقہ یا کلیسائے رومی کے متبع تھے۔ اور اس فرقہ میں مسیح پرستی اور روح القدس پرستی تو خیر تھی اس کے علاوہ بھی خدا معلوم کتنی اور پرستیاں موجود تھیں۔ مریم پرستی، پاپا پرستی، ولی پرستی، شہید پرستی وغیرہا۔ آیت کا یہ ٹکڑا شرک کی جلی، خفی، ساری صورتوں کی تردید کر رہا ہے۔ قُلْ۔ خطاب رسول اللہ ﷺ کو ہے۔ اَھْلَ الْکِتٰبِ۔ تشریح سورۂ بقرہ کے حاشیہ میں ہو چکی ہے۔ مراد یہود و نصاریٰ دونوں ہو سکتے ہیں۔ یہاں اصلاً اشارہ نصرانیوں ہی کی جانب ہے۔ بَیْنَنَا۔ اس صیغہ جمع متکلم سے مراد مسلمان ہیں۔ سَوَآءٍ بَیْنَنَا وَبَیْنَکُمْ۔ یعنی وہ اصل جو ہم کو تم کو دونوں کو مسلم ہے جس کی تعلیم تمہارے ہاں کے پیمبران برحق ہمیشہ دیتے آئے ہیں۔ اور یہودیت و نصرانیت دونوں دینوں کی بنیاد ہی اسی اصل پر ہے۔ توریت تو خیر تاکید توحید و ممانعت شرک سے لبریز ہی ہے۔ انجیل تک میں بھی تعلیم موجود ہے:۔ "تو خداوند خدا کو سجدہ کر اور صرف اسی کی عبادت کر" (متی ۴:۱۰) انجیل میں یہ کہیں بھی نہیں ہے کہ کچھ پرستش صرف خدا کی کرو اور بعض پرستشوں میں خدا کے ساتھ فرزند خدا اور روح القدس کو بھی شامل کر لیا کرو"۔ و۱۵۲ (کہ عملاً اسے مرتبۂ خدائی پر رکھ دے) اَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰہِ۔ مخلوق پرستی اور مخلوق کی الوہیت کی تردید تو ادھر ہو چکی۔ اب تردید مخلوق کی ربوبیت کی ہو رہی ہے۔ مخلوق میں سے کسی کو مطاع مطلق مان لینا اس کو رب قرار دے لینا ہے۔ دُوْنِ یہاں غیر یا علاوہ کے معنی میں ہے۔ دون ھنا بمعنی غیر



سَوَآءٍۢ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ اَلَّا نَعْبُدَ اِلَّا اللّٰهَ وَلَا نُشْرِكَ

آجاؤ جو ہم میں تم میں مشترک ہے وہ یہ کہ ہم بجز اللہ کے اور کسی کی عبادت نہ کریں اور کسی کو اس کا

بِهٖ شَيْـًٔا وَّلَا يَتَّخِذَ بَعْضُنَا بَعْضًا اَرْبَابًا

شریک نہ ٹھہرائیں و۱۵۱ اور ہم میں سے کوئی کسی کو اللہ کے علاوہ پروردگار

مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ ۭ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُوْلُوا اشْهَدُوْا بِاَنَّا

نہ ٹھہرائے و۱۵۲ پھر پس اگر وہ روگردانی کریں تو تم لوگ کہہ دو و۱۵۳ کہ گواہ رہنا ہم تو

مُسْلِمُوْنَ ﴿۶۴﴾ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تُحَآجُّوْنَ فِيْٓ اِبْرٰهِيْمَ

فرمانبردار ہیں و۱۵۴ اے اہل کتاب تم ابراہیم کے بارہ میں کیوں جھگڑ رہے ہو و۱۵۵

وَمَآ اُنْزِلَتِ التَّوْرٰىةُ وَالْاِنْجِيْلُ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِهٖ ۭ اَفَلَا

درآنحالیکہ توریت و انجیل تو ان کے بعد ہی اتری ہیں تو تم کیوں عقل سے کام

تَعْقِلُوْنَ ﴿۶۵﴾ هٰٓاَنْتُمْ هٰٓؤُلَاۗءِ حَاجَجْتُمْ فِيْمَا لَكُمْ

نہیں لیتے و۱۵۶ ہاں تم لوگ وہی تو ہو جو اس امر میں جھگڑ چکے ہو جس کا تمہیں کچھ تو

بِهٖ عِلْمٌ فَلِمَ تُحَآجُّوْنَ فِيْمَا لَيْسَ لَكُمْ بِهٖ عِلْمٌ ۭ

علم تھا سو (اب) ایسی بات میں کیوں جھگڑتے ہو جس کا تمہیں (کچھ بھی) علم نہیں

وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿۶۶﴾ مَا كَانَ

اللہ جانتا ہے اور تم نہیں جانتے و۱۵۷ ابراہیم

اِبْرٰهِيْمُ يَهُوْدِيًّا وَّلَا نَصْرَانِيًّا وَّلٰكِنْ كَانَ

نہ یہودی تھے نہ نصرانی بلکہ راہِ راست

حَنِيْفًا مُّسْلِمًا ۭ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ﴿۶۷﴾ اِنَّ

والے مسلم تھے اور مشرکوں میں سے بھی نہ تھے و۱۵۸ بے شک



(قرطبی) پاپا کی عصمت کیتھولک مسیحیوں کا اور پادریوں کے اجماع یعنی کلیسا Church کی عصمت کل مسیحیوں کا متفقہ عقیدہ ہے۔ "ایک محسوس کلیسا کے بغیر نجات ممکن نہیں۔ اس پر ہمیشہ روح القدس کا سایہ رہتا ہے۔ اس لئے مسائل میں کلیسا سے امکانِ خطا ہی نہیں" (انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا جلد ۱۶ صفحہ ۹۴۰) قرآن مجید نے انسان کی ان ساری خود ساختہ عصمتوں پر ضرب لگا دی۔ یہیں سے ان گمراہ فرقوں کی بھی تردید نکل آئی جو اپنے ان اماموں کے مجرد قول کو بلا دلیل شرعی واجب القبول ٹھہراتے ہیں۔ ھذا یدل علی بطلان القول بالاستحسان المجرد الذی لایستند الی دلیل شرعی وفیه ردٌ علی الروافض الذین یقولون یجب قبول قول الامام دون ابانة مستند شرعی وانه یحل ماحرمه اللّٰه من غیران یبین مستندًا من الشریعة (قرطبی) ای لانطیع احبارنا فی ما احدثوا من التحریم والتحلیل (مدارک) انزلوھم منزلة ربھم فی قبول التحریم والتحلیل (بحر) کسی کو رب قرار دینے کے لئے یہ ہرگز ضروری نہیں کہ اس لفظ کا بھی اطلاق اس پر کیا جائے بلکہ اس کے اندر اگر صرف صفاتِ ربوبیت مان لئے گئے تو عملاً وہ رب ٹھہر ہی گیا۔ و ان لم یطلقوا علیه لفظ الرب الاانھم اثبتوا فی حقه معنی الربوبیة (کبیر) بَعْضُنَا بَعْضًا۔ مفسر ابن حیان نے اس سے یہ نکتہ خوب نکالا ہے کہ الوہیت و ربوبیت کی تردید تو بس اس فقرہ ہی سے ہو گئی۔ جب ایک دوسرے میں تثلیث اور رشتہ ہم نسبی قائم ہو گیا تو سب بندے ہونے کی حیثیت سے برابر ہو گئے۔ الوہیت و ربوبیت اب باقی ہی کہاں رہ گئی۔ و فی قوله بعضنا بعضا اشارة لطیفة وھی ان البعضیة تنافی الالھیة اذھی تماثل فی البشریة (بحر) و۱۵۳ (اے مسلمانو!) یعنی اگر اب بھی قبول حق سے روگردانی کرتے رہیں اور اپنے اس گڑھے اور ٹھہرائے ہوئے شرک سے باز نہ آئیں) و۱۵۴ (اور بہر حال و بہر صورت وہی توحید خالص کے علمبردار و مبلغ ہیں) مُسْلِمُوْنَ۔ لفظی معنی فرمان بردار کے ہیں اور یہی اصطلاحی نام بھی اس امت کا پڑ گیا۔ اشْھَدُوْا کیا اللہ کی شان ہے کہ یہود و نصاریٰ آج بھی مسلمانوں کی توحید خالص کی شہادت دے رہے ہیں۔ و۱۵۵ (اور انہیں خواہ مخواہ یہودی یا نصرانی ٹھہرا رہے ہو) خطاب یہود و نصاریٰ دونوں سے ہے۔ فِیْٓ اِبْرٰھِیْمَ۔ یعنی ابراہیم علیہ السلام کے دین و مذہب کے بارہ میں۔ لِمَ۔ مخفف ہے لِمَا کا۔ خبر کے التباس سے بچانے اور محض استفہام کا مفہوم رکھنے کے لئے آخر سے الف گرا دیا گیا۔ الاصل لما فحذفت الالف فرقا بین الاستفھام والخبر (قرطبی) و۱۵۶ یعنی جن کتابوں پر تم اپنی نام نہاد یہودیت اور نصرانیت کی بنیاد قرار دیتے ہو وہ تو خود حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بہت بعد کی چیزیں ہیں، تو کیسی بے عقلی کی باتیں کرتے ہو کہ یہ مذہب ان کے سر چپکنا چاہتے ہو!

و۱۵۷ یعنی اس دین ابراہیمی سے متعلق۔ مراد یہ ہے کہ جب تم توریت و انجیل ہی کے مسائل میں بھٹکے اور ایسا بھٹکے، حالانکہ وہاں کچھ تو واقفیت اور علم تمہیں حاصل تھا تو اب دین ابراہیمی کے بارہ میں کیوں کٹ حجتی پر تلے ہو جس کے بارہ میں تو کوئی شائبہ علم ہی تمہیں حاصل نہیں۔ ھٰٓاَنْتُمْ۔ میں ھا کا اشارہ مخاطبین کی تحقیر و تنقیص کے لئے ہے۔ والاشارۃ للتحقیر والتنقیص (روح) و۱۵۸ (بلکہ شرک سے سخت بیزار تھے۔ اور دنیائے شرک میں توحید کے پہلے علمبردار) حَنِیْفًا مُّسْلِمًا۔ ٹھیٹھ اردو میں "سیدھے سادھے مسلم"۔ یَھُوْدِیًّا وَّلَا نَصْرَانِیًّا۔ جس یہودیت اور جس نصرانیت کی نفی ہو رہی ہے وہ مروجہ اور گھڑی ہوئی یہودیت اور نصرانیت تھی۔ ورنہ اصل حقیقت کے اعتبار سے جو دین حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا تھا، وہی حضرت ابراہیم علیہ السلام کا بھی تھا۔ حضرت علیہ السلام کی توحید پرستی یہود و نصاریٰ دونوں کو مسلم تھی۔ حضرت علیہ السلام کے دین توحید پر حاشیہ پارہ اول کے رکوع آخر میں گزر چکے۔ فقیہ مفسر جصاص نے لکھا ہے کہ ان آیتوں سے دین حق کی حمایت میں دلائل قائم کرنے اور اہل باطل کے جواب دینے کا وجوب ثابت ہوتا ہے۔ وفی ھذه الآیات دلیل علی وجوب المحاجة فی الدین و اقامة الحجة علی المبطلین (جصاص)

و۱۵۹ (دنیا اور آخرت دونوں میں) اَوْلَى النَّاسِ بِاِبْرٰهِيْمَ ابراہیم علیہ السلام سے قریب بہ لحاظ دین وعقائد۔ لَلَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُ۔ وہ لوگ جنہوں نے آپؑ کے زمانہ میں آپؑ کی پیروی کی تھی۔ وَهٰذَا النَّبِيُّ۔ اور یہ نبی جو گویا
انہی کا پیام لے کر آئے ہیں۔ اور انہی کی نیابت اس زمانہ میں کر رہے ہیں۔ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا یعنی مسلمان۔ فرنگی مورخین بھی یہ تسلیم کرتے ہیں کہ قدیم اسرائیلی مذہب کا جانشین اب اگر کوئی ہے تو وہ مسیحیت نہیں جس
کے اندر یونان اور رومہ کے جاہلی مشرکانہ عقائد جمع ہو گئے ہیں بلکہ اسلام ہے۔ ملاحظہ ہو "مورخین کی تاریخ عالم" Historians History of the World و۱۶۰ روایتوں میں آتا ہے کہ یہود کے حوصلے
اتنے بڑھے ہوئے تھے اور انہیں باطل کی قوت پر اتنا غرہ تھا کہ خود اسلام قبول کرنا الگ رہا، مسلمانوں کو بھی ان کے عقائد سے برگشتہ کر دینے کی فکر میں لگے رہتے تھے آج بھی کتنے مسیحیوں کے دل میں یہ تمنا جیتی
جاگتی موجود ہے کہ مسلمان مسیحیت قبول کریں یا نہ کریں بہرحال اپنے اسلامی عقائد سے تو ڈگمگا ہی جائیں۔ طَآئِفَةٌ مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ۔ خاص اشارہ یہود کی جانب ہے۔ يُضِلُّوْنَكُمْ۔ خطاب عام مسلمانوں سے ہے۔



اَوْلَى النَّاسِ بِاِبْرٰهِيْمَ لَلَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُ وَهٰذَا
ابراہیم سے سب سے قریب لوگ تو وہ ہیں جنہوں نے ان کی پیروی کی تھی اور یہ
النَّبِيُّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ؕ وَاللّٰهُ وَلِيُّ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۶۸﴾
نبی ہیں اور وہ لوگ ہیں جو ان پر ایمان لائے اور اللہ ایمان لانے والوں کا حامی ہے و۱۵۹
وَدَّتْ طَّآئِفَةٌ مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ لَوْ يُضِلُّوْنَكُمْ ؕ
اہل کتاب میں سے ایک گروہ کو تو یہی پسند ہے کہ تمہیں گمراہ کر کے رہے
وَمَا يُضِلُّوْنَ اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُوْنَ ﴿۶۹﴾ يٰٓاَهْلَ
حالانکہ وہ بجز اپنے اور کسی کو بھی گمراہ نہیں کرتے اور (اس کی بھی) خبر نہیں رکھتے و۱۶۰ اے
الْكِتٰبِ لِمَ تَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَاَنْتُمْ تَشْهَدُوْنَ ﴿۷۰﴾
اہل کتاب تم اللہ کی آیتوں سے کیوں انکار کئے جاتے ہو حالانکہ تم گواہ ہو و۱۶۱
يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تَلْبِسُوْنَ الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ
اے اہل کتاب تم حق کی تلبیس باطل کے ساتھ کئے جاتے
وَتَكْتُمُوْنَ الْحَقَّ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿۷۱﴾ ع وَقَالَتْ
اور حق کو چھپا جاتے ہو حالانکہ تم جانتے ہوتے ہو و۱۶۲ اور
طَّآئِفَةٌ مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ اٰمِنُوْا بِالَّذِيْٓ اُنْزِلَ
اہل کتاب کا ایک گروہ کہتا ہے و۱۶۳ کہ ایمان لانے والوں پر جو نازل ہوا ہے
عَلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَجْهَ النَّهَارِ وَاكْفُرُوْٓا اٰخِرَهٗ
اس پر صبح کو ایمان لاؤ اور دن کے آخر میں اس سے انکار کر بیٹھو،
لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ﴿۷۲﴾ ج وَلَا تُؤْمِنُوْٓا اِلَّا لِمَنْ تَبِعَ
عجب کیا کہ (وہ بھی) پھر جائیں و۱۶۴ اور واقع میں بجز اس کے کہ جو تمہارے دین کا

ع ۸ / ۱۵



مَا يُضِلُّوْنَ اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ۔ یعنی حقیقۃً وہ مسلمانوں کو گمراہ کرتے ہیں تو کامیاب ہوتے نہیں۔ خود اپنے ہی نامہ اعمال کو اور زیادہ سیاہ کرتے رہتے ہیں۔ مَا يَشْعُرُوْنَ۔ یعنی ایسے بے عقل، نافہم ہیں کہ حقیقت حال کا مطلق شعور نہیں رکھتے۔ و۱۶۱ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ۔ یعنی اللہ کی ان آیتوں سے جو خود تمہاری کتابوں کے اندر موجود ہیں اور جن میں نبوت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کی پوری پوری علامتیں اور بشارتیں درج ہیں۔ وَاَنْتُمْ تَشْهَدُوْنَ۔ یعنی یہ انکار کچھ ناواقفیت اور لاعلمی کی بنا پر نہیں، جان بوجھ کر ان آیتوں میں تحریف کر رہے ہو۔ لفظی بھی اور معنوی بھی۔ و۱۶۲ یہاں یہود پر تین الزامات متعین طور پر لگائے گئے ہیں:۔ ۱۔ تَلْبِسُوْنَ الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ۔ اپنی کتابوں کی ایسی تاویلیں کرتے ہیں کہ حق بالکل باطل کے تحت میں دب کر رہ جاتا ہے، باطل حق کو ڈھانپ لیتا ہے اور تاویل بڑھ کر صریح تحریف بن جاتی ہے۔ فسر اللبس بالخلط والتغطية (بحر) ۲۔ تَكْتُمُوْنَ الْحَقَّ۔ حق کو سرے سے چھپا ڈالتے ہو اور جہاں جہاں بشارتیں ظہور اسلام کی صاف موجود ہیں وہاں عبارتیں کچھ کی کچھ کر دیتے ہو۔ ۳۔ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ۔ یہ سب کچھ اپنے قصد وارادہ سے کر رہے ہو۔ محض اتفاقی طور پر یہ نہیں ہو رہا ہے۔ تحریفات اہل کتاب پر حاشیہ پارۂ اول میں گزر چکے ہیں۔ و۱۶۳ (آپس میں) قال بعضهم لبعض (قرطبی) في ما بينهم (مدارک) یہ اشارہ ہے یہود خیبر وعرینہ کی جانب۔ كان احبار قرى عربية اثنى عشر حبرا فقالوا لبعضهم ادخلوا في دين محمد اول النهار فاذا كان اٰخر النهار فاكفروا (ابن جریر) و۱۶۴ (اس چال اور تدبیر سے) اٰمِنُوْا وَجْهَ النَّهَارِ۔ یہاں ایمان اظہار ایمان کے معنی میں ہے یعنی صبح ایمان ظاہر کرو۔ اى اظهروا الايمان (کشاف) ادخلوا في دين محمد باللسان دون الاعتقاد (معالم عن الحسن وقتادة) والمراد اظهروا الايمان ولايمكن ان يراد به التصديق (بحر) وجه النهار يعني اوله (قرطبی) اُنْزِلَ عَلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا۔ یعنی جو ان مومنین کے خیال میں ان پر نازل ہوا ہے۔ اى على زعمهم (بحر) لَعَلَّهُمْ۔ ضمیر ان لوگوں کی جانب ہے جو واقعۃً مسلمان تھے مدینہ ومضافات مدینہ کے یہود کی چالیں مسلمانوں کے خلاف عجیب عجیب رہتی تھیں ایک بار آپس میں صلاح ومشورہ کے بعد یہ سوچا کہ ہم میں بعض صبح کے وقت صداقت اسلام کا اقرار کر لیا کریں اور پھر چند گھنٹوں کے بعد اس اقرار سے رجوع کر لیا کریں اور کہہ دیا کریں کہ غور وفکر اور مطالعہ توریت کے بعد اس نئے دین کی تصدیق نہ ہوئی اس لئے ہم اس سے نکل آئے ہیں۔ اہل عرب پر ہمارے علم واخلاق دونوں کی دھاک تو بیٹھی ہی ہوئی ہے لوگ کہیں گے آخر کوئی خرابی تو اس نئے دین میں ہے جو ایسے ایسے لوگ اس سے باہر نکل گئے اور عجب نہیں کہ اس تدبیر سے کچھ پرانے مسلمان بھی اکھڑ جائیں۔ تاریخ یہود میں منافقت کی یہی ایک مثال نہیں خود ان کی کتابوں میں یہ واقعہ بہ صراحت درج ہے کہ بارھویں صدی عیسوی میں جب اسپین میں اسلامی حکومت تھی تو حکومت کے "مظالم" فرضی یا واقعی کی بنا پر بہت سے یہود نے اپنے ربیوں کی اجازت اور فتویٰ کے مطابق اپنے قبول اسلام کا اظہار شروع کر دیا تھا در آنحالیکہ دل میں سب کے سب منکر ہی تھے (جیوش انسائیکلوپیڈیا جلد اول ۴۳۲، ۴۳۳) اور آج یہ جو بڑے بڑے فرنگی محققین یہود ومسیحی مستشرقین نے فرنگی زبانوں میں سیرۃ نبوی لکھنے کا طریقہ یہ اختیار کیا ہے کہ اپنے علم وتحقیق، وسعت مشرب وبے تعصبی کی دھاک بٹھا کر تمہید بڑے زور کی اٹھاتے ہیں اور معلوم یہی ہونے لگتا ہے کہ پیمبر عرب اور مصلح عالم کی نعت اور منقبت اعظم اور "تمثیل موسیٰ" کی منقبت میں دریا کے دریا بہا دیں گے لیکن آگے چل کر نتیجہ یہ نکالتے ہیں کہ نعوذ باللہ انہیں کچھ خلل دماغ سا تھا۔ یا یہود ونصاریٰ کی کتابوں کے مضامین کہیں سے سن سنا کر چرا لیتے تھے وقس علی ہذا۔ تو یہ بھی ٹھیک اسی قدیم یہودیانہ دجل وتلبیس کا ایک جدید فرنگی نمونہ ہے اور بس۔

www.onlyoneorthree.com



دِيْنَكُمْ ۭ قُلْ اِنَّ الْهُدٰى هُدَى اللّٰهِ ۙ اَنْ يُّؤْتٰٓى

پیرو ہو اور کسی پر ایمان نہ لاؤ۔ آپ کہہ دیجیے کہ ہدایت تو اللہ ہی کی ہدایت ہے ف۱۶۵ اور یہ سب اس غصہ میں

اَحَدٌ مِّثْلَ مَآ اُوْتِيْتُمْ اَوْ يُحَاۗجُّوْكُمْ عِنْدَ

کر رہے ہو کہ کسی اور کو وہ چیز مل گئی جو تمہیں ملی تھی یا وہ لوگ تم پر تمہارے پروردگار کے ہاں

رَبِّكُمْ ۭ قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ ۚ يُؤْتِيْهِ مَنْ

غالب آ جائیں ف۱۶۶ آپ کہہ دیجیے کہ فضل اللہ ہی کے ہاتھ میں ہے وہ جسے چاہے

يَّشَاۗءُ ۭ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ﴿٧٣﴾ يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ

عطا کرتا ہے ف۱۶۷ اور اللہ بڑا وسعت والا ہے بڑا علم والا ہے، ف۱۶۸ وہ جسے چاہے اپنی رحمت کے ساتھ

مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ﴿٧٤﴾ وَمِنْ اَھْلِ

خاص کر لیتا ہے، اور اللہ بڑے ہی فضل والا ہے ف۱۶۹ اور اہل کتاب میں سے

الْكِتٰبِ مَنْ اِنْ تَاْمَنْهُ بِقِنْطَارٍ يُّؤَدِّهٖٓ اِلَيْكَ ۚ

کوئی ایسا بھی ہے کہ اگر تو اس کے پاس ایک ڈھیر (کا ڈھیر) امانت رکھا دے تو وہ (بھی) تجھے ادا کر دے ف۱۷۰

وَمِنْھُمْ مَّنْ اِنْ تَاْمَنْهُ بِدِيْنَارٍ لَّا يُؤَدِّهٖٓ اِلَيْكَ

اور ان میں سے کوئی ایسا بھی ہے کہ اگر تو اس کے پاس ایک دینار امانت رکھا دے تو وہ تجھے اس کو واپس نہ کرے

اِلَّا مَا دُمْتَ عَلَيْهِ قَاۗىِٕمًا ۭ ذٰلِكَ بِاَنَّھُمْ قَالُوْا لَيْسَ

بجز اس صورت کے کہ تو اس (کے سر) پر کھڑا رہے ف۱۷۱ یہ اس لئے کہ وہ کہتے ہیں کہ ہمارے

عَلَيْنَا فِي الْاُمِّيّٖنَ سَبِيْلٌ ۚ وَيَقُوْلُوْنَ عَلَي اللّٰهِ

اوپر اُمّیوں کے باب میں کوئی ذمہ داری ہی نہیں، یہ لوگ اللہ کے اوپر جھوٹ گڑھ

الْكَذِبَ وَھُمْ يَعْلَمُوْنَ ﴿٧٥﴾ بَلٰي مَنْ اَوْفٰى بِعَهْدِهٖ

رہے ہیں درآنحالیکہ خوب جان رہے ہیں ف۱۷۲ کیوں نہیں جو شخص بھی اپنے عہد کو پورا کرے



ف۱۶۵ یعنی حقیقۃً اور دل سے تصدیق تو بس اپنے ہی والوں کی کیا کرو۔ وہی یہود کا قول چل رہا ہے۔ ف۱۶۶ (جواب اسلام کے نام سے ظاہر ہوئی ہے اور جس کی صداقت پر دلائل عقلی ونقلی قائم ہیں نہ کہ تمہارے محدثات ومخترعات) قُلْ۔ میں خطاب پیغمبر علیہ السلام سے ہے۔ اور یہ فقرہ کلام یہود کے جواب میں ہے۔ ف۱۶۷ (اور اسی ڈر سے سہمے جا رہے ہو) مِثْلَ مَآ اُوْتِيْتُمْ۔ یعنی دولت نبوت۔ خطاب قوم یہود سے ہے۔ یعنی تمہیں اصل خلش تو بس اس کی ہے کہ انبیاء تو ہمیشہ ہماری نسل وقوم سے پیدا ہوتے رہے ہیں اب ایک عرب اور اسمٰعیلی کو یہ دولت کیسے مل جا رہی ہے۔ يُحَاۗجُّوْكُمْ عِنْدَ رَبِّكُمْ۔ یعنی قیامت کے دن مسلمان یہود پر یہ کہہ کر غلبہ نہ حاصل کر لیں کہ ان لوگوں نے بھی تو دنیا میں ہماری تصدیق کی تھی۔ مفسر واحدی نے کہا ہے کہ یہ آیت تفسیر کے مشکل ترین مقامات میں سے ہے (روح) ف۱۶۸ (اپنی حکمت مطلقہ اور مصلحت کاملہ کے مطابق) قُلْ۔ میں خطاب پیغمبر علیہ السلام سے ہے۔ وَاسِعٌ۔ اس کے کارخانہ فضل وعطا میں کمی نہیں پر یہ کیوں فرض کر لیا گیا کہ فلاں نسل یا قوم ہمیشہ محروم ہی رہے گی۔ عَلِيْمٌ۔ وہ اپنے علم کامل کے مطابق جس کی جیسی استعداد دیکھتا ہے اسے وہ نعمت عطا کر دیتا ہے۔ ف۱۶۹ (بخل اور کمی کا اس کے ہاں گزر کہاں) مَنْ يَّشَاۗءُ۔ وہ جسے چاہتا ہے حسب مصلحت تکوینی۔ ف۱۷۰ (با احتیاط ودیانت تمام) یعنی یہود سب کے سب یکساں نہیں۔ بعض ان میں ایسے ایسے امین ومتدین بھی ہیں۔ یہی لوگ آگے چل کر مسلمان ہو گئے۔ ف۱۷۱ یہود کے حب زر کی یہ کتنی صحیح تصویر ہے۔ دینار Denarins رومی حکومت کا ایک طلائی سکہ۔ عرب میں بھی مستعمل تھا۔ آج بھی یورپ کے مختلف حصوں میں چل رہا ہے۔ اردو میں اس کا مفہوم اشرفی سے ادا ہو سکتا ہے۔ مَا دُمْتَ عَلَيْهِ قَاۗىِٕمًا۔ یعنی وہ ادائے امانت میں برابر حیلہ وحوالہ کرتا رہے گا اور اس سے تقاضا برابر جاری رکھنا پڑے گا۔ اراد بابقاء ادامة المطالبة لاعين القيام (قرطبی) ف۱۷۲ (کہ ایسا کوئی مسئلہ ہرگز شریعت اسرائیلی وموسوی میں موجود نہیں) الْاُمِّيّٖنَ یعنی ام القریٰ مکہ کے باشندے۔ یہود نسلی فخر وعصبیت اور قومی غرور سے بھرے ہوئے یہود، اہل مکہ کو اپنے سے بہت فروتر رکھتے تھے۔ لَيْسَ عَلَيْنَا فِي الْاُمِّيّٖنَ سَبِيْلٌ۔ یہود غیر یہودیا Gentiles کے ساتھ کاروباری تعلق کے سلسلہ میں بدمعاملگی کے لئے برابر بدنام رہے ہیں۔ قومی مفاخرت اور نسلی نخوت کا نتیجہ عموماً یہی ہوتا ہے۔ گوروں کا برتاؤ کالوں کے ساتھ آج دنیا کے ہر علاقہ میں کیا ہے! سَبِيْلٌ۔ سبیل کے معنی یہاں حجة کے ہیں۔ اور یہ معنی قرآن اور کلام عرب میں عام ہیں۔ السبيل الحجة وقوله فاولٰئک ما علیهم من سبیل من هٰذا المعنی وهو کثیر فی القراٰة و کلام العرب (بحر) يَقُوْلُوْنَ عَلَي اللّٰهِ الْكَذِبَ۔ یہ جھوٹے ہیں اپنے اس دعوٰی اور اس انوکھے اصول مذہب واخلاق میں۔ اس تفصیل نے یہود کے جرم کی شناعت کہیں زیادہ بڑھا دی۔ وہ صرف فسق عمل ہی میں مبتلا نہ تھے بلکہ ایک بے اصل عقیدہ بھی گڑھ لیا تھا۔ اور اعمال سے کہیں گزر کر عقائد کی خرابی میں مبتلا ہو چکے تھے۔

ف۱۷۳ (اور یہی خوف خدا اور تقوی ہی ساری خوش معاملگی کی بنیاد ہے) بَلٰى۔ یعنی ذمہ داری کیوں نہ ہوتی۔ ہے اور ضرور ہے۔ عَهْدِهٖ۔ عہد خالق کے ساتھ ہو یا مخلوق کے اس کی پابندی بہرحال لازمی ہے۔ امام



وَاتَّقٰى فَاِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَّقِيْنَ ﴿٧٦﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ

اور (اللہ سے) ڈرے تو بے شک اللہ ڈرنے والوں کو دوست رکھتا ہے، ف۱۷۳ بے شک جو لوگ

يَشْتَرُوْنَ بِعَهْدِ اللّٰهِ وَاَيْمَانِهِمْ ثَمَنًا قَلِيْلًا اُولٰٓئِكَ

اللہ کے عہد اور اپنی قسموں کو قلیل قیمت پر بیچ ڈالتے ہیں ف۱۷۴ یہ وہی لوگ ہیں

لَا خَلَاقَ لَهُمْ فِى الْاٰخِرَةِ وَلَا يُكَلِّمُهُمُ اللّٰهُ

جن کے لئے کوئی حصہ آخرت میں نہیں اور اللہ قیامت کے دن نہ ان سے بات کرے گا

وَلَا يَنْظُرُ اِلَيْهِمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَلَا يُزَكِّيْهِمْ ۖ وَلَهُمْ

نہ ان کی طرف دیکھے گا نہ انہیں پاک کرے گا اور ان کے لئے تو

عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿٧٧﴾ وَاِنَّ مِنْهُمْ لَفَرِيْقًا يَّلْوٗنَ اَلْسِنَتَهُمْ

درد ناک عذاب ہے ف۱۷۵ اور انہی میں کچھ لوگ ایسے بھی ہیں جو اپنی زبانوں کو کتاب میں کج

بِالْكِتٰبِ لِتَحْسَبُوْهُ مِنَ الْكِتٰبِ وَمَا هُوَ مِنَ

کرتے ہیں ف۱۷۶ تاکہ تم اس (جزء) کو بھی کتاب میں سے سمجھو درآنحالیکہ وہ کتاب میں سے

الْكِتٰبِ ۚ وَيَقُوْلُوْنَ هُوَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ وَمَا هُوَ

نہیں ہے اور کہتے ہیں کہ یہ اللہ کی جانب سے ہے درآنحالیکہ وہ

مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ ۚ وَيَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ وَهُمْ

اللہ کی جانب سے نہیں ہے اور یہ اللہ پر جھوٹ گڑھتے ہیں درآنحالیکہ (خوب)

يَعْلَمُوْنَ ﴿٧٨﴾ مَا كَانَ لِبَشَرٍ اَنْ يُّؤْتِيَهُ اللّٰهُ الْكِتٰبَ

جانتے ہوتے ہیں ف۱۷۷ کسی بشر سے یہ نہیں ہو سکتا کہ اللہ تو اسے کتاب

وَالْحُكْمَ وَالنُّبُوَّةَ ثُمَّ يَقُوْلَ لِلنَّاسِ كُوْنُوْا عِبَادًا

اور حکمت اور نبوت عطا کرے اور وہ لوگوں سے یہ کہنے لگے کہ تم میرے بندے



رازی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ آیت سے وفاء عہد کی بڑی تعظیم نکل رہی ہے۔ اس لئے کہ تمام طاعات کا خلاصہ صرف دو ہی چیزیں ہیں۔ ایک احکام الٰہی کی تعظیم۔ دوسری خلق اللہ پر شفقت اور وفاء عہد ان دونوں قسموں کی طاعتوں کا مجموعہ ہے (کبیر)

ف۱۷۴ یعنی کسی دنیوی طمع میں آکر ان پابندیوں کو توڑ رہے ہیں۔ ثَمَنًا قَلِيْلًا۔ دنیوی معاوضہ ہمیشہ اخروی اجر کے مقابلہ میں قلیل ہی ہوگا۔ یہ مراد نہیں کہ اگر زیادہ معاوضہ مل رہا ہو تو بددیانتی اور عہد شکنی جائز ہو جائے گی۔ مفہوم صرف اس قدر ہے کہ اپنے معاہدوں کی پابندی نہ کرنا اور بدمعاملگی کر بیٹھنا کسی حال میں جائز نہیں۔ عَهْدِ اللّٰهِ۔ یعنی وہ عہد متابعت جو اللہ سے کر چکے ہیں۔ اَيْمَانِهِمْ۔ یعنی جو قسمیں آپس میں معاملات سے متعلق کھاتے رہتے ہیں۔ فقہاء مفسرین نے آیت کے تحت میں لکھا ہے کہ کوئی فریق جو جانتا ہے کہ میں باطل پر ہوں اس بنا پر اپنے کو حق پر قرار نہیں دے سکتا کہ عدالت ظاہرہ سے فیصلہ اس کے موافق ہو گیا ہے۔ ودلت هذه الاٰية والاحاديث ان حكم الحاكم لايحل المال فى الباطن بقضاء الظاهر اذا علم المحكوم له بطلانه (قرطبی) ف۱۷۵ (اس کفر وفسق کے پاداش میں) لَا خَلَاقَ۔ یعنی بھلائی کا کوئی حصہ نہیں۔ ای لا خير (بخاری) لَا يُكَلِّمُهُمُ۔ یعنی بہ طریق لطف ان سے خطاب نہ کرے گا۔ جو خطاب برائے عتاب ومواخذہ ہو، اس کی نفی مراد نہیں۔ لَا يَنْظُرُ اِلَيْهِمْ۔ یعنی نگاہ مہر والتفات سے ان کی طرف نظر نہ کرے گا۔ نگاہ قہر کی نفی مقصود نہیں۔ لَا يُزَكِّيْهِمْ۔ یعنی گناہوں کی گندگی سے پاک صاف نہ کرے گا۔ اَلِيْمٌ۔ درد پہنچانے والے یا مؤلم کے معنی میں ہے۔ اى مؤلم موجع من الالم وهو فى موضع مُفعل (بخاری) ف۱۷۶ اپنے صحائف آسمانی پڑھتے وقت) مِنْهُمْ۔ یعنی انہی یہود میں۔ يَلْوٗنَ اَلْسِنَتَهُمْ۔ اس کے اندر تحریف لفظی ومعنوی کی ساری صورتیں آگئیں۔ لی لسان سے عربی محاورہ میں مراد ہی ہوتی ہے جھوٹ۔ تلبیس۔ تحریف۔ لوى لسانه بكذا كناية عن الكذب وتخرص الحديث (راغب) اور یہاں تحریف بالقصد مراد ہے۔ والمعنى يحرفون الكلم ويعدلون به عن القصد (قرطبی) ف۱۷۷ یعنی ان کی یہ تحریفیں دانستہ ہوتی ہیں لِتَحْسَبُوْهُ میں ضمیر مخاطب سے مراد سامعین ہیں اور ضمیر غائب سے مراد کتاب کا اختراعی حصہ۔ و هو المحرف (کبیر) يَقُوْلُوْنَ۔ ضرور نہیں کہ ان کا یہ کہنا لفظاً و صراحۃً ہو۔ اگر اجمالاً و دلالۃً ہو جب بھی کافی ہے۔ وَمَا هُوَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ فقیہ جلیل ابوبکر رازی رحمۃ اللہ علیہ نے اس کے تحت میں لکھا ہے کہ آیت سے ظاہر ہو رہا ہے کہ معاصی کی نسبت اللہ تعالیٰ یا اس کے فعل کی جانب دینا درست نہیں۔ فيها دلالة على ان المعاصى ليست من عندالله ولا من فعله (جصاص) لیکن مفسر ومحدث ابوحیان غرناطی کی تنقید اس پر یہ ہے کہ یہ مذہب تو معتزلہ کا ہے اور ابوبکر رازی کا میلان خود اسی مذہب کی جانب تھا۔ هذا مذهب المعتزلة وكان الرازى يحتج الى مذهبهم (بحر) صاحب کبیر اور صاحب روح المعانی دونوں نے اس موضوع پر جو کچھ لکھا ہے وہ عربی دانوں کے پڑھنے کے قابل ہے۔

و۱۷۸ (جیسا کہ مسیحیوں نے دعوت وپیام مسیح علیہ السلام کا خلاصہ گڑھ رکھا ہے) درمیان میں مناسبت مقام سے ردّ یہود آگیا تھا۔ اب یہاں سے رد نصاریٰ پھر شروع ہوتا ہے۔ مَا كَانَ لِبَشَرٍ...... وَالنُّبُوَّةَ۔ چنانچہ عیسیٰ علیہ السلام سے بھی یہ نہیں ہوسکتا۔ جنہیں یہ ساری نعمتیں ملی تھیں۔ جن کے نفس ایسے طاہر ومطہر ہوں، ان سے ایسے دعویٰ کا صدور ممکن ہی کیونکر ہے۔ اَلْحُكْمَ۔ حکم سے مراد علم وفہم ہے یا فہم احکام شریعت۔ الحکم العلم والفهم وقيل ايضًا الاحكام (قرطبی) قيل بمعنى الحكمة والظاهر ان الحكم هنا القضاء (بحر) اَلْكِتٰبَ۔ کتاب یہاں جنس کتاب کے معنی میں ہے۔ الكتاب هنا اسم جنس (بحر) و۱۷۹ (جیسا کہ فی الواقع مسیح علیہ السلام کی دعوت رہی ہے) رَبّٰنِيّٖنَ۔ ربانی وہ ہے جو رب کی جانب منسوب ہو۔ ربّی کا مرادف ہے۔ ان کا اضافہ زور اور تاکید کے لئے ہے۔ یعنی بڑا اللہ والا۔ بڑا باخدا۔ معنی الربانی العالم



لِّيْ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلٰكِنْ كُوْنُوْا رَبّٰنِيّٖنَ بِمَا

بن جاؤ علاوہ اللہ کے و۱۷۸ بلکہ (وہ تو یہی کہے گا) کہ اللہ والے بن جاؤ و۱۷۹ (یہ) اس لئے (اور بھی) کہ

كُنْتُمْ تُعَلِّمُوْنَ الْكِتٰبَ وَبِمَا كُنْتُمْ تَدْرُسُوْنَ ﴿۷۹﴾

تم پڑھاتے ہو کتاب (آسمانی) کو اور خود بھی (اسے) پڑھتے ہو و۱۸۰

وَلَا يَاْمُرَكُمْ اَنْ تَتَّخِذُوا الْمَلٰٓئِكَةَ وَالنَّبِيّٖنَ اَرْبَابًا ؕ

اور نہ وہ تمہیں اس کا حکم دے گا کہ تم فرشتوں اور پیمبروں کو پروردگار قرار دو و۱۸۱

اَيَاْمُرُكُمْ بِالْكُفْرِ بَعْدَ اِذْ اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ﴿۸۰﴾

کیا وہ تمہیں کفر کا حکم دے گا بعد اس کے کہ تم اسلام لا چکے ہو و۱۸۲

وَاِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِيْثَاقَ النَّبِيّٖنَ لَمَآ اٰتَيْتُكُمْ مِّنْ

اور (وہ وقت یاد کرو) جب اللہ نے انبیاء سے عہد لیا کہ جو کچھ میں تمہیں کتاب وحکمت

كِتٰبٍ وَّحِكْمَةٍ ثُمَّ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مُّصَدِّقٌ

(کی قسم) سے دوں پھر تمہارے پاس کوئی رسول اس (چیز) کی تصدیق کرنے والا آئے

لِّمَا مَعَكُمْ لَتُؤْمِنُنَّ بِهٖ وَلَتَنْصُرُنَّهٗ ؕ قَالَ ءَاَقْرَرْتُمْ

جو تمہارے پاس ہے تو تم ضرور اس (رسول) پر ایمان لانا اور ضرور اس کی نصرت کرنا و۱۸۳ (پھر) فرمایا تم اقرار کرتے

وَاَخَذْتُمْ عَلٰى ذٰلِكُمْ اِصْرِيْ ؕ قَالُوْٓا اَقْرَرْنَا ؕ قَالَ

ہو اور اس پر میرا عہد قبول کرتے ہو؟ وہ بولے ہم اقرار کرتے ہیں فرمایا

فَاشْهَدُوْا وَاَنَا مَعَكُمْ مِّنَ الشّٰهِدِيْنَ ﴿۸۱﴾ فَمَنْ

تو گواہ رہنا اور میں (بھی) تمہارے ساتھ گواہوں میں سے ہوں و۱۸۴ پھر جو کوئی

تَوَلّٰى بَعْدَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ﴿۸۲﴾ اَفَغَيْرَ

اس کے بعد بھی روگردانی کرے گا، سو یہی لوگ تو نافرمان ہیں و۱۸۵ سو کیا یہ لوگ



بدين الرب الذي يعمل بعلمه (قرطبی) قال محمد بن الحنفية يوم مات ابن عباسؓ اليوم مات ربّاني هذه الامة (قرطبی) هو شديد التمسك بدين الله وطاعته (مدارک) و۱۸۰ یعنی اس لئے تو تمہیں اور زیادہ ایسے اقوو مشرکانہ عقائد سے بچنا چاہیے۔ اي بسبب كونكم معلمين الكتاب وبسبب كونكم دارسين له (بیضاوی) امام رازی رحمہ اللہ علیہ نے یہاں یہ نکتہ خوب پیدا کیا ہے کہ علم وتعلیم ودراست کا اقتضاء ہی یہ ہے کہ انسان باخدا بن جائے۔ پس اگر ان مشغلوں سے یہ مقصود ہی نہیں رکھتا تو وہ اپنا وقت ضائع کررہا ہے۔ اور ایسے ہی علم اور قلب سے حدیث نبوی میں پناہ مانگی گئی ہے۔ نعوذ بالله من علم لاينفع وقلب لايخشع (کبیر) خطاب نصاریٰ سے ہے۔ یعنی تمہارے پاس تعلیم وتعلم کے لئے کتاب آسمانی موجود اور پھر تم ایسے جہل وضلالت میں گرفتار۔ و۱۸۱ وَلَا يَاْمُرَكُمْ میں لَا معنی نفی کی تاکید مزید کے لئے ہے۔ لامزيدة لتاكيد معنى النفي (مدارک) مسیحیوں کی تثلیث تو ایک معلوم ومعروف حقیقت ہے۔ لیکن یہ کمتر لوگوں کو معلوم ہوگا کہ ملائکہ پرستی بھی ان کے ہاں زوروں پر رہ چکی ہے اور صدیوں تک یہ تعلیم ان کے ہاں جاری رہی ہے کہ ”خدا نے انسانوں اور آسمان کے نیچے ساری چیزوں کے انتظامات تمامتر فرشتوں پر چھوڑ رکھے ہیں“ (انسائیکلوپیڈیا آف ریلیجن اینڈ ایتھکس صفحہ ۵۷۸) نیز یہ کہ ”خدا کائنات کی صرف کلی ربوبیت کرتا ہے باقی جزئیات سب ملائکہ کے حوالے ہیں“ (ایضاً) مسیحیت کی تاریخ ملائکہ کی باضابطہ عبادت وپرستش سے بھی ناآشنا نہیں۔ ان کی مورتیاں تک ان کے ہاں پوجی گئی ہیں۔ ہمارے قدیم مفسرین بھی اس سے بے خبر نہ تھے۔ هذا موجود في النصارى يعظمون الملائكة والانبياء حتى يجعلوهم لهم اربابًا (قرطبی) و۱۸۲ (اور توحید خالص کا اقرار کرچکے ہو) اَيَاْمُرُكُمْ بِالْكُفْرِ۔ اس سے ظاہر ہے کہ انبیاء پرستی وملائکہ پرستی صاف کفر کے حکم میں داخل ہے۔ آیت سے سبق ان مسلمانوں کو بھی لینا چاہیے جو اپنے شیوخ واکابر کی خواہ وہ زندہ ہوں یا گزر چکے ہوں، تعظیم وعقیدت میں غلو کی حد تک پہنچ جاتے ہیں۔ جملہ کا سوالیہ انداز اظہار حیرت وانکار کے لئے ہے۔ جیسے اردو میں کہتے ہیں کہ کہیں ایسا ہوسکتا ہے؟ على طريق الانكار والتعجب (قرطبی) و۱۸۳ (یہ ایمان دل وجان سے ہو اور نصرت دست وزبان سے) اَخَذَ اللّٰهُ مِيْثَاقَ النَّبِيّٖنَ یعنی ارواح انبیاء سے عہد لیا۔ عالم ارواح میں اس ناسوتی دنیا کے وجود سے قبل۔ یہاں یہ واضح رہے کہ جو احکام انبیاء کو ملے ان میں ان کی امتیں بدرجہ اولیٰ شامل ہیں۔ مِنْ كِتٰبٍ وَّحِكْمَةٍ۔ کتاب سے مراد کتاب آسمانی ہونا ظاہر ہے۔ حِكْمَةٍ سے مراد معرفت الٰہی بھی ہوسکتی ہے اور نبوت بھی۔ مُصَدِّقٌ۔ تصدیق ہونے سے بھی بڑھ کر یہ حالت ہے کہ وہ بعد کا آنے والا رسول خود ان پچھلی تعلیمات

۸ ع ۱۲

وہدایات کا مصداق بھی ہو۔ لَتُؤْمِنُنَّ بِهٖ وَلَتَنْصُرُنَّهٗ۔ عارفین صوفیہ نے کہا ہے کہ شیوخ پر لازم ہے کہ ان کا جو معاصر علم وعمل میں ان سے فوق ہو بلکہ ان کا مساوی ہو اس سے دعا کرانے میں عار نہ کریں۔ رَسُوْلٌ۔ اگرچہ نکرہ ہے لیکن اشارہ ایک فرد معین کی جانب کررہا ہے۔ اور یہ اسلوب قرآن میں عام ہے۔ الرسول هنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم في قول عليّ وابن عباسؓ واللفظ وان كان نكرة فالاشارة الى معين (قرطبی) و۱۸۴ انبیاء کی زبان سے اقرار یوں بھی اقرار صالح اور حلف مؤکد کے برابر ہیں۔ اللہ کی اس گواہی نے مؤکد کو مؤکد تر کردیا۔ اِصْرِيْ۔ اصر کے لفظی معنی بوجھ کے ہیں۔ مراد عہد ہی سے ہے الاصر في اللغة الثقل فسمّي العهد اصرا لانه منع وتشديد (قرطبی) و۱۸۵ فَمَنْ تَوَلّٰى۔ یعنی مومنوں میں جو کوئی اس عہد سے اعراض کرے گا۔ خود انبیاء معصومین سے تو اس کا احتمال ہی نہیں، اس لئے لامحالہ افراد امت مراد ہوں گے۔ هذا الحكم بالنسبة الى اتباعهم (بحر)

دِيْنِ اللّٰهِ يَبْغُوْنَ وَلَهٗۤ اَسْلَمَ مَنْ فِى السَّمٰوٰتِ

اللہ کے دین کے علاوہ (کسی طریقہ کو) تلاش کر رہے ہیں؟ درآنحالیکہ اس کے فرمانبردار ہیں جو کوئی بھی آسمانوں اور زمین

وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّكَرْهًا وَّاِلَيْهِ يُرْجَعُوْنَ ﴿۸۳﴾ قُلْ

میں ہیں (خواہ یہ فرمانبرداری) رضا واختیار سے ہو یا بے اختیاری سے اور (سب) اسی کی طرف لوٹائے جائیں گے ف۱۸۶

اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَاۤ اُنْزِلَ عَلَيْنَا وَمَاۤ اُنْزِلَ عَلٰۤى

آپ کہہ دیجئے کہ ہم اللہ پر ایمان رکھتے ہیں اور اس پر جو ہمارے اوپر اتارا گیا ہے اور اس پر جو

اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطِ

ابراہیمؑ اور اسمٰعیلؑ اور اسحٰقؑ اور یعقوبؑ اور اولاد یعقوب پر اتارا گیا ہے

وَمَاۤ اُوْتِىَ مُوْسٰى وَعِيْسٰى وَالنَّبِيُّوْنَ مِنْ رَّبِّهِمْ ۖ

اور اس پر جو موسیٰؑ اور عیسیٰؑ اور (دوسرے) نبیوں کو دیا گیا ان کے پروردگار کی طرف سے ف۱۸۷

لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ ۖ وَنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ ﴿۸۴﴾

ہم ان میں باہم کوئی فرق نہیں کرتے ف۱۸۸ اور ہم تو (اسی) اللہ کے فرمانبردار ہیں ف۱۸۹

وَمَنْ يَّبْتَغِ غَيْرَ الْاِسْلَامِ دِيْنًا فَلَنْ يُّقْبَلَ مِنْهُ ۚ

اور جو کوئی اسلام کے سوا کسی اور دین کو تلاش کرے گا سو وہ اس سے ہرگز قبول نہیں کیا جائے گا

وَهُوَ فِى الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ﴿۸۵﴾ كَيْفَ يَهْدِى

اور وہ شخص آخرت میں تباہ کاروں میں سے ہو گا ف۱۹۰ اللہ کیسے ایسے لوگوں کو

اللّٰهُ قَوْمًا كَفَرُوْا بَعْدَ اِيْمَانِهِمْ وَشَهِدُوْۤا اَنَّ

ہدایت دے گا جنہوں نے اپنے ایمان کے بعد کفر (اختیار) کرلیا اور (بعد اس کے کہ) شہادت دے چکے تھے کہ

الرَّسُوْلَ حَقٌّ وَّجَآءَهُمُ الْبَيِّنٰتُ ۗ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِى

رسول برحق ہیں اور (بعد اس کے کہ) ان کے پاس کھلی ہوئی نشانیاں آ چکی تھیں اور اللہ (ایسے) ظالم

ف۱۸۶ (قیامت کے دن) سوڈرتے رہنا اس ہستی سے چاہیے جو آج بھی اس قدر با اختیار ہے اور کل بھی سابقہ اسی سے پڑے گا۔ اور اسی کی عبادت میں لگے رہنا چاہیے۔ يَبْغُوْنَ۔ یہ باطل کے تلاش کرنے والے عام اہل باطل ہیں۔ دِيْنِ اللّٰهِ۔ یہاں صراحت کے ساتھ اسلام کے لئے دین اللہ کا لفظ استعمال ہوا ہے۔ اَسْلَمَ مَنْ فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ۔ یہاں مراد ہے انقیاد تکوینی۔ یعنی اس کی مشیت سے باہر تو کوئی بھی نہیں جا سکتا۔ طَوْعًا۔ یعنی اپنے ارادہ و اختیار سے۔ كَرْهًا۔ یہ اشارہ غیر ذوی العقول، حیوانات، نباتات، جمادات وغیرہ کی طرف ہے۔ ف۱۸۷ یہاں یہ حقیقت ایک بار پھر دہرادی گئی ہے کہ اسلام کوئی نیا، نوپید اور انوکھا دین نہیں، وہی پرانا دین توحید ہے۔ سارے انبیاء ومرسلین اسی کی تبلیغ کرتے چلے آئے ہیں۔ اور مسلمان کا ایمان سارے پیغمبروں پر یکساں ہوتا ہے۔ قُلْ۔ یعنی اے پیغمبر آپ اپنی امت کی طرف سے کہہ دیجیے۔ اُنْزِلَ عَلَيْنَا۔ یعنی قرآن مجید۔ نزول قرآن کا انتساب جس طرح عموماً پیمبر کی طرف کیا گیا ہے، اسی طرح کبھی کبھی پیمبر کی امت کی جانب بھی کر دیا گیا ہے۔ اور فعل انزال کا صلہ قرآن مجید میں حرف علی اور الی دونوں کے ساتھ آتا ہے۔ الْاَسْبَاطِ۔ یعنی اولاد یعقوب میں سے جو جو پیمبر ہوئے ہیں۔ اس لفظ پر حاشیہ پارۂ اول میں گزر چکا۔ ان سب انبیاء کے اسماء گرامی پر بھی حاشیے گزر چکے۔ ف۱۸۸ (ان کی صداقت کے لحاظ سے، کہ بعض کو مانیں اور بعض کو جھٹلائیں جیسا کہ یہود، نصاریٰ وغیرہ مقہور اور معتوب امتوں کا شیوہ ہے) ف۱۸۹ مُسْلِمٌ۔ ایک طرف امت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کا اصطلاحی نام بھی ہے۔ اور دوسری طرف اس کے لفظی معنی فرمانبردار کے ہیں ف۱۹۰ اَلْاِسْلَامُ۔ سے یہاں کھلی ہوئی مراد اصطلاحی دین اسلام ہے۔ ورنہ لفظی معنی کے لحاظ سے تو کائنات کا ذرہ ذرہ مسلم ہے۔ اعلم ان ظاهر هذه الاية يدل على ان الايمان هو الاسلام (کبیر) اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ۔ وغیرہ متعدد آیتوں میں یہ مضمون صاف صاف بیان ہو چکا ہے کہ سچا اور مقبول دین صرف یہی دین ہے۔ جس کی کتاب قرآن ہے۔ اور جس کے لانے والے اور سکھانے والے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ اس ایک دین کے علاوہ اور جتنے بھی دین و مذہب چلے ہوئے ہیں سب کی مثال کھوٹے اور جعلی سکوں کی سی ہے کہ کہنے کو سکے وہ بھی ہیں۔ لیکن جب چل نہ سکے تو ان کا سکہ ہونا نہ ہونا برابر۔ یہ آیت اس حقیقت کو اور زیادہ مؤکد و آشکار کر رہی ہے۔ دوسرے ادیان و مذاہب کو بھی اس دین حق کی طرح سچا سمجھنا۔ ہر دین مذہب کو نجات کے لئے کافی سمجھنا۔ سب مذہبوں کو ملا جلا کر ان کا ایک ملغوبہ تیار کرنا، یا یہ کہنا کہ دیر و حرم، کعبہ و کلیسا سب یکساں ہیں، ضلالت و بے دینی کی انتہائی شکلیں ہیں۔ اکبر، دارا شکوہ، وغیرہ ان ناکام کوششوں کے لئے بجا طور پر بدنام ہو چکے ہیں۔ اور بڑے قلق کا مقام ہے کہ ہمارے زمانہ میں بھی بعض اہل قلم ایسی ہی نامراد کوششیں کر چکے ہیں۔

الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿٨٦﴾ اُولٰٓئِكَ جَزَآؤُهُمْ اَنَّ عَلَيْهِمْ

لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا ف١٩١ ایسوں کی سزا یہ ہے کہ ان پر

لَعْنَةَ اللّٰهِ وَالْمَلٰٓئِكَةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ ﴿٨٧﴾ خٰلِدِيْنَ

اللہ کی اور فرشتوں کی اور انسانوں کی سب کی لعنت ہوتی ہے ف١٩٢ وہ اس میں (ہمیشہ ہمیش) پڑے

فِيْهَا لَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ وَلَا هُمْ يُنْظَرُوْنَ ﴿٨٨﴾

رہنے والے ہیں نہ ان پر سے عذاب ہلکا کیا جائے گا اور نہ انہیں مہلت دی جائے گی ف١٩٣

اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَاَصْلَحُوْا فَاِنَّ

البتہ جو لوگ اس کے بعد توبہ کر لیں اور (اپنے کو) درست کر لیں سو بے شک

اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿٨٩﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بَعْدَ

اللہ بڑا مغفرت والا ہے بڑا رحم والا ہے ف١٩٤ بے شک جن لوگوں نے بعد اپنے ایمان (لانے) کے

اِيْمَانِهِمْ ثُمَّ ازْدَادُوْا كُفْرًا لَّنْ تُقْبَلَ تَوْبَتُهُمْ

کفر اختیار کیا پھر کفر میں بڑھے رہے ان کی توبہ ہرگز قبول نہ کی جائے گی ف١٩٥

وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الضَّآلُّوْنَ ﴿٩٠﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

یہی لوگ تو گمراہ ہیں ف١٩٦ بے شک جن لوگوں نے کفر (اختیار) کیا

وَمَاتُوْا وَهُمْ كُفَّارٌ فَلَنْ يُّقْبَلَ مِنْ اَحَدِهِمْ

اور وہ مر گئے اس حال میں کہ وہ کافر تھے سو ان میں سے کسی سے ہرگز نہ قبول کیا جائے گا

مِّلْءُ الْاَرْضِ ذَهَبًا وَّلَوِ افْتَدٰى بِهٖ اُولٰٓئِكَ

زمین بھر (بھی) سونا اگرچہ وہ اسے معاوضہ میں دینا چاہے ف١٩٧ یہی وہ لوگ ہیں

لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ وَّمَا لَهُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَ ﴿٩١﴾ ع ٩ ١١ ١٧

جن کے لئے عذاب دردناک ہے اور جن کے کوئی بھی مددگار نہ ہوں گے

ف١٩١ اَلْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ یعنی ایسے بے انصافوں کو جو اپنے نفس پر ظلم کرتے ہیں۔ اتنے دلیر ہیں۔ كَفَرُوْا بَعْدَ اِيْمَانِهِمْ۔ یعنی دین حق سے مرتد ہو گئے۔ اَلْبَيِّنٰتُ۔ کھلی ہوئی نشانیاں، رسول اسلام اور دین اسلام کی صداقت کی۔ دلائل، معجزات، سب ان بینات کے تحت میں داخل ہیں۔ ف١٩٢ لَعْنَةُ۔ رحمت الٰہی سے محرومی ومہجوری پر حاشیے پارۂ اول میں گزر چکے۔ ف١٩٣ (جہنم میں پڑنے سے قبل) لَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ۔ جہنم میں پڑنے کے بعد بھی کوئی تخفیف عذاب میں نہ ہوگی۔ فِيْهَا۔ یعنی اس حالت ملعونیت ومغضوبیت میں۔ ای خالدین فی اللعنة (کبیر) دوسرے معنی جہنم میں پڑے رہنے کے بھی مروی ہیں۔ قال ابن عباس ای فی جهنم (کبیر) ف١٩٤ تَابُوْا۔ یعنی صدق واخلاص کے ساتھ توبہ کر لیں۔ غَفُوْرٌ۔ سو وہ اپنی اس صفت غفر کے تقاضہ سے ان کی پچھلی خطاؤں کو بخش دے گا۔ رَّحِيْمٌ سو وہ اپنی صفت رحیمیت کے تقاضہ سے ان پر مزید فضل کرے گا۔ ف١٩٥ (دوسرے معاصی وسیئات سے) یعنی پڑے تو رہیں کفر وارتداد میں اور چاہیں کہ انہیں ان کے دوسرے اعمال حسنہ کا صلہ مل جائے۔ سو بغیر ایمان واعتقاد صحیح کے ان اعمال پر سرے سے "حسنہ" و "صالحہ" کا اطلاق ہی نہ ہو سکے گا جو ان پر اجر وصلہ کی توقع رکھی جائے ف١٩٦ یعنی گمراہ کامل، انتہاء درجہ کے گمراہ۔ ورنہ گمراہ تو سب ہی کافر ہوتے ہیں۔ هذا محمول علی انهم هم الضالون علی سبیل الکمال (کبیر) ف١٩٧ (قیامت کے دن) یعنی بالفرض قیامت کے دن کا فر مال کا مالک ہو اور اس کے دے ڈالنے پر بھی قادر ہو۔ ذَهَبًا۔ ذهب سے سونے کی مخصوص ومتعین دھات ہی مراد نہیں۔ بلکہ مراد کسی عزیز سے عزیز اور زیادہ سے زیادہ قیمتی شے کے فدیہ سے ہے۔ الذهب کنایة عن اعز الاشیاء (کبیر) دوسرے معنی یہ بھی ہو سکتے ہیں کہ کوئی شخص آج چاہے کہ حالت کفر میں قائم رہ کر روئے زمین کے برابر روپیہ کار خیر میں خرچ کر دے اور اس کے معاوضہ میں قیامت میں نجات حاصل کرے تو ایسا ہرگز نہیں ہونے کا۔ ای من مات علی الکفر فلن یقبل منه خیر ابدا ولو کان قد انفق ملء الارض ذهبا فیما یراه قربة" (ابن کثیر)

لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ ۚ وَمَا

جب تک اپنی محبوب چیزوں کو خرچ نہ کرو گے (کامل) نیکی (کے مرتبہ) کو نہ پہنچ سکو گے ف۱۹۸ اور جو کچھ بھی

تُنْفِقُوْا مِنْ شَیْءٍ فَاِنَّ اللّٰهَ بِهٖ عَلِيْمٌ ﴿۹۲﴾ كُلُّ

کسی چیز سے خرچ کرتے رہتے ہو اللہ اس سے خوب واقف ہے ف۱۹۹ ہر

الطَّعَامِ كَانَ حِلًّا لِّبَنِیْۤ اِسْرَآءِيْلَ اِلَّا مَا حَرَّمَ

کھانا بنی اسرائیل کے لیے حلال تھا بجز اس کے کہ جو خود

اِسْرَآءِيْلُ عَلٰى نَفْسِهٖ مِنْ قَبْلِ اَنْ تُنَزَّلَ

اسرائیل نے اپنے اوپر حرام کر لیا تھا قبل اس کے کہ توریت

التَّوْرٰىةُ ؕ قُلْ فَاْتُوْا بِالتَّوْرٰىةِ فَاتْلُوْهَاۤ اِنْ

اترے ف۲۰۰ تو آپ کہیے کہ توریت لاؤ اور اسے پڑھو اگر تم

كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿۹۳﴾ فَمَنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ

سچے ہو ف۲۰۱ سو جو شخص اللہ پر اس کے بعد جھوٹ

مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿۹۴﴾ قُلْ

گڑھ لے تو بس ایسے ہی لوگ ظالم ہیں ف۲۰۲ آپ کہہ دیجیے

صَدَقَ اللّٰهُ ۫ فَاتَّبِعُوْا مِلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ حَنِيْفًا ؕ وَمَا

کہ اللہ نے سچ بات فرما دی ہے، سو تم سیدھی راہ والے ابراہیمؑ کے دین کی پیروی کرو اور وہ

كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ﴿۹۵﴾ اِنَّ اَوَّلَ بَيْتٍ وُّضِعَ

مشرکوں میں سے نہ تھے ف۲۰۳ سب سے پہلا مکان جو لوگوں کے لئے وضع

لِلنَّاسِ لَلَّذِیْ بِبَكَّةَ مُبٰرَكًا وَّهُدًى لِّلْعٰلَمِيْنَ ﴿۹۶﴾

کیا گیا ف۲۰۴ وہ وہ ہے جو مکہ میں ہے (سب کے لیے) برکت والا اور سارے جہان کے لیے راہنما ہے ف۲۰۵



ف۱۹۸ (اے مسلمانو!) اَلْبِرَّ مطلق نیکی کو کہتے ہیں، یہاں مراد کمال خیر ہے۔ اور نیکی کا درجۂ اعلیٰ یا یہ کہا جائے کہ حقیقت خیر ابواب خیر کی جامعیت ہی مراد لی گئی ہے۔ البر الاحسان و کمال الخیر (روح) ای لن تبلغوا حقیقة البر (مدارک) قال ابو منصور البر خیر الدنیا و الأخرة (تاج) تُنْفِقُوْا یعنی اللہ اور اس کے دین کی راہ میں نہ خرچ کرو گے۔ انفاق یہاں بہت وسیع معنی میں ہے اس میں خیر یا نیکی کے تمام ابواب آ گئے۔ قیل هی سبل الخیر کلها و هی الصحیح لعموم الأیة (ابن عربی) قال الزجاج کل ماتقرب به الی اللہ من عمل خیر (بحر) قال الزجاج قال بعضهم کل ما تقرب به الی اللہ عزوجل من عمل خیر فهو انفاق (تاج) مِمَّا تُحِبُّوْنَ محبوب چیز کے ماتحت ہر وہ چیز آ جاتی ہے جسے انسان عزیز رکھتا ہے، مال، دولت، عزت، حکومت، قوت، وقت وغیرہ تنہا مال و دولت ہی مقصود نہیں، بعض اوقات جاہ کی قربانی مال کی قربانی سے کہیں زیادہ سخت و دشوار ہوتی ہے۔ ای من المال اومایعمه وغیره کبذل الجاه فی معاونة الناس والبدن فی طاعة اللہ و ...... فی سبیله (بیضاوی) مِمَّا میں مِنْ تبعیض کے لیے ہے۔ من فی مما تحبون للتبعیض (بحر) ف۱۹۹ (اور وہ جزا بھی اسی کے مطابق دے گا) مطلب یہ ہے کہ نیک کام کے لیے جو کچھ بھی لگاؤ گے اس کا اجر تو بہرحال ملے گا۔ باقی خیر کامل کا جو درجۂ اعلیٰ ہے وہ تو اسی وقت حاصل ہوگا جب راہ حق میں اپنے محبوبات و مرغوبات کی قربانی پیش کرو۔ والحاصل انه لا وصول الی المطلوب الاباخراج المحبوب (مدارک) مِنْ شَیْءٍ۔ یعنی عام اس سے کہ وہ محبوب ہو یا نہ ہو۔ مِنْ یہاں تبیین کے لیے ہے۔ من للتبیین ای من ای شئ کان. (مدارک) ای من ای شئ محبوب او غیره و من لبیان ما (بیضاوی) ف۲۰۰ (اپنے اس دعوی میں کہ فلاں فلاں غذائیں تو ابراہیم علیہ السلام کے زمانہ سے حرام چلی آتی ہیں) یہود کو تو روز ایک نیا فتنہ مسلمانوں کے خلاف اٹھانا تھا، آپ پر ایک الزام یہ ہو گیا، فلاں فلاں غذائیں تم جائز سمجھتے ہو اور اپنے کو دین ابراہیم علیہ السلام کا متبع بھی کہے جاتے ہو، حالانکہ یہ چیزیں تو ابراہیم علیہ السلام کے وقت سے حرام ہیں۔ كُلُّ الطَّعَامِ یعنی وہ غذائیں جن کے باب میں یہود سے بحث و گفتگو ہو رہی ہے، ساری دنیا کے کھانے مراد نہیں۔ ای مطعومات التی فیها النزاع (مدارک) حَرَّمَ اِسْرَآءِيْلُ عَلٰى نَفْسِهٖ۔ اسرائیل حضرت یعقوب علیہ السلام کا دوسرا نام ہے آپ نے بعض طبی ضرورتوں سے بعض جائز غذائیں بالکل ترک کر دی تھیں، روایتوں میں آتا ہے کہ آپ کو مرض عرق النساء کی شکایت تھی، تو آپ نے اونٹ کے دودھ اور گوشت سے پرہیز شروع کر دیا تھا، اور ظاہر ہے کہ اس طبی پرہیز کا حرمت شرعی سے کوئی تعلق نہیں۔ قیل فعل ذلک للتداوی باشارة الاطباء (بیضاوی) قیل اشارت علیه الاطباء باجتنابه ففعل ذلک باذن من اللہ فهو کتحریم اللہ ابتداءً (کشاف) بعضے جاہل صوفیہ کا یہ سمجھنا کہ ترک حیوانات یا بعض دوسری غذاؤں کے ترک کو قرب الٰہی میں کوئی دخل ہے تمام تر نادانی ہے۔ عاملوں کی مشقیں اور ریاضتیں بالکل دوسری چیز ہیں ورنہ جو غذائیں انسان کی روحانی ترقی میں مانع ہیں وہ خود ہی حرام کر دی گئی ہیں۔ کسی غذا کے حلال ہونے کے معنی ہی یہ ہیں کہ وہ اس راہ میں مانع نہیں۔ و فی هذه الأیة دلالة علی بطلان قول الممتنعین من اکل اللحوم والاطعمة اللذیذة تزهدًا لان اللہ تعالٰی قدنهی عن تحریمها (جصاص) قُلْ (یعنی ان یہود سے کہیے جو معترض ہو رہے ہیں) فَاْتُوْا بِالتَّوْرٰىةِ توریت میں تو آج تک یہ لکھا چلا آ رہا ہے:۔ ”وہ سب جیتے چلتے جانور تمہارے کھانے کے لیے ہیں میں نے ان سب کو نباتات کی مانند تمہیں دیا ہے“ (پیدائش ۹:۳) ف۲۰۱ (اپنے حق میں) یعنی واضح اور صریح شہادتوں کے بعد بھی اپنے جھوٹ پر قائم رہیں اور یہ کہے جائیں کہ فلاں فلاں چیزیں خدا کی طرف سے حرام کی ہوئی ہیں۔ مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ یعنی اس واضح شہادت کے بعد ای من بعدما لزمتهم الحجة (بیضاوی) بعد ظهور الحجة (جلالین) ف۲۰۲ یعنی قرآن نے امر حق واضح کر دیا ہے۔ اور تم نے جو جھوٹ اپنے ہی اکابر اور اپنے مقدس نوشتوں کی بابت گڑھ رکھے تھے، ان کی قلعی کھول دی ف۲۰۳ اِبْرٰهِيْمَ۔ ملة ابراهیم، حنیف، سب پر حاشیہ پارۂ اول کے ختم کے قریب سورۂ بقرہ کے رکوع ۱۵ و ۱۶ میں گزر چکے۔ فَاتَّبِعُوْا مِلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ یعنی انہی ابراہیم کے دین کی پیروی کرو جنہیں تم بھی اپنا مقتدی و پیشوا مانتے ہو۔ ف۲۰۴ (دنیا میں بہ طور عبادت گاہ کے) مراد خانۂ کعبہ ہے، جس کی اولین تعمیر حضرت آدم علیہ السلام نے کی تھی اور اس کے منہدم ہو جانے کے بعد از سر نو حضرت ابراہیمؑ اور حضرت اسمٰعیلؑ نے۔ وُضِعَ لِلنَّاسِ یعنی لوگوں کی طاعت و عبادت کے لیے بنا۔ ای وضعه اللہ موضعًا للطاعات والخیرات و العبادات (کبیر) ای لعموم الناس لعبادتهم و نسکهم یطوفون به و یصلون به و یعتکفون عنده (ابن کثیر) وضع للناس یعبد اللہ فیه (معالم) اَوَّلَ بَيْتٍ۔ حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم اور اقوال تابعین سب میں اس اوّلیت اور اقدمیت کی تشریح ملتی ہے۔ ثبت فی صحیح مسلم عن ابی ذر قال سألت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من اول مسجد وضع فی الارض قال المسجد الحرام (قرطبی) قال مجاهد خلق اللہ موضع هذا البیت قبل ان یخلق شئ من الارض با لفی سنة (قرطبی) ف۲۰۵ (بہ طور قبلہ کے) کعبہ کو سب سے پہلے معبد بتا کر یہود کو یہ بھی جتلا دیا گیا کہ کعبہ تو بیت المقدس سے بھی قدیم تر ہے۔ بكة۔ مکہ ہی کا دوسرا نام ہے۔ عربی میں ایک قاعدہ ہے، جس سے حرف م اور حرف ب میں اکثر تبادلہ ہو جاتا ہے مثلاً لازم اور لازب میں یا راتم اور راتب میں یا نمیط اور نبیط میں۔ اسی قاعدہ کا عمل یہاں بھی ہوا۔ هی علم لبلد الحرام و مکة و بکة لغتان فیه (کشاف) بکة لغة فی مکة عند الاکثرین (روح) قال مجاهد بکة هی مکة۔ (قرطبی) من اسماء مکة علی المشهور (ابن کثیر) ایک قول یہ بھی ہے کہ مکہ نام ہے کل شہر کا اور بکہ کا اطلاق ہے مسجد حرام اور مطاف پر۔ بَكَّةَ۔ هو موضع المسجد (ابن عباس رضی اللہ عنہما) بکة موضع البیت

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



فِيْهِ اٰيٰتٌۢ بَيِّنٰتٌ مَّقَامُ اِبْرٰهِيْمَ ۚ وَمَنْ دَخَلَهٗ

اس میں کھلے ہوئے نشان ہیں (ان میں سے ایک) مقام ابراہیم ہے ف۲۰۶ اور جو کوئی اس میں داخل ہو

كَانَ اٰمِنًا ؕ وَلِلّٰهِ عَلَى النَّاسِ حِجُّ الْبَيْتِ مَنِ

جاتا ہے وہ امن سے ہوجاتا ہے ف۲۰۷ اور لوگوں کے ذمہ ہے حج کرنا اللہ کے لیے اس مکان کا (یعنی) اس شخص کے ذمہ

اسْتَطَاعَ اِلَيْهِ سَبِيْلًا ؕ وَمَنْ كَفَرَ فَاِنَّ اللّٰهَ

جو وہاں تک پہنچنے کی طاقت رکھتا ہو ف۲۰۸ اور جو کوئی کفر کرے تو اللہ

غَنِىٌّ عَنِ الْعٰلَمِيْنَ ۝۹۷ قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ

سارے جہان سے بے نیاز ہے ف۲۰۹ آپ کہیے کہ اے اہل کتاب تم کیوں

تَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ۖ وَاللّٰهُ شَهِيْدٌ عَلٰى

اللہ کی نشانیوں سے کفر کر رہے ہو، درآنحالیکہ اللہ تمہارے کرتوتوں کا

مَا تَعْمَلُوْنَ ۝۹۸ قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تَصُدُّوْنَ

گواہ ہے ف۲۱۰ آپ کہیے کہ اے اہل کتاب جو ایمان لا چکا اُسے تم کیوں اللہ کی راہ سے

عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ مَنْ اٰمَنَ تَبْغُوْنَهَا عِوَجًا وَّ اَنْتُمْ

ہٹا رہے ہو اس (راہ) میں کجی نکال نکال کر درآنحالیکہ تم (خود)

شُهَدَآءُ ؕ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ۝۹۹ يٰۤاَيُّهَا

گواہ ہو اور اللہ تمہارے کرتوتوں سے بے خبر نہیں ف۲۱۱ اے

الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِنْ تُطِيْعُوْا فَرِيْقًا مِّنَ الَّذِيْنَ

ایمان والو اگر تم اُن لوگوں میں سے کسی گروہ کا کہا مان لو گے جنہیں

اُوْتُوا الْكِتٰبَ يَرُدُّوْكُمْ بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ كٰفِرِيْنَ ۝۱۰۰

کتاب دی جاچکی ہے تو وہ تمہارے ایمان لانے کے پیچھے تمہیں کافر بنا چھوڑیں گے ف۲۱۲



و مكة ماسوٰى ذٰلك (ابن جریر عن ابن مالک) بكة موضع البيت و مكة سائر البلد عن مالك بن انس (قرطبی) قال ابو مالك و ابو صالح و ابراهيم النخعي و عطية العوفي و مقاتل بن حيان بكة موضع البيت ماسوٰى ذٰلك مكة (ابن کثیر) بائبل میں بھی ایک جگہ ذکروادیٔ مکہ کا تحریفات کے باوجود رہ گیا ہے ’’وہ بکا کی وادی میں گزر کرتے ہوئے اسے ایک کنواں بناتے‘‘ (زبور ۸۴:۶) بائبل کے قدیم مترجمین نے اپنی تحریف کی عادتِ مستمرہ کے مطابق ترجموں میں اسے بجائے عَلَم کے اسم نکرہ قرار دے کر اس کا ترجمہ رونے کی وادی کر ڈالا صدیوں کے بعد اب غلطی کا احساس ہوا اور اب جیوش انسائیکلوپیڈیا میں اقرار ہے کہ یہ ایک مخصوص (بے آب) وادی کا نام ہے (جلد ۲ صفحہ ۴۱۵) اللہ ان کو اتنا سمجھنے کی توفیق اور دے دے کہ یہی ’’بے آب وادی‘‘ مکہ معظمہ ہے۔ مُبٰرَكًا۔ یہ وہ مقام ہے جس میں مادّی اور روحانی دنیوی اور دینی برکتیں جمع کردی گئی ہیں۔ لَلَّذِىْ میں لام تاکید کا ہے۔ واللام توكيد (قرطبی) مکہ کی قدامت پر بادلِ ناخواستہ مسیحی مورخین کو بھی اب شہادت دینی پڑی (ملاحظہ ہو حواشی تفسیر انگریزی) ف۲۰۶ تقدیر کلام یوں ہے۔ منها مقام ابراهيم والتقدير منها مقام ابراهيم قال الاخفش (قرطبی) فِيْهِ یعنی اسی اول بیت میں اٰيٰتٌۢ بَيِّنٰتٌ کھلے ہوئے توحید الٰہی کے شعائر یا حج کے شعائر۔ والمراد بالأيات شعائر الحج (کبیر) مَقَامُ اِبْرٰهِيْمَ پر حاشیہ پارۂ اوّل کے آخر یعنی سورۂ بقرہ کے رکوع ۱۶ میں گزر چکا۔ بَيْتٌ سے یہاں مراد خانہ کعبہ نہیں بلکہ سارا حرم شریف ہے۔ مَقَامُ اِبْرٰهِيْمَ کے نام سے جو پتھر رکھا ہوا ہے وہ خانہ کعبہ کے اندر نہیں باہر ہی ہے۔ المراد بالبيت هنا الحرم كله لان هٰذه الايات موجودة في الحرم و مقام ابراهيم ليس في البيت انما هو خارج البيت (جصاص) ف۲۰۷ (شریعت الٰہی کی نظر میں) اٰمِنًا پر حاشیہ پارۂ اوّل کے آخر یعنی سورۂ بقرہ کے رکوع ۱۶ میں گزر چکا ف۲۰۸ (بہ لحاظ زادِ سفر و امن راہ وغیرہ) اِسْتَطَاعَ اِلَيْهِ سَبِيْلًا۔ استطاعت سبیل سے مراد وہاں تک پہنچ جانے کے ذرائع و اسباب ہیں۔ استطاعة السبيل اليه هي امكان الوصول اليه (جصاص) استطاعة السبيل الى الشئ عبارة عن امكان الوصول اليه (کبیر) حِجُّ الْبَيْتِ۔ حج و فرضیت حج پر حواشی پارۂ دوم کے وسط میں گزر چکے۔ عَلَى النَّاسِ میں عَلٰی شدت تاکید کے لیے ہے۔ هي من اوكد الفاظ الوجوب عند العرب فاذا قال العربي لفلان علي كذا فقد وكّده و اوجبه (قرطبی) ف۲۰۹ (سو وہ سیاہ بخت اپنا نقصان آپ کرے گا۔ اللہ تعالیٰ کو کیا نقصان پہنچا سکے گا) اللہ تعالیٰ کی صفت غنا کا اثبات اُن مشرک قوموں کے رد میں ہے۔ جن کے دیوی دیوتاؤں کا وجود اُن کے پجاریوں ہی کے دم سے قائم ہے۔ اور وہ دیوتا اپنے کھانے پینے تک کے لیے اپنے پجاریوں کے محتاج رہتے ہیں۔ ف۲۱۰ (اور اس حاضر و ناظر۔ ہمہ بین۔ ہمہ دان حاکم کے آگے کوئی حیلہ۔ بہانہ نہ چل سکے گا) اَهْلَ الْكِتٰبِ سے اشارہ خاص طور پر یہود کی جانب ہے جو مسلمانوں کو طرح طرح پر بہکاتے رہتے تھے۔ تَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ آیات اللہ سے مراد خاص طور پر نبوتِ محمدیؐ کے شواہد و دلائل ہیں۔ اور کفر سے مراد نبوت محمدیؐ سے انکار ہے۔ المراد من اٰيات الله الأيات اللّٰتي نصبها الله تعالٰى على نبوة محمد عليه الصلٰوة والسلام و المراد بكفرهم بها كفرهم بدلا لتها على نبوة محمد عليه الصلٰوة والسلام (کبیر) مشرکوں کو بار بار یہ جتلانے اور یاد دلانے کی ضرورت تھی کہ اللہ صرف موجود ہی نہیں بلکہ ذرہ ذرہ سے باخبر بھی ہے۔ مشرکوں کے دیوتاؤں کی طرح بے خبر۔ ناقص العلم اور کم سم نہیں ف۲۱۱ (سو اس کی گرفت اور عذاب سے اپنے کو باہر نہ سمجھو) تَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ۔ یہود خود تو اسلام سے منکر تھے ہی اب ان کی جرأتیں اتنی بڑھ گئی تھیں کہ طرح طرح کے مکر وفن سے دوسروں کو بھی دین حق سے ہٹانے کی فکر میں لگے رہتے تھے۔ تَبْغُوْنَهَا عِوَجًا۔ یہود مسلمانوں کے آپس میں طرح طرح کی مخفی فتنہ انگیزی اور مفسدہ پردازی کرتے رہتے تھے کہ اگر اور کچھ نہیں بن پڑتا تو یہی ہو کہ یہ آپس میں مرکٹ کے تباہ ہو جائیں، چنانچہ ایک مرتبہ ایک مجمع میں جہاں مدینہ کے دونوں مشہور اور جنگجو قبیلوں اوس اور خزرج کے مسلمان جمع تھے ایک یہودی شماس بن قیس نے اُن کی عہد جاہلیت کی مشہور لڑائی جنگ بعاث کے پرجوش جنگ نامہ کے اشعار پڑھوا دیے۔ دلوں میں گزشتہ عداوتوں کی یاد تازہ ہوگئی اور فریقین قدرۃً بھڑک اُٹھے اور عین موقع پر اگر رسول اللہ ﷺ خود تشریف نہ لے آتے تو خانہ جنگی شروع ہی ہو چکی ہوتی۔ تَبْغُوْنَهَا میں ضمیر مؤنث غائب سبیل کی طرف ہے۔ الهاء في تبغونها عائدة الى السبيل (کبیر) وَاَنْتُمْ شُهَدَآءُ یعنی تمہارا ضمیر خود گواہی دے رہا ہے کہ اسلام دین حق ہے۔ ف۲۱۲ (عقیدۃً نہ سہی عملاً سہی۔ تو یہی عملی ارتداد بھی کیا کم ہے) اِنْ تُطِيْعُوْا۔ یعنی اگر اپنے عقائد و اعمال میں ان لوگوں سے متاثر ہونے لگو گے۔ فَرِيْقًا مِّنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ۔

وَكَيْفَ تَكْفُرُوْنَ وَاَنْتُمْ تُتْلٰى عَلَيْكُمْ اٰيٰتُ

اور تم کس طرح کفر کر سکتے ہو، درآنحالیکہ تمہیں اللہ کی آیتیں پڑھ کر سنائی

اللّٰهِ وَفِيْكُمْ رَسُوْلُهٗ ۭ وَمَنْ يَّعْتَصِمْ بِاللّٰهِ فَقَدْ

جاتی ہیں اور تمہارے درمیان اس کے رسولؐ موجود ہیں؟ و۲۱۳ اور جو کوئی اللہ کو مضبوط پکڑتا ہے وہ ضرور

هُدِيَ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿١٠١﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ

سیدھی راہ کی طرف ہدایت کیا جاتا ہے و۲۱۴ اے ایمان والو

اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ حَقَّ تُقٰتِهٖ وَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا

اللہ سے ڈرو جو اس کے ڈرنے کا حق ہے و۲۱۵ اور جان نہ دینا بجز

وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ﴿١٠٢﴾ وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا

اس حال کے کہ تم مسلم ہو و۲۱۶ اور اللہ کی رسی سب مل کر مضبوط تھامے رہو

وَّلَا تَفَرَّقُوْا ۠ وَاذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ اِذْ كُنْتُمْ

اور باہم نااتفاقی نہ کرو و۲۱۷ اور اللہ کا یہ انعام اپنے اوپر یاد رکھو کہ جب تم (باہم)

اَعْدَاۗءً فَاَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِكُمْ فَاَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِهٖٓ

دشمن تھے تو اُس نے تمہارے قلوب میں الفت ڈال دی و۲۱۸ سو تم اُس کے انعام سے (آپس میں)

اِخْوَانًا ۚ وَكُنْتُمْ عَلٰي شَفَا حُفْرَةٍ مِّنَ النَّارِ

بھائی بھائی بن گئے، اور تم دوزخ کے گڈھے (گڑھے) کے کنارے پر تھے

فَاَنْقَذَكُمْ مِّنْهَا ۭ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ

سو اُس نے تمہیں اُس سے بچا لیا، و۲۱۹ اسی طرح اللہ اپنے احکام کھول کر

اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ﴿١٠٣﴾ وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ اُمَّةٌ

سناتا رہتا ہے تاکہ تم راہ یاب رہو اور ضرور ہے کہ تم میں ایک ایسی جماعت رہے

ع ۱۰



یہ نام کے تو اہلِ کتاب ہیں لیکن تُلے ہوئے ہیں عداوت اسلام پر و۲۱۳ مطلب یہ ہے کہ تمہارے لیے دینِ حق سے ارتداد کی گنجائش ہی کب ہے جبکہ تم میں قرآن اور سنت رسول ﷺ موجود و محفوظ ہے؟ ذٰلک لان تلاوته اٰیات اللہ علیهم حالاً بعد حال مع کون الرسول فیهم الذی یزیل کل شبهة و یقرّر کل حجة کالمانع من وقوعهم فی الکفر (بحر) كَيْفَ تَكْفُرُوْنَ۔ میں کفر سے مراد اعمالِ کفر کی طرف بازگشت ہے اور کیف اظہارِ تعجب کے لیے ہے۔ قاله تعالٰی علٰی جهة التعجب (قرطبی) قیل المراد بکفرهم فعلهم افعال الکفرة (روح) اٰيٰتُ اللّٰهِ۔ یعنی قرآن کی آیتیں اور قرآن کے درمیان موجود و محفوظ ہے۔ وَفِيْكُمْ رَسُوْلُهٗ۔ یعنی سردست تو وہ بہ نفسِ نفیس تشریف فرما ہیں ہر شبہ مٹا سکتے اور راہ بتا سکتے ہیں باقی ان کے بعد ان کے سنن و آثار یہی کام دیں گے۔ قیل الخطاب بجمیع الامة لان اٰثاره و سننه فیهم و ان لم یشاهدوه (بحر) و۲۱۴ یہ صراطِ مستقیم یا سیدھی راہ دُنیا میں فلاحِ کامل کی ہے اور آخرت میں جنت کی۔ فَقَدْ هُدِيَ۔ یعنی اللہ سے تمسک کرتے ہو، یہ راہِ راست ضرور ہی مرتب ہو کر رہے گی۔ و۲۱۵ (ہماری طاقت اور استطاعت کے لحاظ سے) ورنہ حق تعالٰی سے اُس کے مرتبہ کے لائق خشیت بھلا کون بشر اختیار کر سکتا ہے۔ والمعنٰی حق تقته ما استطعتم (قرطبی) و۲۱۶ یعنی جیو تو قانونِ تقوٰی الٰہی کے ماتحت اور مرو تو قانونِ اسلام کے مطیع۔ زندگی اور موت دونوں کی منزلوں سے مسلمان کو اللہ کے تابع فرمان ہو کر ہی گزرنا ہے و۲۱۷ اس تعلیم کے ایک عملی پہلو کا اعتراف ایک غیر مسلم کی زبان سے:۔ ”اسلام نے اُن قبیلوں کو متحد کر دیا جو اس وقت تک برابر ایک دوسرے سے معروفِ پیکار رہتے تھے“ (آرنلڈ کی پریچنگ آف اسلام صفحہ ۲۱) حَبْلِ اللّٰهِ محاورۂ عربی میں حبل سے مراد عہد بھی ہوتا ہے اور مطلقاً ہر وہ شے جو ذریعہ یا وسیلہ کا کام دے سکے۔ یستعار الحبل للعهد. (روح) واستعیر للوصل و بکل ما یتوصل به الی شیء (راغب) یہاں مراد شریعت اسلامی یا قرآن ہے۔ متعدد قول نقل ہوئے ہیں اور وہ سب متقارب ہیں۔ قال ابن مسعود حبل اللہ القراٰن و رواه علیؓ و ابو سعید الخدری عن النبی ﷺ و عن مجاهد و قتادة مثل ذٰلک (قرطبی) العهد او القراٰن اوالدین او الطاعة او اخلاص التوبة او الجماعة او اخلاص التوحید او الاسلام اقوال السلف یقرب بعضها من بعض (بحر) جَمِيْعًا۔ یعنی اُمت مجموعاً بھی اور افراداً اُمت بھی و۲۱۸ (اور سب کو رشتۂ اسلام میں متحد و منسلک کر دیا) نِعْمَتَ اللّٰهِ۔ اس انعام کے تحت میں علاوہ فلاحِ اُخروی کے اتحادِ قومی کی فلاحِ دُنیوی بھی شامل ہے۔ اتحادِ اُمت بجائے خود ایک بہت بڑی نعمت ہے۔ اِذْ كُنْتُمْ اَعْدَاۗءً۔ ظہورِ اسلام سے قبل یعنی زمانہ جاہلیت میں۔ عرب قبائل کی باہمی دُشمنی اور جنگجوئی ضرب المثل کی حد تک پہنچی ہوئی تھی۔ بات بات میں چھڑ جاتی تھی جو لڑائیاں تاریخی روایات میں محفوظ رہ گئی ہیں اُن کی تعداد ۱۷۰۰ ہوتی ہے۔ و۲۱۹ (دینِ اسلام اور شریعتِ اسلامی مرحمت کر کے) دُنیا میں یوں ایک انقلابِ عظیم برپا کر دینا اسلام کا معجزہ ہی تھا۔ اس کا اعتراف آج فرنگی محققین بھی کر رہے ہیں۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ فَاَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِهٖٓ اِخْوَانًا۔ جس طرح عرب قبل اسلام کی عداوت حد ضرب المثل تک پہنچی ہوئی تھی اسی طرح بعد اسلام عرب کی آپس کی محبت، یگانگت۔ اخلاص بھی بے نظیر رہا۔ جہاں مکی مکی کا اور مدنی مدنی کا دشمن تھا۔ وہاں اسلام نے مکہ کے مہاجرین اور مدینہ کے انصار کو ایسا شیر و شکر کرا دیا کہ دونوں واقعی آپس میں بھائی بھائی معلوم ہونے لگے برٹانیکا اور گبن دونوں کے صفحات میں اس کا اعتراف موجود ہے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ عَلٰي شَفَا حُفْرَةٍ مِّنَ النَّارِ۔ ذکر زمانہ قبل اسلام کا ہے کہ اس وقت عقائد و اعمالِ مشرکانہ کی بنا پر اہلِ عرب دوزخ کے کنارہ تک پہنچ ہی چکے تھے۔

يَّدْعُوْنَ اِلَى الْخَيْرِ وَيَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ

جو نیکی کی طرف بلایا کرے اور بھلائی کا حکم دیا کرے

وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ ؕ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿۱۰۴﴾

اور بدی سے روکا کرے اور پورے کامیاب یہی تو ہیں ف۲۲۰

وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ تَفَرَّقُوْا وَاخْتَلَفُوْا مِنْۢ بَعْدِ

اور ان لوگوں کی طرح مت ہو جانا جنہوں نے بعد اس کے کہ

مَا جَآءَهُمُ الْبَيِّنٰتُ ؕ وَاُولٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ

انہیں شواہد پہنچ چکے تھے باہم تفریق کر لی اور مختلف ہو گئے ف۲۲۱ عذاب عظیم انہی کو تو

عَظِيْمٌ ﴿۱۰۵﴾ يَّوْمَ تَبْيَضُّ وُجُوْهٌ وَّتَسْوَدُّ وُجُوْهٌ ۚ

ہوتا ہے اس روز (جس روز) بعض چہرے سفید ہوں گے اور بعض چہرے سیاہ ہوں گے، پھر جن کے چہرے سیاہ ہوں

فَاَمَّا الَّذِيْنَ اسْوَدَّتْ وُجُوْهُهُمْ ۟ اَكَفَرْتُمْ بَعْدَ

گے ان سے کہا جائے گا کہ کیا تم ہی کافر ہو گئے تھے اپنے

اِيْمَانِكُمْ فَذُوْقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ ﴿۱۰۶﴾

ایمان کے بعد؟ ف۲۲۲ سو عذاب چکھو اپنے کفر کی پاداش میں

وَاَمَّا الَّذِيْنَ ابْيَضَّتْ وُجُوْهُهُمْ فَفِيْ رَحْمَةِ

اور جن کے چہرے سفید ہوں گے وہ اللہ کی رحمت میں

اللّٰهِ ؕ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿۱۰۷﴾ تِلْكَ اٰيٰتُ اللّٰهِ نَتْلُوْهَا

ہوں گے ف۲۲۳ اور اسی میں ہمیشہ رہیں گے یہ اللہ کی آیتیں ہیں ہم انہیں تم کو ٹھیک ٹھیک

عَلَيْكَ بِالْحَقِّ ؕ وَمَا اللّٰهُ يُرِيْدُ ظُلْمًا لِّلْعٰلَمِيْنَ ﴿۱۰۸﴾

پڑھ کر سناتے ہیں اور اللہ مخلوقات پر ظلم نہیں چاہتا ف۲۲۴



ف۲۲۰ کسی درجہ میں اور ایک چھوٹے پیمانہ پر تو یہ فرض ہر فردِ اُمت کا ہے۔ لیکن یہاں مقصود یہ ہے کہ ایک مستقل جماعت خاص اسی کام کے لیے ہو۔ اس کا کام ہی یہی ہو کہ خلق کو دعوتِ خیر دے، معروف (بھلے کاموں) کی طرف بلائے منکر (برے کاموں) سے روکے۔ اُمَّةٌ۔ یہ بھی کمالِ رحمت اور ضعفِ بشری کی انتہائی رعایت ہے کہ ساری اُمت کے بجائے اس فریضہ پر ایک مخصوص جماعت ہی کو مامور کیا گیا، ورنہ اس فریضہ کی ادائی کے لیے جن اوصاف اور شرائط کی ضرورت ہے کیا عجب کہ بہتوں کو وہ سخت دشوار معلوم ہوتے ف۲۲۱ (توحید، رسالت، وحی، جزا و سزا وغیرہ اُصولی و بنیادی عقائد کے باب میں) كَالَّذِيْنَ مراد سابق اہلِ کتاب، یہود و نصاریٰ ہیں۔ یعنی الیهود و النصارٰی فی قول جمهور المفسرین (قرطبی) تَفَرَّقُوْا وَاخْتَلَفُوْا۔ یعنی از راہِ نفسانیت و شرارت وحدتِ دینی کو پارہ پارہ کر دیا اور اپنے الگ الگ مذہب گڑھ لیے۔ مسائل و جزئیاتِ احکام میں اختلاف جو اخلاصِ نیت کے ساتھ اجتہاد کی بنا پر ہو، وہ اسلام میں ہرگز ممنوع نہیں، بلکہ وہ تو اُمت کے حق میں عین رحمت ہے، اختلافِ مذاق و طبیعت کی بنا پر کسی کو کسی مسلک میں آسانی معلوم ہوتی ہے اور کسی کو کسی میں۔ الْبَيِّنٰتُ اس کے تحت میں احکام، دلائل، معجزات سب آ گئے ف۲۲۲ یہ خطاب اہلِ دوزخ سے تو بہرحال ہوگا، گفتگو اس میں ہوئی ہے کہ ان سب سے ہوگا یا اُن کے صرف بعض گروہوں سے؟ ایک قول یہ ہے کہ یہ خطاب منافقین سے ہوگا اور ایمان سے یہاں مراد اظہارِ ایمان ہے۔ هم المنافقون (ابن جریر۔ عن الحسن) ایک قول ہے کہ مخاطب اہلِ کتاب ہیں اور حجت ان پر قائم کی جائے گی کہ تمہاری کتابوں میں نبی آخر الزمان ﷺ کا ذکر پوری طرح موجود اور پھر تم مکر گئے۔ المراد اهل الكتب (کبیر عن عکرمہ والاصم والزجاج) بعض اہلِ نظر نے ترجیح اسی قول کو دی ہے۔ والظاهر من السياق و السباق انّ هؤلآء اهل الكتاب (روح) ابن جریر نے بعض تابعین سے استناد کر کے شق اختیار کی ہے کہ خطاب سارے کافروں کے لیے عام ہے اور جس ایمان کا یہاں ذکر ہے وہ اظہارِ ایمان عالمِ ارواح میں عہدِ الست کے وقت کا ہے۔ هو الايمان الذی كان قبل الاختلاف فی زمان أدم (ابن جریر۔ عن اُبی بن کعب) عنی بذٰلک جميع اهل الكتاب (ابن جریر) تَبْيَضُّ وُجُوْهٌ۔ یومِ حشر تو کشفِ حقائق کا وقت ہوگا، ضرور ہے کہ اہلِ حق کے چہرے اس دن انوارِ حق سے چمکتے جگمگاتے نظر آئیں۔ تَسْوَدُّ وُجُوْهٌ۔ کشفِ حقائق کے وقت یہ شکل قدرتی ہے کہ اندر کی سیاہیاں اور باطن کی کدورتیں نکل نکل کر اہلِ باطل کے چہروں پر چھا چھا جائیں۔ عربی محاورہ میں ابیضاض وجه اور اسوداد وجه سے مراد محض مسرت، غم بھی ہو سکتی ہے ف۲۲۳ اور اسی محلِ رضا و محلِ رحمت کا نام جنت ہے۔ جنت کی ایک ایک نعمت کو قرآن مجید نے محلِ ترغیب میں ذکر کیا ہے۔ رضائے الٰہی سے الگ کوئی چیز نہیں، جیسا کہ جاہل صوفیہ اور گستاخ شاعروں کے کلام سے مترشح ہوتا ہے۔ ف۲۲۴ (اس لیے اس کے فیصلے ہمیشہ عادلانہ اور رحیمانہ ہوتے ہیں) اسلام کا خدا تمام تر رحیم ہے۔ عادل ہے۔ شفیق ہے۔ مشرک قوموں کے دیوی دیوتاؤں کی طرح ظالم و خونخوار نہیں ہے۔ قرآن مجید کو بار بار خداوند تعالیٰ کی تنزیہ کا اثبات ان صفاتِ ذمیمہ سے کرنا ضروری ہو گیا تھا۔ اور تو اور توریت تک کے خدا میں صفاتِ قہری کہیں زیادہ زور و قوت کے ساتھ جلوہ گر نظر آ رہے ہیں۔ بِالْحَقِّ۔ یعنی بالکل صحیح۔ جس میں شک و شبہ کی گنجائش نہیں۔ ای بالصدق (قرطبی)

وَلِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ وَاِلَى
اور اللہ ہی کی ملک ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے، اور اللہ ہی
اللّٰهِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ ؏ ﴿١٠٩﴾ كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ ع٨
کی طرف (سارے) اُمور لوٹائے جائیں گے، ؈۲۲۵ تم لوگ بہترین جماعت ہو جو لوگوں کے لیے پیدا
لِلنَّاسِ تَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَ تَنْهَوْنَ عَنِ
کی گئی ہے ؈۲۲۶ تم بھلائی کا حکم دیتے ہو اور برائی سے
الْمُنْكَرِ وَتُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ ۭ وَلَوْ اٰمَنَ اَهْلُ الْكِتٰبِ
روکتے ہو اور اللہ پر ایمان رکھتے ہو ؈۲۲۷ اور اہل کتاب بھی اگر ایمان لے آتے
لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ ۭ مِنْهُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ وَاَكْثَرُهُمُ
تو اُن کے حق میں کہیں بہتر ہوتا ؈۲۲۸ اُن میں سے (کچھ تو) ایمان والے ہیں مگر اکثر ان میں سے
الْفٰسِقُوْنَ ﴿١١٠﴾ لَنْ يَّضُرُّوْكُمْ اِلَّآ اَذًى ۭ وَاِنْ يُّقَاتِلُوْكُمْ
نافرمان ہیں ؈۲۲۹ وہ تم کو بجز خفیف اذیت کے ہرگز کوئی ضرر نہ پہنچا سکیں گے ؈۲۳۰ اور اگر وہ تم سے مقابلہ
يُوَلُّوْكُمُ الْاَدْبَارَ ۣ ثُمَّ لَا يُنْصَرُوْنَ ﴿١١١﴾ ضُرِبَتْ
کریں گے تو تمہیں پیٹھ دکھا کر بھاگ جائیں گے، ؈۲۳۱ پھر ان کی مدد بھی نہ کی جائے گی ؈۲۳۲ اُن پر لیس
عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ اَيْنَ مَا ثُقِفُوْٓا اِلَّا بِحَبْلٍ مِّنَ
دی گئی ہے ذلت خواہ کہیں بھی وہ پائے جائیں سوا اس کے کہ اللہ کی طرف سے
اللّٰهِ وَحَبْلٍ مِّنَ النَّاسِ وَبَاۗءُوْ بِغَضَبٍ مِّنَ
کوئی عہد ہو یا لوگوں کی طرف سے کوئی عہد ہو اور وہ غضب الٰہی کے مستحق
اللّٰهِ وَضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الْمَسْكَنَةُ ۭ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ
ہو گئے ہیں ؈۲۳۳ اور ان پر پستی لیس دی گئی یہ (سب) اس سبب سے ہوا کہ



؈۲۲۵ (اور کوئی دیوی دیوتا نہ اس مرجعیت امور میں اس کا شریک وسہیم ہے نہ آسمان وزمین کے کسی جزء کی ملک وتصرف میں) جاہلی قوموں کی ان گمراہیوں کا ذکر پچھلے حاشیوں میں بار بار آچکا ہے۔ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ۔ میں تاکید اس امر کی ہے کہ آخری فیصلہ صرف اللہ تعالیٰ ہی کا ناطق ہوگا، کسی کو بھی اس میں دخل دینے کی مجال نہیں ؈۲۲۶ یعنی تم تو اس لیے بنائے گئے ہو کہ لوگ تمہارے نقش قدم پر چلیں۔ تم ساری دنیا کے لیے ایک نمونہ بنا کر بھیجے گئے ہو۔ خطاب امت محمدی ﷺ اور ملتِ اسلامی سے ہے۔ كُنْتُمْ۔ کان یہاں یا تو زائد ہے یا تامہ استعمال ہوا ہے اور اگر ناقصہ ہے جب بھی مراد دوام نسبت ہے۔ قيل هو كان التامة المعنى خلقتم و وجدتم خير امة و قيل كان زائدة المعنى انتم خير امة (قرطبی) لا يراد ههنا الدلالة على معنى الزائد و انقطاع النسبة بل المراد دوام النسبة (بحر) ؈۲۲۷ (پورا پورا جیسا کہ حق ہے ایمان باللہ کا) آیت کے اس جزء میں اُمتِ اسلامی کی اعتقادی، اخلاقی اور عملی زندگی کے کامل ومکمل ہونے کا پورا فوٹو آگیا۔ مطلب یہ ہوا کہ اے مسلمانو! تم اپنی ذمہ داری پوری طرح محسوس کرو تم توحید کے امانت دار ہو، زمین پر اللہ کے نائب وخلیفہ ہو۔ بہ طور اس کی پولیس کے ہو۔ الٰہی قانون کے نفاذ وتحفظ کے لیے، دنیا کے نظام عدل کو برقرار رکھنے کے لیے بھیجے گئے ہو۔ تمہاری زندگی کا مشن ہی یہ ہے کہ حکومت الٰہیہ کو چلاؤ، نظامِ حق کے ایک ایک کل پرزہ کو درست رکھو اور نظام باطل کا زور چلنے ہی نہ دو۔ ظلم ہوتا اگر اس ذمہ دار فعال (اگزیکٹو) جماعت کو جدال وقتال کی آزادی نہ ملتی! بلا اجازت جہاد، بلا اجازت اجراء حدود وتعزیرات اس قوم پر ذمہ داریاں ڈال دینے کے معنی یہ ہوتے کہ ہاتھ پیر باندھ کر حکم دریا میں پیرنے کا دیا جا رہا ہے۔ کیا تماشہ ہے کہ انگریز ہندوستان میں ستی کی رسم کو جرم قرار دے دیں تو وہ ملک کے محسن۔ ہندوؤں میں بچپن کی شادیوں کے دستور کو روک دیں تو اُن کا شکریہ واجب۔ لیکن اللہ کے سپاہی اور مالک الملک کے پیارے اگر یہ حق حاصل کرنا چاہیں کہ قانونِ الٰہی سے بغاوت کرنے والوں اور امن عالم کو غارت کر کے رکھ دینے والوں کی دار وگیر کریں تو "روشن خیالی" کے جبین تحمل پر شکن آجائے اور "تہذیب" کا پروپیگنڈسٹ اسے رواداری کے خلاف قرار دینے لگے۔ تَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ۔ منکر کے تحت میں آج کے شراب خانہ اور تھیٹر، سینما اور کنسرٹ ہال، ناچ گھر اور میوزک کالج، اسکول آف آرٹ اور تصویر خانے سب آجاتے ہیں، آیت سے ظاہر ہے کہ اس اُمت کی خیریت وافضیلت اسی وقت تک ہے جب تک وہ ان صفات کی حامل ہے۔ یعنی ایمان باللہ میں مضبوط ہے، اور امر بالمعروف اور نہی عن المنکر (ایجابی وسلبی دونوں قسم کی اخلاقی خوبیوں) پر قائم ہے ؈۲۲۸ (حالاً بھی اور مآلاً بھی۔ فی الفور بھی اور بہ لحاظ انجام کار بھی) یہ ایمان لے آنا تو ان اہل کتاب کا فرض ہی تھا اور عملی مثال مسلمانوں کی دیکھ بھی رہے تھے ؈۲۲۹ فٰسِقٌ یہاں کافر کے معنی میں ہے۔ یعنی حد عبودیت سے باہر نکل جانے والے۔ كامل في فسقه متمرد في كفره (بحر) عبر عن الكفر بالفسق (روح) اي الكافرون (معالم) الضلالة الكفر الفسق العصيان (ابن کثیر) مِنْهُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ۔ اس گروہ میں عبداللہ رضی اللہ عنہ بن سلام یہودی کی طرح دُوسرے اہل کتاب بھی داخل ہیں جو رسول اللہ ﷺ کے زمانہ ہی میں ایمان لے آئے تھے ؈۲۳۰ اشارہ ہے یہود کی طرف۔ جن کا خاص مدینہ اور حوالی مدینہ میں بڑا زور وغلبہ تھا۔ آپؐ نے وقوع سے بہت قبل پیشگوئی کر دی کہ یہود اپنے بڑے مضبوط قلعوں کے باوجود، بڑے بڑے خزانوں کے مالک ہونے کے باوجود مسلمان کو ہرگز کوئی قابل ذکر نقصان نہ پہنچا سکیں گے۔ اَذًى۔ ضرر کے مقابلہ میں بہت ہلکی اور چھوٹی چیز ہے۔ اي ضررًا يسيرًا كطعن و تهديد (بیضاوی) الاذى بمعنى الضرر اليسير (روح) ؈۲۳۱ یعنی اگر وہ اتنی ہمت کر ہی جائیں کہ تم سے مقابلہ ومقاتلہ کو آئیں تو ہرگز غلبہ نہ پا سکیں گے بلکہ اُلٹی شکست کھا کر بھاگیں گے۔ یہ ایک پیشگوئی نہیں۔ مجموعہ ہے کئی پیشگوئیوں کا۔ اور سب کی سب ظاہری قرائن وقیاسات کے خلاف پوری طرح پیشگوئیاں صحیح نکلیں۔ بنو قریظہ، بنو نضیر، بنو قینقاع، یہود خیبر سب کے باب میں اس جزم کے ساتھ بجز خدائے علیم وخبیر کے اور کون جرأت بھی ایسی پیشینگوئیوں کی کر سکتا تھا ؈۲۳۲ ایک اور پیشگوئی۔ وضاحت کے ساتھ یہ بھی بتا دیا گیا کہ خود مظفر ومنصور ہونا الگ رہا، عرب کے جن مشرک قبیلوں کی حمایت کا غرہ ان یہود کو ہے، اُن میں سے کوئی ان کی مدد کو بھی تو نہ آئے گا اور نہ مدینہ کے منافقین ہی ان کے کام آسکیں گے۔ ؈۲۳۳ بنی اسرائیل کی مغضوبیت اور پستی وذلت پر حاشیہ پارۂ اول کے رکوع ٦ کے ذیل میں مفصل گزر چکے۔ ضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ۔ یعنی ان کی جانوں، ان کے مالوں، ان کی عزتوں سب کی بے وقعتی اور ناقدری خلق اللہ کے دل میں پیدا ہو گئی ہے۔ اَيْنَ مَا ثُقِفُوْٓا۔ ابھی دو ہی چار سال اُدھر یہود کی جو گت جرمنی میں ہنگری میں، اٹلی میں زیکوسلاویکا میں اور دُوسرے ملکوں میں باوجود ان کی اس خوش حالی وامارت کے بن چکی ہے وہ آیت کی بہترین تفسیر ہے۔ حَبْلٍ مِّنَ اللّٰهِ سے ان کی ایسی آبادی مراد ہو سکتی ہے جسے خود شریعت الٰہی نے قتل، ہلاکت اور تعزیری وانتقامی کارروائیوں سے مستثنیٰ رکھا ہے مثلاً ان کے بچے، ان کی عورتیں، ان کے گوشہ نشین زاہد، درویش وغیرہ۔ حَبْلٍ مِّنَ النَّاسِ سے مراد ان کی وہ جماعتیں ہو سکتی ہیں جو معاہدوں کے ذریعہ سے امن حاصل کر لیتی ہیں۔ حَبْلٍ کے معنی پہلے ہی بیان ہو چکے ہیں۔ مراد عہد وذمہ سے ہے۔ الحبل العهد والذمة والامان (لسان) وَحَبْلٍ میں و عطف کے لیے نہیں بلکہ او کے معنی میں ہے۔

كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَيَقْتُلُوْنَ الْاَنْۢبِيَآءَ
وہ اللہ کی آیتوں کے منکر ہو جاتے تھے اور نبیوں کو بلا وجہ
بِغَيْرِ حَقٍّ ۭ ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا وَّكَانُوْا يَعْتَدُوْنَ ﴿۱۱۲﴾
قتل کر ڈالتے تھے۔ یہ (سب) اس سبب سے ہوا کہ انہوں نے نافرمانی کی اور حدود سے نکل نکل جاتے تھے ف۲۳۴
لَيْسُوْا سَوَآءً ۭ مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ اُمَّةٌ قَآىِٕمَةٌ
سب یکساں نہیں ف۲۳۵ (انہی) اہل کتاب میں ایک جماعت قائم ہے،
يَّتْلُوْنَ اٰيٰتِ اللّٰهِ اٰنَاۗءَ الَّيْلِ وَھُمْ يَسْجُدُوْنَ ﴿۱۱۳﴾
یہ لوگ اللہ کی آیتوں کو اوقات شب میں پڑھتے ہیں اور سجدہ کرتے ہیں ف۲۳۶
يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَيَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ
یہ اللہ اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتے ہیں اور بھلائی کا حکم دیتے ہیں
وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَيُسَارِعُوْنَ فِي الْخَيْرٰتِ ۭ
اور بدی سے روکتے ہیں اور اچھی باتوں کی طرف دوڑتے ہیں
وَاُولٰۗىِٕكَ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿۱۱۴﴾ وَمَا يَفْعَلُوْا مِنْ
یہی لوگ نیکو کاروں میں سے ہیں ف۲۳۷ اور جو بھی نیک کام
خَيْرٍ فَلَنْ يُّكْفَرُوْهُ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِالْمُتَّقِيْنَ ﴿۱۱۵﴾
یہ کریں گے، اس سے ہرگز محروم نہ کیے جائیں گے، اور اللہ پرہیزگاروں کو خوب جانتا ہے ف۲۳۸
اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَنْ تُغْنِيَ عَنْھُمْ اَمْوَالُھُمْ
بیشک جن لوگوں نے کفر (اختیار) کیا ہرگز ان کے ذرا بھی کام اللہ کے مقابلہ میں نہ اُن کے مال آئیں گے
وَلَآ اَوْلَادُھُمْ مِّنَ اللّٰهِ شَـيْـــًٔا ۭ وَاُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ
نہ اُن کی اولاد یہی لوگ دوزخ والے



ف۲۳۴ یعنی حدود عبدیت وطاعت سے۔ یہود کی مسلسل سرکشی اور نافرمانی کی داستان سے عہد عتیق، عہد جدید اور خود یہود کی لکھی ہوئی تاریخیں سب بھری پڑی ہیں۔ كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ۔ وَ كَانُوْا يَعْتَدُوْنَ۔ دونوں موقعوں پر فعل کے ساتھ كَانُوْا لانے کا مطلب یہ ہوا کہ یہ کوئی استثنائی یا اتفاقی واقعہ ان کی زندگی میں نہ تھا، بلکہ کفر وعدوان ان کی قومی خصلت بن گئے تھے، ان کی سرشت کے جزء بن گئے تھے۔ عَصَوْا۔ نافرمانی ان لوگوں نے اپنے رسولوں ہی کی نہیں کی بلکہ آخر میں خاتم رسل کی بھی کی۔ بِغَيْرِ حَقٍّ۔ یعنی انبیاء کو خود اپنے معیار عدل وقانون کے بھی خلاف ہی قتل کرتے تھے۔ مسکنت، قتل انبیاء، کفر بآیات اللہ وغیرہ پر مفصل حاشیہ پارۂ اوّل رکوع ۶ کے ذیل میں گزر چکے

ف۲۳۵ (اپنی حق ناشناسی اور اسلام سے متعلق اپنے طرز عمل کے لحاظ سے) لیس اهل الكتاب مستويا (بحر) والضمير لاهل الكتاب (بیضاوی) اُوپر جو کچھ ذکر ہوا۔ اہل کتاب کی یہ اکثریت کا تھا، باقی ان میں سے بعض بعض حق شناس، انصاف دوست بھی تھے اور وہ بالآخر مشرف بہ اسلام ہو کر رہے۔

ف۲۳۶ یعنی نماز پڑھتے رہتے ہیں۔ والمراد هم يصلون (روح) يصلون عن الفراء والزجاج (قرطبی) نماز شب کے فضائل آیت سے ظاہر ہیں۔ اُمَّةٌ قَآىِٕمَةٌ۔ یہ وہ جماعت تھی جو دین حق پر قائم وثابت رہی۔ ای المستقيمة العادلة (بیضاوی) انها ثابتة على التمسك بالدين الحق ملازمة له (کبیر) اٰيٰتِ اللّٰهِ۔ یعنی قرآن کی آیات۔ والمراد يقرءون القران (روح) مفسرین نے یہاں عبداللہ بن سلام، ثعلبہ بن سعید اسید بن سعیۂ اسد رضی اللہ عنہم بن عبید وغیرہم کے نام درج کیے ہیں جو یہودیت سے ایمان لائے تھے

ف۲۳۷ قرآن مجید جنہیں صالح قرار دیتا ہے۔ ان کے اوصاف وخصوصیات یہاں کس جامعیت وایجاز کے ساتھ ارشاد کر دیے گئے ہیں۔ پہلی بات یہ بتائی کہ وہ ایمان میں کامل ہوں گے، جو کچھ بھی خرچ کریں گے، مقصد صحیح کے ساتھ اور راہ حق میں کریں گے، دُوسری بات یہ ارشاد ہوئی کہ وہ لوگ نہ صرف خود ہی ایجابی وسلبی ہر حیثیت سے اخلاق اور پاکیزہ کرداری کے پتلے ہوں گے بلکہ دُوسروں کو بھی اسی راہ پر لائیں گے اور لگائیں گے اور نیکیوں کی طرف دلی شوق ورغبت کے ساتھ بڑھیں گے۔ يُسَارِعُوْنَ فِي الْخَيْرٰتِ یعنی نیکیوں کی طرف بے دلی اور بدشوقی کے ساتھ گویا ہار اور تھک کر نہیں، بلکہ بڑے شوق واشتیاق، چاؤ اور رغبت کے ساتھ لپکیں گے۔ المسارعة في الخير ناشئة عن فرط الرغبة (بحر) مِنَ الصّٰلِحِيْنَ کے معنی مَعَ الصّٰلِحِيْنَ کے بھی کیے گئے ہیں (قرطبی)

ف۲۳۸ (اور چونکہ یہ پرہیزگار ہیں، اس لیے انہیں بھی خوب جانتا ہے) یہ خیال نہ گزرے کہ کوئی متقی اللہ تعالیٰ کے علم میں آ جانے سے رہ جائے گا۔ غیر قوموں کے عقائد کی تردید کے لیے اس جزء کا اضافہ ضروری تھا۔ فَلَنْ يُّكْفَرُوْهُ۔ یعنی کہیں نہ سمجھ لینا کہ جب ماضی خراب رہ چکا ہے تو اب نجات ومغفرت کی اُمید ہی کیا اور اب ایمان وحسن عمل سے حاصل کیا؟ غیر مذہب والوں نے ایسے ہی عقائد گڑھ رکھے تھے۔ اس لیے تنبیہ ضروری تھی۔ يُّكْفَرُوْهُ میں ضمیر عمل خیر کے اجر وثواب کی جانب ہے۔ ای لن تجحدوا ثوابهٗ (قرطبی) ای لن تمنعوا ثوابه و جزاءه (کبیر)

وِ۲۳۹ اُولٰٓئِكَ سے مراد ایمان سے محروم کفار ہیں۔ اور چونکہ اس لفظ سے حصر کا مفہوم پیدا ہوتا ہے، اہل سنت نے اس آیت سے معتزلہ کے خلاف استدلال کر کے کہا کہ خلودِ نار کی سزا صرف کافروں کے لیے ہے، گنہگار مومنین کے لیے نہیں ولما افادت ھٰذہ الکلمة معنی الحصر ثبت ان الخلود فی النار لیس الا للکافر (کبیر) لَنْ تُغْنِیَ عَنْهُمْ اَمْوَالُهُمْ۔ یعنی یہ نہ ہوگا کہ مال کو بطور کفارہ یا توبہ پیش کر کے نجات حاصل کر لی جائے۔ یہود کے جو غلط سلط عقیدے اس باب میں ہو چکے تھے، ان کا ذکر پارۂ اوّل کے حاشیوں میں آچکا ہے۔ وَلَآ اَوْلَادُهُمْ۔ ہندوؤں اور جینیوں میں یہ گمراہی خاص طور پر بڑھی ہوئی ہے۔ اولادِ نرینہ کی اہمیت اس قدر بڑھی ہوئی ہے کہ لڑکا ہی مرے ہوئے باپ کو پانی دے دے کر عذاب سے چھڑا لیتا ہے۔ منوجی کا یہ قول کتابوں میں نظر سے گزرا ہے کہ بیٹے کو سنسکرت میں "پتر" کہتے ہی اس لیے ہیں کہ وہ باپ کو "پت" (دوزخ) سے چھڑا لاتا ہے وِ۲۴۰ آسان اور عام فہم مثال میں اُن لوگوں کے مال کے ضائع جانے کو بیان کیا ہے جو ایمان سے محرومی کی حالت میں اس دنیا کے حصول کے لیے، ریا و ناموری کے لیے اپنی دولت خرچ کرتے رہتے ہیں۔ كَمَثَلِ۔ مثال ضائع جانے اور عبث ہونے میں ہے۔ صِرٌّ۔ سخت ٹھنڈی چیز کو کہتے ہیں جیسے پالا یا برف۔ قال ابن عباس الصرّ البرد الشدید (قرطبی) قال اکثر المفسرین و اهل اللغة الصرّ البرد الشدید۔ قال ابن زید (کبیر)



النَّارِ ۚ هُمْ فِيهَا خٰلِدُونَ ۝۱۱۶ مَثَلُ مَا يُنْفِقُونَ

ہیں اس میں (ہمیشہ) پڑے رہیں گے وِ۲۳۹ یہ جو کچھ اس دنیوی زندگی میں

فِي هٰذِهِ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا كَمَثَلِ رِيحٍ فِيهَا

خرچ کرتے ہیں اس کی مثال تو ایسی ہے کہ جیسے ایک ہوا ہے جس میں

صِرٌّ اَصَابَتْ حَرْثَ قَوْمٍ ظَلَمُوٓا اَنْفُسَهُمْ

سخت سردی ہے (اور) وہ ایسے لوگوں کی کھیتی کو لگ جائے جنہوں نے اپنی جانوں پر ظلم کر رکھا ہے۔ پھر وہ (ہوا) اس

فَاَهْلَكَتْهُ ۗ وَمَا ظَلَمَهُمُ اللّٰهُ وَلٰكِنْ اَنْفُسَهُمْ

(کھیتی) کو برباد کر دے تو اللہ نے اُن پر ظلم نہیں کیا بلکہ وہ خود اپنی جانوں پر

يَظْلِمُونَ ۝۱۱۷ يٰٓاَيُّهَا الَّذِينَ اٰمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا

ظلم کرتے ہیں، وِ۲۴۰ اے ایمان والو اپنے سوا (کسی کو) گہرا دوست

بِطَانَةً مِّنْ دُونِكُمْ لَا يَاْلُونَكُمْ خَبَالًا ۗ وَدُّوا

نہ بناؤ وِ۲۴۱ وہ لوگ تمہارے ساتھ فساد کرنے میں، کوئی بات اٹھا نہیں رکھتے اور تمہارے دکھ پہنچنے کی

مَا عَنِتُّمْ ۚ قَدْ بَدَتِ الْبَغْضَآءُ مِنْ اَفْوَاهِهِمْ ۖ

آرزو رکھتے ہیں، بغض تو اُن کے مونہوں سے ظاہر ہو پڑتا ہے

وَمَا تُخْفِي صُدُورُهُمْ اَكْبَرُ ۗ قَدْ بَيَّنَّا لَكُمُ

اور جو کچھ اُن کے دل چھپائے ہوئے ہیں، وہ اور بھی بڑھ کر ہے وِ۲۴۲ ہم تو تمہارے لیے نشانیاں

الْاٰيٰتِ اِنْ كُنْتُمْ تَعْقِلُونَ ۝۱۱۸ هٰٓاَنْتُمْ اُولَآءِ

کھول کر ظاہر کر چکے ہیں وِ۲۴۳ اگر تم عقل سے کام لینے والے ہو، تم تو ایسے ہو کہ

تُحِبُّونَهُمْ وَلَا يُحِبُّونَكُمْ وَتُؤْمِنُونَ بِالْكِتٰبِ

اُن سے محبت رکھتے ہو اور یہ تم سے ذرا محبت نہیں رکھتے، تم کتاب (آسمانی) پر اُن کے کل کے کل پر ایمان



ظَلَمُوٓا اَنْفُسَهُمْ۔ اپنے ہاتھوں اپنی جان پر ظلم کیا، یعنی کفر اور بے دینی کر کر کے۔ وَمَا ظَلَمَهُمُ اللّٰهُ۔ اللہ نے اُن پر کوئی ظلم نہیں کیا کہ ان کے صرف مال کو خواہ مخواہ لا حاصل اور ضائع کر دیا۔ وَلٰكِنْ اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُونَ۔ وہ خود ہی تو اپنے اُوپر ظلم کر رہے ہیں کہ مال کو بے محل اور خلاف اذنِ الٰہی خرچ کر رہے ہیں۔ وِ۲۴۱ (ایسا کہ اس سے اپنے ذاتی اور ملی راز کہہ ڈالو) مِنْ دُونِكُمْ۔ یعنی بجز اپنی ملت والوں کے بِطَانَةً۔ کہتے ہیں راز دار دوست کو۔ ای مختصًا بکم یستبطن امورکم (راغب) بطانة الرجل خاصته الذین یستبطنون امره (قرطبی) قانون اسلام کے منکروں اور باغیوں سے تعلقات ایک خاص حد سے آگے بڑھانے کی اجازت کسی مسلم کو یا اسلامی اسٹیٹ کی رعایا کو نہیں کہ اس سے فرد اور ملت دونوں کو ضرر کے اندیشہ اور خطرے کھلے ہوئے ہیں، اور اس صریحی، معقول، مناسب اور ضروری انتظام کا نام بعض عقل کے دشمنوں نے "تنگ نظری" رکھا ہے — سبحان اللہ! امراض وبائی میں پرہیز و احتیاط کا نام تو فخر کے ساتھ "اُصولِ حفظانِ صحت" رکھا جائے۔ اور جو انتظام کفر و طغیان یعنی دنیا و آخرت دونوں کی بربادی سے بچنے کے لیے کیا جائے اس کا نام "تنگ نظری" پڑ جائے۔ عقل دشمنی کی بھی کوئی حد ہونی چاہیے۔ فقہاء مدینہ بلکہ فقہاء حجاز نے عموماً آیت سے استنباط کیا ہے کہ دشمن کی شہادت دشمن کے حق میں معتبر نہیں، لیکن امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے مذہب میں جائز ہے۔ و فی هٰذه الاٰیة دلیل علٰی ان شهادة العدو علٰی عدوه لا تجوز و بذٰلک قال اهل المدینة والحجاز و روی عن ابی حنیفة جواز ذٰلک (قرطبی) افسوس ہے کہ مسلمانوں نے آیت کے حکم پر عمل میں سستی اور مداہنت شروع ہی سے برتنی شروع کر دی اور ابھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ کو چند صدیاں بھی نہیں ہونے پائی تھیں کہ سلطنت کے کاروبار میں کھلم کھلا مسیحیوں، مجوسیوں وغیرہ کو شریک کیا جانے لگا، امام قرطبی رحمۃ اللہ علیہ کا زمانہ پانچویں صدی ہجری کا ہے۔ حسرت، قلق اور درد کے لہجہ میں لکھتے ہیں۔ "و قد انقلبت الاحوال فی هٰذه الازمان باتخاذ اهل الکتاب کتبةً و امناء و تسوّدوا بذٰلک عندالجهلة الاغنیاء من الولاة والامراء یہ حال جب اُس زمانہ کا تھا تو آج چودھویں صدی ہجری میں جبکہ زندگی کے ہر شعبہ میں کافروں کا غلبہ اور تسلط مسلمانوں پر نمایاں ہے۔ صورتحال پر اظہارِ خیال کن لفظوں میں کیا جائے! فقہاء مفسرین نے آیت کے ذیل میں یہ بھی لکھا ہے کہ کافروں سے تشبہ تک جب جائز نہیں تو اُن کے ساتھ مصاحبت تو بدرجہ اولیٰ ممنوع ہوگی۔ لا خلاف بین علماء نا ان المراد به النهی عن مصاحبة الکفار من اهل الکتاب حتّٰی نهی عن التشبُّه بهم (ابن عربی) وِ۲۴۲ یعنی ان کی مخفی عداوت کا درجہ تو اس سے بھی کہیں بڑھا ہوا ہے۔ وَدُّوا مَا عَنِتُّمْ فقرہ کافرانہ ذہنیت کا پورا ترجمان ہے۔ اس کے اندر گہری تعلیم اس بات کی آگئی کہ کوئی غیر مسلم کسی حال میں مسلموں کا حقیقی دوست اور ہوا خواہ ہو نہیں سکتا۔ بَدَتِ الْبَغْضَآءُ مِنْ اَفْوَاهِهِمْ شدت عداوت میں غیر اختیاری طور پر زبان سے بھی ایسے الفاظ نکل جاتے ہیں۔ اشارہ زیادہ تر یہود مدینہ کی جانب ہے۔ یہ لوگ اب اپنا بغضِ اسلام مسلمانوں سے چھپا بھی نہیں رکھ سکتے تھے اور بے اختیار ان کی زبانوں سے ظاہر ہو ہی جاتا تھا۔ وِ۲۴۳ آیت کے معنی دو طرح پر کیے گئے ہیں۔ ایک یہ کہ ان کافروں کے بغض و عداوت کے آثار و علامات تم پر روشن ہو گئے ہیں، جن سے تم انہیں فوراً پہچان سکتے ہو۔ ثم بیّن الله تعالٰی ان اظهار هٰذه الاسرار للمومنین من ...... علیهم (کبیر) دُوسرے معنی یہ کہ تمہارے لیے اُن سے ترکِ موالات کی آیتیں کھول کر بیان کی جا چکی ہیں۔ ای اظهرنا لکم الاٰیات الدالة علی النهی عن موالاة اعداء الله تعالٰی و رسوله (روح) الدالة علٰی موالاة المؤمنین و معاداة الکافرین (بیضاوی)

ف۲۴۴ یعنی ساری کتب الٰہی پر الکتب۔ بہ طور اسم جنس استعمال ہوا ہے۔ والکتاب اسم جنس قاله ابن عباس (قرطبی) بجنس الکتاب کله (بیضاوی) تُحِبُّوْنَهُمْ۔ یہ مسلمانوں کی سادہ دلی اور نیک طبعی کا ذکر ہے۔ وَلَا يُحِبُّوْنَكُمْ۔ یہ محبت تو تم سے کیا رکھتے۔ اُلٹے عداوت رکھتے ہیں، اور تمہاری کتاب الٰہی کے منکر ہیں، مطلب یہ ہوا کہ تم تو اُن کی کتابوں تک پر ایمان رکھتے ہو، اور وہ پھر بھی تم سے کسی درجہ میں بھی علاقہ محبت نہیں رکھتے۔ ف۲۴۵ عَضُّوْا عَلَيْكُمُ الْاَنَامِلَ مِنَ الْغَيْظِ۔ غصہ سے انگلیاں کاٹ کاٹ کھانا عربی محاورہ میں کنایہ شدید جھنجلاہٹ سے ہے۔ جیسے اُردو محاورہ میں اپنی بوٹیاں نوچنا ''بوٹیاں چبانا'' ''دانت پیسنا'' وغیرہ۔ ذکر منافقین مدینہ کا ہے۔ یعنی المنافقین (قرطبی) ف۲۴۶ (چنانچہ اس نے تمہارے دلوں کے اندر کے کینہ اور عداوت کو کھول کر بیان کر دیا ہے) مُوْتُوْا بِغَيْظِكُمْ۔ یعنی شدتِ ناکامی و نامرادی میں مر رہو، اس لیے کہ جو تمہاری تمنا ہے یعنی اسلام کی مغلوبیت، ہزیمت وہ پوری ہونے کی نہیں۔ ف۲۴۷ منافقوں کی خباثت نفس اور کینہ پروری کا بیان ہے کہ مسلمانوں کی تکلیف سے خوش ہوتے ہیں اور اُن کی خوشی اور خوشحالی سے رنجیدہ۔ حَسَنَةٌ مسلمانوں کی اندرونی تنظیم یا کافروں پر اُن کی فتح وغلبہ سَيِّئَةٌ۔ مثلاً کوئی ہنگامی شکست۔ ف۲۴۸ (اللہ اُن کی سزا پر ہر طرح قادر ہے) وَاِنْ تَصْبِرُوْا۔ منافقین کے کید و مکر اور شدید مخالفین کے عناد و مخالفت کے نتائج سے محفوظ رہنے کا کتنا آسان اور سہل الحصول نسخہ یہاں مسلمانوں کو بتا دیا گیا ہے۔ تم اپنے کام سے کام رکھو، اپنی اصلاح میں لگے رہو۔ استقامت علی الحق کا دامن ہاتھ سے نہ دو۔ کوئی تمہارا کچھ نہیں بگاڑ سکتا۔



كُلِّهٖ ۚ وَاِذَا لَقُوْكُمْ قَالُوْٓا اٰمَنَّا ۖۚ وَاِذَا خَلَوْا عَضُّوْا

رکھتے ہو ف۲۴۴ اور یہ جب تم سے ملتے ہیں تو کہہ دیتے ہیں کہ ہم ایمان لے آئے اور جب الگ ہوتے ہیں

عَلَيْكُمُ الْاَنَامِلَ مِنَ الْغَيْظِ ۭ قُلْ مُوْتُوْا

تو تم پر (شدتِ) غیظ سے انگلیاں کاٹ کاٹ کھاتے ہیں ف۲۴۵ آپ کہہ دیجیے کہ تم غیظ میں

بِغَيْظِكُمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ﴿۱۱۹﴾

مر رہو، بیشک اللہ دلوں کی باتوں کو خوب جانتا ہے ف۲۴۶

اِنْ تَمْسَسْكُمْ حَسَنَةٌ تَسُؤْهُمْ ۡ وَاِنْ تُصِبْكُمْ

اگر تمہیں کوئی اچھی حالت پیش آ جاتی ہے تو یہ ان لوگوں کو دکھ پہنچاتی ہے اور اگر تم پر کوئی بری حالت

سَيِّئَةٌ يَّفْرَحُوْا بِهَا ۭ وَاِنْ تَصْبِرُوْا وَتَتَّقُوْا

آ پڑتی ہے تو یہ اس سے خوش ہوتے ہیں ف۲۴۷ اور اگر تم صبر و تقویٰ اختیار کیے رہو تو

لَا يَضُرُّكُمْ كَيْدُھُمْ شَـيْـــًٔا ۭ اِنَّ اللّٰهَ بِمَا يَعْمَلُوْنَ

تم کو ان کی چالیں ذرا بھی نقصان نہ پہنچا سکیں گی، بیشک اللہ ان کے اعمال پر (پورا)

مُحِيْطٌ ﴿۱۲۰﴾ۧ وَاِذْ غَدَوْتَ مِنْ اَھْلِكَ تُبَوِّئُ ع ۱۲ ۱۱ ۳

احاطہ رکھتا ہے ف۲۴۸ اور وہ وقت یاد کیجیے جب آپ صبح کو اپنے گھر والوں (کے پاس) سے نکلے

الْمُؤْمِنِيْنَ مَقَاعِدَ لِلْقِتَالِ ۭ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ

مسلمانوں کو قتال کے لیے مناسب مقامات پر لے جاتے ہوئے، ف۲۴۹ اور اللہ بڑا سننے والا ہے

عَلِيْمٌ ﴿۱۲۱﴾ۙ اِذْ ھَمَّتْ طَّاۗىِٕفَتٰنِ مِنْكُمْ اَنْ

بڑا جاننے والا ہے ف۲۵۰ جب تم سے دو جماعتیں اس کا خیال کر بیٹھی تھیں

تَفْشَلَا ۙ وَاللّٰهُ وَلِيُّهُمَا ۭ وَعَلَي اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ

کہ ہمت ہار دیں ف۲۵۱ درآنحالیکہ اللہ دونوں کا مددگار تھا ف۲۵۲ اور مسلمانوں کو تو اللہ ہی پر



وَاِنْ تَصْبِرُوْا وَتَتَّقُوْا۔ صبر و تقویٰ، ان دو مختصر سے عنوانات کے اندر ساری تنظیمی جد و جہد و مشغولیت کس ایجاز و جامعیت کے ساتھ آ گئی۔ آیت میں اس کی تعلیم بھی آ گئی کہ دشمن سے محفوظ رہنے کے لیے بہترین حربہ صبر و تقویٰ کا ہے۔ ھٰذا تعلیم من اللہ وارشادٌ الٰی ان یستعان علٰی کید العدو بالصبر والتقوٰی (مدارک) ف۲۴۹ (دامن جبل اُحد کی طرف) اب ذکر جنگ اُحد کا شروع ہو رہا ہے۔ اُحد مدینہ منورہ سے شمال کی جانب ڈھائی تین میل کے فاصلہ پر ایک پہاڑی ہے۔ بدر میں شکست کھائے ہوئے مشرکین مکہ جوش انتقام سے دیوانہ ہو رہے تھے۔ ہجرت کا تیسرا سال قریب ختم کے تھا۔ اور واقعہ بدر پر ایک سال گزر چکا تھا، کہ مکہ والوں کی تیاریاں مکمل ہو گئیں۔ اب کی تیاریاں بڑے انتظام و اہتمام کے ساتھ اور بہت بڑے پیمانہ پر ہوئی تھیں۔ قریش کی جمعیت ۳ ہزار کی تھی، ان میں ۷۰۰ جوان زرہ پوش تھے، ۲۰۰ سوار اور باقی شتر سوار تھے، قوم اور قبیلہ کے بڑے بڑے سردار سب ساتھ ہوئے، بڑی بات یہ کہ عورتیں بھی شریک جنگ ہوئیں۔ ہاتھوں میں باجے لیے ہوئے پرجوش نظمیں پڑھتی جاتی تھیں اور مقتولین بدر کے انتقام پر اپنے عزیزوں، قریبوں کو خوب اُبھارتی جاتی تھیں، جنگ میں عورتوں کی شرکت آج بیسویں صدی کی ''جدت'' نہیں۔ جاہلی مشرک قوموں کا پرانا شعار ہے۔ اسلامی فوج اس کے مقابلہ میں کل ایک ہزار تھی اور سامان کی کیفیت یہ تھی کہ علاوہ رسول اللہ (ﷺ) کی سواری مبارک فوج بھر میں صرف ایک گھوڑا اور تھا۔ اس سے بڑھ کر ستم یہ ہوا کہ صبح سویرے عین اس وقت جب غنیم سامنے نظر آیا اور مسلمان اپنے مقدس امیر الجیش کے ساتھ ابھی نماز ہی میں مشغول تھے، عبد اللہ بن ابی مدینہ کا پرانا اور ذی اثر لیڈر یہ عذر کر کے کہ جب ہماری رائے نہیں سنی جاتی اور شہر کے اندر ہی محصور ہو کر نہیں لڑا جاتا تو ہم بیکار اپنی جانیں دوسرے کے کہنے پر کیوں دیں اپنے ۳۰۰ ساتھیوں کو لے کر شہر کو واپس چلا گیا۔ لشکر اسلام کی کل جمعیت ۷۰۰ کی رہ گئی۔ ان میں بھی زرہ پوش کل ۱۰۰۔ مقابل فوج تعداد میں چوگنی سے زائد۔ اور ساز و سامان کے لحاظ سے بھی کہیں زیادہ آراستہ! وَاِذْ غَدَوْتَ مِنْ اَھْلِكَ میں مِنْ۔ عِنْدِ کے معنی میں ہے اور آنحضرت ﷺ اس وقت حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے حجرہ سے برآمد ہوئے تھے۔ کان الخروج من حجرة عائشة (روح) یعنی خرجت بالصباح من منزلک من عند عائشة (قرطبی) مَقَاعِدَ لِلْقِتَالِ۔ ترتیب صفوف اور مورچوں کی تناسب موضعیت کی اہمیت جس طرح سکندر و دارا کے زمانہ میں تھی، جدید فن حرب میں بھی بالکل مسلّم۔ اور ملٹری سائنس کی کتابوں میں ''پوزیشن'' Position کی اہمیت کی تشریح میں صفحہ کے صفحہ وقف رہتے ہیں، اُمت کا رہبر کامل، مقدس نبی ہونے کے علاوہ سپہ دار اعظم کی حیثیت سے بھی بے نظیر تھا۔ Tom Andre نامی بیسویں صدی کا ایک مسیحی مؤرخ عرب ہے، وہ اپنی سوانح محمد ﷺ میں آپ کے اس کمال خصوصی کا ذکر ان الفاظ میں کرتا ہے ''برخلاف اپنے مخالفین کے جو محض ہمت و شجاعت ہی رکھتے تھے...... محمد ﷺ نے کہنا چاہیے کہ فن حرب کی بھی نئی راہ نکالی۔ مکہ والوں کی بے دھڑک اور اندھا دھند جیوٹ کے مقابلہ میں محمد ﷺ نے خوب دور اندیشی اور سخت قسم کے نظم و انضباط سے کام لیا''۔ (صفحہ ۲۰۳) (ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی) مولانا شبلی مرحوم نے الفاظ کے ذریعہ سے گویا پورا معرکہ اُحد کا کھینچ دیا ہے:۔ آنحضرت ﷺ نے اُحد کو پشت پر رکھ کر صف آرائی کی، مصعب بن عمیر کو علم عنایت کیا، زبیر رضی اللہ عنہ بن عوام رسالہ کے افسر مقرر ہوئے۔ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کو اس حصہ فوج کی کمان ملی جو زرہ پوش نہ تھے، پشت کی طرف احتمال تھا کہ دشمن ادھر سے آئیں، اس لیے پچاس تیر اندازوں کا دستہ متعین فرمایا۔ اور حکم دیا کہ گو لڑائی فتح ہو جائے، تاہم وہ جگہ سے نہ ہٹیں، عبد اللہ بن جبیر ان تیر اندازوں کے افسر مقرر ہوئے، قریش کو بدر میں تجربہ ہو چکا تھا، اس لیے انہوں نے نہایت ترتیب سے صف آرائی کی میمنہ پر خالد بن ولید کو مقرر کیا، میسرہ عکرمہ کو دیا جو ابو جہل کے فرزند تھے، سواروں کا

الْمُؤْمِنُوْنَ ﴿۱۲۲﴾ وَلَقَدْ نَصَرَكُمُ اللّٰهُ بِبَدْرٍ وَّ اَنْتُمْ

اعتماد رکھنا چاہیے ف۲۵۳ اور یقیناً اللہ نے تمہاری نصرت کی بدر میں حالانکہ تم

اَذِلَّةٌ ۚ فَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ﴿۱۲۳﴾ اِذْ تَقُوْلُ

پست تھے، تو اللہ سے ڈرتے رہو، عجب کیا کہ شکر گزار بن جاؤ ف۲۵۴ (وہ وقت یاد کیجیے) جب آپ مومنین سے

لِلْمُؤْمِنِيْنَ اَلَنْ يَّكْفِيَكُمْ اَنْ يُّمِدَّكُمْ رَبُّكُمْ

کہہ رہے تھے کہ کیا یہ تمہارے لیے کافی نہیں کہ تمہارا پروردگار تمہاری مدد

بِثَلٰثَةِ اٰلٰفٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ مُنْزَلِيْنَ ﴿۱۲۴﴾ بَلٰٓى ۙ

تین ہزار اتارے ہوئے فرشتوں سے کرے ف۲۵۵ کیوں نہیں،

اِنْ تَصْبِرُوْا وَ تَتَّقُوْا وَيَاْتُوْكُمْ مِّنْ فَوْرِهِمْ

بشرطیکہ تم نے صبر و تقویٰ قائم رکھا ف۲۵۶ اور اگر وہ تم پر فوراً آ پڑیں گے ف۲۵۷

هٰذَا يُمْدِدْكُمْ رَبُّكُمْ بِخَمْسَةِ اٰلٰفٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ

تو تمہارا پروردگار تمہاری مدد پانچ ہزار نشان کیے ہوئے فرشتوں سے

مُسَوِّمِيْنَ ﴿۱۲۵﴾ وَمَا جَعَلَهُ اللّٰهُ اِلَّا بُشْرٰى لَكُمْ

کرے گا ف۲۵۸ اور یہ تو اللہ نے اس لیے کیا کہ تم خوش ہو جاؤ

وَلِتَطْمَئِنَّ قُلُوْبُكُمْ بِهٖ ؕ وَمَا النَّصْرُ اِلَّا مِنْ عِنْدِ

اور تمہیں اس سے دلجمعی حاصل ہو جائے، ورنہ نصرت تو بس زبردست

اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ ﴿۱۲۶﴾ ۙ لِيَقْطَعَ طَرَفًا مِّنَ الَّذِيْنَ

اور حکمت والے اللہ ہی کی طرف سے ہے ف۲۵۹ (اور یہ نصرت اس غرض سے تھی) تاکہ کفر کرنے والوں

كَفَرُوْٓا اَوْ يَكْبِتَهُمْ فَيَنْقَلِبُوْا خَآئِبِيْنَ ﴿۱۲۷﴾ لَيْسَ

میں سے ایک گروہ کو ہلاک کردے یا انہیں خوار کردے کہ وہ ناکام ہو کر واپس جائیں ف۲۶۰ آپ



کے وقت کام آئیں (سیرۃ النبی جلد ا صفحہ ۲۷۳ طبع اوّل) ف۲۵۰ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ سمع وعلم کی صفات کو یاد دلا کر اس طرف اشارہ کردیا کہ اس وقت مخالفین وموافقین جو کچھ اپنی اپنی جگہ پر کہہ سن رہے ہیں، وہ سب اللہ تعالیٰ کے علم میں آچکا، اور اس موقع پر مخالفین وموافقین دونوں کے ساتھ جو کچھ پیش آیا، اس میں سے کوئی شے اس سے مخفی نہ رہی۔ ف۲۵۱ (اور جنگ سے الگ ہو بیٹھیں۔ لیکن اس ارادہ پر عمل نہیں کرنے پائیں) هَمَّتْ۔ هَمٌّ کے معنی عربی میں پختہ قصد وعزم کے بھی ہیں اور محض خفیف سے خیال اور شائبہ قصد کے بھی، یہاں مراد یہی آخری معنی ہیں اَلْهَمُّ قَدْ يُرَادُ به العزم و قد يراد به الفكر و قد يراد به حديث النفس (کبیر) والظاهران هذا الهم لم يكن عن عزم بل كان مجرد حديث نفس و وسوسة (روح) طَّآئِفَتٰنِ ان دو جماعتوں سے مراد قبیلہ اوس کے بنی حارثہ اور قبیلہ خزرج کے بنی سلمہ ہیں۔ الطائفتان بنو سلمة من الخزرج و بنو حارثة من الاوس (ابن ہشام) ان دونوں دستوں نے عبداللہ بن ابی کی مثال دیکھ آن کی آن کمزوری اور بدہمتی محسوس کی لیکن اللہ کے فضل نے دستگیری کی، اور وسوسہ کو وسوسہ کے درجہ سے آگے بڑھنے نہ دیا۔ اور یہ خیال بھی جو انہیں پیدا ہوا، اپنی قلت تعداد، قلت سامان، غرض ضعف مادّی کی بنا پر پیدا ہوا نہ کہ ضعف ایمان سے۔ انما كله ذٰلك منها من ضعف اووهن اصابهما من غير شك في دينهما (ابن ہشام) انیسویں صدی عیسوی کا انگریز باسورتھ آسمتھ ابتدائی غزوات اسلام سے متعلق جو عموماً تاریخی استناد رکھتے ہیں، کہتا ہے کہ یہ مظاہرے اخلاص وایثار وشجاعت کے لحاظ سے ہومر کے افسانوں سے بڑھے ہوئے ہیں (محمد اینڈ محمد زم صفحہ ۲۰۷) ف۲۵۲ (چنانچہ اس موقع پر بھی اس نے دستگیری کی اور اپنا فضل قائم رکھا) آیت ان دونوں ٹکڑیوں پر اظہار عتاب کے لیے نہیں، اظہار عنایت خاص والتفات کے لیے ہے"۔ حافظهما و ولاهما عن ذٰلك (ابن عباس رضی اللہ عنہما) ف۲۵۳ (اور چاہیے کہ آئندہ یاس وبدہمتی کے جذبات کو اپنے پاس بھی نہ پھٹکنے دیں) توکل طریقت کے اعلیٰ صفات میں سے ہے اور محققین صوفیہ نے اس کی حقیقت پر مفصل بحثیں کی ہیں۔ ف۲۵۴ (یعنی تقویٰ کی عادت تمہیں شکر گزار بنا دے گی) بَدْر مدینہ کے جنوب ومغرب میں کوئی ۲۰ میل کے فاصلہ پر ایک پڑاؤ اور منڈی کا نام ہے۔ اس وقت اسے اہمیت اس لیے حاصل تھی کہ یہاں پانی کی افراط تھی اور یہ عرب میں ایک بڑی چیز تھی۔ توحید اور شرک کے درمیان یہیں سب سے پہلا قابل ذکر تصادم بروز جمعہ ۱۷ رمضان ۲ ہجری (۱۱۔ مارچ ۶۲۴ء) کو پیش آیا تھا۔ اس غزوہ نے گویا اسلام کی اور اس طرح بالواسطہ ساری دنیا کی تاریخ کا رُخ ہی پلٹ دیا تھا، فرنگی مؤرخین بھی اس کی اہمیت کے پوری طرح قائل ہیں۔ ہسٹورینس ہسٹری آف دی ورلڈ میں ہے:۔ "فتوحاتِ اسلامی کے سلسلہ میں جنگ بدر انتہائی اہمیت رکھتی ہے"۔ (جلد ۸ صفحہ ۱۲۲) اور امریکی پروفیسر ہٹی Hitti کی "ہسٹری آف دی عربس" میں ہے:۔ "یہ اسلام کی سب سے پہلی فتح مبین تھی" (صفحہ ۱۱۷) وَاَنْتُمْ اَذِلَّةٌ یعنی تعداد میں قلیل اور سامان میں حقیر۔ مسلمان تعداد میں کل ۳۱۳ تھے، اس "فوج" کے ہمراہ گھوڑے صرف دو تھے اور اونٹ ۷۰ کی تعداد میں، اُنہی پر لوگ باری باری سوار ہوتے تھے۔ ای بقلة العدد والسلاح (جلالین) معناها قليلون (قرطبی) في حالة قلة و ذلة (بحر) يعني ما كانوا عليه من الضعف و قلة السلاح والمال والمركوب (بحر) فَاتَّقُوا اللّٰهَ۔ یعنی جیسا کہ ابھی واقعہ بدر کی مثال میں تم نے دیکھ لیا۔ تم نے اپنی طرف سے تقویٰ کا حق ادا کردیا، تو ادھر سے فضل باری اور نصرت الٰہی نے بھی کیسی دستگیری کی۔ وَلَقَدْ نَصَرَكُمُ اللّٰهُ بِبَدْرٍ۔ خطاب مومنین سے ہے، انہیں مستقبل میں ثابت قدم رکھنے کے لیے ماضی قریب سے نظیر لائی جا رہی ہے، کہ دیکھو ابھی پچھلے ہی سال تم نے کس قدر نازک موقع پر اعتماد علی اللہ سے کام لیا تو فضل الٰہی نے تمہیں کیسے حیرت انگیز طریقہ پر کامیاب کر دکھایا۔ ف۲۵۵ (جو آسمان سے خاص اسی غرض کے لیے اتارے گئے ہوں) اِذْ تَقُوْلُ میں ذکر اس وقت کا ہے، جب میدان بدر میں یہ خبر اڑ گئی تھی کہ غنیم کو زبردست کمک پہنچ گئی ہے، اور آپ مومنین کو تسلی دے رہے تھے۔ اَلَنْ يَّكْفِيَكُمْ تمہارے لیے کافی نہیں، یعنی کیا تمہاری تسکین وتسلی کے لیے یہ کافی نہیں۔ يُمِدَّكُمْ رَبُّكُمْ۔ امداد غیبی کے موقع پر صفت ربوبیت کا اظہار اور وہ بھی مخاطبین کی طرف اضافت کے ساتھ بہترین پیرایہ بلاغت واسلوب بیان ہے، آج کے ماہرین فن حرب پر بھی خوب روشن ہے کہ سپاہ کی ہمت قائم رکھنا، ان کے Morale کا درست رکھنا جنگ میں کامیابی کا کتنا بڑا اور اہم عنصر ہے! ف۲۵۶ (میدانِ جنگ میں اور اطاعت رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے منہ نہ موڑو گے) غور کرکے دیکھ لیا جائے، سارا زور صبر وثبات اور اطاعت رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر ہے۔ جنگ اُحد سے قبل اُمت کے سپہ دار اعظم صلی اللہ علیہ وسلم نے جو خطبہ اپنی سپاہ کے سامنے دیا تھا، اور جو حدیث کی کتابوں میں منقول چلا آتا ہے، اس میں یہ مضمون خصوصیت کے ساتھ ہے کہ:۔ "اگر ثابت قدم رہو گے تو اللہ تمہی کو مظفر ومنصور کرے گا۔ اپنے پروردگار پر اعتماد رکھو، ثابت قدم رہو، اور فتح تمہی کو نصیب ہوگی"۔ ف۲۵۷ (اور اچانک حملہ کی حالت میں امداد "بشری" عادۃً ممتنع ہوتی ہے) يَاْتُوْكُمْ کے فاعل وہی مخالفین ومعاندین ہیں۔ ای المشركون (روح) مِّنْ فَوْرِهِمْ۔ لفظة الفور تدل على السرعة والعجلة (بحر) استعير للسرعة (بیضاوی) ف۲۵۸ مُسَوِّمِيْنَ۔ یعنی کسی امتیازی علامت کے ساتھ ممتاز۔ ای معلمين بعلامات (قرطبی) رہا یہ امر کہ واقعۃً نزول ملائکہ ہوا اور انہوں نے کافروں سے قتال کیا تو قرآن اس باب میں خاموش ہے، اور روایتوں میں قول دونوں قسم کے ملتے ہیں۔ "لم تتعرض الاٰية الكريمة لنزول الملٰٓئكة ولا لقتالهم المشركين و قتلهم اياهم و سكوت عنه

فی الأیة (بحر) قال ابن عباس و مجاهد لم تقاتل الملائکة الایوم بدر و قال بعضهم انما کانت الفائدة فی کثرة الملائکة انهم کانوا یدعون و یسبحون و یکثرون الذین یقاتلون یومئذ فعلی هذا لم تقاتل الملائکة یوم بدر و انما حضروا للدعاء بالتثبیت والاول اکثر (قرطبی) لا دلیل فیها علی و قوع قتالهم ولا علی عدمه لاحتمالها الامرین و بکل قال بعض (روح) عامر شعبی کی روایت ہے کہ مسلمانوں کو خبر یہ پہنچی تھی کہ مشرکین کی مدد کے لیے کرز بن جابر محاربی آرہا ہے، اس ڈر کو مسلمانوں کے دل سے دُور اور انہیں ڈھارس بندھانے کے لیے ان سے کہا گیا کہ تمہاری کمک پر بھی تو فرشتوں کے جھنڈ موجود ہیں، لیکن اُدھر نہ کرز مع اپنی جماعت کے آیا اور نہ اِدھر فرشتوں کو قتال کی ضرورت پڑی۔ فبلغت الکرز الهزیمة فرجع ولم یمدهم بالخمسة (ابن جریر) فبلغ کرز او اصحابه الهزیمة فلم یمدهم و لم تنتزل الخمسة (ابن جریر) و۲۵۹ (نہ کہ فرشتوں، یا اور کسی مخلوق کی طرف سے) یہ گویا صاف طور پر بتا دیا کہ حقیقۃً متصرف ذاتِ باری تعالیٰ ہے، فرشتے ہوں یا کوئی اور، کسی کا بھی ذریعہ امداد ہونا سبب ظاہری کے درجہ سے زیادہ نہیں، ملائکہ پرستی، دیوتا پرستی کی جڑ یہیں سے کٹ جاتی ہے۔ ضمناً اس جانب بھی اشارہ ہوگیا کہ اسلام کی کامیابی، اور محمدی کی حقیقۃً تمامتر تائید غیبی کا نتیجہ ہے۔ وَمَا جَعَلَهُ میں ضمیر اسی وعدۂ امداد ملائکہ کی جانب ہے۔ الهاء للوعد او الامداد (قرطبی) ای الامداد (روح) اِلَّا بُشْرٰی لَکُمْ وَلِتَطْمَئِنَّ



لَکَ مِنَ الْاَمْرِ شَیْءٌ اَوْ یَتُوْبَ عَلَیْهِمْ اَوْ

کو اس امر میں کوئی دخل نہیں، (اللہ) خواہ ان کی توبہ قبول کرے، خواہ

یُعَذِّبَهُمْ فَاِنَّهُمْ ظٰلِمُوْنَ ﴿۱۲۸﴾ وَلِلّٰهِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ

انہیں عذاب دے اس لیے کہ وہ ظالم ہیں و۲۶۱ اور اللہ ہی کی ملک ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے

وَمَا فِی الْاَرْضِ ط یَغْفِرُ لِمَنْ یَّشَآءُ وَیُعَذِّبُ

اور جو کچھ زمین میں ہے، وہ جسے چاہے بخش دے اور جسے چاہے

مَنْ یَّشَآءُ ط وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ﴿۱۲۹﴾ ع ۱۳ ۴ یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ

عذاب دے اور اللہ بڑا مغفرت والا ہے بڑا رحمت والا ہے، و۲۶۲ اے ایمان والو

اٰمَنُوْا لَا تَاْکُلُوا الرِّبٰۤوا اَضْعَافًا مُّضٰعَفَةً ص وَّاتَّقُوا

سود کئی کئی حصہ بڑھا کر نہ کھاؤ اور اللہ سے

اللّٰهَ لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿۱۳۰﴾ ج وَاتَّقُوا النَّارَ الَّتِیْۤ

ڈرتے رہو تاکہ تم فلاح پا جاؤ، و۲۶۳ اور اُس آگ سے ڈرو جو

اُعِدَّتْ لِلْکٰفِرِیْنَ ﴿۱۳۱﴾ ج وَاَطِیْعُوا اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ

کافروں کے لیے تیار کی گئی ہے و۲۶۴ اور اللہ اور رسول کی اطاعت کرو

لَعَلَّکُمْ تُرْحَمُوْنَ ﴿۱۳۲﴾ ج وَسَارِعُوْۤا اِلٰی مَغْفِرَةٍ

تاکہ تم پر رحم کیا جائے و۲۶۵ اور مغفرت کی طرف

مِّنْ رَّبِّکُمْ وَجَنَّةٍ عَرْضُهَا السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ لا

جو تمہارے پروردگار کی طرف سے ہے، دوڑو اور جنت کی طرف (دوڑو) جس کا عرض سارے آسمان اور زمین ہیں و۲۶۶

اُعِدَّتْ لِلْمُتَّقِیْنَ ﴿۱۳۳﴾ لا الَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ فِی السَّرَّآءِ

اور جو پرہیزگاروں کے لیے تیار کی گئی ہے، و۲۶۷ یہ وہ لوگ ہیں جو فراغت اور تنگی (دونوں) میں



قُلُوْبُکُمْ بِهٖ۔ یعنی یہ تو فتح و نصرت کا صرف مقدمہ تھا۔ وَمَا النَّصْرُ سے مراد نصرت حقیقی و واقعی ہے۔ الْعَزِیْزِ۔ اس پر قادر کہ جب اور جیسے بلا اسباب ظاہر، بلکہ خلاف اسبابِ ظاہر فتح دلا دے اور کامیاب کرا دے۔ الْحَکِیْمِ۔ عام فطرت بشری کی رعایت سے اسباب ظاہری کا جمع کر دینے والا۔ و۲۶۰ ذکر ابھی غزوۂ بدر کا چل رہا ہے۔ اور اشارات و تلمیحات اسی کی جانب ہیں۔ لِیَقْطَعَ طَرَفًا۔ قطع یہاں ہلاک کرنے کے معنی میں ہے۔ اور ل کا تعلق نصر کم (آیت ماقبل) سے ہے۔ و نظم الأیة ولقد نصرکم الله ببدر لیقطع (قرطبی) ای لیهلک جماعةً (راغب) لیهلک طائفة منهم (کشاف) لِیَقْطَعَ طَرَفًا مِّنَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْۤا۔ یعنی کافروں کو تمہارے ہاتھوں تباہ و ہلاک کرا دے جیسا کہ جنگ بدر کے موقع پر ہوا، کہ قریش کے لیڈروں میں سے ستّر کی تعداد میں اس روز قتل ہوئے اور اسی قدر قید بھی۔ یَکْبِتَهُمْ۔ یعنی دنیا کی نظروں میں ذلیل و رسوا۔ و۲۶۱ (اور اس لیے فوری عذاب کے مستحق) روایتوں میں آتا ہے کہ آپؐ نے چند شدید اور موذی قسم کے کافروں کے حق میں بددعا کی تھی، اس پر آیت نازل ہوئی۔ یَتُوْبَ عَلَیْهِمْ۔ یعنی انہیں قبول اسلام کی توفیق دے دے۔ اتنے ہی ٹکڑے سے ظاہر ہو گیا تھا کہ مکہ کے کافروں میں سے کچھ ضرور ایمان لے آئیں گے، چنانچہ لے آئے۔ یُعَذِّبَهُمْ۔ یعنی اسی دنیا میں عذاب دے دے۔ و۲۶۲ (سو معاملۂ مغفرت و رحمت کرنے کے لیے اسے کسی خاص سبب کی ضرورت ہی نہیں) یَغْفِرُ لِمَنْ یَّشَآءُ۔ اور یہ مغفرت اس کے عام قانونِ رحمت کے مطابق ہوگی۔ یُعَذِّبُ مَنْ یَّشَآءُ۔ اور یہ عذاب اس کے خاص قانونِ حکمت کے ماتحت ہوگا، اللہ کی ملکیت آسمان و زمین پر حاشیے سورۂ بقر میں گزر چکے۔ و۲۶۳ وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْنَ، تقویٰ اور فلاح میں یہ لزوم بتا کر گویا اس حقیقت کا اظہار کر دیا کہ فلاح و کامیابی یا دنیا میں عافیت کے ساتھ زندگی بسر کرنے کا راز، احکام تقویٰ پر عمل کرنے میں ہے۔ لَعَلَّکُمْ۔ لعلّ کے لفظی معنی ”عجب نہیں“ کے ہیں۔ لیکن اُوپر گزر چکا ہے کہ لعلّ جب وعدۂ الٰہی کے بیان میں آتا ہے تو اس کے مفہوم میں بجائے شک و تردد کے یقین پیدا ہو جاتا ہے۔ اور ترجمہ ”تاکہ“ سے صحیح ہوتا ہے۔ قال اهل التفسیر ان لعل و عسی من الله للتحقیق (مدارک) لَا تَاْکُلُوا الرِّبٰوا۔ یعنی سودی کاروبار، لین دین کو بالکل حرام سمجھو، حرمت سود پر حاشیے پارۂ سوم میں ختم سورۂ بقر کے قریب گزر چکے۔ اَضْعَافًا مُّضٰعَفَةً، سود کم بخت کی خاصیت ہی یہ ہے کہ جو مفلس ہیں وہ مفلس تر اور جو امیر ہیں وہ امیر تر ہوتے جاتے ہیں۔ آیت میں سود کے اسی دوگنے چوگنے ہو جانے والے وصف کی طرف اشارہ ہے، یہ مراد نہیں کہ سود مرکب نہ لو اور سود مفرد لے سکتے ہو۔ متکلمین نے کہا ہے کہ آیت سے فرقۂ مرجئہ کا رد نکل رہا ہے، جن کا عقیدہ یہ تھا کہ ایمان کے بعد کوئی معصیت کفر نہیں، اور نہ مومن کے لیے کسی حال میں دوزخ کا عذاب ہے، فیه رد علی المرجئة فی قولهم لا یضر مع الایمان ذنب ولا یعذب بالنار اصلاً (مدارک) و۲۶۴ یعنی وہ جہنم کی آگ اصلاً ہے کافروں ہی کے لیے، کہیں تم کافروں کے سے اعمال کر کر کے اپنے کو ان کی لپیٹ میں نہ لے آنا۔ اکثر ائمہ تفسیر اس طرف گئے ہیں کہ یہ وعید ان لوگوں کے لیے ہے، جو سود خواری کو عقیدۃً حلال سمجھتے تھے اور اس لیے حدودِ کفر میں داخل تھے۔ قال کثیر من المفسرین و هذا الوعید لمن استحل الربٰوا و من استحل الربٰوا فانه یکفر (قرطبی) و قال ابن عباس هذا تهدید للمؤمنین لئلا یستحلوا الربٰوا (بحر) و قال الزجاج والمعنی، اتقوا ان تحلوا ما حرم الله فتکفروا (بحر) امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ یہ قرآن مجید کی بہت ہی زیادہ ڈرانے والی آیت ہے، کہ اس میں دوزخ سے جو حقیقۃً کفر کی سزا ہے، ان لوگوں کو بھی ڈرایا گیا ہے، جو اللہ کی حرام ٹھہرائی ہوئی چیزوں سے نہیں بچتے۔ کان ابو حنیفةؒ یقول هی اخوف أیة فی القرآن حیث اوعدالله المنافقین بالنار المعدة للکٰفرین ان لم یتقوه فی اجتناب محارمه (مدارک) و۲۶۵ (دنیا اور آخرت، دونوں میں) لَعَلَّ پر حاشیہ ابھی اُوپر گزر چکا ہے۔ وَاَطِیْعُوا۔ یعنی اللہ اور رسول کی اطاعت خوش دلی کے ساتھ کرو۔ و۲۶۶ (اپنے اعمال کے ذریعہ سے) اِلٰی مَغْفِرَةٍ مِّنْ

رَبِّکُمْ۔ ہر مومن کا منتہائے عمل اور منزل مقصود یہی مغفرت پروردگار ہونا چاہیے۔ ف۲۶۷ اس سے معلوم ہوا کہ اسلام محض ایک سلبی حقیقت کا نام نہیں، محض گناہوں سے بچنا کافی نہیں، بلکہ مسلمانوں کو حکم اس کا بھی ملا ہے کہ اسلام کے ایجابی پہلو کا بھی پورا حق ادا کریں، نیکیوں کی جانب لپکیں اور اس طرح جنت کو حاصل کر کے رہیں جو رضاء الٰہی کا محل اور ظہور رحمت کامل کا مقام ہے۔ عَرْضُهَا السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ۔ یعنی وہ بے انتہا وسیع ہے، اس میں سب کی گنجائش ہے۔ وہاں چپقلش اور عدم گنجائش کا احتمال ہی نہیں۔ جنت کی بجنسہٖ پیمائش بیان کرنا مقصود نہیں، بلکہ صرف اس کی بے انتہا وسعت اور گنجائش کا اظہار مقصود ہے، عربی محاورہ میں انتہاء وسعت کے اظہار کا یہی پیرایہ ادا ہے۔ كناية عن غاية السعة بما هو فى تصور السامعين (روح) المقصود فى وصف سعة الجنة و ذلك لانه لاشئ عندنا اعرض منهما (کبیر) قال القفال ليس المراد ههنا ما هو خلاف الطول بل هو عبارة عن السعة (کبیر) ف۲۶۸ آرنلڈ وغیرہ فرنگی فاضلوں نے کہا ہے کہ عرب جیسی تندخو، جنگجو، جدل پیشہ قوم کے سامنے حلم وضبط، صلح و آشتی کے ایسے معیار پیش کرنا، اور پھر اس تعلیم کو کامیاب بنانا بجائے خود ایک اعجاز ہے۔ یُنْفِقُوْنَ۔ یعنی راہ حق میں، دین کی خدمات میں خرچ کرتے رہتے ہیں، مطلق خرچ کرتے رہنا، چاہے کیسے ہی بیہودہ مقاصد کے لیے ہو، ظاہر ہے کہ شریعت میں ہرگز پسندیدہ نہیں۔ فِی السَّرَّآءِ وَالضَّرَّآءِ یعنی ہر حال اور ہر صورت میں دین اور اُمت کی مالی ضرورتوں سے متعلق خرچ کرتے ہیں۔ یہ نہیں کہ خوش حال ہوئے تو مسرفانہ عیش پرستیوں میں پڑ کر نیک کاموں سے ہاتھ ہی روک لیا یا تنگدست ہوئے تو ناشکری میں آ کر اپنی بساط بھر بھی خرچ کرنے سے رک گئے۔ الْكٰظِمِيْنَ الْغَيْظَ۔ کظم کہتے ہیں غصہ کے ضبط کر جانے کو، تو یہ لوگ وہ ہوئے جو غصہ سے مغلوب نہیں ہو جاتے، بلکہ اس سے مقابلہ کر کے اُسے زیر کر لیتے ہیں، اور اپنے اُوپر قابو رکھتے ہیں، بعض اہل تحقیق نے یہ خوب لکھا ہے کہ یہاں فاقدین الغیظ ارشاد نہیں ہوا ہے یعنی مدح اس کی نہیں آئی ہے کہ غصہ سرے سے آتا ہی نہیں ہو، بلکہ اس کی آئی ہے کہ اسے قابو میں رکھا جائے، اور عقل جذبات کے اُوپر حاکم رہے۔ غصہ پیدا ہوتا ہے حرارت طبعی یا حمیت سے، اسے سرے سے فنا کر دینا ہرگز اسلام کو مقصود نہیں، مقصود اسے صرف حدود کے اندر رکھنا ہے، غصہ مطلق صورت میں ہرگز ممنوع نہیں، نہ شرعاً معصیت نہ عقلاً مضر۔ بلکہ اگر حدود کے اندر رہے اور محل مناسب پر پیدا ہو تو عیب نہیں ہنر ہے۔ غصہ کے ضبط کر جانے کی فضیلتیں حدیث نبوی میں بہ کثرت وارد ہوئی ہیں۔ مثال کے لیے صرف ایک حدیث ملاحظہ ہو۔ من كظم غضبا وهو يقدر على انفاذه ملأ الله قلبه امنا و ايمانا۔ (قدرت نفاذ کے باوجود جو شخص اپنے غصہ کو روک لے جائے اللہ اس کا قلب امن و ایمان سے لبریز کر دے گا۔ الْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ۔ یعنی لوگوں کے قصوروں، اور خطاؤں کو معاف بھی کر دیتے ہیں، یہی نہیں کہ باوجود قدرت و استطاعت خطاوار سے انتقام نہیں لیتے، بلکہ اسے معاف بھی کر دیتے ہیں، یہ درجہ کاظمین الغیظ سے بلند تر ہے، وہ اگر محض ایک سلبی کیفیت تھی، تو یہ ایک ایجابی مرتبہ ہے۔ الْمُحْسِنِيْنَ محسنین کا درجہ کاظمین و عافین دونوں سے بلند تر ہے۔ یعنی عفو سے بھی آگے بڑھ کر یہ اور حسن سلوک سے پیش آتے ہیں، اخلاقی تعلیم کے موقع پر قرآن نے اکثر تدریج کو پیش نظر رکھا ہے، اور اس کی بہترین مثال یہ آیت ہے، تینوں مقامات فضیلت کے ہیں لیکن یہ تیسرا مقام فاضل ترین ہے۔ محدث بیہقی نے سیدنا حضرت علی بن حسین رضی اللہ عنہما سے متعلق روایت نقل کی ہے کہ آپ کو ایک جاریہ وضو کرا رہی تھی کہ لوٹا اس کے ہاتھ سے چھوٹ کر آپ پر گرا۔ غصہ آنا امر طبعی تھا۔ جاریہ نے فوراً الفاظ قرآنی الْكٰظِمِيْنَ الْغَيْظَ اپنی زبان سے ادا کیے۔ آپ کا غصہ دُور ہو گیا، پھر جاریہ نے الْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ پڑھا، آپ نے فرمایا "میں نے معاف کر دیا" اب جاریہ کی زبان پر وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ آیا، آپ نے فرمایا "جا میں نے تجھے آزاد کر دیا" (روح)۔ رسول اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی تو خیر من و عن، قرآن کے سانچہ میں ڈھلی ہوئی تھی ہی۔ رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے متعلق قرب و قرابت رکھنے والے بھی کس درجہ نفوس قدسیہ کے مالک بن چکے تھے۔ ف۲۶۹ (قاعدۂ شرعی کے مطابق) فَعَلُوْا فَاحِشَةً۔ فاحشۃ کا اطلاق ہر گناہ کے لیے عام ہے، یہاں مراد وہ برائی ہے جو کسی دُوسرے کے ساتھ کی جائے یعنی کسی حق عبد کی ادائی میں کوتاہی ہو جائے، الفاحشة مطلق على كل معصية (قرطبی) اصل الفحش مجاوزة الحد فى السوء (روح) الفاحشة الذنب الذى فيه ...... (بحر) اَوْ ظَلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ یعنی حقوق اللہ کا اتلاف اگر ان سے ہو جائے۔ ولعل الفاحشة مايتعدى و ظلم النفس ما ليس كذلك (بیضاوی) ظلم النفس ما بين العبد و بين ربه (بحر) ذَكَرُوا اللّٰهَ کا اشارہ اس طرف ہے کہ نافرمانیاں ان سے پورے قصد و تعمد کے بعد خباثت نفس کی بنا پر سرزد نہیں ہوا کرتیں، بلکہ احکام الٰہی کا ذہول اُن کے ذہن سے وقتی طور پر ہو جاتا ہے۔ آیت سے یہ بھی معلوم ہو گیا کہ گاہ گاہ لغزشوں کا صادر ہوتے رہنا، قرب و تعلق مع اللہ کے منافی نہیں۔ اصل اور مقدم شے ہر غلطی اور کوتاہی کی تلافی اور تدارک کی فکر اور اس کی مناسب تدبیر ہے۔ فَاسْتَغْفَرُوْا۔ استغفار صحیح و معتبر وہی ہے جو محض زبان سے نہیں دل کی حسرت و ندامت کے ساتھ اور اس عزم کے ساتھ ہو کہ اب وہ گناہ دوبارہ نہیں ہونے پائے گا ورنہ اگر ہاتھ میں تسبیح چل رہی ہے اور دل بدستور گناہوں سے لذت لے رہا ہے تو اکابر نے کہا ہے کہ یہ استغفار خود قابل استغفار ہے اور عجب نہیں کہ ایسے استغفار کا شمار استہزاء میں ہو جائے الاستغفار المطلوب هو الذى يحل عقد الاصرار و يثبت معناه فى الجنان لا التلفظ باللسان (قرطبی) روى عن الحسن البصرى انه



وَ الضَّرَّآءِ وَالْكٰظِمِيْنَ الْغَيْظَ وَالْعَافِيْنَ عَنِ

خرچ کرتے ہیں اور غصہ کے ضبط کرنے والے ہیں اور لوگوں سے درگزر

النَّاسِ ؕ وَ اللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۱۳۴﴾ وَالَّذِيْنَ

کرنے والے ہیں اور اللہ احسان کرنے والوں کو دوست رکھتا ہے ف۲۶۸ اور یہ وہ لوگ ہیں

اِذَا فَعَلُوْا فَاحِشَةً اَوْ ظَلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ ذَكَرُوا

کہ جب کوئی بیجا حرکت کر بیٹھتے یا اپنے ہی حق میں کوئی ظلم کر ڈالتے ہیں تو اللہ کو

اللّٰهَ فَاسْتَغْفَرُوْا لِذُنُوْبِهِمْ ۠ وَ مَنْ يَّغْفِرُ

یاد کر لیتے ہیں اور اپنے گناہوں سے معافی طلب کرنے لگتے ہیں ف۲۶۹ اور اللہ تعالیٰ

الذُّنُوْبَ اِلَّا اللّٰهُ ۪ۙ وَلَمْ يُصِرُّوْا عَلٰى مَا فَعَلُوْا

کے سوا ہے کون جو گناہوں کو بخشتا ہو۔ اور یہ (لوگ) اپنے کیے ہوئے پر اصرار نہیں کرتے

وَ هُمْ يَعْلَمُوْنَ ﴿۱۳۵﴾ اُولٰٓئِكَ جَزَآؤُهُمْ مَّغْفِرَةٌ

درآنحالیکہ وہ جان رہے ہوں ف۲۷۰ ایسے لوگوں کی جزا اُن کے پروردگار کی طرف سے

مِّنْ رَّبِّهِمْ وَجَنّٰتٌ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ

بخشش ہے اور (بہشت کے) باغ ہیں جن کے نیچے نہریں پڑی بہ رہی ہوں گی

خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ وَنِعْمَ اَجْرُ الْعٰمِلِيْنَ ﴿۱۳۶﴾ قَدْ

ان میں وہ ہمیشہ (ہمیش) رہیں گے۔ اور کام کرنے والوں کے لیے کیسا اچھا معاوضہ ہے ف۲۷۱ یقیناً

خَلَتْ مِنْ قَبْلِكُمْ سُنَنٌ ۙ فَسِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ

تم سے قبل (مختلف) طریقے گزر چکے ہیں، سو تم روئے زمین پر چلو پھرو

فَانْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُكَذِّبِيْنَ ﴿۱۳۷﴾ هٰذَا

اور دیکھ لو کہ جھٹلانے والوں کا کیا انجام ہوا ہے ف۲۷۲ یہ ایک

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

قال استغفارنا يحتاج الى استغفار (قرطبی) هذا يقوله فی زمانه فكيف فی زماننا هذا الذی يُرى فيه الانسان قائمًا على الظلم حريصًا عليه لا يقلع والسبحة فی يده زاعما انه يستغفر الله من ذنبه ...... واستخفاف (قرطبی) ف۲۷۰ (یعنی اپنی کسی غلطی پر جان بوجھ کر ہرگز جے نہیں رہتے) وَمَنْ يَّغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اللّٰهُ۔ یہ تنبیہ ہے اس پر کہ گناہوں کی معافی صرف اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں ہے، کسی نبی، ولی، فرشتہ وغیرہ کے ہاتھ میں نہیں اور اس میں خصوصیت کے ساتھ رد ہے اس مسیحی عقیدہ کا کہ گناہوں کی معافی مسیح بلکہ ان کے نائبوں کے اختیار میں ہے۔ ملاحظہ ہو انجیل:۔ ”جس طرح باپ نے مجھے بھیجا ہے، میں تمہیں بھیجتا ہوں، اور یہ کہہ کر ان پر پھونکا اور ان سے کہا کہ روح القدس کو لو، جن کے گناہ تم بخشو، ان کے بخشے گئے ہیں اور جن کے گناہ تم قائم رکھو، ان کے قائم رکھے گئے ہیں“۔ (یوحنا۔ ۲۰:۲۱۔ ۲۳) يَعْلَمُوْنَ۔ ای يعلمون قبح فعلهم (روح) والمراد لم يصروا عالمين (روح) ف۲۷۱ اُولٰٓئِكَ کا اشارہ صاف اُنہی لوگوں کی طرف ہے جن کا ذکر ابھی آچکا ہے، غلطیاں، خطائیں، لغزشیں بھی ان سے صادر ہوتی رہتی ہیں، اور ساتھ ہی وہ اُن کی تلافی اور تدارک بھی کرتے رہتے ہیں، اُنہی کے لیے یہ جنت کی نعمتیں بیان ہو رہی ہیں، عٰمِلِيْنَ۔ لفظی معنی عمل کرنے والے کے ہیں۔ محاورۂ قرآنی میں اس سے مراد عمل صالح کرنے والے ہیں۔ ف۲۷۲ سُنَنٌ یعنی مختلف طور طریقہ اور ان طور طریقوں پر عمل کرنے والے۔ مختلف مسلکوں اور مشربوں کے لوگ، مشرک و کافر بھی، موحد و مومن بھی۔ قال الزجاج والمعنى اهل سنن فحذف المضاف (قرطبی) ساری گزشتہ اُمتوں اور قوموں کی طرف جامع اشارہ ان الفاظ میں آگیا۔ اور سنة کے معنی خود امة کے بھی کیے گئے ہیں، اس لیے سنن۔ امم کا مرادف ہوگا۔ السنة الامة والسنن الامم (قرطبی) و قال المفضل ان المراد بها الامم و قد جاءت السنة بمعنى الامة فی كلامهم (روح) سِيْرُوْا۔ فَانْظُرُوْا۔ دونوں صیغہ امر کے ہیں۔ لیکن مقصود سیاحت نہیں بلکہ سرکش جاہلی قوموں سے عبرت حاصل کرنا ہے۔ خواہ جس ذریعہ سے بھی حاصل ہو۔ سیاحت سے، تاریخ سے، وقس علی ہذا۔ ليس المراد الامر بذالک لا محالة بل المقصود تعرف احوالهم فان حصلت هذه المعرفة بغير السير فی الارض كان المقصود حاصلاً (کبیر) تاریخ اثریات وغیرہ کا مطالعہ اگر صحیح نقطۂ نظر اور ایمان و معرفت کے پہلو سے کیا جائے تو یہ بجائے خود ایک جہاد ہے۔ الْمُكَذِّبِيْنَ یعنی دین حق کی جھٹلانے والی قوموں اور اُمتوں کا۔ ف۲۷۳ مطلب یہ ہوا کہ قرآن اعلان نامہ تو ہے ساری دُنیا کے لیے لیکن اس سے نفع وہی لوگ اٹھائیں گے جن کے دلوں میں خوف خدا موجود ہوگا۔ هٰذَا۔ اشارہ قرآن مجید کی جانب ہے۔ يعنی القرآن عن الحسن وغيره (قرطبی) قال الحسن و قتادة و ابن جريج والربيع الاشارة الى القرآن (بحر) ای هذا القرآن (معالم) بعض نے وہ امر و نہی، وعدہ و وعید مراد لیے ہیں جو اُوپر گزر چکے ہیں۔ يعنی يقول هذا ما تقدم بين امره و نهيه و وعده و وعيده (کبیر) الاشارة الى ماخص من امر الكفار والمتقين والتائبين (روح) ای القرآن او ما تقدم من الكتب (مدارک) ف۲۷۴ (اے ایمان والو) اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ۔ وعدۂ غلبہ کے لیے شرط ایمان پر ثبات کی لگی ہوئی ہے۔ یہ خوب خیال رہے۔ اَلْاَعْلَوْنَ۔ یہ علو و غلبہ کا وعدہ ہر قسم کے علو و غلبہ کو حاوی ہے۔ خواہ وہ مادی ہو یا روحانی، گو بیان پر نظر کر کے غلبہ مادّی ہی اغلب ہے۔ يعنی الغالبين على الاعداء (قرطبی) ف۲۷۵ (تو تمہاری کسی افتاد سے ان مخالفوں کو کیا تسلی ہو سکتی ہے، انہیں تو ایسی ہی افتاد پیش آچکی ہے) اِنْ يَّمْسَسْكُمْ قَرْحٌ۔ اشارہ ہے ہونے والی جنگ اُحد کی طرف۔ مَسَّ الْقَوْمَ قَرْحٌ مِّثْلُهٗ۔ اشارہ ہے جنگ بدر کی طرف، اس میں قریش کو سخت ہزیمت اُٹھانا پڑی تھی۔ ف۲۷۶ (مصالح تکوینی کے اعتبار سے) سو مجرد فتح و شکست کو حق و باطل کا معیار نہ سمجھا جائے۔ تِلْكَ الْاَيَّامُ یعنی فتح و ظفر کا زمانہ۔ والمراد بالايام اوقات الظفر و الغلبة (کشاف) ف۲۷۷ (سو ظالموں کے برسرِحق ہونے کا تو گمان بھی نہ کیا جائے، خواہ تکوینی مصلحتوں کی بنا پر انہیں عارضی اور ہنگامی کامیابیاں کیسی ہی حاصل ہو جائیں) لِيَعْلَمَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا۔ یعنی مومنین کا ایمان عالم آشکار ہو جائے، ان کے اعمال ایثار اور جانبازی کی بنا پر۔ وَيَتَّخِذَ مِنْكُمْ شُهَدَآءَ شہادتِ راہِ حق، معلوم ہے کہ شریعت اسلامی میں روحانی ترقی کی معراج اور قرب الٰہی کا اعلیٰ مرتبہ ہے۔ ف۲۷۸ (انہیں اسی عارضی کامیابی پر اور زیادہ مغرور کر کے) ذکر اسی غزوۂ احد کا چل رہا ہے، ایک فرنگی مؤرخ نے حال میں صراحت کے ساتھ لکھا ہے کہ گو قریش اُحد میں فتحمند ہوئے لیکن یہی عارضی فتح مندی ان کے مستقل زوال کا پیش خیمہ ثابت ہوئی۔ وَلِيُمَحِّصَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اہل ایمان کو ابتلاء جب بھی پیش آتا ہے تو دفع سیئات کے لیے ہوتا ہے اور یا رفع درجات کے لیے ف۲۷۹ (ان کے اعمال کے ذریعہ سے) اللہ تعالیٰ کے علم سرمدی میں جو کچھ بھی ہے، اشخاص کا استحقاق تو جنت میں کسی درجہ کے لیے بھی اس مادّی دنیا میں اعمال کے بعد ہی ثابت ہو سکتا ہے۔ اَمْ یہاں بل کے معنی میں لیا گیا ہے۔ اسی لیے ترجمہ میں مفہوم ”شاید“ سے ادا کیا گیا ہے۔ ام بمعنى بل (قرطبی) ای بل (جلالین) اَنْ تَدْخُلُوا الْجَنَّةَ یعنی جنت میں امتیازِ خاص کے ساتھ پہنچ جاؤ گے۔ خطاب یہاں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم حصولِ جنت ہی کے مشتاق نہ تھے بلکہ اس کے اعلیٰ درجوں اور مرتبوں کا بھی حوصلہ اور ظرف رکھتے تھے اور ان مدارج کے لیے جہاد کی کڑی کڑی منزلوں سے گزرنا ناگزیر تھا۔



بَيَانٌ لِّلنَّاسِ وَ هُدًى وَّ مَوْعِظَةٌ لِّلْمُتَّقِيْنَ (۱۳۸)

اعلان ہے (سارے) لوگوں کے لیے اور ڈرنے والوں کے لیے ہدایت و نصیحت ہے ف۲۷۳

وَ لَا تَهِنُوْا وَلَا تَحْزَنُوْا وَ اَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ اِنْ

اور نہ ہمت ہارو اور نہ غم کرو تم ہی غالب رہو گے اگر تم

كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ (۱۳۹) اِنْ يَّمْسَسْكُمْ قَرْحٌ فَقَدْ

مومن رہے ف۲۷۴ اگر تمہیں کوئی زخم پہنچ جائے تو

مَسَّ الْقَوْمَ قَرْحٌ مِّثْلُهٗ ؕ وَ تِلْكَ الْاَيَّامُ نُدَاوِلُهَا

اُن لوگوں کو بھی تو ایسا ہی زخم پہنچ چکا ہے ف۲۷۵ اور ہم ان ایام کی اُلٹ پھیر تو لوگوں کے

بَيْنَ النَّاسِ ۚ وَلِيَعْلَمَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ يَتَّخِذَ

درمیان کرتے ہی رہتے ہیں ف۲۷۶ تاکہ اللہ ایمان والوں کو جان لے اور تم میں سے کچھ کو

مِنْكُمْ شُهَدَآءَ ؕ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الظّٰلِمِيْنَ (۱۴۰) ۙ

شہید بنانا تھا اور اللہ ظالموں کو دوست نہیں رکھتا ف۲۷۷

وَلِيُمَحِّصَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَيَمْحَقَ الْكٰفِرِيْنَ (۱۴۱)

اور تاکہ اللہ ایمان والوں کو میل کچیل سے صاف کر دے اور کافروں کو مٹا دے ف۲۷۸

اَمْ حَسِبْتُمْ اَنْ تَدْخُلُوا الْجَنَّةَ وَ لَمَّا يَعْلَمِ

شاید تم اس گمان میں ہو کہ جنت میں جا داخل ہو گے حالانکہ ابھی اللہ نے تم میں سے

اللّٰهُ الَّذِيْنَ جٰهَدُوْا مِنْكُمْ وَيَعْلَمَ الصّٰبِرِيْنَ (۱۴۲)

ان لوگوں کو جانا ہی نہیں جنہوں نے جہاد کیا اور نہ صبر کرنے والوں کو جانا ف۲۷۹

وَ لَقَدْ كُنْتُمْ تَمَنَّوْنَ الْمَوْتَ مِنْ قَبْلِ اَنْ

اور تم تو موت کی تمنا کر رہے تھے قبل اس کے کہ

ف۲۸۰ (پھر اب اس سے خوف وہراس کیوں ہے؟) خطاب صحابہ رضی اللہ عنہم کی ایک جماعت سے ہے۔ الخطاب للمؤمنين و ظاهره العموم والمراد الخصوص (بحر) خو طب به الذين لم يشهدوا بدرًا (مدارک) الخطاب للذين لم يشهدوا بدرًا و تمنوا ان يشهدوا مع رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم (بیضاوی) معرکہ بدر میں مسلمانوں کی غیر متوقع بلکہ خلاف توقع کامیابی سن کر بعض اشخاص کو خیال پیدا ہوا کہ افسوس ہے ہم اس موقع پر حاضر نہ تھے۔ اب کاش کوئی معرکہ پھر اس قسم کا پیش آئے تو ہم بھی اپنی جانوں کی بازیاں لگا کر شہداء بدر کا سا مرتبہ حاصل کریں۔ یہاں اُنھی کو جواب دیا جا رہا ہے کہ پہلے تو یہ ہمت تھی۔ سو اب ایسی پست ہمتی کا اظہار کیوں ہو رہا ہے! وَيَعْلَمَ الصّٰبِرِيْنَ۔ و یہاں حتٰی کے معنی میں بھی لیا گیا ہے یعنی جب تک ان کا صبر نہ ثابت ہو جائے۔ الواو هنا بمعنى حتٰى قاله الزجاج (قرطبی) اى حتى يعلم صبرهم (قرطبی) مِنْ قَبْلِ اَنْ تَلْقَوْهُ (یعنی اس معرکہ احد کے وقوع سے قبل) تَمَنَّوْنَ الْمَوْتَ موت سے مراد سبب موت۔ ذریعۂ موت یعنی جہاد وقتال ہے یا خود موت شہادت الموت اى سبب الموت (معالم) اى الحرب فانها من اسباب الموت او الموت بالشهادة (بیضاوی) رَاَيْتُمُوْهُ ضمیر موت یا سبب موت کی جانب ہے۔ يعنى الموت (ابن کثیر) یعنی اسباب الموت (معالم) ف۲۸۱ (اور اس لیے فنا پذیر بھی ہیں۔ کوئی خدا یا جزء خدا یا مظہر خدا تو ہیں نہیں جو قانون حیات وممات سے بالاتر ہوں) مُحَمَّدٌ۔ اسم مبارک قرآن میں پہلی بار آیا ہے، لفظی معنٰی ہیں وہ شخص جس کی مدح بہت یا بار بار کی جائے یا جو صفات حسنہ کا مجموعہ ہو۔ يقال فلان محمد اذا كثرت خصاله المحمودة (راغب) اسم علم ہے ہمارے رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور دنیا کے آخری نبی کا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے قبل اس نام کا رواج بہت کم تھا۔ علامہ ابو جعفر محمد بن حبیب بغدادی المتوفی ۲۴۵ھ نے کل سات آدمی اس نام کے گنائے ہیں (کتاب المحبر صفحہ ۱۳۰) اور ان میں سے ایک محمد بن سفیان بن مجاشع کی بابت تو یہ کہا ہے کہ اُن کے والد نے ایک شامی راہب سے یہی سن کر کہ آئندہ پیمبر کا نام محمد ہوگا اپنے لڑکے کا یہی نام رکھ دیا۔ كان سفيان الى الشام تنزل على راهب فاعجبته فصاحته و عقله فسأل الراهب عن نسبه فانتسب له الى مضر فقال له اما انه يبعث فى العرب نبى يقال له محمد فسمى سفيان ابنه محمدًا تاج العروس اور لسان العرب میں بھی یہی سات نام نقل ہوئے ہیں۔ لیکن یہ نام عام طور سے عرب میں شائع نہ تھا۔ اور تصریحات اس قسم کی ملتی ہیں کہ لم يكن شائعًا بين العرب هذا الاسم اور تاج میں بھی اسی سے ملتا جلتا قول موجود ہے۔ راقم آثم کے ایک قدیم اور جواں مرگ دوست مولانا عبدالرحمٰن ندوی نگرامی مرحوم کا ایک مستقل مقالہ اسم پاک محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ہے، ان کی یادگار کے طور پر اور اُن کی روح کو ثواب پہنچانے کی خاطر اس مقالہ کا بیشتر حصہ سورۃ کے آخر میں بہ طور ضمیمہ کے شامل کیا جاتا ہے۔ ف۲۸۲ (اور ان سب نے اپنے اپنے وقت پر دنیا کو خیر باد کہا، سو یہ بھی اپنے وقت موعود پر وفات پائیں گے اور اس میں نہ کوئی بات حیرت کی ہوگی اور نہ کوئی پہلو آپ کی اہانت کا نکلے گا) رسول کا مرتبہ خوب سمجھ لیا جائے۔ رسول محض عبد ہوتے ہیں صاحب وحی۔ عقیدۂ حلول، مظہریت، ابنیت وغیرہ پر ضرب لگانے کے لیے مرتبۂ رسالت اور رسولیت کی بار بار تصریح ضروری تھی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کا حادثہ اس قدر سخت تھا کہ حضرت فاروق رضی اللہ عنہ جیسے باوقار عالی ظرف بھی صبر وضبط کھو بیٹھے اور بے اختیار ہو گئے، عین اُس وقت ایک اُن سے بھی برتر شخصیت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اسی آیت کی برمحل تلاوت کر کے اُن کے اور سب کے جذبات کو قابو میں لے آئے تھے۔ ف۲۸۳ (کفر اور بے دینی کی طرف) مطلب سوال کا یہ ہے کہ جب دین کی حقیقت تمہاری نظر میں ثابت ہو چکی، تو اب قاصد یا پیغامبر کی زیست یا وفات کا اس حقیقت وصداقت پر کیا اثر! غزوۂ اُحد میں جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو زخم پہنچا اور کسی شیطان نے یہ افواہ اُڑا دی کہ آپ دنیا سے رخصت ہو گئے تو بعض صحابہ نے اس انتہائی صدمہ انگیز خبر سے بددل اور شکستہ خاطر ہو کر میدان جنگ چھوڑنا شروع کر دیا تھا اور منافقین کی وقتی طور پر بن آئی تھی۔ انہوں نے برابر طنز کرنا

ع ۱۴ ۱۴ ۵ تَلْقَوْهُ ۖ فَقَدْ رَاَيْتُمُوْهُ وَاَنْتُمْ تَنْظُرُوْنَ ﴿۱۴۳﴾ وَمَا

اس کے سامنے آؤ سو اس کو تو اب تم نے کھلی آنکھوں سے دیکھ لیا ف۲۸۰ اور

مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ ۚ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ ؕ

محمد تو بس ایک رسول ہی ہیں ف۲۸۱ ان کے قبل اور بھی رسول گزر چکے ہیں ف۲۸۲

اَفَاۡئِنْ مَّاتَ اَوْ قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ عَلٰٓى اَعْقَابِكُمْ ؕ وَمَنْ

سو اگر یہ وفات پا جائیں یا قتل ہو جائیں تو کیا تم اُلٹے پاؤں واپس چلے جاؤ گے ف۲۸۳ اور جو

يَّنْقَلِبْ عَلٰى عَقِبَيْهِ فَلَنْ يَّضُرَّ اللّٰهَ شَيْـًٔا ؕ

کوئی بھی اُلٹے پاؤں واپس چلا جائے گا وہ اللہ کا کچھ بھی نقصان نہ کرے گا، ف۲۸۴

وَسَيَجْزِى اللّٰهُ الشّٰكِرِيْنَ ﴿۱۴۴﴾ وَمَا كَانَ لِنَفْسٍ

اور اللہ عنقریب شکر گزاروں کو بدلہ دے گا ف۲۸۵ اور ممکن نہیں، کسی کے لیے

اَنْ تَمُوْتَ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ كِتٰبًا مُّؤَجَّلًا ؕ وَمَنْ

کہ وہ ایک میعاد مقرر پر حکم خدا کے بغیر مر جائے ف۲۸۶ اور جو کوئی

يُّرِدْ ثَوَابَ الدُّنْيَا نُؤْتِهٖ مِنْهَا ۚ وَمَنْ يُّرِدْ ثَوَابَ

دنیا کا فائدہ چاہتا ہے ہم اس کو دنیا کا حصہ دے دیتے ہیں اور جو کوئی آخرت کا نفع

الْاٰخِرَةِ نُؤْتِهٖ مِنْهَا ؕ وَسَنَجْزِى الشّٰكِرِيْنَ ﴿۱۴۵﴾

چاہتا ہے تو اسے اس آخرت کا حصہ دے دیں گے اور عنقریب ہم شکر گزاروں کو بدلہ دے دیں گے ف۲۸۷

وَكَاَيِّنْ مِّنْ نَّبِىٍّ قٰتَلَ ۙ مَعَهٗ رِبِّيُّوْنَ كَثِيْرٌ ۚ

اور کتنے ہی نبی ہو چکے ہیں کہ اُن کے ساتھ ہو کر بہت سے اللہ والے لڑے ہیں ف۲۸۸

فَمَا وَهَنُوْا لِمَآ اَصَابَهُمْ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

سو جو کچھ انہیں اللہ کی راہ میں پیش آیا



اور ارتداد کی ترغیب دینی شروع کر دی تھی۔ آیت میں ان سب پہلوؤں کی طرف اشارہ ہے۔ اَفَاۡئِنْ مَّاتَ۔ اشارہ طبعی اسباب سے آنے والی موت کی طرف ہے۔ اَوْ قُتِلَ اشارہ معرکۂ جنگ وغیرہ میں شہادت کی طرف ہے۔ انْقَلَبْتُمْ عَلٰٓى اَعْقَابِكُمْ۔ مَنْ يَّنْقَلِبْ عَلٰى عَقِبَيْهِ محاورہ میں کنایہ ہے ارتداد سے۔ جنگ سے فرار بھی مراد ہو سکتی ہے۔ مجاز من الارتداد او الانهزام (مدارک) ف۲۸۴ (بلکہ اس کا وبال خود اپنے ہی سر لائے گا) جاہلی مذہبوں میں دیوتاؤں اور پجاریوں کے درمیان ایک طرح کی مساوات ہمیشہ رہی ہے۔ یعنی معبود بھی اپنی پرستش وعدم پرستش سے برابر متاثر ہوتے رہتے ہیں۔ قرآن نے بار بار اسی جاہلی ذہنیت پر ضرب لگائی ہے ف۲۸۵ شاكرين۔ یہ شکر یہ (کافر) کے مقابلہ میں ہے۔ مطلب یہ ہوا کہ عنقریب جزائے خیر ان لوگوں کو ملے گی جو اللہ کی اصلی اور بڑی نعمت دین حق کا شکریہ اس کے قبول واختیار کی صورت میں ادا کرتے ہیں۔ الشاكرين على نعمة الاسلام بالثبات عليه (بیضاوی) ف۲۸۶ (اور اس میعاد مقرر کا علم بجز اللہ تعالیٰ کے کسی کو نہیں پھر آخر شرکت جنگ میں اتنا جی چرانے سے کیا حاصل؟) موت جب بھی آئے گی حکم خدا ہی سے آئے گی اس کے بدون نہیں آسکتی۔ اور پھر جب آئے گی وقت موعود میں آئے گی اس کے قبل نہیں آسکتی۔ خواہ خطرات کیسے ہی شدید ہوں ان حقائق کا اگر استحضار رہے تو موت کا طبعی خوف بھی حد اعتدال پر قائم رہے۔ ف۲۸۷ (جنھوں نے نعمت الٰہی کا شکریوں ادا کیا اور جنگ میں شریک ہوئے اور جہاد سے جی نہیں چرایا) پہلی

آیت میں شاکرین سے وہ لوگ مراد تھے جنہوں نے دین حق کو قبول کیا اور اعمالِ نیک پر قائم رہے۔ یہاں شاکرین سے وہ لوگ مراد ہیں جو ان اعمال میں آخرت کی نیت کیے ہوئے جہاد میں شریک



وَ مَا ضَعُفُوْا وَ مَا اسْتَكَانُوْا ؕ وَ اللّٰهُ يُحِبُّ

اُس سے نہ تو انہوں نے ہمت ہاری اور نہ وہ دبے اور اللہ صبر کرنے والوں کو دوست

الصّٰبِرِيْنَ ﴿۱۴۶﴾ وَ مَا كَانَ قَوْلَهُمْ اِلَّاۤ اَنْ قَالُوْا رَبَّنَا

رکھتا ہے و۲۸۹ اور ان کا کہنا تو بس اتنا ہی تھا کہ وہ کہتے رہے کہ اے، ہمارے پروردگار

اغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَ اِسْرَافَنَا فِیْۤ اَمْرِنَا وَ ثَبِّتْ

ہمارے گناہوں کو اور ہمارے باب میں ہماری زیادتی کو بخش دے اور ہم کو

اَقْدَامَنَا وَ انْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۱۴۷﴾ فَاٰتٰىهُمُ

ثابت قدم رکھ اور ہم کو کافروں پر غالب کر و۲۹۰ سو اللہ نے انہیں

اللّٰهُ ثَوَابَ الدُّنْيَا وَ حُسْنَ ثَوَابِ الْاٰخِرَةِ ؕ وَ اللّٰهُ

دنیا کا بھی عوض دیا اور آخرت کا بھی عمدہ عوض اور اللہ

يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۱۴۸﴾ ع ۱۵ ۶ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِنْ

نیکوکاروں سے محبت رکھتا ہے و۲۹۱ اے ایمان والو اگر

تُطِيْعُوا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا يَرُدُّوْكُمْ عَلٰۤى اَعْقَابِكُمْ

تم ان لوگوں کا کہا مانو گے جو کافر ہیں تو وہ تمہیں پچھلے پیروں واپس کر دیں گے

فَتَنْقَلِبُوْا خٰسِرِيْنَ ﴿۱۴۹﴾ بَلِ اللّٰهُ مَوْلٰىكُمْ ۚ وَ هُوَ خَيْرُ

اور تم گھاٹے میں آ کر رہ جاؤ گے و۲۹۲ البتہ تمہارا دوست اللہ ہے اور وہ بہترین

النّٰصِرِيْنَ ﴿۱۵۰﴾ سَنُلْقِیْ فِیْ قُلُوْبِ الَّذِيْنَ كَفَرُوا

مددگار ہے و۲۹۳ ہم ابھی کافروں کے دلوں میں رعب ڈال

الرُّعْبَ بِمَاۤ اَشْرَكُوْا بِاللّٰهِ مَا لَمْ يُنَزِّلْ بِهٖ

دیں گے اس لیے کہ انہوں نے اللہ کا شریک ایسی چیز کو ٹھیرایا جس کے لیے کوئی دلیل (اللہ نے)



ہوئے۔ الذین شکروالنعمة اللہ فلم یشغلهم شیء عن الجهاد (بیضاوی) وَ مَنْ يُّرِدْ ثَوَابَ الدُّنْيَا۔ دنیا کا نفع چاہنا مطلق صورت میں ممنوع نہیں ہے۔ یہاں مراد اُس نفع سے ہے جو خالص دنیا ہی کے لیے ہو۔ اور آخرت میں اس کا کوئی حصہ ہی نہ ہو، ثَوَابَ الدُّنْيَا سے مراد ہے کہ مقصود بھی دنیا ہو اور فِی الدُّنْيَا حَسَنَةً سے مراد ہے کہ بھلائی حاصل ہو اور اس کا محل حصول بھی دنیا ہی ہو۔ دونوں کے درمیان زمین و آسمان کا فرق ہے۔ نُؤْتِهٖ مِنْهَا۔ یعنی اگر ہماری مشیت ہوئی تو اس کی یہ آرزو پوری کر دیں گے اور آخرت سے محروم کر کے اُسے یہیں نقد کا نقد معاوضہ دے دیں گے۔ وَ مَنْ يُّرِدْ ثَوَابَ الدُّنْيَا نُؤْتِهٖ مِنْهَا۔ یہ ثواب آخرت جو ہے اللہ کی طرف وعدہ اور ذمہ ہے، اس نُؤْتِهٖ مِنْهَا اور قبل کے نُؤْتِهٖ مِنْهَا کے درمیان بڑا فرق ہے۔ و۲۸۸ (راہ حق میں جہاد فی سبیل اللہ میں) یہ بتلایا ہے کہ جہاد کی سنت انبیاء قدیم کے وقت سے چلی آتی ہے اور اس راہ کے رہروؤں کو برابر ان منزلوں سے گزرنا ہوتا ہے۔ رِبِّيُّوْنَ۔ رِبِّی ربانی کے مرادف ہے اور اور معنی بھی کیے گئے ہیں۔ ای ربّانیون (کشاف) اخرج سعید بن منصور عن الحسن انهم العلماء الفقهاء و اخرجه ابن جبیر عن ابن عباس ایضا فهو منسوب الی الربّ (روح) كَاَيِّنْ کم کے مرادف ہے یعنی بہت سے کتنے ہی۔ کاین بمعنی کم (قرطبی) صارت بمعنی کم (بیضاوی) و۲۸۹ (اور دنیا اور آخرت میں اُس کا درجہ اور مرتبہ بڑھاتا رہتا ہے) مَاۤ اَصَابَهُمْ فِیْ سَبِيْلِ اللّٰهِ یعنی طرح طرح کی مصیبتیں اور پریشانیاں۔ وَ مَا ضَعُفُوْا یعنی ہراس و دہشت کو اپنے اُوپر غالب نہ آنے دیا۔ وَ مَا اسْتَكَانُوْا یعنی کفر و اہل کفر کے سارے ساز و سامان و شان و شوکت سے ذرا مرعوب نہ ہوئے۔ وَهْنٌ۔ ضَعْفٌ۔ اِسْتِكَانَةٌ تین متقارب المعنی الفاظ کے درمیان فرق امام رازی علیہ رحمۃ اللہ نے یہ نقل کیا ہے کہ وھن تو کہتے ہیں قلب کی کمزوری یا بدہمتی کو، اور ضعف مطلق ہے، اس کا تعلق جسمانی قوت و مادی قدرت سے زیادہ ہے اور استکانۃ اظہار عجز کو کہتے ہیں۔ و۲۹۰ وَ مَا كَانَ قَوْلَهُمْ اس سے اشارہ ہو گیا کہ ان لوگوں کے عمل میں تو لغزش کیا ہوتی، زبان تک بھی اُن کی کلمات تحمید و تمجید اور اعترافِ عجز و قصور کے لیے وقف رہی ذُنُوْبَنَا۔ اِسْرَافَنَا۔ ذنوب سے یہاں مراد صغائر سے لی گئی ہے اور اسراف سے کبائر مراد ہیں۔ ذنوبنا یعنی الصغائر و اسرافنا یعنی الکبائر (قرطبی) ابن فورک نے کہا ہے کہ اس سے قدریہ کا رد بھی نکل رہا ہے جو کہتے ہیں کہ اللہ افعالِ عبد کا خالق نہیں ہے (بحر) و۲۹۱ آیت کا مطلب یہ ہوا کہ اللہ نے انہیں دنیا و آخرت دونوں میں کامیاب بنایا اور آخر میں نکوکاری کی بشارت اللہ کی محبوبیت کی صورت میں دی ...... دنیا اور آخرت کے سارے انعامات سے بڑھ چڑھ کر۔ ثَوَابَ الدُّنْيَا یعنی فتح و ظفر۔ حُسْنَ ثَوَابِ الْاٰخِرَةِ یعنی جنت اور وہاں کی نعمتیں۔ و۲۹۲ سو کافروں کی ہم خیالی، ہم مذاقی سے بچو۔ يَرُدُّوْكُمْ عَلٰۤى اَعْقَابِكُمْ یعنی تمہیں اُلٹے پاؤں ارتداد اور بے دینی کی طرف دھکیل لے جائیں گے۔ و۲۹۳ (سو اس کے ہوتے ہوئے تم نصرت و اعانت کے لیے مخلوق پر کیوں نظر رکھتے ہو؟) اَللّٰهُ مَوْلٰىكُمْ اللہ تمہارا دوست و محافظ ہے۔ سو وہی تمہیں بچائے گا۔

و۲۹۴ (یعنی اُن کے لیے جو خود اپنے اُوپر ظلم کرتے رہتے ہیں) مَا لَمْ يُنَزِّلْ بِهٖ سُلْطٰنًا یعنی شرک کی تائید میں نہ کوئی عقلی ہی دلیل موجود ہے اور نہ نقلی۔ سَنُلْقِيْ فِيْ قُلُوْبِ الَّذِيْنَ كَفَرُوا الرُّعْبَ دشمنانِ دین کے دلوں میں القاء رعب یا ہیبت حق کے معجزانہ ظہور کی ایک یادگار مثال تاریخ کے صفحات میں یوں محفوظ ہے کہ معرکہ اُحد جب آخری فتح بہ ظاہر مشرکین مکہ کو ہوگئی تو اب قدرتی نتیجہ یہ نکلنا تھا کہ وہ لوگ وہیں سے شہر مدینہ پر چڑھ دوڑتے۔ فاصلہ اب رہ ہی کتنا گیا تھا...... لیکن اس کی ہمت انہیں کسی طرح نہ پڑی اور اُلٹے انہیں واپس ہی جاتے بنی۔ اور تعاقب اس کے برعکس خود "شکست خوردہ" مسلمانوں نے اپنے بے مثل و بے مثال سالار لشکر کے ماتحت مدینہ سے آٹھ میل دُور حمراء الاسد تک کیا، یہاں تین دن تک ان کا کیمپ رہا اور لگے ہاتھوں غنیم کا ایک آدمی بھی گرفتار کرتے لائے۔ قال ابن اسحاق فخرج رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم حتی انتهى الى حمراء الاسد و هي من المدينة على ثمانية اميال فاقام بها الاثنين والثلاثاء والاربعاء (ابن ہشام) اور یہ اہم جنگی کارروائی اس خدائی سپہ دار اعظم نے کی ہی اس غرض سے کہ مشرکین مکہ پر پورا رعب پڑ جائے اور ان کا یہ وہم و گمان مٹ کر رہے کہ مسلمانوں نے ہار مان لی ہے۔ و انما خرج رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم ترهيبا للعدو وليبلغهم انه خرج في طلبهم ليظنوا به قوة و ان الذين اصابهم من عدوهم (ابن ہشام) بِمَآ اَشْرَكُوْا میں ب تعلیل کے لیے ہے۔ یعنی یہ رعب ان کے شرک کی بنا پر ڈالا گیا۔ اى كان سبب القاء الرعب في قلوبهم اشراكهم (قرطبی) الباء للسبب اى بسبب اشراكهم بالله آلهة (بحر) و۲۹۵ (غزوۂ اُحد کے اندر) پوری آیت میں بیان غزوۂ اُحد کے مختلف پہلوؤں کا ہے۔ یہاں ذکر اس وقت کا ہے جب تک مسلمان ابتداء معرکہ میں اطاعت احکام رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر قائم تھے۔ تَحُسُّوْنَهُمْ سے اشارہ دشمنان دین مشرکین مکہ ہیں۔ حس کے معنی قتل کے ہیں۔ عُبّر به عن القتل (راغب) اى تقتلونهم قتلا ذريعا (کشاف) قال ابو عبيده الحس الاستئصال بالقتل (قرطبی) بِاِذْنِهٖ میں اذن سے مراد اللہ کا حکم تکوینی ہے۔ اى بعلمه او بقضاء ه و امره (قرطبی) بتيسيره و توفيقه (روح) اى بارادته (جلالین) و۲۹۶ یعنی اپنی فتح اور غنیم کی شکست جس کا مشاہدہ تم برأی العین کر رہے تھے۔ حَتّٰٓى اِذَا فَشِلْتُمْ یعنی فتح و فیروز مندی کی کیفیت اس وقت تک قائم رہی، جب تک تم اپنی استقامت میں کمزور نہ پڑ گئے۔ اس وقت تم اپنی رائے میں مذبذب ہو گئے اور تیر اندازوں کے دستہ نے خود رائی سے کام لے کر اطاعت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی پروا نہ رکھی۔ معرکۂ اُحد میں جنگ شروع ہونے سے قبل مسلمانوں کے مقدس اور نہایت درجہ بالغ نظر سالار لشکر نے امکاناتِ نقشہ جنگ کا بالکل صحیح اندازہ کر کے ایک گھاٹی میں ایک بلند ٹیکری پر ۵۰ چیدہ و ماہر تیر اندازوں کا ایک دستہ متعین کر دیا تھا اور احکام دے دیے تھے کہ اس مورچہ سے کسی حال میں نہ ٹلنا یہاں تک کہ اگر ہم شکست کھا جائیں، جب بھی ہماری مدد کو نہ آنا۔ بلکہ اپنے عقب کا خیال رکھنا جنگ شروع ہوئی اور مسلمانوں نے پورے جوش شجاعت کے ساتھ یلغار کی۔ مشرکین کا لشکر بہ ایں فراوانی اور بہ ایں سروسامانی زبردست ٹکر کی تاب نہ لا سکا اور اس کے قدم اُکھڑ گئے۔ مسلمان اور آگے بڑھے اور بدر کا جوش و خروش تازہ ہو گیا۔ لیکن اب کی افراطِ جوش میں توازن قائم نہ رہا، ان کا خط ٹوٹ گیا اور صفوف میں ترتیب باقی نہ رہی اور ایک جماعت نے مزید پیش قدمی کر کے غنیم کے خیمے ڈیرے لوٹنے شروع کر دیے۔ اُدھر ٹیکری والے تیر انداز دستہ نے جو یہ دیکھا کہ دشمن میدان چھوڑ رہا ہے اور مالِ غنیمت لٹنا شروع ہو گیا ہے، تو یہ سوچا کہ اب یہاں مورچہ پر جمے رہنے کے کیا معنی۔ حکم جس وقت تک کے قیام کے لیے تھا، اس کی تعمیل ہو چکی۔ چنانچہ اس خیال کے ماتحت ۵۰۔ میں سے ۴۰ تیر انداز سپاہی اپنی پوزیشن چھوڑ کر نیچے میدان میں دُوسروں کے ساتھ غنیمت کی تاخت میں شریک ہو گئے۔ خالد بن ولید جو بعد کو ایمان لائے اور سیف اللہ کہلا کر مسلمانوں کے مشہور جنرل ہوئے، اس وقت تک مشرکوں کے رسالہ کے سردار تھے۔ اُن کی دُور بین نگاہ موقع کے گھات ہی میں تھی، اپنے سواروں کے ساتھ کاوا کاٹ اسی درّہ کی طرف سے حملہ بول دیا، کمی کے دس سپاہی کتنی دیر ٹھہر سکتے تھے، جنگ کا پانسہ آناً فاناً پلٹ گیا، اور فتح مسلمانوں کے ہاتھ سے آکر چھن گئی، قرآن اپنے معجزانہ رنگ میں اس سارے پس منظر پر تبصرہ کر رہا ہے۔ وَتَنَازَعْتُمْ فِي الْاَمْرِ یعنی اپنے قائد اعظم صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کے باب میں بحث کرنے لگے کہ آیا اب بھی وہ حکم قائم اور واجب الاتباع ہے، ۵۰ میں سے ۴۰ ناوک افگن سپاہی لوٹ پر ٹوٹ پڑے تھے اور باقی ۱۰ امیر لشکر کے حکم پر آخر تک قائم رہے۔ وَعَصَيْتُمْ یعنی اپنے سالار لشکر اور رسول برحق صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کی خلاف ورزی کی۔ یہ حالت ایک استثنائی تھی اور اس لیے اس پر گرفت بھی اتنی سخت ہوئی ورنہ اسلامی فوجیں عام طور پر تو نظم و ضبط، اطاعت و امتثال (ڈسپلن) کی تصویر ہوتی تھیں۔ (ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی) و۲۹۷ (اور اسی لیے غنیمت کی لوٹ میں پڑ گئے) اشارہ اُنہی ۴۰ جلد باز تیر اندازوں کی طرف ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہ لوٹ بھی مبنی و متفرع دشمنانِ دین کی شکست ہی پر تھی، اس لیے ایسی دنیا طلبی بھی تمامتر مذموم نہیں۔ یہاں برا اسے اس لیے ٹھہرایا گیا کہ اس میں مخالفت تھی حکم رسول کی، گو وہ بھی اجتہادا ہی تھی۔ و۲۹۸ یہ وہ دس تیر انداز تھے جو نص نبوی کے تمامتر متبع ہو کر آخر تک اپنی جگہ پر قائم رہے۔ و۲۹۹ (ایک عارضی و ہنگامی شکست کے ذریعہ سے) یہ ثبوت ہے صحابہ نبوی پر کمال رحمت کا، یہ عارضی شکست بھی غضب الٰہی یا عذاب کی کوئی فرد نہ تھی بلکہ اس سے بھی مقصود صحابہ کی قوتِ ایمانی کا مزید امتحان ہی تھا۔ ثُمَّ صَرَفَكُمْ عَنْهُمْ یعنی جب تم میں عدم ثبات و تزلزل پایا تو اللہ نے اپنی وہ آسمانی امداد و نصرت روک لی۔



سُلْطٰنًا ۚ وَمَاْوٰىهُمُ النَّارُ ۭ وَبِئْسَ مَثْوَى الظّٰلِمِيْنَ ﴿۱۵۱﴾

نہیں اُتاری اور ان کا ٹھکانا جہنم ہے، اور وہ کیسی بری جگہ ظالموں کے لیے ہے و۲۹۴

وَلَقَدْ صَدَقَكُمُ اللّٰهُ وَعْدَهٗٓ اِذْ تَحُسُّوْنَهُمْ

اور یقیناً تم سے اللہ نے سچ کر دکھایا اپنا وعدہ (نصرت) جب کہ تم انہیں اس کے حکم سے قتل

بِاِذْنِهٖ ۚ حَتّٰٓى اِذَا فَشِلْتُمْ وَتَنَازَعْتُمْ فِي الْاَمْرِ

کر رہے تھے و۲۹۵ یہاں تک کہ جب تم (خود ہی) کمزور پڑ گئے اور باہم جھگڑنے لگے حکم (رسول) کے باب میں

وَعَصَيْتُمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَآ اَرٰىكُمْ مَّا تُحِبُّوْنَ ۭ

اور نافرمانی کی بعد اس کے کہ اللہ نے تمہیں دکھا دیا تھا جو کچھ کہ تم چاہتے تھے و۲۹۶

مِنْكُمْ مَّنْ يُّرِيْدُ الدُّنْيَا وَمِنْكُمْ مَّنْ يُّرِيْدُ

بعض تم میں وہ تھے جو دنیا چاہتے تھے و۲۹۷ اور بعض تم میں ایسے تھے جو آخرت

الْاٰخِرَةَ ۚ ثُمَّ صَرَفَكُمْ عَنْهُمْ لِيَبْتَلِيَكُمْ ۚ وَلَقَدْ

چاہتے تھے و۲۹۸ پھر اللہ نے تم کو ان سے ہٹا لیا تاکہ تمہاری (پوری) آزمائش کرے، و۲۹۹ اور اللہ نے یقیناً

عَفَا عَنْكُمْ ۭ وَاللّٰهُ ذُوْ فَضْلٍ عَلَي الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۱۵۲﴾

تم سے درگزر کی، و۳۰۰ اور اللہ ایمان والوں کے حق میں بڑا فضل والا ہے

اِذْ تُصْعِدُوْنَ وَلَا تَلْوٗنَ عَلٰٓي اَحَدٍ وَّالرَّسُوْلُ

(وہ وقت یاد کرو) جب تم چڑھے جا رہے تھے اور مڑ کر بھی کسی کو نہ دیکھتے تھے اور رسول

يَدْعُوْكُمْ فِيْٓ اُخْرٰىكُمْ فَاَثَابَكُمْ غَمًّۢا بِغَمٍّ

تم کو پکار رہے تھے تمہارے پیچھے کی جانب سے و۳۰۱ سو (اللہ نے) تمہیں غم دیا غم کے پاداش میں و۳۰۲

لِّكَيْلَا تَحْزَنُوْا عَلٰي مَا فَاتَكُمْ وَلَا مَآ اَصَابَكُمْ ۭ

تاکہ تم رنجیدہ نہ ہوا کرو اس چیز پر جو تمہارے ہاتھ سے نکل جائے اور نہ اس مصیبت سے جو تم پر پڑے،

وَاللّٰهُ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ﴿۱۵۳﴾ ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ

اور اللہ تمہارے کاموں سے خوب خبردار ہے ف۳۰۳ پھر اس نے اس غم کے بعد

مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً

تمہارے اُوپر راحت نازل کی (یعنی) غنودگی کہ اس کا تم میں سے ایک جماعت پر

مِّنْكُمْ ۙ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ

غلبہ ہورہا تھاف۳۰۴ اور ایک جماعت وہ تھی کہ اسے اپنی جانوں کی پڑی ہوئی تھی، یہ اللہ کے بارے میں

بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ ؕ يَقُوْلُوْنَ

خلافِ حقیقت خیالات، جاہلیت کے خیالات قائم کر رہے تھے، یہ کہہ رہے تھے ف۳۰۵

هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ ؕ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ

کہ ہمارا کچھ اختیار چلتا ہے؟ ف۳۰۶ آپ کہہ دیجئے کہ اختیار تو سارا

كُلَّهٗ لِلّٰهِ ؕ يُخْفُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ

اللہ کا ہے ف۳۰۷ یہ لوگ دلوں میں ایسی بات چھپائے ہوئے ہیں جو آپ پر ظاہر نہیں

لَكَ ؕ يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ

کرتے ف۳۰۸ کہتے ہیں کہ کچھ بھی ہمارا اختیار چلتا تو ہم یہاں

مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا ؕ قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ

نہ مارے جاتے ف۳۰۹ آپ کہہ دیجئے کہ اگر تم گھروں میں ہوتے (جب بھی)

لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ ۚ

وہ لوگ تو جن کے لیے قتل مقدر ہو چکا تھا، اپنی قتل گاہوں کی طرف نکل ہی پڑتے ف۳۱۰

وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا

اور (یہ سب اس لئے ہوا) کہ اللہ تمہارے باطن کی آزمائش کرے، اور تا کہ جو کچھ تمہارے دلوں میں ہے

ف۳۰۰ (اس لیے اب مواخذہ آخرت کا کھٹکا نہیں) کیا ٹھکانا ہے مومنین پر بالعموم اور صحابہ رسول رضی اللہ عنہم پر بالخصوص شفقت کا کن کن عنوانات سے تسلی دی جارہی ہے۔ ف۳۰۱ (کہ اِدھر آؤ۔ میں اِدھر ہوں) یہ بیان ہورہا ہے مسلمان سپاہ کی بھگدڑ اور شدت بدحواسی کا۔ اور واقعی بات ہے کہ جب فوج میں بھگدڑ پڑتی ہے تو ایسی ہی بے حواسی پھیل جاتی ہے، نفسی نفسی کا عالم ہوتا ہے، کوئی کسی کی نہیں سنتا، ہر ایک کو اپنی ہی جان بچانے کی فکر پڑ جاتی ہے۔ اِذْ تُصْعِدُوْنَ یعنی جب بھاگتے ہوئے چڑھے جارہے تھے۔ وَالرَّسُوْلُ يَدْعُوْكُمْ رسول اسلام علیہ الصلوۃ والسلام علاوہ اپنے دُوسرے کمالات وفضائل کے ہمت وشجاعت میں بھی فرد اور بے عدیل تھے۔ ف۳۰۲ یعنی اس رنج کے عوض میں جو تمہاری ذات سے رسول اللہ ﷺ کو اُٹھانا پڑا تھا، تمہیں بھی ایک رنج دے دیا گیا۔ ای اثابکم غما بسبب غم اذقتموہ رسول اللہ ﷺ بعصیانکم لہ و مخالفتکم امرہ (روح) ف۳۰۳ (اور اسی باخبری کے مطابق جزا وسزا بھی دے گا) لِّكَيْلَا تَحْزَنُوْا الخ یہ اشارہ ہے ان حکمتوں اور مصلحتوں کی جانب جو اس واقعۂ شکست میں پوشیدہ تھیں۔ لِكَيْ یعنی تا کہ آئندہ کے لیے اس واقعہ سے سبق لو اور ہمت و استقلال کو کام میں لاؤ۔ ف۳۰۴ مسلمان تھکے ماندے تو تھے ہی، دو پہر کے وقت ان پر نیند کا غلبہ ہوا اس سے تازہ دم ہو گئے۔ تھکی ہوئی فوج کو نیند جیسی نعمت کے میسر آجانے کی قدر کوئی اہل فوج ہی کے دل سے پوچھے۔ ف۳۰۵ (اور مسلمانوں سے حجت اور تکرار کر رہے تھے کہ تم سے جو وعدۂ فتح ونصرت تھا، وہ کیا ہوا؟) مراد منافقین ہیں...... مسلمانوں کے ساتھ ملے جلے ہوئے تھے، اس لیے خطاب بھی اُن سے اکثر مسلمانوں کے ساتھ مشترک ہی ہے۔ یعنی المنافقین (قرطبی) هم المنافقون (بیضاوی) اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ یعنی اس قسم کا سوچ بچار کہ دیکھئے یہاں سے بچ کر بھی جانا ہوگا، اپنی جان کی فکر بجائے خود کوئی بری چیز نہیں۔ یہاں مراد یہ ہے کہ اُن منافقین کو اپنی ہی پڑی تھی نہ دین کی کوئی فکر تھی نہ رسول ﷺ کا کوئی خیال تھا۔ ما همتهم الا انفسهم و خلاصها لا هم الدین و لا هم رسول الله (مدارک) يَظُنُّوْنَ غَيْرَ الْحَقِّ۔ اللہ سے متعلق ان کی بدگمانیاں خلافِ واقعیت وحقیقت تھیں انہوں نے یہ سمجھ لیا تھا کہ مومنین کو نصرتِ حق وتائید غیبی نصیب نہ ہوگی۔ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ اس سے بھی بڑھ کر ان کے خیالات اس حد تک پہنچ گئے تھے جو مشرک اور جاہلی ہی قوموں کے ہوتے ہیں ان کے نزدیک یہ بھی ممکن تھا کہ اللہ کسی سے وعدۂ تائید ونصرت کرے اور پھر اسے پورا نہ کرے۔ ایسے عقائد مشرک قوموں میں عام تھے۔ الْجَاهِلِيَّةِ۔ جاهلية محاورۂ قرآنی میں اسلام سے قبل کا دورِ شرک ہے، یہ جاہلیت توحید کے منافی ہے۔ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ کی ترکیب یوں سمجھی گئی ہے۔ کظن اهل الجاهلية۔ ف۳۰۶ (ورنہ ہم تو شروع ہی سے اس جنگ سے منع کر رہے تھے، کسی نے ہماری نہ سنی، ہماری سن لی گئی ہوتی تو آج یہ مصیبت ہی کیوں پیش آتی) یہ منافقین اپنی خفت وندامت مٹانے کے لیے کہہ رہے تھے۔ ف۳۰۷ (اور قضاء الٰہی ہر انسانی تدبیر پر غالب وحاکم ہے) خطاب پیغمبر ﷺ سے ہے کہ آپؐ یہ ان منافقین سے کہہ دیجئے۔
ف۳۰۸ یعنی اپنا کفر ونفاق۔ اس کو رسول ﷺ اور مومنین سے مخفی رکھنے کا ہی تو خاص اہتمام تھا۔ ف۳۰۹ یعنی اگر ہمارے مشورہ پر عمل ہوتا تو نہ لڑائی ہی کی نوبت آتی اور نہ اس شکست اور اتنے مقتولین کی۔ ف۳۱۰ مطلب یہ ہوا کہ احکام تکوینی اقدیری سے باہر رہنا کسی کے لیے کسی صورت میں ممکن نہیں، کوئی نہ کوئی ظاہری سبب بھی مقتل تک ان کے کھنچ آنے کا ضرور نکل آتا۔

فِیْ قُلُوْبِکُمْ ؕ وَ اللّٰهُ عَلِیْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ (۱۵۴) اِنَّ
اُسے صاف کر دے، و۳۱۱ اور اللہ باطن کی باتوں کو خوب جانتا ہے۔ یقیناً
الَّذِیْنَ تَوَلَّوْا مِنْکُمْ یَوْمَ الْتَقَی الْجَمْعٰنِ ۙ اِنَّمَا
تم میں سے جو لوگ اُس دن پھر گئے تھے جس دن کہ دونوں جماعتیں باہم مقابل ہوئی تھیں و۳۱۲ تو یہ تو بس
اسْتَزَلَّهُمُ الشَّیْطٰنُ بِبَعْضِ مَا کَسَبُوْا ۚ وَ لَقَدْ
اس سبب سے ہوا کہ شیطان نے انہیں ان کے بعض کرتوتوں کے سبب لغزش دے دی تھی و۳۱۳ اور بیشک
عَفَا اللّٰهُ عَنْهُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ حَلِیْمٌ (۱۵۵) یٰۤاَیُّهَا
اللہ انہیں معاف کر چکا ہے و۳۱۴ یقیناً اللہ بڑا مغفرت والا ہے، بڑا علم والا ہے و۳۱۵ اے
ع ۱۶
الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَکُوْنُوْا کَالَّذِیْنَ کَفَرُوْا وَ قَالُوْا
ایمان والو اُن لوگوں کی طرح نہ ہو جانا جو حقیقۃً کفر اختیار کیے ہوئے ہیں و۳۱۶ اور
لِاِخْوَانِهِمْ اِذَا ضَرَبُوْا فِی الْاَرْضِ اَوْ کَانُوْا غُزًّی
اپنے بھائیوں کی نسبت کہتے ہیں جب کہ وہ لوگ زمین پر سفر کرتے ہیں یا کہیں غزوہ کرنے جاتے ہیں
لَّوْ کَانُوْا عِنْدَنَا مَا مَاتُوْا وَ مَا قُتِلُوْا ۚ لِیَجْعَلَ
کہ اگر وہ ہمارے پاس رہتے تو نہ مرتے اور نہ مارے جاتے و۳۱۷ (یہ بات اس لیے ان کی زبان پر آئی ہے)
اللّٰهُ ذٰلِکَ حَسْرَةً فِیْ قُلُوْبِهِمْ ؕ وَ اللّٰهُ یُحْیٖ وَ یُمِیْتُ ؕ
تاکہ اللہ اسے ان کے دلوں میں سبب حسرت بنا دے و۳۱۸، اور اللہ ہی جلاتا اور مارتا ہے، و۳۱۹
وَ اللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِیْرٌ (۱۵۶) وَ لَئِنْ قُتِلْتُمْ فِیْ
اور جو کچھ تم کر رہے ہو اللہ اسے خوب دیکھتا رہتا ہے و۳۲۰ اور اگر تم اللہ کی راہ میں
سَبِیْلِ اللّٰهِ اَوْ مُتُّمْ لَمَغْفِرَةٌ مِّنَ اللّٰهِ وَ رَحْمَةٌ
مارے جاؤ یا مر جاؤ تو اللہ کی مغفرت و رحمت اس سے کہیں

و۳۱۱ (شیطانی اور نفسانی میل کچیل سے) وَلِیُمَحِّصَ تمحیص کے معنٰی ہیں آمیزشوں سے، کدورتوں سے پاک کرنا۔ مَافِیْ صُدُوْرِکُمْ۔ یعنی تمہارے اخلاص کی آزمائش ہوجائے۔ و۳۱۲ (میدانِ اُحد میں) اِنَّ الَّذِیْنَ تَوَلَّوْا مراد وہی صحابی ہیں جن سے اُحد کے موقع پر کمزوری کا اظہار ہوا تھا۔ اُنہی کی تسکین وتسلی کے لیے نیز آئندہ کی تنبیہ وہدایت کی غرض سے یہ آیتیں نازل ہوئی ہیں۔ و۳۱۳ اس میں اس حقیقت کی طرف اشارہ آگیا کہ ہر پچھلا گناہ سبب بن جاتا ہے مزید وجدید معصیت کا۔ یہاں مراد ہے حُبِّ حیات اور مالِ غنیمت کی ہوس۔ وقال بعض العلماء حبهم الغنيمة والحرص على الحياة (بحر) معنى السببية انجرارها اليه لان الذنب يجر الذنب كما ان الطاعة تجر الطاعة (روح) اِنَّمَا اسْتَزَلَّهُمُ الشَّیْطٰنُ اس میں اس ادب کی تعلیم آگئی کہ گناہ جو بھی سرزد ہو جائے اس کی نسبت حق تعالیٰ کی جانب نہیں بلکہ شیطان کی جانب دینا چاہیے۔ قال الكعبى الأية تدل على ان المعاصى لا تنتسب الى الله فانه تعالٰى نسبها فى هٰذه الأية الى الشيطان (کبیر) فالاضافة الى الشيطان لطف و تغريب و التعليل بكسبهم وعظ و تاديب (مدارک) خود کلام مجید میں بھی دوسری آیتیں اس قسم کی ہیں مثلاً حضرت موسٰی کی زبان سے هٰذَا مِنْ عَمَلِ الشَّیْطٰنِ یا حضرت یوسف کی زبان سے مِنْۢ بَعْدِ اَنْ نَّزَغَ الشَّیْطٰنُ بَیْنِیْ وَ بَیْنَ اِخْوَتِیْ یا خادم موسٰی کی زبان سے وَمَاۤ اَنْسٰنِیْهُ اِلَّا الشَّیْطٰنُ۔ و۳۱۴ (ان کے توبہ واستغفار کی بناپر) یہی مضمون تین آیت قبل بھی بیان ہو چکا ہے وَلَقَدْ عَفَا اللّٰهُ عَنْهُمْ۔ تکرار سے ان صحابیوں کی مزید تسلی واطمینان مقصود ہے جو لوگ ان صحابیوں کو اس واقعۂ اُحد کی بنا پر مورد طعن سمجھ رہے ہیں وہ صاف آیاتِ قرآنی کی خلاف ورزی کر رہے ہیں۔ و۳۱۵ یہاں دو صفات باری کا اثبات کیا ہے۔ غَفُوْرٌ ایک صفت غفر کا، اس کا ظہور آخرت میں ہوگا۔ حَلِیْمٌ دوسرے صفت حلم کا، اس کا ظہور اسی دنیا میں ہوتا رہتا ہے، کہ فوراً مؤاخذہ نہیں کرتا بلکہ توبہ واستغفار کا موقع برابر دیتا رہتا ہے۔ و۳۱۶ (لیکن زبان پر دعوٰی اسلام وایمان کا رکھتے ہیں) مراد منافقین ہیں۔ يعنى المنافقين (بیضاوی) هؤلاء المنافقون اصحاب عبدالله بن ابى (ابن جریر عن السدی) لَا تَکُوْنُوْا کَالَّذِیْنَ کَفَرُوْا۔ ہدایت مومنین کو ہورہی ہے کہ تم اپنی گفتگو میں منافقین کے مثل نہ ہوجاؤ ان کی سی باتیں نہ کرنے لگو۔ اس قسم کی باتیں صرف ان ایمان سے محروموں کے شایاں ہے۔ نهى تعالى المؤمنين ان يكونوا مثلهم فى هٰذه المقالة الفاسدة (بحر) امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ یہاں منافقین پر اَلَّذِیْنَ کَفَرُوْا کا اطلاق ہوا ہے، حالانکہ منافقین کو زبانی دعوٰی اسلام کا تھا، اس سے معلوم ہوا کہ مجرد دعوائے اسلام ایمان کے لیے کافی نہیں جب تک کہ تصدیق قلب بھی شامل نہ ہو۔ فالأية تدل على ان الايمان ليس عبارة من الاقرار باللسان كما تقول الكرامية (کبیر) و۳۱۷ (اور کسی جہاد یا اسلامی سفر پر روانہ نہ ہوتے تو مزے سے زندگی بسر کرتے رہتے اور کسی خطرہ میں نہ پڑتے) لِاِخْوَانِهِمْ میں ل تبلیغ کا نہیں، اس لیے اس کے معنٰی ''سے'' کے نہیں بلکہ تعلیل یا سببیت کا ہے، اس کے معنٰی ''کی بابت'' یا ''کے باب میں'' کے ہوں گے۔ اى لاجل اخوانهم (کشاف) واللام لام السبب اى لاجل اخوانهم وليست لام التبليغ (بحر) اِخْوَانِهِمْ۔ اِخْوَانٌ سے مراد نسبی بھائی یعنی مسلمان بھی مراد ہو سکتے ہیں اور اعتقادی بھائی یعنی دوسرے منافقین بھی، ترجیح نسبی بھائیوں یا مسلمانوں کو ہے۔ مسلمانوں کی موت یا شہادت کی خبر جب منافقین سن پاتے تو اسی طرح کے فقرے کہتے۔ و معنى الاخوة اتفاق الجنس او النسب (کشاف) اِذَا ضَرَبُوْا فِی الْاَرْضِ یعنی کسی اسلامی، دینی مقصد سے سفر کو جاتے اور وہیں وفات پا جاتے۔ اَوْ کَانُوْا غُزًّی یعنی جہاد پر جاتے اور اسی میں شہید ہوجاتے۔ اِذَا اگرچہ عموماً مستقبل کے لیے ہے، لیکن اِذْ اور اِذَا دونوں کا ایک دوسرے کے بجائے لانا بھی درست ہے۔ قال قطرب كلمة اذ و اذا يجوز اقامة كل واحدة منهما مقام الاخرى والقول هٰذا الذى قاله قطرب كلام حسن (کبیر) و۳۱۸ یعنی ایسے خیالات دماغ میں موجزن ہونا اور ان کا زبان پر لانا یہ خود ایک وبال ان کی منافقت اور نور ایمان سے محرومی کا ہے، دل میں وہ ایقان تو ہوتا ہی نہیں جو تسکین پیدا کرتا ہے، اس لیے ہر امر تکوینی تقدیری سے اُن کے دلوں میں حسرت اور کڑھن کا اضافہ ہی ہوتا رہتا ہے۔ اى يجعل ظنهم انهم لو لم يخرجوا ما قتلوا حسرة (قرطبی) و۳۱۹ موت وزندگی دونوں تمامتر اللہ کے ہاتھ میں ہیں، اس مسبب الاسباب وعلت حقیقی کو چھوڑ کر نظر ظاہری اور فوری اسباب پر جانا اور سفر یا جہاد کو موت یا قتل کی علت تامہ قرار دینا کیسی شدید جہالت وسفاہت ہے۔ امریکہ میں اس وقت سوشیالوجی (عمرانیات) کا ایک ماہر فاضل ڈینی سن Denison اپنی کتاب Emotion a basis of Civilisation میں ایک جگہ لکھتا ہے:۔ ''مسلمانوں کی اس عقیدۂ تقدیر یا ہر امر تکوینی کو خدا کے تفویض کر دینے کی عادت نے نیز عقیدۂ شہادت نے (کہ شہید معاً جنت میں داخل ہوجاتے ہیں، جہاں اسے ۷۲ حوریں ملتی ہیں، اور کھانے کے لیے سونے کے ظروف) مسلمانوں میں معرکہ جنگ کے اندر بڑی ہی قوت اور استقامت پیدا کر دی تھی۔'' (صفحہ ۲۰۶) امریکی فاضل کا ایمان نہ عقیدۂ تقدیر پر ہے نہ عقیدۂ شہادت پر، اس پر بھی وہ ان عقیدوں کی نافعیت اور ان کی حیثیت افادی کی داد دینے پر اپنے کو بے اختیار پا رہا ہے۔ و۳۲۰ (سو اگر کہیں خدانخواستہ تم نے منافقین کے طرز خیال و گفتگو کی نقل کی تو ...

خَيْرٌ مِّمَّا يَجْمَعُوْنَ ﴿١٥٧﴾ وَلَئِنْ مُّتُّمْ اَوْ قُتِلْتُمْ

بہتر ہے جسے یہ جمع کر رہے ہیں ف٣٢١ اور تم لوگ خواہ مر جاؤ یا مارے جاؤ،

لَاِلَى اللّٰهِ تُحْشَرُوْنَ ﴿١٥٨﴾ فَبِمَا رَحْمَةٍ مِّنَ

ضرور اللہ ہی کے پاس اکٹھے کیے جاؤ گے ف٣٢٢ پھر یہ اللہ کی رحمت ہی کے

اللّٰهِ لِنْتَ لَهُمْ ۚ وَلَوْ كُنْتَ فَظًّا غَلِيْظَ الْقَلْبِ

سبب سے ہے کہ آپ اُن کے ساتھ نرم رہے، ف٣٢٣ اور اگر آپ تندخو، سخت طبع ہوتے

لَانْفَضُّوْا مِنْ حَوْلِكَ ۖ فَاعْفُ عَنْهُمْ وَاسْتَغْفِرْ لَهُمْ

تو لوگ آپ کے پاس سے منتشر ہوگئے ہوتے ف٣٢٤ سو آپ اِن سے درگزر کیجیے اور ان کے لیے استغفار کر دیجیے

وَشَاوِرْهُمْ فِى الْاَمْرِ ۚ فَاِذَا عَزَمْتَ فَتَوَكَّلْ

اور ان سے معاملات میں مشورہ لیتے رہیے ف٣٢٥ لیکن جب آپ پختہ ارادہ کر لیں تو اللہ پر

عَلَى اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَوَكِّلِيْنَ ﴿١٥٩﴾ اِنْ

بھروسہ رکھیے ف٣٢٦ بیشک اللہ اُن سے محبت رکھتا ہے جو اُس پر بھروسہ رکھتے ہیں، ف٣٢٧ اگر

يَّنْصُرْكُمُ اللّٰهُ فَلَا غَالِبَ لَكُمْ ۚ وَاِنْ يَّخْذُلْكُمْ

اللہ تمہارا ساتھ دے تو تم پر کوئی غالب نہیں آ سکتا ف٣٢٨ اور اگر وہ تمہارا ساتھ چھوڑ دے

فَمَنْ ذَا الَّذِىْ يَنْصُرُكُمْ مِّنْۢ بَعْدِهٖ ؕ وَعَلَى

تو کون ایسا ہے جو اس کے بعد تمہارا ساتھ دے؟ ف٣٢٩ اور ایمان والوں کو

اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ﴿١٦٠﴾ وَمَا كَانَ لِنَبِىٍّ اَنْ

تو چاہیے کہ صرف اللہ پر بھروسہ رکھیں، اور کسی نبی کی یہ شان نہیں کہ وہ

يَّغُلَّ ؕ وَمَنْ يَّغْلُلْ يَاْتِ بِمَا غَلَّ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ۚ

خیانت کرے ف٣٣٠ اور جو کوئی خیانت کرے گا وہ قیامت کے دن اپنی خیانت کی ہوئی چیز کو حاضر کرے گا ف٣٣١



ف٣٢١ (حظوظِ دنیوی میں سے) مطلب یہ ہے کہ موت تو اپنے وقت موعود ہی پر آئے گی جہاد یا سفر فی سبیل اللہ سے خواہ مخواہ تو آنہ جائے گی البتہ اگر اس حالت میں وقت ہی پورا ہو گیا تو اجر اور ابدی زندگی کی نعمتیں بے شمار ہیں۔ اَوْ مُتُّمْ یعنی چاہے وہ موت طبعی ہی ہو لیکن مشغولی اُس وقت اللہ کے کام میں ہو۔ ف٣٢٢ (سو مومن کے لیے تو کوئی خوف و ہراس کی بات ہی نہیں) مُتُّمْ یعنی طبعی موت سے اپنے وطن میں وفات پا گئے۔ قُتِلْتُمْ یعنی جہاد فی سبیل اللہ میں مارے گئے۔ ف٣٢٣ لَهُمْ یعنی ان لوگوں کے ساتھ نرم رہے جو جنگ اُحد میں آپ کی نافرمانی کر کے مسلمانوں کی شکست و تفضیح کا سبب بنے تھے، نافرمان سپاہیوں کے ساتھ، عین معرکہ جنگ میں خودرائی سے کام لینے والے سپاہیوں کے ساتھ، شفقت و ملاطفت کا معاملہ قائم رکھنا دُنیا کی جنگی تاریخ میں شاید اپنی نظیر آپ ہی ہو۔ بِمَا میں مَا زائدہ تاکید کے لیے ہے۔ ترجمہ میں اسی لیے "ہی" لایا گیا ہے۔ وما مزيدة للتاكيد و التنبيه (بیضاوی) و ما مزيدة للتاكيد و عليه اجلة المفسرين و به الماثور عن قتادة (روح) صلة فيها معنى التاكيد (قرطبی) والدلالة على ان لينه لهم ما كان الا برحمة من الله (کشاف) ف٣٢٤ حضور انور ﷺ کے حلم و تحمل، نرمی و خوش خوئی، شفقت و ملاطفت کے واقعات سے تو حدیث اور سیرت کی کتابیں بھری پڑی ہیں۔ کوئی کہاں تک گنائے اور یہ حقیقت تو خاص طور پر یاد رکھنے کے قابل ہے کہ اپنی ذات کے لیے آپ نے کسی سے انتقام نہیں لیا۔ غیروں (اور غیر ہی کیسے، بعض معاند تک) کے دو ایک قول سننے کے قابل ہیں۔ لین پول نے کہا ہے:۔ "ظلم محمد ﷺ کی سرشت ہی میں نہ تھا"۔ اور باسورتھ اسمتھ کا بیان ہے:۔ "انہوں نے عمر بھر کسی کو اپنے ہاتھ سے نہیں مارا...... کوئی مصافحہ کرتا تو نہ وہ اپنا ہاتھ الگ کرنے میں سبقت کرتے نہ از خود اس سے الگ ہوتے۔ گفتگو بہت نرم و شیریں کرتے"۔ اور ہسٹورینس ہسٹری آف دی ورلڈ میں ہے:۔ "پیمبر کا میلان طبع ہمیشہ نرمی ہی کی جانب رہتا"۔ مفصل حوالوں کے لیے ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ لیکن نرمی و ملاطفت کے بھی شریعت میں حدود مقرر ہیں۔ جہاں دین کی توہین ہو رہی ہو یا احکام دین کے اجراء کی ضرورت ہو وہاں سختی اور سزا لازمی ہو جاتی ہے۔ اللين والرفق انما يجوز اذا لم يفض الى اهمال حق من حقوق الله فاما اذا ادى الى ذلك لم يجز (کبیر) ف٣٢٥ (حسب دستور سابق) گویا اسلام کے نظام شوریٰ جمہوری میں حکم یہ ہے کہ ایسے مجرموں کو بھی مسائل ملی میں رائے زنی سے محروم نہ کیا جائے اور ان سے ووٹ کا حق سلب نہ کیا جائے...... کیا حد ہے اس رحمت کی آج دنیا کی بڑی بڑی آزاد جمہوریتیں بھی اس کی مثال پیش کر سکیں گی؟ فَاعْفُ عَنْهُمْ یعنی جہاں تک آپ کے حقوق کے اتلاف کا تعلق ہے، آپ معاف کر دیجیے۔ چنانچہ آپ نے اس حکم کی تعمیل میں ان خطا کاروں کو زبانی تہدید بھی نہ فرمائی۔ لم يخاطبهم الرسول ﷺ بالتغليظ والتشديد و انما خاطبهم بالكلام اللين (کبیر) وَاسْتَغْفِرْ لَهُمْ یعنی جہاں تک حقوق اللہ کے اتلاف کا تعلق ہے، آپ ان کے لیے دعائے مغفرت کر دیجیے۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے یہاں یہ نکتہ خوب لکھا ہے کہ جہاد میں بھاگنے سے بڑھ کر گناہ کبیرہ اور کیا ہوگا لیکن قرآن مجید نے ان اصحابِ نبی رضی اللہ عنہم کے عفو و مغفرت کی بار بار تصریح کر کے یہ صاف کر دیا کہ ان حضرات کے کبائر بھی معاف ہو گئے تھے۔ وَشَاوِرْهُمْ فِى الْاَمْرِ مشورہ کی بڑی فضیلتیں حدیث میں آئی ہیں اور ظاہر ہے کہ مشورہ کا حکم جب رسول صاحب وحی کو مل رہا ہے تو دوسروں کے لیے اس کی احتیاج کتنی زائد رہے گی۔ فقہاء و مفسرین نے اس آیت سے اجتہاد اور قیاس شرعی کے جواز کی دلیل پکڑی ہے۔ فيه دلالة جواز الاجتهاد و بيان ان القياس حجة (مدارک) ف٣٢٦ یعنی جب کسی امر میں مشورہ ہو لے تو بس اب تذبذب و تامل کو دخل نہ دیجیے اور بلا تکلف و توقف اللہ کے بھروسہ پر عمل اسی پختہ عزم پر کرنے لگیے ـــ شخصیت و اجتماعیت، فردیت و شوریت کا یہ کیسا حکیمانہ امتزاج ہے۔ اس میں اشارہ اس طرف بھی ہو گیا کہ اعتماد کی چیز اللہ کی ذات ہے۔ نہ کہ انسانی مشورے۔ قال قتادة امر الله نبيه عليه السلام اذا عزم على شيء ان يمضى و يتوكل على الله لا على مشاورتهم (قرطبی) والمقصود ان لا يكون للعبد اعتماد على شيء الا على الله فى جميع الامور (کبیر) ف٣٢٧ اسی تعلیم کا نتیجہ ہے کہ اس گئی گزری حالت میں بھی، نظام شرعی سے اس قدر بُعد کے بعد بھی مسلمانوں کو صبر و قناعت کی دولت لازوال حاصل ہے اور خودکشی کے فیشن سے دنیائے اسلام ناواقف ہے۔ ف٣٢٨ (جیسا کہ معرکہ بدر میں تم نے دیکھ لیا اور وہ ثمرہ طاعت کا تھا) المقصود من الأية الترغيب فى الطاعة و التحذير عن المعصية (کبیر) ف٣٢٩ (جیسا کہ معرکہ اُحد میں تمہیں تجربہ ہو گیا اور وہ ثمرہ خودرائی کا تھا) مِّنْۢ بَعْدِهٖ یعنی اس کی ترک نصرت کے بعد۔ اى من بعد خذلانه (کشاف) آیت سے یہ بھی استنباط کیا گیا ہے کہ ایمان ثمرہ ہوتا ہے اعانت الٰہی کا اور کفر خذلانِ الٰہی کا۔ احتج الاصحاب بهذه الأية على ان الايمان لا يحصل الا باعانة الله و الكفر لا يحصل الا بخذلانه (کبیر) ف٣٣٠ یعنی یہ شان نبوت کے بالکل منافی ہے۔ المراد ان النبوة و الخيانة لا يجتمعان (کبیر) والمعنى الله لا يمكن ذلك منه لان الغلول معصية و النبى ﷺ معصوم و هذا النفى اشارة الى الله لا ينبغى ان يتوهم فيه ذلك (بحر) آیت کا پس منظر ہے کہ جنگ بدر کے بعد جب مال غنیمت تقسیم ہو رہا تھا تو ایک سرخ رنگ کا جبہ ذخیرہ سے غائب معلوم ہوا۔ اس پر کوئی بول اُٹھا کہ رسول ﷺ نے لے لیا ہوگا۔ یہ قول اب اگر کسی منافق کا تھا تو اس بدبخت نے کھلا ہوا حملہ رسول اللہ ﷺ کی دیانت پر کر دیا اور اگر کسی نومسلم کی زبان سے نکلا تھا تو وہ یقیناً اس غلط فہمی میں تھا کہ رسول

ثُمَّ تُوَفّٰى كُلُّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ وَ هُمْ لَا
پھر ہر شخص کو اس کے کیے ہوئے کا پورا عوض ملے گا اور ان پر بالکل
يُظْلَمُوْنَ ﴿١٦١﴾ اَفَمَنِ اتَّبَعَ رِضْوَانَ اللّٰهِ كَمَنْۢ بَآءَ
ظلم نہ ہوگا ف۳۳۲ کیا جو شخص رضاء الٰہی کا تابع ہے ف۳۳۳ وہ بھلا اُس جیسا ہو جائے گا
بِسَخَطٍ مِّنَ اللّٰهِ وَمَاْوٰىهُ جَهَنَّمُ ؕ وَبِئْسَ
جو غضب الٰہی کا مستحق ہے ف۳۳۴ اور اُس کا ٹھکانا جہنم ہے اور وہ بری
الْمَصِيْرُ ﴿١٦٢﴾ هُمْ دَرَجٰتٌ عِنْدَ اللّٰهِ ؕ وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ
جگہ ہے یہ لوگ اللہ کے نزدیک (مختلف) طبقوں میں ہوں گے اور اللہ اُن کے اعمال کو
بِمَا يَعْمَلُوْنَ ﴿١٦٣﴾ لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ
خوب دیکھنے والا ہے ف۳۳۵ حقیقت میں اللہ نے (بڑا) احسان مسلمانوں پر کیا
اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ يَتْلُوْا
جب کہ اُنہی میں سے ایک پیغمبر اُن میں بھیجا جو اُن کو اس کی آیتیں
عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ
پڑھ کر سناتا ہے اور انہیں پاک صاف رکھتا ہے اور انہیں کتاب اور حکمت کی
وَالْحِكْمَةَ ۚ وَ اِنْ كَانُوْا مِنْ قَبْلُ لَفِيْ ضَلٰلٍ
تعلیم دیتا ہے ف۳۳۶ اور بیشک یہ لوگ کھلی ہوئی گمراہی میں
مُّبِيْنٍ ﴿١٦٤﴾ اَوَلَمَّآ اَصَابَتْكُمْ مُّصِيْبَةٌ قَدْ اَصَبْتُمْ
مبتلا تھے ف۳۳۷ اور جب تمہیں ایسی ہار اٹھانی پڑی جس کی دوگنی تم (فریق مقابل پر)
مِّثْلَيْهَا ۙ قُلْتُمْ اَنّٰى هٰذَا ؕ قُلْ هُوَ مِنْ عِنْدِ
ڈال چکے تھے ف۳۳۸ تو تم کہنے لگے یہ کدھر سے ہوئی آپ کہہ دیجئے کہ وہ تمہاری ہی



کو بغیر اطلاع بھی تصرف کا حق حاصل ہے۔ آیت ہر مفروضہ کی تردید کر رہی ہے۔ اور ایسے عمل کو خیانت سے تعبیر کر رہی ہے۔ مشرک غریب تو سرے سے جانتے ہی نہ تھے کہ مرتبۂ نبوت کس منصب عظیم کا نام ہے اور پیمبرانہ اخلاق کے معنی کیا ہیں۔ یہود و نصاریٰ البتہ پیمبروں کے نام اور کارناموں سے آشنا تھے لیکن ان ظالموں نے بھی رفتہ رفتہ مرتبۂ نبوت کی اخلاقی عظمت کو بالکل ہی بھلا دیا تھا اور نبی کو کاہن کی قسم کا محض ایک پیشین گوئی کرنے والا انسان سمجھ رکھا تھا۔ آیت سب غلط خیالیوں کی اصلاح کر رہی ہے۔

ف۳۳۱ اتنی بڑی رسوائی اور فضیحت کو پیمبرانہ تقدیس سے کوئی دُور کا بھی واسطہ ہو سکتا ہے فقہاء مفسرین نے لکھا ہے کہ غلول یا خیانت معصیت کبیرہ ہے۔ قال العلماء الغلول كبيرة من الكبائر (قرطبی) و قد عظم النبی ﷺ امر الغلول حتى اجراه مجرى الكبائر (جصاص) اور یہ بھی کہا ہے کہ حکام کا ہدیہ قبول کرنا بھی اسی حکم میں داخل ہے۔ ومن الغلول هدايا العمّال و حكمه في الفضيحة في الأخرة حكم الغالّ (قرطبی) ف۳۳۲ پیمبروں کا اعزاز و اکرام قطعی ہے۔ تو کسی نبی کی جانب خیانت جیسے ذلیل جرم کی نسبت ہی کیونکر جا سکتی ہے؟ ف۳۳۳ (جیسا کہ ہر نبی لازمی طور پر ہوتا ہے) ف۳۳۴ (جیسے خائن یا اور کوئی مجرم) ف۳۳۵ (اور اپنے اسی علم کامل کے مطابق جزا و سزا دینے والا ہے) یعنی یہ سب لوگ رضاء حق پر چلنے والے ہیں۔ اور راہِ حق کی مخالفت کرنے والے ہیں۔ هُمْ دَرَجٰتٌ یہ مختلف طبقہ اللہ کے ہاں محبوبیت اور مغضوبیت کے لحاظ سے ہوں گے۔ تقدیر کلام یوں ہے هم ذو درجٰت یا لهم درجٰت. معنى هم درجٰت. اى ذو درجٰت او لهم درجٰت (قرطبی) و تقدير الكلام لهم درجٰت عندالله (کبیر) عِنْدَ اللّٰهِ سے مراد ہے اللہ کی عدالت میں۔ اى في حكم الله و علمه (کبیر)

ف۳۳۶ اللہ کی بہترین نعمت ہونے کے لحاظ سے بعثت رسول ﷺ کا احسان ہے تو سارے عالم پر۔ مسلمانوں کی تخصیص ذکر کی وجہ ظاہر ہے کہ بعثت سے فائدہ اُٹھانے والے یہی لوگ تھے۔ مِنْ اَنْفُسِهِمْ یعنی اُنہی کی جنس میں سے اس میں مومنین کے لیے بڑی بشارت ہے کہ پیمبر بھی بس تمہارے ہی جیسے ایک بشر ہیں۔ اراد به المؤمنين كلهم و معنى من انفسهم انه واحد منهم و بشر مثلهم (قرطبی) رسول ﷺ کی تلاوتِ آیات، تزکیۂ تقویٰ، تعلیم کتاب و حکمت پر حاشیہ پارۂ اوّل کی آیت کے ذیل میں گزر چکے۔ ف۳۳۷ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ قرآنی دستور العمل اور محمدی ﷺ نمونہ عمل سے قبل دنیا پر عقائد، معاملات، عبادات اخلاق ہر اعتبار سے اندھیرا ہی چھایا ہوا تھا اور انسانی آبادی صحیح معنی میں فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ کی تصویر تھی۔ اِنْ۔ یہاں اِنَّ کا مخفف ہے اور تاکید کے معنی دے رہا ہے۔ ان هي المخففة يعني الثقيلة (کشاف) ف۳۳۸ (اس کے قبل بدر میں) اَصَابَتْكُمْ مُّصِيْبَةٌ یعنی اُحد میں جب تمہیں شکست ہوئی اور تمہارے ستر آدمی شہید ہوئے۔ اَصَبْتُمْ مِّثْلَيْهَا یعنی بدر میں جب مشرکین کے ستر آدمی قتل ہوئے تھے اور ستر گرفتار۔ اَوَ میں و عطف کا ہے اور اَ، تفریع و استفہام کا۔ الهمزة للتفريع و التقرير و الواو عاطفة (بیضاوی) الالف للاستفهام و الواو للعطف (قرطبی)

أَنْفُسِكُمْ ۗ إِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ﴿١٦٥﴾

طرف سے ہوئی ف۳۳۹ بیشک اللہ ہر چیز پر قادر ہے ف۳۴۰

وَمَا أَصَابَكُمْ يَوْمَ الْتَقَى الْجَمْعَانِ فَبِإِذْنِ

اور جو مصیبت تم پر اُس روز پڑی جب کہ دونوں گروہ باہم مقابل ہوئے سو وہ اللہ کی مشیت سے

اللّٰهِ وَلِيَعْلَمَ الْمُؤْمِنِينَ ﴿١٦٦﴾ وَلِيَعْلَمَ الَّذِينَ

ہوئی، ف۳۴۱ تاکہ اللہ مومنین کو جان لے اور اُن لوگوں کو بھی جان لے

نَافَقُوا ۚ وَقِيلَ لَهُمْ تَعَالَوْا قَاتِلُوا فِي سَبِيلِ

جنہوں نے منافقت اختیار کی ف۳۴۲ اور اُن سے کہا گیا کہ آؤ اللہ کی راہ میں لڑو

اللّٰهِ أَوِ ادْفَعُوا ۖ قَالُوا لَوْ نَعْلَمُ قِتَالًا لَاتَّبَعْنَاكُمْ ۗ

یا دفعیہ میں جاؤ ف۳۴۳ تو وہ بولے کہ اگر کوئی (ڈھنگ کی) جنگ دیکھتے تو ضرور تمہارے پیچھے ہو لیتے ف۳۴۴

هُمْ لِلْكُفْرِ يَوْمَئِذٍ أَقْرَبُ مِنْهُمْ لِلْإِيمَانِ ۚ

یہ لوگ اس روز ایمان سے زیادہ کفر کے نزدیک ہو گئے ف۳۴۵

يَقُولُونَ بِأَفْوَاهِهِمْ مَا لَيْسَ فِي قُلُوبِهِمْ ۗ

یہ لوگ اپنے منہ سے ایسی بات کہتے ہیں جو ان کے دلوں میں نہیں ف۳۴۶

وَاللّٰهُ أَعْلَمُ بِمَا يَكْتُمُونَ ﴿١٦٧﴾ الَّذِينَ قَالُوا

اور جو کچھ یہ چھپائے ہوئے ہیں اللہ اُسے خوب جانتا ہے، یہ لوگ درانحالیکہ (خود) بیٹھے رہے، اپنے

لِإِخْوَانِهِمْ وَقَعَدُوا لَوْ أَطَاعُونَا مَا قُتِلُوا ۗ قُلْ

بھائیوں کی نسبت کہتے ہیں کہ اگر ہمارا کہا مانتے ف۳۴۷ تو نہ مارے جاتے، آپ کہہ دیجیے کہ

فَادْرَءُوا عَنْ أَنْفُسِكُمُ الْمَوْتَ إِنْ كُنْتُمْ

(اچھا تو) اگر تم سچے ہو تو اپنے کو موت سے



ف۳۳۹ یعنی تمہارے اپنے ہاتھوں ہوئی۔ ہمارا وعدۂ فتح ونصرت تمہاری طاعت واطاعت کے ساتھ مشروط تھا۔ جب تم نے اس کا لحاظ نہ رکھا تو اب وعدہ کہاں باقی رہا۔ اَنّٰى هٰذَا حیرت طبعی میں مسلمان بار بار استعجاب سے کہتے تھے کہ ہم صاحب ایمان بندہ، اللہ کی راہ میں لڑنے والے پھر ہم میں نبی موجود اور مقابل مشرکین اور پھر بھی شکست ہم ہی کو۔ ف۳۴۰ فتح دینے پر بھی قادر اور فتح سے محروم کر دینے پر بھی قادر۔ ف۳۴۱ (اور اللہ کی ہر مشیت اللہ ہی جانتا ہے کتنی حکمتوں اور مصلحتوں کی سرمایہ دار ہوتی ہے) بِاِذْنِ اللّٰهِ۔ اذن یہاں مشیت کے معنی میں ہے۔ ای بقضاءہ و قدرہ (قرطبی) المراد من الاذن قضاء الله بذلک (کبیر عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) يَوْمَ الْتَقَى الْجَمْعٰنِ یعنی معرکۂ اُحد میں مکہ کا ایک لشکر ابوسفیان کی کمان میں اور مدینہ کی فوج محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی قیادت میں۔ المراد یوم احد (کبیر) ف۳۴۲ یعنی علانیہ اس کا امتحان ہو جائے کہ مومن کون کون ہے اور منافق کون کون ہے۔ ف۳۴۳ یہ منافقین سے کہا گیا تھا۔ لھم میں ھم کی ضمیر اُنہی کی طرف ہے۔ ای للمنافقین (مدارک) اَوِ ادْفَعُوْا۔ یعنی اگر لڑتے نہیں ہو تو کم از کم اپنی شمولیت ہی سے مسلمانوں کی تعداد کافروں کی نظر میں بڑھائے رہو۔ ای کثروا سواد المسلمین (ابن کثیر عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) قال السدی و ابن جریج وغیرھما کثروا سوادنا وان لم تقاتلوا معنا (قرطبی) یہ اُس وقت کا ذکر ہے جب منافقین کا تین سو کا گروہ آغاز جنگ میں مسلمانوں سے کٹ کر مدینہ کو واپس آ رہا تھا۔ ف۳۴۴ (لیکن یہ تو جنگ نہیں صریح خودکشی ہے) ولا یقال لمثلہ قتال ھو القاء بالانفس الی التھلکۃ (کشاف) منافقین کا کہنا یہ تھا کہ دشمن اوّل تو تعداد میں تم سے چوگنا پھر ساز وسامان میں کہیں زائد ایسی حالت میں شہر سے باہر نکل کر ان کا مقابلہ کرنا سارے اصول جنگ کے خلاف، صریح دیوانگی ہے۔ ف۳۴۵ (یعنی ایمانِ ظاہری ولفظی سے بھی بہت دُور ہو گئے اور حقیقی ایمان تو خیر کبھی تھا ہی نہیں) اور کفر سے قریب تر علانیہ بھی ہو گئے۔ يَوْمَئِذٍ یعنی جس روز ایسی باتیں زبان سے نکالیں۔ ف۳۴۶ (چنانچہ ان کا یہ عذر بھی مخلصانہ نہیں) اصل نیت ان منافقین کی کسی حال میں بھی مسلمانوں کی اعانت کی نہ تھی۔ اور کیوں ہونے لگی تھی جبکہ سرے سے ایمان ہی دلوں میں نہ تھا۔ بِاَفْوَاهِهِمْ۔ بِاَفْوَاهِهِمْ کا اضافہ زور اور تاکید کے لیے ہے جیسے اُردو محاورہ میں کہتے ہیں "یہ میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے"۔ یا۔ "اپنے کانوں یہ سنا ہے"۔ والتقیید بالافواہ للتاکید (مدارک) ف۳۴۷ (اور ہماری ہی طرح جنگ سے علیحدہ رہے) لِاِخْوَانِهِمْ۔ اِخْوَان سے مراد اخوان دینی واعتقادی نہیں۔ بلکہ اخوانِ نسبی ووطنی ہیں۔ ذکر منافقین کی زبان سے مسلمان شہداء کا ہو رہا ہے۔ فی النسب لا فی الدین ھم شھداء اُحد (معالم) و ھم اخوۃ نسب مجاورۃ لا اخوۃ الدین (قرطبی) ل۔ واسطہ کا ہے معناہ لاجل اخوانھم (قرطبی) اِخْوَان اور لِ دونوں پر حاشیہ اُوپر قریب ہی گزر چکا ہے۔

صٰدِقِيْنَ ﴿۱۶۸﴾ وَ لَا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ قُتِلُوْا فِيْ
بچا لینا و۳۴۸ اور جو لوگ اللہ کی راہ میں مارے گئے ہیں
سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتًا ؕ بَلْ اَحْيَآءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ
انہیں ہرگز مردہ مت خیال کرو، بلکہ وہ لوگ اپنے پروردگار کے پاس زندہ ہیں
يُرْزَقُوْنَ ﴿۱۶۹﴾ فَرِحِيْنَ بِمَآ اٰتٰىهُمُ اللّٰهُ مِنْ
رزق پاتے رہتے ہیں و۳۴۹ ان (نعمتوں) سے مسرور ہیں جو اللہ نے انہیں اپنے فضل سے
فَضْلِهٖ ۙ وَيَسْتَبْشِرُوْنَ بِالَّذِيْنَ لَمْ يَلْحَقُوْا
عطا کی ہیں اور جو لوگ ان کے بعد والوں سے ابھی ان سے نہیں
بِهِمْ مِّنْ خَلْفِهِمْ ۙ اَلَّا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ
جا ملے ہیں و۳۵۰ ان کی بھی اس حالت سے خوش ہیں کہ ان پر نہ کچھ خوف ہوگا اور نہ وہ
يَحْزَنُوْنَ ﴿۱۷۰﴾ يَسْتَبْشِرُوْنَ بِنِعْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ
غمگین ہوں گے وہ لوگ خوش ہو رہے ہیں اللہ کے انعام اور
ع ۱۷ ۸ وَفَضْلٍ ۙ وَّاَنَّ اللّٰهَ لَا يُضِيْعُ اَجْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۱۷۱﴾
فضل پر اور اس پر کہ اللہ ایمان والوں کا اجر ضائع نہیں کرتا و۳۵۱
اَلَّذِيْنَ اسْتَجَابُوْا لِلّٰهِ وَالرَّسُوْلِ مِنْۢ بَعْدِ مَآ
جن لوگوں نے اللہ اور رسول کے کہنے کو مان لیا و۳۵۲ بعد اس کے کہ
مع اَصَابَهُمُ الْقَرْحُ ۛ لِلَّذِيْنَ اَحْسَنُوْا مِنْهُمْ
انہیں زخم لگ چکا تھا و۳۵۳ ان میں سے جو نیک اور
وَاتَّقَوْا اَجْرٌ عَظِيْمٌ ﴿۱۷۲﴾ اَلَّذِيْنَ قَالَ لَهُمُ النَّاسُ
متقی ہیں ان کے لیے اجر عظیم ہے و۳۵۴ یہ ایسے لوگ ہیں کہ ان سے کہنے والوں نے کہا و۳۵۵



و۳۴۸ یعنی اگر تمہارا نظریہ یہ ہے کہ موت معرکہ جنگ ہی میں جانے سے ہوئی ہے تو تم تو بہرحال جنگ سے احتراز کیے ہوئے ہو، دیکھنا ہے کہ موت سے کب تک بچے رہتے ہو۔ و۳۴۹ (عالم برزخ میں ایک حیاتِ مخصوص کے ساتھ) وَلَا تَحْسَبَنَّ..... اَمْوَاتًا شہداء کی موت عام انسانوں کی موت کی طرح نہیں ہوتی بلکہ انہیں برزخ میں ایک مخصوص قسم کی زندگی حاصل رہتی ہے۔ اَحْيَآءٌ...... يُرْزَقُوْنَ یہ حیات اور یہ رزق سب اسی عالم برزخ کے متناسب ہوتے ہیں۔ عِنْدَ رَبِّهِمْ یہ اپنے پروردگار کے مقرب بھی ہوتے ہیں۔ عندهنا تقتضى غاية القرب (قرطبی) بمعنى القرب والشرف (روح) پارۂ دوم، آیت رکوع ۳ کے حاشیہ بھی ملاحظہ کر لیے جائیں۔ و۳۵۰ (مگر آخرکار شہید ہو کر ان سے جا ملنے والے ہیں) مِنْ فَضْلِهٖ۔ اس فضل خداوندی کے اندر ہر قسم کی نعمتیں اور سرافرازیاں آگئیں۔ و۳۵۱ اس حقیقت کا تو انہیں عینی مشاہدہ ہو رہا ہے۔ نِعْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ نعمت یہ کہ اجر انہیں پورا پورا مل رہا ہے۔ اى ثوابا لاعمالهم (بیضاوی) فَضْلٍ فضل یہ کہ انعام و اکرام استحقاق سے کہیں بڑھ کر ملا۔ اى زيادة عليه (بیضاوی) و۳۵۲ (اور رسول کی اطاعت میں خوش دلی کے ساتھ جنگ کے لیے نکل پڑے) اِسْتَجَابُوْا یہاں اجابوا کے معنی میں ہے اور حروف س و ت اس میں زائد ہیں۔ بمعنى اجابوا والسين والتاء زائدتان (قرطبی) استجاب بمعنى اجاب (کبیر) و۳۵۳ (جنگ اُحد میں، اور وہ زخم ابھی تازہ ہی تھا) معرکۂ اُحد میں لشکر اسلام کو جو صدمہ پہنچا تھا، اس نے اہل مکہ کی ہمتیں بڑھا دی تھیں۔ سال ہی بھر بعد ایک بار پھر ابوسفیان قرشی اُموی کی قیادت میں مدینہ پر حملہ آور ہوئے۔ (ابوجہل، ابولہب، عتبہ وغیرہ کے قتل و ہلاکت کے بعد اب قوم قریش کی سرداری کی باگ ابوسفیان ہی کے ہاتھ میں تھی) دو ہزار پیادہ فوج، مع پچاس سواروں کی جمعیت کے، لیکن دو ہی ایک روز بعد خود ان لوگوں پر کچھ ایسی ہیبت سوار ہوئی کہ اُلٹے پاؤں واپس چلے گئے۔ آیات قرآنی میں اشارہ انہی واقعات کی جانب ہے۔ و۳۵۴ (اور نیک اور متقی تو یہ سب ہی ہیں) مِنْهُمْ جس طرح تبعیض کے لیے آتا ہے، یعنی کل میں سے کسی جزو کے بتانے کو، اسی طرح تبیین یعنی توضیح کے لیے بھی آتا ہے۔ چنانچہ یہاں اسی معنی میں ہے اور اَحْسَنُوْا اور اتَّقَوْا کے لے آنے سے مقصود اس طرف اشارہ کرتا ہے کہ اَلَّذِيْنَ اسْتَجَابُوْا کی ممدوحیت کی علت یہی دو اوصاف احسان و تقویٰ کی ہیں۔ و من للبيان والمقصود من ذكر الوصفين المدح والتحليل لا التقييد لان المستجيبين كلهم محسنون متقون (بیضاوی) قد احسنوا كلهم واتقوا لا بعضهم (مدارک) و۳۵۵ (اور یہ ابوسفیان کے سکھائے پڑھائے ہوئے اس کی طرف سے پروپیگنڈا کرنے والے تھے) تاریخ میں اس پروپیگنڈسٹ جماعت کے لیڈر کا نام نعیم آتا ہے۔ یہ شخص قبیلہ ثقیف کا تھا۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



إِنَّ النَّاسَ قَدْ جَمَعُوا لَكُمْ فَاخْشَوْهُمْ

کہ لوگوں نے تمہارے خلاف بڑا سامان اکٹھا کیا ہے ف۳۵۶ ان سے ڈرو

فَزَادَهُمْ إِيمَانًا ۖ وَّ قَالُوا حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ

لیکن اس نے ان کا (جوشِ) ایمان اور بڑھا دیا اور یہ لوگ بولے کہ ہمارے لیے اللہ کافی ہے اور وہی بہترین

الْوَكِيلُ ﴿۱۷۳﴾ فَانْقَلَبُوا بِنِعْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ وَ فَضْلٍ

کارساز ہے ف۳۵۷ سو یہ لوگ اللہ کے انعام اور فضل کے ساتھ واپس آئے

لَّمْ يَمْسَسْهُمْ سُوٓءٌ ۙ وَّ اتَّبَعُوا رِضْوَانَ اللّٰهِ ۗ

کہ انہیں کوئی ناگواری (ذرا) نہ پیش آئی اور یہ لوگ رضاء الٰہی کے تابع رہے ف۳۵۸

وَ اللّٰهُ ذُو فَضْلٍ عَظِيمٍ ﴿۱۷۴﴾ إِنَّمَا ذٰلِكُمُ الشَّيْطٰنُ

اور اللہ بڑا فضل والا ہے ف۳۵۹ یہ تو شیطان ہی ہے جو تمہیں اپنے دوستوں

يُخَوِّفُ أَوْلِيَآءَهٗ ۠ فَلَا تَخَافُوهُمْ وَ خَافُونِ

کے ذریعہ سے ڈراتا ہے ف۳۶۰ سو تم اُن سے نہ ڈرو بلکہ مجھی سے ڈرو

إِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِينَ ﴿۱۷۵﴾ وَ لَا يَحْزُنْكَ الَّذِينَ

اگر ایمان والے ہو ف۳۶۱ اور آپ کے لیے یہ لوگ جو

يُسَارِعُونَ فِي الْكُفْرِ ۚ إِنَّهُمْ لَنْ يَّضُرُّوا اللّٰهَ

جلدی سے کفر میں جا پڑتے ہیں باعث غم نہ بنیں ف۳۶۲ یقیناً یہ لوگ اللہ کو ذرا سا بھی نقصان نہیں

شَيْـًٔا ۗ يُرِيدُ اللّٰهُ أَلَّا يَجْعَلَ لَهُمْ حَظًّا فِي

پہنچا سکتے ف۳۶۳ اللہ کی یہی مشیت ہے، کہ اُن کے لیے آخرت میں ذرا بھی

الْاٰخِرَةِ ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيمٌ ﴿۱۷۶﴾ إِنَّ الَّذِينَ

بھی حصہ نہ رکھے ف۳۶۴ اور اُن کے لیے بڑا عذاب ہے۔ یقیناً جن لوگوں نے



ف۳۵۶ (اور تم کسی طرح ان کا مقابلہ نہیں کر سکتے ہو) اِنَّ النَّاسَ۔ یہاں ناس سے مراد قوم قریش ہے۔ اس روایت کی نشر و اشاعت سے مقصود مسلمانوں کے دلوں میں قریش کا رعب بٹھانا اور ان کی
طرف سے دہشت پیدا کرنی تھی۔ ''حربِ اعصاب'' War of Nerves جس طرح آج حربِ اسلحہ کے ساتھ ساتھ ہوتی ہے اور اس کا ایک اہم جزء ہے، زمانہ قدیم میں بھی ہوتی رہتی تھی اور ابوسفیان
اپنے وقت اور اپنی قوم میں اس فن کا ماہر تھا، اس نے اپنے آدمی چھوڑ رکھے تھے کہ
مسلمانوں سے مل مل کر انہیں قریش کی عسکری قوت اور حربی عظمت سے ایسا
مرعوب کر دیں کہ ان کی ہمت پست پڑ جائے اور مقابلہ کا حوصلہ ہی باقی نہ رہے۔
ف۳۵۷ (ہماری حمایت، حفاظت، سب کے لیے) یعنی اس خبر کی اشاعت اور
پروپیگنڈا نے بجائے ان میں پست ہمتی پیدا کرنے کے مسلمانوں میں جوشِ
ایمانی اور تیز کر دیا اور وہ توکل اور اعتماد علی اللہ کی پوری قوت کے ساتھ بول اُٹھے
کہ غنیم جو چاہے کرے ہمارا کارساز تو اللہ ہے اور وہی ہمارے لیے کافی ہے۔
زادھم قول الناس ایمانا (قرطبی) ف۳۵۸ (اور یہی رضاء الٰہی سرچشمہ ہے
دنیوی اور اُخروی ہر قسم کے نفع و راحت کا) فَانْقَلَبُوْا یعنی مقام بدر تک جا کر
مسلمان واپس آئے۔ اہل سیر و تاریخ کی زبان میں یہ واقعہ غزوۂ بدر ثانیہ کے نام
سے موسوم ہے اور اس کا زمانہ شعبان ۴ھ ہجری کا ہے۔ سیرت ابن ہشام میں
ہے:۔ ''آپؐ نے ابوسفیان کے چیلنج کے جواب میں بدر کا قصد فرمایا چنانچہ وہاں
پہنچ گئے اور یہاں آپؐ نے ابوسفیان کا انتظار آٹھ دن تک کیا اور ابوسفیان بھی مکہ
والوں کو لے کر روانہ ہوا مگر نواحی ظہران میں پہنچا تو اس کی رائے مکہ واپس چلے
آنے کی ہوئی اور اس نے قریش سے مخاطب ہو کر کہا کہ تمہارے سفر کے لیے تو ایسا
موسم مناسب ہے، جس میں تم اپنے جانوروں کو چرا بھی سکو اور دودھ بھی خوب پی
سکو اور یہ موسم تو خشکی کا ہے سو میں تو واپس چلا تم بھی واپس چلے چلو چنانچہ وہ لوگ
واپس ہو گئے''۔ بِنِعْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ یعنی نعمت مقبولیت اور ترقی ایمان کے ساتھ۔
فضل یعنی دُنیوی نفع کے ساتھ بھی۔ مال کی نکاسی خوب ہوئی۔ ف۳۵۹ چنانچہ
یہاں اس کا فضل مسلمانوں پر ان صورتوں میں ظاہر ہوا۔ ۱۔ ان کے درجہ ایمان
میں ترقی ہوئی۔ ۲۔ انہیں معرکہ جہاد میں نکلنے کی توفیق ہوئی۔ ۳۔ وہ ہر قوتِ
دشمن کی شوکت و صولت سے ذرا مرعوب نہ ہوئے۔ مقابلہ کی ہمت قائم رکھی۔ ۴۔
مالی و تجارتی دنیوی نفع حاصل ہوئے۔ ۵۔ اجرِ عظیم کی بشارت ملی۔ ف۳۶۰
شیطان کہیں اپنی اصلی صورت میں سامنے آکر حملہ نہیں کرتا جب وار کرتا ہے کسی نہ
کسی انسانی شکل و قالب میں آکر اور یہی اولیاء الشیطان کہلاتے ہیں، یہاں اس
جماعت کا لیڈر نعیم ثقفی تھا۔ اولیاء ای باولیاء ہ (قرطبی) ف۳۶۱ (کہ اللہ
کے خوف کو مخلوق کے خوف پر غالب رکھنا لازمہ ایمان ہے) لَا تَخَافُوْهُمْ۔ هُمْ۔
سے مراد ہیں شیطان کے دوست یا اللہ کے دشمن۔ ف۳۶۲ یعنی ان لوگوں کے
لیے آپ فکر و غم میں نہ پڑیں اَلَّذِيْنَ يُسَارِعُوْنَ فِى الْكُفْرِ مراد منافقین ہیں۔
اِدھر مسلمانوں کو خفیف سی بھی شکست ہوئی اور اُدھر یہ کھلم کھلا کفر میں جا پڑے۔
اور کافروں کے علانیہ بھی شریک ہونے لگے۔ نزلت فی المنافقین (کبیر)
ف۳۶۳ یعنی اللہ کے دین کو ذرا نقصان نہیں پہنچا سکتے۔ آیت سے مقصود پیغمبر ﷺ کو تسکین دینا ہے کہ آپ کو بڑی فکر اس کی ہے کہ منافقین کی چالوں سے کہیں اشاعتِ اسلام نہ رُک جائے۔ سو اطمینان
رکھیے ان کی چالیں ذرا بھی کامیاب نہ ہوں گی۔ ف۳۶۴ (ان کے کفر اختیاری کی پاداش میں) ارادته ان لا يكون لهم ثواب فى الأخرة لا تكون بدون ارادة كفرهم و معاصيهم
(مدارک)

اشْتَرَوُا الْكُفْرَ بِالْاِيْمَانِ لَنْ يَّضُرُّوا اللّٰهَ
ایمان کے عوض کفر کو خرید لیا ہے وہ اللہ کو ذرا بھی نقصان نہیں
شَيْـًٔا ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۱۷۷﴾ وَلَا يَحْسَبَنَّ
پہنچا سکتے ف۳۶۵ اور ان کے لیے دردناک عذاب ہے، اور جو لوگ کفر کر رہے ہیں
الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّمَا نُمْلِيْ لَهُمْ خَيْرٌ لِّاَنْفُسِهِمْ ۭ
یہ نہ خیال کریں کہ ہم جو انہیں مہلت دے رہے ہیں ف۳۶۶ یہ ان کے حق میں بہتر ہے،
اِنَّمَا نُمْلِيْ لَهُمْ لِيَزْدَادُوْٓا اِثْمًا ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ
ہم تو انہیں بس اس لیے مہلت دے رہے ہیں کہ وہ جرم میں اور بڑھ جائیں ف۳۶۷ اور ان کے لیے رسوا کن
مُّهِيْنٌ ﴿۱۷۸﴾ مَا كَانَ اللّٰهُ لِيَذَرَ الْمُؤْمِنِيْنَ
عذاب ہے جس حال پر تم ہو اللہ اس پر ایمان والوں کو چھوڑے
عَلٰي مَآ اَنْتُمْ عَلَيْهِ حَتّٰى يَمِيْزَ الْخَبِيْثَ مِنَ
رکھنے کا نہیں جب تک کہ وہ ناپاک کو پاک سے الگ
الطَّيِّبِ ۭ وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُطْلِعَكُمْ عَلَي الْغَيْبِ
نہ کر لے ف۳۶۸ اور نہ اللہ تمہیں غیب پر مطلع کرنے والا ہے ف۳۶۹
وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَجْتَبِيْ مِنْ رُّسُلِهٖ مَنْ يَّشَاۗءُ ۠
البتہ اللہ جس کو چاہتا ہے اپنے رسولوں میں سے انتخاب کر لیتا ہے ف۳۷۰
فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ ۚ وَاِنْ تُؤْمِنُوْا وَتَتَّقُوْا
تم اللہ اور اس کے رسولوں پر ایمان لاؤ ف۳۷۱ اور اگر تم ایمان لے آئے اور تم نے تقویٰ اختیار کر لیا
فَلَكُمْ اَجْرٌ عَظِيْمٌ ﴿۱۷۹﴾ وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ
تو تمہارے لیے اجر عظیم ہے، اور جو لوگ کہ اس مال میں بخل کرتے رہتے ہیں ف۳۷۲ جو کچھ

ف۳۶۵ (بلکہ الٹے خود ہی ہر طرح کے خسارہ میں رہیں گے) اَلَّذِيْنَ اشْتَرَوُا الْكُفْرَ بِالْاِيْمَانِ اس میں اسلام کے دشمن خفیہ و علانیہ ہر قسم کے آگئے۔ ف۳۶۶ (اور فوراً انہیں عذاب کی گرفت میں نہیں لے رہے ہیں)۔ ف۳۶۷ (عمر و مہلت میں اضافہ کے ساتھ ساتھ) یعنی ہمارے قانونِ تکوینی کا اقتضاء یہی ہے کہ جب گرفت فوری نہیں ہوتی تو غفلت و جسارت اور بڑھتی جاتی ہے۔ ف۳۶۸ (طرح طرح کے امتحانوں سے اور آزمائشوں کے ذریعہ سے) خطاب عام نوعِ انسانی سے ہے۔ علی مآ انتم ایھا الناس (جلالین) لِيَذَرَ میں ل تاکیدِ نفی کے لیے ہے، واللام لتاکید النفی (مدارک) مَآ اَنْتُمْ عَلَيْهِ (یعنی مومنین و منافقین کی ملی جلی ہوئی قوم) علی ما انتم علیه من اختلاط المؤمن بالمنافق (قرطبی) من اختلاط المؤمن الخلص والمنافقین (مدارک) المعنی لا یترککم مختلطین لا یعرف مخلصکم من منافقکم (بیضاوی) الْخَبِيْثَ اور الطَّيِّبِ سے ظاہر مراد منافقین اور مومنین ہیں۔ ف۳۶۹ (مثلاً یہی کہ وہ بتا دے کہ فلاں فلاں شخص منافق ہیں اور فلاں فلاں مومن) یہ منافقین کے جواب میں ارشاد ہوا ہے جو مسلمانوں سے کہا کرتے تھے کہ اچھا بڑے سچے بنتے ہو تو یہی بتا دو کہ منافق کون کون سے ہیں۔ لِيُطْلِعَكُمْ میں خطاب عالم انسانی سے ہے یا صرف مسلمانوں سے۔ الْغَيْبِ سے تکوینی حقیقتیں مراد ہو سکتی ہیں جو اس سے پوشیدہ رکھی گئی ہیں۔ ف۳۷۰ (بعض امور غیب کی اطلاع کے لیے) مَنْ يَّشَاۗءُ یعنی جسے وہ چاہتا ہے اپنی مصلحت و حکمت تکوینی کے ماتحت۔ متکلمین نے کہا ہے کہ آیت نص ہے عقیدۂ باطنیہ کے مقابلہ میں جو علم غیب کا اثبات علاوہ رسول کے اپنے امام کے لیے بھی کرتے ہیں۔ الاٰیة حجة علی الباطنیة فانهم یدعون ذلک العلم لامامهم (مدارک) ف۳۷۱ رُسُلِهٖ صیغۂ جمع میں۔ رسوله صیغہ واحد میں۔ مقصود تو اب صرف نبوتِ محمدی ﷺ پر ایمان لانے کی ترغیب دینا ہے لیکن اس ضمنی موقع پر بھی حکم تمام انبیاء پر ایمان لانے کا مل رہا ہے۔ کس قدر اہتمام قرآن کو وحدت پیام اور سلسلۂ وحی کی اہمیت و عظمت کا ہے۔ ف۳۷۲ (صرفِ واجب کے موقع پر) البخل فی اللغة ان یمنع الانسان الحق الواجب علیه (قرطبی) نزلت فی مانعی الزکوة المفروضة قاله ابن مسعود و ابو هریرة و ابن عباس والشعبی و مجاهد (بحر)

يَبْخَلُوْنَ بِمَآ اٰتٰىهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ هُوَ

اللہ نے انہیں اپنے فضل سے دے رکھا ہے، وہ ہرگز یہ نہ سمجھیں ف۳۷۳ کہ یہ

خَيْرًا لَّهُمْ ؕ بَلْ هُوَ شَرٌّ لَّهُمْ ؕ سَيُطَوَّقُوْنَ

ان کے حق میں کچھ اچھا ہے، نہیں، بلکہ ان کے حق میں (بہت) برا ہے، یقیناً انہیں

مَا بَخِلُوْا بِهٖ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ وَلِلّٰهِ مِيْرَاثُ

قیامت کے دن طوق پہنایا جائے گا اس (مال) کا جس میں انہوں نے بخل کیا ف۳۷۴ اور اللہ ہی وارث ہے

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ﴿۱۸۰﴾ ع

آسمانوں اور زمین کا، ف۳۷۵ اور اللہ جو تم کرتے ہو اس سے خبردار ہے ف۳۷۶

لَقَدْ سَمِعَ اللّٰهُ قَوْلَ الَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ

بیشک اللہ نے ان لوگوں کا قول سن لیا ہے جنہوں نے کہا ہے کہ اللہ

فَقِيْرٌ وَّنَحْنُ اَغْنِيَآءُ ۘ سَنَكْتُبُ مَا قَالُوْا

مفلس ہے اور ہم مالدار ہیں ف۳۷۷ ہم ضرور اُن کے کہے ہوئے کو لکھ کر رہیں گے ف۳۷۸

وَقَتْلَهُمُ الْاَنْۢبِيَآءَ بِغَيْرِ حَقٍّ ۙ وَّنَقُوْلُ ذُوْقُوْا

اور ان کے ناحق قتل انبیاء کو بھی ف۳۷۹ اور ہم کہیں گے کہ (اب) ف۳۸۰ آگ کے عذاب کا

عَذَابَ الْحَرِيْقِ ﴿۱۸۱﴾ ذٰلِكَ بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْكُمْ

مزہ چکھو یہ ان (حرکتوں) کی وجہ سے ہوا جو تم آگے بھیج چکے ہو

وَاَنَّ اللّٰهَ لَيْسَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ ﴿۱۸۲﴾ اَلَّذِيْنَ

اور اس لیے کہ اللہ بندوں پر ذرا بھی ظلم کرنے والا نہیں ف۳۸۱ (یہ وہ لوگ ہیں)

قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ عَهِدَ اِلَيْنَآ اَلَّا نُؤْمِنَ لِرَسُوْلٍ

جو کہتے ہیں ف۳۸۲ کہ خدا نے ہمیں حکم دیا تھا کہ ہم کسی رسول پر ایمان نہ لائیں



ف۳۷۳ (یعنی یہی شیوۂ بخل) هوای البخل (مدارک) ف۳۷۴ (اور یہ طوق سانپ کی شکل میں ہوں گے ان کی گردنوں میں لپٹے ہوئے) حشر میں جب مجردات اور معانی مادی جسم اور شکلیں اختیار کرلیں گے۔ بخل اور منع زکوٰۃ حدیث میں آیا ہے کہ سانپ بن کر مجرموں کی گردن میں لپٹے گا۔ قال رسول اللہ ﷺ ما من احد لا یؤدی زکوٰۃ مالہ الامثل لہ شجاع اقرع یطوقہ (ابن جریر عن ابن مسعود) سَیُطَوَّقُوْنَ میں س تاکید کے لیے ہے۔ السین مزیدۃ للتاکید (روح) ف۳۷۵ (اور وہی آج بھی سب کا مالک حقیقی ہے) سو یہ لوگ بخل درحقیقت اپنے مال میں نہیں بلکہ اُس کے مال میں کر رہے ہیں جو اور بھی قبیح ہے۔ و للیس ھذا بمیراث فی الحقیقۃ لان الوارث فی الحقیقۃ ھو الذی یرث شیئًا لم یکن ملکہ قبل واللہ سبحانہٗ تعالیٰ مالک السمٰوٰت والارض وما بینھما (قرطبی) والمقصود من الآیۃ انہ یبطل ملک جمیع المالکین الاملک اللہ سبحانہٗ و تعالیٰ (کبیر) ف۳۷۶ (اس لیے اخلاص کا اہتمام قدم قدم پر رکھنا لازمی ہے) ف۳۷۷ یہ کہنے والے یہود تھے اور ان کا یہ قول بہ طور مضحکہ و تمسخر کے تھا۔ یہود کا ایک قبیلہ بنی قینقاع کے نام سے نواح مدینہ میں آباد تھا یہ زرگروں اور مہاجنوں ساہوکاروں کا گروہ تھا۔ اُنہی نے آیۂ کریمہ مَنْ ذَا الَّذِیْ یُقْرِضُ اللّٰہَ قَرْضًا حَسَنًا سن کر بہ طور تعریض و تضحیک اس قسم کی بدگوئی شروع کردی تھی۔ یہود کی بدتمیزیوں اور گستاخانہ طنز و تمسخر کو کوئی آج سمجھنا چاہے تو آریہ سماجیوں کا مناظرانہ لٹریچر اُٹھا کر پڑھ لے ا ف۳۷۸ یعنی فرشتوں کے ہاتھ سے ان لوگوں کے نامۂ اعمال میں لکھا کر رہیں گے اور ایسی گستاخانہ پھبتیوں کو ہرگز نظرانداز نہ ہونے دیں گے۔ سَنَکْتُبُ۔ س یہاں بھی تاکید کے لیے ہے۔ السین للتاکید ای لن یفوتنا ابدًا تدوینہ (روح) ف۳۷۹ جو اس درجہ شقی القلب ہوں کہ اپنے پیغمبروں تک کو ہلاک کر ڈالیں اُن سے ایسے گستاخی کے کلمہ بعید ہی کیا ہیں؟ قتل انبیاء اور ناحق قتل انبیاء پر حاشیہ پارۂ اوّل میں گزر چکے۔ رکوع ۷۔ فقہاء مفسرین نے لکھا ہے کہ جو یہود قتل انبیاء سے راضی و مطمئن رہے وہ بھی گویا عملاً قتل میں شریک اور قتل کے ذمہ دار ہوئے ہیں۔ اور پھر یہ حقیقت کلی درج کی ہے کہ رضا بالمعصیت بھی معصیت ہے۔ ھذہ مسالۃ عظمٰی حیث یکون الرضا بالمعصیۃ معصیۃ (قرطبی) ف۳۸۰ (قیامت کے دن) ف۳۸۱ یہ عین اس کی صفت عدل کا تقاضا ہوگا کہ ایسے مجرموں کو کیفر کردار تک پہنچایا جائے، نہ یہ کہ اس میں ذرا بھی شائبۂ ظلم ہو۔ مشرک قوموں نے اپنے دیوی دیوتاؤں کو ظالم، جابر سب ہی کچھ مانا ہے۔ یہاں ان عقائد کی بھی پوری تردید ہوگئی۔ بِمَا قَدَّمَتْ اَیْدِیْکُمْ حشر میں عذاب تو صرف متشکل ہو کر سامنے آ جائے گا ورنہ ہوگا تو حقیقۃً ان مجرموں کی دنیوی کرتوتوں ہی کا ثمرہ۔ ف۳۸۲ (اور تمام تر جھوٹ کہتے ہیں)

ع ۹ ۱۸

وقف لازم

حَتّٰى يَاْتِيَنَا بِقُرْبَانٍ تَاْكُلُهُ النَّارُ ؕ قُلْ قَدْ
جب تک وہ ہمارے مواجہ میں ایسی نیاز نہ پیش کرے جسے آگ کھا جائے ف۳۸۳ آپ کہہ دیجئے
جَآءَكُمْ رُسُلٌ مِّنْ قَبْلِىْ بِالْبَيِّنٰتِ وَ بِالَّذِىْ
کہ مجھ سے پیشتر یقیناً تمہارے پاس رسول دلائل کے ساتھ اور اس (معجزہ) کے ساتھ بھی آچکے جسے
قُلْتُمْ فَلِمَ قَتَلْتُمُوْهُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿۱۸۳﴾
تم کہہ رہے ہو تو تم نے انہیں کیوں قتل کر ڈالا، اگر تم سچے ہو ف۳۸۴
فَاِنْ كَذَّبُوْكَ فَقَدْ كُذِّبَ رُسُلٌ مِّنْ قَبْلِكَ
سو اگر یہ آپ کی تکذیب کر رہے ہیں تو آپ سے پیشتر بھی پیغمبروں کی تکذیب ہو چکی ہے
جَآءُوْ بِالْبَيِّنٰتِ وَالزُّبُرِ وَالْكِتٰبِ الْمُنِيْرِ ﴿۱۸۴﴾
جو شواہد اور فرشتوں اور روشن کتاب کے ساتھ آئے تھے ف۳۸۵
كُلُّ نَفْسٍ ذَآئِقَةُ الْمَوْتِ ؕ وَ اِنَّمَا تُوَفَّوْنَ
ہر جاندار کو موت کا مزہ چکھنا ہے ف۳۸۶ اور تم کو تمہاری پوری مزدوری تو بس
اُجُوْرَكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ فَمَنْ زُحْزِحَ عَنِ النَّارِ
قیامت ہی کے دن ملے گی ف۳۸۷ تو جو شخص دوزخ سے بچا لیا گیا
وَاُدْخِلَ الْجَنَّةَ فَقَدْ فَازَ ؕ وَمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَآ
اور جنت میں داخل کیا گیا سو وہی کامیاب ہوا اور دنیا کی زندگی تو کچھ بھی نہیں،
اِلَّا مَتَاعُ الْغُرُوْرِ ﴿۱۸۵﴾ لَتُبْلَوُنَّ فِىْٓ اَمْوَالِكُمْ
بجز ایک دھوکے کے سودے کے ف۳۸۸ یقیناً تم اپنے مال اور جان سے
وَ اَنْفُسِكُمْ ۫ وَلَتَسْمَعُنَّ مِنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا
آزمائے جاؤ گے ف۳۸۹ اور یقیناً تم بہت سی دلآزاری کی باتیں اُن سے (بھی) سنو گے جنہیں

ف۳۸۳ یعنی مدعیِ نبوت کے لیے یہ دکھانا ضروری ہے کہ جو قربانی مذبح میں پیش کی جائے اسے آگ آسمان سے آکر جلا جائے۔ سوختنی قربانی کا ذکر توریت میں کثرت سے آیا ہے۔ عَهِدَ اِلَيْنَا یعنی ہم نے نسل اسرائیل کو حکم دیا تھا۔ ف۳۸۴ یعنی اگر تمہارا یہ دعویٰ صحیح ہے کہ مرتبۂ نبوت اور اس خاص معجزہ کا ظہور لازم ملزوم ہیں تو آخر تمہاری قوم کے جن انبیاء نے یہ معجزہ دکھایا تم خود اُن کے منکر کیوں رہے؟ جَآءَكُمْ رُسُلٌ یعنی خاص تمہاری ہی نسل وقوم کے پیمبر جو تمہارے پاس آچکے ہیں۔ بِالَّذِىْ قُلْتُمْ توریت میں اس قسم کے متعدد واقعات مندرج ہیں مثلاً "ایلیا نبی نزدیک آیا اور بولا کہ اے خداوند ابرہام اور اسحاق اور اسرائیل کے خدا آج کے دن معلوم ہو جائے کہ تو اسرائیل کا خدا ہے اور میں تیرا بندہ ہوں اور میں نے یہ سب کچھ تیرے کہے سے کیا ہے...... تب خداوند کی طرف سے آگ نازل ہوئی اور اس نے اس سوختنی قربانی اور لکڑیوں اور پتھروں اور پانی کو جلایا" (۱۔ سلاطین۔ ۱۸: ۳۷ و ۳۸) "اور جب سلیمان دعا مانگ چکا تو آسمان سے آگ اتری اور سوختنی قربانی اور ذبیحوں کو کھا گئی اور وہ گھر خداوند کے جلال سے بھر گیا" (۲۔ تواریخ ۷: ۱) ف۳۸۵ (اس لیے آپ کچھ غم نہ کریں، کہ یہ معاملہ تو سارے انبیاء و مرسلین کے ساتھ ہوتا آیا ہے) بِالْبَيِّنٰتِ بینات دلائل عقلی اور معجزات سب کا جامع ہے۔ ای الحجج والمعجزات (کبیر) ای الحجج والبراهين القاطعة (ابن کثیر) اَلزُّبُرُ زبور کی جمع ہے، مراد وہ مختصر رسالے ہوتے ہیں، جن میں صرف اخلاقی موعظ ہوتے ہیں۔ اس کی بہترین مثالیں اناجیل اربعہ ہیں۔ قيل الزبر المواعظ و الزواجر (بیضاوی) اَلْكِتٰبِ اصطلاح قرآنی میں اس سے مراد ایسی کتاب ہوتی ہے، جس میں احکام وشرائع سب ہوں۔ اور پوری طور پر ہادی ہو۔ والكتاب فى عرف القراٰن ما يتضمن الشرائع والاحكام (بیضاوی) ف۳۸۶ (خواہ وہ کوئی اور کیسا ہی ہو) گویا اسلام کی تعلیم یہ ہے کہ موت ایک طبعی تتمہ و تکملہ ہے حیات کا، اسے نکوکاری اور بدکاری سے کوئی تعلق نہیں اور نہ یہ انسان کے لیے بہ طور سزا کے مقرر ہوئی ہے۔ اس میں مسیحیوں اور یہود دونوں کا رد آ گیا جن کے عقیدہ میں موت نام ہے گناہ کی سزا یا نتیجہ کا۔ انجیل کے صحیفوں میں ہے:۔ "جس طرح ایک آدمی کے سبب سے گناہ دنیا میں آیا اور گناہ کے سبب موت آئی اور موت سب آدمیوں میں پھیل گئی" (رومیون ۵: ۱۲) "گناہ کی مزدوری موت ہے" (رومیون ۶۰: ۱۳) "خواہش حاملہ ہو کر گناہ کو جنتی ہے اور گناہ جب بڑھ چکا تو موت پیدا کرتا ہے" (یعقوب ۷: ۱۵) یہود کا عقیدہ کہ موت نتیجہ ہوتی ہے شخصی گناہ کا، ان کا معتبر و مستند جیوش انسائیکلوپیڈیا جلد ۴ صفحہ ۴۸۳ میں درج ہے۔ ف۳۸۷ (سو اگر آج کوئی شخص یہاں قانونِ مکافات کی گرفت سے بچ بھی گیا تو اس کی یہ محفوظیت عارضی ہے کہ یہ دنیوی زندگی سلسلۂ حیات کا ایک بہت ہی ناقص و ناتمام حصہ ہے) خطاب یہاں عام نوعِ انسانی سے ہے۔ اُجُوْرَ۔ اجر کا لفظ اپنے وسیع معنی میں جزاء کی طرح عذاب و ثواب دونوں کے لیے عام ہے۔ فاجر المومن ثواب و اجر الكافر عذاب (قرطبی) تعطون جزاء اعمالكم خيرا كان او شرًا تامًا وافيًا (بیضاوی) ف۳۸۸ (اور یہاں کے سارے عیش تمامتر عارضی، فانی اور بے ثبات ہیں) ایک اس عقیدہ کا استحضار رہے تو ہر انسان کس قدر فرشتہ خصلت بن جائے۔ زُحْزِحَ عَنِ النَّارِ یہ بچنا خواہ شروع ہی سے ہو، خواہ کچھ سزا بھگتنے کے بعد۔ ف۳۸۹ (اے مسلمانو!) یعنی نقصانِ مال اور نقصانِ جان دونوں طرح تمہاری آزمائش ہوگی۔ وَاَنْفُسِكُمْ اس سے رد نکل آیا ان فلاسفہ و متکلمین کا جنہوں نے مادیین کی طرح نفس کو صرف جسم مادی و مرئی کے مرادف قرار دیا ہے۔ وهذا الأية دليل على ان النفس هى الجسم المعاين و ان مافيه المعنى الباطل كما قال بعض اهل الكلام و الفلاسفة (مدارک)

الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكُمْ وَ مِنَ الَّذِيْنَ اَشْرَكُوْۤا

تم سے پہلے کتاب مل چکی ہے اور اُن سے بھی جو

اَذًى كَثِيْرًا ؕ وَ اِنْ تَصْبِرُوْا وَ تَتَّقُوْا فَاِنَّ ذٰلِكَ

مشرک ہیں ف۳۹۰ اور اگر تم صبر کرو اور تقویٰ اختیار کرو تو یہ

مِنْ عَزْمِ الْاُمُوْرِ ﴿۱۸۶﴾ وَ اِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِيْثَاقَ

تاکیدی احکام میں سے ہے ف۳۹۱ اور (وہ وقت قابل ذکر ہے) جب اللہ نے

الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ لَتُبَيِّنُنَّهٗ لِلنَّاسِ وَ لَا

اہل کتاب سے عہد لیا تھا کہ کتاب کو پوری طرح ظاہر کر دینا، (عام) لوگوں پر اور اسے

تَكْتُمُوْنَهٗ ٘ فَنَبَذُوْهُ وَرَآءَ ظُهُوْرِهِمْ وَ اشْتَرَوْا

چھپانا مت ف۳۹۲ سوانہوں نے اس (عہد) کو اپنے پس پشت پھینک دیا اور اس کو ایک حقیر قیمت کے

بِهٖ ثَمَنًا قَلِيْلًا ؕ فَبِئْسَ مَا يَشْتَرُوْنَ ﴿۱۸۷﴾ لَا

عوض میں بیچ ڈالا ف۳۹۳ سو کیسی بری چیز ہے جسے وہ خرید رہے ہیں، جو لوگ

تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ يَفْرَحُوْنَ بِمَاۤ اَتَوْا وَّ يُحِبُّوْنَ

اپنے کرتوتوں پر خوش ہوتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ جو کام نہیں کیے ہیں،

اَنْ يُّحْمَدُوْا بِمَا لَمْ يَفْعَلُوْا فَلَا تَحْسَبَنَّهُمْ

اُن پر بھی اُن کی مدح کی جائے ف۳۹۴ سو ایسے لوگوں کے لیے ہرگز نہ خیال کرو

بِمَفَازَةٍ مِّنَ الْعَذَابِ ۚ وَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۱۸۸﴾

کہ وہ عذاب سے حفاظت میں رہیں گے ان کے لیے دردناک عذاب ہے ف۳۹۵

وَ لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ وَ اللّٰهُ عَلٰى

اللہ ہی کے لیے آسمانوں اور زمین کی سلطنت ہے اور اللہ



ف۳۹۰ (سوصبر وثبات، تحمل واستقامت کی عادت برابر قائم رکھنا چاہیے) اَذًى كَثِيْرًا میں دین کی تحقیر، پیمبر کی توہین وغیرہ سب چیزیں آگئیں۔ قرآن مجید کی یہ پیش گوئی آج تک کیسی صحیح چلی آتی ہے۔ یہود کی، مسیحیوں کی، ہندوؤں کی زبانوں سے اپنے پیمبر، اپنے دین اور اپنی کتاب کے بارہ میں کیا کچھ سننا نہیں پڑ چکا ہے!

ف۳۹۱ (اور اس لیے ہر طرح واجب العمل) ای من معزوماتھا التی یعزم علیھا (جلالین) ای الامور التی ینبغی ان یعزمھا (روح) ایں از کارہائے مقصود است (ولی اللہ دہلوی رحمۃ اللہ علیہ) ذٰلِكَ یعنی یہی صبر وتقویٰ یعنی الصبر والتقوی (بیضاوی)

ف۳۹۲ (چنانچہ اس حکم کی شہادت کسی درجہ میں تو موجودہ منحرف توریت اور انجیل بھی دے رہی ہے۔ "تم اس کلام میں جو میں تمہیں فرماتا ہوں کچھ زیادہ نہ کیجیو اور نہ اس میں کم کیجیو" (استثناء ۴:۲) "تو یہ باتیں اپنے بیٹوں اور پوتوں کو سکھلا" (استثناء ۴:۹) "اس نے ...... بنی اسرائیل میں ایک شریعت بنا رکھی جس کی بابت اس نے ہمارے باپ دادوں کو حکم کیا کہ وہ اسے اپنی اولاد کو سکھلا دیں تا کہ آنے والی پشت وہ فرزند جو پیدا ہوویں سیکھیں اور وہ اُٹھ کے اپنی اولاد کو سکھلا دیں" (زبور ۷۸:۵و۶) "جو کچھ میں تم سے اندھیرے میں کہتا ہوں اُجالے میں کہو اور جو کچھ تم کہتے ہو کوٹھوں پر اس کی منادی کرو" (متی ۱۰:۲۷) لَتُبَيِّنُنَّهٗ۔ تبیین کے معنی خوب کھول کر بیان کرنے کے ہیں۔ ہٗ کی ضمیر کتاب کی طرف ہے۔ یعنی جو کتاب تمہیں ملے، اس کو اور اس کے مضامین کو خوب پھیلاؤ۔ وَ لَا تَكْتُمُوْنَهٗ یعنی اس کے کسی حصہ، کسی مضمون کو کسی غرض سے بھی نہ چھپاؤ۔

ف۳۹۳ یعنی احکام الٰہی کو سستے داموں بیچ کر دنیا خرید کی! ثَمَنًا قَلِيْلًا آخرت کے مقابلہ میں دنیا ہمیشہ کم قیمت ہی رہے گی۔ یہ مراد نہیں کہ ان نافرمانوں نے تحریف کا معاوضہ ہلکا لیا انہیں اس سے زیادہ لینا تھا۔ نَبَذُوْهُ ضمیر اسی عہد کی طرف ہے۔ ای المیثاق (بیضاوی)

ف۳۹۴ خاص طور پر مراد ہیں علماء یہود اور منافقین یہود۔ عُنِیَ بِذٰلِکَ قومٌ من اھل النفاق (ابن جریر) عُنِیَ بِذٰلِکَ قومٌ من احبار الیھود (ابن جریر) بِمَاۤ اَتَوْا مثلاً ان کا یہی کارنامہ کہ حق کا اخفاء اور اپنی بدکرداریوں کا کتمان کرتے رہے۔ مَا لَمْ يَفْعَلُوْا مثلاً یہی کہ دین حق کی نشرواشاعت نہ کی۔

ف۳۹۵ (آخرت میں) بِمَفَازَةٍ مِّنَ الْعَذَابِ اس عذاب سے مراد اسی دنیا میں سزائیں ہیں۔ چنانچہ یہود چند ہی سال کے اندر قتل ہوئے، گرفتار ہوئے، جلاوطن ہوئے، اور منافقین یہود ذلیل و رسوا ہوئے۔

۳۹۶ (چنانچہ مجرموں کی دنیوی واُخروی سزاؤں پر بھی) اللہ کی ملکیت تامہ اور قدرتِ کاملہ کا استحضار رہے تو شاید ایک بھی معصیت نہ سرزد ہو۔ ف۳۹۷ (اللہ کی توحید اور فردیت کی، اس کی حکمت و صنعت کی اور اس کی قدرت وحاکمیت کی) نظامِ فلکی اور اس کی تفصیلات، چاند، سورج، ستاروں کی تعداد، ان کے درمیانی فاصلے، ان کے باہمی تعلقات وتاثرات، ان کی گردشوں کی پیائش، گرہن کے اسباب واوقات، اُن کے طلوع وغروب، نور وحرارت وغیرہ کے قاعدہ ضابطہ، اس قسم کی تفصیلات سے علم ہیئت کی کتابوں کے دفتر کے دفتر بھرے پڑے ہیں...... رہی زمین تو ہیئت ارض، مساحت ارض، طبقاتِ ارض، معدنیاتِ ارض، کشش ارض، ہواؤں اور موسموں کے تغیرات وغیرہ کے لیے تو کوئی ایک پورا فن بھی کافی نہ ہوا بلکہ جغرافیہ، جغرافیہ طبعی، جیالوجی، فزالوجی، میٹیر ولوجی، آرکیالوجی خدا جانے کتنے فنون پر فنون نکلتے چلے آرہے ہیں اور حکمت باری اور صنعت باری کے انداز اور تخمینے ختم ہونے کے قریب بھی نہیں آرہے ہیں! آیت میں ضمناً اُن مشرک قوموں کا بھی رَدآگیا جنہوں نے آسمان یا زمین یا رات دن کو دیوی دیوتا سمجھا ہے، معبودیت کی صلاحیت ان میں سے کسی میں بھی نہیں، یہ سب کے سب مملوک ومسخر ہیں ایک صانع اعظم کے۔ ف۳۹۸ یعنی یادِ الٰہی خواہ دل سے ہو یا زبان سے، ہر حال اور ہر ہیئت کے ساتھ کرتے رہتے ہیں۔ المرادمنه كون الانسان دائم الذكر فان الاحوال ليست الاهذه الثلاثة (کبیر) قال سائر المفسرين ارادبه المداومة على الذكر فى عموم الاحوال (معالم) عَلٰی جُنُوْبِهِمْ سے مراد ہے لیٹے ہوئے۔ اى مضطجعين (قرطبی) ف۳۹۹ کائنات طبعی کے ان عظیم الشان موجودات کے قوانین طبعی اور قواعد تکوینی سے صانع اعظم وخالق عالم کی قدرت، حکمت، صنعت پر استدلال کرتے رہنا عبادت ہی نہیں ایک اعلٰی واشرف عبادت ہے۔ هو افضل العبادات كما قال عليه الصلوٰة لاعبادة كالتفكر لانه المخصوص بالقلب والمقصود من الخلق (بیضاوی) دلت الاٰية علٰى ان اعلٰى مراتب الصديقين التفكر فى دلائل الذات والصفات (کبیر) کاش آج ہماری قوم کے ماہرین فن ہیئت، فلکیات، ریاضیات وغیرہ علوم طبعی پر دینی وایمانی نقطۂ نظر سے قلم اُٹھاتے ف۴۰۰ یعنی بلاغایت وبے مقصد نہیں پیدا کیا ہے، بڑے بڑے مصالح ومقاصد اس کے اندر رکھے ہیں۔ اس میں رَدآگیا علاوہ مادئین ودہرئین کے جو کائنات کو محض بخت واتفاق کا نتیجہ سمجھتے ہیں، اُن مذاہب باطلہ کا بھی جن کے نزدیک یہ نظام کائنات محض کسی دیوتا کا کھیل تماشہ یا ایک طرح کا طلسم وشعبدہ ہے۔ ف۴۰۱ (ہر فعل عبث اور لاحاصل سے) تنزيهاً عن الوصف بخلق الباطل (مدارک) ف۴۰۲ (اور وہ اس طرح کہ ہمیں راہ ہدایت پر چلائے اور راہِ ضلالت کے سایہ سے بھی بچائے) ف۴۰۳ (کہ انہیں میرے عذاب سے کچھ بھی بچاسکے) اَلظّٰلِمِيْنَ۔ ظالم سے یہاں کھلی ہوئی مراد کافر سے ہے۔ اى الكفار (قرطبی) والمراد الكفار (مدارک) القراٰن دل على ان الظالم بالا علان هو الكافر (کبیر) مَنْ تُدْخِلِ النَّارَ مراد وہ لوگ ہیں جو کفر وشرک میں مرے اور عذابِ ابدی کے لیے دوزخ میں جھونکے جائیں گے، وہ گنہگار مسلمان مراد نہیں ہیں جو گناہوں سے پاک صاف ہونے کے لیے عارضی ووقتی طور پر دوزخ میں بھیجے جائیں گے۔ قال سعيد بن المسيب الاٰية خاصة فى قوم لا يخرجون من النار (قرطبی) حکماء وعلماء اسلام کے گروہ نے آیت سے یہ استنباط کیا ہے کہ عذاب روحانی عذاب جسمانی سے بھی بڑھ کر زبردست و شدید ہوگا اس لیے کہ قرآن خِزْیٌ (رسوائی) کا ذکر عذابِ دوزخ کے بعد کرتا ہے (کبیر) ف۴۰۴ (اُس داعیٔ حق کی ہدایت کے مطابق) ایمان شریعت میں وہی معتبر ومستند ہے جو پیمبر کی ہدایات کے مطابق ہو نہ کہ اپنے ظن وتخمین کے ماتحت۔ امام ماتریدی نے یہیں سے یہ نکالا ہے کہ اپنے ایمان کو انشاء اللہ کے ساتھ مقید ومشروط کرنا درست نہیں۔ قال الشيخ ابو منصورؒ فيه دليل بطلان الاستثناء فى الايمان (مدارک) مُنَادِیًا پکارنے والے سے مراد رسول اللہ ﷺ ہیں۔ یُّنَادِیْ لِلْاِیْمَانِ یہ ضرور نہیں کہ پیمبر کی دعوت براہ راست ہی پہنچتی ہو، کسی واسطہ سے بھی پہنچے، بہرحال پیمبر ہی کی دعوت ہوگی، لِلْاِیْمَانِ میں لِ اِلٰی کے معنی میں ہے۔ اللام بمعنى الٰى اى الى الايمان (قرطبی)



كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۱۸۹﴾ ع اِنَّ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ

ہر چیز پر قادر ہے ف۳۹۶ بیشک آسمانوں اور زمین کی

وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ لَاٰيٰتٍ

پیدائش اور رات دن کے اول بدل میں اہل عقل

لِّاُولِي الْاَلْبَابِ ﴿۱۹۰﴾ الَّذِيْنَ يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ قِيٰمًا

کے لیے (بڑی) نشانیاں ہیں ف۳۹۷ یہ ایسے ہیں کہ جو اللہ کو کھڑے اور بیٹھے

وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰى جُنُوْبِهِمْ وَيَتَفَكَّرُوْنَ فِيْ خَلْقِ

اور اپنی کروٹوں پر (برابر) یاد کرتے رہتے ہیں ف۳۹۸ اور آسمانوں اور زمین کی پیدائش میں

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا

غور کرتے رہتے ہیں ف۳۹۹، اے ہمارے پروردگار تو نے یہ (سب) لا یعنی نہیں

بَاطِلًا سُبْحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ﴿۱۹۱﴾ رَبَّنَآ

پیدا کیا ہے ف۴۰۰ تو پاک ہے ف۴۰۱، سو محفوظ رکھ ہم کو دوزخ کے عذاب سے ف۴۰۲ اے ہمارے پروردگار

اِنَّكَ مَنْ تُدْخِلِ النَّارَ فَقَدْ اَخْزَيْتَهٗ

تو نے جسے دوزخ میں داخل کر دیا اسے واقعی رسوا ہی کر دیا

وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ ﴿۱۹۲﴾ رَبَّنَآ اِنَّنَا سَمِعْنَا

اور ظالموں کا کوئی بھی مددگار نہیں ف۴۰۳ اے ہمارے پروردگار ہم نے ایک پکارنے والے کو

مُنَادِيًا يُّنَادِيْ لِلْاِيْمَانِ اَنْ اٰمِنُوْا بِرَبِّكُمْ

سنا ایمان کی پکار کرتے ہوئے کہ اپنے پروردگار پر ایمان لے آؤ،

فَاٰمَنَّا رَبَّنَا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَكَفِّرْ عَنَّا

سو ہم ایمان لے آئے، ف۴۰۴ اے ہمارے پروردگار ہمارے گناہوں کو بخش دے، اور ہم سے ہماری خطاؤں کو

ع ۱۹ / ۱۰

سَيِّاٰتِنَا وَ تَوَفَّنَا مَعَ الْاَبْرَارِ ﴿۱۹۳﴾ رَبَّنَا وَاٰتِنَا

زائل کر دے، اور ہمیں نیکوں کے ساتھ موت دے ف۴۰۵ اے ہمارے پروردگار ہمیں عطا کر

مَا وَعَدْتَّنَا عَلٰى رُسُلِكَ وَ لَا تُخْزِنَا يَوْمَ

وہ چیز جس کا تو ہم سے اپنے پیغمبروں کی معرفت وعدہ کر چکا ہے اور ہم کو قیامت کے دن

الْقِيٰمَةِ ؕ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ﴿۱۹۴﴾ فَاسْتَجَابَ

رسوا نہ کرنا ف۴۰۶ بیشک تو تو وعدہ خلافی نہیں کرتا ف۴۰۷ سو ان کی دعا کو ان کے پروردگار نے

لَهُمْ رَبُّهُمْ اَنِّيْ لَاۤ اُضِيْعُ عَمَلَ عَامِلٍ

قبول کر لیا ف۴۰۸ اس لیے کہ میں تم میں کسی عمل کرنے والے کے خواہ

مِّنْكُمْ مِّنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى ۚ بَعْضُكُمْ مِّنْۢ

مرد ہو یا عورت عمل کو ضائع نہیں ہونے دیتا تم آپس میں

بَعْضٍ ۚ فَالَّذِيْنَ هَاجَرُوْا وَاُخْرِجُوْا مِنْ

ایک دوسرے کے جز ہو ف۴۰۹ تو جن لوگوں نے ترکِ وطن کیا اور اپنے شہروں سے

دِيَارِهِمْ وَاُوْذُوْا فِيْ سَبِيْلِيْ وَ قٰتَلُوْا وَ قُتِلُوْا

نکالے گئے اور (اور بھی) تکلیفیں انہیں میری راہ میں دی گئیں اور وہ لڑے اور مارے گئے،

لَاُكَفِّرَنَّ عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ وَ لَاُدْخِلَنَّهُمْ

ان کی خطائیں ضرور ان سے معاف کر دی جائیں گی ف۴۱۰ اور میں ضرور انہیں

جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ۚ ثَوَابًا مِّنْ

ایسے باغوں میں داخل کروں گا جن کے نیچے نہریں بہ رہی ہوں گی، (یہ) اللہ کے پاس سے

عِنْدِ اللّٰهِ ؕ وَ اللّٰهُ عِنْدَهٗ حُسْنُ الثَّوَابِ ﴿۱۹۵﴾

ثواب ملے گا اور اللہ ہی کے پاس بہترین ثواب ہے ف۴۱۱

ف۴۰۵ (اور آخرت میں اُن کی رفاقت نصیب کر) مخصوصین بصحبتهم و معدودین فی زمرتهم (بیضاوی) ذُنُوْبَنَا۔ ذنوب سے مراد بڑے گناہ ہیں۔ ای کبائرنا (بیضاوی) سَيِّاٰتِنَا۔ سیات سے مراد چھوٹے گناہ ہیں۔ ای صغائرنا (بیضاوی) ف۴۰۶ یعنی ابتداء ہی سے ہم پر فضل وکرم رکھ۔ جہنم وغیرہ کے جو شدید ترین عذاب ہیں، وہ تو خیر الگ رہے، باقی میدان حشر میں پبلک رسوائی، عام تفضیح، کچھ کم ہے، ذرا اس پر خیال تو کیا جائے۔ اٰتِنَا مَا وَعَدْتَّنَا یعنی اجر موعود، جنت موعود۔ عَلٰى رُسُلِكَ۔ اللہ کے وعدے معتبر تمامتر وہی ہیں جو پیمبروں کی وساطت سے ہوں، مہر تصدیق صرف اُنہی پر لگی ہے نہ کہ اپنی عقل وذہانت سے فرض کیے ہوئے وعدوں پر۔ رَبَّنَا اس سلسلۂ دعا میں بار بار اس لفظ کی تکرار، اللہ کی صفت ربوبیت کو بار بار مخاطب کرنا اور گویا اسے اس کی صفت کا واسطہ دینا دلیل ہے دعا کرنے والے کی خشیت اور الحاح اور تضرع کی۔ ف۴۰۷ (اس لیے تیرے وعدہ پر تو قطعاً بھروسہ ہے لیکن اس کا اطمینان تو نہیں کہ ان وعدوں کا تحقق ہمارے حق میں ہو، ہم ہی ان وعدوں کے مصداق ٹھہریں) ف۴۰۸ (اور انہیں اپنے فضل وکرم کی جنت میں داخل کر دیا) اِسْتَجَابَ یہاں بھی اجاب کے معنی میں ہے۔ استجابهٗ ای اَجَابَهٗ (قرطبی) ف۴۰۹ (اور تم دونوں الگ الگ قسم کی مخلوق نہیں ایک ہی نوع کی دو شاخیں ہو) اَنِّيْ لَاۤ اُضِيْعُ ہر زبان کا ایک مخصوص اسلوب بیان وطرز انشاء ہوتا ہے، اوپر سے برابر صیغہ غائب چلا آ رہا ہے۔ اب دفعۃً اس آیت کے اندر صیغہ متکلم آ گیا، عربی ادب وانشاء میں یہ فوری انتقال صیغہ داخل عیب نہیں، داخل ہنر ہے اور اپنے موقع ومحل پر ایک خاص صفت، یہاں صیغہ متکلم خاص طور پر دلالت کر رہا ہے تخصیص وشفقت پر۔ مِنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى جاہلی مذہبوں میں یہاں تک کہ مسیحیت میں بھی عورت ہونا بجائے خود ایک جرم ونقص تھا، عورت غریب محض اس لیے کہ عورت تھی بہت سے درجات سے، بہت سے ثوابوں سے محروم تھی اس گمراہی کو مٹانے کے لیے صراحت کے ساتھ یہ بیان کرنے کی ضرورت تھی کہ جنس مذکر ومونث سے عمل واجر عمل پر مطلق کوئی اثر نہیں پڑتا، عمل کے لحاظ سے ہر عامل یکساں ہے۔ نماز اس کی بھی قبول اُس کی بھی، روزہ اِس کا بھی مقبول اُس کا بھی، عصمت اس کی بھی قابل غور اس کی بھی و قس علی ہذا۔ لَاۤ اُضِيْعُ لا کر یہ بھی بتا دیا کہ عمل پر ثمرات کا ترتب تمامتر اللہ ہی کے ہاتھ میں ہے۔ بَعْضُكُمْ مِّنْۢ بَعْضٍ یہ تصریح ہے اس کی کہ انسانیت دونوں جنسوں میں مشترک ہے اس لیے حکم بھی دونوں کا مشترک ہی رہے گا۔ لانهما من اصل واحد (بیضاوی) لا تفاوت فی الاجابة ولا فی الثواب بین الذکر والانثی (کبیر) بیّنت فیها شرکة النساء مع الرجال فی ما وعد الله عباده الصالحین (مدارک) ذرا اسے یاد کر لیا جائے کہ دونوں جنسوں کے درمیان اشتراک انسانیت کی یہ تعلیم بیسویں صدی عیسوی میں نہیں ساتویں صدی عیسوی کی ابتداء میں مل رہی ہے، جبکہ فرنگستان اور ہندوستان دونوں میں عورت ہونا خود ایک جرم تھا اور عورت کا وجود مرادف تھا گندگی اور ناپاکی کے۔ مِنْ ذَكَرٍ میں مِنْ تاکید کے لیے ہے۔ دخلت مِنْ للتاکید (قرطبی) ف۴۱۰ (اور یہ کفارہ سیئات والا انعام علاوہ اس اجر کے ہوگا جو انہیں اپنے اعمال شاقہ اور حسنات پر ملے گا) اَلَّذِيْنَ هَاجَرُوْا ...... وَقُتِلُوْا یہ ذکر ہو رہا ہے حضور ﷺ کے رفیقوں اور صحابیوں کی جان نثاریوں کا۔ اور بیان میں چند اعمال کا نام لے کر ذکر کیا گیا ہے، بطور مثال ونمونہ کے یا فہرست حسنات کے مہمات عنوان کے طور پر بتایا کہ انہی پر سارے اعمال حسنہ کا قیاس کر لیا جائے ان سے حسنات کا حصر مقصود نہیں۔ لَاُكَفِّرَنَّ عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ اس تصریح سے صاف ظاہر ہو گیا کہ یہ حضرات باوجود ان مرتبوں کے، باوجود صحابی اور مہاجر اور مظلوم فی سبیل اللہ اور غازی اور شہید ہونے کے معصوم نہ ہوں گے، لغزش وخطا سے ماوراء نہ ہوں گے، صاحب سیئات ہوں گے عام بشری لغزشوں کے یہ بھی مرتکب ہوں گے البتہ فضل خداوندی ان کے حسنات کو ان کے سیئات پر کہیں غالب رکھے گا۔ آج جو ہر "شیخ" اور ہر "بزرگ" کو عملاً تقدس مآب ومعصوم اور بشریت سے ماوراء سمجھا جانے لگا ہے اس عقیدۂ فاسدہ کی تردید قرآن مجید قدم قدم پر کر رہا ہے۔ ف۴۱۱ صیغہ حصر کا وارد ہوا ہے یعنی یہ بہترین وبرترین نعمت اللہ ہی کے ہاتھ میں ہے۔ کسی اور کے ہاتھ میں نہیں۔ ای یختص به و لا یقدر علیه غیره (مدارک)

لَا يَغُرَّنَّكَ تَقَلُّبُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِي الْبِلَادِ ۱۹۶ؕ

(یہ) کافروں کا شہروں میں چلنا پھرنا کہیں تجھے دھوکے میں نہ ڈال دے ف۴۱۲

مَتَاعٌ قَلِيْلٌ قف ثُمَّ مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ؕ وَبِئْسَ

(یہ) چند روزہ بہار ہے ف۴۱۳ پھر تو ان کو ٹھکانا دوزخ ہے اور وہ کیسی بری

الْمِهَادُ ۱۹۷ لٰكِنِ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا رَبَّهُمْ لَهُمْ جَنّٰتٌ

آرام گاہ ہے البتہ جو لوگ اپنے پروردگار سے ڈرتے رہتے ہیں ان کے لیے باغ ہوں گے،

تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا نُزُلًا

جن کے نیچے نہریں بہ رہی ہوں گی، ان میں وہ ہمیشہ (ہمیش) رہیں گے (یہ تو) مہمانی (ہوگی)

مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ ؕ وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرٌ لِّلْاَبْرَارِ ۱۹۸

اللہ کی طرف سے اور جو کچھ اللہ کے پاس ہے وہ نیکوں کے حق میں کہیں بہتر ہے ف۴۱۴

وَاِنَّ مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ لَمَنْ يُّؤْمِنُ بِاللّٰهِ

اور اہلِ کتاب میں کچھ ایسے بھی ضرور ہیں جو اللہ پر

وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِمْ خٰشِعِيْنَ

اور جو کچھ تم پر اُتارا گیا ہے، اور جو کچھ اُن پر اتارا گیا ہے اس پر ایمان رکھتے ہیں، اللہ سے

لِلّٰهِ ۙ لَا يَشْتَرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ثَمَنًا قَلِيْلًا ؕ

ڈرنے والے ہیں، اللہ کی آیتوں کا حقیر قیمت پر سودا نہیں کرتے ف۴۱۵

اُولٰٓئِكَ لَهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ

انہیں ان کا اجر ان کے پروردگار کے پاس ضرور ملے گا بیشک اللہ

سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۱۹۹ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا

حساب بہت جلد لے لیتا ہے، ف۴۱۶ اے ایمان والو

ف۴۱۲ یعنی اے مخاطب اہلِ کفر کا حظوظ دنیوی سے بہرہ ور ہونا، مادی نعمتوں کا حصہ دار ہونا کہیں تجھے اس دھوکے میں نہ ڈال دے کہ ان کی حالت بھی قابل وقعت اور مستحق احترام ہے۔ یہ دھوکا بھی کتنا عام ہے اور آج دنیا کتنا زیادہ اس دھوکے میں پڑی ہوئی اور اس فریب پر مٹی ہوئی ہے۔ الخطاب لکل احد (مدارک) ھٰذا خطاب لِکُلِّ مَنْ سمعہٗ من المکلّفین کَاَنَّہٗ قیل لایَغُرَّنَّکَ ایھا السامع (کبیر) ف۴۱۳ (آخرت کی ابدی نعمتوں اور سرافرازیوں سے ان حظوظ دنیوی کو نسبت ہی کیا؟ حدیث نبوی ﷺ میں آیا ہے کہ دُنیا کو آخرت کے مقابلہ میں کوئی سمجھنا چاہے تو موجیں مارتے ہوئے سمندر میں انگلی کا سرا ڈالے اور نکال لے پھر دیکھے کتنا پانی اس میں آیا ہے۔ ف۴۱۴ (ہر دنیوی لذت ونعمت سے، کیفیت میں، کمیت میں، غرض ہر اعتبار و ہر جہت سے) وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ یعنی اُخروی نعمتوں کی قسموں میں سے۔ اِتَّقَوْا رَبَّهُمْ اور اس تقویٰ الٰہی کی پہلی منزل قبولِ اسلام ہے۔ نُزُلًا مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ۔ اللہ نے اہل جنت کو اپنا ’’مہمان‘‘ ٹھہرا کر ان کا مرتبۂ اعزاز و اکرام جس حد تک بڑھا دیا ہے الفاظ اس کے ادا کرنے سے قاصر ہیں۔ النزل ما یھیّأ للضیف (کبیر) ف۴۱۵ یعنی کسی بھی مصلحت ومنفعت کے خیال سے اپنی آسمانی کتابوں میں تحریف، ترمیم، تصحیف، تلبیس گوارا نہیں کرتے۔ ثَمَنًا قَلِيْلًا پر حاشیہ اُوپر گزر چکے، ہر دنیوی معاوضہ بڑا ہو یا چھوٹا حقیر ہی قیمت کا کہا جائے گا۔ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ یعنی اللہ کی ذات وصفات پر ایمان پورے توحیدی رنگ میں ہے اس میں شرک کی آمیزش نہیں۔ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ خطاب مومنین سے ہے، یعنی قرآن مجید پر ایمان رکھتے ہیں۔ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِمْ یعنی اپنی اپنی آسمانی کتابوں توریت، انجیل وغیرہ پر اُن کی اصلی، غیر محرف صورتوں میں ایمان رکھتے ہیں۔ یہ مدح جیسا کہ ظاہر ہے اُن اہل کتاب کی ہو رہی ہے جنہوں نے رسول اللہ ﷺ کی تصدیق کی اور اسلام قبول کر لیا۔ ف۴۱۶ (سو وہاں کسی کو انتظار کی بھی زحمت نہ اُٹھانی پڑے گی) حشر کے مجمع عظیم کو دنیوی مجمعوں کی بھیڑ بھاڑ اور دنیوی عدالتوں کی تعویق اور تاخیر پر ہرگز قیاس نہ کیا جائے۔

مِمَّا تَرَكْنَ مِنْۢ بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُّوْصِيْنَ بِهَآ

چوتھائی ہے ف۴۰ وصیت (نکالنے) کے بعد جس کی وہ وصیت کر جائیں

اَوْ دَيْنٍ ۭ وَلَهُنَّ الرُّبُعُ مِمَّا تَرَكْتُمْ اِنْ لَّمْ

یا ادائے قرض کے بعد ف۴۱ اور ان (بیویوں) کے لیے تمہارے ترکہ کی چوتھائی ہے ف۴۲ بشرطیکہ تمہارے

يَكُنْ لَّكُمْ وَلَدٌ ۚ فَاِنْ كَانَ لَكُمْ وَلَدٌ فَلَهُنَّ

کوئی اولاد نہ ہو لیکن اگر تمہارے کچھ اولاد ہو تو ان (بیویوں) کو

الثُّمُنُ مِمَّا تَرَكْتُمْ مِّنْۢ بَعْدِ وَصِيَّةٍ تُوْصُوْنَ

تمہارے ترکہ کا آٹھواں حصہ ملے گا ف۴۳ بعد وصیت (نکالنے) کے جس کی تم وصیت کر جاؤ

بِهَآ اَوْ دَيْنٍ ۭ وَاِنْ كَانَ رَجُلٌ يُّوْرَثُ كَلٰلَةً

یا ادائے قرض کے بعد، اور اگر کوئی مورث مرد ہو یا عورت، ایسا ہو جس کے نہ اصول ہوں

اَوِ امْرَاَةٌ وَّلَهٗٓ اَخٌ اَوْ اُخْتٌ فَلِكُلِّ وَاحِدٍ

نہ فروع اور اس کے ایک بھائی یا ایک بہن ہو تو دونوں میں سے ہر ایک کے لیے ایک

مِّنْهُمَا السُّدُسُ ۚ فَاِنْ كَانُوْٓا اَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ

چھٹا حصہ ہے اور اگر یہ لوگ اس سے زائد ہوں تو وہ

فَهُمْ شُرَكَاۗءُ فِي الثُّلُثِ مِنْۢ بَعْدِ وَصِيَّةٍ

ایک تہائی میں شریک ہوں گے ف۴۴ بعد وصیت (نکالنے) کے،

يُّوْصٰى بِهَآ اَوْ دَيْنٍ ۙ غَيْرَ مُضَاۗرٍّ ۚ وَصِيَّةً

جس کی وصیت کردی جائے یا ادائے قرض کے بعد بغیر کسی کے نقصان پہنچائے ف۴۵ یہ حکم اللہ کی طرف سے

مِّنَ اللّٰهِ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَلِيْمٌ ⑫ تِلْكَ حُدُوْدُ

ہے ف۴۶ اور اللہ بڑا علم والا ہے۔ بڑا بردبار ہے ف۴۷ یہ سب خداوندی ضابطے ہیں ف۴۸



ف۴۰ (اور بقیہ ۴/۳ دوسرے وارثوں کا حصہ ہے) بیوی کے ترکہ میں ۴/۱ حصہ شوہر کا ہر صورت میں ہے۔ خواہ بیوی کوئی اولاد چھوڑے یا نہ چھوڑے۔ اِنْ كَانَ لَهُنَّ وَلَدٌ یہ اولاد خواہ تم سے ہو یا پہلے شوہر سے۔ ف۴۱ حاشیہ ابھی اوپر گزر چکا ہے کہ میراث کی تقسیم ہر حال میں اجرائے وصیت اور ادائے قرض کے بعد ہی ہوگی اور ان دونوں میں بھی ادائے قرض مقدم ہے۔ ف۴۲ اور بیویاں اگر کئی ہوں تو شوہر کے ترکہ کی وہی چوتھائی سب میں برابر تقسیم ہو جائے گی۔ ف۴۳ (اور شوہر کے ترکہ کا بقیہ ۸/۷ دوسرے وارثوں کی طرف جائے گا) بیویوں کو ۸/۱ ہر صورت ملے گا خواہ اولاد ہو یا نہ ہو۔ اِنْ كَانَ لَكُمْ وَلَدٌ یہ اولاد خواہ اُنہی بیویوں سے ہو یا کسی اور عورت سے۔ ف۴۴ (اور بقیہ ۳/۲ حصہ دوسرے وارثوں کی طرف جائے گا) فَهُمْ شُرَكَاۗءُ یہ شرکت برابری کی رہے گی، یعنی مذکر و مؤنث کا حصہ برابر کا رہے گا۔ كَلٰلَةً اُردو میں اس کے لیے کوئی ایک لفظ موجود نہیں۔ کلالہ عربی میں ایسے شخص کو کہتے ہیں جس کے نہ باپ دادا میں سے کوئی موجود ہو اور نہ اولاد، اولاد در اولاد میں سے۔ ف۴۵ یعنی مورث کسی وارث کو نقصان نہ پہنچائے نہ عملاً نہ ارادۃً۔ عملاً کی مثال یہ کہ وصیت ۳/۱ سے زائد کی کر دی ایسی وصیت قانونِ شریعت کے خلاف ہونے کی بنا پر نا قابلِ نفاذ ہوگی۔ ارادۃً یہ کہ وصیت رکھے تو ۳/۱ کے اندر ہی۔ لیکن نیت و مقصود یہ ہو کہ وارث کا حصہ کٹ جائے۔ ایسی وصیت کا نفاذ قانونی تو ہو جائے گا لیکن وصیت کرنے والا عند اللہ گنہگار ٹھہرے گا۔ اسلام اپنے پیروؤں سے قدم قدم پر عمل کے ساتھ ساتھ نیت کا بھی اخلاص و صداقت چاہتا ہے۔ ف۴۶ ختم کے قریب پھر یاد دلا دیا کہ یہ سارا قانونِ میراث شریعت کے ہر دوسرے حکم کی طرح حاکمِ مطلق اور حکیم برحق کا نازل کیا ہوا ہے۔ کسی انسانی عقل و دماغ کا سوچا ہوا کسی کونسل، کمیٹی، مجلس کا وضع کیا ہوا نہیں جو آج پاس ہو اور کل اس میں ترمیم ہو جائے۔ ف۴۷ چنانچہ علمِ کامل کی بنا پر وہ خوب واقف ہے کہ کون اس قانون پر عامل ہے اور کون اس سے منحرف۔ اور حلمِ کامل کے اقتضاء سے بہت دفعہ مجرموں کی گرفت وہ فوراً نہیں کرتا۔ ف۴۸ (جنہیں ہلکا سمجھنا خود اپنے کو خدائی عدالت میں مجرم بنانا ہے) تِلْكَ کا اشارہ اُن تمام احکام کی جانب ہے جو یتیموں اور وصیتوں اور ترکہ کے باب میں ابھی گزر چکے ہیں۔ اشارة الى الاحكام التى ذكرت فى باب اليتامى والوصايا والمواريث (مدارک)

اللّٰهِ ؕ وَ مَنۡ یُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوۡلَهٗ یُدۡخِلۡهُ

اور جو کوئی اللہ اور اس کے رسول کی (پوری) اطاعت کرے گا اللہ اسے (بہشت کے) باغوں میں داخل

جَنّٰتٍ تَجۡرِیۡ مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ خٰلِدِیۡنَ

کرے گا، جن کے نیچے نہریں بہ رہی ہوں گی ان میں وہ ہمیشہ ہمیش

فِیۡهَا ؕ وَ ذٰلِكَ الۡفَوۡزُ الۡعَظِیۡمُ ﴿۱۳﴾ وَ مَنۡ یَّعۡصِ

رہیں گے۔ اور یہ بڑی کامیابی ہے ف۴۹ اور جو کوئی اللہ اور

اللّٰهَ وَ رَسُوۡلَهٗ وَ یَتَعَدَّ حُدُوۡدَهٗ یُدۡخِلۡهُ

اس کے رسول کی نافرمانی کرے گا اور اس کے ضابطوں کی حدود سے باہر نکل جائے گا اسے وہ (دوزخ کی) آگ

ع ۱۳ نَارًا خَالِدًا فِیۡهَا ۪ وَلَهٗ عَذَابٌ مُّهِیۡنٌ ﴿۱۴﴾ وَ الّٰتِیۡ

میں داخل کرے گا اس میں وہ ہمیشہ ہمیش پڑا رہے گا، اور اسے ذلت دینے والا عذاب ہوگا۔ ف۵۰ اور تمہاری

یَاۡتِیۡنَ الۡفَاحِشَةَ مِنۡ نِّسَآئِكُمۡ فَاسۡتَشۡهِدُوۡا

عورتوں میں سے جو بے حیائی کا کام کریں ف۵۱ اُن پر چار (آدمی)

عَلَیۡهِنَّ اَرۡبَعَةً مِّنۡكُمۡ ۚ فَاِنۡ شَهِدُوۡا فَاَمۡسِكُوۡهُنَّ

اپنے میں سے گواہ کر لو سو اگر وہ گواہی دے دیں تو ان (عورتوں) کو گھروں کے اندر

فِی الۡبُیُوۡتِ حَتّٰی یَتَوَفّٰهُنَّ الۡمَوۡتُ اَوۡ یَجۡعَلَ

بند رکھو یہاں تک کہ موت ان کا خاتمہ کر دے، ف۵۲ یا اللہ اُن کے لیے

اللّٰهُ لَهُنَّ سَبِیۡلًا ﴿۱۵﴾ وَالَّذٰنِ یَاۡتِیٰنِهَا مِنۡكُمۡ

کوئی (اور) راہ نکال دے ف۵۳ اور تم میں سے کوئی دو جو وہ کام کریں

فَاٰذُوۡهُمَا ۚ فَاِنۡ تَابَا وَ اَصۡلَحَا فَاَعۡرِضُوۡا

انہیں اذیت پہنچاؤ ف۵۴ پھر اگر دونوں توبہ کر لیں اور اپنی اصلاح کر لیں ف۵۵ تو ان سے تعرض

ف۴۹ اور یہ فوزِ عظیم جس اطاعت کامل پر مشروط ہے اس کے اندر اس قانونِ میراث کی پابندی بھی آ گئی۔ یُطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوۡلَهٗ۔ اللہ اور رسول کی اطاعت سے مراد اُس قانون کی پابندی ہے جو اللہ کا اُتارا ہوا اور رسول ﷺ کا لایا ہوا ہے۔ ف۵۰ یہ عذاب دائمی بھی ہوگا اور مُعذَّب کے حق میں ذلت آفرین بھی۔ اس عذاب کے مورد کافر ہی ہوں گے۔ یَتَعَدَّ حُدُوۡدَهٗ یعنی حد سے اس قدر باہر نکل جائے، کہ ان احکام کے احکامِ الٰہی ہونے ہی سے انکار کر دے۔ الكافر هو الذی تعدی الحدود كلها (مدارک) أی یتعد حدوده استحلالًا (مدارک عن الکلبی) وَمَنۡ یَّعۡصِ اللّٰهَ میں معصیت سے مراد معصیت کفر وشرک ہے۔ فسر الضحاک هنا المعصیة بالشرک وقال الكلبی و من یعص الله یكفره (مدارک) ف۵۱ یعنی زنا کے مرتکب ہوں۔ اَلۡفَاحِشَةَ۔ فاحشة قولی وفعلی ہر بڑی برائی کے لیے عام ہے۔ الفاحشة ما عظم قبحه من الافعال و الاقوال (راغب) الفعلة القبیحة (کبیر) یہاں مراد زنا ہے۔ كنایة عن الزنا (راغب) واجمعوا علی ان الفاحشة ههنا الزنا (کبیر) استعملت كثیراً فی الزنا لانه من اقبح القبائح و هو المراد علی الصحیح (روح) نِسَآئِكُمۡ نساء ہر عورت کے لیے عام ہے یہاں مراد بیویاں ہیں۔ ف۵۲ زنا کی ایک سزا ابتداءِ اسلام میں عمر قید یا دائم الحبس تھی۔ اَرۡبَعَةً مِّنۡكُمۡ۔ اَرۡبَعَةً اول تو نصاب شہادت اس معاملہ میں دوگنا ہے یعنی جہاں مسلمان مرد یا عورت کی عزت کا سوال ہے، گواہوں کی تعداد بجائے دو کے چار ہونا چاہیے اور پھر یہ چاروں نہ۔ (۱) مسلم ہوں غیر مسلم نہ ہوں (۲) آزاد ہوں، غلام نہ ہوں (۳) عاقل ہوں، فاتر العقل نہ ہوں (۴) بالغ ہوں، نابالغ نہ ہوں (۵) گواہی چشم دید دیں۔ سماعی یا قیاسی شہادت کا یہاں دخل نہیں۔ فَاَمۡسِكُوۡهُنَّ یہ قید حکام یا اہل حل وعقد کے حکم سے ہونا چاہیے۔ هذا خطاب للحكام (معالم) فامسكوهن فی البیوت یعنی گھروں کے اندر انہیں قید یا نظر بند کر دو بعض ظالموں نے جو اس سے پردہ مراد لیا ہے انہوں نے اپنی عقل وفہم پر ظلم کیا ہے۔ فاحبسو هن فی البیوت واجعلوها سجناً علیهن (بیضاوی) ف۵۳ (اپنے رسول پر وحی کے ذریعہ سے) فقرہ خود اس پر دلالت کر رہا ہے کہ گھروں کے اندر دائمی نظر بندی کی سزا عارضی تھی اور آئندہ کوئی دوسری سزا تجویز ہونے والی ہے چنانچہ کچھ روز بعد سورۃ النور میں قرآن ہی کے ذریعہ سے دوسری سزا تجویز ہوئی۔ یعنی زانی مرد اور زانی عورت دونوں کے لیے سو ۱۰۰ سو ۱۰۰ تازیانے۔ اور سنت رسول ﷺ نے اس کی مزید تشریح یہ کی کہ یہ سزا ناکتخدا کے لیے ہے اور بیاہے ہوؤں کے لیے جرم کی سزا سنگساری ہے۔ وهذا كلهٗ كان قبل نزول الحدود فنسخت بالجلد والرجم والجلد فی القران و الرجم فی السنة (معالم) ف۵۴ یعنی سزا اس جرم کے سارے مجرموں کے لیے ہے۔ بہت سی قومیں اپنے کو مہذب کہلانے والی آج بھی موجود ہیں جن کے ہاں حرام کاری (جب تک کہ بہ جبر نہ ہو) سرے سے قابل تعزیر ہی نہیں۔ بہت سی قوموں میں حرام کاری صرف شادی کے بعد ہے۔ بن بیاہوں اور بن بیاہیوں کے لیے یہ کوئی جرم ہی نہیں، آیت اس سارے غلط و گمراہ کن نظریات کی تردید کر رہی ہے۔ وَالَّذٰنِ یَاۡتِیٰنِهَا۔ میں ھا کی ضمیر فاحِشَة کی طرف ہے یعنی کوئی بھی جوڑا جو حرام کا مرتکب ہو۔ اس عموم میں ہر طرح کے مرتکب آ گئے، بیاہے اور کنوارے، مرد وعورت سب، بجز فاتر العقلوں کے۔ فَاٰذُوۡهُمَا اجراء سزا کا یہ حکم حکام یا اہل حل وعقد کو ہے۔ الخطاب هنا للحكام (روح) ف۵۵ (اجرائے سزا کے بعد) جن جرائم کی حد شرعی مقرر ہے ان میں اجرائے حد سے قبل توبہ کافی نہیں۔

عَنْهُمَا ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا ﴿١٦﴾ اِنَّمَا

نہ کرو ف۵٦ بیشک اللہ بڑا توبہ قبول کرنے والا ہے۔ بڑا مہربان ہے ف۵۷ توبہ جس کا

التَّوْبَةُ عَلَى اللّٰهِ لِلَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ السُّوْٓءَ

قبول کرنا اللہ کے ذمہ ہے وہ تو بس انہی لوگوں کی ہے جو بری حرکت نادانی سے کر

بِجَهَالَةٍ ثُمَّ يَتُوْبُوْنَ مِنْ قَرِيْبٍ فَاُولٰٓئِكَ

بیٹھتے ہیں، ف۵۸ اور پھر قریب ہی (وقت میں) توبہ کر لیتے ہیں ف۵۹ ایسے ہی لوگوں کی

يَتُوْبُ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ﴿١٧﴾

توبہ اللہ قبول کرتا ہے ف٦٠ اور اللہ بڑا علم والا ہے بڑا حکمت والا ہے ف٦١

وَلَيْسَتِ التَّوْبَةُ لِلَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ السَّيِّاٰتِ ۚ

ایسے لوگوں کی توبہ نہیں ہے ف٦٢ جو (برابر) گناہ کرتے رہیں

حَتّٰٓى اِذَا حَضَرَ اَحَدَهُمُ الْمَوْتُ قَالَ اِنِّيْ

یہاں تک کہ موت اُن میں سے کسی کے سامنے آ کھڑی ہو ف٦٣ (اور تب) وہ کہنے لگے کہ اب میں

تُبْتُ الْئٰنَ وَلَا الَّذِيْنَ يَمُوْتُوْنَ وَهُمْ كُفَّارٌ ؕ

توبہ کرتا ہوں، اور نہ ان لوگوں (کی توبہ) جو اسی حال میں مرتے ہیں کہ وہ کافر ہیں ف٦٤

اُولٰٓئِكَ اَعْتَدْنَا لَهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ﴿١٨﴾ يٰٓاَيُّهَا

یہی وہ لوگ ہیں جن کے لیے ہم نے دردناک عذاب تیار کر رکھا ہے۔ اے

الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا يَحِلُّ لَكُمْ اَنْ تَرِثُوا النِّسَآءَ

ایمان والو تمہارے لیے جائز نہیں کہ تم عورتوں کے جبراً مالک

كَرْهًا ؕ وَلَا تَعْضُلُوْهُنَّ لِتَذْهَبُوْا بِبَعْضِ مَآ

ہو جاؤ ف٦٥ اور نہ انہیں اس غرض سے قید رکھو کہ تم نے انہیں جو کچھ دے



ف۵٦ یعنی مجرم جب سزا بھی بھگت چکا اور اب تائب بھی ہے تو اب اس پر مزید طعن و ملامت وغیرہ جائز نہیں۔ ف۵۷ اسلام کا خدا محدود و مقید قسم کا خدا نہیں کہ مغفرت ذنوب پر قادر ہی نہیں بلکہ کائنات میں
یا مشین کی طرح ایک قانون مکافات عمل کی حکومت ہے اور خدا (نعوذ باللہ) بیٹھا ہوا منہ دیکھ رہا ہے۔ یا اگر مغفرت پر قادر ہے بھی جب بھی کفارہ کا محتاج ہے۔ ہندومت، مسیحیت وغیرہ تمام باطل ادیان
تردید آیت سے ہوگئی۔ ف۵۸ جو طبائع غیر سلیم ہیں۔ اُن کے لیے ہر قسم کی بدعملی کی گنجائش آیت ماقبل سے نکل سکتی تھی اور وہ اپنے دل میں کہہ سکتے تھے کہ جب توبہ قبول ہو ہی جائے گی تو پھر اطمینان سے
ہر قسم کے فسق و فجور میں پڑے رہ سکتے ہیں۔ جب مرنے لگیں گے۔ توبہ کر لیں گے۔ اس خدشہ کے دُور کرنے کے لیے ضرورت تھی کہ قبول توبہ کے قیود و شرائط کو صاف کر دیا جاتا۔ اَلسُّوْٓءَ۔ لفظ جامع ہے
گناہ کبیرہ اور صغیرہ دونوں کے لیے۔ ای المعصية صغيرة او كبيرة (روح) اَلتَّوْبَةُ۔ توبہ کی حقیقت شریعت میں یہ ہے کہ ماضی پر ندامت ہو اور مستقبل کے لیے ترک معصیت کا عزم ہو اور یہاں
توبہ سے مراد قبول توبہ ہے۔ التوبة عبارة عن الندم على ما مضى والعزم
على الترك في المستقبل (كبير) اى انّ قبولها (مدارك) بِجَهَالَةٍ
مراد یہ ہے کہ معصیت کے ارتکاب کے وقت اس کے نتائج کا ذہن سے ذہول ہو
گیا ہو اور عقل شدت جذبات (یا ہوائے نفس) سے اندھی ہوگئی ہو۔ عَلَى اللّٰهِ
اہل حق کا مذہب ہے کہ اللہ پر حقیقۃً واجب تو کوئی بھی چیز نہیں۔ یہاں مقصود
صرف وعدہ کی تاکید ہے۔ وليس المراد به الوجوب اذ لايجب على الله
شيء ولكنه تاكيد للوعد (مدارك) ف۵۹ معصیت پر ندامت اور اس
کے ترک کا عزم، عمل معصیت کے بعد جس قدر جلد بھی ہو سکے اس کا مطلوب ہونا
ظاہر ہے۔ لیکن شریعت نے انتہائی شفقت سے کام لے کر اس قرب (من
قریب) کی میعاد حضور موت سے قبل تک وسیع کر دی ہے۔ صحابیوں اور تابعین
سے یہی مروی ہے۔ والقريب فى مابينه و بين ان ينظر الى ملك
الموت (ابن جریر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) كل شيء قبل الموت فهو
قريب (ابن جریر۔ عن الضحاک) و هو ما قبل حضرة الموت (مدارك)
دوسرے معنی یہ کیے گئے ہیں اور یہ معنی بھی لگتے ہوئے ہیں کہ قبل اس کے کہ برائی
نیکیوں پر چھا جائے۔ اور نیکیوں کو سوخت کر جائے۔ معناه قبل ان يحيط
السوء بحسناته فيحبطها (معالم) مِنْ قَرِيْبٍ میں مِنْ تبعیض کے لیے
ہے۔ معناه التبعيض اى يتوبون بعض زمان قريب (کشاف) ف٦٠
یعنی وعدۂ مغفرت مرتب ایسے ہی لوگوں کی توبہ پر ہوتا ہے۔ ف٦١ سو وہ اپنی شان
علم سے خوب جانتا ہے کہ کس کس نے دل سے توبہ کی ہے اور اپنی شان حکمت
سے دل سے توبہ نہ کرنے والے کو بھی رسوا نہیں کرتا، اور تائب مخلص ہو یا غیر
مخلص۔ بہرصورت اس کے لیے مزید ملامت روا نہیں رکھتا۔ ف٦٢ یعنی ایسے
لوگوں سے قبول توبہ کا وعدہ نہیں۔ باقی اگر اور کسی کے ساتھ محض فضل و کرم ہی کا
معاملہ کرنا چاہے تو اس کی راہ میں حائل کون ہو سکتا ہے۔ ف٦٣ (اور عالم برزخ
اس پر منکشف ہونے لگے) یعنی حالت نزع و سکرات شروع ہو جائے کہ اب
عذاب و ملائکہ عذاب کے مشاہدہ کے بعد جو توبہ ہوگی وہ اضطراری ہوگی اور اس
لیے کسی درجہ میں بھی مقبول نہیں۔ اَلَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ السَّيِّاٰتِ۔ معصیت کا صدور
اگر ایک ہی آدھ بار ہو لیکن اس سے توبہ نہ کی جائے تو اس کا شمار بھی اصرار علی
المعصیت میں ہوگا اور یہ عمل گناہ متواتر کرتے رہنے کے حکم میں داخل ہوگا۔
السیئات۔ یہ صیغۂ جمع لانے سے یہ لازم نہیں کہ گناہوں کی مختلف قسمیں صادر ہوتی
رہیں بلکہ ایک ہی معصیت کی عرصہ دراز تک تکرار اسے صیغہ جمع میں لانے کے
لیے کافی ہے۔ جمعت باعتبار تكرر وقوعها فى الزمان المديد
(روح) ف٦٤ کافر کے ایمان کا مرتے وقت نامقبول رہنا تو اوپر کے فقرہ میں شامل تھا۔ مزید تصریح شاید تاکید اور مزید تقبیح کے لیے ہو۔ ف٦٥ عرب جاہلیت میں میت کی جائداد کی طرح اس کی بیویاں
بھی وارث کے قبضہ میں آجاتی تھیں اور یہی دستور یونانی تمدن اور رومی تمدن میں بھی رہ چکا ہے۔ (ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی) پھر مرد اگر چاہتا تو ان سے جبراً یا خود نکاح کر لیتا یا دوسروں کے نکاح میں
دے دیتا۔ تَرِثُوا النِّسَآءَ میں بیویوں کے جسم کا مالک ہونا بھی آگیا اور ان کے مال و جائداد کا بھی۔ عورتوں کے مال کے مالک ہو جانے کی تین صورتیں مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ عرب میں رائج تھیں۔
ایک یہ کہ عورت کا جو حق شرعی میراث میں نکل رہا ہوا سے خود لے لیا جائے اور اُسے نہ دیا جائے۔ دُوسرے یہ کہ اس کو نکاح نہ کرنے دیا جائے یہاں تک کہ وہ مرجائے اور اس کے مال پر قبضہ کر لیا جائے۔
تیسرے یہ کہ خاوند اپنی بیوی کو بلاوجہ مجبور کر دے کہ اسے کچھ مال دے جب یہ اُسے چھوڑے۔ دنیا بداخلاقی اور بدعملی کی کتنی مختلف صورتوں میں مبتلا تھی اور اسلام نے آکر کن کن چیزوں کی اصلاح کی ہے۔

اٰتَيْتُمُوْهُنَّ اِلَّآ اَنْ يَّاْتِيْنَ بِفَاحِشَةٍ مُّبَيِّنَةٍ ۚ
رکھا ہے اُس کا کچھ حصہ وصول کر لو بجز اس صورت کے کہ وہ صریح بدکرداری کی مرتکب ہوں و۶۶
وَعَاشِرُوْهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ۚ فَاِنْ كَرِهْتُمُوْهُنَّ
اور بیویوں کے ساتھ خوش اسلوبی سے گزر بسر کیا کرو و۶۷ اگر وہ تمہیں ناپسند ہوں
فَعَسٰٓى اَنْ تَكْرَهُوْا شَيْـًٔا وَّيَجْعَلَ اللّٰهُ فِيْهِ
تو عجب کیا کہ تم ایک شے کو ناپسند کرو اور اللہ اس کے اندر کوئی بڑی بھلائی
خَيْرًا كَثِيْرًا ۝١٩ وَاِنْ اَرَدْتُّمُ اسْتِبْدَالَ زَوْجٍ
رکھ دے و۶۸ اور اگر تم ایک بیوی کی جگہ (دوسری) بیوی بدلنا
مَّكَانَ زَوْجٍ ۙ وَّاٰتَيْتُمْ اِحْدٰىهُنَّ قِنْطَارًا فَلَا
چاہو و۶۹ اور تم اس بیوی کو (مال کا) انبار دے چکے ہو تو تم
تَاْخُذُوْا مِنْهُ شَيْـًٔا ۭ اَتَاْخُذُوْنَهٗ بُهْتَانًا
اس میں سے کچھ بھی واپس مت لو و۷۰ کیا تم بہتان رکھ کر اور صریح گناہ کر کے
وَّاِثْمًا مُّبِيْنًا ۝٢٠ وَكَيْفَ تَاْخُذُوْنَهٗ وَقَدْ اَفْضٰى
اسے (واپس) لو گے و۷۱ اور تم کیسے اسے (واپس) لے سکتے ہو درآنحالیکہ ایک
بَعْضُكُمْ اِلٰى بَعْضٍ وَّاَخَذْنَ مِنْكُمْ مِّيْثَاقًا
دوسرے سے خلوت کر چکے ہو اور وہ (بیویاں) تم سے ایک مضبوط اقرار
غَلِيْظًا ۝٢١ وَلَا تَنْكِحُوْا مَا نَكَحَ اٰبَآؤُكُمْ مِّنَ
لے چکی ہیں و۷۲ اور اُن عورتوں سے نکاح مت کرو جن سے تمہارے باپ
النِّسَآءِ اِلَّا مَا قَدْ سَلَفَ ۭ اِنَّهٗ كَانَ فَاحِشَةً
نکاح کر چکے ہیں، مگر ہاں جو کچھ ہو چکا (ہو چکا) و۷۳ بیشک یہ بڑی بے حیائی اور



و۶۶ (کہ جب البتہ عورتوں کو قید رکھنا یا اُن سے کچھ مال وصول کرنا جائز ہوگا) ایک دستور عرب جاہلیت میں یہ بھی تھا کہ مالدار بیوی کو وارث اس خیال سے کہیں نکاح نہ کرنے دیتے کہ یہ اپنا مال اپنے ساتھ لے جائے گی۔ یہاں تک کہ وہ مجبور و محبوس بیوہ اس کے گھر میں اپنی جان دے دیتی۔ یا پھر اسے اپنا مال ومتاع حوالہ کر کے اپنی جان چھڑاتی۔ ''اس مضمون میں بھی تین صورتیں آ گئیں۔ ایک یہ کہ میت کا وارث اس میت کی بیوی کو نکاح نہ کرنے دیتا تا کہ ہم کو یہ کچھ دے۔ دوسرے یہ کہ خاوند اس کو مجبور کرتا کہ مجھ کو کچھ دے تب چھوڑوں۔ تیسرے یہ کہ خاوند طلاق دینے کے بعد بھی اس سے کچھ لیے بغیر اس کو نکاح نہ کرنے دیتا'' (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ)۔ مَآ اٰتَيْتُمُوْهُنَّ یعنی جو چیزیں خود تم نے دی ہوں یا تمہارے قرابت والوں نے۔ فَاحِشَةٍ مُّبَيِّنَةٍ اس سے مراد زنا کاری ہونا تو ظاہر ہی ہے۔ وهو الزنا (ابن جریر عن السدی) ای الزنا (ابن الجریر عن الحسن) لیکن دوسرے معنی شوہر کی نافرمانی کے بھی ائمہ فن سے منقول ہیں۔ وهو النشوز (ابن جریر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) وهو النشوز (ابن جریر۔ عن قتادة) محققین کا فیصلہ یہ ہے کہ لفظ زنا کاری اور نافرمانی دونوں مفہوموں کا جامع ہے۔ كل فاحشة من بذاءة باللسان على زوجها واذى له و زنا بفرجها (ابن جریر) خلاصہ یہ کہ سوء معاشرت کا سبب اُن بیویوں کا پیدا کردہ نہ ہو۔ ای الا ان يكون سوء العشرة من جهتهن (کشاف) و۶۷ قرآن مجید کا یہ ایک عام اسلوب بیان ہے کہ جزئیاتِ احکام کے درمیان ایک کلی مسئلہ بھی بیان کر دیتا ہے اور کلیات کے ضمن میں جزئیات بھی لے آتا ہے۔ یہاں بھی یہی ہے کہ جزئی احکام بیان کرتے کرتے اُس نے ایک اہم اصل بیان کر دی عورتوں کے ساتھ معاشرت کی۔ یہ حسن معاشرت کا مرکزی، بنیادی، کلیدی حکم سہاگنوں، بیواؤں، طلاقنوں، سب کے معاملہ میں واجب العمل ہے۔ اور یہ ہدایت اس مذہب کی ہے جو کتنے ہی کور چشم مسیحیوں، آریوں وغیرہ کے نزدیک عورت کے حق میں ظالمانہ ہے۔ و۶۸ (حال یا مستقبل میں) شکایت کرنے والے شوہروں کو اپنی تسکین وتسلی کے لیے اس مراقبہ سے بڑھ کر اور کون خیال ہو سکتا ہے۔ خَيْرًا كَثِيْرًا خیر کے اندر دنیوی واخروی، عاجل وآجل ہر قسم کی فلاح اور بھلائی آ گئی۔ محض خیر ہی نہیں خیر کثیر (بھلائیوں کا ایک ڈھیر۔ ایک انبار) کہ اس سے زیادہ تسکین دہ اور کون خیال ہو سکتا ہے؟ اِنْ كَرِهْتُمُوْهُنَّ یہاں وہ کراہت مراد ہے جو طبعی طور پر یا خواہ مخواہ ہو۔ نہ کہ کوئی ایسا قابل شکایت امر جس کے اندر عورت کا ارادی قصور شامل ہو۔ و۶۹ بلا اس کے کہ اس پہلی بیوی کا کوئی قصور ہو۔ یعنی محض اپنی رغبت وخواہش سے تم ایک بیوی چھوڑ کر دوسری کرنا چاہتے ہو و۷۰ (اور اس طرح اقرار کیے ہوئے مال کو روک بھی مت رکھو) اِحْدٰىهُنَّ یعنی اس پہلی بیوی کو جسے اب چھوڑ رہے ہو۔ قِنْطَارًا کے معنی مال کے انبار کے ہیں۔ القنطار المال العظيم (کبیر وکشاف) اس پر ایک سوال یہ پیدا ہوا ہے کہ حدیث میں تو مہر کی زیادتی کی ممانعت آئی ہے لیکن خلیفہ راشد حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک بار مسجد میں سر منبر گو پہلے مہر کی زیادتی سے روکا لیکن ایک ضعیفہ کے ٹوکنے پر اس کا جواز بھی تسلیم کر لیا اور خود اس آیت سے بھی ڈھیروں مال کا جواز ثابت ہو رہا ہے؟ سوال کا ایک مشہور جواب تو امام رازی رحمۃ اللہ علیہ کے قلم و دماغ سے ہے یعنی آیت سے جواز کہاں ثابت ہوا؟ آیت نے تو محض ایک مفروض ومشروط حالت کا ذکر کیا ہے کہ اگر تم ڈھیروں مال دے چکے ہو جب بھی اس کی واپسی کا مطالبہ درست نہیں۔ اس سے اُس مفروضہ یا شرط کا صحیح ہونا تو لازم نہیں ہوتا۔ لیکن اس سے بھی صاف، دل نشین اور بے تکلف جواب ہمارے زمانہ کے امام شریعت مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے قلم سے نکلا ہے۔ فرماتے ہیں کہ ''یہ جواز مفہوم من القرآن بہ معنی صحت نفاذ ہے۔ اور حدیث میں جواز بہ معنی اباحت مطلقہ وعدم کراہت کی نفی ہے، پس کچھ تعارض نہیں۔ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا ایک واقعہ میں زیادہ مہر کے جواز کو مان لینا اس لیے تھا کہ سامعین اس کو حرام نہ سمجھنے لگیں پس اس سے کراہت کا عدم ثابت نہیں ہوتا نہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ پر کوئی اعتراض لازم آتا ہے۔'' و۷۱ یعنی بلا وجہ واپس لو گے تو یا تو صریح ظلم کے مرتکب ہو گے اور یا پھر بات بنانے کے لیے عورت پر کوئی جھوٹا سنگین الزام، زنا کاری یا نافرمانی کا لگانا ہوگا۔ و۷۲ نکاح کے وقت کہ تم مہر ادا کرو گے۔ مِّيْثَاقًا غَلِيْظًا یعنی عہد مستحکم۔ وصفه بالغلظ لقوته و عظمه (کشاف) عهداً وثيقاً (مدارک) وَقَدْ اَفْضٰى بَعْضُكُمْ اِلٰى بَعْضٍ۔ یعنی جب انہوں نے اپنا جسم تمتع وتلذذ کے لیے تمہارے سپرد کر دیا تو اب مہر ان سے واپس لینا یا اسے انہیں ادا نہ کرنا بڑی بے حمیتی بلکہ کم ظرفی کی بات ہے۔ افضٰی۔ افضاء لغۃً خلوت صحیحہ اور اصل عمل صحبت دونوں کو شامل ہے۔ حنفیہ نے مراد خلوت صحیحہ لی ہے۔ افضى الى امراته اى خلا بها (راغب) قال الكلبى الا فضاء ان يكون معها فى لحافٍ واحدٍ جامعها او لم يجامعها و هذا القول اختيار الفراء و مذهب ابى حنيفةؒ (کبیر) ذكر الفراء ان الافضاء هو الخلوة و ان لم يقع دخول و قول الفراء حجةٌ فى ما يحكيه من اللغة (جصاص) اى خلا بلا حائل (مدارک) حنفیہ کے ہاں مہر خلوتِ صحیحہ پر واجب ہوتا ہے۔ والأية حجة لنا فى الخلوة الصحيحة وهنا توكد المهر (مدارک) و۷۳ یعنی اس حکم کے نزول سے قبل جو ہو چکا۔ اب اس پر باز پرس نہیں۔ اى قبل نزول اٰية التحريم فانه معفو عنه (کبیر) لَا تَنْكِحُوْا میں نکاح اپنے لغوی معنی یعنی صحبت کرنے کے مفہوم میں لیا گیا ہے۔ فيه تحريم وطى موطوءة الاب بنكاح او بملك يمين او بزنا كما هو مذهبنا و عليه كثير من المفسرين (مدارک) مَا نَكَحَ اٰبَآؤُكُمْ عرب جاہلیت کے اس دستور کی طرف اشارہ ہے کہ سوتیلی ماؤں سے بھی نکاح کر لیا جاتا تھا۔ قال ابن عباس و جمهور المفسرين كان اهل الجاهلية

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



وَّ مَقْتًا ؕ وَسَآءَ سَبِيْلًا ﴿۲۲﴾ حُرِّمَتْ عَلَيْكُمْ

نفرت کی بات تھی اور بہت برا طریقہ تھا ۵۴ تمہارے اوپر حرام کی گئی ہیں

اُمَّهٰتُكُمْ وَ بَنٰتُكُمْ وَ اَخَوٰتُكُمْ وَعَمّٰتُكُمْ وَ خٰلٰتُكُمْ

تمہاری مائیں اور تمہاری بیٹیاں اور تمہاری بہنیں اور تمہاری پھوپھیاں اور تمہاری خالائیں

وَبَنٰتُ الْاَخِ وَبَنٰتُ الْاُخْتِ وَاُمَّهٰتُكُمُ الّٰتِىْۤ

اور بھائی کی بیٹیاں اور بہن کی بیٹیاں اور تمہاری وہ مائیں جنہوں نے

اَرْضَعْنَكُمْ وَاَخَوٰتُكُمْ مِّنَ الرَّضَاعَةِ وَاُمَّهٰتُ

تمہیں دودھ پلایا ہے اور تمہاری دودھ شریک بہنیں اور تمہاری بیویوں کی

نِسَآئِكُمْ وَ رَبَآئِبُكُمُ الّٰتِىْ فِىْ حُجُوْرِكُمْ مِّنْ

مائیں اور تمہاری بیویوں کی بیٹیاں جو تمہاری پرورش میں رہتی ہیں

نِّسَآئِكُمُ الّٰتِىْ دَخَلْتُمْ بِهِنَّ ز فَاِنْ لَّمْ تَكُوْنُوْا

اور جو تمہاری ان بیویوں سے ہوں جن سے تم نے صحبت کی ہے لیکن اگر ابھی تم نے

دَخَلْتُمْ بِهِنَّ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ ز وَحَلَآئِلُ

ان بیویوں سے صحبت نہ کی ہو تو تم پر کوئی گناہ نہیں اور جو بیٹے تمہاری

اَبْنَآئِكُمُ الَّذِيْنَ مِنْ اَصْلَابِكُمْ ۙ وَاَنْ تَجْمَعُوْا

نسل سے ہوں ان کی بیویاں اور یہ بھی (حرام ہے) کہ تم

بَيْنَ الْاُخْتَيْنِ اِلَّا مَا قَدْ سَلَفَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ

دو بہنوں کو یکجا کرو مگر ہاں جو ہو چکا (ہو چکا) بیشک اللہ

كَانَ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿۲۳﴾ ۙ

بڑا بخشنے والا ہے، بڑا مہربان ہے ۵۵



ع

یتزوجون بازواج ابائھم (کبیر) مَانَكَحَ میں مَا. مَنْ کے معنی میں ہے۔ما بمعنی مَنْ (جلالین) اٰبَآؤُكُمْ اس کے ذیل میں وہ بیویاں بھی آگئیں جو دادا یا نانا کے نکاح میں رہ چکی تھیں۔ ۵۴ قرآن مجید نے تین لفظ استعمال کیے ہیں اور تینوں سے الگ الگ اشارے ہیں۔ فَاحِشَةً یہ دستور بجائے خود اور عقلاً بھی بڑی بے حیائی کی چیز تھا۔ مَقْتًا۔ مذاق سلیم رکھنے والوں کے عرف میں بڑی گندی چیز تھا۔ مقت کہتے ہیں ایسی بری چیز کو جسے دیکھ ہی کر طبیعت میں گھن پیدا ہو۔ المقت بغض شدید لمن تراہ تعاطی القبیح (راغب) خود اہل جاہلیت بھی اس نکاح کو بہت بری نگاہ سے دیکھتے تھے اور اس کا نام ہی نکاح المقت پڑ گیا تھا۔ سَآءَ سَبِيْلًا یعنی اس کے نتائج بھی بڑے قبیح تھے۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ قبیح کے تین درجہ ہوتے ہیں۔ ایک قبح عقلی، دوسرے قبح شرعی، تیسرے قبح عرفی، فاحشہ میں اشارہ اوّل کی جانب ہے، مقتا میں دوم کی جانب، ساء سبیلا میں سوم کی طرف۔ ۵۵ اس لیے جو غلطیاں نزول حکم سے قبل ہو چکیں، ان پر وہ گرفت نہیں کرتا۔ اور ان پر وہ خط عفو کھینچ دیتا ہے۔ قرآن مجید نے یہاں ایک مفصل فہرست دے کر بتا دیا کہ ان ان عورتوں سے مطلقاً یا فلاں فلاں صورتوں میں نکاح حرام ہے۔ اور یہ فہرست محرمات قرآن مجید کی کاملیت کے دلائل میں سے ایک قوی دلیل ہے۔ موجودہ انجیل اور خدا معلوم کتنی نام نہاد آسمانی کتابوں میں تعلیم کا یہ ورق سرے سے سادہ موجود ہے۔ اُمَّهٰتُكُمْ تمہاری مائیں اور اسی طرح ماں کی مائیں، دادیاں، نانیاں وغیرہا۔ والجدة من قبل الام والاب ملحقة بھن (مدارک) بَنٰتُكُمْ تمہاری بیٹیاں اور اسی طرح بیٹیوں کی بیٹیاں، پوتیاں، نواسیاں وغیرہا۔ وبنات الابن و بنات البنت ملحقات بھن (مدارک) اَخَوٰتُكُمْ۔ اس میں حقیقی کے علاوہ سوتیلی بہنیں بھی آگئیں۔ لأب و أم او لأب او لأم (مدارک) عَمّٰتُكُمْ اس میں باپ کی اور باپ سے اوپر والوں کی بہنیں آگئیں۔ من الاوجه الثلاثة (مدارک) خٰلٰتُكُمْ۔ اس میں ماں کی اور ماں سے اوپر والوں کی بہنیں آگئیں۔ من الاوجه الثلاثة (مدارک) بَنٰتُ الْاَخِ یعنی سگی اور سوتیلی بھتیجیاں۔ کذٰلک (مدارک) بَنٰتُ الْاُخْتِ یعنی سگی اور سوتیلی بھانجیاں۔ کذٰلک (مدارک) اُمَّهٰتُكُمُ الّٰتِىْۤ اَرْضَعْنَكُمْ خیال کر کے دیکھا جائے کہ قرآن مجید دودھ پلائیوں کو ماں کے لقب سے یاد کر رہا ہے۔ اَخَوٰتُكُمْ مِّنَ الرَّضَاعَةِ رضاعت کے اوقات گو مختلف ہوں، مگر دودھ ہو ایک ہی ماں کا۔ اُمَّهٰتُ نِسَآئِكُمْ اس میں بیوی کی نانیاں، پرنانیاں وغیرہ بھی آگئیں۔ ان کی حرمت محض عقد سے لازم آجاتی ہے۔ وھن محرمات بمجرد العقد (کشاف) رَبَآئِبُكُمُ اس میں بیوی کی بیٹیوں کے علاوہ نواسیاں وغیرہ بھی آگئیں۔ فِىْ حُجُوْرِكُمْ لفظی معنی ہیں کہ تمہاری گودوں میں ہوں، مراد ہے تربیت و پرورش میں ہونا۔ یہ محض عام عادت و عرف کا بیان ہے کوئی قید یا شرط نہیں۔ ذکر الحجر علی غلبة الحال دون الشرط (مدارک) مِنْ نِّسَآئِكُمُ الّٰتِىْ دَخَلْتُمْ بِهِنَّ یعنی ماں سے مجرد نکاح اس کی بیٹی کی حرمت کے لیے کافی نہیں۔ حرمت کے لیے ماں سے صحبت کا ہو چکنا ضروری ہے۔ دَخَلْتُمْ بِهِنَّ اصلاً تو کنایہ صرف صحبت سے ہے۔ وھی کنایة عن الجماع (بیضاوی۔ کشاف) لیکن حنفیہ نے لمس شہوانی اور بوس و کنار کو بھی اسی حکم میں داخل کیا ہے اور امام مالک رحمۃ اللہ علیہ و امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ اور بہت ائمہ فقہ اس میں حنفیہ کے ہمراہ ہیں۔ واللمس و نحوہ یقوم مقام الدخول (مدارک) ھو التمتع من اللمس او القبل قال المالک و ابو حنیفة (ابن العربی) واتفق اصحابنا والثوری و مالک و اوزاعی واللیث والشافعی ان اللمس بشھوة بمنزلة الجماع فی تحریم ام المراة و بنتھا (جصاص) الجماع ھو الاصل و یحمل علیه اللمس لانه استمتاع مثله و یدخل تحت عمومه (ابن العربی) حنفیہ و مالکیہ نے علاوہ لمس شہوانی کے شہوانی نظروں کو بھی سبب تحریم قرار دیا ہے۔ قال اصحابنا جمیعًا اذا نظر الی فرجھا بشھوة کان ذلک بمنزلة اللمس فی ایجاب التحریم (جصاص) وقال مالک اذ النظر الی شعر جاریته تلذذاً او صدرھا او ساقھا او شیء من محاسنھا تلذذاً حرمت علیه امھا و بنتھا (جصاص) و اما النظر فانه فی الدرجة الثالثة شبه فی الزنا ذریعة الذریعة (ابن العربی) فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ ایسی غیر مدخول بہا بیوی کی بیٹی سے نکاح کر لینے میں۔ مِنْ اَصْلَابِكُمْ یہ صلب یا نسل کی قید اس لیے لگا دی کہ متبنّیٰ یا محض منہ بولے بیٹوں کی بیویاں اس میں نہ شامل ہو جائیں جیسا کہ عرب جاہلیت میں دستور تھا۔ من او ما تبنیتم (کشاف) اَنْ تَجْمَعُوْا بَيْنَ الْاُخْتَيْنِ بہنیں خواہ حقیقی ہوں یا رضائی اُن کا نکاح میں جمع کرنا حرام ہے۔

وَّالۡمُحۡصَنٰتُ مِنَ النِّسَآءِ اِلَّا مَا مَلَكَتۡ اَيۡمَانُكُمۡ‌ۚ

اور وہ عورتیں بھی (حرام کی گئی ہیں) جو قید نکاح میں ہوں بجز اُن کے جو تمہاری ملک میں آجائیں ف۷۶

كِتٰبَ اللّٰهِ عَلَيۡكُمۡ‌ۚ وَاُحِلَّ لَـكُمۡ مَّا وَرَآءَ ذٰ لِكُمۡ

اللہ نے فرض کر دیا ہے (ان احکام کو) تم پر، اور جو ان کے علاوہ ہیں وہ تمہارے لئے حلال کر دی گئی ہیں ف۷۷

اَنۡ تَبۡتَغُوۡا بِاَمۡوَالِكُمۡ مُّحۡصِنِيۡنَ غَيۡرَ مُسٰفِحِيۡنَ‌ؕ

یعنی تم انہیں اپنے مال کے ذریعہ سے تلاش کرو (اس طور پر کہ) قید نکاح میں لانے والے ہو نہ کہ مستی نکالنے والے ف۷۸

فَمَا اسۡتَمۡتَعۡتُمۡ بِهٖ مِنۡهُنَّ فَاٰتُوۡهُنَّ اُجُوۡرَهُنَّ

پھر جس طریقہ سے تم نے ان عورتوں سے لذت لی ہے، سو انہیں ان کے مقرر شدہ مہر

فَرِيۡضَةً‌ ؕ وَلَا جُنَاحَ عَلَيۡكُمۡ فِيۡمَا تَرٰضَيۡتُمۡ

دے دو اور تم پر اس (مقدار) کے بارہ میں کوئی گناہ نہیں جس پر تم لوگ مہر کے طے ہو جانے

بِهٖ مِنۡۢ بَعۡدِ الۡـفَرِيۡضَةِ‌ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيۡمًا

کے بعد باہم رضامند ہو جاؤ ف۷۹ بیشک اللہ بڑا جاننے والا ہے

حَكِيۡمًا ﴿۲۴﴾ وَمَنۡ لَّمۡ يَسۡتَطِعۡ مِنۡكُمۡ طَوۡلًا اَنۡ

بڑا حکمت والا ہے ف۸۰ اور تم میں سے جو کوئی مقدرت نہ رکھتا ہو کہ

يَّنۡكِحَ الۡمُحۡصَنٰتِ الۡمُؤۡمِنٰتِ فَمِنۡ مَّا مَلَـكَتۡ

آزاد مسلمان عورتوں سے نکاح کر سکے ف۸۱ تو وہ تمہاری (آپس کی) مسلمان کنیزوں

اَيۡمَانُكُمۡ مِّنۡ فَتَيٰتِكُمُ الۡمُؤۡمِنٰتِ‌ ؕ وَاللّٰهُ اَعۡلَمُ

سے جو تمہاری ملک (شرعی) میں ہوں (نکاح کرے) ف۸۲ اور اللہ تمہارے ایمان (کی حالت) سے

بِاِيۡمَانِكُمۡ‌ ؕ بَعۡضُكُمۡ مِّنۡۢ بَعۡضٍ‌ ۚ فَانْكِحُوۡهُنَّ

خوب واقف ہے ف۸۳ تم (سب) آپس میں ایک ہو ف۸۴ سو ان کے مالکوں کی اجازت سے



ف۷۶ (بطور کنیز شرعی کے) اِلَّا مَا مَلَكَتۡ اَيۡمَانُكُمۡ یعنی ایسی بیاہی ہوئی عورتیں جو اب مسلمانوں کی قید میں جہاد کے بعد آ گئی ہیں، ان کی ازواج بن سکتی ہیں باوجود اس کے کہ ان کے شوہر زندہ اور دارالحرب میں موجود ہیں، ان کا وہ نکاح کافرانہ ان کے مسلمانوں کے ملک یمین میں جانے سے مانع نہیں ہو سکتا، مَا مَلَكَتۡ اَيۡمَانُكُمۡ پر حاشیہ اوپر گزر چکا ہے پ۴، حاشیہ ۱۰ لفظی معنی ہیں" وہ جن کے مالک تمہارے دونوں ہاتھ ہو جائیں" مراد شرعی کنیزیں ہیں اَلۡمُحۡصَنٰتُ۔ احصان کے معنی ہیں روک میں آ جانا۔ قید میں آ جانا۔ الاحصان هو ان یحمی الشیء و یمنع منه (ابن قتیبہ) الاحصان فی اللغة المنع (کبیر) مُحۡصَنٰت کے معنی ہوئے قید میں آ جانے والیاں۔ مراد شادی شدہ عورتیں ہیں۔ عقدِ نکاح کو قید سے تعبیر کرنے سے یہ اشارہ نکلا کہ ازدواج خود محافظ عفت ہے۔ ای هن النساء ذوات الازواج لان الازواج احصنوهن و منعوا منهن (ابن قتیبہ) قیل المحصنٰت المزوّجات تصوّرًا انّ زوجها هو الذی احصنها (راغب) والمراد بالاحصان هنا العفة (روح) مطلب یہ ہوا کہ ایک شوہر کے ہوتے ہوئے اب دوسرا نکاح حرام ہے۔ یہ تو عام قاعدہ ہوا۔ استثناء اس سے شرعی کنیزوں کا ہے جو کافر شوہروں کی زوجیت سے آئی ہیں۔ وَالۡمُحۡصَنٰتُ کا عطف نحوی اعتبار سے ان محرمات پر ہے جو قبل میں مذکور ہو چکے۔ عطف علی المحرمات المذکورات قبل (قرطبی) ف۷۷ نظام خانگی ہی کی درستی پر ساری ہیئتِ اجتماعی کی درستی کا انحصار ہے اور نظام خانگی کا ایک بڑا اہم جزیہ ہے کہ عقدِ نکاح کس کس کے ساتھ جائز ہے اور کس کس کے ساتھ ناجائز۔ ضروری تھا کہ اس کے اصول قرآن مجید ہی میں محفوظ کر دیے جاتے۔ كِتٰبَ اللّٰهِ عَلَيۡكُمۡ۔ وہی تاکید و اظہار اہمیت کے لئے ہے۔ وَاُحِلَّ لَـكُمۡ مَّا وَرَآءَ ذٰ لِكُمۡ حدیث و سنت سے جن دوسری عورتوں سے حرمت نکاح ثابت ہے مثلاً رضاعی بہنوں کے ساتھ پھوپھی کا بھتیجی کے ساتھ یا خالہ کا بھانجی کے ساتھ جمع کرنا۔ یہ سب کنایۃً قرآن مجید کی آیات بالا میں آ گئیں۔ حدیث نے انہیں صرف کھول کر بیان کر دیا ہے۔ كِتٰبَ اللّٰهِ عَلَيۡكُمۡ۔ تقدیر کلام یوں مانی گئی ہے۔ الزموا ماکتب الله علیکم (معالم) یا یوں کتاب الله علیکم کتابًا (مدارک) ف۷۸ یعنی مقصود فرد و جماعت دونوں کے نزدیک یہ ہے کہ زوجین نکاح کے ذریعہ سے پاک دامنی، باعفت مستقل زندگی بسر کریں گے۔ اور نکاح کی شرطیں معلوم و معروف ہیں مثلاً کم سے کم دو گواہوں کی موجودگی میں میاں بیوی کی رضامندی کا اعلان، نکاح کا موقت نہ ہونا وغیرہا۔ المراد بالاحصان هنا العفة و تحصین النفس عن الوقوع فی مالایرضی الله تعالٰی (روح) معناه متعففین عن الزنا (قرطبی) غَيۡرَ مُسٰفِحِيۡنَ۔ یعنی مقصود حیوانات کی طرح تمام تر ایک مادی شہوت یا جنسی تقاضہ کا پورا کرنا نہ ہو۔ بیوی کے ساتھ مستقل تاہل، رہنے، سہنے، نباہ کرنے کا ارادہ اور اس کی وقعت و محبت کسی درجہ میں تو ہو تَبۡتَغُوۡا بِاَمۡوَالِكُمۡ۔ مال سے مراد مہر ہے۔ یا ملک یمین کی قیمت۔ ان تبتغوا النساء باموالکم بالصرف فی مهورهن (بیضاوی) ای تنکحوا بصداق او تشتروا بثمن (معالم) یعنی المهور (مدارک) فقہا نے یہیں سے استدلال کیا ہے کہ مہر نکاح کا لازمی جزء ہے گو تعداد مہر معین نہ ہو۔ وفیه دلیل علی ان النکاح لایکون الابمهر وانه یجب وان لم یسم (مدارک) مہر کی بار بار تاکید سے ظاہر ہے کہ شریعت اسلامی کو عورتوں کے حقوق کا کس درجہ اہتمام مطلوب ہے۔ نفس خرچ نکاح و سفاح دونوں میں مشترک ہے۔ فرق یہ ہے کہ نکاح سے زندگی انسانوں کی طرح مقید و پابند ہو جاتی ہے اور سفاح میں انسان جانوروں کی طرح چھوٹا ہوا رہتا ہے۔ تَبۡتَغُوۡا۔ بغی کے معنی تلاش کرنے طلب کرنے کے ہیں اور حکم کے مخاطب مرد ہیں۔ گویا نکاح کی درخواست کرنا یا انگریزی محاورہ میں" (پروپوز)" کرنا مرد کا کام ہے۔ عورت کا کام صرف قبول کرنا منظوری دینا ہے۔ نر اور مادہ کے درمیان یہ فاعلیت و انفعالیت کا فرق زندگی کے ہر شعبہ پر محیط و حاوی ہے۔ ف۷۹ یعنی مقدار مہر ایسی شے نہیں جو ایک مرتبہ بندھ جانے کے بعد کسی طرح قابل تبدیلی نہ ہو۔ میاں بیوی باہمی رضامندی سے اسے گھٹا سکتے ہیں، بڑھا سکتے ہیں یا بالکل معاف بھی کر سکتے ہیں۔ فَمَا اسۡتَمۡتَعۡتُمۡ یعنی بعد نکاح لطف اٹھایا ہے۔ الاستمتاع التلذذ والاجور المهور (قرطبی) ف۸۰ اللہ کا علم کامل ہے بندوں کی ضرورتوں اور مصلحتوں کا۔ اور اسی علم کامل کے لحاظ سے اس نے قانون اور ضابطے مقرر کئے ہیں۔ ف۸۱ یعنی ان آزاد شریف بیویوں کا مہر، نفقہ وغیرہ، پوری طرح ادا کرنے کے قابل نہ ہو۔ اَلۡمُحۡصَنٰتُ سے یہاں مراد شریف آزاد بیویاں ہیں۔ ای الحرائر (معالم) یرید الحرائر وقالت فرقة معناه العفائف وهو ضعیف۔ (قرطبی) طول کے معنی وسعت و مقدرت کے ہیں۔ الطول السعة والغنی قاله ابن عباس و المجاهد و سعید بن جبیر والسدی وابن زید (قرطبی) ف۸۲ اور کنیز کو بیوی بنا لینے میں عار محسوس نہ کرے۔ یہ مشورہ اس مصلحت سے دیا گیا ہے کہ باندی کا مہر نفقہ وغیرہ نسبۃً ہلکا ہوتا ہے اور پھر یہ بھی کہ ان کے مالک انہیں غریب شوہروں کے نکاح میں دے دینے میں عار بھی محسوس نہ کریں گے فَتَيٰتِكُمۡ۔ فتاة کا لفظ جب باندیوں کے لئے استعمال ہوتا ہے تو اس میں جوان عمر کی قید باقی نہیں، بوڑھی، جوان ہر سن و سال کی باندیاں فتیات ہی کہی جائیں گی۔ العجوز الحرة لاتسمی فتاة والامة شابة والعجوز کل واحدة منهما تسمی فتاة (جصاص) ای امائکم (راغب) ای المملوکات وهی جمع فتاة (قرطبی) فَتَيٰتِكُمُ الۡمُؤۡمِنٰتِ حنفیہ کے یہاں کنیز کتابیہ سے بھی نکاح جائز ہے اور آیت میں مومنات کی قید محض استحبابی ہے۔ ونکاح الامة الکتابیة یجوز عندنا والتقیید فی النص للاستحباب (مدارک) ف۸۳ (اور ایمان ہی معیار و مدار فضیلت ہے) پھر کوئی آزاد کیوں بہ وقتِ ضرورت کسی باندی سے عقد کرنے میں عار محسوس کرے فقہاء مفسرین نے آیت سے ظاہر ایمان کے قبول کرنے پر استدلال کیا ہے نیز اس پر کہ ایمان

بِاِذۡنِ اَهۡلِهِنَّ وَاٰتُوۡهُنَّ اُجُوۡرَهُنَّ بِالۡمَعۡرُوۡفِ

ان سے نکاح کر لیا کرو ۸۵ اور اُن کے مہر انہیں دے دیا کرو مقررہ کے موافق ۸۶

مُحۡصَنٰتٍ غَيۡرَ مُسٰفِحٰتٍ وَّلَا مُتَّخِذٰتِ اَخۡدَانٍ ۚ

اس طرح کہ وہ قیدِ نکاح میں لائی جائیں نہ کہ مستی نکالنے والیاں ہوں اور نہ چوری چھپے آشنائی کرنے والیاں، ۸۷

فَاِذَآ اُحۡصِنَّ فَاِنۡ اَتَيۡنَ بِفَاحِشَةٍ فَعَلَيۡهِنَّ

پھر جب وہ (کنیزیں) قیدِ نکاح میں آجائیں اور پھر اگر وہ (بڑی) بے حیائی کا ارتکاب کریں تو ان کے لئے

نِصۡفُ مَا عَلَى الۡمُحۡصَنٰتِ مِنَ الۡعَذَابِ ؕ ذٰلِكَ

اس سزا کا نصف ہے ۸۸ جو آزاد عورتوں کے لئے ہے ۸۹ یہ اس کے لئے

لِمَنۡ خَشِىَ الۡعَنَتَ مِنۡكُمۡ ؕ وَاَنۡ تَصۡبِرُوۡا خَيۡرٌ

ہے جو تم میں سے بدکاری کا اندیشہ رکھتا ہو ۹۰ اور اگر تم ضبط سے کام لو تو تمہارے حق میں کہیں بہتر

لَّكُمۡ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوۡرٌ رَّحِيۡمٌ (۲۵) ع يُرِيۡدُ اللّٰهُ لِيُبَيِّنَ

ہے ۹۱ اور اللہ بڑا بخشنے والا ہے اور بڑا مہربان ہے ۹۲ اللہ کو منظور ہے کہ تم سے (احکام) کھول کر بیان

لَكُمۡ وَيَهۡدِيَكُمۡ سُنَنَ الَّذِيۡنَ مِنۡ قَبۡلِكُمۡ

کر دے اور تم کو تم سے قبل والوں کے حالات بتلا دے

وَيَتُوۡبَ عَلَيۡكُمۡ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيۡمٌ حَكِيۡمٌ (۲۶) وَاللّٰهُ

اور تم پر توجہ فرمائے ۹۳ اور اللہ بڑا علم والا ہے، اور بڑا حکمت والا ہے، ۹۴ اور اللہ کو

يُرِيۡدُ اَنۡ يَّتُوۡبَ عَلَيۡكُمۡ ۟ وَيُرِيۡدُ الَّذِيۡنَ يَتَّبِعُوۡنَ

منظور ہے کہ تمہارے حال پر توجہ فرمائے ۹۵ اور جو لوگ خواہشوں کے

الشَّهَوٰتِ اَنۡ تَمِيۡلُوۡا مَيۡلًا عَظِيۡمًا (۲۷) يُرِيۡدُ اللّٰهُ

بندے ہیں ۹۶ انہیں یہ منظور ہے کہ تم بڑی بھاری کجی میں پڑ جاؤ ۹۷ اللہ کو منظور ہے

ع ۴ / ۱

تصدیق قلب کا نام ہے نہ کہ اقرار زبانی کا۔ فيه تنبيه على قبول ظاهر ايمانهن ودليل على ان الايمان هو التصديق دون عمل اللسان (مدارک) ۸۴ (مسلمان ہونے کی حیثیت سے بھی اور اولادِ آدم ہونے کے لحاظ سے بھی) انتم وارقائکم متناسبون نسبکم من ادم و دینکم الاسلام (بیضاوی) ای لاتستنکفوا من نکاح الاماء فکلکم بنوادم (مدارک) عرب سوسائٹی میں باندیوں سے نکاح کرنا عار اور ذلت کی چیز تھی کہ ان سے جو اولاد ہوگی وہ کنیز زادی کہلائے گی۔ قرآن مجید نے اس عار کو مٹایا اور بتایا کہ بوقت ضرورت اس میں ذرا تکلف نہ کرنا چاہیے۔ ان العرب کانوا یفتخرون بالانساب فاعلم فی ذکر هذا الکلمة ان الله لاینظر ولا یلتفت الیه (کبیر) ۸۵ مجرد نکاح سقوطِ ملک کے لئے کافی نہیں۔ اس لئے مالک کی اجازت بہرحال ضروری ہے۔ اَهۡلِهِنَّ۔ المراد به الموالی لانه لاخلاف انه لایجوز لها ان تتزوج بغیر اذن مولاها والله لا اعتبار باذن غیر المولی (جصاص) لیکن نفس نکاح میں رضامندی خود باندیوں کی معتبر ہوگی نہ کہ ان کے مالکوں کی۔ وهو حجة لنا فی ان لهن ان یباشرن العقد بانفسهن لانه اعتبر اذن الموالی لاعقدهم (مدارک) ۸۶ (اور ان کے کنیز ہونے کی بنا پر اداء مہر کو غیر اہم یا غیر ضروری نہ سمجھو) فقہاء مفسرین نے لکھا ہے کہ چونکہ مالک اپنی باندیوں کی ہر کمائی کے مالک ہوتے تھے اس لئے باندیوں کا مہر بھی ان کے مالکوں ہی کو دیا جائے گا، اور تقدیر کلام یوں ہوگی۔ واٰتوا مواليهن اجورهن۔ فكان اداء ها اليهن اداءً الى الموالى لانهن وما فى ايديهن مال الموالى (مدارک) ۸۷ یعنی یہ اداء مہر بہ معاوضہ نکاح ہو بہ طور اجرتِ زنانہ ہو۔ آزاد شریف بیویوں کے مقابلہ میں باہر نکلنے والیوں کے بد چلنی کے امکانات یوں بھی زائد ہوتے ہیں، چہ جائیکہ باندیاں جو عرفاً حقیر، غیر معزز ہی سمجھی جاتی ہیں، اس لئے ان کے ذیل میں ان قیدوں کا ذکر صراحت کے ساتھ ضروری ہوا۔ مُسٰفِحٰتٍ۔ سے مراد ہیں کھلی ہوئی اور عام کسبیاں۔ اور متخذٰت اخدان سے مراد ہیں وہ جن کا کوئی ایک آدھ متعین آشنا ہوتا تھا۔ دنیائے حسن میں بیسواؤں کی دو قسمیں تقریباً ہر جگہ قائم رہی ہیں۔ ایک کھلی ہوئی کسبیاں، دوسرے چھپی ہوئی خانگیاں۔ جاہلیت عرب کے تمدن میں بھی یہی تفریق قائم تھی۔ قال اكثر المفسرين المسافحة هى التى تؤاجر نفسها مع اى رجل ارادها و متخذة الخدن هى التى تتخذ خدناً معيناً وكان اهل الجاهلية يفصلون بين القسمين وما كانوا يحكمون على ذات الخدن بكونها زانية (کبیر) ۸۸ (جیسا کہ قبل نکاح بھی تھا) باندیاں خواہ نکاحی ہوں یا کنواری ان کی سزائے زنا ہر حال میں آزاد شریف بے نکاحی عورتوں کی سزا کی نصف ہے۔ باندیاں جس طرح اکثر حقوق میں بیویوں کا نصف مرتبہ رکھتی ہیں، اسی طرح اس جرم کی سزا بھی ان کے لئے نصف ہی رکھی گئی ہے۔ شاید اس لئے کہ جرم کی ترغیبات بھی ان کے لئے زائد ہیں اور موانع کمتر ہیں۔ بِفَاحِشَةٍ۔ جرم بے حیائی یہاں زنا کاری کے معنی میں ہے۔ وهى الزنا (ابن جریر) مِنَ الۡعَذَابِ۔ سے مراد حد شرعی ہے۔ ای من الحد (مدارک) عَلَى الۡمُحۡصَنٰتِ۔ مُحۡصَنٰتٍ سے یہاں مراد بیاہی ہوئی نہیں بلکہ بن بیاہی شریف خواتین ہیں۔ احصان کے تحقق کے لئے اس کا محض حرہ (آزاد) ہونا ہی کافی ہے۔ یعنی البكرة الحرّة سما هاوان لم تتزوج لان الاحصان یکون لها بها اذا كانت حرة ولایکون بالامة احصان (ابن قتیبہ) المحصنات هنا الحرائر الآتى لم يزوجن (مدارک) اى الابكار الحرائر (قرطبی) اى ما على الحرائر الابكار (معالم) ایک آیت اوپر اَنۡ يَّنۡكِحَ الۡمُحۡصَنٰتِ الۡمُؤۡمِنٰتِ کے ذیل میں بھی محصنات مطلق شریف عورتوں کے معنی میں آچکا ہے۔ ۸۹ یعنی باندی کی زنا کاری کی سزا پچاس درے ہے، شریف کنواری عورت کی سزائے زنا کاری سو درے ہے۔ فاجلدوا كل واحد منهما مائة جلدة اس کے نصف پچاس ہی درے ہوتے ہیں۔ شریف نکاحی عورت کے لئے سزائے زنا سنگ زنی ہے اور اس کی تنصیف ممکن نہیں اور مملوک پر سرے سے رجم ہی نہیں۔ اس کی سزا بہر صورت وہی پچاس درے ہے۔ نصف ما على المحصنٰت يدل على انه الجلدلا الرجم لان الرجم لا يتنصف (مدارک) غلاموں کی حرامکاری کی سزا قرآن مجید میں مذکور نہیں۔ فقہاء نے اسی آیت سے استنباط کر کے ان کی سزا بھی یہی پچاس درے رکھی ہے۔ فرقہ خوارج سزائے رجم کا بالکل منکر ہے اور اس کا مستدل یہی آیت ہے۔ (کبیر) ۹۰ (خواہ اس لئے کہ طبعی تقاضا مجبور کر رہا ہو خواہ اس لئے کہ شریف بیوی میسر نہ آرہی ہو) ذٰلِكَ یعنی باندی سے نکاح۔ یعنی نكاح الامة عندعدم الطول (معالم) ای نكاح الاماء (مدارک) اَلۡعَنَتَ عنت کے لفظی معنی ضرر و زیان کے ہیں۔ اصل العنت الضرر والفساد (ابن قتیبہ) یہاں مراد زنا میں پڑ جانا ہے کہ اس سے بڑھ کر اور کون ضرر مسلمان کے لئے ہوسکتا ہے۔ اى الزلة والفجور منكم (ابن عباس رضی اللہ عنہما) العنت الزنا (ابن جریر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) اى الاثم الذى تؤدى اليه غلبة الشهوة (مدارک) دوسرے معنی یہ بھی ہوسکتے ہیں کہ وہ شدید ضبط جس سے انسان جسمانی بیماریوں میں مبتلا ہو جائے مثلاً اختناق الرحم کی شکایت ہو جائے یا مردوں کو ورم پشت وغیرہ کی۔ امام رازی علیہ رحمۃ اللہ جو خود بھی اپنے زمانہ کے نامور طبیب تھے اس قول کو یوں نقل کرتے ہیں:۔ والثانى ان الشبق الشديد والغلمة العظيمة قد تؤدى بالانسان الى الامراض الشديدة اما فى حق النساء فقد تؤدى الى اختناق الرحم واما فى حق الرجال فقد تؤدى الى اوجاع الوركين والظهر (کبیر) ۹۱ یعنی اگر خواہش نفس کا اتنا غلبہ نہیں ہے جس سے حرامکاری میں پڑ

جانے کا قوی اندیشہ ہو رہا ہو تو پھر کنیزوں سے نکاح کرنے سے یہی بہتر ہے کہ خود خواہش نفس پر قابو حاصل کرلیا جائے۔ ای الصبر عن نکاح الاماء خیر لکم (ابن جریر) ظاهره الاخبار عن صبر خاص وھو غیر نکاح الاماء قاله ابن عباس و مجاھد و ابن جبیر والسدی (بحر) ف۹۲ چنانچہ اس کی صفت رحیمی اسی سے ظاہر ہے کہ ایسے نکاحوں کی حرمت کا حکم نہیں رہا اور شان غفوریت یہ ہے کہ کنیزوں سے بلاضرورت شدید نکاح کرلینا کراہت تنزیہی کے باوجود نجات کی راہ میں حائل کسی طرح نہیں۔ ف۹۳ (رحمت و مغفرت کے ساتھ) لِيُبَيِّنَ لَكُمْ چنانچہ وہ آیات احکام و مسائل تمہاری ہی مصلحت و نفع کے لئے نازل کرتا ہے۔ يَهْدِيَكُمْ سُنَنَ الَّذِينَ مِنْ قَبْلِكُمْ چنانچہ وہ آیات قصص و حکایات تمہاری ہی مصلحت و نفع کے لئے نازل کرتا ہے ف۹۴ چنانچہ بندوں کی کوئی سی بھی ضرورت و مصلحت اس کے علم کامل سے باہر نہیں۔ اور اپنی حکمتِ کاملہ سے اس نے احکام ایسے رکھے ہیں جو ہر مصلحت کی پوری پوری رعایت کرنے والے ہیں۔ ف۹۵ (شفقت و رحمت کے ساتھ انہی احکام و تعلیمات کے ذریعہ سے) ف۹۶ (اور ہوائے نفس ہی کو اپنا دین و ایمان بنائے ہوئے ہیں) یہ کون لوگ ہیں؟ الفاظ کا مصداق کفار کا ہونا تو ظاہر ہی ہے۔ باقی فسق پیشہ افراد بھی مراد ہو سکتے ہیں، صحابہ و تابعین سے اس کے معنی اہل کتاب کے بھی مروی ہوئے ہیں، یہود کے بھی اور زانیوں کے بھی وقس علیٰ ہذا۔ قیل المجوس (کبیر) قیل المجوس و قیل الیھود (بیضاوی) قال بعضھم ھم



اَنْ يُّخَفِّفَ عَنْكُمْ ۚ وَ خُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِيْفًا ﴿۲۸﴾
کہ تمہارے ساتھ تخفیف برتے اور انسان تو کمزور پیدا ہی کیا گیا ہے ف۹۸
يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَاْكُلُوْۤا اَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ
اے ایمان والو آپس میں ایک دوسرے کا مال ناحق طور پر
بِالْبَاطِلِ اِلَّاۤ اَنْ تَكُوْنَ تِجَارَةً عَنْ تَرَاضٍ
نہ کھاؤ ف۹۹ ہاں البتہ کوئی تجارت باہمی رضامندی
مِّنْكُمْ ۫ وَ لَا تَقْتُلُوْۤا اَنْفُسَكُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُمْ
سے ہو، ف۱۰۰ اور اپنی جانوں کو قتل مت کرو ف۱۰۱ بیشک اللہ تمہارے حق میں
رَحِيْمًا ﴿۲۹﴾ وَ مَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ عُدْوَانًا وَّ ظُلْمًا
بڑا مہربان ہے ف۱۰۲ اور جو کوئی ایسا کرے گا سرکشی اور ظلم کی راہ سے
فَسَوْفَ نُصْلِيْهِ نَارًا ؕ وَ كَانَ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ
تو ہم عنقریب اس کو آگ میں ڈالیں گے اور یہ اللہ کے لئے
يَسِيْرًا ﴿۳۰﴾ اِنْ تَجْتَنِبُوْا كَبَآئِرَ مَا تُنْهَوْنَ عَنْهُ
آسان ہے ف۱۰۳ اگر تم ان بڑے کاموں سے جو تمہیں منع کئے گئے ہیں بچتے رہے،
نُكَفِّرْ عَنْكُمْ سَيِّاٰتِكُمْ وَ نُدْخِلْكُمْ مُّدْخَلًا كَرِيْمًا ﴿۳۱﴾
تو ہم تم سے تمہاری (چھوٹی) برائیاں دور کردیں گے ف۱۰۴ اور تمہیں ایک معزز مقام پر داخل کردیں گے ف۱۰۵
وَ لَا تَتَمَنَّوْا مَا فَضَّلَ اللّٰهُ بِهٖ بَعْضَكُمْ عَلٰى
اور تم ایسے امر کی تمنا نہ کیا کرو جس میں اللہ نے تم میں سے ایک کو دوسرے پر
بَعْضٍ ؕ لِلرِّجَالِ نَصِيْبٌ مِّمَّا اكْتَسَبُوْا ؕ
بڑائی دی ہے ف۱۰۶ مردوں کے لئے ان کے اعمال کا حصہ (ثابت) ہے،



الزناة و قال اٰخرون بل ھم الیھود و النصارٰی (ابن جریر) ھم الزناة او الیھود والنصارٰی او الیھود خاصة او المجوس (بحر) قول فیصل یہ ہے کہ الفاظ ان سارے معانی کے محتمل ہیں۔ اس لئے کہ جو شخص بھی نافرمانی پر دلیر ہے وہی اپنی خواہش نفس کا بندہ ہے۔ کان داخلافی اللذین یتبعون الشھوات الیھود والنصارٰی والزناة و کل متبع باطلًا لان کل متبع مانھاہ اللہ عنه متبع شھوة نفسه (ابن جریر) الفجرة (المدارک) اے متبعوا کل شھوة قاله ابن زیاد رجّحه الطبری و ظاھره العموم (بحر) ف۹۷ (اور راہ راست سے ہٹ کر انہی جیسے ہو جاؤ)۔ مَيْلًا عَظِيْمًا۔ اس سے بڑھ کر بجی اور کیا ہوگی کہ انسان یا تو حرام کو حرام سمجھنے ہی سے انکار کردے اور یا بے باکانہ ارتکاب حرام کرتا رہے۔ ف۹۸ (کمزور جسم کے لحاظ سے بھی اور کمزور ارادہ کے لحاظ سے بھی) اَنْ يُّخَفِّفَ عَنْكُمْ۔ چنانچہ شریعت کے سارے احکام میں انسان کی سہولتوں کا لحاظ رکھ لیا گیا ہے۔ خُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِيْفًا۔ چنانچہ جتنے بھی احکام شرعی ہیں سب انسان کے ضعف جسمانی و ضعف ارادی ہی کی رعایت سے ہیں۔ ف۹۹ بِالْبَاطِلِ۔ یعنی غیر مشروع طریقوں پر۔ خیانت اور بد دیانتی کی تمام صورتوں کی بندش اس ایک حکم کے اندر آگئی۔ کاش اسلام کے ایک اسی قانون پر عمل ہو اور آج دنیا کی کایا پلٹ ہو جائے۔ ف۱۰۰ مطلب یہ ہوا کہ ایک دوسرے کے مال میں تصرف کی اجازت کسی باطل طریقہ (سود، قمار، وغیرہ) سے تو سرے سے ہی نہیں۔ صرف جائز طریقوں کے اندر ایک دوسرے کی رضامندی سے تصرف کرسکتے ہو۔ مثلاً سرمایۂ مشترک سے تجارت، کہ یہ تو عین باعث برکت ہے۔ ف۱۰۱ اَنْفُسَكُمْ۔ کے معنی عموماً اخوانکم یا من جنسکم کئے گئے ہیں۔ اور مراد یہ لی گئی ہے کہ ایک دوسرے کو قتل نہ کرو۔ اتفقوا علی ان ھذا نھیٌ عن ان یقتل بعضھم بعضاً (کبیر) قتل بعضکم بعضًا (ابن جریر عن عطاء) ای اھل ملتکم (ابن جریر۔ عن السدی) یعنی اخوانکم (معالم۔ عن الحسن) من کان من جنسکم من المؤمنین (مدارک) دوسرے معنی یہ ہو سکتے ہیں کہ خودکشی نہ کرو اور یہ معنی بھی منقول ہیں۔ ولا یقتل الرجل نفسه (مدارک) بعض مذہبوں میں خودکشی خود ایک عبادت رکھی گئی ہے۔ مثلاً جاپانیوں میں یا بعض قدیم ہندی مذہبوں میں۔ بالبخع کما تفعله جھلة الھند (بیضاوی) ف۱۰۲ (چنانچہ یہ سارے احکام بھی اسی شفقت و رحمت کا نتیجہ ہیں) ف۱۰۳ یہ وعید ان لوگوں کے لئے ہے جو احکام الٰہی کی خلاف ورزی اتفاقی طور پر یا بہ طور خطائے اختیاری کے نہیں بلکہ دیدہ و دانستہ کرتے رہتے ہیں۔ ذٰلِكَ۔ ای مانھی عنه (جلالین) یعنی ماسبق ذکرہ من المحرمات (معالم) عُدْوَانًا۔ یعنی حدود شرعی سے تجاوز کرتے ہوئے یا دوسروں پر ظلم کرتے ہوئے۔ قیل اراد بالعدوان تعدی علی الغیر (بیضاوی) العدوان تجاوز الحد (قرطبی) ظُلْمًا۔ یعنی اپنی جان پر ظلم کرتے ہوئے قیل اراد بالظلم ظلم النفس (بیضاوی) كَانَ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرًا۔ اللہ کی قوت کو یہ دیوتا پرست مشرک کہیں انسانوں یا دیوتاؤں کے محدود قوی پر قیاس نہ کریں ف۱۰۴ (اور نتیجۃً تمہیں عذاب سے بھی بچالیں گے) یہ قانون الٰہی ہے جس کی تکرار قرآن مجید میں کئی بار آئی ہے۔ اور ایک جگہ اسے بالکل کلی اور عمومی صورت میں یوں بیان کیا گیا ہے۔ اِنَّ الْحَسَنٰتِ يُذْهِبْنَ السَّيِّاٰتِ۔ اس قسم کی آیتوں سے صاف ظاہر ہو رہا ہے کہ بڑے بڑے اولیاء و اتقیاء میں بھی معصوم کوئی نہیں ہوتا۔ اللہ تعالیٰ ان کی کثرت طاعات پر نظر مرحمت کرکے ان کی خطاؤں اور لغزشوں سے درگزر کردیتا ہے اور انہیں اعلیٰ سے اعلیٰ مرتبوں سے سرفراز کرتا رہتا ہے۔ عصمتِ انبیاء کا مسئلہ ایک دوسرے قانون سے ثابت ہے۔ كَبَآئِرَ مَا تُنْهَوْنَ عَنْهُ۔ یعنی بڑے بڑے گناہ لیکن خود کبیرہ کا اطلاق کس عمل پر ہوتا ہے۔ اس کے متعدد جوابات دیے گئے ہیں۔ سفیان ثوری تابعی رحمۃ اللہ علیہ کا قول یہ نقل ہوا ہے کہ کبیرہ بندوں کے اتلافِ حقوق کا نام ہے اور صغیرہ صرف اللہ کے اتلافِ حقوق کا۔ قال سفیان الثوری الکبائر ما کان فی المظالم بینک وبین عباد اللہ تعالٰی والصغائر ما کان بینک وبین اللہ تعالٰی (معالم) اس ہیچمدان کے خیال میں کبیرہ وہ عمل ہے جس کی ممانعت صراحت کے ساتھ قرآن مجید میں آچکی ہو۔ اور اس کا معصیت ہونا کسی دقیق استنباط یا دلالت خفی کا محتاج نہ

وَ لِلنِّسَآءِ نَصِيۡبٌ مِّمَّا اكۡتَسَبۡنَ ؕ وَسۡـَٔلُوا اللّٰهَ

اور عورتوں کے لئے اُن کے اعمال کا حصہ (ثابت) ہے ف۱۰۷ اور اللہ سے اُس کے فضل کی

مِنۡ فَضۡلِهٖ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُلِّ شَىۡءٍ عَلِيۡمًا ﴿۳۲﴾

طلب کرو ف۱۰۸ بیشک اللہ ہر چیز سے خوب واقف ہے ف۱۰۹

وَ لِكُلٍّ جَعَلۡنَا مَوَالِىَ مِمَّا تَرَكَ الۡوَالِدٰنِ

اور جو مال والدین اور قرابت دار چھوڑ جائیں اس کے لئے ہم نے وارث

وَالۡاَقۡرَبُوۡنَ ؕ وَالَّذِيۡنَ عَقَدَتۡ اَيۡمَانُكُمۡ فَاٰتُوۡهُمۡ

ٹھہرا دیئے ہیں ف۱۱۰ اور جن لوگوں سے عہد بندھے ہوئے ہیں انہیں ان کا حصہ

نَصِيۡبَهُمۡ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ شَهِيۡدًا ﴿۳۳﴾ ع

دے دو ف۱۱۱ بیشک اللہ ہر چیز پر مطلع ہے

اَلرِّجَالُ قَوّٰمُوۡنَ عَلَى النِّسَآءِ بِمَا فَضَّلَ اللّٰهُ

مرد عورتوں کے سر دھرے ہیں ف۱۱۲ اس لئے کہ اللہ نے اُن میں سے

بَعۡضَهُمۡ عَلٰى بَعۡضٍ وَّبِمَاۤ اَنۡفَقُوۡا مِنۡ اَمۡوَالِهِمۡ ؕ

ایک کو دوسرے پر بڑائی دی ہے ف۱۱۳ اور اس لئے کہ مردوں نے اپنا مال خرچ کیا ہے ف۱۱۴

فَالصّٰلِحٰتُ قٰنِتٰتٌ حٰفِظٰتٌ لِّلۡغَيۡبِ بِمَا حَفِظَ

سو نیک بیویاں اطاعت کرنے والی اور پیٹھ پیچھے اللہ کی حفاظت سے حفاظت کرنے والی

اللّٰهُ ؕ وَالّٰتِىۡ تَخَافُوۡنَ نُشُوۡزَهُنَّ فَعِظُوۡهُنَّ

ہوتی ہیں، ف۱۱۵ اور جو عورتیں ایسی ہوں کہ تم اُن کی سرکشی کا علم رکھتے ہو، ف۱۱۶ تو انہیں نصیحت کرو، ف۱۱۷

وَاهۡجُرُوۡهُنَّ فِى الۡمَضَاجِعِ وَاضۡرِبُوۡهُنَّ ؕ

اور انہیں خوابگاہوں میں تنہا چھوڑ دو ف۱۱۸ اور انہیں مارو ف۱۱۹



ع ۸/۲

ہو۔ یا کم از کم یہ کہ حدیث صحیح میں اس کی ممانعت صراحت اور تاکید کے ساتھ آچکی ہو۔ ممتاز صحابیوں کے نزدیک کچھ ایسا ہی پایا جاتا ہے۔ قال علی رضی اللہ عنہ بن ابی طالب هی کل ذنب ختمه الله بنار او غضب او لعنة او عذاب (معالم) اور یہی ابن جریر نے عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے بھی نقل کیا ہے۔ سَیِّاٰتِکُمۡ۔ سیّات سے مراد چھوٹی برائیاں یا گناہ صغیرہ ہیں۔ ای صغائر کم (بیضاوی) مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ کبیرہ پر عتاب کے ساتھ ساتھ فضل کا احتمال اور صغیرہ پر عفو کے ساتھ ساتھ عتاب کا احتمال خاص اہل سنت کا مذہب ہے۔ بہ خلاف معتزلہ کے جن کے نزدیک صغائر واجب المغفرۃ ہیں اور کبائر غیر مغفور ہیں (مدارک) ف۱۰۵ یعنی جنت میں۔ پہلا وعدہ عذاب سے محفوظ رکھنے کا تھا۔ اب بشارت دخول جنت کی مل رہی ہے۔ ف۱۰۶ (طبعی و وہبی طور پر بلا دخل کسی عمل و کسب کے مثلاً مردوں کو جو فضیلت عورتوں پر حاصل ہے) کوئی دولت مند ہے، کوئی حسین و جمیل ہے، کوئی خوش آواز ہے، کسی کے قوائے جسمانی بہت مضبوط ہیں۔ اس قسم کے وہبی و طبعی فضائل کو قرب حق میں مطلق دخل نہیں۔ آیت میں تعلیم ہے کہ ان کی بنا پر ایک دوسرے پر رشک کرنا، ایک دوسرے کی جگہ پر ہونے کی حسرت و تمنا کرنا درست نہیں۔ قرب حق میں دخل صرف عمل و اکتساب کو ہے۔ شان نزول کی روایتوں میں آیا ہے کہ کچھ عورتوں نے اپنے احساسِ کمتری کی بنا پر مردوں پر رشک کا اظہار کیا تھا۔ اس کے جواب میں یہ آیت نازل ہوئی۔ اور بتایا گیا کہ نجات و مغفرت اور قرب حق کا مدار تو اپنے اعمال ارادی و اختیاری پر ہے۔ اور اس لحاظ سے مرد و عورت کی حیثیت بالکل یکساں ہے۔ عورتوں کے لئے بھی قانون حسن عمل وہی ہے جو مردوں کے لئے ہے اور اس لئے انہیں مردوں پر رشک کا کوئی محل نہیں۔ یہ فرق تو محض تکوینی مصلحتوں سے رکھ دیے گئے ہیں۔ لان ذٰلک التفضیل قسمة من الله تعالٰی صادرة عن حکمة و تدبیر و علم باحوال العباد (مدارک) ف۱۰۷ (یہ نہ ہوگا کہ مرد کا اجر اس کے مرد ہونے کی بنا پر کچھ بڑھ جائے اور عورت کا اجر اس کے عورت ہونے کی بنا پر کچھ گھٹ جائے) مرد بہ حیثیت مرد ہرگز اللہ کے ہاں مقرب تر اور نجات کا مستحق تر نہیں۔ اور عورت اپنی جنس کی بنا پر ہرگز کسی اجر و قرب سے محروم نہ رہے گی۔ جیسا کہ بعض دوسرے مذہبوں نے قرار دے رکھا ہے۔ اس میں عورت کے لئے تعلیم ہے کہ وہ اپنا احساسِ کمتری دور کرے اور سمجھ لے کہ ایک مکلف مخلوق کی حیثیت سے وہ اور مرد دونوں بالکل ایک سطح پر ہیں اور حصولِ نجات و قرب حق میں وہ مرد سے ذرا بھی فروتر نہیں۔ ہندوؤں نے اپنی منوسمرتی کے اوراق میں اور کیتھولک کلیسا نے صدیوں تک اپنی کونسلوں میں جو فیصلہ عورت کی پستی اور پست فطرتی کے کئے ہیں۔ آیت ان سب کی تردید کر رہی ہے۔ مِمَّا اكۡتَسَبُوۡا۔ مِمَّا اكۡتَسَبۡنَ۔ اکتساب سے مراد دونوں جگہ اعمالِ خیر کا کسب ہے۔ ف۱۰۸ (توفیق اعمال میں) رشک و تمنا والی اور دعاؤں سے طلب کرنے والی اصل چیز وہبی اور طبعی نعمتیں نہیں بلکہ توفیق حسن عمل ہے۔ ف۱۰۹ (چنانچہ اپنے اس علم کامل کے مطابق اس نے ہر مخلوق کو صلاحیت و استعداد بخشی اور وہی ہر ایک کے فرد عمل پر پوری طرح مطلع بھی ہے) ف۱۱۰ (قانونِ میراث کے ذریعہ سے) وارثوں کی تفصیل اسی سورت میں چند رکوع قبل گزر چکی۔ تقسیم ترکہ کی کچھ عارضی صورتیں آغاز اسلام ہی میں بتادی گئی تھیں وہ مکمل قانونِ میراث کے نازل ہونے کے بعد اب قدرۃً منسوخ ہو گئیں لِکُلٍّ۔ میں مضاف الیہ محذوف ہے۔ تقدیر کلام یوں ہے لکل احد ف۱۱۱ یعنی کل ترکہ کا ۱/۶ حصہ۔ اَلَّذِيۡنَ عَقَدَتۡ اَيۡمَانُكُمۡ۔ اصطلاح میں یہ لوگ مولی الموالاۃ کہلاتے ہیں۔ عرب قدیم میں دستور تھا کہ دو شخص باہم قول و قرار کر کے ایک دوسرے کے اس طرح دوست و مددگار ہو جاتے کہ اگر ایک پر دیت لازم آئے تو دوسرا اسے ادا کرے اور ایک کی وفات پر دوسرا اس کی میراث پائے۔ اسی عہد کو عقد موالاۃ کہتے۔ شریعت نے شروع شروع اس دستور کو تھوڑی سی ترمیم کے بعد قائم رکھا۔ اور انصار و مہاجرین میں مواخات قائم کر کے باہم میراث جاری کرادی۔ پھر اس عہد والے کا حصہ ۱/۶ متعین کیا۔ پھر جب سورت احزاب کی یہ آیت نازل ہوئی وَاُولُوا الۡاَرۡحَامِ بَعۡضُهُمۡ اَوۡلٰى بِبَعۡضٍ تو سب وارثوں کے حصے متعین ہو گئے اور اب اس کے لئے گنجائش نہ رہی۔ ف۱۱۲ ابھی یہ معلوم ہو چکا ہے کہ روحانیات کی دنیا میں یعنی قرب حق اور حسن عمل کے لحاظ سے مرد و عورت کی حیثیت بالکل مساوی ہے۔ نماز اور روزہ اور زکوٰۃ اور حج اور ساری عبادتیں جس طرح اور جس پیمانہ پر مرد کی قبول ہو سکتی ہیں۔ وہی ساری راہیں عورت کے لیے بھی کھلی ہوئی ہیں اب یہاں یہ بتایا گیا کہ مرد و زن کی یہ مساوات دنیوی معاملات میں اور انتظامی حیثیت سے قائم نہیں۔ باپ اور بیٹے دونوں بہ حیثیت عبد بالکل ایک ہیں۔ عنداللہ اعمال کی مقبولیت کے معیار سے دونوں بالکل مساوی ہیں۔ لیکن دنیا میں شریعت ہی کا حکم ہے کہ باپ افسر ہو کر رہے اور بیٹا ماتحت ہو کر۔ باپ حکم دے اور بیٹا حکم مانے۔ اب بتایا جا رہا ہے کہ معاشرت کی انتظامی مشین میں مرد کو عورت پر غلبہ و تفوق حاصل ہے۔ الزوجان مشترکان فی الحقوق و للرجال علیهن درجة بفضل القوامية (ابن العربی) قَوّٰمُوۡنَ۔ قوام کے معنی ہیں کسی شے کے محافظ، منتظم، مدبر کے اور یہاں مراد یہ ہے کہ عورتوں کے امور کا انتظام کرنے والے، ان کی کفالت کرنے والے، ان پر احکام نافذ کرنے والے ہیں۔ قوّام اور قیم ہم معنی ہیں قوّام فصیح تر ہے۔ قام الرجل المرأة ای قام متکفلا بامرها فهو قوّام وقد یجئ القیام بمعنی المحافظة والاصلاح (تاج) الرجال متکفلون بامور النساء (لسان) صاروا قوّاما علیهن نافذالامر علیهن (ابن جریر) فکانه تعالٰی جعله امیرا علیها ونافذالحکم فی حقها (کبیر) قیامهم علیهن بالتادیب والتدبیر والحفظ والصیانة (صاحی) القوّام والقیّم بمعنی واحد والقوّام ابلغ وهو القائم بالمصالح والتدبیر والتادیب (معالم) بائبل نے

فَاِنْ اَطَعْنَكُمْ فَلَا تَبْغُوْا عَلَيْهِنَّ سَبِيْلًا ؕ اِنَّ

پھر اگر وہ تمہاری اطاعت کرنے لگیں تو اُن کے خلاف بہانے نہ ڈھونڈو و۱۲۰ بیشک

اللّٰهَ كَانَ عَلِيًّا كَبِيْرًا ﴿۳۴﴾ وَاِنْ خِفْتُمْ شِقَاقَ

اللہ بڑا رفعت والا ہے، بڑا عظمت والا ہے، و۱۲۱ اور اگر تمہیں دونوں کے درمیان کشاکش

بَيْنِهِمَا فَابْعَثُوْا حَكَمًا مِّنْ اَهْلِهٖ وَحَكَمًا مِّنْ

کا علم ہو و۱۲۲ تو تم ایک حَکَم مرد کے خاندان سے اور ایک حَکَم عورت کے خاندان سے

اَهْلِهَا ۚ اِنْ يُّرِيْدَآ اِصْلَاحًا يُّوَفِّقِ اللّٰهُ بَيْنَهُمَا ؕ

مقرر کردو و۱۲۳ اگر دونوں کی نیت اصلاح حال کی ہوگی تو اللہ دونوں کے درمیان موافقت پیدا کردے گا، و۱۲۴

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْمًا خَبِيْرًا ﴿۳۵﴾ وَاعْبُدُوا اللّٰهَ وَلَا

بیشک اللہ بڑا علم رکھنے والا ہے، ہر طرح باخبر ہے، و۱۲۵ اللہ کی عبادت کرو اور

تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْـًٔا وَّبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا وَّبِذِى

کسی چیز کو اس کا شریک نہ کرو و۱۲۶ اور حسن سلوک (رکھو) والدین کے ساتھ اور

الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَالْجَارِ ذِى الْقُرْبٰى

قرابت داروں کے ساتھ اور یتیموں اور مسکینوں اور پاس والے پڑوسی

وَالْجَارِ الْجُنُبِ وَالصَّاحِبِ بِالْجَنْۢبِ وَابْنِ السَّبِيْلِ ۙ

اور دور والے پڑوسی اور ہم مجلس اور راہ گیر کے ساتھ

وَمَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ مَنْ

اور جو تمہاری ملک میں ہے ان کے ساتھ و۱۲۷ قطعاً اللہ ایسوں کو دوست نہیں رکھتا جو

كَانَ مُخْتَالًا فَخُوْرَا ۨ ﴿۳۶﴾ الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ

خود بین ہیں فخار ہیں و۱۲۸ جو بخل کرتے رہتے ہیں



عورت کو کیا درجہ دیا ہے اس کا اندازہ ذیل کی عبارتوں سے ہوگا:۔ ''خداوند خدا نے..... عورت سے کہا اپنے خصم کی طرف تیرا شوق ہوگا۔ اور وہ تجھ پر حکومت کرے گا'' (پیدائش ۳:۱۶) ''اے بیویو اپنے شوہروں کی ایسے تابع رہو جیسے خداوند کی۔ کیونکہ شوہر بیوی کا سر ہے۔ جیسے کہ مسیح کلیسا کا سر ہے۔ اور وہ خود بدن کا بچانے والا ہے، لیکن جیسے کلیسا مسیح کے تابع ہے ایسے ہی بیویاں بھی ہر بات میں اپنے شوہروں کے تابع ہوں''۔ (افسیوں ۵:۲۲۔۲۴) قرآن حق کا کلام ہے اور ہمیشہ حق ہی کہتا ہے اور کلیسا کی کونسلوں اور منوسمرتی کی طرح عورت کی تحقیر وتذلیل کا ہرگز قائل نہیں لیکن ساتھ ہی اسے جاہلیت قدیم وجاہلیت جدید کی زن پرستی سے بھی ہمدردی نہیں۔ وہ عورت کو ٹھیک وہی مرتبہ ومقام دیتا ہے جو نظام کائنات نے اسے دے رکھا ہے۔ بہ حیثیت ایک عبد اور مکلف مخلوق کے وہ مرد کے مساوی وہم رتبہ ہے۔ لیکن دنیا کے انتظامی معاملات میں مرد کے ماتحت اور تابع ہے۔ و۱۱۳ (طبعی اور تکوینی طور پر) مرد کی یہ افضلیت اس کے قوائے جسمانی کی مضبوطی اور دل ودماغ کی برتری دونوں سے عیاں ہے۔ بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ۔ یعنی صنف ذکور کو صنف اناث پر۔ بعضهم وهم الرجال على بعض وهم النساء (کشاف) بِمَا فَضَّلَ اللّٰهُ میں ب سببیہ ہے اور اس کا تعلق قوامون سے ہے۔ الباء للسببية وهى متعلق بقوّامون اى قوّامون عليهن بسبب تفضيل الله تعالى اياهم عليهن (روح) و۱۱۴ (عورتوں پر مہر میں اور نفقہ میں) مطلب یہ ہوا کہ مرد کی افضلیت عورت پر دوہری حیثیت رکھتی ہے۔ ایک تو طبعی یعنی جسمانی ودماغی قویٰ میں خلقی برتری۔ دوسری قانونی یا معاشری کہ عورت خرچ میں مرد کے دست نگر رہتی ہے۔ یہیں سے یہ بات بھی نکل آئی کہ قرآنی نظام کی رو سے کمانا یا کسب معاش کرنا اور بیوی کے خرچ اٹھانا مردوں کے ذمہ ہے۔ دلت على وجوب نفقتها عليه (جصاص) و۱۱۵ نیک بیویوں کی۔ مومنات صالحات کی علامت یہ ارشاد ہورہی ہے کہ وہ شوہر کی غیبت میں اس کے عزت وناموس اور اس کے مال وجائداد کی نگہداشت کرنے والیاں ہوتی ہیں۔ فرنگیت مآب اسکولوں اور کالجوں کی پڑھی ہوئی لڑکیاں غور کریں کہ انہیں اس قرآنی معیار سے کیا مناسبت ہے۔ فَالصّٰلِحٰتُ۔ میں ف نتیجہ کا ہے۔ یعنی اوپر کے مقدمات سے ایک کھلا ہوا نتیجہ یہ نکلتا ہے بِمَا میں ب سببیہ ہے۔ یعنی ان کا ایسا کرنا توفیق الٰہی ہی کے سبب سے ہوتا ہے۔ والباء سببية اى بسبب حفظ الله لهن (جمل) اى بتوفيقه لهن (جمل) و۱۱۶ ذکر مہذب، شریف وشائستہ بیویوں کا ابھی اوپر ہو چکا ہے۔ اب اس کے مقابل ناشائستہ اور رذیل فطرت کی بیویوں کے باب میں کچھ احکام بیان ہو رہے ہیں۔ وہ نظام قانون کامل نہیں ناقص ہے جو ذکر صرف اچھوں کے انعام واکرام کا کرتا ہے اور بدوں کا تذکرہ ہی چھوڑ جاتا ہے۔ نُشُوْزَهُنَّ۔ عورت کے نشوز کے اصل معنی یہ ہیں کہ شوہر کی نافرمانی پر کمر بستہ ہو جائے۔ نشزت المرأة بزوجها اى استعصت على زوجها وارتفعت عليه وابغضته خرجت عن طاعته (تاج) نشوز المرأة بغضها لزوجها ورفع نفسها عن طاعته (راغب) واصل النشوز الترفع على الزوج بمخالفته (جصاص) ائمہ تفسیر نے اس معنی کی توثیق کی ہے۔ يعنى استعلائهن على ازواجهن وارتفاعهن عن فرشهم بالمعصية منهن والخلاف عليهم فى مالزمهن طاعتهم فيه بغضاً منهن واعراضاعنهم (ابن جریر۔ عن محمد بن کعب) گویا پرمسرت ازدواجی زندگی کے بجائے تصادم وبغاوت شروع ہو جائے۔ تَخَافُوْنَ۔ خوف یہاں علم کے معنی میں ہے۔ یعنی جب ان کی بغاوت ونافرمانی تجربہ میں آجائے۔ یہ نہیں کہ محض بدگمانیاں یا دور کے احتمالات کو اس کے لئے کافی سمجھ لیا جائے۔ تخافون اى تعلمون (ابن عباس) والخوف هنا قيل معناه اليقين ذهب فى ذلك الى ان الاوامر التى بعد ذلك انما يوجبها وقوع النشوز لا توقعه (بحر) حمل الخوف على العلم (معالم) فارسی مترجمین قرآن نے بھی یہاں خوف کا ترجمہ علم یا دانستن سے کیا ہے آں زناں کہ معلوم کنید سرکشی ایشاں (ولی اللہ دہلوی رحمۃ اللہ علیہ) آن زنانے کہ میدانید نافرمانی ایشاں را (سعدی رحمۃ اللہ علیہ) و۱۱۷ اب سرکش ونافرمان بیویوں کا علاج بیان ہو رہا ہے۔ پہلی منزل یہ ہے کہ انہیں نرمی وآشتی سے سمجھایا جائے، اگر عورت شریف طینت ہے تو یہ کافی ہو جائے گا۔ اسی میں شوہر کو بھی تعلیم ہے کہ فوراً غصہ میں آکر کوئی سخت کارروائی نہ کر بیٹھو۔ و۱۱۸ یعنی ان سے تعلقاتِ ہم بستری منقطع کرلو اور ان کے پاس لیٹنا چھوڑ دو۔ یہ سزا کی دوسری منزل ہے۔ جب زبانی گفتگو وفہمائش سے اصلاح حال نہ ہو اور نافرمانی وسرکشی بدستور قائم رہے۔ جب پہلا عملی قدم یہ اٹھاؤ لیکن تحقیق وتجربہ کے بعد۔ اس کے قبل محض ظن وبدگمانی کی بنا پر نہیں۔ ان تحققتم و علمتم النشوز (جمل) فقہا نے تصریح کردی ہے کہ محض بدگمانی پر دوسری اور تیسری سزاؤں کا قدم اٹھانا جائز نہ ہوگا۔ فالحاصل ان كلامن الهجر والضرب مقيد بعلم النشوز ولايجوز بمجرد الظن (جمل) وَاهْجُرُوْهُنَّ۔ ہجر کے دوسرے معنی ترک کلام کے بھی کئے گئے ہیں۔ یعنی ان سے بات چیت کرنا چھوڑ دو۔ قال ابن عباس وعكرمة والضحاك والسدى هجر الكلام (جصاص) اى لايكلمهاوان وطئها قاله عكرمة وابو الضحٰى (ابن العربی) و۱۱۹ (ہلکے ہلکے) ضربًا غير مبرح ولاشائن (ابن عباس) قال الحسن ضربا غير مبرح وغير مؤثر (جصاص) یہ تیسرا علاج اس وقت کے لئے ہے جب دوسرا علاج بھی ناکام ثابت ہو لے۔ والامور الثلاثة مرتبة ينبغى ان يتدرّج فيها (بیضاوی) اس پر بھی سب کا اتفاق ہے کہ یہ مار بالکل ہلکی قسم کی ہو۔ ایسی نہ ہو جس سے چوٹ زیادہ آجائے۔ یا جس سے رفیق زندگی کی توہین لازم آتی ہو۔ بلکہ مفسر صحابی ابن عباس رضی اللہ عنہما سے تو یہ منقول

ہے کہ یہ مار مسواک جیسی ہلکی پھلکی چیز سے ہو۔قال ابن عباس بالسواک ونحوہ (بحر) قرآن مجید کا خطاب ظاہر ہے (لیکن بار بار اسے یاد کر لینے کی بھی ضرورت ہے) کہ کسی ایک طبقہ کسی ایک قوم، کسی
ایک تمدن سے نہیں۔اس کے مخاطب عرب وعجم، چینی اور حبش، انگریز اور ہندی، رومی اور جاپانی، اعلیٰ اور ادنیٰ، شریف ورذیل، عالم وعامی، فہیم اور کودن، چمار اور چوہڑے، نائی اور دھوبی، شہری اور دیہاتی، نیک
بخت اور بدباطن، ہر طبقہ، ہر سطح، ہر ذہنیت کے لوگ پہلی صدی ہجری سے لے کر قیامت تک ہر زمانہ اور ہر دور والے ہیں اور اس کے احکام ومسائل میں لحاظ ہر انسانی ضرورت اور ہر بشری ماحول کا کر لیا گیا
ہے اور یہ مشاہدہ ہے کہ بہت سے معاشرے اور طبقے ایسے ہیں جہاں عورت کے لئے جسمانی سزائیں عام ہیں۔علاج کی یہ صورت ظاہر ہے کہ انہی طبقوں کے لئے ہے۔پھر اتنی اجازت بھی ضرورت پڑنے ہی
پر ہے ورنہ سیاق عبارت نرمی ہی کی سفارش کر رہا ہے۔وسوق الکلام للرفق فی اصلاحھن (جمل) فالتخفیف مراعی فی ھذا الباب علی ابلغ الوجوہ (کبیر) وقال الشافعی رحمة الله علیه
والضرب مباح وترکہ افضل (کبیر) اور اہل تحقیق نے تصریح کر دی ہے کہ نرم تدبیر اگر کافی ہو جائے تو سخت تر صورت ہرگز جائز نہیں۔مھما حصل الغرض بالطریق الاخف وجب الاکتفاء بہ
ولم یجز الاقدام علی الطریق الاشد (کبیر) یورپ میں بیویوں کی مار پیٹ کا دستور جہاں جہاں رہا ہے اس کے لئے ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔قرآن مجید میں اس حکم کا ملنا قرآن مجید کے حق میں ذرا



وَ يَأْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبُخْلِ وَيَكْتُمُوْنَ مَآ اٰتٰهُمُ
اور دوسروں کو بھی بخل کی تعلیم دیتے ہیں اور جو کچھ انہیں اللہ نے اپنے فضل سے
اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ؕ وَ اَعْتَدْنَا لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابًا
دے رکھا ہے اُسے چھپاتے ہیں ف۱۲۹ اور ہم نے کافروں کے لئے ذلت والا عذاب تیار
مُّهِيْنًا ﴿۳۷﴾ وَ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ رِئَآءَ
کر رکھا ہے ف۱۳۰ اور جو لوگ اپنا مال لوگوں کے دکھانے کے لئے خرچ کرتے
النَّاسِ وَلَا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَ لَا بِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ
رہتے ہیں اور نہ اللہ پر ایمان رکھتے ہیں اور نہ روزِ آخرت پر (تو یہ سب کافروں ہی کے حکم میں داخل ہیں) ف۱۳۱
وَ مَنْ يَّكُنِ الشَّيْطٰنُ لَهٗ قَرِيْنًا فَسَآءَ قَرِيْنًا ﴿۳۸﴾
اور جس کا مصاحب شیطان ہوا سو برا مصاحب ہوا، ف۱۳۲
وَمَاذَا عَلَيْهِمْ لَوْ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَ الْيَوْمِ الْاٰخِرِ
اور انہیں کیا خرابی لاحق ہو جاتی اگر یہ اللہ اور روزِ آخرت پر ایمان لے آتے
وَاَنْفَقُوْا مِمَّا رَزَقَهُمُ اللّٰهُ ؕ وَ كَانَ اللّٰهُ بِهِمْ
اور جو کچھ اللہ نے انہیں دے رکھا ہے اس میں سے خرچ کرتے رہتے ف۱۳۳ اور اللہ ان سے
عَلِيْمًا ﴿۳۹﴾ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَظْلِمُ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ ۚ وَ اِنْ
خوب واقف ہے بیشک اللہ ذرہ بھر سے ظلم نہیں کرے گا ف۱۳۴ اور اگر
تَكُ حَسَنَةً يُّضٰعِفْهَا وَيُؤْتِ مِنْ لَّدُنْهُ
ایک نیکی ہو گی تو اسے دوگنا کر دے گا اور اپنے پاس سے
اَجْرًا عَظِيْمًا ﴿۴۰﴾ فَكَيْفَ اِذَا جِئْنَا مِنْ كُلِّ اُمَّةٍ
اجر عظیم دے گا ف۱۳۵ سو اس وقت کیا حال ہو گا جب ہم ہر امت سے ایک ایک



بھی معترض نہیں جیسا کہ بعض یورپ زدہ مسلمان سمجھ رہے ہیں بلکہ یہ تو عین دلیل ہے اس کی کہ قرآن مجید کے احکام ہر طبقہ اور ہر مزاج اور ہر سطح انسانی کے لئے ہیں۔
ف۱۲۰ (ان پر سختی اور زیادتی کرنے کے لئے) اوپر کی تدبیر تو محض ضرورت کے لئے ہے۔بلاضرورت اس کا استعمال بیوی کو ستانے اور تکلیف پہنچانے کے لئے ہرگز درست نہیں۔
ف۱۲۱ (سوتم ایسی رفعت والے، عظمت والے پروردگار کے حقوق میں کوتاہی سے کب ماوراء ہو؟) شوہر اگر یہ مراقبہ کرتے رہیں تو بیویوں سے اپنے مطالبات میں یقیناً نرم پڑ جائیں اور ان کی طرف سے ادائے حقوق پر تنا اصرار جاری نہ رکھیں۔
ف۱۲۲ خطاب عام امتِ اسلامیہ کو ہے اور حکام اور اہل حل وعقد کو بدرجۂ اَولیٰ۔الخطاب کما قال ابن جبیر والضحاک و غیر ھما للحکام (روح) وقال اٰخرون المراد کل واحد من صالحی الامۃ (کبیر) خطاب لجمیع المؤمنین (کبیر) بَیْنِهِمَا۔یعنی میاں بیوی کے درمیان۔شِقَاقَ۔یعنی ایسی کشمکش جسے وہ باہم نہ سلجھا سکیں۔ امت اور افرادامت کا ساتھ چولی دامن کا ساتھ ہے۔افراد کے باہمی اور خانگی مناقشوں سے معاشرۂ اسلامی کا دامن بالکل الگ اور بے تعلق نہیں کہ افراد ہی کی صالحیت پر امت کی صالحیت کا مدار ہے آیت میں اس کی تعلیم ہے کہ افراد کی خانگی نزاعوں کو امت اپنا ہی معاملہ سمجھے۔اِنْ خِفْتُمْ۔ خوف یہاں بھی علم کے معنی میں ہے۔ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۱۱۶ والمراد فان علمتم کما قال ابن عباس رضی الله عنهما (روح) والخوف بمعنی الیقین وقیل ھو بمعنی الظن یعنی ان ظننتم شقاقا بینھما (معالم)
ف۱۲۳ (جو تصفیہ کی اہلیت رکھتے ہوں وہ جا کر تحقیق حال کریں) فَابْعَثُوْا۔یعنی تصفیہ کی غرض سے ان دو حَکَموں کو ان میاں بیوی کے پاس بھیجو۔میاں بیوی میں نزاع ہونے میں یہ ہرگز نہ ہونا چاہیے کہ فوراً طلاق طلاق ہو جائے یا اور کسی ایسی ہی شدید کارروائی کی نوبت آ جائے۔بلکہ پہلے یہ کوششیں مصالحت ومفاہمت کی کر لی جائیں۔رشتہ ازدواج ایک اہم ترین رشتہ ہے، اس پر بے پروائی سے ضرب نہیں لگائی جا سکتی۔
ف۱۲۴ اِنْ یُّرِیْدَا۔میں ضمیر تثنیہ دونوں حَکَموں کی جانب ہے اور بَیْنَهُمَا میں زوجین کی جانب۔الضمیر الاول للحکمین والضمیر الثانی للزوجین (بیضاوی) والضمیر فی ان یریدا للحکمین و فی بینھما للزوجین (مدارک) ہو سکتا ہے کہ دونوں موقعوں پر ضمیریں زوجین ہی کے لئے ہوں۔وقیل کلاھما للزوجین (بیضاوی) اوالضمیران للزوجین (مدارک) اِنْ یُّرِیْدَآ اِصْلَاحًا۔یعنی اگر اخلاص ودیانت کے ساتھ نیت مصالحت ومفاہمت کی ہو گی تو اللہ حانی نیت میں برکت ضرور دے گا۔اور قلب کی صفائی کی کوئی صورت نکال دے گا۔

فقیہ تھانوی رحمة الله علیه نے لکھا ہے کہ یہ فیصلہ کرنا واجب ہے، اگر زوجین حکام سے رجوع کریں اور دوسروں کے لئے مستحب ہے اور من اھلہ واھلھا کی قید سب کے لئے مستحب ہے۔ف۱۲۵ ہر انسانی ضرورت ہر بشری
مصلحت پر اس کا علم محیط ہے۔ف۱۲۶ (نہ ذات میں نہ صفات میں) ف۱۲۷ حسن سلوک کی تاکید والدین سے لے کر غلاموں اور باندیوں تک معاشرہ کے ہر ہر طبقہ کے ساتھ! اور پھر اس حکم کا عطف توحید الٰہی
پر!— دنیا کی کسی دوسری آسمانی کتاب میں اس بے نظیر تعلیم کی نظیر ملے گی؟ اور اسی کے ساتھ محققین کی یہ تصریح کہ ''اہل حقوق اگر کافر ہوں تب بھی ان کے ساتھ احسان کرے۔البتہ مسلمان کا حق اسلام کی وجہ
سے ان سے زائد ہو گا۔'' (تھانوی) ذِالْجَارِ۔ حدیث میں آیا ہے جیسا کہ مفسرین نے محدث ابونعیم اور محدث بزار کے حوالہ سے لکھا ہے کہ پڑوسی تین قسم کے ہیں۔(۱) ایک وہ جن پر تہرے حق ثابت ہیں۔حق جوار، حق
قرابت، حق اسلام، (۲) دوسرے وہ جن پر دوہرے حق ثابت ہیں، حق جوار، حق اسلام۔(۳) تیسرے وہ جن پر ایک ہی حق ثابت ہے یعنی حق جوار، اور وہ وہ پڑوسی ہے جو مشرک کتابی ہو۔قرآن مجید کی یہ تصریح بھی یاد
رہے کہ دونوں قسم کے پڑوسی حق رکھتے ہیں۔قریب والے اور قرابت والے بھی اور دور والے اور اجنبیت والے بھی۔مسلمان اگر آج ایک اسی تعلیم کو یاد رکھیں تو کتنی خانہ جنگیوں کا خاتمہ ہو جائے۔بلکہ ایک تفسیر تو یہ بھی منقول

بِشَهِيْدٍ وَّ جِئْنَا بِكَ عَلٰى هٰٓؤُلَآءِ شَهِيْدًا ﴿۴۱﴾

گواہ حاضر کریں گے ف۱۳۶ اور ان لوگوں پر آپ کو بہ طور گواہ پیش کریں گے، ف۱۳۷

يَوْمَئِذٍ يَّوَدُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَ عَصَوُا الرَّسُوْلَ

جن لوگوں نے کفر کیا ہے اور پیمبر کی نافرمانی کی ہے

لَوْ تُسَوّٰى بِهِمُ الْاَرْضُ ؕ وَلَا يَكْتُمُوْنَ اللّٰهَ

وہ اس روز تمنا کریں گے کہ کاش زمین ان پر برابر کر دی جائے، اور اللہ پر کوئی بات نہ چھپا

حَدِيْثًا ﴿۴۲﴾ ع يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقْرَبُوا الصَّلٰوةَ

سکیں گے ف۱۳۸ اے ایمان والو نماز کے قریب نہ جاؤ

وَ اَنْتُمْ سُكٰرٰى حَتّٰى تَعْلَمُوْا مَا تَقُوْلُوْنَ وَ لَا

اس حال میں کہ تم نشہ میں ہو، یہاں تک کہ جو کچھ (منہ سے) کہتے ہو اسے سمجھنے لگو ف۱۳۹ اور نہ

جُنُبًا اِلَّا عَابِرِيْ سَبِيْلٍ حَتّٰى تَغْتَسِلُوْا ؕ وَ اِنْ

حالت جنابت میں جب تک کہ غسل نہ کر لو ف۱۴۰ بجز اس حال کے کہ تم مسافر ہو ف۱۴۱ اور اگر

كُنْتُمْ مَّرْضٰۤى اَوْ عَلٰى سَفَرٍ اَوْ جَآءَ اَحَدٌ مِّنْكُمْ

تم بیمار ہو یا سفر میں ہو ف۱۴۲ یا تم میں سے کوئی

مِّنَ الْغَآئِطِ اَوْ لٰمَسْتُمُ النِّسَآءَ فَلَمْ تَجِدُوْا مَآءً

استنجا سے آیا ہو ف۱۴۳ یا تم نے اپنی بیویوں سے قربت کی ہو ف۱۴۴ پھر تم کو پانی نہ ملے

فَتَيَمَّمُوْا صَعِيْدًا طَيِّبًا فَامْسَحُوْا بِوُجُوْهِكُمْ

تو تم پاک مٹی سے تیمم کر لیا کرو یعنی اپنے چہروں اور ہاتھوں پر

وَاَيْدِيْكُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَفُوًّا غَفُوْرًا ﴿۴۳﴾ اَلَمْ تَرَ

ہاتھ پھیر لیا کرو ف۱۴۵ بیشک اللہ بڑا معاف کرنے والا ہے بڑا بخشنے والا ہے ف۱۴۶ کیا تو نے نہیں دیکھا



فهي عنده قرابة الاسلام واجنبية الكفر (بحر) يحتمل ان يراد بالجار ذى القربىٰ من له مع الجوار قرب واتصال بنسب اودين وبالجار الجنب الذى لا قرابة له ولو مشرکاً (روح) وَالصَّاحِبِ بِالْجَنْۢبِ۔ اس ہم مجلسی یا صحبت میں وقت کی کوئی قید نہیں۔ رفاقت و مصاحبت خواہ سالہا سال کی ہو خواہ چند منٹ کی، بہر حال اپنا حق قائم کر جاتی ہے۔ اس کی تعریف کے ذیل میں ہم سبق، ہم مدرسہ، ہم سفر کھیل کود کے ساتھی، ریل اور جہاز کے ساتھی، شریک تجارت، شریک صنعت سب آ جاتے ہیں۔ وَابْنِ السَّبِيْلِ۔ یہ ضرور نہیں کہ مسافر مہمان "ہی" بن کر آئے۔ خاطر تواضع بہ قدر وسعت وہمت ہر آیند و روند کی ضروری ہے۔ ف۱۲۸ اب یہاں سے ان موانع کا بیان ہے جو ادائے حقوق کی راہ میں حائل ہوتے رہتے ہیں ان میں سے پہلی چیز خود بینی ہے اور دوسری چیز نمائش و حُبِّ جاہ۔ مُخْتَال وہ ہے جو اپنی بڑائی کے خیال میں گرفتار رہتا ہے اور عزیزوں، قریبوں، پڑوسیوں کی طرف التفات کرنے میں کسر شان سمجھتا ہے فَخُوْر۔ وہ ہے جو دوسروں پر اپنا فخر زبان سے جتلاتا رہتا ہے۔ ف۱۲۹ (کہ ان تینوں قسم کے لوگ اللہ کے ہاں ناپسندیدہ مخلوق میں داخل ہیں) ادائے حقوق میں خود بینی اور فخاری کے بعد تیسرا بڑا مانع یہی بخل ہوتا ہے۔ مَآ اٰتٰىهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ۔ سے مراد مال و دولت کا ہونا ظاہر ہے۔ دوسرے معنی علم دین کی دولت کے بھی کیے گئے ہیں اور وعید میں وہ لوگ شامل سمجھے گئے ہیں۔ جو مسائل دین کے اظہار میں بخل کرتے رہتے ہیں۔ ف۱۳۰ انسان عموماً بخل اسی لئے کرتا ہے کہ مال بچا کر اس سے اپنے جاہ میں اضافہ کرے۔ اس جاہ پرستی کی سزا قدرۃً یہ ملے گی کہ عذاب سخت دردناک ہونے کے علاوہ اسے خلق کی نظر میں ذلیل و رسوا کرنے والا بھی ہوگا۔ ف۱۳۱ رِئَآءَ النَّاسِ۔ یعنی یہ لوگ اہل حقوق پر خرچ نہیں کرتے بلکہ موقع نمود پر خرچ کرتے ہیں۔ جن لوگوں کا ایمان خدا اور روز جزا پر نہیں ہوتا وہ جس موقع پر اور جس مقصد سے بھی خرچ کریں گے، بہر حال کوئی نہ کوئی صورت رضاء خلق ہی کی ہوگی۔ حالانکہ اسلام نے جان کی طرح (گو اس سے کم درجہ میں) مال کی بھی خرچ کی اجازت رضاء خالق ہی کے تحت دی ہے ف۱۳۲ (جو ہمیشہ برائی ہی کی ترغیب دیتا رہے گا) مَنْ يَّكُنِ الشَّيْطٰنُ لَهٗ قَرِيْنًا۔ جس کا مصاحب شیطان ہوا۔ جیسا کہ ان لوگوں کا ہے۔ ف۱۳۳ (دین کی راہ میں اور اخلاص کے ساتھ) مَاذَا عَلَيْهِمْ۔ محاورہ عربی میں ایسے موقع پر آتا ہے جیسے اردو میں کہتے ہیں:۔ کیا غضب ہو جاتا، کون سی بڑی بات تھی! ف۱۳۴ (قیامت کے دن) یعنی یہ نہیں ہو سکتا کہ کسی کی کوئی نیکی بلا اجر رہ جائے یا کوئی بدی کسی کے حساب میں خواہ مخواہ لکھ لی جائے۔ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَظْلِمُ۔ اللہ جو خالق مطلق، حاکم مطلق، مالک مطلق ہے، حقیقۃً ظلم کا اطلاق تو اس کے کسی فعل پر بھی کسی حال میں نہیں ہو سکتا۔ یہاں مراد تو یہ ہے کہ وہ ظاہر میں اور مجازی معنی میں بھی ظلم نہیں کرتا۔ آیت میں دو پہلو اور بھی ہیں۔ ایک تو مشرک قوموں نے اپنی دیوی دیوتاؤں کو ظالم، ستمگر، خون خوار مانا ہے (مثلاً کالی مائی) حق تعالیٰ کی تنزیہ اس قسم کی صفات سے کلیۃً ہو گئی۔ دوسرے جن آیتوں میں حق تعالیٰ کی قوت مطلق اختیارات کامل کا اثبات ہے، ان سے ممکن تھا کہ مسلمانوں کو بھی یہ خیال ہو جاتا کہ ہر طرح کا ظلم اس قادر مطلق کے لئے روا ہے۔ اس کی تردید بھی آیت سے ہو گئی۔ ف۱۳۵ (سو کیا ٹھکانا ہے ایسے پروردگار کی رحمت و کرم کا) مِنْ لَّدُنْهُ۔ اپنے پاس سے، یعنی زاید از استحقاق بلکہ بلا استحقاق۔ اسلام کا خدا نہ کوئی خون خوار دیوتا ہے نہ ایسا معذور کہ کسی پر کرم کرنا چاہے بھی تو اپنی صفت عدل کو برقرار رکھنے کے لئے کسی اور پر ظلم اسے کرنا پڑے!۔۔ شرک اور مسیحی شرک دونوں کی تردید آیت سے ہو گئی۔ ف۱۳۶ (قیامت کے دن، اس امت سے متعلق اظہار دینے) یہ گواہ ہر امت کے مقابل اس امت کے رسول ہوں گے۔ جو اس کی شہادت دیں گے کہ وہ احکام کی پوری پوری تبلیغ کر آئے تھے۔ ف۱۳۷ (اے پیغمبر!) هٰٓؤُلَآءِ (ان لوگوں) کا اشارہ کس جانب ہے؟ بہ ظاہر وہ لوگ مراد معلوم ہوتے ہیں جو قرآن کے براہ راست یا بالواسطہ مخاطب تھے، اور جن سے رسول اللہ (ﷺ) کا سابقہ تھا۔ اى على امتک (ابن جریر) یعنی قومه المخاطبين بالقراٰن (کبیر) دوسری تفسیر یہ ہے کہ اشارہ ان گواہوں کی جانب ہے، یعنی ان گواہوں کے صدق بیان پر گواہ ہو کر، نشهد على صدق هٰؤلآء الشهداء لعلمک بعقائدهم (بیضاوی) بہر صورت جب رسول اللہ (ﷺ) اس آیت پر پہنچے تھے تو اپنی ذمہ داری کے احساس اور فرط خشیت سے دیکھنے والوں کا بیان ہے کہ آنسو چشم مبارک سے ظاہر ہو جاتے تھے۔ کان النبی ﷺ اذا اتیٰ علیها فاضت عیناه (ابن جریر) جن بیدردوں نے قرآن کو کلام محمدی ٹھیرا لیا، وہ غور کریں، اپنے گھڑے ہوئے کلام سے بھی انسان کے آنسو جاری ہو سکتے ہیں؟ ف۱۳۸ (بلکہ ہر چھپا ہوا راز اس روز ظاہر ہو کر رہے گا) يَوْمَئِذٍ۔ اس روز سے ظاہر ہے کہ روز حشر مراد ہے۔ لَوْ تُسَوّٰى بِهِمُ الْاَرْضُ۔ تاکہ وہ پیوند زمین ہو کر حشر کی رسوائی اور عذاب سے محفوظ رہیں۔ ف۱۳۹ یعنی نشہ اتر جائے اور زبان قابو میں آ جائے۔ آیت اس وقت کی ہے جب کہ حرمت شراب کا حکم ابھی نازل نہیں ہوا تھا، مطلب آیت کا یہ کہ اوقات نماز میں تو شراب پینے سے باز رہو۔ یہ مطلب نہیں کہ شراب تو اسی طرح پیتے چلے جاؤ اور نشہ کی حالت میں نماز چھوڑے رہو۔ ف۱۴۰ یعنی حالت جنابت کے بعد غسل کرنا فرض ہے، بغیر اس کے نماز درست نہ ہوگی۔ مرد کو انزال ہو جانا۔ عورت کو حیض آ جانا، مرد و عورت دونوں کا عمل مباشرت کرنا (خواہ انزال کے بغیر ہو) یہ سب حالتیں جنابت کی ہیں۔ الصَّلٰوةَ سے مراد مواضع الصلوٰۃ بھی لی گئی ہے۔ یعنی مسجدیں۔ اى مواضع الصلوٰة وهى المساجد (مدارک) المراد مواضع الصلوٰة وهو قول الشافعى (قرطبی) ف۱۴۱ یعنی بجز حالت سفر کے کہ جب پانی کا ملنا اور غسل کا انتظام ہونا دشوار ہو۔ ایسی حالت کا

اِلَى الَّذِيْنَ اُوْتُوْا نَصِيْبًا مِّنَ الْكِتٰبِ يَشْتَرُوْنَ
کہ جنہیں کتاب سے حصہ ملا تھا وہ گمراہی کو مول لے

الضَّلٰلَةَ وَيُرِيْدُوْنَ اَنْ تَضِلُّوا السَّبِيْلَ ﴿۴۴﴾ وَ اللّٰهُ
رہے ہیں اور چاہتے ہیں کہ تم (بھی) گمراہ ہو جاؤ ف۱۴۷ اللہ

اَعْلَمُ بِاَعْدَآئِكُمْ ۚ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَلِيًّا ۙ وَّكَفٰى
تمہارے دشمنوں سے خوب واقف ہے ف۱۴۸ اور اللہ کا حامی ہونا کافی ہے اور اللہ کا

بِاللّٰهِ نَصِيْرًا ﴿۴۵﴾ مِنَ الَّذِيْنَ هَادُوْا يُحَرِّفُوْنَ
مددگار ہونا کافی ہے ف۱۴۹ جو لوگ یہودی ہو گئے ہیں ان میں سے ایسے بھی ہیں جو کلام کو

الْكَلِمَ عَنْ مَّوَاضِعِهٖ وَ يَقُوْلُوْنَ سَمِعْنَا وَ عَصَيْنَا
اس کے موقعوں سے پھیرتے رہتے ہیں ف۱۵۰ اور کہتے ہیں کہ ہم نے سنا مگر ہم نے مانا نہیں

وَاسْمَعْ غَيْرَ مُسْمَعٍ وَّ رَاعِنَا لَيًّا بِاَلْسِنَتِهِمْ
اور (ہماری) سنو اور تمہیں سنوایا نہ جائے، اور "راعنا" میں زبانوں کو توڑ موڑ کر

وَ طَعْنًا فِى الدِّيْنِ ۚ وَ لَوْ اَنَّهُمْ قَالُوْا سَمِعْنَا
دین میں طعنہ زنی کی راہ سے اور اگر یہ لوگ کہتے کہ ہم نے سنا

وَ اَطَعْنَا وَاسْمَعْ وَ انْظُرْنَا لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ
اور ہم نے قبول کیا، اور (ہماری) سنو اور "انظرنا" تو ان کے حق میں کہیں بہتر

وَ اَقْوَمَ ۙ وَ لٰكِنْ لَّعَنَهُمُ اللّٰهُ بِكُفْرِهِمْ فَلَا يُؤْمِنُوْنَ
اور درست تر ہوتا ف۱۵۱ لیکن اللہ نے تو ان کے کفر کے سبب ان پر لعنت کی ہے ف۱۵۲ سو وہ ایمان نہ لائیں گے

اِلَّا قَلِيْلًا ﴿۴۶﴾ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ اٰمِنُوْا
مگر تھوڑے سے ف۱۵۳ اے وہ لوگو جنہیں کتاب مل چکی ہے اس (کتاب) پر ایمان لاؤ



حکم ابھی آگے آتا ہے۔ ولایصح لاحدان یقرب الصلوٰة وھو جنب الابعد الاغتسال الاالمسافر فانه یتیمم وھٰذا قول ابی حنیفةؒ (قرطبی) جن فقہاء نے الصلوٰة سے مرادمواضع الصلوٰة لی ہے انہوں نے الاعابری سبیل سے جنبی کی ضرورت کے وقت مسجد سے گزرنے کا جواز نکالا ہے۔ فیجوز للجنب العبور فی المسجد عندالحاجة (مدارک) ھٰذا یقتضی جواز العبور للجنب فی المسجد لا الصلوٰة (قرطبی) ف۱۴۲ (اور مرض اور سفر دونوں صورتوں میں پانی کا استعمال یا متعذر ہو، یا اس کا بہم پہنچنا دشوار ہو، یا غسل کا انتظام نہ ہوسکتا ہو) ف۱۴۳ (اور اس لئے وضو باقی نہ رہا ہو) ف۱۴۴ (اور اس لئے غسل فرض ہوگیا ہے) لمس اور مس دونوں کے لفظی معنی چھونے کے ہیں۔ اس لئے بعض فقہا نے یہاں بھی محض ملامست مراد لی ہے اور ملامست نساء کو موجبات وضو میں سے قرار دیا ہے لیکن لمس کے مجازی معنی ہم بستری کے ہیں۔ ویکنی به و بالملامسة عن الجماع (راغب) من المجاز اللمس والملامسة المجامعة (تاج) اور مس تو قرآن مجید میں بھی ہم بستری کے معنی میں آیا ہے۔ ثم طلقتموھن من قبل ان تمسوھن اس لئے فقہا حنفیہ نے یہاں لمس سے بھی ہم بستری ہی مراد لی ہے اور یہی مذہب قوی ہے۔ حضرت علی اور حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ جیسے صحابیوں اور مجاہد و طاؤس، حسن بصری سعید بن جبیر وغیرہم تابعین سے بھی یہی منقول ہے۔ ای جامعتم النسآء (ابن عباس رضی اللہ عنہما) قال قوم ھو المجامعة وھو قول ابن عباس والحسن والمجاھد وقتادة (معالم) روی عن علی و ابی ابن کعب و مجاھد و طاؤس والحسن و عبید بن عمیر و سعید بن جبیر والشعبی و قتادة و مقاتل بن حیان نحو ذٰلک (ابن کثیر) وکنی بالملامسة من الجماع والی ذٰلک ذھب علی کرم اللہ تعالٰی وجھه وابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنھما والحسن (روح) ف۱۴۵ یعنی ایسی مٹی ہو جو خود غیر طاہر یا گندی نہ ہو، دو دو بار ہاتھ مار کر پہلی بار پورے چہرہ اور دوسری بار ہاتھوں پر کہنیوں تک پھیر لیا کرو۔ فَلَمْ تَجِدُوْا مَآءً۔ یعنی کسی سبب سے بھی سہی۔ پانی کے استعمال پر قدرت نہ ہو ماء کے صیغہ نکرہ میں آنے سے فقہاء نے استدلال کیا ہے کہ پانی کسی قسم کا بھی ہو، وضو کے لئے درست ہے۔ فھو عام فی کل ما کان من سماء اونھراوعین عذب اوملح (قرطبی) امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے اس میں اتنی وسعت پیدا کی ہے کہ رنگ، مزہ یا بو بدلے ہوئے پانی تک کی اجازت دے دی ہے۔ واجاز ابوحنیفة الوضوء بالماء المتغیر (قرطبی) پانی کی معدومیت ایک تو حقیقی ہے وہ یہی کہ پانی موجود نہ ہو۔ دوسری حکمی ہے یعنی موجود تو ہو لیکن اس کا استعمال مرض پیدا کردے یا مرض کو بڑھا دے یا کسی اور وجہ سے اس کے استعمال سے معذوری ہو۔ فقہاء نے نام صرف چند چیزوں کے گنائے ہیں۔ فلم تقدروا علٰی استعماله لعدمه اوبُعدهٖ اوفقد اٰلة الوصول الیه اوالمانع من حیة اوسبُع اوعدوٍّ (مدارک) لو کان یجد الماء الاّ انّه مریض فخاف ان استعمل الماء اشتدّ مرضه تیمّم (ھدایہ) واما ان یخاف فوات الرفیق اوعلی الرجل بسبب طلبه او لصوصًا اوسباعًا اوفوات الرفیق او عطشا علی نفسه او علی غیرہٖ و کذٰلک بطبخ یطبخه لمصلحة بدنه فاذاکان احد ھٰذه الاشیاء تیمّم وصلّٰی (قرطبی) صَعِيْدًا طَيِّبًا۔ صعید لغت میں کہتے ہیں زمین کے بالائی رخ کو نہ کہ نفس مٹی کو۔ الصعید یقال لوجه الارض (راغب) قال الزجاج لیس ھو التراب انما ھو وجه الارض تراباکان اوغیرہ (تاج) والذی یعضد الاشتقاق وھو صریح اللغة انه وجه الارض علٰی ای وجه کان من رمل اوحجر او مدراو تراب (ابن العربی) اس لئے حنفیہ کے ہاں جنس ارض کی تمام چیزوں پر تیمم جائز ہے خواہ ان پر گرد پڑی ہو یا نہ پڑی ہو اور امام مالک رحمۃ اللہ علیہ اور ثوری رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ دوسرے ائمہ فقہ بھی اس باب میں حنفیہ کے ہم زبان ہیں۔ ویجوز التیمم عندابی حنیفة و محمد بکل ما کان من جنس الارض (ہدایہ) یتیمم المطھر من جنس الارض وان لم یکن علیه نقع (درمختار) یتیمم بوجه الارض کله ترابًا کان او رملا اوحجارة اومعدنا اوصبغة ھٰذا ملھب مالک وابی حنیفة والثوری والطبری (قرطبی) جنس ارض میں سے ہونے کی شناخت یہ ہے کہ وہ آگ میں نہ جل جائے نہ اس سے پگھل جائے۔ چنانچہ گیرو، پتھر، سرمہ، یاقوت، زبرجد وغیرہ پر اس قاعدہ کے موافق اور چونہ پر اس قاعدہ کے خلاف عمل جائز ہے۔ البتہ خاکستر (راکھ) پر جائز نہیں۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک تیمم صرف مٹی ہی پر جائز ہے۔ ف۱۴۶ (چنانچہ دشوار موقعوں کے لئے اس نے کیسے آسان حکم دے رکھے ہیں) ف۱۴۷ (اے مسلمانو!) یہود خود تو علم توریت کے باوجود کفر و ضلالت اختیار کئے ہوئے تھے ہی، مسلمانوں کو بھی اسلام سے برگشتہ کرنے کی جو طرح طرح کی تدبیریں کرتے رہتے تھے۔ یہ اشارہ اسی طرف ہے۔ مِنَ الْكِتٰبِ کتاب سے مراد جنس کتاب ہے یعنی توریت۔ اَلَمْ تَرَ۔ میں خطاب عام ہے ہر مخاطب کے لئے۔ ف۱۴۸ (اور اس نے تم کو بھی خبردار کردیا) ف۱۴۹ اللہ کا حامی ہونا یہ ہے کہ وہ مومن بندوں کی مصلحتوں کی رعایت کرتا رہتا ہے اور اس کا مددگار ہونا یہ ہے کہ وہ انہیں دشمنوں کی نقصان رسانی سے محفوظ رکھتا ہے ف۱۵۰ (اور لفظی و معنوی ہر قسم کی تحریف کرتے رہتے ہیں) الْكَلِمَ۔ کلام سے مراد کلام الٰہی یا توریت ہے۔ الَّذِيْنَ هَادُوْا۔ یہ وہ لوگ تھے جو نسلاً اسرائیلی نہیں، بلکہ عرب تھے لیکن یہود کی طویل صحبت سے متاثر ہو کر خود بھی یہود کے شعائر و عقائد اختیار کر کے رفتہ رفتہ ان میں جذب ہو چکے تھے۔ شرارت و خباثت میں یہ بھی نسلی یہود سے کچھ کم نہ تھے تفصیل پارۂ اول میں گزر چکی۔ تحوین کہتے

بِمَا نَزَّلْنَا مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَكُمْ مِّنْ قَبْلِ اَنْ

جسے ہم نے نازل کیا ہے تصدیق کرنے والی اس (کتاب) کی جو تمہارے پاس ہے و۱۵۴ قبل اس کے کہ

نَّطْمِسَ وُجُوْهًا فَنَرُدَّهَا عَلٰٓى اَدْبَارِهَآ اَوْ نَلْعَنَهُمْ

ہم چہروں کو مٹا ڈالیں اور چہروں کو ان کے پیچھے کی جانب الٹا دیں و۱۵۵ یا ہم ان پر (اس طرح) لعنت کریں

كَمَا لَعَنَّآ اَصْحٰبَ السَّبْتِ ؕ وَكَانَ اَمْرُ اللّٰهِ

جس طرح ہم نے سبت والوں پر لعنت کی تھی و۱۵۶ اور اللہ کا حکم پورا ہو کر ہی

مَفْعُوْلًا ﴿۴۷﴾ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَغْفِرُ اَنْ يُّشْرَكَ بِهٖ وَيَغْفِرُ

رہتا ہے و۱۵۷ اللہ اس کو تو بیشک نہ بخشے گا کہ اس کے ساتھ شرک کیا جائے و۱۵۸ لیکن اس کے علاوہ

مَا دُوْنَ ذٰلِكَ لِمَنْ يَّشَآءُ ۚ وَمَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ

جس کسی کو بھی چاہے گا بخش دے گا اور جو کوئی (کسی کو) اللہ کا شریک ٹھہراتا ہے

فَقَدِ افْتَرٰٓى اِثْمًا عَظِيْمًا ﴿۴۸﴾ اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ

اس نے یقیناً ایک بڑا گناہ سمیٹا و۱۵۹ کیا تو نے ان پر نظر نہیں کی جو

يُزَكُّوْنَ اَنْفُسَهُمْ ؕ بَلِ اللّٰهُ يُزَكِّيْ مَنْ يَّشَآءُ

اپنے کو پاکیزہ ٹھہراتے ہیں و۱۶۰ حالانکہ اللہ جسے چاہے پاکیزہ ٹھہرائے و۱۶۱

وَلَا يُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ﴿۴۹﴾ اُنْظُرْ كَيْفَ يَفْتَرُوْنَ

اور ان پر دھاگا برابر بھی ظلم نہیں کیا جائے گا و۱۶۲ دیکھ تو یہ لوگ اللہ پر کیسا جھوٹا

عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ ؕ وَكَفٰى بِهٖٓ اِثْمًا مُّبِيْنًا ﴿۵۰﴾ ع ۸

طوفان باندھتے ہیں اور یہ کافی ہے جرم صریح کے لئے و۱۶۳

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ اُوْتُوْا نَصِيْبًا مِّنَ الْكِتٰبِ

کیا تو نے ان لوگوں پر نظر نہیں کی جنہیں کتاب سے بہرہ ور کیا گیا تھا و۱۶۴



ہیں کہ ھَادُوْا اور یُحَرِّفُوْنَ کے درمیان مَنْ محذوف ہے۔قال الفراء المحذوف مَنْ المعنی من الذین ھادوا مَنْ یحرفون (قرطبی) و۱۵۱ (یعنی ان کے حق میں نافع بھی اور مطابق واقعہ بھی) عرب یہود کی مستمر شرارتوں اور خباثتوں میں سے یہ امر بھی تھا کہ رسول اللہ (ﷺ) کو مخاطب کرتے وقت ایسے الفاظ قصداً بولتے جن میں پہلوئے ذم بھی نکلتا رہتا اور تحقیر یا بددعا پیدا ہوتی رہتی۔ پارۂ اول میں بھی یہ ذکر پوری وضاحت سے آچکا ہے۔ یہود کی ان گستاخیوں کا دارومدار چونکہ تلفظ اور الفاظ ہی کے سوء استعمال پر ہے اس لئے ترجمہ سے اصل مفہوم پوری طرح ظاہر ہی نہیں ہوسکتا۔اصل عربی الفاظ کو پیش نظر رکھنا ضروری ہے۔سَمِعْنَا وَعَصَيْنَا۔ ظاہری مطلب یہ تھا کہ ہم نے آپ کا ارشاد سن لیا اور آپ کے گمراہ کن مخالف و معاند کا قول نہیں مانا۔لیکن اصل مطلب یہ ہوتا تھا کہ ہم نے تمہاری بات تو سن لی لیکن اسے قبول نہیں کیا۔ اِسْمَعْ غَيْرَ مُسْمَعٍ۔ ظاہراً مطلب یہ تھا کہ کوئی مخالف اور رنج دہ بات آپ کے کان میں نہ جائے لیکن اصل مطلب یہ ہوتا تھا کہ تمہیں کوئی اچھی بات سنائی ہی نہ دے۔ رَاعِنَا۔راعنا کا ظاہر مطلب یہ تھا کہ ہماری رعایت سے دوبارہ فرمایئے لیکن تلفظ میں "ع" کو ذرا کھینچ کر پڑھنے سے بالکل گستاخانہ مفہوم پیدا ہو جاتا تھا۔ لَيًّا بِاَلْسِنَتِهِمْ۔ یعنی بہ ظاہر لہجہ سے تعظیم و توقیر نظر آتی تھی لیکن زبانیں تقیہ سے کام لیتی ہوتی تھیں اور دل کے بغض و عناد کو چھپائے ہوئے رہتی تھیں۔ طَعْنًا فِي الدِّيْنِ۔ اس تصریح نے بتادیا کہ عرب یہود کی یہ ساری حرکتیں بے خیالی سے خالی نہ تھیں اور نہ تفریح طبع کے طور پر تھیں۔ بلکہ اللہ کے دین پر طعن کرنا، اسے مجروح کرنا مقصود بھی تھا۔ سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا۔ اسمع، انظرنا۔ تعلیم ان الفاظ کی ہوئی کہ یہ پہلوئے ذم سے خالی ہیں۔ و۱۵۲ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ۔ یعنی اللہ نے ان کے دلوں کو اپنی رحمت خاصہ سے دور کر دیا۔ لعنت پر حاشیہ پارۂ اول میں گزر چکا۔ بِكُفْرِهِمْ اس سے یہ صاف ہوگیا کہ رحمت خاصہ سے بھی یہ دوری اور مجبوری خود بخود اور بلاسبب نہیں ہوئی بلکہ یہ انہی کے کرتوتوں کا ثمرہ ہے و۱۵۳ اور یہ تھوڑے سے وہی تھے جو آگے چل کر مسلمان ہوگئے باقی سب کا خاتمہ علم الٰہی کے مطابق کفر ہی پر ہوا۔ و۱۵۴ اُوْتُوا الْكِتٰبَ۔ میں کتاب سے مراد توریت ہے۔ بِمَا نَزَّلْنَا۔ اس کتاب پر جسے ہم نے اب اپنے رسول پر نازل کیا ہے یعنی قرآن پر۔ مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَكُمْ۔ یعنی قرآن تو اصل توریت کی تصدیق ہی کرنے والا ہے۔اس کے محرف اجزا ظاہر ہے کہ اس عام تصدیق سے مستثنیٰ ہیں۔ و۱۵۵ (غرض اسی طرح کے کسی عذاب شدید ہولناک میں مبتلا کردیں) نَطْمِسَ وُجُوْهًا۔ طمس وجہ سے مراد ہے چہرہ کے نقش ونگار اور آنکھ وناک منہ وغیرہ اعضا کو مٹا دینا۔ فَنَرُدَّهَا عَلٰٓى اَدْبَارِهَا یعنی ان لوگوں کے چہروں کو گدیوں کی طرح صفاچٹ کردیں۔ ف ہمیشہ تعجب ہی کے لئے نہیں ہوتی کبھی تفصیل اجمال کے لئے بھی ہوتی ہے۔ چنانچہ یہاں اسی غرض سے ہے۔ اور یہ دوسرا فقرہ پہلے فقرہ کی تفصیل و توضیح کر رہا ہے۔ یہ ڈراوے سب عذاب اخروی کے ہیں لیکن وجوہ کے معنی مجازاً سرداروں اور رئیسوں کے بھی آئے ہیں قیل عنی بالوجوہ الاعیان والرؤساء (راغب) یراد بالوجوہ رءوسھم ووجھاؤھم (کشاف) اس لئے فقرہ کے معنی یہ ہوں گے کہ ہم ان کے سرداروں کو ذلیل وخوار کریں۔ چنانچہ کشاف وکبیر وغیرہ میں یہ معنی بھی نقل ہوئے ہیں۔ اسی طرح اس کے متصل فقرہ کے معنی یہ ہوں گے کہ "ہم ان کی وجاہت واقبال کو سلب کرلیں اور ان پر ذلت وادبار نازل کریں" چنانچہ کشاف، بیضاوی وغیرہ میں یہ قول بھی نقل ہوا ہے۔ مِنْ قَبْلِ کا صحیح مفہوم پیش نظر نہ رہنے سے ایک سوال یہ پیدا ہوگیا ہے کہ طمس و مسخ کی یہ سزا ملی ہی کب؟ ظاہر ہے کہ ان سزاؤں کا ظہور تو آخرت میں ہوگا اور من قبل ہمیشہ کسی واقعہ کے واقع ہوجانے ہی پر دلالت نہیں کرتا بلکہ صرف اس کے ہوسکنے پر بھی دلالت کرتا ہے اور کل تہدید میں آتا ہے تو اس معنی میں اس کا استعمال قرآن مجید میں کثرت سے ہوا ہے۔ حدیث نبوی میں ایک دعا آتی ہے اللّٰھم ارزقنی عینین ھطالتین تسقیان القلب بذروف الدمع من خشیتک قبل ان تکون الدموع دمًا والاضراس جمرًا۔ قبل کے یہاں یہ کوئی معنی بھی نہیں سمجھتا کہ بعد کا واقعہ صرف زمانًا مؤخر ہے اور واقع ہوکر رہے گا بلکہ مطلب صرف اس قدر ہے کہ اس کے وقوع سے اپنے کو بچایا جائے۔ اردو ہی کے محاورہ میں ہم برابر کہتے رہتے ہیں کہ قبل اس کے کہ دوزخ میں پڑو، گناہوں سے توبہ کرلو۔ اس کا یہ مطلب کوئی بھی نہیں لیتا کہ دوزخ میں تو بہرحال پڑنا ہے صرف زمانًا اس سے قبل توبہ کرلینا چاہیے بلکہ صاف مطلب یہ ہے کہ دوزخ سے بچنے کے لئے گناہوں سے توبہ کرلو۔ اسی طرح آیت کا خلاصہ مفہوم صرف اس قدر ہے کہ طمس و مسخ کی سزاؤں سے بچنے کے لئے قرآن وصاحب قرآن کی تصدیق کرلو۔ و۱۵۶ اَصْحٰبَ السَّبْتِ پر حاشیہ پارۂ اول میں گزر چکا۔ و۱۵۷ (سو طمس، مسخ لعنت جس چیز کا بھی حکم ہوگیا وہ بہرحال پورا ہوکر رہے گا) و۱۵۸ (سو مشرک عذاب دائمی میں مبتلا رہے گا) مشرک کی نجات کی کوئی صورت ہی نہیں۔ اس نے جنت کی نعمتوں کے قبول کرنے کی استعداد وصلاحیت ہی اپنے میں باقی نہ رکھی۔ و۱۵۹ (اور اس جرم عظیم کی بنا پر وہ قابل مغفرت نہ ہوگا) اِفْتَرٰٓى اِثْمًا۔ گناہ سمیٹا کا محاورہ خاص اس مفہوم کے ادا کرنے کو ہے۔ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ۔ یعنی اور جتنے بھی گناہ ہوسکتے ہیں، وہ بہرحال شرک سے کمتر ہی ہوں گے۔ يَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ یعنی شرک تو آسمانی حکومت سے صریح بغاوت کے مرادف ہے بس اسے چھوڑ کر باقی ہر معصیت مغفرت کی گنجائش رکھتی ہے اور جس کسی کے حق میں مشیت الٰہی ہوگی اسے معافی مل جائے گی۔ خواہ اس نے توبہ نہ بھی کی ہو۔ وقد ابانت ھذہ الاٰیۃ ان کل صاحب کبیرۃ ففی مشیئۃ اللّٰہ ان شاء عفا عنہ وان شاء عاقبہ علیہ ما لم تکن کبیرتہ شرکًا باللّٰہ (ابن جریر) ای

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

يغفر مادون الشرك وان كان كبيرة مع عدم التوبة (مدارک) آیت میں رد ہے خوارج وغیرہ ان گمراہ فرقوں کا جو سمجھتے ہیں کہ ہر گناہ شرک ہے اور ہر گناہ کی سزا عذاب ابدی ہے۔ لِمَنْ يَّشَآءُ۔ مشیت کا اطلاق بلا کسی قید وشرط کے ہے۔ یہیں سے رد نکل آیا معتزلہ کا جو کہتے ہیں کہ مغفرت ان کی ہوگی جو توبہ کرلیں، نہ ان کی جو توبہ نہ کریں گے۔ توبہ کے بعد تو ظاہر ہے کہ اہل کفر وشرک کی بھی مغفرت ہو جاتی ہے۔ تفسیر کبیر میں امام رازی علیہ الرحمۃ نے نقل کیا ہے کہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے تھے کہ جس طرح شرک کے ساتھ کوئی عمل نفع نہیں پہنچا سکتا ہے اسی طرح میرا خیال ہے کہ توحید کے ساتھ کوئی عمل ضرر نہیں کرتا۔ یہ قول حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے سامنے دہرایا گیا تو آپ نے اس پر سکوت اختیار کیا۔ ف۱۶۰ اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ۔ یعنی ایسے لوگوں کی حماقت بھی قابل دید ہے۔ اَلَّذِيْنَ يُزَكُّوْنَ اَنْفُسَهُمْ۔ یعنی اللہ نے توحید وتقویٰ کو جو معیار فضیلت ومقبولیت رکھ دیا ہے، اسے چھوڑ چھاڑ لوگوں نے نسل وغیرہ کے طرح طرح کے معیار شرف وبزرگی کے گڑھ لئے ہیں اور ان بنیادوں پر اپنے کو معظم ومقدس سمجھنے لگتے ہیں۔ یہ تمام تر حماقت وضلالت ہے، آیت کا اشارہ خاص یہود کی جانب ہے۔ اپنے کو نسل انبیاء میں سے ہونے کی بنا پر مقدس سمجھ رہے تھے باقی ہندوستان میں برہمن، چھتری وغیرہ اپنے کو محض مقدس خاندانوں سے انتساب کی بنا پر مقدس سمجھنے والے، اپنے چندر بنسی، سورج بنسی ہونے پر فخر وناز کرنے والے یا جاپانیوں کی طرح اپنے کو دیوتاؤں کی نسل میں قرار دینے والے سب اس کے تحت میں آجاتے



يُؤْمِنُوْنَ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوْتِ وَيَقُوْلُوْنَ لِلَّذِيْنَ

(اس پر بھی) یہ بت اور شیطان کو مانے ہوئے ہیں ف۱۶۵ اور کفر کرنے والوں کی بابت

كَفَرُوْا هٰٓؤُلَآءِ اَهْدٰى مِنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا سَبِيْلًا ﴿۵۱﴾

کہتے ہیں کہ ایمان لانے والوں سے تو یہی لوگ زیادہ ہدایت یاب ہیں ف۱۶۶

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ ؕ وَمَنْ يَّلْعَنِ اللّٰهُ فَلَنْ

یہی وہ لوگ ہیں جن پر اللہ نے لعنت کی ہے ف۱۶۷ اور جس پر اللہ لعنت کرے تو اس کا کوئی

تَجِدَ لَهٗ نَصِيْرًا ﴿۵۲﴾ؕ اَمْ لَهُمْ نَصِيْبٌ مِّنَ الْمُلْكِ

مددگار ہرگز نہ پائے گا ف۱۶۸ کیا انہیں بھی کچھ اقتدار نصیب ہو جانے

فَاِذًا لَّا يُؤْتُوْنَ النَّاسَ نَقِيْرًا ﴿۵۳﴾ۙ اَمْ يَحْسُدُوْنَ

تو یہ تو لوگوں کو تل بھر بھی نہ دیں ف۱۶۹ کیا یہ لوگوں پر

النَّاسَ عَلٰى مَآ اٰتٰىهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ۚ فَقَدْ

حسد کر رہے ہیں ان چیزوں کے باعث جو انہیں اللہ نے اپنے فضل سے دے رکھی ہیں ف۱۷۰

اٰتَيْنَآ اٰلَ اِبْرٰهِيْمَ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَاٰتَيْنٰهُمْ

سو ہم نے آل ابراہیم کو کتاب وحکمت دی ہے اور ہم نے انہیں بڑا اقتدار

مُّلْكًا عَظِيْمًا ﴿۵۴﴾ فَمِنْهُمْ مَّنْ اٰمَنَ بِهٖ وَمِنْهُمْ

بھی دیا ہے ف۱۷۱ اور ان میں سے کوئی کوئی تو اس پر ایمان لائے

مَّنْ صَدَّ عَنْهُ ؕ وَكَفٰى بِجَهَنَّمَ سَعِيْرًا ﴿۵۵﴾ اِنَّ

اور کوئی کوئی اس سے رکے رہے اور دہکتا ہوا جہنم ہی کافی ہے ف۱۷۲ بیشک

الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِنَا سَوْفَ نُصْلِيْهِمْ نَارًا ؕ

جن لوگوں نے ہماری نشانیوں کے ساتھ کفر کیا، ہم انہیں عنقریب (دوزخ کی) آگ میں جھونکیں گے



ہیں۔ اور ہاں پھر کسی درجہ میں مسلمان پیرزادے، مخدوم زادے، سیدزادے وغیرہا۔ ف۱۶۱ یعنی معتبر تو پاکیزگی اسی کی ہے جسے اللہ پاکیزہ قرار دے اور اپنے زعم وپندار میں اپنے کو پاکیزہ ٹھیرا لینے سے کیا ہوتا ہے۔ ف۱۶۲ یعنی جو سزا انہیں ملے گی، وہ ان کے جرم سے ذرہ بھر بھی زائد نہ ہوگی۔ ان کا جرم ہے ہی اسی سزا کا مستحق۔ فَتِيْلًا۔ فتیل کے لفظی معنی دھاگے کے ہیں۔ عربی محاورہ میں مراد حقیر سے حقیر چھوٹی سے چھوٹی چیز سے ہوتی ہے۔ جیسے ایک دوسری جگہ وَلَا يُظْلَمُوْنَ نَقِيْرًا۔ بھی آیا ہے۔ يرجع الى الكناية عن تحقير الشيء وتصغيره (قرطبی) اشارة الى اقل شيء (بحر) جیسے اردو میں ایسے موقع پر "ذرہ بھر" "رتی بھر" "بال برابر" استعمال ہوتے ہیں۔ ف۱۶۳ (تو ایسے صریح جرم پر ایسی سزا کیا کچھ ظلم وزیادتی ہے؟) بِهٖ میں ضمیر افتراء یعنی افتراء علی اللہ کی جانب ہے۔ والضمير فى به عائد على الافترآء وهو الذى انكر عليهم (بحر) ف۱۶۴ یعنی یہود۔ اور کتاب سے مراد کتاب الٰہی یا توریت ہے۔ ف۱۶۵ اَلْجِبْتِ۔ جبت کا اطلاق تو اللہ کے سوا ہر معبود پر ہوتا ہے۔ يقال لكل ماعبد من دون الله جبت (راغب) لیکن خصوصیت کے ساتھ اس کا استعمال ساحروں اور کاہنوں کے لئے ہوتا ہے۔ سمي الساحر والكاهن جبتا (راغب) صحابہ اور تابعین دونوں سے یہ معنی منقول ہیں۔ قال عمر رضی اللہ عنہ الجبت السحر (ابن جریر) قال ابن عباس وابن جبير وابو العالية الجبت الساحر (قرطبی) یہود میں عملیات کا اور سحر، کہانت، نجوم، وغیرہ علوم سفلی کا ذوق ابتداء سے چلا آرہا ہے، جیسا کہ پارۂ اول میں آیۃ وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُوا الشَّيٰطِيْنُ کے تحت میں دکھایا جا چکا ہے۔ جبت کا لفظ لاکر عجب نہیں کہ اشارہ ان کی اسی قومی خصلت کی جانب کرنا مقصود ہو۔ اَلطَّاغُوْتِ۔ طاغوت پر حاشیہ پارۂ سوم میں گزر چکا۔ طاغوت ہر وہ چیز ہے جو انسان میں طغیان وعدوان پیدا کردے۔ الطاغوت كل ما يطغي الانسان (قرطبی) عجب نہیں کہ یہ لفظ لاکر یہود کے رجحان مادیت اور ذوق مادہ پرستی کی طرف توجہ دلانا منظور ہو۔ ف۱۶۶ روایتوں میں آتا ہے کہ سردارانِ یہود مکہ میں آئے تو قریش نے ان سے پوچھا کہ ہمارا دین بہتر ہے یا پیروانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا۔ اور سوال میں اپنے دینی کارناموں، مثلاً خدمت حجاج، خدمت کعبہ کا ذکر بھی کردیا۔ سردارانِ یہود بولے کہ ان کے دین سے تو تمہارا ہی دین بہتر ہے۔ اور ان سے زیادہ ہدایت یاب تم ہی ہو۔ لِلَّذِيْنَ كَفَرُوْا۔ اللذين كفروا سے مراد قریش ومشرکین مکہ ہیں۔ ل کے معنی "بابت" یا "متعلق" کے ہیں۔ للذين اى فى حقهم (روح) واللام للتبليغ (بحر) اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا۔ سے مراد مسلمان ہیں۔ ف۱۶۷ خود دین توحید رکھ کر اور آئین انبیاءؑ سے آشنا ہو کر، دین توحید سے اتنی بیزاری اور ذاتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے اتنا بغض کہ شرک اور مشرکین تک کو ان سے بہتر بتارہے ہیں۔ ملعونیت کا تحقق ان سے بڑھ کر اور کس پر ہوگا۔ ف۱۶۸ (جو عذاب سے اسے بچالے یا اس میں کچھ کمی بھی کرادے) مشرک قوموں اور قبیلوں نے خدا کے ساتھ ساتھ اپنے اور بھی حمایتی گڑھ کر رکھے تھے۔ ف۱۶۹ یعنی اپنی مقبولیت اور روحانی عظمت الگ رہی۔ یہود کو اگر دنیوی امارت وسیادت نصیب ہوتی تو یہ اتنے بخیل اور تنگ دل ہیں کہ اس میں بھی کسی کو شریک نہ ہونے دیتے۔ بلکہ لوگوں کے حقوق تک نہ ادا کرتے۔ اور شاید اسی بخیلی، تنگ دلی کی قومی جبلت کی بنا پر یہود دنیوی اقتدار سے بھی محروم کردیئے گئے ہیں۔ نَقِيْرًا۔ نقیر کے لفظی معنی اس گڈھے کے ہیں جو کھجور کی گٹھلی میں ہوتا ہے۔ عربی محاورہ میں مثل فتیل کے حقیر سی حقیر اور چھوٹی سی چھوٹی چیز اس سے مراد ہوتی ہے۔ جیسے اردو میں رائی بھر، رتی بھر وغیرہ بولتے ہیں "تل برابر" ترجمہ شاہ عبدالقادر دہلوی علیہ الرحمۃ کا ہے۔ لا يؤتون نقيرا اى يمنعون الحقوق (قرطبی) ف۱۷۰ (مثلاً نعمت نبوت) النَّاسَ۔ کے لفظی معنی تو "لوگوں" کے ہیں لیکن یہاں مراد عرب یا بنی اسمٰعیل یا خود رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور مومنین ہیں۔ الناس هنا العرب حسد تها بنو اسرائيل (بحر۔ عن قتادہ) حسدت اليهود قريشا لان النبوة فيهم (قرطبی عن الضحاک) المراد ههنا الرسول ومن معه من المؤمنين (کبیر) یہود کو اصلی خلش اسی کی تھی کہ انبیاء تو ہمیشہ اسرائیلیوں میں ہوئے ہیں، یہ ایک عرب کو کیسے نبوت مل گئی۔ اٰتٰىهُمُ اللّٰهُ مِنْ

كُلَّمَا نَضِجَتْ جُلُوْدُهُمْ بَدَّلْنٰهُمْ جُلُوْدًا

جب کبھی ان کی جلدیں پک جائیں گی ہم ان کی جلدوں کو بدل کر دوسری کر دیا

غَيْرَهَا لِيَذُوْقُوا الْعَذَابَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَزِيْزًا

کریں گے تاکہ وہ (برابر تازہ) عذاب چکھتے رہیں ف۱۷۳ بیشک اللہ زبردست ہے

حَكِيْمًا ﴿۵۶﴾ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

حکمت والا ہے ف۱۷۴ اور جو لوگ ایمان لے آئے اور انہوں نے نیک عمل بھی کیے

سَنُدْخِلُهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ

انہیں ہم عنقریب باغوں میں داخل کریں گے جن کے نیچے نہریں پڑی بہ رہی ہوں گی

خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ؕ لَهُمْ فِيْهَآ اَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ ز

ان میں وہ ہمیشہ ہمیش رہیں گے، ان کے لیے ان باغوں میں صاف ستھری بیویاں ہوں گی

وَّنُدْخِلُهُمْ ظِلًّا ظَلِيْلًا ﴿۵۷﴾ اِنَّ اللّٰهَ يَاْمُرُكُمْ

اور ہم انہیں بڑے گنجان سایہ میں لا اتاریں گے ف۱۷۵ اللہ تمہیں حکم دیتا ہے

اَنْ تُؤَدُّوا الْاَمٰنٰتِ اِلٰٓى اَهْلِهَا ۙ وَاِذَا حَكَمْتُمْ

کہ امانتیں ان کے اہل کو ادا کرو ف۱۷۶ اور جب لوگوں کے

بَيْنَ النَّاسِ اَنْ تَحْكُمُوْا بِالْعَدْلِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ

درمیان فیصلہ کرو تو انصاف کے ساتھ فیصلہ کرو ف۱۷۷ بیشک اللہ

نِعِمَّا يَعِظُكُمْ بِهٖ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ سَمِيْعًا بَصِيْرًا ﴿۵۸﴾

تم کو بہت ہی اچھی بات کی نصیحت کرتا ہے، ف۱۷۸ بیشک اللہ بڑا سننے والا ہے، بڑا دیکھنے والا ہے ف۱۷۹

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ

اے ایمان والو! اللہ کی اطاعت کرو اور رسول کی

فَضْلِهٖ۔ مراد نبوت ہے۔ قتادہ و ابن جریج تابعین سے یہی معنی مروی ہیں معنی الفضل فی ھٰذا الموضع النبوۃ التی فضل اللہ بھا محمدا و شرف بھا العرب (ابن جریر۔ عن قتادہ و ابن جریج) اولی التاویلین فی ذٰلک بالصواب قول قتادۃ و ابن جریج الذی ذکرناہ قبل (ابن جریر) ف۱۷۱ اٰلَ اِبْرٰهِيْمَ اور اس نسل ابراہیمی کی دو شاخیں ہیں۔ بنی اسرائیل اور بنی اسمٰعیل۔ یہاں یہود کو یاد دلایا گیا ہے کہ ہماری نعمتوں کے وعدے تو کل نسل ابراہیم علیہ السلام سے ہیں نہ کہ اس کی ایک شاخ سے۔ پھر تم تنہا اپنے ہی کو ان نعمتوں کا حق دار کیسے سمجھنے لگے ہو۔ اور جب ایک اسمٰعیلی کو یہ نعمتیں مل رہی ہیں تو تمہیں اس پر حسد یا حیرت کیوں ہے؟ اَلْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ۔ دونوں روحانی نعمتیں ہیں۔ ان کا ذکر ایک ساتھ کیا ہے اور ملک عظیم دنیوی نعمت ہے اس کا ذکر الگ کر کے کیا ہے۔ ف۱۷۲ (سو دنیا میں سزا ملنا نہ ملنا چنداں قابل التفات نہیں) مَّنْ اٰمَنَ بِهٖ۔ میں ضمیر کس طرف ہے؟ بعض نے مراد کتاب لی ہے۔ بعض نے وہ سارا فقرہ جو آل ابراہیم سے متعلق گزرا ہے اور بعض نے ذات محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کو۔ ماحصل تینوں صورتوں کا ایک ہی ہے۔ من اٰمن بالکتٰب (بحر) بمحمد صلی اللہ علیہ وسلم او بما ذکر من حدیث اٰل ابراھیم (بیضاوی) یعنی بالنبی (صلی اللہ علیہ وسلم) (قرطبی) ف۱۷۳ آیت کا مقصود اہل دوزخ کے دوام عذاب کا اعلان ہے۔ نَضِجَتْ۔ نضج کے لفظی معنی پک جانے کے ہیں۔ یہاں مراد جل چکنے سے ہے۔ مقصود یہاں یہی ہے کہ عذاب منقطع نہ ہوگا۔ اور احساس عذاب ہمیشہ تازہ ہوتا رہے گا۔ یمکن ان یقال ھٰذا استعارۃ عن الدوام وعدم الانقطاع (کبیر) المقصود بیان دوام العذاب وعدم انقطاعھا (کبیر) صاحب بحر نے بھی اس قول کو نقل کیا ہے اگرچہ قبول نہیں کیا ہے۔ ارشاد یہ ہو رہا ہے کہ یہ نہ سمجھنا کہ کھال جب جل جائے گی تو اس میں مزید الم کا ادراک ہی کہاں باقی رہے گا۔ نہیں بلکہ کھال کا احساس ہر دم تازہ ہوتا رہے گا اور جلد بے حس کبھی بھی نہ ہونے پائے گی — آخرت میں خواص اشیاء کو دنیا کے خواص طبعی پر قیاس کرنا یوں بھی کمال بے دانشی ہے۔ ف۱۷۴ چنانچہ صفت عزیز کا تقاضا یہ ہے کہ وہ نئے، پرانے ہر قسم کے عذاب پر ہر وقت قادر ہے اور صفت حکیم کا تقاضا یہ ہے کہ عذاب ہو یا تجدید عذاب۔ کوئی بھی شے حکمتوں اور مصلحتوں سے خالی نہیں۔ ف۱۷۵ یعنی انہیں عیش و راحت ہر طرح کی حاصل رہے گی۔ اَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ۔ پر حاشیہ پارۂ اول میں گزر چکے ہیں ف۱۷۶ الْاَمٰنٰتِ۔ امانات کے اندر جملہ حقوق آگئے جن کی ادائی واجب ہے، اور اَهْلِهَا۔ سے وہ سب مراد ہیں جن کے متعلق وہ فرائض عائد ہوتے ہیں۔ خطاب سارے مسلمانوں سے ہے۔ انہیں حکم ہو رہا ہے کہ جس جس کے جو حقوق واجب ہیں، سب ادا کرتے رہو۔ اسی میں حقوق اللہ و حقوق العباد سب آگئے۔ ھو یعم جمیع الامانات الواجبۃ علی الانسان من حقوق اللہ علی عبادہ و من حقوق العباد بعضھم علی بعض (ابن کثیر) حکمھا عام ولھٰذا قال ابن عباس و محمد بن الحنفیۃ ھی للبر والفاجر ای ھی امر لکل احد (ابن کثیر) ھٰذہ الاٰیۃ من امھات الاحکام تضمنت جمیع الدین و الشرع (قرطبی) والاظھر فی الاٰیۃ انھا عامۃ فی جمیع الناس (قرطبی) ف۱۷۷ (ان کے آپس کے حقوق کے باب میں) اب خطاب حکام اور اہل حل و عقد سے ہو رہا ہے۔ انھا نزلت فی الامراء یعنی الحکام بین الناس (ابن کثیر) ف۱۷۸ (کہ اسی طریق معدلت سے دنیا میں بھی انتظامات درست رہیں گے اور آخرت میں بھی اجر اسی کا ہے) يَعِظُكُمْ بِهٖ۔ سے اشارہ اسی طریق معدلت کی جانب ہے۔ ف۱۷۹ چنانچہ وہ ادائے حقوق اور عدل گستری سب کے باب میں تمہارے لفظ و قول کو بھی سنتا رہتا ہے اور تمہاری نیتوں اور حرکات عمل پر بھی نظر رکھتا ہے۔

وَ اُولِی الْاَمْرِ مِنْكُمْ ۚ فَاِنْ تَنَازَعْتُمْ فِیْ شَیْءٍ

اور اپنے میں سے اہل اختیار کی اطاعت کرو، و۱۸۰ پھر اگر تم میں باہم اختلاف ہو جائے کسی چیز میں

فَرُدُّوْهُ اِلَى اللّٰهِ وَ الرَّسُوْلِ اِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُوْنَ

تو اس کو اللہ اور اس کے رسول کی طرف لوٹا لیا کرو و۱۸۱ اگر تم اللہ اور روزِ آخرت پر

بِاللّٰهِ وَ الْیَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ ذٰلِكَ خَیْرٌ وَّ اَحْسَنُ تَاْوِیْلًا ۟۵۹

ایمان رکھتے ہو و۱۸۲ یہی بہتر ہے اور انجام کے لحاظ سے بھی خوشتر ہے و۱۸۳

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِیْنَ یَزْعُمُوْنَ اَنَّهُمْ اٰمَنُوْا بِمَاۤ

کیا آپ نے اُن لوگوں پر نظر نہیں کی جو دعویٰ رکھتے ہیں کہ وہ اس (کتاب) پر ایمان لے آئے ہیں جو

اُنْزِلَ اِلَیْكَ وَ مَاۤ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ یُرِیْدُوْنَ

آپ پر نازل کی گئی ہے، اور جو آپ سے قبل نازل ہو چکی ہے و۱۸۴ (لیکن) چاہتے یہ ہیں

اَنْ یَّتَحَاكَمُوْۤا اِلَى الطَّاغُوْتِ وَ قَدْ اُمِرُوْۤا اَنْ

کہ اپنے مقدمہ طاغوت کے پاس لے جائیں و۱۸۵ حالانکہ انہیں حکم مل چکا ہے کہ

یَّكْفُرُوْا بِهٖ ؕ وَ یُرِیْدُ الشَّیْطٰنُ اَنْ یُّضِلَّهُمْ ضَلٰلًۢا

اس کے مقابلہ میں کفر اختیار کریں، و۱۸۶ اور شیطان تو چاہتا ہی یہ ہے کہ انہیں بھٹکا کر بہت دور دراز

بَعِیْدًا ۟۶۰ وَ اِذَا قِیْلَ لَهُمْ تَعَالَوْا اِلٰى مَاۤ اَنْزَلَ

لے جائے و۱۸۷ اور جب ان سے کہا جاتا ہے کہ اس حکم کی طرف آؤ جسے اللہ نے نازل

اللّٰهُ وَ اِلَى الرَّسُوْلِ رَاَیْتَ الْمُنٰفِقِیْنَ یَصُدُّوْنَ

کیا ہے اور رسول کی طرف آؤ تو آپ دیکھیں گے کہ منافقین آپ کی طرف سے بڑی پہلوتہی

عَنْكَ صُدُوْدًا ۟ۚ۶۱ فَكَیْفَ اِذَاۤ اَصَابَتْهُمْ مُّصِیْبَةٌۢ

کر رہے ہیں و۱۸۸ پھر کیسی گزرتی ہے جب ان پر کوئی مصیبت آ پڑتی ہے

و۱۸۰ (کہ ان کے احکام بھی احکام خدا اور رسول پر مبنی اور انہی سے ماخوذ ہوں گے) اَطِیْعُوا اللّٰهَ۔ مطاعِ اصلی اور حاکمِ حقیقی صرف اللہ تعالیٰ ہے اَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ۔ رسول مطاعِ مطلق اس اعتبار سے ہیں کہ اللہ کے احکام کے وہی پہنچانے والے اور وہی ان احکام کی شرح و تفصیل کرنے والے ہیں۔ اُولِی الْاَمْرِ۔ اولوالامر کون ہیں؟ اس میں اچھی خاصی قیل و قال ہوئی ہے۔ علما و فقہاءِ امت بھی مراد لئے گئے ہیں اور امراء و حکام بھی۔ اور بہتر یہ ہے کہ دونوں ہی مراد لئے جائیں کہ احکامِ شریعت کے نافذ کرنے والے یہ دونوں ہوتے ہیں۔ ای الولاة او العلماء (مدارک) روی عن جابر بن عبدالله وابن عباس روایة والحسن وعطاء و مجاهد انهم اولوا الفقه والعلم وعن ابن عباس فی روایة وابی هریرة انهم امراء السرایا ویجوز ان یکونوا جمیعا مرادین بالآیة لان الاسم یتناولهم جمیعه (جصاص) اولوالامر۔ خواہ وہ علما و فقہا ہوں یا امراء و حکام۔ بہرحال ان میں مستقل مطاع ہونے کی صلاحیت ذرا سی بھی نہیں، وہ مطاع صرف اسی حیثیت سے ہیں کہ احکامِ شریعت کے نافذ کرنے والے یا بعض جزئیات میں شرح کرنے والے ہیں۔ اس حد کے آگے ان کی کوئی اطاعت نہیں۔ مِنْكُمْ۔ اس تصریح کے ہوتے ہوئے اس آیت سے جن صاحبوں نے کسی غیر اسلامی حکومت کی اطاعت پر استدلال کیا ہے، انہوں نے اپنی فہمِ سلیم پر بڑا ظلم کیا۔ اطاعت تو مسلم امیر کی بھی ہر صورت و حال میں جائز نہیں۔ چہ جائیکہ کسی غیر مسلم کی۔ وہ اگر جائز ہے بھی تو کم از کم اس آیت سے تو اس کا کوئی تعلق نہیں۔ و۱۸۱ (اور اس کی تحقیق مزید کر لیا کرو، کہ اولوالامر کا حکم احکامِ شریعت کے کہاں تک مطابق ہے) اِلَى اللّٰهِ۔ اللہ کے احکام کی طرف مراجعت کرنا تو ظاہر ہے کہ کتاب اللہ کی طرف رجوع کرنے سے ہر وقت ممکن ہے۔ لیکن اِلَى الرَّسُوْلِ۔ کی تعمیل کی کوئی صورت رسول اللہ ﷺ کی وفات کے بعد بجز اس کے ممکن نہیں کہ دفترِ احادیث و سنن کی طرف رجوع کیا جائے۔۔ حدیث و سنت کی حجیت اس طرح فرقہ اہلِ قرآن کی سطحیت کے علی رغم خود قرآن مجید سے ثابت ہے۔ اِنْ تَنَازَعْتُمْ۔ ضمیر جمع مخاطب سے مراد اولوالامر اور عام افرادِ امت ہیں۔ اس تصریح نے یہ حقیقت اور کھول دی کہ حکام و علما سے عوام کا اختلاف بالکل جائز ہے۔ آخری اپیل کتاب و سنت ہی کی عدالت میں ہونی چاہیے اور وہی ساری شریعت کا ماخذ ہے۔ یہیں سے اس فرقہ کا بھی رد نکل آئے گا جو رسولِ معصوم کے علاوہ مستقل ائمہ معصوم کا بھی وجود تسلیم کئے ہوئے ہیں۔ ہر امام وقت، اپنی ساری بزرگیوں کے باوجود بہرحال غیر معصوم ہے و۱۸۲ (اور اس لئے شتر بے مہار نہیں ہو، بلکہ اپنی ذمہ داری اور جواب دہی کا احساس رکھتے ہو) و۱۸۳ یعنی دنیا میں بھی یہی ذریعہ امن و راحت ہے اور آخرت میں بھی وسیلۂ نجات و سعادت۔ ذٰلِكَ۔ یعنی یہی طریقِ عمل جس کا ذکر ابھی ہو چکا۔۔ اصل اور غیر مشروط اطاعت اللہ کی۔ اللہ ہی کے نائبِ معصوم کی حیثیت سے اطاعت رسول کی۔ اور پھر ان دونوں کے واسطہ سے اور انہی کی موافقت و سازگاری کے ساتھ مشروط، اطاعت حکام و علمائے اسلام کی۔ و۱۸۴ مراد یہود اور منافقین ہیں۔ مَاۤ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ۔ یعنی توریت یَزْعُمُوْنَ۔ زعم کے اصل معنی مطابق قول کے ہیں۔ خواہ وہ حق ہو یا باطل لیکن عموماً اس کا استعمال جھوٹ یا مشکوک بات کے لئے ہوتا ہے۔ الزعم القول الحق والباطل و اکثر مایقال فیما یشک فیه ولا یتحقق (تاج) واذا شک فیه فلم یدر لعله کذب او باطل قیل یزعم فلان (لسان) محاورۂ قرآنی میں یہ ہمیشہ ذم ہی کا پہلو لئے ہوئے آیا ہے۔ جاء فی القرآن فی کل موضع ذم القائلون به (راغب) و۱۸۵ (بجائے اس کے کہ اسے شریعت کی عدالت میں لائیں) طاغوت۔ پر حاشیہ پ۳ میں گزر چکا ہے۔ یہاں مراد ہر غیر اللہ کی حکومت و اقتدار ہے۔ و۱۸۶ یعنی اس کی حاکمیت کے تسلیم کرنے سے انکار کر دیں۔ اور طاغوت کے اقتدار کے آگے گردن نہ جھکائیں۔ و۱۸۷ یعنی بنی آدم کے دشمنِ ازلی شیطان کی تو تمنا ہی یہ رہتی ہے کہ انہیں راہِ حق سے زیادہ سے زیادہ دور کر دے۔ و۱۸۸ منافقین یوں تو اسلام کے مدعی تھے۔ لیکن جب کبھی کوئی مقدمہ معاملہ آ پڑتا تو فیصلہ کے لئے رسول اللہ (ﷺ) کی خدمت میں حاضر ہونے سے بہت ہی گھبراتے کہ یہاں تو بہرحال بلا رو و رعایت دودھ کا دودھ، پانی کا پانی ہو کر رہے گا۔ اور کسی قسم کی سخن سازی و خیانت نہ چل سکے گی۔ تعالوا الی الرسول۔ رسول کی طرف آؤ، کہ آپ قانونِ شریعت کے موافق فیصلہ کر دیں۔

بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْهِمْ ثُمَّ جَآءُوْكَ يَحْلِفُوْنَ

اپنے ہی ہاتھوں وف۱۸۹ پھر آپ کے پاس آتے ہیں اللہ کی قسم

بِاللّٰهِ اِنْ اَرَدْنَآ اِلَّآ اِحْسَانًا وَّتَوْفِيْقًا ﴿٦٢﴾ اُولٰٓئِكَ

کھاتے ہوئے کہ ہمارا مقصد تو محض بھلائی اور مصالحت تھا وف۱۹۰ یہ وہ لوگ ہیں کہ

الَّذِيْنَ يَعْلَمُ اللّٰهُ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ فَاَعْرِضْ

جو کچھ ان کے دلوں میں ہے اللہ (اسے) سب جانتا ہے، تو آپ ان سے چشم پوشی کر جایا

عَنْهُمْ وَعِظْهُمْ وَقُلْ لَّهُمْ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ قَوْلًا

کیجئے وف۱۹۱ اور انہیں نصیحت کرتے رہئے، اور انہیں ان کے باب میں مؤثر بات

بَلِيْغًا ﴿٦٣﴾ وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا لِيُطَاعَ

کہتے رہئے وف۱۹۲ اور ہم نے جو بھی رسول بھیجا وہ اس غرض سے کہ اس کی اطاعت

بِاِذْنِ اللّٰهِ وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ جَآءُوْكَ

اللہ کے حکم سے کی جائے، وف۱۹۳ اور کاش کہ جس وقت یہ اپنی جانوں پر زیادتی کر بیٹھے تھے آپ کے پاس آجاتے

فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ

پھر اللہ سے مغفرت چاہتے، اور رسول بھی ان کے حق میں مغفرت چاہتے

لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا ﴿٦٤﴾ فَلَا وَرَبِّكَ لَا

تو یہ ضرور اللہ کو توبہ قبول کرنے والا اور مہربان پاتے وف۱۹۴ سو آپ کے پروردگار کی قسم ہے کہ

يُؤْمِنُوْنَ حَتّٰى يُحَكِّمُوْكَ فِيْمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ

یہ لوگ ایمان دار نہ ہوں گے وف۱۹۵ جب تک یہ لوگ اس جھگڑے میں جو ان کے آپس میں ہو، آپ کو حَکَم نہ بنالیں

ثُمَّ لَا يَجِدُوْا فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَيْتَ

اور پھر جو فیصلہ آپ کر دیں اس سے اپنے دلوں میں تنگی نہ پائیں



وف۱۸۹ مثلاً یہی کہ ان کی خیانت یا منافقت کا راز کھل گیا۔ اور اس پر ان کی دھر پکڑ شروع ہوگئی۔ وف۱۹۰ یعنی جب ان کی دورنگی کھل جاتی ہے اور باز پرس شروع ہو جاتی ہے تو قسمیں کھا کھا کر یقین دلانے لگتے ہیں کہ ہم بھی تو مومن ہیں۔ اور ہمیں رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی حاکمیت سے کچھ انکار تھوڑے ہی ہے۔ ہم تو محض نیک نیتی اور فریقین کی خیر خواہی کے خیال سے مقدمہ کو دوسری جگہ لے گئے تھے۔ آیتوں کی شان نزول میں آتا ہے کہ ایک یہودی اور ایک نام کے مسلمان یعنی منافق کے درمیان کسی معاملہ میں جھگڑا ہوا۔ یہودی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دیانت پر اعتماد کر کے کہا کہ چلو وہیں تصفیہ کرائیں۔ منافق کا پہلو کمزور تھا، بولا نہیں بلکہ سردار یہود کعب بن اشرف کے پاس چلیں۔ بالآخر مقدمہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہی کی خدمت میں آیا اور یہاں سے فیصلہ یہودی کے موافق ہوا کہ وہی اس معاملہ میں حق پر تھا۔ منافق نے کہا کہ چلو اب عمر رضی اللہ عنہ کے پاس چلیں وہ غالباً اپنے دل میں یہ سمجھا کہ عمر رضی اللہ عنہ کی شدت و غلظت کافروں پر بہت بڑھی ہوئی ہے اور میں ظاہر میں تو بہر حال مسلمان ہوں۔ وہاں میری ہی چل جائے گی۔ آیات میں تلمیح اسی واقعہ کی جانب ہے۔ منافقین اپنا یہ عذر پیش کرتے تھے کہ ہم کسی اور کے پاس مقدمہ کچھ اس خیال سے تھوڑے ہی لے جاتے ہیں کہ فیصلہ کا حق رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے سوا کسی اور کو حاصل ہے، بلکہ ہم تو اس لئے لے جاتے ہیں کہ وہاں حق و انصاف و قانون سے زیادہ فریقین کی مصلحت اور دلجوئی پر نظر رہے گی۔ وف۱۹۱ (اور ان کے کرتوتوں کو علم خداوندی اور مواخذۂ خداوندی کے حوالہ رکھیے، خود مواخذہ سر دست نہ فرمایئے) مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ۔ یعنی جو کچھ یہ اپنے دلوں میں کفر و نفاق کی قسم سے چھپائے ہوئے ہیں۔ وف۱۹۲ یعنی خاص ان کی اصلاح سے متعلق ان پر کافی مضامین کی تبلیغ کرتے رہیے کہ ان پر حجت الٰہی قائم رہے۔ وَعِظْهُمْ۔ انہیں نصیحت کرتے رہیے جیسا کہ منصب رسالت کا اقتضا ہے۔ وف۱۹۳ یہاں یہ ارشاد ہو رہا ہے کہ رسول کی بعثت کا مقصد ہی یہ ہوتا ہے کہ اس کو حاکم اعلیٰ اور مقتدا تسلیم کیا جائے اور امت اسی کے لائے ہوئے قانون اور بتلائی ہوئی شریعت پر چلنا سیکھے۔ ورنہ محض زبانی رسول مان لینے سے تو کوئی حاصل ہی نہیں۔ مِنْ رَّسُوْلٍ۔ میں مِنْ زاید تاکید کی غرض سے ہے۔ من زائدة للتاكيد (قرطبی) بِاِذْنِ اللّٰهِ۔ اس قید نے واضح کر دیا کہ مطاع حقیقی صرف اللہ تعالیٰ ہے۔ رسول صلی اللہ علیہ وسلم مطاع اس کے نائب کی حیثیت سے ہوتا ہے۔ وف۱۹۴ (اور ان کی توبہ قبول ہوگئی ہوتی) اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ۔ اپنی جان پر ظلم اس سے بڑھ کر کیا ہوگا کہ رسول زندہ سلامت اپنے درمیان موجود اور پھر ان عدالت سے اعراض، فَاسْتَغْفَرُوا۔ مغفرت چاہتے اپنے اس گناہ کی اور گناہ نفاق کی جَآءُوْكَ۔ آپ کے پاس ندامت کے ساتھ حاضر ہوتے۔ تقدیر کلام یہاں یوں سمجھی گئی ہے ثم جاؤک فامنوا واستغفروا۔ استغفار کے لفظ میں خود ایمان کا مفہوم بھی شامل ہے۔ اس لئے امنوا کی تصریح کی ضرورت نہ رہی۔ ورنہ ظاہر ہے کہ بغیر ایمان لائے محض حاضری ہرگز کافی نہ تھی۔ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ۔ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایمان کے ساتھ حاضری اور پھر اللہ سے طلب مغفرت، یہ دونوں چیزیں یقیناً آپ کے قلب سے اثر منافی کو دور کر دیتیں اور اس کے بجائے انشراح پیدا کر دیتیں اور آپ ضرور ان کے لئے مغفرت طلب کرنے لگتے۔ ایک نو پیدا باطل فرقہ کا آیت کے یہ معنی کرنا کہ ”کتاب اللہ بھی انہیں معافی دے دیتی“ لغت اور قرآن دونوں کے ساتھ تمسخر ہے۔ وف۱۹۵ عِنْدَ اللّٰهِ۔ یعنی اللہ کے ہاں ان کا ایمان اس وقت تک معتبر نہ سمجھا جائے گا۔ ان لوگوں سے مراد وہی منافقین اور اسلام کے ظاہری اور زبانی دعویدار ہیں۔ فَلَا وَرَبِّكَ۔ میں لا زائد تاکید قسم کے معنی میں ہے۔ مزيدة لتاكيد معنى القسم (مدارک)

وَ يُسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ﴿٦٥﴾ وَ لَوْ اَنَّا كَتَبْنَا عَلَيْهِمْ اَنِ

اور اس کو پورا پورا تسلیم کر لیں ف۱۹۶ اور اگر ہم نے ان پر فرض کر دیا ہوتا کہ

اقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ اَوِ اخْرُجُوْا مِنْ دِيَارِكُمْ مَّا

اپنے آپ کو مار ڈالو یا یہ کہ اپنے وطن سے نکل جاؤ تو اس کو ان میں سے نہ

فَعَلُوْهُ اِلَّا قَلِيْلٌ مِّنْهُمْ ؕ وَ لَوْ اَنَّهُمْ فَعَلُوْا مَا

کرتے کوئی مگر بجز تھوڑے سے لوگوں کے ف۱۹۷ اور اگر یہ (لوگ) وہ کر ڈالتے جس کی

يُوْعَظُوْنَ بِهٖ لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ وَ اَشَدَّ تَثْبِيْتًا ﴿٦٦﴾ لا

انہیں نصیحت کی جاتی ہے تو ان کے حق میں یہ بہتر بھی ہوتا اور انہیں ثابت قدم رکھنے والا بھی ف۱۹۸

وَّ اِذًا لَّاٰتَيْنٰهُمْ مِّنْ لَّدُنَّآ اَجْرًا عَظِيْمًا ﴿٦٧﴾ لا وَّلَهَدَيْنٰهُمْ

اور اس وقت ہم انہیں ضرور اپنے پاس سے اجر عظیم دیتے ف۱۹۹ اور ہم انہیں سیدھی

صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًا ﴿٦٨﴾ وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ

شاہراہ دکھا دیتے ف۲۰۰ اور جو کوئی اللہ اور رسول کی اطاعت کرے گا

فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ

تو ایسے لوگ ان کے ساتھ ہوں گے جن پر اللہ نے (اپنا خاص) انعام کیا ہے (یعنی)

النَّبِيّٖنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَ الشُّهَدَآءِ وَ الصّٰلِحِيْنَ ج

پیمبر اور اولیاء اور شہید اور صالحین

وَحَسُنَ اُولٰٓئِكَ رَفِيْقًا ﴿٦٩﴾ ط ذٰلِكَ الْفَضْلُ مِنَ

اور یہ کیسے اچھے رفیق ہیں ف۲۰۱ یہ فضل ہے اللہ کی

اللّٰهِ ؕ وَ كَفٰى بِاللّٰهِ عَلِيْمًا ﴿٧٠﴾ ع يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

طرف سے اور اللہ ہی کا علم کافی ہے ف۲۰۲ اے ایمان والو!



ع ۱۱ / ۷

ف۱۹۶ آیت نے اسے صاف کردیا کہ رسول ﷺ کی عدالت میں مقدمات محض لے آنا ہرگز ایمان کے لئے کافی نہیں، عقلی و اعتقادی حیثیت سے اطمینان بھی رسول ﷺ کے فیصلہ پر ہونا چاہیے۔ ہاں اس کے بعد بھی کوئی طبعی تنگی باقی رہ جائے تو غیر اختیاری ہونے کی بنا پر معاف ہوگی۔ حَتّٰى يُحَكِّمُوْكَ فِيْمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ۔ آپ کی حیات مبارک میں تو آپ کا حَکَم بننا ظاہر ہی تھا۔ بعد وفات آپ کی شریعت حَکَم بننے کے لئے کافی ہے۔ فقہا نے آیت سے استنباط کیا ہے کہ جو کوئی اللہ یا اس کے رسول ﷺ کے کسی حکم میں شک و شبہ کرے یا ماننے سے انکار کرے وہ دائرہ اسلام سے خارج ہے۔ و فی هذه الاٰية دلالة على ان من ردّ شيئًا من اوامر الله تعالى او اوامر رسول الله ﷺ فهو خارج من الاسلام سواء رده من جهة الشك فيه او من جهة ترك القبول والا متناع من التسليم (جصاص) ف۱۹۷ (اور وہی تھوڑے سے مومن کامل ہوتے) اَنِ اقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ اَوِ اخْرُجُوْا مِنْ دِيَارِكُمْ۔ ایک معنی میں تو دونوں حکم اب بھی موجود ہیں یعنی جہاد و قتال اور ترک وطن یا ہجرت اپنے اپنے موقع پر اور تحقق شرائط پر اب بھی واجب ہیں، یہاں مراد یہ ہے کہ اگر یہ احکام خود بھی مقصود بالذات ہوتے اور قتال و ہجرت ہر حال میں فرض ہوتے۔ كَتَبْنَا عَلَيْهِمْ۔ قَلِيْلٌ مِّنْهُمْ یہ عَلَيْهِمْ اور مِنْهُمْ میں ضمیر جمع غائب کس کی جانب ہے؟ جائز ہے کہ منافقین کی جانب ہو۔ والضمير قيل يعود على المنافقين (بحر) لیکن بہتر یہ ہے کہ مطلق انسانوں یا الناس کی جانب مانی جائے۔ لو كتب الله على الناس ما ذكر (كبير) يخبر تعالى عن اكثر الناس (ابن کثیر) مَا فَعَلُوْهُ۔ ضمیر حکم کی جانب ہے والضمير للمكذب و دل عليه كتبنا (بیضاوی) اِلَّا قَلِيْلٌ۔ کی ایک قراءت بجائے رفع کے نصب کے ساتھ اِلَّا قَلِيْلًا بھی آئی ہے۔ لیکن ائمہ نحو نے ترجیح اسی مشہور قراءت کو دی ہے۔ ف۱۹۸ (ایمان کے معاملہ میں) یعنی اگر شک، تذبذب، تزلزل کی راہ چھوڑ کر اطاعت رسول میں یکسوئی کے ساتھ لگ جائیں تو انہیں ایمان میں ثبات و استقلال اور اس کی برکتیں از خود نصیب ہونے لگیں۔ ذکر انہی منافقین اور کمزور ایمان والوں کا چل رہا ہے۔ فَعَلُوْا مَا يُوْعَظُوْنَ بِهٖ۔ یعنی اللہ و رسول ﷺ کے احکام کی اطاعت اگر انہوں نے بہ دل و جان کر لی ہوتی۔ ای ما يؤمرون به من التوبة والاخلاص (ابن عباس) من متابعة الرسول ﷺ و مطاوعته طوعاً و رغباً (بیضاوی) لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ۔ یعنی دنیوی و اخروی انفرادی و اجتماعی ہر اعتبار سے ان کے فلاح کی صورت پیدا ہو جاتی۔ تَثْبِيْتًا۔ پہلے یہ بتایا کہ احکام دین پر اگر عمل کرتے تو یہ چیز انہی کے کام آتی اور انہی کے حق میں بہتر ہوتی۔ اب یہ ارشاد ہو رہا ہے کہ احکام پر عمل کرنے سے خود قوت ایمانی، ضعیف سے قوی اور قوی سے قوی تر ہو جاتی ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ تجربہ سے ثابت ہے کہ دین کا کام کرتے رہنے سے اعتقاد و یقین کی باطنی کیفیت کو بھی ترقی ہوتی رہتی ہے۔ ف۱۹۹ (آخرت میں) اِذًا۔ یعنی اگر انہوں نے احکام خدا اور رسول کا اتباع کیا ہوتا اور نتیجۃً انہیں خیر و صلاح بھی حاصل ہو چکتی اور دین میں ثبات و استقامت بھی نصیب ہو چکتی۔ ای لو اتبعوا (جلالین) ف۲۰۰ (کہ بے روک ٹوک سیدھے رضاء الٰہی کے مقام، جنت میں داخل ہو جائیں) اور عجب نہیں کہ اسی کی برکت سے دنیا میں بھی سعی و عمل کی صراط مستقیم ان پر خوب روشن ہو کر رہے۔ ف۲۰۱ دنیا کی مادی اور حسی نعمتیں چاہے جتنی بھی ہوں۔ انسان ان سے لطف و لذت لینے میں کچھ کمی ہی محسوس کرتا ہے۔ اگر ساتھ ہی یاران بزم اور شرکاء صحبت بھی اپنے ہم مذاق اور دل پسند نہ ہوں۔ یہاں بشارت اسی نعمت عظیم کی مل رہی ہے کہ اہل جنت کو مادی و روحانی ہر قسم کی نعمتوں کے علاوہ صحبت بھی پاکیزہ ترین، بہترین، انسانیت کے بلند ترین مقام پر فائز ہونے والوں کی نصیب ہوگی۔ حَسُنَ اُولٰٓئِكَ رَفِيْقًا۔ میں ایک پہلو حیرت کا بھی ہے اور اسی لئے ترجمہ "کیسے اچھے" سے کیا گیا ہے۔ فيه معنى التعجب كانه قيل وما احسن اولٰئك رفيقا (کشاف) وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ۔ اس اطاعت کا تعلق احکام اور واجبات ضروری سے ہے۔ ورنہ اگر فرائض و واجبات کے علاوہ مستحبات، نوافل، تطوعات کا بھی اسی قدر اہتمام ہو جائے تو پھر درجہ ولایت خود ہی حاصل ہو جائے گا اور بہ طور انعام رفاقت اولیاء نصیب ہونے کے کوئی معنی نہ رہیں گے۔ اُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ۔ یعنی باوجود اپنے اعمال میں کمی اور کوتاہی رہ جانے کے اور باوجود بالذات ان کاملین سے مرتبہ میں فروتر ہونے کے انہیں ان کاملین کی جنت نصیب ہو جائے گی۔ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ۔ یہ انعام کمال قرب و وصول کی صورت میں ہوگا۔ صِدِّيْقِيْنَ۔ یعنی بات کے کھرے اور معاملہ کے سچے، ایسے کہ سچائی اور حق پسندی گویا ان کی فطرت میں رچ گئی اور ان کی طبیعت کا جزء بن گئی ہے۔ ایمان کے ہر جزء سے متعلق ان کی تصدیق کامل ہوتی ہے۔ ریب و شک کے حدود سے بالاتر۔ كل من صدق بكل الدين لا يتخالجه فيه شك فهو صديق (کبیر) البالغ فی الصدق والتصديق (قرطبی) اردو میں انہی کو اولیاء کہتے ہیں۔ قرب حق میں ان کا نام انبیاء کے بعد ہی ہوتا ہے۔ افضل الخلق هم الانبياء عليهم السلام وبعد هم الصديقون (کبیر) الشُّهَدَآءِ۔ شہید وہ ہے جو دین کی محبت میں اپنی جان تک سے دریغ نہ کرے۔ اور عمل سے ثابت کر دے کہ جس چیز پر وہ ایمان لایا تھا، وہ اسے اس قدر عزیز تھی کہ اس کی خاطر اس نے اپنی جان تک قربان کر دی۔ الصّٰلِحِيْنَ۔ صالحین وہ افراد امت کہلاتے ہیں جو پورے دیندار اور متبع شریعت ہوتے ہیں۔ ف۲۰۲ اللہ کا علم حاوی و محیط ہے۔ ان کی نیتوں کو بھی، ان کے عمل کو بھی، ان کے مقتضائے عمل کو بھی۔ ذٰلِكَ الْفَضْلُ مِنَ اللّٰهِ۔ یعنی تمام مومنین کو جو کاملین کی معیت و رفاقت نصیب ہوگی، یہ محض فضل خداوندی کا ظہور ہوگا۔ ان کے اعمال کا ثمرہ نہ ہوگا۔

و۲۰۳ (جیسا موقع اور جیسی مصلحت ہو) قرآن مجید کی اکثر آیتوں کی طرح ان آیتوں کو بھی پوری طرح سمجھنے کے لئے ان کا پس منظر پیش نظر رکھنا ضروری ہے۔ اُحد میں ابھی حال ہی میں مسلمانوں کو عارضی شکست ہوئی تھی اور مشرکین کی ٹوٹی ہوئی ہمتیں اس سے قدرۃً بڑھ گئی تھیں اور اکیلے قریش مکہ ہی نہیں گرد و پیش کے دوسرے قبیلے بھی متحد ہو کر اسلام کے خلاف زبردست محاذ تیار کر چکے تھے۔ مسلمانوں کو ہمت، ثبات و استقامت کے یہ درس عین اس وقت دیئے جا رہے ہیں۔ خُذُوْا حِذْرَكُمْ۔ حذر کا مفہوم بہت وسیع و جامع ہے۔ ہر چیز جو دشمن سے بچاؤ کے کام آتی ہے۔ اس میں شامل ہے۔ خواہ ہتھیار ہوں خواہ تدبیریں۔ وقس علی ہذا۔ گویا مطلب یہ ہوا کہ دشمن کے مقابلہ میں ہر طرح کیل کانٹے سے درست اور آمادہ رہو۔'' حذرکم ای ما فیه الحذر من السلاح وغیره (راغب) مایحذر به کالحزم والسلاح (بیضاوی) خذ حذرک ای استعد بانواع ما یستعد به للقاء من تلقاه (بحر) و۲۰۴ (ایسی کہ جہاد میں شریک بھی نہیں ہوتا اور پیچھے رہ جاتا ہے) یہاں مراد منافقین ہیں جو جہاد میں شریک ہی نہیں ہوئے تھے۔ المبطئون منافقوهم تثاقلوا و تخلفوا عن الجهاد (بیضاوی) مِنْكُمْ۔ خطاب یہاں مومنین اور ظاہری مومنین (منافقین) کے مجموعے سے ہے اور اس مضمون کی آیتوں میں قرآن مجید کا عام طریق خطاب یہی ہے۔ الخطاب لعسكر رسول الله ﷺ المؤمنين منهم والمنافقين (بیضاوی) انما جمع بينهم في الخطاب من جهة الجنس والنسب لا من جهة الايمان (قرطبی) و۲۰۵ (نہیں تو میں بھی اسی مصیبت کا شکار ہوتا) اَصَابَتْكُمْ مُّصِيْبَةٌ۔ مصیبت مثلاً جنگ میں شکست۔ قَالَ قَدْ اَنْعَمَ اللّٰهُ۔ یہ وہ فخر و مسرت کے ساتھ کہتا ہے۔ و۲۰۶ منافقین کی دورنگی اور سیرتِ منافقانہ کو آشکار کیا ہے کہ مومنین کو جب کوئی مصیبت پیش آتی ہے تو منافقین اپنی بے تعلقی اور علیحدگی پر جھٹ اپنی مسرت و فخر کا اعلان کرنے لگتے ہیں کہ خوب ہوا جو ہم شریک نہ تھے ورنہ ہم بھی اسی بلا میں پھنستے اور مسلمانوں کو جب فتح و نصرت حاصل ہوتی ہے تو رشک کرنے لگتے ہیں کہ کاش! مال غنیمت ہمارے حصہ میں بھی آتا۔ فَضْلٌ مِّنَ اللّٰهِ۔ مثلاً جنگ میں فتح و نصرت۔ كَاَنْ ...... مَوَدَّةٌ۔ یعنی اس خودغرضی کے ساتھ کہتا ہے جیسے تم مسلمانوں کی خوشی سے اس منافق کو کوئی تعلق ہی نہیں۔ اور اسے تاسف و حسرت صرف اپنی ہی قوت و دولت پر ہے۔ یہیں سے یہ مسئلہ بھی نکل آیا کہ امت اسلامیہ کی خوشی سے خوش ہونا علاماتِ ایمان میں سے ہے۔ فَاَفُوْزَ فَوْزًا عَظِيْمًا۔ منافق کی زبان سے اس کے معنی یہ ہوں گے کہ میں بھی خوب دولت حاصل کرتا۔ مالِ غنیمت میں میرا بھی بڑا سا حصہ ہوتا! و۲۰۷ (اخلاص کامل اور اللہ کی رضا جوئی کی نیت سے) فَلْيُقَاتِلْ۔ میں ف کے معنی ہیں کہ اگر واقعی اسے فوز عظیم ہی منظور ہے۔ و۲۰۸ یعنی کافروں سے قتال کرے جو دین کی صحیح تعلیم کو جھٹلائے ہوئے ہیں اور آخرت کے منکر ہیں۔ يَشْرُوْنَ۔ شراء لغات اضداد میں سے ہے۔ یعنی اس کے معنی خریدنے کے بھی ہیں اور فروخت کرنے کے بھی۔ کچھ اس بنا پر اور کچھ آیت کی ترکیب الفاظ کی بنا پر، آیت کے ایک بالکل دوسرے معنی بھی کئے جا سکتے ہیں اور کئے گئے ہیں، یعنی'' وہ لوگ اللہ کی راہ میں لڑیں جو دنیا کی زندگی آخرت کے عوض میں فروخت کر چکے ہیں۔'' اور اس صورت میں آیت کا تعلق تمام تر مومنین مخلصین سے ہوگا جو اپنی ہر دنیوی خوشحالی اور کامرانی کو رضاء الٰہی پر قربان کرنے کو تیار رہتے ہیں۔ ائمہ تفسیر نے دونوں ہی پہلو اختیار کئے ہیں۔ وللمفسرين وجهان الاول ان يشرون معناه يبيعون والقول الثاني معنى قوله يشرون اى يشترون (کبیر) يشرون بمعنى يشترون



خُذُوْا حِذْرَكُمْ فَانْفِرُوْا ثُبَاتٍ اَوِ انْفِرُوْا جَمِيْعًا ﴿۷۱﴾

اپنی احتیاط کر لو پھر گروہ گروہ کوچ کرو یا اکٹھے و۲۰۳

وَ اِنَّ مِنْكُمْ لَمَنْ لَّيُبَطِّئَنَّ ۚ فَاِنْ اَصَابَتْكُمْ

اور یقیناً تم میں کوئی ایسا بھی ہے جو دیر لگا دیتا ہے و۲۰۴ اور پھر تم پر اگر کوئی مصیبت

مُّصِيْبَةٌ قَالَ قَدْ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيَّ اِذْ لَمْ اَكُنْ

آ پڑتی ہے تو کہتا ہے کہ بیشک مجھ پر اللہ نے بڑا فضل کیا کہ میں

مَّعَهُمْ شَهِيْدًا ﴿۷۲﴾ وَ لَئِنْ اَصَابَكُمْ فَضْلٌ مِّنَ

ان لوگوں کے ساتھ شریک نہ ہوا و۲۰۵ اور اگر تمہیں اللہ کا فضل پیش آتا

اللّٰهِ لَيَقُوْلَنَّ كَاَنْ لَّمْ تَكُنْۢ بَيْنَكُمْ وَ بَيْنَهٗ

ہے تو بول اٹھتا ہے (اس بے تعلقی کے ساتھ کہ) گویا تمہارے اور اس کے درمیان کوئی (رشتہ) محبت

مَوَدَّةٌ يّٰلَيْتَنِيْ كُنْتُ مَعَهُمْ فَاَفُوْزَ فَوْزًا عَظِيْمًا ﴿۷۳﴾

تھا ہی نہیں کہ کاش! میں بھی ان کے ساتھ ہوتا تو میں بھی بڑی کامیابی حاصل کرتا و۲۰۶

فَلْيُقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ الَّذِيْنَ يَشْرُوْنَ الْحَيٰوةَ

تو (اگر یہ ہے تو) اسے چاہیے کہ اللہ کی راہ میں لڑے و۲۰۷ ان لوگوں سے جو دنیا کی زندگی خریدے

الدُّنْيَا بِالْاٰخِرَةِ ؕ وَمَنْ يُّقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ

ہوئے ہیں آخرت کے عوض میں و۲۰۸ اور جو کوئی اللہ کی راہ میں

اللّٰهِ فَيُقْتَلْ اَوْ يَغْلِبْ فَسَوْفَ نُؤْتِيْهِ اَجْرًا

لڑتا ہے تو مارا جائے یا جیت جائے (بہرصورت) ہم اس کو عنقریب اجر عظیم

عَظِيْمًا ﴿۷۴﴾ وَ مَا لَكُمْ لَا تُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

دیں گے و۲۰۹ اور تمہیں کیا (عذر) ہے کہ تم جنگ نہیں کرتے ہو اللہ کی راہ میں و۲۱۰



ويبيعون (کشاف) نزلت في المنافقين ومعنى يشرون يشترون وقيل نزلت في المؤمنين المخلصين و معنى يشرون يبيعون (معالم) و۲۰۹ (آخرت میں) یہ آخرت کا اجر عظیم مجاہدین کے لئے غلبہ اور شکست (کہ اس کی انتہائی صورت کو فَيُقْتَلْ سے تعبیر کیا ہے) کہ ہر صورت میں موعود ہے۔ مفسر تھانوی نے لکھا ہے کہ فوز عظیم کو اجر سے تعبیر کرنا وعدہ کے تاکد اور ترتب کے تیقن کے لئے ہے۔ و۲۱۰ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ۔ یہ اعلاء کلمۃ اللہ تو خود جہاد کا ایک مستقل محرک اور قوی داعی ہے۔ مَا لَكُمْ۔ استفہام سے مقصود ترغیب و تحریص ہے اور خطاب مومنین صادقین سے ہے۔ خطاب للمامورين بالقتال على طريقة الالتفات مبالغة في التحريض والحث عليه وهو المقصود من الاستفهام (روح)

وَالْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الرِّجَالِ وَ النِّسَآءِ وَالْوِلْدَانِ

اور ان لوگوں کے لئے جو کمزور ہیں مردوں میں سے اور عورتوں اور لڑکوں (میں سے) ۲۱۱

الَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اَخْرِجْنَا مِنْ هٰذِهِ

جو یہ کہہ رہے ہیں کہ اے ہمارے پروردگار! ہم کو اس بستی سے باہر نکال

الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ اَهْلُهَا ۚ وَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ

جس کے باشندے (سخت) ظالم ہیں ۲۱۲ اور ہمارے لئے اپنی قدرت سے کوئی دوست

وَلِيًّا ۚ وَّ اجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ نَصِيْرًا ﴿٧٥﴾ اَلَّذِيْنَ

پیدا کر دے، اور ہمارے لئے اپنی قدرت سے کوئی حمایتی کھڑا کر دے ۲۱۳ جو

اٰمَنُوْا يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۚ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا

ایمان والے ہیں وہ تو اللہ کی راہ میں لڑتے ہیں ۲۱۴ اور جو کافر ہیں

يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ الطَّاغُوْتِ فَقَاتِلُوْٓا اَوْلِيَآءَ

وہ طاغوت کی راہ میں لڑتے ہیں ۲۱۵ سو تم لڑو شیطان کے

الشَّيْطٰنِ ۚ اِنَّ كَيْدَ الشَّيْطٰنِ كَانَ ضَعِيْفًا ﴿٧٦﴾ ع

ساتھیوں سے اور شیطان کی چال تو لچر ہی ہوتی ہے ۲۱۶

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ قِيْلَ لَهُمْ كُفُّوْٓا اَيْدِيَكُمْ

کیا تو نے ان لوگوں کے حال پر نظر نہیں کی جن سے کہا گیا تھا کہ اپنے ہاتھوں کو روکے رہو

وَ اَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ ۚ فَلَمَّا كُتِبَ

اور نماز کی پابندی کرو اور زکوٰۃ دیتے رہو ۲۱۷ پھر جب ان پر

عَلَيْهِمُ الْقِتَالُ اِذَا فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ يَخْشَوْنَ النَّاسَ

قتال فرض کر دیا گیا تو ان میں سے ایک گروہ انسانوں سے ایسا ڈرنے لگا



۲۱۱ یہ دوسرا داعی جہاد کے لئے ارشاد ہوا۔ کمزوروں کی دستگیری و نصرت اور مظلوموں کی اعانت اور انہیں ظالم کافروں کے پنجہ سے رہائی دلانا بجائے خود مقاصد جہاد میں سے ہے۔ وَالْمُسْتَضْعَفِيْنَ۔ کا عطف لفظ اللہ پر ہے یعنی فی سبیل اللہ و المستضعفین۔ زجاج اور زہری سے یہی ترکیب منقول ہے۔ عطف علی اسم اللہ عزوجل ای وفی سبیل المستضعفین وھذا اختیار الزجاج وقالہ الزھری (قرطبی) ۲۱۲ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ۔ مراد مکہ کا شہر اور مکہ کی حکومت ہے اور اس میں کوئی اختلاف نہیں۔ القریۃ ھنا مکۃ باجماع من المتاولین (قرطبی) الظَّالِمِ اَهْلُهَا۔ مکہ والے ظالم دہرے معنی میں تھے۔ ایک تو مسلمانوں پر طرح طرح کے ظلم و ستم ڈھا رہے تھے۔ دوسری طرف شرک کر کر کے خود اپنی جانوں پر بھی ظلم کر رہے تھے۔ ووصف اھلھا بالظلم اما لا شراکھم واما کما حصل منھم من شدۃ الوطاۃ علی المومنین واذلالھم (بحر) لاجل انھم کانوا یؤذون المسلمین ویوصلون الیھم انواع المکارہ (کبیر) بالشرک الذی ھو ظلم عظیم و باذیۃ المومنین ومنعھم عن الھجرۃ (روح) ۲۱۳ آیت سے ظاہر ہو رہا ہے کہ بچوں، عورتوں، مردوں کی ایک خاصی تعداد اسلام لا چکی ہے۔ مگر یہ لوگ سرداران قریش کے تشدد کے مقابلہ میں اپنے کو بے بس پا رہے ہیں۔ نہ دفع ظلم ہی پر قادر ہیں اور نہ ہجرت پر۔ یہاں مناجات اور فریاد انہی لوگوں کی زبان سے ادا ہو رہی ہے۔ آیت سے یہ بھی ظاہر ہو رہا ہے کہ ظلم و شقاوت سے بچے، عورتیں، بوڑھے کوئی بھی محفوظ نہ تھے۔ مِنْ لَّدُنْكَ۔ لفظی معنی ہیں ”اپنے پاس سے“ اردو محاورہ میں ایسے موقع پر ”اپنی قدرت سے“ آتا ہے۔ یعنی غیب سے اس کا سامان کر دے۔ وَلِيًّا۔ ایسا دوست و ہمدرد جو اس مصیبت میں ہمارے ساتھ رہے۔ ہم سے ہمدردی و غمخواری کرے۔ نَصِيْرًا۔ ایسا حمایتی جو ان ظالموں سے ہمیں نجات دلائے۔ ۲۱۴ (اور جیسا کہ خود حق تعالیٰ ہر قسم کی نفسانی آمیزش و آلائش سے منزہ و پاک ہے۔ اللہ والوں کا لشکر بھی کبھی عدوان و طغیان، ظلم و خیانت، مے نوشی و بدکاری کے آلات حرب سے مسلح ہو کر جنگ کر ہی نہیں سکتا) فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ۔ کی قید جو بار بار لگائی جا رہی ہے۔ بے معنی نہیں بہت ہی پُر معنی ہے۔ درحقیقت یہ آیت سلسلۂ جہاد کی آیتوں میں سے ایک کلیدی آیت ہے اس نے صاف صاف اسلامی جہاد کا فرق دنیا جہان کی تمام جنگوں اور جاہلی محاربات سے واضح کر دیا۔ اس نے وضاحت کے ساتھ بتا دیا کہ سچا مسلمان جب اپنے ابنائے جنس پر ہتھیار اٹھائے گا تو توسیع ملک کے لئے نہیں، قومی تفوق کے لئے نہیں، تجارتی منڈیاں قائم کرنے کو نہیں، دوسرے کو نیچا دکھانے کو نہیں، دوسرے پر اپنی برتری ثابت کرنے کو نہیں، رشک و ہوس اور جاہ پرستی کے جذبات سے متاثر ہو کر نہیں، بلکہ دنیا کے بلند ترین مقصد، انسانیت کے برترین نصب العین، کلمۂ توحید کی برتری اور سر بلندی کے لئے!--- رنگ اور نسل، مرز بوم اور قوم، وطن اور قبیلہ کی عزت و حمیت پر کٹ مرنے والے، اسلامی نقطۂ نظر کی بلندی کو کچھ بھی سکتے ہیں؟ اسلامی جہاد جب تک اسلامی جہاد رہا، کیا وہاں بھی کسی لشکر کے لئے ہزاروں من اور سیکڑوں ٹن شرابوں کی ضرورت پڑی؟ کیا اس لشکر میں بھی سوزاک اور آتشک کے سیکڑوں ہزاروں مریض سپاہیوں اور افسروں کے لئے امراض خبیثہ کے مخصوص اسپتالوں کا انتظام کرنا پڑا؟--- مسلمان سپاہی کے سینہ میں تو یہ زندہ ایمان رہتا ہے کہ اسے ایک ایک اقدام کا حساب دینا ہے۔ کبھی ان کا قدم ان گندے راستوں پر پڑ سکتا ہے؟ ۲۱۵ طاغوت کے لفظی معنی پر حاشیہ پ۳ میں گزر چکا۔ یہاں اس لفظ کو لا کر طاغوتی، جاہلی، سپاہیوں کے تمرد، خدا فراموشی، نفس پرستی اور تجاوز عن الحدود کے پہلو کو نمایاں کرنا ہے۔ طاغوت کا ترجمہ اگر اس موقع پر ”نفس“ سے کیا جائے تو اردو میں شاید پورا مفہوم ظاہر ہو جائے۔ طاغوت اور نفس کی راہ میں آج بھی جو قومیں وطن پرستی، قوم پروری، ملکی آزادی کے خوشنما لفظ اور لقب کے ساتھ جنگ کرتی رہتی ہیں، ان کی اخلاقی حالت کا جائزہ لے لیا جائے۔ شقاوت و سنگدلی، فریب و خیانت، شراب خواری و حرامکاری جس معیار سے چاہے جانچ لیا جائے جانوروں اور درندوں سے بھی کہیں ابتر حالت نکلے گی--- یہ سب کرشمہ فِيْ سَبِيْلِ الطَّاغُوْتِ لڑنے کے ہیں۔ محاسبہ آخرت سے بے نیاز ہو کر جنگ کرنے کے ہیں۔ ۲۱۶ (سو شیطانی اور طاغوتی قوتوں کو کبھی بھی مستقل اور پائدار فتح حق کے مقابلہ میں نصیب نہیں ہو سکتی) فَقَاتِلُوْٓا اَوْلِيَآءَ الشَّيْطٰنِ۔ مسلمانوں کو لڑنے کا حکم مل رہا ہے۔ مگر کس کے مقابلہ میں؟ شیطانوں اور طاغوتیوں کے مقابلہ میں۔ ان کے مقابلہ میں جو دنیا میں شر و فساد، فسق و شرک ہی کی حکومت پھیلانا چاہتے ہیں۔ اِنَّ كَيْدَ الشَّيْطٰنِ كَانَ ضَعِيْفًا۔ اس میں مسلمانوں کو ہمت دلائی ہے کہ شیطان کوئی ڈرنے اور سہمنے کی چیز نہیں وہ تم پر حاکم و آمر نہیں۔ تم ذرا ہمت کر جاؤ تو وہ خود تم سے پناہ مانگتا ہوا بھاگے گا۔ اس میں جان تو ہے ہی نہیں۔ حربی زندگی سے قطع نظر، اخلاق و معاشرت، معاملات و عبادات کے میدان میں بھی شیطان سے مقابلہ کر لینا کچھ دشوار نہیں۔ ضرورت صرف ہمت کی ہے۔ ۲۱۷ (کہ حالت امن میں اس قسم کی عبادات پر عمل کافی ہے) كُفُّوْٓا اَيْدِيَكُمْ۔ یعنی جوش انتقام اور قتال سے ابھی باز رہو۔ یہ ذکر کن لوگوں کا ہے؟ اسے سمجھنے کے لئے اس وقت کے حالات پیش نظر رکھنے ضروری ہیں۔ مسلمانوں کو مکہ میں قریش کے مظالم سہتے سہتے ایک زمانہ ہو گیا تھا، اور قدرۃً انتقام کی خواہش ان کے دلوں میں پیدا ہو گئی تھی۔ یہ لوگ بھی آخر اسی خون اور اسی گوشت و پوست کے تھے۔ اور جوش میں آ کر بار بار جنگ کی اجازت طلب کرنے لگے تھے۔ ادھر وحی الٰہی ابھی برابر عفو و حلم، مسالمت و درگزر کا سبق دے رہی تھی۔ یہاں تک کہ ہجرت کا حکم آ گیا۔ اور مسلمان مدینہ کی پُر امن فضا میں منتقل ہو آئے۔ ۱۳۔ ۱۴ سال کی صحبت رسول ﷺ کی زبردست ٹریننگ کے بعد جب علم الٰہی میں مسلمانوں کے اخلاق فاضلہ

كَخَشْيَةِ اللّٰهِ اَوْ اَشَدَّ خَشْيَةً ۚ وَقَالُوْا رَبَّنَا

جیسے اللہ سے ڈرنا (ہوتا) ہے یا اس سے بھی بڑھ کر ڈرنا و۲۱۸ اور وہ لوگ بولے کہ اے ہمارے پروردگار

لِمَ كَتَبْتَ عَلَيْنَا الْقِتَالَ ۚ لَوْلَآ اَخَّرْتَنَآ اِلٰٓى اَجَلٍ

تو نے ہم پر قتال کیوں فرض کر دیا، کاش تھوڑی مدت تو اور ہم کو (جینے کی) مہلت دے

قَرِيْبٍ ؕ قُلْ مَتَاعُ الدُّنْيَا قَلِيْلٌ ۚ وَالْاٰخِرَةُ

دیتا و۲۱۹ آپ کہہ دیجیے کہ دنیا کا سامان (بہت ہی) تھوڑا ہے اور آخرت اس کے لئے کہیں

خَيْرٌ لِّمَنِ اتَّقٰى ۗ وَلَا تُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ﴿۷۷﴾ اَيْنَ مَا

بہتر ہے جو تقویٰ (اختیار) کرے، و۲۲۰ اور تم پر دھاگے برابر بھی ظلم نہ کیا جائے گا و۲۲۱ تم جہاں کہیں بھی

تَكُوْنُوْا يُدْرِكْكُّمُ الْمَوْتُ وَلَوْ كُنْتُمْ فِيْ بُرُوْجٍ

ہو گے وہیں تمہاری موت آ لے گی خواہ تم مضبوط قلعوں ہی میں

مُّشَيَّدَةٍ ؕ وَاِنْ تُصِبْهُمْ حَسَنَةٌ يَّقُوْلُوْا هٰذِهٖ

ہو و۲۲۲ اور اگر انہیں کوئی سکھ پہنچ جاتا ہے تو کہتے ہیں یہ تو

مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ ۚ وَاِنْ تُصِبْهُمْ سَيِّئَةٌ يَّقُوْلُوْا هٰذِهٖ

خدا کی طرف سے ہے اور اگر انہیں کوئی دکھ پیش آ جاتا ہے تو کہتے ہیں

مِنْ عِنْدِكَ ؕ قُلْ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ ؕ فَمَالِ هٰٓؤُلَآءِ

یہ آپ کے سبب ہوا و۲۲۳ کہہ دیجیے کہ ہر چیز اللہ ہی کی طرف سے ہے سو ان لوگوں کو

الْقَوْمِ لَا يَكَادُوْنَ يَفْقَهُوْنَ حَدِيْثًا ﴿۷۸﴾ مَآ اَصَابَكَ

کیا ہوا ہے کہ گویا یہ بات ہی نہیں سمجھتے و۲۲۴ تجھے جو بھی سکھ

مِنْ حَسَنَةٍ فَمِنَ اللّٰهِ ۫ وَمَآ اَصَابَكَ مِنْ

پیش آتا ہے وہ بس اللہ ہی کی طرف سے ہے اور جو دکھ



پختہ ہوگئے۔ اور تحمل اور بے نفسی ان کے کردار کے جزء بن گئے تو حکم جہاد و قتال نازل ہوا۔ لیکن ادھر مدینہ کی پرامن فضا میں رہتے رہتے مسلمانوں کے جذبات انتقام دھیمے پڑ گئے تھے اور وہ جوش و ولولۂ قتال باقی نہیں رہا تھا۔ اب طبعی اقتضاء سے میدانِ جنگ میں جانے سے حیلہ حوالہ ڈھونڈے جانے لگے۔ یہاں ذکر انہی عافیت کوش مسلمانوں کا ہے۔ و۲۱۸ اللہ کے عقاب کا خوف لاکھ دل میں ہو۔ لیکن یہ عقیدہ بھی تو ساتھ ساتھ رہتا ہے کہ اللہ رحمٰن و رحیم ہے۔ غفور ہے اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ہے۔ عجب کیا جو تمام تر عفو و فضل ہی کا معاملہ فرمائے بہ خلاف اس کے دشمنوں سے بجز ایذا رسانی کے اور کسی برتاؤ کی توقع ہی نہ تھی۔ امام ماتریدی نے فرمایا کہ یہ خوف خوفِ طبعی تھا۔ اس لئے اس پر گناہ نہیں ہوا۔ قال الشیخ ابو منصور رحمۃ اللہ علیہ ھٰذہ خشیۃ طبع لما انہ ذٰلک منھم کراھۃ لحکم اللہ فالمرء مجبول علی کراھۃ ما فیہ خوف ھلاکہ غالباً (مدارک) فھی علی ما طبع علیہ البشر من المخافۃ لاعلی المخالفۃ (قرطبی) قالوا خوفا وجبنا لا اعتقادًا ثم تابوا (معالم) اَوْ اَشَدَّ خَشْیَۃً۔ اَوْ یہاں بلکہ کے مفہوم میں ہے قیل بمعنٰی بل (بحر) و۲۱۹ (اور ہم دنیا میں کچھ دن اور اطمینان سے جی لیتے) قَالُوْا۔ مسلمانوں کی زبان سے یہ قول بہ طور تمنا کے تھا۔ بہ طور اعتراض نہ تھا۔ وقولھم محمول علی التمنی لتخفیف التکلیف لاعلی وجہ الانکار (کبیر) لاعلی وجہ الاعتراض علی حکمہ تعالٰی والا نکار لایجابہ بل علی طریق تمنی التکلیف (ابوسعود) یہ قول اگر زبان سے تھا جب بھی چونکہ درجۂ تمنا میں تھا، اعتراض و انکار اس سے مقصود نہ تھا، اس لئے قابل مؤاخذہ جب بھی نہ تھا۔ لیکن خود لفظ قَالُوْا سے یہ لازم نہیں آتا کہ زبان سے بھی ادا کیا گیا ہو۔ قول عربی میں جس طرح کلام لسانی کے لئے آتا ہے اسی طرح حدیث نفس کے لئے بھی۔ یقال للمتصور فی النفس قبل الابراز باللفظ قولٌ فیقال فی نفسی قولٌ لم اُظھرہ (راغب) اور علم الٰہی میں یہ دونوں برابر ہیں۔ اور حدیث نفس یا وسوسہ کا معصیت نہ ہونا تو بالکل ظاہر ہے۔ ائمۂ تفسیر نے یہاں حدیث نفس مراد لی ہے۔ یحتمل انھم ما تفوھوا بہ ولکن قالوہ فی انفسھم فحکی اللہ تعالٰی عنھم (بیضاوی) بالسنتھم او بقلوبھم (روح) یجوزان یکون اعتقدوہ و قالوا فی انفسھم فحکی ذٰلک تعالٰی عنھم (بحر) قد جوزان یکون ھٰذا مما نطقت بہ السنۃ حالھم من غیران یتفوھوا بہ صریحا (ابوسعود) بہر صورت آیت ان ظالم پادریوں کی پرزور تردید کر رہی ہے جو یہ کہتے رہتے ہیں کہ مسلمان تو غنیمت کی طمع میں جنگ کے لئے تلے بیٹھے تھے، رسول کو صرف اشارہ کی دیر تھی یا معاذ اللہ۔ یہاں الٹے ان کو ترغیب دینے اور آمادہ کرنے کی ضرورت تھی۔ و۲۲۰ (اور ہر حکم الٰہی کو بہ خوشی بجالائے) عدم فرضیت جہاد اور زیست مزید کی مہلت کی تمنا، چونکہ حُبّ دنیا اور مافی الدنیا سے پیدا ہوئی تھی، اس لئے نہایت حکیمانہ انداز میں اصل ضرب اسی پر لگائی گئی۔ اور ارشاد ہوا کہ اس دنیا میں رکھا ہی کیا ہوا ہے۔ جو کچھ ہے وہ بھی بالکل فانی و بے ثبات، طلب و تمنا کے قابل شے تو آخرت ہے اور اس کی لذتوں اور نعمتوں کے حصول کا ذریعہ تقویٰ اور احکام الٰہی کی تعمیل ہے۔ مَتَاعُ الدُّنْیَا قَلِیْلٌ۔ سو ایسی حقیر اور بے ثبات چیز کی خاطر التوائے حکم جہاد کی تمنا! خَیْرٌ لِّمَنِ اتَّقٰی۔ اور اس تقویٰ ہی کی ایک فرد جہاد ہے۔ و۲۲۱ (سو یہ کیسے ممکن ہے کہ جہاد کے اعلیٰ ثمرات سے محروم رہ جاؤ) فَتِیْلًا۔ نَقِیْرًا۔ ہی کی طرح عربی میں حبہ بھی تحقیر و تصغیر کے اظہار کے لئے آتا ہے۔ جیسے اردو محاورہ میں رتی بھر، رائی برابر، ذرہ بھر وغیرہا۔ و۲۲۲ (تو جب موت ایسی یقینی اور بے پناہ شے ہے تو آخرت میں جہاد کے اجر و مراتب بے حساب سے محروم اور خالی ہاتھ کیوں پہنچو؟) و۲۲۳ ذکر اب منافقین کا ہو رہا ہے۔ ان کا حال یہ تھا کہ جب تک مسلمانوں کی بات بنی رہتی، یہ لوگ بھی برابر ان کے شریک رہتے اور کہتے کہ یہ تو عین فضل خداوندی ہے، جس میں ہم تم سب یکساں شریک ہیں اور جب بات بگڑ جاتی تو جھٹ سارا الزام مسلمانوں اور ان کے سردار اعظم صلی اللہ علیہ وسلم پر رکھ دیتے کہ یہ جو کچھ پیش آیا، سب آپ ہی کی بے تدبیریوں کا نتیجہ ہے۔ تُصِبْھُمْ حَسَنَۃٌ۔ مثلاً جنگ میں مسلمانوں کو فتح ہوئی اور اس میں حصہ رسدی ان کو بھی مل گیا۔ تُصِبْھُمْ سَیِّئَۃٌ۔ مثلاً جنگ میں مسلمانوں کو شکست ہوئی اور اس کا خمیازہ بحصہ رسدی انہیں بھی اٹھانا پڑا۔ یَقُوْلُوْا ھٰذِہٖ مِنْ عِنْدِ اللّٰہِ۔ یعنی یہ کامیابی تو طبعی حالات کی بنا پر تکوینی اسباب سے حاصل ہوگئی۔ اس میں مسلمانوں یا ان کے سردار اعظم کے کسی حسن تدبیر کو کیا دخل۔ منافقین کا یہ مِنْ عِنْدِ اللّٰہِ۔ کہنا بھی بہ طور حمد نہ تھا۔ بلکہ یہ طور محاورۂ زبان تھا۔ جیسے اردو میں لوگ کہہ اٹھتے ہیں کہ یہ تو تقدیری امور ہیں۔ و۲۲۴ یہ توجہ دلائی ہے منافقین کی حماقت شعاری اور بے غوری کی عادت پر۔ کُلٌّ مِّنْ عِنْدِ اللّٰہِ۔ یعنی دکھ ہو یا سکھ، رنج ہو یا راحت، سب کا مسبب الاسباب حقیقی اللہ ہی ہے۔ سکھ اور راحت اگر ہے تو یہ براہ راست اس کے فضل و کرم کا ظہور ہے بلا توسط اعمال۔ اور دکھ یا رنج اگر پیش آ رہا ہے تو یہ اس کے عدل کا ثمرہ ہے بہ توسط اعمال۔

سَيِّئَةٍ فَمِنْ نَّفْسِكَ ؕ وَ اَرْسَلْنٰكَ لِلنَّاسِ
پہنچتا ہے وہ تیرے اپنے ہی سبب سے ہے ف۲۲۵ اور ہم نے آپ کو انسانوں کی طرف پیمبر بنا کر
رَسُوْلًا ؕ وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا ﴿۷۹﴾ مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ
بھیجا ہے اور اللہ کی گواہی کافی ہے ف۲۲۶ جس نے رسول کی اطاعت کی،
فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ ۚ وَ مَنْ تَوَلّٰى فَمَآ اَرْسَلْنٰكَ
اس نے اللہ ہی کی اطاعت کی ف۲۲۷ اور جو کوئی روگردانی کرلے سو ہم نے آپ کو ان پر
عَلَيْهِمْ حَفِيْظًا ﴿۸۰﴾ وَ يَقُوْلُوْنَ طَاعَةٌ ۫ فَاِذَا بَرَزُوْا
نگران کر کے نہیں بھیجا ہے ف۲۲۸ اور یہ لوگ کہتے ہیں کہ طاعت (قبول ہے) ف۲۲۹ لیکن آپ کے پاس سے
مِنْ عِنْدِكَ بَيَّتَ طَآئِفَةٌ مِّنْهُمْ غَيْرَ الَّذِيْ
باہر جاتے ہیں تو ان میں سے ایک جماعت شب کے وقت اس کے برخلاف مشورہ کرتی ہے جو کچھ کہ
تَقُوْلُ ؕ وَاللّٰهُ يَكْتُبُ مَا يُبَيِّتُوْنَ ۚ فَاَعْرِضْ
وہ کہہ چکے تھے اور اللہ ان کے رات والے مشوروں کو لکھتا جاتا ہے، تو آپ ان کی طرف سے بے التفات
عَنْهُمْ وَ تَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ ؕ وَ كَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ﴿۸۱﴾
رہیے اور اللہ پر بھروسہ رکھیے اور اللہ ہی کافی کارساز ہے ف۲۳۰
اَفَلَا يَتَدَبَّرُوْنَ الْقُرْاٰنَ ؕ وَ لَوْ كَانَ مِنْ عِنْدِ
کیا یہ لوگ قرآن میں غور نہیں کرتے؟ اگر یہ (کلام) اللہ کے سوا کسی (اور) کی
غَيْرِ اللّٰهِ لَوَجَدُوْا فِيْهِ اخْتِلَافًا كَثِيْرًا ﴿۸۲﴾ وَ اِذَا
طرف سے ہوتا تو اس کے اندر بڑا اختلاف پاتے ف۲۳۱ اور انہیں
جَآءَهُمْ اَمْرٌ مِّنَ الْاَمْنِ اَوِ الْخَوْفِ اَذَاعُوْا بِهٖ ؕ
جب کوئی بات امن یا خوف کی پہنچتی ہے تو یہ اسے پھیلا دیتے ہیں ف۲۳۲



ف۲۲۵ (اے انسان!) خطاب اب عام نوع انسانی سے ہے۔ بالانسان خطابا عامًا (کشاف) الخطاب عام کانه قیل ما اصابک یا انسان (بحر) والخطاب فیه کما قال الجبائی وروی عن قتادة عام لکل من یقف علیه لا للنبی ﷺ (روح) فَمِنَ اللّٰهِ۔ یعنی اس کے فضل وکرم کا نتیجہ۔ مِنَ اللّٰهِ و مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ یہ دو محاورہ الگ الگ ہیں۔ زبان وادب کے ماہرین نے دونوں میں فرق یہ بتایا ہے کہ دوسرا محاورہ برے بھلے سارے افعال تکوینی کے لئے عام ہے برخلاف اس کے پہلے محاورہ کا استعمال صرف محل رضا پر ہوتا ہے۔ من عند الله اعم یقال فی ما کان برضاه و بسخطه ولا یقال هو من الله الا فی ما کان برضاه و بامره (بحر) فَمِنْ نَّفْسِكَ یعنی اے بندہ تیری ہی بداعمالی کے سبب سے اور بہ اقتضائے عدل الٰہی۔ سَيِّئَةٍ کا اطلاق اس سیاق میں صرف اس برائی پر ہوتا ہے جو واقعۃً بھی برائی ہو۔ محض صورۃً ہی برائی نہ ہو۔ صالحین وابرار کو جو حوادث ومصائب پیش آتے رہتے ہیں وہ صرف صورۃً ہی مصائب ہوتے ہیں۔ حقیقت میں ان کی بلندیٔ مراتب کے لئے اور ذریعہ رحمت ہوتے ہیں۔ اور اس لئے ان کے حق میں بداعمالی کا ثمرہ ہونے کا کوئی سوال ہی نہیں پیدا ہوتا۔ ف۲۲۶ (اور اللہ کی یہ گواہی دنیا میں رسول ﷺ کے کمالات سے ظاہر ہو رہی ہے۔ معجزات وخوارق بھی انہی کمالات کا ایک جزء ہیں۔ وَ اَرْسَلْنٰكَ لِلنَّاسِ رَسُوْلًا۔ یہاں صاف لِلنَّاسِ فرمایا ہے۔ للعرب نہیں فرمایا۔ خاتم النبیین کے پیام کی عالمگیری پر دوسری آیات کے علاوہ یہ آیت بھی ایک نص قاطع ہے۔ والناس عام عربهم وعجمهم (بحر) فیه رد لمن زعم اختصاص رسالته علیه السلام بالعرب فتعریف الناس للاستغراق (روح) تعریف الناس للاستغراق ای مرسلا لکل الناس لا لبعضهم (ابوسعود) ف۲۲۷ (کہ عام انسانوں کے پاس کوئی ذریعہ احکام الٰہی کی معرفت کا نہیں بجز واسطہ رسول کے) آیت میں رد آ گیا ان گمراہ فرقوں کا جو رسول کی اطاعت کو اللہ کی اطاعت کے مستلزم نہیں سمجھتے۔ آیت عصمت رسول کے مضمون کو بھی واضح طور پر بیان کر رہی ہے کہ اگر رسول سے ذرا بھی خطا وغلطی کا امکان ہوتا تو ان کی اطاعت عین اطاعت الٰہی کیسے قرار پا سکتی۔ من اقوی الدلائل علی انه معصوم فی جمیع الاوامر والنواهی و فی کل ما یبلغه عن الله (کبیر) اور علاوہ حدیث نبوی کے جہاں یہ مضمون تصریحاً آیا ہے، فقہاء نے خود اس آیت سے بھی نکالا ہے کہ رسول کی نافرمانی عین حق تعالیٰ کی نافرمانی ہے۔ افاد بذلک ان معصیته معصیة الله (جصاص) ف۲۲۸ (سو اگر کوئی ایمان نہیں لاتا تو اس کی ذمہ داری آپ پر نہیں اور نہ آپ اس لئے زیادہ فکر وغم میں پڑیے۔ فَمَنْ تَوَلّٰى۔ یعنی جو آپ کا کہنا نہ سنے اور آپ کی طرف سے بے توجہی اختیار کرے۔ ف۲۲۹ ذکر منافقین کا چل رہا ہے۔ یعنی المنافقین (ابن عباس) یہ زبان سے تو رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں بھی عرض کرتے تھے کہ ان کے احکام سر آنکھوں پر۔ آپ کے ارشادات کی تعمیل ہمیں قبول ومنظور۔ طَاعَةٌ۔ خبر ہے مبتدا المحذوف ہے۔ وبه امرنا و شاننا طاعة (کشاف) ف۲۳۰ اس کی کارسازی یہ ہے کہ وہ دنیا میں آپ کو ان کے شر سے اور سازشوں سے محفوظ رکھے گا اور آخرت میں انہیں شدید سزائیں دے گا۔ طَآئِفَةٌ مِّنْهُمْ۔ یعنی ان منافقوں کے سردار اور سرغنہ۔ بَيَّتَ۔ رات کی تاریکی اور پوشیدگی میں اسلام اور پیغمبر اسلام کے خلاف سازشیں ہوتی تھیں۔ منصوبے بنائے جاتے تھے۔ وَاللّٰهُ يَكْتُبُ۔ یعنی خدائی ریکارڈ میں ان کی سازشیں اور منصوبے سب مندرج ومحفوظ ہیں۔ وقت آنے پر یہ سارا دفتر کھلے گا۔ ف۲۳۱ (جو بشری تالیف وتصنیف کا لازمہ ہے) اِخْتِلَافًا كَثِيْرًا۔ اس کے مفہوم میں بہت کچھ قیل وقال ہوئی ہے۔ کسی نے کہا کہ بیان میں تناقض مراد ہے اور کسی نے کہا کہ تحقیقات میں فرق مراتب اور کسی نے کہا کہ عبارت کی عدم یکسانی۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ خود اختلاف کثیر کا لفظ بڑا وسیع اور جامع ہے۔ معنوی اور ادبی ہر قسم کی بے آہنگی ہر طرح کا جھول جھال اس کے اندر داخل ہے — قرآن مجید نے اس آیت سے دنیا کے سامنے اپنی یکتائی کا ایک مستقل چیلنج پیش کر دیا کہ ہر طرح ٹھونک بجا کر دیکھ لو، ہر طرح جانچ پڑتال کر لو، مضامین کی پستی وبلندی، عبارت کی ناہمواری، کسی قسم کی کوئی کمی کوئی کوتاہی اس کے اندر نہ پاؤ گے۔ اور یہی دلیل ہے اس کی کہ یہ بشر اور مخلوق کا کلام نہیں۔ قرآن کے جملہ منکرین کے خلاف خواہ وہ کسی وجہ اور کسی پہلو سے ہوں، یہ قیامت تک کے لئے تحدی ہے۔ اَفَلَا يَتَدَبَّرُوْنَ الْقُرْاٰنَ۔ قرآن مجید میں تدبر کا نتیجہ یہ ہوگا کہ اس کا لفظی ومعنوی اعجاز بالکل واضح ہو جائے گا۔ اور اس وضوح سے آپ کی رسالت کی جانب سے شبہات کافور ہو جائیں گے لَوْ كَانَ مِنْ عِنْدِ غَيْرِ اللّٰهِ۔ جیسا کہ معاصر و متاخر منکرین کا خیال تھا اور جیسا کہ آج بعض "روشن خیال" مرتدین کا خیال ہے۔ يَتَدَبَّرُوْنَ الْقُرْاٰنَ سے مبحث قیاس پر بھی دلیل نکل آئی۔ اور ان فرقوں کا بھی رد ہو گیا جو سمجھتے ہیں کہ تفسیر قرآن صرف رسول ﷺ اور امام معصوم کا حق ہے۔ ف۲۳۲ (بغیر اس تحقیق کے کہ وہ خبر صحیح بھی ہے اور بغیر اس پر غور کئے کہ اگر صحیح ہے بھی تو اس کی فوری اشاعت کہاں تک مناسب وقرین مصلحت ہے) اشارہ منافقین اور کمزور ایمان والوں کی طرف ہے۔ نزل فی جماعة من المنافقین او ضعفاء المسلمین (جلالین) ہیئت اسلامی شروع ہی سے ایک حد تک منظم، بلکہ نیم عسکری جماعت تھی اور یہ امر ہر اجتماعی تنظیم کے منافی عموماً اور عسکری تنظیم کے منافی تو خصوصاً ہے کہ امت کے عوام اور عام افراد جس خبر کو جہاں سن پائیں بلا اپنے سرداروں اور اہل حل وعقد کی طرف رجوع کئے بے تحقیق اسے لے دوڑیں اور بے تحاشا اسے پھیلانا شروع کر دیں۔ اَمْرٌ مِّنَ الْاَمْنِ۔ مثلاً کہیں باہر سے لشکر اسلام کی فتح وظفر کی خبر آئی۔ الْخَوْفِ۔ مثلاً کہیں باہر سے مسلمانوں کی شکست وہزیمت کی خبر آئی۔

ف۲۳۳ (بجائے اس کے کہ خود اس خبر کی شہرت واشاعت میں لگ گئے) اُولِی الْاَمْرِ مِنْهُمْ۔ یعنی صاحبان فہم سلیم۔ یہاں مراد ہیں اکابر صحابہ، مثلاً حضرت ابوبکر ؓ۔ ذوی العقل واللبّ من المؤمنین
نی ابابکر واصحابه (ابن عباس) ذوی العلم والرأی منهم (کبیر) وهم اهل العلم و الفقه عن الحسن وقتاده وغیرهما (قرطبی) یجوزان یرید به الفریقین من اهل الفقه
الولاة لوقوع الاسم علیهم جمیعاً (جصاص) ف۲۳۴ یعنی اس خبر کی صحیح حیثیت متعین کر لیتے۔ اَلَّذِیْنَ یَسْتَنْۢبِطُوْنَهٗ مِنْهُمْ اس سے ایک بڑی اہم فقہی حقیقت روشنی میں آگئی۔ معلوم ہوا کہ استنباط
سائل واجتہاد احکام، بعد صحابہ کے ہر ایک کا کام نہ تھا۔ اس کے لئے ایک خاص فہم وسلیقہ اور مرتبہ تحقیق کی ضرورت ہے۔ ہر فرد امت اس سے بہرہ ور نہیں ہوتا۔ مِنْهُمْ۔ آیت میں دو ۲ جگہ آیا ہے۔ دونوں جگہ اس
سے مراد مجموعۂ امت ہے اس میں حسب الذین ظاہر منافقین بھی شامل تھے۔ امام رازی علیہ الرحمۃ نے لکھا ہے کہ آیت سے چار امور ثابت ہوتے ہیں:۔ (۱) ایک یہ کہ نئے نئے مسائل جو پیش آئیں گے ان کی بابت
احکام نص سے نہیں، استنباط سے حاصل ہوں گے۔ ۲۔ دوسرے یہ کہ استنباط بھی ایک حجت شرعی ہے۔ ۳۔ تیسرے یہ کہ احکام میں عامیوں پر اہل علم کی تقلید واجب ہے۔ ۴۔ چوتھے یہ کہ رسول اللہ ﷺ اس پر مامور تھے کہ استنباط احکام کرتے رہیں۔ آیت سے عقیدۂ امامت کا بھی رد نکل رہا ہے۔ اگر کسی امام معصوم کا وجود امت میں ہوتا تو استنباط احکام کی ضرورت کیا تھی۔ امام خود ہی الہاماً ان احکام سے واقف ہوتا۔ ھٰذه الأیة تدل علی بطلان قول القائلین بالامامة لانه لو کان کل شیء من احکام الدین نصوصا علیه لعرفه الامام ولزال موقع الاستنباط (جصاص) ف۲۳۵ (اے امت محمدیہ ﷺ!) یعنی گمراہیوں میں مبتلا ہو جاتے تو تم کو ان نعمتوں کی قدر خاص طور پر کرنی چاہیے کہ اس نے تمہیں قرآن دیا، شریعت دی، صاحب شریعت رسول ﷺ دیا۔ اِلَّا قَلِیْلًا۔ اور یہ تھوڑے سے جو محفوظ رہ جاتے وہ بھی عقل سلیم کی بدولت رہتے کہ وہ خود بھی فضل ورحمت خاص ہی کی صورت ہے۔ ف۲۳۶ (اے پیغمبر!) ادھر مضمون جہاد وقتال کا چل رہا تھا۔ درمیان میں دوسرے مضمون ضمنی مضامینوں سے آگئے تھے، اب پھر اس مستقل مضمون کی طرف رجوع ہے۔ ف۲۳۷ (نہ کہ کسی دوسرے کے عمل کی) مقصد یہ ہے کہ آپ خود جہاد پر آمادہ ہو جائیے خواہ کوئی دوسرا ساتھ دے یا نہ دے۔ آپ پر ذمہ داری کسی دوسرے کے عمل کی نہیں۔ تاریخ کا بیان ہے کہ غزوۂ احد جب شوال میں پیش آچکا تو اس کے معاً بعد ذی قعدہ میں آپ مشرکین کے وعدہ کا خیال کر کے بدر کی طرف پھر چلنے پر آمادہ ہو گئے۔ اس وقت منافقین تو اپنی بے اعتقادی کے سبب سے نکل گئے۔ اور مومنین بھی ساتھ دینے میں بہت پس وپیش کرنے لگے۔ کچھ تو اس لئے کہ ابھی احد کے زخم بالکل تازہ تھے۔ اور کچھ اس لئے بھی کہ افواہی خبروں پر یقین کر بیٹھے تھے۔ مسلمانوں کا سپہ سالار اعظم ﷺ یہ رنگ دیکھ، بالکل تن تنہا چل کھڑے ہونے پر آمادہ ہو گیا۔ کیا ٹھکانا تھا فرض شناسی اور نصرت الٰہی پر اعتماد کا۔ قلت وکثرت اور اکائی اور سیکڑوں کی عددی نامناسبت کا گویا خیال بھی سامنے نہیں رہا۔ ف۲۳۸ (جہاد پر) یعنی درجہ ترغیب میں تبلیغ آپ کے فرائض رسالت میں داخل ہے۔ حَرِّضْ۔ تحریض کے معنی ہیں کسی شے کی خوبیاں بہ کثرت بیان کر کر کے اس کی جانب شوق ورغبت دلانا۔ گویا صحیح اور سچا پروپیگنڈہ کرنا۔ التحریض الحث علی الشیء بکثر التزیین وتسهیل الخطب فیه (راغب) آیت ان ظالم اور بیدرد پادریوں کا پول کھول رہی ہے جنہوں نے یہ جھوٹ اچھال رکھا ہے کہ (نعوذ باللہ) پیروان محمد ﷺ لوٹ مار کے شوق میں جہاد پر ٹوٹے پڑتے تھے۔ کیا بار بار ترغیب دلانے اور آمادہ کرنے کی ضرورت حریصوں کو ہوا کرتی ہے؟ ف۲۳۹ (اور انہیں ان کی زور آوری کے باوجود مغلوب کر دے) قرآن مجید کی یہ پیش خبری



وَلَوْ رَدُّوْهُ اِلَى الرَّسُوْلِ وَاِلٰٓى اُولِي الْاَمْرِ مِنْهُمْ
اور اگر یہ لوگ اسے رسول کے یا اپنے میں سے صاحبان امر کے حوالہ کر دیتے ف۲۳۳
لَعَلِمَهُ الَّذِيْنَ يَسْتَنْۢبِطُوْنَهٗ مِنْهُمْ ۭ وَلَوْلَا فَضْلُ
تو ان میں سے جو لوگ استنباط کی صلاحیت رکھتے ہیں اس کی حقیقت بھی جان لیتے، ف۲۳۴ اور اگر تم پر اللہ کی رحمت
اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ لَاتَّبَعْتُمُ الشَّيْطٰنَ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿۸۳﴾
شامل نہ ہوتی تو تم (سب) بجز تھوڑے سے لوگوں کے شیطان کی پیروی کرنے لگ جاتے ف۲۳۵
فَقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۚ لَا تُكَلَّفُ اِلَّا نَفْسَكَ
تو آپ اللہ کی راہ میں قتال کیجیے ف۲۳۶ آپ پر ذمہ داری نہیں ڈالی جاتی بجز آپ کی اپنی ذات کے ف۲۳۷
وَحَرِّضِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۚ عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّكُفَّ
اور آپ مسلمانوں کو بھی آمادہ کرتے رہیے ف۲۳۸ اور عجب نہیں کہ اللہ
بَاْسَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ۭ وَاللّٰهُ اَشَدُّ بَاْسًا وَّاَشَدُّ
کافروں کا زور روک دے ف۲۳۹ اور اللہ بڑا ہی زور والا ہے،
تَنْكِيْلًا ﴿۸۴﴾ مَنْ يَّشْفَعْ شَفَاعَةً حَسَنَةً يَّكُنْ
بڑا ہی سزا والا ہے ف۲۴۰ جو کوئی اچھی سفارش کرے گا اس کو اس میں سے
لَّهٗ نَصِيْبٌ مِّنْهَا ۚ وَمَنْ يَّشْفَعْ شَفَاعَةً سَيِّئَةً
حصہ ملے گا ف۲۴۱ اور جو کوئی بری سفارش لائے گا اس پر اس میں سے
يَّكُنْ لَّهٗ كِفْلٌ مِّنْهَا ۭ وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ
بار رہے گا ف۲۴۲ اور اللہ ہر چیز پر
مُّقِيْتًا ﴿۸۵﴾ وَاِذَا حُيِّيْتُمْ بِتَحِيَّةٍ فَحَيُّوْا بِاَحْسَنَ
طاقت رکھنے والا ہے ف۲۴۳ اور جب تمہیں سلام کیا جائے تو تم اس سے بہتر طور پر سلام



مستقبل قریب وبعید دونوں میں پوری ہو کر رہی۔ مخالفین ومعاندین میں سے قریش کا زور تو اسی زمانہ میں ختم ہو کر رہا۔ رہیں دور دراز کی پر قوت، پر شوکت بادشاہتیں اور حکومت سو وہ مغلوب ہوتی گئیں۔ عَسٰی۔ اس پر پہلے ہی حاشیہ گزر چکے ہیں کہ اس کا استعمال جب اللہ تعالیٰ کے کسی قول میں ہوتا ہے تو اس کے معنی محض امید یا توقع کے بجائے وعدہ اور یقین کے پیدا ہو جاتے ہیں۔ عسی من الله واجبٌ (ابن عباس ؓ) اطماع۔ والاطماع من الله عزوجل واجب (قرطبی) ف۲۴۰ اَشَدُّ بَاْسًا۔ اس قوت وشدت کا ظہور اسی دنیا میں ہوتا رہتا ہے۔ اَشَدُّ تَنْكِيْلًا۔ اس صفت سزا دہی کا پورا ظہور آخرت میں ہوگا۔ ف۲۴۱ یعنی جو کوئی عمل خیر میں بہ طریق مشروع ساعی ہوگا، اسے اس کا اجر مل کر رہے گا کہ وہ کسی درجہ میں سبب بنا عمل خیر کا۔ ف۲۴۲ (اس لئے کہ وہ سبب اور ذریعہ بنا معصیت کا) شَفَاعَةً سَيِّئَةً۔ اس کے تحت میں [illegible] وہ عمل خیر بھی آجاتے ہیں جو غیر مشروع طریق پر کیے جائیں۔ ف۲۴۳ تو ہر نیکی پر اجر اور ہر بدی پر عذاب کا ترتب اس کے لئے کچھ بھی دشوار نہیں۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ف۲۴۴ (اس لئے معاشرت کے ان جزئیات کو حقیر سمجھ کر نظر انداز نہ کر دیا جائے) سلام کے جواب میں سلام تو بہر حال واجب ہے۔ اس کے بعد اختیار دو دیے گئے ہیں۔ ایک یہ کہ جواب سلام، سلام سے بہتر ہو۔ دوسرے یہ کہ ایسا ہی ہو۔ بہترین قول بعض صحابہ اور تابعین کا یہ معلوم ہوتا ہے کہ سلام کرنے والا اگر مسلمان ہے تو اس کا جواب زیادتی کے ساتھ دیا جائے اور اگر غیر مسلم ہے تو اس کے الفاظ دہرائے جائیں۔ ردوھا بالفضل منھا فی الزیادۃ علی اھل دینکم وملتکم اوردوھا مثل ما سلم علیکم علی غیر اھل دینکم (ابن عباس) إِذَا حُيِّيتُم بِتَحِيَّةٍ۔ یعنی جب تمہیں سلام کیا جائے طریق مشروع پر۔ سلام کے شرعی طریقوں کی تفصیل کتب فقہ میں ملے گی۔ تَحِيَّةٍ۔ حیاک اللہ کے اصل معنی تو زندگی سے خبر دینے کے ہیں۔ پھر دعاء زندگی کے معنی ہوگئے۔ ذلک اخبار ثم یجعل دعاء (راغب) اہل



مِنْهَآ اَوْ رُدُّوْهَا ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ
کرو یا اسی کو لوٹا دو بیشک اللہ ہر چیز کا
حَسِيْبًا ﴿٨٦﴾ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ لَيَجْمَعَنَّكُمْ اِلٰى
حساب لینے والا ہے ف۲۴۴ اللہ وہ ہے کہ کوئی معبود نہیں بجز اس کے، وہ ضرور تم (سب) کو
يَوْمِ الْقِيٰمَةِ لَا رَيْبَ فِيْهِ ؕ وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ
قیامت کے دن جمع کرے گا، اس میں کوئی شبہ نہیں اور کون اللہ سے بڑھ کر بات میں
اللّٰهِ حَدِيْثًا ﴿٨٧﴾ فَمَا لَكُمْ فِى الْمُنٰفِقِيْنَ فِئَتَيْنِ
سچا ہے ف۲۴۵ سو تمہیں کیا ہو گیا ہے کہ تم منافقین کے باب میں دو گروہ ہو گئے ہو ف۲۴۶
وَاللّٰهُ اَرْكَسَهُمْ بِمَا كَسَبُوْا ؕ اَتُرِيْدُوْنَ اَنْ تَهْدُوْا
درانحالیکہ اللہ نے ان کے کرتوتوں کے باعث انہیں الٹا پھیر دیا ف۲۴۷ کیا تم چاہتے ہو کہ انہیں راہ دکھاؤ
مَنْ اَضَلَّ اللّٰهُ ؕ وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ
جنہیں اللہ نے گمراہ کر رکھا ہے، اور جسے اللہ گمراہ کر دے ان کے لئے تو ہرگز راہ نہ
سَبِيْلًا ﴿٨٨﴾ وَدُّوْا لَوْ تَكْفُرُوْنَ كَمَا كَفَرُوْا فَتَكُوْنُوْنَ
پائے گا ف۲۴۸ یہ لوگ تو دل سے چاہتے ہیں کہ تم بھی کفر کرو جیسے یہ لوگ کفر کر رہے ہیں تا کہ تم (سب) برابر
سَوَآءً فَلَا تَتَّخِذُوْا مِنْهُمْ اَوْلِيَآءَ حَتّٰى يُهَاجِرُوْا
ہو جاؤ، ف۲۴۹ سو تم ان میں سے (کسی کو) دوست نہ بنانا جب تک اللہ کی راہ میں
فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَخُذُوْهُمْ وَاقْتُلُوْهُمْ
ہجرت نہ کریں ف۲۵۰ اور اگر وہ روگردانی کریں تو انہیں پکڑو اور جہاں کہیں انہیں پاؤ،
حَيْثُ وَجَدْتُّمُوْهُمْ ۪ وَلَا تَتَّخِذُوْا مِنْهُمْ وَلِيًّا
انہیں قتل کرو اور ان میں سے (کسی کو) دوست



عرب جب آپس میں ملتے تھے تو اس کلمہ دعا کو استعمال کرتے تھے۔ اسلام نے اسے سلام کے معنی میں کر دیا۔ فلما جاء الاسلام ابدل ذلک بالسلام فجعلوا التحیۃ اسما للاسلام (کبیر) ف۲۴۵ مقصد یہ ہے کہ اللہ کے چھوٹے بڑے سارے ہی ارشادات سے متعلق قلب میں یقین محکم اور اذعان کامل قائم رہنا چاہیے۔ اگر ریب وتذبذب ذرا بھی باقی رہ گیا تو عمل بلکہ عزم عمل میں بھی کوتاہی رہ جائے گی۔ الی۔ یہ کبھی فی کے معنی میں بھی آجاتا ہے اور یہاں تو اسی معنی میں ہے۔ الی بمعنی فی (جمل) المراد لیجمعنکم فی الموت (کبیر) فِيْهِ میں ضمیر يَوْمِ کی طرف بھی ہو سکتی ہے اور جمع کی طرف بھی۔ فی الیوم او فی الجمع (بیضاوی) معنی بہر صورت یہ ہیں کہ کوئی شبہ اس بیان کی حقیقت اور اس خبر کی صداقت میں نہیں۔ لاشک فی حقیقۃ ما اقول لکم فی ذلک واخبر کم من خبری (ابن جریر) ف۲۴۶ (اے مسلمانو! کہ تم میں سے بعض ان کو اب بھی مومن کہے جا رہے ہیں) یہ آیت کس گروہ منافقین کے باب میں ہے؟ روایتیں اس بارہ میں مختلف ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ یہ وہ منافقین ہوں جو غزوۂ احد کے موقع پر عبداللہ بن ابی کی سیادت میں جنگ سے قبل ہی واپس چلے آئے تھے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ یہ وہ گروہ ہو جس نے مدینہ کی چراگاہ پر ڈاکہ ڈالا تھا۔ اس کا بھی امکان ہے کہ یہ وہ لوگ ہوں، جو دار الحرب مکہ سے دار الہجرت مدینہ میں آئے۔ اپنا اسلام ظاہر کیا۔ مال تجارت لے کر مکہ گئے اور پھر واپس نہ آئے۔ مشرکوں میں مل جل کر وہیں دار الحرب میں رہ پڑے اور سیاق قرآنی کی رو سے یہی قول سب سے زیادہ قوی ہے بہر حال وہ کوئی سے بھی ہوں، تھے منافقین ہی، جو مسلمانوں کے ساتھ نہ صرف شرکت جنگ سے جی چراتے تھے بلکہ ان کے خلاف طرح طرح کی سازشوں اور منصوبوں میں لگے رہتے تھے۔ جیسا کہ قبل والے رکوع میں ذکر آچکا ہے۔ بلکہ بعض تو دار الاسلام کا قیام جو اس وقت عین علامت اسلام تھی، ترک کر کے دار الحرب میں کافروں سے جا ملے تھے۔ ف۲۴۷ (ان کے علانیہ کفر کی جانب) کافر تو حقیقۃً وہ پہلے ہی سے تھے، اب ان کی جسارتیں اتنی بڑھ گئیں کہ علانیہ دشمنان اسلام کے ساتھ ہو کر میدان میں مسلمانوں کے مقابل آگئے۔ بِمَا كَسَبُوْا۔ یہ ان کا اکتسابی ردعمل تھا کہ باوجود قدرت انہوں نے دار الاسلام کو چھوڑ دیا تھا۔۔۔ اس وقت جب کہ ترک اقرار اسلام کی طرح یہ بھی ایک علامت کفر کی تھی من ارتدادھم ولحوقھم بالمشرکین (مدارک) ف۲۴۸ یعنی جب انہوں نے گمراہی کا قصد کر لیا تو اللہ کا قانون تکوینی یہ ہے کہ ہر عزم فعل پر فعل پیدا کر دیا جاتا ہے۔ اور اسی قاعدہ کے مطابق مشیت تکوینی نے انہیں گمراہی میں ڈال دیا تو اب انہیں نکال کون سکتا ہے؟ مَنْ اَضَلَّ اللّٰهُ۔ اللہ کی طرف اس اضلال (گمراہ کرنے) کی نسبت منافقین کے کفر اختیاری کے نتیجہ کے طور پر ہے۔ اَتُرِيْدُوْنَ ..... اللّٰهُ۔ یعنی کیا تم ان کے قلوب میں زبردستی ایمان ڈال سکو گے جو سرے سے ارادہ ہی ایمان کا نہیں کرتے۔ ف۲۴۹ یعنی ان کے مومن ہونے کا کیا ذکر ہے۔ ان کے غلو و کفر کا تو یہ حال ہے کہ الٹے وہ تمہی کو اپنے رنگ میں رنگ لینے اور اپنے میں جذب کر لینے کی دھن میں ہیں۔ ف۲۵۰ (اور دار الحرب کو ترک کر کے دار الاسلام میں نہ آجائیں) اس وقت ہجرت بھی اسلام کے لئے اقرار شہادتین کی طرح لازمی تھی۔ لَا تَتَّخِذُوْا مِنْهُمْ اَوْلِيَآءَ۔ یعنی ان سے مسلمانوں کا سا برتاؤ مت رکھو کہ دوستی کے جواز کے لئے شرط ہے۔ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ یہ قید بہت ضروری تھی۔ ورنہ یوں تجارت وغیرہ کی غرض سے تو کافر بھی دار الہجرت میں آسکتے تھے۔ دنیا کے قانون میں اسلام کا ثبوت انہی ظاہری چیزوں سے ملتا ہے۔ رہی تصدیق قلب، سو وہ صرف عند اللہ ہے۔ بندوں کے ذمہ اس کی تفتیش نہیں۔

وَّلَا نَصِيْرًا ﴿۸۹﴾ اِلَّا الَّذِيْنَ يَصِلُوْنَ اِلٰى قَوْمٍۢ بَيْنَكُمْ

اور مددگار نہ بناؤ وا۲۵ بجز ایسوں کے جو ان لوگوں سے جا ملتے ہیں جن کے اور تمہارے درمیان

وَبَيْنَهُمْ مِّيْثَاقٌ اَوْ جَآءُوْكُمْ حَصِرَتْ صُدُوْرُهُمْ

عہد ہے و۲۵۲ یا تمہارے ہی پاس اس طرح آتے ہیں کہ ان کے سینے اس سے تنگ ہو رہے ہیں

اَنْ يُّقَاتِلُوْكُمْ اَوْ يُقَاتِلُوْا قَوْمَهُمْ ؕ وَلَوْ شَآءَ

کہ تم سے لڑیں یا اپنی ہی قوم سے لڑیں و۲۵۳ اور اگر اللہ چاہتا تو

اللّٰهُ لَسَلَّطَهُمْ عَلَيْكُمْ فَلَقٰتَلُوْكُمْ ۚ فَاِنِ اعْتَزَلُوْكُمْ

انہیں تمہارے اوپر مسلط کر دیتا تو وہ تم سے ضرور لڑتے و۲۵۴ تو اگر وہ تمہیں چھوڑے رہیں اور تم سے قتال نہ کریں

فَلَمْ يُقَاتِلُوْكُمْ وَاَلْقَوْا اِلَيْكُمُ السَّلَمَ ۙ فَمَا جَعَلَ

اور تمہارے ساتھ سلامت روی رکھیں تو اللہ نے ان کے خلاف تمہارے لئے

اللّٰهُ لَكُمْ عَلَيْهِمْ سَبِيْلًا ﴿۹۰﴾ سَتَجِدُوْنَ اٰخَرِيْنَ

کوئی راہ نہیں رکھی ہے و۲۵۵ عنقریب کچھ لوگ اور بھی پاؤ گے

يُرِيْدُوْنَ اَنْ يَّاْمَنُوْكُمْ وَيَاْمَنُوْا قَوْمَهُمْ ؕ كُلَّمَا

جو چاہتے ہیں کہ تم سے بھی امن میں رہیں اور اپنی قوم سے بھی امن میں رہیں و۲۵۶ انہیں جب بھی

رُدُّوْٓا اِلَى الْفِتْنَةِ اُرْكِسُوْا فِيْهَا ۚ فَاِنْ لَّمْ يَعْتَزِلُوْكُمْ

فساد کی طرف لوٹایا جاتا ہے تو اس میں پلٹ پڑتے ہیں و۲۵۷ تو اگر یہ تمہیں چھوڑے نہ رہیں

وَيُلْقُوْٓا اِلَيْكُمُ السَّلَمَ وَيَكُفُّوْٓا اَيْدِيَهُمْ فَخُذُوْهُمْ

اور نہ تمہارے ساتھ سلامت روی رکھیں اور نہ اپنے ہاتھوں کو (تم سے) روکیں تو تم بھی انہیں پکڑو

وَاقْتُلُوْهُمْ حَيْثُ ثَقِفْتُمُوْهُمْ ؕ وَاُولٰٓئِكُمْ جَعَلْنَا

اور انہیں قتل کرو جہاں کہیں بھی انہیں پاؤ یہی لوگ تو ہیں جن کے خلاف ہم نے

و۲۵۱ یعنی کسی حال میں کوئی علاقہ ان سے محبت کا نہ رکھو۔ نہ حالت امن میں دوستی کا نہ حالت خوف میں استعانت کا۔ فَاِنْ تَوَلَّوْا۔ یعنی اگر یہ ہجرت اور اسلام سے روگردانی رکھیں اور بدستور دار الحرب میں کافر ہی بنے رہیں۔ عن الایمان والھجرۃ (ابن عباس) عن الایمان الظاھر بالھجرۃ (بیضاوی) وَاقْتُلُوْهُمْ حَيْثُ وَجَدْتُّمُوْهُمْ۔ اس لئے کہ یہ بھی مشرکین محاربین کے حکم میں داخل ہو گئے اور ان کے ساتھ بھی وہی معاملہ ہو گا جو مشرکین محاربین کے ساتھ ہوتا ہے۔ کما کان حکم سائر المشرکین (مدارک) و۲۵۲ (اور ان کے بھی جا کر ہم عہد ہو جاتے ہیں تو گویا اس طرح تمہارے بھی حلیف ہو جاتے ہیں) حلیف کا حلیف بالواسطہ کسی اپنا ہی حلیف ہو جاتا ہے۔ اور اس سے مصالحت و امن حاصل ہو جاتا ہے۔ ایسوں کے اخذ و قتل کا حکم نہیں۔ گویا بنائے حکم ان کا کفر نہیں بلکہ مادۂ ضرر رسانی ہے۔ و۲۵۳ یعنی نہ وہ اپنی قوم کے ساتھ ہو کر تم سے لڑنا چاہتے ہیں اور نہ تمہارے ساتھ ہو کر اپنی قوم سے لڑنا چاہتے ہیں بلکہ دونوں سے صلح و آشتی رکھنا چاہتے ہیں دوسرے لفظوں میں مسلمان ان کی طرف سے بھی امن میں ہیں۔ ان دونوں قسم کے منافقین کو حکم قتل و اسیری سے مستثنیٰ کر کے قرآن مجید نے یہ بالکل صاف کر دیا کہ اصل مقصد مسلمانوں کو اذیت و نقصان سے محفوظ رکھنا ہے۔ و۲۵۴ (لیکن اللہ نے ایسا نہیں ہونے دیا اور تمہیں کلفت و پریشانی سے بچا لیا) لَوْ شَآءَ اللّٰهُ۔ یعنی اگر مشیت تکوینی یہی ہوتی۔ و۲۵۵ یعنی ایسوں سے جنگ جائز نہیں۔ اس سے بالکل واضح ہو جاتا ہے کہ جو لوگ مسلمانوں سے نہ لڑیں اور ان کے ساتھ صلح و سازگاری سے رہنا چاہیں، اگرچہ وہ مسلمانوں کا بھی ساتھ کافروں کے مقابلہ میں نہ دیں، ان سے جنگ و قتال جائز نہیں۔ و۲۵۶ اور ان کا یہ چاہنا مکر و خداع کی راہ سے ہے نہ اس سے کہ ان کا دل واقعی لڑائی سے بھر گیا اور وہ اخلاص کے ساتھ صلح و امن چاہتے ہیں۔ یہ وہ منافقین تھے جو اپنے عقیدۂ اسلامی کی طرح اس صلح جوئی اور مصالحت پسندی میں بھی منافقت برت رہے تھے۔ سَتَجِدُوْنَ۔ میں س زمانہ مستقبل کے معنی میں بھی لیا گیا ہے اور استمرار کے معنی میں بھی۔ قیل السین للاستمرار لا للاستقبال (جمل) و۲۵۷ (اور موقع پانے پر مسلمانوں سے لڑنے پر بلا تامل آمادہ ہو جاتے ہیں) اَلْفِتْنَةِ۔ سے مراد کفر و شرک یا فساد عقائد ہی ہو سکتی ہے۔ لیکن سیاق کھلا ہوا اشارہ قتال مسلمین کی جانب کر رہا ہے فساد عقائد میں تو وہ پہلے ہی سے مبتلا تھے۔ اب موقع پا جانے پر مسلمانوں پر بھی ٹوٹ پڑتے ہیں۔ ای کلما دعاھم قومھم الی قتال المسلمین (کبیر) اُرْكِسُوْا فِيْهَا۔ یعنی اس میں اندھا دھند اُلٹے منہ گر پڑتے ہیں۔ یہ ان کی شان کفر، بغض مسلمین کے اظہار کے لئے ہے۔ ھذا استعارۃ لشدۃ اصرارھم علی الکفر وعداوۃ المسلمین (کبیر) گویا ان کے کفر اور بدنفسی اور عداوت مسلمین کا اب عملی ثبوت بھی مل جاتا ہے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



تَبَيَّنَ لَهُ الْهُدٰى وَ يَتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيْلِ الْمُؤْمِنِيْنَ

رسول کی مخالفت کرے گا اور مومنین کے راستہ کے علاوہ (کسی راستہ کی) پیروی کرے گا

نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰى وَ نُصْلِهٖ جَهَنَّمَ ؕ وَ سَآءَتْ

ہم اسے کرنے دیں گے جو کچھ وہ کرتا ہے اور پھر ہم اسے جہنم میں جھونکیں گے و۳۱۲ اور وہ برا

مَصِيْرًا (۱۱۵) ع اِنَّ اللّٰهَ لَا يَغْفِرُ اَنْ يُّشْرَكَ بِهٖ

ٹھکانا ہے یقیناً اللہ اس کو نہیں بخشے گا کہ اس کے ساتھ شرک کیا جائے

وَ يَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ لِمَنْ يَّشَآءُ ؕ وَ مَنْ

اور اس کے سوا (اور گناہوں کو) بخش دے گا جس کے لئے منظور ہو گا اور جو کوئی

يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًۢا بَعِيْدًا (۱۱۶) اِنْ

اللہ کے ساتھ شرک کرتا ہے وہ یقیناً بڑی دور کی گمراہی میں پڑ گیا و۳۱۳ یہ لوگ

يَّدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖۤ اِلَّاۤ اِنٰثًا ۚ وَ اِنْ يَّدْعُوْنَ

اللہ کو چھوڑ کر پکارتے بھی ہیں تو بس زنانی چیزوں کو و۳۱۴ اور یہ لوگ پکارتے بھی ہیں

اِلَّا شَيْطٰنًا مَّرِيْدًا (۱۱۷) لَّعَنَهُ اللّٰهُ ۘ وَ قَالَ لَاَتَّخِذَنَّ

تو بس شیطان سرکش کو و۳۱۵ اس پر لعنت کی ہے اللہ نے و۳۱۶ اور وہ کہہ چکا ہے کہ میں تیرے بندوں میں

مِنْ عِبَادِكَ نَصِيْبًا مَّفْرُوْضًا (۱۱۸) وَّ لَاُضِلَّنَّهُمْ

اپنا مقرر حصہ لے کر رہوں گا و۳۱۷ اور میں انہیں گمراہ کرکے رہوں گا

وَ لَاُمَنِّيَنَّهُمْ وَ لَاٰمُرَنَّهُمْ فَلَيُبَتِّكُنَّ اٰذَانَ الْاَنْعَامِ

اور ان میں ہوس پیدا کرکے رہوں گا اور انہیں حکم دوں گا و۳۱۸ چنانچہ وہ چوپایوں کے کانوں کو تراشیں گے و۳۱۹

وَ لَاٰمُرَنَّهُمْ فَلَيُغَيِّرُنَّ خَلْقَ اللّٰهِ ؕ وَ مَنْ يَّتَّخِذِ

اور انہیں حکم دوں گا تو وہ اللہ کی بناوٹ میں تبدیلی کریں گے و۳۲۰ اور جو کوئی



ع ۱۷ / ۱۴

و۳۱۲ مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُ الْهُدٰى ۔ اسے صاف کر دیا کہ آیت میں بیان مرتدوں کے خصائل رذیلہ کا ہو رہا ہے۔ نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰى ۔ یعنی ہم اسے اسی طریق پر چھوڑے رکھتے ہیں اپنے قانون مشیت تکوینی کے موافق۔ مقصود یہ ہے کہ جبر و اکراہ سے کسی کو راہ حق کے قبول کرنے اور ماننے پر مجبور نہیں کیا جاتا، بلکہ وضوح حق کے بعد جو بدبخت اپنی کجروی پر قائم رہنا چاہتا ہے۔ اسی پر اسے قائم رہنے دیا جاتا ہے۔ وَ مَنْ يَّتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيْلِ الْمُؤْمِنِيْنَ۔ اس اتباع کا تعلق امور دین سے ہے۔ يَتَّبِعْ ---- جَهَنَّمَ آیت کے اس جزء سے فقہاء کو ایک بہت بڑی اصل ہاتھ آ گئی ہے۔ اور اس کو انہوں نے اجماع امت کے حجت شرعی ہونے کا مبنیٰ قرار دیا ہے۔ اور تقریر استدلال یہ ہے کہ طریق مومنین سے الگ ہونا جب حرام اور مستحق جہنم ٹھیرا تو لازمی ہے کہ اس کا عکس یعنی اتباع طریق مومنین واجب ہو۔ اور اس کی مخالفت بھی کتاب و سنت کی مخالفت کے بعد ناجائز ٹھہرے۔ اور یہاں قرآن مجید نے عدم اتباع طریق مومنین کو مخالفت رسول ﷺ کے ساتھ جمع کرکے فرمایا ہے۔ هو دليل على ان الاجماع حجة لا تجوز مخالفتها كما لاتجوز مخالفة الكتاب والسنة لان الله تعالى جمع بين اتباع غير سبيل المؤمنين و بين مشاقة الرسول في الشرط وجعل جزاءه الوعيد الشديد فكان اتباعهم واجبا كموالاة الرسول (مدارک) وقرن اتباع غير سبيل المؤمنين الى مباينة الرسول في ما ذكر له من الوعيد فدل على صحة اجماع الامة لالحاقه الوعيد بمن اتبع غير سبيلهم (جصاص) وتقرير الاستدلال ان اتباع غير سبيل المؤمنين حرام فوجب ان يكون اتباع سبيل المؤمنين واجبا (کبیر) وهو من احسن الاستنباطات واقواها (ابن کثیر)

و۳۱۳ (ایسا کہ اب حق کی طرف اس کی مراجعت ممکن نہیں) اَنْ يُّشْرَكَ بِهٖ۔ مَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ۔ شرک ضد ہے توحید کی۔ اور جس طرح توحید اصل اصول ہے تمام ممکن بھلائیوں اور نیکیوں کی، اسی طرح شرک اصلی بنیاد ہے ساری شرابیوں اور برائیوں کی اس لئے اور کسی معصیت پر شرک کو قیاس نہیں کیا جاسکتا۔ راہرو کا رخ اگر منزل مقصود کی طرف ہو تو گرتا پڑتا، وقت ضائع کرتا کبھی نہ کبھی منزل تک پہنچ ہی جائے گا۔ لیکن اگر رخ ہی غلط ہے تو ظاہر ہے کہ ہر قدم اسے منزل سے دورتر ہی کرتا رہے گا اور قیامت تک بھی اگر چلتا رہے تو منزل تک نہ پہنچ سکے گا۔ مشرک قبول رحمت کی ساری صلاحیتوں و استعدادوں ہی کو سوخت کر دیتا ہے اس لئے وہ آخرت کی کسی نعمت، کسی لذت، کسی راحت کے قابل ہی نہیں رہ جاتا۔ ملاحظہ ہوں اس سورت کی آیت ۴۹ کے حاشیہ ۱۶۰ آیت میں خوارج کے اس عقیدہ کا بھی رد آ گیا کہ کبیرہ کا مرتکب کافر ہو جاتا ہے۔ فيه رد على الخوارج حيث زعموا ان مرتكب الكبيرة كافر (قرطبی)

و۳۱۴ مشرک قوموں کی دیومالا (میتھالوجی) میں ہمیشہ دیویوں دیوتاؤں کی ایک بڑی اور اہم تعداد رہی ہے۔ ہندوؤں میں درگا دیوی، کالی مائی، لکشمی جی، سرسوتی دیوی کے نام ایک ایک کی زبان پر ہیں۔ عرب جاہلی میں یہ دیوی پرستی اور زیادہ زور کے ساتھ جاری تھی۔ چنانچہ قرآن مجید میں بھی جاہلی معبودوں کے سلسلہ میں صراحت جن ناموں کی آئی ہے وہ دیویوں ہی کے ہیں۔ یعنی لات، منات اور عزّیٰ، ملاحظہ حاشیہ تفسیر انگریزی۔ اِنَاث۔ لغت میں اس کے ایک معنی دیوی، کمزور اور ضعیف العمل چیزوں کے بھی آتے ہیں۔ قيل لما يضعف عمله انثى (راغب) پھر چونکہ جمادات تمام تر انفعالیت کے مظہر ہوتے ہیں اور پتھر کے بت یا مورتیاں انہی کی بنی ہوئی ہوتی ہیں جن میں نہ جان ہوتی ہے اور نہ کوئی قوت فاعلی۔ اس لئے لغت نے لفظ اناث کا مجازی استعمال ان کے لئے بھی جائز رکھا ہے۔ لما كانت معبوداتهم من جملة الجمادات التي هي منفعلة غير فاعلة سماها الله تعالى انثى (راغب) من كل شيء اخسه (ابن جریر) چنانچہ اکابر تفسیر میں سے بھی بہت سے اسی طرف گئے ہیں۔ اى اصناما بلاروح (ابن عباس رضی اللہ عنہما) ميتا لاروح فيه (ابن جریر عن قتادہ) و۳۱۵ یہ مشرکوں کی حماقت کو واضح کیا ہے کہ ان بتوں اور دیویوں کو پکارنا عین شیطان کو پکارنا ہے۔ و۳۱۶ (اور لعنت کی باعث اسکی یہی سرکشی اور بے حکمی ہوئی ہے) و۳۱۷ یہ بنی آدم کو وضاحت سے بتا دیا ہے کہ شیطان تو ان کا پرانا دشمن اور بدخواہ ہے۔ لَاَتَّخِذَنَّ ...... نَصِيْبًا مَّفْرُوْضًا یعنی اپنی راہ پر لگا کر رہوں گا۔ و۳۱۸ یعنی ان کے عقائد اور بنیادی خیالات کو بھی ڈگمگا دوں گا۔ اور ان کے نفسانی جذبات اور خواہشات کو بھی ابھار دوں گا۔ گمراہیاں دو ہی طریقوں سے آسکتی ہیں اور انسان شیطانی اثر دو ہی شکلوں سے قبول کرسکتا ہے۔ ایک عقل و فکر کی راہ ہے۔ دوسرے جذبات اور احساسات کا راستہ ہے۔ قرآن مجید کے دو جامع لفظوں نے ان سب کا احاطہ کر لیا۔ ضلال کے تحت میں ہر قسم کی عقلی۔ فکری۔ نظری گمراہیاں آگئیں اور تمنی کے تحت میں معاصی و فواحش کی جانب میلان اور نظر سے ان کی مضرتوں کا غائب ہو جانا آ گیا۔ و۳۱۹ (بتوں کے نام پر) عرب جاہلیت کے ایک خاص دستور کی طرف اشارہ ہے۔ کان کے پیچھے جو غدود ہوتے ہیں، وہ غدود بندروں کے کاٹ کاٹ کر انسان کے جسم میں ان کی قلم کو لگا جو اس زمانہ میں چلتی شروع ہوئی ہے۔ اور عجب نہیں کہ کل بندروں سے گزر کر دوسرے جانوروں اور چوپایوں تک پہنچ جائے۔ ادھر اگر فاطر کائنات کے کلام میں اشارہ ہے تو کچھ عجب نہیں۔ و۳۲۰ تغيير خلق الله کی دو بڑی تقسیمیں ہوسکتی ہیں، ایک خلق تکوینی میں تغییر، دوسرے خلق تشریعی میں تغییر۔ قدیم مفسرین نے تغییر خلق تکوینی کی مثال میں داڑھی منڈانے اور جسم گدانے کو پیش کیا ہے۔ لیکن جاہلیت جدید کی ترقیوں نے ان سے کہیں بڑھ بڑھ کر مثالیں نہ صرف ایجاد کر لی ہیں بلکہ انہیں فیشن میں داخل کر دیا ہے۔ مثلاً مردوں کا چہرہ کے بال بالکل صاف کرکے اور طرح طرح کی

الشَّيْطٰنَ وَلِيًّا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ فَقَدْ خَسِرَ خُسْرَانًا

اللہ کو چھوڑ کر شیطان کو اپنا دوست بنائے گا وہ یقیناً کھلے ہوئے نقصان میں

مُّبِيْنًا ﴿١١٩﴾ يَعِدُهُمْ وَيُمَنِّيْهِمْ ۭ وَمَا يَعِدُهُمُ

رہے گا وا۳۲ (شیطان) ان سے وعدے ہی کرتا اور ہوسیں ہی دلاتا رہتا ہے اور شیطان

الشَّيْطٰنُ اِلَّا غُرُوْرًا ﴿١٢٠﴾ اُولٰۗىِٕكَ مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ۡ

ان سے وعدہ صرف فریب کی راہ سے کرتا ہے، و۳۲۲ یہی لوگ ہیں جن کا ٹھکانا دوزخ ہے

وَلَا يَجِدُوْنَ عَنْهَا مَحِيْصًا ﴿١٢١﴾ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

اور یہ لوگ اس سے بچنے کی کوئی جگہ نہ پائیں گے، اور جو لوگ ایمان لائے

وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَنُدْخِلُهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ

اور انہوں نے عمل نیک کئے ہم انہیں عنقریب (بہشت کے) باغوں میں داخل کریں گے کہ ان کے نیچے

مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ۭ وَعْدَ

نہریں پڑی بہہ رہی ہوں گی ان میں ہمیشہ ہمیش کو رہیں گے اللہ کا

اللّٰهِ حَقًّا ۭ وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ اللّٰهِ قِيْلًا ﴿١٢٢﴾ لَيْسَ

وعدہ سچا ہے اور اللہ سے بڑھ کر کون بات کا سچا ہے؟ و۳۲۳ نہ تمہاری

بِاَمَانِيِّكُمْ وَلَآ اَمَانِيِّ اَهْلِ الْكِتٰبِ ۭ مَنْ يَّعْمَلْ

تمناؤں پر ہے نہ اہل کتاب کی تمناؤں پر (بلکہ) جو کوئی بھی برائی کرے گا

سُوْۗءًا يُّجْزَ بِهٖ ۙ وَلَا يَجِدْ لَهٗ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلِيًّا

اسے اس کا بدلہ دیا جائے گا و۳۲۴ اور وہ اللہ کو چھوڑ کر اپنے لئے نہ کوئی دوست پائے گا

وَّلَا نَصِيْرًا ﴿١٢٣﴾ وَمَنْ يَّعْمَلْ مِنَ الصّٰلِحٰتِ مِنْ

نہ مددگار اور جو کوئی نیکیوں پر عمل کرے گا (خواہ)



نزاکتیں اختیار کر کے زیادہ حد تک عورت بن جانا۔ عورتوں کا سر کے بال کٹا کر اور مردانہ وضع ولباس اختیار کر کے زیادہ سے زیادہ حد تک مرد بن جانا، ایسے اپریشن کرانا جن سے جنس تبدیل ہو جائے یعنی عورت مرد بن جائے اور مرد عورت ہو جائے۔ وقس علیٰ ہذا۔ خلق تشریعی میں تغییر کے معنی دین اور احکام دین تحریف کر دینا ہے۔ قیل معناہ یغیرون حکمہ (راغب) ابن جریر نے خلق اللہ کے معنی دین اللہ کے ابن عباس ﷺ صحابی اور مجاہد تابعی اور عکرمہ تابعی سے نقل کئے ہیں اور دوسروں نے بھی یہی معنی لئے ہیں۔ ای دینہ بالکفر و احلال ماحرم وتحریم ما اُحل (جلالین) قال معناہ ابن عباس وعن عکرمۃ وابوصالح وذٰلک کلہ تعذب للحیوان و تحریم وتحلیل بالطغیان وقولہ بغیر حجۃ ولابرھان (قرطبی) یہ بھی کہا گیا ہے کہ آفتاب پرستی، شجر پرستی، حیوان پرستی وغیرہ سب اس تغییر خلق اللہ کی صورتیں ہیں کہ مشرک ان سے وہ کام لے رہا ہے جس کے لئے ان کی خلقت ہوئی ہی نہ تھی۔ (قرطبی) وا۳۲ شیطان کا دوست بنانا یہی ہے کہ احکام شریعت کو چھوڑ کر خود ساختہ طور طریقوں کو اختیار کیا جائے اور مخلوق کے چلائے ہوئے رسم ورواج کو دلیل راہ بنا لیا جائے۔ و۳۲۲ چنانچہ ان وعدوں کی بے حقیقتی اکثر تو اسی دنیا میں روشن ہو کر رہتی ہے ورنہ موت کے وقت تو بہرصورت کھلتی ہی ہے۔ یَعِدُھُمْ۔ شیطانی وعدے مثلاً یہ کہ حشر نشر، حساب کتاب کوئی چیز نہیں، جو کچھ ہے یہی مادی دنیا ہے۔ عقل جزوی ہی سب سے بڑا معیار اور آخری معیار ہے۔ وحی الٰہی محض وہم ہے۔ مادہ کی قوتیں، اور قوانین ہی سب کچھ ہیں۔ ان کے اوپر کوئی مشیت اعلیٰ حاکم نہیں۔ وقس علیٰ ہذا یُمَنِّیْھِمْ۔ شیطانی جذبات مثلاً یہ کہ فحش کاری میں کوئی عیب وہرج نہیں۔ شراب صحت کے لئے ضروری ہے۔ قانونِ حجاب ترقی کی راہ میں حائل ہے۔ و۳۲۳ دائمی راحت کی زندگی صرف قرآن اور شریعت کے اتباع سے ممکن ہے۔ و۳۲۴ (اس برائی کے متناسب اور اس شخص کے مناسب حال) یہ اس حقیقت کا بیان ہے کہ مدار کار طاعت ہے محض آرزوئیں اور خوش خیالیاں لاشی محض ہیں خواہ وہ کسی کی بھی ہوں۔ سُوْۗءًا۔ کے معنی یہاں شرک کے بھی کئے گئے ہیں لیکن جمہور مفسرین نے اسے عام ہی رکھا ہے۔ قال الجمھور لفظ الآیۃ عام و الکافر والمومن مجاز بعملہ السوء (قرطبی)

ف۳۲۵ (کہ ان کی کوئی نیکی لکھنے سے جزءًا یا کُلًّا رہ جائے) وَهُوَ مُؤْمِنٌ۔ ایمان کی قید بہت ضروری ہے۔ ہر عمل کے واقعۃً صالح ہونے کے لئے لازم ہے کہ محرک عمل بھی صحیح ہو۔ ریا، نمائش یا وہم پرستی مقصود نہ ہو۔ اسی اخلاص نیت کا نام اصطلاح شریعت میں ایمان ہے۔ اور بغیر اخلاص نیت کے کوئی عمل مقبول نہیں اس کے بغیر عمل صالح صرف صورۃً ہی صالح ہوگا۔ حقیقت صالحیت سے خالی۔۔ یہیں سے اس بحث کا بھی خاتمہ ہوا جاتا ہے، جو بعض سطحی دماغ والوں نے آج کل پیدا کر رکھی ہے یعنی آیا کافروں کے اعمال صالحہ قبول ہوں گے؟ جواب یہ ہے کہ بغیر اخلاص نیت یا ایمان کے کسی عمل پر عمل صالح کا اطلاق ہی درست نہیں، تو اس کے اجر کا کیا سوال ہے یَعْمَلْ مِنَ الصّٰلِحٰتِ۔ کے بعد هُوَ مُؤْمِنٌ۔ کے اضافہ نے اس مسئلہ کو صاف کر دیا کہ ایمان اور عمل صالح دو الگ الگ چیزیں ہیں، باہم مرادف نہیں۔ فیہ اشارۃ الی ان الاعمال لیست من الایمان (مدارک) مِنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى۔ اس میں تردید آ گئی ان تمام جاہلی مذہبوں کی جو حسن عمل کے باوجود عورت کو محض اس کے عورت ہونے کی بنا پر ثمرۂ حسن عمل سے محروم ٹھہرائے ہوئے ہیں۔ اسلام میں عورت کو اس کی جنس کی بنا پر ہرگز کسی اجر سے محروم نہیں کیا ہے۔ نَقِیْر پر حاشیہ اوپر گزر چکا ہے۔ ف۳۲۶ یعنی فرمانبرداری دل سے ہو، منافقانہ نہ ہو۔ موحد محسن بالقول والفعل (ابن عباس رضی اللہ عنہما) متابعا للشریعة فیصح ظاھرہٗ بالمتابعة و باطنہٗ بالاخلاص (ابن کثیر) اَسْلَمَ وَجْهَهٗ۔ یعنی فرمانبرداری اختیار کرے عقائد میں بھی، اعمال میں بھی، ای اخلص دینہٗ وعملہ للہ (ابن عباس رضی اللہ عنہما)



ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى وَ هُوَ مُؤْمِنٌ فَاُولٰٓئِكَ يَدْخُلُوْنَ

مرد ہو یا عورت اور وہ صاحب ایمان ہو تو ایسے (سب) لوگ جنت میں داخل

الْجَنَّةَ وَ لَا يُظْلَمُوْنَ نَقِيْرًا ﴿۱۲۴﴾ وَ مَنْ اَحْسَنُ

ہوں گے، اور ان پر ذرا بھی ظلم نہ ہو گا ف۳۲۵ اور دین میں اس سے

دِيْنًا مِّمَّنْ اَسْلَمَ وَجْهَهٗ لِلّٰهِ وَ هُوَ مُحْسِنٌ

بہتر کون ہے جو اپنا رخ اللہ کی طرف جھکا دے اور وہ مخلص بھی ہو ف۳۲۶

وَّ اتَّبَعَ مِلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ حَنِيْفًا ؕ وَ اتَّخَذَ اللّٰهُ اِبْرٰهِيْمَ

اور ابراہیمؑ راست رو کے مذہب کی پیروی کرے ف۳۲۷ اور اللہ نے تو ابراہیمؑ کو اپنا دوست

خَلِيْلًا ﴿۱۲۵﴾ وَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِي الْاَرْضِ ؕ

بنا لیا ف۳۲۸ اور اللہ ہی کی مِلک ہے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے

وَ كَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ مُّحِيْطًا ﴿۱۲۶﴾ وَ يَسْتَفْتُوْنَكَ ع ۱۸ / ۱۱ / ۱۵

اور اللہ ہر چیز کا احاطہ کئے ہوئے ہے ف۳۲۹ لوگ آپ سے عورتوں کے باب میں فتویٰ

فِي النِّسَآءِ ؕ قُلِ اللّٰهُ يُفْتِيْكُمْ فِيْهِنَّ ۙ وَ مَا يُتْلٰى

طلب کرتے ہیں، ف۳۳۰ آپ کہہ دیجئے اور تمہیں ان کے بارہ میں (وہی) فتویٰ دیتا ہے ف۳۳۱ وہ (آیات بھی) جو

عَلَيْكُمْ فِي الْكِتٰبِ فِيْ يَتٰمَى النِّسَآءِ الّٰتِيْ لَا

تمہیں کتاب کے اندر ان یتیم عورتوں کے باب میں پڑھ کر سنائی جاتی ہیں جنہیں

تُؤْتُوْنَهُنَّ مَا كُتِبَ لَهُنَّ وَ تَرْغَبُوْنَ اَنْ

وہ نہیں دیتے ہو جو ان کے لئے مقرر ہو چکا ہے، ف۳۳۲ اور اس سے بیزار ہو کہ

تَنْكِحُوْهُنَّ وَ الْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الْوِلْدَانِ ۙ وَ اَنْ

ان سے نکاح کرو ف۳۳۳ اور جو (آیات) کمزور بچوں کے (باب میں ہیں) اور (جو آیات اس باب میں



ف۳۲۷ (کہ اسی ملت ابراہیمی کا دوسرا نام دین اسلام ہے) ف۳۲۸ توریت میں بھی ابراہیم علیہ السلام کا لقب خدا کا "دوست" آیا ہے:۔ "کیا تو ہمارا خدا نہیں جس نے اس سرزمین کے باشندوں کو اپنی گروہ اسرائیل کے آگے سے خارج کیا اور اسے اپنے دوست ابرہام کی نسل کو ہمیشہ کے لئے دیا۔" (۲۔تواریخ ۲۰:۷) "اے اسرائیل میرے بندے، اے یعقوب جسے میں نے پسند کیا، جو میرے دوست ابرہام کی نسل سے ہے" (یسعیاہ ۴۱:۸) خَلِيْلًا۔ خلۃ کہتے ہیں محبت خالص کو اور خلیل دوست خالص کو۔ الخلة ھی المودة التی لیس فیھا خلل (بحر) محبة تامة لاخلل فیھا (تاج) قال الزجاج الخلیل ھو المحب الذی لاخلل فی محبتہ (تاج) سمی خلیلا لان اللہ احبہ واصطفا (معالم) قال ثعلب انما سمی الخلیل خلیلا لان محبتہٗ تتخلل القلب فلاتدع فیہ خللا الاملاتہ (قرطبی) خلت الٰہی سے مراد ہے تقرب ومقبولیت کا اعلیٰ مقام۔ قرآن مجید نے ایک طرف تو ملت ابراہیمی کی پیروی ضروری قرار دی اور دوسری طرف ابراہیم علیہ السلام کو اپنا خلیل بنایا۔ اس میں صاف اشارہ یہ نکل آیا کہ اسی ملت کی پیروی سے آج بھی کوئی نہ کوئی درجہ خلت کا حاصل ہو سکتا ہے۔ ف۳۲۹ (اپنے علم وقدرت سے) لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِي الْاَرْضِ۔ میں بیان کیا گیا اللہ کے کمال قدرت ووسعت سلطنت کا اور کان اللہ بکل شیء محیطا میں بیان آ گیا اس کے کمال علم کا۔ یعنی چھوٹی بڑی کوئی سی شے کائنات میں نہ اس کی ملک وسلطنت سے باہر ہے اور نہ اس کے احاطہ علم سے۔ مشرکین کو علی العموم انہی دو صفات باری (صفت علم وصفت ملک وقدرت) میں ٹھوکر لگی ہے۔ اس لئے انہی صفات کا اثبات قرآن مجید بار بار کرتا ہے۔ ف۳۳۰ یعنی ان کے مہر، میراث وغیرہ کے باب میں، ان کے حقوق وفرائض کے بارہ میں۔ ای یطلبون منک تبیین المشکل من الاحکام فی النسآءِ ومما یجب لھن وعلیھن (روح) یہ سوال کرنے والے صحابی حضرات تھے۔ نزلت بسبب سوال قوم من الصحابة امر النساء واحکامھن فی المیراث وغیر ذٰلک (قرطبی) آیت کے مضمون کا ربط سورت کی ابتدائی آیتوں سے ہے۔ ھذہ الایة مرجوع الی ما افتتحت بہ السورة من امر النساء (قرطبی) ف۳۳۱ (جو پہلے مل چکا ہے) مثلاً یہ کہ عورتوں کو ترکہ سے محروم نہ رکھو۔ ایک بندھا ہوا حصہ انہیں دو جو یتیم عورتیں تمہاری پرورش میں ہیں ان کا نکاح کہیں اچھی جگہ دیکھ کر کر دو، اگر اپنے ہی سے کرتے ہو تو ان کا مہر پورا ادا کرو۔ وقس علی ہذا۔ ف۳۳۲ یعنی ان کا مہر یا ترکہ میں ان کا حصہ۔ وقس علی ہذا مَا يُتْلٰى عَلَيْكُمْ فِي الْكِتٰبِ۔ یعنی وہ آیتیں جو اس کے قبل نازل ہو چکی ہیں۔ اشارہ جاہلیت کے ظالمانہ دستوروں کی جانب ہے کہ مثلاً یتیم عورتوں کے ساتھ معاملہ یہ رکھتے ہو کہ اگر وہ صاحب مال اور صاحب جمال ہوئیں تو ان سے عقد تو کر لیتے ہو لیکن ان کے جو حقوق مقرر ہیں، وہ انہیں ادا نہیں کرتے ہو۔ یتیموں کے حقوق اور عورتوں کے حقوق آج معمولی سی بات معلوم ہوتے ہیں۔ لیکن یہ تو آج ہے ظہور اسلام کے ساڑھے تیرہ سو سال بعد۔ باقی اگر ان احکام کی اہمیت کا پورا اندازہ کرنا ہے تو تاریخ کے مطالعہ سے یہ معلوم کر لیا جائے کہ چھٹی صدی عیسوی میں عرب کی خصوصاً اور ہندوستان، ایران، چین، یورپ کل دنیا کی عموماً کیا حالت حقوق نسواں کے باب میں تھی۔ ف۳۳۳ یعنی چونکہ وہ صاحب جمال نہیں، اس لئے اپنے عقد میں انہیں لینے سے گریز کر رہے ہو، اور ساتھ ہی چونکہ صاحب مال ہیں۔ اس لئے دوسری جگہ بھی انہیں نکاح نہیں کرنے دیتے ہو کہ اس طرح مال ہاتھ سے چلا جائے گا۔ تَرْغَبُوْنَ۔ کے ساتھ اس کا صلہ عن یہاں مذکور نہیں، لیکن اکثر ائمہ تفسیر نے مقدر مانا ہے اور اسی لئے تفسیر بیزاری سے کی ہے۔ اور خود عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی روایت سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے۔ یعنی ترغبون عن نکاحھن (ابن عباس) ای ترغبون عنھن (ابن جریر۔ عن الحسن) ای وترغبون عن ان تنکحوھن ثم حذفت عن (قرطبی) وحدیث عائشہ رضی اللہ عنہا یقوی حذف عن (قرطبی) دوسری تفسیر یہ بھی ہو سکتی ہے کہ مقدر بجائے عن کے فی یا الیٰ کو مانا جائے اور

معنٰی یہ کئے جائیں کہ "تم رغبت تو ان سے عقد کی رکھتے ہو ان کے صاحب مال یا صاحب جمال ہونے کی بناء پر، لیکن ان کے مہر پورے نہیں دینا چاہتے ہو۔" اکابر کی ایک جماعت اس طرف بھی گئی ہے۔
قال سعید بن جبیر و مجاهد و یرغب فی نکاحها اذا کانت کثیرة المال (قرطبی) کشاف نے فی اور عن دونوں کے احتمالات نقل کر دیے ہیں، اور کبیر میں ابوعبیدہ لغوی کا قول نقل ہوا ہے
کہ معنٰی رغبت اور بیزاری دونوں کے نکلتے ہیں۔ قال ابو عبیدة هذا یحتمل الرغبة و النفرة۔ لبِّ لباب دونوں صورتوں کا ایک ہی ہے۔ یعنی عورتوں کے باب میں عدم ادائے حقوق۔ ف۳۳۴
تقدیر کلام یوں ہے:۔ یفتیکم فی یتامی النساء و فی المستضعفین و فی ان تقوموا (مدارک) یہاں یہ بتایا ہے کہ یہ ساری آیات احکام جو پہلے گزر چکی ہیں، بدستور واجب العمل ہیں۔ ان
احکام میں کوئی ترمیم یا تنسیخ نہیں ہوئی ہے۔ یتیموں کی حق رسی، یتیم لڑکوں کے ساتھ حسن سلوک، عورتوں کی مردوں کے ساتھ میں وجہ مساوات وغیرہ کے باب میں آیات ذیل پہلے گزر چکی ہیں۔ یُوْصِیْکُمُ
اللّٰہُ فِیْٓ اَوْلَادِکُمْ الخ وَ اِنْ خِفْتُمْ اَلَّا تُقْسِطُوْا فِی الْیَتٰمٰی الخ وَ اٰتُوا الْیَتٰمٰٓی اَمْوَالَھُمْ الخ وَ لَا تَاْکُلُوْھَآ اِسْرَافًا وَّ بِدَارًا الخ لِلرِّجَالِ نَصِیْبٌ مِّمَّا اکْتَسَبُوْا۔ ف۳۳۵ (اور اسی علم کامل کے مطابق
جزائے خیر بھی دے گا) وَمَا تَفْعَلُوْا مِنْ خَیْرٍ۔ اسی عمل خیر میں یتیموں اور عورتوں کے ساتھ حسن سلوک و حسن معاشرت بھی آ گیا۔ ف۳۳۶ (بہ شرطیکہ شرائط صلح اصلاً جائز ہوں، حرام و ممنوع نہ ہوں) فقہاء



تَقُوْمُوْا لِلْیَتٰمٰی بِالْقِسْطِ ؕ وَ مَا تَفْعَلُوْا مِنْ
ہیں) کہ یتیموں کے معاملات میں انصاف پر قائم رہو ف۳۳۴ اور تم جو کچھ بھی
خَیْرٍ فَاِنَّ اللّٰہَ کَانَ بِهٖ عَلِیْمًا ﴿۱۲۷﴾ وَ اِنِ امْرَاَۃٌ
نیکی کرو گے، سو اللہ اس کا خوب علم رکھتا ہے ف۳۳۵ اور اگر کسی عورت کو
خَافَتْ مِنْۢ بَعْلِهَا نُشُوْزًا اَوْ اِعْرَاضًا فَلَا
اپنے شوہر کی طرف سے زیادتی یا بے التفاتی کا اندیشہ ہو تو اس میں ان کے لئے کوئی
جُنَاحَ عَلَیْهِمَآ اَنْ یُّصْلِحَا بَیْنَهُمَا صُلْحًا ؕ
مضائقہ نہیں کہ دونوں آپس میں ایک خاص طریق پر صلح کر لیں ف۳۳۶
وَالصُّلْحُ خَیْرٌ ؕ وَ اُحْضِرَتِ الْاَنْفُسُ الشُّحَّ ؕ
اور صلح (بہر حال) بہتر ہے ف۳۳۷ اور طبیعتوں میں تو بخل ہوتا ہی ہے ف۳۳۸
وَ اِنْ تُحْسِنُوْا وَ تَتَّقُوْا فَاِنَّ اللّٰہَ کَانَ بِمَا
اور اگر تم حسن سلوک رکھو اور تقویٰ اختیار کئے رہو تو جو کچھ تم کرتے ہو اللہ بیشک اس کی
تَعْمَلُوْنَ خَبِیْرًا ﴿۱۲۸﴾ وَلَنْ تَسْتَطِیْعُوْٓا اَنْ تَعْدِلُوْا
پوری خبر رکھتا ہے ف۳۳۹ اور تم سے یہ تو ہو ہی نہیں سکتا کہ تم بیویوں کے درمیان
بَیْنَ النِّسَآءِ وَ لَوْ حَرَصْتُمْ فَلَا تَمِیْلُوْا کُلَّ
(پورا پورا) عدل کرو خواہ تم اس کی (کیسی ہی) خواہش رکھتے ہو، ف۳۴۰ تو تم بالکل ایک ہی طرف نہ ڈھلک
الْمَیْلِ فَتَذَرُوْهَا کَالْمُعَلَّقَةِ ؕ وَ اِنْ تُصْلِحُوْا
جاؤ ف۳۴۱ اور اسے اُدھر میں لٹکی ہوئی کی طرح چھوڑ دو، ف۳۴۲ اور اگر تم (اپنی) اصلاح کر لو
وَتَتَّقُوْا فَاِنَّ اللّٰہَ کَانَ غَفُوْرًا رَّحِیْمًا ﴿۱۲۹﴾ وَ اِنْ
اور تقویٰ اختیار کرو تو اللہ بے شک بڑا بخشنے والا ہے بڑا مہربان ہے ف۳۴۳ اور اگر



نے تصریح کر دی ہے کہ صلح اگر کسی حرام شرط کے ساتھ مشروط ہو گی تو باطل ہو گی۔ مثلاً شوہر نے صلح کی یہ شرط لگا دی کہ وہ بیوی کے ساتھ اس کی بہن کو بھی زوجیت میں رکھے گا اور بیوی نے اسے منظور کر لیا، جب بھی چونکہ یہ ایک امر حرام ہے، اس لئے یہ مصالحت باطل رہے گی۔ صُلْحًا۔ کی تنوین تنویع کے لئے ہے۔ یعنی ایک خاص قسم کی صلح۔ پوری صلح اگر طیب خاطر کے ساتھ ہو جائے تو پھر تو کسی شرط وغیرہ کا سوال ہی نہیں رہ جاتا۔ اَنْ یُّصْلِحَا بَیْنَهُمَا صُلْحًا۔ مثلاً اس طور پر کہ بیوی اپنے شوہر کو رضامند رکھنے کے لئے اپنے حقوق میں سے کچھ چھوڑ دے۔ اپنا مہر معاف کر دے، یا اس میں کمی کر دے، اپنی باری کا دن دوسری بیوی کو دے دے، اپنے مصارف کا بار ہلکا کر دے وقس علی ہذا۔ فقہا نے لکھا ہے کہ بیوی کے حق شوہر پر دو طرح کے ہوتے ہیں، ایک ثابت و مستقل مثلاً رقم مہر۔ دوسرے وہ جو وقتاً فوقتاً پیدا ہوتے رہتے ہیں مثلاً نفقہ یا ہم بستری، صلح کے لئے عورت دستبرداری دونوں قسم کے حقوق سے کر سکتی ہے۔ البتہ یہ فرق ہے کہ قسم اول کے حقوق میں نقض صلح کا اختیار نہ رہے گا۔ یعنی جو چھوڑا، بس وہ ساقط ہو گیا۔ اور الساقط لا یعود۔ لیکن دوسرے قسم کے حقوق میں بیوی کو یہ اختیار باقی رہے گا کہ وہ جب چاہے، کسی چھوڑے ہوئے حق کا مطالبہ از سر نو کر دے۔ فَلَا جُنَاحَ عَلَیْهِمَا۔ بیوی کی طرف سے یہ دستبرداری بظاہر ایک صورت رشوت کی معلوم ہوتی ہے۔ یہاں اس وہم کو دفع فرمایا ہے اور بتا دیا ہے کہ نہیں اس میں کچھ مضائقہ نہیں، بالکل جائز و درست ہے۔ نُشُوْزًا۔ نشوز کے معنٰی پر حاشیہ اوپر گزر چکا ہے اِنِ امْرَاَۃٌ خَافَتْ۔ بیوی کی طرف سے جو نشوز ہو اس کا علاج اوپر بتایا جا چکا ہے۔ اب یہاں یہ بتلایا جا رہا ہے کہ نشوز اگر شوہر کی طرف سے ہو تو وہ بھی لاعلاج نہیں۔ اس کی بھی تدبیریں ہیں۔ خَافَتْ۔ خوف یہاں توقع کے معنٰی میں ہے خافت یعنی توقعت (قرطبی) ف۳۳۷ (ہر نزاع و افتراق سے، ہر فساد و عناد سے) من الفرقة او سوء العشرة او من الخصومة (بیضاوی) نزاع و افتراق یوں بھی عقل و شریعت کے نزدیک ناپسندیدہ ہے۔ چہ جائیکہ خانگی زندگی میں اور میاں بیوی جیسے قریب ترین رشتوں کے درمیان!۔ ف۳۳۸ بیوی کے لئے ان الفاظ میں صاف ترغیب ہے کہ وہ اپنے کچھ حقوق چھوڑ ہی دے بلا سے۔ تعلق زوجیت تو قائم رہے۔ تو شوہر جب دیکھے گا کہ اس کے اپنے حقوق و حظوظ میں کچھ فرق نہیں آتا اور بیوی ہی اپنے بعض حقوق کا مطالبہ چھوڑے دے رہی ہے تو عجب نہیں کہ مصالحت پر جلد آمادہ ہو جائے الشُّحَّ۔ شح ایسے بخل کو کہتے ہیں جس کے ساتھ حرص ملی ہو۔ الشح بخل مع حرص (راغب) مراد یہ ہے کہ خود غرضی اور نفس کی آرام طلبی سے کوئی بھی فریق

خالی نہیں۔ یہ اپنی راحت ڈھونڈتا ہے، وہ اپنی۔ ای کل واحد منهما یطلب ما فیه راحته (مدارک) ف۳۳۹ (اور اس کی طرف سے وعدہ ہر تقویٰ اور حسن سلوک پر اجر کا ہے) اس میں در پردہ
شوہروں کو نصیحت ہے کہ نفاق و افتراق تو خیر بہت دور کی چیز ہے انہیں تو تقویٰ اور حسن سلوک کی روش پر قائم رہ کر بیویوں سے کسی حق کی دستبرداری کی بھی توقع نہ رکھنی چاہیے۔ وَ اِنْ تُحْسِنُوْا وَ تَتَّقُوْا۔
ذکر یہاں شوہروں کے نشوز و اعراض کا چل رہا ہے اس لئے یہ خطاب بھی شوہروں سے ہے تُحْسِنُوْا۔ تو شوہر جب بیوی سے حسن سلوک کا خوگر ہو جائے گا تو اس سے اس کی بھی توقع نہیں رکھے گا۔ کہ وہ
اپنے کسی حق سے دستبردار ہو جائے۔ وَ تَتَّقُوْا۔ اور جب تقویٰ اختیار کرے گا تو نشوز و اعراض خود ہی کافور ہو جائیں گے۔ خوب خیال کر کے دیکھ لیا جائے کہ قرآن مجید میں جہاں جہاں حسن معاشرت
زوجین کا ذکر آیا ہے میاں بیوی میں سے کسی کو ادائے حقوق پر توجہ دلائی ہے۔ ایک جامع لفظ تقویٰ کا لایا گیا ہے اور اس خانگی حسن معاشرت کو تقویٰ ہی کی ایک اہم فرد قرار دیا گیا ہے اور حق یہ ہے کہ اس سے
بہتر اور مؤثر تر تدبیر کوئی اور ہے ہی نہیں۔ ف۳۴۰ (سو یہ حد تمہارے اختیار سے باہر ہے۔ اس لئے تم اس حد کے مکلف بھی نہیں)۔ اَنْ تَعْدِلُوْا بَیْنَ النِّسَآءِ۔ برابری ہر چیز میں، یہاں تک کہ رغبت قلب
اور امور غیر اختیاری میں بھی۔ شروع سورت میں جہاں چار تک کی تعداد ازواج کی اجازت صراحت کے ساتھ مرحمت ہوئی تھی۔ فَانْکِحُوْا مَا طَابَ لَکُمْ مِّنَ النِّسَآءِ مَثْنٰی وَ ثُلٰثَ وَ رُبٰعَ۔ وہاں معنٰی یہ

يَتَفَرَّقَا يُغْنِ اللّٰهُ كُلًّا مِّنْ سَعَتِهٖ ۭ وَكَانَ
دونوں جدا ہی ہو جائیں تو اللہ ہر ایک کو اپنے (فضل کی) وسعت سے بے نیاز کر دے گا ۳۴۴ اور
اللّٰهُ وَاسِعًا حَكِيْمًا ﴿١٣٠﴾ وَلِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ
اللہ ہے ہی بڑا وسعت والا بڑا حکمت والا ۳۴۵ اور جو کچھ آسمانوں میں اور جو کچھ زمین میں ہے (سب)
وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ وَلَقَدْ وَصَّيْنَا الَّذِيْنَ اُوْتُوا
اللہ ہی کی ملک ہے ۳۴۶ اور ہم نے ان لوگوں کو جنہیں تم سے قبل
الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكُمْ وَاِيَّاكُمْ اَنِ اتَّقُوا اللّٰهَ ۭ
کتاب مل چکی ہے اور خود تمہیں بھی حکم دیا ہے کہ اللہ سے ڈرتے رہو ۳۴۷
وَاِنْ تَكْفُرُوْا فَاِنَّ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي
اور اگر ناشکری کرو گے تو (یاد رہے کہ) جو کچھ بھی آسمانوں میں اور جو کچھ زمین میں ہے اللہ ہی کی
الْاَرْضِ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ غَنِيًّا حَمِيْدًا ﴿١٣١﴾ وَلِلّٰهِ مَا
ملک ہے ۳۴۸ اور اللہ بڑا بے نیاز ہے ستودہ صفات ہے ۳۴۹ اور جو کچھ بھی
فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ
آسمانوں میں اور جو کچھ زمین میں ہے (سب) اللہ ہی کی ملک ہے اور اللہ ہی کافی
وَكِيْلًا ﴿١٣٢﴾ اِنْ يَّشَاْ يُذْهِبْكُمْ اَيُّهَا النَّاسُ وَيَاْتِ
کارساز ہے ۳۵۰ وہ اگر چاہے تو اے لوگو تم (سب) کو لے جائے اور دوسروں کو
بِاٰخَرِيْنَ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰي ذٰلِكَ قَدِيْرًا ﴿١٣٣﴾ مَنْ
لے آئے ۳۵۱ اور اللہ اس پر قادر ہی ہے ۳۵۲ جو کوئی
كَانَ يُرِيْدُ ثَوَابَ الدُّنْيَا فَعِنْدَ اللّٰهِ ثَوَابُ
دنیا کا انعام چاہتا ہے تو اللہ کے پاس تو دنیا اور آخرت (دونوں) کا



بھی ارشاد ہوا تھا کہ ان کے درمیان عدل رکھنا اور اگر عدل نہ کر سکو تو ایک ہی پر قناعت رکھنا۔ وَاِنْ خِفْتُمْ اَلَّا تَعْدِلُوْا فَوَاحِدَةً۔ اس موقع پر عدل سے مراد تھی عدل معاملات میں، عدل امور اختیاری میں، یعنی ہر بیوی کی ضروریات کا، مزاج و مذاق کا لحاظ رکھنا، بہ خلاف اس کے یہاں جس عدل کی نفی کی جارہی ہے اور ارشاد ہو رہا ہے کہ ایسے عدل پر تم قادر ہی نہیں ہو سکتے چاہے لاکھ اس کی تمنا کرو۔ وَلَنْ تَسْتَطِيْعُوْٓا اَنْ تَعْدِلُوْا بَيْنَ النِّسَآءِ۔ اس عدل سے مراد ہے مساوات امور غیر اختیاری میں، کیفیات قلب میں، مثلاً محبت و رغبت میں اور ایسی مساوات کامل تو والدین تک عادۃً اپنی ساری اولاد کے درمیان نہیں رکھ سکتے — لفظ عدل دونوں جگہ مشترک ہے، لیکن مفہوم الگ الگ ہے۔ اور اس اسلوب بیان کی مثالیں قرآن مجید میں کثرت سے ملتی ہیں۔ اخبر تعالٰی بنفی الاستطاعة فی العدل بین النساء و ذلک فی میل الطبع فی المحبة والجماع والحظ فی القلب (قرطبی) روی عن ابی عبیدة قال یعنی المودة ومیل الطباع و کذلک روی عن ابن عباس والحسن وقتادة (جصاص) پس بعض جدید محرفین نے اس آیت سے یہ جو نکالنا چاہا ہے کہ قرآن مجید نے عدل بین الازواج کو ناممکن بتایا ہے اور تعدد ازدواج کی اجازت صرف عدل کے ساتھ دی ہے تو اس طرح اس اجازت کو ایک بار دے کر پھر واپس لے لیا ہے تو ایسے لوگوں نے نادانستہ سہی، لیکن بہرحال قرآن پر بڑا ظلم کیا ہے۔ اور اس کی جانب بے تکلف اس عیب کو منسوب کر دیا ہے کہ وہ جس چیز کو روکنا چاہتا ہے اسے براہ راست منع نہیں کر دیتا بلکہ اس کے لئے خواہ مخواہ ایک پر پیچ راستہ اختیار کرتا ہے۔ ف۳۴۱ (کہ مساواتِ کامل اور رغبت قلب کی بے اختیاری کو بہانہ کر کے بیوی کے ظاہری اور اپنے اختیار کے اندر والے حقوق بھی پامال کرنے لگو) قال مجاهد لا تتعمدوا الاساءة بل الزموا التسوية فی القسم والنفقة لان هذا مما يستطاع (قرطبی) ف۳۴۲ (کہ وہ بیچاری نہ تو عام شوہر والیوں کی طرح اپنے حقوق سے مستفید ہوتی رہے۔ اور نہ طلاقنوں کی طرح اپنے کو آزاد و خود مختار پائے) فَتَذَرُوْهَا۔ میں ضمیر مؤنث مظلوم بیوی کی جانب ہے۔ ای لاهی مطلقة ولا ذات زوج قاله الحسن (قرطبی) التی لیست ذات بعل ولا مطلقة (بیضاوی) شریعت نے اس ادھر میں پڑی رہنے والی کی حالت کو بدترین قرار دیا ہے۔ شوہر کو چاہیے کہ اپنے امکان بھر پوری کوشش حسن معاشرت کی اور تعلق زوجیت کے حق کی کرے۔ لیکن جب دیکھے کہ کوئی صورت اس میں کامیابی کی نہیں تو پھر صاف طور پر قاعدۂ شرعی کے مطابق طلاق دیدے۔ یہ ظالمانہ صورت بہرحال نہ اختیار کرے کہ عورت بہ ظاہر سہاگن اور شوہر دار ہو، لیکن حقیقۃً اپنے کسی حق سے بھی متمتع نہیں ہو رہی ہے۔ ف۳۴۳ (سو اس کے ہاں ماضی کی اصلاح حال کی احتیاط، اور مستقبل کے عزم احتیاط کے بعد تمام تر مغفرت و رحمت ہی ہے) اِنْ تُصْلِحُوْا۔ یعنی اپنی پچھلی بدعنوانیوں کی اصلاح حسب قاعدۂ شرعی کر لو۔ وَتَتَّقُوْا۔ اس تقویٰ کا تعلق حال اور مستقبل سے ہے۔ ف۳۴۴ (ایک کو دوسرے سے) یعنی اگر صلح و موافقت کی ہر تدبیر ناکام رہے اور نوبت بالآخر علیحدگی ہی کی آجائے تو زیادتی (نشوز) اور بے التفاتی (اعراض) کرنے والا فریق یہ سمجھے رہے کہ اللہ کسی کے کام کو کسی سے اٹکائے نہیں رکھتا۔ وہ بغیر کسی بندہ کی شرکت اور مدد کے ہر ایک کا کام چلا دینے کے لئے کافی ہے۔ ف۳۴۵ (اسے ہر ایک کے لئے مناسب سبیل نکال لینا کیا مشکل ہے) ف۳۴۶ (سو اس مالک الملک اور ملک الملوک کی رضا جوئی کے بجائے کسی اور کی رضا طلبی کیسی شدید حماقت ہے وہ زمین و آسمان کے سارے خزائن کا مالک ہے۔ اسے دوسروں کو غنی بنا دیتے کیا دیر لگ سکتی ہے۔ ف۳۴۷ (کہ یہی خوف خدا اور تقوائے الٰہی بنیاد ہی تمام احکام الٰہی کی تعمیل کی ہے اور اسے آسان اور خوش گوار بنا دینے والی بھی) انسان کی ساری زندگی کا سنگ بنیاد یہی تقویٰ ہے اور اس لئے یہ عین مقتضائے حکمت ہے کہ قرآن مجید اس کی تاکید سے لبریز ہے۔ مسیحیوں کا دعویٰ ہے کہ ان کے مذہب کی بناء خوف خدا پر نہیں، بلکہ محبت الٰہی پر ہے اور ان کے پادری اسے بہت فخر سے پیش کرتے رہتے ہیں حالانکہ ان کی انجیل ان تاکیدوں سے خالی نہیں مثلاً:۔ ’’اسی سے ڈرو جو روح اور بدن دونوں کو جہنم میں ہلاک کر سکتا ہے۔‘‘ (متی ۱۰:۲۸) اس سے ڈرو جس کو قتل کرنے کے بعد اختیار ہے کہ جہنم میں ڈالے۔ ہاں میں تم سے کہتا ہوں کہ اسی سے ڈرو‘‘ (لوقا ۱۲:۵) رہی توریت تو اس کے حوالوں کے لئے ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ ف۳۴۸ (سو ایسے کی ناشکری اور نافرمانی سے اس کا کیا ضرر۔ ضرر تو خود تمہارا ہی ہے) اِنْ تَكْفُرُوْا احکام الٰہی کی مخالفت ہی کا نام ناشکری ہے۔ ف۳۴۹ مشرک جاہلی قوموں کے دیوی، دیوتا اپنی صفات میں ناقص اور اپنی ذات کے لحاظ سے محدود ہوتے ہیں، ان کے پرستار اور پجاری جو منتروں سے جاپ کرتے رہتے ہیں۔ اس سے ان کے نقائص کی تکمیل ہوتی رہتی ہے۔ اور وہ اپنی الوہیت و معبودیت کے لئے غذا حاصل کرتے رہتے ہیں— قرآن مجید نے یہاں ان دو صفات کا ذکر کر کے ان خرافات کی تردید کر دی۔ اللہ بذاتِ خود ہر طرح کامل و مکمل ہے۔ کسی کی عبادت سے اس کی تکمیل کا خیال ہی مہمل ہے اور اس کی صفات سب عالی و ستودہ ہیں نقص کا گزر نہیں۔ ف۳۵۰ اس کی کارسازی عالم کو نا کافی سمجھ کر کسی مخلوق کی طرف التفات کرنا اور اس سے کارسازی کی توقع رکھنا کیسی خرافت ہے) خلقت کائنات و تدبیر کائنات سب اس کے لئے آسان ہیں۔ ف۳۵۱ (اور جو کام اسے لینے ہیں، وہ اسی نئی مخلوق سے لے) یہ بیان اس کے کمالِ قدرت کا ہے اٰخَرِيْنَ۔ یعنی نوع انسان کے علاوہ کوئی اور ہی نئی مخلوق۔ ای خلقاً اخرین مکان الانس (بیضاوی) جوز الزمخشری وابن عطية ومقلد وهما ان يكون المراد جنسا غير جنس الناس (روح) ف۳۵۲ (سو اس قدرت کے باوجود وہ اگر ایسا نہیں کرتا اور تمہارے

ع ۱۹ ۸ ۱۲ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ سَمِيْعًۢا بَصِيْرًا ﴿۱۳۴﴾

انعام موجود ہے ف۳۵۳ اور اللہ بڑا سننے والا ہے بڑا دیکھنے والا ہے ف۳۵۴

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُوْنُوْا قَوّٰمِيْنَ بِالْقِسْطِ

اے ایمان والو انصاف پر خوب قائم رہنے والے اور اللہ کے لئے

شُهَدَاۗءَ لِلّٰهِ وَلَوْ عَلٰٓي اَنْفُسِكُمْ اَوِ الْوَالِدَيْنِ

گواہی دینے والے رہو ف۳۵۵ چاہے وہ تمہارے یا (تمہارے) والدین اور عزیزوں کے

وَالْاَقْرَبِيْنَ ۚ اِنْ يَّكُنْ غَنِيًّا اَوْ فَقِيْرًا فَاللّٰهُ اَوْلٰى

خلاف ہی ہو ف۳۵۶ وہ امیر ہو یا مفلس اللہ (بہرحال) دونوں سے زیادہ

بِهِمَا ۣ فَلَا تَتَّبِعُوا الْهَوٰٓى اَنْ تَعْدِلُوْا ۚ وَاِنْ تَلْوٗٓا

حقدار ہے ف۳۵۷ تو خواہش نفس کی پیروی نہ کرنا ف۳۵۸ کہ (حق سے) ہٹ جاؤ ف۳۵۹ اور اگر تم کجی کروگے

اَوْ تُعْرِضُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا ﴿۱۳۵﴾

یا پہلوتہی کروگے تو جو کچھ تم کر رہے ہو اللہ اس سے خوب خبردار ہے ف۳۶۰

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَالْكِتٰبِ

اے ایمان والو! اللہ اور اس کے رسولؐ اور (اس) کتاب پر ایمان لاؤ

الَّذِيْ نَزَّلَ عَلٰي رَسُوْلِهٖ وَالْكِتٰبِ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ

جو اس نے اپنے رسولؐ پر نازل کی ہے اور اس (جنس) کتاب پر بھی جو وہ اس سے قبل

مِنْ قَبْلُ ۭ وَمَنْ يَّكْفُرْ بِاللّٰهِ وَمَلٰۗىِٕكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ

نازل کر چکا ہے ف۳۶۱ اور جو کوئی اللہ اور اس کے فرشتوں اور اس کی کتابوں

وَرُسُلِهٖ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًۢا بَعِيْدًا ﴿۱۳۶﴾

اور اس کے پیمبروں اور قیامت کے دن سے کفر کرتا ہے وہ گمراہی میں بہت دور جا پڑا ہے ف۳۶۲



بجائے کسی جدید مخلوق کو وجود میں نہیں لارہا ہے تو اس کا تمہارے ہی اوپر کمال احسان ہے کہ وہ اس طرح حصول اجر کا موقع دیے جارہا ہے) کَانَ لانے سے مفہوم ماضی مقصود نہیں۔ بلکہ صفت قدرت کی ازلیت اور غیر متناہیت کا اثبات مقصود ہے۔ القدرة صفة ازلية لا تتناهى معلوماته والماضى والمستقبل فى صفاته بمعنى واحد (قرطبی) صیغۂ ماضی لانے میں نکتہ یہ ہے کہ صفت کے قدیم ہونے کی طرف اشارہ ہوجائے۔ ذات وصفات کو کوئی حادث نہ سمجھ لے۔ انما خص الماضى بالذكر لئلا يتوهم انه يحدث فى ذاته و صفاته (قرطبی) ف۳۵۳ (سو اس لازوال انعام ولذت کو چھوڑ کر صرف عارضی اور فانی لذتوں پر قناعت کرلینا کس درجہ بے دانشی اور عاقبت نااندیشی ہے) ف۳۵۴ سو وہ سب کی دعاؤں کو، التجاؤں کو خوب سنتا رہتا ہے۔ خواہ وہ معاوضۂ دنیوی کے باب میں ہوں یا اجر اخروی سے متعلق اور سب کی نیتوں کے اخلاص وعدم اخلاص کو دیکھتا رہتا ہے۔ ف۳۵۵ (اپنے تمام معاملات میں) احکام کی تعمیل میں اور زندگی کے مختلف معاملات میں بار بار ترغیب راہ حق ودیانت سے ہٹنے کی ہوتی رہتی ہے اور کہیں اپنے ذاتی نقصان کے خیال سے، کہیں بزرگوں، عزیزوں کی مروت اور خاطر سے قدم کو بار بار لغزش ہونے لگتی ہے۔ یہاں تاکید ہے کہ ایسے تمام موقعوں پر حق ودیانت پر قائم رہو۔ شُهَدَآءَ لِلّٰهِ۔ اس کے ایک معنی تو یہی ہیں کہ گواہی سے مقصود اللہ کی رضاجوئی ہے۔ اى تقيمون الشهادات لوجه الله (بیضاوی) اى لايراعى فى الشهادة الاجهة الله (بحر) لذات الله ولوجهه ولمرضاته وثوابه (قرطبی) اور دوسرے معنی یہ بھی ہوسکتے ہیں کہ "اللہ کے گواہ بن جاؤ۔" یعنی تمہاری شہادت شہادت الٰہی کے قائم مقام ہوجائے۔ فقہاء نے یہی معنی لے کر استنباط یہ کیا ہے کہ جو امر گواہوں سے ثابت ہوجائے، وہی قطعی ہے۔ اور اس کی مخالفت جائز نہیں۔ چنانچہ قاضی اگر معتبر آدمیوں کی شہادت پر مدعی کو ڈگری دے دے اور مدعٰی علیہ خوب علم رکھتا ہو کہ حق مدعی کا نہیں اور فیصلہ غلط اور نامنصفانہ ہوا ہے۔ تاہم اگر وہ تعمیل نہ کرے گا تو قاضی اسلام کی مخالفت اور گواہوں کی تکذیب کا مجرم ہوگا۔ ف۳۵۶ یعنی مروت اور رعایت نہ خود اپنی کرو نہ اپنے کسی بزرگ کی نہ کسی عزیز کی، بلکہ صرف اللہ کی اور حق وصداقت کی۔ قرآن مجید پر عامل مسلمان۔ حلفیہ شہادت کا ذکر نہیں، بلاحلف بھی کبھی جھوٹی گواہی کا مرتکب ہوسکتا ہے؟ حکم عام ہے ہر قسم کی گواہی کے لئے۔ صرف مالی اور عدالتی معاملات کی حد تک محدود نہیں۔ محققین لکھتے ہیں کہ اس کے پورے مصداق تو حضرات محدثین ہوئے ہیں کہ انہوں نے روایات حدیث کے باب میں کسی کی ذرا رعایت نہ کی۔ اسی لئے وہ اللہ کے گواہ بن گئے۔ اور ان کی روایتوں پر دین کے ایک حصہ کا مدار ٹھہر گیا۔ ف۳۵۷ یعنی جس کے خلاف آکر تمہاری سچی گواہی پڑ رہی ہے اور اس کی خاطر تم سچے اظہار سے بچنا چاہتے ہو، اس پر جتنا حق تمہارا ہے، اس سے کہیں بڑھ کر حق اللہ کا ہے جھوٹی گواہی کے محرک عموماً دو ہی ہوتے ہیں۔ فریق اگر امیر ہے تو اس کا دباؤ، لحاظ، مروت اور اگر غریب ہے تو اس کے ساتھ جذبہ ہمدردی۔ یہاں دونوں کی جڑ کاٹ دی ہے۔ اور بتایا ہے کہ دونوں صورتوں میں، جتنا تمہارا تعلق اس کے ساتھ ہے۔ اس سے کہیں بڑھ چڑھ کر اللہ کا تعلق اس کے ساتھ ہے۔ ف۳۵۸ (ادائے شہادت میں) تاکید ہے کہ شہادت بالکل واقعہ کے مطابق ہونا چاہیے۔ شاہد کے ذاتی رجحانات کا دخل بھی نہ آنے پائے۔ ف۳۵۹ یعنی ذاتی رجحانات کو دخل دینے کا نتیجہ یہی ہوتا ہے کہ قدم راہ حق سے ادھر یا ادھر ہوجائے گا۔ اَنْ تَعْدِلُوْا۔ تقدیر کلام یوں ہے۔ ان لاتعدلوا (جلالین) اى مخافة ان تعدلوا (ابوسعود) ف۳۶۰ ہر معصیت، ہر بداخلاقی کی طرح ادائے شہادت کی بھی ہر بے عنوانی سے روکنے کا سب سے زیادہ موثر طریقہ بھی اللہ تعالیٰ کی ہمہ بینی، ہمہ دانی کا استحضار ہے۔ جتنا یہ عقیدہ قوی، زندہ اور تازہ ہوگا، اسی قدر سخت پہرہ انسان کے نفس پر قائم رہے گا۔ اِنْ تَلْوٗٓا۔ یعنی شہادت دی تو جائے لیکن بددیانتی، خیانت اور اینچ پینچ کے ساتھ۔ تُعْرِضُوْا۔ یعنی سرے سے شہادت ہی نہ دی جائے۔ ف۳۶۱ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا۔ آیت میں خطاب ان لوگوں سے ہے جو کلمہ اسلام پڑھ کر اجمالاً تو ایمان لاچکے ہیں اور اسی لئے لقب مومنین سے مشرف ہیں اور انہی کو تاکید ہورہی ہے کہ تفصیل کے ساتھ ایمانیات کے ایک ایک جزء پر اپنا عقیدہ مضبوط کریں۔ اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ۔ یعنی اللہ کی ذات وصفات پر، اس کی اور توحید کے تضمنات پر بہ تفصیل ایمان لاؤ۔ وَرَسُوْلِهٖ۔ رسول ﷺ پر ایمان لانے کے معنی ہیں کہ اس کی شریعت کے ہر ہر جزء کو بے چون وچرا مان لیا جائے۔ الْكِتٰبِ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ مِنْ قَبْلُ۔ مراد یہاں جنس کتاب ہے۔ یعنی ان کتابوں پر ایمان لایا جائے جو قرآن سے قبل نازل ہوچکی ہیں المراد به جنس ما انزل على الانبياء قبله من الكتب (کشاف) نزلت فى جميع المؤمنين والمعنى يا ايها الذين صدقوا اقيموا على تصد يقكم و اثبتوا عليه (قرطبی) يا ايها الذين امنوا بحسب الاستدلالات الجميلة امنوا بحسب الدلائل التفصيلية (کبیر) ف۳۶۲ ان میں سے ہر ہر عقیدہ پر فرداً فرداً ایمان لانا ضروری ہے اور ان میں سے کسی ایک عقیدہ سے بھی انکار دائرۂ اسلام سے خارج کردینے کے لئے کافی ہے۔ و یہاں چاروں جگہ اَوْ کے معنی میں ہے۔ يَّكْفُرْ بِاللّٰهِ۔ اللہ کی ذات سے انکار کی طرح اس کی صفات سے بھی انکار داخل کفر ہے۔ وَمَلٰۗىِٕكَتِهٖ۔ بجائے فرشتوں کے جاہلی قوموں کی طرح دیوتاؤں کو ماننا فرشتوں ہی سے کفر کی ایک شکل ہے۔ وَكُتُبِهٖ۔ جاہلی مشرک قومیں چونکہ عقیدۂ وحی سے محروم ہیں، اس لئے کتب آسمانی کی بھی قائل نہیں۔ وَرُسُلِهٖ۔ بجائے پیمبروں کے اوتاروں یا خدا کے مظہروں کو ماننا رسولوں سے کفر کرنا ہے۔ اى من يكفر بشىء من ذلك (بیضاوی۔ بحر۔ مدارک) لان الكفر ببعضه كفر بكله۔ (مدارک)

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ثُمَّ كَفَرُوْا ثُمَّ اٰمَنُوْا ثُمَّ كَفَرُوْا

بیشک جو لوگ ایمان لائے پھر کافر ہو گئے پھر ایمان لائے پھر کافر ہو گئے

ثُمَّ ازْدَادُوْا كُفْرًا لَّمْ يَكُنِ اللّٰهُ لِيَغْفِرَ لَهُمْ

پھر کفر میں ترقی کرتے گئے اللہ ہرگز نہ ان کی مغفرت کرے گا

وَلَا لِيَهْدِيَهُمْ سَبِيْلًا ﴿۱۳۷﴾ بَشِّرِ الْمُنٰفِقِيْنَ بِاَنَّ

اور نہ انہیں سیدھی راہ دکھائے گا ف٣٦٣ آپ منافقین کو سنا دیجئے کہ

لَهُمْ عَذَابًا اَلِيْمَا ﴿۱۳۸﴾ الَّذِيْنَ يَتَّخِذُوْنَ الْكٰفِرِيْنَ

ان کے لئے عذاب دردناک ہے ف٣٦٤ (یعنی وہ لوگ) جو مومنوں کو چھوڑ کر کافروں کو

اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۭ اَيَبْتَغُوْنَ عِنْدَهُمُ

دوست بنائے ہوئے ہیں کیا ان کے پاس عزت کی تلاش

الْعِزَّةَ فَاِنَّ الْعِزَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا ﴿۱۳۹﴾ وَقَدْ نَزَّلَ

کر رہے ہو سو عزت تو ساری اللہ ہی کی ہے ف٣٦٥ اور وہ تمہارے اوپر

عَلَيْكُمْ فِي الْكِتٰبِ اَنْ اِذَا سَمِعْتُمْ اٰيٰتِ اللّٰهِ

یہ (فرمان) کتاب میں نازل ہی کر چکا ہے کہ جب تم اللہ کی نشانیوں کے ساتھ

يُكْفَرُ بِهَا وَيُسْتَهْزَاُ بِهَا فَلَا تَقْعُدُوْا مَعَهُمْ

کفر اور تمسخر ہوتا ہوا سنو تو ان لوگوں کے ساتھ مت بیٹھو،

حَتّٰى يَخُوْضُوْا فِيْ حَدِيْثٍ غَيْرِهٖٓ ڮ اِنَّكُمْ اِذًا

یہاں تک کہ وہ کسی اور بات میں مشغول ہو جائیں کہ اس حالت میں یقیناً تم بھی انہی جیسے

مِّثْلُهُمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ جَامِعُ الْمُنٰفِقِيْنَ وَالْكٰفِرِيْنَ

ہو جاؤ گے ف٣٦٦ بیشک اللہ دوزخ میں منافقوں اور کافروں سب کو



ف٣٦٣ (جنت وہدایت کی) ذکر ان لوگوں کا ہے جو اسلام پر قائم نہ رہے بلکہ مرتد ہو گئے۔ اور دوبارہ ایمان لا کر پھر بھی ایمان پر قائم نہ رہے۔ اور توبہ نہ کی۔ بلکہ اسی حالت کفر وارتداد پر ختم ہو گئے۔ مگر متعین طور پر کون گروہ مراد ہے؟ ایک قول ہے کہ یہود مراد ہیں۔ پہلے حضرت موسیٰ علیہ السلام پر ایمان لائے۔ پھر انہی کی زندگی میں گوسالہ پرستی کی اور کافر ہو گئے۔ تائب ہوئے اور ان کی ذریت حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے انکار کر کے پھر کافر ہو گئی۔ اور آخر میں رسول اللہ ﷺ سے انکار کر کے اپنا کفر بڑھاتے ہی رہے۔ دوسرا قول یہ ہے کہ مرتدین کا کوئی خاص گروہ مراد ہے۔ جو مکرر مرتد ہوا اور آخر تک مرتد رہا۔ تیسرا قول اور یہ سب سے زیادہ لگتا ہوا ہے۔ یہ ہے کہ مراد منافقین ومترددین ومذبذبین ہیں اور مقصود ان کے تردد وتذبذب کا اظہار ہے۔ نہ کہ ان کے ارتداد کا تعدد۔ سیاق قرآنی بھی منافقین ہی کو چاہتا ہے۔ كنا نحسبهم المنافقين ويدخل في ذٰلك من كان مثلهم (ابن جریر۔ عن مجاہد) هٰٓؤلآء المنافقون (ابن جریر۔ عن ابن زید) روى عن ابن عباس ان الاٰية في المترددين (بحر) ليس المراد بيان هذا العدد بل المراد ترددهم كما قال مذبذبين بين ذٰلك (کبیر عن القفال) جعلها ابن عباس عامة لكل منافق في عهده ﷺ في البر والبحر (روح) لَمْ يَكُنِ اللّٰهُ لِيَغْفِرَ لَهُمْ بہ ظاہر نفی تاکید ہے۔ حالانکہ واقعۃً تاکید نفی کے لئے ہے۔ ان نفي التاكيد اذا ذكر على سبيل التهكم كان المراد منه المبالغة في تاكيد النفي (کبیر) ف٣٦٤ بَشِّرْ تبشیر کے معنی ہمیشہ خوشخبری ہی کے نہیں ہوتے۔ لغت میں عام ہے ہر ایسی خبر کے لئے جس کا اثر چہرہ سے ظاہر ہونے لگے۔ التبشير الاخبار بما يظهر اثره على البشرة (قرطبی) یہ بھی ہو سکتا ہے کہ بشارت یہاں طنز وزجر کے معنی میں ہو۔ اور عرب ایسے موقع پر ایسا ہی استعمال کرتے ہیں۔ قوله بشر تهكم بهم والعرب تقول تحيتك الضرب وعتابك السيف (کبیر) ذٰلك قول الشاعر تحية بينهم ضرب وجيع اردو میں تو طنزیہ موقع پر کہتے ہیں۔ لو، اب اپنا انعام لو۔ اب تو مزہ پایا۔ اب دیکھو اپنا تماشا۔ ف٣٦٥ یعنی اعزاز تو تمام تر اللہ کی ملک اور قبضہ میں ہے۔ وہ جسے چاہے معزز بنا دے۔ منکرین کے بڑے بڑے امراء ورؤسا تک حقیقی عزت سے خالی ہیں۔ يَتَّخِذُوْنَ الْكٰفِرِيْنَ یعنی یہ منافقین اہل ایمان کے سے دلی عقائد تو کیا رکھتے۔ ظاہری تعلقات بھی ان سے قائم نہ رکھ سکے۔ اور بجائے ان کے الٹے کافروں سے لگے لپٹے ہوئے ہیں۔ فقہاء نے آیت سے نکالا ہے کہ منکروں اور کافروں سے بلا ضرورت میل جول۔ خلا ملا۔ ان کی وضع قطع بلا ضرورت بنانا، ان کا فیشن اختیار کرنا۔ ان کے لباس، تمدن ومعاشرت کو فخر وعزت کی چیز سمجھنا یہ سب داخل نفاق ہے۔ ف٣٦٦ (نفس معصیت میں) یہ مثلیت اور یکسانی نفس معصیت میں ہو گی۔ ورنہ منکرین کا استہزاء ظاہر ہے کہ کفر اعتقادی سے پیدا ہوتا ہے اور ان کے جلسوں، محفلوں میں مسلمانوں کی شرکت محض فسق ہی کا نتیجہ ہوتی ہے۔ اى في العذر اذا مكثتم معهم ولم يرد به التمثيل من كل وجه فان خوض المنافقين فيه كفر ومكث هٰٓؤلآء معهم معصية (مدارک) اى في العصيان وان لم تبلغ معصيتهم منزلة الكفر (جصاص) فِي الْكِتٰبِ حوالہ اسی کتاب قرآن کا ہے۔ واذا رايت الذين يخوضون في اٰيٰتنا فاعرض عنهم حتى يخوضوا في حديث غيره (سورۂ انعام آیت ٦٧) یہ سورۂ نساء مدنی ہے اور سورۂ انعام اس سے بہت قبل کی مکی ہے اٰيٰتِ اللّٰهِ۔ اللہ کی نشانیوں کا لفظ عام ہے۔ قرآن مجید کی آیتیں بھی انہی میں شامل ہیں۔ حکم کی تکرار یعنی ایک بار مکہ میں نزول اور دوبارہ مدینہ میں۔ حکم کی اہمیت ظاہر کرنے کے لئے کافی ہے۔ یہ کفر اور تمسخر کرنے والے تھے کون لوگ؟ مکہ میں تو مشرکین تھے اور مدینہ میں یہود اور منافقین۔ آیت کا حکم عام ہے۔ بے دینی کا ہر مشغلہ، کفر وانکار کا ہر مظاہرہ اس کے تحت میں آ جاتا ہے۔ مسیحی یا ہندوانہ تعلیمی، تہذیبی، معاشرتی وسیاسی ماحول کے جو گہرے اثرات طبعی طور پر مسلمانوں پر پڑ رہے ہیں، وہ سب اس وعید کے ماتحت آ جاتے ہیں۔ اپنے شعائر واصول دین پر مضحکہ سنتے رہنا خواہ وہ اسکولوں اور کالجوں میں ہو یا بازاروں اور میلوں میں یا تھیٹروں اور سینماؤں میں۔ یوں بھی بہرصورت بڑی بے غیرتی کی بات ہے۔ حَتّٰى يَخُوْضُوْا فِيْ حَدِيْثٍ غَيْرِهٖ فقہاء نے لکھا ہے کہ فاسقوں کی مجلس میں شرکت، جس وقت وہ فسق میں نہ مشغول ہوں جائز ہے مگر کراہت کے ساتھ۔

وف۳۶۷ (کہ آخرت میں ایک کا چھپا ہوا اور ڈھکا ہوا کفر اور دوسرے کا کھلا ہوا کفر دونوں یکساں روشن وظاہر ہوں گے) اسی سے یہ تعلیم بھی نکلتی ہے کہ اصلی جوڑ اور ساتھ تو کافروں اور منافقوں کا ہے۔ حقیقۃً مناسبت انہی دونوں کے درمیان باہم ہے۔ پاک وصالح انسانوں یعنی مسلمانوں کا ان لوگوں کے ساتھ مجلسی اختلاط ہی کیسا؟ جَامِعُ یہاں مضارع بجمع کے معنی میں ہے۔ الاصل جامعٌ بالتنوین محذوف استخفافاً فانه بمعنی یجمع (قرطبی) وف۳۶۸ منافقین کی پوری ذہنیت آشکارو بے نقاب کی جارہی ہے۔ ان لوگوں کا بھی عجب حال تھا۔ جب جنگ چھڑتی تو منافقین کا گروہ لشکر اسلامی کے ساتھ ساتھ ہوتا اگرچہ کافروں سے قتال نہ کرتا یا برائے نام ہی کرتا تو اگر مسلمانوں کو فتح ہو جاتی تو یہ مسلمانوں کے پاس آکر اپنی شرکت، معیت ورفاقت کا حق جتلاتے اور مال غنیمت وغیرہ میں سے اپنا حصہ طلب کرتے۔ لیکن اگر اس کے برعکس کبھی اتفاق سے کافروں ہی کے ہاتھ میدان رہتا تو یہ جھٹ ان کے پاس جاکر ان پر اپنا احسان رکھتے کہ دیکھو فلاں موقع پر لشکر اسلامی کا پلہ بھاری ہو رہا تھا۔ اور تم شکست کھانے ہی کو تھے کہ ہم آڑے آگئے۔ ہم نے اپنی کوشش وتدبیر سے تمہارا پلہ وزن دار کرادیا اور ہاری ہوئی لڑائی جتادی۔ تو اب ہمارا حصہ دلواؤ۔ حربی کافروں سے مسلمانوں کی مخبری کرنا، جاسوسی کرنا سب اسی کے تحت میں آجاتا ہے یَتَرَبَّصُوْنَ بِكُمْ یعنی تمہارے لئے آفت ومصیبت کے انتظار میں رہتے ہیں۔ ای ینتظرون بکم یعنی الدوائر والشدة (ابن عباس) اَلَمْ نَكُنْ مَّعَكُمْ معیت کا تعلق سفر جہاد سے ہے۔ اَلَمْ نَسْتَحْوِذْ عَلَيْكُمْ یہاں صیغۂ جمع متکلم میں منافقین اپنے کو مجموعہ لشکر اسلام میں شامل کر رہے ہیں۔ آیت سے ظاہر ہوتا ہے کہ منافقین کو مال غنیمت میں حصہ نہیں ملتا تھا جب ہی وہ اسے مانگتے اور اس کے لئے مطالبہ کرتے۔ والاٰیة تدل علٰی ان المنافقین کانوا لایعطونهم الغنیمة ولهٰذا طلبوها (قرطبی) فتح کے لفظ میں شان وعظمت ہے۔ اس لئے مسلمانوں کی کامیابی کو اس سے تعبیر کیا گیا اور نصیب میں حقارت اور پستی ہے۔ اس لئے کافروں کی کامیابی کے لئے یہ لفظ دیا گیا۔ سمی ظفر المسلمین فتحاً تعظیماً لشان المسلمین وسُمّی ظفر الکافرین نصیبًا تخسیسًا لحظ الکافرین (کشاف) وف۳۶۹ یعنی آج تو اظہار اسلام کرکے ہر قانون کی گرفت سے بچ جاتے ہیں اور مسلمانوں میں ملے جلے رہتے ہیں لیکن قیامت میں کیا کریں گے۔ وہاں تو ان کا کفر علانیہ ظاہر ہوگا اور یہ مسلمانوں سے علیحدہ ہوکر رہیں گے۔ وف۳۷۰ (اپنے اسی آخری اور اُخروی فیصلہ میں) آخرت دار الجزاء ہے۔ وہاں اس دار العمل کی طرح کسی تکوینی امتحان التباس واشتباہ کی گنجائش نہیں وہاں دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی بہرحال وصورت الگ ہوکر رہے گا دوسرے معنی یہ بھی ہو سکتے ہیں کہ اسی دنیا میں کافروں کو مومنوں پر غالب نہ آنے دے گا۔ حجت عقلی وشرعی کے لحاظ سے۔ قال علی رضی اللہ عنہ معنی یوم القیٰمة یوم الحکم وکذاقال ابن عباس ذاک یوم القیٰمة قال ابن عطیة وبهٰذا قال جمیع اهل التاویل (قرطبی) المراد بالسبیل الحجة (بیضاوی) ای حجة شرعیة لاعقلیة (بحر) ای حجة عقلیة ولاشرعیة یستظهرون بها الاابطلت ودحضت (قرطبی) اس نفی غلبہ وولایت کفار کا تعلق اسی عالم تکوینی سے مان کر بعض فقہاء نے اس سے ذیل کے استنباطات کئے ہیں:۔ (۱) کافر کی گواہی اگر مسلمان کے مضر پڑ رہی ہو تو قبول نہ کی جائے گی۔ (۲) کافر کی ولایت کسی مسلم نابالغ کے نکاح میں جائز نہ ہوگی۔ (۳) کافر کو کسی مسلمان کی وراثت نہ پہنچے گی۔ وف۳۷۱ (ان کی چالوں کو ناکام دیکھ کر، ان کی چالوں کی سزا ان کو دے کر) يُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ یعنی اپنے اسلام کا جھوٹا اقرار کرکے اللہ تک کو دھوکا دینا چاہتے ہیں اور اپنے حمق سے یہ سمجھے ہوئے ہیں کہ جس طرح دنیا میں ان کے ساتھ معاملہ ہو رہا ہے، اسی طرح آخرت میں بھی ہوگا۔ وَهُوَ خَادِعُهُمْ خداع کی نسبت جب اللہ تعالیٰ کی طرف ہوتی ہے تو اس سے مراد مجازات خداع ہوتی ہے۔ الخداع من الله مجازاتهم علٰی خداعهم اولیاءه ورسله (قرطبی) سمی الجزاء علی العمل باسمه علی مجاوزة الکلام (جصاص) ای یجازیهم بالعقاب علٰی خداعهم (کبیر) ای هو الذی یستدرجهم فی طغیانهم وضلالهم ویخذلهم عن الحق والوصول الیه فی الدنیا وکذٰلک یوم القیٰمة (ابن کثیر) وف۳۷۲ یعنی یہ منافقین اول تو نماز پڑھتے ہی کہاں ہیں۔ جب مسلمانوں کے مجمع میں شرما شرمی پڑھنا ہی پڑی۔ تو صرف ہیئت ظاہری کے لحاظ سے کچھ دیر اٹھک بیٹھک سی کرلی۔ قَامُوْا كُسَالٰى عبادت میں نشاط، مستعدی اور چستی تو صرف ایمان واعتقاد کی قوت سے پیدا ہوتی ہے۔ جب سرے سے یہی مفقود ہے تو ظاہر ہے کہ کاہلی اور بدہمتی کیسے نہ پیدا ہوتی۔ یہاں تو مقصود تمام تر ظاہرداری تھی۔ خلقت کی نظر میں اپنے کو مسلمان ظاہر کرنا۔ اِلَّا قَلِيْلًا عارفین نے کہا ہے کہ یہ عمل قلیل ہی اگر اللہ کے لئے ہوتا تو اللہ اسے کثیر ہی قرار دیتا۔ قال الحسن لوکان ذٰلک القلیل لله تعالی لکان کثیرا (مدارک) انماسماه قلیلا لانه لغیروجهه فهو قلیل فی المعنی وان کثر الفعل منهم (جصاص) يُرَآءُوْنَ النَّاسَ محض لوگوں کے دکھاوے کو، تاکہ یہ بھی مسلمان ہی سمجھے جائیں اور ان کے ساتھ بھی مسلمانوں ہی کی سی مراعات ہوتی رہے۔ ریا کے معنی ہیں کسی اچھی چیز کو دکھاوے کے لئے اختیار کرنا نہ کہ حکم الٰہی کی تعمیل میں۔ الریاء اظهار الجمیل لیراه الناس لا لاتباع امر الله (قرطبی) اِذَا قَامُوْٓا اِلَى الصَّلٰوةِ جب نماز جیسے اہم ترین رکن اسلام کے ساتھ یہ معاملہ ہے تو دوسری عبادتوں کے ساتھ جو معاملہ ہوگا، ظاہر ہی ہے۔ نماز کی تصریح خصوصیت کے ساتھ اس لئے کی گئی ہے کہ اعمال میں نماز ہی ایمان واسلام کا ظاہری معیار ہے۔ فقہاء نے کہا ہے کہ جس نماز ریائی کا یہاں ذکر ہے اور جو معصیت کے درجہ میں ہے اور جس نماز کا دہرانا لازم



فِي جَهَنَّمَ جَمِيْعًا ﴿١٤٠﴾ الَّذِيْنَ يَتَرَبَّصُوْنَ بِكُمْ
اکٹھا کرے گا وف۳۶۷ (یہ وہ لوگ ہیں) جو تمہارے لئے مصیبت کے منتظر رہتے ہیں
فَاِنْ كَانَ لَكُمْ فَتْحٌ مِّنَ اللّٰهِ قَالُوْٓا اَلَمْ نَكُنْ
تو اگر تمہیں اللہ کی جانب سے فتح حاصل ہو گئی تو یہ کہنے لگتے ہیں کہ کیا ہم
مَّعَكُمْ وَاِنْ كَانَ لِلْكٰفِرِيْنَ نَصِيْبٌ قَالُوْٓا
تمہارے ساتھ نہ تھے؟ اور اگر کافروں کو حصہ مل گیا تو (ان سے) کہنے لگتے ہیں کہ
اَلَمْ نَسْتَحْوِذْ عَلَيْكُمْ وَنَمْنَعْكُمْ مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ
کیا ہم تم پر غالب نہیں آنے لگے تھے اور ہم نے تمہیں مسلمانوں سے بچا نہیں لیا وف۳۶۸
فَاللّٰهُ يَحْكُمُ بَيْنَكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَلَنْ يَّجْعَلَ
تو اللہ ہی تم (سب) لوگوں کے درمیان قیامت کے دن فیصلہ کرے گا وف۳۶۹ اور اللہ
اللّٰهُ لِلْكٰفِرِيْنَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ سَبِيْلًا ﴿١٤١﴾ اِنَّ ع ٢٠ / ١٧
کافروں کا ہرگز مومنوں پر غلبہ نہ ہونے دے گا وف۳۷۰ بیشک
الْمُنٰفِقِيْنَ يُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ وَهُوَ خَادِعُهُمْ
منافقین تو اللہ سے چال چل رہے ہیں حالانکہ اللہ انہی کی چالوں کو ان پر الٹ رہا ہے، وف۳۷۱
وَاِذَا قَامُوْٓا اِلَى الصَّلٰوةِ قَامُوْا كُسَالٰى يُرَآءُوْنَ
اور یہ لوگ جب نماز کے لئے کھڑے ہوتے ہیں تو بہت ہی کاہلی سے کھڑے ہوتے ہیں (صرف) لوگوں کو
النَّاسَ وَلَا يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿١٤٢﴾ مُّذَبْذَبِيْنَ
دکھاتے ہیں، اور اللہ کی یاد کچھ یوں ہی سی کرتے ہیں وف۳۷۲ درمیان ہی میں
بَيْنَ ذٰلِكَ لَآ اِلٰى هٰٓؤُلَآءِ وَلَآ اِلٰى هٰٓؤُلَآءِ
معلق نہ (پورے) ادھر ہی کے ہیں نہ (پورے) ادھر ہی کے

بسبب ما طلب اللہ منھم حفظھم لکتاب اللہ و کلفھم حفظھا و اخذ عھدہ علیھم فی العمل بھا والقول بھا (بحر) من کتاب اللہ میں من بیانیہ ہے۔ من للتبیین (بیضاوی) بما میں ب سببیہ ہے الباء فی بما للسبب (بحر) ف۱۶۲ گواہ اس امر کے، کہ یہ کتاب، کتاب الٰہی ہے۔ اور محافظ اس کے متن وعبارت کے۔ ای علی الکتب بانہ من عنداللہ (قرطبی) کانوا علیہ رقباء لئلا یتبدل (بحر) رقباء لایترکون ان یغیر (بیضاوی) شھداء علی ان کل ما فی التوراۃ حق و صدق و من عنداللہ (کبیر) ف۱۶۳ (کہ میں ہی انکارِ حق پر ہر سزا پر قادر ہوں) خطاب قرآن اپنے معاصر مقتدایانِ یہود سے کر رہا ہے۔ فَلَا تَخْشَوُا النَّاسَ۔ خلقت سے ڈرتے ہو، کہ اگر ہم نے حسب بشاراتِ توریت نبوت محمدی ﷺ کی تصدیق کر دی، تو ہمارے عوام ہمارے ہاتھ سے نکل جائیں گے۔ رؤساء واکابر یہود کے لیے قبول حق یا تصدیق محمدی ﷺ سے پہلا مانع یہی حُبِّ جاہ تھا، یہ ضرب اسی پر لگائی گئی۔ ف۱۶۴ (اور یہ نذرانے وغیرہ جو عوام سے حاصل ہوتے ہیں، ان کے بند ہو جانے کا ڈر دل سے نکال ڈالو) مقتدایانِ یہود کو قبول حق وتصدیق اسلام سے پہلا مانع تو حُبِّ جاہ تھا، جس کا ذکر ابھی اوپر آچکا ہے، اور دوسرا مانع یہ حُبِّ مال تھا۔ ف۱۶۵ وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ۔ بلکہ غیر شرعی احکام کو شرعی احکام قرار دے دے۔ اور انسانی قانون کو خدائی قانون کہہ کر چلائے۔ مقتدایانِ یہود کا اصلی اور سب سے بڑا جرم یہی تھا کہ وہ اپنے گھڑے ہوئے قوانین ومسائل کو خدائی قوانین ومسائل کہہ کر چلاتے تھے۔ فتوی خود اور اپنی طرف سے دیتے، اور کہتے کہ یہی مذہب کا حکم ہے۔ اتنی جسارت رکھنے والوں کے کفر میں شک ہی کیا ہو سکتا ہے۔ اور یہی تفسیر بعض اکابر تابعین سے منقول ہے۔ عن ابن زید قال من حکم بکتاب الذی کتب بیدہ و ترک کتاب اللہ وزعم ان کتابہ ھذا من عنداللہ فقد کفر (ابن جریر) اہل سنت کا یہی مذہب ہے۔ و من لم یحکم میں مَنْ، اَلَّذِی کا مترادف ہے۔ اور آیت یہود کے حق میں ہے۔ من ھنا بمعنی الذی (قرطبی) معنی یہ ہوئے کہ وہ یہود جو احکام الٰہی رجم وقصاص وغیرہ کو مٹا کر اپنی تجویزوں کو حق تعالیٰ کی جانب منسوب کر دیتے، وہ کافر ہو گئے۔ والتقدیر والیھود الذین لم یحکموا بما انزل اللہ فاولٰئک ھم الکفرون فھذا من احسن ما قیل فی ھذا (قرطبی) آیت سے خوارج نے بڑے زور ودعوی کے ساتھ استدلال کیا ہے کہ مسلمان فاسق بھی کافر کے حکم میں داخل ہے، جب اس نے غیر اللہ کے قانون کے مطابق فیصلہ شروع کر دیا، تو وہ کفر میں داخل ہو گیا۔ لیکن یہ استدلال (خوارج کے دوسرے استدلالات کی طرح) تمامتر سطحی ہے۔ اس لیے کہ جس فیصلہ کا یہاں ذکر ہے، اس کا تعلق عمل سے نہیں، بلکہ عقیدہ سے ہے۔ اور وہ شخص کافر یقیناً ہو جاتا ہے، جو عقیدۃً بھی اللہ کے قانون کو غلط اور اپنے قانون کو صحیح سمجھنے لگتا ہے۔ المراد بہ ھنا عمل القلب و ھو التصدیق و لا نزاع فی کفر من لم یصدق بما انزل اللہ تعالیٰ (روح) آیت کے عام نہ ہونے بلکہ کفار خصوص یہود کے ساتھ مخصوص ہونے پر ابوصالح، عکرمہ، ضحاک، قتادہ وغیرہ تابعین کے علاوہ حذیفہ، ابن عباس صحابی رضی اللہ عنہ بلکہ خود نبی کریم ﷺ تک کی سند موجود ہے۔ عن البراء بن عازب عن النبی ﷺ فی قولہ ومن لم یحکم بما انزل اللہ فاولٰئک ھم الکافرون و من لم یحکم بما انزل اللہ فاولٰئک ھم الظالمونَ۔ و من لم یحکم بما انزل اللہ فاولٰئک ھم الفاسقون فی الکافرین کلھا (ابن جریر) عن ابی صالح قال الثلاث الأیات التی فی المائدۃ و من لم یحکم بما انزل اللہ فاولٰئک ھم الکافرون والظالمون والفاسقون لیس فی اھل الاسلام منھا شئٌ ھی فی الکفار (ابن جریر) عن الضحاک قال نزلت ھؤلاء الایات فی اھل الکتاب (ابن جریر) عن ابی جعفر قال انزلت فی الیھود والنصاری و اھل الشرک او نحوا من ھذا (ابن جریر) عن عکرمۃ قال ھؤلآء الأیات فی اھل الکتاب (ابن جریر) عن عبید اللہ بن عبداللہ قال انما عنی بذٰلک الیھود و فیھم نزلت ھذہ الصفۃ (ابن جریر) عن ابن عباس رضی اللہ عنہما قال انما انزل اللہ تعالیٰ و من لم یحکم بما انزل اللہ فاولٰئک ھم الکافرون والظٰلمون والفاسقون فی الیھود خاصۃً (روح) قال البراء بن عازب و حذیفۃ بن الیمان و ابن عباس و ابو مجلز و ابو رجاء العطاردی و عکرمہ و عبیداللہ بن عبداللہ و الحسن البصری و غیر ھم نزلت فی اھل الکتاب (ابن کثیر) قال قتادۃ والضحاک نزلت ھذہ الأیات الثلاث فی الیھود دون من اساء من ھذہ الامۃ (معالم) امام ابن جریر طبری حسب دستور، موافق و مخالف سارے اقوال کو نقل کر کے ترجیح اسی کو دیتے ہیں، کہ آیت کا تعلق صرف کفار اہل کتاب سے ہے کہ انہی کا ذکر سیاق میں بھی ہے۔ اور انہی کا ذکر سباق میں بھی، اور دوسرے محققین مفسرین بھی اسی طرف گئے ہیں۔ و اولی ھذہ الاقوال عندی بالصواب قول من قال نزلت ھذہ الأیات فی کفار اھل الکتاب لان ما قبلھا و ما بعدھا من الأیات ففیھم نزلت و ھم المعنیون بھا (ابن جریر) قال الشعبی ھی فی الیھود خاصۃ و اختارہ النحاس (قرطبی) یعنون ان من جحد حکمًا او حکم بغیر حکم اللہ تعالیٰ ثم قال ان ھذا حکم اللہ فھو کافر کما کفرت بنو اسرائیل حین فعلوا ذٰلک (جصاص) کفر کی دفعہ اگر کسی غیر خدائی قانون کے مطابق فیصلہ کرنے والے مسلمان پر عائد ہوگی بھی، تو صرف اس صورت میں جب وہ بیّن وصریح حکم کی خلاف ورزی دیدہ ودانستہ کرے، نہ اس وقت جبکہ حکم کی دلالت ہی ظنی ہو اور نادانستہ تعبیر ہی غلط کر رہا ہو۔ قال العلماء ھذا اذا رد نصّ حکم اللہ عیاناً فاما من خفی علیہ و اخطا فی تاویل فلا (معالم) عکرمہ تابعی نے کہا ہے، اور امام رازی علیہ الرحمۃ نے بھی اس قول کی تصویب کی ہے کہ جب تک کوئی کسی حکم الٰہی کو دل سے مان رہا ہے، اور زبان سے اس کا اقرار کر رہا ہے، اس وعید کے تحت میں آ کیونکر سکتا ہے؟ عمل اس کا اس کے مخالف ہی ہو، جب بھی وہ محض عاصی یا تارک کہا جائے گا نہ کہ منکر یا باغی۔ قال عکرمۃ قولہ و من لم یحکم بما انزل اللہ انما یتناول من انکر بقلبہ و جحد بلسانہ امامن عرف بقلبہ کونہ حکم اللہ و اقر بلسانہ کونہ حکم اللہ الا انہ اتی بما یضادہ فھو حاکم بما انزل اللہ تعالیٰ و لکنہ تارک لہ فلا یلزم دخولہ تحت ھذہ الأیۃ و ھذا ھو الجواب الصحیح (کبیر) خارجیوں کے مذہب کی ہمارے زمانہ میں پھر زبردست تجدید شروع ہوئی ہے، بڑے بڑے خوشنما القاب واسماء کے ساتھ، اور اس دعاوی میں خاص کام اسی آیت سے لیا جاتا ہے، اس لیے ضروری معلوم ہوا کہ آیت کی تفسیر مذہب اہل سنت کے مطابق ذرا تفصیل سے کر دی جائے۔ ف۱۶۶ (قتل عمد یا دانستہ ضرب رسانی کی صورت میں) عَلَيْهِمْ ضمیر یہود کی طرف ہے۔ ذکر انہی کا برابر چل رہا ہے۔ اور یہ بجائے خود ایک دلیل اس امر کی ہے کہ مَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ کا تعلق بھی یہود ہی سے ہے۔ فِيْهَآ۔ ضمیر متفقہ طور پر توریت کی جانب ہے۔ وَكَتَبْنَا سے اس کی صراحت ہوگئی کہ توریت کی تعزیرات اللہ ہی کی مقرر کی ہوئی ہیں۔ ف۱۶۷ موجودہ توریت میں اتنے تحریفی انقلابات کے بعد بھی یہ حکم ان الفاظ میں موجود رہ گیا ہے:۔ ”اگر وہ اس صدمہ سے ہلاک ہو جائے تو تو جان کے بدلہ میں جان لے اور آنکھ کے بدلہ میں آنکھ، دانت کے بدلہ دانت۔ اور ہاتھ کے بدلہ ہاتھ پاؤں کے بدلہ پاؤں۔ جلانے کے بدلہ جلانا۔ زخم کے بدلہ زخم اور چوٹ کے بدلہ چوٹ“۔ (خروج۔ ۲۱: ۲۳۔ ۲۵) ”اگر کوئی اپنے ہمسایہ کو چوٹ لگا دے سو جیسا کرے گا ویسا ہی پائے گا۔ توڑنے کے بعد توڑنا۔ آنکھ کے بدلہ آنکھ، دانت کے بدلہ دانت۔ جیسا کوئی کسی کا نقصان کرے، اس سے ایسا ہی کیا جاوے“۔ (احبار ۲۴: ۲۰) ”اور تیری آنکھ مروّت نہ کرے کہ جان کا بدلہ جان، آنکھ کا بدلہ آنکھ، دانت کا بدلہ دانت ہاتھ کا بدلہ ہاتھ اور پاؤں کا بدلہ پاؤں ہوگا۔“ (استثناء۔ ۱۹: ۲۱) ف۱۶۸ بِهٖ۔ اس کو یعنی اس قصاص کو۔ اس بدلہ لینے کے حق کو۔ ای تصدق بالقصاص (قرطبی) وَالْجُرُوْحَ قِصَاصٌ۔ قصاص سے مراد ہے کہ زخم محل قصاص ہیں ای ذات قصاص (بیضاوی) ای مقاصۃ (قرطبی) ای یقتص فیھا (جلالین) ف۱۶۹ یعنی موجب اجر وثواب، اور اس معاف کر دینے والے کے گناہوں کے دور ہونے کا باعث بن جائے گا۔ فَهُوَ۔ یعنی یہ معاف کر دینا۔ یہ اپنے جائز حق سے دستبرداری۔ لَهٗ۔ یعنی اس معاف کر دینے والے کے حق میں۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ آیت میں ترغیب ہے، عفو کی، اور یہ اہل اللہ کی عادات میں داخل ہے۔ ف۱۷۰ (اپنے حق میں) یعنی بہت برا کام کرنے والے ہیں۔ یہود کا ذکر اب بھی چلا جا رہا ہے پہلے ذکر یہ تھا کہ ان کے اکابر ومشائخ اپنی طرف سے ایک فتوی گھڑ کر دے دیتے ہیں، اور اسے شریعت الٰہی کی جانب منسوب کر دیتے ہیں، ایسے لوگ اپنی اس حرکت سے یقیناً کافر ہو جاتے ہیں۔ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْكٰفِرُوْنَ۔ اب ذکر انہی یہود کا ہے کہ یہ اجراء حدود قصاص میں احکام شریعت کو پس پشت ڈال دیتے ہیں، تو یہ اپنے ہی اوپر ظلم کر رہے ہیں۔ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۱۶۵۔ ف۱۷۱ یہ تصدیق خود موجودہ محرف اور مسخ شدہ انجیل میں حضرت مسیح علیہ السلام کی زبان سے موجود ہے:۔ ”یہ نہ سمجھو کہ میں توریت یا نبیوں کی کتابوں کو منسوخ کرنے آیا ہوں، منسوخ کرنے نہیں بلکہ پورا کرنے آیا ہوں“۔ (متی۔ ۵: ۱۷) اٰثَارِهِمْ میں ضمیر انبیاء اسرائیل کی جانب ہے۔ ای النبیین الذین اسلموا من قبلک یا محمد ﷺ (ابن جریر) وَقَفَّيْنَا عَلٰٓى اٰثَارِهِمْ یعنی ہم نے ان کے نقش قدم پر پیچھے پیچھے

بھیجا۔ ان الفاظ میں اشارہ اس جانب بھی ہوگیا کہ حضرت مسیح علیہ السلام اسی طرح کے ایک نبی تھے، جیسے کہ آن کے قبل بنی اسرائیل میں اور نبی ہو چکے تھے، اُن کی شخصیت اور اُن کی وحی دوسرے انبیاء کی شخصیت اور وحی سے کچھ مختلف نہ تھی۔ ف۱۷۲ قرآن مجید بار بار یہ کہتا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر انجیل نامی کوئی کتاب وحی یا الہام کی گئی تھی۔ اب یہ کتاب دنیا کی نظروں سے معدوم ہے۔ اور آئندہ کے کسی اسلامی محقق کا کام یہ پتہ لگانا ہے کہ آخر یہ کتاب آسمانی ہوئی کیا؟ اور کب اور کیسے غائب ہوگئی" عہد نامہ جدید" جسے عوام انجیل کا مرادف سمجھتے ہیں، اس کے کتاب الٰہی یا آسمانی ہونے کا دعویدار تو کوئی بھی نہیں، نہ عیسائی، نہ غیر عیسائی۔ وہ تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے کچھ ملفوظات اور کچھ حالات ہیں، آپ کے بہت بعد مجہول الحال لوگوں کے لکھے ہوئے۔ هُدًى۔ یعنی عقائد و مسائل صحیحہ۔ نُوْرٌ یعنی واضح احکام عملی۔ ف۱۷۳ انجیل کی اصطلاح میں "شریعت" (Law) سے مراد شریعت موسوی یا توریت ہوتی ہے، اور اس کی بابت موجودہ انجیل میں تصریح موجود ہے، کہ" آسمان اور زمین کا ٹل جانا شریعت کے ایک نقطہ کے ہٹ جانے سے آسان ہے"۔ (لوقا۔ ۱۶: ۱۷) ف۱۷۴ یعنی نفع اُس سے صرف پرہیزگار ہی اٹھائیں گے۔ ورنہ ظاہر ہے کہ اس کے مخاطب اُس ملک اور زمانہ کے عام و خاص سب ہی تھے۔ ف۱۷۵ خود انجیل مروجہ کی تعلیم اس سلسلہ میں یہ ہے:۔ "جو کوئی ان چھوٹے سے چھوٹے حکموں میں سے بھی کسی کو توڑے گا، اور یہی آدمیوں کو سکھائے گا وہ آسمان کی بادشاہت میں سب سے چھوٹا کہلائے گا۔ لیکن جو ان پر عمل کرے گا اور ان کی تعلیم دے گا وہ آسمان کی بادشاہت میں بڑا کہلائے گا۔" (متی۔ ۵: ۱۹) مگر ایک



لِمَا بَيْنَ يَدَيْهِ مِنَ التَّوْرٰىةِ ۪ وَ اٰتَيْنٰهُ الْاِنْجِيْلَ فِيْهِ

اپنے سے قبل کی کتاب یعنی توریت کے ف۱۷۱ اور ہم نے انہیں انجیل دی جس میں

هُدًى وَّنُوْرٌ ۙ وَّ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ مِنَ التَّوْرٰىةِ

ہدایت اور نور ہے ف۱۷۲ تصدیق کرنے والی اپنے قبل کی کتاب یعنی توریت کی ف۱۷۳

وَهُدًى وَّمَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِيْنَ ﴿۴۶﴾ وَلْيَحْكُمْ اَهْلُ

اور پرہیزگاروں کے لئے ایک ہدایت اور نصیحت ف۱۷۴ اور اہل انجیل

الْاِنْجِيْلِ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ فِيْهِ ؕ وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَآ

پر بھی لازم ہے کہ اللہ نے جو کچھ اس میں نازل کیا ہے، اس کے مطابق فیصلہ کریں، ف۱۷۵ اور جو کوئی اللہ کے

اَنْزَلَ اللّٰهُ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ﴿۴۷﴾ وَ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ

نازل کئے ہوئے (احکام) کے مطابق فیصلہ نہ کرے، تو ایسے ہی لوگ نافرمان ہیں ف۱۷۶ اور ہم نے آپ پر (یہ)

الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ مِنَ الْكِتٰبِ

کتاب اتاری ہے سچائی کے ساتھ، تصدیق کرنے والی اُن کتابوں کی جو اس سے پیشتر اتر چکی ہیں

وَ مُهَيْمِنًا عَلَيْهِ فَاحْكُمْ بَيْنَهُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ وَ لَا

اور اُن پر محافظ ف۱۷۷ تو آپ ان لوگوں کے درمیان اللہ کے اتارے ہوئے (احکام) کے مطابق فیصلہ کیا کیجئے اور

تَتَّبِعْ اَهْوَآءَهُمْ عَمَّا جَآءَكَ مِنَ الْحَقِّ ؕ لِكُلٍّ

ان لوگوں کی خواہشوں پر عمل نہ کیجیے ف۱۷۸ اس سچائی سے الگ ہو کر جو آپ کے پاس آچکی ہے ف۱۷۹ تم میں سے

جَعَلْنَا مِنْكُمْ شِرْعَةً وَّ مِنْهَاجًا ؕ وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ

ہر ایک کے لئے ہم نے ایک (خاص) شریعت اور راہ رکھی تھی، ف۱۸۰ اور اگر اللہ چاہتا

لَجَعَلَكُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً وَّلٰكِنْ لِّيَبْلُوَكُمْ فِيْ مَآ

تو تم (سب) کو ایک ہی اُمت بنا دیتا ف۱۸۱ لیکن (اس نے ایسا نہیں کیا) تاکہ تمہیں آزماتا رہے اس میں جو



لطیفہ یہ ہے کہ موجودہ "انجیل" میں احکام قانونی کا حصہ کہنا چاہیے کہ بس برائے نام ہی ہے۔ فوجداری اور دیوانی کے قانون کے بیسیوں باب سرے سے خالی ہیں۔ اخلاقی مواعظ ان کے بجائے البتہ ملتے ہیں۔ فقہاء نے یہاں سے یہ نکتہ بھی اخذ کیا ہے کہ پچھلی شریعتوں سے جو حصہ منسوخ نہیں ہوا ہے وہ اس معنی میں اب بھی واجب العمل ہے کہ وہ اب عین ہماری شریعت کا جزو بن گیا اور اسی میں شامل ہوگیا۔ فیه دلالة علی مالم ینسخ من شرائع الانبیاء المتقدمین فهو ثابت علی معنی انه صار شریعة النبی صلی اللہ علیہ وسلم (جصاص) انهم مامورون باستعمال احکام تلک الشریعة علی معنی انها قدصارت شریعة للنبی علیه السلام (جصاص) ف۱۷۶ ظاہر ہے کہ آیت کا خاص تعلق اہل انجیل ہی سے ہے۔ مسیحیوں ہی کو حکم مل رہا ہے کہ جب دعویٰ انجیل کے ماننے کا ہے، تو عمل بھی اُسی کتاب الٰہی کے مطابق و ماتحت ہونا چاہیے۔ وقدتقدم ان هذه الأیة نزلت فی النصارٰی و هو ظاهر من السیاق (ابن کثیر) امر القسیسین والرهبان ان یحکموا بما فی الانجیل (معالم) قال الاصم فی النصارٰی (کبیر) آیت کو آج مسلمانوں پر چسپاں کرنا، خوارج کی دعابت کا دانستہ یا نادانستہ شکار ہو جاتا ہے۔ ف۱۷۷ (اے پیغمبر!) توریت وانجیل کے بعد اب ذکر قرآن مجید کا شروع ہو رہا ہے۔ بِالْحَقِّ۔ یعنی ایسی کتاب جو بجائے خود سچی ہے، ہر شک و کذب سے برتر۔ ای بالامر الحق (قرطبی) یعنی بقوله بالحق بالصدق ولا کذب فیه ولاشک انه من عندالله (ابن جریر) مِنَ الْكِتٰبِ۔ کتاب یہ طور اسم جنس آیا ہے۔ من جنس الکتب (قرطبی) مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ مِنَ الْكِتٰبِ۔ تصدیق کرنے والی اُن پچھلی کتابوں کی کہ وہ بھی منزل من اللہ ہی ہیں۔ اس تصدیق سے اُن کتابوں کی تحریفات و تصحیفات کی تصدیق ہرگز لازم نہیں آتی، مُهَيْمِنًا۔ مهیمن کے لفظی معنی ہیں حفظ و نگہبانی کرنے والا۔ اصل المهیمنة الحفظ والارتقاب (ابن جریر) مراد یہ کہ قرآن ہی سب اگلی کتابوں کے لیے معیار صحت وصداقت ہے۔ شهیدًا علی الکتب کلها و یقال امینًا علی الکتب (ابن عباس رضی اللہ عنہما) مؤتمنًا علیه (ابن جریر۔ عن ابن عباس) قال قتادة معناه الشاهد و قیل الحافظ (قرطبی) قال بعضهم معناه شهیدًا و قال بعضهم معناه امینًا علیه (ابن جریر) عن ابن عباس ای شاهدًا علیه و هو قول مجاهد و قتادة والسدی والکسائی (معالم) قال سعید بن جبیر و ابو عبیدة مؤتمنًا علیه (معالم) محقق ابن کثیر نے "حاکم" اور "امین" اور "شہید" اور "مؤتمن" وغیرہ متعدد معنی نقل کر کے لکھا ہے کہ یہ سب قریب المعنی ہیں اور مهیمن کا مفہوم ان سب پر شامل ہے۔ اور قرآن سب کتابوں کی خاتم اور سب سے اکمل و اعظم و اشمل ہے۔ هذه الاقوال کلها متقاربة المعنٰی فان اسم المهیمن یتضمن هذا کله فهو امین و شاهد و حاکم علی کل کتاب قبله جعل الله هذا الکتاب العظیم الذی انزله اٰخر الکتب و خاتمها اشملها و اعظمها و اکملها۔ مجاہد تابعی کی جانب منسوب ایک قول یہ بھی نقل ہوا ہے کہ مهیمن سے مراد ذات محمدی ہے، اور علیه میں ضمیر قرآن (الْكِتٰب) کی طرف ہے، گویا محمد صلی اللہ علیہ وسلم قرآن پر بطور مهیمن کے ہیں۔ لیکن معلوم ہوتا ہے کہ اس روایت کی نقل میں کہیں غلطی ہوگئی ہے۔ امام ابن جریر لکھتے ہیں کہ یہ معنی تو قواعد عربیت کے لحاظ سے غلط ہیں۔ اگر یہی مراد ہوتی تو، مُصَدِّقًا اور مُهَيْمِنًا کے درمیان واو عطف نہ ہوتا۔ عطف کے بعد تو دونوں صفتیں ایک ہی موصوف، قرآن کی ہو سکتی ہیں۔ و هذا التاویل بعید من المفهوم فی کلام العرب بل هو خطأ و ذٰلک ان المهیمن عطف علی المصدق فلا یکون الامن صفة ما کان المصدق صفة له (ابن جریر) قرآن مجید کی دو صفتیں پہلے بیان ہو چکی تھیں۔ ایک یہ کہ وہ بذاتِ خود صحیح اور سچی ہے، دوسری یہ کہ وہ قبل کی آسمانی کتابوں کی تصدیق کرتی ہے تیسری صفت مهیمن کی اب بیان ہوئی۔ مصدق و مهیمن۔ ان دو صفات کے لانے سے قرآن مجید کی دو حیثیتوں کو بیان کرنا ہے۔ ایک یہ کہ سابق کتابوں کے کل مضامین اس کے اندر آگئے۔ اور اس میں جمع و محفوظ ہیں۔ دوسرے یہ کہ قرآن اُن کتابوں پر بطور نگران کے بھی کام دے گا، یعنی اُن کی تحریفات و تصحیفات کے لیے معیار کا کام بھی دے گا۔ ف۱۷۸ (جیسا کہ اب تک بھی نہیں کیا ہے) مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ۔ اللہ کے اتارے ہوئے احکام کے مطابق جواب سب کے سب قرآن میں محفوظ ہیں۔ ای بما فی القراٰن (مدارک) بَيْنَهُمْ۔ یعنی اہل

کتاب کے درمیان، جبکہ ان کے معاملات آپ کے سامنے پیش ہوں۔ ای بین الیھود (کبیر) ای بین اھل الکتاب کما قال ابن عباس رضی اللہ عنہما (روح) و١٧٩ (اور وہ سچائی وحی الٰہی کی روشنی ہے) ای بالقرآن و الوحی الذی نزله الله تعالٰی علیک (کبیر) و١٨٠ خطاب عام ہے، نوع انسان بھی مراد ہوسکتی ہے، اور اہل کتاب بھی۔ ایھا الناس (مدارک، بیضاوی) ایھا الامم الباقیة (روح) شِرْعَةً سے مراد ہر نبی کی لائی ہوئی تعلیم یا کتاب ہے۔ اور منہاج اُس پیمبر کا تعامل یا سنت ہے۔ گویا یہ بتا دیا کہ کتاب وسنت کی دوگونہ نعمت قدیم موحد قوموں کے حصہ میں بھی ودیعت رہی ہے۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما سبیلاً و سُنَّةً و کذاروی عن مجاھد و عکرمة و حسن البصری وقتادة و ضحاک والسدی (ابن کثیر) ایک قول یہ بھی ہے کہ شرعة سے مراد مطلق شریعت ہے، اور منہاج سے مراد کمالات شریعت۔ قال اٰخرون بینھما فرق فالشرعة عبارة عن مطلق الشریعة والطریقة عبارة عن مکارم الشریعة و ھی المراد بالمنھاج فالشریعة اول والطریقة اٰخر و قال المبرد الشریعة ابتداء الطریقة والطریقة المنھاج المستمر (کبیر) و١٨١ (اور آپس میں کوئی دینی اختلاف باقی ہی نہ رکھتا سب کے سب دین حق پر متحد و متفق ہوتے) ای فجعل شریعتکم واحدة فکنتم علی الحق (قرطبی) فجمع الناس کلھم علی دین واحد و شریعة واحدة (ابن کثیر) وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ۔ یعنی اگر مشیت تکوینی یہی ہوتی۔ اگر اللہ تعالیٰ کو مصالح تکوینی کے اعتبار سے یہی منظور ہوتا۔ مخاطبت یہاں ساری نوع انسانی یا مختلف اقوام سے ہے۔ ھذا خطاب لجمیع الامم و اخبارٌ عن قدرته (ابن کثیر) و١٨٢ یعنی قانون اسلام کی طرف، جو نام ہی نیکیوں اور بھلائیوں کے تسلسل کا ہے۔ اَلْخَيْرٰتِ۔ خیرات کا لفظ جامع ہے۔ اس کا اطلاق نیکیوں کے جملہ اقسام پر ہوگا۔ المراد کل ما امر اللہ تعالٰی به (مدارک) یہاں جبر واختیار، خیر وشر کے پورے فلسفہ کی طرف ارشاد کر دیا ہے۔ اشارہ یہ ہے کہ اگر حکمت مطلقہ کا تقاضہ یہ ہوتا کہ سب کو یکساں راہ حق ہی پر رکھا جاتا تو تکوینیات کے قانون ہی دوسرے ہوتے۔ نہ یہ اختلاف عقول باہم باقی رکھا جاتا، نہ یہ اختلاف طبائع، نہ یہ اختلاف استعدادات۔ سب انسان، اختلاف ماحول کے باوجود یکساں و یک رنگ ہوتے۔ بہ ظاہر سب حق ہی پر ہوتے، لیکن حقیقۃً سب بے ارادہ، بے اختیار، مجبور مشین کی طرح حرکت کرتے رہتے۔ لیکن مشیت تکوینی کو یہ منظور ہی نہ ہوا۔ اس لیے انسان کی خلقت وترکیب ہی دوسرے طریق پر ہوئی۔ وہ فاعل مختار و باارادہ بنا کر بھیجا گیا کہ اپنے قصد وارادہ سے کام لے کر ایک راستہ کو چھوڑ، دوسرے کو انتخاب کر سکے۔ لِيَبْلُوَكُمْ۔ اس میں انسان کے صاحب ارادہ واختیار ہونے کی غایت ومقصود کی جانب اشارہ ہو گیا۔ حق کا باطل سے، صالح کا فاسد سے، خیر کا شر سے انتخاب ہی ارادہ واختیار کا صحیح استعمال ہے، اور یہی انسان کی آزمائش۔ فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرٰتِ۔ یعنی طاعتوں کی طرف قدم بڑھاؤ، لپکو۔ ای سارعوا الی الطاعات (قرطبی) فقہاء نے لفظ استباق سے یہ نکتہ اخذ کیا ہے کہ عبادات واجب میں عجلت کرنا تاخیر سے افضل ہے۔ و ھذا یدل علی ان تقدیم الواجبات افضل من تاخیرھا (قرطبی۔ جصاص) و١٨٣ (باوجود وضوح حق کے۔ اور جزا بھی اسی کے مطابق دے گا) مَرْجِعُكُمْ جَمِيْعًا۔ سب کی واپسی اُسی کے حضور میں ہونا اور اُسی سے سابقہ پڑنا ہے۔ اس میں رد آ گیا اُن تمام مشرکانہ خیالات کا، جن کا ماحصل یہ ہے کہ حشر کی داوری، بجز حق تعالیٰ یا علاوہ حق تعالیٰ کے کسی اور کے سپرد ہوگی۔ يُنَبِّئُكُمْ۔ خبر دینا یہاں محض اطلاع دینے کے معنی میں نہیں، بلکہ سزا دینے پر بھی شامل ہے۔ ای فیفعل بکم من الجزاء الفاصل بین الحق و الباطل (روح) فالانباء ھنا مجاز عن المجازاة بما فیھا من تحقق الامر (روح) و١٨٤ (اے پیغمبر!) فَاحْكُمْ بَيْنَهُمْ۔ یعنی ان اہل کتاب خصوصاً یہود کے درمیان فیصلہ کیجیے جب وہ اپنا مقدمہ آپ کے سامنے لائیں۔ آیت کا یہ ٹکڑا ابھی اُوپر آ چکا تھا، دوبارہ اس کا ورود تاکید کے لیے ہے۔ و تکرر و ان احکم بینھم للتاکید (قرطبی) بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ۔ وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَهُمْ۔ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ سے مراد قرآن مجید کا ہونا تو ظاہر ہی ہے۔ لیکن اگر توریت وانجیل ہی مراد لی جائے تو مطلب یہ ہوگا کہ اُن کتابوں کے بھی ٹھیک الہامی اور وحی شدہ احکام کے مطابق ہی فیصلہ کیجیے۔ نہ کہ اُن اضافوں اور تحریفوں کے مطابق جو انہوں نے اپنے دل سے اُن کتابوں میں کر لیے ہیں۔ اَهْوَآءَهُمْ بعض نے یہ بھی کہا ہے کہ حکم دو مختلف مسئلوں کے بارہ میں ہے، اس لیے تکرار صرف ظاہری ہے، حقیقی نہیں۔ لیس بتکرار لماتقدم من مثله لانھما نزلا فی شیئین مختلفین احدھما فی شان الرجم والاٰخر فی التسویة بین الاٰیات (جصاص) و١٨٥ اس حذر کا التزام اور اتنی احتیاط کا اہتمام ہر بار کرتے رہنا بقول مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ خود باعث اجر ہے۔ اَنْ يَّفْتِنُوْكَ رسول معصوم صلی اللہ علیہ وسلم کا کسی حکم الٰہی سے بچلنا قصد وعمد سے تو ہو ہی نہیں سکتا، لامحالہ سہو ونسیان ہی کی بنا پر ہوگا۔ اور یہیں سے ہے کہ آیت سے بعض محققین نے پیغمبر کے لیے جواز نسیان پر استدلال کیا ہے۔ و فی الاٰیة دلیل علی جواز النسیان علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم (قرطبی) قال اھل العلم ھذه الاٰیة تدل علی ان الخطاء والنسیان جائزان علی الرسول (کبیر) و١٨٦ (اسی دنیا میں) بِبَعْضِ ذُنُوْبِهِمْ۔ جرموں سے یہاں مراد یہود کا فیصلہ قرآنی اور تحکیم رسول سے انکار ہے۔ یعنی ذنب التولی عن حکم اللہ سبحانه و تعالٰی (بیضاوی) یہ حقیقت مدنظر رہے کہ کفر یا محض بدعقیدگی کی سزا آخرت پر رکھی گئی ہے۔ لیکن حربیت یا دنیا میں فتنہ وفساد پھیلانے کی سزا اسی دنیا میں ملتی ہے۔ چنانچہ یہود کو قید کی، جلاوطنی کی، اور قتل کی سزا پاتے سب نے اسی دنیا میں دیکھ لیا۔ بِبَعْضِ کا لفظ لانے سے اظہار عظمت واہمیت مقصود ہے، جیسا کہ لفظ کے نکرہ لانے سے ہوتی ہے۔ فیه دلالة علی التعظیم کما فی التنکیر (بیضاوی) ھذا الابھام فیه تعظیم التولی و فرط اسرافھم فی ارتکابھم (بحر) فَاِنْ تَوَلَّوْا۔ رُوگردانی آپ کے فیصلہ سے ہوگی، جو عین حکم قرآنی کے مطابق ہوگا۔ عن الحکم المنزل و ارادوا غیرہ (بیضاوی) و١٨٧ (اس لیے آپ زیادہ رنج وتردد میں نہ



اٰتٰىكُمْ فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرٰتِ ۭ اِلَى اللّٰهِ مَرْجِعُكُمْ

وہ تمہیں دیتا رہا ہے، تو تم نیکیوں کی طرف لپکو، و١٨٢ اللہ ہی کی طرف تم سب کو لوٹنا

جَمِيْعًا فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ۝٤٨ وَاَنِ

ہے، تو وہ تمہیں وہ بتا دے گا جس میں تم اختلاف کرتے رہے ہو و١٨٣ اور آپ

احْكُمْ بَيْنَهُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَهُمْ

اُن لوگوں کے درمیان فیصلہ کرتے رہیے اسی (قانون) کے مطابق جو اللہ نے نازل کیا ہے اور اُن کی خواہشوں

وَاحْذَرْهُمْ اَنْ يَّفْتِنُوْكَ عَنْۢ بَعْضِ مَآ اَنْزَلَ

پر عمل نہ کیجیے و١٨٤ اور اُن لوگوں سے احتیاط رکھیے کہ کہیں وہ آپ کو بچلا نہ دیں، آپ پر اللہ کے اتارے ہوئے

اللّٰهُ اِلَيْكَ ۭ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاعْلَمْ اَنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ

کسی حکم سے و١٨٥ پھر اگر یہ رُوگردانی کریں تو جان لیجیے کہ اللہ کو بس یہی منظور ہے

يُّصِيْبَهُمْ بِبَعْضِ ذُنُوْبِهِمْ ۭ وَاِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ

کہ ان کے بعض جرموں پر انہیں پاداش کو پہنچا دے و١٨٦ اور یقیناً زیادہ آدمی تو بے حکم ہی

لَفٰسِقُوْنَ ۝٤٩ اَفَحُكْمَ الْجَاهِلِيَّةِ يَبْغُوْنَ ۭ وَمَنْ

ہوتے آئے ہیں و١٨٧ تو کیا یہ لوگ زمانۂ جاہلیت کے فیصلے چاہتے ہیں؟ و١٨٨ اور جو

اَحْسَنُ مِنَ اللّٰهِ حُكْمًا لِّقَوْمٍ يُّوْقِنُوْنَ ۝٥٠ ع يٰٓاَيُّهَا

قوم یقین (و ایمان) رکھتی ہے اس کے نزدیک اللہ سے بہتر فیصلہ کس کا ہو سکتا ہے؟ و١٨٩ اے

الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا الْيَهُوْدَ وَالنَّصٰرٰٓى اَوْلِيَاۗءَ

ایمان والو یہود و نصاریٰ کو دوست مت بنانا و١٩٠

بَعْضُهُمْ اَوْلِيَاۗءُ بَعْضٍ ۭ وَمَنْ يَّتَوَلَّهُمْ مِّنْكُمْ

وہ ایک دوسرے کے دوست ہیں و١٩١ اور تم میں جو کوئی ان سے دوستی کرے گا

فَاِنَّهٗ مِنۡهُمۡ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهۡدِى الۡقَوۡمَ الظّٰلِمِيۡنَ ﴿٥١﴾

وہ ان ہی میں (شمار) ہو گا ف١٩٢ بے شک اللہ ظالم لوگوں کو راہ نہیں دکھاتا ف١٩٣

فَتَرَى الَّذِيۡنَ فِىۡ قُلُوۡبِهِمۡ مَّرَضٌ يُّسَارِعُوۡنَ فِيۡهِمۡ

اسی لئے تُو ایسے لوگوں کو جن کے دلوں میں روگ ہے ان کی طرف دوڑتے ہوئے دیکھتا ہے

يَقُوۡلُوۡنَ نَخۡشٰٓى اَنۡ تُصِيۡبَنَا دَآئِرَةٌ ؕ فَعَسَى اللّٰهُ اَنۡ

(وہ) کہتے ہیں کہ ہمیں تو یہ اندیشہ رہتا ہے کہ ہم پر کہیں کوئی وقت نہ پڑ جائے ف١٩٤ لیکن کیا عجب کہ اللہ (کامل) فتح

يَّاۡتِىَ بِالۡفَتۡحِ اَوۡ اَمۡرٍ مِّنۡ عِنۡدِهٖ فَيُصۡبِحُوۡا عَلٰى

ہی دے دے، یا (اور کوئی) خاص بات اپنی طرف سے (کر دے) تو اُس وقت

مَاۤ اَسَرُّوۡا فِىۡۤ اَنۡفُسِهِمۡ نٰدِمِيۡنَ ﴿٥٢﴾ وَيَقُوۡلُ الَّذِيۡنَ

یہ اپنے پوشیدہ دلی خیالات پر شرمندہ ہو کر رہیں، ف١٩٥ اور جو لوگ

اٰمَنُوۡۤا اَهٰٓؤُلَآءِ الَّذِيۡنَ اَقۡسَمُوۡا بِاللّٰهِ جَهۡدَ اَيۡمَانِهِمۡ ۙ

ایمان والے ہیں وہ (حیرت سے) کہیں گے، ارے، کیا یہ وہی لوگ ہیں جو اللہ کی قسمیں بڑے زور وشور سے کھایا کرتے

اِنَّهُمۡ لَمَعَكُمۡ ؕ حَبِطَتۡ اَعۡمَالُهُمۡ فَاَصۡبَحُوۡا

تھے کہ ہم تمہارے ساتھ ہیں! ف١٩٦ ان کے عمل (سب) غارت گئے اور یہ لوگ گھاٹے میں

خٰسِرِيۡنَ ﴿٥٣﴾ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا مَنۡ يَّرۡتَدَّ مِنۡكُمۡ

آ گئے ف١٩٧ اے ایمان والو، تم میں سے جو کوئی اپنے دین سے

عَنۡ دِيۡنِهٖ فَسَوۡفَ يَاۡتِى اللّٰهُ بِقَوۡمٍ يُّحِبُّهُمۡ

پھر جائے، سو اللہ عنقریب ایسے لوگوں کو (وجود میں) لے آئے گا ف١٩٨ جنہیں وہ چاہتا ہو گا

وَيُحِبُّوۡنَهٗۤ ۙ اَذِلَّةٍ عَلَى الۡمُؤۡمِنِيۡنَ اَعِزَّةٍ عَلَى

اور وہ اُسے چاہتے ہوں گے ایمان والوں پر وہ مہربان ہوں گے اور کافروں کے مقابلہ میں

پڑیں) النَّاس سے مراد عام نوع انسانی بھی لی گئی ہے، اور قوم یہود بھی جن کا ذکر برابر چلا آ رہا ہے۔ والمراد من الناس العموم و قیل الیہود (روح) ظاهر الناس العموم و يحتمل ان يكون الناس للعهد و هم اليهود الذين تقدم ذكر هم (بحر) ف١٨٨ (حالانکہ اُس دَور سے خود ہی پناہ مانگتے ہیں) یہود و نصاریٰ کو قائل کیا جا رہا ہے کہ تم جو اسلام کے قانون سے گریز کر رہے ہو، تو یہ تو عمدًا دورِ جاہلیت ہی کی طرف واپس جانا ہوا۔ جس قانون کی بنیاد تمامتر عدل اور ہر جہتی انصاف پر ہے، وہ تو اسلام ہی کا خدائی قانون ہے۔ ورنہ جاہلی قوموں کے قانون کا عملدرآمد تو اسی اصل اصول پر رہا ہے (اور دورِ جاہلیت عرب اس سے مستثنیٰ نہ تھا) کہ زبردست کا ساتھ دو، جو قوی ہے اُسے قوی تر کرو، اور زیردستوں کی کوئی پروا نہ کرو۔ خود یہود اہل کتاب وصاحب شریعت ہونے کے باوجود اس قضا سے اس حد تک متاثر ہو چکے تھے کہ اُن کے دو فرقے بنو نضیر اور بنو قریظہ جو حوالی مدینہ میں آباد تھے، اُن میں بنو نضیر چونکہ زبردست تھے اس لیے انہوں نے قاعدہ یہ مقرر کر لیا تھا کہ قتل وغیرہ کے معاملات میں دیت کی جتنی رقم خود دیتے، اس کی دوگنی شرح سے بنو قریظہ سے وصول کرتے! اَلْجَاهِلِيَّةِ۔ جاهلیت پر حاشیہ پارہ ٤ آل عمران، آیت ١٥٤ میں گزر چکا ہے۔ قانون جاہلیت کا اطلاق ہر ایسے قانون پر ہوگا جو خدائی اور آسمانی قانون کے مقابلہ میں بشری دماغ نے تراشا ہو۔ حافظ ابن کثیر نے اسی آیت کے تحت میں بڑے سخت الفاظ میں اور بہت تفصیل کے ساتھ اُن لوگوں کی تاڑ کی ہے، جو خدائی قانون کے مقابلہ میں، اور اُسے کُلِّیًا یا جزوًا بے دخل کر کے غیر قوموں کے قانون چلاتے ہیں، یا بشری اختراعات کو دخل دیتے ہیں، اور ایسے لوگوں کو قطعی کافر ٹھہرایا ہے، جن سے جہاد واجب ہے۔ پوری عبارت گو طویل ہے لیکن بے نظر میں رکھنے کے قابل۔ ینکر تعالٰی علی من خرج عن حكم الله المحكم المشتمل على كل خير الناهي عن كل شرو عدل الى ما سواه من الأراء والاهواء والاصطلاحات التي وضعها الرجال بلا مستند من شريعة الله كما كان اهل الجاهلية يحكمون به من الضلالات و الجهالات بما يضعونها بازاء هم و اهواء هم و كما يحكم به التار من السياسات الملكية الماخوذة عن ملكهم فان الذى وضع لهم الياسق و هو عبارة عن كتاب مجموع من احكام قد اقتبسها عن شرائع شتى من اليهودية والنصرانية والملّة الاسلامية و غيرها و فيها كثير من الاحكام اخذها من مجرد نظره و هواه فصارت فى نبيه شرعا متبعا يقدمونه على الحكم بكتاب الله و سنة رسول الله فمن فعل ذلك فهو كافر يجب قتاله حتّى يرجع الى حكم الله و رسوله فلا يحكم سواه فی قليل و لا كثير ف١٨٩ شریعت الٰہی سے بڑھ کر عادلانہ وحکیمانہ، صحیح ومناسب قانون اور کون ہو سکتا ہے۔ لیکن اتنی موٹی سی بات بھی محسوس وہی کرتے ہیں۔ جن کی عقلیں شرک والحاد کے زنگ سے صاف اور ایمان وایقان کی روشنی سے منور ہوتی ہیں۔ ف١٩٠ (جو صاحب کتاب ہونے کے باوجود قانون الٰہی کے منکر بلکہ اس کے باغی ہیں) اَوْلِيَآءَ۔ ولی کی جمع ہے۔ اور ولی کا اطلاق دوست، قریبی اور ناصر ومددگار سب پر ہوتا ہے۔ یہاں جس چیز کی ممانعت فرمائی گئی ہے، وہ تعلق دوستی، محبت، قرب اختصاصی کا ہے۔ رہا عدل وحسن سلوک، تو اس کا تعلق کفر واسلام سے نہیں۔ وہ تو ہر فرد بشر، بلکہ ہر مخلوق کے حق میں لازمی ہے۔ ایک تیسری اور درمیانی صورت مصالحت و معاملت کی رہ جاتی ہے تو وہ اہل اسلام کی اپنی مصلحت کے تابع ہے۔ صلح اور عہد وپیمان ہر کافر جماعت سے مشروع طریقہ پر کر سکتے ہیں۔ ممانعت قطعی صرف موالات یا دوستانہ اتحاد اور برادرانہ مناصرۃ کی ہے۔ هٰذا يدل على قطع الموالات شرعاً (قرطبی) ای لاتعتمدوا على الاستنصار بهم ولا تتودوا اليهم (کبیر) اور پھر یہ ممانعت جب اہل کتاب سے دوستی اور یگانگت کی ہے، جو توحید، سلسلۂ نبوت اور جزائے آخرت کے عقائد میں کم از کم اصولی طور پر تو مسلمانوں سے متحد ہیں، تو ظاہر ہے کہ مشرکین کے مقابلہ میں یہ ممانعت کتنی مؤکد اور اشد ہوگی جو مسلمانوں کے ساتھ کچھ بھی قدر مشترک نہیں رکھتے ...... یہ نہ بھی ہو، جب بھی کافر کتابی کے درجہ میں تو وہ بہرحال رہیں گے فاذا امرنا بمعاداة اليهود والنصارٰى لكفرهم فغيرهم من الكفار بمنزلتهم (جصاص) ف١٩١ (اپنی مناسبت باہمی اور اسلام سے عداوت مشترک کی بنا پر) مطلب یہ ہوا کہ یہودی یہودی اور نصرانی نصرانی تو باہم دوست ہوتے ہی ہیں، باقی خود یہود و نصاریٰ کے درمیان بھی بہت کچھ مناسبت ہے، کم از کم یہی کہ اسلام اور مسلمانوں کی عداوت پر دونوں متحد ہیں۔ ان کے آپس میں اگر تمہارے خلاف ساز باز ہو جائے تو کچھ تعجب نہیں، لیکن تم جو اہل ایمان ہو، تم میں اور منکرین قرآن میں مناسبت ہی کیا، اور اشتراک کیسا؟ آج جب کہ یہ سطریں لکھی جا رہی ہیں (جمادی الثانی ٦٥ ١٣ھ مئی ٦ ١٩٤٦ء) فلسطین میں مسلمانوں کے خلاف یہود اور نصرانیوں کی ساز باز قرآن مجید کی اس پیش خبری کی معجزانہ تصدیق پیش کر رہا ہے۔ ف١٩٢ یعنی وہ بھی انہی میں داخل وشامل اور انہی کا ایک جز یا ضمیمہ سمجھا جائے گا۔ ای من جملتهم و حكمه حكمهم و هٰذا تغليظ من الله و تشديد فى وجوب مجانبة المخالف فى الدين (مدارک) غیروں، بیگانوں، اللہ کے دشمنوں سے دوستی ہو نہیں سکتی، جب تک پہلے ان کی عظمت یا محبت کا نقش دل پر نہ بیٹھ لے، اور مسلمان اپنی پختگی سے کچھ نہ کچھ ہٹ نہ لے..... قومی تشخص اور ملت کی خودی کے لیے لازمی ہے کہ ملت اسلامی کے دوستانہ، رازدارانہ، برادرانہ تعلقات غیر مسلموں سے بالکل ممنوع قرار دے دیے جائیں۔ یہ آئے دن کا مشاہدہ ہے کہ جو لوگ دشمنانِ دین کے ساتھ خلاملا میل جول زیادہ رکھتے ہیں، ان کے اندر سے فہم دین اور دینی تصلب اور ملی خودداری رخصت ہو جاتی ہے۔ حدیث نبوی میں دوسری قوموں کے وضع ولباس اختیار کرنے، اُن سے تشبہ پیدا کرنے کی جو ممانعت آئی ہے، وہ عجب نہیں کہ انہی حکمتوں اور مصلحتوں پر مبنی ہو۔ ف١٩٣ یعنی دین کی سمجھ اور غیرت ملی ایسے لوگوں سے سلب ہو جاتی ہے۔ ظالمین سے مراد وہ لوگ ہیں جو دین خدا کے باغیوں کو دوست و رازدار بنا کر خود اپنی جانوں پر ظلم کرتے رہتے ہیں۔ الذين ظلموا

انفسهم بموالاة الكفرة (کشاف۔مدارک) ف۱۹۴ (اور اُس وقت یہودی ساہوکاروں سے دوستانہ تعلقات کام آئیں گے) دائرة۔مراد ہے گردش زمانہ سے کوئی اتفاقی مصیبت مثلاً قحط، گرانی، شکست جنگ وغیرہ۔قال الواحدی الدائرة من دوائر الدهر کالدولة و هی التی تدور من قوم الٰی قوم (کبیر) والدائرة هی التی تخشٰی کالهزیمة والحوادث المخوفة (کبیر) من دوائر الزمان ای صرف من صروفه و دولة من دوله فیحتاجوا الیهم (کشاف) اَلَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ سے مراد منافقین مدینہ ہیں۔یہی ان احکام امتناعی کے باوجود، یہودی مہاجنوں، ساہوکاروں سے برابر رشتہ موالات قائم کیے ہوئے تھے۔مرض سے مراد شک ونفاق کا مرض ہے۔مرض شک و نفاق والمراد ابن اُبَیّ و اصحابه (قرطبی) المنافقون مثل عبدالله بن ابی و اصحابه (کبیر) فَتَرَى میں خطاب عام ہے، یعنی اے دیکھنے والے۔فِيْهِمْ یعنی اُن کی دوستی کی طرف جن سے اُن کا لین دین جاری تھا۔ای فی موالاتهم و معاونتهم (بیضاوی۔قرطبی) فی مودة الیهود و نصاری نجران لانهم کانوا اهل ثروة و کانوا یعینونهم علٰی مهماتهم و یقرضونهم (کبیر) يَقُوْلُوْنَ۔یعنی مسلمانوں سے بہ طور حیلہ بازی اور سخن سازی کے کہتے ہیں۔روایتوں میں آتا ہے کہ مدینہ میں جو پرقوت جتھا عبد اللہ بن اُبَی کی سرداری میں منافقوں کا تھا، وہ برابر متمول یہود نصاریٰ سے لین دین جاری رکھے ہوئے تھے، اور مسلمانوں سے کہتا رہتا کہ کل کی کیا خبر، اگر کہیں یہی لوگ تم پر غالب آگئے، یا اور کوئی مصیبت ہم تم پر پھٹ پڑی تو بغیر ان لوگوں سے مدد لیے کچھ بنائے نہ بنے گی۔اس لیے انہیں ساتھ لیے رہنا ضروری ہے۔ف۱۹۵ اور شرمندگی بھی کیسی، دوہری بلکہ تہری تہری شرمندگی اٹھانا پڑے۔پہلی کھسیاہٹ تو اسی کی کہ سمجھے کیا تھے، اور ہوا کیا۔دوسری جھنجلاہٹ اپنی رسوائی پر جو نفاق کمبخت کی بدولت ظہور میں آئی۔تیسرا غصہ اپنی اس ناکامی پر کہ ادھر کافروں سے دوستی کچھ آڑے نہ آئی، اور اُدھر مسلمانوں سے بھی برے بنے! عَسَى اللّٰهُ۔عسٰی کے لیے اُوپر کئی بار آچکا ہے کہ جب اس کا تعلق حق تعالیٰ کے کسی فعل سے ہوتا ہے تو معنی میں شک و احتمال نہیں رہتا، بلکہ مفہوم یقین کا پیدا ہو جاتا ہے۔يَّاْتِيَ بِالْفَتْحِ یہ فتح مسلمانوں کو اُنہی کافروں کے مقابلہ میں حاصل ہوگی جو آج ان منافقوں کی امیدوں کا سہارا اور جائے پناہ بنے ہوئے ہیں۔اَمْرٍ مِّنْ عِنْدِهٖ۔اللہ کی طرف سے کوئی خاص بات، مثلاً اُنہی منافقین کی پردہ دری ان کے ناموں کی تعیین کے ساتھ۔ف۱۹۶ (لیکن اب تو حقیقت حال کچھ اور ہی ظاہر ہو رہی ہے) یہ کہنے والے مومنین ہوں گے اور آپس میں کہیں گے جب منافقین کا نفاق کھل کر رہے گا۔ف۱۹۷ (آخرت اور دنیا دونوں میں) استحقوا اللعن فی الدنیا و العقاب فی الأخرة (کبیر) دنیا میں یوں کہ کافروں کی معاونت لاحاصل نکلی، اور مسلمانوں کے سامنے قلعی کھل کر رہی۔اور آخرت میں یوں کہ اُن کی ظاہری نیکیاں بالکل بے وزن نکلیں۔اَعْمَالُهُمْ۔میں اعمال سے اُن کے وہ اعمال تو مراد ہیں ہی جن پر انہیں طاعات ہونے کا گمان تھا۔لیکن ان سے مراد اُن کی منافقانہ کارروائیاں اور دورُخی چالیں بھی ہو سکتی ہیں۔ف۱۹۸ (ان مرتدوں کے بجائے، دین کی خدمت کے لیے) سو کسی فرد یا جماعت کے ارتداد سے دین اسلام یا خدائے اسلام کو مطلق ضرر نہیں۔ف۱۹۹ (دین وجہاد کے باب میں) يُّحِبُّهُمْ وَيُحِبُّوْنَهٗ۔قرآن مجید نے اسے بار بار صاف کیا ہے کہ خدائے اسلام بعض مشرک قوموں کے خداؤں کی طرح ایک بے جان و بے حس مشین اور محض علت العلل نہیں۔وہ خوش بھی ہوتا ہے اور ناخوش بھی۔وہ پسند بھی کرتا ہے اور ناپسند بھی۔وہ حکم بھی دیتا ہے اور منع بھی کرتا ہے۔یہاں یہ بتایا کہ وہ فلاں فلاں اوصاف والوں کو پسند کرتا ہے، اور وہ لوگ بھی اُس کو محبوب رکھتے ہیں۔اَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اَعِزَّةٍ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ۔یہی مضمون سورۃ الفتح، رکوع ۴ میں بھی بیان ہوا ہے۔اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ۔اَذِلَّةٍ۔کے معنی ہیں نرمی وشفقت سے لبریز۔ای یرافون بالمؤمنین ویرحمونهم و یلینون لهم (قرطبی) لیس المراد بکونهم اذلة هو انهم یهانون بل المراد المبالغة فی وصفهم بالرفق ولین الجانب (کشاف) اَعِزَّةٍ۔کے معنی ہیں غالب، سخت، مستقل۔ای اشداء غلاظ علی الکفار یعادونهم ویغالبونهم (معالم) هم فی الغلظة علی الکفار کالسبع علٰی فریسته (ابن عباس رضی اللہ عنہما) يُجَاهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ۔یہ يُجَاهِدُوْنَ کے ساتھ ہر جگہ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ کی قیدگی رہنا بے معنی نہیں۔نفس مجاہدے اور سخت قسم کی مشقتیں مشرک، ملحد، منافق سب ہی اپنے اپنے دنیوی، ملکی، وطنی، شخصی، قومی اغراض ومقاصد کے لیے کیا کرتے ہیں۔جیل جاتے ہیں، تازیانے کھاتے ہیں، گولیاں سینہ پر لیتے ہیں، پھانسی پر چڑھ جاتے ہیں۔مومن مسلم کی شان امتیازی یہ ہے کہ اس کے مجاہدے بڑے ہوں یا چھوٹے ہوں، جو بھی ہوں اللہ کی راہ میں، رضاء الٰہی کی غرض سے، دین خدا کی سربلندی کی خاطر ہوں۔لَا يَخَافُوْنَ لَوْمَةَ لَآئِمٍ۔یہ شان مومنین مخلصین کی ہے۔بہ خلاف منافقین کے کہ وہ اگر جہاد میں شریک ہوتے بھی ہیں تو دبے دبائے، شرمائے ہوئے، کافروں کی طعنہ زنی سے ڈرے سہمے ہوئے۔مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں اہل طریق کے طرز عمل کی تصریح آگئی۔ف۲۰۰ ذٰلِكَ۔اشارہ ایمان اور اُن اوصاف عمل کی جانب ہے جو ابھی اوپر بیان ہو چکے۔اشارة الٰی ماتقدم من الاوصاف (بیضاوی) وَاسِعٌ۔اُس کے ہاں کی وسعتوں اور گنجائشوں کا کیا پوچھنا۔وہ چاہے تو سب ہی کو ان اوصاف سے متصف کر دے۔عَلِيْمٌ۔لیکن اس کا علم بھی تو ہمہ گیر ودقیق ترین ہے۔وہ اُنہی کو ان اوصاف سے متصف کرتا ہے جو اس کے علم کامل میں اس کے اہل ہوتے ہیں۔ف۲۰۱ وَلِيُّكُمُ۔یہاں ولی اس معنی میں ہے کہ وہ جس سے تمہیں دوستی رکھنا چاہیے۔یعنی تمہارے حقیقی دوست۔اور خطاب اُمت اسلامی سے ہے۔اُوپر ذکر اس کا تھا کہ یہود ونصاریٰ کو اپنا دوست مت بناؤ۔اب گویا ارشاد یہ ہو رہا ہے کہ دوست اللہ اور رسول اور اہل ایمان کو بناؤ۔فکانه قیل لا تتخذوا



الْكٰفِرِيْنَ ۫ يُجَاهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَلَا
سخت ہوں گے وہ اللہ کی راہ میں جہاد کریں گے اور کسی
يَخَافُوْنَ لَوْمَةَ لَآئِمٍ ؕ ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ
ملامت گر کی ملامت کا اندیشہ نہ کریں گے ف۱۹۹ یہ اللہ کا فضل ہے، وہ جسے چاہے
مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ﴿٥٤﴾ اِنَّمَا وَلِيُّكُمُ اللّٰهُ
عطا کرے، اور اللہ بڑا وسعت والا ہے، بڑا علم والا ہے ف۲۰۰ تمہارے دوست تو بس اللہ
وَرَسُوْلُهٗ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوا الَّذِيْنَ يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ
اور اس کا رسولؐ اور ایمان والے ہیں جو نماز کی پابندی رکھتے ہیں،
وَيُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَهُمْ رٰكِعُوْنَ ﴿٥٥﴾ وَمَنْ يَّتَوَلَّ
اور زکوٰۃ دیتے رہتے ہیں، اس حال میں کہ وہ خشوع بھی رکھتے ہیں ف۲۰۱ اور جو کوئی اللہ اور
اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فَاِنَّ حِزْبَ اللّٰهِ
اس کے رسولؐ اور ایمان والوں سے دوستی رکھے گا، سو بے شک اللہ ہی کا گروہ
هُمُ الْغٰلِبُوْنَ ﴿٥٦﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا ع ٦/١٢
غالب ہے ف۲۰۲ اے ایمان والو! جن لوگوں کو.
الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا دِيْنَكُمْ هُزُوًا وَّلَعِبًا مِّنَ الَّذِيْنَ
تم سے پہلے کتاب (آسمانی) مل چکی ہے اور وہ ایسے ہیں کہ انہوں نے تمہارے دین کو ہنسی کھیل
اُوْتُوا الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكُمْ وَالْكُفَّارَ اَوْلِيَآءَ ۚ وَاتَّقُوا اللّٰهَ
بنا رکھا ہے اُن کو اور کافروں کو دوست نہ بناؤ ف۲۰۳ اور اللہ سے
اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿٥٧﴾ وَاِذَا نَادَيْتُمْ اِلَى الصَّلٰوةِ
ڈرتے رہو، اگر تم ایمان والے ہو ف۲۰۴ اور جب تم نماز کے لئے پکار کرتے ہو ف۲۰۵

ہے جو اہل اللہ اور ان کے طریق کے ساتھ تمسخر کرے۔ وَهُمْ رٰكِعُوْنَ۔ میں و حالیہ ہے۔ والواو للحال (کشاف) ای یعملون ذلک فی حال الرکوع (کشاف) لیکن خود رکوع کے اس سیاق میں کیا معنی ہیں؟ رکوع یہاں بمعنی خشوع ہے نماز کی اصطلاحی ہیئت متعارف مراد نہیں۔ و هو الخشوع والاخبات والتواضع للہ اذاصلوا و اذا زکوا (کشاف) والرکوع ھنا ظاھرہ الخضوع لا الھیئۃ التی فی الصلوٰۃ (بحر) مطلب یہ ہوا کہ ان کی اقامت صلوٰۃ وادائے زکوٰۃ محض صورت ظاہری کے لحاظ سے نہیں ہوتی، بلکہ وہ صحیح کیفیت باطنی کو بھی ملحوظ رکھتے ہیں۔ ۱۔ اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا۔ ۲۔ اَلَّذِيْنَ يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ۔ ۳۔ وَهُمْ رٰكِعُوْنَ۔ غرض یہ کہ وہ لوگ عقائد اور اعمال بدنی ومالی اور اخلاص واخلاق سب کے جامع ہوں گے۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ عین ذکر میں اگر کسی ایسے شغل کا ہجوم وتقاضا ہو کہ اگر اس سے فارغ نہ ہو تو اس کا قلب مشغول رہے تو اس سے جلد فارغ ہو جانا ہی مستحسن ہے۔ و۲۰۲ (باعتبار اصل حقیقت کے گو بعض اوقات اس غلبہ کے آثار کسی حکمت ومصلحت کی بنا پر ظاہر نہ ہوں) بہ قول مفسر تھانوی علیہ الرحمہ حقیقۃً ارفع تو مومنین ہی ہیں، گو حکمت ابتلا وغیرہ کی بنا پر کسی خاص محل، مثلاً اس دنیا میں، اور کسی خاص وقت تک اس ارفعیت کے آثار نمایاں نہ ہوں۔ واقعیت بجائے خود قائم ہے، خواہ اس کے آثار بعد ایک مدت کے اسی دنیا میں ظاہر ہو جائیں خواہ کسی دوسرے محل کے لیے، مثلاً آخرت میں اپنے ظہور کے اصلی اور مقدر وقت پر اٹھا رہیں۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ غلبہ کی تفسیر اگر قوت قلب سے کی جائے تو فہم سہل تر ہو جائے۔ اہل اللہ پر اسباب مغلوبیت کا ظاہراً کتنا ہی ہجوم ہو، لیکن ان کو ضعف واستکانت بوجہ توکل وتعلق مع اللہ کے نہیں ہوتا۔ و۲۰۳ جو لوگ دین حق سے تمسخر واستہزاء کو اپنا شعار بنائے ہوئے ہیں، خواہ وہ کتابی کافر ہوں یا غیر کتابی، اُن سے انقطاع تعلقات ودوستی کے باب میں یہ آیت ایک اور نص قطعی ہے۔ ذکر ھھنا النھی العام عن موالاۃ جمیع الکفار (کبیر) اَلَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكُمْ۔ سے مراد ظاہر ہے کہ یہود ونصاریٰ ہیں۔ اسی آیت سے فقہاء نے یہ بھی نکالا ہے کہ مشرکین سے مدد لینا ناجائز ہے۔ فیہ نھی عن الاستنصار بالمشرکین لان الاولیاء ھم الانصار (جصاص) مِنَ الَّذِيْنَ میں مِن تبیین وتشریح کے لیے ہے۔ انتخاب وتبعیض کے لیے نہیں۔ من للبیان (جلالین) اس لیے یہ معنی نہیں کہ اہل کتاب میں سے ایک طبقہ اس قسم کا ہے، بلکہ مراد ہے اہل کتاب جو سب کے سب اسی قماش کے ہیں۔ شاہ عبدالقادر دہلوی اور مفسر تھانوی دونوں نے اپنے اپنے ترجمہ میں یہی پہلو اختیار کیا ہے۔ وَالْكُفَّارَ۔ کفار سے مراد کافر غیر کتابی ہیں۔ ای المشرکین و قد ورد بھذا المعنی فی مواضع من القرآن (روح) و۲۰۴ حکم، اور بعض صورتوں میں ناخوشگوار حکم کی تعمیل اور ادائے فرض پر تقویٰ الٰہی ہی آمادہ کر سکتا ہے۔ اور خود تقویٰ ایمان کی پختگی کے لوازم میں سے ہے۔ امرھم بتقوی اللہ فانھا ھی الحاملۃ علی امتثال الاوامر واجتناب النواھی (بحر) ثم نبہ علی الوصف الحامل علی التقوی و ھو الایمان (بحر) و۲۰۵ اسی پکار کا نام اصطلاح شریعت میں اذان ہے۔ اور یہ اسلام کے امتیازات خصوصی میں سے ہے۔ دوسرے مذہبوں میں اوّل تو روزانہ عبادت اجتماعی کا دستور ہی نہیں (چہ جائیکہ دن میں پانچ پانچ مرتبہ) اور پھر روزانہ یا ہفتہ وار جب کبھی بھی وقت عبادت کے اعلان کی ضرورت پڑتی ہے، تو اس موقعہ پر کام گھنٹہ کی ٹھناٹھن یا گھنٹی کی ٹن ٹن سے لیا جاتا ہے!...... یہ شرف صرف اسلام کے ساتھ مخصوص ہے کہ اس نے عبادت کے اعلان دعوت کا طریقہ ایسا نکالا، جو عبادت کا ذریعہ ہی نہیں، بلکہ بجائے خود بھی ایک عبادت ہی ہے! اذان میں ہوتا کیا ہے؟ نہ باجہ نہ گانا، نہ جرس نہ ناقوس، نہ قومی نغمہ نہ ملی ترانہ۔ بس اللہ کی حکومت وکبریائی، اللہ کی توحید اور محمد ﷺ کی رسالت کے اقرار کے ساتھ ساتھ لوگوں کو نماز کی طرف بلاوا! الفاظ کل یہی ہوتے ہیں، کہ:۔ اللہ اکبر (چار بار) اللہ ہی بڑا ہے۔ اَشْهَدُ اَنْ لَّاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ۔ (دوبار) میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں۔ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔ (دوبار) میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں۔ حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ (دوبار) لپکو نماز کی طرف۔ حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ (دوبار) لپکو فلاح وبہبود کی طرف۔ اَلصَّلٰوۃُ خَیْرٌ مِّنَ النَّوْمِ (دوبار) نماز نیند سے کہیں بہتر ہے۔ (صرف فجر کے وقت) اَللّٰهُ اَكْبَرُ (دوبار) اللہ ہی بڑا ہے۔ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ (ایک بار) اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں۔ فرمایئے، اس سے پاکیزہ تر پکار اور کیا ہو سکتی ہے؟ اس وسیع کرۂ ارض کے جس قطعہ میں جہاں بھی کوئی مسجد ہے، مؤذن اس

اتَّخَذُوْهَا هُزُوًا وَّ لَعِبًا ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا

تو یہ لوگ اس کو ہنسی اور کھیل بنا لیتے ہیں۔ یہ اس سبب سے ہے کہ یہ لوگ (بالکل) عقل سے

يَعْقِلُوْنَ ﴿۵۸﴾ قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ هَلْ تَنْقِمُوْنَ مِنَّاۤ

کام نہیں لیتے و۲۰۶ آپ کہہ دیجیے کہ اے اہل کتاب! تم ہم سے بس یہی ضد رکھتے ہو نا

اِلَّاۤ اَنْ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَ مَاۤ اُنْزِلَ اِلَيْنَا وَ مَاۤ اُنْزِلَ مِنْ

کہ ہم ایمان رکھتے ہیں اللہ پر اور جو کچھ ہمارے اوپر اترا ہے اُس پر اور جو کچھ ہم سے پیشتر

قَبْلُ ۙ وَ اَنَّ اَكْثَرَكُمْ فٰسِقُوْنَ ﴿۵۹﴾ قُلْ هَلْ اُنَبِّئُكُمْ

اُتر چکا ہے اُس پر؟ و۲۰۷ اور یہی کہ تم سے اکثر نافرمان ہیں و۲۰۸ آپ کہہ دیجیے کیا میں تمہیں جتلا دوں

بِشَرٍّ مِّنْ ذٰلِكَ مَثُوْبَةً عِنْدَ اللّٰهِ ؕ مَنْ لَّعَنَهُ

وہ جو اللہ کے ہاں پاداش کے لحاظ سے اس سے (بھی کہیں) بُرا ہے و۲۰۹ وہ وہ لوگ ہیں جن پر اللہ نے

اللّٰهُ وَ غَضِبَ عَلَيْهِ وَ جَعَلَ مِنْهُمُ الْقِرَدَةَ

لعنت کی ہے اور اُن پر غضب کیا ہے و۲۱۰ اور اُن میں سے بندر

وَ الْخَنَازِيْرَ وَ عَبَدَ الطَّاغُوْتَ ؕ اُولٰٓئِكَ شَرٌّ مَّكَانًا

اور سؤر بنا دیے و۲۱۱ اور انہوں نے شیطان کی پوجا کی و۲۱۲ ایسے لوگ مقام کے اعتبار سے بدتر

وَّ اَضَلُّ عَنْ سَوَآءِ السَّبِيْلِ ﴿۶۰﴾ وَ اِذَا جَآءُوْكُمْ قَالُوْۤا

اور راہِ راست سے بہت دُور ہیں و۲۱۳ اور جب یہ لوگ تمہارے پاس آتے ہیں تو کہتے ہیں

اٰمَنَّا وَ قَدْ دَّخَلُوْا بِالْكُفْرِ وَ هُمْ قَدْ خَرَجُوْا بِهٖ ؕ

کہ ہم ایمان لے آئے حالانکہ وہ کفر کو لے آئے تھے اور اُسی کو لے کر چلے گئے

وَ اللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا كَانُوْا يَكْتُمُوْنَ ﴿۶۱﴾ وَ تَرٰى كَثِيْرًا

اور اللہ خوب جانتا ہے اس چیز کو جسے یہ لوگ چھپاتے ہیں و۲۱۴ اور آپ ان میں سے بہتوں



پاک گھر میں خود بھی پاک وصاف ہو کر، باوضو کسی بلند مقام پر کھڑے ہو کر، اللہ کی کبریائی، اللہ کی یکتائی، محمد کی رسالت کی منادی بلند آواز سے کرتا رہتا ہے۔ اور لوگوں کے لیے عبادت وفلاح کی دعوت بغیر کسی مادی آلہ کی مدد کے فضا میں پانچ بار ہر روز بلند ہوتی رہتی ہے!...... ظالم اسی صدائے خیر وفلاح کو روکنا اور بند کرنا چاہتے تھے۔ غیر قوم والے اس قدرتی لحن سے جس طرح متاثر ہوتے رہتے ہیں۔ اس کے لیے ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ و۲۰۶ اس پاکیزہ صدا کا کونسا جزو آخر قابل مضحکہ ہے؟ کونسا پہلو اس کا قابل تمسخر ہے؟ اتنا صحیح، سچا، سنجیدہ پیام آخر کس اعتبار سے ناقابل التفات ہے؟...... اور جو اسے قابل تحقیر سمجھیں، کیا اُن کی انتہائی بے عقلی، کج فہمی پر کسی مزید دلیل قائم کرنے کی ضرورت ہے؟ اِتَّخَذُوْهَا میں ضمیر صلوٰۃ کی طرف بھی ہو سکتی ہے۔ اور ندا (اذان) کی طرف بھی۔ الضمیر للصلوٰۃ او للمناداۃ (کشاف) سیاق کے لحاظ سے اذان ہی مراد لینا بہتر ہوگا۔ و۲۰۷ یعنی ہمارے اصول دین میں سے تمہیں عداوت اور ضد اس کے کس جزو سے ہے؟ ہمارا جرم بس یہی ہے نا کہ ہم توحید کے پرستار ہیں، اور اپنے نبی کے ساتھ ساتھ تمہارے انبیاء پر بھی ایمان رکھتے ہیں؟ قُلْ۔ خطاب پیغمبر کو ہے کہ آپ سب مسلمانوں کی طرف سے یہ جواب دیں۔ قال علی سبیل التعجب ھل تجدون فی ھذا الدین الا الایمان باللہ والایمان بما انزل علی [illegible] اور عیب لگانا یہاں دونوں معنی چسپاں ہو سکتے ہیں۔ معناہ تسخطون و قیل تکرھون و قیل

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



مِّنْهُمْ يُسَارِعُوْنَ فِي الْاِثْمِ وَ الْعُدْوَانِ وَ اَكْلِهِمُ

کو دیکھتے ہیں گناہ اور ظلم اور حرام کھانے پر

السُّحْتَ ؕ لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۶۲﴾ لَوْ لَا يَنْهٰهُمُ

لپکتے ہوئے کیسے برے ان لوگوں کے کرتوت ہیں ف۲۱۵ کیوں اُن کے

الرَّبّٰنِيُّوْنَ وَ الْاَحْبَارُ عَنْ قَوْلِهِمُ الْاِثْمَ وَ اَكْلِهِمُ

مشائخ اور علماء انہیں گناہ کی بات کہنے اور حرام کے کھانے سے نہیں روکتے

السُّحْتَ ؕ لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَصْنَعُوْنَ ﴿۶۳﴾ وَ قَالَتِ الْيَهُوْدُ

ہیں کیسی بری ان کی کارستانیاں ہیں! ف۲۱۶ اور یہود کہتے ہیں کہ

يَدُ اللّٰهِ مَغْلُوْلَةٌ ؕ غُلَّتْ اَيْدِيْهِمْ وَ لُعِنُوْا بِمَا قَالُوْا ۘ بَلْ

خدا کا ہاتھ بند ہو گیا ف۲۱۷ ہاتھ اُن ہی کے بند ہوں! اپنے اس کہنے سے یہ ملعون ہو گئے ف۲۱۸

يَدٰهُ مَبْسُوْطَتٰنِ ۙ يُنْفِقُ كَيْفَ يَشَآءُ ؕ وَ لَيَزِيْدَنَّ

اللہ کے تو دونوں ہاتھ خوب کھلے ہوئے ہیں ف۲۱۹ وہ جس طرح چاہتا ہے خرچ کرتا ہے ف۲۲۰ اور جو کچھ آپ پر

كَثِيْرًا مِّنْهُمْ مَّاۤ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ طُغْيَانًا

آپ کے پروردگار کی طرف سے اُترا ہے، وہ اُن میں سے بہتوں کی سرکشی اور کفر

وَّ كُفْرًا ؕ وَ اَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَ الْبَغْضَآءَ اِلٰى يَوْمِ

بڑھا دیتا ہے، ف۲۲۱ اور ہم نے اُن کے درمیان دشمنی اور کینہ قیامت تک کے لئے ڈال دیا

الْقِيٰمَةِ ؕ كُلَّمَاۤ اَوْقَدُوْا نَارًا لِّلْحَرْبِ اَطْفَاَهَا اللّٰهُ ۙ

ہے ف۲۲۲ جب جب وہ لڑائی کی آگ بھڑکاتے ہیں، اللہ اسے بجھا دیتا ہے ف۲۲۳

وَ يَسْعَوْنَ فِي الْاَرْضِ فَسَادًا ؕ وَ اللّٰهُ لَا يُحِبُّ

اور ملک میں فساد پھیلاتے پھرتے ہیں ف۲۲۴ درآنحالیکہ اللہ فساد کرنے والوں کو

وقف لازم



تنکرون والمعنی متقارب (قرطبی) ھل تنکرون منا و تعیبون (بیضاوی) ف۲۰۸ (خود اپنے دین کے معیار سے بھی) اہل کتاب اُس وقت دینی اور اخلاقی اعتبار سے اتنے گرے ہوئے تھے کہ قرآن مجید بے تکلف انہیں اس لحاظ سے بھی ملزم قرار دے رہا ہے۔ ای فسقکم ثابت معلوم عند کم (بیضاوی) انتم فی دینکم فساق لاعدول (کبیر) وَاَنَّ میں و، مع کے معنی بھی دے سکتا ہے۔ یجوزان یکون الواو بمعنی مع (کشاف۔ کبیر) اس ترکیب کے بعد آیت کے معنی یہ ہوں گے کہ تم ہم سے ہمارے ایمان ہی کی بنا پر تو خفا ہو، باوجود اس کے کہ اکثر تم خود ہی نافرمان ہو۔ ما تنقمون منا الا الایمان مع ان اکثر کم فاسقون (کشاف) ای لان اکثر کم فاسقون تنقمون منا ذٰلک (قرطبی) ف۲۰۹ (جسے تم اپنے لیے برا سمجھ رہے ہو) یعنی تم تو ہمارے طریقہ کو برا سمجھ رہے ہو، لیکن میں تمہیں اُس طریقہ کا پتہ بتائے دیتا ہوں جو واقعی عند اللہ سزا و پاداش کے لحاظ سے بدترین ہے۔ مِنْ ذٰلِكَ۔ یعنی ہمارے اس طریقہ سے جو تمہارے نزدیک موجب صد عیب ہے۔ ای من ذٰلک المنقوم (بیضاوی) ای بشرٍ من نقمکم علینا (قرطبی) اشارۃ الی المنقم (کبیر) ف۲۱۰ (ان کے اسی طریق مبغوض کے باعث) لَعَنَهُ۔ لعنت پر حاشیہ اوپر گزر چکا ہے کہ اس کے معنی رحمت الٰہی سے دُوری اور مجبوری کے ہوتے ہیں۔ مِنْ عِنْدَ اللّٰهِ کا مضاف محذوف ہے اور تقدیر کلام یوں سمجھی گئی ہے بشرٍ من اھل ذٰلک من لعنه اللہ او بشرٍ من ذٰلک دین من لعنه اللہ (بیضاوی) لا بد من حذف المضاف و تقدیرہ بشرٍ من اھل ذٰلک (کبیر) ذکر یہود کا ہے۔ ف۲۱۱ یہ لوگ جو بندر اور سؤر بنا دیے گئے کون تھے کہاں کے تھے، کس زمانہ کے تھے، قرآن مجید اس باب میں خاموش ہے اور احادیث صحیح میں بھی کوئی تفصیل وارد نہیں ہوئی ہے۔ اس لیے اس پر محض اجمالی ایمان بالکل کافی ہے۔ البتہ جمہور مفسرین اس پر متفق ہیں کہ قردۃ بننے والے سے مراد یہود یا اصحاب السبت ہیں جن کا ذکر سورۂ بقرہ پارہ اوّل میں آ چکا ہے۔ اور خنازیر سے مراد مسیحی اصحاب المائدہ ہیں، جن کا ذکر اسی سورۃ میں آگے آ رہا ہے۔ قال اھل التفسیر عنی بالقردۃ اصحاب السبت و بالخنازیر کفار مائدۃ عیسٰیؑ (کبیر) ای مسخ بعضھم قردۃ و ھم اصحاب السبت و بعضھم خنازیر و ھم کفار مائدۃ عیسٰیؑ (روح) لیکن یہ قول بھی سلف ہی سے مروی چلا آ رہا ہے کہ مسخ محض معنوی ہوا تھا، صوری نہ تھا، یعنی صورتیں وہی رہی تھیں، صرف سیرتیں بندروں اور سوروں کی ہو گئی تھیں۔ مفردات میں لغت خنزیر کے تحت میں ہے:۔ قیل عنی من اخلاقه و افعاله مشابهة لا خلاقها لا من خلقته خلقتها و روی ان قومًا مُسخوا خِلقةً و کذا ایضاً فی الناس قومٌ اذا اعتبرت اخلاقھم وُجِدوا کالقردۃ والخنازیر و ان کانت صُوَرُھم صُوَر الناس (راغب) اس نامہ سیاہ کو اس آیت کی تفسیر کے باب میں خاص طور پر تردد تھا۔ مسودۂ اوّل کی تحریر کے وقت (اپریل ۱۹۳۲ء میں) حکیم الامت مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ زندہ و سلامت تھے۔ حل مشکل کے لیے عریضہ ان کی خدمت میں بھیجا، اور اس میں امام راغب کی عبارت مذکورۂ بالا نقل کر دی۔ جواب جو موصول ہوا اُس کو خلاصۃً یوں بیان کیا جا سکتا ہے، کہ "اولاً تو ایسی تاویلیں ان صحیح و مسلم اور عقلی قواعد کے آ کر مخالف پڑتی ہیں۔ النصوص تحمل علی ظواھرھا لایعید الی المجاز الا اذا تعذرت الحقیقة الناطق یقضی علی الساکت۔ ثانیاً، خود الفاظ قرآنی اس تاویل کو مستبعد بتا رہے ہیں۔ مثلاً لفظ جَعَلَ ضمیر پر دال ہے، تو اس کا مفعول ثانی ایسی ہی چیز ہو سکتی ہے جو پہلی کے خلاف ہو۔ اور قردۃ و خنازیر بالتاویل تو وہ خود ہی ہو چکے تھے، اس میں جَعَلَ کے کیا معنی۔ اس جَعَلَ کا تو یہ حاصل ہوا کہ جعل القردۃ قردۃً و جعل الخنازیر خنازیر۔ یا بہ عبارت دیگر جعل الخبیثین خبیثین کیا اس سے کلام کے بے معنی ہونے کا شبہ قوی نہیں ہو سکتا، جو کلام اللہ سے نہایت مستبعد ہے۔ ثالثاً جب وہ خود خبیث ہو چکے تھے تو اب اُن کو خبیث بنانے کے کیا معنی۔ رابعاً سورۂ بقرہ میں ہے فَجَعَلْنٰهَا نَكَالًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهَا وَ مَا خَلْفَهَا وَ مَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِيْنَ تو سزا پر تو نکال اور مَوْعِظَةً صادق آتا ہے مگر عقائد و اخلاق فاسدہ تو خود موجب سزا ہیں نہ کہ سزا۔ غایۃ مافی الباب ایسی تاویل کو نص کی تکذیب نہ کہیں گے لیکن کیا بدعت بھی نہ کہیں گے؟ اگر شبہ کیا جائے کہ بعض سلف کو بدعتی کہنا لازم آتا ہے، تو یہ بدعت اجتہادی محل وعید نہیں، ورنہ اگر اس تاویل کو سنت میں داخل کیا جائے تو جمہور کو بدعتی کہنا لازم آئے گا"۔ گنجائش بہر حال اس تاویل کی بھی موجود ہے۔ واللہ اعلم بحقیقۃ الحال ف۲۱۲ یہ ترجمہ اس صورت میں ہے جب عَبَدَ بطور فعل پڑھا جائے۔ اور تقدیر کلام یوں ہوگی۔ وَ مَنْ عَبَدَ الطَّاغُوْتَ عطف اس صورت میں مَنْ لَّعَنَهُ اللّٰهُ پر ہوگا۔ جعلوہ فعلاً ماضیا و عطفه علی فعل ماض و ھو غضب و لعن (قرطبی) عطف علی صلة من کانه قیل و من عبدالطاغوت (کشاف) دوسری ترکیب یہ بھی جائز ہے کہ عبد کو اسم اور عبد کی جمع سمجھا جائے۔ اس صورت میں عبد کا عطف الْقِرَدَةَ وَ الْخَنَازِيْرَ پر ہوگا۔ اور پورے فقرہ کے معنی ہوں گے کہ "انہیں بندر اور سور اور پرستار شیطان بنا دیا"۔ طاغوت پر حاشیے پہلے گزر چکے ہیں، یہود رفتہ رفتہ کاہنوں کے بہت معتقد اور گرویدہ ہو گئے تھے، اور کہانت وغیرہ تمام شیطانی فنون اُن پر غالب آ گئے تھے۔ اسی کو شیطان کی پرستاری سے تعبیر کیا گیا۔ عن عباس رضی اللہ عنہما الطاغوت الکھنة و کل من اطاع احدًا فی معصیة اللہ فقد عبدہٗ (کشاف) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ جب مصلحت دینی ہو تو مخالف کی ذم کو خوب ظاہر کر دیا جائے اور یہ صبر و حلم کے منافی نہیں۔ ف۲۱۳ (اسی دنیا میں) شَرٌّ مَّكَانًا۔ آخرت میں کہ وہ مکان دوزخ ہے۔ شر کو یہاں مضاف مکان کی طرف کیا گیا ہے، اور مراد اس سے اہل مکان تھی۔ لان مکانھم النار و اما المومنون فلا شر فی مکانھم (قرطبی) جعلت الشرارۃ للمکان و ھی لاھله للمبالغة (مدارک) ف۲۱۴ یعنی ان کے عقائد کفر و نفاق کو۔ ذکر اب منافقین کا ہے، خصوصاً منافقین یہود کا، جو اپنے عقائد کفر کے باوجود اپنے کو مسلمان آبادی کے درمیان چالاکی سے ملے جلے رکھتے تھے۔ ھٰذہ صفة المنافقین (قرطبی) ای

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

منافقوا الیھود (جلالین) اِذَا جَآءُوْكُمْ یعنی یہ منافقین جب مسلمانوں کی مجلسوں میں آتے جاتے اُٹھتے بیٹھتے ہیں۔ دَخَلُوْا بِالْكُفْرِ۔ یعنی تمہاری مجلس کے اندر عقائد کفر لیے ہوئے آئے۔ خَرَجُوْا بِالْكُفْرِ۔ یعنی تمہاری مجلس سے باہر وہی عقائد کفر لیے ہوئے واپس ہوئے۔ مطلب یہ ہوا کہ انہیں مسلمانوں کی مجلس میں آنے سے نفع مطلق نہ ہوا۔ جو کفریہ عقائد لے کر آئے تھے، وہی لے کر چلے بھی گئے۔ والمعنٰی انھم لم ینتفعوا بشیء مما سمعوہ بی دخلوا کافرین و خرجوا کافرین (قرطبی) ف۲۱۵ ذکر یہود کا ہے۔ اَلْاِثْمِ۔ جھوٹ کے قسم کے سارے گناہ اس میں شامل ہیں۔ یا وہ گناہ جو گنہگار کی ذات تک محدود ہیں۔ الاثم الکذب و قیل الاثم ما یختص بھم (کشاف) یعنی عن قول الکذب والزور (ابن جریر) اَلْعُدْوَانِ۔ یہ لفظ ہر قسم کے ظلم، زیادتی اور سرکشی پر حاوی ہے۔ یا وہ گناہ جو دوسروں تک متعدی ہو۔ العدوان الظلم و قیل العدوان ما یتعدٰی اثمہ الٰی غیرھم (کشاف) اَكْلِهِمُ السُّحْتَ۔ اس میں سود، رشوت اور جبر یا مکر سے حاصل کی ہوئی ہر آمدنی آ گئی۔ پرانے حکماء کی تحلیل نفس کے مطابق اثم قوت نطقیہ سے صادر ہوتا ہے۔ اور عدوان قوت غضبیہ سے اور اکل سحت قوت شہویہ سے۔ ف۲۱۶ آیت ماقبل میں ذکر عوام یہود کا تھا۔ اس آیت میں ذکر خواص و اکابر یہود کا ہے۔ لَوْلَا، افلا کے معنی میں ہے۔ لو لا بمعنی افلا (قرطبی) یہ بھی کہا گیا ہے کہ جب اس کا داخلہ مستقبل پر ہوتا ہے جیسا کہ یہاں ہے، تو اس کے معنی صیغہ امر کے اور ممانعت کے پیدا ہو جاتے ہیں۔ فاذا کانت للمستقبل فھی فی معنی الامر لم لا تفعل و ھی ھٰھنا للمستقبل یقول ھلّا ینھا ھم ولم لا ینھا ھم (جصاص) لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَصْنَعُوْنَ۔ صحابہ و تابعین اور علماء سلف سے مروی ہے کہ یہ آیت قرآن مجید کی سخت ترین آیتوں میں سے ہے۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما ھی اشد اٰیۃ فی القراٰن (کشاف) عن الضحاک ما فی القراٰن اٰیۃ اخوف عندی منھا (کشاف) کان العلماء یقولون ما فی القراٰن اٰیۃ اشد توبیخا للعلماء من ھٰذہ الاٰیۃ و لا اخوف علیھم منھا (ابن جریر) ف۲۱۷ یہ مسلمانوں کے افلاس پر طنز و استہزاء کی راہ سے ایک فقرہ تھا۔ محاورہ میں اس سے مراد بخل و تنگدستی ہوتی ہے غل الید و بسطھا مجاز عن البخل والجود (کشاف) غل الید و بسطھا مجاز مشھور عن البخل والجود (کبیر) ید کے یہاں لفظی معنی لینا مضحکہ خیز ہیں۔ یہ تو محض محاورۂ زبان اور ایک اسلوب بیان ہے۔ کسی کے ہاتھ بالکل کٹے ہوئے ہوں جب بھی اس کے بخل وجود کے لیے غل ید و بسط ید کا محاورہ بلاتکلف استعمال ہوگا۔ اس لیے يَدُ اللّٰهِ کے لفظ کے آ جانے سے حق تعالیٰ کے اثبات ید کا قطعاً کوئی سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ لا یقصد المتکلم بہ اثبات ید و لا غل ولا بسط (مدارک) روایتوں میں یہ قول صرف دو ہی یہودیوں سے نقل ہوا ہے، لیکن اس سے دلچسپی لینے والے اور اس کو منع نہ کرنے والے دوسرے لوگ بھی رہے، اسی لیے یہ قول منسوب افراد ہی کی جانب نہیں بلکہ فرقہ کی جانب کر دیا گیا۔ لما قال قوم ھٰذا و لم ینکر الباقون صار کانھم باجمعھم قالوا ھٰذا (قرطبی) مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ یہود کا یہ قول گو ان کے اعتقاد پر مبنی نہ ہو، لیکن کلمہ کفر کا تلفظ بھی بلاضرورت اور بغیر تردید کے کفر ہی ہوتا ہے۔ اور یہیں سے یہ ہے کہ آگے فقرہ میں لُعِنُوْا کی علت بِمَا قَالُوْا ارشاد ہوئی ہے، بما اعتقدوا نہیں۔ ف۲۱۸ چنانچہ دنیا میں اس ملعونیت کا اثر قید، قتل، ذلت وغیرہ سے ظاہر ہوا۔ اور آخرت میں عذاب جہنم سے ظاہر ہوگا۔ غُلَّتْ

اَيْدِيْهِمْ۔ یہ دعا کا کلمہ ہے یعنی افلاس و تنگدستی، بدحالی اُن ہی پر چھا کر اور ان ہی پر الٹ کر رہے گی۔ یجوزان یکون دعاء علیھم (قرطبی) یجوزان یکون معناہ الدعاء علیھم بالبخل (کشاف) اس پیش خبری کا ظہور عین اُس وقت بھی ہوا۔ یعنی چند ہی سال کے اندر یہود مدینہ مفلس و بے زر ہو کر رہ گئے۔ اور خود آج بھی باوجود اپنے شہرۂ آفاق تمول کے خوشحالی اور دولت اُن کے کچھ افراد ہی تک محدود ہے، ورنہ بحیثیت قوم ایک نہایت درجہ مفلس و نادار قوم ہے۔ مفصل حاشیہ سورۂ بقرہ، آیت ضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ وَالْمَسْكَنَةُ کے تحت میں پارۂ اول میں گزر چکا ہے۔ ف۲۱۹ یعنی اللہ کے ہاں کریمی اور رزاقی بدستور جاری ہیں۔ يَدٰهُ مَبْسُوْطَتٰنِ۔ اُردو میں بھی غایت فیاضی کے اظہار کے موقع پر بولتے ہیں کہ کوئی ایک ہاتھ سے خرچ کرتا ہے، فلاں دونوں ہاتھوں سے خرچ کرتا ہے عربی میں بھی دونوں ہاتھوں کا لانا زور و تاکید کے لیے ہے۔ لیکون ردقولھم و انکارہ ابلغ و اول علی اثبات غایۃ السخاء و نفی البخل عنہ (کشاف) یہ بھی کہا گیا ہے کہ تثنیہ کا صیغہ دوسری نعمتوں کے اظہار کے لیے ہے۔ ایک نعمت دنیا کی اور دوسری آخرت کی۔ ف۲۲۰ (حسب حکمت و مصلحت) اور وہ جس کو چاہتا ہے، اپنی مصلحت تکوینی سے غنی و تونگر کر دیتا ہے۔ اہل سنت اللہ تعالیٰ کے اختیار مطلق غیر مقید و غیر محدود کے قائل ہیں۔ اسی لیے اس آیت سے انہوں نے اپنے مذہب کی تقویت اور معتزلہ کے رد کا کام لیا ہے۔ جو اس کے قائل ہیں کہ حق تعالیٰ پر اجر طاعت و جزا اعمال واجب ہے۔ اعلم ان ھٰذہ الاٰیۃ ردّ علی المعتزلۃ و ذٰلک لانھم قالوا یجب علی اللہ تعالٰی اعطاء الثواب للمطیع و یجب علیہ ان لا یعاقبہ (کبیر) ف۲۲۱ یعنی اپنے ضد و عناد کی بنا پر یہی نسخہ شفا یہ لوگ اپنے حق میں ازدیاد مرض کا سبب بنا لیتے ہیں۔ مَاۤ اُنْزِلَ اِلَيْكَ۔ یعنی یہی قرآن۔ ف۲۲۲ یعنی اُن کا ہر قبیلہ اور فرقہ دوسرے کا دشمن ہے۔ بَيْنَهُمُ۔ مراد یہود کے اندر کے فرقے اور قبیلے ہیں کہ یہود ہی کا ذکر قریب میں ہے۔ ای القینا بین طوائف الیھود (قرطبی) المراد وقوع العداوۃ بین فرق الیھود (کبیر) جائز یہ بھی ہے کہ ضمیر کل اہل کتاب کی طرف ہو، جس کا ذکر ذرا اور قبل آ چکا ہے۔ قال مجاھد ای بین الیھود والنصارٰی (قرطبی) المراد منہ ما بین الیھود والنصارٰی من العداوۃ و ھو قول الحسن و مجاھد (کبیر) ف۲۲۳ آگ کا بجھانا یہ کہ اللہ اُن کی یہ شرارتیں چلنے نہیں دیتا۔ ان کی تدبیریں باطل کر دیتا ہے۔ خصوصاً اس طرح کہ اُن ہی میں کے ایک دوسرے کے مخالف اُٹھ کھڑے ہوتے ہیں۔ اطفاؤھا صرف اللہ عنھم ذٰلک و تفرق اٰرائھم وحل عزائمھم و تفرق کلمتھم والقاء الرعب فی قلوبھم (بحر) اَوْقَدُوْا نَارًا لِّلْحَرْبِ۔ یعنی مومنین کے خلاف جنگ کی تدبیریں سوچتے ہیں۔ جنگ کے نقشے تیار کرتے ہیں۔ جنگ کی آگ روشن کرنا، عربی محاورہ میں کنایہ ہے جنگ کی تیاری سے۔ قال الجمھور ھو استعارۃ و ایقاد النار عبارۃ عن اظھار الحقد و الکید والمکر بالمومنین و القتال (بحر) ایقاد النار کنایۃ من ارادۃ الحرب (روح) عرب جنگ کے وقت واقعۃً بھی آگ روشن کیا کرتے تھے، اور اس اعتبار سے یہ فقرہ محض مجازاً و استعارۃً نہیں بلکہ لفظاً بھی صحیح ہو جاتا ہے۔ ف۲۲۴ (دوسرے دوسرے ذرائع سے) دنیا میں قانون الٰہی کے نفاذ کی مخالفت کرنا خواہ وہ کسی عنوان سے بھی ہو، بہرحال اور بہر صورت فساد فی الارض ہی ہے، انفرادی بربادی و اجتماعی ہلاکت دونوں کا پیش خیمہ۔

الْمُفْسِدِیْنَ ﴿٦٤﴾ وَ لَوْ اَنَّ اَهْلَ الْكِتٰبِ اٰمَنُوْا وَ اتَّقَوْا

پسند نہیں کرتا ف۲۲۵ اور اگر اہل کتاب ایمان لے آتے اور تقویٰ اختیار کرتے

لَكَفَّرْنَا عَنْهُمْ سَیِّاٰتِهِمْ وَ لَاَدْخَلْنٰهُمْ جَنّٰتِ النَّعِیْمِ ﴿٦٥﴾

تو ہم ضرور اُن کی برائیاں اُن سے دور کردیتے، اور ہم ضرور انہیں نعمت کے باغوں میں داخل کردیتے ف۲۲۶

وَ لَوْ اَنَّهُمْ اَقَامُوا التَّوْرٰىةَ وَ الْاِنْجِیْلَ وَ مَاۤ اُنْزِلَ اِلَیْهِمْ

اور اگر وہ توریت اور انجیل کی پابندی کرتے اور اُس کی جو اُن پر ان کے پروردگار کی طرف سے

مِّنْ رَّبِّهِمْ لَاَكَلُوْا مِنْ فَوْقِهِمْ وَ مِنْ تَحْتِ اَرْجُلِهِمْ ؕ

(اب) نازل ہوا ہے ف۲۲۷ تو یہ لوگ (خوب) کھاتے (پیے) رہتے اوپر سے (بھی) اور اپنے پیروں کے نیچے سے (بھی)

مِنْهُمْ اُمَّةٌ مُّقْتَصِدَةٌ ؕ وَ كَثِیْرٌ مِّنْهُمْ سَآءَ مَا

ف۲۲۸ انہی میں ایک جماعت میانہ رو بھی ہے ف۲۲۹ لیکن اکثر ان میں کے ایسے ہیں جو بہت ہی برا

یَعْمَلُوْنَ ﴿٦٦﴾ یٰۤاَیُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَاۤ اُنْزِلَ اِلَیْكَ ع ۱۰/۱۲

کررہے ہیں ف۲۳۰ اے (ہمارے) پیغمبر جو کچھ آپ پر آپ کے پروردگار کی طرف سے اترا ہے یہ (سب) آپ (لوگوں

مِنْ رَّبِّكَ ؕ وَ اِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهٗ ؕ

تک) پہنچا دیجیے ف۲۳۱ اور اگر آپ نے یہ نہ کیا تو آپ نے اللہ کا پیغام پہنچایا ہی نہیں ف۲۳۲

وَ اللّٰهُ یَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا یَهْدِی

اللہ آپ کو لوگوں سے بچائے رکھے گا ف۲۳۳ یقیناً اللہ کافر لوگوں کو

الْقَوْمَ الْكٰفِرِیْنَ ﴿٦٧﴾ قُلْ یٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لَسْتُمْ عَلٰی

راہ نہ دے گا ف۲۳۴ آپ کہہ دیجیے کہ اہل کتاب تم کسی راہ (حق) پر بھی نہیں

شَیْءٍ حَتّٰی تُقِیْمُوا التَّوْرٰىةَ وَ الْاِنْجِیْلَ وَ مَاۤ اُنْزِلَ

جب تک تم توریت و انجیل کی پابندی نہ کرو اور اس (کتاب) کی جو تمہارے



ف۲۲۵ (اللہ کی رضامندی کو فسادفی الارض سے کوئی دُور کا بھی واسطہ نہیں۔ ف۲۲۶ اٰمَنُوْا۔ یعنی قرآن اور حامل قرآن پر ایمان لاتے۔ اٰمَنُوْا کے مطلق رکھنے میں بعض اہل علم نے یہ نکتہ نکالا ہے کہ اہل کتاب اگر محمد رسول اللہ ﷺ پر ایمان لے آئیں، تو یہ تو خیرعین مقصود ہی ہے لیکن اگر اپنے پیمبر اور اپنی ہی کتاب پر سچا اور پورا ایمان رکھیں، تو اُن کی ہدایت اور عبارت بھی تو بالآخر اسی ایمان مصطفوی ﷺ پر لائے گی۔

عشق گرزیں سروگرازآں سرست عاقبت مارابداں شہ رہبرست ف۲۲۷ (بہ واسطہ نبی آخرالزمان ﷺ) مراد قرآن و شریعت اسلامی ہے۔ اَقَامُوا التَّوْرٰىةَ وَ الْاِنْجِیْلَ۔ مراد ہے ان کتابوں کی عدم تحریف اور ان کے احکام پر عمل۔ و اقامة التورٰة والانجیل العمل بمقتضا هما وعدم تحریفهما (قرطبی) وَمَاۤ اُنْزِلَ اِلَیْهِمْ مِّنْ رَّبِّهِمْ۔ اس کے معنی علاوہ قرآن مجید کے خود اُن کے انبیاء کی دوسری کتابوں کے بھی کیے گئے ہیں۔ قیل کتب انبیاء هم (قرطبی) من سائر کتب اللہ لانهم مکلفون الایمان بجمیعها (مدارک) ف۲۲۸ یعنی اس دنیا میں آسمانی اور زمینی برکتوں سے خوب تمتع حاصل کرتے۔ فوق و تحت کے الفاظ عموم تمتع دنیوی اور زور و تاکید کے لیے ہیں۔ ذکر فوق و تحت للمبالغة فی ما یفتح علیهم من الدنیا (قرطبی) المراد منه المبالغة فی شرح السعة (کبیر) آیت سے یہ استنباط بھی کیا گیا ہے کہ طاعت وعمل صالح خوشحالی اور وسعت رزق کے موجبات میں سے ہیں۔ دلت الأیة علی ان العمل بطاعة اللہ تعالٰی سبب لسعة الرزق (مدارک) ف۲۲۹ (اور یہی میانہ رو جماعت آگے چل کر ایمان لے آئے گی) مُقْتَصِدَةٌ۔ اقتصاد۔ کے معنی عمل میں راہ اعتدال اختیار کرنے کے ہیں۔ والاقتصاد الاعتدال فی العمل (قرطبی) یہاں مراد اُن لوگوں سے ہے، جو حضرت عیسٰی مسیح علیہ السّلام کے باب میں نہ افراط کے غلو تک پہنچ جاتے ہیں، نہ تفریط کے قعر میں گر پڑتے ہیں۔ مقتصدة فی القول فی عیسٰی ابن مریم (ابن جریر) مسیحیوں میں نجاشی شاہ حبشہ اور اُن کے رفقاء اور یہود میں عبداللہ بن سلام اور ان کی جماعت یہ سب اسی اُمت مقتصدہ کے افراد ہوئے ہیں۔ ف۲۳۰ اشارہ اہل کتاب کی تحریف کتب وتکذیب انبیاء کی جانب ہے۔ ف۲۳۱ مَاۤ اُنْزِلَ اِلَیْكَ مِنْ رَّبِّكَ۔ اس میں قرآن مجید کے سارے کا سارا آجانا تو ظاہر ہی ہے۔ باقی جو چیزیں وحی خفی کے ذریعہ سے رسول اللہ ﷺ کو تعلیم ہوتی تھیں، وہ بھی اس عموم میں شامل ہیں۔ قال ابن عباسؓ المعنی بلّغ جمیع ما انزل الیک (قرطبی) فیه امر للنبی ﷺ بتبلیغ الناس جمیعًا ما ارسله به الیهم من کتابه و احکامه و ان لایکتم منه شیئاً خوفاً من احد ولامداراة له (جصاص) جمیع ما انزل الیک (مدارک) یٰۤاَیُّهَا الرَّسُوْلُ۔ تبلیغ کے موقع پر یہ انداز خطاب بجائے خود نہایت بلیغ وحکیمانہ ہے کہ اے مخاطب تمہاری تو حیثیت ہی تمامتر رسول کی، پیغام پہنچانے والے کی ہے۔ ف۲۳۲ یعنی اگر آپ نے کوئی بات احکام خداوندی میں سے چھپالی، تو گویا آپ نے فریضہ رسالت ادا ہی نہیں کیا۔ فان کتمت شیئًا منه فما بلغت رسالته (قرطبی۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) اخبرانه ان ترک تبلیغ شیء منه فهو کمن لم یبلغ شیئاً (جصاص) فکانک لم تبلغ الرسالة اصلًا (مدارک) لان کتمان بعضها ککتمان کلها (جلالین) اور ایسے مفروضات، محالات عادی ہی نہیں محالات عقلی تک، مثلاً ایک کے بجائے دو خداؤں کا ہونا، تو قرآن مجید نے بیان توحید تک میں روا رکھے ہیں۔ اس میں رَدّ آگیا اُن غالی باطل پرستوں کا جن کا یہ عقیدہ ہے کہ آپ نے نعوذ باللہ کسی خوف یا مصلحت سے قرآن مجید ہم تک پورے کا پورا نہیں، بلکہ کسی قدر ناقص صورت میں پہنچایا ہے۔ دلت علی انه ﷺ لم یُسِرَّ الی احدٍ شیئاً من امر الدین (قرطبی) اور حقیقۃً یہ ہے بھی مرتبہ رسالت سے بہت ہی گری ہوئی چیز کہ پیمبر جیسا عبد کامل بھی کوئی حکم شریعت کسی مروّت یا کسی خوف سے چھپا جائے۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے کیسی لطیف اور سچی بات اس موقع پر کہی ہے کہ اگر آپ نے کوئی سا بھی جزو قرآن کریم کا چھپایا ہوتا، تو وہ یہی جزو ہوتا! قالت لو کان محمد ﷺ کاتمًا شیئًا من القراٰن لکتم هٰذه الأیة (ابن کثیر) فقہاء نے آیت سے استنباط کیا ہے کہ رسول کی طرح علماء اُمت کے لیے بھی کسی مسئلہ شریعت کا اخفاء وکتمان جائز نہیں۔ هٰذا تادیب للنبی ﷺ و تادیب لحملة العلم من امته الّا یکتموا شیئًا من امر شریعته (قرطبی) ف۲۳۳ (کہ آپ کے قتل وہلاک پر قدرت حاصل کرسکیں) اس لیے آپ تبلیغ کے باب میں تو اپنی جان کی ذرا فکر نہ کیجیے۔ مخالفین ومعاندین جو کچھ بھی چاہیں کرتے رہیں۔ یعصمک من القتل فلایصلون الی قتلک (معالم) ایک سوال یہاں یہ پیدا کیا گیا ہے کہ جب محفوظیت کا وعدہ ہو چکا تھا، تو پھر جنگ اُحد میں جسم مبارک کو جراحتیں کیسے پہنچیں؟ مفسرین نے اس کے متعدد جوابات دیئے ہیں۔ لیکن سب سے زیادہ صاف اور بے تکلف جواب مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے قلم سے یہ ہے کہ وعدۂ محفوظیت سیاق تبلیغ میں کیا گیا ہے، اس لیے اس کا تعلق بھی قدرۃً اتنی ہی محفوظیت سے ہے جو آپ کے فرائض تبلیغ میں مانع نہ ہو۔ بالکلیہ محفوظیت نہ مقصود تھی نہ ہوسکتی تھی۔ مرض، صدمہ، زخم وغیرہ تو حکمت تکوینی کے ماتحت رفع درجات وترقیٔ مراتب کے لیے ضروری ہیں۔ آیت سے علماء نے یہ استنباط بھی کیا ہے کہ علماء حق پرست خدا کے کام کو اپنے ذمہ سمجھیں، اور اپنی ضرورتوں کا کفیل اُسی کے فضل کو سمجھے رہیں۔

ف۲۳۴ (کہ آپ تک پہنچ کر اپنے ملعون منصوبوں کو پورا کرسکیں) لا یمکنهم مما یریدون انزال بک من الهلاک (کشاف)

اِلَيۡكُمۡ مِّنۡ رَّبِّكُمۡ ؕ وَ لَيَزِيۡدَنَّ كَثِيۡرًا مِّنۡهُمۡ مَّاۤ اُنۡزِلَ

پروردگار کی طرف سے تمہارے اُوپر اتری ہے، و۲۳۵ اور جو کچھ آپ پر آپ کے پروردگار کی طرف سے اتارا

اِلَيۡكَ مِنۡ رَّبِّكَ طُغۡيَانًا وَّ كُفۡرًا ۚ فَلَا تَاۡسَ عَلَى الۡقَوۡمِ

گیا ہے وہ یقیناً ان میں سے بہتوں کی سرکشی اور کفر کو بڑھا کر رہے گا و۲۳۶ تو آپ کافرلوگوں پر

الۡكٰفِرِيۡنَ ﴿۶۸﴾ اِنَّ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا وَ الَّذِيۡنَ هَادُوۡا

افسوس نہ کیجیے و۲۳۷ بے شک جو لوگ ایمان لا چکے اور جو لوگ یہودی ہوئے

وَالصّٰبِـُٔوۡنَ وَ النَّصٰرٰى مَنۡ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَ الۡيَوۡمِ

اور صابی اور نصرانی (غرض) جو بھی اللہ اور روزِ آخرت پر ایمان

الۡاٰخِرِ وَعَمِلَ صَالِحًا فَلَا خَوۡفٌ عَلَيۡهِمۡ وَ لَا هُمۡ

رکھتا ہو اور نیک عمل بھی کرے، سو ایسوں کو نہ کوئی اندیشہ ہے اور نہ وہ

يَحۡزَنُوۡنَ ﴿۶۹﴾ لَقَدۡ اَخَذۡنَا مِيۡثَاقَ بَنِىۡۤ اِسۡرَآءِيۡلَ

غمگین ہوں گے و۲۳۸ یقیناً ہم نے بنی اسرائیل سے عہد لیا

وَ اَرۡسَلۡنَاۤ اِلَيۡهِمۡ رُسُلًا ؕ كُلَّمَا جَآءَهُمۡ رَسُوۡلٌۢ

اور اُن کے پاس (بہت سے) پیمبر بھیجے و۲۳۹ جب جب کوئی پیمبر اُن کے پاس (ایسا) حکم لائے،

بِمَا لَا تَهۡوٰٓى اَنۡفُسُهُمۡ ۙ فَرِيۡقًا كَذَّبُوۡا وَ فَرِيۡقًا

جس کو اُن کا جی نہیں چاہتا تھا تو بعض کو جھٹلاتے تھے اور بعض کو قتل ہی

يَّقۡتُلُوۡنَ ﴿۷۰﴾ وَحَسِبُوۡۤا اَلَّا تَكُوۡنَ فِتۡنَةٌ فَعَمُوۡا

کر ڈالتے تھے و۲۴۰ اور گمان یہی کرتے رہے کہ وہاں کچھ نہ پڑے گا و۲۴۱ سو اندھے

وَصَمُّوۡا ثُمَّ تَابَ اللّٰهُ عَلَيۡهِمۡ ثُمَّ عَمُوۡا وَ صَمُّوۡا

اور بہرے ہوگئے و۲۴۲ پھر اللہ نے اُن پر رحمت سے توجہ فرمائی و۲۴۳ پھر بھی اُن میں کے بہت سے اندھے



و۲۳۵ یہاں اشارہ اس حقیقت کی طرف ہے کہ مدارِ فضیلت کا، مقبولیت کا، احکامِ الٰہی کا اتباع ہی ہے۔ تو پھر جب سرے سے اس سے گریز ہے، تو کیسی افضلیت اور کہاں کی مقبولیت؟ علی شئی۔ یعنی را[ہ] راست و دینِ حق۔ ای علی دین یعتد بہ (کشاف۔ بیضاوی) مرشد تھانوی علیہ ؒ نے فرمایا کہ بغیر اتباعِ شریعت کے کوئی کمال معتبر نہیں۔ و۲۳۶ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۲۲۲۔ و۲۳۷ حضورِ انور ﷺ فر[ط] شفقت و ترحم سے کافروں کے حال پر بے چین و مضطر رہا کرتے تھے۔ ارشاد ہو[ر]ہا ہے کہ آپ اتنا غم و تاسف نہ کیجیے۔ یہ تو اپنی ضد و عناد کی بنا پر مستحق کسی ہمدردی [و] رعایت کے نہیں۔ آیت رسول اللہ ﷺ کی تسلی کے لیے ہے۔ آپ کو ممانعت حزن سے نہیں کی گئی ہے، کہ وہ آپ کے لیے ایک امرِ طبعی تھا، بلکہ افراطِ حزن سے کی گئی ہے۔ و ھذہ تسلیۃ للنبی ﷺ و لیس بنھی عن الحزن لانہ لا یقدر علیہ و لکنہ تسلیۃ و بنھی عن التعرض للحزن (قرطبی) لا تتاسف بسبب نزول اللعن والعذاب علیھم فانھم من الکافرین المستحقین لذٰلک (کبیر) مرشد تھانوی علیہ ؒ نے فرمایا کہ اعراض کرنے والوں پر زیادہ قلق نہ کرے جیسا کہ بعض مبالغین فی الشفقۃ کرتے ہیں۔ و۲۳۸ آیت کے الفاظ و مطالب کی تشریح پارۂ اوّل میں گزر چکی۔ حاشیہ نمبر ۲۱۸ سے حاشیہ نمبر ۲۲۲ تک۔ و۲۳۹ چنانچہ قوم بنی اسرائیل کی تاریخ گویا انبیاء مرسلین ہی کی ایک مسلسل تاریخ ہے۔ مِیۡثَاقَ بَنِىۡۤ اِسۡرَآءِيۡلَ پر حاشیے پارۂ اوّل میں گزر چکے۔ یہ عہد توحید ہی سے متعلق تھا۔ و۲۴۰ یعنی کم و بیش مخالفت تو اپنے سب ہی انبیاء کی کی، جو ذرا سا بھی کوئی حکم اُن کی مرضی کے خلاف لے کر آئے۔ لیکن بعض کو تو تکذیب سے گزر کر ہلاک تک کر ڈالا۔ یہود کے قتلِ انبیاء وغیرہ پر حاشیے پارۂ اوّل میں گزر چکے ہیں۔ انجیل میں یہ الزام اس سے کہیں زیادہ زوردار الفاظ میں دہرایا گیا ہے۔ ”اے سانپو، اے افعی کے بچو، تم جہنم کی سزا سے کیونکر بچو گے۔ اس لیے دیکھو میں نبیوں اور داناؤں اور فقیہوں کو تمہارے پاس بھیجتا ہوں۔ اُن سے بعض کو قتل کرو گے اور صلیب پر چڑھاؤ گے اور بعض کو اپنے عبادت خانوں میں کوڑے مارو گے اور شہر بہ شہر ستاتے پھرو گے“۔ (متی ۳۴:۳۲) ملاحظہ ہوں پارۂ اوّل کے حاشیے آیت نمبر ۶۱ پر۔ مرشد تھانوی علیہ رحمہ اللہ نے فرمایا کہ سارے کبائر کی اصل اتباعِ ہوٰی ہے، اس لیے صوفیہ اس کے استیصال کی سخت کوشش کرتے رہتے ہیں۔ و۲۴۱ (ان پر تکذیبِ انبیاء اور قتلِ انبیاء کا)۔ فِتۡنَةٌ کے ایک معنٰی سزا کے بھی ہیں۔ الفتنۃ العذاب (قاموس) قرآن مجید میں بھی فِتۡنَةٌ ایک دوسرے موقع پر اسی معنٰی میں آیا ہے۔ ذوقوا فتنتکم ای عذابکم (راغب) اہلِ تحقیق نے یہی معنٰی یہاں بھی لیے ہیں۔ ای عذاب و قتل (معالم) صحیفہ زبور میں حضرت داؤد علیہ السلام کی ایک مناجات بھی اسی معنٰی و مفہوم کی تائید میں ہے:۔ ”اے خداوند، شریر کب تک، ہاں شریر کب تک شادیانے بجائیں گے۔ وہ ڈکارتے اور گستاخی کی باتیں بولتے۔ سارے بدکاری کرنے والے لاف زنی کرتے۔ وہ اے خداوند تیرے لوگوں کو پیس ڈالتے ہیں، اور تیری میراث کو دُکھ دیتے ہیں۔ اور بیوہ اور پردیسی کو جان سے مارتے ہیں اور یتیم کو قتل کرتے ہیں۔ اور کہتے ہیں، خداوند نہ دیکھے گا، یعقوب کا خدا ہرگز نہ سمجھ لے گا“۔ (زبور۔ ۹۴:۳۔۷) فِتۡنَةٌ کے مشہور و متعارف معنٰی آزمائش کے ہیں، وہ بھی یہاں بے جا نہیں اور بعض مفسرین نے یہی اختیار کیے ہیں۔ انہ لا یقع من اللہ عز وجل ابتلاء و اختبار بالشدائد (قرطبی) و۲۴۲ یعنی ان کے اس گمان و پندار نے اور حق تعالیٰ کی طرف سے مہلت نے انہیں قبولِ حق و کلمۂ حق کی طرف سے اور زیادہ غافل و بے نیاز کر دیا۔ عموا عن الھدٰی و صموا عن سماع الحق (قرطبی) عموا عن الرشد و صموا عن الوعظ (مدارک) و۲۴۳ (اور مزید ہدایت کے لیے کوئی اور پیغمبر اُن میں بھیجا)

ف۲۴۴ (اور وقت مناسب پر انہیں سزا دے کر رہے گا) فیجازیھم بحسب اعمالھم (مدارک) صحیفۂ زبور میں حضرت داؤد علیہ السلام کی زبان سے ہے:۔ "اے قوم کے بیوقوفو سمجھو۔ اے جاہلو تم کب ہوشیار ہوگے۔ وہ جس نے کان لگایا، کیا نہیں سنتا؟ وہ جس نے آنکھ بنائی، کیا نہیں دیکھتا؟ وہ جو قوموں کو تنبیہ دیتا ہے، کیا وہ سزا نہ دے گا؟ وہ جو انسان کو دانش سکھلاتا ہے کیا وہ واقفیت نہ رکھتا ہوگا"؟ (زبور۔ ۹۴:۹) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ معاصی پر اصرار سے استعداد بالکل مضمحل ہو جاتی ہے، اور اسی کو بطلانِ استعداد کہا جاتا ہے۔ ف۲۴۵ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۶۷ سورۃ ہذا۔ خوب خیال کر لیا جائے کہ قرآن مجید النَّصٰرٰی اور ان صریح کافروں بلکہ مشرکوں کے درمیان فرق کرتا ہے۔ اُن کا ذکر نام کے ساتھ نہیں، صرف صفات کے ساتھ کرتا ہے، اور انہیں ایک الگ مستقل اُمت قرار دیتا ہے۔ ہبرٹ جرنل (لندن) دنیائے مسیحیت کا ایک بلند پایہ علمی سہ ماہی رسالہ ہے۔ اُس کے اکتوبر ۱۹۳۴ء نمبر میں ہے:۔ "ٹیٹھ مسیحی کے عقیدہ میں مسیح تمامتر خدا نہیں۔ عقلاً جو عقیدہ جتنا زیادہ مستبعد ہو، اسی قدر خوش عقیدگی سے قریب ہوتا ہے"۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں صاف رد ہے حلول واتحاد کا جس کے قائل جاہل صوفیہ ہوئے ہیں۔ ف۲۴۶ ملاحظہ ہو پ۳، حاشیہ نمبر ۱۲۹۔ قرآن مجید کے بیان کی تائید اس حد تک تو موجودہ محرف اور مسخ شدہ انجیلیں بھی کر رہی ہیں:۔ "تو خداوند اپنے خدا کو سجدہ کر، اور صرف اُسی کی عبادت کر"۔ (متی۔ ۴:۱۰) "تو خداوند اپنے خدا کو سجدہ کر، اور صرف اسی کی عبادت کر"۔ (لوقا۔ ۴:۸) "یسوع نے اس سے کہا تو مجھے نیک کیوں کہتا ہے۔ کوئی نیک نہیں، مگر ایک، یعنی خدا"۔ (لوقا۔ ۱۸:۱۹) ف۲۴۷ (جو شفاعت کی حد تک بھی اُن کی مدد کر سکیں) یہ سب وعیدیں مسیحیوں یا عیسائیوں کے لیے آرہی ہیں، جو مسیح پرستی کے شرک کو اپنے لیے باعث ننگ نہیں، باعث فخر سمجھ رہے ہیں۔ مَنْ یُّشْرِكْ بِاللّٰهِ ہر قسم کے شرک پر حاوی ہے خواہ ذاتی ہو یا صفاتی۔ مِنْ اَنْصَارٍ۔ صیغہ جمع لانے میں نکتہ یہ ہے کہ اُن لوگوں کو اپنے بہت سے ناصروں اور شافعوں کا زعم تھا۔ ف۲۴۸ موجودہ مسیحیوں کے کافر بلکہ مشرک ہونے پر یہ صاف نصوص موجود ہیں۔ مسیحیوں کا عقیدہ ہے کہ باپ، بیٹا، رُوح القدس، یہ تین اقنوم (اصل) منفرداً بھی خدا ہیں، اور مجتمعاً بھی۔ تینوں الگ الگ بھی خدا ہیں اور تینوں مل کر بھی۔ ف۲۴۹ (جو نہ اقنوموں میں تقسیم ہے نہ اور کسی طرح) مِنْ اِلٰهٍ میں مِنْ زائد کلیت یا استغراق کے لیے ہے۔ اور آیت کے معنی ہیں کہ سرے سے ایسے معبود کا کوئی وجود ہی نہیں، جو صفت وحدانیت سے متصف نہ ہو۔ من مزیدة للاستغراق (بیضاوی) والمعنی و ما الٰه قط فی الوجود الا الله موصوف بالوحدانیة لا ثانی له (کشاف) اکد ذلک بزیادة من الاستغراقیة (بحر) ف۲۵۰ (آخرت میں اُن کے کفر صریح کے پاداش میں) عمایقولون۔ یعنی تثلیث کے اس مشرکانہ قول وعقیدہ سے ای یکفوا عن القول بالتثلیث (قرطبی) اَلَّذِیْنَ كَفَرُوْا مِنْهُمْ۔ یعنی ان میں سے جو لوگ کافر رہ جائیں گے اس کے بعد بھی کہ اُن کے عقائد کی گمرہی اُن پر پوری طرح واضح ہو چکی۔ ای اللذین اقاموا علی هذا الدین (کبیر۔ عن الزجاج) اللذین بقوامهم علی الکفر (بیضاوی) مِنْهُمْ میں من تبعیضیہ ہے۔ علم الٰہی میں یہ بات تھی کہ ان میں سے بہت سے لوگ اپنے اس مشرکانہ عقیدہ سے باز آ جائیں گے اور ایمان لے آئیں گے۔ ایسے لوگ اس وعید سے خارج ہیں۔ خص اللذین کفروا بعلمه ان بعضه یومنون (معالم) ف۲۵۱ ان لوگوں کی حماقت دکھائی ہے کہ ابھی مہلت باقی ہے، اور پھر ایسے غفور و رحیم خدا کے سامنے توبہ و استغفار کر کے اُس کے غفور و رحمت سے فائدہ نہیں اُٹھاتے! غَفُوْرٌ۔ اُس کے حق میں جو طالب مغفرت ہو وَرَحِیْمٌ۔ اس کے حق میں جو طالب رحمت ہو۔ مسیحیوں کے رد کے موقع پر ان صفات کے لانے میں شاید یہ بھی ایک مصلحت و مناسبت ہو کہ اللہ تعالیٰ تو خود غفور و رحیم ہے۔ اس کے ان صفات کو بروئے کار لانے کے لیے اس کی کوئی ضرورت تھوڑے ہی ہے کہ کوئی "ابن اللہ" اپنے کو سب کی طرف سے کفارہ کے لیے پیش کرے!



كَثِيرٌ مِّنْهُمْ ۚ وَاللَّهُ بَصِيرٌ بِمَا يَعْمَلُونَ ﴿٧١﴾ لَقَدْ

اور بہرے ہی رہے، اور اللہ خوب دیکھ رہا ہے ان کے کرتوت ف۲۴۴ یقیناً

كَفَرَ الَّذِينَ قَالُوا إِنَّ اللَّهَ هُوَ الْمَسِيحُ ابْنُ مَرْيَمَ ۖ

وہ کافر ہو گئے جنھوں نے کہا کہ خدا ہی تو مسیح ابن مریم ہے ف۲۴۵

وَقَالَ الْمَسِيحُ يَا بَنِي إِسْرَائِيلَ اعْبُدُوا اللَّهَ

حالانکہ (خود) مسیح نے کہا تھا کہ اے بنی اسرائیل میرے پروردگار اور اپنے پروردگار (یعنی) اللہ کی

رَبِّي وَرَبَّكُمْ ۖ إِنَّهُ مَن يُشْرِكْ بِاللَّهِ فَقَدْ حَرَّمَ اللَّهُ

عبادت کرو ف۲۴۶ جو کوئی اللہ کے ساتھ (کسی کو) شریک کرے گا، سو اللہ اس پر جنت حرام

عَلَيْهِ الْجَنَّةَ وَمَأْوَاهُ النَّارُ ۖ وَمَا لِلظَّالِمِينَ مِنْ

کر دے گا، اور اس کا ٹھکانا (دوزخ کی) آگ ہے، اور (ایسے) ظالموں کا کوئی مددگار

أَنصَارٍ ﴿٧٢﴾ لَّقَدْ كَفَرَ الَّذِينَ قَالُوا إِنَّ اللَّهَ ثَالِثُ

نہ ہوگا ف۲۴۷ یقیناً وہ (بھی) کافر ہو گئے جنھوں نے کہا کہ خدا تین میں سے

ثَلَاثَةٍ ۘ وَمَا مِنْ إِلَٰهٍ إِلَّا إِلَٰهٌ وَاحِدٌ ۚ وَإِن لَّمْ يَنتَهُوا

وقف لازم

تیسرا ہے ف۲۴۸ حالانکہ کوئی معبود نہیں بجز ایک معبود کے ف۲۴۹ اور اگر یہ لوگ اپنے (ان) اقوال سے

عَمَّا يَقُولُونَ لَيَمَسَّنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا مِنْهُمْ عَذَابٌ

باز نہ آئے تو ان میں سے جو لوگ کافر رہیں گے ان پر عذاب دردناک واقع ہو کر

أَلِيمٌ ﴿٧٣﴾ أَفَلَا يَتُوبُونَ إِلَى اللَّهِ وَيَسْتَغْفِرُونَهُ ۚ وَاللَّهُ

رہے گا ف۲۵۰ سو یہ لوگ اللہ کے سامنے کیوں توبہ نہیں کرتے اور اس سے معافی نہیں چاہتے؟ درآنحالیکہ اللہ

غَفُورٌ رَّحِيمٌ ﴿٧٤﴾ مَّا الْمَسِيحُ ابْنُ مَرْيَمَ إِلَّا

بڑا مغفرت والا ہے، بڑا رحم والا ہے ف۲۵۱ مسیح ابن مریم اور کچھ نہیں ہیں بجز

رَسُوْلٌ ۚ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ ۗ وَ اُمُّهٗ

ایک رسول کے و۲۵۲ ان سے قبل بھی (اور) رسول گزر چکے ہیں و۲۵۳ اور ان کی ماں

صِدِّيْقَةٌ ۗ كَانَا يَاْكُلٰنِ الطَّعَامَ ۗ اُنْظُرْ كَيْفَ نُبَيِّنُ

ایک ولیہ تھیں و۲۵۴ دونوں کھانا کھاتے تھے و۲۵۵ دیکھو کہ ہم کس کس طرح صاف دلائل

لَهُمُ الْاٰيٰتِ ثُمَّ انْظُرْ اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ ﴿۷۵﴾ قُلْ اَتَعْبُدُوْنَ

اُن کے سامنے بیان کررہے ہیں، پھر دیکھو کہ وہ کدھر اُلٹے چلے جارہے ہیں و۲۵۶ آپ کہیے، کہ کیا تم اللہ کے سوا

مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَمْلِكُ لَكُمْ ضَرًّا وَّ لَا نَفْعًا ۗ وَاللّٰهُ

ایسے کی عبادت کرتے ہو جو تمہیں نہ نقصان پہنچا سکے نہ نفع، اور اللہ ہی (سب کی)

هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿۷۶﴾ قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لَا تَغْلُوْا

سننے والا، (سب کچھ) جاننے والا ہے و۲۵۷ آپ کہہ دیجئے کہ اے اہل کتاب! اپنے دین میں

فِيْ دِيْنِكُمْ غَيْرَ الْحَقِّ وَلَا تَتَّبِعُوْۤا اَهْوَآءَ قَوْمٍ قَدْ

ناحق غلو نہ کرو و۲۵۸ اور ان لوگوں کی من مانی باتوں پر نہ چلو و۲۵۹

ضَلُّوْا مِنْ قَبْلُ وَاَضَلُّوْا كَثِيْرًا وَّضَلُّوْا عَنْ سَوَآءِ

جو پہلے (خود بھی) گمراہ ہو چکے ہیں اور بہتوں کو گمراہ کر چکے ہیں اور راہِ راست

السَّبِيْلِ ﴿۷۷﴾ ع لُعِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْۢ بَنِيْۤ اِسْرَآءِيْلَ

ع ۱۱/۱۲

سے (بہت) بھٹک چکے ہیں و۲۶۰ بنی اسرائیل میں سے جنہوں نے کفر اختیار کیا، اُن پر لعنت ہوئی

عَلٰى لِسَانِ دَاوٗدَ وَعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ ۗ ذٰلِكَ بِمَا

داؤدؑ اور عیسیٰؑ ابن مریم کی زبان سے و۲۶۱ یہ اس لئے کہ

عَصَوْا وَّكَانُوْا يَعْتَدُوْنَ ﴿۷۸﴾ كَانُوْا لَا يَتَنَاهَوْنَ عَنْ

انہوں نے (برابر) نافرمانی کی، اور حد سے آگے نکل نکل جاتے تھے، و۲۶۲ جو برائی انہوں نے اختیار کر رکھی تھی، اس

و۲۵۲ (نہ کہ خدایا فرزندِ خدا، یا معاذ اللہ دشمن خدا) یہ مسیح علیہ السلام کا صحیح مرتبہ بیان کردیا۔ اس میں رَدّ آگیا ایک طرف مسیحی افراد کا جو آپ کو مظہر خدا یا اوتار سمجھتے تھے، اور دوسری طرف یہودی تفریط کا، جو معاذ اللہ آپ کو ایک شعبدہ باز ساحر قرار دیتے تھے۔ سورۂ نساء کے حواشی نمبر ۸۴۹، نمبر ۸۵۱ وغیرہ بھی ایک بار پھر ملاحظہ کرلیے جائیں۔ اِبْنُ مَرْيَمَ۔ ابن مریم لا کر مسیح علیہ السلام کو یہ یاد دلا دیا کہ مسیح علیہ السلام تو ایک عورت، فانی عورت کے بطن سے تھے، بشر کے سوا اور ہو کیا سکتے تھے۔ و۲۵۳ (اور انہی کے سے ایک رسول یہ بھی ہیں، نہ وہ اوتار یا دیوتا تھے، نہ یہ اوتار یا دیوتا ہیں) و۲۵۴ صِدِّيْقَةٌ وہ ہے جو نافرمانی سے غایت بُعد اور فرمانبرداری میں کمال رکھتی ہو۔ المراد بكونها صديقة غاية بعدها عن المعاصي وشدة جدها واجتهادها في اقامة مراسم العبودية (کبیر) اور محاورہ میں پورا مفہوم لفظ "ولیہ" یا ولی بیوی ہی سے ادا ہوتا ہے۔ اس ایک لفظ میں پورا رَدّ آگیا یہود کا، جو معاذ اللہ آپ کی عصمت تک کو متہم کررہے تھے۔ و۲۵۵ (اور اپنے سارے کمالاتِ بشری کے باوجود، حوائج بشری سے منزہ و بالاتر نہ تھے) اس میں بتا دیا کہ یہ مقدس ماں اور مقدس تر فرزند، دونوں بہر حال قوائے بشری ہی سے مرکب تھے، اور کھانے پینے، ساری بشری ضرورتوں کے محتاج۔ تو جو ایسے صاحب احتیاج ہوں، انہیں خدائی کا مرتبہ دیتے ہوئے، تثلیث پرستوں کو شرم نہیں آتی؟ و۲۵۶ اور اس طرح کے خرافات میں برابر پڑے ہوئے ہیں، کہ "باپ، بیٹا اور رُوح القدس تین جدا جدا اور مستقل اقنوم ہیں"۔ "عالم لاہوت میں تینوں کی وحدت ایک ہی خدا ہے۔ تین خدا نہیں"۔ "بیٹا ازل ہی میں باپ سے پیدا ہوا۔ اور روح القدس کا صدور بھی ازل ہی میں باپ سے ہوا ہے"۔ "رُوح القدس کا صدور اکیلے باپ سے نہیں بلکہ بیٹے سے بھی ہوا ہے"۔ "خدا ہونے میں تینوں اقنوم برابر کے شریک ہیں۔ ایک ایک پورا، اور باقی دونوں اپنی اپنی جگہ جزوی حصہ دار ہیں"۔ "یہاں ترکیب سے وحدت پیدا ہوتی ہے اور وحدت کا نام ہی ترکیب ہے" "اقنوم وجود باپ ہے، اقنوم حیات بیٹا، اور اقنوم علم روح القدس ہے"۔ یہ صرف چند عقیدے بطور نمونہ مسیحیوں کے "اسرار الٰہیات" سے پیش کیے گئے ورنہ اسی طرح اور بھی بہت سے ہیں۔ قرآن مجید کہتا ہے کہ ایک طرف میرے صاف سادہ اور ہر شخص کی سمجھ میں آجانے والے بیان توحید کو دیکھو، اور دوسری طرف الفاظ و اصطلاحات کے اس گورکھ دھندے پر نظر کرو۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے سچ کہا جب یہ کہا کہ ایسے لغو و مہمل عقیدے شاید دنیا کے پردہ پر کسی کے نہ ہوں گے۔ ولا يرى في الدنيا مقالة اشد فساداً واظهر بطلاناً (کبیر) و۲۵۷ اُس ایک عالم کل ہمہ دان ہمہ بین کے سوا عبادت و پرستش کے قابل اور ہے کون؟ قُلْ اَتَعْبُدُوْنَ مِنْ الخ۔ یہ سارا خطاب مسیحیوں ہی سے ہے، اور ان کے مشرک ہونے پر نص قرآنی کی مہر لگا رہا ہے۔ مسیحیوں کی مشہور و ضخیم و مستند انسائیکلوپیڈیا آف ریلیجن اینڈ ایتھکس میں ایک جگہ فخر کے ساتھ درج ہے کہ کلیسا نے اپنی طویل تاریخ میں "کبھی ایسا نہیں کیا کہ خدا کے ساتھ ساتھ مسیح سے بھی دعا نہ کی ہو"۔ (جلد اول۔ صفحہ ۱۰۴) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں رَدّ ہے مشائخ کو مستقل متصرف سمجھنے والے جاہلوں کا۔ و۲۵۸ (بلکہ اپنے اصل دین اور عقائد حق پر قائم رہو) اَهْلَ الْكِتٰبِ سے یہاں مراد مسیحی ہیں اور اَلْكِتٰبِ سے انجیل۔ يعني بالكتب الانجيل (ابن جریر) قل يا محمد لهؤلاء الغالية من النصارٰى في المسيح (ابن جریر) قيل الخطاب للنصارٰى خاصة (بیضاوی) لَا تَغْلُوْا فِيْ دِيْنِكُمْ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۸۳۶۔ ۸۵۳ سورۂ نساء۔ و۲۵۹ اس میں صاف اشارہ اس حقیقت کا آگیا کہ مسیحیوں کی گمراہیاں اور بدعقیدگیاں کسی اور کج رو اور گمراہ قوم کی ریس اور تقلید سے پیدا ہوئی ہیں۔ اَهْوَآءَ۔ لغو و بے بنیاد خیالات، من گھڑت عقائد، خیالی ڈھکوسلے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں اُن رسوم کا ابطال ہے جو شریعت کے خلاف ہیں اگرچہ وہ منسوب مشائخ کی جانب ہوں۔ مشائخ اگر محقق ہیں تو اُن کی طرف یا تو یہ نسبت ہی صحیح نہ ہوگی، اور یا پھر کسی عذر صحیح پر انہیں محمول کیا جائے گا۔ و۲۶۰ جو لوگ مسیحیت کی ابتدائی تاریخ پر نظر رکھتے ہیں، اور خود فرنگیوں کی موجودہ Biblical Criticism سے پوری طرح واقف ہیں۔ وہ قرآن مجید کے اس بیان پر عش عش کر جائیں گے۔ چھٹی صدی عیسوی کا ایک عرب اُمّی، لاکھ ذہین و باخبر ہو، ان اہم تاریخی حقائق پر نظر رکھ ہی کیسے سکتا تھا، تاوقتیکہ عالم الغيب والشهادة براہ راست اُسے تعلیم نہیں دے رہا تھا۔ مصری شرک یونانیوں میں پوری طرح حلول کر آیا تھا، اور بڑے بڑے یونانی فلاسفر اسکندریہ کے مرکز "عقلیت" و "روشن خیالی" سے مرعوب و متاثر تھے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تعلیم جب شروع شروع پھیلی تو اُنہی یونانیوں میں اکابر یہود (مثلاً فائلو) پہلے ہی سے یونانیوں کے آگے گردن ڈال چکے، اور ان سے Logos وغیرہ کے عقائد اخذ کر چکے تھے۔ مسیحیوں نے ان تعلیمات کو بلا تامل قبول کرلیا، اور پھر پولوس (سینٹ پال) نے تو حضرت مسیح علیہ السلام کے مذہب اور تعلیمات کو تمام تر مسخ کر کے اسے یونانی شرک کی ایک شاخ ہی بنا دیا۔ آخر میں رہی سہی کسر رومیوں کے مشرکانہ عقائد و خرافات نے پوری کردی۔ موجودہ مسیحی قوموں کے عقائد و رسوم کثرت سے مصری یونانی رومی شرک ہی کی صدائے بازگشت ہیں اور بس۔ و۲۶۱ ان دونوں لعنتوں کا ذکر عہد عتیق کے صحیفۂ زبور اور عہد جدید کے صحیفۂ متی میں علی الترتیب موجود ہے۔ چنانچہ حضرت داؤد کی زبان سے:۔ "خداوند نے سنا اور نہایت غصہ ہوا۔ اس لیے یعقوب میں ایک آگ بھڑکائی گئی، اور اسرائیل پر قہر بھی اُٹھا۔ کیونکہ انہوں نے خدا پر اعتماد نہ کیا، اور اُس کی قیامت پر اعتماد نہ رکھا"۔ (زبور۔ ۷۸: ۲۱، ۲۲، ۲۳) اور حضرت عیسیٰ مسیح علیہ السلام کی زبان سے:۔ "غرض اپنے باپ دادوں کا پیمانہ بھر دو، اے سانپو، اے افعی کے بچو، تم جہنم کی سزا سے کیونکر بچو گے"! (متی۔ ۲۳: ۳۱، ۳۲) اَلَّذِيْنَ كَفَرُوْا۔ اسرائیلیوں کا یہ کفر اپنے اپنے پیغمبروں کے مقابلہ میں تھا۔ چنانچہ حضرت داؤد علیہ السلام کے زمانہ میں قانون سبت کو توڑا۔ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے زمانہ میں تو خود اُن کی نبوت ہی کا انکار کر دیا۔ و۲۶۲ ان مسلسل نافرمانیوں کی داستان سے اسرائیلیوں کے مذہبی نوشتے اور صحیفے خود بھرے ہوئے ہیں۔ نمونہ کے طور پر صرف ایک اقتباس ملاحظہ ہو:۔ "انہوں نے ایسی شرارتیں کیں کہ جن سے خداوند کو غصہ دلایا۔ کیونکہ انہوں نے بت پوجے باوجودیکہ خداوند نے انہیں کہا تھا کہ تم یہ کام نہ کیجیو۔ اور باوجود اس کے کہ خداوند نے سارے نبیوں اور غیب بینوں کی معرفت سے اسرائیل اور یہوداہ پر باتیں جتائی تھیں...... پر انہوں نے نہ سنا، بلکہ اپنے باپ دادوں کی گردن کشی کی مانند جو خداوند اپنے خدا پر ایمان نہ لائے تھے، گردن کشی کی۔ اور اس کے قانونوں کو، اور اُس کے عہد کو جو اُس نے اپنے باپ دادوں سے باندھا تھا اور اس کی گواہیوں کو جو اُس نے اُن پر دی تھیں رَدّ کیا اور بطالتوں کو اختیار کیا، اور بیہودہ ہوئے اور ان

اُمتوں کے پیرو ہوگئے جو ان کے گردو پیش تھیں، جنہیں دکھا کے خداوند نے انہیں حکم کیا تھا کہ تم ان کے سے کام مت کیجیو۔ اور انہوں نے خداوند اپنے خدا کے سب حکم ترک کیے۔ اور اپنے لیے ڈھالی ہوئی مورتیں یعنی دو بچھڑے بنائے۔ اور یسیرت تیار کی۔ اور آسمانی ستاروں کی ساری فوج کی پرستش کی، اور بعل کی عبادت کی۔ اور انہوں نے اپنے بیٹے بیٹی کو آگ کے درمیان گزارا۔ اور فال گیری اور جادوگری کی۔ اور اپنے تئیں بیچ ڈالا کہ خداوند کے حضور بدکاریاں کریں کہ اُسے غصہ دلادیں۔ ان باعثوں سے خداوند بنی اسرائیل پر نپٹ غصہ ہوا"۔ (۲۔ سلاطین۔ ۱۷: ۱۲۔۱۸) پارۂ اول آیت نمبر ۸۷ کے حاشیے بھی ملاحظہ ہوں۔ ف۲۶۳ (باوجود بار بار کی تبلیغ وہدایت کے) یعنی بجائے ندامت واستغفار کے انہیں اپنی کفریات پر شدید اصرار تھا۔ ای کانوا لاینتھون عن منکر اتوہ (ابن جریر) التناھی بمعنی الانتھاء (روح) دوسرے معنی لایتناھون کے یہ ہوسکتے ہیں کہ "وہ ایک دوسرے کو منع نہیں کرتے تھے" اور یہی معنی اکثر نے لیے ہیں۔ و ھو الذی علیہ الجمھور انہ تفاعل من النھی ای کان لا ینھی بعضھم بعضا (کبیر) اور یہ معنی لے کر فقہاء مفسرین نے لکھا ہے کہ منکرات سے ایک دوسرے کو نہ روکنا بڑا سنگین گناہ اور اُمت کے لیے بڑی حسرت کی چیز ہے۔ فیہ دلیل علی ان ترک النھی عن المنکر من العظائم فیا حسرۃ علی المسلمین فی اعراضھم عنہ (مدارک) ف۲۶۴ یعنی مشرکین عرب سے ساز وباز رکھتے ہیں۔ تاریخ اسلام کا یہ ایک مشہور ومسلم واقعہ ہے کہ رسول اسلام ﷺ کی مخالفت وعناد میں اور اسلام کو مٹانے کی خاطر یہود نے مشرکین عرب سے ہر طرح کی سازشیں کی تھیں۔ ف۲۶۵ یہی اُن کا عذاب دوزخ میں پڑے



مُنْكَرٍ فَعَلُوْهُ ؕ لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَفْعَلُوْنَ ﴿۷۹﴾ تَرٰى

سے باز نہ آتے تھے، کیا بے جا تھا جو کچھ وہ کر رہے تھے ف۲۶۳ آپ ان میں سے

كَثِيْرًا مِّنْهُمْ يَتَوَلَّوْنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ؕ لَبِئْسَ مَا

بہتوں کو دیکھیں گے کہ کفر کرنے والوں سے دوستی رکھتے ہیں ف۲۶۴ کیسا بیجا ہے وہ جسے

قَدَّمَتْ لَهُمْ اَنْفُسُهُمْ اَنْ سَخِطَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ وَفِي

وہ اپنے آگے بھیج چکے ہیں، جس سے اللہ ان سے ناخوش ہوا اور وہ لوگ

الْعَذَابِ هُمْ خٰلِدُوْنَ ﴿۸۰﴾ وَلَوْ كَانُوْا يُؤْمِنُوْنَ

عذاب میں ہمیشہ پڑے رہیں گے! ف۲۶۵ اور اگر یہ لوگ ایمان لے آئیں

بِاللّٰهِ وَالنَّبِيِّ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مَا اتَّخَذُوْهُمْ اَوْلِيَآءَ

اللہ اور (اس) نبی پر اور جو کچھ اس (نبی) پر نازل ہوا ہے اس پر، تو وہ ان لوگوں کو دوست نہ بناتے ف۲۶۶

وَلٰكِنَّ كَثِيْرًا مِّنْهُمْ فٰسِقُوْنَ ﴿۸۱﴾ لَتَجِدَنَّ اَشَدَّ

لیکن ان میں سے اکثر تو نافرمان ہی ہیں ف۲۶۷ آپ لوگوں میں

النَّاسِ عَدَاوَةً لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوا الْيَهُوْدَ وَالَّذِيْنَ

ایمان والوں کے ساتھ سب سے بڑھ کر دشمنی رکھنے والے یہود اور مشرکین ہی کو

اَشْرَكُوْا ۚ وَلَتَجِدَنَّ اَقْرَبَهُمْ مَّوَدَّةً لِّلَّذِيْنَ

پائیں گے ف۲۶۸ اور آپ ایمان والوں کے ساتھ دوستی میں سب سے زیادہ قریب انہیں پائیں گے

اٰمَنُوا الَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّا نَصٰرٰى ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّ مِنْهُمْ

جو اپنے کو نصاریٰ کہتے ہیں ف۲۶۹ یہ اس لئے کہ ان میں

قِسِّيْسِيْنَ وَرُهْبَانًا وَّاَنَّهُمْ لَا يَسْتَكْبِرُوْنَ ﴿۸۲﴾

عالم اور درویش ہیں، اور اس لئے کہ یہ تکبر نہیں کرتے ف۲۷۰



رہنا اللہ کی ناخوشی کا ظہور ہے۔ اَنْ سَخِطَ اللّٰهُ میں اَنْ موصولہ کا کام دیتا ہے۔ ای الذی اوجب لھم سخط اللہ علیھم (جمل) مَا قَدَّمَتْ لَهُمْ اَنْفُسُهُمْ۔ یعنی اپنے اعمال و عقائد کفریہ جنہیں آخرت میں وہ بھگتیں گے۔ ف۲۶۶ (بلکہ ایسی صورت میں تو وہ اسلام کے جاں نثاروں میں ہوتے) النَّبِيِّ سے مراد رسول اللہ ﷺ کی ذات مبارک ہے یصدقون نبیہ محمدا ﷺ (ابن جریر) وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ۔ یعنی قرآن۔ و یقرون بما انزل الی محمد ﷺ (ابن جریر) النَّبِيِّ سے اشارہ حضرت موسیٰ اور مَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ سے توریت کی جانب بھی سمجھا گیا ہے۔ ف۲۶۷ اور اسی نافرمانی کے آثار میں سے ان کی عداوت اسلام ومسلمین کے ساتھ اور اُن کی موالات مشرکین عرب کے ساتھ ہے۔ فٰسِقُوْنَ۔ فاسق یہاں محض بدعمل کے معنی میں نہیں بلکہ خارج از ایمان کے معنی میں ہے۔ ای خارجون عن الایمان (قرطبی۔ جلالین) ف۲۶۸ یعنی اسلام سے مخالفت و عداوت تو ہر غیر مسلم کو ہے۔ لیکن اس عموم میں مرتبہ خصوصی مشرکین ویہود کو حاصل ہے کہ وہ شدید ترین دشمنان اسلام ہیں۔ ف۲۶۹ قَالُوْٓا اِنَّا نَصٰرٰى۔ آیت پر اشکالات متعدد وارد ہوئے ہیں، اور جوابات بھی متعدد دیے جاچکے ہیں۔ مثلاً ایک جواب یہ دیا گیا ہے کہ یہاں مراد صرف رسول اللہ ﷺ کے معاصر مسیحی ہیں۔ یہ بات اپنی جگہ پر صحیح ہے لیکن بنیادی اشکال صرف اس لیے پیدا ہوا ہے کہ آیت کے لفظ نصاریٰ پر کافی غور نہ کیا گیا اور اسے "مسیحیوں" کا مرادف سمجھ لیا گیا۔ آیت میں مسیحی یا عیسائی سرے سے مراد ہی نہیں، بلکہ نصاریٰ سے مراد نصاریٰ ہی ہیں، جو کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو نبی ماننے والا، نہ کہ انہیں ابن اللہ قرار دینے والا ایک قدیم فرقہ ہوا ہے، اور جس کا شمار آج ہزار ڈیڑھ ہزار سال سے موجودہ مسیحی "ملحدوں" میں کررہے ہیں۔ قال قتادۃ نزلت فی ناس من اھل الکتاب کانوا علی شریعۃ مما جاء بہ عیسی اٰمنوا بالرسول فاثنی اللہ علیھم (بحر) قال اٰخرون ھذہ صفۃ قوم کانوا علی شریعۃ عیسی من اھل الایمان (ابن جریر) لفظ نصاریٰ پر مفصل حاشیہ پارۂ اول میں گزر چکا ہے، وہ ملاحظہ کرلیا جائے۔ قَالُوْٓا کا لفظ بھی حشو نہیں۔ ذکر ان کا ہورہا ہے جو اپنے نصاریٰ ہونے کا اقرار کررہے ہیں۔ موجودہ فرنگی قومیں اور حکومتیں تو اپنی مسیحی ہونے کا بھی کھلی طرح اقرار نہیں کررہی ہیں، چہ جائیکہ اپنے کو نصرانی کہیں!...... ان نیم ملحد، نیم مشرک قوم کو قدیم "نصرانیت" سے کوئی علاقہ ہی نہیں، اس لیے اُن کی مودت وغیر مودت کا کوئی سوال ہی نہیں پیدا ہوتا۔ اَقْرَبَهُمْ ذکر یہاں قرب مطلق کا نہیں صرف قرب اضافی کا ہورہا ہے۔ ف۲۷۰ یہاں نصاریٰ کے اسلام سے نسبۃً قریب تر ہونے کے دو وجوہ بھی بیان کردیے۔ ایک یہ کہ ان کی جماعت میں علم دوست، شب بیدار علماء اور تارک الدنیا درویش ہوتے ہیں۔ دوسرے یہ کہ ان کے قلوب میں تواضع کی نرمی ہوتی ہے۔ ان دو خصوصیات نے اس حقیقت کو اور زیادہ روشن ومؤکد کردیا کہ مراد عام مسیحی، خصوصاً فرنگی قومیں ہو ہی نہیں سکتیں، یہاں ان دونوں اوصاف کا قحط ہے۔ بلکہ مراد اسی قدیم فرقہ نصاریٰ (Nazarenes) ہے۔ ذٰلِكَ۔ یعنی یہی نصاریٰ کا اسلام سے قرب اضافی۔ قِسِّيْسِيْنَ۔ قس کے لفظی معنی عربی میں رات کو کسی شیء کے طلب کرتے رہنے کے ہیں۔ اصل القس تتبع الشیء و طلبہ باللیل (راغب) اور علماء نصاریٰ چونکہ شب بیدار ہوتے تھے، اس لیے انہیں بھی قسیس کہنے لگے۔ والقسیس العالم العابد من رءوس النصاریٰ (راغب) لیکن یہ بھی اہل لغت سے مروی ہے کہ قسیس کسی بیرونی زبان، سُریانی یا لاطینی سے منتقل ہوکر عربی میں آیا ہے۔ اور لغت عرب میں داخل ہوگیا ہے۔ قال قطرب القس والقسیس للعالم بلغۃ الروم (کبیر) و لفظ القسیس اما ان یکون عربیا واما ان یکون بلغۃ الروم ولکن خلطتہ العرب بکلامھم فصار من لغتھم اذلیس فی الکتاب ما لیس من لغۃ العرب (قرطبی) محققین نے آیت سے یہ نکتہ بھی نکالا ہے کہ تواضع وغیرہ صفات محمودہ بہرحال قابل قدر ہیں خواہ وہ کہیں مل جائیں یہاں تک کہ نصاریٰ میں بھی۔ و فی الاٰیۃ دلیل علی ان التواضع والاقبال علی العلم والعمل والاعراض عن الشھوات محمودۃ اینما کانت (روح) و فی ھذا التعلیل دلیل علی جلالۃ العلم وانہ سبیل الی الھدایۃ و علی حسن عاقبۃ الانقطاع (بحر) و فیہ دلیل علی ان العلم انفع شیء و اھداہ الی الخیر و ان کان علم القسیسین و کذا علم الاٰخرۃ و ان کان فی راھب والبراءۃ من الکبر وان کانت فی نصرانی (مدارک) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت سے معلوم ہوا کہ علوم واخلاق کو اعمال میں دخل عظیم ہے، اور اسی لیے مشائخ طریقت کو علوم واخلاق کا اہتمام اعمال سے بھی بڑھ کر ہوتا ہے۔

واے۲ یہ تصدیق کرنے والے کون لوگ تھے؟ حدیث و سیر کی کتابیں اس پر متفق ہیں کہ اس سے مراد نجاشی شاہ حبشہ (متوفی ۹ ہجری) اور اس کے درباری ہیں۔ یہ لوگ پکے مسیحی تھے۔ قبل ہجرت نبوی جب آپ نے مکہ معظمہ سے صحابیوں کی ایک جماعت کی ہجرت ملک حبشہ کو کرائی تھی تو ایک موقع پر حضرت جعفر طیار رضی اللہ عنہ نے نجاشی کی فرمائش پر سر دربار سورۂ مریم کی آیتیں پڑھ کر سنائیں۔ اس پر نجاشی اور اہل دربار متاثر ہو کر رو پڑے۔ قال ابن عباس رضی اللہ عنہما يريد النجاشي و اصحابه (کبیر) عن عبدالله بن زبير قال نزلت هٰذه الأية في النجاشي و اصحابه (ابن کثیر) فبكي والله النجاشي حتى اخضلت لحيتهٗ وبكت اساقفتهٗ حتى اخضلوا مصاحفهم حين سمعوا ماتلا عليهم و ثم قال النجاشي ان هٰذا والذي جاء به عيسٰى ليخرج من مشكاة واحدةٍ (ابن ہشام) مَاۤ اُنْزِلَ اِلَى الرَّسُوْلِ۔ یہ سورۂ مریم کی آیتیں تھیں۔ فقرأ عليه صدرًا من كٓهٰيٰعٓصٓ (ابن ہشام) ثم امر جعفر ان يقرأ عليهم القراٰن فقرأ سورة مريم (قرطبی)



وَ اِذَا سَمِعُوْا مَاۤ اُنْزِلَ اِلَى الرَّسُوْلِ تَرٰۤى اَعْيُنَهُمْ

اور جب وہ اس (کلام) کو سنتے ہیں جو پیمبر پر اُتارا گیا ہے تو آپ اُن کی آنکھیں دیکھیں گے کہ

تَفِيْضُ مِنَ الدَّمْعِ مِمَّا عَرَفُوْا مِنَ الْحَقِّ ۚ يَقُوْلُوْنَ

اُن سے آنسو بہہ رہے ہیں۔ اس لیے کہ انہوں نے حق کو پہچان لیا وہ کہتے ہیں

رَبَّنَاۤ اٰمَنَّا فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ ﴿٨٣﴾ وَ مَا لَنَا لَا

کہ اے ہمارے پروردگار ہم ایمان لے آئے۔ سو تو ہم کو بھی تصدیق کرنے والوں میں لکھ لے واے۲ اور آخر کیوں ہم

نُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَمَا جَآءَنَا مِنَ الْحَقِّ ۙ وَ نَطْمَعُ

ایمان نہ لائیں اللہ اور (اُس) حق پر جو ہمیں (اب) پہنچا ہے اور (پھر) اُمید اس کی رکھیں

اَنْ يُّدْخِلَنَا رَبُّنَا مَعَ الْقَوْمِ الصّٰلِحِيْنَ ﴿٨٤﴾ فَاَثَابَهُمُ

کہ ہمارا پروردگار ہم کو صالح لوگوں کی معیت میں داخل کر دے گا و۲ے۲ تو اللہ اُن کو اس قول کے

اللّٰهُ بِمَا قَالُوْا جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ

عوض میں ایسے باغ دے گا جن کے نیچے نہریں پڑی بہہ رہی ہوں گی اُن میں وہ (ہمیشہ)

خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ وَ ذٰلِكَ جَزَآءُ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿٨٥﴾

رہیں گے اور نیکو کاروں کا ایسا ہی معاوضہ ہے و۳ے۲

وَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَاۤ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ

اور جو لوگ کفر کرتے اور ہماری نشانیوں کو جھٹلاتے رہے تو وہی دوزخ والے

الْجَحِيْمِ ﴿٨٦﴾ ع يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُحَرِّمُوْا طَيِّبٰتِ

ہیں و۴ے۲ اے ایمان والو! اپنے اُوپر اُن پاکیزہ چیزوں کو جو اللہ نے تمہارے لیے جائز کی ہیں

مَاۤ اَحَلَّ اللّٰهُ لَكُمْ وَ لَا تَعْتَدُوْا ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ

حرام نہ کر لو اور حدود سے آگے نہ نکلو۔ بیشک اللہ حدود سے آگے نکل جانے والوں کو پسند



اَعْيُنَهُمْ تَفِيْضُ مِنَ الدَّمْعِ۔ افاضہ یعنی آنسو کثرت سے روان ہو گئے۔ خبرٌ مستفيضٌ اذا كثر وانتشر كفيض الماء عن الكثرة (قرطبی) اہل علم کا تاثر اسی قسم کا ہوتا ہے۔ وہ ہائے وائے نہیں کرتے البتہ ان کے آنسو چلنے لگتے ہیں۔ وهٰذه احوال العلماء يبكون ولا يصعقون و يسالون ولا يصيحون (قرطبی) مِمَّا عَرَفُوْا مِنَ الْحَقِّ۔ کلام حق سے متاثر ہو کر آبدیدہ ہو آنا اور گریہ طاری ہو جانا گویا سنت صالحین ہے۔ توریت میں ہے:۔ "سب لوگ شریعت کی باتیں سن کے روتے تھے" (نحمیاہ۔ ۸:۹) زیادہ ہنسی جس طرح غفلت کی دلیل ہے اُسی طرح رقت قلب علامت عبرت پذیری اور بیداری روح کی ہے۔ الْحَقِّ کا لفظ لانے میں ایک نکتہ یہ بھی ہے کہ انجیل میں حضرت مسیح علیہ السلام کی زبان سے جس آخری نبی کی پیش گوئی درج ہے اُسے تعبیر بھی "روح حق" ہی سے کیا (یوحنا۔ ۱۴:۱۷۔ یوحنا ۱۶:۱۳) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت سے وجد صوفیہ کا اثبات ہوتا ہے۔ اور وجد نام ہے بے اختیاری کی کیفیت محمودہ کا۔ حالة محمودة غريبة غير اختيارية۔ فَاكْتُبْنَا۔ اکتاب یہاں قطعی طور پر بنا دینے یا کر دینے کے معنی میں ہے۔ و معنى فاكتبنا اجعلنا فيكون بمنزلة ما قد كُتب و دُوّن (قرطبی) الشّٰهِدِيْنَ یعنی قرآن کے کلام الٰہی اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے رسول برحق ہونے کی گواہی دینے والے۔ قال ابو على الذين يشهدون بتصديق نبيك و كتابك (قرطبی) مِمَّا عَرَفُوْا مِنَ الْحَقِّ میں پہلا مِنْ سببیہ ہے اس لیے کے معنی میں اور دوسرا مِنْ تبعیضیہ ہے بعض الحق کے معنی میں۔ الاول لابتداء الغاية والثانية للتبعيض (کبیر) و۲ے۲ یعنی ہماری اس آرزو کا پورا ہونا موقوف ہی ہے اسلام لانے پر۔ استفهام انكار و استبعاد لانتفاء الايمان مع قيام الداعي و هو الطمع في الانخراط مع الصالحين (بیضاوی) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ بغیر عمل کے محض آرزو یا طمع مفید یا معتدبہ نہیں۔ و۳ے۲ خاص سے عام کی طرف آنا اور جزئیات سے کلیات پیدا کرنا قرآن مجید کا ایک عام اسلوب بیان ہے۔ اُوپر ایک خاص گروہ کے انعامات کا ذکر تھا۔ اب عام قاعدہ بیان کر دیا ہے کہ ہمارے قانون میں ایسی جزائے خیر تو ہر نیکوکار کو ملتی ہی رہتی ہے اور اخلاص طلب رائگاں نہیں جاتا۔ وهكذا من خلص ايمانه وصدق يقينه يكون ثوابه الجنة (قرطبی) فَاَثَابَهُمُ اللّٰهُ بِمَا قَالُوْا سے معلوم ہوا کہ جنت اس اقرار اور اس معرفت سے معاً واجب ہو جاتی ہے اگرچہ صاحب اقرار و صاحب معرفت صاحب کبیرہ ہی ہو۔ اسی لیے متکلمین نے کہا ہے کہ آیت میں قوی دلیل اس کی موجود ہے کہ مومن فاسق کی سزا خلود فی النار نہیں۔ الأية دالة على ان المؤمن الفاسق لايبقى مخلدًا في النار (کبیر) فَاَثَابَهُمُ اللّٰهُ بِمَا قَالُوْا سے اہل سنت نے یہ بھی استدلال کیا ہے کہ اقرار داخل ایمان ہے وفيه دليل على ان الاقرار داخل في الايمان كما هو مذهب الفقهاء (مدارک) مَعَ الْقَوْمِ الصّٰلِحِيْنَ میں مَعَ فی کے معنی میں بھی سمجھا گیا ہے۔ قيل مع بمعنى في (قرطبی) و نطمع میں و حالیہ لیا گیا ہے۔ والواو في و نطمع واو الحال (کشاف) و۴ے۲ اُولٰٓئِكَ کے حصر سے یہ ظاہر ہو گیا کہ اصحاب جحیم یعنی دوزخ میں مستقل رہنے والے کافر ہی ہوں گے نہ کہ غیر کافر یا فاسق مسلم۔ يفيد الحصر اي اولٰئك اصحاب الجحيم لا غيرهم فهٰذا يقتضي تخصيص هٰذا الدوام بالكفار (کبیر)

الْمُعْتَدِيْنَ ﴿۸۷﴾ وَ كُلُوْا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ حَلٰلًا

نہیں کرتا ف۲۷۵ اور اللہ نے جو کچھ تمہیں حلال، پاکیزہ چیزیں دے رکھی ہیں ان میں

طَيِّبًا ۠ وَّاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِیْۤ اَنْتُمْ بِهٖ مُؤْمِنُوْنَ ﴿۸۸﴾

سے کھاؤ (پیو) اور اسی اللہ سے ڈرتے رہو جس پر تم ایمان رکھتے ہو ف۲۷۶

لَا يُؤَاخِذُكُمُ اللّٰهُ بِاللَّغْوِ فِیْۤ اَيْمَانِكُمْ وَ لٰكِنْ

اللہ تم سے تمہاری بے معنی قسموں پر مؤاخذہ نہیں کرتا ف۲۷۷ لیکن

يُّؤَاخِذُكُمْ بِمَا عَقَّدْتُّمُ الْاَيْمَانَ ۚ فَكَفَّارَتُهٗۤ

جن قسموں کو تم مضبوط کر چکے ہو اُن پر تم سے مؤاخذہ کرتا ہے ف۲۷۸ سو اس کا کفارہ

اِطْعَامُ عَشَرَةِ مَسٰكِيْنَ مِنْ اَوْسَطِ مَا تُطْعِمُوْنَ

دس مسکینوں کو اوسط درجہ کا کھانا ہے جو تم اپنے گھر والوں کو دیا

اَهْلِيْكُمْ اَوْ كِسْوَتُهُمْ اَوْ تَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ ؕ فَمَنْ لَّمْ

کرتے ہو یا انہیں کپڑا دینا یا غلام آزاد کرنا ف۲۷۹ لیکن جس

يَجِدْ فَصِيَامُ ثَلٰثَةِ اَيَّامٍ ؕ ذٰلِكَ كَفَّارَةُ اَيْمَانِكُمْ

کو (اتنا) مقدور نہ ہو تو اس کے لیے تین دن کے روزہ ہیں ف۲۸۰ یہ تمہاری قسموں کا کفارہ ہے

اِذَا حَلَفْتُمْ ؕ وَاحْفَظُوْۤا اَيْمَانَكُمْ ؕ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ

جب کہ تم حلف اُٹھا چکے ہو اور اپنی قسموں کو یاد رکھا کرو ف۲۸۱ اور اس طرح اللہ تمہارے لیے

اللّٰهُ لَكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ﴿۸۹﴾ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ

اپنے احکام کھول کر بیان کرتا ہے تاکہ تم شکر گزار ہو ف۲۸۲ اے ایمان والو!

اٰمَنُوْۤا اِنَّمَا الْخَمْرُ وَالْمَيْسِرُ وَ الْاَنْصَابُ وَ الْاَزْلَامُ

شراب اور جوا اور بت اور پانسے تو بس نری گندی باتیں



ف۲۷۵ تحریم حلال کی ایک عام اور چلی ہوئی صورت یہ ہے کہ کسی جائز لذت سے بہ قصد قربت حق اپنے کو ہمیشہ کیلیے محروم کر دیا جائے۔ غیر مذہب والے اس عادت کا شکار بہ کثرت ہو چکے ہیں کسی مسلمان کا ایسی جسارت کرنا گویا اس کا اقرار کرنا ہے کہ شریعت سے فلاں فلاں پرہیز کے مقرر نہ کرنے میں کمی ہوئی ہے اور اب میں اپنی عقل و تجربہ سے اس فروگذاشت کی تلافی کر رہا ہوں۔ کسی جائز چیز سے کسی طبی یا انتظامی مصلحت کی بنا پر دست بردار ہو جانا اور چیز ہے اور بعض بزرگوں سے جو ترک لذات کے سلسلہ میں جو مجاہدے منقول ہیں، سمجھنا چاہیے کہ وہ اسی قبیل سے ہوں گے --- کم از کم حسن ظن کا تقاضا تو یہی ہے۔ لَا تُحَرِّمُوْا۔ تحریم اعتقادی، تحریم قولی، تحریم عملی کی تینوں صورتوں پر شامل ہے۔ ای لا تعتقدوا تحریم ما احل اللہ تعالیٰ لکم و لا تظھروا باللسان تحریم ما احل اللہ لکم و لا تجتنبوا عنھا اجتنابا شبیہ الاجتناب من المحرّمات (کبیر) طَيِّبٰتِ مَاۤ اَحَلَّ اللّٰهُ لَكُمْ۔ ان پاکیزہ اور جائز چیزوں میں غذا، لباس، ازدواج وغیرہ ہر قسم کی لذتیں آ گئیں اور طیبات کے تحت میں ہر وہ جائز لذت شامل ہے جس کی طرف قلب اور طبیعت کو میلان ہوتا ہے۔ الطیبات اللذیذات التی تشتھیھا النفوس و تمیل الیھا القلوب (کبیر) الطیبات اسمٌ یقع علی ما یستلذ و یشتھی و یمیل الیہ القلب (جصاص) وَلَا تَعْتَدُوْا۔ اعتداء یا حدود سے نکل جانا یہی ہے کہ شریعت کی احتیاطوں اور قیدوں کو ناکافی سمجھ کر ان پر اپنی رائے و تجویز سے اضافہ کر لیا جائے یا اس کے برعکس انہیں زیادہ سمجھ کر ان میں سے کچھ چیزوں کو گھٹا دیا جائے۔ جو حکمت یا صنعت ہر لحاظ سے اکمل اور ہر اعتبار سے اجمل ہو اُس میں ایک ذرہ کا اضافہ کر دینا بھی اس کے کمال حسن کے غارت کر دینے کے لیے ایسا ہی کافی ہے جیسا اُس میں سے گھٹا دینا یا نکال دینا۔ فالنھیان علیٰ ھٰذا تضمنا الطرفین ای لا تشددوا فتحرموا حلالًا و لا ترخصوا فتحلوا حرامًا (قرطبی) ای لا تبالغوا فی التضییق علی انفسکم تحریم المباحات علیکم کما قال من قالہ من السلف (ابن کثیر) محققین نے کہا ہے کہ آیت میں دو طرفہ زد ہے۔ ایک طرف زُہّاد متشددین کا اور دوسری طرف رخصت میں بہت ڈھیل ڈال دینے والے صوفیہ اہل باطل کا۔ قال علماء نافی ھٰذہ الاٰیۃ و ما شابھھا ردٌّ علی غلاۃ المتزھدین و علی اھل البطالۃ من المتصوفین (قرطبی) ف۲۷۶ (کہ یہ تقویٰ یا خوف خدا ہی راہ اعتدال و احتیاط و فرمانبرداری پر قائم رکھے گا) اسلامی شریعت کے احکام عقلاء و حکماء کے گڑھے ہوئے نہیں کہ ان میں کسی قسم کی ترمیم، تنقید، اضافہ و اصلاح کی گنجائش ہو۔ وہ تو تمام تر حکیم مطلق اور حاکم برحق کے مقرر کیے ہوئے ہیں۔ اس میں اپنی رائے و تجویز کو دخل دینا مقتضیات ایمان کے سرتاسر خلاف اور حاکمیت الٰہی سے بغاوت ہے۔ فقہاء محققین نے لکھا ہے کہ جو غذائیں شریعت الٰہی نے حلال و طیب قرار دی ہیں انہیں چھوڑ دینے میں کوئی دینی فضیلت ہرگز نہیں۔ جیسا کہ خود ساختہ مذہبوں نے ترک لذائذ کو ایک معیار تقویٰ و مقبولیت سمجھ رکھا ہے۔ یدل علی انہ لا فضیلۃ فی الامتناع من اکلھا (جصاص) خود رسول اللہ ﷺ نے گوشتوں میں علاوہ بکری، بھیڑ، اونٹ وغیرہ کے مرغ کا گوشت بھی تناول فرمایا ہے۔ قد روی ابو موسی الاشعری انہ رای النبی ﷺ یاکل لحم الدجاج (جصاص) فواکہ اور شیرینی اور حلوے کی دوسری لذیذ قسمیں بھی آپ سے نوش فرمانا ثابت ہیں۔ رای انہ کان یاکل الرطب والبطیخ (جصاص) روی ان رسول اللہ ﷺ کان یاکل الدجاج والفالوذ و کان یعجبہ الحلواء والعسل (مدارک) كُلُوْا۔ کے امر و اجازت کا دائرہ صرف کھانے کی چیزوں تک محدود نہیں۔ کھانے، پینے، پہننے، اوڑھنے، سواری و مکان غرض برتنے کی ساری چیزیں اس کے اطلاق میں داخل ہیں۔ الاکل فی ھٰذہ الاٰیۃ عبارۃ عن التمتع بالاکل والشرب واللباس و الرکوب و نحو ذٰلک (قرطبی) ابن عباس رضی اللہ عنہما صحابی نے فرمایا کہ جو چاہو کھاؤ جو چاہو پیو، بس لحاظ صرف اس کا رکھو کہ اسراف اور فخر و نمائش کے حدود تک نہ پہنچ جاؤ۔ عن طاؤس قال سمعت ابن عباس رضی اللہ عنہما یقول کل ما شئت و اکتس ما اخطأتک اثنتین سرفًا او مخیلۃ (جصاص) فقیہ جصاص رازی نے لکھا ہے کہ صحابیوں میں حضرت عثمان، حضرت عبدالرحمٰن بن عوف، حضرت حسن، حضرت عبداللہ بن ابی اوفیٰ، حضرت عمران بن حصین، حضرت انس بن مالک، حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہم سے اور مشہور تابعی قاضی شریح سے لباس میں پشمینہ کا استعمال ثابت ہے (احکام القرآن) كُلُوْا۔ صیغہ امر ہے لیکن مراد یہاں وجوب نہیں صرف اباحت ہے۔ کلوا صیغۃ امر و ظاھرھا للوجوب الا ان المراد ھھنا للاباحۃ والتحلیل (کبیر) مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ میں مِنْ تبعیض کے لیے ہے۔ اس میں ادھر اشارہ ہے کہ جائز چیزوں میں سے کچھ کھاؤ پیو اور کچھ دوسروں کی نذر کر دو، تاکہ اسراف سے بھی بچے رہو۔ کلمۃ من للتبعیض فکانہ قال اقتصروا فی الاکل علی البعض و اصرفوا البقیۃ الی الصدقات والخیرات لانہ ارشاد الی ترک الاسراف کما قال ولا تسرفوا (کبیر) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں رسم ترک حیوانات کا ابطال ہے جو بعض مدعیان طریقت کا طریق ہے۔ ف۲۷۷ مؤاخذہ سے مراد یہاں سزائے دنیوی ہے۔ یعنی ایسی قسم کا کفارہ واجب نہیں۔ اللَّغْوِ فِیْۤ اَيْمَانِكُمْ۔ بے معنی قسموں پر حاشیہ سورۂ بقرہ میں گزر چکا۔ پ۲ آیت ۲۲۵۔ ف۲۷۸ (اور اس کے توڑنے کی سزائے دنیوی کفارہ ادا کرنا ہے) بِمَا عَقَّدْتُّمُ الْاَيْمَانَ۔ جھوٹی قسم ایک تو کسی گزشتہ واقعہ سے متعلق ہو سکتی ہے۔ جیسے کسی واقعہ کا وقوع قسم کھا کر بیان کیا حالانکہ وہ خلاف واقع تھا۔ یہاں ایسی قسموں کا ذکر نہیں، قسموں کی ایک دوسری قسم یہ ہے کہ مستقبل میں کسی امر کے وقوع یا عدم وقوع کو قسم سے مؤکد کر کے بیان کیا جائے۔ یہاں یہی قسم مراد ہے۔ عَقَّدْتُّمْ عقد کے لفظی معنی گرہ دینے کے ہیں۔ مجازاً عہد، قسم، بیع وغیرہ کے مؤکد کرنے پر بولا جاتا ہے۔ ف۲۷۹ یہ کفارہ قسم توڑنے کے بعد ہی واجب ہوگا۔ اس کے قبل نہیں ادا ہو سکتا۔ یہ قسم خواہ ارادۃً توڑی ہو یا بھول چوک سے ٹوٹ گئی ہو،

رِجۡسٌ مِّنۡ عَمَلِ الشَّيۡطٰنِ فَاجۡتَنِبُوۡهُ لَعَلَّكُمۡ
ہیں شیطان کے کام ؀۲۸۳ سو اس سے بچے رہو تاکہ فلاح

تُفۡلِحُوۡنَ ۝۹۰ اِنَّمَا يُرِيۡدُ الشَّيۡطٰنُ اَنۡ يُّوۡقِعَ بَيۡنَكُمُ
پاؤ ؀۲۸۴ شیطان تو بس یہی چاہتا ہے کہ تمہارے آپس میں

الۡعَدَاوَةَ وَالۡبَغۡضَآءَ فِى الۡخَمۡرِ وَالۡمَيۡسِرِ وَيَصُدَّكُمۡ
دشمنی اور کینہ شراب اور جوئے کے ذریعہ سے ڈال دے ؀۲۸۵ اور تمہیں اللہ کی یاد

عَنۡ ذِكۡرِ اللّٰهِ وَعَنِ الصَّلٰوةِ‌ۚ فَهَلۡ اَنۡتُمۡ مُّنۡتَهُوۡنَ ۝۹۱
اور نماز سے روک دے ؀۲۸۶ سو اب بھی تم باز آؤ گے ؀۲۸۷

وَاَطِيۡعُوا اللّٰهَ وَاَطِيۡعُوا الرَّسُوۡلَ وَاحۡذَرُوۡا‌ۚ فَاِنۡ
اور اطاعت کرتے رہو اللہ کی اور رسول کی اور احتیاط رکھو اور اگر

تَوَلَّيۡتُمۡ فَاعۡلَمُوۡۤا اَنَّمَا عَلٰى رَسُوۡلِنَا الۡبَلٰغُ الۡمُبِيۡنُ ۝۹۲
اعراض کرو گے تو جان رکھو کہ ہمارے رسول کے ذمہ تو صاف صاف پہنچا دینا ہے اور بس ؀۲۸۸

لَيۡسَ عَلَى الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ جُنَاحٌ
جو لوگ ایمان رکھتے ہیں اور نیک کام کرتے رہتے ہیں ان پر اس چیز میں

فِيۡمَا طَعِمُوۡۤا اِذَا مَا اتَّقَوْا وَّاٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ
کوئی گناہ نہیں جس کو وہ کھاتے ہوں، جبکہ وہ لوگ تقویٰ رکھتے ہوں ؀۲۸۹ اور ایمان رکھتے ہوں اور نیک کام کرتے

ثُمَّ اتَّقَوْا وَّاٰمَنُوۡا ثُمَّ اتَّقَوْا وَّاَحۡسَنُوۡا‌ؕ وَاللّٰهُ
ہوں پھر تقویٰ کریں، ؀۲۹۰ اور ایمان رکھتے ہوں اور پھر تقویٰ کریں، اور خوب نیک کاری کریں ؀۲۹۱ اور اللہ

ع ۱۲/۲ يُحِبُّ الۡمُحۡسِنِيۡنَ ۝۹۳ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا لَيَبۡلُوَنَّكُمُ
تو محبت رکھتا ہے خوب نیکو کاری کرنے والوں سے، ؀۲۹۲ اے ایمان والو اللہ تمہیں آزمائے گا



…ہاء نے لکھا ہے کہ کفارہ دونوں صورتوں میں واجب ہوگا۔ اِطۡعَامُ۔ یہ کھانا دونوں وقتوں کا ہوگا۔ یہ کھانا چاہے دس شخصوں کو ایک دن کھلا دیا جائے یا ایک ہی شخص کو دس دن تک کھلایا جاتا رہے۔ كِسۡوَتُهُمۡ۔ کپڑا ایسا ہو …جسم کے اکثر حصہ کے لئے کافی ہو۔ تَحۡرِيۡرُ رَقَبَةٍ۔ لفظی معنی گردن آزاد کرانے کے ہیں۔ مراد غلام یا باندی کا آزاد کرنا ہے۔ رَقَبَةٍ کا لفظ سورۃ النساء ع ۱۳، آیت ۹۲ میں آچکا ہے اور اس کی جمع رقاب سورۃ البقرہ …۲۲، آیت ۱۷۸ میں۔ اَوۡ۔ کفارہ کی یہ تینوں صورتیں جو یہاں ارشاد ہوئیں ان کی ترتیب ذکر سے یہ لازم نہیں آتا کہ ان پر عمل بھی نمبر وار اسی ترتیب سے ہو۔ بلکہ اختیار ہے کہ ماحول کا لحاظ کر کے جو کفارہ بہتر ہو وہی …جائے۔ لا خلاف فی رد کفارۃ الیمین علی التخییر (قرطبی) ومعنی او التخییر وایجاب احدی الکفارات الثلاث (مدارک) بلکہ فقہاء مالکیہ نے تو تصریح کردی ہے کہ ضرورت کا اعتبار کیا جائے۔ …عندی انها تکون بحسب الحال فان علمت محتاجا فالاطعام افضل لانک اذا اعتقت لم ترفع حاجتهم وزدت محتاجا (ابن العربی) ؀۲۸۰ (اور یہ تینوں روزے متواتر ہونے چاہئیں) یہ …باقی کفارہ معاً ٹوٹ جائے گا جونہی کہ عدم مقدرت کا عذر ختم ہوگیا۔ چنانچہ فقہاء نے لکھا ہے کہ کسی نے یہ کفارہ کے روزے شروع کئے اور دو روزے ہو بھی چکے تھے کہ اسے طعام یا لباس کی مقدرت حاصل ہوگئی تو اب تیسرا …روزہ رکھنے کے بجائے اسے اصل کفارہ ہی دینا چاہیے۔ فَمَنۡ لَّمۡ يَجِدۡ۔ فقہاء نے کہا ہے کہ یہاں مقدرت کا معیار صاحب نصاب ہونا ہے ؀۲۸۱ (تاکہ اس کے توڑنے اور پھر کفارہ دینے کی نوبت ہی نہ آئے) اِذَا حَلَفۡتُمۡ یعنی جب تم حلف لے چکے اور اسے توڑ بھی چکے ؀۲۸۲ شکر یہ اس کا کہ حاکم علی الاطلاق و حکیم مطلق نے تمہاری چھوٹی بڑی، دینی و دنیوی، انفرادی و اجتماعی ساری مصلحتوں اور ضرورتوں کا لحاظ اور سب کی رعایت رکھ لی۔ ؀۲۸۳ بعض گناہ ایسے ہوتے ہیں کہ انہیں فطرت انسانی اور طبیعت بشری سے پھر کچھ نہ کچھ لگاؤ ہوتا ہے لیکن یہ چاروں چیزیں تو ایسی ہیں کہ انسان ان کی جانب تمامتر خارجی مؤثرات ہی کے اثر سے آتا ہے اور یہ بالکل ہی شیطان کی تحریک کا نتیجہ ہوتی ہیں۔ رِجۡسٌ مِّنۡ عَمَلِ الشَّيۡطٰنِ ان کی بالکل صحیح تصویر کشی ہے۔ فطرت بشری ان سے خود ابا کرتی ہے۔ خمر اور میسر پر حاشیہ سورۃ البقرہ رکوع ۲۸ کے تحت میں اور انصاب اور ازلام پر اسی سورۂ مائدہ کے شروع میں درج ہو چکے۔ شراب اور جوئے کی مادی مضرتوں کے لئے ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن مِنۡ عَمَلِ الشَّيۡطٰنِ یعنی تحریک شیطانی کا نتیجہ۔ لانه مسبب عن تسويله وتزيينه (بیضاوی) لانه يحمل عليه فكانه عمله (مدارک) ؀۲۸۴ اور فلاح میں دینی و دنیوی، مادی و روحانی، جسمانی و دماغی انفرادی و اجتماعی ہر قسم کی فلاح شامل ہے۔ مفسر زمخشری نے لکھا ہے کہ حرمت خمر و میسر کے متعدد طریقہ قرآن نے اسی آیت میں جمع کر دیئے:۔ (۱) آیت کی ابتدا کلمۂ حصر اِنَّمَا سے کی، یعنی ان چیزوں کی بس یہی کل حقیقت ہے، اس کے سوا کچھ نہیں۔ (۲) ان دونوں چیزوں کا ذکر انصاب و ازلام جیسی مسلّم گندی چیزوں کے ساتھ کیا (۳) انہیں رجس قرار دیا (۴) انہیں عمل شیطان ٹھہرایا (۵) صاف صاف ان سے اجتناب کا حکم دیا (۶) ان سے احتراز کو موجب فلاح بتلایا (۷) ان کی دینی و دنیوی مضرتوں کا ذکر کیا۔ فَاجۡتَنِبُوۡهُ میں ضمیر رِجۡسٌ یا عَمَلِ الشَّيۡطٰنِ کی جانب ہے۔ الضمير للرجس (بیضاوی) الضمير يرجع الى الرجس او الى عمل الشيطان (مدارک) حرمت خمر پر اگر دوسرے نصوص نہ موجود ہوں جب بھی یہی ایک آیت کافی ہے اس لئے کہ اول تو لفظ رجس موجود ہے جو خود تحریم کا مقتضی ہے اور پھر فَاجۡتَنِبُوۡهُ بہ صیغۂ امر ہے۔ اقتضت هذه الاٰية تحريم الخمر من وجهين احدهما قوله رجس لان الرجس اسم فى الشرع لمايلزمه اجتنابه والوجه الاٰخر قوله تعالى فاجتنبوه و ذلك امر والامر يقتضى الايجاب (جصاص) ؀۲۸۵ شراب نوشی اور قمار بازی کی دنیوی مضرتوں اور اخلاقی قباحتوں کی تفصیل لکھنے پر کوئی آئے تو کتاب کی کتاب تیار ہو سکتی ہے۔ قرآن مجید نے یہاں ان کی صرف سب سے بڑی اور کلیدی مضرت، خانہ جنگی کی طرف اشارہ کر دیا۔ شراب و قمار دونوں کے مضر اثرات شر و فساد کی شکل میں روزمرہ کے مشاہدے ہیں۔ مے نوشی اور جرائم کا قریبی تعلق آج ماہرین فن کے فراہم کئے ہوئے اعداد سے ایک ثابت شدہ حقیقت ہے اور جوئے کی لت میں پڑ کر بڑے بڑے مشاہیر و اکابر کا اپنی دولت، سلطنت، عزت و ناموس تک گنوا بیٹھنا ہندوستان کے قدیم ترین قصہ مہابھارت سے ظاہر ہو رہا ہے۔ جاہلیت عرب کے مہذب باشندے ان دونوں بلاؤں میں بری طرح مبتلا تھے، ٹھیک اسی طرح جیسے آج جاہلیت فرنگ کی مہذب آبادی پر بھی دونوں بلائیں بری طرح مسلط ہیں۔ ملاحظہ ہو راقم سطور کی انگریزی تفسیر القرآن۔ فِى الۡخَمۡرِ وَالۡمَيۡسِرِ میں فِي سببیہ ہے یعنی ان کے ذریعہ یا واسطہ سے۔ ای بسببها (جمل) ای بسبب تعاطيهما (روح) الۡخَمۡرِ۔ خمر کے اصل معنی اگرچہ صرف شراب انگوری کے تھے لیکن بعد کو یہ لفظ ہر قسم کی نشہ آور شراب کے لئے استعمال ہونے لگا۔ الخمر هى عصير العنب المشتد (جصاص) كل شىء اسكر فهو خمر (جصاص) الخمر سميت لكونها خامرة لمقر العقل وهو عند بعض الناس اسم لكل مسكر، عند بعضهم اسم للمتخذ من العنب والتمر (راغب) شراب کے سلسلہ میں یہ یاد رہے کہ جس طرح اس کا پینا ناجائز ہے اسی طرح اس کا بنانا، اس کا بیچنا، اس کے کاروبار میں حصہ لینا، اس سے کسی طرح نفع اٹھانا سب ناجائز ہے۔ حدیث ابوداؤد میں ان الله حرم الخمر وثمنها صاف آچکا ہے۔ اور فقہاء نے تمام متعلقات شراب کی حرمت پر دلائل نقل کئے ہیں۔ آبکاری کا عظیم الشان محکمہ اور پر منفعت کاروبار اسلامی حکومت کے تحت میں ایک منٹ کے لئے بھی زندہ نہیں چھوڑا جا سکتا۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے اس آیت کے ذیل میں خوب فرمایا کہ معاصی میں…

خاص کی تصریح کر دینا قرآن مجید کا عام اسلوب بیان ہے۔ ضمناً اس سے نماز کی عظمت اور اہمیت واشرفیت پر پوری روشنی پڑگئی۔ خص الصلٰوۃ من الذکر بالافراد للتعظیم والاشعار بان الصاد عنها کالصاد عن الایمان (بیضاوی) وخص الصلٰوۃ من بین الذکر لزیادۃ درجتها کانه قال وعن الصلٰوۃ خصوصًا (مدارک) شراب اور جوئے کے دنیوی نقصانات کی طرف اشارہ ابھی اوپر ہو چکا اب بیان ان کی دینی مضرتوں کا ہو رہا ہے۔ میسر کی حرمت کی جو حکمتیں یہاں بیان ہوئیں وہی شطرنج وغیرہ نیم قماری کھیلوں میں بھی مشاہد ہیں اسی لئے فقہاء نے ان کے بھی عدم جواز کا فتویٰ دیا ہے اور صحابہ اور تابعین سے بھی منقول ہے۔ روی عن علی ﷛ انه قال الشطرنج من المیسر وقال عثمان وجماعة من الصحابة والتابعین النرد وقال قوم من اهل العلم القمار کله من المیسر (جصاص) هذه الأیة تدل علی تحریم اللعب بالنرد والشطرنج قمارًا اوبغیر قمار (قرطبی) و۲۸۷ (شراب اور قمار سے) اصحاب نبی ﷛ جو آیت کے مخاطب اولین تھے، اسے سنتے ہی پکار اٹھے، ہم باز آگئے، ہم باز آگئے۔ قال عمر انتهینا انتهینا (ابن جریر) فقالو انتهینا یا ربّ (ابن جریر) فقالو انتهینا ربنا انتهینا ربنا (ابن جریر) کیسا ڈسپلن تھا بارگاہ نبوت کا اور کیسی زبردست اصلاحی قوت تھی عرب کے اس امی حکیم کی کہ دم کے دم میں بڑے بڑے پرانے اور عمر بھر کے شرابیوں جواریوں کو پاکباز ومتقی بلکہ پاکبازوں اور صالحین کا سردار بنا دیا۔۔۔ سچ کہا ہے اکبر الٰہ آبادی نے۔

خود نہ تھے جو راہ پر اوروں کے ہادی بن گئے ۔۔۔ کیا نظر تھی جس نے مُردوں کو مسیحا کر دیا

فَهَلْ اَنْتُمْ مُّنْتَهُوْنَ۔ حرمت شراب وقمار کی تاکید در تاکید تو اوپر سے چلی آرہی تھی اب اس فقرہ نے اسے اور مؤکد کر کے گویا شدت ممانعت پر مہر لگا دی۔ اعاد الحث علی الانتهاء بصیغة الاستفهام مرتبًا علی ما تقدم من انواع الصوارف (بیضاوی) ایذانًا بان الامر فی المنع والتحذیر بلغ الغایة وان الاعذار قد انقطعت (بیضاوی) علامہ زمخشری نے ایک سوال یہاں یہ پیدا کیا ہے کہ پہلی آیت میں خمر و میسر کا ذکر انصاب و ازلام کے ساتھ کیا ہے اور اب کی تنہا انہی دو کا ذکر کیوں کیا ہے؟ اور خود ہی اس کا جواب یہ دیا ہے کہ آیت میں خطاب مسلمانوں سے ہے اور انہی کو شراب اور قمار سے روکنا مقصود ہے۔ پہلی آیت میں چاروں منکرات کا ذکر ایک ساتھ اس امر کے اظہار کے لئے اور مسلمانوں کو شراب وقمار سے مزید نفرت دلانے کے لئے تھا کہ یہ ایسے اعمال ہیں جن کا ارتکاب اہل جاہلیت ومشرکین ہی کر سکتے ہیں۔ ذکر الانصاب والازلام لتاکید تحریم الخمر والمیسر واظهار ان ذٰلک جمیعًا من اعمال الجاهلیة واهل الشرک ثم افردهما بالذکر لیرٰی ان المقصود بالذکر الخمر والمیسر (کشاف) و۲۸۸ (احکام اور پیام کی، سو وہ تبلیغ پوری پوری کر چکے اور عذر کی گنجائش کسی کو نہ رہی) اَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ۔ یہ اطاعت اللہ اور رسول کی سارے احکام شریعت میں ہوگی۔ وَاحْذَرُوْا۔ یہ احتیاط کا حکم احکام کی نافرمانی سے مل رہا ہے۔ و۲۸۹ (اور اس لئے اس وقت کی حرام چیزوں سے محترز ہوں) فِیْمَا طَعِمُوْا۔ جبکہ وہ وہ چیزیں کھا رہے ہوں جو اس وقت میں حلال ہوں۔ طعموا بما لم یحرم علیهم (بیضاوی) روایتوں میں آتا ہے کہ جب شراب وقمار کی حرمت کی آیت نازل ہوئی تو لوگوں نے سوال کیا کہ پھر ان کا کیا حشر ہوگا جو اب تک شراب پیتے اور قمار کا مال کھاتے رہے؟ اور پھر اب زندہ بھی نہیں، جو توبہ واستغفار سے کام لیں بلکہ وفات پا چکے ہیں؟ یہ آیت اسی پر نازل ہوئی۔۔۔۔ سوال اسی قسم کا تھا جیسے حکم تحویل قبلہ کے بعد بعض صحابیوں نے سوال کیا تھا کہ جو نمازیں بیت المقدس کی طرف پڑھی جا چکی ہیں، ان کا کیا حشر ہوگا؟ اور اس کا جواب بھی قرآن ہی میں موجود ہے۔ مَا كَانَ اللّٰهُ لِيُضِيْعَ اِيْمَانَكُمْ۔۔۔۔۔ سوال دونوں موقعوں پر بالکل قدرتی تھا۔ اور آج جن لوگوں نے سوال پر استعجاب ظاہر کیا ہے۔ انہوں نے خود اپنی سطحیت وکم فہمی کا ثبوت پیش کیا ہے۔ چار چار صحابیوں ابن عباس، جابر وبراء بن عازب وانس بن مالک ﷛ اور چار چار تابعیوں حسن، مجاہد، قتادہ، ضحاک کی سند سے جصاص نے لکھا ہے کہ لمّا حرم الخمر کان قد مات رجال من اصحاب رسول اللہ ﷺ وهم یشربون الخمر قبل ان تحرم فقالت الصحابة کیف بمن مات منا وهم یشربونها فانزل اللہ تعالٰی هذه الأیة۔ و۲۹۰ یعنی ان چیزوں کو ترک کر دیں جو پہلے حلال تھیں اور اب حرام ہو گئی ہیں؛ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ۔ یہ عمل صالح خود دلیل ہے ان کے ایمان وتقویٰ کی۔ و۲۹۱ مطلب یہ ہوا کہ نزول شریعت کے ہر دور میں، ہر منزل میں وہ اتباع احکام اور احترام قیود پر حریص ہوں۔ احسان سلوک شرعی میں آخری مرتبہ کا نام ہے۔ ایک تو ہوا کسی کام کو محض کر دینا اور ایک ہے اس کام کو بہ وجہ احسن کرنا، دل وجان سے کرنا، اس میں حسن وزیبائی کے کمالات پیدا کر کے کرنا۔ اسی کا نام احسان ہے لفظ ''احسان'' اردو میں جس مفہوم کے لئے چلا ہوا ہے، اس سے یہاں کوئی تعلق نہیں۔ ثُمَّ اتَّقَوْا۔ اس تقویٰ سے بھی یہی مراد ہے کہ جو چیز اب حرام ہوئی ہے اسے ترک کر دیں۔ وَاٰمَنُوْا۔ ایمان کی تصریح سے اشارہ اوپر ہو گیا کہ وہی ایمان ہی جڑ اور منشا سارے اعمال صالحہ کا ہے۔ جصاص رازی نے لکھا ہے کہ تقویٰ کا ذکر آیت میں تین مرتبہ آیا ہے اور ہر مرتبہ ایک نئی مراد ہے پہلے تقویٰ سے اشارہ ماضی کی طرف ہے اور دوسرے سے مستقبل کی طرف۔ اور تیسرے سے مراد بندوں پر ظلم وزیادتی سے بچنا ہے۔ واعاد ذکر الاتقاء فی الأیة ثلاث مرات فاما الاول فمن اتقی فی ما سلف والثانی الاتقاء منهم فی مستقبل الاوقات والثالث اتقاء ظلم العباد والاحسان الیهم و۲۹۲ (سوایسے ایمان، تقویٰ وحسن عمل والوں کے مبغوض ومردود ہونے کا تو احتمال ہی نہیں۔ ان کا شمار تو محبوبوں اور مقبولوں میں ہے) علماء نے اس پوری آیت سے ہر مباح لذت سے پورے استلذاذ وانتفاع کا جواز نکالا ہے۔ قال ابن خویز منداد تضمنت هذه الأیة تناول المباح والشهوات والانتفاع بکل لذیذ من مطعم ومشرب ومنکح وان بولغ فیه وتنوهی فی ثمنه (قرطبی) و۲۹۳ یعنی وہ شکار کے جانور تم سے بہت دور بھی نہ ہوں گے۔ قریب ہی پھرتے رہیں گے کہ تمہارے لئے ان کا شکار بآسانی ممکن ہوگا۔ روایتوں میں آتا ہے کہ یہ ذکر مقام حدیبیہ کا ہے۔ شکار کے جانور بالکل آس پاس لگے پھرتے تھے لیکن مسلمان حالت احرام میں تھے اس لیے شکار سے محتاط ومحترز رہے۔ انزلت هذه الأیة فی عمرة الحدیبیة فکانت الوحش والطیر والصید تغشاهم فی رحالهم (ابن کثیر)

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

اللّٰهُ بِشَیْءٍ مِّنَ الصَّیْدِ تَنَالُهٗۤ اَیْدِیْكُمْ وَ رِمَاحُكُمْ

قدرے شکار سے جس تک تمہارے ہاتھ اور تمہارے نیزے پہنچ سکیں ف۲۹۳

لِیَعْلَمَ اللّٰهُ مَنْ یَّخَافُهٗ بِالْغَیْبِ ۚ فَمَنِ اعْتَدٰی

تاکہ اللہ معلوم کرلے کہ کون شخص اُس سے بے دیکھے ڈرتا ہے ف۲۹۴ سو جو کوئی اس کے بعد حد سے

بَعْدَ ذٰلِكَ فَلَهٗ عَذَابٌ اَلِیْمٌ ﴿۹۴﴾ یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ

نکلے گا تو اس کے لیے عذاب دردناک ہے ف۲۹۵ اے ایمان

اٰمَنُوْا لَا تَقْتُلُوا الصَّیْدَ وَاَنْتُمْ حُرُمٌ ؕ وَمَنْ قَتَلَهٗ

والو شکار کو مت مارو جب کہ تم حالت احرام میں ہو ف۲۹۶ اور تم میں سے جو کوئی دانستہ اسے

مِنْكُمْ مُّتَعَمِّدًا فَجَزَآءٌ مِّثْلُ مَا قَتَلَ مِنَ النَّعَمِ

مار دے گا تو اُس کا جرمانہ اُسی طرح کا ایک جانور ہے جس کو اُس نے مار ڈالا ہے ف۲۹۷

یَحْكُمُ بِهٖ ذَوَا عَدْلٍ مِّنْكُمْ هَدْیًۢا بٰلِغَ الْكَعْبَةِ

(اور) اس کا فیصلہ تم میں سے دو معتبر شخص کریں گے خواہ وہ جرمانہ چوپایوں میں سے ہو جو نیاز کے طور پر کعبہ تک پہنچائے

اَوْ كَفَّارَةٌ طَعَامُ مَسٰكِیْنَ اَوْ عَدْلُ ذٰلِكَ صِیَامًا

جاتے ہیں خواہ مسکینوں کو کھانا (کھلا دیا جائے) ف۲۹۸ یا اس کے مساوی روزہ رکھ لیے جائیں

لِّیَذُوْقَ وَبَالَ اَمْرِهٖ ؕ عَفَا اللّٰهُ عَمَّا سَلَفَ ؕ وَمَنْ

تاکہ وہ اپنے کیے کی شامت کا مزہ چکھے ف۲۹۹ جو کچھ ہو چکا اللہ نے اسے معاف کر دیا ف۳۰۰ لیکن جو کوئی

عَادَ فَیَنْتَقِمُ اللّٰهُ مِنْهُ ؕ وَاللّٰهُ عَزِیْزٌ ذُو انْتِقَامٍ ﴿۹۵﴾

پھر یہ حرکت کرے گا اللہ اس سے انتقام لے گا ف۳۰۱ اور اللہ زبردست ہے، انتقام پر قادر ہے ف۳۰۲

اُحِلَّ لَكُمْ صَیْدُ الْبَحْرِ وَطَعَامُهٗ مَتَاعًا لَّكُمْ

تمہارے لیے دریائی شکار اور اس کا کھانا جائز کیا گیا تمہارے نفع کے لیے



لَیَبْلُوَنَّكُمُ اللّٰهُ۔ سورہ کے شروع میں آچکا ہے کہ حالت احرام میں شکار ممنوع ہے اب یہاں اس کی کچھ تفصیل بیان ہوگی۔ ملاحظہ ہوں سورہ مائدہ کے حواشی نمبر ۴ ومابعد۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ لَیَبْلُوَنَّكُمْ سند ہے ان مشائخ کے لئے جو اپنے طالبین کے صدق واخلاص کا امتحان کرتے رہتے ہیں۔ مِنَ الصَّیْدِ میں مِنْ یا تو تبعیض کے لئے ہے یا تمیز کے لئے یا جنس کے لئے۔ قیل فی موضع من ھٰھنا انھا للتبعیض وقیل انھا للتمییز (جصاص) ومن للتبعیض او لبیان الجنس (مدارک) یرید بعض الصید فمن للتبعیض (قرطبی) ف۲۹۴ یعنی اس اَن دیکھے معبود کے احکام کی خلاف ورزی سے ڈرتا ہے۔ لِیَعْلَمَ اللّٰهُ۔ یعنی تاکہ اللہ دنیا کی نظر میں بھی اس شخص کے عمل سے معلوم کرلے۔ اللہ کا علم تو ہمیشہ ہی سے ہے۔ ایسے موقعوں پر مراد یہ ہوتی ہے کہ اس شخص کے عمل سے بھی یہ کیفیت ظاہر ہوجائے۔ ف۲۹۵ بَعْدَ ذٰلِكَ۔ یعنی اس حکم حرمت کے بعد یا اس شکار کی آزمائش کے بعد۔ بعد ذلک الابتلاء بالصید (بیضاوی) اِعْتَدٰی۔ یعنی احکام شرعی کی حد سے نکلے گا اور شکار ممنوع کا مرتکب ہوگا۔ صحابہ رضی اللہ عنہم شکار کے خاص طور پر عادی تھے۔ اس لئے ان کی اطاعت اور قوت ضبط کا پورا امتحان ہو رہا تھا۔ بِشَیْءٍ۔ یہ دل بڑھانے کے لئے ہے کہ امتحان کوئی ایسا بڑا نہیں۔ ایک حقیر ہی شے کا ہے۔ التقلیل والتحقیر فی بشیء للتنبیہ علی انہ لیس من العظائم (بیضاوی) لیعلم انہ لیس بفتنۃ من الفتن العظام التی تدحض عندھا اقدام الثابتین (کشاف) ف۲۹۶ (اور یا تم خود تو حالت احرام سے باہر ہو لیکن وہ شکار حدود حرم کے اندر ہو) یہ عام ممانعت خشکی اور تری کے ان جانوروں کے حق میں نہیں جن کے قتل یا شکار کا جواز قرآن مجید ہی کی کسی دوسری آیت یا حدیث صحیح سے ثابت ہوگیا ہے۔ مثلاً دریائی جانور یا سانپ بچھو، بھیڑیا، کاٹنے والا کتا وغیرہا۔ فلروی ابن عباس وابن عمر وابو سعید وعائشۃ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال خمس یقتلھن المحرم فی الحل والحرم الحیۃ والعقرب والغراب والفارۃ والکلب العقور (جصاص) واما ما کان من السباع لا یعدو (جصاص) لَا تَقْتُلُوا۔ قتل کے معنی اردو میں اہلاک کی ایک بالکل خاص صورت کے ساتھ محدود ہوکر رہ گئے ہیں۔ عربی کے قتل کے مفہوم میں یہ تنگی نہیں، وہ جان لے لینے کی ہر صورت کے لئے عام ہے اور یہی یہاں مراد ہے۔ القتل ھو کل فعل یفیت الروح وھو انواع (قرطبی) ف۲۹۷ یعنی اس شخص کو جرمانہ میں اسی قیمت کا جانور پیش کرنا چاہیے۔ مِثْلُ مَا قَتَلَ۔ مثلیت کا معیار حنفیہ کے ہاں ہم قیمتی ہے قال ابوحنیفۃ وابو یوسف المثل ھو القیمۃ (جصاص) وھو قیمۃ الصید (مدارک) یہ جزاء (جرمانہ) جس طرح قصد وتعمد میں واجب ہے اسی طرح حالت خطا ونسیان میں بھی۔ حدیث سے بھی ثابت ہے اور فقہاء نے بھی اس کی تصریح کی ہے۔ من الزھری قال نزل القراٰن بالعمد وجرت السنۃ فی الخطا (ابن جریر) ان قتلہ متعمدا او ناسیا حکم علیہ (ابن جریر عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) قال قائلون وھم الجمھور سواء قتلہ عمدًا او خطأً فعلیہ الجزاء (جصاص) وانما شرط العمد فی الاٰیۃ مع ان محظورات الاحرام یستوی فیھا العمد والخطأ لان مورد الاٰیۃ فی معنی تعمد (مدارک) الاصل فعل التعمد والخطاء ویلحق بہ وللتغلیظ (مدارک) یحکم علیہ فی العمد و الخطأ والنسیان قالہ ابن عباس وروی عن عمرو طاؤس والحسن وابراھیم والزھری وبہ قال مالک والشافعی وابوحنیفۃ واصحابھم (قرطبی) والذی علیہ الجمھور ان العامد والناسی سواء فی وجوب الجزاء علیہ (ابن کثیر) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس پوری آیت سے اہل ریاضت کے اس طریق کا ثبوت مل جاتا ہے کہ پہلی خطا پر اپنے نفس کو ایسی سزا دیتے ہیں جس کا تحمل اس کو آسان ہوتا ہے۔ اور اگر وہ خطا پھر عود کرے تو اسے ایسی سزا دیتے ہیں جو اس پر قدرے دشوار ہو۔ ف۲۹۸ یعنی یہ کھانا اسی جانور کی تخمینی قیمت کے مساوی ہو۔ مِنَ النَّعَمِ۔ چوپایوں سے مراد ہیں اونٹ، گائے، بھینس، بھیڑ، بکری۔ یَحْكُمُ بِهٖ ذَوَا عَدْلٍ مِّنْكُمْ۔ یعنی اس جانور کی قیمت کا تخمینہ تم میں سے دو متدین، اہل اور صاحب بصیرت اشخاص کریں۔ بٰلِغَ الْكَعْبَةِ۔ "کعبہ تک" سے مراد ہے کہ حدود حرم کے اندر پہنچا جائیں۔ حرمت فقہی کے اعتبار سے کعبہ اور کل حرم دونوں یکساں ہیں اور قربانی خاص کعبہ تک تو پہنچتی بھی نہیں۔ بلوغۃ الکعبۃ وجہ فی الحرم لاخلاف فی ذٰلک وھٰذا یدل علیٰ ان الحرم کلہ بمنزلۃ الکعبۃ فی الحرمۃ (جصاص) ویرسل من الحل الیٰ مکۃ ولم یرد الکعبۃ بعینھا فان الھدی لا یبلغھا اذھی فی المسجد وانما اراد الحرم ولا خلاف فی ھٰذا (قرطبی) الکعبۃ انما ارید بھا کل الحرم لان الذبح والنحر لایقعان فی الکعبۃ و لا عندھا ملازقًا لھا (کبیر) ف۲۹۹ مساوی تعداد میں روزہ کے معنی یہ ہیں کہ ہر مسکین کے حصہ کا ایک ایک روزہ رکھا جائے۔ گویا کفارہ کی تین صورتیں ارشاد ہوئیں۔ ھدی۔ اطعام۔ صیام۔ اور تینوں مساوی ہیں۔ جیسا کہ اَوْ کلمہ تخییر کا اقتضاء ہے۔ وما ذکرہ اللہ تعالیٰ فی ھٰذہ الاٰیۃ من الھدی والاطعام والصیام فھو علی التخییر لان او یقتضی ذٰلک وروی نحو ذٰلک عن ابن عباس وعطاء والحسن وابراھیم روایۃ وھو قول اصحابنا (جصاص) ف۳۰۰ یعنی جو لوگ یہ جرمانہ ادا کرچکے وہ معاف ہوجائیں گے۔ دوسرے معنی یہ بھی کئے گئے ہیں کہ قبل اسلام یا قبل نزول حکم جو کچھ گزر چکا اس سے درگزر کردی جائے گی۔ عما کان فی الجاھلیۃ (ابن جریر۔ عن عطاء) عما سلف منکم فی جاھلیتکم (ابن جریر) عما مضیٰ فی الجاھلیۃ وعما سلف قبل التحریم فی الاسلام (کبیر) ف۳۰۱ (اس جسارت اور ڈھٹائی کا) گناہ کا اعادہ خود ایک دلیل ہے ڈھٹائی کی۔ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ توبہ سے یہ علت انتقام بھی منتفی ہوجائے گی۔ ف۳۰۲ اس میں رد آگیا بہت سی جاہلی قوموں کے عقیدہ کا جن کا معبود فعالیت سے یکسر محروم، اور ہر طرح بے حس اور جامد ہے۔

وَلِلسَّيَّارَةِ ۚ وَحُرِّمَ عَلَيْكُمْ صَيْدُ الْبَرِّ مَا دُمْتُمْ
اور قافلوں کے لیے ف٣٠٣ اور تمہارے اوپر جب تک تم حالت احرام میں ہو خشکی کا شکار حرام
حُرُمًا ۗ وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِيْٓ اِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ﴿٩٦﴾
کیا گیا اللہ سے ڈرتے رہو جس کے پاس جمع کئے جاؤ گے ف٣٠٤
جَعَلَ اللّٰهُ الْكَعْبَةَ الْبَيْتَ الْحَرَامَ قِيٰمًا لِّلنَّاسِ
اللہ نے کعبہ کے مقدس گھر کو انسانوں کے باقی رہنے کا مدار ٹھہرایا ہے ف٣٠٥
وَالشَّهْرَ الْحَرَامَ وَالْهَدْيَ وَالْقَلَآئِدَ ۗ ذٰلِكَ لِتَعْلَمُوْٓا
(نیز) حرمت والے مہینہ کو اور حرم میں قربانی کو اور گلے میں پٹہ پڑے ہوئے جانوروں کو ف٣٠٦ یہ اس لئے کہ تم یقین
اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ
کر لو کہ جو کچھ آسمانوں میں اور جو کچھ زمین میں ہے اللہ اُس سب کا علم رکھتا ہے
وَاَنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿٩٧﴾ اِعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ
اور بیشک اللہ ہر چیز کا پورا علم رکھتا ہے ف٣٠٧ جانے رہو کہ اللہ
شَدِيْدُ الْعِقَابِ وَاَنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿٩٨﴾ ۗ مَا
بہت سخت سزا دینے والا بھی ہے ف٣٠٨ اور اللہ بڑا مغفرت والا، بڑا رحمت والا بھی ہے ف٣٠٩
عَلَى الرَّسُوْلِ اِلَّا الْبَلٰغُ ۗ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تُبْدُوْنَ
رسول کے ذمہ تو بجز تبلیغ کے اور کچھ نہیں اور اللہ (اس کو بھی) جانتا ہے جو کچھ تم ظاہر کرتے ہو
وَمَا تَكْتُمُوْنَ ﴿٩٩﴾ قُلْ لَّا يَسْتَوِي الْخَبِيْثُ وَالطَّيِّبُ
اور (اس کو بھی) جو کچھ تم چھپاتے ہو ف٣١٠ آپ کہہ دیجئے کہ ناپاک اور پاک برابر نہیں ہو سکتے۔
وَلَوْ اَعْجَبَكَ كَثْرَةُ الْخَبِيْثِ ۚ فَاتَّقُوا اللّٰهَ يٰٓاُولِي
گو تجھے ناپاک کی کثرت حیرت میں ڈالتی ہو ف٣١١ سو اے عقل والو! اللہ سے ڈرتے



ف٣٠٣ بحری مسافروں کے لئے دریائی جانوروں کے شکار کی اجازت ان کے حق میں رحمت خاص ہے۔ یہ ہدایتیں حالت احرام کے بارہ میں مل رہی ہیں۔ وانتم حرم کے تحت میں۔ صَيْدُ الْبَحْرِ۔ بحر سے صرف سمندر مراد نہیں، ہر قسم کے دریا، ندی، جھیل، تالاب وغیرہ غرض پانی کا ہر ذخیرہ اس کے تحت میں آجاتا ہے۔ وعنى بالبحر فى هٰذا الموضع الانهار كلها والعرب تسمى الانهار بحاراً (ابن جریر) اصل البحر كل مكان واسع جامع للماء الكثير (راغب) المقصد فيه صيد الماء فسائر حيوان الماء يجوز للمحرم اصطياده ولا تعلم خلافًا فى ذٰلك بين الفقهاء (جصاص) والمراد بالبحر جميع المياه والانهار (کبیر) والمراد بالبحر جميع المياه (معالم) اور دریائی جانور کی تعریف فقہاء نے یہ کی ہے کہ وہ وہ جانور ہے جس کا مولد ہی پانی ہے اور مسکن بھی پانی۔ اس لئے مرغابی، بط وغیرہ اس تعریف کے بعد دریائی جانور کے حکم سے نکل گئے۔ طَعَامُهُ۔ میں ضمیر صید کی طرف ہے۔ قيل الضمير للصيد وطعامه اكله۔ اور اس پر کوئی سوال پیدا نہیں ہوتا۔ لیکن بہت سے ارباب تفسیر ادھر بھی گئے ہیں کہ ضمیر بحر کی جانب ہے۔ ما قذفه او نضب عنه (بیضاوی) تو گویا اب دو چیزیں ہوئیں ایک صَيْدُ الْبَحْرِ اور دوسرے طعام البحر۔ یہ ترکیب مان کر دونوں میں فرق یہ کیا گیا ہے کہ صید البحر وہ جانور ہے جس کا شکار کر کے اسے مارا جائے۔ اور طعام البحر وہ جانور ہے جسے دریا خود پھینک دے یا جو پانی کے پیچھے ہٹ آنے سے رہ جائے اور یہ تفریق حضرات صحابہ بلکہ حضرت صدیق رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔ طعامه ما قذف به (ابن جریر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) طعام ما قذف منه (ابن جریر۔ عن قتادۃ) و هو الاحسن ما ذكره ابو بكر الصديق رضی اللہ عنہ ان الصيد ما صيد بالحيلة حال حياته والطعام ما يوجد مما لفظه البحر اونضب عنه الماء من غير معالجة فى اخذه هٰذا هو الاصح (کبیر) اس اُحِلَّ لَكُمْ۔ سے مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ استنباط کیا ہے کہ اس میں زہد کی تعدیل اور اس میں غلو کرنے سے منع ہے۔ ف٣٠٤ ہر حکم، ہر قید کو نفس کے لئے خوشگوار بنا دینے والا ہی استحضار حاکم مطلق کی حکومت کا ہے۔ حُرِّمَ عَلَيْكُمْ۔ یہ حکم حرمت عام ہے شکار پکڑنے والے اور اس میں مُعِین ہونے والے دونوں پر۔ ف٣٠٥ (اور اس کے حفظ ادب اور تعظیم شان کے لئے تو یہ سب حرم و احرام کے احکام وقواعد ہیں) اَلْكَعْبَةَ۔ جس طرح لفظ اللہ خود دلالت کرتا ہے اپنے مسمّٰی کے سارے مخلوق سے بلند ہونے اور اس کے معبود ہونے پر اور لفظ محمد صلی اللہ علیہ وسلم خود جامعیت رکھتا ہے ہر طرح کی بزرگی اور ستودہ صفاتی کی۔ اسی طرح لفظ کعبۃ کے اندر بھی دلالت اس کی عظمت و بزرگی کی موجود ہے۔ کعبہ کے معنی ہی بلند مقام کے ہیں اور یہ بلندی ظاہری و معنوی دونوں کی جامع ہے۔ سميت الكعبة كعبة لارتفاعها (کبیر) فالكعبة لما ارتفع ذكرها فى الدنيا واشتهر امرها فى العالم سميت بهٰذا الاسم (کبیر) اَلْبَيْتَ الْحَرَامَ۔ کو بیت الحرام اس لئے کہا جاتا ہے کہ اس میں چھت اور دیواریں ہیں اور یہ حقیقت بیتیت ہے نہ اس لئے کہ اس میں کسی کی سکونت ہے۔ والبيت سُمّى بذٰلك لانها ذات سقف وجدار وهى حقيقة البيتية وان لم يكن بها ساكن (قرطبی) قِيٰمًا۔ یعنی لوگوں کی حفاظت و نگہداشت کا ذریعہ و واسطہ اور پھر قیاماً للعرب نہیں قِيٰمًا لِّلنَّاسِ یعنی ساری کائنات انسانی اسی کے نام سے قائم انسانیت کی سانس اسی کے وجود سے وابستہ...... گویا اس میں اس کا وعدہ بھی آگیا کہ جب تک انسانی آبادی قائم ہے خانہ کعبہ کا وجود بھی باقی رہے گا۔ ارادانه جعل ذٰلك قواماً لمعايشهم وعماداً لهم فهو قوام دينهم و دنياهم (جصاص) اصله قوام وهو ما يستقيم به الامر ويصلح (کبیر) يعنى يقومون بها (قرطبی) اى سبباً لقوام مصالح الناس (کبیر) هو سبب لامن الناس عن الافات والمخافات وسبب لحصول الخيرات والسعادات فى الدنيا والأخرة (کبیر) اى بسبب اصلاح امورهم (روح) امام رازی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ کعبہ کے سبب قوام ہونے کی متعدد توجیہیں کی گئی ہیں اور ہو سکتا ہے کہ وہ سب درست ہوں اور کعبہ قیاماً للناس کسی ایک ہی جہت سے نہیں متعدد جہات سے ہو۔ لا يبعد حمل الأية على جميع هٰذه الوجوه وذٰلك لان قوام المعيشة اما بكثرة المنافع واما برفع المضار واما بحصول الجاه والرياسة واما بحصول الدين فلما كانت الكعبة سبباً لحصول هٰذه الاقسام الاربعة وثبت ان قوام المعيشة ليس الا بهٰذه الاربعة ثبت ان الكعبة سبب لقوام الناس (کبیر) احادیث میں آتا ہے جب خانہ کعبہ کا ہدم کافروں کے ہاتھ سے ہو جائے گا تو اسی کے بعد قیامت بھی آجائے گی۔ ف٣٠٦ ھدی اور قلائد پر حاشیہ پارۂ ششم میں سورۂ مائدہ کے شروع میں گزر چکے۔ اَلشَّهْرَ الْحَرَامَ۔ یعنی حرمت والے چاروں مہینے۔ وهو اسم جنس والمراد الاشهر الثلاثة باجماع من العرب (قرطبی) اراد بالشهر الحرام الاشهر الحرم الاربعة الا انه عبر عنها بلفظ الواحد (کبیر) عن الحسن انه قال هو الاشهر الحرم فاخرجه مخرج الواحد لانه اراد الجنس (جصاص) بعض نے صرف ماہ ذی الحجہ ہی مراد لیا ہے۔ وهو ذوالحجة لانه المناسب لقرنائه (بیضاوی) اى الذى يؤدى فيه الحج وهو ذوالحجة (روح) ف٣٠٧ (کہ اس کا علم ذاتی بھی اور محیط و کامل بھی ہے، اور اس لئے صرف اسی سے ایسی پیشگوئیوں کا صدور ممکن ہے) كان تعالٰى فى الازل عالماً بجميع المعلومات من الكليات والجزئيات (کبیر) ذٰلِكَ۔ یعنی خانہ کعبہ کا قِيٰمًا لِّلنَّاسِ ہونا اور اس کی مصلحتیں خصوصاً یہ پیش گوئی کہ کائنات انسانی کی عمر کعبہ کے دم کے ساتھ وابستہ ہے۔ اشارة الى جعل الله هٰذه الامور قياماً (قرطبی) اى ذٰلك التدبير اللطيف لاجل ان تفكروا فيه (کبیر) لِتَعْلَمُوْٓا۔ علم یہاں یقین کے معنی میں ہے (تھانوی) ف٣٠٨ (اس لئے اس کے احکام کی خلاف ورزی سے بچو) ف٣٠٩ (اس لئے اگر خلاف ورزی ہو جائے تو حسب قاعدہ توبہ و تدارک بھی کر لو)

ع ١٣ ٣

الْأَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ﴿١٠٠﴾ ع يَٰٓأَيُّهَا الَّذِينَ اٰمَنُوا

رہو تاکہ (پوری) فلاح پا جاؤ ف٣١٢ اے ایمان والو

لَا تَسْـَٔلُوا عَنْ اَشْيَآءَ اِنْ تُبْدَ لَكُمْ تَسُؤْكُمْ ۚ وَاِنْ

ایسی باتیں مت پوچھو کہ اگر تم پر ظاہر کر دی جائیں تو تمہیں ناگوار گزریں ف٣١٣ اور اگر

تَسْـَٔلُوا عَنْهَا حِينَ يُنَزَّلُ الْقُرْاٰنُ تُبْدَ لَكُمْ ۗ عَفَا

تم انہیں دریافت کرتے رہوگے۔ اُس زمانہ میں جب کہ قرآن اتر رہا ہے تو تم پر ظاہر کردی جائیں گی ف٣١٤ اللہ نے

اللّٰهُ عَنْهَا ۗ وَ اللّٰهُ غَفُورٌ حَلِيمٌ ﴿١٠١﴾ قَدْ سَاَلَهَا قَوْمٌ

ان کی بات درگزر کی، اور اللہ بڑا مغفرت والا ہے، بڑا حلم والا ہے ف٣١٥ لوگ تم سے قبل بھی ایسی ہی پوچھ پاچھ

مِّنْ قَبْلِكُمْ ثُمَّ اَصْبَحُوا بِهَا كٰفِرِينَ ﴿١٠٢﴾ مَا جَعَلَ

کر چکے ہیں پھر اُن سے منکر ہو ہو گئے ہیں ف٣١٦ اللہ نے نہ

اللّٰهُ مِنْ بَحِيرَةٍ وَّ لَا سَآئِبَةٍ وَّ لَا وَصِيلَةٍ وَّ لَا حَامٍ ۙ

بحیرہ کو مشروع کیا ہے اور نہ سائبہ کو اور نہ وصیلہ کو نہ حامی کو ف٣١٧

وَّلٰكِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا يَفْتَرُونَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ ۗ

البتہ جو لوگ کافر ہیں وہی اللہ پر جھوٹ جوڑتے رہتے ہیں۔

وَ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُونَ ﴿١٠٣﴾ وَاِذَا قِيلَ لَهُمْ تَعَالَوْا

اور اُن میں سے اکثر عقل سے کام ہی نہیں لیتے ف٣١٨ اور جب اُن سے کہا جاتا ہے کہ اللہ نے جو کچھ

اِلٰى مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ وَاِلَى الرَّسُولِ قَالُوا حَسْبُنَا

نازل کیا ہے اس کی طرف اور رسول کی طرف آؤ ف٣١٩ تو کہتے ہیں کہ ہمارے لئے وہی کافی ہے

مَا وَجَدْنَا عَلَيْهِ اٰبَآءَنَا ۗ اَوَ لَوْ كَانَ اٰبَآؤُهُمْ لَا

جس پر ہم نے اپنے بڑوں کو پایا ہے ف٣٢٠ تو کہنا چاہئے کہ اُن کے بڑے نہ کسی شے



امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت سے پہلے بھی حق تعالیٰ کی رحمت وربوبیت ہی کا بیان تھا، اور درمیان میں عقاب کا ذکر لا کر آیت کا خاتمہ بھی صفات غفر ورحمت کے ذکر پر ہو رہا ہے۔ اس میں نکتہ یہ ہے کہ خلق وایجاد کی ابتدا بھی رحمت ہی سے ہوئی ہے۔ اور خاتمہ بھی رحمت ہی پر ہوگا۔ ھذا تنبیہ علی حقیقۃ وھی ان ابتداء الخلق والایجاد کان لاجل الرحمۃ والظاھر ان الختم لا یکون الاعلی الرحمۃ (کبیر) ف٣١٠ اللہ اور اس کے رسول کی جداگانہ حیثیتوں کی یہ تشریح مشرک منش مخاطبین کے لئے بار بار ضروری ہوئی۔ اور بار بار بتانا پڑا کہ رسول کے ہاتھ میں ہدایت یا تقسیم عذاب وثواب کچھ بھی نہیں، صرف تبلیغ ہے۔ ای لیس لہ الھدایۃ والتوفیق ولا الثواب وانما علیہ البلاغ (قرطبی) البلاغ۔ یعنی تبلیغ احکام کی اور پیام کی۔ مَا تُبْدُوْنَ یعنی تمہارے اقوال اور تمہارے اعمال۔ مَا تَكْتُمُوْنَ۔ یعنی تمہارے اسرار اور محرکات عمل۔ اللہ کی ان دونوں صفات کو یاد دلا کر گویا یہ بتا دیا کہ اطاعت ظاہری بھی ہونا چاہیے اور اطاعت باطنی بھی۔ ف٣١١ (اے مخاطب) اَلْخَبِيْثُ۔ نافرمان یا نافرمانی، ذات وصفات سب کے لئے جامع۔ والصحیح ان اللفظ عام فی جمیع الامور یتصور فی المکاسب والاعمال والناس والمعارف من العلوم وغیرھا (قرطبی) اَلطَّيِّبُ۔ فرمان بردار یا فرمان برداری۔ لَا يَسْتَوِي اس لئے کہ ایک اللہ کے ہاں محبوب ومحمود ہے اور دوسری مبغوض ومردود۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ عالم روحانیات میں جو چیزیں گندی یا خبیث ہیں، وہ عالم جسمانیات میں بڑی مقدار والی اور بڑی لذت والی دکھائی دیتی ہیں لیکن ان کی یہ ظاہری تعداد اور لذت دائمی اور سرمدی لذتوں سے ہمیشہ کے لئے محروم کر دینے والی ہے، اس لئے اُن کا اور اِن کا کوئی مقابلہ ہی کیا؟ یعنی ان الذی یکون خبیثاً فی عالم الروحانیات قد یکون طیبا فی عالم الجسمانیات ویکون کثیر المقدار وعظیم اللذۃ الا انہ مع کثرۃ مقدارہ وللذاذۃ متناولہ وقرب وجدانہ سبب للحرمان من السعادات الباقیۃ الابدیۃ السرمدیۃ (کبیر) وَلَوْ اَعْجَبَكَ۔ یعنی اس پر حیرت نہ کرو کہ جب نافرمان اور نافرمانی اس قدر مبغوض ہیں تو پھر ان کی کثرت وفراوانی کیوں ہے؟ یہ ترقی یقیناً دلیل مقبولیت نہیں، اس کی بنا دوسری ہی تکوینی حکمتیں اور مصلحتیں ہیں۔ اعجابہ لہ ان صار عندہ عجبامما یشاھدہ من کثرۃ الکفار والمال الحرام وقلۃ المومنین والمال الحلال (قرطبی) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اہل حقائق کے مقابلہ میں اہل رسوم کی کثرت سے دھوکا نہ کھانا چاہیے۔ وَلَوْ اَعْجَبَكَ کے دوسرے معنی یہ بھی ہو سکتے ہیں کہ ''گو تجھے بھلی لگے''۔ ای وان سرّک ایھا الناظر (روح) آج دنیا میں بدی کی کثرت بھی ہے اور ظاہری خوشنمائی بھی۔ اور ایسا ہی کم وبیش ہر زمانے میں رہا ہے۔ ف٣١٢ (دنیا اور آخرت دونوں میں) فَاتَّقُوا اللّٰهَ یعنی راہ ہدایت اور پاکیزگی ہی کی راہ اختیار کرو اور بدی اور گندگی کی کثرت یا ظاہری خوشنمائی سے متاثر ہو کر ادھر نہ جھک جاؤ۔ ای اثروا الطیب وان قل علی الخبیث وان کثر۔ (کشاف) تُفْلِحُوْنَ کو فَاتَّقُوا پر مرتب کر کے گویا یہ بتا دیا کہ فلاح کی بنیاد تقویٰ الٰہی ہی پر ہے۔ خطاب اولی الالباب سے کر کے ادھر اشارہ کر دیا کہ عین عقل وبصیرت کا تقاضا یہ ہے کہ احکام الٰہی کی خلاف ورزی سے بچا جائے اور راہ تقویٰ اختیار کی جائے۔ اولی الالباب۔ لب کے معنی عقل خالص کے ہیں جو ہر طرح کی آمیزش وکدورت سے پاک ہو۔ اللب العقل الخالص من الشوائب (راغب) عقل انسان کے پاس اللہ ہی کی بخشی ہوئی ایک بہت بڑی نعمت ہے۔ قرآن مجید نے عقل کو دبایا نہیں، بلکہ صحیح حدود کے اندر عقل سلیم سے کام لینے پر تاکید کی ہے۔ ف٣١٣ ممانعت ایسے سوالات سے ہو رہی ہے جو سرتاسر فضول اور لایعنی ہوں مثلاً لوگوں کے جزئیات زندگی کی بابت سوالات کرتے رہنا۔ سوال دو قسم کے ہوتے ہیں۔ ایک تو یہ کہ کوئی معاشی یا معادی ضرورت واقعی پیش آ جائے یا اس کے پیش آ جانے کا احتمال قوی ہو اور صاحب شریعت سے ادب واحترام کے ساتھ اس کی بابت پوچھ لیا جائے۔ دوسرے یہ کہ غرض ومقصد صحیح کچھ بھی نہ ہو اور دور دور کے احتمالات پیدا کر کے سوال محض سوال کرنے کی نیت سے کیا جائے تشقیقات اپنے دل سے گڑھے جائیں اور گویا رسول کا امتحان لینے کو سوالات اس کے سامنے پیش کئے جائیں۔ یہاں ذکر اسی آخری قسم کا ہے اور اسی سوال بازی کو ممنوع قرار دیا جا رہا ہے۔ اِنْ تُبْدَ لَكُمْ تَسُؤْكُمْ ناگوار ہونے کی صورتیں مثلاً یہ کہ تمہارے کسی چھپانے والے واقعہ کی پردہ دری ہو جائے اور تمہیں تفضیح ورسوائی کا سامنا کرنا پڑے یا ایسے احکام نازل ہو جائیں جن کی تعمیل تم پر شاق گزرے۔ صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں حضرت انس رضی اللہ عنہ صحابی سے روایت آئی ہے کہ ایک شخص نے آکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کی کہ اچھا یہ بتائیے کہ میرا باپ کون تھا؟ آپ نے فرمایا کہ فلاں شخص، اسی طرح ترمذی وغیرہ میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب فرضیت حج کی آیت نازل ہوئی تو لوگوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ سوال کرنا شروع کر دیا کہ یہ ہر سال فرض ہے؟ ــــ یہ دو نمونہ ہیں اس قسم کے بیجا سوالات کے جن کے خلاف یہاں تنبیہ کی جا رہی ہے۔ ''احکام میں ایسا یہ سوال بوجہ افراط ممنوع ہے، واقعات میں یہ سوال موجب تفریط فی الاطاعت والادب بھی ہے۔ چنانچہ بخاری میں یہ بھی ہے کہ استہزاء پوچھتے تھے۔ پس آیت سب اقسام سوال کو اور سب اقسام جواب کو شامل ہے۔ گو علت نہی کی کہیں افراط ہوگی، اور ناگواری جواب کا احتمال کہیں تحریم سے ہوگا کہیں رسوائی سے کہیں زجر سے۔ اور بعد نزول وحی کے ایسے سوالات سے نہی کی علت اضاعت وقت اور مجیب کو ضیق میں ڈالنا ہے'' (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) روی مسلم عن المغیرۃ بن شعبۃ عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ان اللہ کرہ لکم ثلاثا قیل وقال وکثرۃ السؤال واضاعۃ المال وقال کثیر من العلماء المراد بقولہ کثرۃ السؤال التکثیر من السؤال فی المسائل الفقھیۃ تنطعاً وتکلفا فی مالم ینزل والاغلوطات وتشقیق المولدات وقد کان السلف یکرھون ذٰلک یرونہ من التکلیف (قرطبی) ف٣١٤ تو ایسے ہی سوالات جن میں یہ احتمالات ہوں ممنوع قرار دیئے جاتے ہیں۔ ھذا تادیب من اللہ لعبادہ المومنین ونھی لھم عن ان یسألوا عن اشیاء مما لا فائدۃ لھم فی

يَعْلَمُوْنَ شَيْـًٔا وَّ لَا يَهْتَدُوْنَ ﴿۱۰۴﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ

کا علم رکھتے ہوں نہ ہدایت؟ ف۳۲۱ اے ایمان

اٰمَنُوْا عَلَيْكُمْ اَنْفُسَكُمْ ۚ لَا يَضُرُّكُمْ مَّنْ ضَلَّ اِذَا

والو! تم اپنی ہی فکر میں لگے رہو کوئی بھی گمراہ ہو جائے اس سے تمہارا کوئی نقصان نہیں جب

اهْتَدَيْتُمْ ۭ اِلَى اللّٰهِ مَرْجِعُكُمْ جَمِيْعًا فَيُنَبِّئُكُمْ

کہ تم راہ پر چل رہے ہو ف۳۲۲ اللہ ہی کی طرف تم سب کی واپسی ہے وہ تمہیں جتلا دے گا

بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۱۰۵﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا شَهَادَةُ

جو کچھ کہ تم کرتے رہے تھے ف۳۲۳ اے ایمان والو! جب کہ تم میں سے کسی کو

بَيْنِكُمْ اِذَا حَضَرَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ حِيْنَ الْوَصِيَّةِ

موت آ جائے وصیت کے وقت تمہارے آپس میں گواہ

اثْنٰنِ ذَوَا عَدْلٍ مِّنْكُمْ اَوْ اٰخَرٰنِ مِنْ غَيْرِكُمْ اِنْ

دو شخص تم میں سے معتبر ہوں ف۳۲۴ یا دو گواہ تم میں سے کے علاوہ ہوں ف۳۲۵ جب

اَنْتُمْ ضَرَبْتُمْ فِي الْاَرْضِ فَاَصَابَتْكُمْ مُّصِيْبَةُ

تم زمین پر سفر کر رہے ہو اور تم پر موت کا واقعہ

الْمَوْتِ ۭ تَحْبِسُوْنَهُمَا مِنْۢ بَعْدِ الصَّلٰوةِ فَيُقْسِمٰنِ

آپہنچے تو اگر تم کو شبہ ہو جائے ف۳۲۶ تو دونوں (گواہوں) کو بعد نماز روک رکھو اور وہ دونوں اللہ کی

بِاللّٰهِ اِنِ ارْتَبْتُمْ لَا نَشْتَرِيْ بِهٖ ثَمَنًا وَّ لَوْ كَانَ

قسم کھائیں کہ ہم اس کے عوض کوئی نفع نہیں لینا چاہتے خواہ کسی قرابت دار

ذَا قُرْبٰى ۙ وَلَا نَكْتُمُ شَهَادَةَ ۙ اللّٰهِ اِنَّآ اِذًا لَّمِنَ الْاٰثِمِيْنَ ﴿۱۰۶﴾

(ہی کے لئے) ہو اور نہ ہم اللہ کی گواہی چھپائیں گے ورنہ ہم بے شک گنہ گار ہوں گے ف۳۲۷



السؤال والتنقيب عنها لانها ان اظهرت لهم تلك الامور بها ساء تهم وشق عليهم سماعها (ابن کثیر) ف۳۱۵ (اس لیے حکم کی خلاف ورزی پر گرفت اگر فوری نہیں ہوئی تو اس سے مطمئن اور بے خوف نہ ہو جاؤ) عَنْهَا۔ یعنی ان سوالات کے بارہ میں جو تم اب تک کر چکے۔ ای عن المسئلة التی سلف منهم (قرطبی) ای عما سلفکم من مسائلکم (کبیر) غَفُوْرٌ۔ اس صفت غفر کا تقاضا ہے کہ اس نے ماضی کو معاف کر دیا۔ ف۳۱۶ اس کفر و انکار کی دو صورتیں ممکن ہیں اور دونوں واقع ہو چکی ہیں۔ ایک یہ کہ جو احکام دیئے گئے ان کا حق ادا نہ کیا، دوسرے یہ کہ جو واقعات بیان کئے گئے ان سے متاثر نہ ہوئے۔ قَوْمٌ مِّنْ قَبْلِكُمْ یہ کن لوگوں کی طرف اشارہ ہے؟ عام طور سے بنی اسرائیل سے مراد لی گئی ہے کہ سابق انبیاء کی امتوں میں وہی کھود کھود کر اور کرید کرید کر سب سے زیادہ سوال کرنے کے عادی رہے ہیں۔ گنجائش دوسری امتوں کے مراد ہونے کی بھی ہے۔ ف۳۱۷ مَا جَعَلَ اللّٰهُ۔ یعنی اللہ نے ان چیزوں کو مشروع نہیں کیا۔ والمعنی ما سمی الله ولا سن ذلك حكما ولا تعبدبه شرعا (قرطبی) یہ سب اصطلاحیں عرب جاہلیت کی ہیں۔ بَحِيْرَةٍ۔ وہ اونٹنی ہے جو دس بچے جنتی اور ان میں کا آخری نر ہوتا۔ اس کا کان چیر کر اسے سانڈ کی طرح آزاد چھوڑ دیا جاتا اور کوئی کام اس سے نہ لیا جاتا۔ سَآئِبَةٍ۔ وہ اونٹنی ہے جو کسی دیوتا کے نام پر سانڈ کی طرح آزاد چھوڑ دی جاتی اور اسے چارہ پانی سے نہ روکا جاتا۔ وَصِيْلَةٍ۔ یہ بھی اونٹنی ہی کی ایک قسم ہے مادہ بچہ جننے والی۔ اسے بھی دیوتاؤں کے نام پر آزاد چھوڑ دیا جاتا۔ حَامٍ۔ نر اونٹ کی ایک قسم ہے جس کو آزاد چھوڑ دیا جاتا۔ اہل شرک کی رسمیں ہر ملک میں ملتی جلتی سی ہیں۔ یہاں یہ بتایا ہے کہ اس قسم کی گھڑی ہوئی رسمیں اور ایسے جانوروں کا ادب و احترام ہرگز مشروع نہیں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں ابطال ہے اہل جاہلیت کی اس بدعت کا کہ بعض چیزوں کو غیر اللہ سے نامزد کر دیتے تھے جیسا کہ اب بھی بعض جہلاء ارواح طیبہ سے تقرب حاصل کرنے کے لئے ایسا کرتے ہیں۔ ف۳۱۸ (اور سمجھتے رہتے ہیں کہ خدا ان لغویات و خرافات سے خوش ہوگا) ای ما شرع الله هذه الاشياء ولا هي عنده قربة ولكن المشركون افتروا ذلك وجعلوه شرعا لهم وقربة يتقربون بها اليه (ابن کثیر) يَفْتَرُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ۔ اہل شرک اپنے عقائد وغیرہ دوسرے مسائل کی طرح رسوم کے باب میں بھی افترا علی اللہ پر بڑے جری و بے باک ہوتے ہیں اور گھڑنے والے عموماً مشرکین کے خواص و اکابر ہوتے ہیں۔ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ۔ یہ کورانہ تقلید کرنے والے مشرکین کے عوام ہوتے ہیں۔ اور انہی کی تعداد بڑی ہوتی ہے۔ والمعنى ان الرؤساء يفترون على الله الكذب فاما الاتباع والعوام فاكثرهم لايعقلون (کبیر) ف۳۱۹ یعنی حق و باطل کا معیار محض احکام خدا و رسول کو قرار دو۔ اپنے مزعومات و مظنونات کو شریعت کی کسوٹی پر کسو، پرکھو، جانچو۔ ف۳۲۰ (اور ہمیں کسی مزید تحقیق کی ضرورت نہیں) تقلید جامد جاہلوں کا سہارا ہر ملک اور ہر دور میں رہا ہے کسی صاحب علم کی تقلید اگر اس اعتماد پر کی جائے کہ وہ احکام شریعت کا ماہر ہے۔ تو یہ ممنوع نہیں بلکہ عین مطلوب ہے۔ لیکن آنکھ بند کر کے باپ دادا کی راہ پر اس لئے چلتے رہنا کہ وہ باپ دادا تھے۔ یہ اندھی تقلید محض معصیت ہی نہیں بلکہ بعض اوقات شرک تک پہنچا دیتی ہے۔ اور اسی کا نام رسم پرستی ہے...... آج ہندوستان کی بڑی آبادی کے پاس نہ کوئی "کتاب" ہے نہ کسی "رسول" کی تعلیم محفوظ۔ بس رسوم کا ایک مجموعہ ہے۔ جو سینکڑوں، ہزاروں برس ہوئے ہاتھ آ گیا تھا۔ اور اسی طرح اندھادھند اس کی پوجا ہوتی چلی آ رہی ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں ابطال ہے جاہل صوفیہ کے اس طریقہ کا کہ جب ان کے سامنے شریعت پیش کی جاتی ہے تو اس کے بجائے وہ اپنے مشائخ کے معمولات سے تمسک کرنا کافی سمجھتے ہیں۔ ف۳۲۱ یعنی کیا ان کا یہ خیال جب بھی ہے جب ان کے بزرگ علم نہ رکھتے ہوں حقائق دین سے کسی شے کا اور ہدایت نہ رکھتے ہوں کسی کتاب الٰہی کے ذریعہ سے۔ والتقدیرہ وحسبهم ذلك ولو كان اباؤهم (کشاف) اَوَ میں و حالیہ ہے اور اس پر ہمزہ (أ) انکار کا داخل ہوا ہے واو الحال وقد دخلت عليها همزة الانكار (کشاف) ف۳۲۲ حکم افراد کو ہے کہ دوسروں کی فکر میں اتنا زیادہ کیوں گھلے جاتے ہو۔ مقدم فکر اپنی ہے۔ اپنے مطالبات دین ادا کئے جاؤ۔ تم پر دوسروں کی ذمہ داری نہیں تم سے پرسش تمہارے ہی احوال کی ہوگی۔ آیت میں ایک زبردست اصول یعنی شخصی ذمہ داری کا اثبات ہے۔ اور ان لوگوں کا ابطال ہے جو انفرادیت کو اجتماعیت میں گم رکھنا چاہتے ہیں۔ عَلَيْكُمْ اَنْفُسَكُمْ۔ یعنی اپنے نفس کی نگرانی اپنے اوپر لازم کر لو۔ معناه احفظوا انفسكم من المعاصي (قرطبی) عَلَيْكُمْ محاورہ میں جب صیغہ مخاطب میں آتا ہے تو اس کے معنی لازم پکڑ لینے کے ہوتے ہیں۔ صیغہ غائب وغیرہ میں نہیں آتا۔ تقول عليك زيدا بمعنى الزم زيدا ولا يجوز عليه زيدا بل انما يجرى هذا في المخاطبة (قرطبی) دوسروں کی بھی بہ قدر وسعت و استطاعت اصلاح شخصی مطالبات دین ہی میں شامل ہے۔ ان کے منافی نہیں۔ مقصود دوسروں کی اصلاح کے کام سے روکنا نہیں، صرف اس کے مبالغہ آمیز تخیل میں اعتدال پیدا کرنا ہے۔ مطلب یہ نہیں کہ دوسروں کو اچھی بری بات بتاؤ نہیں۔ بلکہ یہ ہے کہ دوسروں کی عیب چینی اور کھوج میں نہ پڑے رہو۔ امر بالمعروف و نہی عن المنکر تو بجائے خود ایک انفرادی فریضہ ہے اس کا سقوط مقصود نہیں۔ قال ابن خويز منداد تضمنت الأية اشتغال الانسان بخاصة نفسه وتركه التعرض لمعايب الناس والبحث عن احوالهم بانهم لا يسالون عن حاله فلا يُسال عن حالهم (قرطبی) ومن الاهتداء اتباع امر الله في انفسنا وفي غيرنا فلا دلالة فيها اذا على سقوط فرض الامر بالمعروف والنهي عن المنكر (جصاص) اخبر ابوبكر رضی اللہ عنہ ان هذه الأية لا رخصة فيها في ترک الامر بالمعروف والنهي عن المنكر وانه لا يضر ضلال من ضل اذا اهتدى هو بالقيام بفرض الله من الامر بالمعروف والنهي عن المنكر (جصاص)

آیت کا ایک محمل یہ بھی ہے کہ انسان جب یہ دیکھ لے کہ وعظ و پند مطلق کارگر نہیں ہوتا بلکہ الٹا اس پر اور مضحکہ ہوتا ہے تو ایسے موقع پر چاہیے کہ سکوت سے کام لے اور بس اپنے ہی ذاتی عمل کی فکر میں لگا رہے۔ قیل الأية فی اھل الاھواء الذین لا ینفعھم الوعظ فاذا علمت من قوم انھم لا یقبلون بل یستخفون ویظھرون فاسکت منھم (قرطبی) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہی طریقہ ہے عارفین سالکین کا وہ امر بالمعروف ونہی عن المنکر کر دینے کے بعد پھر کسی کے زیادہ درپے نہیں ہوتے۔ ف۳۲۳ (کہ حشر ہی اصلی وقت و مقام نتائج کے ظہور تام کا ہوگا) ف۳۲۴ قرآن محض ایک پند نامہ اخلاق نہیں قانون کی بھی کتاب ہے زندگی میں قانون اخلاق، خطابت سب ہی کی اپنی اپنی جگہ ضرورت پڑتی ہے اور قرآن نے جو مکمل ہدایت نامہ اور زندگی کا مکمل دستور العمل ہے۔ سب میں اپنی اپنی جگہ کام لیا ہے۔ اس جگہ قانون وصیت و وراثت کا بیان مختلف پہلوؤں سے آرہا ہے۔ بَیْنِکُمْ۔ یعنی تمہارے آپس کے معاملات میں، مثلاً موت کے وقت ورثہ کو مال سپرد کرنے کے وقت۔ شَھَادَۃُ بَیْنِکُمْ اصطلاح فن میں انہی کو وصی کہتے ہیں۔ اور انہی کے اقرار و اظہار کو گواہی سے تعبیر کیا گیا ہے۔ یہاں کوئی حکم نہیں مل رہا ہے۔ صرف بہ طور مشورۂ مناسب کے ارشاد ہو رہا ہے۔ اثْنٰنِ ذَوَا عَدْلٍ مِّنْکُمْ۔ مِنْکُمْ یعنی مسلمان ہوں، تم میں ہوں، تمہارے غیر نہ ہوں، ان اوصیاء کا مسلمان اور عادل ہونا صرف افضل ہے۔ شرط لازم نہیں۔ فقہاء نے یہ بھی لکھا ہے کہ وصی اگر دو نہ ہوں، یا ایک بھی نہ ہو، جب بھی وصیت جائز رہے گی۔ یہ آیتیں اپنی ترکیب نحوی وغیرہ کے لحاظ سے قرآن کے مشکل ترین مقامات میں سے ہیں اور یہ دشواری اس بے علم و کم سوادی کو نہیں محسوس ہوئی ہے، اکابر قدیم بھی کچھ ایسا ہی فرما گئے ہیں۔ ھذہ الأیات الثلاثة عند اھل المعانی من اشکل ما فی القرأن اعرابا ومعنی وحکما (قرطبی) وقال ابن عطیة ھذا کلام من لم یقع له الثلج فی تفسیرھا (قرطبی) اتفق المفسرون علی انھا فی غایة الصعوبة اعراباً ونظماً وحکماً (کبیر)



فَاِنْ عُثِرَ عَلٰۤى اَنَّهُمَا اسْتَحَقَّاۤ اِثْمًا فَاٰخَرٰنِ

پھر اگر خبر ہو جائے کہ وہ دونوں (وصی) حق بات دبا گئے ف۳۲۸ تو دو گواہ اُن کی جگہ

يَقُوْمٰنِ مَقَامَهُمَا مِنَ الَّذِيْنَ اسْتَحَقَّ عَلَيْهِمُ الْاَوْلَيٰنِ

اور مقرر ہوں اُن لوگوں میں سے جن کا حق دبا ہے (میت کے) قریب تر لوگوں میں سے ف۳۲۹

فَيُقْسِمٰنِ بِاللّٰهِ لَشَهَادَتُنَاۤ اَحَقُّ مِنْ شَهَادَتِهِمَا

اور یہ دونوں اللہ کی قسم کھائیں کہ ہماری گواہی اُن دونوں کی گواہی سے زیادہ درست ہے

وَمَا اعْتَدَيْنَاۤ ۖ اِنَّاۤ اِذًا لَّمِنَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿١٠٧﴾ ذٰلِكَ

اور ہم نے زیادتی نہیں کی ہے ورنہ بیشک ہم ہی ظالم ٹھیریں گے ف۳۳۰ یہ اس کا

اَدْنٰۤى اَنْ يَّاْتُوْا بِالشَّهَادَةِ عَلٰى وَجْهِهَاۤ اَوْ يَخَافُوْۤا

قریب ترین (طریقہ) ہے کہ لوگ گواہی ٹھیک دیں یا اس سے ڈرے رہیں

اَنْ تُرَدَّ اَيْمَانٌۢ بَعْدَ اَيْمَانِهِمْ ۗ وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاسْمَعُوْا ۗ

کہ ہماری قسمیں اُن کی قسموں کے الٹی پڑیں گی ف۳۳۱ اور اللہ سے ڈرتے رہو اور سنتے رہو

وَاللّٰهُ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ ﴿١٠٨﴾ يَوْمَ يَجْمَعُ

اور اللہ فاسق لوگوں کو راہ نہیں دکھاتا ف۳۳۲ (اُس دن سے ڈرو) جس دن اللہ

اللّٰهُ الرُّسُلَ فَيَقُوْلُ مَاذَاۤ اُجِبْتُمْ ۗ قَالُوْا لَا عِلْمَ

پیمبروں کو جمع کرے گا ف۳۳۳ پھر اُن سے پوچھے گا کہ تمہیں کیا جواب ملا تھا ف۳۳۴ وہ عرض کریں گے کہ ہم کو

لَنَا ۗ اِنَّكَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ﴿١٠٩﴾ اِذْ قَالَ اللّٰهُ يٰعِيْسَى

علم نہیں، چھپی ہوئی باتوں کو خوب جاننے والا تو بس تو ہی ہے ف۳۳۵ (وہ وقت یاد میں رکھو) جب اللہ عیسیٰ ابن مریم سے

ابْنَ مَرْيَمَ اذْكُرْ نِعْمَتِىْ عَلَيْكَ وَعَلٰى وَالِدَتِكَ ۘ اِذْ

کہے گا کہ میرا انعام اپنے اور اپنی والدہ کے اوپر یاد کرو ف۳۳۶ جب کہ



ف۳۲۵ یعنی اگر حالت سفر وغیرہ میں مسلمان اور عادل اوصیاء نہ مل سکیں، تو غیر مسلم گواہ بھی جائز ہیں۔ صحابہ اور تابعین اور فقہاء میں سے اکثر کا مذہب یہی ہے۔ مِنْ غَیْرِکُمْ۔ ضمیر للکافرین وھذا اشبه لبیان الأیة مع ما تقرر من الاحادیث وھو قول ثلاثة من الصحابة الذین شاھدوا التنزیل ابو موسی الاشعری وعبداللہ بن قیس وعبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہ (قرطبی) ھذا معنی الأیة علی مذھب ابی موسی الاشعری وسعید بن المسیب ویحیی بن یعمر وسعید بن جبیر وابی مجلزہ وابراھیم وشریح وعبیدة السلیمانی وابن سیرین ومجاھد وقتادة والسدی وابن عباس وغیرھم وقال به من الفقھاء سفیان الثوری واختارہ احمد بن حنبل کلھم یقولون منکم من المؤمنین ومعنی من غیرکم یعنی الکفار (قرطبی) ف۳۲۶ (ان اوصیاء کی دیانت و شہادت کے باب میں) خطاب یہاں وارثوں سے ہے۔ ف۳۲۷ شریعت اسلامی، جو انفرادی و اجتماعی ہر بشری ضرورت کی کفیل ہے، یہاں ایک اکثر پیش آجانے والی ضرورت کا صحیح طریقہ تعلیم کر رہی ہے۔ ارشاد یہ ہے کہ مسلمان اگر اپنی موت کے وقت اپنا مال کسی کو حوالہ کرنا چاہے تو بہتر ہے کہ دو معتبر مسلمانوں کو گواہ کر جائے۔ لیکن گواہ اگر مسلمان نہ مل سکیں جیسا کہ حالت سفر وغیرہ میں اکثر اتفاق ہو جاتا ہے تو پھر دو غیر مسلموں ہی کو گواہ بنا لے۔ پھر اگر ان گواہوں کی دیانت ہی سے متعلق شبہ ہو جائے اور وارث اپنا دعویٰ ان کے بیان کے خلاف پیش کر دیں، لیکن گواہ نہ رکھتے ہوں تو اس وقت خود ان اوصیاء سے مؤکد بہ حلف بیان لیا جائے — کب اور کہاں؟ بعد نماز کہ وہ وقت عموماً عظمت الٰہی کے استحضار کا ہوتا ہے۔ اور مسجد میں کہ خلق کے سامنے انسان عادۃً کذب بیانی سے شرماتا ہے۔ بَعْدِ الصَّلٰوۃِ۔ نماز سے یہاں مراد عموماً نماز عصر لی گئی ہے، گو جائز ہر نماز کا وقت سمجھا گیا ہے۔ یرید صلاة العصر قاله الاکثر من العلماء وقیل ای صلاة کانت (قرطبی) ای صلاة العصر کما روی عن ابی جعفر وقتادہ وابن جبیر وغیرھم وجوزان تکون اللام للجنس ای بعد ای صلاة (روح) تَحْبِسُوْنَھُمَا مِنْۢ بَعْدِ الصَّلٰوۃِ۔ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ اس سے مقصود قسم کی قوت اور اہمیت کو اور بڑھا دینا ہے، زمان متبرک اور مکان اجتماع خلق کی قید کے ساتھ۔ وَلَوْ کَانَ ذَا قُرْبٰی۔ انسان عموماً اور عادۃً عزیزوں قریبوں ہی کے نفع کا لحاظ کر کے جھوٹ بولنے اور جھوٹا حلف اٹھانے پر آمادہ ہو جاتا ہے — خالق فطرت کا کلام ہے۔ فطرت بشری کے کیسے کیسے چھپے ہوئے چوروں کا لحاظ رکھا ہے۔ شَھَادَۃَ اللّٰہِ۔ یعنی جس بات کے بیان کرنے پر ہم اللہ کی طرف سے مامور ہیں...... عظمت الٰہی کے استحضار اور خشیت قلب کے بیدار کرنے کے لئے قرآن مجید اسلوب بھی کیسے کیسے مؤثر اختیار کرتا ہے۔ یہاں محض شہادت کو شہادۃ اللہ سے تعبیر کر کے اس کی کتنی اہمیت بڑھا دی۔ ف۳۲۸ یعنی ظاہر ان گواہوں کا کاذب و خائن ہونا معلوم ہو جائے۔ عُثِرَ عَلٰی۔ یعنی اگر اس کی خبر ہو گئی۔ اگر یہ کھل گیا۔ عثر علی کذا ای اطلع علیه (قرطبی) آیت کی ترکیب حضرت عمر رضی اللہ عنہ جیسے اہل زبان صحابی اور زجاج جیسے نحوی کو دشوار معلوم ہوئی ہے اور دوسرے مفسرین کرام کا ذکر ہی نہیں۔ قال عمر ھذہ الأیة اعضل ما فی ھذہ السورة من الاحکام وقال الزجاج اصعب ما فی القرأن من الاعراب (قرطبی) ف۳۲۹ اب مقدمہ کا رخ بدل گیا، اوصیاء جو پہلے مدعا علیہ تھے ورثہ کے مقابل، اب خود مدعی ہو گئے۔ اور ورثہ جو اوصیاء کی خیانت کا دعویٰ لے کر آئے تھے۔ اب مدعا علیہ بن گئے۔ یعنی فی الایمان اولی الشھادۃ (قرطبی) یَقُوْمٰنِ مَقَامَھُمَا۔ اگر دو کے بجائے ایک ہی گواہ ہو تو اس کا بھی یہی حکم ہے۔ مِنَ الَّذِیْنَ اسْتَحَقَّ عَلَیْھِمُ الْاَوْلَیٰنِ۔ یعنی ان لوگوں میں سے جنہیں مال وصیت پہنچتا تھا۔ یعنی میت کے قریب تر اور مال کے وارث۔ روی عن سعید بن جبیر قال معنی الاولیان بالمیت یعنی الورثة (جصاص) الاقربان الی المیت (کبیر) اَوْلَیٰنِ آیت میں بدل

ہے فاخران سے۔ والمعنٰی عند اھل التفسیر من الذین استحقت علیھم الوصیۃ الاولیان بدل من قولہ فاٰخران قالہ ابن السری واختارہ النحاس (قرطبی) امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے اسی آیت سے ذمیوں کے آپس کے معاملات میں ان کے قبول شہادت کے جواز پر استدلال کیا ہے۔ استدل ابو حنیفۃ بھٰذہ الاٰیۃ علٰی جواز شہادۃ الکفار من اھل الذمۃ فی ما بینھم قال ومعنٰی اواٰخران من غیرکم ای من غیر اھل دینکم فدل علٰی جواز شہادۃ بعضھم علٰی بعض (قرطبی) ضَرَبْتُمْ فِی الْاَرْضِ۔ ضرب فی الارض کے معنٰی محاورہ میں سفر کرنے کے آتے ہیں (مطلق ضرب کے معنٰی سفر کرنے اور چلنے کے نہیں جیسا کہ آج کل کے ایک نادان فرقہ نے اپنی تفسیروں میں لکھ دیا ہے بلکہ جب فعل ضرب کا صلہ فی کے ساتھ آئے، اس وقت یہ معنٰی ہوجاتے ہیں) ای سافرتم (قرطبی) پوری تقدیر کلام یوں سمجھی گئی ہے۔ ان انتم ضربتم فی الارض فاصابتکم مصیبۃ الموت فاوصیتم الی اثنین عدلین فی ظنکم ودفعتم الیھما ما معکم من المال ثم مُتم وذھبا الی ورثتکم بالترکۃ فارتابوا فی امرھما وادعوا علیھما خیانۃ فالحکم ان تحبسوھما من بعد الصلاۃ ای تستوثقوا منھما (قرطبی) اگر تم سفر کر رہے ہو اور اس حال میں تمہیں موت آگئی اور تم نے اپنے خیال میں دو متدین شخصوں کو اپنا وصی مقرر کر کے مال ان کے سپرد کر دیا اور تمہاری وفات ہوگئی۔ اور دونوں وصی تمہارا ترکہ لے کر تمہارے وارثوں کے پاس گئے اور ان لوگوں کو ان گواہوں کے بیان میں شک پیدا ہوا اور ان دونوں پر انہوں نے دعوٰی دائر کر دیا تو اب چاہیے کہ نماز کے بعد ان دونوں گواہوں کو روک لو اور ان سے پوچھ پاچھ کر لو۔ ف۳۳۰ یہ سب تعلیم اس غرض سے مل رہی ہے کہ یہ گواہ بھی اپنی ذمہ داری کا خوب اچھی طرح احساس واستحضار کرلیں۔ وَمَا اعْتَدَيْنَا۔ یعنی ہم نے حق وصداقت سے ذرا تجاوز نہیں کیا ہے۔ نہ مال کے مطالبہ میں اور نہ اوصیاء پر الزام خیانت لگانے میں۔ ای ما اعتدینا فی طلب ھٰذا المال وفی نسبتھم الی الخیانۃ (کبیر) ف۳۳۱ شاہ عبدالقادر دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اپنے تفسیری حاشیہ میں لکھتے ہیں۔ یعنی وارثوں کو شبہ پڑے تو قسم دینے کا حکم رکھا۔ اس لئے کہ قسم سے ڈر کر اول ہی جھوٹ نہ ظاہر کریں۔ پھر اگر ان کی بات جھوٹ نکلے تو وارث قسم کھائیں، یہ بھی اسی واسطے کہ وہ قسم میں دغا نہ کریں، جانیں کہ ہماری قسم الٹی پڑے گی" (موضح القرآن) ذٰلِكَ۔ یعنی یہی قانون جو دو آیتوں میں بیان ہوا ہے۔ ای الحکم الذی ذکرنا والطریق الذی شرعنا (کبیر) عَلٰی وَجْهِهَا۔ یعنی مطابق حقیقت، بلا آمیزش۔ ای علٰی حقیقتھا من غیر تغییر لھا (روح) اَوْ يَخَافُوْٓا...... اَيْمَانِهِمْ اور اس ڈر سے جھوٹی قسم کھانے سے رک جائیں۔ "اگر سپردگی مال زائد کی نہیں ہوئی تو قسم کھالیں اور اگر ہوئی ہے تو گناہ سے ڈر کر انکار کر دیں۔ یہ حکمت تو تحلیف اوصیاء میں ہے" (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) اور ہم کو خفیف ہونا پڑے گا، یہ حکمت تحلیف ورثہ میں ہے" (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ف۳۳۲ یہ راہ ہدایت سے محرومی دنیا اور آخرت دونوں میں ان کے حصہ میں آتی ہے جو گویا نافرمانی کو اپنا پیشہ بنائے ہوئے ہیں۔ اس عادی نافرمانی کا وبال یہ پڑتا ہے کہ نہ دنیا میں انہیں راہ راست پر چلنے کی توفیق ہوتی ہے اور نہ آخرت میں انہیں اس کا ثمرہ یا جنت نصیب ہوگی۔ ای لا یھدیھم الی حُجۃ او الی طریق الجنۃ (بیضاوی) وَاتَّقُوا اللّٰهَ۔ یعنی تقوٰی الٰہی پر نظر اپنے تمام معاملات میں رکھو اور ادائے شہادت میں بھی۔ وَاسْمَعُوْا۔ یعنی اللہ کے احکام کو سنتے اور مانتے رہو۔

ف۳۳۳ (مع ان کی امتوں کے) ذکر قیامت کے موقع کا ہے تقدیر کلام یوں ہے واتقوا یوم یجمع اللہ الرسل۔ بعض نے احذروا اور بعض نے اذکروا فرض کیا ہے، مقصود ہر صورت میں تخویف وتہدید ہے۔ قیل التقدیر واتقوا یوم یجمع اللہ الرسل عن الزجاج وقیل التقدیر اذکروا او احذروا یوم القیٰمۃ حین یجمع اللہ الرسل والمعنٰی متقارب والمراد التخویف والتھدید (قرطبی) ف۳۳۴ (ان امتیوں کی طرف سے) یعنی تمہاری دعوت آیا قبول کی یا رد کی؟ ماذا یہاں بماذا کے مرادف ہے۔ بای شیء اُجبتم (بیضاوی) قیل التقدیر بماذا اُجبتم (روح) امت کے نافرمانوں کے مواجہہ میں یہ مکالمہ بجائے خود ایک عذاب ان نافرمانوں اور سرکشوں کے حق میں ہوگا۔ انہ اراد ان یفضحھم علٰی رءوس الاشھاد لیکون ذٰلک نوعاً من العقوبۃ لھم (قرطبی) امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے سچ کہا ہے کہ قرآن مجید کا ایک عام اسلوب بیان یہ ہے کہ احکام وشرائع کے مفصل بیان کے معاً بعد یا تو ذکر صفات الٰہی کا شروع کر دیا جاتا ہے یا حالات انبیاء کا، یا احوال قیامت کا، اور مقصود ان سب صورتوں میں ان احکام کی تعمیل کے لئے قلب کو زیادہ آمادہ کر دینا ہوتا ہے چنانچہ یہاں بھی یہی صورت ہے۔ اعلم ان عادۃ اللہ تعالٰی جاریۃ فی ھٰذا الکتاب الکریم انہ اذا ذکر انواعاً کثیرۃ من الشرائع والتکالیف والاحکام اتبعھا اما بالالٰھیات واما بشرح احوال الانبیاء او بشرح احوال القیٰمۃ لیصیر ذٰلک موکدا لما تقدم ذکرہ من التکالیف والشرائع (کبیر) ف۳۳۵ یعنی ہمیں علم نہیں کہ ہمارے پیچھے انہوں نے کیا کیا یا یہ کہ ان کے واقعی عقائد کیا تھے؟ ہم تو اپنے سامنے ان کے صرف ظاہری اقوال واعمال کو جانتے تھے، باطن کا علم تو صرف تجھی کو ہو سکتا ہے اور جزا صرف انہی اصل عقائد پر ملے گی۔ معناہ لا علم لنا بباطن ما اجاب بہ اممنا لان ذٰلک ھو الذی یقع علیہ الجزاء (قرطبی) دوسری تفسیر اسی سے ملتی جلتی یہ بھی کی گئی ہے کہ یہ جواب محض غلبہ خشیت سے ادا ہوگا۔ یعنی تیرے علم کامل ومحیط کے آگے ہمارا علم ہیچ ہے۔ جو کچھ ہمیں علم ہے بھی، خود اس کا بھی تو ہم سے عالم تر ہے۔ بعض صحابیوں اور تابعین سے یہی معنٰی مروی ہیں لاعلم لنا لانک تعلم ما اظھروا وما اضمروا ونحن لا نعلم الا ما اظھروا فعلمک فیھم انفذ من علمنا (ابن عباس رضی اللہ عنہما) امام المفسرین ابن جریر طبری اور فخر المفسرین امام رازی رحمۃ اللہ علیہ دونوں نے اسی کو ترجیح دی ہے۔ واولی الاقوال بالصواب قول من قال معناہ لا علم لنا الا علم انت اعلم بہ منا (ابن جریر) وھو الاصح (کبیر) دونوں تفسیروں کے درمیان کچھ زیادہ فرق نہیں۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے ایک تیسرے معنٰی یہ بھی بیان کئے ہیں کہ ہمیں جو کچھ حاصل ہے وہ محض درجہ ظن کی چیز ہے اور آج جو کشف حقائق کا دن ہے محض ظن کام نہیں دے سکتا، آج تو علم ہی کام دے گا اور وہ بس تجھی کو حاصل ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس ذہول کی وجہ بعض نے تجلی جلال کے آثار ظہور کو بتایا ہے۔ ف۳۳۶ انعامات کا سرچشمہ صرف وہی ذات تبارک وتعالٰی ہے۔ مسیح علیہ السلام اس کے صرف ایک انعام پائے ہوئے معزز ومقرب بندے ہیں اور والدہ مسیح علیہا السلام اس کی صرف ایک انعام پائی ہوئی معزز ومقرب بندی۔ يٰعِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ۔ عیسٰی سے یاد دلا دیا گیا کہ وہی جو ایک عورت کے بطن سے پیدا ہوئے ہیں نہ کہ ابن اللہ۔ وَعَلٰى وَالِدَتِكَ۔ اس طریق تخاطب سے مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اہل اللہ کی اولاد میں ہونا بھی ایک نعمت وشرف ثابت ہوتا ہے۔

اَیَّدْتُّکَ بِرُوْحِ الْقُدُسِ قف تُکَلِّمُ النَّاسَ فِی الْمَهْدِ

میں نے تمہاری تائید روح القدس (کے واسطہ) ؎۳۳۷ سے کی تھی تم آدمیوں سے کلام (ان کی) گود میں بھی کرتے تھے

وَ کَهْلًا ج وَ اِذْ عَلَّمْتُکَ الْکِتٰبَ وَ الْحِکْمَةَ وَالتَّوْرٰىةَ

اور بڑی عمر میں بھی ؎۳۳۸ اور جب کہ میں نے تمہیں کتاب اور حکمت اور توریت اور انجیل کی

وَالْاِنْجِیْلَ ج وَاِذْ تَخْلُقُ مِنَ الطِّیْنِ کَهَیْـَٔةِ الطَّیْرِ

تعلیم دی ؎۳۳۹ اور جب تم مٹی سے پرندہ جیسی ایک شکل میرے حکم سے وجود میں

بِاِذْنِیْ فَتَنْفُخُ فِیْهَا فَتَکُوْنُ طَیْرًۢا بِاِذْنِیْ وَتُبْرِئُ

لاتے تھے پھر تم اُس کے اندر پھونک مارتے تھے تو وہ میرے حکم سے پرندہ بن جاتا تھا ؎۳۴۰ اور تم مادرزاد

الْاَکْمَهَ وَ الْاَبْرَصَ بِاِذْنِیْ ج وَ اِذْ تُخْرِجُ الْمَوْتٰی

اندھے اور کوڑھی کو میرے حکم سے اچھا کر دیتے تھے اور جب تم مُردوں کو میرے حکم سے نکال کھڑا

بِاِذْنِیْ ج وَ اِذْ کَفَفْتُ بَنِیْۤ اِسْرَآءِیْلَ عَنْکَ

کرتے تھے ؎۳۴۱ اور جبکہ میں نے بنی اسرائیل کو تم سے روک رکھا

اِذْ جِئْتَهُمْ بِالْبَیِّنٰتِ فَقَالَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا مِنْهُمْ اِنْ

جب تم اُن کے پاس روشن (نشانیاں) لے کر آئے تھے ؎۳۴۲ پھر اُن میں سے جو کفر اختیار کئے رہے وہ بولے کہ یہ تو

هٰذَآ اِلَّا سِحْرٌ مُّبِیْنٌ ﴿۱۱۰﴾ وَ اِذْ اَوْحَیْتُ اِلَی الْحَوَارِیّٖنَ

اور کچھ نہیں، ایک کھلا ہوا جادو ہے ؎۳۴۳ اور (وہ وقت قابل ذکر ہے) جب میں نے حواریوں کو حکم دیا

اَنْ اٰمِنُوْا بِیْ وَ بِرَسُوْلِیْ ج قَالُوْۤا اٰمَنَّا وَاشْهَدْ بِاَنَّنَا

کہ ایمان لاؤ مجھ پر اور میرے پیمبر پر، تو وہ بولے کہ ہم ایمان لے آئے اور آپ شاہد رہیے

مُسْلِمُوْنَ ﴿۱۱۱﴾ اِذْ قَالَ الْحَوَارِیُّوْنَ یٰعِیْسَی ابْنَ مَرْیَمَ

کہ ہم (پورے) فرمانبردار ہیں ؎۳۴۴ اور (وقت قابل ذکر ہے) جب حواریوں نے کہا کہ اے عیسیٰ ابن مریم



؎۳۳۷ مختلف انبیاء کی امتیازی شانیں بھی مختلف رہی ہیں۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی شان امتیازی یہ تھی کہ آپ کو حضرت جبریل علیہ السلام کی تائید ایک درجہ خاص میں حاصل تھی۔ سورۂ آل عمران میں اس فقرہ اور لفظ روح القدس پر حاشیہ گزر چکے۔ ؎۳۳۸ اس پورے فقرہ پر حاشیے سورۂ آل عمران میں گزر چکے۔ ؎۳۳۹ حضرت عیسیٰ علیہ السلام براہ راست حق تعالیٰ کے شاگرد تھے جیسا کہ اور سب انبیاء ہوئے ہیں اور سب سے بڑھ کر حضرت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم۔ اَلْکِتٰبَ۔ یہاں بہ طور اسم جنس کے ہے۔ یعنی آسمانی کتابوں کی جنس۔ المراد منه جنس الکتاب (کبیر) الکتاب والحکمة لان المراد بهما جنس الکتاب والحکمة (کشاف) اَلْحِکْمَةَ۔ اَلتَّوْرٰىةَ۔ اَلْاِنْجِیْلَ۔ ان سب پر حاشیہ گزر چکے۔ ؎۳۴۰ ان سب معجزات پر حاشیے سورۂ آل عمران میں گزر چکے۔ معجزہ اصطلاح میں ہر اس خارق عادت کو کہتے ہیں جس کا ظہور پیمبر کے ہاتھ سے کافروں اور منکروں پر پیمبر کی تائید غیبی اور نصرت الٰہی کے اظہار کے لئے کرایا جاتا ہے۔ اور خارق عادت وہ واقعہ بھی ہے جو تکوینیات میں بندوں کے سمجھے اور قرار دیئے ہوئے کسی قاعدہ سے الگ ہو مثلاً عام قاعدہ بندوں کے مشاہدہ میں یہ آیا ہے کہ ہندوستان میں جون کے مہینہ میں تیز گرمی اور دسمبر میں تیز سردی پڑتی ہے۔ اب اگر کسی پیمبر کی دعا سے جون میں برف جمنے اور دسمبر میں لو چلنے لگے۔ تو یہ اس پیمبر کا معجزہ کہا جائے گا۔۔۔ نیچر پرستوں یا منکرین معجزات کی پہلی غلطی یہ ہے کہ وہ بندوں کے مشاہدہ و تجربہ کو خود قدرت کی طرف سے کسی مستقل قاعدہ یا قانون کا اعلان سمجھ بیٹھے اور دوسری غلطی یہ کہ قاعدوں اور قانون کو قانون ساز اور قاعدہ گر کی مرضی و ارادہ سے بے نیاز، خود مستقل، مستمر، لازوال، حقیقتیں سمجھ بیٹھے۔ بِاِذْنِیْ۔ کی تکرار اس سارے سلسلۂ معجزات میں قابل غور ہے۔ جو کچھ بھی ہو رہا تھا۔ بادی النظر میں کیسا ہی عجیب و غریب ہو، بہر حال تھا وہ اذن الٰہی قانون تکوینی ہی کی کسی نہ کسی دفعہ کے ماتحت۔ انما اعاد قوله باذنی تاکیدًا لکون ذٰلک واقعاً بقدرة الله وتخلیقه لا بقدرة عیسیٰ وایجاده (کبیر) تَخْلُقُ۔ خلق کے معنی یہاں صورت بنانے کے ہیں۔ تخلق ای تصور (روح) ای تصوره وتشکله علی هیئة الطائر (معالم) تَنْفُخُ فِیْهَا۔ میں ضمیر مونث هیئة کی طرف نہیں بلکہ کهیئة کے ک کی جانب ہے۔ الضمیر للکاف لانها صفة الهیئة التی کان یخلق عیسیٰ ولا یرجع الی الهیئة المضاف الیها لانها لیست من خلقه (کشاف) ؎۳۴۱ ان سارے معجزوں پر بھی حاشیے سورۂ آل عمران میں گزر چکے۔ بِاِذْنِیْ کی تکرار ہر فقرہ میں بہت ہی قابل لحاظ ہے۔۔۔۔۔ پیمبر کے سارے معجزات کی تہ میں کارفرما خالق کائنات ہی کا کوئی نہ کوئی قانون تھا۔ باذنی ای بفعلی ذٰلک عند دعائک (کبیر) ذکر الاذن فی هٰذه الافاعیل انما هو علی معنی اضافة حقیقة الفعل الی الله تعالیٰ۔ (کبیر) ؎۳۴۲ یہ اشارہ ہے اس حقیقت تاریخی کی جانب ہے کہ بنی اسرائیل نے حضرت مسیح علیہ السلام کی گرفتاری کی کوشش بار بار کی تھی اور ہر دفعہ اس میں ناکام رہے تھے۔ انجیل بھی اس تذکرہ سے خالی نہیں۔ مثلاً "انہوں نے اس کو مارنے کو پتھر اٹھائے مگر یسوع چھپ کر ہیکل سے نکل گیا" (یوحنا ۸۔۵۹) "انہوں نے پھر اس کے پکڑنے کی کوشش کی، لیکن وہ ان کے ہاتھ سے نکل گیا" (یوحنا ۱۰۔۳۹) بِالْبَیِّنٰتِ۔ بینات میں دلائل عقلی اور معجزات دونوں آ گئے۔ ای الدلالات والمعجزات (قرطبی) اِذْ جِئْتَهُمْ ضمناً سہی تاہم ایک بار پھر یہ حقیقت معرض بیان میں آ گئی کہ حضرت کا خطاب صرف بنی اسرائیل سے تھا۔ ملاحظہ ہوں سورۂ آل عمران کے حاشیے ؎۳۴۳ یہود کی جو قدیم ترین کتابیں ملتی ہیں یعنی حضرت مسیح علیہ السلام کے زمانہ ہی کی لکھی ہوئی ان میں بھی آپ کے سحر پیشہ ہونے کی صراحت موجود ہے۔ اور اسی طرح ان کتابوں میں بھی جو اس بیسویں صدی عیسوی میں یہودی نقطۂ نظر سے لکھی گئی ہیں۔ اَلَّذِیْنَ کَفَرُوْا مِنْهُمْ۔ سے مراد وہی یہود ہیں جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی نبوت کے منکر تھے عام اس سے کہ وہ اسرائیلی انبیاء سابقین کو مانتے ہوں یا نہ مانتے ہوں۔ یعنی الذین لم یومنوا بک وجحدوا بنبوتک (قرطبی) ؎۳۴۴ یا یہ کہ "ہم پورے مسلم ہیں"۔۔۔۔ "مسلم" کا لفظ کوئی نو پید اصطلاح نہیں، انبیاء کے ماننے والے تو ہمیشہ اور ہر نبی کے دور میں مسلم ہی کہلائے ہیں۔ وَ اِذْ اَوْحَیْتُ اِلَی الْحَوَارِیّٖنَ۔ حواری۔ پر حاشیہ سورۂ آل عمران میں گزر چکا۔ وحی کا اطلاق عربی زبان میں بہت وسیع ہے۔ وحی کے معنی قلب میں القاء یا الہام کے بھی ہوتے ہیں۔ الوحی کل شی دللت به من کلام او کتاب او اشارة او رسالة (ابن قتیبہ) والوحی فی کلام العرب معناه الالهام۔۔۔۔ ای الهمتهم وقذفت فی قلوبهم (قرطبی) المراد بذٰلک الوحی الالهام والالقاء فی القلب (کبیر) قیل المراد بالوحی الیهم الهامه تعالیٰ ایاهم (روح) عن السدی یقول قذفت فی قلوبهم (ابن جریر) قیل المراد بهٰذا الوحی وحی الهام (ابن کثیر) وحی کے یہ معنی تو لیکر آگے کوئی سوال ہی نہیں پیدا ہوتا۔ لیکن وحی کو امر کے مرادف ہی قرار دیا گیا ہے۔ قال ابو عبیدة اوحیت بمعنی امرت وقیل اوحیت هنا بمعنی امرتهم (قرطبی) وجاء استعمال الوحی بمعنی الامر فی کلام العرب کما قال الزجاج (روح) اس صورت میں صرف اتنا محذوف ماننا پڑے گا کہ "اے عیسیٰ علیہ السلام تمہارے ذریعہ سے" ای امرتهم فی الانجیل علی لسانک (روح) یحتمل ان یکون المراد اذ اوحیت الیهم بواسطتک (ابن کثیر)

ف۳۴۵ یٰعِیۡسَی ابۡنَ مَرۡیَمَ۔ اس طرزِ خطاب سے صاف ظاہر ہے کہ حواری بھی آپؑ کو ابن مریم ہی سمجھتے تھے۔ ابن اللہ کا کوئی شائبہ بھی ان کے خیال میں نہ تھا۔ ہَلۡ یَسۡتَطِیۡعُ رَبُّکَ۔ حواری بہرحال صاحب ایمان تھے۔ سوال سے ان کی مراد بہ قول مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ یہی ہوسکتی ہے کہ کوئی امر، مثلاً اس کا خلاف حکمت ہونا، اس سے مانع تو نہیں! المراد من ھٰذا الکلام استفھام ان ذٰلک ھل ھو جائز فی الحکمۃ ام لا (کبیر) قیل ھٰذہ الاستطاعۃ علٰی ما تقتضیۃ الحکمۃ والارادۃ فکانھم قالوا ھل ارادۃ اللہ تعالٰی وحکمتہٗ تعلقت بذٰلک اولا (روح) مَآئِدَۃً مِّنَ السَّمَآءِ۔ مائدہ کے معنی طعام کے بھی ہیں اور خوانِ طعام کے بھی۔ المائدۃ فی المشھور الخوان الذی علیہ الطعام وتطلق المائدۃ علٰی نفس الطعام ایضاً (روح) المائدۃ الطبق الذی علیہ الطعام ویقال لکل واحدۃ منھما مائدۃ (راغب) یہاں مراد کھانے ہی سے لی گئی ہے۔ قیل اتدعوا طعاماً (راغب) ف۳۴۶ یعنی بلاضرورت خرقِ عادت کی طلب و فرمائش آدابِ ایمانی کے بالکل خلاف ہے۔ اتقوا اللہ فی تعیین المعجزۃ فانہ جار مجری التعنت والتحکم (کبیر) اتقوا اللہ من امثال ھٰذا السؤال واقتراح الاٰیات (روح) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس میں زجر ہے کہ اہل اللہ میں خوارق کو تلاش کیا جائے۔



هَلۡ یَسۡتَطِیۡعُ رَبُّکَ اَنۡ یُّنَزِّلَ عَلَیۡنَا مَآئِدَۃً
کیا آپ کا پروردگار اس کو جائز رکھتا ہے کہ ہم پر کھانا آسمان سے
مِّنَ السَّمَآءِ ؕ قَالَ اتَّقُوا اللّٰہَ اِنۡ کُنۡتُمۡ مُّؤۡمِنِیۡنَ ﴿۱۱۲﴾
اتارے ف۳۴۵ (اس پر عیسیٰؑ نے) کہا کہ اللہ سے ڈرو! اگر ایمان رکھتے ہو ف۳۴۶
قَالُوۡا نُرِیۡدُ اَنۡ نَّاۡکُلَ مِنۡهَا وَ تَطۡمَئِنَّ قُلُوۡبُنَا وَ نَعۡلَمَ
وہ لوگ بولے کہ ہم تو (بس) یہ چاہتے ہیں کہ اس میں سے کھائیں اور اپنے دلوں کو مطمئن کرلیں اور یقین کرلیں
اَنۡ قَدۡ صَدَقۡتَنَا وَ نَکُوۡنَ عَلَیۡهَا مِنَ الشّٰهِدِیۡنَ ﴿۱۱۳﴾
کہ آپ ہم سے سچ بولے ہیں اور ہم اس پر گواہی دینے والوں میں سے ہو جائیں ف۳۴۷
قَالَ عِیۡسَی ابۡنُ مَرۡیَمَ اللّٰهُمَّ رَبَّنَاۤ اَنۡزِلۡ عَلَیۡنَا
عیسیٰ ابن مریم نے دعا کی کہ اے اللہ ف۳۴۸ اے ہمارے پروردگار ہمارے لئے ایک (خوان) طعام آسمان سے
مَآئِدَۃً مِّنَ السَّمَآءِ تَکُوۡنُ لَنَا عِیۡدًا لِّاَوَّلِنَا وَ اٰخِرِنَا
ایسا اتار دے کہ وہ ہمارے لئے (یعنی) ہم میں سے اگلوں اور پچھلوں کے لئے ایک جشن بن جائے
وَ اٰیَۃً مِّنۡکَ ۚ وَ ارۡزُقۡنَا وَ اَنۡتَ خَیۡرُ الرّٰزِقِیۡنَ ﴿۱۱۴﴾
اور تیری طرف سے ایک نشان ہو جائے تو ہمیں عطا کر اور تو ہی بہترین عطا کرنے والا ہے ف۳۴۹
قَالَ اللّٰهُ اِنِّیۡ مُنَزِّلُهَا عَلَیۡکُمۡ ۚ فَمَنۡ یَّکۡفُرۡ بَعۡدُ مِنۡکُمۡ
اللہ نے فرمایا کہ وہ کھانا ضرور تم پر اتار دوں گا۔ لیکن پھر جو کوئی تم میں سے کفر اختیار کرے گا
فَاِنِّیۡۤ اُعَذِّبُهٗ عَذَابًا لَّاۤ اُعَذِّبُهٗۤ اَحَدًا مِّنَ الۡعٰلَمِیۡنَ ﴿۱۱۵﴾ ع
اسے سزا بھی وہ دوں گا کہ وہ سزا دنیا والوں میں سے کسی کو بھی نہ دوں گا ف۳۵۰
وَ اِذۡ قَالَ اللّٰهُ یٰعِیۡسَی ابۡنَ مَرۡیَمَ ءَاَنۡتَ قُلۡتَ
اور (وہ وقت بھی قابل یاد رکھنے کے ہے) جب اللہ فرمائے گا ف۳۵۱ کہ اے عیسیٰؑ ابن مریم! کیا تم نے لوگوں سے

ف۳۴۷ حواری اپنی صفائی میں یہ تقریر کررہے ہیں کہ سوال سے ہماری غرض کوئی بے ادبی نہیں مقصود صرف اس قدر تھا کہ نَّاۡکُلَ مِنۡهَا۔ ہم اس آسمانی غذا سے کچھ کھائیں اور اس سے لذت و برکت حاصل کریں۔ اکل تبرک (روح) وَ تَطۡمَئِنَّ قُلُوۡبُنَا۔ اور اس خرقِ عادت کے مشاہدہ سے ہمارا ایمان اور ترقی حاصل کرے۔ بازدیاد الیقین کما قال عطاء (روح) وَ نَعۡلَمَ۔ اور ہم مشاہدہ کی مزید قوت کے ساتھ یقین حاصل کرلیں۔ علم مشاھدۃ وعیان علٰی ما علمناہ (روح) اَنۡ قَدۡ صَدَقۡتَنَا۔ کہ آپ اپنے دعویٰ نبوت میں بالکل سچے ہیں۔ ای انہ قد صدقتنا فی ادعاء النبوۃ (روح) ونکون علیھا من الشّٰھدین۔ اور اس کے بعد ہم دوسروں کے سامنے بھی گواہی دے سکیں کہ ہاں ہم نے اپنی آنکھوں سے ایسا معجزہ دیکھا ہے اور اس طرح ان کی ہدایت کا ذریعہ بھی بن جائیں۔ عند من لم یحضرھا من بنی اسرائیل (روح) نُرِیۡدُ۔ ارادہ یا تو اپنے عام معنی میں ہے، یا شوق و تمنا کے معنی میں۔ والارادۃ اما معناہ الظاھر اوبمعنی المحبۃ (روح) ف۳۴۸ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے جب دیکھ لیا کہ حواریوں کی غرض فاسد نہیں تو اب ان کے فرمائشی معجزہ کے لئے حضرت حق سے دعا و مناجات کی۔ ف۳۴۹ دعا کے الفاظ اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا، وَارۡزُقۡنَا، وَاَنۡتَ خَیۡرُ الرّٰزِقِیۡنَ کس کس طرح عقیدۂ الوہیت مسیح پر ضرب لگانے والے ہیں۔ خوب خیال کرلیا جائے۔ اَللّٰهُمَّ اور رَبَّنَا دونوں میں الوہیت و ربوبیت کا مکرر انتساب حق تعالیٰ کی جانب حضرت مسیح علیہ السلام کی زبان سے ہے۔ عِیۡدًا۔ عید کہتے ہیں اس خوشی کو جو بار بار لوٹ کر آتی رہے۔ یعنی اپنے تہوار کا دن منالیں۔ العید السرور العائد (کشاف) یستعمل العید فی کل یوم فیہ مسرۃ (راغب) ای یکون یوم نزولھا عیداً (مدارک) لِّاَوَّلِنَا وَ اٰخِرِنَا۔ یعنی ہم لوگ جو موجود ہیں ان کے لئے بھی اور جو ہمارے بعد آئیں ان کے لئے بھی۔ ای لاھل زماننا ولمن یجیء بعدنا (روح) اٰیَۃً مِّنۡکَ۔ ایک الٰہی نشان بن جائے میری پیمبری کا، کہ اس سے مومنین کا ایمان بڑھ جائے اور منکرین پر حجت قائم ہو جائے۔ ایۃ کائنۃ منک دالۃ علٰی کمال قدرتک وصحۃ نبوتی (روح) علٰی صحۃ نبوتی (مدارک) مِنَ السَّمَآءِ۔ یہ لازمی نہیں کہ نزول آسمان ہی سے مراد ہے بلکہ صرف جہت آسمان سے بلندی ہی سے نزول بھی مراد ہوسکتا ہے۔ والمراد بھا اما المحل المعھود وھو المتبادر من اللفظ واماجھۃ العلو (روح) ف۳۵۰ ایسی کھلی ہوئی حس و مشاہدہ میں آئی ہوئی نعمت کا انکار جس شدید درجہ کی ناشکرگزاری ہے۔ سزا بھی اسی درجہ میں شدید ملے گی۔ اجر ایمان کا دارومدار غیبیت پر ہے اور جو واقعہ سلسلہ اسباب عادیہ سے اس قدر الگ ہو، جیسا کہ بلا اسباب ظاہری بلکہ خلاف اسباب ظاہری، آسمان سے یا جہت آسمان سے تیار شدہ کھانے کا اتر آنا، نہایت یقین اور معمول سے زیادہ نمایاں معجزہ ہے، اتنے کھلے ہوئے خارق عادت سے ایمان پر انکار گویا غیب ہی نہیں، کہنا چاہیے کہ شہود کے بعد بھی انکار پر قائم رہنا ہے۔ جو جحود کی قبیح ترین شکل ہے۔ اور ایسے جرم کی سزا بھی شدتِ جرم ہی کی مناسبت سے شدید ترین ہوگی۔ اِنِّیۡ مُنَزِّلُهَا عَلَیۡکُمۡ۔ مفسرین کے ایک گروہ نے ان الفاظ سے یہ استنباط کیا ہے کہ نزول مائدہ ضرور واقع ہوکر رہا، لیکن مفسرین ہی کے دوسرے گروہ نے ان الفاظ کے ساتھ اس کی بھی قید لگادی ہے۔ یعنی ان سالتم اور نزول سے انکار بعض تابعین تک سے منقول ہے فقال مجاھد والحسن لم تنزل (معالم) ف۳۵۱ (قیامت کے دن) قال قتادۃ وابن جریج واکثر المفسرین انما یقول لہ ھٰذا یوم القیامۃ (قرطبی) الجمھور علٰی ان ھٰذا السؤال یکون فی یوم القیامۃ (مدارک) قال سائر المفسرین انما یقول اللہ لہ ھٰذا القول یوم القیامۃ (معالم)

لِلنَّاسِ اتَّخِذُوْنِيْ وَ اُمِّيَ اِلٰهَيْنِ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ

یہ کہہ دیا تھا کہ "خدا کے علاوہ مجھے اور میری والدہ کو بھی معبود بنا لو"؟ و۳۵۲

قَالَ سُبْحٰنَكَ مَا يَكُوْنُ لِيْۤ اَنْ اَقُوْلَ مَا لَيْسَ

(عیسیٰ) عرض کریں گے، پاک ہے و۳۵۳ تو، میرے لئے یہ کسی طرح بھی ممکن نہ تھا کہ میں ایسی بات کہہ دیتا

لِيْ ۗ بِحَقٍّ ؕ اِنْ كُنْتُ قُلْتُهٗ فَقَدْ عَلِمْتَهٗ ؕ تَعْلَمُ مَا

جس کا مجھے کوئی حق ہی نہ تھا اگر میں نے کہا ہوتا تو یقیناً تجھے اس کا علم ہوتا، و۳۵۴ تو جانتا ہے جو کچھ

فِيْ نَفْسِيْ وَ لَاۤ اَعْلَمُ مَا فِيْ نَفْسِكَ ؕ اِنَّكَ اَنْتَ

میرے دل میں ہے، اور میں نہیں جانتا جو کچھ تیرے دل میں ہے، بیشک تو ہی تو ہے

عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ﴿۱۱۶﴾ مَا قُلْتُ لَهُمْ اِلَّا مَاۤ اَمَرْتَنِيْ بِهٖۤ

پوشیدہ چیزوں کا خوب جاننے والا و۳۵۵ میں نے تو ان سے کچھ بھی نہیں کہا تھا بجز اس کے جس کا تو نے مجھے حکم دیا تھا،

اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ رَبِّيْ وَ رَبَّكُمْ ۚ وَ كُنْتُ عَلَيْهِمْ شَهِيْدًا

یعنی یہ کہ میرے اور اپنے پروردگار اللہ کی پرستش کرو و۳۵۶ میں ان پر گواہ رہا

مَّا دُمْتُ فِيْهِمْ ۚ فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِيْ كُنْتَ اَنْتَ الرَّقِيْبَ

جب تک میں ان کے درمیان رہا پھر جب تو نے مجھے (دنیا سے) اٹھا لیا (جب سے) تو ہی ان پر

عَلَيْهِمْ ؕ وَ اَنْتَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ شَهِيْدٌ ﴿۱۱۷﴾ اِنْ تُعَذِّبْهُمْ

نگران ہے اور تو تو ہر چیز پر گواہ ہے و۳۵۷ تو اگر انہیں عذاب دے

فَاِنَّهُمْ عِبَادُكَ ۚ وَ اِنْ تَغْفِرْ لَهُمْ فَاِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ

تو یہ تیرے بندے ہیں و۳۵۸ اور اگر تو انہیں بخش دے تو بھی تو زبردست ہے،

الْحَكِيْمُ ﴿۱۱۸﴾ قَالَ اللّٰهُ هٰذَا يَوْمُ يَنْفَعُ الصّٰدِقِيْنَ

حکمت والا ہے و۳۵۹ اللہ فرمائے گا آج وہ دن ہے جب سچوں کے کام



و۳۵۲ مسیح پرستی تو خیر موجودہ مسیحیت کے مرادف ہی ہے۔ لیکن مریم پرستی بھی مسیحی دنیا کا کوئی غیر معمولی واقعہ نہیں، دعائیں اس "خدائی کنواری" کو مخاطب کرکے کی جاتی ہیں، نذریں نیازیں ان کے نام پر کی جاتی ہیں۔ کیتھولک گرجاؤں میں قد آدم تصویریں ان کی لگی ہوتی ہیں جن کے آگے مراسم پرستش بجالائے جاتے ہیں۔ مریم پرستی پر مزید معلومات کے لئے ملاحظہ ہوں حواشی تفسیر انگریزی۔ سوال سے مقصود ظاہر ہے کہ استفہام واستفسار نہیں، بلکہ مسیح پرستوں اور مریم پرستوں پر مزید حجت قائم کرنا اور انہیں اور زیادہ خجل ولاجواب کرنا اور انہیں خود انہی کی نظر میں ذلیل کرنا ہے۔ ولیس ھو باستفھام ..... انه سأله عن ذٰلک توبیخاً لمن ادّعی ذٰلک علیه لیکون انکاره بعد السوال ابلغ فی التکذیب واشد فی التوبیخ والتقریع (قرطبی) و۳۵۳ (ہر قسم کی شرکت کی آلودگی سے، اور ہر ایسے انتساب سے جو تیری شان کے لائق نہ ہو) و۳۵۴ (میری مجال تھی کہ میں ایسا صریح کلمہ باطل زبان سے نکال سکتا) فخر المفسرین امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ حق تعالیٰ کے براہ راست ءَ اَنْتَ قُلْتَ لِلنَّاسِ کا جواب براہ راست مَا قُلْتُ دینے اور یوں اپنی صفائی پیش کرنے کے بجائے اسے تمامتر علم الٰہی کے حوالہ کردیا اور یہی مقام ادب وتواضع کے زیادہ مناسب بھی تھا۔ فلم یقل بانی ما قلت هٰذا الکلام لان هٰذا یجری مجری دعوی الطھارة والنزاھة والمقام مقام الخضوع والتواضع (کبیر) و۳۵۵ حضرت عیسیٰ علیہ السلام عرض کریں گے کہ بالفرض میں نے کوئی ایسی بات کہی ہوتی تو وہ ضرور ہی تیرے علم میں ہوتی اور جب تیرے علم میں نہیں، تو ظاہر ہے کہ وہ سرے سے واقع ہی نہیں ہوئی۔ میرے ناقص ومحدود علم اور تیرے کامل وغیر محدود علم کا مقابلہ ہی کیا، میری ہر چھپی ہوئی چیز آپ تجھ پر روشن، لیکن تیری کوئی سی بھی چھپی ہوئی چیز مجھ پر روشن نہیں، اور ایک میرے ہی مغیبات پر کیا موقوف ہے، تجھ پر تو ہر غیب روشن ہے۔ اِنَّكَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ سے مقصود حق تعالیٰ کے علم محیط وکامل کا اثبات ہے۔ اور اس میں رد آ گیا بہت سی مشرک قوموں کے عقائد واہیہ کا۔ مَا فِيْ نَفْسِكَ۔ بعض اہل باطل نے حق تعالیٰ کی تجسیم نکالنا چاہی ہے، اور کہا ہے کہ نفس سے مراد شخص ہوتی ہے۔ لیکن جیسا کہ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا اوّل تو نفس وذات مرادف ہیں۔ شخصیت کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا۔ النفس عبارة عن الذات یقال نفس الشیٔ وذاته بمعنی واحد (کبیر) قال الزجاج النفس عبارة عن جملة الشیٔ وحقیقته یقول تعلم جمیع ما اعلم من حقیقة امری ولا اعلم حقیقة امرک (معالم) ای ذاتک فنفس الشیٔ وھویته والمعنی تعلم معلومی ولا اعلم معلومک (مدارک) اور پھر نَفْسِيْ کے مقابلہ میں نَفْسِكَ لانا ہی بہ قاعدہ مشاکلت عربی اسلوب بیان میں فصیح تر ہے۔ ذکر هٰذا الکلام علی طریق المطابقة والمشاکلة و ھو من فصیح الکلام (کبیر) و۳۵۶ موجودہ انجیلیں بھی باوجود اپنی تثلیثی شرک کے اس توحیدی تعلیم کو مٹا نہ سکیں:۔ "یسوع نے اس سے کہا، اے شیطان دور ہو، کیونکہ لکھا ہے کہ تو خداوند اپنے خدا کو سجدہ کر اور صرف اسی کی عبادت کر۔ تب ابلیس اس کے پاس سے چلا گیا اور دیکھو فرشتے آکر اس کی خدمت کرنے لگے" (متی۔ ۴:۱۰،۱۱) "یسوع نے جواب میں اس سے کہا۔ لکھا ہے کہ تو خداوند اپنے خدا کو سجدہ کر، اور صرف اسی کی عبادت کر" (لوقا۔ ۴:۸) اَنِ اعْبُدُوا میں اَن مفسرہ اَیْ کے مرادف ہے۔ ان مفسرة بمعنی ای (مدارک) ان مفسرة (کبیر) حضرت کا یہ کلام آپ کی کمال عبدیت اور انتہائی عبودیت پر دلالت کررہا ہے۔ آپ نے اس پیام توحید کو بھی براہ راست اپنی جانب منسوب نہیں کردیا کہ میں انہیں یہ پیام دے آیا تھا۔ بلکہ یوں عرض کیا کہ میں تو وہی کہہ آیا تھا جس کا تو نے ہی حکم دیا تھا۔ پیام توحید بھی میری اپنی طرف سے نہ تھا، تیرے ہی ارشاد کی تعمیل یہ بھی تھی۔ و۳۵۷ آیت میں ایک بار پھر حضرت حق کے علم محیط وکامل کا اثبات ہے۔ كُنْتُ عَلَيْهِمْ شَهِيْدًا مَّا دُمْتُ فِيْهِمْ۔ یعنی میں جب تک دنیا میں موجود رہا۔ میری امت کا حال میرے علم ومشاہدہ میں آتا رہا۔ فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِيْ كُنْتَ اَنْتَ الرَّقِيْبَ عَلَيْهِمْ۔ یعنی جب تو نے مجھے دنیا سے اٹھالیا۔ اس کے بعد سے مجھے کچھ خبر نہیں۔ تَوَفَّيْتَنِيْ۔ یہ لفظ دونوں مفہوموں کو شامل ہے۔ زندہ آسمان پر اٹھا لیے جانے کو بھی اور دوبارہ اپنے وقت اصلی پر وفات کو بھی۔ المراد منه وفاة الرفع الی السماءِ (کبیر) ای قبضتنی بالرفع الی السماء کما یقال توفیت المال اذا قبضتهٗ وروی هٰذا عن الحسن و علیه الجمهور (روح) و۳۵۸ (اور تو ان کا مالک ومختار ہے۔ تو جو چاہے ان کے ساتھ سزا کا معاملہ کرے۔ میں دخل دینے کی مجال نہیں رکھتا) و۳۵۹ تو ان کی مغفرت ہی کردینا چاہے تو کون تجھے روک سکتا ہے۔ تو سب پر غالب، اَلْعَزِيْزُ ہے۔ تیرا ارادہ سب پر حاکم ومقتدر لیکن تو اسی کے ساتھ اَلْحَكِيْمُ بھی تو ہے۔ تیرا کوئی فیصلہ خلاف حکمت ہو نہیں سکتا۔ تو کرے گا وہی جو تیرے آئین حکمت ومصلحت کے مطابق ہوگا۔ میں ایک بندہ ہو کر اس میں دخل دینے والا کون؟ یعنی انت قادر علی ما ترید، حکیم فی کل ما تفعل لا اعتراض لا حد علیک فمن انا والخوض فی احوال الربوبیة (کبیر) واضح رہے کہ یہ ساری گفتگو قیامت میں ہوگی۔ جہاں کافروں اور منکران دین حق کے لیے کوئی محل ہی شفاعت کا نہیں۔ یہیں سے یہ ہے کہ حضرت مسیح علیہ السلام کے اس کلام میں ان کے پیمبر جلیل القدر ہونے کے باوجود کوئی شائبہ شفاعت کا نہیں۔ بلکہ مقصود تمامتر اللہ کی طرف تفویض ہے۔ و مقصوده منه تفویض الامور کلها الی اللّٰه و ترک التعرض والا عتراض بالکلیة (کبیر) دلّ ذٰلک علی ان غرضه تفویض الامر بالکلیة الی اللّٰه تعالٰی و ترک التعرض لهٰذا الباب من جمیع الوجوه (کبیر) ضمناً حضرت مسیح علیہ السلام کے اس کلام سے تردید بھی مسیحیوں کے اس عقیدہ کی نکل آئی کہ قیامت میں عدالت کا کام خدا کے نہیں، خدا کے بیٹے کے ہاتھ میں ہوگا، چنانچہ موجودہ انجیل میں ہے:۔ "باپ کسی کی بھی عدالت نہیں کرتا، بلکہ اس نے عدالت کا سارا کام بیٹے کے سپرد کیا ہے" (یوحنا۔ ۵:۲۲)

Www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ف ٣٦٠ حق تعالیٰ کا یہ ارشاد اوپر کے سب مکالمات ومخاطبات کے بعد ہوگا۔ صٰدِقِیْنَ وہ ہیں جو دنیا میں عقائد صحیحہ واعمال صالحہ پر قائم رہے ہوں۔ المعنی ان صدقهم فی الدنیا ینفعهم فی القیامة (کبیر) اس کے تحت میں انبیاء کے علاوہ عام مومنین بھی داخل ہیں۔ ف ٣٦١ ذٰلِكَ یہ بڑی کامیابی یا فوز عظیم کس چیز کو کہا گیا ہے! جمہور مفسرین کا خیال ہے کہ یہ اشارہ پوری آیت کی جانب ہے، یعنی نعمت جنت اور نعمت رضوان الٰہی سب کی جانب ہے۔ الجمهور علی ان قوله ذٰلک عائد الی جملة ما تقدم من قوله لهم جنات الی قوله و رضواعنه (کبیر) لیکن امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ نکتہ نکالا ہے کہ اَلْفَوْزُ الْعَظِیْمُ کا تعلق صرف رضوان الٰہی سے ہے، جس کے مقابلہ میں جنت کی عام نعمتوں کی کوئی حقیقت ہی نہیں۔ و عندی انه یحتمل ان یکون ذٰلک مختصاً بقوله رضی الله عنهم و رضواعنه فانه ثبت عند ارباب الالباب ان جملة الجنة بما فیها بالنسبة الی رضوان الله کالعدم بالنسبة الی الوجود و کیف والجنة مرغوب الشهوة والرضوان صفة الحق و ای مناسبة بینهما (کبیر) امام موصوف تصوف کے بھی ذوق شناس تھے۔ خدا جانے خشک متکلم کیسے مشہور ہو گئے۔ خود بھی خشک متکلموں سے عاجز تھے۔ چنانچہ یہیں اپنا خیال لکھ کر فرماتے ہیں:۔ وهذا الکلام یشمئز منه طبع المتکلم الظاهری ولکن کل میسر لما خلق (کبیر) اَبَدًا۔ صراحت کے ساتھ یہ دوام اور ہدایت کی خوشخبری اہل جنت ہی کے حصہ میں آئی ہے۔ ورنہ اہل دوزخ کے لیے وعید صرف لفظ خلود کی حد تک ہے۔ اشارة الی الدوام (کبیر) ف ٣٦٢ مخلوقات پر



صِدْقُهُمْ ؕ لَهُمْ جَنّٰتٌ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ

اُن کا سچ آئے گا ف ٣٦٠ اُن کے لئے باغ ہوں گے جن کے نیچے نہریں بہہ رہی ہوں گی،

خٰلِدِیْنَ فِیْهَاۤ اَبَدًا ؕ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا

اُن میں وہ ہمیشہ ہمیش کو رہیں گے اللہ اُن سے خوش رہا اور وہ اللہ سے

عَنْهُ ؕ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ ﴿١١٩﴾ لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ

خوش رہے، یہی بڑی کامیابی ہے ف ٣٦١ اللہ ہی کی سلطنت ہے آسمانوں

وَالْاَرْضِ وَمَا فِیْهِنَّ ؕ وَهُوَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ﴿١٢٠﴾ ع

اور زمین کی اور جو کچھ اُن میں ہے اُس (سب) کی اور وہ ہر چیز پر قادر ہے ف ٣٦٢

اٰیاتها ١٦٥ — ٦ سُوْرَةُ الْاَنْعَامِ مَكِّیَّةٌ ٥٥ — رکوعاتها ٢٠

اس میں ایک سو پینسٹھ آیتیں — سورۂ انعام مکی ہے — اور بیس رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ

ہر تعریف اللہ ہی کے لئے ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا

وَ جَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَ النُّوْرَ ؕ ثُمَّ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ

اور تاریکیوں اور روشنی کو بنایا، اس پر بھی جو کافر ہیں وہ اپنے پروردگار کے برابر (دوسروں کو)

یَعْدِلُوْنَ ﴿١﴾ هُوَ الَّذِیْ خَلَقَكُمْ مِّنْ طِیْنٍ ثُمَّ قَضٰۤی

ٹھہرا رہے ہیں ف ١ وہ (اللہ) وہی ہے جس نے تم کو مٹی سے پیدا کیا پھر ایک وقت

اَجَلًا ؕ وَ اَجَلٌ مُّسَمًّی عِنْدَهٗ ثُمَّ اَنْتُمْ تَمْتَرُوْنَ ﴿٢﴾

مقرر کیا اور معین وقت اُسی کے علم میں ہے پھر بھی تم شک رکھتے ہو ف ٢



حکومت وسلطنت جو کچھ ہے وہ خدائے واحد ویکتا کی ہے۔ نہ کہ کسی فرزند خدا یا مظہر خدا وغیرہ کی۔ مَا فِیْهِنَّ۔ ما غیر ذوی العقول یا بے جانوں کے واسطے آتا ہے۔ اور من ذوی العقول کے لیے۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ سوال قائم کر کے کہ یہاں من کے بجائے ما کا استعمال کیوں ہوا ہے۔ جواب یہ دیا ہے کہ ساری مخلوقات اپنے مسخر ہونے کے اعتبار سے خالق کی قضا وقدرت کے آگے ایسی ہیں کہ جیسے اُن میں جمادات کی طرح نہ کوئی قوت ہے، اور نہ بہائم کی طرح عقل ہے۔ اللہ کی قدرت کے سامنے وہ گویا بے قدرت اور اللہ کے علم کے سامنے وہ گویا لاعلم ہیں۔ و لم یقل و من فیهن فغلب غیر العقلاء علی العقلاء والسبب فیه التنبیه علی ان کل المخلوقات مسخرون فی قبضة قهره و قدرته و قضائه و قدره و هم فی ذٰلک التسخیر کالجمادات التی لا قدرة لها و کالبهائم التی لاعقل لها فعلم الکل بالنسبة الی علمه کلا علم و قدرة الکل بالنسبة الی قدرته کلا قدرة (کبیر)۔

ف ١ جیسے عیسائی قوم میں مسیح علیہ السلام کو، روح القدس کو، مریم علیہا السلام صدیقہ کو۔ اور مشرک قومیں اپنے اپنے دیوی دیوتاؤں کو۔ خلق۔ یہاں ایجاد وابداع، یعنی نیست سے ہست کرنے کے معنی میں ہے۔ ای اخترع و اوجدوانشاء و ابتدع (قرطبی) اَلسَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ۔ یہ دونام ان چیزوں کے لیے دیئے گئے جنہیں اصطلاح فلسفہ میں جوہر کہتے ہیں۔ اَلظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ۔ یہ دونام ان چیزوں کے لیے دیئے گئے۔ جنہیں اصطلاح فلسفہ میں عرض کہتے ہیں۔ مطلب یہ ہوا کہ اس کائنات میں جوہر ہو یا عرض ہر چیز کا بلا استثناء خالق وفاطر وہی ایک ہے۔ کوئی شے اس کے لئے غیر مخلوق نہیں۔ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ۔ بیسیوں مشرک قوموں نے آسمان اور زمین کو دیوی دیوتا تسلیم کیا ہے۔ جَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ۔ مجوس یہ خصوصاً مجوس نے نور وظلمت کو مظہر الوہیت مانا ہے۔ اور ان کے خالق الگ الگ مانے ہیں۔ جَعَلَ یہاں خَلَقَ کا مرادف ہے اور اسی لئے صرف ایک مفعول کے ساتھ آیا ہے۔ قال النحاس جعل بمعنی خلق و اذا کانت بمعنی خلق لم تتعد الا الی مفعول واحد (قرطبی) اَلظُّلُمٰتِ کے صیغہ جمع اور اَلنُّوْرَ کے صیغہ واحد میں اشارہ اس طرف ہے کہ گمراہیاں ایک نہیں، بہت سی ہوسکتی ہیں۔ اور راہ حق صرف ایک ہی ہے۔ دونوں نقطوں کے درمیان خطوط منحنی بے شمار ہوسکتے ہیں۔ خط مستقیم ایک ہی ممکن ہے۔ ثُمَّ یہاں "اس کے باوجود" یا "اس پر بھی" کے معنی میں ہے۔ قال ابن عطیة ثم دالة علی قبح فعل الکافرین (قرطبی) الفائدة فیه استبعادان یعدلوا به بعد وضوح آیات قدرته (کبیر) اَلْحَمْدُ۔ حمد پر مفصل حاشیہ شروع سورۂ فاتحہ میں گزر چکا۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے اس ذیل میں یہ نکتہ خوب لکھا ہے کہ خودستائی بندوں کے حق میں عیب ہے، لیکن جس نے حمد الٰہی کے حکم کو اللہ کے حق میں عیب سمجھا، اس نے اللہ کو بندوں پر قیاس کیا۔ اور معتزلہ کے اکثر خیالات کی بنیادی واساسی غلطی یہی ہے۔ دلّ هذا علی انه لا یمکن قیاس الحق علی الخلق فکما ان هذا قبیح من الخلق مع انه لا یقبح من الحق فکذٰلک لیس کل ما یقبح من الخلق وجب ان یقبح من الحق وبهذا الطریق وجب ان یبطل کلمات المعتزلة فی ان ما قبح منا وجب ان یقبح من الله (کبیر) اسی ضمن میں امام موصوف نے یہ اصل بھی درج کیا ہے کہ جس طرح افعال خلق پر افعال حق کو نہیں قیاس کیا جاسکتا، اسی طرح صفات خلق پر صفات حق کو اور ذوات خلق پر ذات حق کو نہیں قیاس کیا جاسکتا (کبیر) اللہ اسم ذات ہے، اور خالق، جاعل، رب اسماء صفات۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ حمد کو پہلے اسم ذات کے ساتھ متعلق کرنے اور پھر صفات خاصہ کے ساتھ موصوف کرنے سے اشارہ اس طرف ہے کہ حمد کا استحقاق حق تعالیٰ کو بحیثیت ذات بھی ہے اور بحیثیت صفات بھی (من حیث الذات کے معنی نفی صفات کے نہیں بلکہ صرف یہ کہ اس وقت صفات کی طرف التفات نہیں) ف ٢ (مسئلہ بعث بعد الموت میں) خَلَقَكُمْ۔ ضمیر مخاطب نوع انسانی کی جانب ہے۔ ثُمَّ اَنْتُمْ۔ یعنی اتنے کھلے ہوئے دلائل کے باوجود بھی۔ معناه ان بعد ظهور مثل هذا الحجة الباهرة انتم تمترون (کبیر) قَضٰۤی اَجَلًا۔ وقت مقرر کیا سب کی موت کا۔ بقضاء الدنیا قاله ابن عباس ومجاهد (قرطبی) اَجَلٌ مُّسَمًّی عِنْدَهٗ۔ یعنی یہ دوسرا معین وقت اسی کو معلوم ہے۔ اس سے مراد وقت بعث ہے۔ قال ابن عباس والضحاک اجلاً فی الموت (قرطبی) قال الضحاک اجلاً فی الموت (قرطبی)

وَهُوَ اللّٰهُ فِي السَّمٰوٰتِ وَ فِي الْاَرْضِ ؕ يَعْلَمُ سِرَّكُمْ

اور وہی (ایک) اللہ آسمانوں میں ہے اور زمین میں (بھی) ۳ وہ تمہارے پوشیدہ (حال) کو بھی جانتا ہے

وَجَهْرَكُمْ وَ يَعْلَمُ مَا تَكْسِبُوْنَ ۞۳ وَ مَا تَاْتِيْهِمْ مِّنْ

اور ظاہر (حال) کو بھی اور جو کچھ تم کرتے رہتے ہو اُسے بھی وہ جانتا ہے۔ ۴ اور جو نشانی بھی اُن کے پاس

اٰيَةٍ مِّنْ اٰيٰتِ رَبِّهِمْ اِلَّا كَانُوْا عَنْهَا مُعْرِضِيْنَ ۞۴

ان کے پروردگار کی نشانیوں میں سے آتی ہے وہ اُس سے اعراض ہی کیا کرتے ہیں ۵

فَقَدْ كَذَّبُوْا بِالْحَقِّ لَمَّا جَآءَهُمْ ؕ فَسَوْفَ يَاْتِيْهِمْ

سو انہوں نے (کلام) حق کو بھی جھٹلایا جب وہ اُن کے پاس آیا ۶ سو عنقریب ہی انہیں خبر معلوم

اَنْۢبٰٓؤُا مَا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ۞۵ اَلَمْ يَرَوْا كَمْ

ہو جائے گی اُس چیز کی جس کے بارے میں وہ تمسخر کیا کرتے تھے ۷ کیا انہوں نے دیکھا نہیں کہ ہم ان کے قبل

اَهْلَكْنَا مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنْ قَرْنٍ مَّكَّنّٰهُمْ فِي الْاَرْضِ مَا

کتنی جماعتوں کو ہلاک کر چکے ہیں، جنہیں ہم نے روئے زمین پر وہ قوت دے رکھی تھی جو

لَمْ نُمَكِّنْ لَّكُمْ وَ اَرْسَلْنَا السَّمَآءَ عَلَيْهِمْ مِّدْرَارًا ۪

تمہیں نہیں دی ہے ۸ اور ہم نے اُن پر خوب کثرت سے بارش برسائی

وَّ جَعَلْنَا الْاَنْهٰرَ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهِمْ فَاَهْلَكْنٰهُمْ

اور ہم نے اُن کے نیچے نہریں بہائیں، پھر ہم نے انہیں اُن کے گناہوں کے باعث

بِذُنُوْبِهِمْ وَ اَنْشَاْنَا مِنْۢ بَعْدِهِمْ قَرْنًا اٰخَرِيْنَ ۞۶ وَلَوْ

ہلاک کر ڈالا اور ہم نے اُن کے بعد دوسری جماعتوں کو پیدا کر دیا ۹ اور اگر

نَزَّلْنَا عَلَيْكَ كِتٰبًا فِيْ قِرْطَاسٍ فَلَمَسُوْهُ بِاَيْدِيْهِمْ

ہم آپ پر کوئی نوشتہ کاغذ پر (لکھا ہوا) نازل کرتے اور اس کو یہ اپنے ہاتھوں سے چھو بھی لیتے



عباس ومجاهد لابتداء الأخرة (قرطبی) قال الضحاک لاجل القيامة (قرطبی) تَمْتَرُوْنَ یعنی وہم پیدا کر کر کے کج بحثی کیا کرتے ہو۔ التماری المجادلة علی مذهب الشک (قرطبی) ۳ (نہ یہ کہ زمین کے دیوتا اور ہوں اور آسمان کے اور) اس میں رد آ گیا بہت سی مشرک قوموں کی اس بنیادی گمراہی کا کہ ہر عالم کے خدا یا دیوتا الگ الگ ہیں۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے یہاں یہ شبہ نقل کر کے کہ اس سے حق تعالیٰ کی تجسیم ثابت ہوتی ہے۔ اس کے متعدد جوابات دیے ہیں۔ جوابات اپنی جگہ پر بالکل کافی بلکہ شافی ہیں۔ لیکن جو بنیادی حقیقت یہاں عرض کی گئی، یہ پیش نظر ہو، تو آگے کوئی سوال پیدا ہی نہیں ہوتا۔ فِی السَّمٰوٰتِ اور فِی الْاَرْضِ میں فِی سے یہ مراد ہی نہیں کہ اللہ آسمانوں یا زمین "میں" کہیں بیٹھا ہوا ہے۔ بلکہ مراد صرف یہ ہے کہ آسمانوں اور زمین سب کا خدا وہی ایک ہے، نہ یہ کہ ہر عالم کے دیوتا الگ الگ ہوں۔ فی کا ترجمہ آیت میں اگر بجائے "میں" کے "کا" سے کیا جائے تو شبہ کی بنیاد ہی منہدم ہو جاتی ہے۔ ۴ (اور اسی علم پر مدار جزاء ہے) يَعْلَمُ سِرَّكُمْ وَ جَهْرَكُمْ۔ یعنی اس کا علم محیط وکامل تمہارے ظاہر و باطن سب کو شامل ہے۔ اس میں رد آ گیا اس مشرکانہ عقیدہ کا کہ بہت سے مخفیات خدا کے علم سے بھی باہر رہ جاتے ہیں۔ ۵ ان نشانیوں میں تشریعی اور تکوینی دونوں قسم کے آیات الٰہی آ گئے۔ یعنی ایک طرف ادیان حق کا ظہور اور ان کے پیام و تعلیمات اور دوسری طرف ان کے معجزات اور قحط و زلزلہ وغیرہ تخویفی آیات۔ مُعْرِضِيْنَ۔ اعراض کے معنی ہیں ترک التفات کے وَ مَا تَاْتِيْهِمْ ضمیر جمع غائب کافروں اور منکروں کی جانب ہے۔ مِنْ اٰيَةٍ۔ مِنْ استغراق جنس کے لئے ہے۔ یعنی کوئی سی بھی نشانی ہو۔ من لاستغراق الجنس (قرطبی) مِنْ اٰيٰتِ رَبِّهِمْ۔ مِنْ تبعیض کے لئے ہے من للتبعيض (قرطبی) ۶ الحق سے مراد قرآن مجید ہے۔ صاحب قرآن سے بھی مراد ہو سکتی ہے۔ يعنى القرآن وقيل محمدًا عليه السلام (قرطبی) یعنی خدائی نشانیوں کی تکذیب تو ان کا شعار ہی ہو چکی ہے اس لئے حسب عادت انہوں نے قرآن کو بھی جھٹلایا۔ ۷ یعنی عذاب الٰہی ان پر واقع ہو کر رہے گا۔ واراد بالانباء وهى الاخبار العذاب (قرطبی) المراد بالانباء لا نفس الانباء بل العذاب الذى انبأالله تعالىٰ به (کبیر) عذاب سے مراد جنگ بدر میں شکست وغیرہ ہے۔ جو مشرکین عرب کو دنیا ہی میں نصیب ہوئی۔ والمراد ما نالهم يوم بدرونحوه (قرطبی) يحتمل ان يكون عذاب الدنيا وهو الذى ظهر يوم بدر (کبیر) عذاب آخرت بھی مراد ہو سکتا ہے۔ قيل يوم القيامة (قرطبی) ويحتمل ان يكون عذاب الأخرة (کبیر) ۸ (اے اہل عرب) مراد قرآن کے مخاطبین اول ہیں۔ كَمْ اَهْلَكْنَا۔ یعنی اپنے عذاب سے ہلاک کر دیا۔ مَكَّنّٰهُمْ فِي الْاَرْضِ۔ تمکین فی الارض کے تحت میں ہر قسم کا غلبہ واقتدار شامل ہے۔ ۹ اس نص نے اس حقیقت کو واضح کر دیا کہ کوئی قوم اگر سرکشی کے مرض میں مبتلا ہے تو اس کی ظاہری خوشحالی اور مادی فارغ البالی اسے ہلاکت کے انجام سے نہیں روک سکتی۔ السَّمَآءَ۔ یہاں بارش کے معنی میں ہے۔ يريد المطر الكثير (قرطبی) اى المطر والسحاب (بیضاوی) اى المطر كماروى عن هرون التيمى ونسب الى ابن عباس رضی اللہ عنہما (روح) يريد الغيث والمطر (کبیر) اَرْسَلْنَا۔ ارسال کا ترجمہ یہاں "برسانے" ہی سے صحیح ہو گا۔ الارسال والانزال متقاربان فى المعنى (بحر) تَحْتِهِمْ۔ یعنی ان کے باغوں اور بستیوں میں۔ مطلب یہ ہوا کہ ان کی سرزمینیں خوب گل و گلزار اور خوب شاداب و سرسبز ہیں۔ اى من تحت اشجارهم ومنازلهم (قرطبی) والمراد منه كثرة البساتين (کبیر) مِدْرَارًا۔ یعنی خوب کثرت سے یا لگاتار۔ دالة على التكثير كمذكار للمراة التى كثرت ولادتها للذكور (قرطبی) هو للمبالغة فى اتصال المطرو دوامه وقت الحاجة (بحر) المدرار الكثير الدر يقال سحاب مدرارٌ اذا تتابع امطاره (کبیر)

لَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِنْ هٰذَآ اِلَّا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ (٧)

جب بھی جن لوگوں نے کفر اختیار کر رکھا ہے یہی کہتے کہ یہ تو بس ایک کھلا ہوا جادو ہے و١٠

وَ قَالُوْا لَوْ لَآ اُنْزِلَ عَلَيْهِ مَلَكٌ ؕ وَ لَوْ اَنْزَلْنَا مَلَكًا

اور یہ کہتے ہیں کہ ان کے ساتھ کوئی فرشتہ کیوں نہیں اُتارا گیا و١١ حالانکہ اگر ہم کوئی فرشتہ اُتار دیتے

لَّقُضِيَ الْاَمْرُ ثُمَّ لَا يُنْظَرُوْنَ (٨) وَ لَوْ جَعَلْنٰهُ مَلَكًا

تو قصہ ہی ختم ہو جاتا اور اُن کو ذرا مہلت نہ ملتی و١٢ اور اگر ہم اُس کو فرشتہ ہی تجویز کرتے

لَّجَعَلْنٰهُ رَجُلًا وَّ لَلَبَسْنَا عَلَيْهِمْ مَّا يَلْبِسُوْنَ (٩)

تو اُسے بھی آدمی ہی بناتے اور اُن پر (پھر) وہی اشتباہ ڈالتے جس اشتباہ میں وہ اب (پڑے ہوئے) ہیں و١٣

وَ لَقَدِ اسْتُهْزِئَ بِرُسُلٍ مِّنْ قَبْلِكَ فَحَاقَ بِالَّذِيْنَ

اور آپ سے پہلے بھی پیمبروں کے ساتھ تمسخر کیا گیا ہے پھر اُن لوگوں کو

ع ١٠ سَخِرُوْا مِنْهُمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ (١٠) قُلْ

جو اُن (پیمبروں) کی ہنسی اُڑاتے تھے اسی (عذاب) نے آگھیرا جس پر وہ تمسخر کیا کرتے تھے و١٤ آپ کہیے کہ

سِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ ثُمَّ انْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ

زمین پر چلو پھرو، پھر دیکھ لو کہ تکذیب کرنے والوں کا

الْمُكَذِّبِيْنَ (١١) قُلْ لِّمَنْ مَّا فِي السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ قُلْ

کیا انجام ہوا و١٥ آپ کہیے کہ آسمانوں اور زمین میں جو کچھ ہے یہ (سب) کس کی ملک ہے؟ کہہ دیجئے

لِّلّٰهِ ؕ كَتَبَ عَلٰى نَفْسِهِ الرَّحْمَةَ ؕ لَيَجْمَعَنَّكُمْ اِلٰى يَوْمِ

کہ اللہ (ہی) کی ہے و١٦ اُس نے اپنے اوپر رحمت لازم کر لی ہے و١٧ یقیناً تمہیں اکٹھا کرے گا

الْقِيٰمَةِ لَا رَيْبَ فِيْهِ ؕ اَلَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ فَهُمْ لَا

قیامت کے دن، اُس کے باب میں کوئی شک نہیں۔ جن لوگوں نے اپنے کو گھاٹے میں کر رکھا ہے وہ ایمان نہیں



و١٠ (تو یہ حالت ان کے شدت عناد کی ہے!) مطلب یہ ہوا کہ ان کو تو قرآن واسلام سے اس قدر ضد وعداوت ہے کہ قرآن مجید بذریعہ وحی قلبی نہیں، بلکہ ایک لکھی لکھائی مادی کتاب کی شکل میں آسمان سے اتر آئے اور یہ لوگ اپنی آنکھ سے اسے اترتا ہوا دیکھ بھی لیں، بلکہ اسے ہاتھ سے چھو کر، ٹٹول کر بھی اپنا پورا اطمینان کر لیں جب بھی یہ اس کی تصدیق نہ کریں گے، بلکہ یہی کہنے لگیں گے، کہ یہ تو نظر بندی وغیرہ سے ہم کو فریب میں مبتلا کیا جا رہا ہے!۔۔انسان جب قبول حق کا ارادہ ہی نہ کرے بلکہ اس کی مخالفت کو اپنے دل میں اتار لے۔ تو ہر دلیل اس کے سامنے بے کار وغیر مؤثر ہی رہے گی۔ سچ فرمایا ہے عارف رومی صاحب مثنوی رحمۃ اللہ علیہ نے۔ یک کس نا مستمع ز ستیز ورد صد کس گوینده را عاجز کند مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں معاند کے حال کا بیان ہے کہ وہ کسی طرح منتفع نہیں ہوتا۔ اسی لیے اہل طریق اس کے درپے نہیں ہوتے۔ و١١ بشر محض کا رسول ہونا منکرین کی سمجھ میں نہیں آتا۔ یہ اوتار مان سکتے تھے، مظہر خدا مان سکتے تھے۔ فرزند خدا مان سکتے تھے۔ دیویوں، دیوتاؤں کے، خدا کی بیٹیوں کے وجود کے قائل ہو سکتے تھے۔ لیکن بشری رسالت کو ان کا دماغ کسی طرح قبول کرنے کو تیار نہ تھا۔ برابر ان کی طرف سے مطالبہ "مافوق البشریت" کا "خارق عادت" کا ہوتا رہتا تھا۔ کوئی آسمانی فرشتہ ان پیمبر کے ساتھ لگا رہے۔ جب جا کر یہ ان کی پیمبری کے قائل ہوں — حالانکہ قائل جب بھی نہ ہوتے! قَالُوْا۔ یہ کہنے والے کون تھے؟ مشرکوں ہی کا کوئی گروہ تھا۔ و ظاهر الاٰية يقتضى انها فى كفار العرب (بحر)۔ و١٢ یعنی فرشتہ کا نزول دنیا میں اس طرح کہ وہ کافروں تک کو آنکھ سے نظر آ جائے۔ یہ تو دستور الٰہی میں عین وقوع عذاب کے وقت ہوتا ہے۔ اس کے بعد پھر مہلت کا امکان ہی کہاں ہے؟" آیت قاہرہ اور پھر وہ بھی فرمائشی نازل ہونے کے وقت نہ ماننا حسب عادت الٰہیہ موجب اہلاک فوری ہے"۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ان سنة الله جارية بان عند ظهور الاٰية القاهرة ان لم يومنوا جاء هم عذاب الاستيصال (کبیر) قُضِيَ الْاَمْرُ۔ قضاء امر سے مراد عذاب الٰہی کا واقع ہو جانا ہے۔ قال الحسن و قتادة لاهلكوا بعذاب الاستيصال (قرطبی) اى لاتم امر اهلاكهم (روح) قال ابن عباس و قتادة والسدى لقضى الامر بعذابهم (بحر) اس احقر کے خیال میں یہ بات آتی ہے کہ ایسے کھلے ہوئے معجزات کے بعد تو اس عالم ناسوت کے گویا حجابات اُٹھے جاتے ہیں اور غیبت کے پردہ کے بجائے مواجہہ گویا شہود کے میدان کا ہو جاتا ہے۔ جو عالم برزخ ہی کا دوسرا نام ہے۔ عالم برزخ کشف حقائق کا محل ہے۔ اور کافروں کی اصل حقیقت چونکہ معذب ہی ہونا ہے۔ اس لیے اس طاری شدہ عالم برزخ کے وجود میں آتے ہی اس حقیقت کا ظہور اور عذاب کا ترتب لازمی ہو جاتا ہے۔ ثُمَّ لَا يُنْظَرُوْنَ۔ ثم یہاں اظہار اشدیت کے لیے ہے۔ یعنی عذاب تو واقع ہو ہی گا۔ اس سے بڑھ کر یہ کہ مہلت بھی ذرا نہ ملے گی۔ فی الفور واقع ہو جائے گا۔ گویا شدت عذاب سے بھی بڑھ کر اس کا فوری وقوع ہے۔ و معنى ثم ما بعد ما بين الامرين قضاء الامر و عدم الانظار جعل عدم الانظار اشد من قضاء الامر لان مفاجاة الشدة اشد من نفس الشدة (کشاف) و١٣ اور یہ لوگ اس انسان نما فرشتہ کے باب میں بھی وہی اشکالات اور احتمالات اور وہی کج بحثیاں پیدا کرتے اور وہی کٹ حجتی نکالتے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے متعلق کر رہے ہیں۔ وَ لَوْ جَعَلْنٰهُ۔ اس کو یعنی اس بھیجی ہوئی ہستی کو۔ اى لجعلنا الرسول ملكا (بحر) الضمير للنذير المحدث للناس (روح) مَلَكًا۔ فرشتہ یعنی وہ نورانی ہستی جسے انسان نہ اپنے عام ومعروف حواس سے دیکھ سکتا اور نہ اُس کے ملکات کے لحاظ سے اُس کا اتباع کر سکتا ہے۔ لَّجَعَلْنٰهُ رَجُلًا۔ یعنی اُسے بھی شکل وجسم کے لحاظ سے انسان ہی بناتے کہ تم اُسے اپنی ان آنکھوں سے دیکھ تو سکتے۔ لَلَبَسْنَا عَلَيْهِمْ۔ اشتباہ کا اسناد حق تعالیٰ کی جانب محض تکوینی طور پر اور بہ طور مسبب الاسباب کے ہے۔ اس معنی میں اللہ تعالیٰ سانپ کے زہر کا بھی خالق ہے، بیماری کا بھی خالق ہے، ہر دکھ، درد کا خالق ہے۔ یہاں تک کہ شیطان کا بھی خالق ہے۔ قال لبسنا بالاضافة الى نفسه على جهة الخلق (قرطبی) ایمان نام ہے قلب کی ایک کیفیت اختیاری کا، باقی کوئی ایسا معجزہ قوی کا سامنے آ جانا جس سے انسان ایمان لے آنے پر مجبور ہو جائے۔ جیسے کہ فرشتہ کو اس کی اصلی شکل پر دیکھ لینا، تو ظاہر ہے کہ ایسی صورت میں ایمان اختیاری باقی کہاں رہا؟! ایمان تو معتبر جبھی تک ہے، جب تک ایمان بالغیب ہے۔ جب انکشاف وشہود شروع ہو گیا تو ایمان مطلوب کا سوال ہی نہ رہا۔ رَجُلًا۔ رجل کے معنی مطلق انسان کے نہیں۔ بلکہ مرد یا جنس مذکر کے ہیں اور یہیں سے بعض مفسرین نے یہ نکالا ہے کہ رسالت عورت کے لیے نہیں، صرف مرد کے لیے مخصوص ہے۔ و فيه اشعار كما قال عصام الدين و غيره بان الرسول لا يكون امراة و هو متفق عليه (روح) و١٤ (تو آپ اپنے زمانہ کے منکرین و مستہزئین کی مخالفت واستہزاء سے مغموم ومتفکر کیوں ہوں؟ یہ لوگ تو خود ہی اپنے کو دنیوی واُخروی عذاب کا مستحق بناتے جا رہے ہیں) انبیاء قدیم کے ساتھ استہزاء اور اُس کی سزا کا ذکر توریت میں بھی جا بجا ہے۔ مثلاً:۔ "اور حزقیاہ نے سارے اسرائیل اور یہوداہ کو کہلا بھیجا اور افرائیم اور منسی کے پاس بھی نامے لکھ بھیجے...... سو قاصد افرائیم اور منسی کے ملک میں زبلون تک شہر بہ شہر گزرتے پھرے لیکن وہ اُن پر ہنسے اور انہیں ٹھٹھے میں اُڑایا" (٢۔ تواریخ۔ ٣٠: ١ و ١٠) "لیکن انہوں نے خدا کے پیغمبروں کو ٹھٹھے میں اُڑایا اور اُس کی باتوں کو ناچیز جانا اور اُس کے بیٹوں سے بدسلوکی کی، یہاں تک کہ خداوند کا غضب اپنے لوگوں پر ایسا بھڑکا کہ کوئی چارہ نہ رہا" (٢۔ تواریخ ٣٦: ١٦) "انہوں نے ہم کو ٹھٹھے میں اُڑایا اور ہماری حقارت کی اور کہا یہ کیسا کام ہے کہ تم کرتے ہو" (نحمیاہ۔ ٢: ١٩) سَخِرُوْا...... يَسْتَهْزِءُوْنَ۔ سخریہ اور استہزاء دونوں ایک ہی معنی میں آتے ہیں۔ هما متحدان معنا و استعمالا (روح) و١٥ اس میں تعلیم وترغیب ہے اس کی کہ انسان پچھلی تباہ شدہ قوموں کے حالات سے عبرت ونصیحت حاصل کرے اور بڑی بڑی مہذب وباقبال سلطنتوں کے

يُؤْمِنُوْنَ ﴿١٢﴾ وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ ۭ وَهُوَ

لانے کے ۔ و۱۸ اور اُسی کی ملک ہے جو کوئی بھی رات اور دن میں رہتا ہے اور وہ

السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿١٣﴾ قُلْ اَغَيْرَ اللّٰهِ اَتَّخِذُ وَلِيًّا فَاطِرِ

بڑا سننے والا ہے، بڑا جاننے والا ہے و۱۹ آپ کہیے کہ کیا میں اللہ کے سوا جو آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنے والا

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ يُطْعِمُ وَلَا يُطْعَمُ ۭ قُلْ اِنِّىْٓ

ہے اور وہ (سب) کو کھلاتا ہے (خود) اُس کو کھلایا نہیں جاتا، کسی (اور) کو کارساز قرار دے لوں؟ و۲۰ آپ کہہ دیجیے

اُمِرْتُ اَنْ اَكُوْنَ اَوَّلَ مَنْ اَسْلَمَ وَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ

کہ مجھے تو یہ حکم ملا ہے کہ میں سب سے پہلے اسلام قبول کروں اور (یہ کہ) تم کہیں مشرکوں میں

الْمُشْرِكِيْنَ ﴿١٤﴾ قُلْ اِنِّىْٓ اَخَافُ اِنْ عَصَيْتُ رَبِّيْ

نہ ہو جانا و۲۱ کہہ دیجیے کہ اگر میں اپنے پروردگار کی نافرمانی کروں تو میں ایک بڑے دن کے

عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ﴿١٥﴾ مَنْ يُّصْرَفْ عَنْهُ يَوْمَىِٕذٍ

عذاب سے ڈرتا ہوں و۲۲ جس کسی پر سے وہ (عذاب) اُس روز ہٹا لیا جائے گا

فَقَدْ رَحِمَهٗ ۭ وَذٰلِكَ الْفَوْزُ الْمُبِيْنُ ﴿١٦﴾ وَاِنْ يَّمْسَسْكَ

اُس پر اللہ نے بڑا رحم کیا اور یہی کھلی کامیابی ہے و۲۳ اور اگر اللہ تجھے کوئی دکھ

اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗٓ اِلَّا هُوَ ۭ وَاِنْ يَّمْسَسْكَ

پہنچائے تو اُس کا دور کرنے والا (بھی کوئی) نہیں بجز (خود) اُسی کے، اور اگر وہ تجھے کوئی بھلائی

بِخَيْرٍ فَهُوَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿١٧﴾ وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ

پہنچائے تو وہ ہر شے پر پوری قدرت رکھنے والا ہے و۲۴ وہ غالب ہے اپنے بندوں کے

عِبَادِهٖ ۭ وَهُوَ الْحَكِيْمُ الْخَبِيْرُ ﴿١٨﴾ قُلْ اَيُّ شَيْءٍ اَكْبَرُ

اُوپر اور وہ بڑا صاحب حکمت ہے، بڑا باخبر ہے و۲۵ آپ کہیے شہادت سب سے بڑھ کر



آثار اور مٹے ہوئے کھنڈروں سے سبق لے...... نقطۂ نظر صحیح اور توحیدی ہو جائے تو مسلمان طالب علم کے لیے جغرافیہ، تاریخ اور اثریات ان سارے علوم کا مطالعہ عبادت بن سکتا ہے۔ هذا السفر مندوب اليه اذا كان على سبيل الاعتبار بآثار من خلا من الامم و اهل الديار (قرطبی) ثُمَّ انْظُرُوْا ۔امام رازی علیہ ؒ کی نکتہ رسی نے یہاں ایک عجیب نکتہ پیدا کیا ہے۔ فرماتے ہیں کہ اگر یہاں فانظروا ہوتا تو اس کے معنی یہ ہوتے کہ اسی عبرت پذیری کی غرض سے سفر کرو۔ ثُمَّ انْظُرُوْا نے سفر کا دارومدار اُس نظر عبرت پر نہ رکھا، بلکہ زیادہ گنجائش پیدا کر دی۔ اب سفر ہر جائز غرض کے لیے مباح ہے۔ اور عبرت پذیری کی غرض سے واجب۔ اما قوله سيروا في الارض ثم انظروا فمعناه اباحة السير في الارض للتجارة و غيرها من المنافع و ايجاب النظر في آثار الهالكين (کبیر) و۱۶ (کہ اس جواب سے ان مشرکوں کو بھی مجال انکار نہیں، یہ تو جو کچھ گھبرا رہے ہیں۔ وہ اس اقرار توحید کے مضمرات اور تفریعات سے) مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۔یعنی ساری فضائے کائنات کے اندر۔ اى لمن الكائنات جميعًا (روح) و۱۷ (سو مشرکوں اور منکروں کو اب بھی موقع ہے کہ تائب ہو کر اس کے دامن رحمت کی پناہ میں آجائیں) الرحمة لمن ترك التكذيب بالرسل و تاب و اناب (کبیر) خدائے اسلام کی صفت ذاتی تو یہی رحیمیت و رحمانیت ہے۔ باقی قہر و غضب جو کچھ ہے، اس کا ظہور تو محض عادی مجرموں کی جرم شعاری کی بنا پر ہوگا۔ کیسے ظالم و ناخدا ترس ہیں وہ مسیحی مشنری جنہوں نے قرآن کے خدا کو مہیب اور ڈراؤنا بنا کر پیش کیا ہے۔ نفسه۔ نفس سے یہاں مقصود نفس وجود ہے۔ اور وعدہ کی تاکید اور بجائے وسائط کے براہ راست و اصالۃً اپنی ہی طرف توجہ دلانا۔ و ذكر النفس هنا عبارة عن وجود و تاكيد وعده و ارتفاع الوسائط دونه (قرطبی) مرشد تھانوی علیہ ؒ نے فرمایا کہ آیت اپنے اطلاق سے اس پر دال ہے کہ حق تعالیٰ کی رحمت سب کو عام اور شامل ہے۔ چنانچہ کوئی غضب ایسا نہیں جس میں کچھ رحمت شامل نہ ہو۔ اور رحمتیں بہت سی ایسی ہیں جن میں ذرا غضب نہیں۔ و۱۸ یہ پیش خبری اُن کے حق میں ہے جنہوں نے اپنی صلاحیت ایمان تک کو ضائع کر دیا ہے۔ اَلَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ ۔یعنی وہ لوگ جنہوں نے قبول حق سے قصداً انکار کر کے اپنی صلاحیتوں کو اپنے ہاتھوں سوخت کر دیا ہے۔ بتضييع راس مالهم و هو الفطرة الاصلية و العقل السليم (بیضاوی) الی یہاں فی کے معنی میں ہے۔ قيل الى بمعنى في (قرطبی۔ کبیر) لَيَجْمَعَنَّكُمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۔یعنی جمع تو کرے گا قیامت کے دن اور زندگی بھر اپنی اُس رحمت کے اقتضاء سے تمہیں مہلت دے رکھی ہے۔ ل قسم کا ہے اور ن تاکید کا۔ لَا رَيْبَ فِيْهِ ۔ ضمیر یوم کی طرف بھی ہو سکتی ہے۔ اور اس یوم میں جمع کیے جانے کی طرف بھی۔ في اليوم او الجمع (بیضاوی) اى جمعا لاريب فيه (روح) فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۔ ف نے اسے صاف کر دیا کہ ان کا یہ عدم ایمان نتیجہ ہوگا خود اُن کی ارادی غفلت و اعراض عن الحق کا۔ والفاء للدلالة على ان عدم ايمانهم مسبب عن خسرانهم فان ابطال العقل باتباع الحواس والوهم والانهماك في التقليد و اغفال النظر ادى بهم الى الاصرار على الكفر والا متاع من الايمان (بیضاوی) و۱۹ صفت السمیع کا تعلق انسان کے ظاہر اور اقوال سے ہے۔ صفت العلیم کا تعلق انسان کے باطن اور احوال قلب سے ہے۔ مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ ابھی اُوپر ما في السمٰوٰت والارض میں سارے موجودات کائنات کا ذکر وجود مکانی کے اعتبار سے آ چکا ہے۔ اب ذکر وجود زمانی کے اعتبار سے ہے۔ موجودات کے لیے ظرف دو ہی ہیں۔ ظرف مکان و ظرف زمان۔ ظرفیت مکانی کا ذکر ابھی آ چکا تھا۔ ظرفیت زمانی کا ذکر اب آ گیا۔ ليس المراد من هذا السكون ما هو ضد الحركة بل المراد السكون بمعنى الحلول كما يقال فلان يسكن بلد كذا اذا كان محله فيه (کبیر) یہ سکون حرکت کی ضد نہیں، بلکہ حرکت کو شامل ہے۔ اور محض استقرار کے معنی میں ہے۔ معناه هدأ واستقر والمراد ما سكن و ما تحرك فليس المراد بالسكون ضد الحركة بل المراد الخلق (قرطبی) اور اس طرح ظرفیت کے لحاظ سے احاطہ کامل ہو گیا۔ ذكر في الأية الاولى السمٰوٰت والارض اذ لامكان سواهما و في هذه الأية ذكر الليل والنهار اذ لازمان سواهما فاخبر سبحانه انه مالك للمكان والمكانيات و مالك للزمان والزمانيات و هذا بيان في غاية الجلالة (کبیر۔ عن ابی مسلم) و۲۰ (جیسا کہ بدبخت مشرکوں نے قرار دے لیا ہے) فَاطِرِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ آسمان و زمین اور ساری کائنات کو محض اپنے ارادہ سے بغیر روح، مادہ، ہیولیٰ کے سہارے کے نیست سے ہست میں لانے والا۔ فاطر کا لفظ اس ساری مشرک و نیم مشرک قوموں کی تردید کر رہا ہے۔ جو اللہ کو محض ایک صانع کی حیثیت دیتے ہیں۔ فاطر کے معنی مبدع کے ہیں اور فعل فطر ابتداء کرنے کے لیے آتا ہے۔ فطر اى ابدع و فطرنا اى ابدعنا و اوجدنا (راغب) و عن ابن عباس رضی اللہ عنہما قال ما عرفت فاطر السمٰوٰت حتى اتاني اعرابيان يختصمان في بئر فقال احدهما انا فطرتها اى ابتدأتها (کبیر) اى خالقها و مبدعها و مبتدئها (معالم) السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ آسمان و زمین کا خصوصیت سے نام لینے کی ایک وجہ تو ظاہر ہی ہے کہ بادی النظر میں کائنات کی عظیم ترین مخلوقات یہی ہیں، دوسری بڑی وجہ یہ ہے کہ دنیا کی مشرک قوموں نے انہیں دیوتا ضرور تسلیم کیا ہے۔ یہاں گویا مشرکوں کو یہ بتایا گیا ہے کہ تم جنہیں معبود مان رہے ہو، اللہ ان کا بھی خالق، انہیں نیست سے ہست میں لانے والا ہے۔ (ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی) هُوَ يُطْعِمُ ساری مخلوق کے لیے، ساری کائنات حیات کے لیے رزق کا سامان وہی اللہ بہم پہنچاتا ہے۔ وَلَا يُطْعَمُ ۔ یہ بھی ضرب ہے عقیدۂ شرک پر۔ مشرک قوموں کے عقیدہ میں بڑے بڑے دیوتا بھی کھانے پینے کے محتاج ہیں۔ ان کے نام پر جو چڑھاوے چڑھائے جاتے ہیں۔ انہیں کھا پی کر وہ زندگی بسر کرتے ہیں۔ اور مسیحیوں نے تو اس سے بھی بڑھ کر کمال ہی کر دیا کہ نعوذ باللہ

شَهَادَةً ۭ قُلِ اللّٰهُ ۣ شَهِيْدٌۢ بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ ۣ وَاُوْحِيَ

کس چیز کی ہے؟ کہہ دیجیے کہ اللہ کی کہ وہی میرے اور تمہارے درمیان گواہ ہے ف۲٦ اور میرے پاس

اِلَيَّ هٰذَا الْقُرْاٰنُ لِاُنْذِرَكُمْ بِهٖ وَمَنْۢ بَلَغَ ۭ اَىِٕنَّكُمْ

یہ قرآن بہ طور وحی بھیجا گیا ہے کہ میں اس کے ذریعہ سے تمہیں ڈراؤں اور اُس کو جسے یہ پہنچے ف۲۷ تو کیا تم

لَتَشْهَدُوْنَ اَنَّ مَعَ اللّٰهِ اٰلِهَةً اُخْرٰى ۭ قُلْ لَّآ

یہ گواہی دیتے ہو کہ اللہ کے ساتھ اور معبود بھی شریک ہیں ف۲۸ آپ کہہ دیجیے کہ میں

اَشْهَدُ ۚ قُلْ اِنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ وَّاِنَّنِيْ بَرِيْۗءٌ مِّمَّا

تو گواہی نہیں دیتا، آپ کہہ دیجیے کہ وہ تو بس ایک ہی معبود ہے اور میں اُس سے بری ہوں جو شرک

تُشْرِكُوْنَ ۝ ١٩ اَلَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يَعْرِفُوْنَهٗ كَمَا

تم کرتے ہو ف۲۹ جن لوگوں کو ہم نے کتاب دے رکھی ہے وہ ان (صاحب) کو پہچانتے ہیں جس طرح

يَعْرِفُوْنَ اَبْنَاۗءَهُمْ ۘ اَلَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ فَهُمْ لَا

اپنے لڑکوں کو پہچانتے ہیں ف۳۰ جن لوگوں نے اپنے کو گھاٹے میں کر رکھا ہے وہ ایمان

يُؤْمِنُوْنَ ۝ ٢٠ ع وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا

نہیں لانے کے ف۳۱ اور اس سے بڑھ کر ظالم کون ہے جو جھوٹ بہتان اللہ پر لگائے

اَوْ كَذَّبَ بِاٰيٰتِهٖ ۭ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ ۝ ٢١ وَيَوْمَ

اور اُس کی نشانیوں کو جھٹلائے بیشک وہ ظالموں کو فلاح نہیں دیتا ف۳۲ اور (وہ دن یاد رکھو) جس دن

نَحْشُرُهُمْ جَمِيْعًا ثُمَّ نَقُوْلُ لِلَّذِيْنَ اَشْرَكُوْٓا اَيْنَ

ہم ان سب کو اکٹھے کریں گے پھر جو لوگ شرک کرتے رہے ہیں، اُن سے کہیں گے کہ تمہارے

شُرَكَاۗؤُكُمُ الَّذِيْنَ كُنْتُمْ تَزْعُمُوْنَ ۝ ٢٢ ثُمَّ لَمْ تَكُنْ

وہ شریک کہاں ہیں جن کے لئے تم دعوٰی کیا کرتے تھے ف۳۳ پھر اُن کا



ع ٢/١٠ ٨

اپنے معبود "ابن اللہ" کا گوشت اور خون خود کھانا پینا شروع کر دیا۔ چنانچہ مقدس عشائے ربانی Eucharist کے تہوار کے موقع پر ہر سال ایک بار یا تین بار اس رسم کو تازہ کرتے رہے ہیں۔ (ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی) ف۲۱ ایمان اور مقتضیاتِ ایمان سے پیمبر مستثنیٰ نہیں ہوتا۔ سب سے پہلے تو اسی کو فرمان بردار بننے کا حکم ملتا ہے۔ اور پیمبر تو اپنی اُمت کے لیے نمونہ اور پیشوا دونوں کا کام دیتا ہے۔ اُسے تو اہل ایمان کی صف میں سب سے آگے ہونا ہی چاہیے و هو امام امته و مقتدهم و ينبغي لكل آمران يكون هو العامل اولاً بما آمربه (روح) اَوَّلَ مَنْ اَسْلَمَ ۔ یہ اولیت اپنے ملک وقوم اور اپنے زمانہ کے اعتبار سے ہوتی ہے۔ اول من اخلص ای من قومی و امتی عن الحسن وغیرہ (قرطبی) لان النبی ﷺ سابق امته فی الدین (بیضاوی) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ تکالیف شرعیہ کسی سے بھی ساقط نہیں ہوتیں، یہاں تک کہ انبیاء سے۔ ف۲۲ یعنی مجھ جیسا نبی معصوم بھی قانونِ الٰہی کی ہمہ گیری سے باہر نہیں۔ عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ۔ روزِ قیامت کو روزِ عظیم اُن واقعاتِ عظیم کے لحاظ سے کہا ہے کہ جو اُس روز واقع ہو کر رہیں گے۔ ای عذاب یوم القیامة و عظمه بعظم ما یقع فیه (روح) ف۲۳ ذٰلِكَ ۔ یعنی یہی نجات کامل یا دفع عذاب، یا رحم الٰہی۔ اے النجاة البینة (قرطبی) ای الصرف بعد الرحمة (بیضاوی) ف۲۴ آفرینش کا مسئلہ تو طے ہو چکا کہ اُس میں اللہ تعالیٰ کا کوئی شریک و سہیم نہیں۔ یہاں بیان اس کا ہو رہا ہے کہ علاوہ آفرینش کے اور سارے تصرفات و اختیارات بھی ہر وقت کے نفع و ضرر، تکلیف و راحت کے تمامتر اللہ ہی کے ہاتھ میں ہیں۔ کوئی اس کے ارادہ میں حائل نہیں ہو سکتا۔ اور نہ کسی کو کوئی دخل و تصرف، واقعات کائنات و حوادثِ دہر میں ہے...... بڑے چھوٹے دیوتاؤں، خدائی کے سارے شریکوں کی نفی اس میں آ گئی ہے۔ اِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ ۔ یہ امساس ضرر اپنے مطلق معنی میں ہے۔ دنیا میں ہو خواہ آخرت میں بہ طور جزا ہو یا تکوینی مصلحت سے۔ یمسسک۔ کاشف۔ امساس اور کشف دونوں یہاں حق تعالیٰ کے سلسلہ میں اپنے مجازی معنی میں ہیں۔ ورنہ اصلاً دونوں کا تعلق مادیات و جسمانیات سے ہے۔ المس والکشف من صفات الاجسام وهو هنا مجاز و توسع (قرطبی) یہیں سے ہے کہ (صوفیہ) محققین نے سب سے زیادہ زور توحید پر، اور ہر طرف سے انقطاع تعلق کر کے اللہ ہی پر اعتماد کرنے پر دیا ہے۔ شیخ اعظم حضرت سید عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی فتوح الغیب میں ہے۔ من ارادالسلامة فی الدنیا والاٰخرة فعلیه بالصبر والرضاء و ترک الشکوٰی الی خلقه وانزال حوائجه بربه و انتظار الفرج منه سبحانه و تعالیٰ والانقطاع الیه۔ (جس کسی کو دنیا و آخرت میں عافیت مقصود ہو، اُسے چاہیے کہ صبر و تسلیم کی عادت ڈال لے اور خلق خدا سے شکوہ و شکایت کو ترک کر دے اور اپنی حاجتوں کو اپنے رب ہی کے حوالہ کر دے اور کشائش کی اُمید صرف اُسی سے رکھے اور سب سے ٹوٹ کر اُسی کا ہو رہے)۔ اور مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں نفی ہے غیر اللہ سے نصرت مستقل کی۔ یہاں تک کہ مقبولین سے بھی۔ ف۲۵ ربوبیت کے لیے جن اوصاف کی ضرورت ہے۔ وہ سب صرف اسی کی ذات میں جمع ہیں۔ یہ کیسی شدید حماقت ہے کہ ایسی ذات کامل الصفات کے ساتھ کسی کی شرکت روا رکھی جائے۔ و هو القاهر یفید الحصر و معناه انه لا موصوف بکمال القدرة و کمال العلم الاالحق سبحانه و تعالیٰ (کبیر) هُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهٖ ۔ قدرت و قوت کے لحاظ سے وہی ساری مخلوقات پر غالب ہے۔ قھر کے معنی غلبۂ حاکمانہ کے ہیں۔ القهر الغلبة و القاهر الغالب و فی القهر معنی زائد لیس فی القدرة و هو منع غیره عن بلوغ المراد (قرطبی) القاهر مشعر بکمال القدرة و تمام المکنة (کبیر) فوق کا تعلق یہاں اُوپر کی سمت سے نہیں بلکہ مرتبہ و حکومت کی بلندی سے ہے۔ فوقیة الاستعلاء بالقهر و الغلبة علیهم ای هم تحت تسخیره لا فوقیة مکان (قرطبی) وجب حمل تلک الفوقیة علی فوقیة القدرة لاعلی فوقیة الجهة (کبیر) اَلْحَكِيْمُ ۔ قدرت کے علاوہ حکمت میں بھی وہی کامل ہے۔ اَلْخَبِيْرُ ۔ قدرت و حکمت کے علاوہ علم و اطلاع میں بھی کامل وہی ہے۔ ف۲٦ (میری رسالت اور قرآن کے برحق ہونے کے باب میں) اللہ کی شہادت زبانِ حال سے خود اس قرآن کا معجز و بے نظیر ہونا ہے اپنی تعلیمات کے لحاظ سے۔ شئی کا یہاں لفظی ترجمہ "چیز" سے کرنا مناسب نہیں۔ شئی یہاں ذاتِ حق کے لیے ہے۔ لفظ شیء هنا واقع موقع اسم الله تعالیٰ المعنی الله اکبر شهادة ای انفراده بالربوبیة و قیام البراهین علی توحیده اکبر شهادة و اعظم (قرطبی) متکلمین کے ہاں یہ ایک معرکہ کی بحث ہے کہ شئی کا اطلاق ذات باری تعالیٰ پر جائز ہے یا نہیں، جمہور کا فیصلہ ہے کہ جائز ہے اور اس فیصلہ کی سند یہی آیت ہے۔ احتج الجمهور علی تسمیة الله تعالیٰ بالشئ بهذه الاٰیة (کبیر) و فی المواقف و شرحه والشیء عندالاشاعرة یطلق علی الموجود فقط فکل شئ عندهم موجودٌ و کل موجود شیءٌ (روح) اَيُّ شَيْءٍ اَكْبَرُ شَهَادَةً ۔ یعنی کسی کی شہادت سب سے زیادہ معتبر باوزن و باوقعت ہے؟ ف۲۷ (اس کے احکام و ہدایات کی مخالفت سے) مَنْۢ بَلَغَ کی تقدیر کلام یوں سمجھی گئی۔ من بلغه القراٰن۔ حذف ضمیر طوالت سے بچنے کے لیے ہے۔ ای من بلغه القراٰن فحذف الهاء لطول الکلام (قرطبی) وَمَنْۢ بَلَغَ ۔ اس ذرا سے ٹکڑے سے دو باتیں اور نکل آئیں۔ ایک یہ کہ قرآن کا دائرہ صرف اس کے براہِ راست اور اولین مخاطبین تک محدود نہیں رہے گا۔ ای کل من بلغه القراٰن من العرب والعجم و قیل من الثقلین (کبیر) من بلغه القراٰن من العجم و غیرهم من الامم الی یوم القیامة (معالم) دوسرے یہ کہ انذار کا تعلق بھی انہی لوگوں سے ہے جن تک قرآن پہنچ چکا ہے۔ هو نذیر لکل من بلغه (ابن کثیر) من بلغه القراٰن غیر مؤاخذ بترک الاحکام الشرعیة (روح) ف۲۸ (دیویوں، دیوتاؤں، اوتاروں، خدا کے بیٹوں اور بیٹیوں کے نام سے) سوال کے مخاطب

سُقۡنٰهُ لِبَلَدٍ مَّيِّتٍ فَاَنۡزَلۡنَا بِهِ الۡمَآءَ فَاَخۡرَجۡنَا

تو ہم اسے کسی خشک بستی کی طرف ہانک لے جاتے ہیں پھر ہم اس کے ذریعہ سے پانی نازل کرتے ہیں

بِهٖ مِنۡ كُلِّ الثَّمَرٰتِ ؕ كَذٰلِكَ نُخۡرِجُ الۡمَوۡتٰى لَعَلَّكُمۡ

پھر ہم اس کے ذریعہ سے ہر طرح کے پھل نکالتے ہیں اسی طرح ہم مُردوں کو نکال کھڑا کریں گے شاید کہ تم (اس سے)

تَذَكَّرُوۡنَ ﴿۵۷﴾ وَالۡبَلَدُ الطَّيِّبُ يَخۡرُجُ نَبَاتُهٗ بِاِذۡنِ

نصیحت حاصل کرو، وف۸۰ اور ستھری بستی میں پیداوار اس کے پروردگار کے حکم سے (خوب)

رَبِّهٖ ۚ وَالَّذِىۡ خَبُثَ لَا يَخۡرُجُ اِلَّا نَكِدًا ؕ كَذٰلِكَ

نکلتی ہے اور جو (بستی) خراب ہے اس کی پیداوار نکلتی بھی ہے تو بہت کم، ہم اسی طرح

نُصَرِّفُ الۡاٰيٰتِ لِقَوۡمٍ يَّشۡكُرُوۡنَ ﴿۵۸﴾ لَقَدۡ اَرۡسَلۡنَا نُوۡحًا

دلائل ہیر پھیر کر بیان کرتے ہیں اُن لوگوں کے لئے جو شکر گزار ہیں وف۸۱ بالیقین ہم نے نوحؑ کو

اِلٰى قَوۡمِهٖ فَقَالَ يٰقَوۡمِ اعۡبُدُوا اللّٰهَ مَا لَـكُمۡ مِّنۡ اِلٰهٍ

ان کی قوم کی طرف بھیجا سوانہوں نے کہا کہ اے میری قوم والو تم (صرف) اللہ کی عبادت کرو۔ اس کے سوا تمہارا کوئی

غَيۡرُهٗ ؕ اِنِّىۡۤ اَخَافُ عَلَيۡكُمۡ عَذَابَ يَوۡمٍ عَظِيۡمٍ ﴿۵۹﴾

معبود نہیں مجھے تمہارے لئے ایک بڑے (سخت) دن کے عذاب کا اندیشہ ہے وف۸۲

قَالَ الۡمَلَاُ مِنۡ قَوۡمِهٖۤ اِنَّا لَنَرٰٮكَ فِىۡ ضَلٰلٍ مُّبِيۡنٍ ﴿۶۰﴾

ان کی قوم کے رُودار لوگ بولے ہم تو تم کو کھلی گمراہی میں (مبتلا) دیکھتے ہیں وف۸۳

قَالَ يٰقَوۡمِ لَيۡسَ بِىۡ ضَلٰلَةٌ وَّلٰكِنِّىۡ رَسُوۡلٌ مِّنۡ رَّبِّ

(نوحؑ نے) کہا اے میری قوم والو مجھ میں تو (کوئی) گمراہی نہیں بلکہ میں تو سارے جہانوں کے پروردگار کی طرف سے

الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿۶۱﴾ اُبَلِّغُكُمۡ رِسٰلٰتِ رَبِّىۡ وَاَنۡصَحُ لَـكُمۡ

رسول ہوں وف۸۴ میں تمہیں اپنے پروردگار کے پیامات پہنچاتا ہوں اور تمہاری خیر خواہی کرتا ہوں،

ع ۵ / ۱۴



اشارہ ہے طریق جلوت وخلوت یا عبادات جوارح وعبادات قلب کی طرف۔ وف۷۸ (سو تمہیں اجر ہی ملنا یقینی نہیں ہے اس کا جلد ملنا بھی یقینی ہے) وَلَا تُفۡسِدُوۡا فِى الۡاَرۡضِ بَعۡدَ اِصۡلَاحِهَا۔ کائنات کی اصلاح ودرستی قانونِ اسلام کے قبول کرنے اور اس پر عمل کرنے ہی سے ہوتی ہے اور اس مکمل دستور العمل سے انکار ہی پہلے فساد عقاید اور پھر فساد اعمال، فساد اخلاق، جرائم ومعاصی، قتل و خونریزی ہر قسم کے فسادات کا باعث ہوتا ہے۔ وَادۡعُوۡهُ خَوۡفًا وَّطَمَعًا۔ خوف تو اس لحاظ سے کہ شرائط قبول دُعا میں سے کوئی چیز چھوٹ نہ گئی ہو، اور آرزو اس کی کہ کوئی شرط چھوٹنے نہ پائی ہو۔ ای مع الخوف من وقوع التقصير فى بعض الشرائط المعتبرة فى قبول ذٰلك الدعاء و مع الطمع فى حصول تلك الشرائط باسرها (کبیر) ایک پہلو یہ بھی ہے کہ اگر کہیں اس نے عدل شروع کر دیا تو ہمارے اعمال کس قابل ہیں۔ ہمیں تو ڈرتے ہی رہنا چاہیے البتہ آرزو اس کے فضل کی رکھنا چاہیے۔ قال ابن جريج خوف العدل و طمع الفضل (معالم) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ خوف کا لفظ ناز، عجب وپندار کی تردید میں ہے اور آرزو کی تاکید مایوسی کے مقابلہ میں ہے۔ رَحۡمَتَ اللّٰهِ قَرِيۡبٌ۔ رحمة کا لفظ مؤنث ہے اس لیے قاعدہ سے قریب کے بجائے قریبة ہونا تھا۔ لیکن رحمة کو جو مؤنث غیر حقیقی ہے یہاں رحم یا ثواب یا غفران کے مرادف قرار دیا گیا ہے۔ اور خبر مذکر قریب اسی مناسبت سے لائی گئی ہے۔ انما ذكر قريب على تاويل الرحمة بالرحم اوللتراحم (کشاف) او لان تانيث الرحمة غير حقيقى (کشاف) قال سعيد بن جبير الرحمة ههنا الثواب فرجع النعت الى المعنى دون اللفظ (معالم) قال الزجاج انما قيل قريب لان الرحمة والغفران فى معنى واحد و كذٰلك كل تانيث ليس بحقيقى (امالی ابن الشجری جلد ۲ صفحہ ۲۵۶) قال النضر بن شميل، الرحمة مصدر و من حق المصادر التذكير كقوله فمن جاءه موعظة (کبیر) وف۷۹ (عموماً وعادۃً) قرآن مجید کی اس قسم کی آیتوں میں اور ان کی تعداد دو ایک کی نہیں پچاسوں کی ہے، یہ خوب یاد رکھا جائے کہ بیان واقعات تکوینی کی صرف غالب اور عمومی حالت کا ہوتا ہے۔ حصر وکلیت کہیں بھی مقصود نہیں ہوتی ورنہ پھر معجزات وخوارق کا تو سرے سے سدباب ہو جائے...... خارق کے معنی بھی ایک عمومی دستور میں خرق ہو جانے کے ہیں۔ وف۸۰ یعنی یہ تکوینی داستان تمہارے سامنے اس لیے دُہرائی گئی کہ تم اس مشاہدۂ فطرت سے توحید الٰہی اور مُردوں کے زندہ کرنے کی قدرت پر استدلال کر سکو۔ اَقَلَّتۡ سَحَابًا ثِقَالًا۔ یعنی ہوا بادل کے اجزاء کو باہم ملائے رہتی اور انہیں فضا میں معلق رکھتی ہے۔ سُقۡنٰهُ۔ فَاَنۡزَلۡنَا بِهِ۔ دونوں میں ضمیر بادل کی طرف ہے۔ فَاَخۡرَجۡنَا بِهٖ ضمیر پانی کی طرف ہے۔ اَلۡبَلَدُ الطَّيِّبُ...... نَكِدًا سعدی رحمۃ اللہ علیہ نے اسی مفہوم کو ادا کیا ہے۔ باراں کہ در لطافت طبعش خلاف نیست۔ در باغ لالہ روید ودر شورہ بوم خس۔ رحمت الٰہی کی بارش سب پر یکساں ہوتی رہتی ہے۔ خوش طینت اس سے فائدہ اُٹھاتے ہیں۔ بدطینت پر وہ سارا لطف ضائع جاتا ہے۔ بِاِذۡنِ رَبِّهٖ۔ یہ ٹکڑا بڑھا کر یاد دلا دیا کہ جو کچھ بھی ہوتا ہے آپ ہی آپ مشین کی طرح نہیں ہوتا رہتا بلکہ کوئی اس نظام فطرت کا ناظم منتظم بھی ہے۔ سب کچھ اسی کی مشیت تکوینی سے ہوتا ہے۔ متکلمین نے یہ بھی استدلال کیا ہے کہ مؤمن خیر وطاعت کی قسم سے جو کچھ بھی کرتا ہے سب توفیق الٰہی ہی سے انجام دیتا ہے۔ ذٰلك يدل على ان كل ما يعمله المومن من خير و طاعة لا يكون الا بتوفيق الله (کبیر) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں دلیل ہے مسئلہ استعداد کی یعنی اس میں مثال آئی ہے ایسے شخص کی جس میں وعظ مؤثر ہوتا ہے اور ایسے کی جس میں مؤثر نہیں ہوتا۔ شخص طیب الاستعداد اور شخص فاسد الاستعداد کی۔ وف۸۱ (یعنی وہ لوگ جو انہیں اپنی فلاح کی چیز سمجھ کر ان کی قدر کرتے، ان میں غور کرتے اور ان پر عمل کرتے رہتے ہیں)۔ وف۸۲ حضرت نوح علیہ السلام بن لامک قدیم ترین انبیاء میں سے ہیں۔ زمانہ کی تعیین دشوار ہے۔ بعض اندازوں کے مطابق ان کا زمانہ ۳۸۰۰ ق،م تا ۲۸۵۰ ق،م سمجھئے۔ توریت کی کتاب پیدائش میں ان کا مفصل ذکر باب ۵ سے باب ۹ تک آتا ہے البتہ اس میں مناقب کے ساتھ ساتھ مثالب بھی موجود ہیں۔ قَوۡمِهٖ یہ لوگ ملک عراق میں آباد تھے۔ اور دنیا کی ہر جاہلی، گو بظاہر مہذب قوم کی طرح شرک میں مبتلا تھے۔ عَذَابَ يَوۡمٍ عَظِيۡمٍ سے مراد دونوں عذاب ہو سکتے ہیں۔ عذاب قیامت بھی اور دنیا کا عذاب طوفان بھی۔ ولا شك ان المراد منه اما عذاب يوم القيامة او عذاب يوم الطوفان (کبیر) وف۸۳ (کہ آبائی دین سے باغی ومنحرف ہو کر ایک نئے عقیدۂ توحید کی دعوت دے رہے ہو) اَلۡمَلَاُ مِنۡ قَوۡمِهٖ۔ ہر صحیح اور سچی اصلاحی تحریک کی مخالفت میں سب سے پیش پیش قوم کے امراء واہل وجاہت ہی ہوتے ہیں۔ یہی تاریخ کا تجربہ ہے اور اسی کو قرآن مجید نے بھی ہر جگہ نمایاں رکھا ہے۔ الملأ اشراف القوم و رؤساؤهم (قرطبی) وف۸۴ رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ شرک کے پورے فلسفہ پر ضرب کاری لگانے والا لفظ یہی رَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ہے۔ مشرک نظام کائنات کو متفرق ومنتشر صورت میں دیکھنے کا عادی ہوتا ہے۔ وہ یہ تو سمجھ سکتا ہے کہ فلاں دیوی اور فلاں دیوتا فلاں، فلاں شعبہ کے مالک ہیں لیکن یہ اس کی سمجھ میں ہی نہیں آتا کہ کوئی مالک الملک سارے عالموں کا تاجدار اور پروردگار بھی ہے۔

وَاَعۡلَمُ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا تَعۡلَمُوۡنَ ﴿۶۲﴾ اَوَعَجِبۡتُمۡ اَنۡ

اور میں اللہ کی طرف سے وہ جانتا ہوں جو تم نہیں جانتے ف۸۵ کیا تم اس پر حیرت کرتے ہو کہ

جَآءَكُمۡ ذِكۡرٌ مِّنۡ رَّبِّكُمۡ عَلٰى رَجُلٍ مِّنۡكُمۡ

تمہارے پاس تمہارے پروردگار کی طرف سے تم ہی میں سے ایک مرد کے ذریعہ سے نصیحت پہنچی ہے

لِيُنۡذِرَكُمۡ وَلِتَتَّقُوۡا وَلَعَلَّكُمۡ تُرۡحَمُوۡنَ ﴿۶۳﴾ فَكَذَّبُوۡهُ

تا کہ وہ تمہیں ڈرائے اور تا کہ تم ڈرو عجب کیا جو تم پر رحم کیا جائے ف۸۶ پر ان لوگوں نے ان کو جھٹلایا

فَاَنۡجَيۡنٰهُ وَالَّذِيۡنَ مَعَهٗ فِى الۡفُلۡكِ وَاَغۡرَقۡنَا

تو ہم نے نوحؑ کو بچالیا اور اُن لوگوں کو بھی جو ان کے ساتھ کشتی میں تھے اور ہم نے ان لوگوں کو ڈبو دیا

ع ۸ ۱۵ الَّذِيۡنَ كَذَّبُوۡا بِاٰيٰتِنَا ؕ اِنَّهُمۡ كَانُوۡا قَوۡمًا عَمِيۡنَ ﴿۶۴﴾

جنہوں نے ہماری نشانیوں کو جھٹلایا تھا بیشک وہ لوگ اندھے ہو رہے تھے ف۸۷

وَاِلٰى عَادٍ اَخَاهُمۡ هُوۡدًا ؕ قَالَ يٰقَوۡمِ اعۡبُدُوا اللّٰهَ

اور عاد کی طرف ہم نے اُن کے بھائی ہودؑ کو (بھیجا) ف۸۸ انہوں نے کہا اے میری قوم والو اللہ ہی کی عبادت کرو،

مَا لَكُمۡ مِّنۡ اِلٰهٍ غَيۡرُهٗ ؕ اَفَلَا تَتَّقُوۡنَ ﴿۶۵﴾ قَالَ الۡمَلَاُ

اُس کے سوا تمہارا کوئی معبود نہیں ہے سو کیا تم ڈرتے نہیں؟ ف۸۹ ان کی قوم میں جو زوردار

الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا مِنۡ قَوۡمِهٖۤ اِنَّا لَنَرٰٮكَ فِىۡ سَفَاهَةٍ

لوگ کفر کر رہے تھے بولے ہم تو تم کو حماقت میں (مبتلا) دیکھتے ہیں

وَّاِنَّا لَنَظُنُّكَ مِنَ الۡكٰذِبِيۡنَ ﴿۶۶﴾ قَالَ يٰقَوۡمِ لَيۡسَ بِىۡ

اور ہم تو تم کو جھوٹوں میں سے خیال کرتے ہیں ف۹۰ (ہودؑ نے) کہا اے میری قوم والو مجھ میں تو (کوئی بھی)

سَفَاهَةٌ وَّلٰـكِنِّىۡ رَسُوۡلٌ مِّنۡ رَّبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿۶۷﴾ اُبَلِّغُكُمۡ

حماقت نہیں بلکہ میں تو رسول ہوں (سارے) جہانوں کے پروردگار کی طرف سے، پہنچاتا ہوں تمہیں



ف۸۵ (چنانچہ میں جانتا ہوں کہ دعوتِ توحید سے انکار کا وبال تم پر ضرور پڑ کر رہے گا) اُبَلِّغُكُمۡ رِسٰلٰتِ رَبِّىۡ۔ پیغمبر خدا کا مظہر یا اوتار نہیں ہوتا۔ صرف مبلغ و داعی ہوتا ہے۔ رَسُوۡلٌ مِّنۡ رَّبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ میں یہ بات ابھی پہلے بھی آچکی ہے۔ اور اب دوبارہ مزید تصریح وتاکید کے لیے ہے۔ مشرک قوموں کی سمجھ میں جس طرح توحید نہیں آتی، اسی طرح رسالت کا تصور بھی اُن کے ذہن کی گرفت سے باہر ہی رہتا ہے۔ اور وہ ہمیشہ اوتار وغیرہ کے مشرکانہ تخیل کے پھیر میں پڑے رہتے ہیں۔ اَنۡصَحُ لَكُمۡ۔ شفقت، خیر خواہی تو گویا پیمبر کے ضمیر ہی میں داخل ہوتی ہے۔ وہ اُمت اجابت تو خیر اُمت دعوت کے ساتھ بھی جو کچھ معاملہ کرتا ہے اس کی بنیاد اخلاق وشفقت ہی پر ہوتی ہے۔ جس میں خود غرضی کا شائبہ تک نہیں ہوتا۔ النصح اخلاص النية من شوائب الفساد فى المعاملة (قرطبی) اَعۡلَمُ مِنَ اللّٰهِ۔ پیمبر کا یہ علم اس کا اپنا کسب کیا ہوا نہیں۔ اللہ ہی کی طرف سے عطا کیا ہوا ہوتا ہے۔ ف۸۶ (باوجود تمہارے پچھلے انبار معاصی کے) اَوَعَجِبۡتُمۡ...... مِنۡكُمۡ مشرک جاہلی قوموں کی اُلٹی سمجھ میں اوتار کا عقیدہ تو آجاتا ہے۔ یعنی یہ کہ خالق کائنات خود کسی انسان یا کسی دوسری مخلوق کے قالب میں جلوہ گر ہو کر آگیا۔ لیکن یہ کسی طرح سمجھ میں نہیں آتا کہ وہ کسی اعلیٰ ظرف وکمالات والے انسان کے ذریعہ سے اپنے احکام وہدایات دنیا کو بھیج سکتا ہے۔ عَلٰى رَجُلٍ مِّنۡكُمۡ۔ منكم سے مراد من جنسكم ہے اور على رجل سے مراد منزّل على رجل ہے۔ المعنى ان جاء كم ذكر من ربكم منزّل على رجل منكم (قرطبی) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اپنے ہمعصر اولیاء سے محض ان کی معاصرت کی بنا پر نفرت وحقارت کا برتاؤ جاہلوں کا آج تک شیوہ چلا آرہا ہے۔ لِيُنۡذِرَكُمۡ وَ لِتَتَّقُوۡا۔ ل دونوں میں تعلیلیہ ہے اور پورے فقرہ میں سببیت کی ایک خاص ترتیب پائی جاتی ہے۔ یعنی پیمبر کا آنا تو انذار کے لیے ہوتا ہے اور یہی انذار سبب ہو جاتا ہے، تقوٰی کا اور تقوٰی سبب بن جاتا ہے جلب رحمت کا۔ ف۸۷ (اپنی فرطِ جہالت سے، اور انہیں حق وباطل نفع ونقصان کچھ نہیں سوجھتا تھا) فَاَنۡجَيۡنٰهُ وَالَّذِيۡنَ مَعَهٗ۔ اس نجات کا تعلق عذاب طوفان سے ہے۔ یعنی انہیں ہمہ گیر غرقابی سے صاف بچالیا۔ وَاَغۡرَقۡنَا الَّذِيۡنَ كَذَّبُوۡا بِاٰيٰتِنَا۔ یہ الفاظ خود اس پر دلالت کر رہے ہیں کہ طوفان صرف مکذبین ومنکرین کے لیے بہ طور سزا کے آیا تھا۔ ساری دنیا سے اس کا تعلق نہ تھا۔ عراق کی سرزمین خصوصاً کوہ ارارات کی وادیوں میں اب تک ایک مہیب طوفان کے نشانات اہل فن کو ملتے رہتے ہیں۔ توریت میں اس طوفان کے سلسلہ میں تصریحات ذیل ملتی ہیں:۔ ''وہ نوح علیہ السلام چھ سو برس کا تھا جب طوفان کا پانی زمین پر آیا''۔ (پیدائش ۷:۶) ''جب نوح علیہ السلام کی عمر چھ سو برس کی ہوئی، دوسرے مہینہ کی سترھویں تاریخ کو اُسی دن بڑے سمندر کے سب سوتے پھوٹ نکلے اور آسمان کی کھڑکیاں کھل گئیں۔ اور چالیس دن اور چالیس رات زمین پر پانی کی جھڑی لگی رہی۔'' (پیدائش ۷:۱۱، ۱۲) طوفان نوح علیہ السلام کا تخمینی سال، ۳۲۰۰ ق،م ہے یعنی آج (۱۹۴۲ء) سے پورے ۵۱۴۲ سال قبل۔ فِى الۡفُلۡكِ۔ کشتی کے لفظ سے یہ دھوکا نہ ہو کہ یہ کوئی چھوٹی موٹی ڈونگیا ناؤ تھی۔ محققین اثریات کا خیال ہے کہ یہ خاصہ بڑا جہاز اُوپر نیچے تین درجوں کا تھا۔ اور اُس کی پیمائش توریت میں حسب ذیل دی ہوئی ہے:۔ ''اُس کی لمبائی ۳۰۰ ہاتھ اور اُس کی چوڑائی ۵۰ ہاتھ اور اس کی اونچائی ۳۰ ہاتھ کی''۔ (پیدائش۔ ۶:۱۵) گویا اتنا بڑا مسافروں کا جہاز (Liner) تھا جو برطانیہ اور امریکہ کے درمیان عموماً چلتے رہتے ہیں۔ حسب روایت توریت یہ جہاز ۱۵۰ دن (یا ۵ مہینہ) تک چلتا رہا۔ ف۸۸ (بہ طور پیغمبر کے) ھود۔ سامی نسل کے قدیم ترین پیمبروں میں سے ہوئے ہیں۔ عرب آپ سے خوب واقف تھے۔ جنوبی عرب میں آج بھی قبر نبی ہود علیہ السلام کے نام سے ایک مقام مرجع خلائق و زیارت گاہ ہے۔ جس کا ذکر انگریزی سیاح بھی برابر کرتے ہیں۔ بعض اہل علم کا خیال ہے کہ آپ ہی کا نام توریت (کتاب پیدائش) میں عبر کر کے آیا ہے۔

عاد ایک قدیم عرب قوم کا نام ہے۔ جو جنوبی عرب میں آباد تھی۔ اور اس کے حدود مشرق میں خلیج فارس کے شمال سے مغرب میں، بحر قلزم کے جنوب تک وسیع تھے..... گویا آج کے یمن، عمان وغیرہ سب اس میں شامل تھے۔ اور ان کا پایہ تخت یمنی شہر حضر موت تھا۔ قوم کا نام اپنے مورثِ اعلیٰ کے نام پر ہے۔ اور ان کا مشہور نسب نامہ یہ ہے عاد بن عوض بن ارم بن سام بن نوح۔ اپنے زمانہ کی متمدن ترین قوم تھی۔ اپنے لمبے لمبے سفروں کے لیے ضرب المثل۔ اَخَاهُمۡ۔ اخ سے مقصود ہے اشتراک وطنیت یا اشتراک قومیت کا اظہار۔ یہ ایک عام سنت الٰہی رہی ہے کہ قوم کی ہدایت کے لیے پیمبر اسی کا ہم قوم وہموطن بھیجا جاتا تھا۔ اى اخاهم فى القبيلة (قرطبی) و معنى كونه عليه السلام اخاهم انه منهم نسباً و هو قول الكثير من النسابين (روح) و العرب تسمى صاحب القوم اخا القوم (کبیر) ف۸۹ (شرک کے دنیوی واُخروی وبال سے) شرک کی تردید اور توحید کی دعوت بس یہی سارے انبیاء کی تبلیغ کا لب لباب رہی ہے۔ تَتَّقُوۡنَ۔ میں اشارہ ادھر بھی ہو سکتا ہے کہ قوم نوح علیہ السلام کے انجام غرقابی سے بھی تم نہیں ڈرتے! اعۡبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمۡ مِّنۡ اِلٰهٍ غَيۡرُهٗ۔ یہ پیام توحید تو ہر نبی کی دعوت میں مشترک ملے گا۔ ف۹۰ داعیانِ حق کو جواب بھی ہر قوم کے ''روشن خیالوں'' کی طرف سے یکساں ہی ملا ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ عقلاء دین کو سفیہ کہنے کا طریقہ سفہاء قدیم سے آج تک چلا آرہا ہے۔

رِسٰلٰتِ رَبِّیْ وَ اَنَا لَكُمْ نَاصِحٌ اَمِیْنٌ ﴿۶۸﴾ اَوَ عَجِبْتُمْ

اپنے پروردگار کے پیامات اور میں تمہارا سچا خیر خواہ ہوں ف۹۱ کیا تمہیں حیرت اس پر ہے

اَنْ جَآءَكُمْ ذِكْرٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَلٰی رَجُلٍ مِّنْكُمْ

کہ تمہارے پاس تمہارے پروردگار کی طرف سے، تم ہی میں سے ایک مرد کے واسطے سے نصیحت آئی

لِیُنْذِرَكُمْ ؕ وَ اذْكُرُوْۤا اِذْ جَعَلَكُمْ خُلَفَآءَ مِنْۢ

تا کہ وہ تمہیں ڈرائے، اور وہ وقت یاد کرو جب تمہیں (اللہ نے)

بَعْدِ قَوْمِ نُوْحٍ وَّ زَادَكُمْ فِی الْخَلْقِ بَصْۜطَةً ۚ

قوم نوحؑ کے بعد آباد کیا او ڈیل ڈول میں تمہیں پھیلاؤ بھی زیادہ دیا

فَاذْكُرُوْۤا اٰلَآءَ اللّٰهِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿۶۹﴾ قَالُوْۤا اَجِئْتَنَا

سو اللہ کی نعمتوں کو یاد کرو، تا کہ (ہر طرح) فلاح پاؤ ف۹۲ وہ بولے کیا تم ہمارے پاس اس لئے آئے ہو

لِنَعْبُدَ اللّٰهَ وَحْدَهٗ وَ نَذَرَ مَا كَانَ یَعْبُدُ اٰبَآؤُنَا ۚ

کہ ہم اکیلے اللہ ہی کی عبادت کریں اور انہیں چھوڑ بیٹھیں جن کی عبادت ہمارے باپ (دادا) کرتے آئے ہیں؟

فَاْتِنَا بِمَا تَعِدُنَاۤ اِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِیْنَ ﴿۷۰﴾

سو اگر تم سچے ہو تو جس (عذاب) کی دھمکی دیتے ہو اسے لے آؤ ہمارے پاس ف۹۳

قَالَ قَدْ وَقَعَ عَلَیْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ رِجْسٌ وَّ غَضَبٌ ؕ

(پیغمبر نے) کہا (تو اچھا) اب تم پر تمہارے پروردگار کی طرف سے عذاب اور غضب ف۹۴

اَتُجَادِلُوْنَنِیْ فِیْۤ اَسْمَآءٍ سَمَّیْتُمُوْهَاۤ اَنْتُمْ

آ ہی پڑا کیا تم مجھ سے بحثا بحثی ناموں کے بارے میں لگائے ہوئے ہو جو تم نے

وَ اٰبَآؤُكُمْ مَّا نَزَّلَ اللّٰهُ بِهَا مِنْ سُلْطٰنٍ ؕ فَانْتَظِرُوْۤا

اور تمہارے باپ (دادوں) نے ٹھیرا رکھے ہیں، اللہ نے تو ان پر کوئی دلیل اُتاری نہیں سو تم بھی انتظار کرو

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ف۹۱ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔ رَسُوْلٌ۔ رِسٰلٰتِ رَبِّیْ۔ نَاصِحٌ۔ وغیرہ پر حاشیے ابھی ابھی اُوپر گزر چکے ہیں۔ ف۹۲ (کہ یہی فلاح دنیوی و اُخروی ہر پیمبر کی تبلیغ و دعوت کا اصل مقصود رہی ہے) جَعَلَكُمْ خُلَفَآءَ مِنْۢ بَعْدِ قَوْمِ نُوْحٍ۔ یعنی بعد قوم نوح علیہ السلام کے بہ حیثیت ایک زبردست و پُر قوت قوم کے تم ہی کو زمین پر آباد کیا۔ خلفاء سے مراد زمین پر نفس آبادی کی جانشینی ہے۔ یہ مراد نہیں کہ قوم نوح علیہ السلام کے وطن و ملک ہی میں آباد کیا ہو۔ چنانچہ قوم ہود علیہ السلام و قوم نوح علیہ السلام (عراق) سے بہت ہٹ کر جنوبی عرب میں آباد تھی۔ من علیهم بان جعلهم سکان الارض بعد قوم نوح (قرطبی) وَّ زَادَكُمْ فِی الْخَلْقِ بَصْۜطَةً۔ قوم عاد جسمانی حیثیت سے بڑے قد آور و قوی ہیکل لوگ تھے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت سے معلوم ہوا کہ قوت و جسامت میں زیادتی بھی اللہ تعالیٰ کی ایک نعمت ہے تو دنیوی نعمتوں کی تحقیر زہد میں داخل نہیں، جیسا کہ بعض اہل تقشف و تشدد کا مذاق ہے فَاذْكُرُوْۤا اٰلَآءَ اللّٰهِ۔ اللہ کی نعمتوں کو یاد کرو۔ اور اس کے احسانات یاد کرکے اس کی شکر گزاری پر زیادہ راغب و مائل ہو۔ ف۹۳ (ابھی اور فی الفور) دَورِ انبیاء میں مشرکوں کو یہ مغالطہ بھی ہمیشہ ہی رہا ہے جب پیمبروں کا وعظ سنتے اور دلائل و جواب میں کچھ بن نہ پڑتا تو یہی کہنے لگتے کہ "لے آؤ نا اپنا عذاب دیکھیں تو وہ کیسا ہے"؟...... گویا پیمبروں کا وعدہ فی الفور عذاب کا تھا۔ اور گویا عذاب الٰہی کا لانا پیمبروں کے اختیار کی چیز تھی! اَجِئْتَنَا...... اٰبَآؤُنَا اسے وہ بڑے استعجاب کے لہجہ میں اور ایک انتہائی عجیب و غریب بات سمجھ کر کہتے۔ مشرکوں کو اصلی چڑ ہمیشہ توحید سے رہی ہے۔ انکار انہیں نفس وجود باری سے نہیں۔ وہ ملحد اور دہری نہیں ہوتے صرف مشرک ہوتے ہیں۔ یعنی نام خدا کا جتنی بار چاہیے لیجیے مگر جب بھی لیجیے تنہا نہ لیجیے۔ دوسروں کے ساتھ ملا جلا کر لیجیے ف۹۴ یعنی مستحق عقوبت تو تم اپنے قول و کردار سے ہو ہی چکے۔ اب نزول عذاب جس وقت بھی ہو جائے۔ معنی وقع ای وجب (قرطبی) ای حق علیکم و وجب (کشاف)

اِنِّیْ مَعَكُمْ مِّنَ الْمُنْتَظِرِیْنَ ﴿۷۱﴾ فَاَنْجَیْنٰهُ وَ الَّذِیْنَ
اور میں بھی تمہارے ساتھ انتظار کرنے والوں میں ہوں، ف۹۵ پھر ہم نے اپنی رحمت سے بچالیا اُن (پیمبر ہود) کو اور
مَعَهٗ بِرَحْمَةٍ مِّنَّا وَ قَطَعْنَا دَابِرَ الَّذِیْنَ كَذَّبُوْا
اُن لوگوں کو جو اُن کے ساتھ تھے، اور ان لوگوں کی جڑ ہی کاٹ دی جنہوں نے ہماری آیتوں کو
بِاٰیٰتِنَا وَ مَا كَانُوْا مُؤْمِنِیْنَ ﴿۷۲﴾ وَ اِلٰی ثَمُوْدَ اَخَاهُمْ
جھٹلایا تھا اور وہ ایمان والے تھے ہی نہیں ف۹۶ اور (ہم نے) ثمود کی طرف ان کے بھائی صالح کو
صٰلِحًا ۘ قَالَ یٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ
(بھیجا) ف۹۷ (صالحؑ نے) کہا اے میری قوم والو اللہ ہی کی عبادت کرو کہ اس کے سوا کوئی (اور) تمہارا
اِلٰهٍ غَیْرُهٗ ؕ قَدْ جَآءَتْكُمْ بَیِّنَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ ؕ هٰذِهٖ
خدا نہیں ہے ف۹۸ اب تو تمہارے پاس ایک کھلا ہوا نشان بھی تمہارے پروردگار کی طرف سے آپہنچا، یہ
نَاقَةُ اللّٰهِ لَكُمْ اٰیَةً فَذَرُوْهَا تَاْكُلْ فِیْۤ اَرْضِ
اللہ کی اونٹنی ہے تمہارے حق میں ایک نشان، سو اسے چھوڑے رہو، اللہ کی زمین پر
اللّٰهِ وَ لَا تَمَسُّوْهَا بِسُوْٓءٍ فَیَاْخُذَكُمْ عَذَابٌ
کھاتی پھرے اور اس کو برائی کے ساتھ ہاتھ نہ لگانا ورنہ تمہیں عذاب دردناک
اَلِیْمٌ ﴿۷۳﴾ وَ اذْكُرُوْۤا اِذْ جَعَلَكُمْ خُلَفَآءَ مِنْۢ بَعْدِ
آپکڑے گا ف۹۹ اور (وہ وقت) یاد کرو جب (اللہ نے) تم کو آباد کیا (قوم) عاد
عَادٍ وَّ بَوَّاَكُمْ فِی الْاَرْضِ تَتَّخِذُوْنَ مِنْ سُهُوْلِهَا
کے بعد اور تمہیں زمین پر ٹھکانا دیا تم اس (زمین) کے نرم حصوں پر محل
قُصُوْرًا وَّ تَنْحِتُوْنَ الْجِبَالَ بُیُوْتًا ۚ فَاذْكُرُوْۤا اٰلَآءَ
بناتے ہو اور پہاڑوں کو تراش کر گھر بناتے ہو سو اللہ کی نعمتوں کو

ع ۸ / ۱۶



ف۹۵ (عذابِ الٰہی کے) فِیْۤ اَسْمَآءٍ سَمَّیْتُمُوْهَاۤ اَنْتُمْ وَ اٰبَآؤُكُمْ۔ یعنی تمہارے ان دیوتاؤں اور منہ بولے خداؤں کی حقیقت اور حیثیت اور ہے کیا بجز چند گڑھے ہوئے ناموں اور اصطلاحوں کے؟ معنویت اور حقیقت سے معرّیٰ۔ بِهَا۔ یعنی ان کی معبودیت پر۔ ای فی عبادتها (قرطبی) مَا نَزَّلَ اللّٰهُ بِهَا مِنْ سُلْطٰنٍ۔ یعنی کوئی شہادت، کوئی ثبوت تمہارے ان گڑھے ہوئے دیوی دیوتاؤں کے وجود کا نہ تو عقل سلیم کو اور فطرت بشری کو ملتا ہے۔ اور نہ کوئی قدیم آسمانی نوشتہ ہی اس کی تائید میں ہے۔ نہ دلیل عقلی نہ دلیل نقلی۔ اَلَّذِیْنَ مَعَهٗ۔ معیت سے مراد رفاقت ایمانی ہے۔ یعنی جو لوگ ان پر ایمان لے آئے تھے۔ ای من امن به (مدارک) عذاب الٰہی کی ایک بڑی پہچان یہ ہے کہ اس سے صرف نافرمان ہی ہلاک ہوتے ہیں۔ اور اہل ایمان اس سے محفوظ رہتے ہیں، جیسا کہ قرآن مجید میں ہر نبی کے قصہ سے ظاہر ہوتا ہے، اور اسی سے ظاہر ہوگیا کہ موجودہ زمانہ کے ہولناک واقعات طبعی وتکوینی قحط، زلزلہ، جنگ، سیلاب، وباء وغیرہ جس سے فاسق وزاہد، کافر ومومن بلا امتیاز یکساں ہوتے رہے ہیں۔ یہ عذاب الٰہی نہیں۔ زیادہ سے زیادہ عذاب الٰہی کے نمونے کہے جاسکتے ہیں۔ یہ عذاب الٰہی ایک طوفانی آندھی کی شکل میں آیا تھا۔ ف۹۶ یعنی ایمان کا ان میں گزر ہی نہ تھا۔ ایمان اگر موجود ہوتا تو یہ نوبت ہی کیوں آتی۔ تنبیه علی ان الفارق بین من نجا و بین من هلک هو الایمان۔ (بیضاوی) ف۹۷ قوم کے مورثِ اعلیٰ کا نام ثمود تھا۔ اور مشہور نسب نامہ یہ ہے:۔ ثمود بن جثیر بن ارم بن سام بن نوح علیہ السلام۔ عاد جس طرح عرب جنوبی ومشرقی کے مالک تھے، ثمود اس کے مقابل عرب مغربی وشمالی پر قابض تھے۔ ان کے دارالحکومت کا نام حجر تھا یہ شہر حجاز سے شام کو جانے والے قدیم راستہ پر واقع تھا۔ اب عموماً اس شہر کو مدائن صالح کہتے ہیں۔ یہ شمالی عرب کی ایک زبردست قوم تھی۔ فن تعمیر میں عاد کی طرح اس کو بھی کمال حاصل تھا۔ پہاڑوں کو کاٹ کر مکان بنانا، پتھروں کی عمارتیں اور مقبرے تیار کرنا اس قوم کا خاص پیشہ تھا۔ یہ یادگاریں اب تک باقی ہیں۔ ان پر ارامی وثمودی خط میں کتبے منقوش ہیں۔ (ارض القرآن) از سلیمان الندوی جلد اول صفحہ ۱۸۸، ۱۸۹) اَخَاهُمْ۔ یعنی قوم ثمود کے ہم وطن یا ہم قوم۔ صٰلِحًا۔ توریت میں ان سے ملتا جلتا ایک نام سلح آتا ہے۔ اگر انہی کو حضرت صالح علیہ السلام فرض کیا جائے تو شجرۂ نسب یہ پڑتا ہے۔ صالح بن ارفخشد بن سام بن نوح۔ ایک نسب نامہ یوں بھی منقول ہے۔ صالح بن عبید بن اصف بن شیح بن عبید بن جور بن ثمود۔ (خطبات احمدیہ از سید احمد خان) آپ کا مزار مبارک جزیرہ نمائے سینا کے مشرقی کنارہ پر آج بھی زیارت گاہ خلائق ہے۔ ملاحظہ ہو، انگریزی تفسیر القرآن) ف۹۸ وہی پیام توحید جو سارے انبیاء کی دعوتوں کا خلاصہ اور سب میں مشترک رہا ہے۔ ف۹۹ قَدْ جَآءَتْكُمْ بَیِّنَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ۔ یعنی میری صداقت کا کھلا ہوا مادّی نشان وہ بھی تمہاری خواہش وفرمائش کے مطابق۔ مشرک وجاہلی قوم نے فرمائش کی تھی کہ کوئی خارق عادت ہمیں دکھاؤ، تو ہم تمہیں سچا سمجھیں۔ ایک خاص قسم کی اونٹنی کا ظہور اسی فرمائش کا نتیجہ تھا۔ نَاقَةُ اللّٰهِ ناقہ کی اضافت یہاں اللہ کی جانب اسی طرح کی ہے جیسے بیت اللہ میں گھر کی اضافت اللہ کی جانب۔ یعنی تشریف وتعظیم وتخصیص کے لیے۔ واضیفت الناقة الی الله علی جهة اضافة الخلق الی الخالق و فیه معنی التشریف و التخصیص (قرطبی) اضیفت الی اسم الله تعظیمًا لها و تفخیمًا لشانها (کشاف) اللہ نے قوم کی درخواست معجزہ قبول کر کے، ایک اونٹنی کسی عجیب طریقہ سے پیدا کردی تھی اور پیمبر علیہ السلام کے ذریعہ سے حکم یہ دے دیا تھا کہ کوئی اسے چھیڑے نہیں۔ یہ اپنے آزاد گھومتی پھرے گی۔ اور جس وقت کوئی اسے نقصان پہنچائے گا بس وہی گھڑی عذاب الٰہی کی ہوگی۔ انگریز مترجم قرآن سیل نے فرنگی سیاحوں کے مشاہدات کے حوالہ سے لکھا ہے کہ جس پہاڑ سے وہ اونٹنی بہ طور خارق عادت برآمد ہوئی تھی اس میں اب تک ایک شگاف (۶۰) ساٹھ فٹ کا موجود ہے۔ اور جزیرہ نمائے سینا میں جبل موسیٰ کے قریب "ناقة النبی" کا نقش قدم آج بھی زیارت گاہ خلائق ہے۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔

www.onlyoneorthree.com



اللّٰهِ وَ لَا تَعْثَوْا فِي الْاَرْضِ مُفْسِدِيْنَ ﴿۷۴﴾ قَالَ

یاد کرو اور زمین پر فساد مت پھیلاتے پھرو ف۱۰۰ ان کی

الْمَلَاُ الَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖ لِلَّذِيْنَ

قوم کے جو متکبر زوردار لوگ تھے وہ ان

اسْتُضْعِفُوْا لِمَنْ اٰمَنَ مِنْهُمْ اَتَعْلَمُوْنَ اَنَّ صٰلِحًا

کمزور لوگوں سے جو اُن میں سے ایمان لے آئے تھے، بولے کیا تمہیں یقین ہے کہ صالح

مُّرْسَلٌ مِّنْ رَّبِّهٖ ؕ قَالُوْٓا اِنَّا بِمَآ اُرْسِلَ بِهٖ

اپنے رب کے فرستادہ (پیمبر) ہیں وہ بولے ہم تو اس (پیام) پر ایمان ہی لے آئے ہیں جسے دیکر انہیں

مُؤْمِنُوْنَ ﴿۷۵﴾ قَالَ الَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْٓا اِنَّا بِالَّذِيْٓ

بھیجا گیا ہے، ف۱۰۱ وہ متکبر لوگ کہنے لگے ہم تو اس چیز کے منکر ہیں جس پر تم ایمان

اٰمَنْتُمْ بِهٖ كٰفِرُوْنَ ﴿۷۶﴾ فَعَقَرُوا النَّاقَةَ وَ عَتَوْا عَنْ

لا چکے ہو ف۱۰۲ غرض اونٹنی کو (بھی) مار ڈالا، اور اپنے پروردگار کے

اَمْرِ رَبِّهِمْ وَ قَالُوْا يٰصٰلِحُ ائْتِنَا بِمَا تَعِدُنَآ اِنْ كُنْتَ

حکم سے سرتابی کی اور کہنے لگے اے صالح اگر پیمبر ہو تو اُس (عذاب) کو لے آؤ جس کی ہمیں

مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿۷۷﴾ فَاَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ فَاَصْبَحُوْا

دھمکی دیتے ہو ف۱۰۳ پس انہیں زلزلہ نے آ پکڑا سو وہ

فِيْ دَارِهِمْ جٰثِمِيْنَ ﴿۷۸﴾ فَتَوَلّٰى عَنْهُمْ وَ قَالَ يٰقَوْمِ

اپنے گھر میں اوندھے پڑے رہ گئے ف۱۰۴ تب (صالح) ان سے منہ موڑ کر چلے اور بولے اے میری قوم والو!

لَقَدْ اَبْلَغْتُكُمْ رِسَالَةَ رَبِّيْ وَ نَصَحْتُ لَكُمْ

میں نے تو تمہیں اپنے پروردگار کا پیام پہنچا دیا تھا اور میں نے تمہاری خیر خواہی کی



ف۱۰۰ جَعَلَكُمْ خُلَفَآءَ مِنْ بَعْدِ عَادٍ۔ یعنی قوم عاد جیسی متمدن، سرسبز، ترقی یافتہ قوم کے بعد تہذیب وتمدن کا مالک تمہیں بنایا۔ یہ مطلب نہیں کہ اُنہی کا ملک تمہیں دیا...... عاد وثمود دونوں کے مرکز بالکل جداگانہ تھے۔ عاد کا مستقر جنوب مشرقی عرب تھا۔ اور ثمود کا جولانگاہ ترقی شمال مغربی عرب۔ تَتَّخِذُوْنَ مِنْ سُهُوْلِهَا قُصُوْرًا وَّ تَنْحِتُوْنَ الْجِبَالَ بُيُوْتًا۔ عادیوں کی طرح ثمودی بھی بڑے صناع سنگتراش اور اپنی تعمیرات کے لیے مشہور ہوئے ہیں۔ اور جب ان صنعتوں اور صناعیوں میں اتنے بڑھے ہوئے تھے تو لازمی ہے کہ جن علوم وفنون پر یہ صنعتیں مبنی ہیں، یعنی ریاضی ہندسہ، انجینری ان میں بھی نہایت ممتاز وبلند پایہ ہوں۔ فَاذْكُرُوْٓا اٰلَآءَ اللّٰهِ۔ اس جزء سے معلوم ہوا کہ دنیوی علوم وفنون میں کمال کا بھی شمار اللہ کی نعمتوں میں ہے۔ اور انہیں مطلقاً حرام یا ناجائز سمجھ لینا بہت زیادتی ہے۔ بعض نے اس جزو سے یہ بھی نکالا ہے کہ کافر بھی محل نعمت ہوتے ہیں۔ و هٰذا يدل علٰى ان الكفار منعم عليهم (قرطبی) وَ لَا تَعْثَوْا فِي الْاَرْضِ مُفْسِدِيْنَ۔ تہذیب وتمدن کی پیدا کی ہوئی عیش پرستیوں میں پڑ کر خوفِ آخرت سے بے نیاز ہو جانا قانون شریعت کے حدود کو توڑ کر اپنے کو فسق وفجور میں ڈال دینا۔ اللہ کی عظمت اور اپنی عبدیت کو فراموش کر جانا، یہ سب فساد فی الارض میں داخل ہے۔ فقہاء کے ایک گروہ نے آیت سے نکالا ہے کہ بڑے بڑے محلوں کی تعمیرات بالکل جائز ہے۔ استدل بهٰذه الاٰية من اجاز جواز البناء الرفيع كالقصور و نحوها (قرطبی) ف۱۰۱ یہ لوگ بولے کہ صالح علیہ السلام کو سچا نبی سمجھنا کیا معنی ہم تو اُن کے لائے ہوئے پیاموں کو بھی سچا اور برحق سمجھ رہے ہیں۔ ان کی پیمبری کا مسئلہ تو قابل بحث ہی نہیں۔ سوال صرف یہ ہے کہ ان کی تصدیق کون کون کرتا ہے۔ سو ہم کو تو ان کی تصدیق کی توفیق ہو گئی ہے۔ كانهم قالوا العلم بارساله و بما ارسل به مالا كلام فيه ولاشبهة تدخله لوضوحه و انارته و انما الكلام فى وجوب الايمان به فنخبركم انابه مومنون (کشاف) تنبيهًا علٰى ان ارساله اظهر من ان يشك فيه عاقل و يخفى علٰى ذى رأى و انما الكلام فى من اٰمن به و من كفر (بیضاوی) اَلَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْا کے صیغہ کا معروف اور اَلَّذِيْنَ اسْتُضْعِفُوْا کے صیغہ کا مجہول ہونا بہت معنی خیز ہے۔ رؤساء منکرین تو متکبر ونخوت پرست تھے۔ قرآن مجید نے یہ صاف وبے تکلف کہہ دیا۔ مومنین صادقین بجائے خود ضعیف وحقیر تھے یا نہیں، یہ قرآن مجید کچھ نہیں بتاتا۔ وہ صرف یہ کہتا ہے کہ وہ لوگ ضعیف قرار دیے گئے تھے۔ حقیر سمجھ لیے گئے تھے...... اور تعبیر کے ان دو طرزوں کے درمیان کتنا فرق ہے؟ متکبرین میں تو ذم خود اہل استکبار کی ہے اور مستضعفین میں ذم حقیروں کی نہیں، انہیں حقیر سمجھنے والوں کی ہے۔ للذين استضعفوا اى للذين استضعفهم رؤساء الكفار و استذلوهم (کشاف) كونهم مستكبرين فعل استوجبوا به الذم و كون المومنين مستضعفين معناه ان غيرهم مستضعفهم و يستحقرهم و هٰذا ليس فعلًا صادرًا عنهم بل عن غيرهم فهولا يكون صفة ذم فى حقهم بل الذم عائد الى الذين يستحقرونهم و يستضعفونهم (کبیر) ضمناً یہ بھی معلوم ہو گیا کہ تکبر شعار ہے اہل کفر وفسق کا، اور مومنین کو حقیر وضعیف سمجھنا بھی اُنہی کا شیوہ ہے۔ اور یہیں سے یہ اصل بھی ہاتھ آ جاتی ہے کہ غنی سے فقر بہتر ہے۔ بين الله تعالٰى ان كثرة المال و الجاه حملهم على التمرد والاباء والانكار و الكفر و قلة المال والجاه حملهم على الايمان و التصديق و الانقياد و ذٰلك يدل على ان الفقر خير من الغنى (کبیر) ف۱۰۲ "قوم" کے "خواص" اور "روشن خیالوں" کی ذہنیت کا کیسا صحیح نقشہ یہ مکالمہ پیش کر رہا ہے! ف۱۰۳ گویا پیمبر کا کام فرمائشی عذاب کی فی الفور تعمیل کرنا ہے۔ فَعَقَرُوا النَّاقَةَ عقر کے معنی کونچیں کاٹ ڈالنے کے ہیں۔ مراد اس سے اونٹ کو ہلاک کر ڈالنا ہے۔ فعل عقر کا اسناد قرآن مجید ساری قوم کی جانب کر رہا ہے حالانکہ اونٹنی کے مارنے میں ظاہر ہے کہ گنتی کے چند افراد شریک ہوں گے۔ لیکن یہ عمل ساری قوم کی رضامندی واتفاق رائے سے ہوا۔ اس لیے اسے منسوب بھی قوم کی جانب کیا گیا۔ اسند العقر الى جميعهم لانه كان برضاهم و ان لم يباشره الا بعضهم۔ اَمْرِ رَبِّهِمْ یہ امر پروردگار کا کیا تھا؟ یہ حکم اعتقاد توحید ورسالت کا تھا۔ اى ما امر به على لسان صالح ...... او شان ربهم و هو دينه (کشاف) ف۱۰۴ قوم ثمود کی زلزلہ سے ہلاکت تو زمانہ قبل تاریخ کی ہے۔ یعنی اس زمانہ میں ہوئی جس کی تاریخ اس وقت محفوظ نہیں لیکن اٹلی کے مشہور اور گل وگلزار شہر پامپئی کی زلزلہ سے بربادی عہد تاریخ کی بات ہے۔ ۶۳ء تھا جب ایک زلزلہ سے یہاں کے فسق پیشہ باشندے تباہ وہلاک ہو کر رہ گئے۔ اور جو کچھ بچ رہے تھے انہیں ۷۹ء میں ایک قدرتی آتش بازی نے بھون ڈالا۔ دَارِهِمْ میں دار بہ طور اسم جنس کے آیا ہے۔ قيل وحّد على طريق الجنس (قرطبی) دار کو بلد کے معنی میں لیا گیا ہے۔ اى بلدهم (قرطبی) يعنى فى بلدهم و للذلك وحد الدار كما يقال دار الحرب (کبیر)

وَلٰكِنْ لَّا تُحِبُّوْنَ النّٰصِحِيْنَ ﴿۷۹﴾ وَلُوْطًا اِذْ قَالَ
لیکن تم تو خیر خواہوں کو پسند ہی نہیں کرتے تھے ف۱۰۵ اور (ہم نے) لوط (کو بھی بھیجا) جبکہ انہوں نے
لِقَوْمِهٖٓ اَتَاْتُوْنَ الْفَاحِشَةَ مَا سَبَقَكُمْ بِهَا مِنْ اَحَدٍ
اپنی قوم سے کہا کہ ارے ف۱۰۶ تم تو ایسا بے حیائی کا کام کرتے ہو کہ تم سے پہلے اسے دنیا جہان والوں میں سے
مِّنَ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۸۰﴾ اِنَّكُمْ لَتَاْتُوْنَ الرِّجَالَ شَهْوَةً
کسی نے نہیں کیا تھا ف۱۰۷ تم عورتوں کو چھوڑ کر مردوں کے ساتھ
مِّنْ دُوْنِ النِّسَآءِ ؕ بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُوْنَ ﴿۸۱﴾ وَمَا
شہوت رانی کرتے ہو نہیں بلکہ اصل یہ ہے کہ تم ہی ہو حد سے گزرے ہوئے لوگ ف۱۰۸ ان کی قوم سے
كَانَ جَوَابَ قَوْمِهٖٓ اِلَّآ اَنْ قَالُوْٓا اَخْرِجُوْهُمْ
کوئی جواب نہ بن پڑا بجز اس کے کہ کہنے لگے (آپس میں) کہ انہیں اپنی بستی سے
مِّنْ قَرْيَتِكُمْ ۚ اِنَّهُمْ اُنَاسٌ يَّتَطَهَّرُوْنَ ﴿۸۲﴾ فَاَنْجَيْنٰهُ
نکال دو یہ لوگ بڑے پاک صاف بنتے ہیں ف۱۰۹ پھر ہم نے بچا لیا لوط کو
وَاَهْلَهٗٓ اِلَّا امْرَاَتَهٗ ۖ كَانَتْ مِنَ الْغٰبِرِيْنَ ﴿۸۳﴾
اور ان کے گھر والوں کو بجز ان کی بیوی کے وہ پیچھے رہ جانے والوں میں رہ گئی ف۱۱۰
وَاَمْطَرْنَا عَلَيْهِمْ مَّطَرًا ؕ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ
اور ہم نے ان پر مینہ برسایا سو تو دیکھ لے مجرموں کا کیسا
الْمُجْرِمِيْنَ ﴿۸۴﴾ ع وَاِلٰى مَدْيَنَ اَخَاهُمْ شُعَيْبًا ؕ قَالَ
انجام ہوا ف۱۱۱ اور مدین کی طرف (ہم نے) ان کے بھائی شعیبؑ کو (بھیجا) ف۱۱۲ انہوں نے کہا
يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ قَدْ
اے میری قوم والو! اللہ ہی کی پرستش کرو بجز اس کے تمہارا کوئی معبود نہیں اب تو

ع ۱۰/۱۲/۱۷

ف۱۰۵ (بلکہ ناقدری کے ساتھ ان کی بات ٹھکراتے رہے۔ جبھی تو یہ دن دیکھنا نصیب ہوا) وَنَصَحْتُ لَكُمْ یعنی کس کس شفقت سے تمہیں سمجھایا، بجھایا! قَالَ يٰقَوْمِ ہلاک شدہ افراد اُمت سے یہ فرضی خطاب بے ساختہ اظہار قلق وحسرت کے لیے ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس خطاب سے سماع موتی ثابت ہوتا ہے۔ تاوقتیکہ کوئی دلیل قوی اس کے رد میں نہ ہو۔ ف۱۰۶ حضرت لوط علیہ السلام بن حاران بن تارح (آزر) حضرت ابراہیم خلیل علیہ السلام کے حقیقی بھتیجے تھے۔ توریت میں ان کا ذکر بڑی تفصیل سے ہے۔ ملاحظہ ہو کتاب پیدائش باب ۱۱ تا باب ۱۹۔ البتہ محرفین توریت نے اپنے حسب معمول بعض بہت ہی گندی حرکتیں بھی حضرت کی جانب منسوب کردی ہیں۔ باب ۱۹۔ آپ نے جس ملک کو اپنا وطن بنالیا تھا۔ وہ شرق یردن یعنی شام کا جنوبی علاقہ تھا۔ جو دریائے یردن کے اردگرد ہے۔ لِقَوْمِهٖ عربی کا لفظ "قوم" یہاں اُردو کے لفظ "اُمت" کے مفہوم میں ہے۔ عام قاعدہ اس سارے سیاق میں اُمت اور نبی کے درمیان "بھائی" کا رشتہ بیان کرنے کا ہے لیکن حضرت لوط علیہ السلام کی بعثت اپنی برادری یا وطن والوں کی جانب نہیں ہے بلکہ ایک دوسری قوم کی جانب ہوئی تھی۔ اس لیے وہ عام طرز بیان یہاں حذف کردیا گیا...... قرآن سے زیادہ ان نازک تاریخی حقائق کی رعایت اور کون کرسکتا ہے؟ آپ جس قوم کی جانب بھیجے گئے۔ یہ لوگ ملک شام کے جنوب میں دریائے یردن کی وادی میں آباد تھے، سدوم، عمورہ کا یہ علاقہ خوب سرسبز وشاداب تھا۔ "یردن کی ساری ترائی...... خداوند کے باغ اور مصر کے ملک کی مانند خوب سیراب تھی" (پیدائش۔ ۱۳: ۱۰) ف۱۰۷ مراد اغلام جیسے گندے عمل سے ہے۔ اس کی طرف رغبت وکشش ہونا تو درکنار، تصور ہی سے ہر فطرت سلیم رکھنے والے کو ایک طبعی کراہت پیدا ہوتی ہے۔ جو جگہ تمامتر گندہ فضلہ کے لیے ہو اور جو عضو بجز اخراج فضلات کے اور کسی ضرورت سے اندر کی جانب کھلتا ہی نہیں اُسے محل شہوت سمجھ لینا اور اُسے لطف ونشاط کا آلہ بنالینا انتہائی حد درجہ غلاظت پسندی اور گھناؤنے پن کا ثبوت دینا ہے۔ مَا سَبَقَكُمْ بِهَا مِنْ اَحَدٍ مِّنَ الْعٰلَمِيْنَ یہ بھی عجیب بات ہے کہ گو بعد کو (مثلاً یونانی تہذیب کی ترقی کے زمانہ میں) اس شیطانی حرکت کو بھی بڑی ترقی ہوئی۔ اور آج تو یہ یورپی اور امریکی تہذیب کا جزو لاینفک ہے اور پورا زور کتابوں اور رسالوں کے ذریعہ سے لگایا جارہا ہے کہ اسے بجائے غیر طبعی کے ایک طبعی تحریک قرار دیا جائے۔ لیکن قوم لوط علیہ السلام سے قبل اس کے وجود کا تاریخ سے بھی کوئی ثبوت نہیں ملتا۔ حضرت لوط علیہ السلام کے قول میں دُہری دُہری ملامت اپنی قوم پر آگئی۔ یعنی ایک تو یہ کہ ایسی شدید بدکاری میں مبتلا ہو اور پھر یہ کہ اس کے موجد بھی تم ہی ہو، یہ بھی تو نہیں کہ کسی اور کو دیکھ کر تم نے سیکھا ہو! کانه وبخهم اولا باتیان الفاحشة ثم باختراعها فانه اسوأ (بیضاوی) مِنْ اَحَدٍ مِّنَ الْعٰلَمِيْنَ پہلا مِن زائد ہے تاکید نفی واستغراق معنی کے لیے ہے۔ اور دوسرا مِن تبعیض کے لیے ہے۔ من اُولٰی زائدة لتوکید النفی الفادة معنی الاستغراق والثانیة للتبعیض (کشاف) من لاستغراق الجنس (قرطبی) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ قوم لوط علیہ السلام کی بدکاری کے ساتھ اس کے عدم مسبوقیت کو لانا دلیل ہے اس پر کہ منکرات پر محض عمل سے کہیں بڑھا ہوا درجہ ایجاد منکرات کا ہے۔ تو اسی پر بدعت کے درجہ شناعت کا قیاس کرلیا جائے۔ ف۱۰۸ (چنانچہ ایک اسی عادت پر کیا موقوف ہے ہر معاملہ میں ایسے ہی حدود سے گزرنے والے) ای انتم مسرفون فی کل الاعمال (کبیر) توریت میں اسی مقام پر ہے:۔ "اور سدوم کے لوگ خداوند کی نظر میں نہایت بدکار اور گناہگار تھے"۔ (پیدائش ۱۳: ۱۳) ف۱۰۹ (اور ہم کو گندہ بتاتے ہیں تو ہم گندوں میں ان پاکوں کا کیا کام۔ یہ نکلیں ہمارے شہر سے) اَخْرِجُوْهُمْ میں ضمیر جمع غائب اتباع حضرت لوط علیہ السلام کی جانب ہے۔ ای لوطاً و من اٰمن معهٗ (مدارک) يَتَطَهَّرُوْنَ یعنی بڑی پاکبازی بگھارتے ہیں۔ بڑے اپنی پاکبازی کے مدعی ہیں ای یدعون الطہارة (مدارک) ف۱۱۰ توریت کی روایت میں ہے کہ وہ نافرمان عورت نمک کا ستون بن گئی:۔ "مگر اس کی جورو نے اس کے پیچھے سے پھر کر دیکھا۔ اور وہ نمک کا کھمبا بن گئی (پیدائش۔ ۱۹: ۲۶) اَنْجَيْنٰهُ یعنی اپنے عذاب سے انہیں بچا دیا۔ اَهْلَهٗ۔ اہل میں خاندان والے اور دوسرے معتقدین مومنین سب شامل ہیں ای انصارہ و اتباعه الذین قبلوا دینه (کبیر) اِمْرَاَتَهٗ ان کی بیوی جو ایمان سے بھی خالی تھیں۔ کانت کافرة موالیة لاهل سدوم (مدارک) اس سے یہ معلوم ہوا کہ عذاب الٰہی کا سبب مشترک علاوہ فسق عملی کے کفر اعتقادی بھی تھا۔ ف۱۱۱ خطاب یہاں عام مخاطب قرآنی سے ہے۔ وَاَمْطَرْنَا عَلَيْهِمْ مَّطَرًا یعنی ان پر پتھراؤ کیا۔ یہ بارش آگ اور پتھروں کی تھی، جیسے کسی آتش فشاں پہاڑ کے پھٹنے کے وقت ہوتی ہے۔ علاقہ سدوم کی تباہی کا زمانہ ماہرین فن کے تازہ ترین تخمینہ کے مطابق ۲۰۶۱ ق، م کا ہے۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ ہماری تفسیروں میں آتا ہے کہ چار یا پانچ شہر تھے، جو اس طرح برباد کیے گئے ہیں۔ اور ان کی آبادی کا مجموعہ چار لاکھ تھا۔ ف۱۱۲ ان پیمبر شعیب علیہ السلام بن میکیل کا نام توریت میں کہیں تو تیرو آیا ہے۔ (مثلاً خروج ۳: ۱ میں) اور کہیں حوباب (مثلاً گنتی ۱۰: ۲۹ میں) نسب نامہ ہماری تفسیروں میں یوں درج ہے۔ شعیب علیہ السلام بن میکیل بن یشجر بن مدین بن ابراہیم علیہ السلام۔ مَدْيَنَ۔ اس شہر کا محل وقوع بحر احمر کا ساحل عرب تھا۔ کوہ طور کے جنوب ومشرق میں شمالاً جنوباً عرض البلد ۲۹ درجہ، ۲۹ دقیقہ اور ۲۷ درجہ ۳۹ دقیقہ کے درمیان...... حضرت ابراہیم خلیل علیہ السلام کی ایک زوجہ محترمہ بیوی قطورہ تھیں۔ انہی کے بطن سے ایک صاحبزادہ مَدْيَنَ نامی تھے۔ شہر جب آباد ہوا تو قدیم دستور کے مطابق انہی کے نام سے موسوم ہوا۔

جَآءَتْكُمْ بَيِّنَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ فَاَوْفُوا الْكَيْلَ وَ الْمِيْزَانَ

تمہارے پاس کھلا نشان بھی تمہارے پروردگار کی طرف سے آچکا و۱۱۳ سو تم ناپ اور تول پوری کیا کرو

وَ لَا تَبْخَسُوا النَّاسَ اَشْيَآءَهُمْ وَ لَا تُفْسِدُوْا فِي

اور لوگوں کا نقصان ان کی چیزوں میں مت کیا کرو، ملک میں فساد

الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا ؕ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ

نہ مچاؤ اس کی درستی کے بعد یہی تمہارے حق میں بہتر ہے، اگر تم

كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿۸۵﴾ وَ لَا تَقْعُدُوْا بِكُلِّ صِرَاطٍ

ایمان والے ہو و۱۱۴ اور سڑک پر مت بیٹھا کرو، اس طرح کہ دھمکیاں

تُوْعِدُوْنَ وَ تَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ مَنْ اٰمَنَ

دے رہے ہو، اور اللہ کی راہ سے ان لوگوں کو روک رہے ہو جو اس پر ایمان لا

بِهٖ وَتَبْغُوْنَهَا عِوَجًا ۚ وَ اذْكُرُوْۤا اِذْ كُنْتُمْ قَلِيْلًا

چکے ہیں، اور اس (راہ) میں کجی تلاش کر رہے ہو و۱۱۵ اور وہ وقت یاد کرو جب تم تھوڑے تھے،

فَكَثَّرَكُمْ ۪ وَ انْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُفْسِدِيْنَ ﴿۸۶﴾

پھر (اللہ نے) تمہیں بڑھا دیا اور دیکھ رکھو اہل فساد کا کیسا انجام ہوا و۱۱۶

وَ اِنْ كَانَ طَآئِفَةٌ مِّنْكُمْ اٰمَنُوْا بِالَّذِيْۤ اُرْسِلْتُ

اور اگر تم میں سے ایک گروہ اس پر ایمان لا چکا ہے جسے لے کر مجھے بھیجا

بِهٖ وَ طَآئِفَةٌ لَّمْ يُؤْمِنُوْا فَاصْبِرُوْا حَتّٰى يَحْكُمَ

گیا ہے اور ایک گروہ ایمان نہیں لایا ہے و۱۱۷ تو صبر کیے رہو، یہاں تک کہ اللہ ہمارے

اللّٰهُ بَيْنَنَا ۚ وَ هُوَ خَيْرُ الْحٰكِمِيْنَ ﴿۸۷﴾

درمیان فیصلہ کر دے وہی سب سے بہتر فیصلہ کرنے والا ہے، ✻



و۱۱۳ ممکن ہے کوئی خاص معجزہ مراد ہو، جس کی صراحت قرآن مجید میں نہیں۔ ای معجزة و ان لم تذکر فی القران (مدارک) ای معجزة مشاهدة بصحة نبوّتی (کشاف) یجب ان یکون المراد من البینة ههنا المعجزة (کبیر) اور ممکن ہے پیمبر کا نفس آنا ہی مراد ہو ...... و هو مجیء شعیب بالرسالة (قرطبی) و۱۱۴ (اور میری تصدیق پر آمادہ ہو) فَاَوْفُوا الْكَيْلَ وَ الْمِيْزَانَ وَلَا تَبْخَسُوا النَّاسَ اَشْيَآءَهُمْ اہل مدین ایک تجارت پیشہ قوم تھی۔ ان کا اصلی فسق معاملاتِ تجارت میں بدمعاملگی اور بددیانتی تھی، اسی لیے پیمبر وقت بعد عام دعوتِ توحید کے، سب سے پہلا سبق تجارتی اخلاق کا دے رہا ہے۔ اَوْفُوا الْكَيْلَ۔ کیل سے مراد آلہ کیل یعنی کیال ہے یا وہ چیز جو ناپی جائے۔ ارید بالکیل اٰلة الکیل وهو المکیال او سمی ما یکال به بالکیل (کشاف) وَ لَا تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا اصلاحی نظام یعنی شریعت خداوندی کو جزءًا یا کُلًّا قبول کرنے سے انکار کرنا، اور بندوں کے ادائے حقوق میں کمی کرتے رہنا یہ سب صورتیں فساد فی الارض ہی کی ہیں۔ وَلَا تَبْخَسُوْا کے اطلاق وعموم کے ماتحت خیانت وبددیانتی کی ہر صنف آگئی۔ چوری، ڈکیتی، رشوت غصب وغیرہا۔ المراد من البخس التنقیص بجمیع الوجوه ویدخل فیه المنع من الغصب والسرقة و اخذ الرشوة و قطع الطریق و انتزاع الاموال بطریق الحیل (کبیر) وَلَا تَبْخَسُوا النَّاسَ اَشْيَآءَهُمْ مرشد تھانوی رحمة اللہ علیہ نے فرمایا کہ مدلول نص پر قیاس کر کے صاحب روح المعانی نے کہا ہے کہ جو اہل علم اپنے معاصر فضلاء کی تعظیم وتوقیر کا حق واجب نہیں ادا کرتے وہ بھی اس آیت کی زد میں آجاتے ہیں۔ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ اشارہ ان پانچ چیزوں کی طرف ہے جن کا ذکر اوپر آچکا ہے یعنی دو چیزیں عقاید میں سے ایک اقرار توحید، دوسرے اقرار رسالت اور تین چیزیں اعمال میں سے، ایک شفقت علی خلق اللہ، دوسرے ترک بخس، تیسرے ترکِ افساد (کبیر) و۱۱۵ (اعتراض واعراض کی نیت سے) تُوْعِدُوْنَ یہ لوگ ایمان والوں کو طرح طرح کی دھمکیاں دیتے رہتے تھے۔ جیسا کہ ہر سرکش بدراہ قوم کا قاعدہ ہے۔ کانوا یوعدون العذاب من اٰمن (قرطبی) مَنْ اٰمَنَ بِهٖ ضمیر اسم اللہ کی طرف ہے اور شعیب علیہ السلام کی طرف بھی جائز ہے۔ یحتمل ان یعود الی اسم اللہ و ان یعود الی شعیب (قرطبی) ای باللہ (مدارک) قوم کے امراضِ خبیثہ ایک ایک کر کے بیان ہو رہے ہیں۔ امام قرطبی آیت کی تفسیر کے ذیل میں اپنے زمانہ کا حال تأسف وقلق کے ساتھ لکھتے ہیں کہ ہمارے زمانہ میں بھی خلاف شرع جبر ستانی اور ظلم وزیادتی کے طریقہ جاری ہو گئے ہیں۔ اور اسلام بجز نام اور رسم کے اب باقی ہی کہاں رہ گیا ہے۔ لم یبق من الاسلام الا رسمه و لا من الدین الا اسمه و۱۱۶ یعنی اُن مکذب ومنکر حق قوموں کا انجام جو تم سے قبل ہو چکی ہیں۔ کس کس طرح تباہ و برباد ہو کر رہی ہیں اور ان کے علوم وفنون، ان کی صنعتیں اور حرفتیں، ان کی دولت وتمول، ان کی تہذیب وتمدن ان کی ترقیاں کوئی چیز بھی انہیں ہلاکت سے نہ بچا سکی۔ و۱۱۷ (اور دونوں فریقوں کی حالت یکساں ہے اور اس ظاہری یکسانی نے تمہیں تردد میں ڈال رکھا ہے) ✻ (اور اس کا فیصلہ اپنے وقت مناسب پر عذاب کے ذریعہ سے ہوگا) فَاصْبِرُوْا وعید وتہدید کے مفہوم میں ہے۔ یہ مراد نہیں کہ آپ انہیں کفر پر قائم رہنے کی اجازت دے رہے ہیں۔ لیس هذا امرًا بالمقام علی الکفر ولکنهٗ وعید تهدید (قرطبی)

**قَالَ الْمَلَاُ الَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖ لَنُخْرِجَنَّكَ**
ان کی قوم کے متکبر زُودار لوگ بولے کہ اے شعیبؑ ہم تم کو
يٰشُعَيْبُ وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَكَ مِنْ قَرْيَتِنَاۤ
اور جو لوگ تمہارے ساتھ ایمان لائے ہیں، اُن کو اپنی بستی سے نکال کر رہیں گے ف۱۱۸
اَوْ لَتَعُوْدُنَّ فِيْ مِلَّتِنَا ؕ قَالَ اَوَ لَوْ كُنَّا كٰرِهِيْنَ ﴿۸۸﴾ۚ
یا یہ کہ تم ہمارے مذہب میں پھر آ جاؤ (شعیبؑ نے) کہا کہ اگرچہ ہم (اس سے) بیزار ہی ہوں؟ ف۱۱۹
قَدِ افْتَرَيْنَا عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا اِنْ عُدْنَا فِيْ مِلَّتِكُمْ
ہم تو اللہ پر جھوٹ تہمت لگانے والے ہوئے اگر ہم تمہارے مذہب میں آ جائیں
بَعْدَ اِذْ نَجّٰىنَا اللّٰهُ مِنْهَا ؕ وَمَا يَكُوْنُ لَنَاۤ اَنْ
بعد اس کے کہ اللہ ہم کو اس سے بچا چکا ف۱۲۰ اور ہم سے تو ممکن نہیں کہ
نَّعُوْدَ فِيْهَاۤ اِلَّاۤ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ رَبُّنَا ؕ وَسِعَ رَبُّنَا كُلَّ
ہم اس میں پھر آئیں لیکن ہاں یہ کہ ہمارے پروردگار اللہ ہی کی یہ مشیت ہو ف۱۲۱ ہمارا پروردگار ہر شے کو (اپنے) علم
شَيْءٍ عِلْمًا ؕ عَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْنَا ؕ رَبَّنَا افْتَحْ بَيْنَنَا
سے گھیرے ہوئے ہے، اللہ (ہی) پر ہم نے بھروسہ کیا ہے ف۱۲۲ اے ہمارے پروردگار تو ہمارے اور
وَبَيْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَ اَنْتَ خَيْرُ الْفٰتِحِيْنَ ﴿۸۹﴾
ہماری قوم کے درمیان حق کے ساتھ فیصلہ کر دے اور تو ہی سب سے بہتر فیصلہ کرنے والا ہے، ف۱۲۳
وَ قَالَ الْمَلَاُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖ لَئِنِ اتَّبَعْتُمْ
اور (شعیبؑ کی) قوم میں کافروں میں جو زُودار لوگ تھے وہ کہنے لگے کہ اگر تم شعیبؑ کی پیروی
شُعَيْبًا اِنَّكُمْ اِذًا لَّخٰسِرُوْنَ ﴿۹۰﴾ فَاَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ
کرنے لگے تو بڑا نقصان اٹھاؤ گے ف۱۲۴ پھر انہیں زلزلہ نے آ پکڑا



ف۱۱۸ گفتگو میں لاجواب ہو کر اب قوم شعیب علیہ السلام جبر و تشدد پر اتر آئی ہے۔ اور پیمبر اور اُن کے رفیقوں کو شدید دھمکیاں دے رہی ہے ف۱۱۹ لَتَعُوْدُنَّ فِيْ مِلَّتِنَا۔ عاد کے ایک معنی تو صار کے ہیں۔ قال غیر واحد ان تعود بمعنی تصیر کما اثبته بعض النحاة واللغویین (روح) ای لتصیرن الی ملتنا وقال الزجاج یجوز ان یکون العود بمعنی الابتداء (قرطبی) یہ معنی لے کر تو فقرہ کا مطلب صرف اس قدر ہوا کہ تم ہمارے مذہب میں آ جاؤ یا ہمارے دین میں شامل ہو جاؤ۔ اور اس پر کوئی سوال نہیں پیدا ہوتا لیکن عود کے عام معنی لوٹ آنے، پلٹ آنے کے ہیں۔ العود الرجوع الی الشیء بعد الانصراف عنه (راغب) اس پر یہ اشکال پیش کیا گیا ہے کہ حضرت شعیب علیہ السلام بہ حیثیت نبی ہونے کے ہمیشہ ہی سے مومن تھے۔ پھر اُن سے ملت کفر کی طرف واپس آنے کی فرمائش کے کیا معنی؟ لیکن یہ اشکال کچھ یونہی سا ہے۔ پیمبر ظاہر ہے کہ بعثت سے قبل اپنے یہاں کے موروثی مذہب کی مخالفت نہیں کرتا اور اس لئے وہ قدرۃً اسی میں سمجھا ہی جاتا ہے۔ یہ تو جوں جوں اس کا شعور بیدار ہوتا جاتا ہے۔ وہ گرد و پیش کی خرابیوں پر توجہ کرتا جاتا ہے یہاں تک کہ منصب نبوت پر آ جانے کے بعد علانیہ مخالفت اپنے آبائی مذہب کی کرنے لگتا ہے۔ بعض اکابر تفسیر نے بھی شعیب علیہ السلام کے قبل بعثت کے مذہب کی تعبیر سکوت سے کی ہے۔ یراد بعود شعیب فی الملة حال سکوته عنهم قبل ان یبعث (بحر) حضرت شعیب علیہ السلام کے قول کا حاصل یہ ہوا کہ جب ہم بہ دلیل اور علیٰ وجہ البصیرت مذہب جاہلیت کو لغو و باطل سمجھ رہے ہیں۔ اور اس سے ہمارا ذوق اور ہماری عقل بیزار ہے تو ہم اسے اختیار کیسے کر لیں؟ ف۱۲۰ حضرت شعیب علیہ السلام فرماتے ہیں کہ اللہ نے تو ہم پر جاہلی مذہب کی حماقتیں واضح کر دیں، اور ہم پھر اس کو اختیار کر لیں تو اس کے معنی تو یہ ہوئے کہ ہم قصداً تنزیہ و توحید باری سے متعلق افتراء و اختراع کرتے رہے۔ عُدْنَا۔ یہ لفظ حضرت نے اُنہی لوگوں کا کہا ہوا دہرا دیا ہے۔ ف۱۲۱ (کسی مصلحت تکوینی کے اعتبار سے) عارف ہمیشہ تقدیر الٰہی کے سامنے لرزاں و ترساں رہتا ہے۔ پہلے تو اپنا ارادہ مضبوطی کے ساتھ ظاہر کر دیا کہ ہم ہرگز کفر نہیں اختیار کرنے کے۔ لیکن یہ ایک صورت دعویٰ اور اثبات خودی کی تھی، اس لیے معاً یہ جز بھی اضافہ کر دیا۔ عام مومنین کے لیے تو اس کا دھڑکا اور احتمال ہر وقت لگا ہی ہوا ہے۔ باقی خود پیمبر کا اپنے لئے یہ کہنا اظہار عبدیت کے لیے ہے جو کمالات نبوت کے لوازم میں سے ہے۔ اور اکابر انبیاء سے ایسے ہی کلمات برابر منقول ہیں قال الواحدی لم تزل الانبیاء والاکابر یخافون العاقبة وانقلاب الامر الاتری الی قول الخلیل وَ اجْنُبْنِيْ وَ بَنِيَّ اَنْ نَّعْبُدَ الْاَصْنَامَ و کثیرا ما کان محمد صلی اللہ علیہ وسلم یقول یا مقلب القلوب والابصار ثبت قلوبنا علی دینک وطاعتک وقال یوسف تَوَفَّنِيْ مُسْلِمًا (کبیر) ف۱۲۲ (اور وہ ہم کو دین حق سے کسی منزل میں بھی متزلزل نہ ہونے دے گا) عَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْنَا۔ فقرہ کی ترکیب حصر کے معنی دیتی ہے۔ یعنی بھروسہ صرف اللہ پر ہے نہ کہ کسی اور پر۔ تکیہ اسباب پر نہیں مسبب الاسباب پر ہے۔ فهذه یفید الحصر ای علیه توکلنا لا علی غیره وکانه فی هذا المقام عزل الاسباب وارتقی عنها الی مسبب الاسباب (کبیر) ف۱۲۳ یہ دعا ہے اس کی کہ اب آپ عملی و مشاہد طور پر حق کا حق ہونا ظاہر کر دیجئے۔ المراد منه ان ینزل علیهم عذاباً یدل علی کونهم مبطلین وعلی کون شعیب وقومه محقین (کبیر) ف۱۲۴ کہ ہماری سرپرستی سے محروم ہو جانے کے بعد دنیوی نقصان جو کچھ ہوگا ظاہر ہی ہے اور اپنے آباء کے دین سے انحراف جس درجہ کا مذہبی وبال ہے وہ بھی بالکل ظاہر ہے۔ حضرت شعیب علیہ السلام کی تبلیغ میں خاص زور مالی احتیاط اور معاشی تقوی پر تھا۔ جاہلی قوم میں اُسے اپنی مالی بربادی و معاشی تباہ حالی کا پیش خیمہ سمجھتی رہی ہیں۔ اِنَّكُمْ اِذًا لَّخٰسِرُوْنَ۔ جملہ کی ترکیب خاص زور دینے کے لیے ہے۔ جیسے اردو میں کہیں کہ "بس تم بالکل ہی چوپٹ ہو کر رہے۔"

مع فَاَصْبَحُوْا فِیْ دَارِهِمْ جٰثِمِیْنَ ﴿۹۱﴾ الَّذِیْنَ كَذَّبُوْا

سو وہ اپنے اپنے گھر میں اوندھے منہ پڑے رہ گئے ف۱۲۵ جن لوگوں نے شعیبؑ کو

شُعَیْبًا كَاَنْ لَّمْ یَغْنَوْا فِیْهَا ۛۚ اَلَّذِیْنَ كَذَّبُوْا شُعَیْبًا

جھٹلایا تھا (وہ ایسے مٹے) کہ گویا ان (گھروں) میں کبھی بسے ہی نہ تھے، جن لوگوں نے شعیبؑ کو جھٹلایا تھا

كَانُوْا هُمُ الْخٰسِرِیْنَ ﴿۹۲﴾ فَتَوَلّٰى عَنْهُمْ وَ قَالَ یٰقَوْمِ

نقصان اٹھانے والے وہی رہے ف۱۲۶ اس وقت وہ اُن سے منہ موڑ کر چلے اور بولے اے میری قوم والو،

لَقَدْ اَبْلَغْتُكُمْ رِسٰلٰتِ رَبِّیْ وَ نَصَحْتُ لَكُمْ ۚ

میں نے تو تمہیں اپنے پروردگار کے پیام پہنچا دیے تھے اور تمہاری خیر خواہی کی تھی،

ع فَكَیْفَ اٰسٰى عَلٰى قَوْمٍ كٰفِرِیْنَ ﴿۹۳﴾ وَ مَاۤ اَرْسَلْنَا

تو اب میں کیوں کر غم کروں کافر لوگوں پر؟ ف۱۲۷ اور ہم نے جس کسی بستی

فِیْ قَرْیَةٍ مِّنْ نَّبِیٍّ اِلَّاۤ اَخَذْنَاۤ اَهْلَهَا بِالْبَاْسَآءِ

میں بھی کوئی نبی بھیجا اس کے باشندوں کو ہم نے تنگ دستی

وَ الضَّرَّآءِ لَعَلَّهُمْ یَضَّرَّعُوْنَ ﴿۹۴﴾ ثُمَّ بَدَّلْنَا مَكَانَ

اور بیماری میں مبتلا کیا تاکہ وہ ڈھیلے پڑ جائیں ف۱۲۸ اس کے بعد ہم نے بدحالی کی جگہ

السَّیِّئَةِ الْحَسَنَةَ حَتّٰى عَفَوْا وَّ قَالُوْا قَدْ مَسَّ

بدل کر کے خوشحالی پھیلا دی چنانچہ انہیں خوب ترقی ہوئی اور وہ کہنے لگے کہ تنگی

اٰبَآءَنَا الضَّرَّآءُ وَ السَّرَّآءُ فَاَخَذْنٰهُمْ بَغْتَةً وَّ هُمْ

اور راحت تو ہمارے باپ دادوں کو بھی پیش آتی رہی تھی اس پر ہم نے ان کو یک بہ یک پکڑ لیا اور وہ (اس کا)

لَا یَشْعُرُوْنَ ﴿۹۵﴾ وَ لَوْ اَنَّ اَهْلَ الْقُرٰۤى اٰمَنُوْا وَ اتَّقَوْا

گمان (بھی) نہیں رکھتے تھے ف۱۲۹ اور اگر بستیوں والے ایمان لے آئے ہوتے اور پرہیزگاری اختیار کی ہوتی

ف۱۲۵ (اور مدین کی بستی تباہ اور آبادی ہلاک ہو کر رہ گئی) توریت میں بھی ذکر اہل مدین کی بیہودگی اور پھر اسرائیلیوں کے ساتھ اُن کے قتل و ہلاک ہونے کا مفصل آتا ہے (گنتی باب ۳۱ و باب ۳۵) لیکن قرآن مجید اس زمانہ سے قبل کا حال بیان کر رہا ہے۔ دَارِهِمْ۔ مرادف مساکنهم کے ہے۔ في دارهم اى في مساكنهم (کبیر) ف۱۲۶ منکرین و مستکبرین دعوٰی کے ساتھ پیشین گوئی مومنین کے نقصان اُٹھانے کی کر رہے تھے۔ واقعۃً و عملاً خود ہی سب سے زیادہ نقصان میں رہے۔ اور دُنیا نے اس کا مشاہدہ کر لیا۔ یہی مآل آخرکار اور ایک مدت کے مقابلہ کے بعد ہر سرکش و خدا فراموش قوم کا ہوتا رہا ہے۔ فِیْهَا۔ میں ضمیر دَارِهِمْ کی طرف ہے۔ لَمْ یَغْنَوْا فِیْهَا۔ غنى فى مكان کے معنی محاورہ میں یہ آتے ہیں کہ کوئی شخص فلاں مکان میں اپنے دوسرے مکانات سے بے نیاز ہو گیا۔ اسی سے ایک مجازی معنی بسنے اور آباد ہونے کے بھی پیدا ہو گئے اور وہی یہاں مراد ہیں۔ اى لم يقيموا فيها يقال غنينا بمكان كذا اى اقمنا فيه (ابن قتیبہ) آیت سے ظاہر ہے کہ ہلاکت و تباہی ہمیشہ مادی ہی اسباب سے نہیں آئی بلکہ کثرت معاصی بھی باعث ہو جاتی ہے۔ اَلَّذِیْنَ كَذَّبُوْا۔ کی تکرار اور كَانُوْا هُمُ الْخٰسِرِیْنَ کی ترکیب واقعہ کے اظہار اہمیت کے لیے ہیں وللتنبيه على هذا والمبالغة فيه كرر الموصول (بیضاوی) العرب تكرر مثل هذا فى التفخيم والتعظيم (کبیر) وفيه معنى الاختصاص اياهم المخصوصون بالخسران العظيم دون اتباعه (کشاف) ف۱۲۷ تم پر یہ مصیبت تو اپنے ہاتھوں کی لائی ہوئی ہے۔ اور میرے ہر طرح سمجھانے کے بعد اسے تم اپنے اوپر لائے ہو۔ اب تم میری ہمدردی کے مستحق ہی کب باقی رہے۔ فَتَوَلّٰى عَنْهُمْ وَ قَالَ۔ یہ ذکر اُس وقت کا ہے جب قوم مبتلائے عذاب ہو چکی تھی۔ اَبْلَغْتُكُمْ رِسٰلٰتِ رَبِّیْ۔ یعنی میں پیام رسانی کا حق ادا کر چکا نَصَحْتُ لَكُمْ۔ یعنی فرطِ شفقت سے تمہیں ہر طرح سمجھا بجھا کر دیکھ چکا عَلٰى قَوْمٍ كٰفِرِیْنَ۔ بجائے عَلَیْهِمْ کے قَوْمٍ كٰفِرِیْنَ کی تصریح نے اسے صاف کر دیا کہ عدم استحقاق تاسف و ہمدردی کفر اختیاری ہی کی بناء پر ثابت ہوا۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت سے ظاہر ہوتا ہے کہ مبغوضین مستحق ترحم نہیں ہوتے ف۱۲۸ (اور استکبار و خود بینی چھوڑ کر عاجزی و فروتنی اختیار کر لیں) بلاؤں کا نزول اصلاً اسی لئے ہوتا ہے کہ لوگ اپنی گمراہیوں پر متنبہ اور اُن سے تائب ہو کر خدا پرستی کی راہ اختیار کر لیں۔ التضرع هو الخضوع والانقياد لله تعالٰى (کبیر) اَخَذْنَاۤ اَهْلَهَا بِالْبَاْسَآءِ وَ الضَّرَّآءِ۔ یہ تنگدستی اور مرض میں ابتلاء بہ طور تنبیہ کے ہوتا ہے۔ ف۱۲۹ یعنی اس قدر غفلت اور مدہوشی میں پڑے ہوئے تھے حَتّٰى عَفَوْا۔ یعنی خوب بڑھے، خوب پھلے، خوب پھولے، دولت، صحت، کثرت آبادی، ہر طرح انہیں ترقی ہی ترقی ہوئی كثروا ونموا فى انفسهم واموالهم (کشاف) قَالُوْا قَدْ مَسَّ اٰبَآءَنَا الضَّرَّآءُ وَ السَّرَّآءُ۔ یعنی یہ رنج و راحت اور ادل بدل کر واقعات خارجی و تکوینی تو ہمیشہ سب کو پیش آتے رہتے ہیں۔ انہیں عقاید کی صحت و گمراہی اور حق و باطل کی بحث سے کوئی تعلق نہیں۔ اى وما ذالك الا من عادة الدهر يعاقب فى الناس بين الضّراء والسّراء وبدا ولهما بينهم (روح) فَاَخَذْنٰهُمْ بَغْتَةً۔ یعنی اس پر ہم نے انہیں کسی نہ کسی عذاب شدید میں دفعۃً پکڑ لیا محققین نے لکھا ہے کہ حضرات انبیاء کے مخالفین کو دنیا میں بھی سزا ضرور ملی ہے۔ تاکہ حجت الٰہی ظاہر ہو جائے اور امر نبوت مخفی نہ رہے ایسی علانیہ نصرت و اعانت اولیاء صالحین کے لئے بھی ہوتی ہے مگر ضروری نہیں۔ الضَّرَّآءُ وَ السَّرَّآءُ۔ محققین نے لکھا ہے کہ جس نعمت کے بعد شکر اور مصیبت کے بعد صبر و رجوع حاصل ہو وہ حالت محمود ہے اور جس نعمت کے بعد غفلت و غرور اور مصیبت کے بعد شکایت یا انکار ظاہر ہو وہ حالت سرتاسر مذموم ہے۔

لَفَتَحْنَا عَلَيْهِمْ بَرَكٰتٍ مِّنَ السَّمَآءِ وَ الْاَرْضِ وَلٰكِنْ

تو ہم اُن پر آسمان اور زمین کی برکتیں کھول دیتے لیکن

كَذَّبُوْا فَاَخَذْنٰهُمْ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ﴿۹۶﴾ اَفَاَمِنَ

انہوں نے تو جھٹلایا، سو ہم نے ان کی کرتوتوں کے پاداش میں ان کو پکڑ لیا ف۱۳۰ تو کیا بستی والے

اَهْلُ الْقُرٰٓى اَنْ يَّاْتِيَهُمْ بَاْسُنَا بَيَاتًا وَّ هُمْ نَآئِمُوْنَ ﴿۹۷﴾

اس سے بے خوف ہو گئے ہیں کہ اُن پر ہمارا عذاب شب کے وقت آ پڑے، درآنحالیکہ وہ سو رہے ہوں ف۱۳۱

اَوَ اَمِنَ اَهْلُ الْقُرٰٓى اَنْ يَّاْتِيَهُمْ بَاْسُنَا ضُحًى

یا کیا بستی والے اس سے بے خوف ہو گئے ہیں کہ ان پر ہمارا عذاب دن چڑھے آ پڑے

وَّ هُمْ يَلْعَبُوْنَ ﴿۹۸﴾ اَفَاَمِنُوْا مَكْرَ اللّٰهِ ۚ فَلَا يَاْمَنُ

درآنحالیکہ وہ کھیل میں لگے ہوں ف۱۳۲ کیا (یہ لوگ) اللہ کی خفیہ تدبیروں سے بے خوف ہو گئے ہیں سو اللہ کی

مَكْرَ اللّٰهِ اِلَّا الْقَوْمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿۹۹﴾ ع اَوَلَمْ يَهْدِ لِلَّذِيْنَ

ع ۱۲ ۲

تدبیر سے کوئی بھی بے خوف نہیں ہوتا بجز اُن لوگوں کے جو گھاٹے میں آ چکے ہیں ف۱۳۳ کیا اُن لوگوں پر جو اب

يَرِثُوْنَ الْاَرْضَ مِنْۢ بَعْدِ اَهْلِهَآ اَنْ لَّوْ نَشَآءُ

زمین کے وارث ہیں بعد اس کے (سابق) باشندوں کے یہ بات واضح نہیں ہوئی ہے کہ اگر ہم چاہتے تو

اَصَبْنٰهُمْ بِذُنُوْبِهِمْ ۚ وَ نَطْبَعُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ فَهُمْ

انہیں بھی مصیبت میں مبتلا کر دیتے ان کے گناہوں کے عوض میں، ف۱۳۴ اور ہم بند لگائے ہوئے ہیں اُن کے دلوں

لَا يَسْمَعُوْنَ ﴿۱۰۰﴾ تِلْكَ الْقُرٰى نَقُصُّ عَلَيْكَ مِنْ

پر سو وہ سنتے ہی نہیں ف۱۳۵ یہ وہ بستیاں ہیں جن کے کچھ قصے ہم آپ سے

اَنْۢبَآئِهَا ۚ وَ لَقَدْ جَآءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ ۚ فَمَا

بیان کر رہے ہیں اور ان (سب) کے پاس ان کے پیمبر کھلے ہوئے نشان لے کر آئے پھر بھی

ف۱۳۰ (اور ہلاک کر دیا) اَهْلُ الْقُرٰى۔ وہی آبادیاں مراد ہیں جن کی طرف پیمبر بھیجے گئے تھے اور جو ان کی تکذیب کے پاداش میں ہلاک کر دی گئیں وَلَوْ اَنَّ اَهْلَ الْقُرٰٓى اٰمَنُوْا وَاتَّقَوْا لَفَتَحْنَا عَلَيْهِمْ بَرَكٰتٍ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ مومنین، متقین کے لئے غیب سے کارسازیاں ہوتی رہتی ہیں اور برکات سماوی وارضی سے مراد بھی وہ کل چیزیں ہیں جو انجام کار کے لحاظ سے مبارک ومفید ہوتی ہیں قیل المراد بالبرکات السماویة والارضیة الاشیاء التی تحمد عواقبها ویسعد فی الدارین صاحبها ولا یفتح ذلک الا للمومن (روح) لَفَتَحْنَا عَلَيْهِمْ بَرَكٰتٍ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ۔ ہر طرح کی برکتیں اُن پر نازل کرتے اور بلاؤں سے مصیبتوں سے انہیں محفوظ رکھتے۔ آسمان وزمین کی برکتوں سے مراد ہر قسم کی برکات ہیں۔ اور ”فتح برکات“ سے مراد ہر امر میں آسانیاں پیدا کر دینا ہے۔ منهما یحصل جمیع المنافع والخیرات (کبیر) ای لآتیناهم بالخیر من کل وجه (کشاف) ومعنی فتح البرکات علیهم تیسیرها علیهم کما یسر امر الابواب المستغلقة بفتحها (کشاف) ای یسرنا علیهم الخیر من کل جانب (روح) ف۱۳۱ (یعنی خواب غفلت میں پڑے ہوئے ہوں) نَآئِمُوْنَ۔ نوم سے مراد یہاں غفلت لی گئی ہے۔ ای غافلون عن ذلک (ابن عباس رضی اللہ عنہما) اَهْلُ الْقُرٰى۔ مراد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے معاصرین منکرین اہل مکہ ہیں۔ ای اهل مکة (ابن عباس) المراد بالقری مکة وما حولها (قرطبی) قیل المراد بهم اهل مکة وما حوالیها وهو الاولی عندی والی ذالک ذهب محی السنة (روح) ف۱۳۲ یعنی خدا اور آخرت کو بھولے دنیا کی غفلتوں اور بدمستیوں میں پڑے ہوں۔ اهل القری سے مراد یہاں بھی وہی مکہ والے ہیں۔ اَنْ يَّاْتِيَهُمْ بَاْسُنَا۔ یعنی اُن پر ہمارا عذاب آ پڑے جیسا کہ منکرین سابقین پر آ چکا ہے ف۱۳۳ مَكْرَ اللّٰهِ سے مراد عذاب الٰہی ہے جس کی گرفت مجرموں پر عموماً بالکل اچانک ہوتی ہے۔ ای اخذه العبد من حیث لا یشعر (مدارک) اَلْخٰسِرُوْنَ۔ سے مراد محاورۂ قرآنی میں عموماً کافر ہی ہوتے ہیں۔ یہ معنی لے کر آیۃ سے یہ استنباط کیا گیا ہے کہ عذاب الٰہی سے قطعاً بے خوف ہو جانا کفر ہے۔ ف۱۳۴ یعنی منکرین مکذبین سابق کا انجام دیکھ کر بھی کیا یہ حقیقت ابھی کفار معاصرین پر منکشف نہیں ہوئی ہے؟ اَوَلَمْ يَهْدِ لِلَّذِيْنَ۔ هدایة کا تعدیہ جب ل کے ساتھ آتا ہے تو اس کے معنی ہوتے ہیں تبیین کے یعنی روشن وواضح ہو جانے کے انما عدی یهد باللام بمعنی یبین (بیضاوی) لِلَّذِيْنَ۔۔۔۔۔ اَهْلِهَا۔ مراد کفار عرب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے معاصرین ہیں یرید کفار مکة ومن حولهم (قرطبی) ف۱۳۵ (کلام حق و پیام حق کو توجہ والتفات یا ارادۂ قبول سے) قُلُوْبِهِمْ۔ میں ضمیر اُنہی کافروں کی طرف ہے جو عدم ایمان پر جمے ہوئے تھے۔ ای علی قلب من لم یرد منه الایمان۔

كَانُوْا لِيُؤْمِنُوْا بِمَا كَذَّبُوْا مِنْ قَبْلُ ۭ كَذٰلِكَ يَطْبَعُ

ان سے یہ نہ ہوا کہ جس چیز کو پہلے جھٹلا دیا تھا اس پر ایمان لے آتے ف۱۳۶ اسی طرح

اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِ الْكٰفِرِيْنَ ۝۱۰۱ وَمَا وَجَدْنَا لِاَكْثَرِهِمْ

اللہ کافروں کے دلوں پر بند لگا دیتا ہے ف۱۳۷ اور ہم نے پاس (عہد) ان میں سے اکثر میں

مِّنْ عَهْدٍ ۚ وَاِنْ وَّجَدْنَآ اَكْثَرَهُمْ لَفٰسِقِيْنَ ۝۱۰۲

نہ پایا اور ہم نے ان میں سے اکثر کو بس نافرمان ہی پایا ف۱۳۸

ثُمَّ بَعَثْنَا مِنْۢ بَعْدِهِمْ مُّوْسٰى بِاٰيٰتِنَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ

پھر ہم نے ان کے بعد موسیٰ کو اپنے نشانوں کے ساتھ فرعون اور اس کے سرداروں کے پاس

وَمَلَا۟ىِٕهٖ فَظَلَمُوْا بِهَا ۚ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ

بھیجا پر اُن لوگوں نے ان (نشانوں) کا حق ادا نہ کیا سو دیکھئے مفسدوں کا کیسا (برا) انجام

الْمُفْسِدِيْنَ ۝۱۰۳ وَقَالَ مُوْسٰى يٰفِرْعَوْنُ اِنِّىْ رَسُوْلٌ

ہوا ف۱۳۹ اور موسیٰ نے کہا کہ اے فرعون میں پروردگار عالم کی طرف سے

مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝۱۰۴ حَقِيْقٌ عَلٰٓى اَنْ لَّآ اَقُوْلَ

پیمبر (ہو کر آیا) ہوں ف۱۴۰ قائم ہوں اسی پر کہ میں کوئی بات

عَلَى اللّٰهِ اِلَّا الْحَقَّ ۭ قَدْ جِئْتُكُمْ بِبَيِّنَةٍ مِّنْ

اللہ پر بجز کہوں البتہ حق ہی (کہوں گا) میں تمہارے پاس تمہارے پروردگار کی طرف سے کھلا نشان

رَّبِّكُمْ فَاَرْسِلْ مَعِيَ بَنِيْٓ اِسْرَاۗءِيْلَ ۝۱۰۵ قَالَ اِنْ

لے کر آیا ہوں ف۱۴۱ سو تو میرے ساتھ بنی اسرائیل کو جانے دے ف۱۴۲ (فرعون) بولا اگر

كُنْتَ جِئْتَ بِاٰيَةٍ فَاْتِ بِهَآ اِنْ كُنْتَ مِنَ

تم کوئی نشان لے کر آئے ہو تو اسے پیش کرو اگر تم (اپنے دعوے میں)



ف۱۳۶ یہ بیان ہو رہا ہے کافروں کے کمال قساوت قلب اور شدتِ عناد کا کہ جس سے ایک بار یا پہلے وہلہ میں انکار کر بیٹھے اس پر انہیں پھر ایمان لانے کی توفیق نہ ہوئی اور ہر دلیل ہر ثبوت، ہر معجزہ اُن کے لئے بیکار ہی رہا۔ اَلْبَيِّنٰتِ۔ دلائل ومعجزات سب پر حاوی ہے۔ ای الحجج علی صدقهم (ابن کثیر) ای الأيات والمعجزات والعجائب (معالم) ف۱۳۷ (ان کے کفر اختیاری کی بنا پر) اس اصل کا بیان قرآن مجید میں بار بار آ چکا ہے کہ جب بندہ اپنے قصد سے کفر کی راہ اختیار کئے رہتا ہے تو حق تعالیٰ اسے اسی راہ پر جما دیتا ہے اور اُن کے دل پر مہر لگا دیتا ہے۔ لمّا علم منهم انهم یختارون الثبات علی الکفر (مدارک) ف۱۳۸ خطاب پیغمبر سے ہے کہ ان نافرمانوں کی سرشت اور ذہنیت ہمیشہ سے یہی رہی ہے۔ سو آپ ان پر زیادہ غم نہ کریں۔ اکثرهم میں ضمیر الناس (لوگوں) کی طرف ہے، یا امم سابقہ کی طرف۔ الضمیر للناس علی الاطلاق یعنی ان اکثر الناس نقضوا عهد الله (مدارک) ای لا کثر الامم الماضية (ابن کثیر) مِنْ عَهْدٍ۔ عہد یہاں وفاء العہد کے معنی میں ہے اور حذف مضاف کی مثالیں قرآن مجید میں بکثرت ملتی ہیں۔ ای من وفاء عهد (بیضاوی) لیکن خود عہد سے یہاں مراد کیا ہے؟ بعض نے کہا ہے کہ مراد عہد یوم میثاق ہے۔ قال ابن عباس یرید الوفاء بالعهد الذی عاهد هم الله وهم فی صلب أدم (کبیر) قال ابن مسعود العهدهنا عهد الایمان (کبیر) دوسرا قول یہ ہے کہ یہ لوگ مبتلائے مصیبت ہو کر ایمان لانے کا عہد کرتے تھے لیکن مصیبت دور ہو جانے پر پھر اسے بھلا دیتے تھے۔ ای ما عهدوا الیه حین کانوا فی ضر ومخافة (بیضاوی) مِنْ عَهْدٍ میں من زائد ہے جنس پر دلالت کرنے کے لئے۔ من زائدة وهی تدل علی معنی الجنس (قرطبی) ف۱۳۹ (اسی دنیا میں چنانچہ وہ غرق وہلاک ہو کر رہے) من بعدهم میں هم کی ضمیر رسل کی طرف ہے جن کا ذکر اوپر آ چکا ہے یا پھر امم کی طرف۔ الضمیر للرسل فی قوله ولقد جاء تهم رسلهم او للامم (مدارک وبیضاوی) ای الرسل المتقدم ذکرهم (ابن کثیر) فَظَلَمُوْا بِهَا۔ یعنی ان نشانیوں کا حق ادا نہ کیا بلکہ برابر انکار وتکذیب ہی کرتے رہے۔ ان نشانیوں کا حق ادا کرنا یہی تھا کہ اُن پر ایمان لے آتے۔ بِهَا میں ضمیر آیات کی طرف ہے جو دلائل ومعجزات سب کی جامع ہے۔ بِاٰيٰتِنَا۔ ای بحججنا ودلائلنا البينة (ابن کثیر) بأيتنا ای بادلتنا (معالم) فِرْعَوْنَ پر حاشیے سورۂ بقر رکوع ۵ میں گزر چکے۔ آیت سے متکلمین نے استدلال کیا ہے کہ نبی کے لئے کسی امتیازی اور روشن نشان کا ہونا لازمی ہے۔ هذا الأية تدل علی ان النبی لابدله من اية ومعجزة بها یمتاز عن غیره (کبیر) ف۱۴۰ مصر کا یہ فرعون قاہر تو خود الوہیت اور مظہریت کا مدعی تھا وہ نہ عقیدۂ توحید اور وجود رب العٰلمین ہی کے ماننے کے لئے تیار تھا اور نہ عقیدۂ رسالت کے یعنی اس ذات مطلق کی طرف سے کسی انسان کے پیامبر ہونے کے! ف۱۴۱ یعنی ایسا معجزہ جو تمہاری سمجھ میں بھی آ جائے حَقِيْقٌ عَلٰٓى...... الْحَقَّ پیمبر کا سب سے پہلا اور سب سے بڑا وصف اس کی غیر متزلزل وغیر مشتبہ دیانت، اور امانت وراست بازی ہوتی ہے اسی لیے موسیٰ علیہ السلام اپنے متعلق سب سے پہلے اسی کا اعلان فرماتے ہیں حقیق۔ قیل معناه جدیر وقیل واجبٌ (راغب) قَدْ جِئْتُكُمْ۔ صیغہ جمع مخاطب سے مراد کل فرعونی ہیں ف۱۴۲ بنو اسرائیل اصلاً ایک موحد قوم تھی اور اس وقت ایک مشرک تاجدار کے ظلم وستم کی تختہ مشق بنی ہوئی تھی۔ اسی لیے موسیٰ علیہ السلام کا پہلا مطالبہ قدرۃً یہی ہے کہ میں ان موحدوں کو اس مشرکانہ وجاہلی فضا سے دور اور الگ لے جا کر ایک الگ خطۂ زمین میں آباد کروں گا۔ آج (۱۳۶۵ھ ۱۹۴۶ء میں) ہندوستان میں جو تحریک ایک مستقل اور جداگانہ اسلامی آبادکاری کی پاکستان کے نام سے چلی ہوئی ہے اس تحریک کو خلافِ اسلام کہنے والے علماء براہ کرم اس آیت پر خلوئے ذہن کے ساتھ غور فرمائیں۔

ف۱۴۳ مشرکوں کی سمجھ میں بجائے عقلی دلائل اور شہادت ضمیر ووجدان کے مادی معجزات ہی زیادہ آسانی سے آتے ہیں اور وہ فرمائشیں ہمیشہ مادی معجزہ وخارق عادت ہی کی سب سے بڑھ کر کرتے رہتے ہیں ف۱۴۴ یہ خیال رہے کہ مصر قدیم میں سانپ ایک مقدس جانور سمجھا جاتا تھا۔ جیسے ہندوستان میں گائے بلکہ ہندوستان میں تو خود سانپ بھی مقدس سمجھا جاتا ہے اور ہندوؤں میں سانپ کی پوجا کا دن ''ناگ پنچمی'' بڑے دھوم سے منایا جاتا ہے۔ ثُعۡبَانٌ کہتے ہیں ایک بڑے اور موٹے قسم کے سانپ یا اژدر کو۔ الحیة الضخم الذکر وھو اعظم الحیات (قرطبی) الثعبان الحیة الضخمة الذکر فی قول جمیع اھل اللغة (کبیر) عصائے موسوی جسامت کے لحاظ سے ایسا ہی ہوگا۔ باقی جہاں اس کی تیز رفتاری کا اظہار مقصود ہے وہاں قرآن مجید اس کے لیے جان لایا ہے۔ امکان اس کا بھی ہے کہ وہی عصا کہیں ثعبان بن جاتا ہو اور کہیں جانٌ۔ توریت میں یہ واقعات درج ہیں مگر حسب معمول بڑے خلط ملط کے ساتھ، ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ ثُعۡبَانٌ مُّبِیۡنٌ۔ یعنی اژدر بھی ایسا جس کے اژدر ہونے میں کوئی شک وشبہ نہیں ہوسکتا تھا۔ ای حیة لا لبس فیھا (قرطبی) لایشک فیه انه ثعبان (کشاف) یہیں سے معلوم ہوتا ہے کہ تبدیل حقیقت ہو جاتی تھی خیالی قصہ نہ تھا۔ (تھانوی علیہ رحمۃ اللہ) ف۱۴۵ لِلنّٰظِرِیۡنَ۔ سے کوئی نظر بندی کا شبہ نہ کرے کیوں کہ یہ تاکید ہے اس کے واقعی بیاض کی، جیسے کہا کرتے ہیں کہ کھلی آنکھوں لوگوں نے دیکھا اور انقلاب حقائق کا محال ہونا جو فلاسفہ میں مشہور ہے اس کی حقیقت یہ ہے کہ حقائق ثلاثہ یعنی وجوب وامتناع وامکان ایک دوسرے کی طرف منقلب نہیں ہوتے ورنہ عناصر کا استحالہ کون نہیں دیکھتا۔'' (تھانوی) نَزَعَ یَدَهٗ۔ یعنی اپنا ہاتھ گریبان سے باہر نکالا۔ ف۱۴۶ مصر کا جادو قدیم سے مشہور چلا آتا ہے۔ اُس وقت مصر علوم سحر وکہانت کا مرکز تھا۔ ف۱۴۷ (اور خود اپنی حکومت یہاں قائم کرے) دنیا پرستوں کی یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ کوئی اہل حق اغراض دنیوی سے بالاتر ہو کر خالصۃ للہ بھی کام کرسکتا ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ فرعون نے موسٰی علیہ السلام کے طریق حق کو ایک باطل کی صورت میں ظاہر کیا۔ یہی حال اہل باطل کا ہے کہ عوام کو اہل حق سے نفرت دلانے کے لیے اُن کے حق کو برے برے عنوان سے ظاہر کرتے ہیں۔ ف۱۴۸ ارکان دربار ومشیران سلطنت نے مشورہ یہ پیش کیا کہ موسٰی وہارون کو سردست مہلت دے دی جائے اور اس درمیان میں قلمرو بھر میں سرکاری ہرکاروں کے ذریعہ سے منادی کرا کے ماہرین فن جادوگروں کو جمع کرلیا جائے۔ اَرۡجِهۡ۔ یعنی انہیں روکے رکھیے، ٹالے رکھیے۔ یقال ارجاته وارجیتهٗ ای اخرته وقال ابن عباس اخره (قرطبی) ف۱۴۹ مشورہ پر عمل ہوا اور اب بیان اس کے نتائج کا ہو رہا ہے۔ لَاَجۡرًا میں تنوین اجر کی بڑائی ظاہر کرنے کے لیے ہے۔ التنکیر للتعظیم (کشاف) ف۱۵۰ یعنی مال وجاہ ہر طرح کے انعام واعزاز سے سرفراز کیے جاؤ گے۔ ف۱۵۱ اب بیان ایک دوسرے منظر کا ہو رہا ہے۔ مقابلہ کی تاریخ مقرر ہو چکی ہے۔ اس تاریخ پر سب میدان میں جمع ہوئے ہیں۔ قرآن مجید شعر بلیغ کی طرح درمیانی مضامین کی جو از خود سمجھ میں آسکتے ہیں صراحت نہیں کرتا۔ انہیں چھوڑ کر دوسری منزل بیان کر دیتا ہے۔ ساحر اس وقت تک موسٰی علیہ السلام نبی کو بھی اپنے ہی طرح کا ایک ماہر فن ساحر سمجھ کر گویا کہہ رہے ہیں کہ مقابلہ ہمارے تمہارے فن کا تو اب ہو ہی رہا ہے۔ اب یہ بتلاؤ شروع کون کرے گا؟ کرکٹ کی اصطلاح میں پہلی اننگز (innings) کس کی ہوگی؟ ف۱۵۲ احقاق حق کے لیے مقابلہ معجزہ سے سحر کا تو بہر حال ناگزیر تھا۔ حضرت موسٰی علیہ السلام نے قدرۃً وہ شق اختیار کی جس میں احقاق حق کا پہلو زیادہ قوی ونمایاں تھا۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ موسٰی علیہ السلام کا مقصود اس سے خود اذن نہیں بلکہ اذن کو ان کے کفر کے ابطال اور اپنے معجزہ کے اثبات کا ذریعہ بنانا تھا۔ ایسی ہی مصلحت سے بعض اوقات شیوخ ایسے امر میں اذن دیتے ہیں کہ اس کا ظاہر معصیت ہوتا ہے مگر اس آخر میں اس میں کوئی مصلحت ضروری ہوتی ہے اور وہی مصلحت ان کو مقصود ہوتی ہے۔



الصّٰدِقِیۡنَ ﴿۱۰۶﴾ فَاَلۡقٰی عَصَاهُ فَاِذَا هِیَ ثُعۡبَانٌ

سچے ہو ف۱۴۳ اس پر (موسٰیؑ) نے اپنا عصا ڈال دیا سو وہ دفعۃً ایک صاف اژدہا

مُّبِیۡنٌ ﴿۱۰۷﴾ وَّ نَزَعَ یَدَهٗ فَاِذَا هِیَ بَیۡضَآءُ لِلنّٰظِرِیۡنَ ﴿۱۰۸﴾ ع

بن گیا ف۱۴۴ اور (موسٰیؑ نے) اپنا ہاتھ باہر نکالا سو وہ دیکھنے والوں کے روبرو یکبیک خوب روشن تھا ف۱۴۵

قَالَ الۡمَلَاُ مِنۡ قَوۡمِ فِرۡعَوۡنَ اِنَّ هٰذَا لَسٰحِرٌ

قوم فرعون کے سرداروں نے (یہ دیکھ کر) کہا کہ واقعی یہ شخص بڑا ماہر جادوگر

عَلِیۡمٌ ﴿۱۰۹﴾ یُّرِیۡدُ اَنۡ یُّخۡرِجَکُمۡ مِّنۡ اَرۡضِکُمۡ فَمَاذَا

ہے ف۱۴۶ چاہتا ہے کہ تمہیں تمہاری سرزمین سے نکال دے ف۱۴۷ سو بتاؤ تمہاری اب کیا

تَاۡمُرُوۡنَ ﴿۱۱۰﴾ قَالُوۡۤا اَرۡجِهۡ وَاَخَاهُ وَاَرۡسِلۡ فِی الۡمَدَآئِنِ

صلاح ہے بولے اسے اور اس کے بھائی کو مہلت دیجیے اور ہرکارے شہروں شہروں

حٰشِرِیۡنَ ﴿۱۱۱﴾ یَاۡتُوۡکَ بِکُلِّ سٰحِرٍ عَلِیۡمٍ ﴿۱۱۲﴾ وَ جَآءَ

بھیجئے کہ وہ آپ کے پاس سارے ماہر جادوگر لے آئیں ف۱۴۸ اور جادوگر

السَّحَرَةُ فِرۡعَوۡنَ قَالُوۡۤا اِنَّ لَنَا لَاَجۡرًا اِنۡ کُنَّا

آگئے فرعون کے پاس (اور) بولے ہم کو کوئی (بڑا) انعام تو ضرور ہی ملے گا اگر

نَحۡنُ الۡغٰلِبِیۡنَ ﴿۱۱۳﴾ قَالَ نَعَمۡ وَ اِنَّکُمۡ لَمِنَ الۡمُقَرَّبِیۡنَ ﴿۱۱۴﴾

ہم غالب آگئے ف۱۴۹ (فرعون نے) کہا ہاں (ضرور) اور تم (ہمارے) مقربوں میں (داخل) ہو جاؤ گے ف۱۵۰

قَالُوۡا یٰمُوۡسٰۤی اِمَّاۤ اَنۡ تُلۡقِیَ وَ اِمَّاۤ اَنۡ نَّکُوۡنَ

وہ (ساحر) بولے اے موسٰیؑ یا تو تم (پہلے) ڈالو یا

نَحۡنُ الۡمُلۡقِیۡنَ ﴿۱۱۵﴾ قَالَ اَلۡقُوۡا فَلَمَّاۤ اَلۡقَوۡا سَحَرُوۡۤا

ہم ہی ڈال چلیں ف۱۵۱ (موسٰیؑ نے) کہا تم ہی ڈالو ف۱۵۲ پھر جب انہوں نے ڈالا لوگوں کی

أَعْيُنَ النَّاسِ وَ اسْتَرْهَبُوْهُمْ وَجَآءُوْ بِسِحْرٍ
آنکھوں پر جادو کر دیا اور ان پر ہیبت غالب کر دی اور بڑا جادو
عَظِيْمٍ ﴿۱۱۶﴾ وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى اَنْ اَلْقِ عَصَاكَ ۚ
کر دکھایا و۱۵۳ اور ہم نے وحی کی موسیٰ کو کہ آپ اپنا عصا ڈال دیجیے سو یک بہ یک اس نے ان کے گڑھے ہوئے
فَاِذَا هِىَ تَلْقَفُ مَا يَاْفِكُوْنَ ﴿۱۱۷﴾ ۚ فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ
(شعبدہ) کو نگلنا شروع کر دیا و۱۵۴ سو حق (کا حق ہونا) ظاہر ہو گیا اور جو کچھ وہ (ساحر) کرتے رہے تھے
مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۱۱۸﴾ ۚ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا
سب ضائع ہو کر رہا و۱۵۵ سو وہ لوگ وہیں ہار گئے اور ذلیل ہو کر
صٰغِرِيْنَ ﴿۱۱۹﴾ ۚ وَ اُلْقِىَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ ﴿۱۲۰﴾ ۚ قَالُوْٓا
رہے و۱۵۶ اور ساحر سجدے میں گر پڑے (اور) بولے
اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۱۲۱﴾ لا رَبِّ مُوْسٰى وَ هٰرُوْنَ ﴿۱۲۲﴾
کہ ہم تو ایمان لے آئے (سارے) جہانوں کے پروردگار پر (وہی جو) پروردگار ہے موسیٰ اور ہارون کا و۱۵۷
قَالَ فِرْعَوْنُ اٰمَنْتُمْ بِهٖ قَبْلَ اَنْ اٰذَنَ لَكُمْ ۚ اِنَّ
فرعون بولا تم ایمان لے آئے بغیر اس کے کہ میں تمہیں اجازت دوں ہو نہ ہو
هٰذَا لَمَكْرٌ مَّكَرْتُمُوْهُ فِى الْمَدِيْنَةِ لِتُخْرِجُوْا مِنْهَآ
یہ ایک چال ہے جو شہر میں تم چلے ہو تاکہ تم اس (شہر) سے یہاں والوں کو
اَهْلَهَا ۚ فَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ﴿۱۲۳﴾ لَاُقَطِّعَنَّ اَيْدِيَكُمْ
نکال دو و۱۵۸ سو تم کو ابھی (حال) معلوم ہوا جاتا ہے میں تمہارے ہاتھ
وَاَرْجُلَكُمْ مِّنْ خِلَافٍ ثُمَّ لَاُصَلِّبَنَّكُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿۱۲۴﴾
اور تمہارے پیر الٹی طرف سے کاٹے ڈالتا ہوں پھر تم سب کو سولی پر ٹانگ کر رہوں گا و۱۵۹

و۱۵۳ ساحر اپنے فن کے ماہر تھے اور انہوں نے پورا ثبوت اپنے کمال فن کا دے دیا۔ فَلَمَّآ اَلْقَوْا۔ یعنی جب ساحروں نے زمین پر اپنی لاٹھیوں اور رسیوں کو ڈال دیا۔ سَحَرُوْٓا اَعْيُنَ النَّاسِ۔ اور اس اثر سے وہ رسیاں اور لاٹھیاں سانپوں کی طرح لہراتی دکھائی دینے لگیں۔ یہ نظر بندی اور آنکھوں کی مسحوریت سحر ہی کی قسم ہے۔ قرآن ساحروں کے کرتب کے سلسلہ میں تبدیلی حقیقت کا مدعی نہیں اور یہ دعویٰ کہ یہ لاٹھیاں یا رسیاں واقعی سانپ بن گئی تھیں۔ اور سحر نے بھی وہی کر دکھایا جو معجزہ کا حاصل تھا۔ قرآن کا نہیں، البتہ توریت کا ہے۔ چنانچہ مصر کے جادوگروں نے بھی اپنے جادوؤں سے ایسا ہی کیا کہ اُن میں سے ہر ایک نے اپنا اپنا عصا پھینکا۔ اور وہ سانپ ہوگیا۔ (خروج۔ ۷:۱۱، ۱۲) قرآن کے شارحین تو سب اُسے خیال بندی ہی کے معنی میں لیتے ہیں اى خيلوا لهم وقلبوها عن صحة ادراكها (قرطبی) اروها بالحيل والشعوذة وخيلوا اليها ما الحقيقة بخلافه (کشاف) اى خيلوا الى الابصاران ما فعلوه له حقيقة فى الخارج ولم يكن الاّ مجرد صنعة وخيال (ابن کثیر) اى صرفوا اعينهم عن ادراک حقيقته ما فعلوه من التمويه والتخييل وهٰذا هو السحر (معالم) معجزہ حق دیکھئے کہ بائبل کے محققین کا فیصلہ آج توریت کی روایت کے حق میں نہیں۔ قرآنی بیان کی تائید میں ہے۔ ملاحظہ ہو انگریزی کی تفسیر القرآن۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ الناس کے تحت میں موسیٰ علیہ السلام بھی داخل ہیں چنانچہ انہیں بھی دھوکا لگا جیسا کہ سورۂ طٰہٰ میں ہے يُخَيَّلُ اِلَيْهِ۔ تو اس سے امور ذیل مستنبط ہوئے۔ (۱) خوارق سے دھوکا نہ کھانا، اس لیے کہ یہ تو اہل باطل سے بھی صادر ہو سکتے ہیں۔ (۲) سحر کی ایک قسم خیال میں تصرف کرنا بھی ہے اور اسی میں مسمریزم داخل ہے (۳) ایسی چیزوں سے متاثر ہو جانا کمالِ باطنی کے منافی نہیں چنانچہ موسیٰ علیہ السلام بھی خائف ہوئے (۴) اہل حق کا ایسے امور پر یا ان کے ابطال پر قادر ہونا ضروری نہیں۔ و۱۵۴ (اژدہا بن کر) مَا يَاْفِكُوْنَ۔ کا فاعل السحرة (جادوگر ہے) اَنْ اَلْقِ عَصَاكَ۔ یعنی اپنا عصا ڈال دیجیے جیسا کہ اس سے پیشتر بھی کئی موقعوں پر ڈال چکے ہیں و۱۵۵ (جیسا کہ اکثر دنیا میں حق و باطل کے تصادم کے موقعوں پر ہوتا رہتا ہے) آیت کا مفہوم یہ ہے کہ جو حق تھا وہ ظاہر بھی حق ہو کر اور جو باطل تھا اُس کے بطلان کا بھی عملی ظہور ہو کر رہا۔ و۱۵۶ یہ مغلوبیت اور ذلت ظاہر ہے کہ علاوہ ساحروں کے ساری فرعونی پارٹی کے حصہ میں آئی تھی اِنْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ۔ انقلب ہمیشہ رجع ہی کا مترادف نہیں ہوتا۔ صار کے معنی میں بھی آتا ہے اور یہاں یہی مراد ہے۔ اى صاروا اذلاء (روح) و۱۵۷ یعنی ہم تو شرک و مخلوق پرستی کے گورکھ دھندے سے نکل آئے۔ ہم نے دین توحید اختیار کر لیا۔ اور موسیٰ علیہ السلام کی رسالت کی ہم تصدیق کر رہے ہیں ساحروں کو اب اس کا احساس ہو گیا تھا کہ موسیٰ علیہ السلام کے پاس جو کچھ ہے وہ سحر و طلسم سے کہیں بلند تر کوئی اور ہی چیز ہے۔ اور اسی احساس نے انہیں سجدے میں گرا دیا۔ سٰجِدِيْنَ۔ لازمی نہیں کہ سجدہ یہاں اصطلاحی معنی میں ہو، ہو سکتا ہے کہ جادوگروں کا محض جھک جانا اور اطاعت اختیار کر لینا مراد ہو۔ وحمل السجود على الخضوع اى انهم خضعوا (روح) و۱۵۸ (اور موسیٰ و ہارون علیہما السلام سے سازش کر کے اپنی حکومت قائم کر لو) قبل سے مراد ہمیشہ پیشتر ہی نہیں ہوتا۔ ''بغیر'' بھی مراد ہوتا ہے۔ جیسا کہ قرآن مجید کی ایک دوسری آیت میں آیا ہے لَنَفِدَ الْبَحْرُ قَبْلَ اَنْ تَنْفَدَ كَلِمٰتُ رَبِّىْ۔ (کہف) یا اس حدیث میں وارد ہوا ہے۔ اللّٰهم ارزقنى عينين هطالتين تسقيان القلب بذروف الدمع من خشيتك قبل ان تكون الدموع دماً والاضراس جمراً و۱۵۹ سولی کی سزا قدیم قوموں خصوصاً قدیم مصریوں میں عام تھی ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ مِنْ خِلَافٍ۔ مثلاً داہنا ہاتھ اور بایاں پاؤں یا بایاں ہاتھ اور داہنا پاؤں۔

قَالُوْۤا اِنَّاۤ اِلٰى رَبِّنَا مُنْقَلِبُوْنَ ﴿۱۲۵﴾ وَمَا تَنْقِمُ مِنَّاۤ

وہ بولے (خیر) ہم اپنے پروردگار ہی کے پاس تو لوٹیں گے ف۱۶۰ اور تو آخر ہمیں کیوں سزا دے رہا ہے

اِلَّاۤ اَنْ اٰمَنَّا بِاٰيٰتِ رَبِّنَا لَمَّا جَآءَتْنَا ؕ رَبَّنَاۤ اَفْرِغْ

بجز اس کے کہ ہم اپنے پروردگار کی نشانیوں پر ایمان لے آئے جب وہ ہم تک پہنچیں اے ہمارے پروردگار ہمارے اوپر

عَلَيْنَا صَبْرًا وَّتَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ ﴿۱۲۶﴾ وَ قَالَ الْمَلَاُ مِنْ

صبر (کے مشکیزے) انڈیل دے اور ہماری جان اسلام (ہی) پر نکال، ف۱۶۱ اور قوم فرعون

قَوْمِ فِرْعَوْنَ اَتَذَرُ مُوْسٰى وَ قَوْمَهٗ لِيُفْسِدُوْا

کے سردار بولے کیا آپ موسیٰ اور ان کی قوم کو (یوں ہی) چھوڑے رہیں گے کہ وہ ملک میں فساد

فِى الْاَرْضِ وَيَذَرَكَ وَاٰلِهَتَكَ ؕ قَالَ سَنُقَتِّلُ اَبْنَآءَهُمْ

پھیلاتے پھریں اور موسیٰ آپ کو اور آپ کے معبودوں کو چھوڑے رہیں ف۱۶۲ وہ بولا (نہیں جی) ہم ابھی ان کے

وَ نَسْتَحْىٖ نِسَآءَهُمْ ۚ وَ اِنَّا فَوْقَهُمْ قٰهِرُوْنَ ﴿۱۲۷﴾ قَالَ

لڑکوں کو قتل کرتے ہیں اور ان کی عورتوں کو زندہ رہنے دیں گے، اور ہم ان پر (ہر طرح) غالب ہی ہیں، ف۱۶۳ موسیٰ

مُوْسٰى لِقَوْمِهِ اسْتَعِيْنُوْا بِاللّٰهِ وَ اصْبِرُوْا ۚ اِنَّ

نے اپنی قوم سے کہا کہ اللہ (ہی) کا سہارا رکھو اور صبر کئے رہو زمین

الْاَرْضَ لِلّٰهِ ۙ۟ يُوْرِثُهَا مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ ؕ

اللہ ہی کی ہے وہ جس کو چاہیں اپنے بندوں میں سے اس کا مالک بنا دیں

وَ الْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِيْنَ ﴿۱۲۸﴾ قَالُوْۤا اُوْذِيْنَا مِنْ قَبْلِ اَنْ

اور انجام کار خدا سے ڈرنے والوں ہی کے ہاتھ رہتا ہے ف۱۶۴ (وہ لوگ) کہنے لگے ہم تو تمہارے آنے سے

تَاْتِيَنَا وَ مِنْۢ بَعْدِ مَا جِئْتَنَا ؕ قَالَ عَسٰى رَبُّكُمْ اَنْ

قبل بھی مصیبت میں رہے اور تمہارے آنے کے بعد بھی ف۱۶۵ (موسیٰ نے) کہا کہ عنقریب تمہارا پروردگار

ف۱۶۰ (تو اس سزا اور موت سے ہمیں ڈراتا کیا ہے؟) اللہ اللہ، ایمان باللہ بھی ذہن کے اندر کیسا انقلاب برپا کر دیتا ہے۔ یہ ساحر وہی ہیں کہاں تو ابھی اپنا کمال فن دکھانے کے لئے مال وجاہ، انعام واکرام کے طالب تھے۔ اور کہاں اب سر فروشی پر بے تکلف آمادہ ہو گئے ف۱۶۱ خاتمہ بالخیر کی دعا کرتے رہنا خاص شیوۂ مومنین ہے۔ رَبَّنَاۤ اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا۔ یعنی ہم کو صبر سے اتنا بہرہ ور کر کہ ہم ہر سختی پر ثابت قدم رہیں۔ باوجود کمال عزم وہمت اپنے عزم وہمت پر تکیہ نہ کرنا اور اللہ ہی سے مدد چاہے جانا خاص شعار مومنین ہے۔ ف۱۶۲ یعنی آپ موسیٰ علیہ السلام کو اس کی آزادی برابر دیئے رہیں گے کہ وہ خوب آپ کی، آپ کے دین کی، آپ کے دیوتاؤں کی جتنی چاہیں توہین کریں اور موسیٰ علیہ السلام اور قوم اسرائیل سلطنت میں انقلاب وبغاوت پھیلاتے رہیں؟ يَذَرَكَ۔ لِيُفْسِدُوْا۔ میں ابھی ابھی ضمیر جمع غائب کی گزر چکی ہے اب ضمیر واحد غائب کی ہے جو حضرت موسیٰ علیہ السلام کی طرف راجع ہے — گویا ملکی انقلاب میں تو ساری قوم اسرائیل شریک اور مجرم ہے۔ بانی مذہبی بغاوت کے کرتا دھرتا موسیٰ علیہ السلام ہیں۔ اٰلِهَتَكَ۔ فرعون خود تو سورج دیوتا کا اوتار تھا ہی۔ اور اس کے علاوہ بھی مصر کے دین شرک میں بہت سے دیوی دیوتا موجود تھے۔ ف۱۶۳ (سو جو انتظام ہم کرنا چاہیں بے تکلف کر سکتے ہیں) سَنُقَتِّلُ اَبْنَآءَهُمْ وَنَسْتَحْىٖ نِسَآءَهُمْ۔ یعنی ہم پھر وہی طریقے انسداد شر وفساد کے اختیار کریں گے جو ولادت موسیٰ علیہ السلام سے قبل کر چکے ہیں۔ ف۱۶۴ (سو دنیوی عارضی حاکمیت ہرگز کوئی معیار مقبولیت وحقانیت کا نہیں) یہاں یہ اہم حقیقت صاف ہو گئی کہ حکومت کا کوئی لازمی تعلق مقبولیت سے نہیں۔ بلکہ وہ مصالح تکوینی کے تابع ہے نہ یہ ضرور ہے جو حاکم ہے وہ مقبول ہی ہو، اور نہ یہ ضرور ہے کہ جو مقبول ہے وہ حاکم ہی ہو۔ محکومیت، مقبولیت کے ساتھ جمع ہو سکتی ہے۔ دونوں کے درمیان منافات نہیں ف۱۶۵ بنی اسرائیل کے اس شکوہ سے متعلق ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ قَالُوْا کے فاعل یعنی یہ کہنے والے بنی اسرائیل ہی تھے۔

ع ۱۴ ۱۸



www.OnlyOne0r3.com

يُهْلِكَ عَدُوَّكُمْ وَ يَسْتَخْلِفَكُمْ فِي الْأَرْضِ
تمہارے دشمن کو ہلاک کر دے گا اور تم کو زمین کا حاکم بنا دے گا
فَيَنْظُرَ كَيْفَ تَعْمَلُونَ ﴿١٢٩﴾ ع وَ لَقَدْ أَخَذْنَا آلَ
پھر وہ دیکھے گا کہ تم کیسا عمل کرتے ہو ف۱۶۶ اور ہم نے فرعون والوں کو
فِرْعَوْنَ بِالسِّنِينَ وَ نَقْصٍ مِّنَ الثَّمَرَاتِ لَعَلَّهُمْ
قحط سالی میں اور پھلوں (کی پیداوار) کی کمی میں پکڑا تاکہ وہ
ع ۱۵ ۵ يَذَّكَّرُونَ ﴿١٣٠﴾ فَإِذَا جَاءَتْهُمُ الْحَسَنَةُ قَالُوا لَنَا هَٰذِهِ ج
تنبیہ حاصل کریں ف۱۶۷ لیکن جب ان پر خوشحالی آتی تو کہتے یہ تو ہمارے لیے ہی ہے
وَإِنْ تُصِبْهُمْ سَيِّئَةٌ يَطَّيَّرُوا بِمُوسَىٰ وَ مَنْ مَّعَهُ ط
اور اگر انہیں بدحالی پیش آتی تو موسیٰ اور ان کے ساتھیوں کی نحوست بتاتے ف۱۶۸
أَلَا إِنَّمَا طَائِرُهُمْ عِنْدَ اللَّهِ وَ لَٰكِنَّ أَكْثَرَهُمْ
سنو جی! ان کی نحوست تو بس اللہ ہی کے علم میں ہے لیکن ان میں سے اکثر (اتنی موٹی بات بھی)
لَا يَعْلَمُونَ ﴿١٣١﴾ وَ قَالُوا مَهْمَا تَأْتِنَا بِهِ مِنْ آيَةٍ
نہ جانتے ف۱۶۹ اور وہ لوگ کہتے ہیں کہ تم کیسا ہی نشان ہمارے سامنے لاؤ
لِّتَسْحَرَنَا بِهَا لا فَمَا نَحْنُ لَكَ بِمُؤْمِنِينَ ﴿١٣٢﴾ فَأَرْسَلْنَا
جس سے ہم کو مسحور کرنا چاہو ہم تو تم پر ایمان لانے کے نہیں ف۱۷۰ پھر ہم نے ان پر
عَلَيْهِمُ الطُّوفَانَ وَالْجَرَادَ وَالْقُمَّلَ وَالضَّفَادِعَ
بلا نازل کی اور ٹڈیاں اور جوئیں اور مینڈک
وَالدَّمَ آيَاتٍ مُّفَصَّلَاتٍ قف فَاسْتَكْبَرُوا وَ كَانُوا قَوْمًا
اور خون (یہ سب) جدا جدا نشان تھے ف۱۷۱ مگر وہ تکبر ہی کرتے رہے اور وہ لوگ تھے ہی

ف۱۶۶ (اور اپنے فرائضِ خلافتِ ارض کہاں تک انجام دیتے ہو) سو دیکھنے اور نگراں رکھنے کی اصل چیز انسان کے اپنے اعمال ہیں نہ کہ انسان کا موقف تکوینی فِی الْاَرْضِ۔ ارض کا لفظ عام ہے۔ مخصوص ارض مصر ہی مراد نہیں شام فلسطین کہیں بھی بنی اسرائیل کا آزاد و خود مختار حاکم ہو جانا اس وعدہ کے ایفاء وتحقق کے لئے کافی ہے عَسٰی۔ جب اللہ تعالیٰ کی طرف سے استعمال ہوتا ہے تو اس کے معنی میں شک واحتمال نہیں رہتا بلکہ یقین اور وعدہ پیدا ہو جاتا ہے۔ عسى من الله واجب (قرطبی) عن ابن عباس كل عسى في القرآن فهي واجبة الا في موضعين (ابوالبقاء) عَسٰی...... فِی الْاَرْضِ۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیۃ اس پر دلالت کر رہی ہے کہ کافروں کا مغلوب اور مومنوں کا غالب ہونا ایک نعمت عظیم ہے۔ پس ترک دنیا کے یہ معنی نہیں کہ مومن کافروں کے ہاتھ میں بلا کسی عذر و مجبوری کے ذلت وخواری کے ساتھ پڑا رہے۔ ف۱۶۷ یہ اس وقت پیش آیا جب فرعون اور فرعونی حکومت کی طرف سے انکار و مخالفت بڑھتی ہی گئی بِالسِّنِیْنَ۔ سنین۔ سنة۔ کی جمع ہے۔ جس کے معنی محض سال کے ہیں لیکن محاورۂ زبان میں اس کا اطلاق قحط والے سال پر ہوتا ہے اور وہی یہاں مراد ہے یعنی الجدوب وهذا معروف في اللغة (قرطبی) عبارة عن الجدب واكثر ما يستعمل في الحول الذي فيه الجدب (راغب) لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُوْنَ۔ غایت اس نافرمان وسرکش قوم کے ابتلاء کی بھی اس کی اصلاح ہی تھی ف۱۶۸ (بجائے اس کے کہ اسے اپنی تکذیب وبدعملی کا نتیجہ سمجھ کر تائب ہوتے اور ان واقعات وحوادث سے عبرت کا سبق حاصل کر کے اپنی اصلاح کرتے) فَاِذَا جَآءَتْهُمُ الْحَسَنَةُ قَالُوْا لَنَا هٰذِهٖ۔ یعنی اسے تمام تر اپنی خوش بختی خوش تدبیری پر محمول کرتے۔ بجائے اس کے کہ اسے اللہ کی طرف سے نعمت سمجھ کر توحید وطاعت کی راہ اختیار کرتے ف۱۶۹ یعنی یہ بدبخت اپنی بدنصیبیوں اور محرومیوں کو موسیٰ علیہ السلام کے سر تھوپتے حالانکہ یہ موٹی سی بات ہے کہ ان کے اعمال کفریہ اللہ پر روشن تھے۔ اور ان کی دنیوی محرومیاں انہی اعمالِ کفریہ کا وبال تھیں۔ انما سبب شؤمهم عند الله وهو عملهم المكتوب عندهٗ (کشاف) ف۱۷۰ جب حق کے مقابلہ میں ضد وعناد حد سے بڑھ جاتا ہے اور انسان ہر صورت میں مخالفت ہی کی ٹھان لیتا ہے تو اس مسخ شدہ ذہنیت میں مبتلا ہو کر ہر سیدھی سی سیدھی بات اور صاف سی صاف دلیل سے اسی طرح انکار کر سکتا ہے۔ بجنسہ یہی ذہنیت جاہلین عرب کی دینِ محمدی ﷺ کے عناد میں رہی اور جاہلین فرنگ کی آج تک چلی آرہی ہے۔ سیرت نبوی ﷺ کے روشن سے روشن اور پاکیزہ سے پاکیزہ واقعات کو اس طرح توڑ مروڑ کر کے پیش کرنا۔ اُلٹے سے اُلٹے نتیجہ نکالنا یہ خاص الخاص جوہر آج کے "روشن خیال محققینِ فرنگ" کے ہیں۔ مَهْمَا۔ اصل ما مکرر سے مرکب ہے۔ پہلا ما شرطیہ اور دوسرا ما تاکید کے لیے ہے پھر تکرار کے ثقل سے بچنے کے لئے پہلے ما کا الف ہ سے بدل دیا گیا ہے۔ اصلها ما الشرطيه ضمت اليها ما المزيدة للتاكيد ثم قلبت الفها هاء استثقالاً للتكرير (بیضاوی) خلیل نحوی اور نحوئین بصرہ کی تحقیق یہی ہے۔ هذا قول الخليل والبصريين (کبیر) ف۱۷۱ (قہر خداوندی کے بھی اور صداقت موسوی کے بھی) توریت کی کتاب خروج باب ۷۔ ۸۔ ۹ کی مختلف آیتوں میں ان میں سے اکثر عذابوں کا ذکر موجود ہے۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن الْجَرَادَ۔ ٹڈیوں نے مصریوں کی زراعت کو برباد کر دیا۔ اَلْقُمَّلَ۔ مصریوں کے کپڑوں اور جسموں میں یہ گندے کیڑے لپٹ گئے اَلضَّفَادِعَ۔ مینڈکوں کی ہرجائی افراط نے مصریوں پر کھانا، پانی سب حرام کر دیا۔ اَلدَّمَ دریائے نیل مصریوں کے حق میں خونیں ہو گیا تھا۔ اَلطُّوْفَانَ۔ عربی میں طوفان ہر شدید وملک گیر حادثۂ ابتلاء کو کہتے ہیں۔ الطوفان كل حادثة تحيط بالانسان (راغب) قال الزجاج الطوفان من كل شيء ما كان كثيرًا محيطًا مطبقًا بالقوم كلهم (کبیر) توریت میں ذکر آتشیں ژالہ باری (اولوں میں لپٹی ہوئی آگ) کا آتا ہے (خروج۔ ۹: ۲۳۔ ۲۷) ہو سکتا ہے کہ الطُّوْفَان سے اشارہ اسی جانب ہو۔ عام طور پر مفسرین نے اس سے مراد موت یا وبائی مرض لیا ہے۔ الطوفان هو الموت (کبیر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) قيل الجدري وقيل الطاعون (بیضاوی) وجاء من عطاء ومجاهد تفسيره بالموت (روح)۔

۱۷۲ (کہ اتنے کھلے عجائب قدرت دیکھ کر بھی قائل نہ ہوئے) ف۱۷۳ کہ ہمارے تائب ہو جانے پر وہ اپنے قہر کو ہم سے ہٹالے گا) بما میں ما، الذی کے معنی میں ہے ما بمعنی الذی ای بما
ستودعک من العلم (قرطبی) ف۱۷۴ یہ مضمون توریت کی متعدد آیتوں میں ملتا ہے مثلاً:۔ تب فرعون نے موسیٰ اور ہارون علیہما السلام کو بلایا اور کہا کہ خداوند سے شفاعت کرو کہ مینڈکوں کو مجھ سے اور



مُّجۡرِمِيۡنَ ﴿۱۳۳﴾ وَ لَمَّا وَقَعَ عَلَيۡهِمُ الرِّجۡزُ قَالُوۡا
(عادی) مجرم ف۱۷۲ اور جب ان پر کوئی عذاب آ پڑتا تو کہتے کہ
يٰمُوۡسَى ادۡعُ لَنَا رَبَّكَ بِمَا عَهِدَ عِنۡدَكَ ۚ لَئِنۡ
اے موسیٰ ہمارے لیے اپنے پروردگار سے دعا کرو جس کا اس نے تم سے وعدہ کر رکھا ہے ف۱۷۳
كَشَفۡتَ عَنَّا الرِّجۡزَ لَنُؤۡمِنَنَّ لَكَ وَلَنُرۡسِلَنَّ
اگر تم ہم پر سے (اس) عذاب کو ہٹا دو تو ہم ضرور تمہارے کہنے سے ایمان لے
مَعَكَ بَنِىۡۤ اِسۡرَآءِيۡلَ ۚ ﴿۱۳۴﴾ فَلَمَّا كَشَفۡنَا عَنۡهُمُ
آئیں گے اور ہم تمہارے ہمراہ بنی اسرائیل کو کر دیں گے ف۱۷۴ پھر جب ہم اُن سے عذاب کو
الرِّجۡزَ اِلٰٓى اَجَلٍ هُمۡ بٰلِغُوۡهُ اِذَا هُمۡ يَنۡكُثُوۡنَ ﴿۱۳۵﴾
اسی مدت تک کے لیے ہٹا دیتے جس تک انہیں پہنچنا تھا تو وہ فوراً ہی عہد شکنی کرنے لگتے ف۱۷۵
فَانۡتَقَمۡنَا مِنۡهُمۡ فَاَغۡرَقۡنٰهُمۡ فِى الۡيَمِّ بِاَنَّهُمۡ كَذَّبُوۡا
غرض ہم نے انہیں سزا دے دی اور انہیں سمندر میں ڈبو دیا اس لیے کہ وہ ہماری آیتوں
بِاٰيٰتِنَا وَكَانُوۡا عَنۡهَا غٰفِلِيۡنَ ﴿۱۳۶﴾ وَاَوۡرَثۡنَا الۡقَوۡمَ
کو جھٹلاتے تھے اور ان کی طرف سے (بالکل ہی) غفلت میں پڑے رہتے تھے، اور ف۱۷۶ ہم نے ان لوگوں کو
الَّذِيۡنَ كَانُوۡا يُسۡتَضۡعَفُوۡنَ مَشَارِقَ الۡاَرۡضِ
جو کمزور سمجھ لیے گئے تھے اس سرزمین کے پچھم اور پورب کا
وَمَغَارِبَهَا الَّتِىۡ بٰرَكۡنَا فِيۡهَا ؕ وَتَمَّتۡ كَلِمَتُ
مالک بنا دیا جس میں ہم نے برکت رکھ دی ہے ف۱۷۷ اور آپ کے پروردگار کا
رَبِّكَ الۡحُسۡنٰى عَلٰى بَنِىۡۤ اِسۡرَآءِيۡلَ ۙ بِمَا صَبَرُوۡا ؕ
نیک وعدہ بنی اسرائیل کے حق میں ان کے صبر کی بنا پر پورا ہو کر رہا



میری رعیت سے دفع کرے۔ اور میں اُن لوگوں کو جانے دوں گا تا کہ وہ خداوند کے لئے قربانی کریں۔ (خروج ۸:۸) تب فرعون نے موسیٰ اور ہارون علیہما السلام کو بلوایا اور انہیں کہا کہ اس دفعہ میں نے گناہ کیا ہے۔ خداوند عادل ہے میں اور میری قوم گنہگار ہیں۔ خداوند سے شفاعت کرو (کہ بس) کہ آگے کو اس طرح سے نہ گرجے اور اولے نہ گریں تب میں تمہیں جانے دوں گا اور تم اس سے آگے یہاں نہیں رہنے کے (خروج ۹:۲۷۔۲۸) تب فرعون نے موسیٰ اور ہارون علیہما السلام کو جلد بلایا اور کہا کہ میں خداوند تمہارے خدا کا اور تمہارا گنہگار ہوں سو اب میں تمہاری منت کرتا ہوں فقط اس مرتبہ گناہ بخشو اور خداوند اپنے خدا سے شفاعت کرو کہ فقط اسی موت کو مجھ سے دور کرے۔ (خروج ۱۰:۱۶۔۱۷) ف۱۷۵ یعنی جب جب وہ عذاب عارضی طور پر اُن سے ٹل جاتا تو معاً اُن کی وہ سرکشی ونافرمانی پھر لوٹ آتی۔ توریت میں یہ مضمون بار بار آیا ہے۔ مثلاً:۔ جب فرعون نے دیکھا کہ مہلت ملی تو اس نے اپنا دل سخت کیا اور جیسا خداوند نے کہا تھا اُن کی نہ سنی۔ (خروج ۸:۱۵) فرعون نے اس بار بھی اپنا دل سخت کیا۔ ان لوگوں کو ہرگز جانے کی رخصت نہ دی (خروج ۸:۳۲) اس مضمون کی آیتیں کتاب خروج کے باب ۷، ۸، ۹ میں بار بار آئی ہیں باب ۱۱ میں آتا ہے:۔ اور موسیٰ اور ہارون علیہما السلام نے یہ عجائب فرعون کو دکھائے اور خداوند نے فرعون کے دل کو سخت کر دیا کہ اس نے اپنے ملک سے بنی اسرائیل کو جانے نہ دیا (خروج۔ ۱۱:۱۰) اِلٰٓى اَجَلٍ هُمۡ بٰلِغُوۡهُ۔ یعنی اس وقت کے لئے جو علم الٰہی میں ان کی ہلاکت کے لئے مقرر تھا۔ ای الی اجل معین (کبیر) ف۱۷۶ غرق فرعون پر مفصل حاشیہ سورۂ بقرہ پارۂ اول رکوع ۶ کی تفسیر میں گزر چکے۔ اِنۡتَقَمۡنَا۔ انتقام کے معنی محاورۂ عرب میں عذاب سے کسی نعمت کو سلب کر لینے کے ہیں۔ الانتقام فی اللغة سلب النعمة بالعذاب (کبیر) فَاَغۡرَقۡنٰهُمۡ فِى الۡيَمِّ۔ مرشد تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے فرمایا کہ عقوبت دنیوی کبھی معصیت پر بھی مرتب ہو جاتی ہے بِاَنَّهُمۡ كَذَّبُوۡا بِاٰيٰتِنَا وَكَانُوۡا عَنۡهَا غٰفِلِيۡنَ۔ اس میں تصریح کر دی کہ سزا کی بناء ان لوگوں کی تکذیب آیاتِ الٰہی اور ان کی طرف سے اعراض تھا۔ عَنۡهَا میں ضمیر ایات کی طرف بھی ہو سکتی ہے۔ اور نقمت کی طرف بھی جو فَانۡتَقَمۡنَا کا مدلول ہے۔ الکنایة عائدة الی الأیات وھو اختیار الزجاج (کبیر) قیل انها عائدة الی النقمة (کبیر) غٰفِلِيۡنَ۔ غفلت سے یہاں وہ کیفیت قلب مراد نہیں جو انسان کے اختیار کے باہر ہے بلکہ اعراض اختیاری مراد ہے۔ المراد بالغفلة ھنا الاعراض عن الأیات وعدم الالتفات الیها فهم اعرضوا عنها حتی صاروا کا لغافلین (کبیر) فانتقمنا میں ف اس پر دلالت کر

رہی ہے کہ یہ سزا انہیں مسلسل گستاخانہ عہد شکنیوں کے بعد دی گئی۔ ف۱۷۷ (ظاہری و باطنی، مادی و روحانی دونوں قسم کی) مَشَارِقَ الۡاَرۡضِ وَمَغَارِبَهَا الَّتِىۡ بٰرَكۡنَا فِيۡهَا۔ یعنی سرزمین شام جس کی آبادیاں دریائے یردن کے مشرقی و مغربی دونوں ساحلوں پر ہیں۔ المراد بارکنا فیها بالخصب وسعة الارزاق وذالک لا یلیق الابارض الشام (کبیر) الۡقَوۡمَ الَّذِيۡنَ كَانُوۡا يُسۡتَضۡعَفُوۡنَ۔ ظاہر ہے کہ مراد بنی اسرائیل ہیں۔ علاقہ شام پر بنی اسرائیل کا پورا قبضہ چند نسلوں بعد حضرت داؤد و حضرت سلیمان علیہما السلام کے زمانہ میں ہوا۔

وَ دَمَّرْنَا مَا كَانَ يَصْنَعُ فِرْعَوْنُ وَ قَوْمُهٗ وَ مَا

اور جو کچھ فرعون اور اس کی قوم نے تیار کیا تھا اور جو اونچی (عمارتیں) بنائی تھیں ان (سب) کو ہم نے

كَانُوْا يَعْرِشُوْنَ ﴿١٣٧﴾ وَ جٰوَزْنَا بِبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ

ملیا میٹ کر دیا ف۱۷۸ اور ہم نے بنی اسرائیل کو سمندر سے

الْبَحْرَ فَاَتَوْا عَلٰى قَوْمٍ يَّعْكُفُوْنَ عَلٰٓى اَصْنَامٍ لَّهُمْ ۚ

پار اتار دیا پھر وہ ایسے لوگوں پر گزرے جو اپنے بتوں کو لیے بیٹھے تھے

قَالُوْا يٰمُوْسَى اجْعَلْ لَّنَآ اِلٰهًا كَمَا لَهُمْ اٰلِهَةٌ ؕ قَالَ

(اس پر بنی اسرائیل) کہنے لگے اے موسیٰ ہمارے لیے بھی ایک دیوتا ایسا ہی بنا دیجیے جیسے ان کے (یہ) دیوتا ہیں

اِنَّكُمْ قَوْمٌ تَجْهَلُوْنَ ﴿١٣٨﴾ اِنَّ هٰٓؤُلَآءِ مُتَبَّرٌ مَّا هُمْ

(موسیٰ نے) کہا واقعی تم لوگوں میں بڑی جہالت ہے ف۱۷۹ یہ لوگ جس کام میں لگے ہیں یہ تباہ ہو کر

فِيْهِ وَ بٰطِلٌ مَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿١٣٩﴾ قَالَ اَغَيْرَ اللّٰهِ

رہے گا اور یہ جو کچھ کر رہے ہیں ہے بھی (بالکل) باطل ف۱۸۰ (موسیٰ نے) کہا کیا میں اللہ کے سوا

اَبْغِيْكُمْ اِلٰهًا وَّ هُوَ فَضَّلَكُمْ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ﴿١٤٠﴾

کسی (اور) کو تمہارا معبود تجویز کر دوں درآنحالیکہ وہ تم کو دنیا جہان والوں پر فضیلت دے چکا ہے ف۱۸۱

وَ اِذْ اَنْجَيْنٰكُمْ مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ يَسُوْمُوْنَكُمْ سُوْٓءَ

اور (وہ وقت یاد کرو) جب ہم نے تم کو فرعون والوں سے نجات دی تھی جو تم کو سخت عذاب میں

الْعَذَابِ ۚ يُقَتِّلُوْنَ اَبْنَآءَكُمْ وَ يَسْتَحْيُوْنَ نِسَآءَكُمْ ؕ

ڈالے ہوئے تھے تمہارے بیٹوں کو قتل کر ڈالتے تھے، اور تمہاری عورتوں کو زندہ رکھتے تھے

وَ فِيْ ذٰلِكُمْ بَلَآءٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَظِيْمٌ ﴿١٤١﴾ وَ وٰعَدْنَا

اور اس میں تمہارے لیے تمہارے پروردگار کی طرف سے سخت آزمائش تھی۔ ف۱۸۲ اور ہم نے وعدہ کیا



www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ف۱۷۸ مَا كَانَ يَصْنَعُ سے مراد عمارتیں ہیں۔ یرید المصانع (کبیر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) ما کانوا یعملون ویسوررون من العمارات وبناء القصور (کشاف) وَمَا كَانُوْا يَعْرِشُوْنَ۔ سے بھی مراد وہی اونچی عمارتیں ہیں۔ قال ابوعبیدة یبنون (راغب) یرفعون الابنیة المشیدة فی السماء (کبیر) یہ فرعون مغروق اپنے شوقِ تعمیرات کے لئے تاریخ میں مشہور بھی ہوا ہے وما کانوا یعرشون کے دوسرے معنی فرعون کے لگائے ہوئے باغ اور چمن بھی ہو سکتے ہیں۔ ای ما کانوا یعرشون من الجنات (کبیر) كَلِمَتُ رَبِّكَ الْحُسْنٰى۔ میں وعدہ نیک، فرعون کی غلامی سے آزادی حاصل ہونے اور خودمختاری کا تھا و معنی تمام الکلمة الحسنٰی انجاز الوعد الذی تقدم باھلاک عدوّھم واستخلافھم فی الارض (کبیر) بِمَا صَبَرُوْا۔ یعنی یہ مرتبے جو کچھ حاصل ہوئے انہیں صبر ہی کی بنا پر نصیب ہوئے۔ انما حصل ذالک التمام بسبب صبرھم (کبیر) ف۱۷۹ کہ توحید جیسی بے نظیر نعمت سے مشرف ہو کر بت پرستی جیسی لعنت پر گرتے ہو) وَجٰوَزْنَا بِبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ الْبَحْرَ۔ یعنی جب بنی اسرائیل بحرِ احمر کے شمالی سرے کو عبور کر کے جزیرہ نمائے سینا میں قدم رکھ چکے۔ اس پر حاشیہ سورۂ بقر رکوع ۶ میں گزر چکا۔ قَوْمٍ يَّعْكُفُوْنَ عَلٰٓى اَصْنَامٍ لَّهُمْ۔ یہ قوم ممکن ہے کہ عمالقہ کی ہو اور ممکن ہے کہ بنی لخم ہو۔ بہر حال تھی کوئی بت پرست قوم اِجْعَلْ لَّنَآ اِلٰهًا۔ بنی اسرائیل کی اس بیہودہ فرمائش سے معلوم ہوتا ہے کہ توحید پرستی ان کے دل میں بالکل ہی نہیں اتری تھی اور جیسے وہ یہ سمجھ رہے تھے کہ معبود سازی اپنے اختیار و انتخاب کی چیز ہے اور قومی سردار و رہبر کے بس میں ہے کہ وہ جب اور جیسے چاہے اپنی قوم کے لیے معبود قرار دیدے عجب نہیں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے جواب اِنَّكُمْ قَوْمٌ تَجْهَلُوْنَ میں اس جانب بھی اشارہ ہو کہ تمہاری سمجھ میں اتنی موٹی سی بات ہی نہیں آتی! کیا معبود ٹھیرا دینا میرے یا کسی کے اختیار کی بات ہے؟ ف۱۸۰ یعنی ان کا یہ شغل بت پرستی بجائے خود بھی باطل ہے اور انجام کار اس کے حق میں خدائے قادر و قدوس کی طرف سے تباہی و بربادی بھی ہے۔ تم آخر کیا ایسوں کی تقلید کی طرف جا رہے ہو؟ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اہلِ باطل کے ساتھ تشبّہ تو دنیوی عادات میں بھی مذموم ہے چہ جائیکہ رسوم عبادات وغیرہ میں! ف۱۸۱ (بہ حیثیت علمبردار توحید کے) حضرت علیہ السلام کے ارشاد کا مطلب یہ ہے کہ شرک تو کسی قوم کے لیے کسی حال میں بھی جائز نہیں چہ جائیکہ تمہارے لیے جو شروع سے توحید کے حامل اور علمبردار بنا کر بھیجے گئے ہو، افضلیت بنی اسرائیل پر حاشیے سورۂ بقرہ پارۂ اول رکوع ۵، ۶ میں گزر چکے۔ ف۱۸۲ ان سب واقعات پر حاشیے سورۂ بقرہ پارۂ اول رکوع ۶ میں گزر چکے۔

مُوسٰى ثَلٰثِيْنَ لَيْلَةً وَّاَتْمَمْنٰهَا بِعَشْرٍ فَتَمَّ مِيْقَاتُ

موسیٰ سے تیس شبوں کا پھر ان کا تکملہ دس (اور راتوں) سے کیا سو موسیٰ کے

رَبِّهٖٓ اَرْبَعِيْنَ لَيْلَةً ۚ وَقَالَ مُوسٰى لِاَخِيْهِ هٰرُوْنَ

پروردگار کی مدت چالیس شب کی پوری ہوئی و۱۸۳ اور موسیٰ نے اپنے بھائی ہارون سے

اخْلُفْنِيْ فِيْ قَوْمِيْ وَاَصْلِحْ وَلَا تَتَّبِعْ سَبِيْلَ

کہا کہ میری قوم میں میری جانشینی کرنا اور اصلاح کرتے رہنا اور مفسدین کی روش پر

الْمُفْسِدِيْنَ ﴿۱۴۲﴾ وَلَمَّا جَآءَ مُوسٰى لِمِيْقَاتِنَا وَكَلَّمَهٗ

نہ چلنے لگنا و۱۸۴ اور جب موسیٰ ہمارے وقت (موعود) پر آگئے اور ان سے ان کا پروردگار

رَبُّهٗ ۙ قَالَ رَبِّ اَرِنِيْٓ اَنْظُرْ اِلَيْكَ ۗ قَالَ لَنْ تَرٰىنِيْ

ہم کلام ہوا و۱۸۵ موسیٰ بولے اے میرے پروردگار مجھے اپنے کو دکھلا دیجیے (کہ) میں آپ کو ایک نظر دیکھ

وَلٰكِنِ انْظُرْ اِلَى الْجَبَلِ فَاِنِ اسْتَقَرَّ مَكَانَهٗ

لوں، و۱۸۶ (اللہ نے) فرمایا تم مجھے ہرگز نہیں دیکھ سکتے البتہ تم (اس) پہاڑ کی طرف دیکھو، سو اگر یہ اپنی جگہ پر برقرار رہا

فَسَوْفَ تَرٰىنِيْ ۚ فَلَمَّا تَجَلّٰى رَبُّهٗ لِلْجَبَلِ جَعَلَهٗ دَكًّا

تو تم بھی دیکھ سکو گے و۱۸۷ پھر جب ان کے پروردگار نے پہاڑ پر اپنی تجلی ڈالی تو (تجلی نے پہاڑ کو) ریزہ ریزہ

وَّخَرَّ مُوسٰى صَعِقًا ۚ فَلَمَّآ اَفَاقَ قَالَ سُبْحٰنَكَ

کر دیا، و۱۸۸ اور موسیٰ بے ہوش ہو کر گر پڑے، و۱۸۹ پھر جب انہیں افاقہ ہوا تو بولے تو پاک ہے

تُبْتُ اِلَيْكَ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۱۴۳﴾ قَالَ يٰمُوسٰٓى

میں تجھ سے معذرت کرتا ہوں اور میں سب سے پہلا ایمان لانے والا ہوں و۱۹۰ (اللہ نے) فرمایا اے موسیٰ

اِنِّي اصْطَفَيْتُكَ عَلَى النَّاسِ بِرِسٰلٰتِيْ وَبِكَلَامِيْ ۫

میں نے تمہیں انسانوں پر اپنی پیامبری اور اپنے کلام کے ذریعہ سے ممتاز کیا و۱۹۱

و۱۸۳ ان چالیس شبوں پر حاشیے سورۂ بقرہ پارۂ اول رکوع ۶ میں گزر چکے۔ اب وقت وہ ہے کہ قوم بنی اسرائیل مصر سے نکل کر آزاد خود مختار ہو چکی ہے اور اب اس قوم کے لئے ایک دستور شریعت نازل ہونے کو ہے اور حضرت موسیٰ علیہ السلام اس کو لینے کے لیے کوہ طور پر طلب کئے گئے ہیں پہاڑ پر ایک چلہ کی مدت کے لیے حضرت موسیٰ علیہ السلام نے خاص ریاضتوں کے ساتھ قیام کیا لَيْلَةً۔ میں دن اور رات دونوں شامل ہیں۔ اور لفظ لَيْلَةً۔ ہی سے استنباط کیا گیا ہے کہ شریعت میں معتبر تاریخ کا وہی حساب ہے جو بجائے دن کے رات سے کیا جائے دلت الاية على ان التاريخ يكون بالليالي دون الايام (قرطبی) اور جو تقویم قمری حساب سے قائم ہوگی اس میں رات کی یہ اہمیت ویسی ہی قدرتی ہے جیسی تقویم شمسی میں دن کی اہمیت۔ اَرْبَعِيْنَ لَيْلَةً۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہی عدد اصل ہے صوفیہ کے ہاں کے چلہ کی، جس کی برکتیں مشاہد ہیں۔ و۱۸۴ (جیسا کہ مجھے اپنے وسیع تر تجربہ کی بنا پر حق حاصل ہے کہ تمہیں اپنی غیر حاضری کے زمانہ کے لئے انتظامی اُمور میں مفصل احکام وہدایت دے جاؤں) اخْلُفْنِيْ فِيْ قَوْمِيْ۔ حضرت ہارون علیہ السلام تو خود نبی تھے۔ ان کی یہ جانشینی بہ حیثیت نبی نہیں، بہ حیثیت اعلیٰ سردار قوم کے تھی حضرت موسیٰ علیہ السلام انہیں نبوت کی جانشینی سونپ کر نہیں جا رہے ہیں بلکہ بہ حیثیت نائب سردار اپنا جانشین بنا رہے ہیں اور اسی کے متعلق ہدایات بھی دے رہے ہیں — یہ نیابت وخلافت اسی طرح کی تھی جیسے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جب مدینہ سے باہر کسی غزوہ وغیرہ میں جاتے تو انتظامی اُمور کی باگ کبھی حضرت علی رضی اللہ عنہ کے، کبھی حضرت ابن ام مکتوم رضی اللہ عنہ کے اور کبھی کسی اور صحابی کے ہاتھ میں دے جاتے اس کو خلافت نبوت سے کوئی تعلق نہیں۔ اخْلُفْنِيْ فِيْ قَوْمِيْ۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس میں اصل ہے شیوخ کے اس عمل کی کہ مریدوں کو اپنے خلفاء کے سپرد کر دیتے ہیں۔ و۱۸۵ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے لیے جناب باری سے ہم کلامی کا یہ دوسرا موقع ہے۔ ایک بار اس سے قبل عطائے نبوت کے وقت کوہ طور پر ہی اس شرف سے مشرف ہو چکے تھے گو اس وقت کلام اس حد تک بے واسطہ اور براہ راست نہیں ہوا تھا جیسا کہ نُوْدِيَ مِنْ شَاطِئِ الْوَادِ الْاَيْمَنِ۔ سے اشارہ ہو رہا ہے۔ لِمِيْقَاتِنَا۔ میں ل اختصاص کا ہے۔ اى لوقتنا الذى وقتناه واللام للاختصاص (روح) و۱۸۶ (اپنی انہی مادی آنکھوں سے) ایک پیمبر جلیل القدر کی زبان سے یہ درخواست بجائے خود اس امر کی دلیل ہے کہ رویت باری مادی آنکھوں سے عقلاً محل و ممتنع نہیں۔ اَرِنِيْٓ اَنْظُرْ اِلَيْكَ۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا یہ قول فرط اشتیاق سے مغلوب ہو کر تھا۔ و۱۸۷ اصل درخواست کا جواب لَنْ تَرٰىنِيْ۔ پر ختم ہو گیا۔ یعنی اس ناسوتی دنیا میں اپنی مادی آنکھوں سے نہیں دیکھ سکتے ہو اور یہ جواب اس ناسوت میں رویت باری کے امتناع شرعی کی دلیل ہے گویا بہ طور اصول کے یہ حقیقت بتا دی گئی کہ انسان اپنی ترکیب جسمانی کے اعتبار سے ضعیف البنیان ہے۔ اس کے قوائے ظاہری اس عالم عنصری میں رویت جمال باری کی تاب نہیں لا سکتے۔ اصل جواب تو وہیں ختم ہو گیا آگے مزید شفقت وکرم سے ایک موقع حضرت موسیٰ علیہ السلام کو عملی تجربہ اور اطمینان قلب کا اور دیا جا رہا ہے۔ اور ارشاد ہو رہا ہے کہ اچھا دیکھو پہاڑ جو ظاہری و مادی اعتبار سے انسان سے کہیں زیادہ قوت رکھتا ہے۔ اس پر ہم اپنی تجلی کی ایک جھلک ڈالے دیتے ہیں۔ اگر وہ اسے برداشت کر لے گیا تو تمہارے لیے بھی برداشت کرنا ممکن ہوگا — پیمبر بھی آخر جسمانی قُویٰ وہی رکھتا ہے جو دوسرے انسان رکھتے ہیں۔ و۱۸۸ (اور اس سے یہ عیاناً ظاہر ہو گیا کہ بصر بشری میں رویت جمال باری کا تحمل نہیں) جَعَلَهٗ دَكًّا۔ ضمیر ہٗ سے مراد پہاڑ کا وہ خاص حصہ ہے جس پر بہ اختیار خود تجلی فرمائی گئی تھی۔ تَجَلّٰى رَبُّهٗ لِلْجَبَلِ۔ یعنی جو حجابات نور خداوندی کو بہ ارادہ خداوندی آج نظر خلائق سے محجوب کئے ہوئے ہیں وہ پہاڑ کے حق میں کسی قدر اور کسی حد تک مرتفع کر دیئے گئے۔ و۱۸۹ (اپنے سے جسماً کہیں قوی تر پہاڑ کی یہ حالت مشاہدہ کر کے) حضرت کی غشی کی وجہ اغلباً یہ ہوئی کہ محل تجلی (پہاڑ) سے آپ بھی گونہ تعلق وتلبس رکھے ہوئے تھے۔ و۱۹۰ (ذاتی تجربہ کے بعد تیرے اس ارشاد پر کہ "مجھے ہرگز نہیں دیکھ سکتے" ۔ (لن ترانی) بالک لا ترى فى الدنيا لوعدك السابق فى ذلك (قرطبی) فَلَمَّآ اَفَاقَ۔ یعنی جب آپ کے ہوش بجا ہوئے۔ الافاقة رجوع العقل والفهم الى الانسان بعد ذها بهما عنه (روح) سُبْحٰنَكَ۔ یعنی تو پاک اور منزہ ہے۔ اس سے کہ عالم ناسوت میں انسانی حاسۂ بصر کی گرفت میں آسکے۔ تُبْتُ اِلَيْكَ۔ یعنی اپنی اس مشتاقانہ و بے تابانہ درخواست پر معذرت کرتا ہوں۔ قال مجاهد من مسالة الرؤية فى الدنيا (قرطبی) یہ خیال رہے کہ توبہ ہمیشہ معصیت ہی سے نہیں ہوتی۔ ہر نامناسب درخواست سے بھی ہو سکتی ہے۔ اور وہی یہاں مراد ہے۔ واجمعت الامة على ان هذه التوبة ما كانت من معصية (قرطبی) مذہب اہل سنت میں رویت باری اس دنیا میں عقلاً بالکل جائز ہے۔ صرف شرعاً ممتنع ہے۔ و۱۹۱ (سو تمہارے لئے یہ امتیازات خاصہ کچھ کم ہیں؟) بِرِسٰلٰتِيْ وَبِكَلَامِيْ۔ دونوں کے درمیان عطف مغایرت لا کر گویا ادھر بھی اشارہ کر دیا کہ رسول اور کلیم دو مختلف منصبوں کے نام ہیں۔ اور ہر رسول کے لئے کلیم ہونا لازمی نہیں۔

فَخُذۡ مَاۤ اٰتَیۡتُكَ وَ كُنۡ مِّنَ الشّٰكِرِیۡنَ ﴿۱۴۴﴾ وَ كَتَبۡنَا لَهٗ

سو اب لو جو کچھ میں نے تم کو عطا کیا ہے اور شکر گزاروں میں سے رہو و۱۹۲ اور ہم نے ان کو تختیوں پر

فِی الۡاَلۡوَاحِ مِنۡ كُلِّ شَیۡءٍ مَّوۡعِظَةً وَّ تَفۡصِیۡلًا

ہر چیز لکھ دی نصیحت اور تفصیل ہر چیز سے

لِّكُلِّ شَیۡءٍ ۚ فَخُذۡهَا بِقُوَّةٍ وَّ اۡمُرۡ قَوۡمَكَ

متعلق و۱۹۳ تو انہیں قوت کے ساتھ پکڑ لو اور اپنی قوم کو حکم دو کہ

یَاۡخُذُوۡا بِاَحۡسَنِهَا ؕ سَاُورِیۡكُمۡ دَارَ الۡفٰسِقِیۡنَ ﴿۱۴۵﴾

اس کے اچھے اچھے (احکام) کو لازم کر لیں و۱۹۴ عنقریب میں تم لوگوں کو نافرمانوں کا مقام دکھا دوں گا و۱۹۵

سَاَصۡرِفُ عَنۡ اٰیٰتِیَ الَّذِیۡنَ یَتَكَبَّرُوۡنَ فِی الۡاَرۡضِ

میں اپنی نشانیوں سے ان لوگوں کو پھرا ہوا ہی رکھوں گا جو روئے زمین پر ناحق تکبر کرتے

بِغَیۡرِ الۡحَقِّ ؕ وَ اِنۡ یَّرَوۡا كُلَّ اٰیَةٍ لَّا یُؤۡمِنُوۡا بِهَا ۚ وَ اِنۡ

رہتے ہیں و۱۹۶ اور اگر یہ ساری نشانیاں (بھی) دیکھ لیں جب بھی ان پر ایمان نہ لائیں اور اگر

یَّرَوۡا سَبِیۡلَ الرُّشۡدِ لَا یَتَّخِذُوۡهُ سَبِیۡلًا ۚ وَ اِنۡ

ہدایت کا راستہ دیکھ لیں تو اسے (اپنا) راستہ نہ بنائیں اور اگر

یَّرَوۡا سَبِیۡلَ الۡغَیِّ یَتَّخِذُوۡهُ سَبِیۡلًا ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمۡ

گمراہی کا راستہ دیکھ لیں تو اسے (اپنا) راستہ بنا لیں یہ (ساری برگشتگی) اس سبب سے ہے کہ انہوں نے

كَذَّبُوۡا بِاٰیٰتِنَا وَ كَانُوۡا عَنۡهَا غٰفِلِیۡنَ ﴿۱۴۶﴾ وَ الَّذِیۡنَ

ہماری نشانیوں کو جھٹلایا اور ان کی طرف سے اپنے کو غافل رکھا و۱۹۷ اور جن لوگوں نے

كَذَّبُوۡا بِاٰیٰتِنَا وَ لِقَآءِ الۡاٰخِرَةِ حَبِطَتۡ اَعۡمَالُهُمۡ ؕ

ہماری نشانیوں کو اور آخرت کے پیش آنے کو جھٹلایا ان کے اعمال اکارت گئے



و۱۹۲ (بہ خلاف اپنی ناشکری قوم کے) مَاۤ اٰتَیۡتُكَ۔ کے عموم میں رسالت ہم کلامی اور شریعت توریت سب آگئے۔ و۱۹۳ یعنی مسائل واحکام دین سے متعلق ہر ضروری تفصیل ان میں درج کر دی گئی۔ مِنۡ كُلِّ شَیۡءٍ۔ سے ساری دنیا کی چیزیں مراد نہیں بلکہ وہی احکام ومسائل دین مراد ہیں۔ ای ممایحتاج الیہ فی دینہ من الاحکام (قرطبی) ولاشبھة فیہ انہ لیس علی العموم بل المراد من کل ما یحتاج الیہ موسٰی وقومہ فی دینھم (کبیر) مِنۡ یہاں مزیدہ ہے نہ کہ تبعیضیہ من مزید لا تبعیضیة (روح) لَهٗ یعنی حضرت موسیٰ علیہ السلام کے لئے۔ الۡاَلۡوَاحِ۔ انہی لکھی ہوئی تختیوں کا نام توریت پڑا۔ اجمال کی کسی قدر تفصیل خود توریت میں ہے:۔ اور موسیٰ پھر کر پہاڑ سے اتر گیا اور شہادت کے دونوں تختے اس کے ہاتھ میں تھے اور وہ تختے لکھے ہوئے تھے دونوں طرف اِدھر اور اُدھر لکھے ہوئے تھے اور وہ تختے خدا کے کام سے تھے اور جو لکھا ہوا سو خدا کا لکھا ہوا اور اُن پر کندہ کیا ہوا تھا۔ (خروج ۳۲:۱۵) مَّوۡعِظَةً وَّ تَفۡصِیۡلًا لِّكُلِّ شَیۡءٍ۔ جار ومجرور سے بدل ہے یعنی مواعظ وتفصیل احکام میں سے ہر چیز وبدل من الجارو المجرور ای کتبنا لہ کل شیء من المواعظ وتفصیل الاحکام والی ھذا ذھب غیر واحد من المعربین (روح) و۱۹۴ یعنی اس کے سارے احکام کو، کہ اچھے تو اس کے سب ہی احکام ہیں۔ خُذۡهَا بِقُوَّةٍ۔ یعنی اے موسیٰ (علیہ السلام) کوشش واہتمام کے ساتھ ان پر عمل کرو۔ و۱۹۵ (اے قوم اسرائیل) خطاب ابھی صیغۂ واحد میں حضرت موسیٰ علیہ السلام سے تھا اب صیغۂ جمع میں امت موسوی سے ہو رہا ہے۔ الۡفٰسِقِیۡنَ۔ سے مراد سرکش وبے دین عمالقہ ہیں جو اس وقت تک ارض کنعان پر قابض تھے۔ اٰیة کو بشارت کے معنی میں بھی لیا جاسکتا ہے کہ عنقریب تمہیں تمہارے دشمنوں کے ملک پر قابض ومالک کر دیا جائے گا۔ ای سیورثھم ارض اعدائھم ودیارھم (کبیر) اور عبرت کا پہلو بھی نکل سکتا ہے کہ تم اپنے دشمنوں کے ملک میں داخل ہوگے۔ اُن کے انجام سے عبرت حاصل کروگے چنانچہ قتادہ تابعی سے یہی معنی مروی ہیں فادخلکم الشام واریکم منازل الکافرین الذین کانوا متوطنین فیھا من الجبابرة والعمالقة لتعتبروا بھا (کبیر) و۱۹۶ (اور دنیا میں تکبر کا حق کسی کو بھی نہیں پہنچتا اس لیے تکبر جہاں کہیں بھی ہوگا ناحق ہی ہوگا) یعنی ایسے لوگ قصداً راہ کبر وانانیت اختیار کیے ہوئے ہیں، انہیں کبھی بھی قبول حق کی توفیق نہ ہوگی اور یہ برابر راہ حق سے برگشتہ ہی رہیں گے۔ یہ نہ ہوگا کہ ایسے لوگوں کو تکوینی طور پر قبول حق پر مجبور کر دیا جائے۔ بِغَیۡرِ الۡحَقِّ۔ یعنی یہ راہ کبر وگردن کشی خود ان گردن کشوں کے معیار سے بھی سرتاسر مہمل وباطل ہے۔ و۱۹۷ معاندین حق کی یہ نفسیت آج تک برابر چلی آرہی ہے۔ نیک سے نیک نمونے ان کے لیے بے اثر رہتے ہیں اور بدی کی ہر مثال ان کے لیے ایک سند اور نظیر کا کام دینے لگتی ہے۔ ساری آیت ان کے قساوت قلب کی ترجمان ہے۔ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمۡ كَذَّبُوۡا بِاٰیٰتِنَا وَ كَانُوۡا عَنۡهَا غٰفِلِیۡنَ۔ آخر میں اس حقیقت کو اور زیادہ صراحت سے بیان کر دیا کہ ان گردن کشوں پر یہ خدائی پھٹکار آپ ہی آپ نہیں ہے۔ بلکہ یہ سارا وبال خود اُنہی کی ارادی عدول حکمیوں، کج اندیشیوں اور نخوت پسندیوں کا ہے۔ ذٰلک مجازاة من تکبرھم (قرطبی) كَذَّبُوۡا بِاٰیٰتِنَا۔ یعنی ہمارے تکوینی نشانوں اور تشریعی احکام کی انہوں نے بالقصد محض اپنے عناد سے تکذیب کی۔ كَانُوۡا عَنۡهَا غٰفِلِیۡنَ۔ یعنی ہمارے ان نشانوں پر غور سے کام ہی نہ لیا اور قصداً اُن سے اعراض کیے رہے۔ غفلة۔ یہاں نادانستہ بے خبری ولاعلمی کے معنی میں نہیں دانستہ اعراض کے معنی میں ہے۔

ف۱۹۸ یعنی یہ سزا اُن کو خواہ مخواہ ہرگز نہ ملے گی۔ تمام سراُن کا کفر ہی اس کا مقتضی ہوگا۔ حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ۔ یہ سزا انہیں قیامت میں پہنچ کر ملے گی۔ جن جن اعمال پر انہیں دنیا میں بھروسہ اور ناز تھا قیامت میں دیکھیں گے تو وہ سب کے سب صفرِ محض! اُن کی کوئی وقعت کوئی قیمت ہی نہیں، ایمان سے خالی۔ اس لئے ہر اجر سے خالی۔ صحیح مقصد تو اُن کا تھا ہی نہیں پھر نتیجہ بھی نیک کیسے نکلتا۔ ف۱۹۹ اس نئے معبودِ زرین کی کیفیت یہ تھی کہ وہ محض ایک جسد تھا، بے جان، ایک قالب تھا، بے روح، ایک جسم، حیات سے معرّیٰ، بس اُس میں سے ایک آواز نکلتی تھی جیسے گوسالہ بھیں بھیں کرتا ہے۔۔۔ اور ایسی آوازیں تو مٹی کے کھلونوں تک میں صنعت سے پیدا ہو جاتی ہیں، گراموفون وغیرہ اعلیٰ آلات صنائی کا ذکر ہی نہیں۔ یہ بچھڑا سچ مچ کا نہیں بن گیا، وہی چاندی سونے کا رہا تھا جیسا کہ محققین سلف نے کہا ہے۔ كان جسداً من ذهب لا روح فيها كان يسمع منه صوت (معالم) مِنْۢ بَعْدِهٖ۔ یعنی جب موسیٰ علیہ السلام کوہِ طور پر توریت کے لینے کو تشریف لے گئے تو اُن کی چہل روزہ غیر حاضری سے فائدہ اُٹھا کر اسرائیلیوں نے پہلے تو ایک بچھڑے کی سنہری مورت بنائی جس کے اندر سے آواز بھی نکلتی تھی، اور پھر اس کی پرستش شروع کر دی۔ مِنْ حُلِيِّهِمْ۔ یہ زیور وہ تھے جو اسرائیلیوں نے مصر سے اپنے کوچ سے قبل قبطیوں سے حاصل کیے تھے۔ توریت میں ہے:۔ ’’اور انہوں نے مصریوں سے روپے کے برتن اور سونے کے برتن اور کپڑے عاریت لیے۔ اور خداوند نے ان لوگوں کو مصریوں کی نگاہ میں ایسی عزت بخشی کہ انہوں نے انہیں عاریت دی۔ (خروج ۱۲: ۳۵، ۳۶) یہ زیور تو اصلاً قبطیوں یا فرعونیوں کے تھے۔ اور قرآن مجید یہاں ان کی نسبت اسرائیلیوں کی جانب کر رہا ہے۔ اس سے فقہاء مفسرین نے استدلال کیا ہے کہ کافر کا مال جب مسلم کے قبضے میں آ جائے تو اُس سے کافر کا حقِ ملکیت زائل ہو جاتا ہے۔ فيه دليل على ان الاستيلاء على اموال الكفار يوجب زوال ملكهم عنها (مدارک) اِتَّخَذَ قَوْمُ مُوْسٰى۔ ’’قومِ موسیٰ علیہ السلام‘‘ کی یہ تصریح موجودہ توریتِ محرف کی تردید میں ہے جس نے گوسالہ سازی کی ساری ذمہ داری حضرت ہارون علیہ السلام کے سر ڈال دی ہے۔ (خروج باب ۳۲) ف۲۰۰ کیسی شدید حماقت و جہالت تھی ایسے بے بس و بے قدرت کو اپنا معبود بنا لینا! اِتَّخَذُوْهُ۔ توریت میں ہے:۔ ’’انہوں نے کہا کہ اے اسرائیل یہ تمہارا معبود ہے جو تمہیں مصر کے ملک سے نکال لایا‘‘۔ (خروج ۳۲: ۴) ’’انہوں نے اپنے لیے ڈھالا ہوا بچھڑا بنایا اور اُسے پوجا اور اُس کے لیے قربانی ذبح کر کے کہا کہ اے اسرائیل یہ تمہارا معبود ہے جو تمہیں مصر کے ملک سے چھڑا لایا‘‘ (خروج ۳۲: ۸) اَلَمْ يَرَوْا...... سَبِيْلًا۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ حجتِ شرعی کے سامنے خوارق سے دھوکا کھانا سفاہت ہے۔ ف۲۰۱ یہ ندامت و استغفار کا واقعہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی واپسی کے بعد کا ہے، جس کا ذکر ابھی آگے آتا ہے۔۔۔ آیت نمبر ۱۴۸ کے بعد متصل سلسلۂ بیان کے لحاظ سے آیت نمبر ۱۵۰ کو پڑھا جائے یہ آیت نمبر ۱۴۹ بہ طور جملہ معترضہ کے ہے، اور قرآن مجید کا عام اسلوب بلاغت ہی یہ ہے کہ واقعات کی تقدیم و تاخیر کا اعتبار کیے بغیر وہ نتائج اور عبرتوں کو درمیانِ کلام میں لے آتا ہے۔ سُقِطَ فِيْۤ اَيْدِيْهِمْ۔ محاورہ میں اس کے معنی نادم ہونے کے ہیں۔ يعنى الندم (راغب) تقول العرب لكل نادم على امر قد سقط فى يديه (معالم) قال ابو عبيدة يقال لمن ندم على امرٍ و عجز عنه سُقِط فى يده (بحر) يقال للنادم المتحير قد سقط فى يده (قرطبی) سقط الندم قاله الازهرى والنحاس وغيرهما (قرطبی) ف۲۰۲ یعنی میں تو احکامِ شریعت ہی لینے گیا تھا کم از کم اُسی کا انتظار کر لیا ہوتا! رَجَعَ۔ غَضْبَانَ اَسِفًا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام ابھی طور ہی پر تھے کہ آپ کو وحیِ الٰہی سے یہ حال معلوم ہو گیا۔ جیسا کہ سورۂ طٰہٰ میں مذکور ہے۔ بِئْسَمَا خَلَفْتُمُوْنِيْ مِنْۢ بَعْدِيْ۔ یعنی یہی کہ توحید چھوڑ شرک میں مبتلا ہو گئے۔ ف۲۰۳ (کہ تم نے یہ کیا غضب کیا اور اس بے ہودگی کو کیسے روا رکھا!) وَاَلْقَى الْاَلْوَاحَ۔ توریت میں ذکر تختیوں کے ’’توڑ ڈالنے‘‘ کا ہی ہے:۔ ’’اور یوں ہوا کہ جب وہ لشکر گاہ کے پاس آیا اور بچھڑا اور ناچ راگ دیکھا تب موسیٰ علیہ السلام کا غضب بھڑکا اور اس نے تختے اپنے ہاتھوں سے پھینک دیئے اور پہاڑ کے نیچے توڑ ڈالے‘‘۔ (خروج ۳۲: ۱۹) حضرت موسیٰ علیہ السلام سے یہ سارے افعال غیرتِ توحید کے جوش اور بے خودی میں سرزد ہوئے اس لیے نہ اُن پر گرفت کی جا سکتی ہے اور نہ یہ افعال دوسروں کے لیے ارادے کے بعد سند و نظیر کا کام دے سکتے ہیں۔ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ بھی لکھا ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا غضب چونکہ تمام تر للہ تھا اس پر دوسروں کے غصے کا قیاس نہیں کر سکتے جس میں نفس کا واسطہ شامل ہوتا ہے اور اس کی مثال یہ ہے کہ جو سکر حرام سے پیدا ہوا اُسے شارع نے عذر نہیں قرار دیا ہے۔ بعض جاہل صوفیہ نے ان اعمالِ موسوی کو اپنے حالتِ تواجد میں کپڑے پھاڑ ڈالنے کو سند و نظیر بنانا چاہا ہے محققین نے لکھ دیا ہے کہ یہ قیاس مع الفارق سرتاسر لغو و باطل ہے۔ كيف تقاس احوال الانبياء على احوال هؤلاء السفهاء وقد سئل ابن عقيل عن تواجدهم وتخريق ثيابهم فقال خطاء وحرام (قرطبی) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے یہ معاملہ حضرت ہارون علیہ السلام سے اپنے اس اجتہاد کی بناء پر کیا کہ حضرت ہارون علیہ السلام سے کوتاہی واقع ہوئی تھی، حالانکہ کوتاہی واقع نہیں ہوئی تھی تو جب پیمبر برحق کے اجتہاد کا مطابقِ واقع ہونا ضروری نہیں تو شیوخ غیر معصومین سے غلطی کا صدور کیوں ممکن نہیں۔ امام ابن جریر طبری کا شمار اکابر و مشاہیر میں ہے لیکن غلطی سے معصوم بہرحال وہ بھی نہیں اپنی تفسیر میں طویل روایت قتادہ تابعی کے حوالے سے اس مفہوم کی بھی نقل کر دی ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کو (معاذ اللہ) اتنا غصہ اس پر آیا کہ ان الواح میں مدح و ستائش اُن کی اُمت کی نہیں بلکہ ایک دوسری امت (امتِ محمدی) کی درج تھی۔ ایسی روایت ایک معمولی صالح و متقی انسان کے لئے بھی قابلِ قبول نہیں ہو سکتی چہ جائیکہ کلیم اللہ جیسے جلیل القدر و اولوالعزم پیمبر کے متعلق! اور مقام



هَلْ يُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿١٤٧﴾ وَاتَّخَذَ
اور ان کو بدلہ اسی کا ملے گا جو کچھ کہ وہ کرتے رہے ہیں ف۱۹۸ اور موسیٰ کی
قَوْمُ مُوْسٰى مِنْۢ بَعْدِهٖ مِنْ حُلِيِّهِمْ عِجْلًا
قوم نے ان کے (جانے کے) بعد ایک بچھڑا اپنے زیوروں سے بنایا (یعنی)
جَسَدًا لَّهٗ خُوَارٌ ؕ اَلَمْ يَرَوْا اَنَّهٗ لَا يُكَلِّمُهُمْ
ایک قالب جس کے اندر ایک آواز تھی ف۱۹۹ کیا ان کو یہ تک نہ سوجھا کہ وہ نہ تو ان سے بات کر سکتا تھا
وَلَا يَهْدِيْهِمْ سَبِيْلًا ۘ اِتَّخَذُوْهُ وَكَانُوْا ظٰلِمِيْنَ ﴿١٤٨﴾
اور نہ انہیں کوئی راہ بتلا سکتا تھا اسی کو انہوں نے (معبود) بنا لیا اور بڑا ہی ظلم (اپنے حق میں) کر بیٹھے ف۲۰۰
وَلَمَّا سُقِطَ فِيْۤ اَيْدِيْهِمْ وَرَاَوْا اَنَّهُمْ قَدْ ضَلُّوْا ۙ قَالُوْا
اور جب وہ نادم ہوئے اور محسوس کیا کہ وہ بڑی گمراہی میں پڑ گئے تو بولے
لَئِنْ لَّمْ يَرْحَمْنَا رَبُّنَا وَيَغْفِرْ لَنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ
کہ اگر ہمارا پروردگار ہم پر رحمت نہ کرے اور ہماری مغفرت نہ کر دے تو ہم تو بالکل گھاٹے
الْخٰسِرِيْنَ ﴿١٤٩﴾ وَلَمَّا رَجَعَ مُوْسٰۤى اِلٰى قَوْمِهٖ
میں پڑ گئے ف۲۰۱ اور جب موسیٰ غصہ اور رنج سے بھرے ہوئے اپنی قوم
غَضْبَانَ اَسِفًا ۙ قَالَ بِئْسَمَا خَلَفْتُمُوْنِيْ مِنْۢ
کے پاس واپس آئے تو بولے تم (لوگوں) نے میرے پیچھے بہت ہی بری
بَعْدِيْ ۚ اَعَجِلْتُمْ اَمْرَ رَبِّكُمْ ۚ وَاَلْقَى الْاَلْوَاحَ
حرکت کی، کیا تم نے اپنے پروردگار کے حکم (آنے) سے پہلے ہی جلد بازی کر لی ف۲۰۲ اور تختیاں تو (ایک طرف)
وَاَخَذَ بِرَاْسِ اَخِيْهِ يَجُرُّهٗۤ اِلَيْهِ ؕ قَالَ ابْنَ اُمَّ
ڈال دیں اور اپنے بھائی کے سر (کے بال) پکڑ کر لگے انہیں اپنی طرف گھسیٹنے ف۲۰۳ (ہارون نے) کہا اے

مسرت ہے کہ دوسرے محققین نے ایسی بے اصل روایت کی پوری طرح پردہ دری کردی ہے۔ چنانچہ علامہ ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں۔

ظاهر السياق انه انما القى الالواح غضبًا علىٰ قومه وهٰذا قول جمهور العلماء سلفًا وخلفًا وروى ابن جرير عن قتادة فى هٰذا قولًا غريبًا لايصح اسناده الىٰ حكاية قتاده وقدرده ابن عطية وغير واحد من العلماء وهو جدير بالرد وكانه تلقاه قتادة عن بعض اهل الكتاب وفيهم كذّابون ووضّاعون وافّاكون وزنادقة.

سیاق کلام کھلا ہوا کہہ رہا ہے کہ آپ نے جو تختیوں کو پٹخا ہے تو اپنی قوم پر غضبناک ہو کر پٹخا ہے اور یہ قول جدید و قدیم اہل علم کا متفقہ ہے اور وہ جو ابن جریر نے اس سلسلہ میں قتادہ سے ایک عجیب قول نقل کیا ہے اس کی سند بھی قتادہ تک نہیں پہنچی۔ اور ابن عطیہ اور دوسرے علماء نے اس کی پوری طرح تردید کردی ہے اور وہ تردید ہی کا مستحق ہے عجب نہیں جو وہ روایت قتادہ کو اہل کتاب سے پہنچی ہو جن میں بڑے بڑے زندیق اور جھوٹے لپاڑیے پڑے ہوئے تھے۔



اِنَّ الْقَوْمَ اسْتَضْعَفُوْنِیْ وَ كَادُوْا یَقْتُلُوْنَنِیْ ۫ۖ فَلَا

میرے ماں جائے (قوم کے) لوگوں نے مجھے بے حقیقت سمجھا اور قریب تھا کہ مجھے مار ہی ڈالیں و٢٠٤

تُشْمِتْ بِیَ الْاَعْدَآءَ وَ لَا تَجْعَلْنِیْ مَعَ الْقَوْمِ

سو میرے اوپر دشمنوں کو نہ ہنسوایئے اور مجھے (ان) ظالم لوگوں کے زمرے میں نہ داخل

الظّٰلِمِیْنَ ﴿١٥٠﴾ قَالَ رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَ لِاَخِیْ وَ اَدْخِلْنَا

کریجیے و٢٠٥ (موسیٰ نے اب) کہا کہ اے میرے پروردگار مجھ سے اور میرے بھائی سے درگزر کر، اور ہم دونوں کو

فِیْ رَحْمَتِكَ ۫ۖ وَ اَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ﴿١٥١﴾ اِنَّ

اپنی رحمت (خاص) میں داخل کر اور تو سب رحم کرنے والوں سے بڑھ کر رحم کرنے والا ہے، و٢٠٦ بیشک

الَّذِیْنَ اتَّخَذُوا الْعِجْلَ سَیَنَالُهُمْ غَضَبٌ مِّنْ

جن لوگوں نے گوسالہ کو (اپنا معبود) بنا لیا ہے۔ ان پر ان کے پروردگار کی طرف سے

رَّبِّهِمْ وَ ذِلَّةٌ فِی الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا ؕ وَ كَذٰلِكَ نَجْزِی

غضب اور ذلت بہت جلد پڑے گی (اسی) دنیا کی زندگی میں اور ہم تہمت گڑھنے والوں کو ایسی ہی

الْمُفْتَرِیْنَ ﴿١٥٢﴾ وَ الَّذِیْنَ عَمِلُوا السَّیِّاٰتِ ثُمَّ تَابُوْا

سزا دیا کرتے ہیں و٢٠٧ اور جن لوگوں نے گناہوں کے کام کیے پھر اُن کے بعد انہوں نے

مِنْۢ بَعْدِهَا وَ اٰمَنُوْۤا ۫ اِنَّ رَبَّكَ مِنْۢ بَعْدِهَا لَغَفُوْرٌ

توبہ کرلی اور ایمان لے آئے (تو) بیشک تمہارا پروردگار اس کے بعد (اُن کے حق میں) بڑا مغفرت والا ہے،

رَّحِیْمٌ ﴿١٥٣﴾ وَ لَمَّا سَكَتَ عَنْ مُّوْسَی الْغَضَبُ اَخَذَ

بڑا رحمت والا ہے و٢٠٨ اور جب موسیٰ کا غصہ فرو ہوا تو انہوں نے تختیوں کو

الْاَلْوَاحَ ۖۚ وَ فِیْ نُسْخَتِهَا هُدًی وَّ رَحْمَةٌ لِّلَّذِیْنَ

اٹھا لیا اور اس نسخہ (توریت) میں ہدایت و رحمت تھی، ان لوگوں کے لیے



اور علامہ قرطبی نے لکھا ہے:۔

ولا التفات لماروى عن قتادة ان صح عنه ولا يصح..... وهٰذا قول ردئ لا ينبغى ان يضاف الىٰ موسىٰ عليه السلام۔

قتادہ کے حوالہ سے جو روایت بیان کی گئی ہے وہ صحیح ہو بھی تو قابل التفات نہیں لیکن وہ صحیح ہی نہیں..... وہ روایت بالکل لغو ہے اس قابل ہی نہیں، کہ اسے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی جانب منسوب کیا جائے۔

و٢٠٤ حضرت ہارون علیہ السلام اپنی صفائی میں کہتے ہیں کہ اے میرے پیارے بھائی میری بات تو سن لیجیے میں نے اپنی والی بہت کوشش کی لیکن یہ ظالم و سرکش جب خدا کے خلاف گردن کشی میں باک نہیں رکھتے تو میری کیا پروا کرتے میری ایک نہ چلنے پائی بلکہ جب میں نے زیادہ روک ٹوک کرنا چاہا تو اُلٹے مجھ سے بغاوت پر آمادہ ہوگئے، میری جان بچ گئی یہی بہت ہے۔ کہاں عصمت انبیاء کا ع ١٨/٨
یہ قرآنی مقام اور کہاں توریت کی یہ تصریحات کہ اس بت پرستی کے بانی و باعث ہی معاذ اللہ حضرت ہارون علیہ السلام تھے اکتنا فرق دونوں کتابوں میں ہے بلکہ قرآن کی زبان سے یہ تفصیلات بھی کچھ غیر ضروری سی معلوم ہو رہی ہیں۔ جب تک توریت میں درج کی ہوئی فرد جرم سامنے نہ ہو نیز ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ ابْنَ اُمَّ۔ محاورۂ عرب میں انتہائی شفقت دلانے کے موقعہ پر آتا ہے۔ كلمة لين وعطف (قرطبی) وتخصيص الام بالذكر للترقيق (روح) و٢٠٥ توریت کے بیانات کے پیش نظر اور اُن کی تردید کے لئے ان سب فقروں کا اضافہ ضروری تھا۔ فَلَا تُشْمِتْ بِیَ الْاَعْدَآءَ۔ یعنی آپ میرے اوپر بلاقصور اتنی سختی کررہے ہیں اس سے دشمنوں کو ہنسنے اور طعنہ زنی ہی کا موقع ملے گا و٢٠٦ حضرات انبیاء سے بڑھ کر رحمت الٰہی کا قدر شناس اور اندازہ دان اور کون ہوسکتا ہے۔ صحیح صورت حال کا علم ہوتے ہی معاً حضرت موسیٰ علیہ السلام کلیم اللہ استغفار و مناجات میں مشغول ہوگئے۔ رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَ لِاَخِیْ۔ درخواست مغفرت اپنے ہی لیے نہیں اپنے اُن بھائی کے لیے بھی ہے جن پر ابھی ابھی یہ تشدد ہو رہا تھا اپنے لئے تو استغفار اس امر پر کہ غیرت توحید سے بے خود ہو کر قبل تحقیق ہارون علیہ السلام نبی پر اتنی سخت گیری کیوں شروع کردی تھی۔ اے فيما اقدمت عليه من هٰذا الغضب والحدة (کبیر) بما صنعت باخى (بیضاوی) اور حضرت ہارون علیہ السلام کے لئے استغفار اس امر پر کہ دفع فتنہ پر پوری طرح کامیاب نہ ہوسکے۔ اے فى تركه التشديد العظيم علىٰ عبدة العجل (کبیر) توهمًا بانهٗ قصّرَ فى كفهم (بیضاوی) بھائی کو اپنی دعائے مغفرت کے ساتھ ملا لینا اس لئے بھی تھا کہ وہ ان سے خوش ہوجائیں اور اس لئے بھی کہ ان پر سے شماتت دفع ہوجائے۔ ضمه الى نفسه فى الاستغفار ترضية له ودفعًا للشماتة عنه (بیضاوی) و٢٠٧ یہ اسی گوسالہ پرستی کے سلسلہ میں سارا کلام حق تعالیٰ کا حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ ہوا۔ (ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن) كَذٰلِكَ نَجْزِی الْمُفْتَرِیْنَ۔ یعنی مفتری دنیا میں بھی مغضوب و ذلیل ہو کر رہتے ہیں۔ گو کسی خاص حکمت سے کسی خاص عارض کے باعث اس کا ظہور دیر میں ہو یا بالکل نہ ہو، مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ دنیا میں ذلت کبھی سزائے معصیت کے طور پر بھی ہوتی ہے۔ و٢٠٨ یہ عام قاعدہ غفر و رحمت کا بیان کردیا کہ گنہگار و منکر کو زندگی بھر مایوس ہونے کی کوئی وجہ نہیں۔ خدائے اسلام اُن بے رحم و خونخوار دیوتاؤں کی طرح نہیں جو معاف کرنا کسی حال میں جانتے ہی نہیں۔ رَبَّكَ مِنْۢ بَعْدِهَا۔ میں ضمیر ها توبہ و تجدید ایمان کے لیے ہے۔

هُمْ لِرَبِّهِمْ يَرْهَبُوْنَ﴿۱۵۴﴾ وَ اخْتَارَ مُوْسٰى قَوْمَهٗ

جو اپنے پروردگار سے ڈرتے ہیں و۲۰۹ اور موسیٰ نے اپنی قوم سے ستر مرد

سَبْعِيْنَ رَجُلًا لِّمِيْقَاتِنَا ۚ فَلَمَّآ اَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ

انتخاب کیے ہمارے وقت موعود کے لیے و۲۱۰ پھر جب انہیں زلزلہ نے آ پکڑا و۲۱۱

قَالَ رَبِّ لَوْ شِئْتَ اَهْلَكْتَهُمْ مِّنْ قَبْلُ وَ اِيَّايَ ؕ

تو (موسیٰ نے) کہا کہ اے میرے پروردگار اگر تجھے (یہی) منظور تھا تو تو نے اس کے قبل ہی ان کو اور مجھ کو ہلاک کر دیا

اَتُهْلِكُنَا بِمَا فَعَلَ السُّفَهَآءُ مِنَّا ۚ اِنْ هِيَ اِلَّا

ہوتا تو کیا تو ہمیں اس (حرکت) پر ہلاک کر دے گا جو ہم میں سے (چند) بیوقوفوں

فِتْنَتُكَ ؕ تُضِلُّ بِهَا مَنْ تَشَآءُ وَتَهْدِيْ مَنْ

نے کی و۲۱۲ یہ تو بس تیری طرف سے آزمائش ہے، ان (آزمائشوں) سے تو جس کو چاہے گمراہی میں ڈال دے اور

تَشَآءُ ؕ اَنْتَ وَلِيُّنَا فَاغْفِرْ لَنَا وَ ارْحَمْنَا وَاَنْتَ

جس کو چاہے ہدایت پر قائم کر دے، و۲۱۳ تو ہی ہمارا کارساز ہے ہماری مغفرت کر ہم پر رحم کر اور تو ہی

خَيْرُ الْغٰفِرِيْنَ﴿۱۵۵﴾ وَاكْتُبْ لَنَا فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا

بہترین مغفرت کرنے والا ہے و۲۱۴ ہمارے حق میں بھلائی لازم کر دے اس دنیا میں (بھی)

حَسَنَةً وَّ فِي الْاٰخِرَةِ اِنَّا هُدْنَآ اِلَيْكَ ؕ قَالَ

اور آخرت میں (بھی) ہم تو تیرے ہی آگے جھک گئے ہیں و۲۱۵ (اللہ نے) فرمایا

عَذَابِيْٓ اُصِيْبُ بِهٖ مَنْ اَشَآءُ ۚ وَرَحْمَتِيْ وَسِعَتْ

اپنا عذاب میں اُسی پر واقع کرتا ہوں جس کے لیے چاہتا ہوں اور میری رحمت تو ہر چیز پر پھیلی

كُلَّ شَيْءٍ ؕ فَسَاَكْتُبُهَا لِلَّذِيْنَ يَتَّقُوْنَ وَ يُؤْتُوْنَ

ہوئی ہے و۲۱۶ سو اسے ان لوگوں کے لیے تو ضرور ہی لازم کر دوں گا جو خوف خدا رکھتے ہیں اور زکوٰۃ



و۲۰۹ (اور اس خوفِ خدا کی بنا پر اس نسخہ ہدایت سے فائدہ اٹھانا بھی چاہتے ہیں) سَكَتَ عَنْ مُّوْسَى الْغَضَبُ۔ حضرت ہارون علیہ السلام کا عذر معقول سن کر قدرۃً حضرت موسیٰ علیہ السلام کا جوش غضب فرو ہوجاتا ہے۔ اَخَذَ الْاَلْوَاحَ۔ لفظ قرآنی الواح ہے یعنی نفس تختیاں نہ کہ ان کے ٹوٹے پھوٹے ٹکڑے۔ اس سے ضمناً یہ بھی نکل آیا کہ تختیاں سالم تھیں ٹوٹ نہیں گئی تھیں۔ وظاهر هذا يدل على ان شيئا منها لم ينكسر ولم يبطل (کبیر) فِيْ نُسْخَتِهَا هُدًى وَّ رَحْمَةٌ۔ یعنی اس نسخہ کے مضامین ہدایت سے بھرے ہوئے اور رحمت کی طرف لے جانے والے تھے۔ و۲۱۰ یعنی وقت معین پر اپنے ہمراہ کوہ طور پر لے جانے کے لیے۔ یہ حاضری دوبارہ تھی یا یہ اُسی پہلی حاضری کی مزید تشریحات ہیں؟ توریت میں ذکر کسی دوسری میقات کا نہیں اور ہمارے یہاں کے عام مفسرین کا بھی یہی خیال ہے کہ یہ کوئی دوسرا واقعہ نہیں بلکہ نزول توریت کے وقت کی اُس حاضری کا ذکر ہے۔ لیکن قرآن پاک میں ایک دوسری آیت فَاَخَذَتْهُمُ الصّٰعِقَةُ بِظُلْمِهِمْ ۚ ثُمَّ اتَّخَذُوا الْعِجْلَ۔ (سورۂ نساء) نیز خود اسی رکوع کی ترتیب مضامین ظاہراً اس خیال کی منافی ہے واللہ اعلم۔ و۲۱۱ (اور وہ ستر کے ستر مردہ یا نیم مردہ ہو کر رہ گئے) اس پر حاشیہ سورۂ بقرہ پارۂ اول رکوع ۶ میں گزر چکا۔ قول جمہور یہ ہے کہ یہ لوگ واقعۃً مر گئے تھے پھر دوبارہ زندہ کیے گئے۔ والكثير على انهم ماتوا جميعاً ثم احياهم الله تعالىٰ (روح) لیکن ایک قول یہ بھی منقول ہے کہ صرف بیہوش ہو گئے تھے پھر ہوش میں لائے گئے۔ قيل غشى عليهم ثم افاقوا (روح) و۲۱۲ یعنی گستاخی کا اور تجھے عیاناً دیکھنے پر اصرار کا جرم تو ہم میں سے ایک محدود جماعت نے کیا ہے کہیں یہ تھوڑے ہی ہوسکتا ہے کہ تو اس کے پاداش میں ہم سب کو ہلاک کر دے! اَتُهْلِكُنَا۔ یہ استفہام، استفہام استعظام کہلاتا ہے مفہوم یہ ہے کہ تو ہرگز ایسا نہ کرے گا۔ قال المبرد المراد بالاستفهام استفهامُ استعظامٍ كانه يقول لاتهلكنا (قرطبی) لَوْ شِئْتَ۔ یعنی اگر تجھے مصالح تکوینی کے اعتبار سے یہی منظور ہوتا۔ اَهْلَكْتَهُمْ مِّنْ قَبْلُ وَ اِيَّايَ۔ یعنی میری اور ان لوگوں کی ہلاکت سے قصہ ہی ختم ہو گیا ہوتا نہ میری بدنامی ہوتی اور نہ قوم مجھ سے بدگمان ہو کر مجھ سے انتقام لینے کی فکر میں پڑتی! لیکن تو نے ایسا نہیں کیا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ان لوگوں کا اہلاک بالذات مقصود نہیں۔ و۲۱۳ (اور وہ تیری حکمتوں اور مصلحتوں کا اور زیادہ قائل ہو جائے) تُضِلُّ بِهَا مَنْ تَشَآءُ۔ تو جسے اپنی مشیت تکوینی کے لحاظ سے چاہے گمراہ کر دے اور وہ تیرے شکوہ و شکایت اور ناشکری میں لگ جائے۔ اِنْ هِيَ اِلَّا فِتْنَتُكَ۔ یہ تو تیری طرف سے ایک آزمائش ہے، جس سے مقصود مجرموں کو سزا دینا ہے، نہ کہ ساری قوم کو ہلاک کر دینا۔ و۲۱۴ (سو تو اگر مجرموں اور خطا کاروں پر بھی مغفرت و رحمت کی نظر کر دے تو کیا بعید ہے) اَنْتَ وَلِيُّنَا۔ تو ہی ہمارا کارساز و کفیل ہے، اور ہمیں تیری ہی کارسازی اور چارہ فرمائی پر بھروسہ ہے و۲۱۵ (اخلاص و اطاعت کے ساتھ) وَاكْتُبْ لَنَا۔ کے معنی لازمی طور پر یہ نہیں کہ قید کتابت میں لے آ، یا ہمارے لیے تحریر کر دے، بلکہ یہ ہیں کہ ہمارے حق میں لازم و مقرر کر دے، محاورۂ عرب میں کتابۃ کے یہ معنی عام ہیں، اے اوجب لنا والكتابة تذكر بمعنى الايجاب (کبیر) واثبت لنا (کشاف) ويعبر عن الاثبات والتقدير والايجاب والفرض والعزم بالكتابة (راغب) هُدْنَآ اِلَيْكَ۔ یعنی ہم تیرے آگے رجوع و توبہ کے ساتھ حاضر ہو رہے ہیں۔ قال المفسرون اے تبنا و رجعنا اليك (کبیر) و۲۱۶ یعنی میرے قانونِ رحمت کے ماتحت معاملہ تو مجرم و غیر مجرم نیک و بد سب ہی کے ساتھ ہو رہا ہے۔ البتہ قانون مکافات و مجازات کا عمل خاص خاص افراد کے ساتھ ہوتا ہے۔

و۲۱۷ مناجات موسوی کے جواب میں ارشاد ہورہا ہے کہ میری رحمت تو، بہ طور کلیہ اور اصول کے ہر ایک کے لیے عام ہے تو اُس کا تحقق ان لوگوں کے حق میں کیسے نہ ہوگا (ہوگا اور ضرور ہوگا) جو عقاید و اعمال میں صفاتِ ایمان و تقویٰ سے آراستہ ہیں۔ فَسَاَكْتُبُهَا۔ میں ضمیر رحمت کی طرف ہے اور س تاکید کے لئے ہے۔ اَلَّذِيْنَ يَتَّقُوْنَ۔ تقوی سے اشارہ اعمالِ قلب کی طرف ہے يُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ۔ اس سے اشارہ اعمال جوارح و عبادات کی طرف ہے۔ يُؤْمِنُوْنَ۔ میں اشارہ عقاید کی جانب ہے۔ و۲۱۸ اَلَّذِيْنَ۔ کا لفظ سب انسانوں کے لیے عام ہے، یہاں خاص اشارہ اہل کتاب کی جانب ہے۔ اُمّی سے مراد ان پڑھ بھی ہوسکتا ہے جیسے کہ ہمارے رسول اللہ ﷺ تھے اور ام القریٰ والا یعنی مکی بھی، اور اُمت والا بھی۔ اور حاصل ان دونوں آخری نسبتوں کا بھی وہی ہے یعنی ان پڑھ ہونا۔ قیل منسوب الی الامة الذین لم یکتبوا لکونه علی عادتهم وقیل سمّی بذلک لانه لم یکن یکتب ولا یقرء من کتاب و قیل سمّی بذلک لنسبته الی ام القری (راغب) قال الزجاج معنی الامی الذی هو علی صفة امته العرب فالعرب اکثرهم ما کانوا یکتبون ولا یقرءون والنبی علیه الصلوٰة والسلام کان کذلک (کبیر) ای الذی لا یکتب ولا یقرأ (روح) و۲۱۹ "جسے" یعنی جس کی صفات و علامات کو۔ ای یجد نعته (کشاف) و۲۲۰ یہاں تک کہ اتنی تحریف و تصحیف کے بعد بھی یہ حوالے مروجہ توریت و انجیل سے اب تک بالکل نہ دھل سکے چنانچہ توریت میں ہے:۔ خداوند تیرا خدا تیرے لیے تیرے ہی درمیان سے تیرے ہی بھائیوں میں میری مانند ایک نبی برپا کرے گا۔ تم اس کی طرف کان دھریو (استثناء ۱۸:۱۵) اور خداوند نے مجھے کہا کہ انہوں نے جو کچھ کیا سو اچھا کیا، میں اُن کے لیے اُن کے بھائیوں میں سے تجھ سا ایک نبی برپا کروں گا اور اپنا کلام اُس کے منہ میں ڈالوں گا۔ (استثناء ۱۸:۱۸) دونوں آیتوں میں بنی اسرائیل کے بھائیوں سے مراد ظاہر ہے کہ بنی اسمٰعیل ہی ہوسکتے ہیں۔ "خداوند سینا سے آیا اور شعیر سے ان پر طلوع ہوا۔ فاران ہی کے پہاڑ سے وہ جلوہ گر ہوا۔ دس ہزار قدوسیوں کے ساتھ آیا اور اس کے داہنے ہاتھ ایک آتشی شریعت ان کے لیے تھی"۔ (استثناء ۳۳:۲) آتشی شریعت بھی ہمارے ہی رسول ﷺ کی تھی۔ فتح مکہ کے وقت آپ ہی داخل ہوئے شہر میں دس ہزار پاک نفس صحابہ رضی اللہ عنہم (قدوسیوں) کے جلو میں اور سینا (حضرت موسیٰ علیہ السلام) اور شعیر (حضرت عیسیٰ علیہ السلام) کی نبوتوں کے بعد فاران سے جو نورِ نبوت جلوہ گر ہوا وہ بھی ہمارے ہی نبی کا تھا (فاران مکہ کے ایک پہاڑ کا نام ہے)" اور اسمٰعیل کے حق میں میں نے تیری سنی۔ دیکھ میں اُسے برکت دوں گا اور اُسے برومند کروں گا اور اُسے بہت بڑھاؤں گا اُس سے بارہ سردار پیدا ہوں گے میں اسے ایک بڑی قوم بناؤں گا، (پیدائش۔ ۱۷:۲۱) حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کی نسل کے حق میں یہ سارے وعدہ ہمارے رسول ﷺ کی ذات سے جا کر پورے ہوئے ہیں۔ "یہوداہ سے ریاست کا عصا جدا نہ ہوگا اور نہ حاکم اُس کے پاؤں کے درمیان سے جاتا رہے گا۔ جب تک کہ وہ نہ آئے جو بھیجا جانے والا ہے اور قومیں اس کے پاس اکٹھی ہوں گی۔ (پیدائش ۴۹۔۱۰) زیر خط عبارت کا ترجمہ رومن کیتھولک بائبل یعنی Dowey version کے مطابق ہے) دنیا کی مختلف قومیں ہمارے رسول ہی کے عَلَم کے نیچے جمع ہوئیں وہی نبی مرسل تھے۔ اُنہی کے بعد سے یہود کا اقتدار نمایاں اور دیرپا طور پر ختم ہو گیا اور داؤد کے ایک نغمے میں ہے:۔ "میں ساری پشتوں کو تیرا نام یاد دلاؤں گا پس سارے لوگ ابد الآباد تک تیری ستائش کریں گے" (زبور ۴۵:۱۷) ستائش ہی کو عربی میں محمدت کہتے ہیں اسم محمد ﷺ صاف ترجمہ ہے ستودہ کا۔ "دیکھو میرا بندہ جسے میں سنبھالتا۔ برا برگزیدہ، جس سے میرا جی راضی ہے میں نے اپنی روح اس پر رکھی وہ قوموں کے درمیان عدالت جاری کرے گا۔ اس کا زوال نہ ہوگا اور نہ مسلا جائے گا جب تک راستی کو زمین پر قائم نہ کرے گا اور بحری ممالک اس کی شریعت کی راہ تکیں (یسعیاہ ۴۲:۱۔۴) یہ میرا بندہ (عبدہٗ و رسولہ) اور میرا برگزیدہ (مصطفیٰ) جس کا "زوال نہ ہوگا" (خاتم النبیین) صاف ہمارے ہی رسول اکرم ﷺ ہیں جن کی شریعت بحری ممالک تک پھیلی ہوئی ہے" نیز ملاحظہ ہوں انگریزی تفسیر القرآن کے حاشیے۔ اور انجیل میں ہے۔ "یسوع نے اُن سے کہا کہ کیا تم نے کتاب مقدس میں نہیں پڑھا کہ جس پتھر کو معماروں نے رد کیا وہی کونے کے سرے کا پتھر ہو گیا۔ یہ خداوند کی طرف سے ہوا اور ہماری نظر میں عجیب ہے۔ اس لیے میں تم سے کہتا ہوں کہ خدا کی بادشاہت تم سے لے لی جائے گی، اور اس قوم کو جو اس کے پھل لائے دے دی جائے گی، اور جو اس پتھر پر گرے گا اس کے ٹکڑے ٹکڑے ہو جائیں گے مگر جس پر وہ گرے گا اسے پیس ڈالے گا"۔ (متی ۲۱:۴۲۔۴۴) جس پتھر کو اسرائیلیوں (معماروں) نے ہمیشہ رد کیا تھا وہ اسماعیلی تھے آخر میں اسی اسماعیلی نسل کے ایک فرد کو نبوت ملی، اور نبوت بھی اس شان کی کہ یہود و نصاریٰ جو بھی اس سے ٹکرائے چُور چُور ہو کر رہ گئے یسوع مسیح شہر یروشلم کی طرف اشارہ کر کے کہتے ہیں کہ "جب تک عالم بالا پر سے تم کو خوف کا لباس نہ ملے اس شہر میں ٹھیرے رہو۔ (لوقا ۲۴:۴۹) جب تک ہمارے حضور کا نزول اجلال نہ ہو لیا تقدس شہر یروشلم ہی کا قیام رہا اور اس کے بعد کعبہ (واقع شہر مکہ) کی جانب منتقل ہوا حضرت یحییٰ علیہ السلام کے ظہور کے بعد "جب یہودیوں نے یروشلم سے کاہن اور لاوی یہ پوچھنے کو اس کے پاس بھیجے کہ تو کون ہے تو اُس نے اقرار کیا اور انکار نہ کیا بلکہ اقرار کیا کہ میں تو مسیح نہیں ہوں انہوں نے اس سے پوچھا پھر کون ہے کیا تو ایلیاہ ہے اُس نے کہا میں نہیں ہوں کیا تو وہ نبی ہے اس نے جواب دیا کہ نہیں"۔ (یوحنا ۱:۱۹۔۲۱) "انہوں نے اس سے یہ سوال کیا کہ اگر تو نہ مسیح ہے اور نہ ایلیاہ اور نہ وہ نبی تو پھر بپتسمہ کیوں دیتا ہے"۔ (یوحنا ۱:۲۵) یہ صاف اس حقیقت کا اعتراف ہے کہ علاوہ مسیح کے ایک اور نبی "وہ نبی" (النبی ﷺ) کی معلوم و معروف ہستی کا انتظار یہود کو عرصہ سے تھا۔ "پس بھیڑ میں سے بعض نے یہ باتیں



الزَّكٰوةَ وَ الَّذِيْنَ هُمْ بِاٰيٰتِنَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿۱۵۶﴾ اَلَّذِيْنَ

دیتے ہیں اور جو لوگ ہماری نشانیوں پر ایمان رکھتے ہیں و۲۱۷ جو لوگ

يَتَّبِعُوْنَ الرَّسُوْلَ النَّبِيَّ الْاُمِّيَّ الَّذِيْ يَجِدُوْنَهٗ

اس اُمی رسول و نبی کی پیروی کرتے ہیں و۲۱۸ جسے وہ اپنے ہاں لکھا ہوا

مَكْتُوْبًا عِنْدَهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ وَالْاِنْجِيْلِ ۫ يَاْمُرُهُمْ

پاتے ہیں و۲۱۹ توریت اور انجیل میں و۲۲۰ انہیں وہ نیک کاموں کا

بِالْمَعْرُوْفِ وَ يَنْهٰىهُمْ عَنِ الْمُنْكَرِ وَ يُحِلُّ لَهُمُ

حکم دیتا ہے اور انہیں برائی سے روکتا ہے اور ان کے لیے پاکیزہ چیزیں جائز

الطَّيِّبٰتِ وَ يُحَرِّمُ عَلَيْهِمُ الْخَبٰٓئِثَ وَيَضَعُ عَنْهُمْ

بتاتا ہے اور اُن پر گندی چیزیں حرام رکھتا ہے اور اُن پر سے بوجھ اور قیدیں

اِصْرَهُمْ وَالْاَغْلٰلَ الَّتِيْ كَانَتْ عَلَيْهِمْ ؕ فَالَّذِيْنَ

جو اُن پر (اب تک) تھیں اُتارے دیتا ہے و۲۲۱ سو جو لوگ

اٰمَنُوْا بِهٖ وَ عَزَّرُوْهُ وَنَصَرُوْهُ وَ اتَّبَعُوا النُّوْرَ الَّذِيْٓ

اس (نبی) پر ایمان لائے اور اُس کا ساتھ دیا اور اُس کی مدد کی اور اس نور کی پیروی کی جو اُس کے ساتھ

اُنْزِلَ مَعَهٗٓ ۙ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿۱۵۷﴾ قُلْ يٰٓاَيُّهَا

اُتارا گیا ہے سو یہی لوگ تو ہیں جو (پوری) فلاح پانے والے و۲۲۲ کہہ دیجئے کہ اے

النَّاسُ اِنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ جَمِيْعَا الَّذِيْ لَهٗ

انسانو! بیشک میں اللہ کا رسول ہوں تم سب کی طرف و۲۲۳ اُسی (اللہ) کا جس کی حکومت ہے

مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ يُحْيٖ

آسمانوں اور زمین میں سوا اُس کے کوئی معبود نہیں وہی جلاتا ہے

ع ۱۹/۹

ن کر کہا بیشک یہی وہ نبی ہے اوروں نے کہا یہ مسیح ہے"۔ (یوحنا۔ ۷: ۴۰) ثبوت مزید اس امر کا کہ علاوہ مسیح کے ایک اور نبی موعود (النبی۔ اس نبی،،) کا انتظار ہو رہا تھا۔ اور میں باپ سے درخواست کروں گا تو وہ
تمہیں دوسرا مددگار (یا وکیل یا شفیع) بخشے گا کہ ابد تک تمہارے ساتھ رہے۔ (۱۴: ۱۶) جب وہ مددگار (یا وکیل یا شفیع) آئے گا جس کو میں تمہارے پاس باپ کی طرف سے بھیجوں گا یعنی سچائی کا روح جو باپ کی طرف
نکلتا ہے تو وہ میری گواہی دے گا۔ (۱۵: ۲۶) یہ ابد تک ساتھ رہنے والا اور حضرت مسیح علیہ السلام کی تصدیق کرنے والا بجز خاتم المرسلین کے جنہوں نے آ کر حضرت مسیح علیہ السلام کی تصدیق کی اور کون ہو سکتا ہے؟ یہ حوالے ان
نام نہاد "اناجیل" اربعہ کے تھے جو مسیحی کلیسا میں آج بھی مسلم ہیں باقی انجیل برنابا تو اس سے کہیں زیادہ اور کھلی ہوئی تصریحات سے لبریز ہے و۲۲۱ یعنی اس کی شریعت تمام رسم ورواج اور سابق شریعتوں کی ناسخ
دران پر حاکم ہے یَاْمُرُهُمْ...... عَنِ الْمُنْكَرِ۔ چنانچہ جیسا کہ ظاہر ہے شریعت اسلامی جامع ہے تمدن، معاشرت، اخلاق، سیاست، ہر شعبہ حیات میں انفرادی واجتماعی بہترین احکام وقوانین کی۔ يُحِلُّ......
الْخَبٰٓئِثَ۔ چنانچہ اسلامی شریعت پر عمل کے بعد کسی بھی گندگی، پلیدی کا اثر باقی نہیں رہ سکتا۔ و۲۲۲ (دنیا آخرت دونوں میں) دنیا میں بہترین دستور حیات ونظام عمل کا مالک اور آخرت میں ہر طرح کی آسائش،
فراغت سے مالا مال۔ اے هم الفائزون بالمطلوب فی الدنیا والاٰخرة (کبیر) النُّوْرَ الَّذِيْٓ اُنْزِلَ مَعَهٗ۔ اس نازل شدہ نور سے مراد ہے قرآن وسنت وهو القراٰن وقيل الهدٰى والبيان
والرسالة (کبیر) و۲۲۳ جس میں استثناء نہ کسی قوم ونسل کا ہے نہ کسی ملک وزمانہ کا) آیت ایک محکم وروشن دلیل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت عامہ پر ہے یعنی قرآن کی دعوت عالمگیر ہے، اس کی مخاطب ساری دنیا ہے نہ کہ عرب قوم، یا چھٹی یا ساتویں صدی مسیحی کی دنیا۔ يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ۔ اس طرز خطاب نے صراحت کردی کہ قرآن کے مخاطب سارے آدم زاد ہیں نہ کہ اُن کا کوئی خاص ٹکڑا۔ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ۔ اس نے ایک بار اور صراحت کردی کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے بھیجے ہوئے ایک قاصد اور سفیر ہیں اور بس، نہ کہ اس کے مظہر یا اوتار، یا اُس کے فرزند ورشتہ دار و۲۲۴ یہ نہیں کہ بقاء حیات کے دیوتا وشنو جی ہوں اور موت واہلاک کے دیوتا شو جی۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ۔ یہ نہیں کہ معبود اعظم تو وہ ہے، اور چھوٹے بڑے دیوی، دیوتا اُس کے ماتحت ہزاروں ہیں۔ نہیں بلکہ کسی دوسرے کا سرے سے کوئی وجود ہی نہیں۔ معبود تو صرف وہی ایک اور اکیلا ہے۔ اَلَّذِيْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ۔ اس میں ایک لطیف اشارہ یہ نکلتا ہے کہ جس طرح خدائے اسلام کی ربوبیت والوہیت ہمہ گیر ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بھی دعوت عالمگیر ہے۔ و۲۲۵ (اور انفرادی، اجتماعی، معاشی، معادی ہر قسم ونوعیت کی فلاح پا جاؤ) وَرَسُوْلِهِ النَّبِيِّ۔ رسول اور نبی دوہری صفت لانے سے مقصود تاکید اور زور کلام ہے۔ رسول اور نبی کے درمیان فرق بھی متعدد بتائے گئے ہیں اور ان میں سے ایک فرق یہ ہے کہ نبی بشر کے لیے مخصوص ہے اور رسول ملائکہ کے لئے بھی عام ہے اسمان لمعنيين فان الرسول اخص من النبي وقدم الرسول اهتماما لمعنى الرسالة والا فمعنى النبوة هو المتقدم (قرطبی) اَلَّذِيْ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَكَلِمٰتِهٖ۔ یہاں یہ بتا دیا کہ خود اُس رسول اشرف واکرم کے لئے یہ امر باعث شرف واکرام ہے کہ اُس کا ایمان اللہ اور اُس کے سارے کلاموں پر کامل ومحکم ہے۔ كَلِمٰتِهٖ۔ یعنی جو وحی خدا اُن پر نازل ہوئی اُس پر اور اُس سے سابق کی ساری وحیوں پر۔ اے ماانزل عليه وعلى سائر الرسل عليهم السلام من كتبه ووحيه (روح) و۲۲۶ یہود میں یہ وہی اہل حق واہل انصاف ہیں جو آگے چل کر ایمان لے آئے۔ قيل هم اليهود الذين كانوا فى زمان الرسول عليه الصلوٰة والسلام واسلموا (کبیر) وَمِنْ قَوْمِ مُوْسٰى۔ قَوْمِ مُوْسٰى۔ قوم موسیٰ سے مراد بنی اسرائیل ہیں بِهٖ يَعْدِلُوْنَ۔ ضمیر الحق کی طرف ہے، اور یعدلون یعنی حکم وفیصلہ میں انصاف کرتے ہیں۔ به اى بالحق ويعدلون بينهم فى الحكم (بیضاوی) قال الزجاج العدل الحكم بالحق (کبیر) يَهْدُوْنَ بِالْحَقِّ۔ یعنی دوسروں کو راہ ہدایت کی طرف بلاتے ہیں۔ اے يدعون الناس الى الهداية (قرطبی) و۲۲۷ (اور ہر جماعت کا نگراں ایک ایک سردار کو مقرر کر دیا) یہی مضمون سورۂ مائدہ میں بھی آیا ہے۔ وَبَعَثْنَا مِنْهُمُ اثْنَيْ عَشَرَ نَقِيْبًا۔ توریت میں اسی سلسلہ میں ہے:۔ "یہ سب بنی اسرائیل کے بارہ فرقہ ہیں اور یہی ہے جو اُن کے باپ نے انہیں کہہ کے برکت دی۔" (پیدائش۔ ۴۹: ۲۸) نیز (خروج ۲۸: ۲۱) اَسْبَاطًا اُمَمًا۔ اسباط یہاں بدل ہے۔ اِثْنَتَيْ عَشْرَةَ سے اور اُمَمًا صفت ہے اسباط کی۔ اسباطا بدل من اثنى عشر امما نعت للاسباط (قرطبی) امما بدل بعد بدل او نعت اسباطا (بیضاوی) قَطَّعْنٰهُمُ۔ یعنی انہیں اتنے گروہوں میں تقسیم کر دیا۔ اے صيرناهم قطعا اى فرقا (کبیر) و۲۲۸ حاشیے سورۂ بقرہ پارۂ اول رکوع ۷ کے تحت میں گزر چکے۔ اِنْۢبَجَسَتْ۔ بعض اہل لغت نے کہا ہے کہ یہ انفجرت کے معنی میں ہے اور انبجاس وانفجار مرادف ہیں اس قول پر آگے کوئی سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ يقال بجس الماء يبجس وانبجس وتبجس اذا تفجر هذا قول اهل اللغة (کبیر) اے انفجرت كما قال ابن عباس (روح) لیکن بعض نے یہ بھی کہا ہے کہ انبجاس پانی کے تھوڑے تھوڑے نکلنے کو اور انفجار پانی کے جوش سے نکلنے کو کہتے ہیں۔ ایسی صورت میں وجہ تطبیق یہ ہوگی کہ قرآن مجید نے یہاں جو انبجست کہا ہے یہ پانی نکلنے کی ابتداء کا ذکر ہے اور سورۂ بقرہ میں جو انفجرت ارشاد ہوا ہے وہاں آخر میں جوش وخروش سے جاری کرنے کا بیان ہے۔ قال اٰخرون الانبجاس خروج الماء بقلة والانفجار خروجه بكثرة فوطريق الجمع ان الماء ابتدا بالخروج قليلا ثم صار كثيرا وهذا الفرق مروي عن ابي عمرو بن العلاء (کبیر) و۲۲۹ حاشیے سورۂ بقرہ پارۂ اول رکوع ۶ کے تحت میں گزر چکے۔



وَيُمِيْتُ فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ

اور (وہی) مارتا ہے، و۲۲۴ سو ایمان لاؤ اللہ اور اُس کے اُمی رسول و نبی پر

الَّذِيْ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَكَلِمٰتِهٖ وَاتَّبِعُوْهُ لَعَلَّكُمْ

جو خود ایمان رکھتا ہے اللہ اور اُس کے کلاموں پر، اور اس کی پیروی کرتے رہو تا کہ تم

تَهْتَدُوْنَ ﴿۱۵۸﴾ وَمِنْ قَوْمِ مُوْسٰٓى اُمَّةٌ يَّهْدُوْنَ

راہ پا جاؤ و۲۲۵ اور موسیٰ کی قوم میں ایک جماعت ایسی بھی ہے کہ (وہ لوگ) حق کے مطابق (دوسروں کو)

بِالْحَقِّ وَبِهٖ يَعْدِلُوْنَ ﴿۱۵۹﴾ وَقَطَّعْنٰهُمُ اثْنَتَيْ

ہدایت کرتے ہیں اور (خود بھی) اسی کے موافق انصاف کرتے ہیں و۲۲۶ اور ہم نے انہیں بارہ خاندانوں

عَشْرَةَ اَسْبَاطًا اُمَمًا ۭ وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى

جماعتوں میں تقسیم کر دیا، و۲۲۷ اور ہم نے موسیٰ کو جب کہ اُن کی قوم نے اُن سے

اِذِ اسْتَسْقٰىهُ قَوْمُهٗٓ اَنِ اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ ۚ

پانی طلب کیا وحی کی کہ اپنے (اس) عصا کو (فلاں) پتھر پر مارو

فَانْۢبَجَسَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا ۭ قَدْ عَلِمَ

تو اُس سے بارہ چشمے پھوٹ نکلے (اور) ہر شخص نے اپنے پانی پینے کا مقام

كُلُّ اُنَاسٍ مَّشْرَبَهُمْ ۭ وَظَلَّلْنَا عَلَيْهِمُ الْغَمَامَ

معلوم کر لیا و۲۲۸ اور ہم نے اُن پر ابر کا سایہ کر دیا

وَاَنْزَلْنَا عَلَيْهِمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوٰى ۭ كُلُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ

اور ہم نے ان پر من و سلویٰ اتارا (اور کہا کہ) پاکیزہ چیزوں میں سے کھاؤ

مَا رَزَقْنٰكُمْ ۭ وَمَا ظَلَمُوْنَا وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ

جو ہم نے تم کو دے رکھی ہیں و۲۲۹ اور انہوں نے (کوئی) ظلم ہم پر نہیں کیا بلکہ اپنے ہی اوپر ظلم

يَظْلِمُوْنَ ﴿١٦٠﴾ وَ اِذْ قِيْلَ لَهُمُ اسْكُنُوْا هٰذِهِ الْقَرْيَةَ
کرتے رہے ف۲۳۰ اور (وہ وقت یاد کرو) جب ان سے کہا گیا کہ (فلاں) بستی میں جا کر سکونت اختیار کرو،
وَ كُلُوْا مِنْهَا حَيْثُ شِئْتُمْ وَقُوْلُوْا حِطَّةٌ وَّ ادْخُلُوا
اور وہاں کھاؤ، جہاں بھی تم چاہو اور کہتے جاؤ کہ توبہ ہے اور (شہر کے) دروازہ میں (عاجزی سے) جھکے ہوئے داخل
الْبَابَ سُجَّدًا نَّغْفِرْ لَكُمْ خَطِيْٓـٰٔتِكُمْ ؕ سَنَزِيْدُ
ہو، ہم تمہاری خطائیں تمہیں معاف کر دیں گے، ہم نیک کاروں کو
الْمُحْسِنِيْنَ ﴿١٦١﴾ فَبَدَّلَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْهُمْ قَوْلًا
اور زیادہ دیتے ہیں ف۲۳۱ لیکن ان میں سے ظالموں نے کلمہ بدل ڈالا
غَيْرَ الَّذِيْ قِيْلَ لَهُمْ فَاَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ رِجْزًا مِّنَ
خلاف اس کے کہ جو ان سے کہا گیا تھا تو ہم نے اُن پر آسمان سے ایک
السَّمَآءِ بِمَا كَانُوْا يَظْلِمُوْنَ ﴿١٦٢﴾ۧ وَسْـَٔلْهُمْ عَنِ الْقَرْيَةِ
آفت بھیجی اس لئے کہ وہ (اپنے اوپر) ظلم کرتے رہے تھے ف۲۳۲ اور آپ اُن سے اس بستی (والوں) کی بابت
الَّتِيْ كَانَتْ حَاضِرَةَ الْبَحْرِ ۘ اِذْ يَعْدُوْنَ فِي السَّبْتِ
دریافت کیجیے جو سمندر کے کنارہ تھی ف۲۳۳ جب کہ وہ لوگ سبت کے بارہ میں (احکام سے) تجاوز کر رہے تھے
اِذْ تَاْتِيْهِمْ حِيْتَانُهُمْ يَوْمَ سَبْتِهِمْ شُرَّعًا وَّ يَوْمَ
(اور) جب کہ ان کے سبت کے روز تو ان کی مچھلیاں ظاہر ہوتی تھیں اور جب سبت
لَا يَسْبِتُوْنَ ۙ لَا تَاْتِيْهِمْ ۛۚ كَذٰلِكَ ۛۚ نَبْلُوْهُمْ بِمَا
نہ ہوتا تو نہ آتیں ف۲۳۴ ہم نے ان کی آزمائش اس طرح سے کی اس لیے کہ وہ
كَانُوْا يَفْسُقُوْنَ ﴿١٦٣﴾ وَاِذْ قَالَتْ اُمَّةٌ مِّنْهُمْ لِمَ
نافرمانی کر رہے تھے ف۲۳۵ اور جب کہ اُن میں سے ایک جماعت نے کہا تم ایسے لوگوں کو کیوں

ع ۵ ۲۰ ۱۰ وقف لازم النصف معانقة

ف۲۳۰ (احکام الٰہی کی نافرمانی کر کر کے) مشرک جاہلی قوموں میں خدا سے بغاوت خود خدا کے لئے باعث معصیت سمجھی گئی ہے۔ یہ اسی کی تردید ہے اور اس حقیقت کا بیان ہے کہ قانون الٰہی کے توڑنے سے خدا کا کیا نقصان؟ نقصان تو انسان کا اپنا ہوتا ہے۔ ف۲۳۱ حاشیے پارۂ اول سورۂ بقرہ، رکوع ۶ میں گزر چکے۔ ف۲۳۲ حاشیے سورۂ بقرہ، پارۂ اول، رکوع ۶ میں گزر چکے۔ ف۲۳۳ (اے پیغمبر) وَسْـَٔلْهُمْ۔ میں ضمیر عہد رسول ﷺ کے معاصر یہود کی طرف ہے۔ ای واسئل الیھود اللذین ھم جیرانک عن اخبار اسلافھم (قرطبی) الْقَرْيَةِ الَّتِيْ كَانَتْ حَاضِرَةَ الْبَحْرِ۔ حاشیے سورۃ البقرہ پارۂ اول رکوع ۷ میں گزر چکے۔ عَنِ الْقَرْيَةِ۔ القریہ سے مراد اهل القریة ہیں۔ ای عن اهل القریة (قرطبی) ف۲۳۴ (بلکہ وہاں سے کہیں اور نکل جاتیں) حِيْتَانُهُمْ۔ یعنی اُن کے سمندر کی مچھلیاں۔ تَاْتِيْهِمْ...... شُرَّعًا۔ یعنی وہ مچھلیاں سطح آب پر پانی سے سر نکال نکال کر نمودار ہو جاتی تھیں، ای شوارع ظاهرة علی الماء کثیرة (قرطبی) ف۲۳۵ یعنی اس سخت آزمائش میں وہ اسی لئے ڈالے گئے کہ وہ نافرمانیاں پہلے سے کرتے آ رہے تھے، آزمائشیں حق تعالیٰ کے ہاں سے تو نافرمانوں اور فرماں برداروں دونوں کی ہوا کرتی ہیں لیکن جیسا کہ مفسرین نے لکھا ہے، اہل طاعت کی آزمائش لطف اور تائید اور توفیق سے مقرون ہوا کرتی ہے۔ بعض اہل علم نے آیت سے استدلال کیا ہے کہ احکام شریعت سے بچنے کے لیے حیلہ کرنا حرام ہے۔ واستدل بعض اهل العلم بقصة هؤلآء المعتدين علی حرمة الحيل في الدين (روح) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ جن حیلوں کا مشروع ہونا فقہاء و حکماء امت سے وارد ہوا ہے وہ احکام شرعی کی تعمیل کے لئے ہے نہ کہ اُن سے بچنے کے لئے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

تَعِظُوْنَ قَوْمَا ۨ اللّٰهُ مُهْلِكُهُمْ اَوْ مُعَذِّبُهُمْ عَذَابًا

نصیحت کیے جاتے ہو جنہیں اللہ ہلاک کرنے والا ہے یا انہیں (کسی اور) سخت عذاب میں گرفتار کرنے

شَدِيْدًا ؕ قَالُوْا مَعْذِرَةً اِلٰى رَبِّكُمْ وَلَعَلَّهُمْ

والا ہے ف۲۳۶ وہ بولے اپنے پروردگار کے رُوبرو عذر کرنے کے لئے اور شاید کہ یہ لوگ

يَتَّقُوْنَ ﴿۱۶۴﴾ فَلَمَّا نَسُوْا مَا ذُكِّرُوْا بِهٖٓ اَنْجَيْنَا الَّذِيْنَ

تقویٰ اختیار کرلیں، ف۲۳۷ پھر جب وہ بھولے ہی رہے اس چیز کو جو انہیں یاد دلائی گئی تھی تو ہم نے اُن لوگوں کو بچا

يَنْهَوْنَ عَنِ السُّوْٓءِ وَ اَخَذْنَا الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا بِعَذَابٍۭ

لیا جو بری بات سے روکا کرتے تھے، اور جو لوگ ظلم کرتے تھے انہیں ہم نے ایک سخت عذاب میں پکڑ لیا

بَـِٔيْسٍۭ بِمَا كَانُوْا يَفْسُقُوْنَ ﴿۱۶۵﴾ فَلَمَّا عَتَوْا عَنْ

اس لیے کہ وہ نافرمانی کرتے رہتے تھے ف۲۳۸ پھر جب وہ اس چیز کی حد سے نکل گئے

مَّا نُهُوْا عَنْهُ قُلْنَا لَهُمْ كُوْنُوْا قِرَدَةً خٰسِـِٕيْنَ ﴿۱۶۶﴾

جس سے وہ روکے گئے تھے ہم نے ان سے کہہ دیا کہ ذلیل بندر بن جاؤ ف۲۳۹

وَ اِذْ تَاَذَّنَ رَبُّكَ لَيَبْعَثَنَّ عَلَيْهِمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ

اور (وہ وقت یاد کرو) جب آپ کے پروردگار نے یہ جتلا دیا کہ وہ ان (یہود) پر قیامت کے دن تک کسی ایسے کو مسلط

مَنْ يَّسُوْمُهُمْ سُوْٓءَ الْعَذَابِ ؕ اِنَّ رَبَّكَ لَسَرِيْعُ

رکھے گا جو انہیں سزائے شدید میں مبتلا رکھے گا ف۲۴۰ بیشک آپ کا پروردگار بہت جلد

الْعِقَابِ ۚۖ وَ اِنَّهٗ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۱۶۷﴾ وَ قَطَّعْنٰهُمْ فِى

سزا دینے والا ہے اور بے شک وہ بڑا مغفرت والا ہے بڑا رحمت والا ہے ف۲۴۱ اور زمین پر ہم نے انہیں مختلف

الْاَرْضِ اُمَمًا ۚ مِنْهُمُ الصّٰلِحُوْنَ وَمِنْهُمْ دُوْنَ

جماعتوں میں تقسیم کر دیا ان میں سے (بعض) نیک بھی تھے اور ان میں سے (بعض) اس کے علاوہ



ف۲۳۶ (ان کے مسلسل جرائم کی پاداش میں) اِذْ قَالَتْ اُمَّةٌ۔ یہ کہنے والے وہ لوگ تھے جو خود نیک کار تھے لیکن مجرموں کی اصلاح کی طرف سے مایوس ہوگئے تھے اور یہ کہا انہوں نے ان نیک کاروں سے جو اَب تک وعظ و نصیحت میں لگے ہوئے تھے۔ ف۲۳۷ (اور اس خشیت الٰہی سے اپنی اصلاح کرلیں) مَعْذِرَةً اِلٰى رَبِّكُمْ۔ یعنی کم از کم اپنی صفائی تو ہم پیش ہی کردیں گے کہ ہم نے اپنی والی پند و نصیحت تو بہت کچھ کر ڈالی تھی، غرض یہ کہ ان مصلحین نے جواب دو دیئے، ایک یہ کہ اپنے اوپر تو تلقین و اتمام حجت کا بار نہ رہے۔ دوسرے یہ کہ شاید اب بھی یہ لوگ اصلاح قبول کرلیں۔ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ جب نصیحت کے مؤثر ہونے کی اُمید بالکل نہ رہے تو نصیحت کرنا واجب نہیں رہتا گو دلیل عالی ہمتی ہے۔ چنانچہ اہل حق میں سے جنہوں نے لِمَ تَعِظُوْنَ کا سوال کیا انہوں نے بوجہ یاس فتوائے عدم وجوب پر عمل کیا اور جنہوں نے مَعْذِرَةً اِلٰى رَبِّكُمْ سے جواب دیا انہیں یا تو یاس ہی نہیں ہوئی اور یا انہوں نے عالی ہمتی سے کام لیا اور دونوں فریقوں نے پورا پورا اجر پایا۔ ف۲۳۸ عذاب الٰہی کی یہ خصوصیت بار بار بیان کرنے کے قابل ہے (بار بار اس لیے کہ لوگ اسے بھول بھول جاتے ہیں) کہ اس میں گنہگار اور بے گناہ سب نہیں صرف گنہگار ہی مبتلا کیے جاتے ہیں اَنْجَيْنَا الَّذِيْنَ يَنْهَوْنَ عَنِ السُّوْٓءِ۔ جو لوگ راہِ ہدایت پر قائم رہے اور اس کی تلقین دوسروں کو کرتے رہے۔ وہ عذاب الٰہی سے محفوظ رہے۔ ف۲۳۹ مفصل حاشیہ سورۂ بقرہ پارۂ اول رکوع ۸ میں گزر چکا۔ ف۲۴۰ اور یہ سزا دنیا میں اس قوم کی مسلسل نافرمانیوں اور گستاخیوں کی پاداش میں مقرر ہوئی ہے) اس کا مشاہدہ آج تک (۱۹۴۶ء تک) ہو رہا ہے جرمنی میں ابھی کل تک اُن پر جو قیامت برپا رہی وہ اظہر من الشمس ہے۔ باقی یوں بھی بنی اسرائیل اس دنیا کے پردہ پر کسی خطہ و علاقہ میں مطمئن نہیں، روس، برطانیہ، فرانس، امریکہ کوئی بھی ان کا دوست اور مخلص نہیں ہر ایک موقع پا کر انہیں پیس ہی ڈالنا چاہتا ہے اور مشہور عالم دولت و ثروت کے باوجود یہ قوم آج تک مقہور ہی چلی آرہی ہے۔ عَلَيْهِمْ۔ ضمیر ھم کس کی جانب ہے؟ قول جمہور یہ ہے کہ اس سے عہد نبوی کے معاصر یہود مراد ہیں اُنہی کو یہ خبر پہنچا دینا مقصود ہے کہ اگر اب بھی ایمان نہ لائے تو بس حشر تک اس دنیا میں ذلت و خواری کے ساتھ نسلاً بعد نسلٍ رہنا ہے۔ قال الاكثرون هذه الآية في اليهود الذين ادركهم الرسول ﷺ ودعاهم الى شريعته وهذا اقرب (کبیر) لیکن خود سیاق قرآنی اس خیال کی تائید میں ہے کہ یہ وعید اُنہی قدیم سبت شکن یہود کو سنائی جارہی ہے کہ تم نے اگر اپنی اصلاح حال نہ کرلی تو قیامت تک محکومیت کے دنیوی عذاب میں مبتلا رکھے جاؤ گے۔ توریت کے بھی بعض بیانات اسی مضمون کے ملاحظہ ہوں:۔ ’’اگر تم میرے سننے والے نہ ہو اور ان سب حکموں پر عمل نہ کرو...... اور مجھ سے عہد شکنی کرو، تو میں بھی تم سے ایسا ہی کروں گا...... اور میرا چہرہ تمہارے برخلاف ہوگا، اور تم اپنے دشمنوں کے سامنے قتل کیے جاؤ گے۔ اور جو تمہارا کینہ رکھتے ہیں تم پر حکومت کریں گے۔ (احبار ۲۶: ۱۴۔۱۷)‘‘ ’’تیرے بیٹے اور عزیز بیٹیاں دوسری قوم کو دی جائیں گی، اور تیری آنکھیں دیکھیں گی۔ اور سارے دن ان کی راہ تکتے تکتے تھک جائیں گے۔ اور تیرے ہاتھ میں کچھ زور نہ ہوگا۔ (استثناء ۲۸: ۳۲) ف۲۴۱ (تائبوں کے حق میں) بدکار نافرمان قومیں مایوس نہ ہوں۔ ان کے لیے اب بھی توبہ و رجوع کے بعد اللہ کے غفر و رحمت سے پوری طرح استفادہ کا موقع باقی ہے اور یہود کے لئے تو اس میں خاص بشارت کا اشارہ نکلتا ہے کہ اگر وہ اپنی اسلام دشمنی سے باز آگئے تو اللہ کی رحمت اُن کی پوری دستگیری کو موجود ہے۔ لَسَرِيْعُ الْعِقَابِ۔ اس کی اس صفت کا ظہور صرف مجرموں اور عادی مجرموں کے حق میں ہوتا ہے۔

ذٰلِكَ ۚ وَ بَلَوْنٰهُمْ بِالْحَسَنٰتِ وَ السَّيِّاٰتِ لَعَلَّهُمْ

بھی اور ہم انہیں خوشحالیوں اور بدحالیوں سے آزماتے رہے کہ شاید وہ

يَرْجِعُوْنَ (١٦٨) فَخَلَفَ مِنْۢ بَعْدِهِمْ خَلْفٌ وَّرِثُوا

باز آجائیں ۲۴۲ پھر ان کے بعد اُن کے جانشین ہوئے ایسے نالائق (لوگ)

الْكِتٰبَ يَاْخُذُوْنَ عَرَضَ هٰذَا الْاَدْنٰى وَ يَقُوْلُوْنَ

کہ کتاب کو تو اُن سے حاصل کیا (لیکن) اس دنیا کا مال لے لیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ

سَيُغْفَرُ لَنَا ۚ وَ اِنْ يَّاْتِهِمْ عَرَضٌ مِّثْلُهٗ يَاْخُذُوْهُ ؕ

ہماری تو ضرور مغفرت ہوجائے گی اور اگر ان کے پاس ویسا ہی مال (پھر) آجائے تو اُسے (بھی) پالیں ۲۴۳

اَلَمْ يُؤْخَذْ عَلَيْهِمْ مِّيْثَاقُ الْكِتٰبِ اَنْ لَّا يَقُوْلُوْا عَلَى

کیا اُن سے کتاب میں اس کا عہد نہیں لیا جا چکا ہے کہ اللہ پر کوئی بات

اللّٰهِ اِلَّا الْحَقَّ وَدَرَسُوْا مَا فِيْهِ ؕ وَ الدَّارُ الْاٰخِرَةُ

نہ کہیں بجز حق کے ۲۴۴ اور انہوں نے پڑھ بھی لیا جو کچھ اس میں ہے اور آخرت ہی کا گھر

خَيْرٌ لِّلَّذِيْنَ يَتَّقُوْنَ ؕ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ (١٦٩) وَالَّذِيْنَ

ان لوگوں کے حق میں بہتر ہے جو ڈرتے رہتے ہیں سو کیا وہ عقل سے کام ہی نہیں لیتے ۲۴۵ اور جو لوگ

يُمَسِّكُوْنَ بِالْكِتٰبِ وَ اَقَامُوا الصَّلٰوةَ ؕ اِنَّا لَا نُضِيْعُ

کتاب (آسمانی) کے پابند ہیں اور نماز کی پابندی کرتے ہیں (سو) ہم اُن لوگوں کا اجر ضائع نہیں

اَجْرَ الْمُصْلِحِيْنَ (١٧٠) وَ اِذْ نَتَقْنَا الْجَبَلَ فَوْقَهُمْ

کرتے جو اپنی اصلاح کر چکے ہوتے ہیں ۲۴۶ اور (وہ وقت یاد کرو) جب ہم نے ان کے اوپر پہاڑ معلق کر دیا تھا

كَاَنَّهٗ ظُلَّةٌ وَّظَنُّوْٓا اَنَّهٗ وَاقِعٌۢ بِهِمْ ۚ خُذُوْا مَآ اٰتَيْنٰكُمْ

اس طرح کہ گویا وہ سائبان ہے اور انہیں یہ یقین ہو گیا تھا کہ وہ اُن کے اُوپر گرا ہی چاہتا ہے (اور فرمایا تھا کہ) جو



۲۴۲ (اپنی مجرمانہ حرکتوں سے، اور ایمان واطاعت کی طرف لوٹ آئیں) ای لیرجعوا عن کفرھم (قرطبی) یرید کیے ہتوبوا (کبیر) بَلَوْنٰهُمْ۔ ضمیر جمع افراد کی طرف نہیں بلکہ مجموعاً قوم یا اُمت کی طرف ہے۔ قومی خوشحالی کی مثالیں یہ ہیں کہ قوم معزز ہو، دولت مند ہو، صحیح، تندرست ہو، قومی بدحالی کی مثالیں یہ ہیں کہ قوم محکوم وماتحت ہو، ذلیل وضعیف ہو، مفلس وتنگدست ہو۔ بَلَوْنٰهُمْ بِالْحَسَنٰتِ وَالسَّيِّاٰتِ۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہاں مراد تو ظاہری ومادی تنگی وفراخی ہے لیکن بندہ کا ابتلاء کبھی حسنات باطنی سے بھی کیا جاتا ہے۔ مثلاً معاصی کے ہوتے ہوئے بھی ذوق ووجد حاصل ہوجاتا ہے اس سے بندہ کو دھوکا ہوتا ہے کہ میں حق پر ہوں حالانکہ وہ باطل پر ہوتا ہے تو اگر معصیت کے ساتھ بسط جمع ہوجائے تو وہ استدراج ہے اس سے دھوکا نہ کھانا چاہیے۔ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ۔ اس میں اس کا اشارہ آگیا کہ ابتلاء بھی اصلاح ہی کی غرض سے تھا قال اھل المعانی وکل واحد من الحسنات والسیئات یدعوا الی الطاعۃ اما النعم فلاجل الترغیب واما النقم فلاجل الترھیب (کبیر) قَطَّعْنٰهُمْ فِي الْاَرْضِ اُمَمًا۔ یعنی وہ قوم منتشر ومتفرق ہوکر زمین پر پھیل گئی اور مختلف حصوں میں آباد ہوگئی۔ ای فرقناھم فی البلاد (قرطبی) فرقناھم تفریقاً شدیداً۔ (کبیر) ۲۴۳ (اس کتاب آسمانی کے مضامین کے عوض میں) یہ بیان ہورہا ہے یہود کے کسب مال رشوت خواری وبددیانتی کا۔ پیسہ کے ایسے حریص ہیں کہ اپنی ہدایاتِ آسمانی تک اس کے عوض میں بیچ ڈالتے ہیں حالانکہ اُن کی شریعت اس باب میں اتنی سخت ہے کہ رشوت اور خیانت تو الگ رہی ہدیہ تک اس میں ممنوع ہے۔ ”تو ہدیہ نہ لینا کیونکہ یہ دانشمندوں کو اندھا کر دیتا ہے اور صادقوں کی باتوں کو پھیر دیتا ہے۔ (خروج ۸:۲۳) خَلْفٌ۔ (بسکون لام) کے معنی نالائق وارث کے ہیں۔ المتاخر بقصور منزلته یقال له خلف (راغب) قال ابن الاعرابی الخلف بالفتح الصالح وبالجزم الطالح (قرطبی) فخلف بالاسکان فی الذم وخلف بالفتح فی المدح ھذا ھو المستعمل المشھور (قرطبی) قیل ان الا غلب فی خلف بتسکین العین انه للذم (بصائر) عَرَضَ هٰذَا الْاَدْنٰى۔ عرض کے لفظ سے مال کے مفہوم میں پہلو بے ثباتی اور زود فنائی کا بھی آگیا۔ اور یہاں مراد رشوت سے لی گئی ہے جو انہیں احکام دین میں تحریف پر ملتی تھی۔ وروی ان معناۃ الرشوۃ علی الحکم (بصائر) المراد ما کانوا یاخذونه من الرشا فی الاحکام علی تحریف الکلام (کبیر) وَاِنْ يَّاْتِهِمْ عَرَضٌ مِّثْلُهٗ يَاْخُذُوْهُ۔ یہ اشارہ یہود کی طمع غلیظ اور رشوت خواری وغیرہ کی جانب ہے۔ والاشارۃ فی ھذہ الاٰیۃ الی الرشا والمکاسب الخبیثۃ (قرطبی) يَاْخُذُوْنَ عَرَضَ هٰذَا الْاَدْنٰى۔ یعنی اپنی طمع غلیظ کے آگے ہر سامانِ دنیوی پر گرے پڑتے ہیں العرض متاع الدنیا واخبر عنھم انھم یاخذون ما یعرض لھم من متاع الدنیا لشدۃ حرصھم ونھمھم (قرطبی) يَّاْتِهِمْ۔ میں ضمیر یہود مدینہ معاصرین رسول اللہ کی جانب ہے۔ یعنی جیسے اُن کے اسلاف مال حرام کے حریص تھے ویسے ہی یہ بھی ہیں۔ ای ان یات یھود یثرب الذین کانوا علی عھد النبی صلی اللہ علیہ وسلم عرض مثله یاخذوہ کما اخذ اسلافھم (قرطبی) يَقُوْلُوْنَ سَيُغْفَرُ لَنَا۔ یہود کو اپنی نجات ومغفوریت پر گھمنڈ اپنے اُسی غرور نسب وفخر نسل کی بناء پر تھا۔ پارۂ اول کی آیت لَنْ تَمَسَّنَا النَّارُ اِلَّآ اَيَّامًا مَّعْدُوْدَةً۔ اور دوسری متقارب المعانی آیتوں کے ماتحت حاشیے گزر چکے۔ مفسر آلوسی رحمۃ اللہ علیہ بغدادی نے اس موقعہ پر جو کچھ لکھا ہے وہ اس قابل ہے کہ اس کو عبرت کے لیے ڈیڑھ سو سال کے بعد آج کے اہل ہند کے سامنے بجنسہ پیش کر دیا جائے۔ ھذا حال کثیر من المتصوفۃ رأینا فالھم یتھا فتون علی شھواتٍ تھافۃ الفراش علی النار ویقولون ان ذالک لایضرنا لانا واصلون۔ وحکی عن بعضھم انه یاکل الحرام الصرف ویقول ان النفی والاثبات رافع ضررہ وھو خطأ فاحش وضلال بین اعاذنا اللہ تعالی من ذلک (روح) (ترجمہ) یہی حال ہمارے زمانے کے بہ کثرت صوفیہ کا ہے شہوات ولذات دنیوی پر پروانوں کی طرح گرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہم کو مضر نہیں اس لیے کہ ہم واصل ہیں اور کسی کسی کی بابت تو یہ بھی سنا گیا ہے کہ وہ خالص حرام کھاتا تھا اور کہتا تھا کہ ذکر نفی واثبات اس کے ضرر کو دفع کر دیتا ہے۔ یہ لغزش صریح اور کھلی ہوئی گمراہی ہے۔ اللہ ہم سب کو اس سے محفوظ رکھے۔ ۲۴۴ توریت موجودہ کے صرف چند حوالے ملاحظہ ہوں:۔ ”تو ہر ایک بات پر جس کا حکم میں تمہیں دیتا ہوں دھیان رکھ کے عمل کیجیو تو اس سے زیادہ نہ کرنا اور نہ اس سے کم کرنا۔“ (استثناء ۳۲:۱۲) ”تم اس کلام میں جو تمہیں فرماتا ہوں کچھ زیادہ نہ کیجیو اور نہ اس میں کم کیجیو۔“ (استثناء ۲:۴) ”فقط تو مضبوط ہو اور خوب دلاوری کرتا کہ تو اس سب شریعت کے موافق جس کا میرے بندہ موسیٰ نے تجھ کو حکم کیا کہ دھیان کر کے عمل کرے اس سے دہنے یا بائیں ہاتھ کو مت پھر تاکہ تو ہر جگہ جہاں جہاں تو جاتا ہے کامیاب ہو۔“ (یشوع ۷:۱) مِيْثَاقُ الْكِتٰبِ۔ اس ترکیب اضافی میں اضافت فی کے قائم مقام ہے یعنی المیثاق المذکور فی الکتاب۔ ای المیثاق المذکور فی الکتاب (کشاف) الاضافۃ بمعنی فی (جلالین) ۲۴۵ (اس لیے کہ عقل سے ذرا بھی کام لیں تو یہ حقائق ان پر خود روشن ہو کر رہیں) وَدَرَسُوْا مَا فِيْهِ۔ یعنی یہ لوگ اس مضمون سے خوب واقف بھی ہو چکے ہیں۔ اور اس لیے ناواقفیت کا عذر بھی پیش نہیں کر سکتے۔ اَلَّذِيْنَ يَتَّقُوْنَ۔ یعنی جو لوگ اللہ سے تقویٰ اور خشیت اختیار کیے رہتے ہیں اور عقاید کفر واعمال فسق سے پرہیز کیے رہتے ہیں۔ ۲۴۶ (چنانچہ جو لوگ اس معیار پر پورے اُتر جاتے ہیں وہ یقیناً اپنا صلہ دنیا وآخرت دونوں عالموں میں پا کر رہتے ہیں) یہاں یہ بتلا

بالکتب بغیر اسلام کی حلقہ بگوشی کے ممکن نہیں۔ اَلْكِتٰب۔ سے اس سیاق میں کھلی ہوئی مراد توریت سے ہے۔ ای بالتوراۃ (قرطبی) اَقَامُوا الصَّلٰوةَ۔ اقامت صلوٰۃ کا حکم تو تمسک بالکتب میں شامل ہی ہے۔ پھر الگ سے جو اس کا تصریحاً ذکر ہے تو وہ اس حکم کی عظمت خاص وامتیاز کے اظہار کے لیے ہے۔ اظہار العلو مرتبۃ الصلوٰۃ وانها اعظم العبادات بعد الایمان (کبیر) ف۲۴۷ (جیسا کہ ہر صالح موحد قوم کو ہونا چاہیے) اس رفع طور پر حاشیے سورۃ البقرہ پارۂ اول رکوع ۸ میں گزر چکے۔ وَاذْكُرُوْا مَا فِيْهِ۔ اور توریت میں اہم ترین تعلیم توحید کی تھی۔ ظَنُّوْٓا۔ ظن۔ یہاں گمان وخیال کے معنی میں نہیں علم ویقین کے معنی میں ہے۔ قال المفسرون ای علموا وایقنوا (کبیر) ای تیقنوا (بیضاوی) ف۲۴۸ (بقدر ضرورت انہیں سمجھ عطا کر کے) واقعہ عالم ارواح کا بیان ہو رہا ہے۔ اوپر ذکر بنی اسرائیل کے میثاق توحید کا تھا۔ اور اس سے پہلے بھی بنی اسرائیل کو بار بار ان کا میثاق توحید یاد دلایا جا چکا ہے۔ اس پر سوال ہو سکتا تھا کہ اسرائیلی میثاق دنیا کی غیر اسرائیلی آبادی کے لیے کیونکر حجت بن سکتا ہے؟ اب بیان اس کا ہو رہا ہے کہ توحید کا عہد تو ساری نسل انسانی سے لیا جا چکا ہے اور توحید شناسی، توحید پرستی انسان کی فطرت میں راسخ کی جا چکی، اور بشر کی سرشت میں رچی جا چکی ہے۔ فطرت اگر مسخ نہیں ہو چکی ہے تو ایک خالق ورازق ومربی کا اعتراف ہر فطرت سلیم کا جزو ہے۔ هی عامة لجميع الناس لان كل احد يعلم انه كان طفلاً فغذى وربى وان له مدبرا وخالقاً (قرطبی) مِنْ ظُهُوْرِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ۔



بِقُوَّةٍ وَّاذْكُرُوْا مَا فِيْهِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ﴿۱۷۱﴾ وَ اِذْ اَخَذَ

(کتاب) ہم نے تم کو دی ہے اسے مضبوطی کے ساتھ اختیار کرو اور یاد رکھو جو کچھ اس میں ہے تاکہ تم پرہیزگار بن جاؤ

رَبُّكَ مِنْۢ بَنِيْٓ اٰدَمَ مِنْ ظُهُوْرِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ

ف۲۴۷ اور (اس واقعہ کا ذکر کیجیے) جب آپ کے پروردگار نے نکالا اولاد آدم کی پشت سے ان کی نسل کو پیدا کیا

وَاَشْهَدَهُمْ عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ ۚ اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ ؕ قَالُوْا

اور خود انہی کو ان کی جانوں پر گواہ کیا، ف۲۴۸ (اور کہا) کہ کیا میں تمہارا پروردگار نہیں ہوں؟ بولے

بَلٰى ۛ شَهِدْنَا ۛ اَنْ تَقُوْلُوْا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اِنَّا كُنَّا عَنْ

ضرور ہیں ہم گواہی دیتے ہیں (یہ اس لیے ہوا) کہ کہیں تم قیامت کے دن یہ نہ کہنے لگو کہ ہم تو

هٰذَا غٰفِلِيْنَ ﴿۱۷۲﴾ اَوْ تَقُوْلُوْٓا اِنَّمَآ اَشْرَكَ اٰبَآؤُنَا مِنْ

اس سے بے خبر تھے ف۲۴۹ یا یوں کہنے لگو کہ شرک تو ہمارے باپ دادا پہلے ہی سے

قَبْلُ وَ كُنَّا ذُرِّيَّةً مِّنْۢ بَعْدِهِمْ ۚ اَفَتُهْلِكُنَا بِمَا فَعَلَ

کرتے آئے اور ہم تو ان کے بعد ان کی نسل میں ہوئے تو کیا تو ہلاک کر دے گا ہمیں (اصلی) اہل باطل کے کرتوت

الْمُبْطِلُوْنَ ﴿۱۷۳﴾ وَكَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ وَ لَعَلَّهُمْ

کی بناء پر ف۲۵۰ اور ہم اسی طرح نشانیوں کھول کھول کر بیان کرتے ہیں تاکہ وہ (لوگ)

يَرْجِعُوْنَ ﴿۱۷۴﴾ وَ اتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ الَّذِيْٓ اٰتَيْنٰهُ اٰيٰتِنَا

لوٹ آئیں ف۲۵۱ اور ان لوگوں کو اس شخص کا حال پڑھ کر سنائیے جس کو ہم نے اپنی نشانیاں دی تھیں

فَانْسَلَخَ مِنْهَا فَاَتْبَعَهُ الشَّيْطٰنُ فَكَانَ مِنَ الْغٰوِيْنَ ﴿۱۷۵﴾

پھر وہ ان سے بالکل نکل گیا سو شیطان اس کے پیچھے لگ گیا اور وہ گمراہوں میں داخل ہو گیا ف۲۵۲

وَ لَوْ شِئْنَا لَرَفَعْنٰهُ بِهَا وَلٰكِنَّهٗٓ اَخْلَدَ اِلَى الْاَرْضِ

اور اگر ہم چاہتے تو ہم اس کا مرتبہ ان (اپنی نشانیوں) کے ذریعہ سے اونچا کر دیتے ف۲۵۳ لیکن وہ زمین کی طرف



ع ۲۱ ۱۱

معانقة ۷

یہ اس وقت کا ذکر ہے جب پہلے پشت آدم علیہ السلام سے نسل آدم وجود میں آ چکی ہے۔ من ظهورهم ترکیب میں من بنی ادم سے بدل اشتمال ہے۔ بدل اشتمال من قوله من بنی ادم والفاظ الاٰية تقتضى ان الاخذ انما كان من بنى ادم۔ (قرطبی) ف۲۴۹ (اور ہم پر اس کی ذمہ داری ہی نہیں عاید ہوتی) عَنْ هٰذَا۔ یعنی اس عقیدۂ ربوبیت اور عقیدۂ توحید سے شَهِدْنَا۔ یہ قول بلٰی کے تسلسل میں ذریت آدم ہی کی زبان سے ہے۔ شهدنا من بقية كلام الذرية (کبیر) قال ابن عباس وابی بن کعب قوله شهدنا هو من قول بنى ادم (قرطبی) معنٰی یہ ہوئے کہ اعتراف توحید ان کے دل میں اتر گیا اور یہ نقش ان کی فطرت میں جم گیا۔ ای نصب لهم دلائل ربوبيته وركب فى عقولهم ما يدعوهم الى الاقرار بها حتى صاروا بمنزلة من قيل لهم الست بربكم قالوا بلى فنزل تمكينهم من العلم بها وتمكنهم منه بمنزلة الاشهاد والاعتراف على طريق التمثيل (بیضاوی) ایک قول یہ بھی نقل ہوا ہے کہ شَهِدْنَا۔ کلام باری تعالیٰ ہے اور بلٰی کا تتمہ نہیں بلکہ مستقل عبارت ہے یعنی بنی آدم کے اس میثاق توحید پر حق تعالیٰ کی شہادت۔ هو خبر من الله عن نفسه وملائكته (ابن جریر عن السدی) وقد قيل ان قوله شهدنا من قول الله تعالى والملائكة والمعنى فشهدنا على اقراركم قاله ابو مالك وروى عن السدى ايضاً (قرطبی) قَالُوْا بَلٰى یہ اقرار خالق گویا ان پر واجب ہو گیا ہے۔ اى ان ذالک واجب عليهم (قرطبی) اَنْ تَقُوْلُوْا۔ یعنی تاکہ کہیں یہ نہ کہنے لگو۔ ای کراهة ان تقولوا (بیضاوی) ف۲۵۰ یہاں قرآن نے گویا تصریح کر دی کہ نسل انسانی کا اصل اور ابتدائی دین توحید ہے اور شرک بہت بعد کی پیداوار ہے۔ "دانایان فرنگ" ابھی چند سال ادھر کی بات ہے کہ زور دے دے کر اس کے برعکس کہہ رہے تھے کہ نسل انسانی کا ابتدائی دین شرک ہے، اور توحید تک تو انسان بہت بعد کو رفتہ ہی رفتہ پہنچا ہے، لیکن اب ان کے ماہرین فن (Ethnologists.) کی آنکھیں کھلی ہیں اور اب علانیہ اقرار ہونے لگا ہے کہ انسان کا ابتدائی دین توحید ہی تھا۔ ملاحظہ ہوں حاشیے انگریزی تفسیر القرآن کے۔ ف۲۵۱ (دین توحید کی طرف اور باز آ جائیں کفر وشرک سے) ف۲۵۲ ایسا کوئی شخص حقیقۃً سلف میں گزر چکا ہے۔ کون تھا؟ کہاں کا تھا؟ کب تھا؟ یہ متعین نہیں اور جب قرآن اس بارہ میں ساکت ہے تو کسی فرد کی تعیین پر اصرار صحیح ہی نہیں۔ ایک گروہ کا خیال ہے کہ اشارہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے معاصر امیہ بن ابی الصلت کی جانب ہے۔ وهو صاحبكم امية بن ابى الصلت (ابن جریر۔ عن ابن عمر) ایک گروہ کی رائے میں اشارہ عہد بنی اسرائیل کے مشہور زاہد بلعم باعور کنعانی کی طرف ہے هو بلعم بن باعورا (ابن جریر عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) رجل من بنى اسرائيل يقال له بلعم (ابن جریر۔ عن ابن مسعود رضی اللہ عنہ) قال اٰخرون كان من الكنعانيين (ابن جریر) قال ابن مسعودؓ وابن عباسؓ هو بلعام بن باعوراء (قرطبی) اسی بلعم باعور کا ذکر توریت میں بھی ہے۔ (گنتی۔ باب ۲۲۔ باب ۲۳۔ باب ۲۴) بہرحال اشارہ جس بھی فرد متعین کی طرف ہو اہل تحقیق کا اس پر اتفاق ہے کہ مثال عام ہے اور ہر اس شخص پر صادق آتی ہے کہ جو دین حق کی نعمت پا چکنے کے بعد پھر اس کا تارک ہو گیا ہو۔ قتادہ۔ عکرمہ وغیرہ تابعین اور اکثر مفسرین کا مسلک یہی ہے۔ وَاتْلُ عَلَيْهِمْ الخ یعنی ایک ایسے شخص کا حال بہ طور مثال ونظیر پڑھ کر سنائیے۔ الَّذِيْٓ اٰتَيْنٰهُ اٰيٰتِنَا۔ یعنی اسے اپنے احکام علم کی نعمت ہم نے عطاء کی تھی۔ فَانْسَلَخَ مِنْهَا۔ یعنی اس نے ان نعمتوں کی قدر نہ کی بلکہ تمرد وسرکشی پر آمادہ ہو گیا۔ ضمیر ھا، آیات کی طرف ہے ای من معرفة الله تعالى اى نزع منه العلم الذى كان يعلمه (قرطبی) فانسلخ من الاٰيات (مدارک) فَاَتْبَعَهُ الشَّيْطٰنُ۔ سو شیطان اس پر مسلط ہو گیا۔ انسان جب اپنے ارادہ سے فسق اختیار کرتا ہے تو شیطان لازمی طور پر اس سے مستقل رفاقت پیدا کر لیتا ہے۔ "محدث طیبی نے لکھا ہے کہ جو شخص اس مثال میں غور کرے گا اس پر روشن ہو جائے گا کہ علماء سوء اس سے بھی ابتر حالت میں ہیں مال وجاہ دنیوی اور اس کی لذتوں میں کھپے ہوئے۔ عن الطيبى ان من تفكر فى هذا المثل تحقق له ان علماء السوء اسوء واقبح من ذالک (روح) ف۲۵۳ یعنی بہرحال وبہرصورت اسے ان آیات پر عمل کی توفیق

وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ ۚ فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ الْكَلْبِ ۚ اِنْ تَحْمِلْ عَلَيْهِ

مائل ہو گیا اور اپنی خواہش نفسانی کی پیروی کرنے لگا ۲۵۴ سو اس کی مثال کتے کی سی ہو گئی کہ اگر تو اس پر

يَلْهَثْ اَوْ تَتْرُكْهُ يَلْهَثْ ؕ ذٰلِكَ مَثَلُ الْقَوْمِ

حملہ کرے (جب بھی) ہانپے اسے چھوڑے رہ (جب بھی) ہانپے ۲۵۵ یہ مثال ہے ان (سب)

الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ۚ فَاقْصُصِ الْقَصَصَ لَعَلَّهُمْ

لوگوں کی جنہوں نے جھٹلایا ہماری نشانیوں کو، سو آپ بیان کیجیے (یہ) حالات شاید کہ

يَتَفَكَّرُوْنَ ﴿۱۷۶﴾ سَآءَ مَثَلًا الْقَوْمُ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا

لوگ سوچیں ۲۵۶ (کیسی) بری مثال ہے ان لوگوں کی جو ہماری نشانیوں کو

بِاٰيٰتِنَا وَاَنْفُسَهُمْ كَانُوْا يَظْلِمُوْنَ ﴿۱۷۷﴾ مَنْ يَّهْدِ اللّٰهُ

جھٹلاتے ہیں اور اپنی ہی جانوں پر ظلم کرتے رہتے ہیں ۲۵۷ جسے اللہ راہ دکھائے

فَهُوَ الْمُهْتَدِيْ ۚ وَمَنْ يُّضْلِلْ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ

بس وہی راہ پانے والا ہے اور جسے وہ بے راہ کرے سو یہی لوگ

الْخٰسِرُوْنَ ﴿۱۷۸﴾ وَلَقَدْ ذَرَاْنَا لِجَهَنَّمَ كَثِيْرًا مِّنَ الْجِنِّ

نقصان اٹھانے والے ہیں ۲۵۸ اور بے شک ہم نے دوزخ کے لئے بہت سے جنات اور انسان

وَالْاِنْسِ ۖ لَهُمْ قُلُوْبٌ لَّا يَفْقَهُوْنَ بِهَا ۫ وَلَهُمْ اَعْيُنٌ

پیدا کئے ہیں ۲۵۹ ان کے دل ہیں (مگر) یہ ان سے سوچتے سمجھتے نہیں اور ان کی آنکھیں ہیں

لَّا يُبْصِرُوْنَ بِهَا ۫ وَلَهُمْ اٰذَانٌ لَّا يَسْمَعُوْنَ بِهَا ؕ

(مگر) اُن سے دیکھتے نہیں اور اُن کے کان ہیں (مگر) اُن سے سنتے نہیں،

اُولٰٓئِكَ كَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ ؕ اُولٰٓئِكَ هُمُ

یہ لوگ مثل چوپایوں کے ہیں بلکہ یہ اُن سے بھی بڑھ کر بے راہ ہیں یہی لوگ تو



دیتے ہی رہتے۔ لَوْشِئْنَا۔ یعنی اگر ہماری مشیت تکوینی یہی ہوتی کہ ہم بندہ کے ارادہ میں دخل دے کر اُسے بہ جبر سیدھی راہ پر ڈال دیا کرتے۔ لَرَفَعْنٰهُ بِهَا۔ بھا کے معنی بالعمل بھا کے کئے گئے ہیں۔ای بالعمل بھا (قرطبی) ۲۵۴ یعنی عقیدہ و عمل کا معیار بجائے وحی الٰہی کے اپنی ہوائے نفس کو بنا لیا۔ وَلٰكِنَّهٗ۔ یعنی یہ قانون تکوینی تو ہم نے رکھا ہی نہیں۔ چنانچہ اَخْلَدَ اِلَى الْاَرْضِ۔ وہ اپنے قصد و اختیار سے دنیا کی پستیوں کی طرف جھک گیا۔ای مال الی زینۃ الحیوٰۃ الدنیا وزھرتھا (ابن کثیر) رای الی شھوات الدنیا ورغب فیھا (بحر) ۲۵۵ تشبیہ پریشانی و پریشان خاطری کے لحاظ سے ہے، یعنی ایسے شخص کو راحت کسی حال میں بھی نہیں۔ پریشانی، ذلت اس کے نصیب میں دائمی طور پر آ گئی۔ کفر و ارتداد پر جو یہاں ذلت و پریشانی کو مرتب فرمایا گیا، تو آخرت میں اس کا تحقق ظاہر ہی ہے۔ دنیا میں بھی اگر قلب کو ٹٹولا جائے تو اہل حق کی سی عزت و راحت نصیب نہیں ہوتی خصوصاً ارتداد کی حالت میں ھذا المثل فی قول کثیر من اھل العلم بالتاویل عام فی کل من اوتی القرآن فلم یعمل بہ وقیل ھو فی کل منافق (قرطبی) ۲۵۶ یہاں یہ صاف کر دیا کہ مقصود کسی فرد متعین کی تاریخ یا سیرت کو سنانا نہیں بلکہ کل منکرین، مکذبین، مرتدین کی حالت پر آگاہ کرنا اور اس سے عبرت دلانا ہے۔ای ھو مثل جمیع الکفار (قرطبی) ۲۵۷ آیات الٰہی کی تکذیب سے شامت زدہ انسان نقصان کسی اور کا نہیں، خود اپنا ہی کرتا ہے۔ اسی حقیقت کا یہاں ایک بار پھر اعادہ ہے۔ ۲۵۸ اور اللہ کا کسی کو بے راہ کرنا خود بہ خود نہیں ہوگا۔ بلکہ بندہ کے قصد ضلالت پر محض نتیجہ کے طور پر مرتب ہوگا۔ ۲۵۹ یعنی ایسے لوگ پیدا کئے ہیں جو نہ قصد اور طلب ہدایت کی کریں گے۔ اور نہ ہدایت انہیں نصیب ہوگی اس لیے لامحالہ اُن کا ٹھکانا دوزخ میں ہوگا۔ حق تعالیٰ کی طرف اس فعل کا انتساب محض تکوینی حیثیت سے ہے یعنی بہ طور علۃ العلل کے ہے نہ یہ کہ نعوذ باللہ اللہ تعالیٰ کی مرضی ہی یہ ہے۔ لِجَهَنَّمَ۔ میں ل عاقبت کا ہے یعنی ان کی غرض آفرینش یہ نہیں بلکہ وہ اعمال ایسے اختیار کریں گے جس کا نتیجہ یہ ہو کر رہے گا۔ واللام للعاقبۃ عند الکثیر (روح) توریت و انجیل، دونوں میں یہ مضمون وارد ہوا ہے:۔ ”شریر ہلاکت کے دن کے لیے رکھ چھوڑا گیا ہے۔“ (ایوب ۲۱: ۳۰) ”خداوند نے ہر ایک چیز اپنے لیے بنائی ہاں شریروں کو بھی اُس نے برے دن کے لیے بنایا۔ (امثال ۱۶: ۴)“ ”یہ لوگ بے عقل جانوروں کی مانند ہیں جو پکڑے جانے اور ہلاک ہونے کے لیے حیوان مطلق پیدا ہوئے ہیں...... اپنی خرابی میں خود خراب کیے جائیں گے۔“ (۲ پطرس ۲: ۱۲)۔

الْغٰفِلُوْنَ (١٧٩) وَ لِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى فَادْعُوْهُ بِهَا ۪

غافل ہیں ۲۶۰ؔ اور اللہ ہی کے لئے اچھے اچھے (مخصوص) نام ہیں سو انہی سے اسے پکارو

وَذَرُوا الَّذِيْنَ يُلْحِدُوْنَ فِيْٓ اَسْمَآئِهٖ ؕ سَيُجْزَوْنَ

اور ان لوگوں کو چھوڑے رہو جو اس کے صفات سے کجروی کرتے رہتے ہیں ضرور انہیں اس کا بدلہ ملے گا

مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ (١٨٠) وَ مِمَّنْ خَلَقْنَآ اُمَّةٌ يَّهْدُوْنَ

جو کچھ کہ وہ کرتے رہتے ہیں، ۲۶۱ؔ اور ہم نے جن کو پیدا کیا ہے ان میں سے ایک جماعت ایسی ہے جو حق کے

ع ۲۱ ۱۰ ۱۲ بِالْحَقِّ وَ بِهٖ يَعْدِلُوْنَ (١٨١) ع وَ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا

مطابق (لوگوں کی) ہدایت کرتے ہیں اور اسی کے مطابق فیصلہ کرتے ہیں، ۲۶۲ؔ اور جو لوگ ہماری نشانیوں کو

سَنَسْتَدْرِجُهُمْ مِّنْ حَيْثُ لَا يَعْلَمُوْنَ (١٨٢) ج وَ اُمْلِيْ

جھٹلاتے ہیں انہیں ہم رفتہ رفتہ لیے جا رہے ہیں اس طرح کہ انہیں خبر ہی نہیں ہوتی، ۲۶۳ؔ اور میں انہیں مہلت

لَهُمْ ؕ اِنَّ كَيْدِيْ مَتِيْنٌ (١٨٣) اَوَ لَمْ يَتَفَكَّرُوْا ٚ

دیتا رہتا ہوں، بیشک میری تدبیر بڑی مضبوط ہے، ۲۶۴ؔ کیا ان لوگوں نے غور نہیں کیا،

مَا بِصَاحِبِهِمْ مِّنْ جِنَّةٍ ؕ اِنْ هُوَ اِلَّا نَذِيْرٌ

ان کے ساتھی کو ذرا بھی جنون نہیں وہ تو بس ایک صاف صاف ڈرانے

مُّبِيْنٌ (١٨٤) اَوَ لَمْ يَنْظُرُوْا فِيْ مَلَكُوْتِ السَّمٰوٰتِ

والے ہیں، ۲۶۵ؔ کیا ان لوگوں نے آسمانوں اور زمین کی حکومت پر نظر نہیں

وَ الْاَرْضِ وَمَا خَلَقَ اللّٰهُ مِنْ شَيْءٍ ۙ وَّ اَنْ عَسٰٓى

کی اور اس پر جو کچھ اللہ نے پیدا کیا ہے اس پر بھی ۲۶۶ؔ اور اس بات پر کہ ممکن ہے

اَنْ يَّكُوْنَ قَدِ اقْتَرَبَ اَجَلُهُمْ ۚ فَبِاَيِّ حَدِيْثٍ

ان کی اجل قریب ہی آ پہنچی ہو ۲۶۷ؔ غرض یہ کہ اس (قرآن) کے بعد یہ کس بات پر



۲۶۰ؔ یعنی عقل سے کام لینے میں اور فکر آخرت رکھنے سے بے پرواہ رہتے ہیں۔ بَلْ هُمْ اَضَلُّ۔ کیونکہ چوپائے تو ہدایت کے مکلف ہی نہیں یہ مکلف ہونے پر بھی اس قدر بے توجہ ہیں۔ جو لوگ انسان انسان کو بلا قید کفر و اسلام مساوی سمجھتے ہیں وہ دیکھیں کہ قرآن نے کافر کا درجہ مراتب انسانیت میں کتنا پست رکھا ہے کہنا چاہیے کہ اسے دائرۂ انسانیت ہی سے خارج کر دیا ہے۔ لَهُمْ اَعْيُنٌ لَّا يُبْصِرُوْنَ بِهَا ؗ وَلَهُمْ اٰذَانٌ لَّا يَسْمَعُوْنَ بِهَا۔ یعنی یہ لوگ دل، آنکھ اور کان سے حق کے سوچنے سمجھنے حق کے دیکھنے بھالنے، حق کے سننے سنانے کا کبھی کام ہی نہیں لیتے۔ اُولٰٓئِكَ كَالْاَنْعَامِ ایک مضمون توریت میں اس سے ملتا جلتا ہوا ملتا ہے:۔ بیل اپنے مالک کو پہچانتا ہے اور گدھا اپنے صاحب کی چرنی کو...... بنی اسرائیل نہیں جانتے یہ لوگ کچھ نہیں سوچتے۔ (یسعیاہ۔ ۱: ۳) مرشد تھانوی علیہ رحمۃ نے فرمایا کہ آیت کا مدلول لفظی تو یہ ہے کہ غفلت عن اللہ سبب ہوتی ہے دوزخ کا۔ لیکن مدلول قیاسی یہ ہے کہ غفلت عن اللہ سبب بن جاتی ہے شہوات و حرص دنیا کے جہنم کی۔ جیسا کہ ذکر الٰہی سبب بن جاتا ہے دنیا میں جنت قناعت و انوار کا۔ اور یہ دونوں مشاہدات دنیا میں برابر ہوتے رہتے ہیں۔ ۲۶۱ؔ وَ ذَرُوا الَّذِيْنَ يُلْحِدُوْنَ فِيْٓ اَسْمَآئِهٖ۔ یعنی جو لوگ اللہ کے اسماء و صفات میں الحاد سے کام لیتے رہتے ہیں انہیں چھوڑے رہو۔ ایسوں سے بالکل بے تعلق رہو لیکن خود الحاد في الاسماء کیا چیز ہے؟ الحد کے لفظی معنی کجروی کے یا انحراف کے ہیں۔ اور یلحدون في اسمائه کے دو پہلو ہیں ایک یہ کہ جو صفات موصوف میں نہ موجود ہوں، یا جو اس کے مرتبہ کے خلاف ہوں۔ انہیں اس کی جانب منسوب کر دیا جائے۔ دوسرے یہ کہ جو صفات اس موصوف میں ہوں۔ اُن میں خواہ مخواہ دوسروں کو شریک کر لیا جائے۔ والالحاد في اسمائه على وجهين احدهما ان يوصف بما لا يصح وصفه به والثاني ان يتاوّل اوصافه على ما لا يليق به (راغب) یہاں ممانعت دونوں چیزوں کی ہے۔ نہ اللہ تعالیٰ کو اس کے کمالات سے خالی سمجھو اور نہ اس کے کمالات میں دیوی، دیوتاؤں اپنے من گھڑت معبودوں کو شریک کرو۔ لِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى۔ اللہ کے اسماء حسنٰی اس کے صفات کمال کے حامل ہیں۔ اور یہ وہ مخصوص نام ہیں جن کا اسماء الٰہی ہونا قرآن و حدیث سے ثابت ہے۔ یونان وغیرہ کے بعض مشرک فلسفیوں کا قول ہے کہ ذات الٰہی کی نہ کوئی صفت ہے اور نہ کوئی اس کا نام۔ اکابر یہود بھی اس مہمل فلسفہ سے متاثر ہو گئے تھے۔ یہاں ان کی تردید بھی مدنظر ہے۔ ملاحظہ ہوں انگریزی تفسیر القرآن کے حاشیے۔ الاسماء الحسنى سے مراد صفات کمالیہ بھی ہیں۔ المراد بها الالفاظ و قيل الصفات (بیضاوی)

۲۶۲ؔ یعنی ہماری مخلوق میں سب کے سب ہی گمراہ نہیں۔ ایک جماعت اہل حق کی بھی ہے۔ جو دوسروں کو دین حق کے مطابق ہدایت کرتی رہتی ہے اور خود بھی بندوں کے ساتھ معاملات میں اسی قانون حق کے ماتحت برتاؤ کرتی رہتی ہے۔

۲۶۳ؔ پھر جب ان لوگوں کو آخری منزل جہنم معلوم ہو گئی تو ان کی ظاہری فلاح سے یا مادی چمک و دمک سے دھوکا کھانا ہی کیا معنیٰ؟ سَنَسْتَدْرِجُهُمْ۔ یعنی چپکے چپکے انہیں جہنم کی طرف لیے جا رہے ہیں۔ مِنْ حَيْثُ لَا يَعْلَمُوْنَ۔ یعنی انہیں اصل منزل مقصود کا احساس ہی نہیں ہوتا۔ اور اپنی شامت سے ہمیشہ دوسرے اسباب کے الجھاوے میں پڑے رہتے ہیں۔ ۲۶۴ؔ اور خدائی تدبیر کی مضبوطی یہی ہے کہ کافروں کو ڈھیل ملتی چلی جاتی ہے۔ اعمال موجب عذاب پر عذاب دنیوی معاً نہیں نازل ہو جاتا۔ اور گرفت فوراً نہیں ہوتی۔ مجرم کو یہ غرہ ہو جاتا ہے کہ کوئی گرفت کرنے والا نہیں اور اس لیے جرأت عصیاں اور بڑھتی جاتی ہے۔ ۲۶۵ؔ (منکروں کو کہ جو قانونِ الٰہی کی نافرمانی کریں گے۔ وہ عذابِ الٰہی کے مستحق قرار پائیں گے) اَوَلَمْ يَتَفَكَّرُوْا۔ اشارہ رسول اللہ ﷺ کے معاصر منکرین کی طرف ہے، صاحبهم۔ یعنی تمہارے ہر وقت کے ساتھی رسول اللہ ﷺ جن کے مزاج و سیرت و اوضاع و اطوار اخلاق و معاملات کی تم ہر طرح جانچ و پڑتال کر سکتے ہو۔ مَا بِصَاحِبِهِمْ مِّنْ جِنَّةٍ۔ یعنی شائبہ جنون ہونا تو کجا وہ تو ایسے ایسے کارناموں اور کمالات کے مالک ہیں کہ ایک دنیا ان پر دنگ رہ گئی ہے۔ اور کمال ہے تمہیں کہ تم انہیں مجنون قرار دیئے چلے جا رہے ہو۔ ۲۶۶ؔ (کہ اس غور و فکر سے انہیں توحید کا علم استدلالی حاصل ہو جاتا) ۲۶۷ؔ (کہ اس مراقبہ استحضار موت سے احتمال عذاب سے ڈرتے اور اس سے بچنے کی فکر کرتے)۔

و۲۶۸ (کہ سب سے زیادہ موثر و بلیغ کلام تو یہ ہے) بعدہٗ میں ضمیرہٗ قرآن مجید ہی کی طرف ہے۔ و۲۶۹ (اور گرفت ہمیشہ فوراً ہی نہیں کرتا) مَنۡ یُّضۡلِلِ اللّٰہُ۔ اللہ کی طرف سے یہ اضلال، جیسا کہ



بَعۡدَہٗ یُؤۡمِنُوۡنَ ﴿۱۸۵﴾ مَنۡ یُّضۡلِلِ اللّٰہُ فَلَا ہَادِیَ

ایمان لائیں گے؟ و۲۶۸ جسے اللہ گمراہ کر دے اس کے لیے کوئی راہ دکھانے والا

لَہٗ ؕ وَ یَذَرُہُمۡ فِیۡ طُغۡیَانِہِمۡ یَعۡمَہُوۡنَ ﴿۱۸۶﴾ یَسۡـَٔلُوۡنَکَ

نہیں اور وہ انہیں ان کی سرکشی میں بھٹکتا ہوا چھوڑے رکھتا ہے و۲۶۹ یہ لوگ آپ سے قیامت

عَنِ السَّاعَۃِ اَیَّانَ مُرۡسٰہَا ؕ قُلۡ اِنَّمَا عِلۡمُہَا عِنۡدَ

کی بابت دریافت کرتے ہیں و۲۷۰ کہ اس کا وقوع کب ہوگا آپ کہہ دیجیے کہ اس کا علم تو بس میرے پروردگار ہی

رَبِّیۡ ۚ لَا یُجَلِّیۡہَا لِوَقۡتِہَاۤ اِلَّا ہُوَ ؕؔ ثَقُلَتۡ فِی السَّمٰوٰتِ

کے پاس ہے اس کے وقت پر اسے کوئی نہ ظاہر کرے گا بجز و۲۷۱ اُس (اللہ) کے بھاری (حادثہ) ہے وہ آسمانوں

وَ الۡاَرۡضِ ؕ لَا تَاۡتِیۡکُمۡ اِلَّا بَغۡتَۃً ؕ یَسۡـَٔلُوۡنَکَ کَاَنَّکَ

اور زمین میں وہ تم پر محض اچانک ہی آپڑے گی آپ سے دریافت کرتے بھی ہیں تو (اس طرح کہ) گویا آپ

حَفِیٌّ عَنۡہَا ؕ قُلۡ اِنَّمَا عِلۡمُہَا عِنۡدَ اللّٰہِ وَ لٰکِنَّ اَکۡثَرَ

اس کی تحقیق کر چکے ہیں، آپ کہہ دیجیے کہ اس کا علم تو بس اللہ ہی کے پاس ہے لیکن اکثر

النَّاسِ لَا یَعۡلَمُوۡنَ ﴿۱۸۷﴾ قُلۡ لَّاۤ اَمۡلِکُ لِنَفۡسِیۡ نَفۡعًا

لوگ (یہ بھی) نہیں جانتے و۲۷۲ آپ کہہ دیجیے کہ میں اپنی ہی ذات کے لیے کسی نفع کا اختیار نہیں رکھتا

وَّ لَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰہُ ؕ وَ لَوۡ کُنۡتُ اَعۡلَمُ الۡغَیۡبَ

اور نہ کسی ضرر کا مگر اتنا ہی جتنا اللہ چاہے و۲۷۳ اور اگر میں غیب کو جانتا رہتا

لَاسۡتَکۡثَرۡتُ مِنَ الۡخَیۡرِ ۚۖۛ وَ مَا مَسَّنِیَ السُّوۡٓءُ ۚۛ اِنۡ اَنَا

تو (اپنے لیے) بہت سے نفع حاصل کر لیتا و۲۷۴ اور کوئی مضرت مجھ پر واقع نہ ہوتی و۲۷۵ میں تو

اِلَّا نَذِیۡرٌ وَّ بَشِیۡرٌ لِّقَوۡمٍ یُّؤۡمِنُوۡنَ ﴿۱۸۸﴾ ؑ ہُوَ الَّذِیۡ

محض ڈرانے والا اور بشارت دینے والا ہوں ان لوگوں کو جو ایمان رکھتے ہیں و۲۷۶ وہ وہی



بارہا پہلے آچکا ہے، بندہ کے عدم طلب ہدایت کے نتیجہ کے طور پر ہوتا ہے۔

و۲۷۰ (علم و واقفیت کے لیے نہیں، بلکہ تمسخر و استہزاء کی راہ سے) منکرین کے اس سوال میں سنجیدگی ذرا بھی نہ ہوتی۔ محض تمسخر مقصود ہوتا۔ کانوا یسئلون عن وقت الساعة استبعادًا لوقوعها وتكذيبًا لوجودها (ابن کثیر)

و۲۷۱ اور وہ ظاہر کرنا یہی ہے کہ قیامت واقع ہو کر رہے گی) التجلية اظهار الشيء (قرطبی) عِلۡمُہَا۔ یعنی اس کے وقت وقوع کا تفصیلی علم۔ اِنَّمَا۔ اس کلمہ حصر نے صاف کر دیا کہ اس علم میں کوئی بھی مخلوق، نبی ہو یا فرشتہ باری تعالیٰ کا شریک نہیں۔ انجیل تک میں یہ قول موجود ہے: "اُس دن اور اُس گھڑی کی بابت کوئی نہیں جانتا، نہ آسمان کے فرشتے نہ بیٹا مگر صرف باپ (متی ۲۴:۳۶) اَیَّانَ۔ حتی کے معنی میں ہے۔ متی کے معنی میں بھی لیا گیا ہے۔ عبارة عن وقت الشيء ويقارب معنى متى (راغب) لِوَقۡتِہَا۔ ل یہاں فی کے معنی میں ہے۔ اے فی وقتها (قرطبی)

و۲۷۲ جاہل منکرین حشر کے استدلال میں ترتیب مقدمات یہ تھی کہ جب آپ رسالت کے مدعی ہیں تو علم غیب بھی آپ کو ضرور ہی ہوگا اور جب علم غیب ہے، تو وقوع قیامت کا تفصیلی علم بھی آپ کے لیے لازمی ہے۔ اس لیے اگر یہ علم نہیں رکھتے تو آپ کا دعوائے رسالت بھی صحیح نہیں کھلی ہوئی غلطی اس استدلال میں یہ تھی کہ غیب دانی کو کوئی جزو منصب رسالت کا فرض کر لیا گیا تھا۔ کَاَنَّکَ حَفِیٌّ عَنۡہَا۔ وقت قیامت کے علم کی یہ مکرر اور تاکیدی نفی اُن تمام ظنی و تخمینی معلومات کی تردید و تغلیط کر رہی ہے۔ جو دنیا کی مدت عمر سے متعلق عوام میں کبھی کسی اور کبھی کسی کے حوالہ سے مشہور ہوتے رہتے ہیں۔ في هذه الآية دليل على بطلان قول من يدعى العلم ببقاء مدة الدنيا (جصاص) وَ لٰکِنَّ اَکۡثَرَ النَّاسِ لَا یَعۡلَمُوۡنَ۔ یعنی اتنی موٹی بات بھی نہیں جانتے کہ وقت قیامت کا تفصیلی علم ہرگز لازمۂ نبوت نہیں ثَقُلَتۡ فِی السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ۔ یعنی وہ ایسا پرہیبت و عظیم الشان واقعہ ہے کہ آسمان و زمین کوئی بھی اس کی برداشت کی قوت نہیں رکھتے، سب اُس وقت ٹوٹ پھوٹ کر رہیں گے۔ قال قتادة وغيره المعنى لا تطيقها السمٰوٰت والارض لعظمها (قرطبی)

و۲۷۳ (اور جس امر میں اس کی مشیت مجھے اختیار دینے کی مقتضی نہیں ہوئی، اس میں ہر بشر کی طرح میں بھی بالکل عاجز و بے بس ہوں)

و۲۷۴ لیکن چونکہ میرا علم کامل و محیط نہیں اس لئے نفع تکوینی کے بہت سے مواقع ہاتھ سے جاتے ہی رہتے ہیں) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہ نص ہے اس باب میں کہ قدرت مستقل اور علم محیط مقبولین سے بھی منفی ہیں اور جہلا اپنے مشائخ سے کس کس طرح اس کا گمان رکھتے ہیں۔

و۲۷۵ (حالانکہ تکوینی حیثیت سے مجھے بھی مضرتیں حسب مشیت الٰہی واقع ہوتی رہتی ہیں) پیمبر بھی کبھی بیمار پڑتے ہیں کبھی مالی نقصان اُٹھاتے ہیں۔ وقس علی ہذا۔ اور یہ امور ان کے کمال نبوت میں ذرا بھی قادح نہیں ہوتے۔

و۲۷۶ (تو اس لیے میں علوم شرعی اور احکام شرعی سے تو خوب بہرہ ور کر دیا گیا ہوں باقی اُمور تکوینی کے علم کامل کی توقع ہی مجھ سے کیوں کی جاتی ہے؟)۔

خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ وَّجَعَلَ مِنْهَا زَوْجَهَا

(پروردگار) ہے جس نے تمہیں ایک جان واحد سے پیدا کیا ف۲۷۷ اور اسی سے اس کا جوڑا بنایا ف۲۷۸

لِيَسْكُنَ اِلَيْهَا ۚ فَلَمَّا تَغَشّٰىهَا حَمَلَتْ حَمْلًا

تاکہ وہ اس (جوڑے) سے تسکین حاصل کرے ف۲۷۹ پھر جب وہ (یعنی مرد) اُسے ڈھانک لیتا ہے اسے ہلکا سا حمل

خَفِيْفًا فَمَرَّتْ بِهٖ ۚ فَلَمَّآ اَثْقَلَتْ دَّعَوَا اللّٰهَ رَبَّهُمَا

رہ جاتا ہے پھر وہ اُسے لیے ہوئے چلتی پھرتی ہے ف۲۸۰ پھر جب وہ بوجھل ہوجاتی ہے تو وہ دونوں (میاں بیوی) اپنے

لَئِنْ اٰتَيْتَنَا صَالِحًا لَّنَكُوْنَنَّ مِنَ الشّٰكِرِيْنَ ﴿۱۸۹﴾

پروردگار اللہ سے دعا مانگنے لگتے ہیں کہ اگر تو نے ہمیں صحیح وسالم (اولاد) دے دی تو ہم (تیرے) بڑے شکر گزار ہوں

فَلَمَّآ اٰتٰىهُمَا صَالِحًا جَعَلَا لَهٗ شُرَكَآءَ فِيْمَآ

گے ف۲۸۱ لیکن جب (اللہ) انہیں جیتی جاگتی (اولاد) دے دیتا ہے تو وہ لوگ (اللہ) کی دی ہوئی چیز میں (اللہ کے)

اٰتٰىهُمَا ۚ فَتَعٰلَى اللّٰهُ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿۱۹۰﴾ اَيُشْرِكُوْنَ مَا

شریک قرار دینے لگتے ہیں ف۲۸۲ تو پاک ہے اللہ ان کے شرک سے۔ کیا (اللہ کے ساتھ) یہ انہیں شریک کرتے

لَا يَخْلُقُ شَيْئًا وَّهُمْ يُخْلَقُوْنَ ﴿۱۹۱﴾ وَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ

ہیں جو کسی چیز کو پیدا نہ کر سکیں (بلکہ) خود ہی پیدا کیے گئے ہیں ف۲۸۳

لَهُمْ نَصْرًا وَّلَآ اَنْفُسَهُمْ يَنْصُرُوْنَ ﴿۱۹۲﴾ وَاِنْ

وہ انہیں کسی قسم کی مدد بھی نہیں دے سکتے ہیں (بلکہ) خود اپنی ہی مدد نہیں کر سکتے ف۲۸۴ اور اگر

تَدْعُوْهُمْ اِلَى الْهُدٰى لَا يَتَّبِعُوْكُمْ ؕ سَوَآءٌ عَلَيْكُمْ

تم انہیں کوئی بات بتلانے کو پکارو تو تمہاری پیروی نہ کر سکیں برابر ہیں (دونوں امر) تمہارے اعتبار سے

اَدَعَوْتُمُوْهُمْ اَمْ اَنْتُمْ صَامِتُوْنَ ﴿۱۹۳﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ

کہ خواہ انہیں پکارو خواہ خاموش رہو ف۲۸۵ بیشک جنہیں



ف۲۷۷ یعنی حضرت آدم علیہ السلام سے۔ نہ کہ متعدد مورثوں سے۔ قال جمهور المفسرين المراد بالنفس الواحدة ادم (قرطبی) خَلَقَكُمْ۔ میں ضمیر نوع انسان کی جانب ہے، یعنی کل نسل انسانی ایک ہی ابوالبشر کی اولاد میں ہے۔ یہ نہیں کہ مختلف قوموں، نسلوں قبیلوں کے مورث اعلیٰ بھی الگ الگ ہوں۔ ف۲۷۸ یعنی حضرت حوا کو۔ مِنْهَا۔ ضمیر نفس کی طرف بالکل ظاہر ہے لیکن خود نفس سے مراد جنس بھی لی جاسکتی ہے اور لی گئی ہے۔ قيل يريد به الجنس (جصاص) والمراد خلق من النوع الانسانى زوجة ادم والمقصود التنبيه على انه تعالى جعل زوج ادم انسانًا مثله (کبیر) ای من جنسها (روح) ملاحظہ ہو پارہ ۴ سورۃ النساء کی آیت اول ف۲۷۹ گویا عورت کی پیدائش کی غرض ہی یہ ہے کہ مرد اس سے راحت وسکون حاصل کرے اور لِيَسْكُنَ اِلَيْهَا۔ کے عموم کے تحت میں مادی، روحانی، دماغی، جسمانی، ہر قسم کی راحتیں آگئیں۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ ضمناً یہ مسئلہ بھی نکل آیا کہ مقصود آفرینش اصلاً مستقلاً مرد ہے اور عورت تو گویا مرد کے لیے ہے۔ اور ایک تبعی حیثیت رکھتی ہے۔ ف۲۸۰ اب ابوالبشر وام البشر کے قصہ سے گزر کر مرد وزن کی عام خلقت کا بیان شروع ہوگیا۔ خاص سے عام کی جانب التفات قرآن مجید کا ایک عام اور پسندیدہ اسلوب بیان ہے۔ فَلَمَّا تَغَشّٰىهَا۔ کنایہ مباشرت سے ہے۔ كناية عن الوقاع (قرطبی) اى جامعها والغشيان اِتيان الرجل المراة (کبیر) ف۲۸۱ (اور ادائے حقوق توحید کریں گے) فَلَمَّآ اَثْقَلَتْ۔ یعنی جب عورت کا پیٹ بھاری ہونے لگتا ہے اور طرح طرح کے مشکلات وخطرات کا سامنا شروع ہو جاتا ہے۔ ف۲۸۲ آیت کے اندر شرک کی ساری قسمیں آگئیں۔ جَعَلَا۔ کی ضمیر تثنیہ کس کی جانب ہے؟ بعض اس طرف گئے ہیں کہ آدم علیہ السلام وحوا مراد ہیں۔ لیکن قول محقق یہ ہے کہ بنی آدم میں سے ہر نفس اور زوج نفس مراد ہیں بعض تابعین سے بھی یہی منقول ہے۔ قال الحسن وقتادة الضمير فى جعلا عائد الى النفس وزوجه من ولد ادم لا الى ادم وحواء (جصاص) جعل الزوج والزوجة لله شركاء (کبیر۔ عن القفال) امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے قفال کے حوالہ سے لکھا ہے کہ یہ قصہ بہ طور تمثیل کے مشرکین کی عام حالت کو بیان کر رہا ہے اور اس تفسیر کو بہت ہی پسند فرمایا ہے۔ هذا جواب فى غاية الصحة والسداد (کبیر) اور محققین نے یہ بھی کہا ہے کہ آیت میں ضمیر کو آدم علیہ السلام وحوا علیہما السلام کی طرف راجع کرنے کی کوئی تائید نہ قرآن سے ملتی ہے نہ حدیث صحیح سے اور نہ ایسے قصہ پیمبروں کے لائق ہیں۔ لم تثبت فى قرآن ولا حديث صحيح فاطرحت ذكرها (بحر) وامثال ذالک لاتليق بالانبياء (بیضاوی) ف۲۸۳ اس میں مورتیاں بت، عناصر طبعی وغیرہ سارے ہی معبودان باطل آگئے۔ ف۲۸۴ مشرکوں کی کمال حماقت دکھائی ہے کہ ایسوں کے آگے جھکتے ہیں اور گرتے ہیں۔ جو کسی کو تو پیدا کیا کرتے خود اپنے پیدا کرنے پر قادر نہیں، بلکہ اپنی پیدائش تک کے لئے دوسرے ہی کے تمام تر محتاج ہیں۔ دوسری آیت میں ترقی کر کے ارشاد ہوا ہے کہ اتنا ہی نہیں بلکہ تخلیق الگ رہی وہ تو امداد تک پر قادر نہیں۔ نہ کسی دوسرے کی نہ خود اپنی ہی! حیرت اور کمال حیرت ہے کہ ایسی بے بس ہستیوں کو معبود کے درجہ پر رکھا جائے! ف۲۸۵ تَدْعُوْهُمْ اِلَى الْهُدٰى۔ کے ایک معنی تو یہی ہیں کہ اگر تم انہیں اس غرض سے پکارو کہ یہ تمہیں کوئی راہ بتلائیں، تو تمہارا کہنا یہ نہ کر سکیں۔ یعنی راہ نہ بتلا سکیں۔ اور دوسرے معنی یہ ہو سکتے ہیں کہ اگر تم انہیں اس لئے پکارو کہ تم انہیں راہ دکھلا دو تو یہ تمہارے کہنے پر نہ چلیں یعنی ہدایت پر عمل نہ کر سکیں۔ تَدْعُوْهُمْ میں خطاب مشرکین سے ہے اور ضمیر هم اصنام کی جانب ہے۔ قيل الخطاب للمشركين وهم ضمير الاصنام (بیضاوی)۔

تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ عِبَادٌ اَمْثَالُكُمْ فَادْعُوْهُمْ

تم اللہ کو چھوڑ کر پکارتے ہو وہ تمہارے ہی جیسے بندے ہیں سو تم انہیں پکارو

فَلْيَسْتَجِيْبُوْا لَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿۱۹۴﴾ اَلَهُمْ

وہ تمہیں جواب دیں گے اگر تم سچے ہو ف۲۸۶ کیا ان کے

اَرْجُلٌ يَّمْشُوْنَ بِهَآ اَمْ لَهُمْ اَيْدٍ يَّبْطِشُوْنَ بِهَآ

پیر ہیں جن سے وہ چلتے ہیں؟ کیا ان کے ہاتھ ہیں جن سے وہ (کسی چیز کو) پکڑتے ہیں؟

اَمْ لَهُمْ اَعْيُنٌ يُّبْصِرُوْنَ بِهَآ اَمْ لَهُمْ اٰذَانٌ

کیا ان کی آنکھیں ہیں جن سے وہ دیکھتے ہیں؟ کیا ان کے کان ہیں

يَّسْمَعُوْنَ بِهَا قُلِ ادْعُوْا شُرَكَآءَكُمْ ثُمَّ كِيْدُوْنِ

جن سے وہ سنتے ہیں؟ آپ کہہ دیجیے کہ تم اپنے (سب) شریکوں کو بلا لو پھر میرے خلاف چال چلو

فَلَا تُنْظِرُوْنِ ﴿۱۹۵﴾ اِنَّ وَلِيِّ اللّٰهُ الَّذِيْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ

اور مجھے مہلت نہ دو ف۲۸۷ یقیناً میرا کارساز اللہ ہے جس نے (مجھ پر یہ) کتاب نازل کی ہے

وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ ﴿۱۹۶﴾ وَ الَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ

اور وہ صالحین کی کارسازی کرتا ہی رہتا ہے ف۲۸۸ اور جن کو تم اللہ کے سوا

مِنْ دُوْنِهٖ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ نَصْرَكُمْ وَ لَآ اَنْفُسَهُمْ

پکارتے ہو وہ نہ تو تمہاری ہی مدد کر سکتے ہیں اور نہ اپنی ہی مدد

يَنْصُرُوْنَ ﴿۱۹۷﴾ وَ اِنْ تَدْعُوْهُمْ اِلَى الْهُدٰى لَا يَسْمَعُوْا

کر سکتے ہیں ف۲۸۹ اور اگر تم انہیں کوئی بات بتلانے کو پکارو تو وہ سن نہ سکیں ف۲۹۰

وَ تَرٰىهُمْ يَنْظُرُوْنَ اِلَيْكَ وَ هُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ ﴿۱۹۸﴾

اور آپ انہیں دیکھیں گے کہ گویا آپ کی طرف نظر کر رہے ہیں درآنحالیکہ انہیں کچھ نہیں سوجھ رہا ہے ف۲۹۱



ف۲۸۶ (لیکن وہ جواب کہاں دے پاتے ہیں؟ اور یہی ایک بات تمہارے دعوے کو بدیہی البطلان بنا دینے کے لئے کافی ہے) عِبَادٌ اَمْثَالُكُمْ۔ یہ مثلیت ومشابہت انسان اور ان دیوتاؤں کے مخلوق ہونے اور بے بس وبے اختیار ہونے میں ہے۔ قال الحسن فی کونها مملوکة لله وقال التبریزی فی کونها مخلوقة (بحر) ای مماثلة لکم من حیث انها مملوکة لله تعالی مسخرة لامره عاجزة عن النفع والضر (روح) من حیث انها مملوکة مسخرة (بیضاوی) اشارہ ہے جاہلی قوموں کے دیوتاؤں، سورج، چاند، زہرہ، مشتری، آکاش دیوتا وغیرہ کی جانب۔ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ۔ اگر تم سچے ہو۔ ان کے معبود ورب ہونے کے باب میں۔ توریت میں بعل پرستوں اور بعل کے نبیوں کے سلسلہ ذکر میں ہے:۔ ”انہوں نے وہ بیل جو انہیں دیا گیا تھا لیا اور اُسے تیار کیا۔ اور صبح سے دوپہر تک بعل کا نام لیا کئے کہ اے بعل ہماری سن، پر کچھ آواز نہ ہوئی اور نہ کوئی جواب دینے والا تھا۔ اور وہ اس مذبح پر جو بنا تھا کودا کئے اور دوپہر کو ایسا ہوا کہ ایلیاہ اُن پر ہنسا اور بولا، بلند آواز سے پکارو کیونکہ وہ تو ایک خدا ہے۔ شاید وہ باتیں کر رہا ہے یا خلوت میں ہے یا کہیں سفر میں ہے اور شاید کہ وہ سوتا ہے۔ سو ضرور ہے کہ وہ جگایا جائے (۱۔سلاطین ۱۸: ۲۶، ۲۷) تَدْعُوْنَ۔ میں دعاء سے مراد اُن بتوں کو معبود قرار دینا اور فادعوهم میں دعاء سے مراد اُن سے طلب نفع ودفع ضرر چاہنا ہے۔ عنی بالدعاء الاول تسمیتهم الاصنام الهة. والدعاء الثانی طلب المنافع وکشف المضار من جهتهم (جصاص) تدعون ای تعبدونهم وتسمونهم الهة (بیضاوی) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ نداء غیر اللہ بہ طور استغاثہ آیت کی رو سے ناجائز ثابت ہو رہی ہے۔ ف۲۸۷ یعنی تم مع اپنے گونگے بہرے معبودوں کے سب مل کر اپنے دل کا ارمان نکال لو۔ اور میری مخالفت میں ایڑی چوٹی کا زور لگا کر دیکھ لو کہ مجھے کہاں تک نقصان پہنچا سکتے ہو۔ قُلِ ادْعُوْا شُرَكَآءَكُمْ ثُمَّ كِيْدُوْنِ فَلَا تُنْظِرُوْنِ۔ خطاب پیغمبر سے ہے کہ آپ ان بت پرستوں سے ان پر ان کے معبودوں کی بے کسی اور بے بسی واضح کرنے کو یوں فرمایئے۔ اَلَهُمْ...... يَّسْمَعُوْنَ بِهَا۔ جسمانیات میں کمال کا تحقق اُنہی آلات واعضاء پر موقوف ہے۔ اس لیے ان پر جرح تفصیل سے فرمائی گئی۔ آیت میں یہ پہلو بھی آ گیا ہے کہ انسان میں قوت وقدرت کے ظاہری آلات، پیر، ہاتھ، آنکھ کان تو کم سے کم ہیں بھی۔ یہ بے جان وبے حس بت تو ان سے بھی محروم ہیں پھر یہ مشرک انسان کی کیا شامت ہے کہ وہ ان کی پرستش میں لگا ہوا ہے جو خود اُس سے بھی ابتر وکمتر ہیں۔ المقصود من هذا الاٰية بیان ان الانسان افضل واکمل حالاً من الصنم واشتغال الافضل الاکمل بعبادة الاخس الادون جهل (کبیر) ف۲۸۸ (تو پھر اپنے نبی اور نبی بھی کیسا افضل الانبیاء کی کارسازی کیوں نہ کرے گا؟ یہاں اکیلے اور سچے معبود کے دو وصف بیان کر دیئے ہیں۔ ایک یہ کہ اس نے کتاب نازل کی ہے جو دنیا وآخرت میں نافع اور سارے علوم کی جامع ہے دوسرے یہ کہ وہ صالح بندوں کی نصرت وکارسازی کرتا ہے دیوی دیوتا نام کے معبودان دونوں ہی وصفوں سے عاجز وعاری ای ومن عادته تعالی ان یتولی الصالحین من عباده فضلا عن انبیائه (بیضاوی) ف۲۸۹ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۲۸۴ اصل مقصود ان معبودوں کا کمال عجز دکھانا تھا اس لیے اس پر توجہ اس آیت میں دلائی گئی ہے ف۲۹۰ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۲۸۵ لَا يَسْمَعُوْا۔ ابھی اُوپر کی ایک آیت میں اسی مضمون کے خاتمہ پر لَا يَتَّبِعُوْكُمْ وارد ہوا ہے۔ یہاں اس سے ترقی کر کے لَا يَسْمَعُوْا ہے۔ عدم اسماع یقیناً عدم اتباع سے بڑھ کر ابتر وصف ہے یہ معبودان باطل اتباع تو کیا کرتے سننے کی بھی صلاحیت نہیں رکھتے۔ هذا ابلغ من نفی الاتباع (روح) ف۲۹۱ تَرٰىهُمْ میں ضمیر اُنہی معبودان باطل کی طرف ہے۔ صناع مشرک وجاہلی قومیں اپنی صناعی کے زور سے جیسی ”جاندار“ مورتیں تراش لیتی ہیں، ان کے اُوپر قرآن مجید کا یہ بیان کس قدر صادق آتا ہے۔

خُذِ الْعَفْوَ وَاْمُرْ بِالْعُرْفِ وَ اَعْرِضْ عَنِ
درگزر اختیار کیجیے اور نیک کام کا حکم دیتے رہیے اور جاہلوں سے کنارہ کش
الْجٰهِلِيْنَ ﴿۱۹۹﴾ وَ اِمَّا يَنْزَغَنَّكَ مِنَ الشَّيْطٰنِ نَزْغٌ
ہو جایا کیجیے و۲۹۲ اور اگر آپ کو کوئی وسوسہ شیطان کی طرف سے آنے لگے
فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ ؕ اِنَّهٗ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿۲۰۰﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ
تو (فوراً) اللہ کی پناہ مانگ لیا کیجیے وہ خوب سننے والا ہے اور خوب جاننے والا ہے و۲۹۳ یقیناً جو لوگ
اتَّقَوْا اِذَا مَسَّهُمْ طٰٓئِفٌ مِّنَ الشَّيْطٰنِ تَذَكَّرُوْا
خدا ترس ہیں جب انہیں کوئی خطرہ شیطانی لاحق ہوتا ہے تو وہ یاد (الٰہی) میں لگ جاتے ہیں
فَاِذَا هُمْ مُّبْصِرُوْنَ ﴿۲۰۱﴾ وَ اِخْوَانُهُمْ يَمُدُّوْنَهُمْ فِي
جس سے یکایک انہیں سوجھ آجاتی ہے و۲۹۴ اور جو شیطان کے بھائی ہیں شیطان انہیں گمراہی میں
الْغَيِّ ثُمَّ لَا يُقْصِرُوْنَ ﴿۲۰۲﴾ وَ اِذَا لَمْ تَاْتِهِمْ بِاٰيَةٍ قَالُوْا
کھینچے رہتے ہیں سو وہ باز نہیں آتے و۲۹۵ اور جب آپ ان کے سامنے کوئی نشان نہیں لاتے تو وہ کہتے ہیں کہ
لَوْ لَا اجْتَبَيْتَهَا ؕ قُلْ اِنَّمَآ اَتَّبِعُ مَا يُوْحٰٓى اِلَيَّ مِنْ
آپ اسے کیوں نہ چھانٹ لائے و۲۹۶ آپ کہہ دیجیے کہ میں تو بس اسی کی پیروی کرتا ہوں جو کچھ میرے اوپر میرے
رَّبِّيْ ۚ هٰذَا بَصَآئِرُ مِنْ رَّبِّكُمْ وَ هُدًى وَّ رَحْمَةٌ
پروردگار کی طرف سے وحی ہوا ہے، و۲۹۷ یہ (خود بہت سی) دلیلیں ہیں تمہارے پروردگار کی طرف سے اور ہدایت اور
لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿۲۰۳﴾ وَ اِذَا قُرِئَ الْقُرْاٰنُ فَاسْتَمِعُوْا
رحمت ان لوگوں کے لئے جو ایمان رکھتے ہیں و۲۹۸ اور جب قرآن پڑھا جائے تو اس کی طرف کان لگایا
لَهٗ وَ اَنْصِتُوْا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ﴿۲۰۴﴾ وَ اذْكُرْ رَّبَّكَ
کرو اور خاموش رہا کرو تاکہ تم پر رحمت کی جائے و۲۹۹ اور اپنے پروردگار کو اپنے دل میں



و۲۹۲ (اور بہت زیادہ ان کے درپے نہ ہوجیے) خُذِ الْعَفْوَ۔ یعنی ان لوگوں کی جاہلانہ اور اشتعال انگیز حماقتوں سے درگزر ہی کرتے رہیے۔ ای خذ العفو عن المذنبين والمراد اعف عنهم والى هذا ذهب جمع من السلف يشهد له ما اخرجه ابن جرير وابن المنذر وغيرهما عن الشعبى (روح) آیت سے محققین نے طرح طرح کے سبق حاصل کئے ہیں۔ تحصیل علم، اعراض اہل ظلم اور ترک مجادلۂ سفہاء وغیرہ کے۔ الحض على التخلق بالعلم والاعراض عن اهل الظلم والتنزه عن منازعة السفهاء (قرطبی) اور جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ اس سے زیادہ کوئی آیت اخلاق کی جامع نہیں (روح) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں لوگوں کے ساتھ تسامح اور شفقت کے برتاؤ کی اور جاہلوں کے ساتھ حلم سے پیش آنے کی تعلیم ہے۔ و۲۹۳ اس لیے آپ کے استعاذہ کو خوب سنے گا۔ اور آپ کے مقصود کو خوب سمجھے گا۔ مِنَ الشَّيْطٰنِ نَزْغٌ۔ نزغۂ شیطانی سے یہاں مراد طبیعت میں اس غصہ واشتعال کا پیدا ہونا اور اس کے مقتضا پر عمل کرنا ہے، جو مشرکوں اور جاہلوں کی پیہم اشتعال انگیزیوں سے پیدا ہونا تقریباً ایک امر طبعی تھا لیکن اس پر عمل کرنے سے مصالح انتظامی میں فرق پڑنے کا بھی احتمال تھا۔ نزغ الشيطان وساوسه (قرطبی) الاغواء بالوسوسة واكثر ما يكون عند الغضب (جصاص) اِمَّا يَنْزَغَنَّكَ مِنَ الشَّيْطٰنِ نَزْغٌ۔ یہاں یہ سوال پیدا ہوا ہے کہ آیا پیمبر کے لیے نزغ شیطانی ممکن بھی ہے؟ سیدھا اور صاف جواب یہ کہ ممکن کیوں نہیں پیمبر سے صرف صدور معصیت ممتنع ہے، گناہ کی رائے و تجویز کا پیغمبر کے سامنے پیش ہونا، چاہے وہ انسان کی طرف سے ہو یا شیطان کی طرف سے، یہ تو کسی درجہ میں بھی ممتنع نہیں، اور نزغ شیطان کی حیثیت اس سے زیادہ کچھ بھی نہیں کہ شیطان نے ایک رائے آپ کے سامنے پیش کی اور قرآن مجید تو ہر بری تحریک کو شیطان ہی کی جانب منسوب کرتا ہے۔ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ۔ آپ اللہ سے پناہ مانگئے وہ خود آپ کو پناہ میں لے لے گا۔ یعنی اس عارضی وسوسہ کو آپ سے دور کردے گا۔ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے یہاں یہ نکتہ خوب لکھا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی لطافت قلب اسی سے ظاہر ہے کہ جو وسوسہ شیطانی محض مس کے درجہ میں ہوتا تھا (چنانچہ اگلی آیت میں ایسے ہی موقع کے لیے لفظ مس آیا ہے اور وہاں ذکر صالحین و متقین اُمت کا ہے) تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے قلب مبارک کو اس کی اذیت مثل نزغ کے محسوس ہوتی تھی۔ ايراد النزغ فى موضع والمس فى اخر لعله للاشارة الى ان لطافة قلبه صلى الله عليه وسلم ازيد من غيره حيث يكون الوسوسة التى لا يكون ورودهٗ اكثر من المس نزغًا وابداءً شديدًا فى حقه ولذا اكد باسناده الى النزغ نفسه مبالغةً (تھانوی) و۲۹۴ یعنی حقیقت امر اُن پر منکشف ہوجاتی ہے مکاید شیطانی اُن پر واضح ہوجاتے ہیں۔ اور وہ شیطانی خطرہ اُن پر اثر نہیں کرتا۔ تَذَكَّرُوْا۔ یاد الٰہی میں لگ جاتے ہیں۔ یعنی دعاء استعاذہ وغیرہ کے ذریعہ سے اللہ کی عظمت کا استحضار کرکے اپنے ایمان کو تازہ کرلیتے ہیں۔ طٰٓئِفٌ مِّنَ الشَّيْطٰنِ۔ یعنی شیطان کی تحریک پر ان کے دلوں میں غصہ واشتعال یا اور کسی امر ناجائز و ناپسندیدہ کا جذبہ بھڑکنے لگتا ہے۔ الشیطن سے یہاں مراد جنس شیاطین ہے نہ کہ ذات ابلیس۔ والمراد بالشيطن ولذلك جمع ضميره (بیضاوی) انما جمع الضمير فى اخوانهم والشيطان مفرد لان المراد به جنس (مدارک) محققین نے لکھا ہے کہ وسوسہ شیطانی سے تقویٰ میں کوئی نقصان نہیں آتا۔ اور اس محفوظیت کے تین درجہ ہیں۔ درجہ اعلیٰ یہ کہ وسوسہ کا اثر ہی سرے سے نہ ہو۔ جیسا کہ حضرت ابراہیم خلیل علیہ السلام اور حضرت اسمٰعیل ذبیح علیہ السلام کے واقعہ میں منقول ہے۔ اور درجہ اوسط یہ کہ وسوسہ اثر دکھائے مگر معاً تنبیہ بھی ہوجائے اور وسوسہ کے شر سے حفاظت رہے۔ یہ مقام صدیقین کا ہے اور قصۂ یوسف و زلیخا میں اس کی نظیر موجود ہے۔ اور درجہ ادنیٰ محفوظیت کا یہ ہے کہ پھسلے مگر معاً سنبھل جائے۔ ڈرے جھجکے اور باز آجائے۔ یہ مقام تائبین کا ہوتا ہے۔ اور ان تینوں مقامات کا صاحب عارف، متقی، ولی، صاحب دل ہوتا ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں کاملوں کو وسوسہ آنے کے امکان کی مع اس کے علاج یعنی استعاذہ اور تذکر امر و نہی کی تصریح ہے۔ و۲۹۵ (گمراہیوں سے) اور باز آئیں بھی تو کیسے؟ نہ اس کا ارادہ کرتے ہیں اور نہ شیطان کے شر سے پناہ مانگتے ہیں۔ ولا يكفون عن الغىّ ولا يقصرون كالمتقين (بیضاوی) لا يتوبون ولا يرجعون (قرطبی) اِخْوَانُهُمْ۔ یعنی مشرکین و اہل جاہلیت جو اہل طاعت و تقویٰ نہیں بلکہ اپنی حرکتوں کے باعث گویا شیطانی برادری کے لوگ ہیں۔ ضمیر۔ ھم، الشیطن (اسم جنس) کی جانب ہے۔ المعنى اخوان الشياطين وهم الفجار من ضلال الانس (قرطبی) قال الحسن وقتادة والسدى اخوان الشياطين فى الضلال يمدهم الشياطين (جصاص) اى اخوان الشياطين من شياطين الانس (مدارک) يَمُدُّوْنَهُمْ فِي الْغَيِّ۔ ضمیر ھم اُنہی اخوان کی طرف ہے۔ وهم الفجار من ضلال الانس يمدهم الشياطين فى الغى (قرطبی) يَمُدُّوْنَهُمْ۔ مَدَّ اور اَمَدَّ۔ دو قریب المعنیٰ لفظ ہیں۔ قرآن مجید میں دونوں برابر آتے ہیں۔ امدّ عموماً موقع مدح پر مدّ عموماً محل ذم میں۔ قال الواحدى عامة ما جاء فى التنزيل مما يحمد ويستحب امددت على افعلت وما كان بخلافه فانه يجىءُ على مددت (کبیر) و۲۹۶ (کہ جب آپ نبی ٹھیرے تو سب کچھ آپ کے اختیار میں ہوگا) لَمْ تَاْتِهِمْ بِاٰيَةٍ۔ یعنی ہمارے فرمائشی معجزوں میں سے آپ کوئی معجزہ کیوں نہیں لاتے۔ كانوا يطلبون اٰيات معينة ومعجزات مخصوصة على سبيل التعنت (کبیر) و۲۹۷ یعنی میرا کام تو صرف فرائض رسالت کو انجام دینا ہے، نہ کہ تمہارے فرمائشی معجزات بہ اختیار خود دلانا۔ جاہلی مشرک قوموں کے سمجھانے کے لئے جو نبوت کو الوہیت کی کوئی شاخ قرار دینے پر مصر رہتے ہیں، قرآن مجید نے اس حقیقت کو بیسیوں

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

مختلف طریقوں سے ادا کیا ہے۔ عارفوں نے یہیں سے یہ نکتہ بھی نکالا ہے کہ نبوت نام ہے کمال عبدیت وعبودیت کا۔ مرشد تھانوی علیہ نے فرمایا کہ آیت میں الطرح ہے اس کی کہ امور غیبی غیر اختیاری ہیں اس
وہ کمال کی علامت بھی نہیں۔ کمال کی بڑی علامت بس اتباع وحی ہے و۲۹۸ یعنی قرآن تو اپنے اعجاز لفظی واعجاز معنوی کے اعتبار سے خود ہی بہت سے معجزات ودلائل کا قائم مقام ہے و۲۹۹ حکم کے مخاطب
رہے کہ کفار ومنکرین ہیں اور مقصود اصلی یہ ہے کہ جب قرآن بہ غرض تبلیغ وغیرہ پڑھ کر تم کو سنایا جائے تو اسے توجہ وخاموشی کے ساتھ سنو تا کہ اس کا معجز ہونا اور اس کی تعلیمات کی خوبیاں تمہاری سمجھ میں آجائیں اور تم
ان لا کر مستحق رحمت ہو جاؤ۔ اصل حکم تو اسی قدر تھا لیکن علماء حنفیہ نے اس کے مفہوم میں توسع پیدا کر کے اس سے حالت نماز میں مقتدی کے لیے قرآنی سورۂ فاتحہ کی ممانعت بھی نکالی ہے۔ اور اس باب میں علمائے
ت کے درمیان طویل مباحث ہیں جن کے اعادہ کا یہاں محل نہیں۔ ظاهره وجوب الاستماع والانصات وقت قراءة القرأن فی الصلوٰة والتهليل ونحو ذالک (مدارک) وظاهر اللفظ
ضي وجوبهما حيث يقراء القرأن مطلقاً (بیضاوی) فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ وَاَنْصِتُوْا۔ صیغۂ امر میں ہیں لیکن امر سے مراد یہاں وجوب ہے یا محض استحباب؟ فقہاء نے جواب یہ دیا ہے کہ بہ سبب حرج
اختلاف مجتہدین کے اولیٰ اور اصح یہ ہے کہ صیغۂ امر کو استحباب کے لیے سمجھا جائے عامة العلماء على استحبابهما خارج الصلوٰة (بیضاوی) اَنْصِتُوْا۔ انصات ایسی خاموشی کو کہتے ہیں جو سننے ہی



فِيْ نَفْسِكَ تَضَرُّعًا وَّ خِيْفَةً وَّ دُوْنَ الْجَهْرِ مِنَ
یاد کیا کر عاجزی اور خوف کے ساتھ نہ کہ چلانے کی آواز سے

الْقَوْلِ بِالْغُدُوِّ وَالْاٰصَالِ وَ لَا تَكُنْ مِّنَ الْغٰفِلِيْنَ ۝۲۰۵
صبح اور شام کو اور اہل غفلت میں نہ شامل ہو جانا و۳۰۰

اِنَّ الَّذِيْنَ عِنْدَ رَبِّكَ لَا يَسْتَكْبِرُوْنَ عَنْ
بیشک جو تیرے پروردگار کے قریب ہیں وہ اس کی عبادت سے تکبر

عِبَادَتِهٖ وَ يُسَبِّحُوْنَهٗ وَلَهٗ يَسْجُدُوْنَ ۝۲۰۶
نہیں کرتے اور اس کی پاکی بیان کرتے رہتے ہیں اور اسی کو سجدہ کرتے ہیں و۳۰۱

اٰيَاتُهَا ۷۵ ۸ سُوْرَةُ الْاَنْفَالِ مَدَنِيَّةٌ ۸۸ رُكُوْعَاتُهَا ۱۰
اس میں ۷۵ آیتیں سورۂ انفال مدنی ہے اور دس رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْاَنْفَالِ ؕ قُلِ الْاَنْفَالُ لِلّٰهِ وَ الرَّسُوْلِ ۚ
(یہ لوگ) آپ سے غنیموں کے بارہ میں سوال کرتے ہیں، و۱ آپ کہہ دیجیے کہ غنیمتیں اللہ کی ملک ہیں

فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَ اَصْلِحُوْا ذَاتَ بَيْنِكُمْ ۪ وَ اَطِيْعُوا اللّٰهَ
(اصلاً) اور رسول کی (تبعاً) و۲ پس اللہ سے ڈرتے رہو اور اپنے آپس کی اصلاح کرو اور اللہ اور اس کے

وَرَسُوْلَهٗۤ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝۱ اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ
رسول کی اطاعت کرو اگر تم ایمان رکھتے ہو و۳ ایمان والے تو بس وہ ہوتے ہیں کہ

الَّذِيْنَ اِذَا ذُكِرَ اللّٰهُ وَجِلَتْ قُلُوْبُهُمْ وَ اِذَا تُلِيَتْ
جب (ان کے سامنے) اللہ کا ذکر کیا جاتا ہے تو ان کے دل سہم جاتے ہیں و۴ اور جب انہیں اس کی آیتیں



غرض سے اور بہ طور ادب ہو۔ الانصات السكوت للاستماع والاصغاء
مراعاة (قرطبی) قال اهل اللغة الانصات الامساک عن الكلام
سكوت لاستماع القرأن (جصاص) و۳۰۰ (کہ ذکر الٰہی سے غفلت سے
کر اور کون غفلت ہوگی) دُوْنَ الْجَهْرِ۔ جو چیز ممنوع ہے وہ جہر مفرط ہے ورنہ جہر
لق یا جہر معتدل ممنوع نہیں۔ المراد منه ان يقع ذالک الذكر بحيث
ون متوسطاً بين الجهر والمخافة (کبیر) ملاحظہ ہوں اسی سورۃ کی آیت نمبر
پر حاشیے پارہ ۸ میں۔ وَاذْكُرْ رَّبَّكَ فِيْ نَفْسِكَ تَضَرُّعًا وَّ خِيْفَةً مقصود تعلیم ادب
۔ ہیئت آواز ہر شے سے تذلل کا اظہار ہونا چاہیے۔ بِالْغُدُوِّ وَ الْاٰصَالِ۔
ں ہمیشہ مقصود انہی دو وقتوں کا حصر نہیں۔ قيل المراد ادامة الذكر باستقامة
كر (مدارک) المراد مداومة الذكر والمواظبة عليه بقدر الامكان
بیر) مرشد تھانوی علیہ نے فرمایا کہ ولا تكن من الغفلين سے معلوم ہوتا
ہ کہ ذکر کی ایک قسم یہ بھی ہے کہ غفلت نہ ہو۔ یعنی فکر ہو اگرچہ اس میں زبان کی
لت نہ ہو نہ جلی نہ خفی۔ و۳۰۱ یعنی دل سے، زبان سے، جوارح سے، سب طرح
ں کی عبادت میں لگے رہتے اور اپنی عبدیت کا ثبوت دیتے رہتے ہیں۔ اور ان میں
ے کوئی بھی اپنے کو کسی صفت باری میں شریک نہیں سمجھتا۔ یہ آیت آیت سجدہ کہلاتی
ہے۔ اور اس طرح کی آیتیں قرآن مجید میں بقول اصح چودہ ہیں اور بعض کے شمار میں
رہ (اختلاف سورہ حج کے دوسرے سجدہ سے متعلق ہے) سجدۂ تلاوت، آیت سجدہ
ں تلاوت کے وقت حنفیہ کے یہاں واجب ہے۔ تفصیلی احکام کتب فقہ میں ملیں
گے۔ اِنَّ الَّذِيْنَ عِنْدَ رَبِّكَ۔ مراد اصلی تو فرشتے ہیں توسع کر کے انبیاء اولیاء
ربین بھی اس میں داخل کیے جا سکتے ہیں۔ يعنى الملائكة بالاجماع (قرطبی)
عِنْدَ سے مراد قرب منزلت ومرتبت ہے نہ کہ قرب مکانی۔ هو عبارة عن قربهم
الكرامة لا فى المسافة (قرطبی) مكانةً ومنزلةً لا مكانًا ومنزلًا
دارک) القرب المعتبر هو القرب بالشرف لا القرب بالجهة (کبیر)
یت کا مطلب یہ ہے کہ جب ملائکہ بہ ایں شرف وعظمت ہر وقت عبادت الٰہی وتسبیح
ں لگے ہوئے ہیں تو انسان کو اپنی ناسوتی آلائشوں کے لحاظ سے اور زیادہ اس پر
ستعد رہنا چاہیے والمعنى ان الملائكة مع نهاية شرفهم و غاية
هارتهم لما كانوا مواظبين على العبودية والسجود والخضوع
الخشوع فالانسان مع كونه مبتلى بظلمات عالم الجسمانيات اولى
المواظبة على الطاعة (کبیر) مرشد تھانوی علیہ نے فرمایا کہ لَا
يَسْتَكْبِرُوْنَ یعنی تکبر سے بری ہونے کو دوسری طاعتوں پر مقدم رکھنے سے یہ نکلتا
ہے کہ زوال کبر اصلاح کی باقی صورتوں کے لیے بہ منزلہ شرط ہے اور امام رازی علیہ
نے الفاظ آیت کی ترتیب سے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ اعمال قلوب، اعمال جوارح پر مقدم ہیں۔

سورۃ الانفال و۱ (کہ یہ ملک کس کی ہیں اور انہیں تقسیم کس طرح کیا جائے) تقسیم مال غنیمت کے قدیم دستور کے لیے ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ۔ جب معرکہ بدر کے بعد مسلمانوں کو پہلی بار بہ
حیثیت ایک جماعت کے شکست کھائے ہوئے کافروں سے مال ہاتھ آیا تو قدرۃ یہ سوال پیدا ہوا، کہ (state property) حکومت کی آمدنی ملک کس کی ہے اور اسے سرکاری خزانہ میں داخل کس ترتیب سے کیا
جائے؟ اَلْاَنْفَالِ۔ جمع ہے نَفَل (بہ حرکت فاء) کی اور نَفْل (بہ سکون فاء) کے معنی زائد یا اُس چیز کے ہیں جو واجب کے علاوہ ہو، النفل اسم الزيادة على الواجب (راغب) نَفَل (بہ حرکت فاء) سے
مراد (اصطلاح شریعت میں) وہ مال ہوتا ہے جو جنگ کے بعد دشمن سے حاصل ہو اور اس کا اطلاق مال غنیمت قبل تقسیم پر ہوتا ہے۔ النفل ما يحصل للانسان قبل القسمة من جملة الغنيمة (راغب)
لیکن عموماً اسے مطلق غنیمت کا مرادف مانا گیا ہے۔ قال ابن عباس ومجاهد والضحاک وقتادة وعكرمة وعطاء الانفال الغنائم (جصاص) سميت الغنائم انفالاً لان المسلمين فضلوا بها
على سائر الامم (کبیر) اسم الاموال المأخوذة من الكفار قهرًا (کبیر) یہ سوال کرنے والے ظاہر ہے کہ حضرات صحابہ میں سے تھے، اُنہی میں آپس میں یہ سوال اُٹھا تھا کہ مال غنیمت

عَلَيْهِمْ اٰيٰتُهٗ زَادَتْهُمْ اِيْمَانًا وَّ عَلٰى رَبِّهِمْ

پڑھ کر سنائی جاتی ہیں تو وہ اُن کا ایمان بڑھا دیتی ہیں ف۵ اور وہ اپنے پروردگار پر

يَتَوَكَّلُوْنَ ﴿٢﴾ الَّذِيْنَ يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَ مِمَّا

توکل رکھتے ہیں ف۶ (اور) نماز کی پابندی رکھتے ہیں اور جو کچھ ہم نے

رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ﴿٣﴾ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَقًّا

انہیں دے رکھا ہے اس میں سے خرچ کرتے رہتے ہیں ف۷ یہی لوگ تو سچے (اور پکے) مومن ہیں

لَهُمْ دَرَجٰتٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ وَمَغْفِرَةٌ وَّرِزْقٌ كَرِيْمٌ ﴿٤﴾

بڑے درجات ہیں ان کے لئے ان کے پروردگار کے پاس اور مغفرت (بھی) اور عزت کی روزی (بھی) ف۸

كَمَآ اَخْرَجَكَ رَبُّكَ مِنْۢ بَيْتِكَ بِالْحَقِّ وَ اِنَّ

جیسا کہ آپ کے ف۹ پروردگار نے آپ کو حکمت کے ساتھ آپ کے گھر سے باہر نکالا ف۱۰ اور

فَرِيْقًا مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ لَكٰرِهُوْنَ ﴿٥﴾ يُجَادِلُوْنَكَ

مومنوں کا ایک گروہ (اس کو) گراں سمجھ رہا تھا ف۱۱ وہ آپ سے اس حقیقت کے باب میں

فِي الْحَقِّ بَعْدَ مَا تَبَيَّنَ كَاَنَّمَا يُسَاقُوْنَ اِلَى الْمَوْتِ

بعد اس کے کہ اس کا ظہور ہو چکا تھا اس طرح رد و قدح کر رہے تھے کہ گویا وہ موت کی طرف ہنکائے جا رہے ہوں

وَ هُمْ يَنْظُرُوْنَ ﴿٦﴾ وَ اِذْ يَعِدُكُمُ اللّٰهُ اِحْدَى

اور وہ دیکھ رہے ہوں ف۱۲ اور (وہ وقت یاد کرنے کے قابل ہے) جب اللہ تم سے وعدہ کر رہا تھا

الطَّآئِفَتَيْنِ اَنَّهَا لَكُمْ وَ تَوَدُّوْنَ اَنَّ غَيْرَ ذَاتِ

دو جماعتوں میں سے ایک کے لیے کہ وہ تمہارے ہاتھ آ جائے گی ف۱۳ اور تم (یہ) چاہ رہے تھے کہ غیر مسلح

الشَّوْكَةِ تَكُوْنُ لَكُمْ وَ يُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّحِقَّ الْحَقَّ

جماعت تمہارے ہاتھ آ جائے درآنحالیکہ اللہ کو منظور یہ تھا کہ حق کا حق ہونا ثابت کر دے،



مہاجرین، انصار وغیرہ میں سے حق کس کا ہے اور تقسیم کی بنیاد کیا ہونی چاہیے۔ ولا شک الهم كانوا قوامًا لهم تعلق بالغنائم والانفال وهم اقوام من الصحابة (کبیر) ولقد وقع اختلاف بين المسلمين في غنائم بدر في قسمتها فسالوا رسول الله ﷺ كيف نقسم ولمن الحكم في قسمتها (مدارک) ف۲ (اور وہی دونوں مالک و مختار ہیں۔ کہ جس طرح بھی چاہیں ان کی تقسیم کا حکم جاری کریں۔ اس میں تردید آ گئی اس خیال کی کہ مالِ غنیمت اصلی حق غازیوں اور مجاہدوں، اور لشکرِ اسلامی کے سپاہیوں کا ہے۔ ان سے وعدہ تو اجرِ آخرت کا ہے ان کا صلہ موعود تو صرف جنت اور وہاں کی نعمتیں ہیں۔ وہ اللہ کی راہ میں قتال ہرگز ہرگز اس نیت سے نہ کریں کہ مالِ غنیمت کے وہ مالک و متصرف ہوں گے۔ دنیا میں ظہورِ اسلام سے قبل بھی بڑی بڑی متمدن و مہذب، پرقوت و شوکت سلطنتیں موجود تھیں۔ عظیم الشان جنگیں بھی آپس میں ہو چکی تھیں۔ اور ہوتی رہتی تھیں۔ مصر، ہند، ایران یونان، روما سب میں بڑے بڑے سیاسی و معاشی مفکرین پیدا ہو چکے تھے، جنہوں نے غنائمِ جنگ سے متعلق بھی مختلف نظریے رواج دے رکھے تھے۔ قرآن مجید نے آ کر دنیا میں پہلی بار ان سارے نظریات کو چیلنج دیا اور بتلایا کہ مالِ غنیمت نہ تو بادشاہ کی ملک ہے نہ فوج کے افسروں اور سپاہیوں کی، اور نہ ملک و قوم کی، بلکہ اصلاً و حقیقۃً صرف اللہ ہی کی ملک ہے۔ لِلّٰهِ سپاہیوں اور مجاہدوں میں اخلاصِ کامل پیدا کرنے کی کوئی صورت اس سے بڑھ کر نہیں سوال کا جواب کتنا بلیغ و حکیمانہ ملا کہ وہی اس کا بھی مالک ہے جو جان و مال ہر چیز کا مالک ہے۔ گویا ارشاد یہ ہوا کہ جس طرح ربوبیت اُس ذاتِ پاک کی صفت خاصہ ہے، مالکیت بھی تمامتر اُسی کا وصف مخصوص ہے۔ ہر جان کا مالک بھی وہی، ہر مال کا مالک بھی وہی، اسلامی نظامِ حکومت میں قانون اُسی کا، اقتدارِ اعلیٰ اسی کا، زمین اسی کی، اور ٹھیک اسی طرح دشمن سے حاصل کیا ہوا مال بھی اُسی کا۔ اُسی کو اختیار ہے کہ تقسیم کا حکم جس طرح چاہے دے، یا جو کچھ چاہے کرے۔ وَالرَّسُوْلِ۔ کہ رسول ﷺ ہی کی معرفت اس حکمِ الٰہی کا اعلان اور بیان ہو گا کہ وہی اس دنیا میں اس مالک و مختار کی مرضی و اقتدار کے نمائندہ ہیں۔ ومعنى الجمع بين ذكر الله والرسول ان حكمها مختص بالله ورسوله يامر الله بقسمتها على ماتقتضيه حكمته ويمتثل الرسول امر الله فيها وليس الامر في قسمتها مفوضًا الى رأى احد (مدارک) ف۳ (کہ یہ اطاعت ہی ایمان کا معیار ہے) یہاں ادھر توجہ دلا دی کہ طالبِ آخرت کے رہونہ کہ دنیا کی حرص میں مبتلا ہو کر اپنی رائے و تجویز سے غنیمت تقسیم کرنے لگو۔ فَاتَّقُوا اللّٰهَ۔ میں سارے حقوق اللہ کی نگہداشت آ گئی۔ اَصْلِحُوْا ذَاتَ بَيْنِكُمْ۔ اپنے آپس کے سابقہ کو ایسا سنبھالو، سنوارو کہ باہمی رشک و مسابقت کا نام و نشان نہ رہے اور بندوں کے حقوق پوری طرح ادا کرو گویا تقویٰ و اصلاح کی جامعیت کا حکم آیت میں آ گیا، ف۴ (عظمتِ الٰہی کے استحضار سے) اور یہی حاصل ہے تقویٰ کا، خوفِ خدا و خشیت کی تاکید اگلے صحیفوں میں بھی ہے۔ توریت میں ایک مقام پر ہے "خداوند کہتا ہے کیا تم مجھ سے نہیں ڈرتے ہو؟ کیا تم میرے حضور میں نہیں تھرتھراتے؟ (یرمیاہ، ۵:۲۲) اور انجیل میں ہے، جو سرتاسر رحمت و شفقت ہی کی کتاب سمجھی جاتی ہے۔ "اے خداوند کون تجھ سے نہ ڈرے گا؟ اور کون تیرے نام کی بڑائی نہ کرے گا؟ کیوں کہ صرف تو ہی قدوس ہے" (مکاشفہ ۱۵:۴) ف۵ (قوت اور تازگی کے لحاظ سے) یہ بیان مومنین کاملین کی صفائے باطنی کا ہوا۔ ف۶ یہ بیان ہو رہا ہے مومنین کی عملی حالت کا، توکل پر حاشیہ پارہ ۴ سورۂ آل عمران میں آیت فاذا عزمت فتوكل على الله کے تحت میں گزر چکا۔ ف۷ یعنی حقوق اللہ میں شعبہ بدنی اور شعبہ مالی دونوں کی ادائی کا پورا پورا اہتمام رکھتے ہیں، محققین نے کہا ہے کہ اعمالِ باطنی میں توکل اور اعمالِ ظاہری میں صلوٰۃ و زکوٰۃ کے تصریحی ذکر سے اشارہ اس طرف ہے کہ باطنی اور ظاہری زندگی میں یہی اعمال سب سے اہم اور قابلِ اہتمام ہیں۔ خص من الصفات الباطنة التوكل بالذكر على التعيين ومن الاعمال الظاهرة الصلوة والزكوة على التعيين تنبيها على ان اشرف الاحوال الباطنة التوكل واشرف الاعمال الظاهرة الصلوة والزكوة (کبیر) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت اوصافِ سالکین کی جامع ہے۔ یعنی اس میں حال بھی ہے وجل کے لفظ سے اور عقاید بھی ہیں ایمان کے واسطہ سے، اور عملِ باطنی بھی توکل کے ذریعہ سے اور عملِ ظاہری بھی صلوٰۃ و انفاق کے واسطوں سے، اور آیت کامل اس پر نص ہے کہ ایمان کامل ان سب اوصاف کو جمع کرتا ہے، اور صوفیہ چونکہ ان سب اوصاف کے جامع ہوتے ہیں، ان کا ایمان بھی کامل ہوتا ہے۔ ف۸ یعنی جیسا کامل ان کا ایمان ہے ویسے ہی جزا بھی انہیں ہر اعتبار سے کامل ہی ملے گی۔ ف۹ یعنی مالِ غنیمت کا یہ خدائی طرزِ تقسیم گو بعض طبائع کو اپنے خلافِ مرضی ہونے کی بنا پر ناگوار گزرے لیکن حقیقۃً یہ حکم ایسا ہی پُر مصلحت ہے جیسا وہ واقعہ جس کا ذکر اب شروع ہو رہا ہے۔ كَمَا اس لفظ کی ترکیب قرآن مجید کی مشکل ترین ترکیبات نحوی میں سے ہے اضطرب المفسرون في قوله كما اخرج (بحر) چنانچہ صاحب بحر نے ۱۵ مختلف اقوال نقل کیے ہیں۔ ان میں ایک دلنشیں قول زجاج لغوی کا ہے۔ الانفال ثابتة لله ثباتًا كما اخرجك ربك (بحر) زمخشری جیسے امامِ ادب نے بھی اسی کو اختیار کیا ہے۔ اور تقدیرِ کلام یوں رکھی ہے الانفال استقرت لله والرسول وثبتت مع كراهتهم ثباتًا مثل ثبات اخراج ربك اياك من بيتك وهم كارهون (کشاف) صاحب بحر نے لکھا ہے کہ میں اسی غور و فکر میں ایک روز سو گیا تو میں نے خواب بھی اسی ترکیب سے متعلق دیکھا۔ اس خواب کے نتیجہ کے طور پر انہوں نے کما کے معنی میں محض تشبیہ ہی کو نہیں لیا بلکہ تعلیل کو بھی شامل کیا ہے۔ الكاف ليست لمحض التشبيه بل فيها معنى التعليل (بحر) لیکن امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے جو تقدیرِ کلام اختیار اور پسند کی ہے وہ اس سے بہتر ہے۔ كان التقدير

انهم رضوا بهذا الحكم فى الانفال وان كانوا كارهين له كما اخرجک ربک من بيتک بالحق الى القتال وان كانوا كارهين له (کبیر) ف۱۰ (معرکہ بدر کے لئے) رسول اللہ ﷺ کو مکہ چھوڑ کر مدینہ ہجرت کیے ہوئے یعنی وطن کو چھوڑ کر بہ حکم الٰہی جلاوطن ہوئے دوسرا سال ہو چکا تھا مگر مکہ کے مشرکوں کی ایذا رسانیوں کا سلسلہ ابھی تک جاری تھا کہ اتنے میں خبر ملی کہ ان موذی دشمنوں کا قافلہ پچاس ہزار اشرفیوں کے مال تجارت سے لدا پھندا ایک مشہور کی لیڈر ابوسفیان کی قیادت و رہنمائی میں شام سے مکہ کو واپس ہو رہا ہے اور مدینہ کے قریب سے ہو کر گزرے گا۔ رسول اللہ ﷺ کے رفیق اور صحابی برسوں سے ان کے مظالم کے ہدف بنے ہوئے تھے۔ قدرۃً خیال گزرا کہ موقع اچھا ہے، دشمن کی اس شہ رگ کو کاٹ دینا چاہیے (مکہ کوئی زراعتی ملک تو تھا نہیں باشندوں کی آمدنی کا دارومدار اسی تجارتی قافلہ پر تھا) آپ تین سو تیرہ رفیقوں کے ہمراہ روانہ ہو گئے، نہ یہ کوئی باضابطہ فوج تھی اور نہ فوجی سامان وسلاح سے آراستہ اس وقت آپ نے اپنی بے مثال تنظیمی قابلیت کی بنا پر اتنے ہی لوگوں کو فوجی دستوں کی صورت میں مرتب کر لیا تھا۔ ساتھ میں کل ستر اونٹ اور دو گھوڑے تھے، ادھر یہ ہو رہا تھا، اُدھر یہ خبر قافلے والوں کو بھی لگ گئی۔ انہوں نے فوراً اپنے آدمی فوجی کمک کے لئے مکہ کو دوڑائے اور خود بالا بالا راستہ کترا کر سمندر کے کنارہ کنارہ نکل آئے جمہوریہ مکہ کا رئیس ابوجہل اپنی ماتحتی میں چھوٹے چھوٹے رؤساء اور عام مسلح سپاہی ۹۵۰ کی تعداد میں لے کر جوش وخروش کے ساتھ مدینہ والوں پر چھپٹا، اور بدر کی منزل پر آ کر دم لیا۔ جو مدینہ



بِكَلِمٰتِهٖ وَ يَقْطَعَ دَابِرَ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۷﴾ لِيُحِقَّ الْحَقَّ
اپنے احکام سے اور کافروں کی جڑ کاٹ دے ف۱۴ تاکہ حق کا حق ہونا
وَيُبْطِلَ الْبَاطِلَ وَ لَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ ﴿۸﴾ اِذْ
اور باطل کا باطل ہونا ثابت کر دے ف۱۵ اور اگرچہ مجرموں کو ناگوار ہی ہوتا رہے (اور اس وقت کو یاد کرو) جب
تَسْتَغِيْثُوْنَ رَبَّكُمْ فَاسْتَجَابَ لَكُمْ اَنِّيْ مُمِدُّكُمْ
تم اپنے پروردگار سے فریاد کر رہے تھے ف۱۶ پھر اس نے تمہاری سن لی (اور فرمایا) کہ میں تمہیں
بِاَلْفٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ مُرْدِفِيْنَ ﴿۹﴾ وَ مَا جَعَلَهُ
ایک ہزار فرشتوں کے بعد دیگرے آنے والوں سے مدد دوں گا ف۱۷ اور اللہ نے یہ بس اس لیے کیا کہ
اللّٰهُ اِلَّا بُشْرٰى وَ لِتَطْمَئِنَّ بِهٖ قُلُوْبُكُمْ ۚ وَ مَا النَّصْرُ
(تمہیں) بشارت ہو اور تاکہ تمہارے دلوں کو اس سے اطمینان ہو جائے درآنحالیکہ نصرت تو
اِلَّا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿۱۰﴾ ع ۱۰/۱۵
بس اللہ ہی کے پاس ہے بیشک اللہ زبردست ہے، حکمت والا ہے ف۱۸
اِذْ يُغَشِّيْكُمُ النُّعَاسَ اَمَنَةً مِّنْهُ وَيُنَزِّلُ عَلَيْكُمْ
(اور وہ وقت بھی یاد کرو) جب (اللہ نے) اپنی طرف سے چین دینے کو تم پر غنودگی کو طاری کر دیا تھا اور آسمان سے
مِّنَ السَّمَآءِ مَآءً لِّيُطَهِّرَكُمْ بِهٖ وَيُذْهِبَ عَنْكُمْ
تمہارے اوپر پانی اُتار رہا تھا کہ اس کے ذریعہ سے تمہیں پاک کر دے اور تم سے
رِجْزَ الشَّيْطٰنِ وَلِيَرْبِطَ عَلٰى قُلُوْبِكُمْ وَ يُثَبِّتَ
شیطانی وسوسہ کو دفع کر دے اور تاکہ مضبوط کر دے تمہارے دلوں کو اور اس کے باعث
بِهِ الْاَقْدَامَ ﴿۱۱﴾ؕ اِذْ يُوْحِيْ رَبُّكَ اِلَى الْمَلٰٓئِكَةِ اَنِّيْ
(تمہارے) قدم جمادے ف۱۹ (اور اس وقت کو یاد کرو) جب آپ کا پروردگار وحی کر رہا تھا فرشتوں کی جانب کہ میں



سے صرف ۲۰ میل کے فاصلہ پر اور اس کے جنوب ومغرب میں واقع ہے۔ یہ واقعہ رمضان ۲ھ مارچ ۶۲۴ء کا ہے۔ ادھر رسول ﷺ پر وحی آئی کہ قافلہ یا لشکر دونوں میں سے ایک پر آپ کی فتح یقینی ہے۔ لیکن صحابہ تو بہر حال صاحب وحی نہیں تھے۔ انہوں نے تو یہ دیکھا کہ اب مقابلہ آ پڑا ہے تجارتی قافلہ سے یا فوج کے سامان رسد سے نہیں، بلکہ خود لشکر جرار سے اور لشکر بھی کیسا، اپنے سے تعداد اور سامان دونوں میں کئی گنا زاید! قدرۃً ایک گروہ کو اب تذبذب، تامل، تردد پیدا ہوا، رسول اللہ ﷺ کو اس کم ہمتی پر تاسف ہوا لیکن خود صحابہ ہی کے گروہ میں سے، مہاجرین میں، ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما اور انصار میں سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ رئیس اوس نے جوش اطاعت سے لبریز تقریریں کیں، جب آپ بدر کی طرف روانہ ہوئے۔ آیت بالا میں انہی واقعات کی طرف اشارات ہیں۔ معرکہ کے آئینی اور قانونی پہلو پر زمانہ حال کے ایک ماہر فن قانون بین الممالک (انٹرنیشنل لا) کے خیالات سننے کے قابل ہیں:۔ ”ایک طرف تو قریش کا مسلمانوں پر مظالم توڑ کر انہیں جلا وطنی پر مجبور کرنا، جلا وطنی پر اُن کی جائدادوں کا ضبط کر لینا، اور اُن کے نئے مسکن (حبشہ اور پھر مدینہ) میں وہاں کے حکمرانوں اور با اثر لوگوں کو ان تارکین وطن کو پناہ نہ دینے کی ترغیب دینا، دوسری طرف ان ناانصافیوں کا بدلہ لینے کے لیے مدینہ کے مسلمانوں کا قریش پر معاشی دباؤ ڈالنا اور بزور قریشی قافلوں کی آمد ورفت کو اپنے زیر اثر علاقہ میں روک دینا، یہی بدر کی لڑائی کا باعث ہو سکتے ہیں۔ قریشی قافلوں کو لوٹ لینا ڈاکہ اس وقت سمجھا جائے جب یہ بے قصور ہوں اور لوٹنے والے، حکومت نہیں بلکہ خانگی افراد ہوں، ورنہ دو سلطنتوں میں کشیدگی پر نہ صرف جان بلکہ مال وآبرو کے خلاف بھی ہر فریق دوسرے فریق کو نقصان پہنچانے کا پورا حق رکھتا ہے“۔ (ڈاکٹر حمید اللہ کی ”عہد نبوی کے میدان جنگ“ صفحہ ۱۷) بِالْحَقِّ۔ یعنی مقصد صحیح وصالح و پر حکمت کے ساتھ، یوں ہی اور بلا وجہ نہیں۔ اے اخراجاً متلبساً بالحكمة والصواب (کبیر) مِنْ بَيْتِكَ۔ یعنی شہر مدینہ سے جو اب آپ کا وطن اختیاری تھا۔ يريد بيته بالمدينة او المدينة نفسها لانها موضع هجرته وسكناه (کبیر) ف۱۱ کہاں ۳۱۳ اور وہ بھی بے سروسامان، کہاں ۹۵۰ اور پھر ہر طرح مسلح وباساز وسامان۔ خوف واندیشہ بالکل قدرتی تھا اور یہ طبعی کیفیت مورد عتاب نہیں۔ یہ تو ایسا ہی ہے جیسے کوئی متقی وصالح شخص سانپ کا یا شیر کا اچانک سامنا ہو جانے پر ڈر جائے پھر طریقاً یہ امر بھی صاف ہو گیا کہ یہ خوف وتردد بھی سب کو نہ تھا۔ وهذا فيما لا يدخل تحت القدرة والاختيار فلا يرد انه لا يليق بمنصب الصحابةؓ (روح) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ نفع کبھی بہ صورت ضرر ہوتا ہے، اور عارفین کو اس کا مشاہدہ ہوتا رہتا ہے۔ ف۱۲ یہ تفصیل بیان ہوئی اسی کراہت طبعی لکارھون کی (ملاحظہ ہوں اوپر کے دونوں حاشیے) ڈاکٹر محمد حمید اللہ کے الفاظ میں مدینہ سے چلتے وقت مسلمانوں کو یقین نہ تھا کہ آیا وہ قافلہ سے ملیں گے یا امدادی دستہ سے مٹ بھیڑ ہو گی۔ دونوں امکانات تھے چونکہ قریشی قافلہ ایک ہزار اونٹوں پر مشتمل اور پانچ لاکھ درہم کا اسباب لا رہا تھا، اس لئے مدینہ والوں کو یقین تھا کہ اس کی مدد اور حفاظت کے لیے قریش اپنے تمام حلیفوں کی مدد سے ہزاروں آدمیوں کے ساتھ مقابلہ اور کشمکش کریں گے۔ مدینہ سے زیادہ دور مکہ کی سمت جانا بہتوں کے لیے موت کے منہ میں جانا معلوم ہوتا تھا۔ (کتاب مذکور)۔ صفحہ ۱۸،۱۷ يُجَادِلُوْنَكَ۔ جدال محاورۂ قرآنی میں ہمیشہ موقع ذم ہی پر نہیں آتا، بلکہ اس کے معنی کہیں صرف زور دے کر کہنے کے آتے ہیں اور اس لفظ کا استعمال کہیں پیمبران معصوم تک کے حق میں آیا ہے۔ مثلاً حضرت ابراہیم خلیل علیہ السلام کے لیے۔ يُجَادِلُنَا فِيْ قَوْمِ لُوْطٍ...... فِي الْحَقِّ۔ یعنی لشکر مکہ سے قتال کے بارے میں درآنحالیکہ وہ صرف قافلہ پر حملہ کے خیال سے کر آئے تھے والحق الذى جادلوا فيه رسول الله ﷺ تلقى النفير (کبیر) بَعْدَ مَا تَبَيَّنَ۔ یعنی بعد اس کے کہ اس عمل کا خیر ہونا انہیں رسول اللہ ﷺ کے ارشاد سے معلوم ہو چکا تھا۔ اے بعد ماتبين لهم انک لا تامر بشيء الا باذن الله (قرطبی) ف۱۳ یعنی وہ مغلوب ہو جائے گی اور تم اس پر غالب آ جاؤ گے۔ وَاِذْ يَعِدُكُمُ اللّٰهُ۔ یہ وعدۂ الٰہی رسول اللہ ﷺ کے واسطہ سے تھا۔ اِحْدَى الطَّآئِفَتَيْنِ۔ دو جماعتوں (یعنی قافلہ ولشکر) میں سے ایک یعنی لشکر۔ ف۱۴ مورخین کا اس پر اتفاق ہے کہ جنگ بدر

مَعَكُمْ فَثَبِّتُوا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ؕ سَاُلْقِیْ فِیْ قُلُوْبِ
تمہارے ساتھ ہوں سو ایمان والوں کو جمائے رکھو ف۲۰ میں ابھی کافروں کے دلوں میں
الَّذِيْنَ كَفَرُوا الرُّعْبَ فَاضْرِبُوْا فَوْقَ الْاَعْنَاقِ
رعب ڈالے دیتا ہوں سو تم (کافروں کی) گردنوں کے اوپر مارو
وَ اضْرِبُوْا مِنْهُمْ كُلَّ بَنَانٍ ؕ ﴿۱۲﴾ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ شَآقُّوا
اور ان کے پور پور پر ضرب لگاؤ ف۲۱ یہ (حکم قتال) اس لیے کہ انہوں نے اللہ اور
اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ ۚ وَمَنْ يُّشَاقِقِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَاِنَّ
اس کے رسول کی مخالفت کی اور جو کوئی اللہ اور اس کے رسول کی مخالفت کرتا ہے سو اللہ
اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ﴿۱۳﴾ ذٰلِكُمْ فَذُوْقُوْهُ وَ اَنَّ
سزا دینے میں سخت ہے ف۲۲ سو یہ (سزا) چکھو اور (جان لو) کہ
لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابَ النَّارِ ﴿۱۴﴾ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا
کافروں کے لیے جہنم کا عذاب ہے ف۲۳ اے ایمان والو جب تمہارا
لَقِيْتُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا زَحْفًا فَلَا تُوَلُّوْهُمُ الْاَدْبَارَ ﴿۱۵﴾
سامنا ہو جائے گا کافروں کے لشکر کا تو ان سے پشت مت پھیرنا ف۲۴
وَ مَنْ يُّوَلِّهِمْ يَوْمَئِذٍ دُبُرَهٗۤ اِلَّا مُتَحَرِّفًا لِّقِتَالٍ اَوْ
اور جو کوئی ان سے اپنی پشت اس روز پھیرے گا سوا اس کے کہ پینترا بدل رہا ہو لڑائی کے لیے یا
مُتَحَيِّزًا اِلٰى فِئَةٍ فَقَدْ بَآءَ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَمَاْوٰىهُ
(اپنی) جماعت کی طرف پناہ لے رہا ہو تو وہ اللہ کے غضب میں آ جائے گا اور اس کا ٹھکانا
جَهَنَّمُ ؕ وَ بِئْسَ الْمَصِيْرُ ﴿۱۶﴾ فَلَمْ تَقْتُلُوْهُمْ وَ لٰكِنَّ
جہنم ہے اور وہ بہت ہی بری جگہ ہے ف۲۵ سو ان (کافروں) کو تم نے قتل نہیں کیا، بلکہ



ایک فیصلہ کن جنگ تھی۔ جمہوریہ مکہ کی قسمت کا پانسہ اسی نے ہمیشہ کے لیے پلٹ دیا۔ اور نئے دین کی جڑ جما دی۔ (ملاحظہ ہوں انگریزی تفسیر القرآن کے حاشیے) مسلمانوں کی خواہش طبعی طور پر یہی تھی کہ سابقہ صرف تجارتی قافلہ سے پڑے، جس پر انہیں فتح بلا حرب وقتال کے حاصل ہو جائے۔ غَيْرَ ذَاتِ الشَّوْكَةِ۔ یعنی وہی تجارتی قافلہ۔ شوکۃ کے لفظی معنی چبھنے والے کانٹے کے ہیں۔ مجازاً قوت، شدت اور اسلحہ سے مراد ہوتی ہے۔ مایدق ویصلب رأسه من النبات ويعبر بالشوک والشکة من السلاح والشدة (راغب) مرشد تھانوی علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ کبھی ضرر بہ صورت نفع ہوتا ہے اور عارفین کو ہر وقت اس کا مشاہدہ اپنے حالات ومعاملات میں ہوتا رہتا ہے۔ اَنْ يُّحِقَّ الْحَقَّ۔ یعنی حق کا حق ہونا عیاناً ومشاہدۃً ظاہر کر دے۔ بِكَلِمٰتِهٖ۔ کلمات سے مراد احکام شرعی بھی ہو سکتے ہیں، مثلاً رسول اللہ ﷺ کا بدر کی طرف روانہ ہونا، لشکر سے مقابلہ کے لیے حکم فرمانا وغیرہ اور احکام تکوینی بھی مثلاً رؤساء مکہ کا اتنی تیاریاں کر کے آنا، اور پھر بھی مغلوب ومقہور ہونا وغیرہ۔ ف۱۵ یہاں بھی وہی احقاق حق اور ابطال باطل کا عیاناً ومشاہدۃً واقع ہونا مراد ہے۔ اور يُحِقَّ الْحَقَّ میں تکرار معنوی اس لیے نہیں ہے کہ ایک جگہ وہ خود مقصود ہے اور دوسری جگہ ایک مقصود قطع دابر کا واسطہ ہے۔ ف۱۶ (اپنی قلت تعداد اور بے سروسامانی اور دشمن کی کثرت تعداد وساز وسامان پر نظر کر کے) ف۱۷ یہی مضمون سورۂ آل عمران پارۂ چہارم میں آیا ہے اور حاشیے وہاں گزر چکے۔ مُرْدِفِيْنَ۔ سے مراد شاید یہ ہو کہ جس طرح آج میدان جنگ میں باقاعدہ فوجوں کے جنگی دستے ترتیب کے ساتھ ایک کے بعد ایک آتے رہتے ہیں اسی جنگی نظام وترتیب کے ساتھ فرشتوں کے دستوں کا نزول ہوتا رہا۔ المردف المتقدم الذی اردف غیرہ (راغب) اے متتابعین تاتی فرقة بعد فرقة وذالک اهیب فی العیون (قرطبی) فَاسْتَجَابَ لَكُمْ۔ یہ وعدہ امداد الٰہی پیمبر کے ذریعہ سے ہوا ف۱۸ چنانچہ وہ بالکل براہ راست بلا کسی واسطہ کے بھی امداد پر قادر ہے لیکن وہ رعایت اسباب بھی رکھتا ہے اور اس لیے مدد واسطوں اور ذریعوں سے پہنچاتا ہے۔ وَمَا جَعَلَهُ۔ ضمیر اسی وعدۂ امداد بذریعہ ملائکہ کی جانب ہے۔ اِلَّا بُشْرٰى۔ یعنی توقع فتح وغلبہ سے دل خوش ہو جائے۔ وَلِتَطْمَئِنَّ بِهٖ قُلُوْبُكُمْ۔ اس میں اس حقیقت کی جانب اشارہ ہے کہ طبعاً تسلی اسباب ظاہری سے ہوتی ہے۔ وَمَا النَّصْرُ اِلَّا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ۔ یعنی کہیں وسائط وذرائع پر زیادہ نظر کر کے انہی میں نہ الجھ جانا۔ حقیقت حال یہ ہے کہ امداد ساری کی ساری اللہ ہی کی طرف سے ہے نبه علی ان النصر من عنده عزوجل لا من الملئکة (قرطبی) مرشد تھانوی علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ آیت اس پر دال ہے کہ باوجود اسباب کے غیر مؤثر ہونے اور مسببات کے منجانب اللہ ہونے کے بعد پھر بھی اسباب میں حکمتیں ہوتی ہیں۔
ف۱۹ بدر میں مشرکین پہلے جا پہنچے تھے، اور پانی پر قبضہ کر لیا تھا مسلمان بعد میں پہنچے اور ایک خشک ریگستان میں اترے جہاں پانی نہ ہونے سے پیاس کی بھی شدت اور نماز کے وقت وضو اور غسل سے بھی عاجز (اور تیمم کا حکم اس وقت تک نازل نہیں ہوا تھا) ادھر ریگستان میں چلنا پھرنا مصیبت کہ اس میں پاؤں دھنسے جاتے تھے۔ ان اسباب سے قلب سخت پریشان ہوا، اوپر سے شیطان نے وسوسہ ڈالنا شروع کیا کہ اگر تم اللہ کے نزدیک مقبول ومنصور ہوتے تو اس پریشانی میں کیوں پھنستے۔ حالانکہ یہ وسوسہ محض بے بنیاد تھا مگر پریشانی بڑھانے کے لیے کافی تھا۔ حق تعالیٰ نے اول باران رحمت نازل فرمایا جس سے پانی کی افراط ہو گئی۔ پیا بھی وضو، غسل بھی کیا۔ اور اس سے ریتا جم گیا اور دھنسن جاتی رہی، برخلاف اس کے کفار نرم زمین میں تھے۔ وہاں کیچڑ ہو گئی جس سے چلنے پھرنے میں تکلف ہونے لگا۔ غرض سب وساوس وتشویشات دفع ہو گئے۔ اس کے بعد ان پر اونگھ کا غلبہ ہوا۔ جس سے پوری راحت ہو گئی اور سب بے چینی جاتی رہی۔ (تھانوی علیہ الرحمہ) اَمَنَةً مِّنْهُ۔ یعنی یہ غنودگی کا طاری ہونا بھی بلا سبب نہ تھا، ایک خاص حکمت ومصلحت کا نتیجہ تھا، منه میں ضمیر حق تعالیٰ کی جانب ہے۔ الهاء فی منه لله (قرطبی) لِيُطَهِّرَكُمْ بِهٖ۔ یعنی وضو، غسل، وغیرہ کی سب ضرورتیں پوری ہو جائیں۔ رِجْزَ الشَّيْطٰنِ۔ وہ شیطانی وسوسہ مومنین کے دل میں یہ تھا کہ معلوم ہوتا ہے ہم مخذول، غیر مقبول ہیں۔ جب ہی تو پانی سے محروم ہیں۔ قوت ارادی میں ضعف وسوسۂ شیطانی ہی پیدا کرتا ہے اس کا ازالہ مقدم ہے۔ لِيَرْبِطَ عَلٰى قُلُوْبِكُمْ۔ خطرناک موقعوں پر شجاعت وثابت قدمی اسی قوت یقین سے پیدا ہوتی ہے۔ يُثَبِّتَ بِهِ۔ میں ضمیر پانی کی طرف ہے۔ الضمير فی به عائد علی الماء (قرطبی) ف۲۰ یعنی اپنے تصرفات ملکی سے ان کی ہمت بڑھائے رکھو۔ اِلَى الْمَلٰٓئِكَةِ۔ یعنی انہی فرشتوں کی جانب جو امداد مومنین کے لئے نازل ہوئے تھے اَنِّیْ مَعَكُمْ۔ یعنی تم حسب ارشاد اپنا کام کیے جاؤ اثر پیدا کرنا ہمارا کام ہے اور اصل شے یہی معیت الٰہی ہے ف۲۱ یہ سب بیان اور تفصیل ہے ثَبِّتُوا۔ کی سَاُلْقِیْ فِیْ قُلُوْبِ الَّذِيْنَ كَفَرُوا الرُّعْبَ۔ یہ بیان ہے اَنِّیْ مَعَكُمْ کا۔ فَوْقَ الْاَعْنَاقِ۔ میں فوق، علی کے معنی میں لیا گیا ہے۔ فوق بمعنی علی (معالم) بنان کہتے ہیں انگلیوں اور ان کے پوروں کو۔ البنان الاصابع (راغب) البنان الاصابع یرید الاطراف (کشاف) وَاضْرِبُوْا مِنْهُمْ كُلَّ بَنَانٍ۔ جنگ ظاہر ہے کہ دست بہ دست تھی۔ نیزوں، اور تلواروں سے، ایسی جنگ کے لیے (بلکہ کہنا چاہیے کہ ہر جنگ کے لیے) اس سے بڑھ کر حکیمانہ ہدایت اور کیا ہو سکتی ہے کہ دشمن کے سپاہیوں کی انگلیوں پر وار کرو اور ان کی جان لیے بغیر انہیں لڑائی کے ناقابل بنا دو۔ خصه لاجل انهم بها تقاتل وتدافع (راغب) فَاضْرِبُوْا فَوْقَ الْاَعْنَاقِ۔ یعنی گردن کے اوپر کے حصہ پر وار کرو۔ تاکہ حریف فوراً مر جائے خواہ مخواہ اور بلا ضرورت مدت تک تڑپتا، اور موت وزندگی کے درمیان جھولتا نہ رہے، والمعنی فاضربوا المقاتل والشوی لان الضرب اما واقع علی مقتل او علی غیر مقتل فامرهم بان یجمعوا علیهم النوعین معاً (کشاف)

اللّٰهَ قَتَلَهُمْ ۠ وَ مَا رَمَيْتَ اِذْ رَمَيْتَ وَ لٰكِنَّ اللّٰهَ

اللہ نے انہیں قتل کیا اور آپ نے (ان پر) خاک کی مٹھی نہیں پھینکی جب کہ آپ نے وہ پھینکی بلکہ اللہ نے

رَمٰى ۚ وَلِيُبْلِيَ الْمُؤْمِنِيْنَ مِنْهُ بَلَآءً حَسَنًا ؕ اِنَّ

پھینکی ف۲۶ تاکہ آزمائش کرے ایمان والوں کی اپنی طرف سے اچھی آزمائش بیشک

اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿۱۷﴾ ذٰلِكُمْ وَ اَنَّ اللّٰهَ مُوْهِنُ كَيْدِ

اللہ خوب سننے والا ہے خوب جاننے والا ہے ف۲۷ یہ تو ہو چکا ف۲۸ اور بیشک اللہ کمزور کر کے رہے گا کافروں کی

الْكٰفِرِيْنَ ﴿۱۸﴾ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَكُمُ الْفَتْحُ ۚ

تدبیر کو ف۲۹ اگر تم فیصلہ چاہتے تھے تو فیصلہ تو تمہارے سامنے آ موجود ہوا

وَاِنْ تَنْتَهُوْا فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۚ وَ اِنْ تَعُوْدُوْا نَعُدْ ۚ

ف۳۰ اور اگر تم باز آ جاؤ تو وہ تمہارے حق میں بہتر ہے اور اگر تم پھر وہی کرو گے تو ہم بھی پھر وہی کریں گے

وَ لَنْ تُغْنِيَ عَنْكُمْ فِئَتُكُمْ شَيْـًٔا وَّ لَوْ كَثُرَتْ ۙ وَ اَنَّ

اور تمہاری جماعت تمہارے ذرا کام نہ آئے گی گو (کتنی ہی) زائد ہو اور (جانے رہو) کہ

اللّٰهَ مَعَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۱۹﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِيْعُوا

اللہ تو ایمان والوں کے ساتھ ہے ف۳۱ اے ایمان والو اطاعت کرتے رہو

اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَ لَا تَوَلَّوْا عَنْهُ وَاَنْتُمْ تَسْمَعُوْنَ ﴿۲۰﴾

اللہ اور اس کے رسول کی اور اس سے رُوگردانی نہ کرو درآنحالیکہ تم سن رہے ہو ف۳۲

وَ لَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ قَالُوْا سَمِعْنَا وَ هُمْ لَا يَسْمَعُوْنَ ﴿۲۱﴾

اور ان لوگوں کی طرح نہ ہو جانا جو کہتے تو ہیں کہ ہم نے سن لیا حالانکہ وہ (کچھ بھی) سنتے (سناتے) نہیں ف۳۳

اِنَّ شَرَّ الدَّوَآبِّ عِنْدَ اللّٰهِ الصُّمُّ الْبُكْمُ الَّذِيْنَ

بد ترین حیوانات اللہ کے نزدیک وہ بہرے، گونگے ہیں جو عقل سے (ذرا)

ع ۹/۱۲



دونوں ہدایتیں فنِ حرب کے لحاظ سے بہترین اور اعلیٰ طریق حرب وضرب کی جامع ہیں۔ ف۲۲ (خواہ یہ سزا آخرت میں ہو یا دنیا میں۔ یا دونوں جگہ) شَآقُّوا اللّٰهَ۔ سے مراد شاقوا اولیاء اللہ بھی لی گئی۔ اے اولیاءہٗ (قرطبی) ف۲۳ (کہ اصلی عذاب تو وہی ہے اور دنیوی سزا سے اس کا ٹل جانا لازم نہیں آتا) ف۲۴ جہاد سے بھاگنا حرام ہے۔ عام حکم یہی ہے، بہ طور استثناء اجازت خاص خاص صورتوں میں ہے۔ ان کی تفصیل کچھ تو یہیں قرآن مجید میں آرہی ہے اور کچھ فقہ کی کتابوں میں ملے گی۔ اِذَا لَقِيْتُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا زَحْفًا۔ یعنی کافروں سے مڈبھیڑ ہو حالت جہاد میں۔ زحفاً زحف کے لفظی معنی چھوٹے بچے کا گھسل گھسل کر چلنا ہے، مجازاً اس کا اطلاق لشکر پر بھی ہونے لگا کہ اسے بھی ہجوم کے باعث رک رک ہی کر چلنا ہوتا ہے۔ کالعسکر اذا اكثر فيعثر انبعاثه (راغب) الزحف الدنو قليلا قليلا ثم سمى كل ماش فى الحروب الى اخر زاحفا (قرطبی) ف۲۵ سپاہیوں کو اپنی جگہ چھوڑنے اور میدان جنگ سے ہٹنے کی اگر ذرا گنجائش رکھ دی جائے تو نظام عسکری تو فوراً ہی تشریف لے جائے۔ اس لیے دنیا کے کسی بھی حربی قانون میں اس کی ذرا بھی اجازت نہیں بلکہ بزدلی ایک ناقابل عفو جرم ہے۔ اور پھر لشکر اسلام کا تو ہر سپاہی خدا کا سپاہی ہوتا ہے۔ وہ اپنی جان بیچ کر اور اس کے عوض میں وعدۂ جنت لیکر تو قدم ہی میدان میں رکھتا ہے۔ اس کے لیے تو بزدلی کی اتنی بھی گنجائش نہیں نکل سکتی جتنی کسی دنیوی لشکر میں ممکن ہے۔ الفرار كبيرة موبقة بظاهر القرآن واجماع الاكثر من الائمة (قرطبی) قال ابن القاسم لا تجوز شهادة من فرّ من الزحف ولا يجوز لهم الفرار وان فرّ امامهم (قرطبی) يَوْمَئِذٍ۔ جہاد کے دن یعنی جہاد کے موقع پر۔ اِلَّا مُتَحَرِّفًا لِّقِتَالٍ۔ اس استثناء کے اندر جنگی مصلحت کی وہ تمام صورتیں آجاتی ہیں جن کا مقصد حریف کو غافل کر کے اس پر یکبارگی ٹوٹ پڑنا ہوتا ہے۔ مُتَحَيِّزًا اِلٰى فِئَةٍ۔ مثلاً سپاہی اپنے لشکر سے جدا ہو کر اکیلا پڑ گیا۔ اور اب بھاگنے سے اس کا مقصود اپنی جماعت سے مل کر اور ساز و سامان حاصل کر کے پھر سے حملہ کرنا ہے۔ مَاْوٰىهُ جَهَنَّمُ۔ محققین نے یہاں پر یاد دلا دیا ہے کہ اس دخولِ جہنم سے خلودِ جہنم لازم نہیں آتا۔ وهذا لا يدل على الخلود (قرطبی) ف۲۶ (تاثیر حقیقی کے مرتبہ میں۔ کہ مؤثر حقیقی صرف اُس کی قدرت ہے۔) سپہ دار اعظم رسول اللہ ﷺ نے حالت جہاد میں ایک مٹھی بھر کنکریاں یا مٹی اُٹھا کر مشرکوں کے لشکر کی طرف پھینکیں، ریزے اُن کی آنکھوں میں جا کر گھس گئے اور انہیں شکست ہوئی۔ حدیث میں روایت غزوۂ بدر و غزوۂ حنین دونوں کے سلسلہ میں آئی ہے۔ سیاق قرآن صاف غزوہ بدر کے سلسلہ میں ہے۔ فَلَمْ تَقْتُلُوْهُمْ۔ ف سے غرض یہ ہے کہ جب تم تائید غیبی کے ایسے ایسے عجائب و خوارق خود مشاہدہ کر چکے ہو تو اب یہ بھی سمجھ لو۔ آیت اس مضمون کو صاف کر رہی ہے کہ فاعل حقیقی و مؤثر اصلی صرف حق تعالیٰ ہے گو عالم اسباب میں وہ کام آلات و وسائط ہی سے لیتا رہتا ہے، فنزلت الأية اعلاما بان الله تعالى هو المميت والمقدر لجميع الاشياء وان العبد انما يشارك بتكسبه وقصده (قرطبی) اى ليس بحولكم وقوتكم قتلتم اعداءكم مع كثرة عددهم وقلة عددكم اى بل هو الذى اظفركم عليهم (ابن کثیر) وَمَا رَمَيْتَ اِذْ رَمَيْتَ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ رَمٰى۔ یعنی یہ آپ کے یا کسی مخلوق کے بھی بس میں نہ تھا کہ خاک کے وہ ذرے ہر ہر کافر کی آنکھ تک پہنچا دیں رمی کا یہ معجزانہ عمل تمام تر قدرت الٰہی کا کرشمہ تھا۔ عنى بذالك ان الله بلغ بذالك التراب وجوههم وعيونهم اذلم يكن فى وسع احد من المخلوقين ان يبلغ ذالك التراب عيونهم من الموضع الذى كان فيه النبى ﷺ (جصاص) وما رميت يا محمد رميا توصله الى اعينهم ولم تقدر عليه اذ رميت اى اذرميت بصورة الرمى ولكن الله رمى اى اتى بما هو غاية الرمى فاوصلها الى اعينهم جميعا حتى انهزموا (بیضاوی) ف۲۷ اُس پر بندوں کے الفاظ واقوال بھی اور احوال واعمال بھی سب یکساں روشن ہیں۔ وَلِيُبْلِيَ الْمُؤْمِنِيْنَ مِنْهُ بَلَآءً حَسَنًا۔ مومنین کی اس آزمائش سے مقصد یہ کہ انہیں ان کے قصد سے اختیار کئے ہوئے اعمال پر خوب اجر وصلہ دے۔ ف۲۸ یعنی یہ ایک مصلحت تو پوری ہو چکی ف۲۹ (اور وہ بھی کمزور اور بے سروسامان مسلمانوں کے ہاتھوں جس سے اُس کی قدرت وحکمت اور زیادہ واضح ہو کر رہے ف۳۰ (اور جو فریق حق پر تھا اُسے غلبہ حاصل ہو گیا) خطاب مشرکین مکہ سے ہے روایتوں میں آتا ہے کہ جب مشرکین کا لشکر معرکۂ بدر کے لیے مکہ سے روانہ ہو رہا تھا تو سردار قریش ابوجہل نے غلاف کعبہ پکڑ کر دعا کی تھی کہ اے اللہ کامیابی اُس لشکر کو عطا کر جو حق پر ہو۔ كان المشركون حين خرجوا من مكة الى بدر اخذوا باستار الكعبة فاستنصروا الله وقالو اللّٰهم انصر اعلى الجندين واكرم الفئتين وخير القبيلتين (ابن کثیر عن السدی) وقيل قاله ابوجهل وقت القتال (قرطبی) ف۳۱ اس لیے فتح وغلبہ اصلاً حق ہی کا ہے گو کسی عارض کی وجہ سے کسی وقت اس کا ظہور نہ ہو) وَاِنْ تَنْتَهُوْا۔ یعنی اتنے نمایاں وضوح حق کے بعد اگر اب بھی اسلام ورسول اسلام ﷺ کی مخالفت سے باز آ جاؤ۔ خَيْرٌ لَّكُمْ۔ یہ بہتری تمہارے حق میں دنیوی اور اخروی دونوں اعتبار سے ہوگی۔ اِنْ تَعُوْدُوْا۔ یعنی اسی طرح مخالفت ومعاندت پر مصر رہو گے۔ نَعُدْ۔ یعنی ہم بھی اسی طرح تمہارا زور توڑتے رہیں گے۔ ف۳۲ (اعتقاد کے ساتھ) مسلمانوں کا کلام الٰہی کا سننا ہمیشہ اعتقاد ہی کے ساتھ ہوگا۔ اور یہاں خطاب مسلمانوں ہی سے ہے، آیت کا مطلب یہ ہوا کہ جیسے عقیدت سے سن رہے ہو، ویسے ہی عمل بھی کرو۔ اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ۔ ساری دنیوی کامرانیوں اور اخروی کامیابیوں کی بنیاد یہی اطاعت ہے۔ وَلَا تَوَلَّوْا عَنْهُ۔ ''اس سے'' یعنی اس اطاعت سے۔ ضمیر حکم کی جانب ہے۔ الضمير للجهاد او للامر الذى دل عليه الطاعة (بیضاوی)

لَا يَعْقِلُوْنَ ﴿٢٢﴾ وَ لَوْ عَلِمَ اللّٰهُ فِيْهِمْ خَيْرًا
کام نہیں لیتے و۳۴ اور اگر ان میں کسی خوبی کا علم اللہ کو ہوتا تو وہ
لَّاَسْمَعَهُمْ ۭ وَلَوْ اَسْمَعَهُمْ لَتَوَلَّوْا وَّهُمْ مُّعْرِضُوْنَ ﴿٢٣﴾
انہیں سنوا دیتا اور اگر (اب) وہ انہیں سنوا دے تو یہ ضرور روگردانی کریں گے بے رخی کرتے ہوئے و۳۵
يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اسْتَجِيْبُوْا لِلّٰهِ وَلِلرَّسُوْلِ اِذَا
اے ایمان والو اللہ اور رسول کو لبیک کہو جب کہ وہ (یعنی رسول)
دَعَاكُمْ لِمَا يُحْيِيْكُمْ ۚ وَ اعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَحُوْلُ بَيْنَ
تم کو تمہاری زندگی بخش چیز کی طرف بلائیں و۳۶ اور جانے رہو کہ اللہ آڑ بن جاتا ہے درمیان
الْمَرْءِ وَ قَلْبِهٖ وَاَنَّهٗٓ اِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ﴿٢٤﴾ وَاتَّقُوْا فِتْنَةً
انسان کے اور اس کے قلب کے اور یہ کہ تم (سب) کو اسی کے پاس اکٹھا ہونا ہے و۳۷ اور ڈرتے رہو اس وبال سے
لَّا تُصِيْبَنَّ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْكُمْ خَاۗصَّةً ۚ وَ اعْلَمُوْٓا
جو خاص انہی لوگوں پر واقع نہ ہوگا جو تم میں سے ظلم کے مرتکب ہوئے ہیں و۳۸ اور جانے رہو
اَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ﴿٢٥﴾ وَاذْكُرُوْٓا اِذْ اَنْتُمْ
کہ بے شک اللہ سخت ہے سزا دینے میں اور یاد کرو (اس حالت کو) جب تم
قَلِيْلٌ مُّسْتَضْعَفُوْنَ فِي الْاَرْضِ تَخَافُوْنَ اَنْ
تھوڑے تھے (اور) ملک میں کمزور سمجھے جاتے تھے ڈرتے رہتے تھے کہ
يَّتَخَطَّفَكُمُ النَّاسُ فَاٰوٰىكُمْ وَاَيَّدَكُمْ بِنَصْرِهٖ
کہیں لوگ تم کو اچانک کھسوٹ نہ لیں سو (اللہ نے) تمہیں رہنے کو جگہ دی، اور اپنی نصرت سے تمہاری تائید کی
وَ رَزَقَكُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ﴿٢٦﴾ يٰٓاَيُّهَا
اور تم کو ستھری چیزیں عطا کیں تاکہ تم شکر گزار ہو و۳۹ اے



وَهُمْ لَا يَسْمَعُوْنَ۔ سے فقہاء ومفسرین نے یہ استنباط کیا ہے کہ مومن کی عملی زندگی پر ایمان کا اثر ہونا چاہیے اور اگر کوئی اثر نہیں ملتا تو محض قول بیکار ہی ہے۔ دلت الآیة علی ان قول المومن سمعت واطعت لا فائدة فیه مالم یظهر اثر ذالک علیه بامتثال فعله (قرطبی) و۳۳ (مراد کفار ومنافقین ہیں) مسلمانوں کو ہدایت ہو رہی ہے کہ ترک اطاعت میں تم کافروں اور منافقوں کی طرح نہ ہو جانا۔ و۳۴ (اور سن کر عمل نہ کرنا بھی مشابہ اُن لوگوں کے عمل کے ہے جو بہرے اور گونگے ہیں۔ شَرَّ الدَّوَآبِّ۔ کفار ومنافقین کے ذکر کے بعد یہ لفظ ان کی تحقیر واہانت کے لیے ہے۔ عنی به الاشرار الذین هم فی الجهل بمنزلة الدواب (راغب) و۳۵ یعنی اگر ان کافروں اور منافقوں میں کوئی خوبی طلب حق کے سلسلہ میں موجود ہوتی تو اللہ انہیں اعتقاد کے ساتھ سننے کی توفیق بھی دے دیتا۔ وَلَوْ اَسْمَعَهُمْ۔ یعنی انہیں اس بے پروائی کی حالت میں سنوا دے، جیسا کہ ظاہری کانوں سے وہ اب بھی سن ہی رہے ہیں۔ وَلَوْ عَلِمَ اللّٰهُ فِيْهِمْ خَيْرًا۔ اللہ کا علم تو ہمیشہ مطابق واقع ہی ہوتا ہے۔ اس لئے اللہ کے علم میں کسی شے کے نہ آنے کے معنی ہی اس شے کی نفی کے ہیں۔ وَهُمْ مُّعْرِضُوْنَ۔ یہ ٹکڑا ان کی بے توجہی کو اور نمایاں کرنے کے لیے ہے۔ و۳۶ یعنی احکام شریعت کی طرف۔ یہاں صاف صاف بتا دیا کہ حیات ابدی اور زندگی جاودانی بخشنے والی چیز یہی نظام دین ہے۔ خصوصیت کے ساتھ مراد جہاد ہے۔ لِلرَّسُوْلِ۔ یہ بات لحاظ رکھنے والی ہے کہ قرآن مجید میں ایسے تمام موقعوں پر رسول اللہ ﷺ کا ذکر بجائے اسم ذات کے ہمیشہ رسول یا الرسول ہی سے آتا ہے۔ یہ آپ کی حیثیت رسالت کو نمایاں کرنے کے لیے ہے کہ آپ کا بلانا بھی فرستادۂ الٰہی کی حیثیت سے اللہ ہی کا بلانا ہوتا ہے۔ اِسْتَجِيْبُوْا۔ یہاں اجیبوا کے معنی میں ہے۔ و۳۷ (اور سب کا سابقہ بالآخر اسی سے پڑتا ہے) يَحُوْلُ بَيْنَ الْمَرْءِ وَقَلْبِهٖ۔ اللہ کا انسان اور اس کے قلب کے درمیان آڑ بن جانا دو طرح سے ہوتا ہے۔ ایک یوں کہ مومن کے قلب میں طاعت کی برکت سے کفر ومعصیت کو نہیں آنے دیتا۔ دوسرے یوں کہ کافر کے قلب میں مخالفت کی نحوست سے ایمان وطاعت کو آنے نہیں دیتا۔ و۳۸ (بلکہ اُن گنہگاروں کے علاوہ ان لوگوں پر بھی اس کا وبال پڑے گا۔ جنہوں نے باوجود کسی حد تک قدرت رکھنے کے ان گناہوں کو روکنے کی کوشش نہ کی۔ اور خود بھی اس طرح جرم مداہنت کے مرتکب ہوئے یا شریک جرم رہے) اسلام امت کو جس بلند معیار پر دیکھنا چاہتا ہے۔ اس کے لئے افراد کا زمرۂ صالحین میں ہونا کافی نہیں، بلکہ ہر فرد بشر کو بہ قدر اپنی وسعت وبساط کے مصلح ہونا بھی ضروری ہے۔ اس لئے جرم ومجرم سے مداہنت اسلام کے اندر خود ایک جرم ہے۔ "جس طرح اپنی اصلاح کے متعلق طاعت واجب ہے، اسی طرح یہ بھی طاعت واجبہ میں داخل ہے کہ بہ قدر وسع دوسروں کی اصلاح میں بہ طریق امر بالمعروف ونہی عن المنکر بالید یا باللسان یا ترک اختلاط یا نفرت بالقلب جو کہ آخری درجہ ہے۔ کوشش کرو ورنہ در صورت مداہنت ان منکروں کا وبال جیسا مرتکبین منکرات پر واقع ہوگا۔ ایسا ہی کسی درجہ میں مداہنت کرنے والوں پر بھی واقع ہوگا۔" (تھانوی) و۳۹ (اور طاعت واطاعت میں خوب مستعد ہو جاؤ) اِذْ اَنْتُمْ قَلِيْلٌ۔ مسلمانوں کو اُن کی مکی زندگی قبل ہجرت کی یاد دلائی جا رہی ہے۔ مُسْتَضْعَفُوْنَ فِي الْاَرْضِ۔ یعنی تعداد میں کم ہونے کے علاوہ مکہ میں بہ لحاظ قوت بھی کمزور ہی شمار کیے جاتے تھے۔ اَنْ يَّتَخَطَّفَكُمُ النَّاسُ۔ النَّاسُ سے مراد مخالفین واعداء ہیں۔ فَاٰوٰىكُمْ۔ یعنی مدینہ میں اطمینان سے جگہ دی۔ اَيَّدَكُمْ بِنَصْرِهٖ۔ یعنی تمہاری تعداد بھی بڑھ گئی۔ بے سروسامانی بھی نہ رہی۔ وَرَزَقَكُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ۔ یعنی تمہیں ہر طرح کی خوش حالی عنایت کی۔

الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَخُوْنُوا اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ وَتَخُوْنُوْٓا

ایمان والو خیانت نہ کرو اللہ اور رسول کی اور نہ

اَمٰنٰتِكُمْ وَ اَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿۲۷﴾ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَآ اَمْوَالُكُمْ

اپنی امانتوں میں خیانت کرو درآنحالیکہ تم جانتے ہو ف۴۰ اور جان رکھو کہ تمہارے مال اور

وَ اَوْلَادُكُمْ فِتْنَةٌ ۙ وَّ اَنَّ اللّٰهَ عِنْدَهٗٓ اَجْرٌ عَظِيْمٌ ﴿۲۸﴾ ع

تمہاری اولاد ایک آزمائش ہیں اور یہ بھی کہ بہت بڑا اجر تو اللہ ہی کے پاس ہے ف۴۱

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ تَتَّقُوا اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّكُمْ

اے ایمان والو اگر تم اللہ سے ڈرتے رہو گے تو وہ تمہیں

فُرْقَانًا وَّيُكَفِّرْ عَنْكُمْ سَيِّاٰتِكُمْ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ؕ وَاللّٰهُ

ایک فیصلہ کی چیز دے دے گا اور تم سے دور کر دے گا تمہارے گناہ اور تمہیں بخش دے گا اور اللہ

ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ﴿۲۹﴾ وَاِذْ يَمْكُرُ بِكَ الَّذِيْنَ

ہے ہی بڑے فضل والا ف۴۲ اور (اس واقعہ کا ذکر کیجیے) جب کہ کافر آپ کی نسبت تدبیر

كَفَرُوْا لِيُثْبِتُوْكَ اَوْ يَقْتُلُوْكَ اَوْ يُخْرِجُوْكَ ؕ

سوچ رہے تھے کہ آپ کو قید کریں یا آپ کو قتل کریں، یا آپ کو (وطن سے) خارج کر دیں

وَيَمْكُرُوْنَ وَ يَمْكُرُ اللّٰهُ ؕ وَ اللّٰهُ خَيْرُ الْمٰكِرِيْنَ ﴿۳۰﴾

اور وہ (اپنی) تدبیریں کر رہے تھے اور اللہ (اپنی) تدبیر کر رہا تھا اور اللہ بہترین تدبیر والا ہے ف۴۳

وَ اِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِمْ اٰيٰتُنَا قَالُوْا قَدْ سَمِعْنَا لَوْ نَشَآءُ

اور جب ان کے سامنے ہماری آیتیں پڑھی جاتی ہیں تو کہنے لگتے ہیں بس ہم نے سن لیا ہم چاہیں

لَقُلْنَا مِثْلَ هٰذَآ ۙ اِنْ هٰذَآ اِلَّآ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿۳۱﴾

تو اسی کا سا ہم بھی کہہ لائیں یہ ہے ہی کیا بجز اگلوں کی کہانیوں کے ف۴۴



ف۴۰ (کہ اعمال میں کوتاہیوں کے نتائج بد اور مضرتیں کیا کیا ہیں) لَا تَخُوْنُوا اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ۔ اللہ اور رسول کے جو حقوق عاید ہوتے ہیں اُنھی کو پوری طرح ادا نہ کرنا بھی اُن میں خیانت کرنا ہے۔ وَتَخُوْنُوْٓا اَمٰنٰتِكُمْ۔ اللہ اور رسول کے بتائے ہوئے اعمال سے جو منافع مرتب ہوتے ہیں اُنھی کو یہاں امانتوں سے تعبیر کیا گیا ہے۔ ف۴۱ (جس کے آگے ساری دنیوی لذتیں فانی، مصلحتیں ہیچ ہیں) فِتْنَةٌ۔ یعنی یہ مال و اولاد کی محبت ہی ایسی چیز ہے جس سے امتحان ہوتا رہتا ہے کہ کون ان کی محبت میں حد سے گزر کر اللہ اور رسول کے احکام کو بھلا دیتا ہے۔

ع ۳/۱۴

ف۴۲ (اور اس بڑے داتا کی ساری بخششیں اور نعمتیں تمہارے وہم و گمان میں بھی کب آسکتی ہیں) اِنْ تَتَّقُوا اللّٰهَ۔ اور اس تقویٰ و خشیت الٰہی کا نتیجہ یہ ہوگا کہ طاعت و اطاعت میں لگے رہو گے۔ فُرْقَانًا۔ فرقان کی تشریح اہل تفسیر نے اپنے اپنے مذاق کے مطابق کی ہے۔ لیکن بہتر ہوگا کہ لفظ ان سب مفہوموں کا جامع سمجھا جائے اور ہدایت اور نور قلب جس سے حق و باطل میں فیصلہ ہو جائے اور غلبہ علی الاعداء اور نجات آخرت جس سے حق و باطل میں عملی فیصلہ ہو جائے سب کو شامل رہے۔ ف۴۳ (جس کی تدبیر کے آگے ساری دنیا کے منصوبے اور تدبیریں ہیچ محض ہیں) اِذْ يَمْكُرُ بِكَ۔ مکہ کے رئیسوں سرداروں نے باہم جمع ہو کر آپ کی قید، جلا وطنی، قتل، سب تدبیروں پر غور کیا۔ اور اخیر رائے قتل ہی کی قرار پائی۔ آپ کو وحی سے معلوم ہو گیا۔ آپ خاموشی سے نقل مکان کر، غار ثور میں پوشیدہ ہو گئے اور بہ فراغ خاطر مدینہ منورہ پہنچ گئے۔ آیت میں انہی واقعات کی طرف اشارہ ہے۔ مکر پر حاشیے سورہ آل عمران آیت مَكَرُوْا وَمَكَرَ اللّٰهُ ؕ وَاللّٰهُ خَيْرُ الْمٰكِرِيْنَ۔ پر گزر چکے۔ لِيُثْبِتُوْكَ۔ اثبات یہاں قید یا حبس کے معنی میں لیا گیا ہے۔ الاثبات ھو الحبس (ابن جریر عن السدی) ای لیسجنوک (ابن جریر عن عطاء و عبداللہ بن کثیر) ومعنی لیثبوک لیحبسوک (قرطبی) ف۴۴ (اور کلام حق ہرگز نہیں) یہ کہنے والا کون تھا؟ اہل تاریخ و سیر کا بیان ہے کہ یہ کہنے والا نضر بن حارث تھا، اپنے زمانہ کا بڑا جہاندیدہ اور "روشن خیال" ایران جیسے مہذب و متمدن ملک کی سیر کیے ہوئے۔ جیسے آج کا "ولایت پلٹ" ہندوستانی! قد قیل ان قائل لذالک ھو النضر بن الحارث کما قد قص علی ذالک سعید بن جبیر والسدی وابن جریج وغیرھم فانہ لعنہ اللہ کان قد ذھب الی بلاد فارس وتعلم من اخبار ملوکھم رستم واسفند یار (ابن کثیر) ھٰذا سے اشارہ دونوں جگہ قرآن مجید کی طرف ہے۔ قَالُوْا قَدْ سَمِعْنَا ...... بولے کہ بس ہم نے سن لیا اور حال معلوم ہو گیا۔

وَ اِذْ قَالُوا اللّٰهُمَّ اِنْ كَانَ هٰذَا هُوَ الْحَقَّ مِنْ

اور (وہ وقت بھی یاد دلایئے) جب (ان لوگوں نے) کہا تھا کہ اے اللہ اگر یہ (کلام) تیری طرف سے

عِنْدِكَ فَاَمْطِرْ عَلَيْنَا حِجَارَةً مِّنَ السَّمَآءِ اَوِ ائْتِنَا

واقعی ہے تو ہم پر آسمان سے پتھر برسا دے یا پھر (کوئی اور ہی) عذاب

بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ﴿٣٢﴾ وَ مَا كَانَ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ وَ اَنْتَ

دردناک لے آ و۴۵ حالانکہ اللہ ایسا نہیں کرنے کا کہ انہیں عذاب دے اس حال میں کہ آپ ان میں

فِيْهِمْ ؕ وَمَا كَانَ اللّٰهُ مُعَذِّبَهُمْ وَهُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ ﴿٣٣﴾

موجود ہوں اور نہ اللہ ان پر عذاب لانے کا ہے اس حال میں کہ وہ استغفار کر رہے ہوں و۴۶

وَ مَا لَهُمْ اَلَّا يُعَذِّبَهُمُ اللّٰهُ وَهُمْ يَصُدُّوْنَ عَنِ

ہاں یہ بھی ان لوگوں کے لیے نہیں کہ اللہ ان پر عذاب (ہی سرے سے) نہ لائے درآنحالیکہ وہ مسجد حرام سے

الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ وَمَا كَانُوْٓا اَوْلِيَآءَهٗ ؕ اِنْ اَوْلِيَآؤُهٗٓ

روکتے ہیں جب کہ وہ اس کے متولی ہی نہیں رہے و۴۷ اس کے متولی تو

اِلَّا الْمُتَّقُوْنَ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿٣٤﴾ وَ مَا كَانَ

بس متقی ہی (ہوسکتے) ہیں لیکن ان (لوگوں) میں سے اکثر تو علم (بھی) نہیں رکھتے و۴۸ اور (خود)

صَلَاتُهُمْ عِنْدَ الْبَيْتِ اِلَّا مُكَآءً وَّتَصْدِيَةً ؕ فَذُوْقُوا

ان کی نماز (ہی) خانہ (کعبہ) کے پاس کیا تھی بجز سیٹی بجانے اور تالی بجانے کے سو

الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ ﴿٣٥﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

عذاب (کا مزہ) چکھو اپنے کفر کی پاداش میں و۴۹ بیشک جو لوگ کفر (اختیار) کیے ہوئے ہیں

يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ لِيَصُدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ

اپنے مال کو اس لیے خرچ کر رہے ہیں کہ (لوگوں کو) اللہ کی راہ سے روکیں



و۴۵ (یعنی اسی طرح کا کوئی خارق عادت) صحیحین کی روایت میں آتا ہے کہ اس قول کا قائل ابوجہل بن ہشام تھا، اور طبرانی وغیرہ دوسری روایتوں میں نام نضر بن الحارث کا آتا ہے لیکن بہرحال ایک کا نام دوسرے کے منافی نہیں اور جیسا کہ محدث حافظ ابن حجر نے فیصلہ کیا ہے ممکن ہے دونوں نے ہی کہا ہو، لیکن ترجیح ابوجہل والی روایت کو ہے۔ ولانها فی ذالک ما فی الصحیح لا حتمال ان یکون قالاه ولکن نسبته الی ابی جهل اولی (فتح الباری) یہ بھی بآسانی ممکن ہے کہ کہنے والا کوئی ایک ہو، اور اس کے ہم زبان اور بہت سے اہل قریش ہوگئے ہوں۔ قال الجمهور قائل ذالک کفار قریش (بحر) وان کان هذا القول نسب الی جماعة فلعله بدأ به ورضی الباقون فنسبت الیهم (فتح الباری) هٰذَا۔ یعنی وہ کلام جسے محمد ﷺ بطور خدائی کلام کے پیش کررہے ہیں۔ و۴۶ (گو وہ استغفار ایمان صحیح کی عدم موجودگی کی بنا پر آخرت میں نجات کیلئے کافی نہ ہو) یہاں یہ بتلایا کہ جس طرح کا خارق عادت عذاب یہ لوگ طلب کررہے ہیں، اس کی راہ میں دو، دو مانع موجود ہیں۔ (۱) ایک یہ کہ رسول اللہ ﷺ ان کے درمیان زندہ وسلامت موجود ہیں۔ (۲) دوسرے یہ کہ باوجود ان کے کفر وشرک ومعصیت شعاری کے، اللہ سے تعلق استغفار ان کا کسی درجہ میں باقی وقائم ہے چنانچہ طواف کے وقت یہ اس وقت بھی غفرانک، غفرانک کہتے جاتے ہیں۔ و۴۷ (اور عبادت الٰہی تو ان مومنین عابدین کا ایسا حق ہے کہ اس سے روکنے کا اختیار متولیوں کو بھی نہیں) آیت کا مطلب یہ ہوا کہ عذاب خارق عادت کیلئے تو موانع موجود ہیں لیکن نفس عذاب سے مانع تو کوئی بھی نہیں بلکہ اس کا تو عین مقتضاء موجود ہے۔ يَصُدُّوْنَ عَنِ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ۔ یعنی حرم شریف کے اندر داخلہ سے اس میں نماز پڑھنے سے، اس کے اندر طواف کرنے سے یہ ظالم لوگ مسلمانوں کو اور رسول اسلام ﷺ کو برابر روک رہے ہیں۔ وَمَا كَانُوْٓا اَوْلِيَآءَهٗ۔ قریش کا ایک زعم باطل یہ بھی تھا کہ چونکہ ہمارے باپ دادا خانہ کعبہ کے متولی رہ چکے ہیں۔ ہم میں اس کی تولیت آج تک چلی آرہی ہے یہاں اسی عقیدہ کی تردید ہے۔ اَوْلِيَآؤُهٗ میں ضمیر الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ کی طرف ہے۔ و۴۸ (کہ منصب تولیت کے سرے سے نااہل ہیں) اِنْ اَوْلِيَآؤُهٗٓ اِلَّا الْمُتَّقُوْنَ۔ اور تقویٰ کی پہلی شرط ایمان واسلام ہے۔ و۴۹ (چنانچہ اس وعید کے مطابق عذاب غیر خارق عادت غزوات نبوی کی شکل میں مسلمانوں کے ہاتھوں ان کافروں پر نازل ہوکر رہا۔ وَمَا كَانَ ...... تَصْدِيَةً۔ یہاں مشرکوں کی عبادت کی تحلیل کرکے بتایا ہے کہ بجز اس کے کہ منہ سے سیٹیاں بجائیں اور ہاتھ سے تالیاں، اور ان کی عبادت تھی ہی کیا؟۔ خوب غور کرکے دیکھ لیا جائے کہ آج بھی عبادت کے جو غیر اسلامی اور جاہلی طریقے چلے ہوئے ہیں ان کا جزء اعظم یہی باجا گاجا، تالیاں اور سیٹیاں ہیں یا نہیں؟ فقہاء ومفسرین نے لکھا ہے کہ اس میں اُن جاہل صوفیہ کے لیے بھی وعید ہے جو وجد وحال لاکر اچھلتے کودتے، تالیاں بجاتے اور ناچتے ہیں۔ اور اسے کوئی کمال روحانی سمجھتے ہیں۔ یہ صاف تشبہ اعمال مشرکین کے ساتھ ہے۔ فیه رد علی الجهال من الصوفیة الذین یرقصون ویصفقون وذالک کله منکر یتنزه عن مثله العقلاء ویتشبه فاعله بالمشرکین فیما کانوا یفعلونه عند البیت (قرطبی) يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ۔ اعمال اور اعمالِ مخالفت کی تین ہی قسمیں ہوسکتی ہیں۔ قولی، بدنی اور مالی، قولی اور بدنی مخالفت اوپر بیان ہوچکی۔ اب بیان یہ ہورہا ہے کہ ان معاندین کے مالی وسائل بھی مخالفت اسلام کے لئے وقف ہیں۔ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ۔ یعنی دین اسلام سے۔ ثُمَّ تَكُوْنُ عَلَيْهِمْ حَسْرَةً۔ یہاں پیشگوئی فرمادی گئی ہے کہ ان کی یہ مالی کوششیں بھی رائیگاں رہیں گی اور آثار ناکامی محسوس ہونے کے بعد ان پر حسرت ہی کا غلبہ رہے گا۔ ثُمَّ يُغْلَبُوْنَ۔ یہ حسرت اُس وقت دُہری ہوگی۔ ایک حسرت تو اپنے مال ودولت کے ضائع جانے پر دوسری حسرت خود اپنی مغلوبیت پر۔

فَسَيُنْفِقُوْنَهَا ثُمَّ تَكُوْنُ عَلَيْهِمْ حَسْرَةً ثُمَّ يُغْلَبُوْنَ ۬ۙ

سو یہ لوگ تو خرچ کرتے ہی رہیں گے لیکن وہی (اموال) ان کے حق میں حسرت بن جائیں گے پھر یہ لوگ مغلوب ہو

وَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْۤا اِلٰى جَهَنَّمَ يُحْشَرُوْنَ ﴿٣٦﴾ لِيَمِيْزَ

جائیں گے اور جو لوگ کفر (اختیار) کئے ہوئے ہیں انہیں دوزخ کی طرف اکٹھا کیا جائے گا ف۵۰ تاکہ

اللّٰهُ الْخَبِيْثَ مِنَ الطَّيِّبِ وَيَجْعَلَ الْخَبِيْثَ بَعْضَهٗ

اللہ ناپاکوں کو الگ کر دے پاکوں سے اور ناپاکوں کو ایک دوسرے سے ملا دے

عَلٰى بَعْضٍ فَيَرْكُمَهٗ جَمِيْعًا فَيَجْعَلَهٗ فِيْ جَهَنَّمَ ؕ

یعنی ان سب کو متصل کر دے پھر اس مجموعہ کو دوزخ میں ڈال دے

اُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿٣٧﴾ قُلْ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْۤا اِنْ ع ٩ ١٨

یہی لوگ تو ہیں (پورے) خسارہ میں رہنے والے ف۵۱ آپ کہہ دیجیے (ان) کافروں سے کہ اگر

يَّنْتَهُوْا يُغْفَرْ لَهُمْ مَّا قَدْ سَلَفَ ۚ وَاِنْ يَّعُوْدُوْا

یہ لوگ باز آ جائیں گے تو جو کچھ پہلے ہو چکا ہے وہ (سب) انہیں معاف کر دیا جائے گا ف۵۲ اور اگر وہی (عادت)

فَقَدْ مَضَتْ سُنَّتُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿٣٨﴾ وَقَاتِلُوْهُمْ حَتّٰى

دہراتے رہیں گے تو (ہمارا) معاملہ بھی اگلوں کے ساتھ گزر چکا ہے ف۵۳ اور ان سے لڑو یہاں تک کہ

لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ وَّيَكُوْنَ الدِّيْنُ كُلُّهٗ لِلّٰهِ ۚ فَاِنِ انْتَهَوْا

فساد (عقیدہ) باقی نہ رہ جائے اور دین سارے کا سارا اللہ ہی کے لیے ہو جائے ف۵۴ لیکن اگر یہ باز آ جائیں

فَاِنَّ اللّٰهَ بِمَا يَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ﴿٣٩﴾ وَاِنْ تَوَلَّوْا فَاعْلَمُوْۤا

تو اللہ خوب دیکھنے والا ہے ان کے عملوں کا ف۵۵ اور اگر یہ روگردانی کئے رہیں تو جانے رہو

اَنَّ اللّٰهَ مَوْلٰىكُمْ ؕ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَ نِعْمَ النَّصِيْرُ ﴿٤٠﴾

کہ تمہارا رفیق اللہ ہی ہے، بہترین رفیق اور بہترین مددگار ف۵۶



ف۵۰ یہ سزائے آخرت دنیوی سزا وحسرت کے علاوہ ہے۔ ف۵۱ یہ معاندین کا انجام پوری وضاحت سے بتا دیا ہے فَيَرْكُمَهٗ۔ میں ف تفسیری ہے۔ لِيَمِيْزَ اللّٰهُ الْخَبِيْثَ مِنَ الطَّيِّبِ۔ خبیث سے مراد کافر اور طیب سے مراد مومن ہے۔ ای المومن من الکافر (قرطبی) ف۵۲ (اور اب پچھلے گناہوں پر بازپرس نہ ہوگی) اس مقام کی شرح حدیث میں ان الفاظ سے آئی ہے۔ ان الاسلام یھدم ما کان قبلہ فقہاء نے کہا ہے کہ مؤاخذہ حقوق عباد (مثلاً قرضہ، قصاص وغیرہ) کا فر حربی سے تو ساقط ہو جائیں گے۔ اس لئے کہ وہ حالت کفر میں ہماری شریعت کا معاملات میں پابند نہ تھا لیکن کافر ذمی پر اسلام لانے کے بعد بھی باقی رہیں گے اس لیے کہ وہ ذمہ دار تھا۔ باقی حقوق اللہ سے متعلق دونوں کے سب گناہ معاف ہو جائیں گے۔ قال ابو حنیفة ما کان للہ مسقط وما کان للأدمی لا یسقط قال ابن العربی وھو قول علمائنا لان اللہ تعالٰی مستغن عن حقہ والأدمی مفتقر الیہ (قرطبی) عام فی الحقوق التی للہ تعالٰی (قرطبی) اِنْ يَّنْتَهُوْا۔ باز آ جانے سے مراد کفر سے باز آ جانا ہے۔ یرید عن الکفر (قرطبی) ان ینتھوا عن الکفر وعداوۃ الرسول ودخلوا الاسلام (کبیر) مَا قَدْ سَلَفَ۔ کے عموم سے فقہاء نے یہ نکالا ہے کہ زندیق کی بھی توبہ قبول ہو جائے گی وہ اس لیے کہ زندقہ بھی بہرحال کفر کی ایک نوع ہے۔ فان قولہ یغفرلھم ما قد سلف یتناول جمیع انواع الکفر (کبیر) ف۵۳ یعنی انبیاء کے منکرین ومعاندین کے ساتھ جو خدائی تعزیر دنیا میں ہلاکت اور آخرت میں عذاب کی پیش آتی رہی ہے وہی انجام ان جدید منکرین اور معاندین کا بھی رکھا ہوا ہے۔ عبارۃ تجمع الوعید والتھدید والتمثیل بمن ھلک من الامم فی سالف الدھر بعذاب اللہ (قرطبی) ای عادۃ اللہ الجاریۃ فی الذین تحزبوا علی الانبیاء من نصر المومنین علیھم وخذلانھم وتدمیرھم (روح) ف۵۴ (اور یہ موقوف ہے قبولِ اسلام پر) ای یضمحل عنھم کل دین باطل ویبقی فیھم دین الاسلام وحدہٗ (مدارک) ای تضمحل الادیان الباطلۃ کلھا اما بھلاک اھلھا جمیعاً او برجوعھم عنھا خشیۃ القتل (روح) اس پر حاشیے اسی مضمون کی آیت پر پارۂ دوم میں گزر چکے۔ قَاتِلُوْهُمْ۔ ضمیر۔ هُمْ مشرکین عرب کی جانب ہے۔ حَتّٰى لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ۔ یعنی شرک باقی نہ رہ جائے الٰی ان لا یوجد فیھم شرک قط (مدارک) ای کفر (قرطبی) قال ابن عباس والحسن حتی لا یکون شرک (جصاص) یہ تفسیر فقہ حنفی کے مطابق ہے بعض ائمہ نے فتنة سے مراد فساد وحرب لی ہے۔ وَيَكُوْنَ الدِّيْنُ كُلُّهٗ لِلّٰهِ۔ فقہاء نے آیت کے عموم سے جملہ اصناف کفار کے ساتھ قتال واجب ٹھہرایا ہے بجز اُن کے جن سے استثناء کی دلیل کتاب وسنت سے مل جائے۔ یدل علی وجوب قتال سائر اصناف اھل الکفر الاما خصہ الدلیل من الکتاب والسنة (جصاص) ف۵۵ (اور وہی احتساب کے لئے کافی ہے، بندوں کو بہت زیادہ ٹٹول اور کرید کی حاجت نہیں) فَاِنِ انْتَهَوْا۔ یہ باز آ جانا کس چیز سے ہے؟ امام ابوحنیفہ علیہ رحمۃ اللہ کے نزدیک مراد کفر سے باز آ جانا اور اسلام قبول کر لینا ہے۔ ای عن الکفر واسلموا (مدارک) بعض دوسرے ائمہ نے قتال سے باز آ جانا مراد لیا ہے۔ (مفصل حاشیے پارۂ دوم میں گزر چکے) ف۵۶ (سو تم مقابلہ میں ان سے ہٹنے کا خیال ہی نہ کرو۔ اور اللہ ہی کی رفاقت ونصرت پر بھروسہ رکھو) وَاِنْ تَوَلَّوْا۔ اس روگردانی سے فقہاء حنفیہ کے نزدیک اسلام سے روگردانی مراد ہے۔ دوسرے ائمہ کے نزدیک ذمیت سے روگردانی مقصود ہوگی۔

وَ اعۡلَمُوۡۤا اَنَّمَا غَنِمۡتُمۡ مِّنۡ شَیۡءٍ فَاَنَّ لِلّٰهِ خُمُسَهٗ

اور جانے رہو کہ جو کچھ تمہیں بہ طور غنیمت حاصل ہو و۵۷ سو اس کا پانچواں حصہ اللہ

وَ لِلرَّسُوۡلِ وَ لِذِی الۡقُرۡبٰی وَ الۡیَتٰمٰی وَ الۡمَسٰکِیۡنِ

اور رسول کے لئے اور (رسول کے) قرابت داروں کے لئے اور یتیموں کے لئے اور مسکینوں کے لئے

وَ ابۡنِ السَّبِیۡلِ ۙ اِنۡ کُنۡتُمۡ اٰمَنۡتُمۡ بِاللّٰهِ وَ مَاۤ اَنۡزَلۡنَا

اور مسافروں کے لئے ہے و۵۸ اگر تم اللہ پر اور اس چیز پر ایمان رکھتے ہو جسے

عَلٰی عَبۡدِنَا یَوۡمَ الۡفُرۡقَانِ یَوۡمَ الۡتَقَی الۡجَمۡعٰنِ ؕ

ہم نے اپنے بندہ (محمدؐ) پر نازل کیا تھا فیصلہ کے دن و۵۹ جس دن کہ دونوں جماعتیں مقابل ہوئیں

وَ اللّٰهُ عَلٰی کُلِّ شَیۡءٍ قَدِیۡرٌ ﴿۴۱﴾ اِذۡ اَنۡتُمۡ بِالۡعُدۡوَةِ

اور اللہ ہی ہر شے پر پوری قدرت رکھنے والا ہے و۶۰ (یہ وہ وقت تھا) جب تم (میدان جنگ کے) نزدیک

الدُّنۡیَا وَ هُمۡ بِالۡعُدۡوَةِ الۡقُصۡوٰی وَ الرَّکۡبُ اَسۡفَلَ

والے کنارہ پر تھے اور وہ دور والے کنارہ پر اور قافلہ تم سے نیچے (کی جانب)

مِنۡکُمۡ ؕ وَ لَوۡ تَوَاعَدۡتُّمۡ لَاخۡتَلَفۡتُمۡ فِی الۡمِیۡعٰدِ ۙ وَ لٰکِنۡ

کو تھا و۶۱ اور اگر تم (اور وہ) وقت مقرر کرتے تو ضرور اس تقرر کے بارہ میں تم میں اختلاف ہو جاتا و۶۲ لیکن

لِّیَقۡضِیَ اللّٰهُ اَمۡرًا کَانَ مَفۡعُوۡلًا ۬ۙ لِّیَهۡلِکَ مَنۡ

(لڑائی بلا قصد ٹھن گئی) تاکہ اللہ اس امر کو پورا کردے جو ہو کر رہنا تھا و۶۳ (یعنی) تاکہ جسے برباد ہونا ہو وہ

هَلَکَ عَنۡۢ بَیِّنَةٍ وَّ یَحۡیٰی مَنۡ حَیَّ عَنۡۢ بَیِّنَةٍ ؕ وَ اِنَّ

کھلے ہوئے نشان آئے پیچھے برباد ہو اور جس کو زندہ ہونا ہے وہ (بھی) کھلے ہوئے نشان آئے پیچھے زندہ ہو، و۶۴ اور

اللّٰهَ لَسَمِیۡعٌ عَلِیۡمٌ ﴿۴۲﴾ اِذۡ یُرِیۡکَهُمُ اللّٰهُ فِیۡ مَنَامِکَ

بیشک اللہ خوب سننے والا ہے، خوب جاننے والا ہے، و۶۵ (اور وہ وقت بھی قابل ذکر ہے) جب اللہ نے آپ کے خواب



و۵۷ سورۃ کی ابتدائی آیتوں میں مال غنیمت اور اس کی تقسیم کا ذکر تھا۔ اب پھر اسی مضمون کی طرف مراجعت ہے اور اب مصارف غنیمت کی تفصیل بیان ہو رہی ہے۔ مَا غَنِمۡتُمۡ۔ غنیمت کے لغوی معنی عام و وسیع ہیں یعنی ہر وہ شے جو انسان کوشش سے حاصل کرے۔ الغنيمة فى اللغة ما يناله الرجل او الجماعة بسعى (قرطبی) اصطلاح فقہاء میں اُس مال کو کہتے ہیں جو کافروں سے بہ زور قوت حالت جنگ میں حاصل ہو۔ الغنيمة ما نيل من الكفار عنوة و الحرب قائمة (المغرب) الغنيمة فى الشريعة ما دخلت فى ايدى المسلمين من اموال المشركين على سبيل القهر بالخيل والركاب (کبیر) مال الكفار اذاظفر به المسلمون على وجه الغلبة والقهر (قرطبی) مَا۔ الذی کے معنی میں ہے اور تقدیر کلام یوں ہے۔ الذى غنمتموه و۵۸ یعنی کل مال غنیمت کا $\frac{4}{5}$ حصہ تو غازیوں میں تقسیم ہو جائے گا اور باقی $\frac{1}{5}$ اللہ کی نذر ہوگا یعنی آج کی اصطلاح میں یہ حصہ اسلامی اسٹیٹ کا ہوگا۔ اور اسلامی سرکاری خزانہ میں جمع ہوگا۔ یہ $\frac{1}{5}$ حصہ بھی اب یعنی رسول اللہ ﷺ کی وفات شریف کے بعد عملاً تین حصوں میں تقسیم رہے گا۔ لِلّٰهِ فقہاء حنفیہ نے صراحت کے ساتھ لکھا ہے کہ اللہ کا نام مصارف خمس کی ابتداء میں محض برکت کے لئے آیا ہے کہ حقیقۃً تو اللہ کی ملک و مملوک دنیا کی ہر چیز ہے۔ ذكره تعالى للتبرك باسمه فى ابتداء الكلام اذا الكل لله (درمختار) فاما ذكر الله تعالى فى الخمس فانه لافتتاح الكلام تبركًا باسمه (ہدایہ) قال الشعبى هو مفتاح الكلام (جصاص) وعن الحسن بن محمد بن الحنفية قال هذا مفتاح كلام ليس لله نصيب فى الدنيا والأخرة (جصاص) لِلرَّسُوۡلِ۔ اللہ اور رسول کے یہ دو حصے الگ الگ نہیں۔ کل ایک ہی حصہ ہے جو رسول اللہ ﷺ کو زمان حیات میں ملتا تھا۔ نائب الٰہی اور خلیفۃ اللہ کی خدمت میں اسے پیش کر دینا اللہ ہی کے حضور میں پیش کرنا تھا۔ سرکاری $\frac{1}{5}$ کا یہ پانچواں حصہ یعنی کل کا $\frac{1}{25}$ حصہ اُس کو مل رہا ہے جو ایک ہی وقت میں آمر حکومت بھی تھا، امیر لشکر بھی، حامل رسالت بھی! وفات شریف کے بعد یہ حصہ ساقط ہو گیا۔ وسهم النبى ﷺ سقط بموته (ہدایہ) وسهم النبى ﷺ انما كان له مادام حيًا فلما توفى سقط سهمه (جصاص) شافعیہ کہتے ہیں کہ آپؐ کے بعد آپ کے خلیفہ کو یہ حصہ ملے گا۔ لیکن حنفیہ کا استدلال یہ ہے کہ آپ کا یہ حصہ تو منصب رسالت کی بنا پر تھا اور رسالت آپ کے بعد رہی نہیں۔ لانه عليه السلام كان يستحقه برسالته ولا رسالة بعدهٗ (ہدایہ) خود خلفاء راشدین کا تعامل بھی حنفیہ ہی کی تائید میں ہے کہ اُنھوں نے کبھی رسول ﷺ کا حصہ اپنی جانب منتقل نہیں کیا۔ لِذِی الۡقُرۡبٰی۔ یہ دوسرا حصہ ہوا۔ (پہلا حصہ اللہ اور رسول کا ملا کر ایک تھا) یہ جاں نثاروں کا وہ گروہ تھا جس نے مکہ سے مدینہ تک ہر حال میں، ہر مصیبت میں ساتھ دیا تھا۔ فقہاء حنفیہ نے لکھا ہے کہ یہ حصہ ان حضرات کی نصرت قدیم ہی کی بنا پر تھا۔ ان المراد من النص قرب النصرة لاقرب القرابة (ہدایہ) فقہاء مفسرین نے یہ بھی تصریح کر دی ہے کہ للذی کا ل ملک و استحقاق کے اظہار کے لیے نہیں۔ محل و مصرف کے بیان کے لئے ہے۔ ليست اللام لبيان الاستحقاق والملک وانما هى لبيان المصرف والمحل (قرطبی) بعد وفات نبوی یہ حصہ بھی ساقط ہو گیا۔ واما بعد رسول الله ﷺ فسهمه ساقط بموته كذلک سهم ذوى القربى (مدارک) وَ الۡیَتٰمٰی۔ یہ تیسرا حصہ ہوا وَ الۡمَسٰکِیۡنِ۔ یہ چوتھا حصہ ہوا۔ وَ ابۡنِ السَّبِیۡلِ۔ یہ پانچواں حصہ ہوا۔ فقہاء حنفیہ کی تحقیق میں اب وہ سرکاری خمس ($\frac{1}{5}$) انہی تین حصوں میں تقسیم ہوگا چنانچہ خلفاء راشدین سے انہی تین حصوں میں تقسیم منقول ہے۔ لنا ان الخلفاء الاربعة الراشدين قسموه على ثلثه اسهم وكفى لهم قدوة (ہدایہ) فان الخلفاء الاربعة متفقون على انه لا يستحق الا بالفقر (جصاص) یہ بھی جائز ہے کہ بجائے تینوں صنفوں کے کسی ایک ہی صنف کے مصرف میں لے آیا جائے۔ ان تین حصوں کے اندر کی تقسیم یوں ہوتی ہے کہ ایک ثلث یتیموں کو دیا جاتا ہے۔ ایک ثلث مسکینوں کو اور ایک ثلث مسافروں کو۔ الخمس الباقى يقسم اثلاثا عندنا لليتيم والمسكين و ابن السبيل (درمختار) سهم لليتمى وسهم للمساكين وسهم لابن السبيل (ہدایہ) خاندانِ رسالت کے حاجت مند بھی اسی میں داخل سمجھے گئے ہیں بلکہ اُن کا حق مقدم ہے۔ البتہ خوش حال قرابتداروں کو کچھ نہ ملے گا۔ يدخل فقراء ذوى القربى فيهم ويقدمون ولا يدفع الى اغنيائهم (ہدایہ) وقدم فقراء ذوى القربى من بنى هاشم ولا حق لاغنياءهم عندنا (درمختار) اس طرز تقسیم کو آج کی عینک سے خوب غور کر کے دیکھ لیا جائے۔ سرکاری خزانہ کا $\frac{3}{5}$ ہی نہیں۔ پورے کا پورا $\frac{5}{5}$ آج بھی دنیا کی کسی بڑی سی بڑی غریب نواز و ہمدرد عوام سلطنت میں رعایا کے سب سے زیادہ مصیبت زدہ طبقوں (لاوارث یتیموں محتاج مسکینوں اور بے زاد راہ مسافروں پردیسیوں) کے لئے وقف ہے؟ ابۡنِ السَّبِیۡلِ۔ مسافروں کی یہ اہمیت شاید نظروں کو کچھ کھٹکے لیکن بے زاد و راحلہ تھکے ماندے، بھوکے پیاسے پیدل راہ گیروں پر آج بھی پردیس میں جو مصیبتیں پڑا کرتی ہیں اور چھوت چھات کے ماننے والوں کے درمیان دیہات میں جس طرح گرمی کی چلچلاتی ہوئی دوپہریں اور سردی کی کڑکڑاتی راتیں گزارنی پڑتی ہیں، اُن کا ہلکا اور سرسری اندازہ بھی جگمگاتے ہوئے ہوٹلوں میں ٹھہرنے والے اور ریل کے اعلیٰ درجوں میں سفر کرنے والے مسافر نہیں کر سکتے۔ و۵۹ یعنی معرکہ بدر کے دن، جب حق و باطل کے درمیان عملی اور حسی فیصلہ بھی سب کے مشاہدہ میں آ گیا اور کفر و اسلام کے درمیان اس پہلی مادی ٹکر نے دنیا کی تاریخ میں ایک کامیاب انقلابی دعوت کی بنیاد قائم کر دی۔ اى اليوم الذى فرقت فيه بين الحق والباطل وهو يوم بدر (قرطبی) مَاۤ اَنۡزَلۡنَا عَلٰی عَبۡدِنَا۔ یعنی نصرت غیبی، جو ہر تفصیل کو جامع ہے۔ والمراد منه ما انزل عليه من الأيات والملائكة والفتح فى ذلک اليوم (کبیر) عَبۡدِنَا۔

موقع تخصیص وتشریف پر رسول اللہ ﷺ کا ذکر اسی عنوان سے کرنا قرآنی بلاغت کا ایک خالص جزء ہے یہ جنگ رمضان ۲ ھ (۶۲۴ء) میں لڑی گئی۔ مسلمان ۳۱۳ اور مشرک ۹۵۰ کی تعداد میں تھے۔
ف۶۰ اس میں افرادِ امت کو تنبیہ ہے کہ یہ ۳/۵ جو تمہیں مل رہا ہے، اُسے اپنی قوتِ بازو کا نتیجہ نہیں محض فضل الٰہی کا نتیجہ سمجھو۔ الْجَمْعٰنِ۔ مراد ایک طرف لشکر قریش ہے اور دوسری طرف مسلمانوں کی سپاہ۔
ف۶۱ یعنی وہ تجارتی قافلہ جس کے تعاقب میں تم آئے تھے۔ وہ تم سے بچتا ہوا سمندر کے کنارہ کنارہ چلا جا رہا تھا۔ الْعُدْوَةِ الدُّنْيَا۔ یعنی مدینہ سے قریب تر حصہ میں۔ شام سے جو شاہراہ مکہ کو آتی تھی، اسی سے متصل شہر بدر کے حدود سے ذرا پہلے شمال دمغرب کی سمت میں یہ پہاڑی پڑتی تھی، الْعُدْوَةِ الْقُصْوٰى۔ یعنی مدینہ سے بعید تر حصہ میں، یہ پہاڑی شہر بدر کے جنوب و مشرق میں تھی۔ ابوجہل اپنی فوج لے کر یہیں مقیم تھا۔ مقام بدر سمندر (بحر احمر) سے اونٹ پر ایک منزل کی راہ پر تھا، مدینہ سے چار منزل اور مکہ سے آٹھ منزل کی راہ پر۔ اسلامی فوج شمال و مشرق سے آئی تھی، اور مشرکوں کا لشکر جنوب و مشرق سے۔ اس موضوع خاص کے محقق خصوصی ڈاکٹر محمد حمید اللہ لکھتے ہیں:۔ ’’تاریخ عالم کا یہ ایک انقلاب انگیز معرکہ ہے۔ مکہ، مدینہ اور شام کے راستوں کے جنکشن ہونے سے قریشی قافلہ کے آنے سے کچھ ہی پہلے آنحضرت ﷺ مدینہ سے آ کر شمال مغربی درہ میں مقیم اور گھات میں رہے۔ ابوسفیان نے قافلہ کو کئی میل پہلے ہی روک کر ٹوہ لی اور اسلامی فوج کی بھنک ملنے سے بدر آئے بغیر راستہ کاٹ کر ساحل کے کنارے کنارے دومنزلہ کو یک منزلہ کر کے قافلہ کو بچا لیا۔ قافلہ کے بچ کر نکل جانے کی اطلاع کے باوجود آنحضرت ﷺ بدر ہی میں کسی کام سے مقیم رہے تو مکہ سے ابوجہل کی قریشی فوج آ پہنچی، پیشگی اطلاع ملنے پر آنحضرت ﷺ نے پڑاؤ کی جگہ بدل کر پانی پر قبضہ کر لیا۔ صف بندی اور عمدہ فوج آرائی سے دشمن کی تگنی چوگنی فوج کو شکست دی۔ مسلمانوں کے دس بارہ اور دشمن کے ستر آدمی مارے گئے۔‘‘ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو ’’عہد نبوی کے میدان جنگ‘‘ از ڈاکٹر محمد حمید اللہ استاذ جامعہ عثمانیہ حیدرآباد دکن۔ الرَّكْبُ اَسْفَلَ مِنْكُمْ۔ بدر کی زمین پہاڑی تھی اور اس لئے قدرۃً بلند اور ساحل سمندر کی زمین جہاں سے قافلہ کترا کر گزر رہا تھا، نشیبی۔ ف۶۲ یعنی عام دستور و معمول تو یہ ہے کہ مقاتلہ کے لئے فریقین اپنے قصد و مرضی سے کوئی میدان اور تاریخ مقرر کرتے ہیں، یہاں بھی اگر یہی صورت رہنے دی جاتی تو کوئی نہ کوئی فریق کوئی عذر پیدا کر لیتا، جس سے مقابلہ ومقاتلہ کی نوبت ہی نہ آتی اور جو فائدے اس سے اب مشاہدہ میں آ رہے ہیں یہ ظہور ہی میں نہ آئے ہوتے، اسی لئے حالات تکوینی کا اجتماع ایسا کر دیا گیا کہ مسلمانوں کو قصد و ارادہ کے بغیر بھی لڑنا پڑ گیا۔ اور اس سے بہت سے مصالح پورے ہو گئے۔ ف۶۳ یعنی جس امر کے وقوع سے مسلمانوں کے مدارج روحانی کی ترقیاں وابستہ تھیں۔ تکوینی حالات ایسے جمع کئے گئے کہ مسلمانوں کی خواہش، قصد واختیار کے بغیر خود بخود اس کا اظہار ہو کر رہا۔ لِيَقْضِيَ۔ میں ل متعلق ہے فعل محذوف کے۔ واللام فی لیقضی متعلقة بمحذوف والمعنی جمعهم لیقضی (قرطبی) ف۶۴ مطلب یہ ہوا کہ حکمت الٰہی کو یہ جنگ اس لئے منظور ہوئی کہ اس سے ایک خاص طریق پر اسلام کا حق ہونا ظاہر ہو جائے اور دنیا دیکھ لے کہ اسی قلت عدد وکم سامانی کے باوجود مسلمان غالب آئے، جو ایک حد تک خارق عادت اور دل میں یہ یقین پیدا کرنے کے لئے کافی ہے کہ اسلام حق اور اس سے حجت الٰہی تمام ہو گئی، اس کے بعد جو گمراہ ہو گا وہ وضوح کے بعد ہو گا جس سے عذاب کا پورا استحقاق ہو جاتا ہے اور عذر کی گنجائش نہیں رہتی، اسی طرح جس کو ہدایت پانا ہو وہ حق کو واتنے وضوح کے بعد قبول کر لے گا۔ عَنْۢ بَيِّنَةٍ۔ عن دونوں جگہ بعد کے مرادف ہے اور بینة کے معنی اقامت دلیل کے ہیں۔ ای بعد مشاهدة هذه المعجزة (کبیر) ای بعد حجة ظاهرة (جلالین) والبینة اقامة الحجة والبرهان (قرطبی) لِيَقْضِيَ۔ اور لِيَهْلِكَ دونوں میں ل غرض وغایت کا ہے۔ اللام لام الغرض وظاهره یقتضی تعلیل افعال الله واحكامه بالاغراض والمصالح (کبیر) ف۶۵ چنانچہ اس ظاہر کا بھی وہ علم رکھتا ہے کہ اس وضوح حق کے بعد کون کون زبان پر کلمۂ اسلام لاتا ہے اور کون کون کلمۂ کفر کا تلفظ کئے جاتا ہے اور اس باطنی حقیقت کا بھی کہ دل سے کون کون ایمان لایا اور کون اب تک دل میں کفر کو جگہ دیئے ہوئے ہے۔



قَلِيْلًا ۭ وَلَوْ اَرٰىكَهُمْ كَثِيْرًا لَّفَشِلْتُمْ وَلَتَنَازَعْتُمْ فِي

میں آپ کو وہ لوگ کم دکھلائے ف۶۶ اور اگر (اللہ) انہیں آپ کو زیادہ دکھا دیتا تو تم لوگ ہمت ہار جاتے اور آپس میں

الْاَمْرِ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ سَلَّمَ ۭ اِنَّهٗ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ۝۴۳

جھگڑنے لگتے اس باب میں ف۶۷ لیکن اللہ نے (تم کو) بچا لیا، بیشک وہ دلوں کی باتوں کو خوب ف۶۸ جانتا ہے،

وَاِذْ يُرِيْكُمُوْهُمْ اِذِ الْتَقَيْتُمْ فِيْٓ اَعْيُنِكُمْ قَلِيْلًا

اور (وہ وقت بھی قابل ذکر ہے) جب کہ اس نے ان لوگوں کو تمہاری نظروں میں کم کر کے دکھلایا

وَّيُقَلِّلُكُمْ فِيْٓ اَعْيُنِهِمْ لِيَقْضِيَ اللّٰهُ اَمْرًا كَانَ مَفْعُوْلًا ۭ

اور ان کی نگاہ میں تمہیں کم کر کے تاکہ اللہ اس امر کو پورا کر دے جو ہو کر رہنا تھا ف۶۹

وَاِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ ۝۴۴ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا

اور اللہ ہی کی طرف سارے امر رجوع ہوں گے ف۷۰ اے ایمان والو، جب

لَقِيْتُمْ فِئَةً فَاثْبُتُوْا وَاذْكُرُوا اللّٰهَ كَثِيْرًا لَّعَلَّكُمْ

تم کسی جماعت کے مقابل ہوا کرو تو ثابت قدم رہا کرو اور اللہ کو کثرت سے یاد کرتے رہو

تُفْلِحُوْنَ ۝۴۵ وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَلَا تَنَازَعُوْا

تاکہ فلاح پاؤ ف۷۱ اور اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرتے رہو اور (آپس میں) جھگڑا مت کرو

فَتَفْشَلُوْا وَتَذْهَبَ رِيْحُكُمْ وَاصْبِرُوْا ۭ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ

ورنہ کم ہمت ہو جاؤ گے اور تمہاری ہوا اکھڑ جائے گی اور صبر کرتے رہو بیشک اللہ صبر کرنے والوں

الصّٰبِرِيْنَ ۝۴۶ وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ خَرَجُوْا مِنْ

کے ساتھ ہے ف۷۲ اور ان لوگوں کی مثل نہ ہو جو اپنے گھروں سے

دِيَارِهِمْ بَطَرًا وَّرِئَاۗءَ النَّاسِ وَيَصُدُّوْنَ عَنْ

تو اتراتے ہوئے اور لوگوں کے دکھلانے کے لئے نکلے اور (لوگوں کو) اللہ کی راہ



(اور آپ نے وہ خواب اپنے صحابیوں سے بیان کیا، جس سے اُن کے دل قوی ہو گئے)۔ يُرِيْكَهُمْ۔ میں ضمیر ظاہر ہے کہ لشکر قریش کی جانب ہے۔ ف۶۶ آیت سے یہ بھی ظاہر ہو گیا کہ خواب کا اپنے ہر ہر جزئیہ کے ساتھ صحیح اترنا پیمبر تک کے لئے ضروری نہیں، چہ جائیکہ عام صالحین امت کے خوابوں کا۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ حق تعالیٰ بعض اوقات بعض واقعات کو نبی ﷺ سے بھی مخفی فرما لیتے ہیں۔ (جیسا کہ اس آیت میں ہے کہ کفار تھے تو زیادہ مگر آنحضرت پر کم منکشف ہوئے) تو پھر غیر نبی کا کیا ذکر ہے اور اس شخص کا کیا کہنا جو اسے اپنے شیخ کے لئے جائز نہ سمجھے اور اس کے کشف وخواب پر جزم کر لے اور یہ واقعہ تو خواب کا ہے لیکن ایسا ہی بیداری میں بھی ممکن ہے جیسا کہ اس کے بعد والی آیت میں آ رہا ہے۔ ف۶۷ یعنی اس قیل وقال، بحث ومباحثہ میں پڑ جاتے کہ ایسی حالت میں جنگ کی بھی جائے یا نہیں لَّفَشِلْتُمْ اور لَتَنَازَعْتُمْ۔ سے ظاہر ہو رہا ہے کہ حضرات صحابہ باوجود اپنی قوت قدسی اور مقام عالی کے بہرحال بشر ہی تھے اور بشری کمزوریوں سے محفوظ ومصون نہیں کر دیئے گئے تھے، ف۶۸ (اور اس پر روشن تھا کہ ضعف کن تدبیروں سے پیدا ہو گا اور ہمت کن تدبیروں سے، چنانچہ ویسا ہی اُس نے انتظام کر دیا) سَلَّمَ۔ یعنی اس اختلاف وکم ہمتی کے مظاہرہ سے تم کو بچا لیا۔ ف۶۹ اب ذکر خواب کا نہیں عالم بیداری کا ہو رہا ہے۔ اور بیان اس کا ہو رہا ہے کہ یہ دونوں مشاہدات وواقعات عین حکمت پر مبنی تھے۔ لِيَقْضِيَ اللّٰهُ اَمْرًا كَانَ مَفْعُوْلًا۔ مراد دو چیزیں ہیں، ایک تو کافروں کے لشکروں سے مڈبھیڑ کرانا، دوسرے مشرکین کی

ہلاکت وذلت اور اسلام کی فتح وسربلندی۔ کرر ھٰذا لان المعنی فی الاول من اللقاء وفی الثانی من قتل المشرکین و اعزاز الدین وھو اتمام النعمة علی المسلمین (قرطبی) مفصل حاشیہ سورۂ آل عمران، پارہ ۴ میں گزر چکے۔ ف۴۰ (اور اسی کا فیصلہ ہر گمراہ اور ہر راہ یاب کے حق میں ناطق ہوگا) آیت میں اشارہ اس طرف بھی آگیا کہ دنیا میں جو کچھ بھی پیش آرہا ہے یہ بجائے خود مقصود نہیں بلکہ مقصود تمام تر وہ اجر ہے جو ان سے آخرت میں حاصل ہوگا الغرض منہ التنبیہ علی ان احوال الدنیا غیر مقصود لذواتھا وانما المراد منھا ما یصلح ان یکون زادالیوم المعاد (کبیر) ف۴۱ یہ حکم عام ہے۔ یہاں یہ بتادیا گیا کہ فلاح کا ذریعہ یہی ثبات قلب وثبات قدم کا اجتماع ہے۔ اور فلاح کے عموم میں شخصی واجتماعی، دنیوی واخروی ہر قسم کی فلاح آگئی۔ اِذَا لَقِيْتُمْ فِئَةً۔ اس لقاء یا مڈبھیڑ ہو جانے سے جہاد میں سامنا ہو جانا مراد ہے، فَاثْبُتُوْا۔ یعنی پست ہمتی اور بزدلی نہ دکھاؤ۔ وَاذْكُرُوا اللّٰهَ كَثِيْرًا۔ کہ قلب میں قوت وثبات اسی ذکر الٰہی اور کثرتِ ذکر الٰہی سے پیدا ہوگی۔ امر بالذکر حتی یثبت القلب علی الیقین و یثبت اللسان علی الذکر (قرطبی) ف۴۲ اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ۔ اللہ اور رسول کے احکام کی اطاعت تو ہمیشہ اور ہر حال میں واجب ہے۔ اس بیان میں اس کی تاکید سے مراد یہ ہے کہ حالت جہاد میں بھی احکام شریعت کے دائرہ سے قدم ذرا بھی باہر نہ نکلے، وَلَا تَنَازَعُوْا۔ کوئی نزاع نہ افراد اُمت میں باہم ہونی چاہیے نہ امام یا امیر قوم سے۔ یہ اندرونی کشاکش، ڈسپلن (نظم واطاعت) کے حق میں زہر قاتل ہے۔ فَتَفْشَلُوْا۔ یہاں گویا یہ اشارہ کردیا کہ انتشار قوت کا لازمی نتیجہ پست ہمتی ہے۔ وَتَذْهَبَ رِيْحُكُمْ۔ یعنی جو رعب تمہاری یک دلی، یک جہتی، یک رنگی کی بنا پر چھایا ہوا ہے، وہ جاتا رہے گا۔ ای قوتکم ونصرکم کما یقال الریح لفلان اذاکان غالباً فی الامر (قرطبی) وَاصْبِرُوْا۔ یعنی جو ناگوار حالات گردوپیش میں پیدا ہوتے رہیں گے۔ اُن پر بہر حال صبر سے کام لیتے رہو۔ صبر محمود تو ہر حال میں ہے۔ موقع قتال پر اور زیادہ۔ امر بالصبر وھو محمود فی کل المواطن وخاصة موطن الحرب (قرطبی) مَعَ الصّٰبِرِيْنَ۔ یہ معیت حق خود ضامن نصرت ہے۔ ف۴۳ (اور وقت مناسب پر جزاء اعمال بھی دے گا) اَلَّذِيْنَ خَرَجُوْا الخ مراد قریش کے لشکریان بدر ہیں جو ناحق وباطل کی راہ میں حمیت جاہلی کے علمبردار ہوکر لڑنے کو نکلے تھے۔ بَطَرًا۔ اللہ کی طرف سے جب نعمتوں کا فیضان ہونے لگتا ہے تو اب بندہ کے لئے دو صورتیں ہیں: ایک یہ کہ انہیں اللہ ہی کی جانب منسوب کرتا رہے اور اسی کی رضا جوئی میں انہیں لگائے اور اس کا نام شکر ہے۔ دوسری صورت یہ ہے کہ اُن سے اپنے معاصرین کے مقابلہ میں فخر کا کام لینے لگے یہی بطر ہے قال الزجاج البطر الطغیان فی النعمة والتحقیق ان النعم اذا کثرت من اللہ علی العبد فان صرفھا الی مرضاته وعرف انھا من اللہ تعالیٰ فذٰلک ھو الشکر اما ان توسل بھا الی المفاخرة علی الاقران والمکاثرة علی اھل الزمان فذٰلک ھو البطر (کبیر) وَرِئَآءَ النَّاسِ۔ رئاء کا مفہوم ہے کہ جو شے واقعۃً زشت ہو اُسے خوشنما کرکے ظاہر کرنا۔ الرئاء عبارة عن القصد الی اظھار الجمیل مع ان باطنه یکون قبیحا (کبیر) امام رازی رحمة اللہ علیہ نے یہاں سوال یہ پیدا کیا ہے کہ بطر اور رئاء تو اسم ہیں اور یصدون فعل ہے تو یہ بات کیا ہے کہ ایک ہی فقرہ میں ایک وصف تو اسم کے ذریعہ سے ظاہر کیا گیا اور دوسرا فعل کے ذریعہ سے اور پھر خود ہی جرجانی نحوی وادیب کے حوالہ سے جواب دیا ہے کہ اسم دلالت کرتا ہے وصف کے استمرار وتمکین یا مستقل کیفیت پر اور فعل اُس کی وقتی اور عارضی حالت پر، تو یہاں چونکہ فخر ونمائش قریش کا وصف مستقل تھا، اُس کے لیے اسم لایا گیا۔ اور مسلمانوں سے مقابلہ ومقاتلہ وقتی وعارضی کیفیت تھی اس کا اظہار فعل سے کیا گیا اور یہ بلاغت قرآنی کا ایک اعجاز ہے۔ بَطَرًا وَّرِئَآءَ النَّاسِ۔ یہ فخر ونمائش، غرور اور اتراہٹ کے اوصاف آج کی ''مہذب'' فرنگی قوموں اور ان کے لشکروں کی زرق برق وردیوں، اُن کے جھنڈوں اور نشانوں، ان کے فخریہ دعووں اور اعلانوں ان کی توپوں اور جہازوں، اُن کے طیاروں اور آبدوزوں، اُن کی بمباریوں اور اُن کے جوہری بموں پر کتنے صادق آتے ہیں! ف۴۴ (جو وہ اسلام ورسول اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت میں کررہے تھے)۔ آیت میں کالذین بہت غور کے قابل ہے مسلمان ظاہر ہے کہ بطر ورئاء میں مبتلا نہ تھے لیکن انہیں تصریح کے ساتھ ممانعت اس امر میں مشرکین کے ساتھ مشابہ ہونے سے بھی کی جارہی ہے۔ آج کے مسلمان سوچیں کہ وہ اولیاء اللہ ہونے کے مدعی ہوکر کن کن چیزوں میں اور کیسی کیسی حرام ومکروہ چیزوں میں مشابہت اعداء اللہ سے حاصل کرتے جارہے ہیں۔ شیطان کی اصلی کارفرمائی یہی تو ہے کہ وہ ہر معصیت، ہر کفر کو انسان کی نظر میں خوشنما ودلفریب بنادیتا ہے اس سے زیادہ کوئی قوت اُسے ہرگز حاصل نہیں۔ انسان کی تربیت اگر صحیح ہوئی ہے۔ اور اُس نے اپنی عقل سلیم سے کام لینا سیکھ لیا ہے تو وہ ہر ترغیب شیطانی سے محفوظ رہے گا۔ ف۴۵ قال سے یہ مراد نہیں کہ شیطان نے یہ گفتگو زبان اور الفاظ کی مدد سے کی ہو۔ دل میں اس کی وسوسہ اندازی کا مفہوم پوری طرح قول سے ادا ہوجاتا ہے لفظ قول عربی زبان میں بڑی ہی وسعت رکھتا ہے اور ہر طرح کی دلالت حال پر شامل ہے۔ لَا غَالِبَ لَكُمُ الْيَوْمَ مِنَ النَّاسِ۔ یعنی اپنی قوت وحشمت کو دیکھ کر وسوسۂ شیطانی سے یہ خیال سرداران قریش کے دل میں گزرا۔ اِنِّيْ جَارٌ لَّكُمْ۔ جار یہاں حامی وپشت پناہ کے معنی میں ہے اور یہ مفہوم عربی زبان میں عام ہے۔ معنی الجار ھھنا الدافع عن صاحبه انواع الضرر کمایدفع الجار عن جاره والعرب تقول انی جار لکم من فلان ای حافظ لک من مضرته فلا یصل الیک مکروه منه (کبیر) حسن بصری اور اصم تابعی اور دوسرے محققین سے بھی منقول ہے کہ شیطان مجسم ہوکر سامنے نہیں آیا تھا



سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ وَاللّٰهُ بِمَا يَعْمَلُوْنَ مُحِيْطٌ ﴿۴۷﴾ وَاِذْ زَيَّنَ

سے روکتے تھے درآنحالیکہ اللہ ان کے اعمال کو احاطہ میں لئے ہوئے ہے ف۴۳ اور (وہ وقت قابل ذکر ہے) جب

لَهُمُ الشَّيْطٰنُ اَعْمَالَهُمْ وَقَالَ لَا غَالِبَ لَكُمُ الْيَوْمَ

شیطان نے انہیں ان کے اعمال خوش نما کر دکھائے ف۴۴ اور کہا کہ لوگوں میں سے آج کوئی تم پر

مِنَ النَّاسِ وَاِنِّيْ جَارٌ لَّكُمْ ۚ فَلَمَّا تَرَآءَتِ الْفِئَتٰنِ

غالب آنے والا نہیں، اور میں تمہارا حامی ہوں ف۴۵ پھر جب دونوں جماعتیں آمنے سامنے ہوئیں

نَكَصَ عَلٰى عَقِبَيْهِ وَقَالَ اِنِّيْ بَرِيْٓءٌ مِّنْكُمْ اِنِّيْٓ

وہ الٹے پاؤں بھاگا اور کہنے لگا میں تم سے بری الذمہ ہوں میں

اَرٰى مَا لَا تَرَوْنَ اِنِّيْٓ اَخَافُ اللّٰهَ ؕ وَاللّٰهُ شَدِيْدُ

وہ دیکھ رہا ہوں جو تم نہیں دیکھ سکتے میں تو خدا سے ڈرتا ہوں اور اللہ شدید سزا

الْعِقَابِ ﴿۴۸﴾ ع اِذْ يَقُوْلُ الْمُنٰفِقُوْنَ وَالَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ

دینے ہیں ف۴۶ (اور وہ وقت بھی قابل ذکر ہے) جب منافق اور جن کے دلوں میں (شک کی)

مَّرَضٌ غَرَّ هٰٓؤُلَآءِ دِيْنُهُمْ ؕ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ

بیماری تھی، یہ کہہ رہے تھے کہ ان لوگوں کو ان کے دین نے گھمنڈ میں ڈال رکھا ہے ف۴۷ اور جو کوئی اللہ پر بھروسہ

فَاِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿۴۹﴾ وَلَوْ تَرٰٓى اِذْ يَتَوَفَّى الَّذِيْنَ

کرتا ہے، سو اللہ (بڑا) زبردست ہے (بڑا) حکمت والا ہے، ف۴۸ اور کاش آپ دیکھیں جب فرشتے (ان)

كَفَرُوا ۙ الْمَلٰٓئِكَةُ يَضْرِبُوْنَ وُجُوْهَهُمْ وَاَدْبَارَهُمْ ۚ

کافروں کی جان قبض کرتے جاتے ہوں، مارے جاتے ہوں ان کے منہ پر اور ان کی پشتوں پر

وَذُوْقُوْا عَذَابَ الْحَرِيْقِ ﴿۵۰﴾ ذٰلِكَ بِمَا قَدَّمَتْ

اور (کہتے جاتے ہوں) کہ (اب) آگ کی سزا کا مزہ چکھو ف۴۹ یہ (عذاب) اس کے پاداش میں ہے جو کچھ تمہارے

اَیۡدِیۡکُمۡ وَ اَنَّ اللّٰہَ لَیۡسَ بِظَلَّامٍ لِّلۡعَبِیۡدِ ﴿۵۱﴾ کَدَاۡبِ

ہاتھوں نے سمیٹا ہے اور اللہ ہرگز ظالم نہیں ہے بندوں کے حق میں ف۸۰ ان کی حالت ایسی ہی ہے جیسے

اٰلِ فِرۡعَوۡنَ ۙ وَ الَّذِیۡنَ مِنۡ قَبۡلِہِمۡ ؕ کَفَرُوۡا بِاٰیٰتِ

فرعون والوں کی اور ان لوگوں کی تھی جو ان سے قبل تھے (کہ) انہوں نے آیات الٰہی سے

اللّٰہِ فَاَخَذَہُمُ اللّٰہُ بِذُنُوۡبِہِمۡ ؕ اِنَّ اللّٰہَ قَوِیٌّ شَدِیۡدُ

کفر کیا سو اللہ نے انہیں پکڑ لیا ان کے (ان) گناہوں پر، بیشک اللہ بڑی قوت والا ہے، سخت سزا دینے

الۡعِقَابِ ﴿۵۲﴾ ذٰلِکَ بِاَنَّ اللّٰہَ لَمۡ یَکُ مُغَیِّرًا نِّعۡمَۃً

والا ہے ف۸۱ یہ (سب) اس سبب سے ہے کہ اللہ کسی نعمت کو جس کا انعام وہ کسی قوم پر

اَنۡعَمَہَا عَلٰی قَوۡمٍ حَتّٰی یُغَیِّرُوۡا مَا بِاَنۡفُسِہِمۡ ۙ وَ اَنَّ اللّٰہَ

کر چکا ہو نہیں بدلتا جب تک کہ وہی لوگ اس کو نہ بدل دیں، جو کچھ اُن کے پاس ہے، ف۸۲ اور بیشک اللہ

سَمِیۡعٌ عَلِیۡمٌ ﴿ۙ۵۳﴾ کَدَاۡبِ اٰلِ فِرۡعَوۡنَ ۙ وَ الَّذِیۡنَ مِنۡ

خوب سننے والا ہے، خوب جاننے والا ہے، ف۸۳ اُن کی حالت فرعون والوں کی سی ہے اور اُن لوگوں کی سی جو ان سے

قَبۡلِہِمۡ ؕ کَذَّبُوۡا بِاٰیٰتِ رَبِّہِمۡ فَاَہۡلَکۡنٰہُمۡ بِذُنُوۡبِہِمۡ

پہلے ہوئے ہیں کہ انہوں نے اپنے پروردگار کی نشانیوں کو جھٹلایا سو ہم نے انہیں ان کے گناہوں کے سبب ہلاک کر دیا

وَ اَغۡرَقۡنَاۤ اٰلَ فِرۡعَوۡنَ ۚ وَ کُلٌّ کَانُوۡا ظٰلِمِیۡنَ ﴿۵۴﴾ اِنَّ

اور ہم نے فرعون والوں کو تو غرق ہی کر دیا اور (وہ) سب (کے سب) ظالم تھے ف۸۴ بیشک

شَرَّ الدَّوَآبِّ عِنۡدَ اللّٰہِ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا فَہُمۡ لَا

بدترین حیوانات اللہ کے نزدیک وہ کافر ہیں سو وہ ایمان تو

یُؤۡمِنُوۡنَ ﴿ۖۚ۵۵﴾ اَلَّذِیۡنَ عٰہَدۡتَّ مِنۡہُمۡ ثُمَّ یَنۡقُضُوۡنَ

لانے کے نہیں جن سے آپ (بار بار) عہد لے چکے ہیں پھر بھی اپنا عہد وہ ہر بار



بلکہ اُس نے وسوسہ اندازی ہی کی تھی۔ وفی کیفیة هذا التزیین وجهان، الاول ان الشیطان زین بوسوسته من غیر ان یتحول فی صورة الانسان وهو قول الحسن والاصم (کبیر) وسوس الیهم (کشاف) ف۷۶ جتنا علم شیطان کو اللہ کی عظمت وقوت کا ہے اتنا تو انسان کو بھی نہیں اور یہ خوف اسی علم سے پیدا ہوا، اس لئے اس کا یہ کہنا محل اشکال نہیں اور نہ اس سے یہ لازم آتا ہے کہ شیطان میں بھی خوف خدا کی بنا پر ایمان کی جھلک موجود ہے تَرَآءَتِ۔ یعنی اس طرح دونوں لشکر جمع ہوئے کہ ایک نے دوسرے کو دیکھا۔ الۡفِئَتٰنِ۔ سے مراد بدر میں مومنوں اور کافروں کی جماعتوں کا ہونا بالکل ظاہر ہے۔ اِنِّیۡۤ اَرٰی مَا لَا تَرَوۡنَ۔ سے مراد ہر خدائی قوت ہو سکتی ہے۔ سیاق میں فرشتوں کا وجود زیادہ لگتا ہوا ہے۔ وفیه وجوه الاول انه رای الملائکة والثانی انه رای اثر النصرة والظفر فی حق النبی علیه السلام (کبیر) اَخَافُ اللّٰہَ۔ خوفِ خدا سے لازمی طور پر خوف آخرت مراد نہیں ہو سکتا ہے کہ شیطان اسی سے ڈرا ہو کہ کہیں یہیں اور ابھی میری خبر نہ لے لی جائے مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت سے کئی مسئلے نکلتے ہیں مثلاً:۔(۱) شیطان جس طرح وسوسہ ڈالتا ہے، کبھی اُسے ترک بھی کر دیتا ہے، جیسا کہ یہاں اِنِّیۡ بَرِیۡٓءٌ۔ میں اس کی مثال موجود ہے اور یہ ترک وہ اُس وقت کرتا ہے جب دیکھ لیتا ہے کہ انسان بغیر میرے وسوسہ کے بھی گناہ کرے گا۔ (۲) کشف اہل باطل کے لئے بھی ممکن ہے۔ چنانچہ یہاں شیطان کو ملائکہ مکشوف ہو گئے۔ (۳) اللہ تعالیٰ سے محض طبعی خوف کا ہونا کافی نہیں۔ مطلوب خوف ایمانی ہے۔ ف۷۷ (کہ اُس میں آ کر یہ اس بے سروسامانی پر اتنے زبردست لشکر سے مقابلہ کا حوصلہ کر بیٹھے ہیں) حالات ظاہری کی بنا پر منافقوں اور کچے ایمان والوں کا ایسا کہہ گزرنا بالکل قدرتی تھا۔ اَلۡمُنٰفِقُوۡنَ وَ الَّذِیۡنَ فِیۡ قُلُوۡبِہِمۡ مَّرَضٌ۔ المنافقون سے تو منافقین مدینہ کا مراد ہونا ظاہر ہی ہے۔ الذین فی قلوبهم مرض سے مکہ کے کچ دلے مسلمان مراد ہیں۔ هم قوم من قریش اسلموا وما قوی اسلامهم فی قلوبهم ولم یهاجروا (کبیر) ف۷۸ (وہ اپنے مومنین متوکلین کو ہر حال میں غلبہ دلا سکتا ہے اور جب نہیں دلاتا تو یہ بھی کسی خاص حکمت مصلحت ہی کے ماتحت ہوتا ہے) ف۷۹ یعنی یہ تکلیفیں تو صرف نزع وسکرات کی ہیں۔ ابھی کیا ہے ابھی آگے چل کر عذاب جہنم کو برداشت کرنا ہے۔ اس سلسلہ میں یہ واضح رہے کہ قرآن مجید نے نزع وسکرات کی یہ ہولناک تفصیلات جہاں بھی بیان کی ہیں وہاں یہ تصریح بھی کر دی ہے کہ یہ کافروں اور دشمنانِ دین کے لئے ہیں۔ مطلق موت کا جہاں ذکر ہے وہاں الفاظ "غمرات" یا "سکرة" وغیرہ ایسے رکھے ہیں جن کا مفہوم لازمی طور پر تکلیف ہی کا نہیں بلکہ مطلق غفلت، غشی اور بے ہوشی کو شامل ہے۔ متکلمین نے آیت سے یہ استنباط بھی کیا ہے کہ انسان جس شے کا نام ہے وہ اس جسم سے الگ ہے اور اس کا اطلاق روح پر ہوتا ہے۔ قال الواحدی هذا یدل علی ان الانسان شیء مغائر لهذا الجسد (کبیر) یَضۡرِبُوۡنَ وُجُوۡہَہُمۡ وَ اَدۡبَارَہُمۡ۔ سے امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ لطیف نکتہ بھی نکالا ہے کہ کافر کی روح جب دنیا سے روانہ ہوتی ہے تو دنیا کے چھوٹنے کا تو اسے صدمہ ہوتا ہی ہے ادھر آخرت پر جب نظر کرتی ہے تو اُدھر بھی تاریکی ہی تاریکی نظر آتی ہے اس طرح اُس پر آگے اور پیچھے دونوں طرف سے گویا دہری مار پڑتی ہے۔ فیه معنی اٰخرا لطف منه وهو ان روح الکافر اذا خرج من جسده فهو معرض عن عالم الدنیا مقبل علی الاٰخرة وهو لکفره لایشاهد فی عالم الاٰخرة الا الظلمات فبسبب مفارقته لعالم الدنیا تحصل له الاٰلام بعد الاٰلام و بسبب اقباله علی الاٰخرة مع علم النور والمعرفة ینتقل من ظلمات الی ظلمات فهاتان الجهتان هما المراد من قوله یضربون وجوههم وادبارهم ف۸۰ (جیسا کہ مشرک قوموں نے اپنے اپنے دیوتاؤں کے حق میں گمان کر رکھا ہے) بِمَا قَدَّمَتۡ اَیۡدِیۡکُمۡ۔ تصریح کر دی ہے کہ عذاب جو کچھ بھی ہوگا کفر کے پاداش ہی میں ہوگا، خواہ مخواہ ہرگز نہ ہوگا، یہ تصریح مشرک قوموں کی اُن خام خیالیوں کی تردید میں ضروری تھی جو وہ اپنے معبودوں کے جبار وظلام ہونے کے متعلق قائم کئے ہوئے تھے۔ ف۸۱ (جس کی گرفت سے ان لوگوں کو کوئی بھی مادی قوت وتدبیر نہ بچا سکی) خدائے اسلام جس طرح ظالم وجابر نہیں اسی طرح مشرکوں کے بعض دیوتاؤں کی طرح عضو معطل اور بے دست وپا بھی نہیں، کہ سب کچھ دیکھے اور محض دیکھتا رہ جائے، اُس کی گرفت بھی اُس کے مرتبہ عظمت وحرمت کے لحاظ سے شدید وبے پناہ ہوتی ہے۔ کَدَاۡبِ اٰلِ فِرۡعَوۡنَ۔ تشبیہ کفر وعناد مسلسل پر معذب ہونے میں ہے۔ الَّذِیۡنَ مِنۡ قَبۡلِہِمۡ۔ ظاہر ہے کہ وہ کافر ومشرک قومیں مراد ہیں جو فرعون سے بھی پہلے تھیں۔ ف۸۲ یعنی جب تک کوئی قوم خود اپنی حالت اُس سے مختلف نہ کر لے جو نزول نعمت کے وقت اُس کی تھی اور اپنے اندر بجائے ایمان وطاعت کے کفر وخباثت پیدا کر لے، نعمت اور خبث کا اجتماع خلاف حکمت الٰہی ہے۔ ذٰلِکَ۔ یعنی یہی قانون جو اوپر بیان ہوا۔ یہ کہ بے جرم ومدید اللہ کسی کو سزا نہیں دیتا اور جب سزا دینا چاہتا ہے تو کوئی اُسے روک نہیں سکتا۔ نِعۡمَۃً۔ کا لفظ عام ہے دنیوی واُخروی، مادی وروحانی، انفرادی وقومی سب ہی طرح کی نعمتیں اس میں آ گئیں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت کے عموم میں وہ صورت بھی داخل ہے کہ سالک سے جب کوئی معصیت سرزد ہو جاتی یا کوئی طاعت ترک ہو جاتی ہے تو اس سے انوار وبرکات مقصودہ منقطع ہو جاتے ہیں۔ ف۸۳ چنانچہ وہ ہر تغیر قولی کو سن رہا ہے اور ہر تغیر فعلی کو جان رہا ہے۔ ف۸۴ عذاب جن جن کو بھی آیا، کفر ونافرمانی کی پاداش ہی میں آیا۔ کَدَاۡبِ اٰلِ فِرۡعَوۡنَ ۙ وَ الَّذِیۡنَ مِنۡ قَبۡلِہِمۡ۔ یہ تشبیہ تغیر نعمت کے لحاظ سے

عَهْدَهُمْ فِيْ كُلِّ مَرَّةٍ وَّ هُمْ لَا يَتَّقُوْنَ ﴿٥٦﴾ فَاِمَّا

توڑ ڈالتے ہیں اور وہ ڈرتے نہیں ف۸۵ سو اگر

تَثْقَفَنَّهُمْ فِي الْحَرْبِ فَشَرِّدْ بِهِمْ مَّنْ خَلْفَهُمْ

آپ انہیں جنگ میں پا جائیں تو ان کے ذریعہ سے ان لوگوں کو منتشر کر دیں جو ان کے علاوہ ہیں،

لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُوْنَ ﴿٥٧﴾ وَ اِمَّا تَخَافَنَّ مِنْ قَوْمٍ خِيَانَةً فَانْۢبِذْ

تا کہ وہ لوگ سمجھ جائیں ف۸۶ اور اگر آپ کو کسی قوم سے خیانت کا اندیشہ ہو تو آپ (وہ عہد) ان کی

اِلَيْهِمْ عَلٰى سَوَآءٍ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْخَآئِنِيْنَ ﴿٥٨﴾ وَ لَا

طرف اسی طرح واپس کر دیں بے شک اللہ خیانت کرنے والوں کو دوست نہیں رکھتا ف۸۷ اور

يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا سَبَقُوْا ؕ اِنَّهُمْ لَا يُعْجِزُوْنَ ﴿٥٩﴾

کافر لوگ یہ خیال نہ کریں کہ وہ بچ گئے یقیناً وہ لوگ (اللہ کو) عاجز نہیں کر سکتے ف۸۸

وَ اَعِدُّوْا لَهُمْ مَّا اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ قُوَّةٍ وَّ مِنْ

اور ان سے مقابلہ کے لئے جس قدر بھی تم سے ہو سکے سامان درست رکھو قوت سے اور

رِّبَاطِ الْخَيْلِ تُرْهِبُوْنَ بِهٖ عَدُوَّ اللّٰهِ وَ عَدُوَّكُمْ

پلے ہوئے گھوڑوں سے جس کے ذریعہ سے تم اپنا رعب رکھتے ہو اللہ کے دشمنوں اور اپنے دشمنوں پر ف۸۹

وَ اٰخَرِيْنَ مِنْ دُوْنِهِمْ ۚ لَا تَعْلَمُوْنَهُمْ ۚ اَللّٰهُ يَعْلَمُهُمْ ؕ

اور ان کے علاوہ دوسروں پر بھی کہ تم انہیں نہیں جانتے۔ اللہ انہیں جانتا ہے ف۹۰

وَ مَا تُنْفِقُوْا مِنْ شَيْءٍ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ يُوَفَّ

اور جو کچھ بھی تم اللہ کی راہ میں خرچ کرو گے وہ تمہیں پورا پورا

اِلَيْكُمْ وَ اَنْتُمْ لَا تُظْلَمُوْنَ ﴿٦٠﴾ وَ اِنْ جَنَحُوْا لِلسَّلْمِ

دے دے گا اور تمہارے لئے (ذرا بھی) کمی نہ ہو گی ف۹۱ اور اگر وہ جھکیں صلح کی طرف

ع۱۰ ۲

ف۸۵ اشارہ خاص یہود بنی قریظہ کی جانب ہے جو رسول اللہ ﷺ سے بار بار یہ معاہدہ کرتے کہ ہم آپ کے مقابلہ میں مشرکین کی مدد نہ کریں گے، اور پھر جا کر انہی کے شریک ہو جاتے۔ قال ابن عباس هم قريظة (کبیر) شَرَّ الدَّوَآبِّ۔ کافر تو سب ہی اللہ کے ہاں بدتر مخلوق ہیں، ان میں بھی بدترین وہ ہیں جنہوں نے کفر پر بدعہدی کا اضافہ کر لیا۔ بيّن تعالىٰ انّ من جمع بين الكفر الدائم وبين نقض العهد على هٰذا الوجه كان شر الدواب (کبیر) مِنْهُمْ۔ میں من تبعیض کے لئے ہے کہ معاہدہ ان کے سرداروں اور اشراف ہی سے ہوتے تھے۔ ومن للتبعيض لان العهد انما كان يجرى مع اشرافهم (قرطبی) وَهُمْ لَا يَتَّقُوْنَ۔ یعنی نہ ان کے دلوں میں خوف خدا ہے اور نہ یہ انجام کار سے ڈرتے ہیں ف۸۶ (کہ عہد شکنی کا انجام یہی ہوتا ہے) لعلهم يتعظون (کشاف) حتى لا يجسر عليك احد بعدهم اعتبارًا بهم و اتعاظاً بحالهم (کشاف) تَثْقَفَنَّهُمْ۔ یعنی آپ ان پر قابو پا جائیں۔ فاما تصادفنهم وتظفرن بهم (کشاف) قال الليث يقال ثقفنا فلانا فى موضع كذا اے اخذناه وظفرنا به (کبیر) فَشَرِّدْ بِهِمْ۔ یعنی ان کے واسطے سے، انہیں نمونہ بنا کر انہیں پارہ پارہ کر دے۔ التشريد عبارة عن التفريق مع الاضطراب (کبیر) والتشريد فى اللغة التبديد والتفريق (قرطبی) مَنْ خَلْفَهُمْ۔ خلف یہاں علاوہ کے معنی میں ہے اور من، الذی کے مرادف ہے۔ اے من ورائهم (کشاف) من بمعنى الذى (قرطبی) ف۸۷ قرآن مجید کی اس قسم کی آیتیں عربی اسلوب بیان کے مطابق ہیں، اردو ادب میں ایسے موقع پر کہا جائے گا کہ اللہ خائنوں کو سخت ناپسند کرتا ہے۔ اِمَّا تَخَافَنَّ مِنْ قَوْمٍ خِيَانَةً۔ یعنی اس قوم نے ابھی بدعہدی عملاً کی نہ ہو لیکن قرائن سے صاف ظاہر ہو رہا ہے کہ وہ بدعہدی کرنے پر ہے۔ اے اذا ظهرت آثار الخيانة وثبتت دلائلها (قرطبی) فَانْۢبِذْ اِلَيْهِمْ عَلٰى سَوَآءٍ۔ یعنی اسی طرح اس عہد کے باقی نہ رہنے کی اطلاع اُس فریق کو کر دیں۔ فقہاء نے لکھا ہے کہ یہ امر واجب نہیں، تخییری ہے۔ اور امام کے اختیار تمیزی پر موقوف ہے۔ عَلٰى سَوَآءٍ۔ یہ اعلان استرداد معاہدہ کی تاکید اس لئے ہے کہ کہیں مخالفین نقض عہد کی ابتداء مسلمانوں کے سر نہ ڈال دیں۔ لئلا يتوهموا انك نقضت العهد بنصب الحرب (جصاص) ف۸۸ یعنی یہ کہ اس کی گرفت سے بچ کر نکل جائیں۔ ف۸۹ (اور اس دشمنی کی علت ان لوگوں کا کفر ہے) آیت میں بڑی گہری حقیقت کی تعلیم ہے، وہ یہ کہ اہل کفر تو برابر تمہارے اور تمہارے دین کے دشمن رہا ہی کریں گے، تم ان سے مقابلہ کے لئے ہمیشہ تیار رہو۔ ان کی طرف سے غافل کبھی نہ ہو اور اپنے پاس وہ سامان برابر تیار رکھو جن سے ان پر ہیبت طاری ہوتی ہو اور ان کے دل دہلتے ہوں۔ مِنْ قُوَّةٍ۔ قوۃ کا لفظ عام ہے، عددی قوت، سامان جنگ کی قوت، آلاتِ حرب کی قوت، سب کچھ اس کے اندر آ گیا، یہاں تک کہ بڑھے ہوئے ناخن بھی، وقد روى فى القوة انها الرمى (جصاص) عموم اللفظ شامل لجميع ما يستعان به على العدو من سائر انواع السلاح وآلات الحرب (جصاص) عن الحكم بن عمير قال امر رسول الله ﷺ ان لا نحفى الاظفار فى الجهاد وقال ان القوة فى الاظفار وهٰذا يدل على ان جميع ما يقوى على العدو فهو مامور باستعداده (جصاص) اے من كل ما يتقوى به فى الحرب كائنا ما كان (روح) صاحب روح المعانی نے آیت کے تحت میں بندوق کا ذکر تصریح کے ساتھ کیا ہے اور اگر آج ہوتے تو مشین گن، طیارہ، اور ٹینک اور جیپ اور ایٹم بم وغیرہ سب کے نام لکھ جاتے رِبَاطِ الْخَيْلِ۔ سوار فوج کی اہمیت اس حکم سے ظاہر ہے، موجودہ جنگوں میں سوار فوج کے لئے ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ وضمیمہ، ف۹۰ یہاں اشارۃً یہ بتا دیا کہ علاوہ ان کافروں کے جن سے تمہارا سابقہ رہا کرتا ہے کچھ اور بھی قومیں ہیں جو ابھی تمہارے علم میں نہیں، مگر اللہ کے علم میں تو ہے کہ کبھی اُن سے بھی تمہاری مڈبھیڑ ہو گی۔ اس میں ایران کے مجوسی اور روم کی مسیحی قومیں تو آ ہی گئیں، جن سے آگے چل کر حضرات صحابہ کو معرکہ آرائی کرنی پڑی، باقی قیامت تک کی ساری مخالف قومیں آ سکتی ہیں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ان آیتوں میں جو تدابیر حرب وسیاست بتائی گئی ہیں اُن سے صاف دلالت اس امر پر ہو رہی ہے کہ یہ سیاسی تدبیریں بڑے سے بڑے کمالاتِ باطنی کے بھی منافی نہیں، جیسا کہ غالی وناقص صوفیہ نے خیال کر رکھا ہے۔ ف۹۱ نفس کو مال خرچ کرنے میں بڑی تنگی اسی خیال سے پیدا ہوتی ہے کہ یہ ضائع جا رہا ہے۔ اور اس کے معاوضہ میں حاصل کچھ نہ ہو گا۔ یہاں اسی خیال کی جڑ کاٹ دی ہے اور اطمینان دلایا ہے کہ اللہ کی راہ میں خرچ کرنے والے کھوئیں گے کچھ بھی نہیں بلکہ سب وہاں پر حاصل کر لیں گے اور ان کے اجر میں ذرا بھی کمی نہ کی جائے گی۔

فَاجْنَحْ لَهَا وَ تَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ ؕ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ

تو (آپ کو اختیار ہے کہ) آپ بھی اس طرف جھک جائیں اور اللہ پر بھروسہ رکھیے، بے شک وہ خوب سننے والا ہے

الْعَلِيْمُ ﴿۶۱﴾ وَ اِنْ يُّرِيْدُوْۤا اَنْ يَّخْدَعُوْكَ فَاِنَّ

خوب جاننے والا ہے ف۹۲ اور اگر وہ لوگ آپ کو دھوکا دینا چاہیں تو

حَسْبَكَ اللّٰهُ ؕ هُوَ الَّذِيْۤ اَيَّدَكَ بِنَصْرِهٖ وَ بِالْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۶۲﴾ لا

اللہ آپ کے لئے کافی ہے وہ وہی ہے جس نے آپ کو اپنی نصرت اور مومنین کے ذریعہ سے قوت دی ف۹۳

وَ اَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ ؕ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِي الْاَرْضِ

اور اس نے ان کے قلوب میں اتفاق پیدا کر دیا اگر آپ دنیا بھر کا مال خرچ

جَمِيْعًا مَّاۤ اَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَ لٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ

کر ڈالتے جب بھی ان کے قلوب میں اتحاد نہ پیدا کر سکتے لیکن اللہ نے ان میں اتحاد

بَيْنَهُمْ ؕ اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿۶۳﴾ يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ حَسْبُكَ

پیدا کر دیا بے شک وہ بڑا قدرت والا بڑا حکمت والا ہے، ف۹۴ اے نبی آپ کے لئے اللہ

اللّٰهُ وَ مَنِ اتَّبَعَكَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۶۴﴾ ع يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ

کافی ہے اور وہ مومنین بھی جنہوں نے آپ کا اتباع کیا ہے ف۹۵ اے نبی

حَرِّضِ الْمُؤْمِنِيْنَ عَلَى الْقِتَالِ ؕ اِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ

مومنین کو قتال پر آمادہ کیجیے ف۹۶ اگر تم میں سے

عِشْرُوْنَ صٰبِرُوْنَ يَغْلِبُوْا مِائَتَيْنِ ۚ وَ اِنْ يَّكُنْ

بیس آدمی بھی ثابت قدم ہوں گے تو دو سو پر غالب آ جائیں گے اور اگر

مِّنْكُمْ مِّائَةٌ يَّغْلِبُوْۤا اَلْفًا مِّنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ

تم میں سے سو ہوں گے تو ایک ہزار کافروں پر غالب آ جائیں گے اس لئے کہ یہ ایسے لوگ ہیں



ع ۸ / ۶

ف۹۲ اس میں تعلیم اس کی آگئی کہ احکام خداوندی کے ماتحت ظاہری تدابیر اختیار کرتے رہنے اور مخالفوں کو جھکتے ہوئے دیکھئے تو آپ بھی صلح کے مجاز ہیں۔ لیکن اصل اعتماد اللہ ہی پر رکھیے۔ اس کا ہر حکم مصالح پر مبنی ہوتا ہے۔ وہی بندوں کے ظاہر کو بھی جانتا ہے اور وہی باطن کو بھی۔ وَاِنْ جَنَحُوْا۔ مراد ظاہر ہے کہ کفار معاندین ہیں۔ فَاجْنَحْ لَهَا۔ ضمیر مونث السَّلْمِ کی جانب ہے۔ سلم مذکر بھی ہے اور مؤنث بھی السلم یذکر ویؤنث (ابوالبقاء) یذکر ویؤنث (لسان تاج) فَاجْنَحْ لَهَا۔ یہ حکم نہیں ہے صرف اجازت ہے یعنی آپ اگر مصلحت صلح ہی میں دیکھیں تو کر سکتے ہیں۔ یہ آپ کے اختیار تمیزی پر ہے۔ صحیح ان الامر فی من تقبل منهم الجزية علی ما یری فيه الامام صلاح الاسلام واهله من حرب اوسلم وليس بحتم ان يقاتلوا ابدا ويجابوا الی الهدنة ابدا (روح) وعقد الصلح ليس بلازم للمسلمين وانما هو جائز باتفاقهم اجمعين (ابن العربی) ف۹۳ (اور جس طرح اس نے یہ ماضی میں کیا، مستقبل پر بھی وہی قادر ہے) اَنْ يَّخْدَعُوْكَ۔ یعنی اسی صلح ومصالحت کی آڑ میں وہ آپ کو دھوکا دینا چاہیں۔ فَاِنَّ حَسْبَكَ اللّٰهُ۔ یہ محض اتفاق نہیں، اتفاق سے کچھ زائد ہی ہے کہ آیت کے نزول کے بعد کسی موقع پر بھی رسول اللہ ﷺ کے مقابلہ میں کید وخدع سے کامیابی ثابت نہیں۔ بِنَصْرِهٖ۔ کوئی خاص نصرت غیبی مثلاً نزولِ ملائکہ۔ بِالْمُؤْمِنِيْنَ۔ دین کی ظاہری نصرت ظاہر ہے کہ مسلمانوں ہی کے ذریعہ سے ہوئی۔ ف۹۴ وہ جو چاہے اپنی قدرت سے اور جس طریق مناسب سے چاہے اپنی حکمت سے کر دکھائے۔ اَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ۔ یہ اللہ کی کریمی اور کارسازی تھی کہ مسلمانوں سے نسلی، قبائلی، لسانی تفریقیں مٹ مٹا کر سب نصرت دین پر متحد و یکجا ہو گئے۔ بغیر اس یکجہتی کے نصرت دین پوری طرح پر ممکن ہی نہ تھی۔ اللہ کا خاص موقع احسان پر اس نعمت اتحاد کو یاد دلانا دلیل ہے اس کی کہ یہ نعمت کتنی اہم وعظیم الشان ہے۔ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا مَّاۤ اَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ۔ یعنی باوجود اس کے کہ آپ دنیا بھر میں سب سے بڑھ کر صاحب حکمت، صاحب تدبیر ہیں، آپ تک سارے ممکن مالی ذرائع کے استعمال کے بعد بھی اس نعمت اتحاد واتفاق پر قادر نہ ہو پاتے۔ یہ تو محض فضل خداوندی کا کرشمہ ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا مَّاۤ اَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ سے یہ بھی نکلتا ہے کہ قلب میں کسی صفت محمود کا پیدا کر دینا شیخ کے اختیار میں نہیں ف۹۵ (مرتبہ حقیقی میں صرف اللہ۔ اور درجہ ظاہری میں مومنین متبعین بھی۔ ف۹۶ (خواہ وہ طبعاً آمادہ ہوں یا نہ ہوں) حَرِّضْ۔ کے لفظ سے اشارہ ادھر ہو رہا ہے کہ مسلمان سب کے سب اور ہر وقت آمادہ قتال اور جنگجو نہ تھے جیسا کہ مسیحی مصنفین نے ایک الزام تراش رکھا ہے، بلکہ انہیں قتال پر آمادہ کرنے کی ضرورت تھی۔ اَلْقِتَالِ۔ واضح رہے کہ قرآن وشریعت نے اسلامی غزوات وجہاد کو قتال ہی سے تعبیر کیا ہے اور حرب کا لفظ جس کے ساتھ کید وخدع کی یادیں وابستہ ہیں، کافروں کی جنگ کے ساتھ مخصوص رکھا ہے۔

ف۹۷ (اور چونکہ سمجھ سے کام نہیں لیتے اس لئے کفر پر مصر ہیں اور اس لئے امداد غیبی سے محروم ہیں اور بہ آسانی مغلوب ہوجاتے ہیں) ان یکن منکم عشرون صابرون یغلبوا مائتین وان یکن منکم مائة یغلبوا الفا من اللذین کفروا اعداد کی یہ نسبت یاد دلانے سے مقصود یہ کہنا ہے کہ تم پر واجب ہے کہ اپنے سے دس گنے لشکر کے مقابلہ میں بھی پسپا نہ ہو۔ اِنْ يَّكُنْ۔ سے دونوں جملہ جو شروع ہوئے ہیں اُن سے مراد یہاں کوئی خبر دینا یا پیشگوئی کرنا نہیں بلکہ مقصود حکم دینا ہے کہ اپنے سے بڑی جمعیت کے مقابلہ میں بھی ثابت وقائم رہو اور گریز اختیار نہ کرو۔ قرار واجب ہے اور فرار حرام۔ عربی زبان اور بلاغت قرآنی کا یہ ایک عام اسلوب بیان ہے کہ زور وتاکید کے موقع پر حکم وجوبی کو خبر کی صورت میں بیان کر دیا جاتا ہے۔ وان کان لفظه لفظ الخبر فمعناه الامر (جصاص) لیس المراد منه الخبر بل المراد الامر (کبیر) شرط فی معنی الامر (بیضاوی) قَوْمٌ لَّا يَفْقَهُوْنَ۔ فتح وغلبہ میں بڑا دخل اعتقاد صحیح وثباتِ قلب کو ہے اور یہ نعمتیں ایمان ہی سے حاصل ہوتی ہیں۔ عِشْرُوْنَ...... مِائَتَيْنِ۔ مِائَةٌ...... اَلْفًا۔ بعض اہل تفسیر نے یہ نکتہ آفرینی بھی کی ہے کہ بجائے محض دس گنا کہنے کے یہاں جو متعین بڑے بڑے اعداد ارشاد ہوئے ہیں اس میں اشارہ اس طرف ہے کہ امرِ جہاد موقوف ہے جماعت وفوج پر، یہ نہیں کہ ایک ایک، دو دو آدمی بھی جہاد کے لئے کھڑے ہوجائیں۔ ف۹۸ (اور جوش طبعی طور پر سرد پڑ ہی جاتا ہے جب تعداد قلیل سے کثیر ہوجاتی ہے) اَلْـٰٔنَ۔ یعنی ایک مدت کے بعد۔ پچھلی آیت اور اس آیت کے نزول کے درمیان ایک خاصہ طویل وقفہ گزرا ہے۔ خَفَّفَ۔ کے لفظ سے ادھر اشارہ ہے کہ اصل قاعدہ اور وعدہ تو وہی رہا جو اُوپر بیان ہوچکا۔ صرف مشقت تم پر گھٹا دی گئی۔ یعنی اب اگر تم متحمل نہ ہوسکو اور ذرا لڑکھڑا جاؤ تو ویسی گرفت نہ ہوگی۔ ضَعْفًا۔ سے یہاں قوائے جسمانی کی کمی مراد نہیں بلکہ جوش وہمت کی کمی مراد ہے۔ لم یرد به ضعف القوی والابدان وانما المراد ضعف النیة لمحاربة المشرکین (جصاص) قال الخلیل الضعف فی العقل والرای (راغب) ف۹۹ (تو مدار نصرت وتائید غیبی کا بھی صبر وثابت قدمی پر ہے) بِاِذْنِ اللّٰهِ۔ کی قید نے صاف صاف بتا دیا کہ یہ غلبہ وکامیابی خود بخود مشین کی طرح نہ حاصل ہوجائے گی بلکہ تمام تر اذنِ الٰہی ہی کے طفیل میں ہوگی، اور یہیں سے یہ پہلو بھی نکل آیا کہ اگر کسی موقع پر حکمت الٰہی اس اذن کی مقتضی نہ ہوئی تو نصرت وغلبہ بھی نہ ہوگا۔ اس قید سے یہ اشارہ بھی نکلتا ہے کہ نظر اسباب ظاہری سے کہیں زیادہ مسبب حقیقی پر رکھنی چاہیے۔ ف۱۰۰ وہ جب اور جس کو چاہے کافروں پر غالب اور فتوحات سے مالا مال کردے اور جب اور جس کے لئے چاہے کسی حکمت کے تقاضہ سے اس نتیجہ میں تاخیر کردے۔ آیت کا پس منظر یہ ہے کہ معرکہ بدر کے بعد غنیم کے ۷۰ آدمی گرفتار ہوکر آئے۔ سپہ سالار اعظم ﷺ نے مشورہ کیا کہ ان کے ساتھ کیا کیا جائے، اکثر اہل شوریٰ کی رائے ہوئی کہ اس وقت اُمت کو بڑی ضرورت روپیہ کی ہے اور مصالح ملت کا تقاضا ہے کہ انہیں فدیہ لے کر چھوڑ دیا جائے۔ خود آپ بھی اپنی خلقی رحمدلی کے مقتضاء سے اسی طرف مائل ہو رہے تھے۔ چنانچہ چند تو قتل کئے گئے اور باقی فدیہ لے کر بلکہ ایک تو بلا فدیہ ہی چھوڑ دیئے گئے اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔ مَا كَانَ لِنَبِيٍّ اَنْ يَّكُوْنَ لَهٗٓ اَسْرٰى حَتّٰى يُثْخِنَ فِي الْاَرْضِ۔ اثخان کے لفظ اور اس کے لغوی معنی پر بہت بحث ہوئی ہے لیکن اصل شئے اس اثخان یا خونریزی کی غایت ومقصود ہے اور وہ فساد کی جڑ کٹنا ہے تو مطلب یہ ہوا کہ پیمبر کو قتل وقتال اُس وقت تک جاری رکھنا ہے جب تک فساد کی بیخ کنی نہ ہوجائے۔ الی ان یعز الاسلام بذل الکفر واهله (تھانوی) یعنی حتی یذل الکفر باشاعة القتل فی اهله ویعز الاسلام بالاستیلاء والقهر (مدارک) تُرِيْدُوْنَ عَرَضَ الدُّنْيَا ۖ وَ اللّٰهُ يُرِيْدُ الْاٰخِرَةَ۔ بندے لاکھ صالح ومتقی سہی بہرحال ان کی نظر سطحی اور محدود ہی ہوگی۔ یہ تو صرف خدائی حکمت تھی جسے منظور یہ تھا کہ دشمنانِ توحید بالکل مقہور ومغلوب ہوجائیں ان کا زور ہر طرح ٹوٹ جائے اور لوگ آزادی کے ساتھ جوق در جوق مسلمان ہونے لگیں۔ توریت کا قانون ایسے موقع پر یعنی جب غنیم کے شہر پر قبضہ ہوجائے تو حسب ذیل ہے:۔ ”جب خداوند تیرا خدا اُسے تیرے قبضہ میں کردیوے تو وہاں کے ہر ایک مرد کو تلوار کی دھار سے قتل کر، مگر عورتوں اور لڑکوں اور مواشی کو اور جو کچھ اس شہر میں ہو، اس کا سارا لوٹ اپنے لئے لے۔“ (استثناء ۲۰: ۱۳، ۱۴) ”انہوں نے بارہ ہزار مرد بہادر روانہ کئے اور انہیں حکم دیا کہ جاکے باشندوں کو جاکے عورتوں اور بچوں سمیت قتل کرو اور یہ وہ کام ہے جس کا تم کو کرنا ضرور ہے کہ سارے مردوں اور عورتوں کو جو مرد سے ہم بستر ہوئی ہوں ہلاک کردینا۔“ (قاضیون ۲۱: ۱۱) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ خطائے اجتہادی جب معصوم تک کے لئے جائز ہے تو شیوخ غیر معصوم کے متعلق امتناع خطا کا اعتقاد کس درجہ غلو سے قبیح ہے۔ ف۱۰۱ قانونِ الٰہی یہی ہے کہ خطائے اجتہادی پر سزا نہیں ہے تو اگر یہ قانون میں بتایا پہلے سے موجود نہ ہوتا تو مسلمانوں کی یہ غلطی تھی تو سخت مؤاخذہ اور سزا کے قابل۔ ان لا یعذب احدا علی العمل بالاجتهاد وکان هذا اجتهادا منهم (مدارک) وهو ان لا یعاقب المخطی فی اجتهاده (بیضاوی) ف۱۰۲ چنانچہ شانِ غفوریت کے تقاضہ سے اُس نے تمہاری یہ خطا معاف کردی۔ اس پر کچھ گرفت نہ کی۔ اور شانِ رحمت کے تقاضہ سے زر فدیہ کو تمہارے لئے حلال وطیب بھی قرار دے دیا۔ فَكُلُوْا مِمَّا غَنِمْتُمْ حَلٰلًا طَيِّبًا۔ یعنی جو کچھ فدیہ ان کافروں سے وصول ہوگیا ہے اُس کے جائز وپاک ہونے میں شک وشبہ نہ کرو۔ وَاتَّقُوا اللّٰهَ۔ اس تقویٰ کا اقتضاء یہ ہے کہ آئندہ ہر طرح کی احتیاط زیادہ رکھو گے۔



لَا يَفْقَهُوْنَ ﴿٦٥﴾ اَلْـٰٔنَ خَفَّفَ اللّٰهُ عَنْكُمْ وَ عَلِمَ اَنَّ

جو کچھ نہیں سمجھتے ف۹۷ اب اللہ نے تم پر تخفیف کر دی اور معلوم کر لیا کہ

فِيْكُمْ ضَعْفًا ؕ فَاِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ مِّائَةٌ صَابِرَةٌ

تم میں جوش کی کمی ہے ف۹۸ سو (اب) اگر تم میں سے سو ثابت قدم ہوں

يَّغْلِبُوْا مِائَتَيْنِ ۚ وَ اِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ اَلْفٌ يَّغْلِبُوْٓا اَلْفَيْنِ

تو دو سو پر غالب رہیں گے اور اگر تم میں سے ہزار ہوں تو دو ہزار پر غالب رہیں گے

بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ وَ اللّٰهُ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ ﴿٦٦﴾ مَا كَانَ لِنَبِيٍّ اَنْ

اللہ کے حکم سے اور اللہ ثابت قدموں کے ساتھ ہے ف۹۹ نبی کی شان کے لائق نہیں

يَّكُوْنَ لَهٗٓ اَسْرٰى حَتّٰى يُثْخِنَ فِي الْاَرْضِ ؕ تُرِيْدُوْنَ

کہ اس کے قیدی (باقی) رہیں جب تک وہ زمین میں اچھی طرح خون ریزی نہ کرلے تم لوگ دنیا کا

عَرَضَ الدُّنْيَا ۖ وَ اللّٰهُ يُرِيْدُ الْاٰخِرَةَ ؕ وَ اللّٰهُ عَزِيْزٌ

مال اسباب چاہتے ہو، اور اللہ (تمہارے لئے) آخرت کو چاہتا ہے اور اللہ بڑا قوت والا ہے،

حَكِيْمٌ ﴿٦٧﴾ لَوْ لَا كِتٰبٌ مِّنَ اللّٰهِ سَبَقَ لَمَسَّكُمْ فِيْمَآ

بڑا حکمت والا ہے، ف۱۰۰ اگر اللہ ہی کا ایک قانون پہلے سے نہ ہوتا تو جو امر تم نے اختیار کیا اس کے بارہ میں

اَخَذْتُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ﴿٦٨﴾ فَكُلُوْا مِمَّا غَنِمْتُمْ حَلٰلًا

تم پر کوئی سخت سزا نازل ہوتی ف۱۰۱ سو جو کچھ تم نے ان سے لیا ہے اس کو حلال پاک

طَيِّبًا ۖ وَّ اتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿٦٩﴾ يٰٓاَيُّهَا ع

سمجھ کر کھاؤ اور اللہ سے ڈرتے رہو، بے شک اللہ بڑا مغفرت والا ہے بڑا رحمت والا ہے ف۱۰۲ اے

النَّبِيُّ قُلْ لِّمَنْ فِيْٓ اَيْدِيْكُمْ مِّنَ الْاَسْرٰٓى ۙ اِنْ يَّعْلَمِ

نبی ان قیدیوں سے کہہ دیجیے جو آپ کے ہاتھ میں ہیں کہ اگر اللہ کو

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



اللّٰهُ فِیْ قُلُوْبِکُمْ خَیْرًا یُّؤْتِکُمْ خَیْرًا مِّمَّاۤ اُخِذَ مِنْکُمْ
تمہارے قلب میں نیکی کا علم ہوگا تو جو کچھ تم سے (فدیہ میں) لیا گیا ہے اس سے بہتر تمہیں دے گا ف۱۰۳
وَیَغْفِرْ لَکُمْ ؕ وَ اللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ۝۷۰ وَ اِنْ یُّرِیْدُوْا
اور تمہیں بخش دے گا اور اللہ بڑا مغفرت والا ہے بڑا رحمت والا ہے ف۱۰۴ اور اگر یہ آپ سے خیانت کرنے کا
خِیَانَتَکَ فَقَدْ خَانُوا اللّٰهَ مِنْ قَبْلُ فَاَمْکَنَ مِنْهُمْ ؕ
ارادہ رکھتے ہوں تو یہ اس کے قبل اللہ سے بھی خیانت کر چکے ہیں پھر اس نے انہیں گرفتار کرا دیا ف۱۰۵
وَ اللّٰهُ عَلِیْمٌ حَکِیْمٌ ۝۷۱ اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَهَاجَرُوْا
اور اللہ بڑا علم والا ہے، بڑا حکمت والا ہے، ف۱۰۶ بے شک جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے ہجرت کی
وَ جٰهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ
اور اپنے مال اور اپنی جان سے جہاد بھی کیا اللہ کی راہ میں ف۱۰۷
وَ الَّذِیْنَ اٰوَوْا وَّنَصَرُوْۤا اُولٰٓئِکَ بَعْضُهُمْ اَوْلِیَآءُ بَعْضٍ ؕ
اور جن لوگوں نے (انہیں) پناہ دی اور (ان کی) مدد کی یہ لوگ ایک دوسرے کے وارث ہیں ف۱۰۸
وَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَلَمْ یُهَاجِرُوْا مَا لَکُمْ مِّنْ وَّلَایَتِهِمْ
اور جو لوگ ایمان تو لائے لیکن ہجرت نہیں کی تمہارا ان سے کوئی تعلق میراث
مِّنْ شَیْءٍ حَتّٰی یُهَاجِرُوْا ۚ وَاِنِ اسْتَنْصَرُوْکُمْ
کا نہیں جب تک کہ وہ ہجرت نہ کریں ف۱۰۹ اور اگر وہ تم سے مدد چاہیں
فِی الدِّیْنِ فَعَلَیْکُمُ النَّصْرُ اِلَّا عَلٰی قَوْمٍ بَیْنَکُمْ
دین کے کام میں تو تم پر واجب ہے مدد کرنا ف۱۱۰ بجز اس کے کہ اس قوم کے مقابلہ میں ہو جس کے اور
وَ بَیْنَهُمْ مِّیْثَاقٌ ؕ وَ اللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِیْرٌ ۝۷۲ وَ الَّذِیْنَ
تمہارے درمیان معاہدہ ہو اور اللہ خوب دیکھ رہا ہے جو کچھ تم کرتے ہو ف۱۱۱ اور جو لوگ



ف۱۰۳ (اسی دنیا میں) حضرت عباس رضی اللہ عنہ بن عبدالمطلب سے روایت ہے کہ مجھے معرکہ بدر کے بعد فدیہ میں ۲۰ اوقیہ دینے پڑے تھے (اور اوقیہ ۴۰ درہم یعنی تقریباً دس روپے کا ہوتا ہے گویا ۲۰ اوقیہ تقریباً (۲۰۰ کے برابر ہوئے) اور آج میرے پاس غلام بھی ۲۰ ہیں اور ہر غلام مالدار ہے پس دنیا میں وعدۂ الٰہی کا ظہور تو یوں نمایاں طور پر ہوگیا۔ فِیْ قُلُوْبِکُمْ خَیْرًا۔ اس سے مراد ایمان ہے اے خلوص ایمان وصحة نية (مدارک) ایمانًا و اخلاصًا (بیضاوی) مرشد تھانوی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ آیت میں اس پر دلالت ہے کہ طاعت سے دنیا وآخرت دونوں کے برکات حاصل ہوتے ہیں خواہ مال کی صورت میں یا مقاماتِ باطنی کی صورت میں۔ ف۱۰۴ (اور ان صفات کا ظہور کامل آخرت میں ہوگا) آیت کے پہلے ٹکڑے میں ذکر دنیوی انعام کا ہے اور اس ٹکڑے میں اُخروی انعام کا۔ ف۱۰۵ (اور اُن کی خیانت کو چلنے نہ دیا) مطلب یہ ہے کہ اگر اُن کی نیت خالص نہ بھی ہو، اور اُن کا مقصود آپ کو دھوکا ہی دینا ہو، جب بھی آپ تشویش نہ کیجئے۔ اللہ اُن کی چالاکی چلنے نہ دے گا۔ اور انہیں آپ کے ہاتھ میں گرفتار کرا دے گا جیسا کہ اس کے قبل جنگ بدر میں کر چکا ہے۔ اِنْ یُّرِیْدُوْا خِیَانَتَکَ۔ یعنی یہ اگر دل سے مسلمان نہیں ہیں بلکہ محض اظہار اسلام سے آپ کو دھوکا دینا چاہتے ہیں۔ خیانة کا لفظ وسیع ہے۔ ہر قسم کی چالاکی اس کے تحت میں داخل ہے۔ فَقَدْ خَانُوا اللّٰهَ مِنْ قَبْلُ۔ اور آپ کی مخالفت کر چکے اور آپ کے مقابلہ میں آچکے ہیں۔ فَاَمْکَنَ مِنْهُمْ۔ یعنی اللہ نے انہیں آپ کے قابو میں دے دیا۔ مثلاً معرکہ بدر میں۔ اے اقدرک علیهم جسما رایت فی البدر (روح) ف۱۰۶ چنانچہ وہ خوب جانتا ہے کہ خائن کون کون ہے اور کوئی نہ کوئی تدبیر بھی ابھی نکال دے گا جس سے یہ خائن مغلوب ہو کر رہیں۔ ف۱۰۷ یہ صفات مہاجرین کے بیان ہوئے۔ یہ وہ مکہ والے تھے کہ پہلے تو اپنی قوم کی مخالفت کی پروا نہ کر کے اور ہر قسم کے خطرے مول لے کر ایمان لائے۔ پھر ترک وطن کیا خدا کی راہ میں وطن اور سارے مالوفاتِ وطن کو چھوڑ کر پردیس میں آئے۔ پھر اپنا روپیہ خرچ کر کے سامان جہاد درست کیا۔ پھر اپنی جانوں کو معرکہ قتال میں پیش کر دیا۔ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ۔ کی قید بڑی اہم اور لازمی ہے۔ وطن وقوم کے پرستاروں کو ان مہاجرین فی سبیل اللہ کے درجہ میں کہنا اپنی قرآن فہمی پر شدید ظلم کرنا ہے۔ ف۱۰۸ (جب تک کوئی مستقل قانونِ وراثت نازل نہیں ہوتا) قانون وراثت (سورۃ النساء میں) نازل ہونے کے بعد یہ عارضی انتظام خود بخود ختم ہوگیا۔ اور اس کو اصطلاح میں "نسخ" کہتے ہیں۔ ثم نسخ الله ذٰلک بفتح مكة والميراث بالقرابة سواء كان الوارث فی دارالحرب اوفی دارالاسلام لسقوط اعتبار الهجرة بالسنة (ابن عربی) عن ابن عباس قال كان المهاجر لا يتولى الاعرابی ولا يرثه وهو مومن ولا يرث الاعرابی المهاجرفنسختها واولوا الارحام بعضهم اولى ببعض (جصاص) وَالَّذِیْنَ اٰوَوْا وَّنَصَرُوْا۔ یہ مدح انصار مدینہ کی ہو رہی ہے جنہوں نے مہاجرین مکہ کو اپنے گھروں میں جگہ دی اور ہر طرح انہیں آسائش پہنچا پہنچا کر پردیس اُن کے لئے دیس بنا دیا۔ بَعْضُهُمْ اَوْلِیَآءُ بَعْضٍ۔ ولایت سے یہاں مراد وراثت میں حصہ ہے۔ فی هذا دلالة على ان اطلاق لفظ الموالاة يوجب التوارث (جصاص) نقل الواحدی عن ابن عباس والمفسرين كلهم ان المراد هو الولاية فی الميراث (کبیر) فی الميراث على ما هو المروی عن ابن عباسؓ والحسن ومجاهد والسدی وقتاده (روح) ف۱۰۹ آغازِ اسلام میں ہجرت لوازمِ ایمان میں سے تھی مَا لَکُمْ مِّنْ وَّلَایَتِهِمْ مِّنْ شَیْءٍ۔ یعنی نہ تم اُن کے مال کے وارث اور نہ وہ تمہارے مال کے۔ قال ابن عباس ومجاهد وقتاده ذٰلک فی الميراث (بحر) معناه نفی الموالاة فی التوارث (بحر) حَتّٰی یُهَاجِرُوْا۔ چنانچہ جب انہوں نے ہجرت کر لی تو وہ بھی مہاجرین میں داخل ہوگئے۔ ہجرت کا وجوب گو بعد فتح مکہ باقی نہیں رہا، تاہم دارالکفر سے ہجرت کر جانا ہمیشہ اولیٰ اور موجب اجر عظیم ہے۔ وقد كانت الهجرة فرضًا حين هاجر النبی صلی اللہ علیہ وسلم الى ان فتح النبی صلی اللہ علیہ وسلم مكة (جصاص) ف۱۱۰ اسْتَنْصَرُوْکُمْ۔ کے فاعل غیر مہاجرین ہیں یعنی دین کے باب میں یا قتال کفار میں یہ غیر مہاجرین بھی جب اور جس طرح مدد مانگیں تمہیں دینا واجب ہے۔ ف۱۱۱ جب ایسی قوم کے مقابلہ میں امداد طلب کی جائے کہ ان میں اور مہاجرین میں باہم عہد وپیمان ہے تو بقاءِ عہد تک مدد نہ دی جائے گی، البتہ عہد کو ختم کر کے مدد جائز ہے۔ باقی یہ کہ خود ایسا عہد توڑنا کب واجب ہو جاتا ہے، اس کی تفصیل کتب فقہ واحکام میں ملے گی۔ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِیْرٌ۔ اللہ کے عالم کل اور بصیر مطلق ہونے کا استحضار تمہیں ہر نقضِ عہد، ہر بے احتیاطی سے روکے گا۔

كَفَرُوْا بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ ؕ اِلَّا تَفْعَلُوْهُ تَكُنْ

کافر ہیں وہ باہم ایک دوسرے کے وارث ہیں ف۱۱۲ اگر یہ نہ کرو گے تو

فِتْنَةٌ فِي الْاَرْضِ وَ فَسَادٌ كَبِيْرٌ ؕ﴿۷۳﴾ وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

زمین میں (بڑا) فتنہ اور بڑا فساد پھیل جائے گا ف۱۱۳ اور جو لوگ ایمان لائے

وَ هَاجَرُوْا وَ جٰهَدُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ

اور انہوں نے ہجرت (بھی) کی اور جہاد (بھی) کیا اللہ کی راہ میں اور جن لوگوں نے

اٰوَوْا وَّنَصَرُوْٓا اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَقًّا ؕ لَهُمْ

(انہیں) رہنے کو جگہ دی اور ان کی مدد کی، یہی لوگ تو ہیں پورے پورے مومن، ان کے لئے

مَّغْفِرَةٌ وَّ رِزْقٌ كَرِيْمٌ ﴿۷۴﴾ وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْۢ بَعْدُ

مغفرت اور معزز روزی ہے ف۱۱۴ اور جو لوگ ایمان لائے بعد میں

وَهَاجَرُوْا وَ جٰهَدُوْا مَعَكُمْ فَاُولٰٓئِكَ مِنْكُمْ ؕ وَاُولُوا

اور ہجرت (بھی) کی اور جہاد بھی تم لوگوں کے ساتھ مل کر کیا سو یہ لوگ بھی تم ہی میں شامل ہیں ف۱۱۵ اور (ان میں کے)

الْاَرْحَامِ بَعْضُهُمْ اَوْلٰى بِبَعْضٍ فِيْ كِتٰبِ اللّٰهِ ؕ اِنَّ

قرابت دار ایک دوسرے کی میراث کے زیادہ حقدار ہیں ف۱۱۶ کتاب اللہ کے نوشتہ میں بے شک

اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿۷۵﴾ ع ۱۰

اللہ ہر شے کا علم رکھنے والا ہے ف۱۱۷

آیاتها ۱۲۹ ۹ سُوْرَةُ التَّوْبَةِ مَدَنِيَّةٌ ۱۱۳ رکوعاتها ۱۶

اس میں ۱۲۹ آیتیں سورۂ توبہ مدنی ہے اور ۱۶ رکوع ہیں ف۱

بَرَآءَةٌ مِّنَ اللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖٓ اِلَى الَّذِيْنَ عٰهَدْتُّمْ

دست برداری ہے اللہ اور اس کے رسول کی طرف سے ان مشرکین (کے عہد) سے جن سے تم نے عہد

ف۱۱۲ (اور تم نہ اُن کے وارث، نہ وہ تمہارے وارث) دین کا رشتہ خون کے رشتہ سے کہیں بڑھ کر اور اہم تر ہے۔ ولایۃ کے معنی اس بیان میں وراثت کے نہیں، بلکہ اشتراک عداوت اسلام کے ہیں کہ یہود اور نصرانی اور مشرکین قریش گو آپس میں شدید دشمن تھے۔ لیکن رسول اللہ ﷺ کی عداوت میں سب ایک ہو گئے۔ الحق ان یقال ان کفار قریش کانوا فی غایة العداوة للیهود فلما ظهرت دعوة محمد ﷺ تناصروا وتعاونوا علی ایذائه ومحاربته فکان المراد من الأیة ذٰلک (کبیر) ف۱۱۳ (کیونکہ باہمی توارث سے سب ایک ہی جماعت سمجھی جائے گی اور ایک مستقل وعلیحدہ جماعت ہوئے بغیر اسلام کو قوت وشوکت حاصل نہ ہوگی) اِلَّا تَفْعَلُوْهُ۔ یعنی اگر اس حکم عدم توارث پر عمل نہ کیا اور باوجود تخالف دین، محض قرابت کی بنا پر مومن وکافر میں علاقہ توارث قائم رکھا۔ اے الا تفعلوا ما امرتکم به من تواصل المسلمین وتولی بعضهم بعضا (کشاف) ای تولی المسلمین وقطع الکفار (جلالین) یعنی ان لا تفعلوا ما امرتم به فی هاتین الأیتین من ایجاب الموالاة والتناصر والتوارث بالاخوة والهجرة ومن قطعها بترک الهجرة (جصاص) تَكُنْ فِتْنَةٌ فِي الْاَرْضِ وَفَسَادٌ كَبِيْرٌ۔ شوکت وقوت اسلام کا ضعیف ہونا ہی فتنہ وفساد عالم کا سرمایہ ہے۔ ف۱۱۴ (جنت میں) آخرت میں کامیاب ترین لوگ یہی تو ہوں گے جو دنیا میں سارے مراتب ایمان بجا لے آئے۔ اَلَّذِيْنَ ...... فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ یعنی طبقہ مہاجرین جنہوں نے ایمان، ہجرت وجہاد کا حق ادا کر دیا۔ وَالَّذِيْنَ اٰوَوْا وَّنَصَرُوْا۔ یعنی گروہ انصار جنہوں نے نصرت مہاجرین کا حق ادا کر دیا۔ هُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَقًّا۔ یعنی ایمان میں کامل، سارے مراتب ایمان کے طے کر جانے والے۔ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ۔ مغفرة کا صیغہ نکرہ اس پر دال ہے کہ مغفرت اپنے پورے کمال پر ہوگی۔ وتنکیر لفظ المغفرة یدل علی الکمال والمعنی لهم مغفرة تامة کاملة عن جمیع الذنوب والسیات (کبیر) ف۱۱۵ (باعتبار احکام شرعی کے) مہاجرین سابقین اور مہاجرین مابعد میں باعتبار فضل ومرتبہ جو کچھ بھی فرق ہو، باعتبار احکام شرعی سب برابر ہیں۔ ف۱۱۶ یعنی مہاجرین مابعد میں جو لوگ آپس میں یا ان مہاجرین سابق کے قرابت دار ہوں وہی حقدار میراث کے ہیں نہ کہ غیر قرابت دار خواہ فضل ومرتبہ میں یہ غیر قرابت دار ہی بڑھے ہوئے ہوں۔ وَاُولُوا الْاَرْحَامِ۔ اس قرابت کا تعلق آپس سے ہے یا مہاجرین سابق سے ہے۔ فِيْ كِتٰبِ اللّٰهِ۔ یعنی حکم شرعی میں۔ اے فی حکمه وقسمته (کشاف) اے فی حکمه او فی اللوح المحفوظ (روح) یہ حکم فتح مکہ کے بعد سے باقی نہیں رہا۔ اب میت کا وارث مسلمان عزیز ہی ہوگا خواہ وہ کہیں ہو۔ ف۱۱۷ (اور اُسی نے ہر وقت کے مناسب احکام دیئے ہیں اور احکام میراث وغیرہ میں ہر ایک کی مصلحت کا پورا لحاظ رکھ لیا ہے)

ف۱ قرآن مجید کی ۱۱۴ سورتوں میں سے صرف یہی ہے، جس کے شروع میں بسم اللہ درج نہیں۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے وقت جب قرآن اپنی بالکل آخری شکل میں مرتب ہونے لگا تو اس سورت میں صحابہ میں اختلاف پیدا ہوا کہ آیا یہ مستقل سورت ہے یا سورۂ انفال کا جزء۔ دوسری سورتوں کی طرح اس سورت میں بسم اللہ کی تصریح رسول اللہ ﷺ سے پائی نہ گئی۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے یہ فیصلہ کر کے دونوں احتمالات کی رعایت کر لی کہ اسے لکھا تو جائے بہ حیثیت مستقل سورت کے البتہ اس کے اور اس کے ماقبل کے درمیان فصل بہ صورت بسم اللہ نہ چھوڑا جائے۔ فقیہ ابن العربی مالکی نے لکھا ہے کہ صحابہ کرام کا یہ فیصلہ خود اس کی دلیل ہے کہ نص کی عدم موجودگی میں قیاس شرعی ایک مستقل حجت ہے۔ چنانچہ انہوں نے سورہ براءۃ کے مضمون کو سورۂ انفال سے مشابہ پا کر ایک کو دوسرے سے ملحق کر دیا۔ اور جب خود تدوین قرآن میں قیاس شرعی سے کام لیا گیا تو دوسرے مسائل کا ذکر ہی کیا۔ هٰذا دلیل علی ان القیاس اصل فی الدین الا تری الی عثمان واعیان الصحابة کیف لجئوا الی قیاس الشبه عند عدم النص و رأوا ان قصة براءة شبیهة بقصة الانفال فالحقوها بها فاذا کان الله تعالٰی قد بین دخول القیاس فی تالیف القرأن فماظنک بسائر الاحکام (قرطبی)'' اور یہ جو حضرت علی رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ بسم اللہ امان ہے اور یہ سورۃ رفع امان کے لئے آئی ہے سو یہ علت نہیں، بہ طور نکتہ کے ایک حکمت ہے''۔ (تھانوی) بعض روایتوں میں یہ بھی آیا ہے کہ اہل عرب جب اپنے معاہدوں کو منسوخ کرتے تھے تو اس منسوخی کی تحریروں پر بسم اللہ نہیں لکھتے تھے۔ سورہ براءۃ میں چونکہ معاہدہ کی منسوخی ہی کا اعلان ہے اس لئے اس میں بھی مذاق عرب کی رعایت رکھی گئی اور حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جب اسے پڑھ کر سنایا تو شروع میں بسم اللہ نہ پڑھی۔ قیل کان من شان العرب فی زمانها فی الجاهلیة اذا کان بینهم وبین قوم عهد فارادوا نقضه کتبوا الیهم کتبا ولم یکتبوا فی بسملة فلما نزلت سورة براءة بنقض العهد الذی کان بین النبی ﷺ والمشرکین بعث بها النبی ﷺ علیا فقراها علیهم فی الموسم ولم یبسمل فی ذٰلک علی ما جرت به عادتهم فی نقض العهد من ترک البسملة (قرطبی)۔

آیاتها ١١١ ١٢ سُوْرَةُ يُوْسُفَ مَكِّيَّةٌ ٥٣ رکوعاتها ١٢

اس میں ١١١ آیتیں سورۂ یوسف مکی ہے اور ١٢ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

الٓرٰ ۟ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ۟ۥ اِنَّاۤ اَنْزَلْنٰهُ

الف۔لام۔را یہ ایک کتاب واضح کی آیتیں ہیں ف۱ بیشک ہم نے اتارا ہے

قُرْءٰنًا عَرَبِيًّا لَّعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ۝۲ نَحْنُ نَقُصُّ

قرآن فصیح تاکہ تم (اسے) سمجھو ف۲ ہم نے جو یہ

عَلَيْكَ اَحْسَنَ الْقَصَصِ بِمَاۤ اَوْحَيْنَاۤ اِلَيْكَ

قرآن آپ کے پاس وحی سے بھیجا ہے تو ہم ہی اس کے ذریعہ سے آپ سے ایک بہترین

هٰذَا الْقُرْاٰنَ ۖ وَ اِنْ كُنْتَ مِنْ قَبْلِهٖ لَمِنَ

قصہ بیان کرتے ہیں اور اس کے قبل آپ اس سے (محض)

الْغٰفِلِيْنَ ۝۳ اِذْ قَالَ يُوْسُفُ لِاَبِيْهِ يٰۤاَبَتِ اِنِّيْ

بے خبر تھے ف۳ جب یوسفؑ نے اپنے والد سے کہا ف۴ کہ اے باپ میں نے

رَاَيْتُ اَحَدَ عَشَرَ كَوْكَبًا وَّ الشَّمْسَ وَ الْقَمَرَ

گیارہ ستاروں اور سورج اور چاند کو (خواب میں) دیکھا،

رَاَيْتُهُمْ لِيْ سٰجِدِيْنَ ۝۴ قَالَ يٰبُنَيَّ لَا تَقْصُصْ

دیکھا کیا ہوں کہ وہ میرے آگے جھک رہے ہیں ف۵ وہ بولے اے میرے پیارے بیٹے اپنے (اس) خواب کو

رُءْيَاكَ عَلٰۤى اِخْوَتِكَ فَيَكِيْدُوْا لَكَ كَيْدًا ؕ

اپنے بھائیوں کے سامنے نہ بیان کرنا ف۶ ورنہ وہ تمہاری (ایذا) کے لئے کوئی چال چل کر رہیں گے ف۷



ف۱ یعنی ایسی کتاب کہ جس کی عملی تعلیمات میں کسی قسم کا خفاء وابہام نہیں عملی مسائل اس کے صاف سادہ اور متفق علیہ ہیں۔ الٓرٰ۔ ابن عباس صحابی ﷺ سے اس کے معنی انا اللہ اری منقول ہیں۔ یعنی میں اللہ دیکھتا ہوں۔ صرف حروف مقطعات پر حاشیہ شروع سورہ بقرہ میں گزر چکا ہے اور الٓرٰ۔ پر شروع سورہ یونس میں۔ ف۲ (اور سمجھ کر اس کی ہدایات پر عمل کرو) عَرَبِيًّا۔ خطاب سارے انسانوں کو ہے نہ کہ صرف اہل عرب کو قُرْءٰنًا عَرَبِيًّا۔ کے معنی اگر "عربی زبان کا قرآن" کئے جائیں تو دائرہ خطاب سمٹ کر صرف اہل عرب تک محدود رہ جاتا ہے لیکن عربی کے معنی فصاحت سے بیان کرنے والے اور خود کلام فصیح وواضح کے ہیں اور یہاں یہ معنی لینے سے خطاب عامۃ الناس کی طرف رہتا ہے۔ العربی المفصح (راغب) العربی الفصیح البیّن من الکلام (راغب) التعریب التبیین والایضاح ویقال اعرب عنہ لسانہ وعرّب ای ابان وافصح (تاج) خود عرب کا نام عرب اس لئے پڑا کہ وہ زبان فصیح کے مالک تھے۔ واختلف فی سبب تسمیۃ العرب فقیل لاعراب لسانھم ای ایضاحہ وبیانہ لانہ اشرف الالسن واوضحھا واعربھا وقد مال الیہ جماعۃ ورجحوہ من وجوہ (تاج) اَنْزَلْنٰهُ۔ ضمیر کتاب کی طرف ہے۔ جس کے اندر قصہ یوسف علیہ السلام مذکور ہے۔ والتقدیر انا انزلنا الکتب الذی فیہ قصۃ یوسف فی حال کونہ قرانا عربیا (کبیر) ف۳ یعنی اس قصہ کے صحیح تفصیلات آپ کو نہ اپنے ذوق ووجدان سے معلوم تھے اور نہ کسی راوی یا مورخ کے ذریعہ سے۔ احسن القصص سورہ تقریباً ایک مسلسل قصہ پر شامل ہے۔ اسے بہترین قصہ کیوں فرمایا گیا ہے؟ قصہ سے بہترین اخلاقی سبقوں کا نکلنا تو ظاہر ہی ہے۔ باقی مختلف اہل تفسیر نے اس کی مختلف توجیہیں اپنے اپنے مذاق کے لحاظ سے کی ہیں...... عجب نہیں جو بڑی وجہ یہ ہو کہ جو متعدد اور مختلف بصیرتیں مختلف قصوں سے مقصود تھیں وہ سب اس میں یکجا کر دی گئی ہوں، اور یہ تو بہر حال واقعہ ہے کہ فطرت بشری کی کارفرمائیاں اور اس کے جتنے حقائق واسرار اس ایک سورت میں اکٹھے مل جاتے ہیں ان کے لحاظ سے تو یہ سورت بس اپنی نظیر آپ ہے۔ ہو سکتا ہے کہ احسن القصص میں یہ پہلو بھی ہو کہ حضرت یوسف علیہ السلام اور برادران یوسف علیہ السلام کے درمیان جو واقعات پیش آئے وہ اس صورت حال کا نقشہ پیش کر رہے تھے جو رسول اللہ ﷺ اور قریش کے مابین پیش آنے والی تھی۔ نَحْنُ نَقُصُّ۔ عربی کے اس دوہرے صیغہ متکلم سے مقصود زور دینا اور حصر کر دینا ہے کہ ہم ہی یہ صحیح مستند مفصل واقعات آپ تک پہنچا رہے ہیں یہ کسی اور کے بس کی بات نہیں۔ مِنْ قَبْلِهٖ۔ یعنی قبل اس کے کہ ہم یہ قرآن آپ کی جانب وحی کریں۔ ای قبل ایحائنا الیک ذلک (روح) ف۴ یوسف بن یعقوب بن اسحٰق بن ابراہیم علیہم السلام پیمبر زادہ اور خود بھی پیمبر تھے شرف نبوت خاندان میں تین پشتوں سے چلا آرہا تھا زمانہ بقول اغلب ۱۹۱۰ء تا ۱۸۰۰ ق۔م مولد ومسکن ارض فلسطین میں وادی حبرون تھا جسے اب الخلیل بھی کہتے ہیں اور جو یروشلم سے ۱۸ میل جنوب ومغرب میں واقع ہے۔ ولادت حضرت یعقوب علیہ السلام کے محبوب ترین محل حضرت راحیل علیہا السلام کے بطن سے ہوئی خود بھی حسین وخوبرو اور والد ماجد کی نگاہ میں سب اولاد سے زیادہ محبوب تھے۔ آخر آگے چل کر پیمبر بھی ہونے والے تھے۔ آثار رشد بچپن ہی سے کیونکر نمایاں نہ ہوتے۔ توریت میں ہے:۔ "اسرائیل یوسف کو اپنے سب لڑکوں سے زیادہ پیار کرتا تھا اس لیے کہ وہ اس کے بڑھاپے کا بیٹا تھا اور اس نے اس کے لیے ایک بوقلمون قبا بنائی" (پیدائش ۳:۳۷) لِاَبِيْهِ۔ مراد حضرت یعقوب علیہ السلام ہیں آپ پر مفصل حاشیہ پارہ اول کے رکوع ۱۶ میں گزر چکا۔ ف۵ سٰجِدِيْنَ۔ سجدہ سے یہاں اصطلاحی وشرعی سجدہ مراد نہیں جس کے معنی ایک متعین ومعروف ہیئت کے ساتھ زمین پر ماتھا ٹیکنے کے ہیں بلکہ سجدہ یہاں اپنے اصلی ولغوی مفہوم میں یعنی انقیاد، اطاعت وتذلل کے مرادف آیا ہے۔ اصل السجود التطامن و التذلل (راغب) ساجدین ای متواضعین (مدارک) اِنِّيْ رَاَيْتُ۔ یعنی خواب میں دیکھا۔ رایت رویت سے بھی ہو سکتا ہے اور رؤیا سے بھی لیکن مفسرین کا اتفاق ہے کہ یہاں رؤیا ہی سے ہے۔ رایت من الرؤیا لا من الرؤیۃ (کشاف) اور مفسرین کے اتفاق سے قطع نظر خود قرآن مجید کی تصریح اگلی ہی آیت میں آرہی ہے لَا تَقْصُصْ رُءْيَاكَ — توریت میں بھی ذکر خوابوں ہی کا ہے۔ رَاَيْتُ...... سٰجِدِيْنَ۔ اجرام سماوی کے اس انحناء کی کیفیت کے تفصیلی ذکر سے قرآن مجید حدیث نبوی بلکہ توریت بھی خاموش ہے البتہ یہ خوب مستحضر رہے کہ یہ منظر بیداری کا نہیں بلکہ خواب کا تھا، جہاں ہر وہ چیز جو تصور یا تخیل میں آسکتی ہے جسم وتمثل کے ساتھ واقعہ بن کر بھی سامنے آجاتی ہے اس لیے اس پر وہ سوالات پیدا ہی نہیں ہوتے جو بیداری کے مشاہدہ پر عائد ہو سکتے تھے مثلاً یہ کہ سورج کے ساتھ چاند اور ستاروں کا اجتماع ممکن کیونکر ہوا؟ وقس علی ہذا۔ یہ بھی واضح رہے کہ قدیم اسرائیلیوں میں سجدہ کمال ادب سے سلام کرنے کا مرادف اور خاص علامت انقیاد تھا۔ حضرت یوسف علیہ السلام جس اہمیت اور سنجیدگی کے ساتھ اپنے خواب کو تعبیر کے لیے بیان کر رہے ہیں اور پھر حضرت یعقوب علیہ السلام جس طرح اس کی تعبیر دے رہے ہیں اس سے یہ مسئلہ بالکل واضح ہو جاتا ہے کہ خواب کوئی ایسی حقیر وناقابل التفات شے نہیں جیسی کہ آج کی "روشن خیالی" میں بغیر کسی دلیل کے فرض کر لی گئی ہے۔
ف۶ حضرت یعقوب علیہ السلام کے ذہن میں خواب کی تعبیر فوراً آگئی...... آپ اپنے چہیتے فرزند حضرت یوسف علیہ السلام کو منع کرتے ہیں کہ کہیں اس خواب کو اپنے بھائیوں کے سامنے نہ دہرا دینا وہ بھائی بھی بہر حال خاندان نبوت ہی سے تھے اور تعبیر خواب سے مناسبت رکھتے تھے اور مناسبت نہ بھی رکھتے جب بھی خواب کا مضمون جذبات رشک وحسد کے برانگیختہ کر دینے کو بہر حال کافی تھا۔ اِخْوَتِكَ۔ آپ سے بڑے بھائی آپ کی دوسری ماؤں سے دس تھے گیارہویں بھائی بنیامین آپ ہی کی والدہ کے بطن سے اور آپ سے چھوٹے تھے۔ ان میں سے نبی کوئی بھی نہ تھا۔ يٰبُنَيَّ۔ بُنَيَّ صیغہ تصغیر کا ہے۔ مگر ایسی تصغیر جو

اِنَّ الشَّیْطٰنَ لِلْاِنْسَانِ عَدُوٌّ مُّبِیْنٌ ﴿۵﴾ وَ كَذٰلِكَ

بیشک شیطان تو انسان کا کھلا ہوا دشمن ہے ف۸ اور اسی طرح

یَجْتَبِیْكَ رَبُّكَ وَ یُعَلِّمُكَ مِنْ تَاْوِیْلِ الْاَحَادِیْثِ

تمہارا پروردگار تم کو منتخب کرے گا ف۹ اور تمہیں خوابوں کی تعبیر سکھائے گا ف۱۰

وَ یُتِمُّ نِعْمَتَهٗ عَلَیْكَ وَ عَلٰۤى اٰلِ یَعْقُوْبَ كَمَاۤ

اور اپنا انعام تمہارے اوپر اور اولاد یعقوبؑ پر پورا کرے گا جیسا کہ

اَتَمَّهَا عَلٰۤى اَبَوَیْكَ مِنْ قَبْلُ اِبْرٰهِیْمَ

وہ اسے اس کے قبل پورا کر چکا ہے تمہارے دادا پردادا ابراہیمؑ و اسحٰقؑ

وَ اِسْحٰقَ ؕ اِنَّ رَبَّكَ عَلِیْمٌ حَكِیْمٌ ﴿۶﴾ؑ لَقَدْ كَانَ

پر بیشک تمہارا پروردگار بڑا علم والا ہے بڑا حکمت والا ہے ف۱۱ یقیناً

فِیْ یُوْسُفَ وَ اِخْوَتِهٖۤ اٰیٰتٌ لِّلسَّآىٕلِیْنَ ﴿۷﴾

یوسف اور ان کے بھائیوں (کے قصہ) میں نشانیاں (موجود) ہیں پوچھنے والوں کے لئے ف۱۲

اِذْ قَالُوْا لَیُوْسُفُ وَ اَخُوْهُ اَحَبُّ اِلٰۤى اَبِیْنَا

(وہ وقت قابل ذکر ہے) جب وہ (سوتیلے) بھائی بولے کہ یوسفؑ اور ان کا (حقیقی) بھائی ہمارے باپ کو ہم سے

مِنَّا وَ نَحْنُ عُصْبَةٌ ؕ اِنَّ اَبَانَا لَفِیْ ضَلٰلٍ

کہیں زیادہ پیارے ہیں ف۱۳ درآنحالیکہ ہم ایک (پوری) جماعت ہیں، ف۱۴ بیشک ہمارے باپ تو بالکل

مُّبِیْنِ ﴿۸﴾ۚۖ اقْتُلُوْا یُوْسُفَ اَوِ اطْرَحُوْهُ اَرْضًا

بہک گئے ہیں ف۱۵ (لاؤ) یوسف کو قتل کر ڈالو یا انہیں کسی سر زمین پر ڈال آؤ

یَّخْلُ لَكُمْ وَجْهُ اَبِیْكُمْ وَ تَكُوْنُوْا مِنْۢ بَعْدِهٖ

تو تمہارے لئے تمہارے باپ کا رخ (خالص) ہو جائے گا اور اس کے بعد تمہارے سب کام



تحقیر پر نہیں بلکہ محبت وشفقت پر مبنی ہو۔ صغره للشفقة ويسمى النحاة مثل هذا التصغير التحبيب (روح) ف۷ ان بھائیوں کے تعلقات (جیسا کہ دنیا میں اکثر سوتیلے بھائیوں میں ہوتا ہے) آپ سے کشیدہ تھے اس کشیدگی کے صحیح اسباب کا علم تو اللہ ہی کو ہے البتہ توریت میں دو سبب لکھے ہوئے ہیں، ایک یہ کہ یوسف علیہ السلام بچپن ہی سے بہت ہی سلیم الطبع تھے نہ صرف یہ کہ خود شرارتوں سے الگ رہتے تھے بلکہ اپنے بھائیوں کی شرارتوں کی رپورٹ بھی اپنے والد ماجد سے کر دیتے تھے: "یوسف علیہ السلام ان کے باپ کے پاس اُن کے برے کاموں کی خبر لاتا تھا"۔ (پیدائش ۳۷: ۲) دوسری بات یہ کہ حضرت یعقوب علیہ السلام کو اُن کے ساتھ محبت غیر معمولی تھی یہ بات بجائے خود دوسروں کو ناگوار گزرتی: "اس کے بھائیوں نے یہ دیکھ کے کہ اس کا باپ اس کے سب بھائیوں سے اسے زیادہ پیار کرتا ہے اس کا کینہ پیدا کیا اور اس سے محبت کی بات نہ کر سکتے تھے۔" (پیدائش ۳۷: ۴) لیکن ایک وجہ تو بالکل کھلی ہوئی ہے یعنی بچپن ہی سے آپ کا سعید ورشید ہونا۔ گیارہواں بھائی (جو سوتیلا نہیں حقیقی بھائی تھا) مخالف نہ تھا لیکن اس کی کمسنی کی بنا پر یہ ممکن تھا کہ بڑے بھائی اپنی سازشوں اور منصوبوں میں اس سے بھی فائدہ اٹھاتے۔ فقہاء نے یہاں سے یہ مسئلہ نکالا ہے کہ جس کسی سے حسد یا کینہ کا اندیشہ ہو۔ اُس سے اللہ کی نعمتوں کا اخفاء جائز ہے۔ و هو اصل فی جواز ترک فی اظهار النعمة و کتمانه عند من یخشی حسده و ان کان الله قد امر باظهاره (جصاص) ف۸ (اسے تمہارے بھائیوں کے دل میں وسوسہ ڈالتے کیا دیر لگتی ہے۔ حضرت یعقوب علیہ السلام کا یہ خیال ہی خیال نہ تھا۔ توریت میں ہے کہ بھائیوں نے یوسف علیہ السلام کا خواب سن کر زبان سے بھی اپنے غصہ کا اظہار کر ڈالا: "تب اُس کے بھائیوں نے اُسے کہا کہ کیا تو سچ مچ ہمارا بادشاہ ہو گا یا تو ہمارا حاکم ہو گا۔ اور انہوں نے اس کے خوابوں اور اس کی باتوں سے اس کا زیادہ کینہ پیدا کیا"۔ (پیدائش ۳۷: ۸) توریت کی یہ روایت بھی اگرچہ حسب معمول تحریفات سے پر ہے، تاہم جا بجا اس سے قرآنی صداقتوں کی توثیق بھی ہوتی جاتی ہے۔ آیت اس امر کی واضح دلیل ہے کہ شیطان کے اثر اور کینہ کے اخلاقی مرض سے محفوظ رکھنے کے لیے پیمبر زادگی ہرگز کافی نہیں۔ چہ جائیکہ مشائخ و صالحین کی اولاد میں سے ہونا! ف۹ (اے یوسف نبوت کے لیے) قال الحسن یجتبیک ربک بالنبوة (کبیر) كَذٰلِكَ۔ حضرت یعقوب علیہ السلام فرما رہے ہیں کہ جس طرح اس خواب کے ذریعہ سے تمہاری آئندہ عزت افزائی کی ایک جھلک تمہیں دکھا دی گئی ہے اور اشارہ کر دیا گیا ہے کہ تمہیں اپنے گیارہ بھائیوں اور ماں باپ پر سرداری حاصل ہو گی، اس طرح اور بھی عزتیں تمہارے لیے پردۂ غیب میں منتظر ہیں۔ ف۱۰ خوابوں کی صحیح تعبیر بھی اللہ کی ایک نعمت ہے اگرچہ اس نعمت میں زندگی رزق صحت، دولت وغیرہ دوسری نعمتوں کی طرح مسلم کے ساتھ غیر مسلم بھی شریک ہوں۔ تَاْوِیْلِ الْاَحَادِیْثِ۔ کے عام و متداول معنی تو تعبیر خواب ہی کے ہیں۔ قال مجاهد والسدی تاویل الاحادیث عبارة الرؤیا (بحر) و ذلک تعبیر الرؤیا (ابن جریر) لیکن احادیث کے مفہوم میں بڑی وسعت ہے علم وحکمت وفہم مسائل وغیرہ سب اس میں داخل ہیں۔ قال الحسن عواقب الامور (بحر) قال ابن زید العلم والحکمة (بحر) و یجوزان یرادبتاویل الاحادیث معانی کتب الله و سنن الانبیاء و ما غمض و اشتبه علم الناس فی اغراضها و مقاصدها یفسرهالهم و یشرحها (کشاف) خواب کی بنا پر آئندہ کے واقعات تکوینی کے مکشوف ہو جانے کا نام غیب دانی نہیں۔ ف۱۱ وہ علیم کل ہر ایک کے ظرف واستعداد سے بھی خوب واقف ہے اور صفت حکمت کے تقاضے سے ہر ایک کے مناسب حال عطائے فیض کرنے والا بھی ہے۔ وَ عَلٰۤى اٰلِ یَعْقُوْبَ۔ آل یعقوب بنی اسرائیل کا مرادف ہے اور آیت کے ان الفاظ سے یہ لازم نہیں آتا کہ برادران یوسف علیہ السلام کو بھی نبوت ملی ہو۔ یُتِمُّ نِعْمَتَهٗ عَلَیْكَ۔ اتمام نعمت کے تحت میں ساری دنیوی و اُخروی نعمتیں آ گئیں۔ كَمَا...... اِسْحٰقَ۔ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ اتمام نعمت کے موقع پر حضرت یعقوب علیہ السلام نے اپنا ذکر تواضعاً نہیں فرمایا۔ اِبْرٰهِیْمَ۔ اِسْحٰقَ۔ دونوں پر حاشیے پارۂ اول کے آخر میں گزر چکے۔ ف۱۲ یعنی عام طالبانِ حق اور جویندگانِ علم کے لیے عموماً اور اُن اہل کتاب کے لیے خصوصاً جنہوں نے امتحان کی غرض سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس باب میں سوال کیا تھا۔ اٰیٰتٌ۔ یعنی حق تعالیٰ کے کمال قدرت وحکمت کی نشانیاں...... مطلب یہ ہوا کہ یوسف علیہ السلام اور ان کے بھائیوں کے باہمی معاملات سے بڑے بڑے اخلاقی اور دینی سبق حاصل ہو سکتے ہیں اگر کوئی لینا چاہے۔ ف۱۳ یعنی یوسف علیہ السلام اصلاً اور ان کے بھائی بنیامین تبعاً۔ توریت میں ان کے بھائی کا نام بنیامین درج ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ شیخ کو جائز ہے کہ کسی مرید کے ساتھ دوسرے مریدوں سے زیادہ شفقت واختصاص رکھے جبکہ اس میں آثار رشد دوسروں سے زائد پائے۔ ف۱۴ (پس تعداد وقوت دونوں کی بنا پر قدر ہماری ہونا چاہیے نہ کہ ان دو کمسن نادانوں کی جو باپ کے کسی کام بھی تو نہیں آ سکتے) یہ گفتگو ان دسوں بھائیوں میں آپس میں ہوئی...... تمدن کی اس منزل میں اولاد کی تعداد اور قوت اہمیت کا جو درجہ رکھتی تھی وہ آج خیال میں بھی نہیں آ سکتا۔ ف۱۵ (کہ خود اپنے نفع ونقصان کا اندازہ نہیں کرتے) ضَلٰلٍ۔ سے مراد کوئی دینی اعتقادی یا اخلاقی گمراہی نہیں بلکہ محض دُنیوی کم اندیشی وکم فہمی مراد ہے۔ المراد منه الضلال من رعایة المصالح فی الدنیا لا البعد عن طریق الرشد والصواب (کبیر) یعنون عن صواب الرأی (جصاص) اپنے حق میں کمال حسن ظن اور اپنے بزرگوں کی فہم سے سوءِ ظن رکھنا عام بشری کمزوری ہے اور یہ پیمبر زادے اس سے مستثنیٰ نہ تھے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ بعض اوقات مریدوں کو بھی شیخ پر خطائے اجتہادی کا ایسا ہی گمان ہوتا ہے جیسا ان بھائیوں کو حضرت یعقوب علیہ السلام پر ہوا تھا۔

قَوْمًا صٰلِحِيْنَ ۝٩ قَالَ قَآئِلٌ مِّنْهُمْ لَا تَقْتُلُوْا

بن جائیں گے ف۱۶ (اتنے میں) انہی میں سے ایک کہنے والے نے کہا کہ یوسف کو قتل نہ

يُوْسُفَ وَاَلْقُوْهُ فِيْ غَيٰبَتِ الْجُبِّ يَلْتَقِطْهُ

کرو بلکہ انہیں (ایسے) اندھیرے کنوئیں میں ڈال دو کہ انہیں کوئی راہگیر

بَعْضُ السَّيَّارَةِ اِنْ كُنْتُمْ فٰعِلِيْنَ ۝١٠ قَالُوْا

نکال لے جائے اگر تم کچھ کرنا چاہتے ہو ف۱۷ وہ بولے

يٰٓاَبَانَا مَا لَكَ لَا تَاْمَنَّا عَلٰى يُوْسُفَ وَاِنَّا

اے ہمارے ابا جان آپ کو یہ کیا ہے کہ آپ یوسف کے بارے میں ہمارا اعتبار نہیں کرتے ف۱۸ درآنحالیکہ ہم تو

لَهٗ لَنٰصِحُوْنَ ۝١١ اَرْسِلْهُ مَعَنَا غَدًا يَّرْتَعْ وَيَلْعَبْ

ان کے بڑے خیر خواہ ہیں، انہیں کل ہمارے ساتھ بھیج دیجئے کہ وہ ذرا، کھائیں کھیلیں،

وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ ۝١٢ قَالَ اِنِّيْ لَيَحْزُنُنِيْٓ اَنْ

اور ہم ان کے محافظ تو ہیں ہی ف۱۹ (یعقوبؑ نے) کہا کہ (ایک تو) مجھے یہی رنج ہوگا کہ تم

تَذْهَبُوْا بِهٖ وَاَخَافُ اَنْ يَّاْكُلَهُ الذِّئْبُ وَاَنْتُمْ

اس کو لئے جاتے ہو اور (پھر) مجھے یہ ڈر ہے کہ کہیں اس کو بھیڑیا کھا جائے اور تم

عَنْهُ غٰفِلُوْنَ ۝١٣ قَالُوْا لَئِنْ اَكَلَهُ الذِّئْبُ وَنَحْنُ

اس کی طرف سے بے خبر رہو ف۲۰ وہ بولے اگر ان کو بھیڑیا کھا جائے اور ہم

عُصْبَةٌ اِنَّآ اِذًا لَّخٰسِرُوْنَ ۝١٤ فَلَمَّا ذَهَبُوْا بِهٖ

ایک پوری جماعت موجود ہوں تو ہم بالکل گئے گذرے ہی ہوئے ف۲۱ سو جب وہ ان کو لے گئے

وَاَجْمَعُوْٓا اَنْ يَّجْعَلُوْهُ فِيْ غَيٰبَتِ الْجُبِّ

اور پختہ ارادہ کر لیا کہ انہیں اندھیرے کنوئیں میں ڈال دیں ف۲۲



ف۱۶ (اور یہ قضیہ نامرضیہ باقی ہی نہ رہ جائے گا) ای صالحین فی امر دنیاکم فانہ ینتظم لکم بعدہ (روح) انسان دشمنی کے عالم میں کتنی دور تک جا سکتا تھا اور بدخواہی کے کن حدود تک پہنچ سکتا ہے یہ ان تجویزوں سے بالکل ظاہر ہو رہا ہے۔ اُقْتُلُوْا يُوْسُفَ اَوِ اطْرَحُوْهُ۔ جس طرح کمیٹی یا جلسہ شوریٰ میں مختلف تجویزیں اور مشورے پیش ہوتے رہتے ہیں یہاں بھی مختلف سمتوں سے یہ تجویزیں پیش ہو رہی تھیں۔ وَتَكُوْنُوْا مِنْ بَعْدِهٖ قَوْمًا صٰلِحِيْنَ۔ کی دوسری تفسیر یہ بھی ہو سکتی ہے کہ اس کے بعد اپنی اس حرکت سے توبہ کر کے بھلے آدمی بن جانا...... اور اکثر مفسرین نے اسی پہلو کو اختیار کیا ہے۔ ای بالتوبۃ والتنصل الی اللہ تعالیٰ عما جنتم بہ من الذنب والیہ ذہب الجمہور (روح) مِنْ بَعْدِهٖ۔ یعنی یہ یوسف علیہ السلام کا قصہ پاک کرنے کے بعد۔ ای بعد یوسف علی معنی بعد الفراغ من امرہ (روح) ف۱۷ یعنی واقعی اگر کچھ کرنا ہے تو اس کی تدبیر یہی ہے کہ یوسف علیہ السلام کو یہاں سے یوں دفع کرو۔ مقصد بھی حاصل ہو جائے گا اور خون ناحق کے الزام سے بھی بچ جاؤ گے۔ اَلْقُوْهُ...... السَّيَّارَةِ۔ کنوئیں اس زمانہ اور اس سطح تمدن میں عموماً ایسے موقعوں پر ہوتے تھے جو عام رہگذر ہوں۔ قافلے جب ان کے پاس سے گذرتے تو ضرور پانی بھرتے اور یہ تاریخ کی ایک معلوم حقیقت ہے کہ فلسطین کے جنوبی مشرقی علاقہ میں تجارتی قافلوں کی آمد و رفت ایک طرف فلسطین اور مصر کے اور دوسری طرف عرب و مصر کے درمیان برابر رہا کرتی تھی۔ قَآئِلٌ مِّنْهُمْ۔ سے بعض اہل تفسیر نے یہ استنباط کیا ہے کہ جس نے قتل کی رائے دی تھی وہ ان بھائیوں میں سے نہ تھا کوئی غیر تھا۔ ف۱۸ (اور کبھی انہیں ہمارے ساتھ سیر و شکار کے لئے نہیں بھیجتے) جب باہم مشورہ سے وہ خاص صورت طے پا گئی تو اب سب مل کر باپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور گفتگو شروع کی توریت میں جہاں اور مسخ شدہ روایتیں ہیں اس روایت کو بھی بالکل خلط ملط کر کے درج کیا ہے۔ توریت کا بیان ہے کہ یوسف خود ہی اپنے باپ کے فرستادہ اپنے بھائیوں کے پاس جنگل میں پہنچے جہاں وہ اپنے گلے چرا رہے تھے اور ان کے قتل وغیرہ کے منصوبے وہیں ہوئے:۔ "اور جونہی انہوں نے اسے دور سے دیکھا اس سے پہلے کہ وہ نزدیک پہنچے اس کے قتل کا منصوبہ باندھا اور ایک نے دوسرے سے کہا دیکھو یہ صاحب خواب آتا ہے سو آؤ اب ہم اسے مار ڈالیں اور کسی کنوئیں میں ڈال دیں اور کہیں کہ کوئی بڑا درندہ اسے کھا گیا اور دیکھیں کہ اس کے خوابوں کا انجام کیا ہوگا۔ تب روبن نے سن کر اس کو ان کے ہاتھوں سے بچایا اور بولا چاہیے کہ ہم اسے قتل نہ کریں اور ان سے کہا خونریزی نہ کرو بلکہ اسے اس کنوئیں میں جو بیابان میں ہے ڈال دو اور اس پر ہاتھ نہ ڈالو تا کہ وہ ان کے ہاتھوں سے بچا کے اس کے باپ تک پہنچا دے۔" (پیدائش ۳۷: ۱۸-۲۲) ف۱۹ توریت سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ لوگ گلے چرانے جنگل جایا کرتے تھے محافظت کا وعدہ اس لئے کیا کہ جنگل پُرخطر جانوروں سے بھرے ہوئے تھے اور یوسف علیہ السلام ابھی کم سن بھی تھے۔ دشمنی کی حالت میں باتیں دل سے گڑھ لینا سخن سازی کی مشق کر لینا بناوٹی زندگی اختیار کر لینا فطرت بشری کے لحاظ سے ذرا بھی مستبعد نہیں۔ يَّرْتَعْ وَيَلْعَبْ۔ فقہاء نے یہاں سے یہ مسئلہ نکالا ہے کہ سیر و تفریح جائز کھیل ہیں۔ وفی الآیۃ دلالۃ علی ان اللعب الذی ذکروہ کان مباحًا لولا ذٰلک لانکرہ یعقوب علیہ السلام (جصاص) المراد من اللعب الاقدام علی المباحات وھٰذا یوصف بہ الانسان (کبیر) مطلق کھیل اور تفریح اگر اس کے اندر کوئی جز معصیت کا نہ ہو بالکل جائز ہے اور ملاعبت کا جواز صریح تو حدیث نبوی میں موجود ہے۔ جاز ان یکون المراد من اللعب الاقدام علی المباحات لاجل انشراح الصدر کما روی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال لجابر فھلا بکرًا تلاعبھا وتلاعبک (کبیر) ف۲۰ حضرت یعقوب علیہ السلام نے فرمایا کہ ایک تو یوسف علیہ السلام کی جدائی ہی مجھے شاق ہے اور پھر یہ اندیشہ بھی لگا ہوا ہے کہ تم لوگ تو جا کر اپنے مشاغل میں لگ جاؤ گے ایسا نہ ہو کہ اسے اکیلا چھوڑ جاؤ اور کہیں کوئی بھیڑیا آ کر اٹھا لے جائے۔ ارض فلسطین کے جنگلوں میں بھیڑیے اب تو خال خال رہ گئے ہیں لیکن قدیم زمانہ میں یہ وہاں کے جنگلوں میں خاص طور سے آباد تھے۔ (انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا جلد ۱۷ صفحہ ۱۲۰ طبع چہاردہم) حضرت یعقوب علیہ السلام تو بہرحال نبی تھے اتنی فراست ایمانی سے کام ایک عام مومن بھی لے سکتا ہے۔ لَيَحْزُنُنِيْٓ۔ اَخَافُ۔ آیت میں حزن اور خوف دونوں کا اثبات حضرت یعقوب علیہ السلام پیمبر کے حق میں ہے اس سے ظاہر ہے کہ ان کیفیات طبعی کا طاری ہونا کاملین کے لئے ان کے کمال کے منافی نہیں۔ ف۲۱ روایات یہود میں تصریح کے ساتھ آتا ہے کہ یہ برادران یوسف علیہ السلام بڑے تنومند وقوی ہیکل تھے اپنی قوت وتعداد دونوں پر ان کا ناز کچھ بے جا نہ تھا۔ ف۲۲ (اور اس پر عمل بھی کر گزرے) توریت میں ہے:۔ "اور یوں ہوا کہ یوسف جب اپنے بھائیوں کے پاس آیا تو انہوں نے اس کی قبا کو یعنی بوقلمون قبا کو جو وہ پہنے تھا اتار کے اسے ننگا کیا اور اسے لے کے کنوئیں میں ڈال دیا وہ کنواں اندھا تھا اس میں ایک بوند پانی نہ تھا۔" (پیدائش ۳۷: ۲۳-۲۴) فَلَمَّا ذَهَبُوْا بِهٖ۔ قیل وقال کے بعد بالآخر حضرت یعقوب علیہ السلام نے حضرت یوسف علیہ السلام کے لے جانے کی اجازت ان کے حسب زبان بھائیوں کو دے دی تھی۔

وَ اَوْحَیْنَاۤ اِلَیْهِ لَتُنَبِّئَنَّهُمْ بِاَمْرِهِمْ هٰذَا وَ هُمْ

اور ہم نے (یوسفؑ پر) وحی کی کہ تم (ایک روز) ان لوگوں کو ان کی یہ بات جتلاؤ گے اور (اس وقت)

لَا یَشْعُرُوْنَ ﴿١٥﴾ وَ جَآءُوْۤ اَبَاهُمْ عِشَآءً یَّبْكُوْنَ ﴿١٦﴾

وہ جانتے بھی نہ ہوں گے ف٢٣ اور یہ لوگ اپنے باپ کے پاس شروع رات میں روتے ہوئے پہنچے ف٢٤

قَالُوْا یٰۤاَبَانَاۤ اِنَّا ذَهَبْنَا نَسْتَبِقُ وَ تَرَكْنَا یُوْسُفَ

بولے اے ہمارے باپ ہم سب تو آپس میں دوڑنے میں لگ گئے اور ہم نے یوسف کو اپنے

عِنْدَ مَتَاعِنَا فَاَكَلَهُ الذِّئْبُ ۚ وَ مَاۤ اَنْتَ بِمُؤْمِنٍ

سامان کے پاس چھوڑ دیا تو بھیڑیا انہیں کھا گیا اور آپ تو ہمارا یقین کریں گے

لَّنَا وَ لَوْ كُنَّا صٰدِقِیْنَ ﴿١٧﴾ وَ جَآءُوْ عَلٰی قَمِیْصِهٖ

نہیں گو ہم (کیسے ہی) سچے ہوں ف٢٥ اور ان کے کرتہ پر

بِدَمٍ كَذِبٍ ؕ قَالَ بَلْ سَوَّلَتْ لَكُمْ اَنْفُسُكُمْ اَمْرًا ؕ

جھوٹ موٹ کا خون (بھی) لگا لائے (اس پر یعقوبؑ) بولے ہاں (یہ کہو کہ) تم نے اپنے دل سے ایک بات بنالی

فَصَبْرٌ جَمِیْلٌ ؕ وَ اللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰی مَا

ہے ف٢٦ سو صبر (ہی) اچھا ہے اور تم جو کچھ بیان کرتے ہو اس پر اللہ ہی

تَصِفُوْنَ ﴿١٨﴾ وَ جَآءَتْ سَیَّارَةٌ فَاَرْسَلُوْا وَارِدَهُمْ

مدد کرے ف٢٧ اور ایک قافلہ آ نکلا ف٢٨ سو ان لوگوں نے اپنا سقہ بھیجا

فَاَدْلٰی دَلْوَهٗ ؕ قَالَ یٰبُشْرٰی هٰذَا غُلٰمٌ ؕ وَ اَسَرُّوْهُ

اور اس نے اپنا ڈول ڈالا اور بول اٹھا ارے واہ واہ یہ تو ایک لڑکا نکل آیا ف٢٩ اور انہوں نے اسے مال تجارت

بِضَاعَةً ؕ وَ اللّٰهُ عَلِیْمٌۢ بِمَا یَعْمَلُوْنَ ﴿١٩﴾ وَ شَرَوْهُ

(قرار دے کر) چھپا لیا اور اللہ خوب واقف تھا جو کچھ وہ (سب) کر رہے تھے۔ ف٣٠ اور انہوں نے یوسف کو

ف٢٣ رحمت الٰہی نے اس وقت بھی حضرت یوسف علیہ السلام کا ساتھ نہیں چھوڑا عین جس وقت کہ کنوئیں میں گر رہے تھے۔ غیب سے الہام ہوا کہ شکستہ دل وملول نہ ہو خوف نہ کرو ان کے کید سے تمہیں رہائی مل کر رہے گی اور ایک روز وہ آئے گا کہ تم ان کی حرکتیں انہیں یاد دلاؤ گے اور یہ تمہیں پہچانیں گے تک نہیں تم اس وقت ایسے ممتاز مرتبہ پر ہو گے۔ توریت کا قصہ قرآن کے ان بلند ٹکڑوں سے بالکل خالی ہے۔ وَ اَوْحَیْنَاۤ اِلَیْهِ۔ اس وحی سے وحی اصطلاحی مراد نہیں جو حضرات انبیاء کے ساتھ مخصوص ہے یہ وحی الہام کے معنی میں ہے جو غیر نبی کو یا نبی کو قبل نبوت ہوتا رہتا ہے وھو وحی الھام (بحر عن مجاہد) ف٢٤ (اپنا مصنوعی رنج والم ظاہر کرنے کو) یہ لوگ گھر روزانہ شام کو واپس آتے ہوں گے آج ذرا اور دیر کر کے آئے یہ ظاہر کرنے کو کہ اتنی دیر یوسف علیہ السلام کی تلاش کرنے میں لگی۔ ایک جرم کو نباہنے کے لئے دوسرے جرائم تک فطرتِ بشری مجرم کو ناگزیر طور پر لے جاتی ہے۔ ف٢٥ حضرت یعقوب علیہ السلام کا اندیشہ صحیح نکلا۔ برادران یوسف علیہ السلام نے آ کر ایک گھڑی ہوئی کہانی گڑھ کے بیان کر دی۔ اِنَّا ذَهَبْنَا نَسْتَبِقُ۔ یہ نوجوان یا تو شکار کے پیچھے دوڑتے ہوئے نکل گئے ہوں گے یا محض آپس میں دوڑ کا کھیل کھیل رہے ہوں گے۔ یا یہ کچھ بھی سرے سے نہ ہوا ہو سب بناوٹ ہی بناوٹ ہو۔ ف٢٦ توریت میں اس کے برعکس قصہ یوں درج ہے:۔ ”پھر انہوں نے یوسف علیہ السلام کی قبا کو لیا اور ایک بکری کا بچہ مارا اور اسے اس کے لہو میں تر کیا اور انہوں نے اس بوقلمون قبا کو بھیجا اور اپنے باپ کے پاس لے آئے اور کہا کہ ہم نے اسے پایا۔ آپ اسے پہچانئے کہ یہ آپ کے بیٹے کی قبا ہے کہ نہیں۔ اور اس نے اسے پہچانا اور کہا کہ یہ میرے بیٹے کی قبا ہے کوئی بڑا درندہ اسے کھا گیا۔ یوسف بے شک پھاڑا گیا۔“ (پیدائش ٣٧: ٣١۔ ٣٣) گویا حسب بیان توریت پیمبر علیہ السلام نے ان فسوں سازوں کے دعوائے باطل کو بالکل تسلیم کر لیا تھا!۔۔۔۔ قرآن مجید نے حسب معمول توریت کی اس غلط بیانی کی بھی تردید کر دی۔ ف٢٧ (کہ مجھے توفیق صبر دے) فَصَبْرٌ جَمِیْلٌ۔ فقرہ مبتداء بھی ہوسکتا ہے اور خبر بھی تقدیر کلام دونوں طرح جائز ہے۔ ای فامری صبر جمیل اور فصبر جمیل اجمل (بیضاوی) ای فامری صبر جمیل او فصبری صبر جمیل (روح) بڑی سی بڑی مصیبت کے وقت بھی اگر ذہن میں اس کا استحضار رہے کہ یہ ابتلاء حضرت حق کی طرف سے ہے جو ہر طرح حکیم بھی ہیں اور ہر طرح رحیم وشفیق بھی تو ظاہر ہے کہ انتہائی رنج طبعی کے ساتھ یہ تسکین عقلی بھی ضرور شامل رہے گی کہ بہر حال ہماری ہی ہر طرح کی مصلحتیں اس سے وابستہ ہیں صبر جمیل اسی کا نام ہے اور اس کے حقدار ایک پیمبر برحق نہ ہوتے تو اور کون ہوتا۔ اس صبر جمیل کے بجائے توریت میں ہے:۔ ”تب یعقوب علیہ السلام نے اپنے کپڑے پھاڑے اور ٹاٹ اپنے کولے پر ڈالا اور بہت دن تک اپنے بیٹے کے لئے غم کیا۔“ (پیدائش ٣٧: ٣٤) ف٢٨ (اس کنوئیں کے پاس سے جہاں یوسف علیہ السلام مقید تھے اور وہ قافلہ یمن یا مصر کو جا رہا تھا) توریت میں یہ تصریح ہے کہ یہ قافلہ بنی اسمٰعیل کا تھا۔ اور ”وہ روٹی کھانے بیٹھے اور آنکھ اٹھائی اور دیکھا کہ اسمٰعیلیوں کا ایک قافلہ جلعاد سے گرم مصالح اور روغن بلسان اور مُر اونٹوں پر لادے ہوئے آتا ہے کہ انہیں مصر کو لے جائیں۔“ (پیدائش ٣٧: ٢٥) ف٢٩ اور سارے قافلہ والے قدرۃً بڑے خوش ہوئے۔ غُلٰمٌ۔ کی تنوین اگر تفخیم کے لئے سمجھی جائے تو ترجمہ ہوگا ”ایک بڑا اچھا لڑکا“۔ فَاَدْلٰی دَلْوَهٗ۔ حضرت یوسف علیہ السلام اسی کنوئیں میں تھے چنانچہ آپ رسی کو تھام کر باہر آ گئے۔ ف٣٠ یعنی اس کی نظر سے نہ برادران یوسف کی کارروائیاں پوشیدہ تھیں، نہ اہل قافلہ کی۔ بردہ فروشی کا رواج اس وقت عام تھا۔ یہ تجارتی قافلہ والے آخر کاروباری لوگ تھے دل میں بڑے خوش ہوئے کہ ایسے خوش جمال لڑکے کو خوب گراں قیمت پر فروخت کریں گے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ف۳۱ برادرانِ یوسف کو اس اثناء میں اطلاع مل گئی تھی دوڑے ہوئے آئے اور قافلہ والوں سے کہا یہ تو ہمارا بھاگا ہوا غلام ہے۔ اس سے ظاہر ہے کہ برادرانِ یوسف کو یوسف علیہ السلام کی جان سے کوئی دشمنی نہ تھی وہ تو صرف اپنے والد ماجد کے پاس سے ہٹا دینے کے درپے تھے کہ ان کے بعد خود ان کے منظورِ نظر ہو کر رہیں۔ دَرَاهِمَ مَعْدُوْدَةٍ۔ توریت کا بیان ہے کہ یہ رقم ۲۰ روپیہ تھی۔ (پیدائش ۳۷: ۲۸) دراھم میں اشارہ اس طرف ہو گیا کہ قیمت میں چاندی ہی کے کچھ سکے ملے نہ کہ سونے کے دینار۔ بعض علماء نے یہاں یہ لکھا ہے کہ جب برادرانِ یوسف نے آپؑ کو اپنا غلام بیان کیا ہے تو ظاہراً ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ اس پر خاموش رہے حالانکہ حر (آزاد) کی بیع شریعت اسلامی میں جائز نہیں اس سے مسئلہ یہ نکلتا ہے کہ خوفِ ضرر سے امر منکر سے انکار نہ کرنا اس پر سکوت اختیار کرنا منافی کمال نہیں۔ توریت میں ہے:۔ ”تب یہوداہ نے اپنے بھائیوں سے کہا کہ اگر ہم اپنے بھائی کو مار ڈالیں اور اس کا خون چھپا دیں تو کیا نفع ہوگا آؤ اسے اسمٰعیلیوں کے ہاتھ بیچیں اور اس پر اپنے ہاتھ نہ ڈالیں کہ وہ ہمارا بھائی اور گوشت ہے اور اس کے بھائی راضی ہوئے“ (پیدائش ۳۷: ۲۶۔ ۲۷) ف۳۲ یعنی انہیں کچھ تجارت تو مقصود تھی نہیں جو کچھ وہ دام بڑھاتے انہیں مقصود تو اپنے خیال کیمطابق اپنے پاس سے ایک بلا کا دور کرنا تھا اونے پونے جو کچھ بھی دام مل گئے اسے غنیمت سمجھے۔ كَانُوْا۔ کی ضمیر اکثر نے بھائیوں کی جانب لی ہے اور یہی لگتی ہوئی بھی ہے۔ والضمیر فی و کانوا ان کان للاخوۃ فظاهر (روح) ف۳۳ یہ میاں بیوی لاولد تھے اور اولاد کی تمنا رکھتے تھے۔ یوسف علیہ السلام کی خاطر داریوں کا ذکر توریت میں بھی ہے:۔ ”اور خداوند یوسف کے ساتھ تھا اور وہ صاحب اقبال ہوا۔ سو وہ اپنے مصری آقا کے گھر میں رہا اور اس کے آقا نے دیکھا کہ خداوند اس کے ساتھ ہے اور یہ کہ خداوند نے اس کے سب کاموں میں اسے اقبال مند کیا چنانچہ یوسف علیہ السلام اس کی نظر میں مورد لطف ہوا اور اس نے اس کی خدمت کی، اور اس نے اسے اپنے گھر کا مختار کیا اور سب جو کچھ کہ اس کا تھا اس کے قبضہ میں کر دیا۔“ (پیدائش ۳۹: ۲۔ ۵) اَلَّذِي اشْتَرٰىهُ مِنْ مِّصْرَ۔ قافلہ والے یوسف علیہ السلام کو اپنے ہمراہ لائے اور ملک مصر میں بہ حیثیت غلام کے فروخت کیا یہاں جس نے اچھی قیمت دے کر ایسے ہونہار اور صاحب آثار رشد غلام کو خرید کیا وہ حکومت مصر کا ایک بڑا عہدہ دار تھا۔ توریت میں اس عہدہ دار کو فوطیفار کہا گیا ہے اور قرآن مجید نے آگے چل کر اسی کو عربی زبان میں عزیز سے تعبیر کیا ہے۔ توریت میں ہے:۔ ”اور مدیانیوں نے اسے مصر میں فوطیفار کے ہاتھ جو فرعون کا ایک امیر اور لشکر کا رئیس تھا بیچا۔“ (پیدائش ۳۷: ۳۶) ”یوسف کو مصر میں لائے اور فوطیفار مصری نے جو فرعونی امیر اور بادشاہ کے جلوداروں کا سردار تھا اسے اسماعیلیوں کے ہاتھ سے جو اسے وہاں لائے تھے مول لے لیا۔“ (پیدائش ۳۹: ۱) من مصر یہاں تو مضاف اہل مصر کے قبل محذوف ہے اور یا خود من کو فی کے معنی میں لے لیا جائے۔ لِامْرَاَتِهٖٓ۔ عزیز کی اس بیوی کا نام توریت میں تو نہیں البتہ روایات یہود میں زلیخا آیا ہے اور وہیں سے مسلمانوں میں بھی چل پڑا ان کے لئے عام طور پر مشہور یہ ہے کہ یہ بعد کو حضرت یوسف علیہ السلام کے عقد نکاح میں آگئی تھیں لیکن اس کی سند نہ قرآن مجید سے ملتی ہے نہ حدیث صحیح سے نہ توریت سے ف۳۴ (جو آگے چل کر ان کے کام آئے گی) مطلب یہ ہوا کہ یوسف علیہ السلام کے نجات دینے سے ہماری غرض یہ تھی کہ ہم انہیں مادی و روحانی ہر انعام سے مالا مال کریں۔ كَذٰلِكَ۔ یعنی جس طرح ہم انہیں پہلے اندھیرے کنوئیں سے نجات دلا چکے تھے اسی طرح اب ایک بڑے سردار حکومت کے گھر میں جگہ دے کر۔ تَاْوِيْلِ الْاَحَادِيْثِ۔ پر حاشیہ ابھی اوپر گذر چکا۔ الفاظ قرآن کی جامعیت اور عموم حضرت یوسف علیہ السلام کے ہر قسم کے انتظامی تجربہ اور واقفیت تدبیر منزل پر شامل ہے محض خوابوں کی تعبیر تک محدود نہیں۔ توریت میں ہے:۔ ”اور یوں ہوا کہ جس وقت سے اس نے اسے گھر پر اور اپنی سب چیزوں پر مختار کیا خداوند نے اس مصری کے گھر میں یوسف کے سبب سے برکت بخشی اور اس کی سب چیزوں میں جو گھر میں اور کھیت میں تھیں خداوند کی طرف سے برکت ہوئی اور اس نے اپنا سب کچھ یوسف علیہ السلام کے قبضہ میں کر دیا اور اس نے روٹی کے سوا جسے کھا لیتا تھا کسی چیز سے کام نہ رکھا اور یوسف خوبصورت اور نور پیکر تھا۔“ (پیدائش ۳۹: ۲۔ ۶) ف۳۵ دنیا کی مشرک اور جاہلی قومیں (اور اکثریت انہی کی ہے) اللہ کی اس صفت یعنی قدرت کاملہ سے متعلق طرح طرح کے غلط تصورات اور لغو عقائد میں مبتلا ہیں۔ وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰٓي اَمْرِهٖ۔ جو امور عقل انسان کو مستبعد معلوم ہوتے ہیں اللہ ان کا سامان بھی خفی اور لطیف طریقوں سے کر دیتا ہے۔ ف۳۶ قرآن مجید کا یہ ایک عام و حکیمانہ اسلوب بیان ہے کہ کسی جزئی اور مخصوص واقعہ کا ذکر کرتے کرتے معاً اس کا عام قانون بھی بیان کر دیتا ہے چنانچہ یہاں بھی یہ ارشاد ہو گیا کہ یہ دینی و دنیوی اکرام و اعزاز یوسف علیہ السلام کے خواص ذاتی میں سے نہ تھا بلکہ جو کوئی بھی ایمان و حسن عمل کو اپنا شعار رکھے وہ انعامات سے سرفراز کیا جائے گا۔ اَشُدَّهٗ۔ اس پختگی عمر کی تعیین میں متعدد قول نقل ہوئے ہیں تاہم ۲۰ سال سے کم کا کوئی قول سلف سے منقول نہیں البتہ ابن جریر نے ۱۸ سال کو بھی اس کا ایک ممکن مصداق بتایا ہے۔ حُكْمًا وَّعِلْمًا۔ حکم سے مراد عام طور پر دنیوی قوت و اقتدار اور علم سے مراد نبوت لی گئی ہے۔ ف۳۷ یہ عورت جو سن میں یقیناً یوسف علیہ السلام سے بڑی ہو گی جیسا کہ آیۂ کریمہ او نتخذہ ولدًا سے اشارۃً ظاہر ہو رہا ہے۔ حضرت یوسف علیہ السلام پر فریفتہ ہو گئی یہاں تک کہ ان سے تعلق ناجائز پیدا کرنے پر تل گئی۔۔۔۔۔ حرامکاری آج تہذیب فرنگ میں عورت کے لئے کب عیب ہے جو اس کا عیب ہونا مصر جاہلی تہذیب میں فرض کر لیا جائے؟ الَّتِيْ هُوَ فِيْ بَيْتِهَا۔ قرآن مجید صاف بیتها (اس عورت کا گھر) فرما رہا ہے۔ بیته (عزیز کا گھر) نہیں کہتا۔۔۔۔۔ مصری تمدن میں عورت بڑی حد تک ”آزاد“ و خود مختار تھی۔ رَاوَدَتْهُ۔۔۔۔۔ هَيْتَ لَكَ۔



بِثَمَنٍۭ بَخْسٍ دَرَاهِمَ مَعْدُوْدَةٍ ۚ وَكَانُوْا فِيْهِ
بہت کم قیمت پر گنتی کے چند درہم کے عوض فروخت کر دیا ف۳۱ اور وہ ان کے بارے میں
مِنَ الزّٰهِدِيْنَ ﴿٢٠﴾ وَقَالَ الَّذِي اشْتَرٰىهُ مِنْ
بیزار (سے) تھے ف۳۲ اور جس نے انہیں مصر میں خریدا تھا
مِّصْرَ لِامْرَاَتِهٖٓ اَكْرِمِيْ مَثْوٰىهُ عَسٰٓى اَنْ يَّنْفَعَنَآ
اس نے اپنی بیوی سے کہا کہ اسے خاطر میں رکھنا کیا عجب کہ ہمارے کام آوے
اَوْ نَتَّخِذَهٗ وَلَدًا ۭ وَكَذٰلِكَ مَكَّنَّا لِيُوْسُفَ
اور یا ہم اس کو بیٹا ہی بنا لیں ف۳۳ اور اسی طرح ہم نے یوسف کو (اس) سرزمین میں
فِي الْاَرْضِ ۡ وَلِنُعَلِّمَهٗ مِنْ تَاْوِيْلِ الْاَحَادِيْثِ ۭ
خوب تمکین دی تاکہ ہم انہیں خوابوں کی تعبیر کی تعلیم دیں ف۳۴
وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰٓي اَمْرِهٖ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ
اور اللہ اپنے (ہر) کام پر غالب ہے لیکن اکثر انسان (اتنا بھی)
لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿٢١﴾ وَلَمَّا بَلَغَ اَشُدَّهٗٓ اٰتَيْنٰهُ حُكْمًا
نہیں جانتے ف۳۵ اور جب وہ اپنی پختگی کو پہنچے ہم نے انہیں حکومت اور علم
وَّعِلْمًا ۭ وَكَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ﴿٢٢﴾
عطا فرمایا اور اسی طرح ہم نیک کاروں کو عوض دیا کرتے ہیں ف۳۶
وَرَاوَدَتْهُ الَّتِيْ هُوَ فِيْ بَيْتِهَا عَنْ نَّفْسِهٖ
اور جس عورت کے گھر میں وہ تھے وہ انہیں اپنا مطلب حاصل کرنے کو پھسلانے لگی
وَغَلَّقَتِ الْاَبْوَابَ وَقَالَتْ هَيْتَ لَكَ ۭ قَالَ
اور دروازے بند کر لئے اور بولی کہ بس آ جاؤ ف۳۷ یوسف نے کہا

ع ۱۲ / ۱۲

مَعَاذَ اللّٰهِ اِنَّهٗ رَبِّيْٓ اَحْسَنَ مَثْوَايَ ؕ اِنَّهٗ

اللہ کی پناہ و۳۸ (اور پھر) وہ میرا مربی ہے و۳۹ اس نے مجھے کیسی اچھی طرح رکھا و۴۰ بیشک

لَا يُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿۲۳﴾ وَ لَقَدْ هَمَّتْ بِهٖ ۚ وَ هَمَّ

ظالم فلاح نہیں پاتے و۴۱ اور اس (عورت) کے دل میں تو ان کا خیال جم ہی رہا تھا و۴۲ اور انہیں بھی

بِهَا لَوْ لَآ اَنْ رَّاٰ بُرْهَانَ رَبِّهٖ ؕ كَذٰلِكَ لِنَصْرِفَ

اس (عورت) کا خیال ہو چلا تھا و۴۳ اگر اپنے پروردگار کی دلیل کو انہوں نے نہ دیکھ لیا ہوتا، و۴۴ اسی طرح

عَنْهُ السُّوْٓءَ وَ الْفَحْشَآءَ ؕ اِنَّهٗ مِنْ عِبَادِنَا

(ہم نے انہیں بچا دیا) تا کہ ہم ان سے برائی اور بے حیائی کو دور رکھیں، و۴۵ وہ بیشک ہمارے برگزیدہ بندوں

الْمُخْلَصِيْنَ ﴿۲۴﴾ وَ اسْتَبَقَا الْبَابَ وَ قَدَّتْ قَمِيْصَهٗ

میں سے و۴۶ تھے اور دونوں آگے پیچھے دروازہ کی طرف دوڑے و۴۷ اور اس نے ان کا کرتہ

مِنْ دُبُرٍ وَّ اَلْفَيَا سَيِّدَهَا لَدَا الْبَابِ ؕ قَالَتْ

پیچھے سے پھاڑ ڈالا، و۴۸ اور دونوں نے اس کے آقا (یعنی شوہر) کو دروازہ کے پاس (کھڑا ہوا) پایا وہ بول اٹھی

مَا جَزَآءُ مَنْ اَرَادَ بِاَهْلِكَ سُوْٓءًا اِلَّآ اَنْ

کیا سزا ہے اس کی جو تیری بیوی کے ساتھ بدکاری کا ارادہ کرے بجز اس کے کہ وہ قید میں

يُّسْجَنَ اَوْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۲۵﴾ قَالَ هِيَ رَاوَدَتْنِيْ

ڈالا جائے یا (اور کوئی) عذاب دردناک (اسے ملے) و۴۹ (یوسفؑ) بولے کہ یہی (خود) تو مجھے اپنا مطلب

عَنْ نَّفْسِيْ وَ شَهِدَ شَاهِدٌ مِّنْ اَهْلِهَا ۚ اِنْ

نکالنے کے لئے پھسلا رہی تھی، و۵۰ اور اس (عورت) کے خاندان سے ایک گواہ نے گواہی دی کہ

كَانَ قَمِيْصُهٗ قُدَّ مِنْ قُبُلٍ فَصَدَقَتْ وَ هُوَ

ان کا پیراہن اگر آگے سے پھٹا ہو تو وہ سچی ہے اور یہ



توریت میں ہے:۔ ’’اور اس کے بعد یوں ہوا کہ اس کے آقا کی جورو کی آنکھ یوسف پر لگی اور وہ بولی کہ میرے ساتھ ہمبستر ہو۔‘‘ (پیدائش ۳۹:۷) ’’اور وہ ہر چند یوسف کو روز روز کہتی رہی، پر اس نے ایک نہ سنی کہ اس کے ساتھ سوئے یا اس کے ساتھ رہے۔‘‘ (پیدائش ۳۹:۱۰) و۳۸ (کہ میں اتنے بڑے گناہ کا ارتکاب کروں) حضرت یوسف علیہ السلام کا اس فرمائش حرامکاری کے جواب میں پہلا اور اصلی جواب یہی ہے کہ یہ معصیت بہر حال پناہ مانگنے کے قابل ہے۔ وھذا اجتناب منه علیه السلام علی اتم الوجوه واشارة الی التعلیل بانه منکر ھائل یجب ان یعاذ بالله (روح) و۳۹ (اس کے ناموس میں خیانت کی جرات کس طرح کر سکتا ہوں) اِنَّهٗ۔ میں ضمیر زلیخا کے شوہر عزیز مصر کی جانب ہے۔ رَبِّيْ۔ لفظ رب ظاہر ہے کہ یہاں خالق و پروردگار کے معنی میں نہیں دنیوی مالک اور آقائے مجازی کے معنی ہی میں ہے۔ کل من ملک شیئا فھو ربه (ابو البقاء) ولا یقال الرب مطلقا الا لله تعالیٰ وبالاضافة یقال له ولغیره (راغب) حضرات انبیاء (قبل نبوت بھی) شاعر نہیں ہوتے ان کی زبان حقیقت سے خالی اور شاعرانہ نہیں ہوتی تمام تر حقائق کی ترجمان ہوتی ہے۔ حضرت یوسف علیہ السلام اس وقت جس کی رعایا بلکہ غلام یا مملوک تھے اس کے لئے یہ کہتے ہوئے بھی آپ کو مطلق عار نہ تھا آج کل کے پر جوش خطیبوں کا سا انداز بیان ان کا نہیں ہوتا کہ سرتا سر محکوم اور رعیت ہو کر زبان سے بڑے بڑے شاندار الفاظ اس کے برعکس ادا کیا کریں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ محسن اگرچہ کافر ہو جب بھی اس کی رعایت کرنا چاہیے اور اہل طریق اس باب میں سب سے بڑھے ہوئے ہیں۔ یہ حضرت یوسف علیہ السلام کا دوسرا اور تائیدی جواب ہوا اور فہم مخاطب کے لحاظ سے بہت اہم۔ آپؑ فرما رہے ہیں کہ حرامکاری ایک تو بجائے خود کیسی شدید معصیت اور پھر وہ بھی کس کے ساتھ؟ اپنے ہی آقا کے حرم کے ساتھ۔ بہت سے جاہلی مذہبوں میں زنا کاری بجائے خود کوئی جرم ہی نہیں ہے البتہ حقوقِ شوہری میں خیانت جرم ہے عجب نہیں جو اس وقت کے مصری مذہب میں بھی یہی ہو اور یہ ٹکڑا حضرت علیہ السلام نے زلیخا کے سوئے ہوئے ضمیر کو بیدار کرنے ہی کے لئے اضافہ کیا ہو؟ ..... جواب کے اس جزء کو جنہوں نے مرتبۂ پیمبری سے فروتر قرار دیا ہے انہوں نے خود ہی بڑی سطحیت برتی ہے۔ یہ جواب تو حضرت علیہ السلام کی حکیمانہ عظمت کا ایک گہرا ثبوت ہے۔ و۴۰ (ایسے محسن کا حق میں یوں ادا کروں!) یہ تیسرا جواب حضرت یوسف علیہ السلام کا ہوا فرماتے ہیں کہ ایک تو میں اپنے آقا کے ناموس میں خلل اندازی کروں اور پھر آقا بھی کیسا؟ ایسا محسن و شفیق! گویا کفرانِ نعمت کی حد ہوگئی! البتہ توریت نے اصل جواب اسی کو قرار دیا ہے اور اس سے توریت کی پستی بے شک قرآن کے مقابلہ میں ثابت ہوتی ہے۔ توریت میں ہے:۔ ’’لیکن اس نے نہ مانا اور اپنے آقا کی جورو سے کہا کہ دیکھ میرا آقا کسی چیز سے جو گھر میں میرے پاس ہے واقف نہیں ہے۔ اور اس نے اپنا سب کچھ میرے ہاتھ میں کر دیا۔ اس گھر میں مجھ سے زیادہ کوئی بڑا نہیں اور اس نے سوا تیرے کوئی چیز میرے اختیار سے باہر نہیں رکھی اور یہ اس لئے ہے کہ تو اس کی جورو ہے پھر میں ایسی بڑی بدذاتی کیوں کروں اور خدا کا گنہگار ہوں۔‘‘ (پیدائش ۳۹:۹) و۴۱ بلکہ اکثر تو آخرت سے پہلے ہی اسی دنیا میں تباہ و پریشان و رسوا ہو کر رہتے ہیں) اَلظّٰلِمُوْنَ۔ ظالم یہاں اپنے وسیع مفہوم میں ہر فاسق و بدکار کے مرادف ہے۔ یہ گویا بہ طور تتمیم کلام کے حضرت علیہ السلام کا چوتھا جواب ہے یعنی آپ فرماتے ہیں کہ ایک اسی پر کیا موقوف ہے بدکار و فاسق کسی قسم کے بھی ہوں رسوا و نامراد ہی رہتے ہیں۔ و۴۲ (درجۂ عزم و اقدام عمل میں) ای قصدت المخالطة وعزمت علیها عزما جازما (روح) بمعنی القصد الجازم والعقد الثابت کما ھو المراد ھٰھنا (روح) توریت میں ہے:۔ ’’اور یوں ہوا کہ ایک دن وہ اپنے کام کے لئے گھر کے اندر گیا اور گھر کے لوگوں میں سے وہاں کوئی نہ تھا تب اس نے اس کا پیراہن پکڑ کے کہا کہ میرے ساتھ ہمبستر ہو۔‘‘ (پیدائش ۳۹:۱۱) و۴۳ (امر طبعی کے درجہ میں) خلوت کی یکجائی میں جوان عمر تندرست مرد کا محض خیال اگر جوان حسین عورت کی طرف جائے خصوصاً جبکہ پیش قدمی اور تشویق عورت کی طرف سے ہو رہی ہو تو یہ عیب نہیں بلکہ دلیل ہے مرد کے صحیح و تندرست اور مرد ہونے کی۔ ای مال الی مخالطتها بمقتضی الطبیعة البشریة ومثل ذلک لا یکاد یدخل تحت التکلیف (روح) والمراد بھمّه علیه الصلوٰۃ والسلام میل الطبع ومنازعة الشھوة لا القصد الاختیاری (بیضاوی) قال الشیخ ابو منصور الما تریدیؒ

وھمّ بھا ھمّ خطرۃ ولا صنع للعبد فی ما یخطر بالقلب ولا مؤاخذۃ علیہ (مدارک) لفعل ھَمّ۔ کے دونوں معنٰی آئے ہیں خیال قوی بدرجۂ عزم بھی اور خیال ضعیف بدرجۂ امر طبعی بھی زلیخا کے لئے ھَمّ پہلے معنٰی میں آیا ہے اور یوسف علیہ السلام کے لئے دوسرے معنٰی میں۔ انما عبّر عنہ بالھم لمجرد وقوعہ فی صحبتہ ھمّھا فی الذکر بطریق المشاکلۃ لا لشبہہ بھا (روح) پیمبر اخلاقی خطاؤں اور لغزشوں سے معصوم اور محفوظ بلا شبہ ہوتے ہیں لیکن اس کے یہ معنٰی نہیں کہ ان کے احساسات بھی مردہ ہو جاتے ہیں (اور حضرت یوسف علیہ السلام کے لئے تو یہ بھی مسلم نہیں کہ اس سن میں وہ نبی تھے بھی)...... پیمبر کے سامنے کوئی حرام غذا اگر لذیذ وخوشبودار بنا کر رکھ دی جائے تو اس کی ناک خوشبو تو بہر حال محسوس کرے گی گو اس حرام غذا کے کھانے کے لئے التفات دل میں ذرا بھی نہ پیدا ہوگا۔ ف۴۴ (لیکن وہ دلیل خداوندی تو ان کے علم ومشاہدہ میں تھی اس لئے وہ ادنٰی خیال بھی نہیں پیدا ہونے پایا) بُرْهَانَ رَبِّهٖ۔ سے مراد ہے علم شریعت تقوٰی وطہارت والمراد برؤیتہ لھا کمال ایقانہ بھا ومشاھدتہ لھا ومشاھدۃ واصلۃ الی مرتبۃ عین الیقین (روح) فرق یہ کہ اگر آپ خیال کے ابتدائی درجوں میں مبتلا ہو جاتے جب بھی عصمت نبی پر حرف نہیں آسکتا تھا چہ جائیکہ آپ کے لئے تو یہ بھی نہیں ہوا۔ ف۴۵ (چنانچہ آپ فعل اور ارادۂ فعل دونوں سے بچ گئے) اَلسُّوْٓءَ۔ سے مراد گناہ صغیرہ ہے اور اَلْفَحْشَآءَ۔ سے مراد کبیرہ۔ السوء مقدمات الفحشاء وقیل ھو الامر السیّئ مطلقًا (روح) ف۴۶ (چنانچہ ان سے صدورِ معصیت کیا معنٰی ارادۂ معصیت بھی نہ ہونے پایا) ف۴۷ (آگے آگے آپ کہ بھاگ کر بچنا چاہتے تھے اور پیچھے پیچھے وہ عورت کہ دوڑ کر پکڑنا چاہتی تھی) آپ نے جب دیکھا کہ کوئی صورت مخلصی کی نہیں تو بے تحاشا باہر نکل بھاگنے کا قصد کر لیا باوجود اس کے کہ دروازے بند تھے۔ وَغَلَّقَتِ

الْاَبْوَابَ۔ صوفیہ عارفین نے کہا ہے کہ کشادِ قفل میں اشارہ اسی طرف ہے کہ جو دنیائے حرام سے بھاگنے کی ہمت کرتا ہے اس کے لئے نجات کی راہیں غیب سے کھل جاتی ہیں اور عارف رومی رحمۃ اللہ علیہ کا اشارہ اپنی مثنوی کے اس شعر میں اسی منزل کی جانب ہے۔ ؎

نیست رخنہ گرچہ در عالم پدید۔ ہمچو یوسف خیرہ سر باید دوید ف۴۸ (جیسا کہ اس موقع پر بالکل قدرتی ہوتا ہے جب کوئی آگے آگے بھاگ رہا ہو اور کوئی دوسرا اسے پیچھے سے پکڑنا چاہے) توریت میں ہے:۔ ”تب اس نے اس کا پیراہن پکڑ کے کہا کہ میرے ساتھ ہمبستر ہو وہ اپنا پیراہن اس کے ہاتھ میں چھوڑ کر بھاگا اور باہر نکل گیا۔“ (پیدائش ۳۹:۱۲) صوفیہ عارفین نے کہا ہے کہ شیطان کا آخری حملہ غضب کا ہوتا ہے تاہم نیک بندے کسی طرح اس کے ہتھے نہیں چڑھتے۔ ف۴۹ زلیخا نے جب دیکھا کہ اب تو راز فاش ہوا ہی جاتا ہے تو جھٹ یوں بات بنائی اور الٹی اپنی مظلومیت کی داستان شوہر اور با اختیار شوہر کو سنانا شروع کر دی توریت میں اس مقام پر بھی حسب معمول ایک بلا ضرورت طویل عبارت ہے اور اس کے بعد ہے:۔ ”سو اس نے اس کا پیراہن اپنے پاس رکھا جب تک کہ اس کا آقا گھر میں آیا تب اس نے ایسی ہی باتیں اس سے کہیں کہ یہ عبری غلام جو تو نے ہم پاس لا رکھا گھس آیا کہ مجھ سے ٹھٹھا کرے اور جب میں نے آواز بلند کی اور چلا اٹھی تو وہ اپنا پیراہن مجھ پاس چھوڑ کر باہر نکل بھاگا۔“ (پیدائش ۳۹:۱۵۔۱۸) مَا جَزَآءُ مَنْ اَرَادَ بِاَهْلِكَ سُوْٓءًا۔ زلیخا کی اس فردِ قرار دادِ جرم سے بھی اس قرینہ کی تائید ہوتی ہے کہ اس ملک اور وقت کے قانون میں اقدامِ زنا بجائے خود کوئی جرم نہ تھا بلکہ ناموس شوہری میں خیانت اصل جرم تھی۔ ف۵۰ (اور اب الٹا الزام میرے اوپر ڈالے دیتی ہے۔) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ مخالف کی شرارت کا ایسے وقت میں اظہار جبکہ اخفاء میں اپنے ضرر کا احتمال ہو مکارمِ اخلاق کے منافی نہیں۔

www.OnlyOneOrThree.com

وا۵ جدید قانونی اصطلاح میں ایسی گواہی کو قرینہ کی گواہی (Circumstantial Evidence) کہتے ہیں یہاں شاہد اور شہادت اپنے اصطلاحی فقہی معنی میں نہیں جو گواہ کے عاقل ہونے بالغ ہونے وقوع واقعہ کے وقت موجود ہونے وغیرہ کی بحثیں پیدا ہوں یہ گواہ تو صرف اس معنی میں تھا کہ اس نے فریقین کے متضاد بیانات کے درمیان فیصلہ کا ایک عاقلانہ طریقہ سجھا دیا۔ تفسیروں میں ایک حدیث مرفوع کے حوالہ سے آتا ہے کہ یہ گواہ ایک شیر خوار بچہ تھا بہ طور خرق عادت کے حضرت یوسفؑ کی صفائی میں بول اٹھا۔ لیکن بہت سے ائمہ تفسیر نے اس کے برعکس یہ کہا ہے کہ یہ شخص زلیخا کے چچیرے بھائی اور حاکم وقت تھے تقرب سلطانی رکھنے والے اور درباری مشوروں میں شریک ہونے والے۔ ما کان بصبی ولکن کان رجلا حکیما (ابن جریر عن عکرمہ) کان من خاصة الملک (ابن جریر عن ابن عباس) کان رجلا حکیمًا من اھلھا ذا رأي یا خذ الملک برأیہ ویستشیرہ (بحر عن قتادہ) کان لھا ابن عم وکان رجلا حکیمًا وھٰذا قول طائفة عظیمة من المفسرین (کبیر) قال الحسن وعکرمة وقتادة ومجاھد لم یکن صبیًا ولٰکنه کان رجلًا حکیمًا ذا رأي (معالم) عن ابن ابی ملیکه عن ابن عباس کان من خاصة الملک وکذا قال مجاھد وعکرمة والحسن وقتادة والسدی ومحمد بن اسحٰق وغیرھم الله کان رجلًا (ابن کثیر) فقہاء نے اس آیت کے ذیل میں ایک بڑی بحث اس کی اٹھائی ہے کہ پڑی ہوئی گمشدہ چیز جب مل جائے تو آیا محض اس کی علامات بتا دینے سے اس چیز کی ملک کا ثبوت ہو جاتا ہے یا نہیں اور جصاص کی احکام القرآن میں اسی باب میں مختلف فقہاء کے مذاہب نقل ہوئے ہیں۔ فقہاء مفسرین نے آیت سے قیاس شرعی کے جواز اور عرف وعادت قوم سے استدلال کے جواز کا بھی استنباط کیا ہے۔ وفی الأیة دلیل علی القیاس والاعتبار والعمل بالعرف والعادة (قرطبی) و۵۲ ہندی میں اسی کید کو تریا چرتر کہتے ہیں اور ہندی ادبیات اس طرح کے قصوں سے بھرے پڑے ہیں۔ عورت میں جو ایک خاص مادہ نازوانداز کا ہوتا ہے اور مرد کے دل میں عورت کے لئے جو طبعی کشش رکھ دی گئی ہے قدرۃً اس نے عورت کے ہاتھ میں اثر اندازی کا ایک زبردست حربہ دے دیا ہے۔ یہاں یہ قول اگرچہ عزیز مصر کی زبان سے نقل ہوا ہے اس کے اپنے تجربہ کچھ اسی قسم کے ہوں گے لیکن قرآن نے بھی اسے بلانکیر نقل کر دیا ہے۔ عزیز کے مقولہ کی تائید میں فرنگی اور ہندی حکماء نے اس موضوع پر جو کچھ لکھا ہے اس کے لئے ملاحظہ ہوں حواشی تفسیر انگریزی۔ علماء نے ایک سوال یہاں پیش کیا ہے کہ قرآن ہی نے شیطان کے کید کو ضعیف بتایا ہے۔ ان کید الشیطٰن کان ضعیفًا اور یہاں عورتوں کے کید کو عظیم ٹھہرایا ہے تو کیا عورتوں کا کید شیطان سے بھی بڑھا ہوا ہے؟ اور پھر اس کا جواب یہ دیا ہے کہ شیطان کا کید جو یہاں ضعیف قرار دیا گیا ہے وہ خدا کی تدبیر کے مقابلہ میں ہے اور نسائی کید جو عظیم بتایا گیا وہ بہ مقابلہ مردوں کے ہے۔ فلا یضر کون ضعف کید الشیطان انما ھو فی مقابلة کید الله تعالٰی وعظم کید ھن انما ھو بالنسبة الٰی کید الرجال (روح) و۵۳ انکشاف حقیقت کے بعد عزیز پہلے تو عورتوں کی چالبازی پر نفرت کرتا ہے پھر حضرت یوسفؑ کی طرف مخاطب ہو کر نیم معذرت کے انداز میں کہتا ہے جو ہونا تھا ہو چکا اب تم بھی اس پر خاک ڈالو نہ اس کا چرچا دوسروں سے کرو نہ اس کا غبار اپنے دل میں رکھو۔ و۵۴ (کہ اول تو خود اتنی بڑی جرأت کر گزری اور پھر خواہ مخواہ ایک بیگناہ کو پھانس دینا چاہا) وَاسْتَغْفِرِیْ لِذَنْۢبِكِ۔ پھر سوال یہ پیدا ہوا ہے کہ قصور کی معافی کس سے مانگی جائے؟ ایک جواب یہ دیا گیا ہے کہ خدا سے۔ دوسرا جواب یہ منقول ہے کہ اپنے شوہر سے۔ مصریوں کے مشرکانہ عقائد پر نظر کرتے ہوئے پہلا قول ضعیف اور دوسرا قول صحیح معلوم ہوتا ہے۔ و۵۵ (کہ گری بھی تو کس پر؟ اپنے ہی خادم اور غلام پر اور وہ بھی اپنا ہم وطن وہم نسب نہیں پردیسی اور کنعانی!) قَالَ نِسْوَةٌ فِی الْمَدِیْنَةِ۔ واقعہ کے چرچے سوسائٹی میں شروع ہو گئے اور سوسائٹی کی عورتوں نے حسب معمول اس میں خوب دلچسپی لی اور برابر کی وزیرزادیوں اور امیر زادیوں نے یہ طعنہ زنی شروع کر دی۔ نسوۃ جمع تکسیر ہے جو قلت عدد پر دلالت کرتی ہے گویا یہ لفظ لا کر قرآن مجید نے ادھر بھی اشارہ کر دیا کہ ایسی بیویوں کی تعداد کچھ بہت بڑی نہ تھی صرف گنتی کی چند تھیں جو ہر طرح بیگم وزیر کی ہمسر وہم چشم تھیں۔ شَغَفَھَا۔ شغف دل کی وہ بیماری ہے جو دل کے اندر تک پہنچ جائے۔ داء یصل الی القلب فینفذ الی القلب (بحر) و۵۶ خواتین مصر کے طبقہ امراء میں اس وقت اونچی اونچی مسندوں پر بیٹھنے اور مہمانوں کے بٹھانے کا رواج عام تھا۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ فَلَمَّا سَمِعَتْ بِمَكْرِهِنَّ۔ زلیخا کو بھی آخر ان لوگوں کی زبان درازیوں کی خبر پہنچی اور انہیں نیچا دکھانے کی نئی تدبیر سوجھی سب کو دعوت میں اپنے ہاں بلا بھیجا۔ مکر یہاں لعن طعن طنز وتعریض کے معنی میں ہے۔ ھو اغتیابھن ایاھا وسوء مقالتھن (بحر)



مِنَ الْكٰذِبِیْنَ ﴿٢٦﴾ وَاِنْ كَانَ قَمِیْصُهٗ قُدَّ مِنْ
جھوٹے۔ اور اگر ان کا پیراہن پیچھے سے پھٹا
دُبُرٍ فَكَذَبَتْ وَ هُوَ مِنَ الصّٰدِقِیْنَ ﴿٢٧﴾ فَلَمَّا
ہو تو وہ جھوٹی اور یہ سچے واا۵ سو جب (عزیز نے)
رَاٰ قَمِیْصَهٗ قُدَّ مِنْ دُبُرٍ قَالَ اِنَّهٗ مِنْ كَیْدِكُنَّ ؕ
ان کا پیراہن پیچھے سے پھٹا ہوا دیکھا تو بول اٹھا بیشک یہ (سب) تم عورتوں کا چرتر ہے،
اِنَّ كَیْدَكُنَّ عَظِیْمٌ ﴿٢٨﴾ یُوْسُفُ اَعْرِضْ عَنْ
بیشک تم عورتوں کا چرتر غضب کا ہوتا ہے و۵۲ اے یوسف (اب) تم اسے جانے
هٰذَا ٚ وَ اسْتَغْفِرِیْ لِذَنْۢبِكِ ۖۚ اِنَّكِ كُنْتِ مِنَ
دو و۵۳ اور تو اے عورت تو اپنے قصور پر معافی مانگ بیشک تو ہی (سرتاسر)
الْخٰطِـِٕیْنَ ﴿٢٩﴾ ع وَ قَالَ نِسْوَةٌ فِی الْمَدِیْنَةِ امْرَاَتُ
خطا وار ہے و۵۴ اور شہر میں عورتیں کہنے لگیں کہ عزیز کی
الْعَزِیْزِ تُرَاوِدُ فَتٰىهَا عَنْ نَّفْسِهٖ ۚ قَدْ شَغَفَهَا
بیوی اپنے غلام کو اس سے اپنا مطلب نکالنے کو پھسلاتی ہے (اس کے) عشق میں دیوانی
حُبًّا ؕ اِنَّا لَنَرٰىهَا فِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ ﴿٣٠﴾ فَلَمَّا
ہو گئی ہے ہم تو اسے کھلی حماقت میں (مبتلا) پاتے ہیں و۵۵ جب
سَمِعَتْ بِمَكْرِهِنَّ اَرْسَلَتْ اِلَیْهِنَّ وَ اَعْتَدَتْ
اس (عورت) نے ان عورتوں کی زبان درازی سنی تو انہیں بلا بھیجا و۵۶ اور ان کے واسطے
لَهُنَّ مُتَّكَاً وَّ اٰتَتْ كُلَّ وَاحِدَةٍ مِّنْهُنَّ سِكِّیْنًا
مسندیں لگا دیں اور ان میں سے ہر ایک کے ہاتھ میں چھری دے دی

ع ۳ / ۱۳

وَ قَالَتِ اخْرُجْ عَلَیْهِنَّ ۚ فَلَمَّا رَاَیْنَهٗۤ اَكْبَرْنَهٗ
اور بولی کہ (اے یوسف) ذرا ان کے سامنے تو آ جاؤ ف۵۷ اب جب ان لوگوں نے (یوسفؑ کو) دیکھا اس
وَ قَطَّعْنَ اَیْدِیَهُنَّ وَ قُلْنَ حَاشَ لِلّٰهِ مَا هٰذَا
پر حیران رہ گئیں ف۵۸ اور اپنے ہی ہاتھ زخمی کر لئے ف۵۹ اور بولیں حاشا للہ یہ
بَشَرًا ؕ اِنْ هٰذَاۤ اِلَّا مَلَكٌ كَرِیْمٌ ﴿۳۱﴾ قَالَتْ
آدمی نہیں یہ تو کوئی فرشتہ ہے نورانی ف۶۰ وہ بولی
فَذٰلِكُنَّ الَّذِیْ لُمْتُنَّنِیْ فِیْهِ ؕ وَ لَقَدْ رَاوَدْتُّهٗ
یہی وہ شخص ہے جس کے باب میں تم مجھے ملامت کر رہی تھیں ف۶۱ بیشک میں نے اس سے اپنا مطلب
عَنْ نَّفْسِهٖ فَاسْتَعْصَمَ ؕ وَ لَىِٕنْ لَّمْ یَفْعَلْ مَاۤ
نکالنا چاہا تھا لیکن یہ پاک صاف رہا ف۶۲ اور اگر (آئندہ) اس نے وہ نہ کیا جو میں اس سے
اٰمُرُهٗ لَیُسْجَنَنَّ وَ لَیَكُوْنًا مِّنَ الصّٰغِرِیْنَ ﴿۳۲﴾
کہہ رہی ہوں تو یہ ضرور قید میں ڈالا جائے گا اور بے عزت بھی ہو گا ف۶۳
قَالَ رَبِّ السِّجْنُ اَحَبُّ اِلَیَّ مِمَّا یَدْعُوْنَنِیْۤ
(یوسفؑ نے) عرض کی کہ اے میرے پروردگار قید خانہ مجھے گوارا تر ہے بہ مقابلہ اس (کام) کے جس کی طرف
اِلَیْهِ ۚ وَ اِلَّا تَصْرِفْ عَنِّیْ كَیْدَهُنَّ اَصْبُ
مجھے یہ لوگ بلا رہی ہیں، ف۶۴ اور اگر تو ان کے چرتر کو مجھ سے دفع نہ کر دے گا تو میں انہی کی (صلاح کی)
اِلَیْهِنَّ وَ اَكُنْ مِّنَ الْجٰهِلِیْنَ ﴿۳۳﴾ فَاسْتَجَابَ لَهٗ
طرف مائل ہو جاؤں گا اور نادانوں میں شامل ہو جاؤں گا ف۶۵ پس ان کے پروردگار نے ان کی دعا
رَبُّهٗ فَصَرَفَ عَنْهُ كَیْدَهُنَّ ؕ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِیْعُ
قبول کر لی اور ان سے ان عورتوں کے چرتر کو دور رکھا ف۶۶ بیشک وہ تو ہے ہی بڑا سننے والا



ف۵۷ یوسفؑ بہر حال خادم تو اب تک تھے انہیں گھر کی مالکہ نے آواز دی کہ سامنے آ جاؤ..... آ گئے۔ نظریں نیچی کئے ہوئے چہرہ نور عصمت سے جگمگایا ہوا اور شہر کی ایک سے ایک بڑھ کر حسین وجمیل وزیر زادیوں امیر زادیوں کا مجمع۔ سِكِّیْنًا۔ یہ چھریاں کھانے کے لئے دی گئی تھیں۔ مصری تمدن کھانے کے لئے چھری چمچوں سے بیگانہ نہ تھا۔ ف۵۸ (کہ یہ حسن وجمال کا پتلا کیسا نوجوان ہے کہ ایسی زہد شکن فضا میں آنکھ اٹھا کر نہیں دیکھتا) ای اعظمنه ودهشن برؤیة جماله الفائق (روح) ف۵۹ ہو سکتا ہے کہ یہ کوئی معجزہ یوسفی ہو جیسا کہ بعض کا قول نقل ہوا ہے لیکن حالات طبعی کا تقاضہ بھی تو کچھ ایسا ہی تھا اور اس کے لئے مجلس کا نقشہ ذرا وضاحت کے ساتھ پیش نظر کر لیجیے۔ دعوت اور ضیافت کا اہتمام شاہی پیمانہ پر ہے۔ میزبان وزیر سلطنت کی بانوئے محترم ہیں۔ عشوہ وناز سے لبریز وزیر زادیاں امیر زادیاں جمع ہیں۔ میووں پھلوں سے شغل ہو رہا ہے۔ چھری کانٹے کے رواج سے یوں بھی مصری تمدن نا آشنا نہ تھا اور اس وقت تو دور ہی میووں اور پھلوں کا چل رہا ہے۔ ہاتھوں میں چھریاں ہیں گپ شپ ہو رہی ہے یک بیک ایک ڈرامائی انداز سے ایک نور پیکر سامنے لے آیا جاتا ہے۔ نظریں نیچی، آنکھوں پر حیا کے پردے، چہرے پر عصمت کے سہرے جن کے چہرے اس وقت تک خود ہی سب کو دعوت نظارہ دینے کے عادی تھے وہ آپ اس وقت تماشائی بنی ہوئی اس حسن وجمال عصمت وعفاف کے پتلے کے نظارے میں محو اور وہ نہ کسی کی طرف نظر اٹھاتا ہے نہ کسی سے دلچسپی لیتا ہے ایسے میں عجب کیا جو ٹکٹکی لگ گئی ہو اور پلک جھپکانا تک بار ہو رہا ہو...... اور چھریاں بجائے پھلوں کے ہاتھوں کی جلد پر چل گئی ہوں! پھر آیت کے الفاظ سے یہ لازم نہیں آتا کہ ہاتھ سب ہی کے کٹے ہوئے ہوں چند کا بھی زخمی ہو جانا صیغۂ جمع لانے کے لئے کافی ہے۔ اور قطع سے یہ مراد نہیں کہ ہاتھ کاٹ ہی ڈالے محض زخمی کر لینا خراش آ جانا بھی کافی ہے۔ ای جرحتها (کشاف) ای جرحتها بما فی ایدیهن (روح) ف۶۰ یوسفؑ حسن وجمال میں ممتاز تو تھے ہی، توریت میں ہے:۔ ''اور یوسفؑ خوبصورت اور نور پیکر تھا۔'' (پیدائش ۳۹:۶) تقویٰ وعفاف میں بھی اپنی مثال آپ تھے۔ جاہلی متمدن قوم کی عورتیں تقویٰ وعفاف کے اس معیار سے بھلا کیا واقف دنگ ہو گئیں آنکھیں پھٹی کی پھٹی رہ گئیں اور اپنی زبان میں بول اٹھیں کہ یہ نوجوان انسان کاہے کو ہے یہ تو کوئی دیوی دیوتا ہیں۔ آکاش سے اترے چلے آ رہے ہیں..... جاہلی قوموں نے فرشتوں ہی کو اپنی زبان میں دیوتا کہا ہے۔ مَلَكٌ كَرِیْمٌ۔ یعنی شرافت وتقدس کا پتلا۔ ای شریف كثیر المحاسن (روح) حَاشَ لِلّٰهِ۔ عربی محاورہ میں کلمہ تعجب ہے جو مصر کی فیشن ایبل لیڈیاں حسین کنعانی نوجوان کے کمال عفت وتقویٰ پر دنگ ومتحیر ہو کر زبان پر لا رہی ہیں۔ فالتعجب عن قدرته علی خلق عفیف مثله (بحر) ف۶۱ (تو اب تو قائل ہوئیں اور جسے معمولی کنعانی غلام سمجھ رہی تھیں وہ کیسا حسین وجمیل جوان رعنا نکلا!) ف۶۲ یوسف صدیقؑ کی پاک دامانی پر یہ مزید بلیغ شہادت زلیخا کی زبان سے ہے۔ فَاسْتَعْصَمَ۔ استعصام۔ نام ہے کمال پاکبازی اور شدت احتیاط کا۔ الاستعصام بناء مبالغة یدل علی الاعتناء البلیغ والتحفظ الشدید (کشاف) ف۶۳ یہ حضرت یوسفؑ کے دھمکانے اور سنانے کو کہا اور دوسری حسین وجمیل خاتونیں امیر زادیاں اور وزیر زادیاں بھی عجب نہیں جو یوسفؑ کو سمجھانے بجھانے لگی ہوں کہ یہ کیسی حماقت ہے جو ایسی حسین وناز نین مالکہ کو اپنے سے ناخوش کر رہے ہو۔ لَیُسْجَنَنَّ۔ تاریخ کی شہادت موجود ہے کہ مصری حکومتوں میں جیل خانہ کا رواج ہو چکا تھا۔ ف۶۴ زلیخا نے ابھی ابھی قید کی دھمکی دی تھی اس پر یوسفؑ دعا میں عرض کرتے ہیں کہ پروردگارا مجھے جیل کی سختیاں گوارا ہیں اور ان لوگوں کے نفسانی مشوروں پر عمل گوارا نہیں۔ اللہ اکبر کیا مقام تھا عصمت یوسفی کا..... خوب خیال رہے حضرت یوسفؑ جیل جانے کی دعا نہیں کر رہے ہیں۔ جیل جانا اپنا مقصود نہیں قرار دے رہے ہیں صرف یہ کہہ رہے ہیں کہ معصیت کا صدور تو مجھے جیل کی سختیوں سے بھی ناگوار تر ہے۔ بعض عارفوں نے لکھا ہے کہ مصیبت کو معصیت پر اختیار کرنا صدیقین کا شیوہ ہے اور اپنے تقویٰ وتحمل پر بھروسہ نہ رکھنا بلکہ معصیت کے دواعی واسباب سے بھاگتے رہنا سعادت مندوں کا شعار ہے۔ ف۶۵ کمال عبدیت وشکستگی یہ ہے کہ کمال تقویٰ پر بھی ناز واعتماد اپنی ذات پر نہیں ہوتا دعا بس اللہ تعالیٰ ہی سے ہے کہ آپ ہی مجھے سنبھالے رکھیے، جیسا کہ اب تک سنبھالے رکھا ہے ورنہ مجھ بشر کی کیا بساط ہے کہ ان ترغیبات کے سامنے ثابت قدم رہ سکوں۔ مفسر تھانویؒ نے یہاں کیا خوب فرمایا ہے کہ یوسفؑ کی یہ دعا ذرا بھی منافی عصمت کے نہیں کیونکہ یہ عصمت بھی تو بدولت حفاظت خداوندی ہی کے ہے، انبیاء علیہم السلام کی نظر اصل موثر کی طرف ہوتی ہے اس لئے ان کو اپنی عصمت پر اعتماد وناز ذرا نہیں ہوتا۔ وَ اِلَّا تَصْرِفْ عَنِّیْ۔ کے کھلے ہوئے معنی اصرف عنی ہے جیسا کہ اگلی ہی آیت میں فَصَرَفَ عَنْهُ۔ سے ظاہر ہوا جاتا ہے۔ اَكُنْ مِّنَ الْجٰهِلِیْنَ۔ یہاں گویا یہ بتا دیا کہ تقویٰ کے برعکس راہ اختیار کرنا شعار اہل جاہلیت کا ہے لفظ جاهلیت کا تعلق تمامتر کردار وسیرت سے ہے خواندگی اور تعلیم ظاہری کے فقدان سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔ عارفوں نے کہا ہے کہ اپنے نفس کو خاطی اور عاجز جاننا اور ہر توفیق خیر منجانب اللہ جاننا اور خبث اپنے نفس کی جانب منسوب کرتے رہنا صالحین ومتقین کی روش ہے۔ محققین نے لکھا ہے کہ یہ مقام کمال صدیقیت ہے جوان حسین امیر زادی اپنی طرف بلا رہی ہے اور آپ بھی نوجوان ہیں حسین ہیں اس پر بھی خوف خدا اس درجہ غالب ہے کہ ان لذتوں کو چھوڑ کر جیل جانا گوارا کر لیتے ہیں۔ وهذا فی غاية مقامات الكمال انه مع شبابه وجماله وكماله تدعوه سيدته وهی امراة عزیز مصر وهی مع

الْعَلِيْمُ ﴿۳۴﴾ ثُمَّ بَدَا لَهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَا رَاَوُا الْاٰيٰتِ

خوب جاننے والا ہے ۶۷ پھر ان لوگوں کو بعد اس کے کہ وہ ثبوت دیکھ چکے تھے یہی مصلحت معلوم ہوئی

لَيَسْجُنُنَّهٗ حَتّٰى حِيْنٍ ﴿۳۵﴾ وَ دَخَلَ مَعَهُ السِّجْنَ

کہ (یوسفؑ کو) ایک مدت کے لئے قید میں رکھیں ۶۸ اور (یوسفؑ کے) ساتھ جیل خانہ میں دو (اور)

فَتَيٰنِ ؕ قَالَ اَحَدُهُمَاۤ اِنِّیْۤ اَرٰىنِیْۤ اَعْصِرُ خَمْرًا ۚ

جوان داخل ہوئے ۶۹ ان میں سے ایک نے کہا کہ میں اپنے کو (خواب میں) کیا دیکھتا ہوں کہ میں (انگور

وَ قَالَ الْاٰخَرُ اِنِّیْۤ اَرٰىنِیْۤ اَحْمِلُ فَوْقَ رَاْسِیْ

کا) شیرہ نچوڑ رہا ہوں ۷۰ اور دوسرے نے کہا کہ میں کیا دیکھتا ہوں کہ اپنے سر پر (خوان میں) روٹیاں

خُبْزًا تَاْكُلُ الطَّيْرُ مِنْهُ ؕ نَبِّئْنَا بِتَاْوِيْلِهٖ ۚ اِنَّا

اٹھائے ہوئے ہوں اس میں سے پرندے (نوچ نوچ کر) کھا رہے ہیں ۷۱ آپ ہم کو اس کی تعبیر بتایئے

نَرٰىكَ مِنَ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۳۶﴾ قَالَ لَا يَاْتِيْكُمَا طَعَامٌ

بیشک ہم تو آپ کو بزرگوں میں پاتے ہیں ۷۲ وہ بولے جو کھانا تم دونوں کے کھانے کے لئے آتا ہے وہ ابھی

تُرْزَقٰنِهٖۤ اِلَّا نَبَّاْتُكُمَا بِتَاْوِيْلِهٖ قَبْلَ اَنْ يَّاْتِيَكُمَا ؕ

آنے نہ پائے گا کہ میں اس کی تعبیر تم سے بیان کر دوں گا قبل اس کے کہ (کھانا) تم دونوں کے پاس

ذٰلِكُمَا مِمَّا عَلَّمَنِیْ رَبِّیْ ؕ اِنِّیْ تَرَكْتُ مِلَّةَ قَوْمٍ

آئے، ۷۳ یہ اس میں سے ہے، جس کی میرے پروردگار نے مجھے تعلیم دی ہے ۷۴ میں تو ان لوگوں کا مذہب (پہلے

لَّا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَ هُمْ بِالْاٰخِرَةِ هُمْ كٰفِرُوْنَ ﴿۳۷﴾

ہی سے) چھوڑے ہوئے ہوں جو اللہ پر ایمان نہیں رکھتے اور آخرت کے وہ (بالکل) منکر ہیں ۷۵

وَ اتَّبَعْتُ مِلَّةَ اٰبَآءِیْۤ اِبْرٰهِيْمَ وَ اِسْحٰقَ

اور میں نے تو اپنے بزرگوں ابراہیمؑ اور اسحٰقؑ اور یعقوبؑ کا مذہب اختیار کر

ع ۴/۱۲



هذا فی غاية الجمال والمال والرياسة ويمتنع من ذلك ويختار السجن على ذلك خوفا من الله ورجاء ثوابه (ابن کثیر) ۶۶ (یعنی آپ کو عصمت وعفاف کے مقام بلند سے ذرا بھی ہٹنے نہ دیا) فَاسْتَجَابَ لَهٗ رَبُّهٗ۔ آپ کی دعا وہ کون سی تھی جو قبول ہوئی؟ وہ دعا بھی ثباتِ عصمت کی تھی کہ ایسے تقویٰ شکن حالات میں بھی میرے قدم ثبات کو ذرا بھی لغزش نہ ہو۔ ۶۷ بڑا سننے والا دعاؤں اور ظاہر الفاظ کا اور خوب جاننے والا دلوں کے احوال واسرار کا۔ قرآن مجید پیمبر پرستی کے امکان پر بار بار ضرب لگاتا جاتا ہے۔ ہر اصلی بڑائی کو اللہ ہی کی جانب منسوب کرتا رہتا ہے۔ ۶۸ (اور یہ غالبًا رفع بدنامی کے خیال سے) ایک عبرانی غلام کے ہاتھوں ایک مصری امیرزادی کی کتنی بدنامی ہو چکی تھی اس کے لئے انتظامًا یہ ضروری معلوم ہوا کہ ایک مدت تک کے لئے خود اس غلام کو عام نگاہوں اور چرچوں سے دور کہیں محبوس کر دیا جائے۔ لَهُمْ۔ یعنی خود عزیز اور اس کے مشیروں کو۔ يعنى للعزيز واصحابه فی الراى (معالم) اى للعزيز واصحابه المتصدين للحل والعقد (روح) مِنْۢ بَعْدِ مَا رَاَوُا الْاٰيٰتِ۔ یعنی بعد اس کے کہ انہیں شہادتیں یوسف علیہ السلام کی پاکدامنی اور بے قصوری کی مل چکی تھیں اور وہ خود بھی اس پر یقین کر چکے تھے۔ ہندوستان کی سرزمین پر بھی رامائن میں قصہ اسی طرح کا مذکور ہے کہ رامچندر جی کو اگرچہ بذاتِ خود اپنی بیوی سیتا کی عصمت ووفاداری پر پورا اعتماد تھا تاہم پبلک کی بدظنی رفع کرنے کے خیال سے انہیں گھر سے نکال دیا۔ لَيَسْجُنُنَّهٗ۔ یہ جیل خانہ عام اور معمولی نہ تھا۔ سخت قسم کا اور خطرناک مجرموں کے لئے مخصوص تھا۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ توریت میں اس مقام پر ہے:۔ ’’اور یوسف کے آقا نے اس کو پکڑا اور ایک جگہ جہاں بادشاہ کے قیدی بند تھے قید میں ڈالا‘‘ (پیدائش ۳۹:۲۰) الْاٰيٰتِ۔ سے مراد یوسف کی بیگناہی اور عصمت کی شہادتیں ہیں۔ اى الشواهد الدالة على براءته عليه السلام وطهارته (روح) حَتّٰى حِيْنٍ۔ اکثر قدیم قوانین میں ایک دستور تھا کہ بادشاہ مجرم کو سزا کسی مخصوص ومتعین میعاد کے لئے نہیں دیتا تھا، بلکہ جب تک اپنی مرضی ہوا اسے قید رکھتا تھا۔ حضرت یوسف علیہ السلام کی سزایابی بھی عجب نہیں کہ اسی قسم کی ہو ہماری تفسیروں میں اس میعادِ قید کے متعلق متعدد اقوال نقل ہوئے ہیں لیکن بہتر یہی ہے کہ کسی میعادِ معین کا حکم نہ لگایا جائے بلکہ محض ایک طویل مدت مراد لی جائے۔ والاولى ان لا يجزم بمقدار وانما يجزم بالمدة الطويلة (روح) والصحيح ان هذه المقادير غير معلومة وانما القدر المعلوم انه بقى محبوسا مدة طويلة (کبیر) ۶۹ ان میں سے ایک بادشاہ کا ساقی تھا دوسرا شاہی نان پز۔ الزام دونوں پر یہ تھا کہ انہوں نے بادشاہ کو زہر دینا چاہا تھا۔ تحقیقات اسی جرم کی ہو رہی تھی اور یہ لوگ جیل کی حوالات میں بند کر دیئے گئے۔ توریت میں ہے:۔ ’’بعد ان باتوں کے یوں ہوا کہ شاہِ مصر کا ساقی اور نان پز اپنے خداوند شاہِ مصر کے مجرم ہوئے اور فرعون اپنے دو سرداروں پر جن میں ایک ساقیوں کا دوسرا نان پزوں کا داروغہ تھا غصے ہوا اور اس نے ان کو نگہبانی کے لئے جلو داروں کے سردار کے گھر میں اسی جگہ جہاں یوسف بند تھا قید خانہ میں ڈالا‘‘ (پیدائش ۴۰:۱۔۳) مَعَهٗ۔ یعنی اسی زمانہ میں۔ یہ لازم نہیں کہ یہ دونوں حضرت علیہ السلام کے ساتھ ہی ساتھ داخل ہوئے ہوں۔ ۷۰ (انگور سے) متقی کہیں بھی ہو کسی فضا وماحول میں بھی ہو آثارِ تقویٰ بے ظاہر ہوئے رہ نہیں سکتے۔ چند ہی روز میں ان قیدیوں نے حضرت یوسف علیہ السلام میں بزرگی کے آثار پالئے تھے اور ان کے سامنے اپنے اپنے خواب عرض کئے، پہلا خواب شاہی ساقی کا ہے۔ توریت میں ہے:۔ ’’وہ بولے ہم نے ایک خواب دیکھا ہے جس کی تعبیر کرنے والا کوئی نہیں، یوسف علیہ السلام نے انہیں کہا کیا تعبیر کی قدرت خدا کو نہیں؟ مجھ سے بیان کیجیے تب سردار ساقی نے اپنا خواب یوسف سے بیان کیا اور اس نے کہا دیکھ میرے خواب میں ایک تاک میرے سامنے تھی اس تاک میں تین ڈالیاں تھیں ان میں کلیاں نکلیں اور ان میں پھول آئے اور اس کے سب گچھوں میں انگور پکے اور فرعون کا پیالہ میرے ہاتھ میں تھا سو میں نے ان انگوروں کو لے کے فرعون کے جام میں نچوڑا اور وہ جام میں نے فرعون کے ہاتھ میں دیا۔‘‘ (پیدائش ۴۰:۸۔۱۱) اَعْصِرُ خَمْرًا۔ سے شراب وشربت دونوں کے پہلو نکل سکتے ہیں۔ یہ بادشاہ انگور کا شربت پیا کرتا تھا۔ ۷۱ یہ خواب بادشاہی نان پز کا تھا۔ توریت میں اس کی زبان سے ہے:۔ ’’میں بھی خواب میں تھا اور دیکھا کہ سر پر تین ٹوکریاں روٹی کی تھیں اور اوپر کی ٹوکری میں فرعون کے لئے سب قسم کا پکا ہوا مال تھا اور پرندے میرے سر پر اس ٹوکری میں سے کھاتے تھے۔‘‘ (پیدائش ۴۰:۱۶، ۱۷) ۷۲ حسن وجمال کی طرح فضل وکمال بھی چھپنے والی چیز نہیں۔ اور اس کا اثر کافر تک محسوس کر لیتے ہیں۔ توریت میں ہے:۔ ’’وہ وہاں قید خانہ میں رہا کرتا تھا لیکن خداوند یوسف کے ساتھ تھا۔‘‘ (پیدائش ۳۹:۲۰، ۲۱) قتادہ تابعی کے قول میں ہے کہ آپ مریضوں کا علاج کرتے تھے غمگینوں کو تسلی دیتے تھے اور عبادت میں منہمک رہتے تھے اور دوسرے اقوال بھی ایسے ہی نقل ہوئے ہیں۔ قال قتادة كان يداوى مريضهم ويعزى حزينهم ويجتهد فی عبادة ربه (جصاص) وقيل كان يعين المظلوم وينصر الضعيف ويعود المريض (جصاص) معناه انا نراک تؤثر الاحسان وتاتى بمكارم الاخلاق وجميع الافعال الحميدة (کبیر) اور توریت میں ہے:۔ ’’قید خانہ کے داروغہ نے سب قیدیوں کو جو قید میں تھے یوسف کے ہاتھ میں سونپا اور جو کچھ وہ کرتے تھے اس کے حکم سے کرتے تھے اور قید خانہ کا داروغہ سب کاموں کی طرف سے جو اس کے ہاتھ میں تھے بے فکر تھا۔‘‘ (پیدائش ۳۹:۲۲، ۲۳) بِتَاْوِيْلِهٖ۔ میں ضمیر دونوں خوابوں کے ماجرے کی طرف ہے۔ والضمير للرؤيين بتاويل ما ذكر او ماروى (روح)

ف۷۳ آپ نے فرمایا کہ ابھی تمہارا کھانا آنے بھی نہ پائے گا کہ میں خواب کی تعبیر بتادوں گا بس ایک ذرا دم لو۔ اور اس درمیان میں آپ کو موقع تبلیغ کا ہاتھ آگیا۔ بِتَاْوِیْلِہٖ۔ میں ضمیر ان بیان شدہ خوابوں کے مجموعہ کی طرف ہے۔ ای بتاویل ما قصصتما علیّ (بیضاوی) ف۷۴ (نہ کہ علم جوتش نجوم کہانت وغیرہ کا کوئی شعبہ جس کا مصر جاہلی میں اتنا زور تھا) آپ نے پہلے تو مصری سائلوں کے اس ممکن خیال کو مٹایا کہ آپ کا ملکہ تعبیر بھی جوتشیوں وغیرہ کے عملیات کے قسم کا ہے اور پھر آپ اپنے ذاتی کمال کی نفی کر کے اپنے علم کو تمامتر افضال الٰہی کا ثمرہ قرار دے رہے ہیں...... اور یوں دین حق کی تبلیغ معاً شروع کر دی۔ ذٰلِکُمَا۔ یعنی یہ علم تعبیر رؤیا۔ ای ذٰلک التاویل (بیضاوی) ذٰلِکَ۔ کا اشارہ بعید اس علم کے شرف و منزلت کے اظہار کے لئے ہے۔ ومعنی البعد فی ذٰلک الاشارۃ الی بعد منزلۃ وعلو درجتہ (روح) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ کوئی عالم دین اگر اپنے کمالات واوصاف اس نیت سے بیان کرے کہ لوگ ان سے نفع اٹھائیں تو جائز ہے۔ ف۷۵ مصری مذہب مسئلہ توحید اور وقوع آخرت دونوں کا منکر تھا۔ تَرَکْتُ۔ کا یہ مطلب نہیں کہ آپ پہلے دین شرک پر تھے اور اب اسے چھوڑا ہے ترک کے معنی عدم اختیار کے ہیں اور یہ ضروری ہرگز نہیں کہ انسان پہلے اس عادت میں پڑ چکا ہو۔ الترک عبارۃ عن عدم التعرض للشیء ولیس من شرطہ ان یکون قد کان خائضا فیہ (کبیر)



وَيَعْقُوْبَ ؕ مَا كَانَ لَنَآ اَنْ نُّشْرِكَ بِاللّٰهِ

رکھا ہے ف۷۶ ہم کو کسی طرح زیبا نہیں کہ اللہ کے ساتھ ہم کسی شیء کو بھی شریک

مِنْ شَيْءٍ ؕ ذٰلِكَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ عَلَيْنَا

قرار دیں ف۷۷ یہ اللہ کا ایک فضل ہے ہمارے اوپر

وَ عَلَى النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَشْكُرُوْنَ ۝۳۸

اور (کل) لوگوں کے اوپر لیکن اکثر لوگ (اس نعمت کا) شکر نہیں ادا کرتے ف۷۸

يٰصَاحِبَيِ السِّجْنِ ءَاَرْبَابٌ مُّتَفَرِّقُوْنَ خَيْرٌ

اے یاران مجلس جدا جدا معبود اچھے

اَمِ اللّٰهُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ۝۳۹ؕ مَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ

یا اللہ اکیلا سب پر غالب ف۷۹ تم لوگ تو اسے چھوڑ کر بس (چند) ناموں کی

دُوْنِهٖۤ اِلَّاۤ اَسْمَآءً سَمَّيْتُمُوْهَاۤ اَنْتُمْ وَ اٰبَآؤُكُمْ

عبادت کرتے ہو جو تم نے اور تمہارے باپ دادوں نے رکھ لئے ہیں ف۸۰

مَّاۤ اَنْزَلَ اللّٰهُ بِهَا مِنْ سُلْطٰنٍ ؕ اِنِ الْحُكْمُ اِلَّا

اللہ نے کوئی بھی دلیل اس پر نہیں اتاری ہے ف۸۱ حکم (اور حکومت) صرف اللہ ہی کا

لِلّٰهِ ؕ اَمَرَ اَلَّا تَعْبُدُوْۤا اِلَّاۤ اِيَّاهُ ؕ ذٰلِكَ الدِّيْنُ

حق ہے ف۸۲ اسی نے حکم دیا ہے کہ بجز اس کے کسی کی پرستش نہ کرو یہی دین

الْقَيِّمُ وَ لٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝۴۰

مستقیم ہے ف۸۳ لیکن اکثر لوگ علم نہیں رکھتے ف۸۴

يٰصَاحِبَيِ السِّجْنِ اَمَّاۤ اَحَدُكُمَا فَيَسْقِيْ

اے یاران مجلس تم میں سے ایک تو اپنے آقا کو شراب



والمراد بالترک الامتناع (روح) یہ مراد بھی لی گئی ہے کہ اب تک مصری آپ کو اپنا ہم مذہب سمجھ رہے تھے اور آپ نے کھل کر کبھی اپنے عقائد کا اظہار کیا نہ تھا آج پہلی بار آپ علانیہ توحید کی تبلیغ کر رہے ہیں اور اپنے مخاطبین کے خیال کے مطابق اپنے دین سابق سے نکل رہے ہیں۔ ھُمْ۔ کی تکرار تاکید معنی کے لئے ہے وقوع آخرت کے اہل مصر خصوصیت سے منکر تھے۔ کرر ھٰذا اللفظ للتاکید (کبیر) توریت حسب معمول ان مطالب عالیہ سے بالکل خالی ہے ف۷۶ اپنی عالی نسبی کا ذکر ایسے موقع پر بالکل جائز ہے مقصد اس سے سامعین کے دل میں جذبہ شوق و توجہ کو ترقی دینا تھا۔ یوسف علیہ السلام خود تو اس وقت تک اپنے مخاطبین کی نظر میں ایک معمولی اور گمنام شخص تھے بخلاف اس کے ان کے ان آباواجداد کا نام اس وقت بھی بہ حیثیت موحد وداعی دین توحید کے مشہور ہو چکا تھا اور ان کی شہرت حدود کنعان سے باہر اچھی خاصی پھیل چکی تھی۔ ف۷۷ (خواہ کسی حیثیت سے ہو) اس میں شرک کی ہمہ جہتی نفی آگئی اور شرک کی ہر قسم سے انکار آگیا۔ بت پرستی، ستارہ پرستی، آتش پرستی، نیچر پرستی وغیرہ سب سے مِنْ شَیْءٍ۔ اسی نفی کامل کے لئے ہے۔ لَنَا۔ سے مراد گروہ انبیاء بھی لی گئی ہے اور اولاد ابراہیم علیہ السلام بھی۔ لیکن ایک مراد نوع انسانی بھی ہو سکتی ہے یعنی شرک کسی انسان کو بھی زیبا نہیں۔ ف۷۸ یعنی نہ اس نعمت کی قدر کرتے ہیں نہ اس کا حق ادا کرتے ہیں۔ ذٰلِکَ۔ یعنی یہی عقیدۂ توحید و دین حق۔ ای التوحید (بیضاوی) ھو ترک الاشراک (کبیر) علینا وعلی الناس یعنی ہمارے اوپر براہ راست اور ساری خلقت پر ہمارے واسطے سے۔ ف۷۹ مخاطبہ مشرکوں سے تھا جنہوں نے ہر ہر شعبہ زندگی میں اپنے لئے الگ الگ دیوی دیوتا مقرر کر رکھے تھے...... حضرت علیہ السلام ان سے دریافت فرماتے ہیں کہ اس تعدد و تفرق پر بھی کبھی غور کیا ہے؟ بندگی ایک خدائے واحد و زبردست کی بھلی یا اتنے ایک دیویوں اور دیوتاؤں کی؟ اَلْقَھَّارُ۔ یعنی وہ جو سب پر غالب اور کوئی اس پر غالب نہ ہو۔ ای الغالب الذی لا یغالبہ احد (روح) ف۸۰ یعنی تمہارے ان گڑھے ہوئے معبودوں کی حقیقت ہی کیا؟ ان کا وجود خارجی بہ حیثیت معبود ہے کہاں؟ یہ تو صرف چند گڑھے ہوئے نام ہیں حقیقت سے بالکل خالی۔ نام جو اور جتنے چاہو گڑھ لو کوئی ثبوت ادنیٰ سا بھی تو ان کی خدائی کا لاؤ۔ وَاٰبَآؤُکُمْ۔ میں اشارہ ہے کہ دین شرک محض اندھی تقلید کے بل پر چل رہا ہے۔ ف۸۱ (نہ عقلی نہ نقلی) یعنی شرک پر دلیل کوئی سی بھی قائم نہیں۔ تم دلیل توحید پر مانگتے ہو حالانکہ کوئی معمولی سی دلیل شرک پر تو لاؤ۔ بِھَا۔ میں ضمیر غیر اللہ کی معبودیت کی طرف ہے۔ ای بعبادتھا (جلالین) ف۸۲ حکم تکوینی صرف اسی کا چل رہا ہے کائنات کا کون سا شعبہ ہوا، پانی، آگ، بادل موت، زندگی، بیماری، صحت آخر کون سی چیز تمہارے کسی دیوی دیوتا کے حکم واختیار سے چل رہی ہے؟ اس کا کوئی ادنیٰ ہی ثبوت پیش کرو۔ اور اس حکم تکوینی کے ساتھ حکم تشریعی بھی صرف اسی کا حق ہے ان مسائل میں کہ جن میں اس نے خدائی تشریع کی ضرورت سمجھی اور باقی مسائل اس نے عقل وبصیرت دے کر بندوں ہی کے اوپر چھوڑ دیئے ہیں۔ حکم تشریعی بھی کسی دیوی دیوتا کا نہیں چل سکتا۔ آیت کی اس صحیح تفسیر کے بعد خوارج قدیم وجدید کو کوئی موقع اپنے دعویٰ کے اثبات کا نہ رہا۔ ف۸۳ (جو ہمیشہ سے چلا آرہا ہے) قرآن مجید نے اس حقیقت کا اعلان دعوے کے ساتھ بار بار کیا ہے کہ دین فطرت اور انسان کا دین قدیم یہی مسلک توحید ہے اور شرک کی آمیزش بعد کو ہوئی ہے۔ انیسویں صدی عیسوی کے "روشن خیال" مدتوں اس منزل میں بھی بھٹکتے رہے اور یہی کہے گئے کہ انسان تو رفتہ رفتہ ارتقاء کے ذریعہ سے شرک سے توحید تک پہنچا ہے یہاں تک کہ اب بیسویں صدی میں بڑے بڑے اہل سائنس کو بھی قائل ہونا پڑا ہے کہ انسان کا قدیم ترین دین دین توحید ہی تھا۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ۔ ف۸۴ یعنی ایسی صاف اور سیدھی بات پر بھی اکثر لوگ جمود رسم پرستی یا عناد کی بنا پر غور نہیں کرتے اور اس سے انکار ہی کرتے رہتے ہیں۔

رَبَّهٗ خَمْرًا ۚ وَ اَمَّا الْاٰخَرُ فَيُصْلَبُ فَتَاْكُلُ
پلایا کرے گا ف۸۵ اور رہا وہ دوسرا سو اسے سولی دی جائے گی پھر اس کے سر کو
الطَّيْرُ مِنْ رَّاْسِهٖ ؕ قُضِيَ الْاَمْرُ الَّذِيْ فِيْهِ
پرندے (نوچ نوچ کر) کھائیں گے ف۸۶ وہ امر (اسی طرح) مقدر ہو چکا ہے، جس کی بابت تم دونوں
تَسْتَفْتِيٰنِ ﴿۴۱﴾ وَ قَالَ لِلَّذِيْ ظَنَّ اَنَّهٗ نَاجٍ مِّنْهُمَا
پوچھ رہے ہو ف۸۷ اور دونوں میں سے جس شخص کے متعلق رہائی کا یقین تھا اس سے (یوسفؑ نے) کہا کہ
اذْكُرْنِيْ عِنْدَ رَبِّكَ ۫ فَاَنْسٰىهُ الشَّيْطٰنُ ذِكْرَ رَبِّهٖ
میرا بھی ذکر اپنے آقا کے سامنے کر دینا، ف۸۸ لیکن اسے اپنے آقا سے ذکر کرنا شیطان نے بھلا دیا
فَلَبِثَ فِي السِّجْنِ بِضْعَ سِنِيْنَ ﴿۴۲﴾ وَ قَالَ الْمَلِكُ
تو وہ جیل خانہ میں کئی سال تک رہے ف۸۹ اور بادشاہ نے کہا
اِنِّيْۤ اَرٰى سَبْعَ بَقَرٰتٍ سِمَانٍ يَّاْكُلُهُنَّ سَبْعٌ
کہ میں (خواب میں) کیا دیکھتا ہوں کہ سات موٹی گائیں ہیں انہیں کھائے جاتی ہیں سات
عِجَافٌ وَّ سَبْعَ سُنْۢبُلٰتٍ خُضْرٍ وَّ اُخَرَ يٰبِسٰتٍ ؕ
دبلی (گائیں) اور سات بالیاں سبز ہیں اور (سات ہی) خشک ف۹۰
يٰۤاَيُّهَا الْمَلَاُ اَفْتُوْنِيْ فِيْ رُءْيَايَ اِنْ كُنْتُمْ
اے سردارو! میرے (اس) خواب کا حکم مجھے بتاؤ اگر تم
لِلرُّءْيَا تَعْبُرُوْنَ ﴿۴۳﴾ قَالُوْۤا اَضْغَاثُ اَحْلَامٍ ۚ وَ مَا
خواب کی تعبیر دے لیتے ہو ف۹۱ وہ بولے کہ (یہ تو) پریشان خوابیاں ہیں اور ہم
نَحْنُ بِتَاْوِيْلِ الْاَحْلَامِ بِعٰلِمِيْنَ ﴿۴۴﴾ وَ قَالَ
پریشان خوابوں کی تعبیر کے ماہر نہیں ف۹۲ اور دو (قیدیوں) میں جس کو

ع ۱۵

ف۸۵ (جیسا کہ پہلے پلاتا رہتا تھا) یہ خطاب ساقی سے ہے۔.... خواب کی تعبیر اب جا کر شروع ہوتی ہے۔ اتنی مفصل اور حکیمانہ دعوت توحید کے بعد، توریت میں ایک لفظ بھی اس وعظ کا نہیں۔ توریت میں ہے:۔ ’’تب یوسف بولا اس کی تعبیر یہ ہے کہ یہ تین ڈالیاں تین دن ہیں اور فرعون اب سے تین دن میں تیری روبکاری کرے گا اور تجھے تیرا منصب پھیر دے گا اور تو آگے کی طرح جب تو فرعون کا ساقی تھا اس کے ہاتھ میں پھر جام دے گا۔‘‘ (پیدائش ۴۰: ۱۳) رَبَّهٗ۔ رب سے مراد ظاہر ہے کہ اس ساقی کا آقا یا بادشاہ مصر ہے اور قرآن مجید میں رب آقائے مجازی کے معنی میں کثرت سے آیا ہے۔ ف۸۶ یہ تعبیر نان پز کے خواب کی تھی۔ توریت میں ہے:۔ ’’یوسف نے جواب دیا اور کہا اس کی تعبیر یہ ہے کہ تین ٹوکریاں تین دن ہیں فرعون اب سے تین دن میں تیرا سر تیرے تن سے جدا کرے گا اور ایک درخت پر تجھے لٹکائے گا اور پرندے تیرا گوشت نوچ نوچ کر کھائیں گے۔‘‘ (پیدائش ۴۰: ۱۸۔۱۹) ف۸۷ جس جزم ووثوق کے ساتھ حضرت یوسف علیہ السلام نے یہ ارشاد فرمایا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کی تعبیر وحی الٰہی کے ماتحت تھی۔ ف۸۸ (کہ ایک شخص ایسا اور ایسا بے قصور جیل میں بند ہے) حضرت علیہ السلام کی پاکبازی تو ان قیدیوں کے خود مشاہدہ میں آچکی تھی اور وہ کہہ چکے تھے اِنَّا نَرٰىكَ مِنَ الْمُحْسِنِيْنَ۔ حضرت علیہ السلام نے اس سے کوئی اور نئی بات نہیں چاہی صرف اتنا چاہا کہ جو بات اس کے علم وتجربہ میں آچکی ہے بس اس کا تذکرہ بادشاہ کے کان تک پہنچا دیا جائے۔ لِلَّذِيْ ظَنَّ اَنَّهٗ نَاجٍ مِّنْهُمَا۔ یعنی اس ساقی سے۔ توریت میں ہے:۔ ’’لیکن جب تو خوشحال ہو تو مجھے یاد کیجیو اور مجھ پر مہربانی کیجیو اور فرعون سے میرا ذکر کیجیو اور مجھے اس گھر سے مخلصی دلوائیو کہ وہ عبرانیوں کی ولایت سے مجھے پکڑ لائے اور یہاں بھی میں نے ایسا کام نہیں کیا کہ وہ مجھے قید خانہ میں رکھیں۔‘‘ (پیدائش ۴۰: ۱۴۔۱۵) عِنْدَ رَبِّكَ۔ یعنی اپنے آقا بادشاہ ملک سے۔.... بعض جدید اہل قلم نے بادشاہ کے لئے ایک پیمبر کی زبان سے لفظ رب کے ادا ہونے پر بڑی حیرت کا اظہار کیا ہے۔ حالانکہ جب لفظ کے کھلے ہوئے معنی علاوہ خالق پروردگار کے آقا ومالک کے بھی موجود ہیں تو اس کے استعمال پر یہ اظہار حیرت خود حیرت انگیز ہے۔ پیمبر علیہ السلام حقائق کے ترجمان ہوتے ہیں ان کی زبان آجکل کے اخبار نویسوں پر جوش خطیبوں اور سیاسی لیڈروں کی زبان نہیں ہوتی۔ مالک وآقا کی تعبیر لفظ رب سے کرنا زبان عرب میں عام ہے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۳۹ صفحہ ۵۱۸ ذلک معروف فی اللغة ان یقال للسید رب (قرطبی) الرب المالک والسید والمصلح والمعبود (ابو البقاء) محققین نے لکھا ہے کہ اسباب عادی سے کام لینا بالکل جائز ہے اس لئے اس باب میں حضرت یوسف علیہ السلام پر کوئی شبہ نہیں ہو سکتا اور یہ حقیر کہتا ہے کہ یہاں تو جس سے استعانت کی جا رہی ہے وہ تو سرے سے مومن ہی نہ تھا کافر ہی تھا۔ اور استعانت کرنے والے ایک نبی برحق ہیں!..... یہاں سے ان تقوٰی میں غلو کرنے والے متشددین کی بے حقیقتی بالکل واضح ہو جاتی ہے۔ جنہوں نے مخلوق سے ہر استعانت کو ناجائز بلکہ حرام قرار دیا ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ازالۂ شدت ومحن کے لئے کسی مخلوق سے استعانت کرنے میں مطلق مضائقہ نہیں خصوصاً اس سے جس پر احسان کیا ہو احسان سے محبت پیدا ہو جاتی ہے اور محبت سے یہ استعانت گوارا ہو جاتی ہے۔ ف۸۹ اس ’’چند سال‘‘ کی مدت کی تعیین کہیں سے نہ ہو سکی البتہ یہ واضح ہے کہ یہ میعاد نو سال کے اندر ہی تھی۔ عربی میں بضع کا اطلاق ۳ سے ۹ کے عدد تک ہوتا ہے۔ اور آیت کے الفاظ سے یہ لازم نہیں آتا کہ آپ کی مدت قیام جیل میں ان دونوں کے چھوٹنے کے بعد بھی کئی سال کی رہی۔ ہو سکتا ہے کہ بِضْعَ سِنِيْنَ۔ سے مراد آپ کی کل مدت جیل کے اندر بسر کرنے کی ہو۔ یہ آپ کے جیل خانہ میں پڑے رہنے کا ذکر بہ طور عتاب کے نہیں ہے بلکہ اسے محض نسیان پر مرتب کرنے سے مقصود صرف اس امر کا اظہار ہے کہ وہ شخص جو درمیانی واسطہ تھا چونکہ بھول گیا اس لئے کوئی سامان آپ کے نکلنے کا نہ ہو سکا..... اپنی دنیوی راحت کے جائز حصول کی فکر کرنا اور اس کے لئے اسباب عادیہ کو کام میں لانا مثلاً یہیں جیل سے رہائی پانے کے لئے ایک کافر خیر خواہ کو واسطہ بنانا اس کے ذریعہ سے ایک کافر بادشاہ تک بات پہنچانا جب مرتبہ نبوت وکمال تقوٰی کے منافی نہیں تو عام دنیاداروں کے لئے تو مباح بدرجۂ اولیٰ ہے۔ توریت میں ہے:۔ ’’اور تیسرے دن جو فرعون کی سالگرہ کا دن تھا اس نے اپنے سب نوکروں کی مہمانی کی اور اس نے سردار ساقی اور نان پز کی اپنے نوکروں سے روبکاری کی اور اس نے سردار ساقی کو اس کی خدمت پر پھر قائم کیا اور اس نے فرعون کے ہاتھ میں جام دیا..... پر سردار ساقی نے یوسف علیہ السلام کو یاد نہ کیا بلکہ اسے بھول گیا۔‘‘ (پیدائش ۴۰: ۲۰۔۲۳) ف۹۰ اب تذکرہ ایک عرصہ بعد کا شروع ہوتا ہے بادشاہ مصر نے بھی ایک خواب دیکھا اور اپنے ارکان دولت سے بیان کیا..... یہ واضح رہے کہ ملک مصر اس وقت سات صوبوں میں تقسیم تھا اور زراعت کی دیوی گائے کی صورت میں تھی۔ (ملاحظہ ہوں انگریزی تفسیر القرآن کے حاشیے) توریت میں اس خواب کو بھی حسب معمول بڑی طوالت سے بیان کیا ہے (پیدائش ۴۱: ۱۔۷) ف۹۱ اب آج کوئی بادشاہ ایسا خواب دیکھے تو شاید پروا بھی نہ کرے لیکن اس وقت مصر میں سحر۔ نجوم وکہانت کے علوم کے ساتھ ساتھ خوابوں کی بھی بڑی اہمیت تھی۔ ملاحظہ ہوں انگریزی تفسیر القرآن کے حاشیے۔ توریت میں ہے:۔ ’’اور فرعون جاگا اور دیکھا کہ وہ خواب تھا اور یوں ہوا کہ صبح کو اس کا جی گھبرایا تب اس نے مصر کے سارے جادوگروں اور اس کے سب دانشمندوں کو بلا بھیجا اور فرعون نے اپنا خواب ان سے کہا پر ان میں سے کوئی فرعون کے خواب کی تعبیر نہ کر سکا۔‘‘ (پیدائش ۴۱: ۸) ف۹۲ درباریوں نے کہا کہ یہ کوئی باقاعدہ مربوط تعبیر طلب خواب تھوڑے ہی ہے

الَّذِیْ نَجَا مِنْهُمَا وَ ادَّكَرَ بَعْدَ اُمَّةٍ اَنَا اُنَبِّئُكُمْ
رہائی مل گئی تھی وہ بولا اور ایک مدت کے بعد اسے یاد پڑا (اور بولا) کہ میں (ابھی) اس کی تعبیر
بِتَاْوِیْلِهٖ فَاَرْسِلُوْنِ ۝۴۵ یُوْسُفُ اَیُّهَا الصِّدِّیْقُ
لائے دیتا ہوں ذرا مجھے جانے دیجیے و۹۳ اے یوسف اے صدق مجسم
اَفْتِنَا فِیْ سَبْعِ بَقَرٰتٍ سِمَانٍ یَّاْكُلُهُنَّ سَبْعٌ
ہم لوگوں کو حکم تو بتایئے (اس خواب کا) کہ سات گائیں موٹی ہیں انہیں سات (گائیں)
عِجَافٌ وَّ سَبْعِ سُنْۢبُلٰتٍ خُضْرٍ وَّ اُخَرَ یٰبِسٰتٍ ۙ
دبلی کھائے جاتی ہیں اور سات بالیاں سبز ہیں اور (سات ہی) اور خشک
لَّعَلِّیْۤ اَرْجِعُ اِلَى النَّاسِ لَعَلَّهُمْ یَعْلَمُوْنَ ۝۴۶
تاکہ میں لوگوں کے پاس جاؤں کہ ان کو (بھی) معلوم ہو جائے و۹۴
قَالَ تَزْرَعُوْنَ سَبْعَ سِنِیْنَ دَاَبًا ۚ فَمَا حَصَدْتُّمْ
(یوسف نے) کہا تم سات سال متواتر کاشتکاری کئے جاؤ پھر جو فصل کاٹو
فَذَرُوْهُ فِیْ سُنْۢبُلِهٖۤ اِلَّا قَلِیْلًا مِّمَّا تَاْكُلُوْنَ ۝۴۷
اسے اس کی بالی ہی میں لگا رہنے دو بجز تھوڑی مقدار کے کہ اسی کو کھاؤ و۹۵
ثُمَّ یَاْتِیْ مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ سَبْعٌ شِدَادٌ یَّاْكُلْنَ
پھر اس کے بعد سات سال سخت آئیں گے کہ اس (ذخیرہ) کو کھا جائیں گے
مَا قَدَّمْتُمْ لَهُنَّ اِلَّا قَلِیْلًا مِّمَّا تُحْصِنُوْنَ ۝۴۸ ثُمَّ
جو تم نے فراہم کر رکھا ہے بجز اس تھوڑی مقدار کے جو تم (بیج کے واسطے) رکھ چھوڑو گے
یَاْتِیْ مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ عَامٌ فِیْهِ یُغَاثُ النَّاسُ
و۹۶ پھر اس کے بعد ایک سال آئے گا جس میں لوگوں کے لئے (خوب) بارش ہو گی

یہ تو پریشان خیالیوں کی طرح پریشان خوابیاں ہیں ان کی تعبیر کا ہمیں کوئی علم نہیں۔ و۹۳ (جیل خانہ میں یوسف علیہ السلام صدیق تک) الَّذِیْ نَجَا مِنْهُمَا۔ ظاہر ہے کہ وہی ساقی مراد ہے جو عرصہ ہوا جیل کی حوالات سے چھوٹ آیا تھا۔ وَ ادَّكَرَ۔ یعنی اسے حضرت یوسف کا ماجرا بادشاہ سے کہنا یاد آ گیا۔ بَعْدَ اُمَّةٍ۔ امۃ مدت طویل کے معنی میں ہے۔ ای بعد مدة طویلة (کشاف۔ بحر) توریت کے طول طویل بیان کے لئے ملاحظہ ہو (پیدائش ۴۱:۹۔۱۳) و۹۴ ساقی آپ کی بزرگی کا پوری طرح معتقد ہے جیسا کہ اس کے خطاب اَیُّهَا الصِّدِّیْقُ۔ سے بالکل ظاہر ہے۔ اَرْجِعُ اِلَى النَّاسِ۔ یعنی ان لوگوں کے پاس واپس پہنچوں جنہوں نے مجھے یہ تعبیر دریافت کرنے بھیجا ہے اور جو میری واپسی کے منتظر ہوں گے۔ لَعَلَّهُمْ یَعْلَمُوْنَ۔ انہیں علم پہلے تو تعبیر خواب کا ہو جائے اور پھر ضمناً آپ کی بزرگی اور پاکبازی بھی ان پر روشن ہو جائے۔ و۹۵ یہ واضح رہے کہ مصر تمامتر ایک زرعی ملک تھا۔ ملاحظہ ہوں انگریزی تفسیر القرآن کے حاشیے۔ و۹۶ حضرت یوسف علیہ السلام آخر نبی ہی تھے یا اس وقت ہونے والے نبی تھے آپ کے اخلاق کی بلندی کا کیا کہنا ساقی سے اس کی مجرمانہ غفلت پر کسی قسم کے شکوہ وشکایت کے بجائے پوری خوش دلی کے ساتھ اسے تعبیر بتا دیتے ہیں۔ اور تعبیر ہی پر اکتفا نہیں کرتے ساتھ ہی ساتھ اور بلا سوال ودرخواست انتظام قحط کی تدبیر بھی بتائے جاتے ہیں! توریت کے طول طویل بیان کے لئے ملاحظہ ہو (پیدائش ۴۱:۲۵۔۳۶)

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ف۹۷ تعبیر وتدبیر کے بعد اب آپ بشارت بھی غالباً وحی الٰہی کے ماتحت سنا رہے ہیں۔ یہ قحط جو اس قوت پڑا دنیا کے سخت ترین قحطوں میں سے ہوا ہے اور عالم کی تاریخ قحط میں ایک اہم مقام رکھتا ہے آگے چل کر یہ حدود مصر تک محدود نہ رہا بلکہ حجاز فلسطین شام تمام ممالک ملحقہ میں اس کی شدت محسوس ہوئی، بلکہ توریت میں تو یہاں تک درج ہے کہ یہ قحط عالمگیر تھا اور ساری دنیا اس مصیبت سے بلبلا اٹھی:۔ "اور سب زمین میں گرانی ہوئی۔" (پیدائش ۴۱: ۵۴) "اور تمام روئے زمین پر کال تھا۔" (پیدائش ۴۱: ۵۶) "سارے ملک مصر میں یوسف کنے مول لینے آئے کیونکہ سب ملکوں میں سخت کال تھا۔" (پیدائش ۴۱: ۵۷) ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ فِيهِ يَعْصِرُونَ۔ حضرت کا مخاطب براہ راست یاد کر لیجئے کہ شاہی ساقی ہے جس کا تعلق ہی شیرہ اور شراب سے ہے اس سے گفتگو میں اسی کے کام کی چیز لانا کس درجہ بلیغ اور برمحل ہے یُغَاثُ۔ مصدر غیث کا صیغہ ہے جس کے معنی بارش کے ہیں ابن عباس رضی اللہ عنہما صحابی اور مجاہد تابعی وغیرہ سے یہی منقول ہے اور جمہور نے اسی قول کو اختیار کیا ہے لیکن دوسرا قول یہ بھی نقل ہوا ہے کہ یہ مصدر غوث کا صیغہ ہے جس کے معنی کشائش ہو جانے، فریادرسی ہونے کے ہیں۔ اویغاثون من الغوث (بیضاوی) قیل هو الغوث ای الفرج (روح) یحتمل ان یکون من الغوث وهو الفرج (بحر) من الغوث ای یجاب مستغیثهم (مدارک) یغاث۔ یعصرون۔ اوپر سے حضرت یوسف علیہ السلام کا تخاطب اہل مصر سے چلا آ رہا ہے اور ہر جگہ صیغہ جمع مخاطب استعمال ہو رہا ہے اور اس سارے کلام کا تعلق انتظامات قحط سے ہے یہاں پہنچ کر یک بیک صیغہ بدل جاتا ہے اور بجائے مخاطب کے غائب کا ہو جاتا ہے یعنی "لوگوں کے لئے" بارش یا فریادرسی ہوگی اور "لوگ" شیرہ نچوڑیں گے گویا صاف اشارہ اس امر کی طرف کر دیا کہ رفع قحط کا تعلق تنہا مصر سے نہیں باہر کے ملکوں سے بھی ہے اور بارش دنیا کے مختلف علاقوں میں ہوگی...... قرآن مجید کا یہ اسلوب بیان کہ ضمناً بھی کہاں کہاں باتیں بتا جاتا ہے اگر بجائے خود اعجاز نہیں تو اور کیا ہے۔ عَامٌ۔ کے معنی بھی سنۃ کی طرح سال ہی کے ہیں لیکن استعمال میں فرق یہ ہے کہ خشکی اور تنگی کے موقع پر سنۃ لایا جاتا ہے اور شادابی وخوشحالی کے موقع پر عام بولا جاتا ہے۔ العام کالسنۃ لکن کثیراً ماتستعمل السنۃ فی الحول الذی یکون فیه الشدة والجدب والعام فی ما فیه الرخاء والخصب (راغب) ف۹۸ ساقی آ کر مفصل رپورٹ بادشاہ کی خدمت میں پیش کرتا ہے بادشاہ اتنی مفصل اور دلنشین تعبیر سن کر یوسف علیہ السلام کا غائبانہ معتقد ہو جاتا ہے اور قدرۃً مشتاقِ زیارت بھی۔ ف۹۹ (کبھی انہیں بلا کر میرے حال کی بھی تحقیق کی؟) اِلٰی رَبِّكَ۔ رب کا لفظ اس سورۃ میں بار بار آقائے مجازی وظاہری کے لئے استعمال ہو رہا ہے۔ ملاحظہ ہو ان کو میرے پاس ف۱۰۰ یعنی اللہ پر تو میری بے گناہی اور عورتوں کے جوڑ توڑ روشن ہی ہیں میں چاہتا ہوں کہ میرے جیل سے باہر آنے سے قبل خلق پر بھی میری بے گناہی روشن ہو جائے۔ كَيْدِهِنَّ۔ میں ضمیر بعض نے کہا کہ انہی مخصوص عورتوں کی جانب ہے اور بعض نے کہا کہ نہیں عام جنس نسوان کی جانب ہے۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا ہے کہ آپ نے چاہا کہ تہمت کا ازالہ ہو جائے اور مقتدا کو یہی مناسب ہے تاکہ اس کی دعوت الی الحق پر نفع مرتب ہو۔ ف۱۰۱ (یعنی آیا تم نے ان میں اپنی جانب رغبت والتفات پایا تھا؟ هل وجدتن فيه ميلاً (کشاف) اب وہ "لیڈیاں" دربار میں بلائی گئی ہیں اور ان سے تحقیقات شروع ہوئی ہے۔ ف۱۰۲ (اور ہماری شہادت ہے کہ وہ بالکل پاک وصاف ہیں) حَاشَ لِلّٰهِ۔ کلمہ تعجب یوسف علیہ السلام کے کمال عصمت وپاکبازی کے اظہار کے لئے ہے۔ قلن حاشا لله تعجباً من عفته و ذهابه بنفسه عن شئ من الريبة ومن نزاهته عنها (کشاف) مِنْ سُوْٓءٍ۔ یعنی کسی قسم کی بھی برائی، کوئی شائبہ بھی برائی کا ان میں نہ پایا۔ ف۱۰۳ زلیخا نے جب دیکھا کہ بڑی چھوٹی سب شہادتیں اس کے خلاف ہی گزر گئیں تو اب صاف لفظوں میں اقرار کر لیا کہ قصور سر تا سر میرا ہے دامن یوسفی ہر لوث ہر داغ سے پاک ہے وہ شروع ہی سے متقی وپاکباز رہے۔ ف۱۰۴ جیسا کہ اس سارے قصہ سے ظاہر ہے کہ کسی کی چالاکی دیر تک چلنے نہیں پاتی آخر میں سب کی اصلیت ظاہر ہی ہو کر رہی...... یہ سارا قول یوسف علیہ السلام کا ہے۔ ذٰلِكَ۔ یعنی یہ اہتمام برأت ورفع تہمت۔ ای ذلک التثبیت والتشهیر لظهور البراءة (کشاف) ای ذلک التثبیت (بیضاوی) لِيَعْلَمَ۔ ضمیر عزیز کی طرف ہے۔ لیعلم العزیز (معالم) لیعلم العزیز (کشاف۔ بیضاوی) عزیز کو یوسف کی پارسائی اور بے گناہی کا علم تو پہلے ہی ہو چکا تھا مقصود یہ ہے کہ اب یقین اور زاید ہو جائے۔ اَنِّيْ لَمْ اَخُنْهُ بِالْغَيْبِ۔ عزیز کی خیانت اس کے غیب میں یہی تھی کہ اس کی بیوی کے ناموس کو داغدار کیا جائے۔۔ حضرت یوسف علیہ السلام ملک میں اس جرم کی اہمیت کو دیکھ کر اس سے اپنی تبرّی کا خاص اہتمام فرماتے ہیں۔ اور یہیں سے ان مفسرین کی صحت تفسیر کی ایک اور شہادت ملتی ہے جنہوں نے ان ربی احسن مثوای میں رب سے مراد عزیز ہی سے لی ہے۔ سطور ماسبق میں بیان ہو چکا ہے۔ کہ مصری تہذیب وتمدن میں زنا بجائے خود کوئی اتنا بڑا جرم نہ تھا جتنا ایک شادی شدہ عورت کا اپنے شوہر کے حقوق خصوصی میں خیانت:۔



وَفِيهِ يَعْصِرُونَ ﴿٤٩﴾ وَقَالَ الْمَلِكُ ائْتُونِي بِهِ ۖ

اور اس میں وہ شیرہ بھی نچوڑیں گے ف۹۷ اور بادشاہ نے کہا میرے پاس تو لاؤ ف۹۸

فَلَمَّا جَاءَهُ الرَّسُولُ قَالَ ارْجِعْ إِلَىٰ رَبِّكَ فَاسْأَلْهُ

پھر جب قاصد ان کے پاس پہنچا تو (یوسفؑ نے) کہا کہ اپنے آقا کے پاس واپس جا اور اس سے دریافت کر کہ

مَا بَالُ النِّسْوَةِ اللَّاتِي قَطَّعْنَ أَيْدِيَهُنَّ ۚ إِنَّ

ان عورتوں کا کیا حال ہے جنہوں نے اپنے ہاتھ زخمی کر لئے تھے ف۹۹ بے شک

رَبِّي بِكَيْدِهِنَّ عَلِيمٌ ﴿٥٠﴾ قَالَ مَا خَطْبُكُنَّ

میرا پروردگار عورتوں کے چرتر سے خوب واقف ہے ف۱۰۰ (بادشاہ نے) کہا کہ (اے عورتو) تمہارا کیا واقعہ ہے

إِذْ رَاوَدتُّنَّ يُوسُفَ عَن نَّفْسِهِ ۚ قُلْنَ حَاشَ

جب تم نے یوسف سے اپنا مطلب نکالنے کی خواہش کی تھی؟ ف۱۰۱ وہ بولیں حاشا اللہ

لِلَّهِ مَا عَلِمْنَا عَلَيْهِ مِن سُوءٍ ۚ قَالَتِ امْرَأَتُ

ہم کو تو ان میں کوئی بھی بات برائی کی نہ معلوم ہوئی ف۱۰۲ عزیز کی بیوی

الْعَزِيزِ الْآنَ حَصْحَصَ الْحَقُّ أَنَا رَاوَدتُّهُ

بولی کہ اب تو سچی بات سب پر ظاہر ہو ہی چکی ہے، ان سے اپنا مطلب نکالنے کی

عَن نَّفْسِهِ وَإِنَّهُ لَمِنَ الصَّادِقِينَ ﴿٥١﴾ ذَٰلِكَ

کوشش تو میں نے کی تھی اور وہی بیشک سچے ہیں ف۱۰۳ یہ (سب) اس لئے تھا

لِيَعْلَمَ أَنِّي لَمْ أَخُنْهُ بِالْغَيْبِ وَأَنَّ اللَّهَ

کہ (عزیز کو اور زیادہ) علم ہو جائے کہ میں نے ان کے پیچھے بھی ان کی خیانت نہیں کی ہے اور یہ کہ اللہ

لَا يَهْدِي كَيْدَ الْخَائِنِينَ ﴿٥٢﴾

خیانت کرنے والوں کی چال کو چلنے نہیں دیتا ف۱۰۴

ع ۱۲

وَ مَاۤ اُبَرِّئُ نَفۡسِیۡ ۚ اِنَّ النَّفۡسَ لَاَمَّارَۃٌۢ بِالسُّوۡٓءِ

اور میں اپنے نفس کو بھی بری نہیں بتلاتا بیشک نفس تو بری ہی بات کا بتلانے والا ہے

اِلَّا مَا رَحِمَ رَبِّیۡ ؕ اِنَّ رَبِّیۡ غَفُوۡرٌ رَّحِیۡمٌ ﴿۵۳﴾

بجز اس (نفس) کے جس پر میرا پروردگار رحم کردے وف۱۰۵ بیشک میرا پروردگار بڑا مغفرت والا ہے بڑا رحمت والا ہے وف۱۰۶

وَ قَالَ الۡمَلِکُ ائۡتُوۡنِیۡ بِہٖۤ اَسۡتَخۡلِصۡہُ لِنَفۡسِیۡ ۚ

اور بادشاہ نے کہا ان کو میرے پاس لاؤ میں ان کو خاص اپنے (کام کے) لئے رکھوں گا وف۱۰۷

فَلَمَّا کَلَّمَہٗ قَالَ اِنَّکَ الۡیَوۡمَ لَدَیۡنَا مَکِیۡنٌ اَمِیۡنٌ ﴿۵۴﴾

پھر جب ان سے گفتگو کی وف۱۰۸ تو ان سے کہا کہ تم آج سے ہمارے ہاں (ہر طرح) معزز ہو معتبر ہو وف۱۰۹

قَالَ اجۡعَلۡنِیۡ عَلٰی خَزَآئِنِ الۡاَرۡضِ ۚ اِنِّیۡ حَفِیۡظٌ

(یوسف نے) کہا مجھے ملک کے پیداواروں پر مامور کر دیجئے میں دیانت (بھی) رکھتا ہوں، علم (بھی) رکھتا ہوں

عَلِیۡمٌ ﴿۵۵﴾ وَ کَذٰلِکَ مَکَّنَّا لِیُوۡسُفَ فِی الۡاَرۡضِ ۚ

وف۱۱۰ اور ہم نے اسی طرح یوسف کو ملک میں با اختیار بنا دیا

یَتَبَوَّاُ مِنۡہَا حَیۡثُ یَشَآءُ ؕ نُصِیۡبُ بِرَحۡمَتِنَا مَنۡ

کہ اس میں جہاں چاہیں رہیں سہیں وف۱۱۱ ہم جس پر چاہیں، اپنی رحمت

نَّشَآءُ وَ لَا نُضِیۡعُ اَجۡرَ الۡمُحۡسِنِیۡنَ ﴿۵۶﴾ وَ لَاَجۡرُ

نازل کریں اور ہم نیکی کرنے والوں کا اجر ضائع نہیں کرتے وف۱۱۲ اور آخرت کا

الۡاٰخِرَۃِ خَیۡرٌ لِّلَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَ کَانُوۡا یَتَّقُوۡنَ ﴿۵۷﴾ ع

اجر کہیں بڑھ کر ہے ان لوگوں کے لئے جو ایمان لاتے اور تقویٰ اختیار کئے رہتے ہیں وف۱۱۳

وَ جَآءَ اِخۡوَۃُ یُوۡسُفَ فَدَخَلُوۡا عَلَیۡہِ فَعَرَفَہُمۡ

اور یوسف کے بھائی بھی آئے، پھر ان کے پاس پہنچے وف۱۱۴ سو (یوسف نے) ان کو پہچان لیا

ع ۸ / ۱



وف۱۰۵ (جیسا کہ وہ ہر نبی کے نفس کو اس آلائش سے پاک کر دیتا ہی ہے) نبی برحق حضرت یوسف علیہ السلام کی عصمت اب سب پر روشن ہو چکی ہے۔ اور آپ خود بھی ابھی ابھی اپنی زبان سے اس کا اظہار فرما چکے ہیں۔ ذلک لیعلم انی الخ اس کے معاً بعد آپ یہ کلیہ بیان فرماتے ہیں کہ نفس بشری تو برائیوں کی جانب رجحان رکھتا ہی ہے۔ اور خود میرا نفس بھی بذات خود اس سے مستثنیٰ نہیں، جیسا ملکہ بدی سب انسانوں کے نفس میں ہے، میرے نفس میں بھی ہے، لیکن حکیم مطلق جسے نبی بناتا ہے اسے نفس بشری کے ساتھ ایک نفس پیمبری بھی دے دیتا ہے، ان آلائشوں سے پاک صاف جس کا تعلق اپنے مالک ومولیٰ سے ہر وقت جڑا رہتا ہے اور یہی ہمہ وقتی تعلق اسے ہر معصیت سے ہر اخلاقی لغزش سے روکے اور سنبھالے رہتا ہے۔ پس میں اگر معصوم رہوں یا معصوم رہا ہوں تو اس میں میرا کوئی ذاتی کمال ذرا سا بھی نہیں۔ یہ تو تمام تر میرے مالک ومولیٰ کے فضل خاصہ کا نتیجہ ہے۔ وَمَاۤ اُبَرِّئُ ...... بِالسُّوۡٓءِ۔ انسان اپنے نفس کی اطاعت کرے یا نہ کرے، یہ الگ سوال ہے، نفس تو بہرحال بدی کی ترغیب دیتا اور بدی کی راہوں کی طرف لے جاتا ہی رہتا ہے تو بھلا نفس کا تبریہ کیونکر ممکن ہے۔ یعنی ان النفس کثیرۃ النزاع الی السوء فلا یبری نفسہ وان کان لا یطاوعہا (جصاص) اِلَّا مَا رَحِمَ رَبِّیۡ۔ حضرات انبیاء کے مرتبہ تواضع کا کیا کہنا۔ اپنی خوبی کے حصہ کو منسوب اپنی جانب کرنے کے بجائے اسے نتیجہ تمام تر فضل خداوندی کا قرار دیا جا رہا ہے۔ وف۱۰۶ چنانچہ شان غفر کا تقاضہ یہ ہے کہ نفس امارہ کو بھی توبہ وانابت کے بعد لوامہ بنا کر مغفرت اس پر مرتب کر دیتا ہے اور شان رحیمی کا تقاضہ یہ ہے کہ اپنی موہبت خاص سے انبیاء کو نفس مطمئنہ عطا کر دیتا ہے۔ وف۱۰۷ کہ یہ تو اپنی سیرت خاص اور کردار اعلیٰ اور انتظامی اہلیت کے لحاظ سے سرکاری وشاہی مناصب کے لائق ہیں۔ یہ اب تک کنج کی ملازمت میں کیسے پڑے رہ گئے) توریت میں ہے:۔ "یہ تعبیر فرعون کی نگاہ میں اور اس کے سب نوکروں کی نظر میں اچھی معلوم ہوئی۔ فرعون نے اپنے نوکروں کو کہا کیا ہم ایسا جیسا یہ مرد ہے کہ جس میں خدا کی روح ہے، پا سکتے ہیں؟" (پیدائش ۴۱: ۳۸) وف۱۰۸ (اور اس گفتگو سے بادشاہ پر آپ کے مزید کمالات وفضائل منکشف ہوئے) وف۱۰۹ (ان اونچے اور بھروسہ کے عہدہ ومنصب کے لائق) توریت میں ہے:۔ "اور فرعون نے یوسف علیہ السلام سے کہا از بس کہ خدا نے اس سب میں تجھے بینائی دی ہے۔ سو کوئی تجھ سا عاقل و دانشور نہیں ہے۔ تو میرے گھر کا مختار ہو اور اپنا حکم میری سب رعیت پر جاری کر۔ فقط تخت نشینی میں میں تجھ سے بزرگ تر رہوں گا۔" (پیدائش ۴۱: ۳۹۔۴۰) وف۱۱۰ یعنی ایسے بڑے اور ذمہ دارانہ عہدہ کے لئے ضرورت دو چیزوں کی ہوتی ہے۔ ایک دیانت وامانت، دوسرے اس کام سے واقفیت۔ سو مجھ میں یہ دونوں وصف موجود ہیں۔ حضرت یوسف کا عہدہ گویا آج کل کی اصطلاح میں وزیر مال (ریونیو منسٹر) اور وزیر خزانہ (فنانس منسٹر) کا جامع تھا۔ اِجۡعَلۡنِیۡ عَلٰی خَزَآئِنِ الۡاَرۡضِ۔ یہ عہدہ آج کل کی اصطلاح میں ریونیو منسٹر (وزیر محاصل ومالگذاری) اور فنانس منسٹر (وزیر مال وخزانہ) کا جامع معلوم ہوتا ہے۔ فقہاء مفسرین نے لکھا ہے کہ جب مقصود نفع رسانی ہو نہ کہ نفس پروری، تو اپنے کو عہدہ ومنصب کے لئے پیش کر دینا ناجائز نہیں، یہاں تک کہ غیر مسلم نظام حکومت کے ماتحت بھی عہدہ ومنصب قبول کر لینا مطلق صورت میں حرام نہیں۔ اِنِّیۡ حَفِیۡظٌ عَلِیۡمٌ۔ فقہاء نے لکھا ہے کہ کسی کو واقف کرنے کے لئے اپنے فضل وکمال کو بیان کر دینا بالکل جائز ہے اور فلا تزکوا انفسکم کے تحت میں نہیں آتا۔ فوصف نفسہ بالعلم والحفظ وفی ھذا دلالۃ علی انہ جائز للانسان ان یصف نفسہ بالفضل عند من لا یعرفہ وانہ لیس من المحظور من تزکیہ النفس (جصاص) دلت الأیۃ علی انہ یجوز للانسان ان یصف نفسہ بما فیہ من علم وفضل (قرطبی) دلت الأیۃ علی جوازان یخطب الانسان عملاً یکون لہ اھلاً (قرطبی) توریت میں ہے۔ "پھر فرعون نے یوسف علیہ السلام سے کہا کہ دیکھ میں نے تجھے ساری زمین مصر پر حکومت بخشی، اور فرعون نے اپنی انگشتری اپنے ہاتھ سے نکال کر یوسف علیہ السلام کے ہاتھ میں پہنا دی۔ تب اُس کے آگے منادی کی گئی، سب ادب سے رہو۔ اور اُس نے اُسے مصر کی ساری مملکت پر حاکم کیا اور یوسف کو کہا، میں فرعون ہوں اور تیرے بغیر مصر کی ساری زمین میں کوئی انسان اپنا ہاتھ یا پاؤں نہ اٹھائے گا"۔ (پیدائش ۴۱: ۴۴) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں دلالت ہے کہ منصب وحکومت کی درخواست جبکہ اُس میں مخلوق کا نفع ہو اور خود اپنا یہ ضرر نہ ہو کہ غیر اللہ میں مشغول ہو جائے، قادح کمال نہیں۔ وف۱۱۱ (اور عملاً انہی کو ملک کے سیاہ وسفید کا مالک بنا دیا) کَذٰلِکَ مَکَّنَّا۔ یعنی اس عجیب وغریب طریقہ سے، ایسے معجزانہ انداز سے ...... کہاں تو وہ کنوئیں کی گہرائیوں اور جیل کی چاردیواری کے اندر وہ بے بسی اور بے کسی تھی اور کہاں یہ اقتدار مطلق العنانی کی حد تک حاصل ہو گیا، اُس وقت کی متمدن ترین سلطنت میں! توریت میں ہے:۔ "اور فرعون نے یوسف کا خطاب جہاں پناہ رکھا...... اور یوسف مصر کی زمین میں پھرا...... اور یوسف فرعون کے حضور سے نکل کر مصر کی ساری زمین میں پھرا"۔ (پیدائش ۴۱: ۴۴) مَکَّنَّا لِیُوۡسُفَ فِی الۡاَرۡضِ۔ خوب خیال کر لیا جائے، ایک کافر بادشاہ کی بخشی ہوئی اس عزت کو قرآن مجید تمکین فی الارض سے تعبیر کرتا اور موقع مدح واحسان پر اس کا اظہار کرتا ہے۔ وف۱۱۲ یعنی نیک کاروں، نیک کرداروں کا اجر ومعاوضہ تو موعود ہی ہے، باقی رحمت وفضل کا ذکر کوئی ضابطہ متعین نہیں۔ جس پر وہ چاہے بلا حق واستحقاق کر دے۔ وف۱۱۳ یعنی اہل ایمان وتقویٰ کے لیے آخرت میں جو انعام ہے، وہ دنیا کی ہر دولت ونعمت سے کہیں بڑھ چڑھ کر ہے۔ دنیا کا بڑے سے بڑا اقتدار بھی نیکوکاری کا اصلی صلہ نہیں۔ وف۱۱۴ یہ ذکر اس وقت کا ہے جب قحط شدید نہ صرف مصر میں پڑ چکا ہے بلکہ اُس کے اثرات فلسطین وغیرہ دوسرے ملکوں تک محیط ہو چکے ہیں اور یہ ذکر یوسف علیہ السلام کے اُن دس سوتیلے بھائیوں کا ہو رہا ہے،

وَ هُمْ لَهٗ مُنْكِرُوْنَ ﴿۵۸﴾ وَ لَمَّا جَهَّزَهُمْ بِجَهَازِهِمْ
درآنحالیکہ وہ لوگ ان سے نا آشنا رہے و۱۱۵ اور جب (یوسفؑ) ان کا سامان تیار کر چکے
قَالَ ائْتُوْنِیْ بِاَخٍ لَّكُمْ مِّنْ اَبِیْكُمْ ۚ اَلَا تَرَوْنَ اَنِّیْۤ
(تو) ان سے کہا کہ (اب کی) اپنے علاتی بھائی کو بھی لانا کیا تم دیکھتے نہیں کہ میں
اُوْفِی الْكَیْلَ وَ اَنَا خَیْرُ الْمُنْزِلِیْنَ ﴿۵۹﴾ فَاِنْ لَّمْ تَاْتُوْنِیْ
پوری پوری ناپ کر دیتا ہوں اور میں مہمان نوازی خوب کرتا ہوں و۱۱۶ لیکن اگر تم اسے میرے پاس نہ
بِهٖ فَلَا كَیْلَ لَكُمْ عِنْدِیْ وَ لَا تَقْرَبُوْنِ ﴿۶۰﴾ قَالُوْا
لائے تو نہ تمہارے پیمانہ (کا غلہ) میرے پاس ہو گا اور نہ تم خود میرے پاس آنا و۱۱۷ وہ بولے
سَنُرَاوِدُ عَنْهُ اَبَاهُ وَ اِنَّا لَفٰعِلُوْنَ ﴿۶۱﴾ وَ قَالَ لِفِتْیٰنِهِ
ہم اس کے باپ سے ضرور اس کو طلب کریں گے، اور (ایسا) ہم ضرور کریں گے و۱۱۸ اور (یوسفؑ) نے اپنے
اجْعَلُوْا بِضَاعَتَهُمْ فِیْ رِحَالِهِمْ لَعَلَّهُمْ یَعْرِفُوْنَهَاۤ
خادموں سے کہا کہ ان کی نقدی انہی کے سامان میں رکھ دو کہ جب اپنے لوگوں کے پاس واپس پہنچیں
اِذَا انْقَلَبُوْۤا اِلٰۤى اَهْلِهِمْ لَعَلَّهُمْ یَرْجِعُوْنَ ﴿۶۲﴾
تو اسے پہچانیں اس سے شاید کہ وہ پھر آئیں و۱۱۹
فَلَمَّا رَجَعُوْۤا اِلٰۤى اَبِیْهِمْ قَالُوْا یٰۤاَبَانَا مُنِعَ مِنَّا
غرض جب وہ اپنے باپ کے پاس واپس پہنچے تو بولے اے ہمارے باپ! ہمارے لیے
الْكَیْلُ فَاَرْسِلْ مَعَنَاۤ اَخَانَا نَكْتَلْ وَ اِنَّا لَهٗ
غلہ بند کر دیا گیا ہے سو آپ ہمارے ساتھ ہمارے بھائی کو بھیج دیجیے تو ہم غلہ لا سکیں، اور ہم ان کے
لَحٰفِظُوْنَ ﴿۶۳﴾ قَالَ هَلْ اٰمَنُكُمْ عَلَیْهِ اِلَّا كَمَاۤ
پورے محافظ ہیں و۱۲۰ انہوں نے کہا کیا اس کے بارہ میں بھی تمہارا ویسا ہی اعتبار کرلوں جیسا (اس سے) قبل



جو آپ کے سر مصیبت لائے تھے۔ یہ عظیم الشان اور تاریخی قحط تو مصر کے تمام ملحقہ ممالک میں تھا۔ فرق صرف اتنا تھا کہ دوسری اور جگہوں میں قحط ہی قحط تھا۔ اور یہاں یوسف علیہ السلام کے حسن تدبیر سے قحط کا انتظام بھی تھا۔ ایسا کہ نہ صرف مصریوں کو غلہ پہنچتا رہا بلکہ باہر والوں کے ہاتھ بھی ایک نرخ مقرر پر فروخت ہوتا رہا...... "راشننگ" اور "کنٹرول" کی یہ بہترین تاریخی نظیر بھی ایک پیمبر ہی کے روئداد زندگی کا جزو ہے۔ توریت میں ہے:۔ "اور سب زمین میں گرانی ہوئی پر ہنوز مصر کی ساری زمین میں روٹی تھی۔ پر جب ساری زمین مصر بھوک سے ہلاک ہونے لگی تو خلق روٹی کے لیے فرعون کے لیے آگے چلائی...... اور تمام روئے زمین پر کال تھا...... اور سارے ملک مصر میں یوسف کنے مول لینے آئے، کیونکہ سب ملکوں میں سخت کال تھا"۔ (پیدائش ۴۱: ۵۴۔۵۷) "سو یوسف کے دس بھائی غلہ مول لینے کو مصر میں آئے"۔ (پیدائش ۴۲: ۳) آیت سے یہ معلوم ہوا کہ ملکی معاملات میں حسن انتظام و تدبر اعلیٰ، کمالاتِ نبوت تک کے منافی نہیں، چہ جائیکہ اسے کسی اور مقبول و برگزیدہ بندہ کے کمالات روحانی کے منافی سمجھا جائے۔ وَ جَآءَ اِخْوَةُ یُوْسُفَ۔ یعنی برادرانِ یوسف مصر میں غلہ لینے کے لیے آئے۔ و۱۱۵ اب حضرت یوسف علیہ السلام کا عالم ہی ظاہر ہے کہ دوسرا تھا۔ وہ غریب بھلا اس عالم میں آپ کو کیا پہچانتے، اُن کا تو ذہن بھی ادھر نہیں جا سکتا تھا کہ جس "ذلیل غلام" کو وہ قافلہ والوں کے ہاتھ بیچ آئے ہیں وہ کہیں اتنی بڑی سلطنت کا وزیر اعظم یا مدار المہام ہو سکتا ہے! اور کہاں لڑکپن کے چہرہ کا نقشہ اور کہاں اب پختہ سن و سال کا چہرہ مہرہ! توریت میں ہے:۔ "سو یوسف علیہ السلام کے بھائی آئے اور اپنے کو زمین کی طرف جھکائے ہوئے اُس کے حضور خم ہوئے۔ یوسف نے اپنے بھائیوں کو دیکھا اور انہیں پہچان گیا...... یوسف نے تو اپنے بھائیوں کو پہچانا، پر انہوں نے اُسے نہ پہچانا"۔ (پیدائش ۴۲: ۷۔۹) و۱۱۶ یعنی اب تو تمہیں خود ہی مشاہدہ ہو گیا کہ میں ہر شخص کا حصہ دیتا رہتا ہوں۔ کسی کا حصہ کاٹتا نہیں۔ گیارہ آدمی آؤ گے تو پورے گیارہ حصے ملیں گے۔ توریت میں ہے:۔ "اور تم کال کے لیے اپنے گھر میں غلہ لے جاؤ لیکن اپنے چھوٹے بھائی کو مجھ پاس لے آئیو۔ تمہاری باتیں یوں ثابت ہوں گی اور تم نہ مرو گے"۔ (پیدائش ۴۲: ۱۹۔۲۰) ائْتُوْنِیْ...... اَبِیْكُمْ۔ ان دس بھائیوں کو جب اُن کے حصہ کا پورا غلہ مل گیا تو انہوں نے عرض کیا کہ علاوہ ہمارے بوڑھے باپ کے ہمارا ایک علاتی بھائی بھی ہے۔ اس کا حصہ بھی عطا ہو۔ اس پر حضرت یوسف علیہ السلام نے ضابطہ کا جواب دیا کہ اُس کو لا کر حاضر ہو۔ جب تمہارا دعویٰ ثابت ہو۔ اور جب ہی اُس کا حصہ بھی ملے۔ اَنِّیْۤ اُوْفِی الْكَیْلَ۔ یعنی فی نفر پورا پورا حساب کر کے دیتا ہوں۔ اسی طریقہ کو آج کی اصطلاح میں راشننگ یا راتب بندی کہتے ہیں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اَنَا خَیْرُ الْمُنْزِلِیْنَ سے معلوم ہوا کہ اپنی خوش معاملگی کا اظہار اگر مقصود اس سے اپنی مدح نہ ہو بلکہ کوئی اور مصلحت ہو تو تواضع کے منافی نہیں۔ و۱۱۷ (کہ اس صورت میں میں تمہیں کاذب سمجھوں گا۔ اور یہی نتیجہ نکالنا ہو گا کہ تم نے مجھے دھوکا دے کر ایک زائد حصہ وصول کرنا چاہا تھا، غلہ ایک ایک کو ایک مقدار معین میں ملتا تھا اور اس میں غائبوں کا کوئی حصہ نہ تھا، ورنہ ظاہر ہے کہ ہر شخص فرضی تعداد غائبوں کی بنا کر جتنا چاہتا خود حاصل کر لیتا اور دوسروں کا حصہ کٹ جاتا۔ حضرت یوسف علیہ السلام نے بھی بس یہی فرمایا کہ اپنے دعویٰ کا ثبوت لا حاضر کرو، ورنہ تمہارا دعویٰ سرے سے باطل سمجھا جائے گا...... نفع اندوزی (پرافیٹرنگ) اور چور بازاری (بلیک مارکٹنگ) جس طرح آج گرانی اور کمیابی اشیاء کے زمانہ میں ایک سخت قانونی جرم ہے۔ عجب کیا ہے جو اُس وقت کے مصری قانون میں بھی ہو۔ فقہاء نے لکھا ہے کہ یوسف علیہ السلام کے اس طریق عمل نے ثابت کر دیا کہ خشک سالی کے زمانہ میں جب ہلاکت نفوس کا اندیشہ ہونے لگے، ہمیشہ حکام کے لیے جائز ہے کہ ہر فرد کے لیے اس کی ضرورت کے مطابق راتب بندی کر دی جائے۔ و فی ما قص اللہ تعالیٰ علینا من قصة یوسف و حفظه للاطعمة فی سنی الجدب و قسمته علی الناس بقدر الحاجة دلالة علی ان الائمة فی کل عصر ان یفعلوا مثل ذلک اذا خافوا هلاک الناس من القحط (جصاص) و۱۱۸ یعنی باپ سے کہہ سن کے اُس بھائی کے لانے کی کوشش اپنی والی تو ضرور ہی کر ڈالیں گے۔ و۱۱۹ یعنی جب اپنے وطن پہنچ کر یہ قیمت بھی واپس شدہ پائیں گے تو اس احسان و کرم سے متاثر ہو کر پھر تو ضرور ہی آئیں گے۔ توریت میں ہے:۔ "تب یوسف علیہ السلام نے حکم کیا کہ اُن کے بورے غلہ سے بھریں اور ہر شخص کی نقدی اُس کے بورے میں رکھ کر پھیر دیں اور انہیں سفر کی خورش بھی دے دیویں۔ اُن سے یوں سلوک کیا گیا"۔ (پیدائش۔ ۴۲: ۲۵) و۱۲۰ (آپ ان کو ہمارے ہمراہ کرنے میں ان کے متعلق کسی پس و پیش کو دخل نہ دیں، ہم ان کی بہ حفاظت واپسی کا پورا ذمہ لیتے ہیں) فرزندانِ یعقوب علیہ السلام نے آ کر اپنے والد ماجد سے عرض کیا کہ ہمیں اپنے گیارہویں بھائی کا حصہ تو ملا نہیں بلکہ آئندہ کے لیے ہمیں یہ فرمان ہوا ہے کہ ہم لوگ اگر اُسے نہ لے گئے تو یہ سمجھا جائے گا کہ ہم لوگ دغا سے گیارہواں حصہ وصول کرنا چاہتے تھے اور غلہ کا حصہ ہم میں سے کسی ایک کو بھی نہ ملے گا۔ تو اب اس کا علاج صرف یہ ہے کہ اب کی بنیامین کو بھی ہمارے ہمراہ کر دیجیے۔ توریت میں ہے:۔ آخر وہ زمین کنعان میں اپنے باپ یعقوب کے پاس پہنچے، اور اپنا سب حال جو ان پر گزرا تھا اُس سے کہا اور بولے کہ وہ شخص جو اُس ملک کا مالک ہے ہم سے سختی سے بولا اور ہمیں زمین کے جاسوس ٹھیرایا۔ ہم نے اُسے کہا ہم سچے آدمی ہیں۔ ہم جاسوس نہیں ہیں۔ ہم بارہ بھائی ایک باپ کے بیٹے ہیں۔ ہم میں سے ایک نہیں ملتا۔ اور سب سے جو چھوٹا ہے، آج اپنے باپ کے پاس زمین کنعان میں ہے۔ تب اُس شخص نے جو ملک کا مالک ہے،

اَمِنْتُكُمْ عَلٰٓى اَخِيْهِ مِنْ قَبْلُ ؕ فَاللّٰهُ خَيْرٌ

اس کے بھائی کے بارہ میں تمہارا اعتبار کر چکا ہوں سو اللہ ہی سب سے بڑھ کر

حٰفِظًا ۪ وَّ هُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ﴿۶۴﴾ وَ لَمَّا فَتَحُوْا

نگہبان ہے اور وہ ہی سب مہربانوں سے بڑھ کر مہربان ہے ف۱۲۱ اور پھر جب انہوں نے

مَتَاعَهُمْ وَجَدُوْا بِضَاعَتَهُمْ رُدَّتْ اِلَيْهِمْ ؕ

اپنا سامان کھولا تو انہیں اپنی نقدی بھی ملی کہ انہی کی طرف واپس کر دی گئی تھی

قَالُوْا يٰۤاَبَانَا مَا نَبْغِيْ ؕ هٰذِهٖ بِضَاعَتُنَا رُدَّتْ اِلَيْنَا ۚ

وہ بولے اے ہمارے باپ اور ہم کو کیا چاہیے یہ ہماری نقدی بھی تو ہم ہی کو لوٹا دی گئی ہے ف۱۲۲

وَ نَمِيْرُ اَهْلَنَا وَ نَحْفَظُ اَخَانَا وَ نَزْدَادُ كَيْلَ بَعِيْرٍ ؕ

اپنے گھر والوں کے واسطے رسد لائیں گے اور اپنے بھائی کی حفاظت رکھیں گے اور ایک اونٹ کا بوجھ غلہ اور لائیں گے

ذٰلِكَ كَيْلٌ يَّسِيْرٌ ﴿۶۵﴾ قَالَ لَنْ اُرْسِلَهٗ مَعَكُمْ حَتّٰى

یہ غلہ تو تھوڑا سا ہے ف۱۲۳ (یعقوبؑ نے) کہا میں تو اسے تمہارے ساتھ ہرگز بھیجنے کا نہیں، جب تک

تُؤْتُوْنِ مَوْثِقًا مِّنَ اللّٰهِ لَتَاْتُنَّنِيْ بِهٖۤ اِلَّاۤ اَنْ

تم اللہ کی قسم کھا کر مجھے قول نہ دے دو گے کہ تم اسے (واپس) لے ہی آؤ گے، ہاں بجز اس کے تم (خود) ہی (کہیں)

يُّحَاطَ بِكُمْ ۚ فَلَمَّاۤ اٰتَوْهُ مَوْثِقَهُمْ قَالَ اللّٰهُ عَلٰى

گھر جاؤ ف۱۲۴ پھر جب وہ انہیں قسم کھا کر اپنا قول دے چکے تو (یعقوبؑ) بولے ہم لوگ جو کچھ بات چیت کر رہے

مَا نَقُوْلُ وَكِيْلٌ ﴿۶۶﴾ وَقَالَ يٰبَنِيَّ لَا تَدْخُلُوْا مِنْۢ

ہیں اللہ کے حوالے ف۱۲۵ اور فرمایا کہ اے میرے بیٹو! ایک ہی دروازہ

بَابٍ وَّاحِدٍ وَّادْخُلُوْا مِنْ اَبْوَابٍ مُّتَفَرِّقَةٍ ؕ وَ مَاۤ

سے داخل نہ ہونا بلکہ مختلف دروازوں سے داخل ہونا ف۱۲۶ اور میں



ہم کو کہا میں اب تمہیں جانچوں گا کہ سچے ہو کہ نہیں۔ اپنا ایک بھائی مجھ پاس چھوڑو اور اپنے گھرانے کے لیے کال کی خورش لو اور جاؤ اور اپنے چھوٹے بھائی کو میرے پاس لے آؤ۔ تب میں جانوں گا کہ تم جاسوس نہیں بلکہ سچے ہو۔ پھر میں تمہارے بھائی کو تمہارے حوالے کر دوں گا۔ اور تم ملک میں سوداگری کیجیو۔'' (پیدائش ۴۲: ۲۹۔ ۳۴) ف۱۲۱ (سو میری نگہبانی اور میری شفقت سے ہوتا کیا ہے) حضرت یعقوب علیہ السلام نے فرمایا کہ تم اپنی ذمہ داری اور ضمانت کس منہ سے پیش کر رہے ہو؟ تم وہی تو ہو جو یوسف کو بھی انہی ضمانتوں اور وعدوں کے ساتھ لے گئے لیکن تم کہتے ہو کہ غلہ بغیر بنیامین کے ساتھ کیے ہوئے ملے گا نہیں تو خیر اگر لے ہی جانا ہے تو اسے اللہ کے سپرد کیا۔ حفاظت و ذمہ داری بھی اُسی کی سب سے بڑھی ہوئی اور شفقت و عنایت بھی اُسی کی سب سے بڑھی ہوئی۔ ف۱۲۲ (لیجیے ہم تو سرتاسر نفع ہی میں رہے، اپنے اندازہ اور توقع سے بڑھ بڑھ کر اور اب تو بنیامین کو ساتھ لے کر دوسرا سفر بہت ہی ضروری ہو گیا ہے) ای اعطانا الطعام ثم رد علینا ثمن الطعام علی احسن الوجوہ فای شیء نبغی وراء ذلک (کبیر) وَ لَمَّا ...... اِلَيْهِمْ۔ توریت میں ہے:۔ ''اور یوں ہوا کہ جب انہوں نے اپنے بورے خالی کیے تو دیکھا کہ ہر شخص کی نقدی بندھی ہوئی اُس کے بورے میں تھی۔'' (پیدائش ۴۲: ۳۵) ف۱۲۳ یعنی یہ غلہ جو اب کی بار ہم لائے ہیں یہ کب تک چلے گا۔ تھوڑے ہی دن میں تو پھر ضرورت پڑ جائے گی۔ ای ذلک مکیل قلیل لا یکفینا (کشاف) دوسرے معنی یہ بھی ہو سکتے ہیں کہ ''یہ تو بڑی آسانی سے مل جانے والا غلہ ہے''۔ یعنی محض بنیامین کے ساتھ ہونے سے ایک اُونٹ غلہ اور مل جاتا ہے۔ یہ سودا تو بڑے مزہ کا ہے۔ وَ نَزْدَادُ كَيْلَ بَعِيْرٍ۔ (تو آپ اُسے ساتھ لے جانے کی ہمیں اجازت دے ہی دیجئے) اس سے یہ بھی معلوم ہو گیا کہ فی کس ایک ایک اُونٹ بھر غلہ ملتا تھا۔ ف۱۲۴ (تو البتہ مجبوری کی بات ہے) زمانہ قدیم کے سفر ہر طرح کی بدامنی اور خطرات کے شکار رہتے تھے اور پھر یہ سفر تو کنعان سے مصر تک کا اُس وقت کے معیار سے بہت دُور دراز کا تھا۔ مَوْثِقًا مِّنَ اللّٰهِ۔ قول و قرار کا قسم سے مؤکد کرنا ظاہر ہے کہ مزید احتیاط اور مضبوطی کے لیے تھا۔ اِلَّاۤ اَنْ يُّحَاطَ بِكُمْ۔ مفسرین نے لکھا ہے کہ یہ استثناء دلیل ہے شفقت پدری کی۔ توریت میں اس مقام پر یوں ہے:۔ ''اور اُن کے باپ یعقوب علیہ السلام نے انہیں کہا تم نے مجھے بے اولاد کیا۔ یوسف نہیں ہے اور شمعون بھی نہیں۔ بنیامین کو بھی لے جاؤ گے۔ یہ سب باتیں میرے مخالف ہیں۔ تب روبن نے اپنے باپ سے خطاب کر کے کہا کہ اگر میں اُس کو تجھ پاس نہ لاؤں تو میرے دونوں بیٹوں کو قتل کیجیو۔ اسے میرے ہاتھ میں سونپ دے کہ میں اسے پھر تجھ پاس پہنچا دوں گا''۔ (پیدائش ۴۲: ۳۶، ۳۷) ف۱۲۵ (کہ وہی تمہارے قول و قرار کا گواہ بھی ہے اور وہی اُسے پورا کرانے پر بھی قادر ہے) گویا اس ایک فقرہ میں تشریعی تاکید اور تکوینی توکل دونوں کے پہلو آ گئے۔ توریت میں ہے:۔ ''تب یہوداہ نے اپنے باپ اسرائیل کو کہا کہ اس جوان کو میرے ساتھ بھیج کہ ہم اُٹھیں اور جاویں تا کہ ہم اور تو اور ہمارے بچے جیویں اور مر نہ جاویں۔ اور میں اس کا ضامن ہوتا ہوں تو میرے ہی ہاتھ سے اس کو طلب کیجیو۔ اگر میں اسے تیرے پاس نہ لاؤں اور تیرے سامنے نہ بٹھاؤں تو تو یہ گناہ ابد تک میری گردن پر رکھیو۔'' (پیدائش ۴۳: ۸، ۹) ف۱۲۶ (جب ملک مصر کے پائے تخت میں شہر پناہ سے داخل ہونا) یہ ایک تدبیر تھی حضرت یعقوب علیہ السلام کے خیال میں مختلف مکروہات مثلاً شبہ جاسوسی اور نظر بد وغیرہ سے بچنے کی۔ قیل نهاهم خشية ان يستراب بهم لقول یوسف انتم جواسیس (بحر) مِنْ اَبْوَابٍ مُّتَفَرِّقَةٍ۔ زمانہ قدیم میں ہر بڑے شہر کے گردا گرد شہر کے اندر داخلہ کے متعدد پھاٹک ہوتے تھے۔ نظر بد کا اعتقاد قدیم شریعتوں میں عام تھا۔ اس لیے اگر اس سے تحفظ حضرت یعقوب علیہ السلام کی غرض مانی جائے جب بھی کوئی مضائقہ نہیں لیکن ایک دوسرے معنی بھی ممکن ہیں۔ حضرت یعقوب علیہ السلام گویا یہ فرما رہے ہیں کہ اب مصر کے لوگ تمہیں جان پہچان گئے ہیں اور عزیز کی نظر عنایت تم پر معلوم و معروف ہو چکی ہے۔ اب شہر پناہ کے ایک ہی دروازے سے داخل ہو گے تو تم ٹھہرے پردیسی۔ تمہاری وجاہت، تمہاری جمعیت، خواہ مخواہ اہل مصر کی نظر میں کھٹکے گی اور اُن کے جذبات حسد کو حرکت میں لائے گی اس سے بہتر یہ ہے کہ تم لوگ بجائے ایک ساتھ رہنے کے الگ الگ متفرق پھاٹکوں سے داخل ہو۔ تو ممکن ہے لوگوں کی نظر نہ پڑے، اور تم ہدف حسد ہونے سے بچ جاؤ۔

ف۱۲۷ (سوتم بھی اصل بھروسہ اسی پر رکھنا۔ اپنی تدبیروں پر نظر نہ رکھنا) وَمَآ اُغۡنِیۡ عَنۡکُمۡ مِّنَ اللّٰہِ مِنۡ شَیۡءٍ۔ یعنی میں کیا اور میری تدبیر ہی کیا! میں کوئی تقدیر الٰہی تھوڑے ہی تم پر سے ٹال سکتا ہوں ...... کیا شانِ عبدیت ہر پیمبر میں ہوتی ہے! آیت سے معلوم ہوا کہ نفس تدبیر ہرگز منافی توکل نہیں، البتہ اُس تدبیر پر پورا اعتماد کر بیٹھنا اور اُسی کو مؤثر حقیقی سمجھنے لگنا منافی توکل ہے۔ مِنۡ شَیۡءٍ۔ میں نفی



اُغۡنِیۡ عَنۡکُمۡ مِّنَ اللّٰہِ مِنۡ شَیۡءٍ ؕ اِنِ الۡحُکۡمُ
اللہ کے مقابلہ میں تمہارے کچھ بھی کام نہیں آسکتا اختیار تو بس
اِلَّا لِلّٰہِ ؕ عَلَیۡہِ تَوَکَّلۡتُ ۚ وَعَلَیۡہِ فَلۡیَتَوَکَّلِ
اللہ ہی کا ہے اسی پر بھروسہ رکھتا ہوں اور اسی پر بھروسہ رکھنا چاہیے بھی
الۡمُتَوَکِّلُوۡنَ ﴿۶۷﴾ وَ لَمَّا دَخَلُوۡا مِنۡ حَیۡثُ اَمَرَهُمۡ
بھروسہ رکھنے والوں کو ف۱۲۷ اور جب وہ داخل ہوئے جس طرح ان کے باپ نے انہیں حکم
اَبُوۡهُمۡ ؕ مَا کَانَ یُغۡنِیۡ عَنۡهُمۡ مِّنَ اللّٰہِ مِنۡ
دیا تھا اللہ کے مقابلہ میں کچھ بھی ان کے کام نہ
شَیۡءٍ اِلَّا حَاجَۃً فِیۡ نَفۡسِ یَعۡقُوۡبَ قَضٰهَا ؕ
آسکا ہاں وہ تو ایک ارمان تھا یعقوبؑ کے دل میں جو انہوں نے پورا کر لیا ف۱۲۸
وَ اِنَّہٗ لَذُوۡ عِلۡمٍ لِّمَا عَلَّمۡنٰهُ وَلٰکِنَّ اَکۡثَرَ النَّاسِ
اور بیشک وہ (بڑے) صاحب علم تھے اس لئے کہ ہم نے ان کو علم دیا تھا ف۱۲۹ لیکن اکثر لوگ
لَا یَعۡلَمُوۡنَ ﴿۶۸﴾ ع وَ لَمَّا دَخَلُوۡا عَلٰی یُوۡسُفَ اٰوٰۤی
(اس حقیقت کا) علم نہیں رکھتے ف۱۳۰ اور جب یہ لوگ یوسفؑ کے پاس پہنچے تو (یوسفؑ نے) اپنے (حقیقی) بھائی کو
اِلَیۡہِ اَخَاهُ قَالَ اِنِّیۡۤ اَنَا اَخُوۡکَ فَلَا تَبۡتَئِسۡ بِمَا
اپنے پاس جگہ دی ف۱۳۱ (اور) کہا کہ میں تو تمہارا بھائی (یوسفؑ) ہوں سو جو کچھ یہ لوگ
کَانُوۡا یَعۡمَلُوۡنَ ﴿۶۹﴾ فَلَمَّا جَهَّزَهُمۡ بِجَهَازِهِمۡ جَعَلَ
کرتے رہے ہیں۔ اس پر (اب) نہ کڑھو ف۱۳۲ پھر جب ان کا سامان تیار کر دیا تو پانی کا گلاس
السِّقَایَۃَ فِیۡ رَحۡلِ اَخِیۡہِ ثُمَّ اَذَّنَ مُؤَذِّنٌ اَیَّتُهَا
اپنے (حقیقی) بھائی کے شلیتہ میں رکھ دیا ف۱۳۳ اس کے بعد ایک پکارنے والے نے پکار کر کہا اے



کامل کا بیان ہے۔ یعنی میری تدبیریں کسی خفیف و ادنیٰ درجہ میں بھی مشیت الٰہی کا مقابلہ نہیں کرسکتیں۔ اِنِ الۡحُکۡمُ اِلَّا لِلّٰہِ۔ سارے اختیارات تکوینی و تقدیری اللہ ہی کے ہاتھ میں ہیں، کسی مخلوق کو مشیت الٰہی میں ذرا بھی دخل نہیں۔ عَلَیۡہِ ...... الۡمُتَوَکِّلُوۡنَ۔ کلام یعقوبی کا اصل مقصد اسی مسئلہ توکل پر زور دینا معلوم ہوتا ہے۔ ف۱۲۸ (کچھ اس ظاہری تدبیر سے خدانخواستہ انہیں تقدیر الٰہی سے معارضہ تھوڑے ہی مقصود تھا) آیت میں بڑا سبق تسکین و تسلی کا عام اُمتیوں کے لیے ہے۔ درجۂ تدبیر و تدبیر جائز میں خدا معلوم کتنے اُمور ہیں جو دل میں آتے رہتے ہیں۔ ان سب کے لیے یہ بڑی سند ایک پیمبر کے عمل سے ہاتھ آگئی۔ ف۱۲۹ (اور وہ علم مرضیاتِ الٰہی کا تھا، جیسا کہ ہر نبی کو ہم دیتے رہتے ہیں) حضرت یعقوب علیہ السلام اس علم صحیح کے ہوتے ہوئے ظاہر ہے کہ تدبیر کو مؤثر حقیقی کب سمجھ سکتے تھے۔ انہوں نے تو صرف درجۂ تدبیر میں ایک احتیاط برتی تھی، اور ایسی احتیاطیں نامشروع نامحمود نہیں بلکہ عین مشروع و محمود ہیں۔ ف۱۳۰ (بلکہ اپنے جہل سے تدبیر کو مؤثر حقیقی سمجھنے لگتے اور معتوب ہوتے ہیں) مومن صادق اور عارف اس کے برعکس تدبیر کو بھی ایک ذریعہ تعمیل ارشاد کا بنا لیتا اور مستحق اجر و ثواب ہو جاتا ہے۔ ف۱۳۱ (شفقت و عزت کے ساتھ) خاطر داریوں اور مہمان نوازیوں کی تفصیلات توریت میں بھی درج ہیں۔ لیکن دوسرے بھائیوں کے شمول میں ...... ہمارے مفسرین نے مخصوص بنیامین کی خاطر داریوں کا ذکر کیا ہے۔ اور یہی سیاق قرآنی کے زیادہ مطابق ہے اور عقل بھی اسی کو قبول کرتی ہے۔ ف۱۳۲ (کہ اب تو اللہ نے ہم بچھڑے ہوؤں کو ملا دیا) ملنے کے بعد یقیناً بھائی بھائی میں خوب باتیں ہوئی ہوں گی۔ اور یہ تجویز یقیناً زیر بحث آئی ہوگی کہ آئندہ کے لیے ان ظالم بھائیوں سے بچ کر بنیامین کی یوسف علیہ السلام ہی کے پاس رہنے کے لیے کیا تدبیر اختیار کی جائے۔ اور بالآخر ایک صورت طے پاگئی جس کا ذکر ابھی بعد کی آیتوں میں آتا ہے۔ قَالَ اِنِّیۡۤ اَنَا اَخُوۡکَ۔ یہ مکالمت ظاہر ہے کہ آپ نے کہیں تخلیہ میں اُن سے کی ہوگی۔ ف۱۳۳ (اس مصلحت کے ساتھ کہ جب یہ لوگ رخصت ہو جائیں گے تو آپ ہی اس جام شاہی کی تلاش شروع ہوگی، اور شبہ خواہ مخواہ انہی قافلہ والوں پر ہوگا) یہ منصوبہ بنیامین کے مشورہ ہی سے تیار ہوا تھا، اس لیے وہ قدرۃً بےفکر اور مطمئن تھے اور ان کے کسی دھوکے یا غلط فہمی میں پڑنے کا امکان نہ تھا۔ السقایۃ غلہ ناپنے کا پیمانہ بھی یہی تھا۔ اور توریت میں ہے کہ یہ گلاس چاندی کا تھا۔ ہمارے یہاں کی بھی بعض روایتیں چاندی ہی سے متعلق ہیں۔ توریت میں ہے:۔ ''اور اُس نے اپنے گھر کے داروغہ کو یہ حکم کیا کہ ان آدمیوں کے بوروں کو غلہ سے جتنا کہ وہ لے جاسکیں بھر اور ہر شخص کی نقدی اس کے بورے کے اندر ڈال دے اور میرا پیالہ روپے کا پیالہ چھوٹے کے بورے میں اوپر وار اس کے غلہ کی قیمت سمیت رکھ دے چنانچہ اس نے یوسف علیہ السلام کے فرمانے کے موافق عمل کیا''۔ (پیدائش ۴۴: ۱۔۲)

اَلۡعِیۡرُ اِنَّکُمۡ لَسٰرِقُوۡنَ ﴿۷۰﴾ قَالُوۡا وَ اَقۡبَلُوۡا عَلَیۡہِمۡ

قافلہ والو ضرور تم ہی چور ہو ف۱۳۴ وہ بولے اور ان کی طرف متوجہ ہوئے

مَّاذَا تَفۡقِدُوۡنَ ﴿۷۱﴾ قَالُوۡا نَفۡقِدُ صُوَاعَ الۡمَلِکِ

کہ تمہاری کیا چیز گم ہوئی ہے ف۱۳۵ وہ بولے ہم سے شاہی پیمانہ گم ہوا ہے

وَ لِمَنۡ جَآءَ بِہٖ حِمۡلُ بَعِیۡرٍ وَّ اَنَا بِہٖ زَعِیۡمٌ ﴿۷۲﴾

اور جو کوئی اسے لے آئے گا اس کے لئے ایک بارِ شتر (غلہ) ہے اور میں اس کا ذمہ دار ہوں ف۱۳۶

قَالُوۡا تَاللّٰہِ لَقَدۡ عَلِمۡتُمۡ مَّا جِئۡنَا لِنُفۡسِدَ فِی الۡاَرۡضِ

وہ بولے بخدا! تمہیں خوب معلوم ہے کہ ہم لوگ ملک میں فساد پھیلانے نہیں آئے ہیں

وَ مَا کُنَّا سٰرِقِیۡنَ ﴿۷۳﴾ قَالُوۡا فَمَا جَزَآؤُہٗۤ اِنۡ

اور نہ ہم چور ہیں ف۱۳۷ وہ بولے اس (چور) کی کیا سزا اگر

کُنۡتُمۡ کٰذِبِیۡنَ ﴿۷۴﴾ قَالُوۡا جَزَآؤُہٗ مَنۡ وُّجِدَ فِیۡ

تم جھوٹے نکلے؟ ف۱۳۸ وہ بولے کہ اس کی سزا یہ ہے کہ جس کسی کے شلیتہ میں

رَحۡلِہٖ فَہُوَ جَزَآؤُہٗ ؕ کَذٰلِکَ نَجۡزِی الظّٰلِمِیۡنَ ﴿۷۵﴾

وہ (پیمانہ) مل جائے تو وہی شخص اپنی سزا ہے ہم لوگ مجرموں کو یونہی سزا دیا کرتے ہیں ف۱۳۹

فَبَدَاَ بِاَوۡعِیَتِہِمۡ قَبۡلَ وِعَآءِ اَخِیۡہِ ثُمَّ اسۡتَخۡرَجَہَا

پھر (یوسفؑ) نے اپنے (حقیقی) بھائی کے تھیلے سے قبل دوسروں کے تھیلوں سے (تلاش کی) ابتداء کی، پھر اس

مِنۡ وِّعَآءِ اَخِیۡہِ ؕ کَذٰلِکَ کِدۡنَا لِیُوۡسُفَ ؕ

(پیمانہ) کو اپنے (حقیقی) بھائی کے تھیلے سے برآمد کر لیا اس طرح کی تدبیر ہم نے یوسفؑ کی خاطر کر دی ف۱۴۰

مَا کَانَ لِیَاۡخُذَ اَخَاہُ فِیۡ دِیۡنِ الۡمَلِکِ اِلَّاۤ اَنۡ

(یوسفؑ) اپنے بھائی کو بادشاہ (مصر) کے قانون کے لحاظ سے نہیں لے سکتے تھے ف۱۴۱ مگر یہ ہے کہ



ف۱۳۴ یہ ندا کرنے والا یقیناً مہمان خانہ کا کوئی افسر ہوگا۔ اب سوال یہ ہے کہ اُس نے یہ بطور خود کیا یا حضرت یوسف علیہ السلام کے حکم سے؟ قرینہ تو یہی کہتا ہے کہ از خود کیا ہوگا۔ وزیر تک اس صاف اور سیدھی کارروائی کو لے جانے کی ضرورت کیا تھی۔ اور نہ قرآن مجید ہی میں اس کی طرف کوئی اشارہ ہے۔ صرف بعض مفسرین کی یہ رائے ہے اور اگر اسے تسلیم کر لیا جائے تو زیادہ سے زیادہ صورت توریہ کی لازم آتی ہے یعنی سرقہ سے حقیقۃً مراد وہ سرقہ تھا کہ حضرت یوسف علیہ السلام کو حضرت یعقوب علیہ السلام سے غائب کر دیا تھا۔ لیکن سامعین معنیٰ قریب یعنی پیمانہ کا سرقہ سمجھے۔ لیکن اگر یوسف علیہ السلام کا اذن وحکم نہ فرض کیا جائے تو اس توجیہ وتاویل کی بھی ضرورت نہیں رہتی۔ اور اس صورت میں بات بالکل صاف ہو رہتی ہے کہ مہمان خانہ کے اہل کاروں اور عملہ والوں نے از خود ہی یہ قیاس کر کے یہ صدا لگائی) اکابر اہل تفسیر ادھر ہی گئے ہیں۔ لیس فی القرآن انھم نادوا بذٰلک النداء عن امر یوسف علیہ السلام والا قرب الی ظاھر الحال انھم فعلوا ذٰلک من انفسھم (کبیر) قال قائل من الموکلین بالصیحان وقد فقدوہ ولم یدروا من اخذہ ایتھا العیر انکم لسارقون علی ظن منھم انھم کذٰلک ولم یامرھم یوسف بذٰلک (جصاص) قیل قالوہ من غیر امر یوسف (معالم) وھو من قبل المؤذن بناءً علی زعمہ (روح) حضرت یوسف علیہ السلام کو ملزم قرار دینے کی اصل ذمہ داری توریت پر ہے۔ چنانچہ اس میں ہے:۔ ”جوں ہی صبح کی روشنی ہوئی وہ سب اپنے گدھے لے کے چل نکلے جب وہ شہر سے تھوڑی دور باہر گئے یوسف نے اپنے گھر کے داروغہ کو کہا کہ اٹھ اور ان لوگوں کا پیچھا کر اور جب تو انہیں پاوے تو انہیں کہہ کہ تم نے کس لئے نیکی کے عوض یہ بدی کی۔“ (پیدائش ۴۴: ۴، ۵) ثُمَّ اَذَّنَ مُؤَذِّنٌ۔ یعنی جب قافلہ کچھ دور نکل گیا اور شاہی مہمان خانہ کے اہل کاروں کو وہ پیمانہ غائب نظر آیا تو قدرۃً انہیں شبہ اسی قافلہ والوں پر گزرا اور ان میں سے کسی نے لپک کر یہ آواز دی۔ اِنَّکُمۡ لَسٰرِقُوۡنَ۔ فقہاء نے لکھا ہے کہ ظن غالب کی بناء پر اگر کسی کو چور کہہ دیا جائے تو اس پر کذب کا اطلاق نہیں ہوگا۔ فلم یکن قول ھٰذا القائل کذبًا اذ کان مرجعہ الی غالب ظنہ (جصاص) ف۱۳۵ (کہ جس سے ہم پر شبہ چوری کا کر رہے ہو) برادرانِ یوسف علیہ السلام نے یہ صدا سن کر پیچھے مڑ کر دیکھا اور حیران ہو کر کہا کہ آخر وہ ہے کیا چیز جس کے غائب ہو جانے سے آپ ہم لوگوں کو چور سمجھنے لگے! عَلَیۡہِمۡ۔ کے صیغہ جمع سے معلوم ہوتا ہے کہ تلاش میں تعاقب کرنے والا کوئی فرد واحد نہ تھا بلکہ متعدد سلطانی اہلکار تھے۔ ف۱۳۶ یہ انعام خزانہ سرکار کی طرف سے مقرر ہوا تھا اور قحط وخشک سالی کے زمانہ میں غلہ کا راشن اتنی بڑی مقدار میں ایک بہت بڑا انعام تھا۔ اَنَا بِہٖ زَعِیۡمٌ۔ یہ کہنے والا کون تھا اور انا کی ضمیر کس کی طرف ہے! لازمی نہیں کہ حضرت یوسف علیہ السلام ہی سے مراد لی جائے۔ سرکاری اہلکار متعلقہ بھی مراد ہو سکتا ہے اور اکثر اکابر سلف اسی طرف گئے ہیں۔ الزعیم ھو المؤذن (ابن جریر عن مجاہد) یقول المؤذن (مدارک ومعالم) وھو قول المؤذن (روح) ف۱۳۷ برادرانِ یوسف علیہ السلام نے اپنے اوپر یہ عجیب وغریب اور توہین آمیز الزام سن کر ان اہلکارانِ سرکاری سے کہا کہ ہم اپنے ملک وقوم کے اعیان واشراف میں ہیں، چوری سے ہمیں واسطہ کیا۔ اور پھر ہم تو آپ کے مہمان ایک بار قبل بھی رہ چکے ہیں اور ہمارے اطوار وخصائل آپ پر واضح ہو چکے ہیں آپ کو یہ خیال ہی کیسے گزرا کہ ہم آپ کے ملک میں کوئی جرم کرنے یا قانون شکنی کرنے آئے ہیں۔ تَاللّٰہِ لَقَدۡ عَلِمۡتُمۡ۔ خطاب یہاں عہدہ دارانِ سرکاری سے ہے اور تائے قسم اور لقد کی دہری تہری تاکید سے اپنے دعویٰ پر انتہائی زور دینا مقصود ہے جیسے اردو میں کہتے ہیں کہ یہ خیال ہی آپ کو کیسے پیدا ہوا۔ تَاللّٰہِ۔ ت قسم کی ہے۔ اور یہ تائے قسم عربی میں صرف لفظ اللہ پر داخل ہوتی ہے۔ اس کے کسی مرادف رحمٰن۔ رب وغیرہ پر نہیں آتی۔ ف۱۳۸ (اور چور ثابت ہو گئے) ان افسروں نے کہا اگر تلاش کے بعد سامان تمہارے ہی پاس نکل آیا اور تمہاری صفائی جھوٹی ثابت ہوئی تو تم ہی اپنے ملک وقوم کے آئین کے لحاظ سے بتاؤ کہ تمہاری کیا سزا؟ ف۱۳۹ یعنی ہماری شریعت اسرائیلی میں چوری کی سزا یہی ہے......توریت میں جو سزائیں درج ہیں، خیال رہے کہ وہ شریعت موسوی کی ہیں، شریعت اسرائیلی سے کئی سال بعد کی۔ فَہُوَ جَزَآؤُہٗ۔ یعنی چوری کی سزا میں صاحب مال چور کو اپنا غلام بنا لے۔ والمعنی ان استعبادہ ھو جزاء ذٰلک الجرم (کبیر) ف۱۴۰ (بنیامین کو پاس رکھ لینے کی) کِدۡنَا۔ صیغہ متکلم لا کر گویا یہ صاف کر دیا کہ اس سلسلہ میں جو کچھ بھی مخفی کارروائیاں تھیں سب ہمارے ایماء سے ہوئیں، یوسف علیہ السلام کسی منزل پر بھی قابل الزام نہیں۔ فَبَدَاَ۔ اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ تلاشی یوسف علیہ السلام نے اپنے ہاتھ ہی سے لی ہو۔ ان کے کسی نائب کا فعل بھی انہی کا سمجھا جائے گا۔ کید۔ مکر کے قسم کے الفاظ جب حق تعالیٰ کی جانب منسوب ہوتے ہیں تو ان سے مراد محض مخفی تدبیر ہوتی ہے نہ کہ اردو محاورہ کے مطابق دغا فریب وغیرہ۔ الکید من الخلق الحیلۃ ومن اللہ التدبیر بالحق (معالم) امام رازی علیہ الرحمہ نے کہا ہے کہ اس قسم کے الفاظ جب حق تعالیٰ کے لئے استعمال ہوتے ہیں تو ان سے مراد ان اعمال کی منتہائے مقصود اور حاصل غرض ہوتی ہے نہ کہ ان اعمال کے ابتدائی مدارج۔ انا ذکرنا قانونًا معتبرًا فی ھٰذا الباب وھو ان امثال ھٰذہ الالفاظ تحمل علی نہایات الاغراض لا علی بدایات الاغراض (کبیر) کَذٰلِکَ کِدۡنَا لِیُوۡسُفَ۔ فقہاء نے یہاں سے یہ استدلال کیا ہے کہ مقصد مباح کے حاصل کرنے کے لئے حیلہ کرنا جائز ہے۔ دلالۃ علی اجازۃ الحیلۃ فی التوصل الی المباح (جصاص) ف۱۴۱ مصری قانون میں چوری کی سزا غلامی نہیں، جرمانہ وتازیانہ تھی۔ لِیَاۡخُذَ۔ اخذ کے یہاں معنی، پکڑ لینے کے نہیں، گرفتار تو بنیامین ہو ہی گئے تھے، یہاں اس سے مراد یوسف علیہ السلام کا انہیں اپنے پاس رکھ لینا ہے جیسا کہ [illegible]

مصری قانون کے لحاظ سے یہ بات حضرت یوسف ؑ کے لئے ممکن نہ تھی۔ ای لم یکن له اخذه فی حکم ملک مصر قال الضحاک وغیره (ابن کثیر) یعنی ان یوسف لم یکن یتمکن من حبس اخیه فی حکم الملک (معالم) والمعنی انه کان حکم الملک فی السارق ان یضرب ویغرم ضعفی ما سرق فما کان یوسف قادرًا علی حبس اخیه عند نفسه بناء علی دین الملک وحکمه (کبیر) اور ظاہر ہے کہ یہ باہر کے آئے ہوئے لوگ اصولاً اسی ملک کے قانون کے ماتحت تھے جس میں اس وقت مقیم تھے۔ جیسا کہ آج تک بین الاقوامی قانون کا دستور چلا آتا ہے۔ فِيْ دِيْنِ الْمَلِكِ۔ یوسف ؑ کو نور نبوت سے معلوم ہوچکا تھا کہ آیندہ کو نظام حکومت انہی کے ہاتھ میں آنے والا ہے۔ اس لیے آپ سر دست مصری آئین سے کوئی تعرض نہ فرماتے تھے۔ ف۱۴۲ (پس کوئی بھی اپنے علم پر نازاں نہ ہو، جہاں سب کا علم ختم ہوجاتا ہے۔ اس کے بھی اوپر اس ہستی کا علم ذاتی اور علم محیط ہے۔ جس کا نام عالم الغیب والشہادة ہے) اِلَّاۤ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ۔ چنانچہ خود انہی لوگوں کی زبان سے یہ نکلا کہ ہم میں جس کی بھی چوری ثابت ہو اسے اپنا غلام بنالو...... یعنی عام قاعدہ کے لحاظ سے تو یوسف ؑ کو کوئی اختیار تھا ہی نہیں کہ بنیامین کو اپنے پاس روک رکھیں، یہ تو



يَّشَآءَ اللّٰهُ ؕ نَرْفَعُ دَرَجٰتٍ مَّنْ نَّشَآءُ ؕ وَ فَوْقَ
اللہ ہی کو منظور تھا ہم جس کے مرتبے چاہتے ہیں بلند کرتے ہیں اور ہر
كُلِّ ذِىْ عِلْمٍ عَلِيْمٌ (٧٦) قَالُوْۤا اِنْ يَّسْرِقْ فَقَدْ
صاحب علم سے بڑھ کر ایک عالم ہے ف۱۴۲ (برادران یوسفؑ) بولے کہ اگر اس نے چوری کی ہے تو
سَرَقَ اَخٌ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ ۚ فَاَسَرَّهَا يُوْسُفُ
اس کا (یعنی) بھائی بھی اس کے پیشتر چوری کرچکا ہے ف۱۴۳ پس یوسفؑ نے اسے اپنے دل میں
فِىْ نَفْسِهٖ وَلَمْ يُبْدِهَا لَهُمْ ۚ قَالَ اَنْتُمْ شَرٌّ
پوشیدہ رکھا اور اسے ان پر ظاہر نہ ہونے دیا ف۱۴۴ کہا کہ تم تو (اور بھی) بدتر
مَّكَانًا ۚ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا تَصِفُوْنَ (٧٧) قَالُوْا يٰۤاَيُّهَا
ہو اور جو کچھ تم بیان کررہے ہو اسے اللہ ہی خوب جانتا ہے ف۱۴۵ وہ بولے اے
الْعَزِيْزُ اِنَّ لَهٗۤ اَبًا شَيْخًا كَبِيْرًا فَخُذْ اَحَدَنَا
عزیز! اس کا باپ بہت ہی بوڑھا ہے سو آپ اس کی جگہ ہم میں سے کسی کو
مَكَانَهٗ ۚ اِنَّا نَرٰىكَ مِنَ الْمُحْسِنِيْنَ (٧٨) قَالَ مَعَاذَ
لے لیجیے ہم تو آپ کو بہت نیک مزاج پاتے ہیں ف۱۴۶ (یوسفؑ نے) کہا اللہ اس سے
اللّٰهِ اَنْ نَّاْخُذَ اِلَّا مَنْ وَّجَدْنَا مَتَاعَنَا عِنْدَهٗۤ ۙ
پناہ میں رکھے کہ ہم نے جس کے پاس اپنی چیز پائی ہے اس کے سوا (کسی اور کو) ہم پکڑ رکھیں
اِنَّاۤ اِذًا لَّظٰلِمُوْنَ (٧٩) ع فَلَمَّا اسْتَيْــَٔسُوْا مِنْهُ
اس حالت میں تو ہم ہی بڑے ناانصاف ٹھہریں گے ف۱۴۷ پھر جب وہ ان کی طرف سے مایوس ہوگئے
خَلَصُوْا نَجِيًّا ؕ قَالَ كَبِيْرُهُمْ اَلَمْ تَعْلَمُوْۤا اَنَّ اَبَاكُمْ
تو علیحدہ ہوکر باہم مشورہ کرنے لگے ف۱۴۸ ان میں سے سب سے بڑے نے کہا کیا تمہیں معلوم نہیں کہ تمہارے باپ



ع ۱۱ / ۳

محض اللہ نے اپنی مشیت تکوینی سے یہ بات عہدہ داروں کے دل میں ڈال دی جو انہوں نے خود اسرائیلیوں سے ان کے قانون کی بابت سوال کرلیا۔ نَرْفَعُ دَرَجٰتٍ مَّنْ نَّشَآءُ۔ سیاق چاہتا ہے کہ یہاں درجات علم مراد ہوں۔ چنانچہ یوسف ؑ کا مرتبہ علم میں اتنا بڑھ کر رہا۔ ای بالعلم کما رفعنا درجة یوسف علی اخوته (معالم) ف۱۴۳ (اس لئے اس کی چوری پر کچھ ایسا تعجب نہیں) برادران یوسف ؑ کی سیرت جو شروع سے نمودار ہورہی ہے اب اس میں ایک اور عنوان کا اضافہ ہوا ایک الزام یوسف ؑ پر اور دھر دیا کہ انہوں نے اپنے بچپنے میں اپنے نانا کے ہاں ایک سونے کی مورتی اٹھا کر غائب کردی تھی اس خیال سے کہ اب بت پرستی سے باز رہیں گے۔ کان جدة ابو امه کافرا یعبد الاوثان فامرته امه بان یسرق تلک الاوثان ویکسرها فلعله یترک عبادة الاوثان ففعل ذٰلک فهٰذا هو السرقة (کبیر عن سعید بن جبیر) ف۱۴۴ یوسف ؑ کو اپنے برادران نامہربان کا یہ قول سن کر غصہ تو قدرةً آیا لیکن آپ نے اسے ظاہر نہ فرمایا۔ ھا کی ضمیر دونوں جگہ اس فقرہ کی طرف ہے جو آگے آرہا ہے۔ فاسر الجملة واما الکلمة التی هی قوله انتم شر مکانا (کبیر عن الزجاج) یعنی الکلمة التی بعدها (ابن کثیر) یعنی بها الکلمة (معالم) دوسرے مرجع بھی ذکر کئے گئے ہیں۔ مثلاً اجابة کہ یوسف ؑ نے اس وقت جواب نہ دیا۔ یا مقالة کہ یوسف ؑ نے سرقہ کی اصل حقیقت ان پر نہ کھول دی۔ ای فاسر یوسف اجابتهم فی نفسه فی ذٰلک الوقت (کبیر) ویجوز ایضا ان یکون اضمارا للمقالة والمعنی اسرّ یوسف مقالتهم، یعنی اسرّ یوسف فی نفسه کیفیة تلک السرقة ولم یبین لهم انها کیف وقعت (کبیر) اسرها ای جواب هٰذه الکلمة (ابن عباس) لم یبدها ای جوابها (ابن عباس) ف۱۴۵ یعنی تم جو ہم دونوں کو چور بنارہے ہو اس کی حقیقت اللہ ہی پر خوب روشن ہے۔ قَالَ۔ یوسف ؑ نے یہ سب کچھ اپنے دل میں کہا۔ ای فی نفسه (ابن عباس) اَنْتُمْ شَرٌّ مَّكَانًا۔ کہ دوسرے تو مال ہی چراتے ہیں اور تم نے تو انسان کو چرالیا! اور وہ بھی اپنے باپ سے اس کے محبوب ترین بیٹے کو! ف۱۴۶ برادران یوسف نے جب دیکھا کہ اب تو برے بھلے اور ضابطہ سے اب کوئی صورت بنیامین کی عزیز مصر کے قید سے چھوٹنے کی نظر نہیں آتی اور باپ کو جو زبردست اور حلفیہ قول وقرار دے آئے تھے وہ سب یاد آئے تو اب لگے خوشامد کی راہ سے کہنے کہ حضور والا اس لڑکے کے چاہنے والے باپ بہت بوڑھے ہیں۔ ان کے قلب کو بہت سخت صدمہ ہوگا اس لئے آپ یہ کیجئے کہ اس لڑکے کے بجائے ہم میں سے کسی کو رکھ لیجئے اور اسے جانے دیجئے اور حضور جیسے رحیم المزاج حاکم ہماری درخواست ضرور ہی منظور کرلیں گے ہمیں بڑی آس لگی ہوئی ہے۔ يٰۤاَيُّهَا الْعَزِيْزُ۔ اب معلوم ہوتا ہے کہ حضرت یوسف ؑ مدار المہامی پر فائز ہوچکے ہیں۔ ف۱۴۷ آپ نے فرمایا کہ تم نے بھی غضب کردیا! مجھ سے یہ چاہتے ہو کہ مال کسی کے پاس نکلے اور سزا کسی کو ملے، حاشا مجھ سے تو یہ ناانصافی نہیں ہوسکتی۔ شریعت اسلامی میں بھی سزائے بدنی میں مبادلہ جائز نہیں۔ زید اگر اپنی خوشی سے اپنے کو عمرو کے عوض رجم یا قتل یا قطع عضو کے لئے پیش کردے تو قاضی یا مدعی کو اس کے قبول کرلینے کا اختیار نہیں۔ حضرت یوسف ؑ کمال احتیاط سے بنیامین کو اپنی زبان سے چور نہیں کہتے بلکہ صرف اتنا کہتے ہیں کہ مال تو تمہارے سامنے جس کی تلاشی میں نکلا، سزا تم اس کے سوا کسی اور کو دلانا چاہتے ہو! ف۱۴۸ (کہ اب کیا کرنا چاہیے، نہ بنیامین کو چھوڑ کر واپس جاتے بنتا ہے نہ یہاں ٹھہرتے) منه۔ ضمیر یوسف ؑ کی طرف بھی جاسکتی ہے اور بنیامین کی طرف بھی...... پہلی صورت میں ”جب ان لوگوں کو یوسف ؑ کی طرف سے یوسف ؑ کے جواب سے مایوسی ہوگئی“، دوسری صورت میں ”جب ان لوگوں کو بنیامین کی طرف سے بنیامین کے متعلق مایوسی ہوگئی۔“

قَدْ اَخَذَ عَلَیْكُمْ مَّوْثِقًا مِّنَ اللّٰهِ وَ مِنْ قَبْلُ مَا

تم سے اللہ کی قسم کھلاکر قول لے چکے ہیں اور اس کے قبل

فَرَّطْتُّمْ فِیْ یُوْسُفَ ۚ فَلَنْ اَبْرَحَ الْاَرْضَ حَتّٰی

یوسفؑ کے بارہ میں تو تقصیر کر ہی چکے ہو ف۱۴۹ سو میں تو (اس) سرزمین سے ٹلتا نہیں جب تک

یَاْذَنَ لِیْۤ اَبِیْۤ اَوْ یَحْكُمَ اللّٰهُ لِیْ ۚ وَ هُوَ خَیْرُ

میرے باپ مجھ کو اجازت نہ دیں یا اللہ ہی میرے حق میں فیصلہ کر دے اور وہی بہترین

الْحٰكِمِیْنَ ﴿۸۰﴾ اِرْجِعُوْۤا اِلٰۤی اَبِیْكُمْ فَقُوْلُوْا یٰۤاَبَانَاۤ

فیصلہ کرنے والا ہے ف۱۵۰ تم لوگ اپنے باپ کے پاس واپس جاؤ اور ان سے کہو کہ اے ابا

اِنَّ ابْنَكَ سَرَقَ ۚ وَ مَا شَهِدْنَاۤ اِلَّا بِمَا عَلِمْنَا وَ مَا

آپ کے بیٹے نے چوری کی اور ہم تو شاہد اتنے ہی کے تھے جتنا ہم جانتے تھے اور ہم

كُنَّا لِلْغَیْبِ حٰفِظِیْنَ ﴿۸۱﴾ وَ سْـَٔلِ الْقَرْیَةَ الَّتِیْ كُنَّا

غیب کے تو جاننے والے تھے نہیں ف۱۵۱ آپ اس بستی والوں سے دریافت کر لیجیے جہاں

فِیْهَا وَ الْعِیْرَ الَّتِیْۤ اَقْبَلْنَا فِیْهَا ؕ وَ اِنَّا لَصٰدِقُوْنَ ﴿۸۲﴾

ہم تھے اور اس قافلہ والوں سے (بھی) جس میں ہم آئے ہیں اور بیشک ہم ہی سچے ہیں ف۱۵۲

قَالَ بَلْ سَوَّلَتْ لَكُمْ اَنْفُسُكُمْ اَمْرًا ؕ فَصَبْرٌ

(یعقوبؑ نے) کہا (اجی نہیں) بلکہ تمہارے لئے تمہارے دل نے ایک بات گڑھ لی ہے ف۱۵۳ میں صبر ہی کروں گا

جَمِیْلٌ ؕ عَسَی اللّٰهُ اَنْ یَّاْتِیَنِیْ بِهِمْ جَمِیْعًا ؕ اِنَّهٗ

بلا آمیزش شکایت، کیا عجب کہ اللہ ان سب کو مجھ تک پہنچا دے ف۱۵۴ بیشک

هُوَ الْعَلِیْمُ الْحَكِیْمُ ﴿۸۳﴾ وَ تَوَلّٰی عَنْهُمْ وَ قَالَ

وہی بڑا علم والا ہے بڑا حکمت والا ہے ف۱۵۵ اور ان کی طرف سے منہ پھیر لیا اور کہنے لگے



ف۱۴۹ (وہی ایک پرانی شرمندگی کیا کم ہے، کہ یہ نئی شرمندگی لے کر ان کے پاس جاؤں) قَالَ كَبِیْرُهُمْ. توریت میں اس موقع پر نام یہودا کا درج ہے جو اپنے بھائیوں میں چوتھے نمبر پر تھا۔ قرآن نے اس تاریخی غلطی کی تصحیح کر دی۔ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ کبیر سے مراد لازمی طور پر سن کی بڑائی نہ ہو۔ عقل وغیرہ کی بڑائی بھی مراد لئے جانے کی گنجائش ہے۔ قیل کبیرهم فی العقل وهو یهودا وهو الذی نهاهم عن قتل یوسف (کبیر) ای اعقلهم (ابن قتیبہ) یعنی فی العلم والعقل لا فی السن قال ابن عباسؓ والکلبی هو یهودا وهو اعقلهم (معالم) اَلَمْ تَعْلَمُوْۤا ...... اللّٰه۔ یعنی ہم تو حلف مؤکد کے ساتھ بنیامین کی حفاظت کا وعدہ کر چکے ہیں اور ایسی مجبوری ابھی تک لاحق ہوئی نہیں ہے کہ ہم کوئی تدبیر کسی درجہ میں بھی نہ کر سکیں۔ ف۱۵۰ یعنی یا تو والد ماجد ان حالاتِ خصوصی کو سن کر خود ہی مجھے یہاں سے ہٹنے اور وطن آنے کی اجازت دے دیں اور یا اللہ تعالیٰ بنیامین کی رہائی کی کوئی سبیل نکال دے اور ہم سب اسے ساتھ لے کر چلیں۔ ف۱۵۱ یعنی ہمیں کیا خبر تھی کہ بنیامین یہ حرکت کرے گا ورنہ ہم کبھی قول وقرار نہ کرتے۔ وَمَا شَهِدْنَاۤ اِلَّا بِمَا عَلِمْنَا۔ یعنی قول وقرار دیتے وقت تو ہم نے صرف اتنی ہی ذمہ داری لی تھی جتنی ہمارے ظاہر علم میں آ سکتی تھی۔ فقہاء نے یہاں سے یہ نکالا ہے کہ ظاہر علم پر بھی بغیر حقیقتِ علم کے شمول کے اسم علم کا اطلاق جائز ہے۔ هذا یدل علی جواز اطلاق اسم العلم من طریق الظاهر وان لم یعلم حقیقة (جصاص) ف۱۵۲ یعنی اگر آپ ہماری بات کا یقین نہیں کرتے تو اپنے کسی معتبر آدمی کو بھیج کر مصر سے تصدیق کرا لیجیے یا ہمارے ساتھ جو اور اہل قافلہ تھے انہی سے دریافت کر لیجیے سب ہمارے ہی بیان کی تصدیق کریں گے۔ وَالْعِیْرَ الَّتِیْۤ اَقْبَلْنَا فِیْهَا۔ اس وقت سفر کا عام طریقہ یہی تھا کہ بہت سے لوگ مل کر اور قافلہ بنا کر سفر کرتے تھے اور پھر قحط وگرانی کی مصیبت تو آس پاس کے ملکوں میں پھیلی ہوئی تھی، آلِ یعقوب علیہ السلام کے علاوہ اور بھی خدا معلوم کتنے اس طرح قافلہ بنا کر مصر پہنچ رہے تھے۔ ف۱۵۳ (جیسا کہ واقعہ یوسف علیہ السلام میں پہلے ہی تم کر چکے ہو) شدتِ غم وحزن میں انسان ایسے ہی کلمات پر طبعاً مضطر ہے اور پیمبر بھی انسان ہی ہوتے ہیں، سارے انسانی جذبات کے ساتھ یہ گفتگو اب اس موقع کی ہے کہ بڑے بھائی اور بنیامین کو مصر میں چھوڑ اور سب بھائی کنعان میں اپنے والد ماجد کی خدمت میں پہنچے ہیں اور روئداد مصائب سنائی ہے۔ فقہاء مفسرین نے لکھا ہے کہ جو متہم ومشتبہ ہو، اس کو یقین کے ساتھ نہیں، لیکن حدود ظن تک متہم ومشتبہ سمجھنا موجب معصیت نہیں کہ اس پر انسان طبعاً مضطر ہی ہے۔ ف۱۵۴ (اور میرے یوسف کے خواب کی تعبیر بچی نکل آئے) بِهِمْ جَمِیْعًا۔ بهم۔ صیغہ جمع کا ہے، تثنیہ کا نہیں۔ مراد حضرت یعقوب علیہ السلام کی اپنے تینوں بچھڑے ہوئے بیٹوں سے تھی۔ یوسف علیہ السلام وبنیامین کی محبوبیت تو ظاہر ہی ہے۔ لیکن معلوم ہوا کہ تعلق خاطر اس تیسری اولاد سے بھی پوری طرح تھا۔ فَصَبْرٌ جَمِیْلٌ۔ فقرہ کی ترکیب مختلف طریقوں سے کی گئی ہے۔ سب سے صاف اور بے تکلف وہ ہے جس کے مطابق ترجمہ متن میں درج کیا گیا ہے۔ جمیل سے مراد ایسا صبر ہے، جو بلا آمیزش شکوہ وشکایت ہو۔ ف۱۵۵ اسی کو خوب خبر ہے کہ ان میں سے کون کون، کس حال میں، کہاں کہاں ہے۔ اور وہی جب ملانا چاہے گا تو اپنی حکمت سے اسباب اور تدبیریں بھی ایسی پیدا کرے گا۔ میرا حالِ زار بھی اس پر خوب روشن ہے اور مجھے جو اس ابتلاء میں اسی نے ڈالا ہے وہ بھی کسی حکمت ومصلحت ہی سے ہے۔

يَاَسَفٰى عَلٰى يُوْسُفَ وَ ابْيَضَّتْ عَيْنٰهُ مِنَ

ہائے یوسف! اور غم سے (روتے روتے) ان کی آنکھیں

الْحُزْنِ فَهُوَ كَظِيْمٌ ﴿٨٤﴾ قَالُوْا تَاللّٰهِ تَفْتَؤُا تَذْكُرُ

سفید پڑ گئیں اور وہ گھٹ گھٹ کر رہتے تھے ١٥٦ (بیٹے) بولے تم تو واللہ یوسف ہی کی یاد میں سدا

يُوْسُفَ حَتّٰى تَكُوْنَ حَرَضًا اَوْ تَكُوْنَ مِنَ

لگے رہو گے یہاں تک کہ جاں بلب ہو جاؤ گے یا دم ہی

الْهٰلِكِيْنَ ﴿٨٥﴾ قَالَ اِنَّمَآ اَشْكُوْا بَثِّيْ وَحُزْنِيْٓ اِلَى

نکل جائے گا ١٥٧ (یعقوبؑ نے) فرمایا میں تو اپنے رنج و غم کی شکایت بس (اپنے) اللہ ہی سے

اللّٰهِ وَاَعْلَمُ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿٨٦﴾ يٰبَنِيَّ اذْهَبُوْا

کر رہا ہوں اور اللہ کی طرف سے وہ جانتا ہوں جو تم نہیں جانتے ١٥٨ اے میرے بیٹو جاؤ

فَتَحَسَّسُوْا مِنْ يُّوْسُفَ وَ اَخِيْهِ وَ لَا تَايْـَٔسُوْا

اور یوسف اور اس کے بھائی کی تلاش کرو اور اللہ کی رحمت سے

مِنْ رَّوْحِ اللّٰهِ ؕ اِنَّهٗ لَا يَايْـَٔسُ مِنْ رَّوْحِ اللّٰهِ اِلَّا

مایوس نہ ہو اللہ کی رحمت سے مایوس تو بس

الْقَوْمُ الْكٰفِرُوْنَ ﴿٨٧﴾ فَلَمَّا دَخَلُوْا عَلَيْهِ قَالُوْا يٰٓاَيُّهَا

کافر ہی لوگ ہوتے ہیں ١٥٩ پھر جب وہ لوگ (عزیز) کے پاس پہنچے تو بولے اے

الْعَزِيْزُ مَسَّنَا وَ اَهْلَنَا الضُّرُّ وَجِئْنَا بِبِضَاعَةٍ

عزیز ہم کو اور ہمارے گھر والوں کو (بڑی) تکلیف پہنچ رہی ہے ١٦٠ اور ہم یہ نکمی پونجی لے کر

مُّزْجٰىةٍ فَاَوْفِ لَنَا الْكَيْلَ وَتَصَدَّقْ عَلَيْنَا ؕ اِنَّ اللّٰهَ

آئے ہیں سو آپ ہمیں ہمارے لئے غلہ پوری ناپ سے دیجئے اور ہمارے ساتھ رعایت کیجئے، بیشک اللہ



ف١٥٦ جسے فطرت بشری سے ذرا بھی واقفیت ہے وہ جانتا ہے کہ نئی چوٹ سے پرانی چوٹ تازہ ہو جاتی ہے اور تازہ غم سے پرانا غم ہرا ہو جاتا ہے۔ یہ امر انسان کے لئے طبعی ہے۔ چنانچہ اسی کے اقتضاء سے آپؑ بھی حضرت یوسف علیہ السلام کو از سرِ نو شدت کے ساتھ یاد کرنے لگے...... پیمبر اپنے جذبات واحساسات کے لحاظ سے بالکل بشر ہوتا ہے، مافوق البشر نہیں ہوتا ہے۔ یہ سبق قصۂ یوسفی کے ایک ایک جزئیہ سے بار بار دہرایا جا رہا ہے۔ تَوَلّٰى عَنْهُمْ۔ یہ منہ پھیر لینا انقباضِ طبعی کے اثر سے تھا۔ وَ ابْيَضَّتْ عَيْنٰهُ مِنَ الْحُزْنِ۔ یہ اشک افشانی کمالاتِ نبوت کے ذرا بھی منافی نہیں (جیسا کہ آج کل کے بعض نافہموں نے لکھ دیا ہے) بلکہ اور زیادہ شفقت اور رقت قلب کی علامت ہے۔ یجوز للنبی علیه السلام ان یبلغ الجزع ذٰلک المبلغ لان الانسان مجبولٌ علٰی ان لا یملک نفسه عند الحزن (مدارک) اور حضرت یوسف علیہ السلام تو خیر نوجوان تھے ہمارے حضور انور تو اپنے فرزند ابراہیم علیہ السلام کی وفات پر آنسوؤں کے ساتھ روئے ہیں جو ابھی شیر خوار ہی تھے۔ فَهُوَ كَظِيْمٌ۔ یعنی دل پر اور آنکھوں پر تو اختیار نہ تھا باقی زبان پر کوئی کلمہ بے صبری یا جزع فزع کا نہیں آنے پاتا تھا۔ یہ فقرہ اس لیے بڑھا دیا گیا کہ حضرت یعقوب علیہ السلام کی شدتِ غم کے ساتھ ساتھ آپ کی شدتِ ضبط بھی نمایاں ہو جائے، مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ محبت طبعی محبت حق کے منافی نہیں۔ اس کے ساتھ جمع ہو سکتی ہے، بلکہ کاملین میں اس کا غلبہ انہیں رضائے حق سے غافل نہیں کر دیتا بلکہ اس تعلق کو اور مضبوط کر دیتا ہے۔ ف١٥٧ لڑکوں نے یہ جھنجھلا کر اور جز بز ہو کر کہا ہے...... بوڑھوں کی ضد پر یہ جوانوں کا جھنجھلاہٹ فطرتِ بشری کی کتنی صحیح تصویر ہے۔ تَاللّٰهِ۔ خدا کی قسم جس میں ناگواری اور حیرت کے جذبات بھی شامل ہیں۔ ف١٥٨ نہ تمہیں اس کے الطافِ بیکراں کا وہ علم ہے جو مجھے ہے اور نہ تمہیں وہ اسرار و علوم مرحمت ہوئے ہیں جو مجھے ہوئے ہیں۔ اِنَّمَآ اَشْكُوْا بَثِّيْ وَحُزْنِيْٓ اِلَى اللّٰهِ۔ یعنی میں جو کچھ بھی عرض و معروض شکوہ و شکایت کر رہا ہوں اپنے اللہ سے کر رہا ہوں، تمہیں اس سے کیا سروکار اور تم اس میں خواہ مخواہ ہی دخل دے رہے ہو۔ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے صبر جمیل کے منافی اگر ہے تو شکایت الی الخلق نہ کہ شکایت الی الخالق جو عین دعاء والتجائے مطلوب ہے۔ ف١٥٩ کیا ٹھکانہ ہے اس اعتماد علی اللہ کا! یہ ہے شانِ نبوت! اظہار درد و غم اپنے مالک و مولیٰ کے حضور میں کر کے اب آپ ظاہری تدبیروں کی طرف متوجہ ہوتے ہیں اور یوسف علیہ السلام اور بنیامین کی تلاش پر ان کے انہی بھائیوں کو پھر لگاتے ہیں:۔ ف١٦٠ (غلہ کی ناداری سے) دَخَلُوْا عَلَيْهِ۔ ضمیر عزیز کی جانب ہے اور یوسف علیہ السلام ہی اب عزیز تھے۔ یہ تیسرا سفر بھی ان بھائیوں نے مصر ہی کا اختیار کیا ایک تو "راشن" کی حاجت شدید اور یہ حاجت وہیں سے پوری ہو سکتی تھی۔ دوسرے بنیامین کی رہائی کی کوئی تدبیر اگر ممکن تھی تو وہیں جانے سے بن پڑ سکتی تھی۔ مَسَّنَا وَ اَهْلَنَا الضُّرُّ۔ اب کی لہجہ میں اضطرار اور عاجزی قدرۃً زاید ہے۔ فقہاء نے لکھا ہے کہ حاجت کے وقت یہ طریق اظہار جائز ہے اور اس سے حق تعالیٰ کی شکایت کا پہلو نہیں پیدا ہوتا۔ دل ذٰلک علٰی جواز اظهار مثل ذٰلک عند الحاجة الیه و انه لا یجری مجری الشکوٰی من الله تعالٰی (جصاص)

و١٦١ اپنی پیش کردہ رقم کو حقیر وناقص کہہ کر پیش کرنا عزیز پر اور زیادہ اپنی مسکنت واحتیاج کا اظہار کرنا تھا، یوسف علیہ السلام اپنے بھائیوں کے مزاج کی تمکنت سے خوب واقف تھے۔ اب جوان کا لہجہ گدایانہ اور سائلانہ دیکھا۔ نہ رہا گیا، دل پگھل گیا، شفقت پیمبری تو غیروں تک کا دکھ دیکھ نہیں سکتی چہ جائیکہ یہ تو اپنے بھائی ہی تھے۔ تصدق۔ المتصدقین۔ تصدق اور صدقہ سے یہاں اصطلاحی معنی مراد نہیں کسی کے ساتھ معاملت میں بہت زیادہ رعایت برتنا مجازاً صدقہ ہی کے حکم میں داخل ہے۔ قال سعید بن جبیر انما سالوا التفضل بالنقصان فی السعر ولم یسئلوا الصدقۃ (جصاص) ای تفضل علینا بالمسامحۃ والاغماض عن رداءۃ البضاعۃ اوزد علی حقنا (مدارک) ای تفضل علینا ولا تنقصنا، ھذا قول اکثر المفسرین (معالم) سموا ما ھو فضل وزیادۃ لا یلزمہ صدقۃ (کشاف) فَاَوْفِ لَنَا الْكَيْلَ۔ یعنی ہماری راشننگ میں کہیں کمی نہ کر دیجئے گا۔ ہماری ضرورتوں کا لحاظ کر کے للہ ہم پر رحم کیجئے۔



يَجْزِى الْمُتَصَدِّقِيْنَ ﴿٨٨﴾ قَالَ هَلْ عَلِمْتُمْ مَّا فَعَلْتُمْ

رعایت کرنے والوں کو جزائے خیر دیتا ہے و١٦١ (یوسفؑ) بولے وہ بھی تمہیں یاد ہے جو تم نے یوسف اور اس کے

بِيُوْسُفَ وَ اَخِيْهِ اِذْ اَنْتُمْ جٰهِلُوْنَ ﴿٨٩﴾ قَالُوْٓا ءَاِنَّكَ

بھائی سے (برتاؤ) کیا تھا جبکہ تم نادان تھے و١٦٢ وہ بول پڑے ارے تو کیا

لَاَنْتَ يُوْسُفُ ؕ قَالَ اَنَا يُوْسُفُ وَ هٰذَآ اَخِيْ ؗ قَدْ

تم یوسف ہی ہو؟ و١٦٣ فرمایا (ہاں) میں یوسف ہی ہوں اور یہ ہے میرا بھائی واقعی

مَنَّ اللّٰهُ عَلَيْنَا ؕ اِنَّهٗ مَنْ يَّتَّقِ وَ يَصْبِرْ فَاِنَّ اللّٰهَ

ہم پر اللہ نے (بڑا ہی) احسان کیا و١٦٤ واقعی جو شخص بھی تقوی اور صبر اختیار کرتا ہے سو اللہ

لَا يُضِيْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿٩٠﴾ قَالُوْا تَاللّٰهِ لَقَدْ

نیک کاروں کا اجر ضائع نہیں کرتا ہے و١٦٥ وہ بولے قسم ہے اللہ کی کہ اللہ نے

اٰثَرَكَ اللّٰهُ عَلَيْنَا وَ اِنْ كُنَّا لَخٰطِـِٕيْنَ ﴿٩١﴾ قَالَ لَا

تم کو ہم پر فضیلت دے رکھی ہے اور بیشک ہم ہی خطاوار رہے ہیں و١٦٦ (یوسفؑ نے) کہا کہ (نہیں)

تَثْرِيْبَ عَلَيْكُمُ الْيَوْمَ ؕ يَغْفِرُ اللّٰهُ لَكُمْ ؗ وَ هُوَ

آج تم پر کوئی الزام نہیں اللہ تمہیں معاف کرے اور وہ

اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ﴿٩٢﴾ اِذْهَبُوْا بِقَمِيْصِيْ هٰذَا فَاَلْقُوْهُ

سب مہربانوں سے بڑھ کر مہربان ہے و١٦٧ (اب تم) میرے اس پیراہن کو لئے جاؤ اور اس کو میرے والد کے

عَلٰى وَجْهِ اَبِيْ يَاْتِ بَصِيْرًا ۚ وَ اْتُوْنِيْ بِاَهْلِكُمْ

چہرہ پر ڈال دو (ان کی) آنکھیں روشن ہو جائیں گی و١٦٨ اور اپنے گھر والوں کو (بھی) سب کو

ع اَجْمَعِيْنَ ﴿٩٣﴾ ع وَ لَمَّا فَصَلَتِ الْعِيْرُ قَالَ اَبُوْهُمْ اِنِّيْ

میرے پاس لے آؤ و١٦٩ اور جب (ادھر سے) قافلہ چلا ہے و١٧٠ تو ان کے باپ بولے کہ اگر تم مجھے بالکل سٹھیایا ہوا نہ



و١٦٢ (اور اپنے افعال کے انجام سے بے خبر) اس طرز خطاب میں خود ایک حد تک ان مجرموں کی دلدہی آگئی۔ جٰهِلُوْنَ۔ اکابر سلف نے کہا ہے کہ ہر معصیت جہالت ہی سے سرزد ہوتی ہے۔ قال بعض السلف کل من عصی اللہ فھو جاھل (ابن کثیر) لما لم یفعلوا مایقتضیہ العلم ولا یقدم علیہ الاجاھل سماھم جاھلین (کشاف) و١٦٣ عزیز کی زبان سے یہ سوال ادا ہوتے ہی ان بھائیوں کے سامنے پچھلے واقعات کی یاد بجلی کی تیزی کے ساتھ آ گئی، اور وہ اپنے رشک کے جذبات اور یوسف علیہ السلام کے خواب سے ان خیالات میں ترقی اور یوسف علیہ السلام و بنیامین کے ساتھ عداوت وہ گھر سے جنگل میں لے جانا اور کنوئیں میں گرانا وہ وہاں انہیں غلام کہہ کر قافلہ والوں کے ہاتھ فروخت کر ڈالنا اور اپنی بدسلوکیاں ایک ایک کر کے یاد آگئیں اور ساتھ ہی یہ خیال تازہ ہو گیا کہ یوسف علیہ السلام کا خواب جھوٹا نہیں ہو سکتا تھا عجب نہیں کہ یہی اس کی تعبیر ہو رہی ہو۔ ءَاِنَّكَ۔ استفہام حیرت وحیرانی کا ہے۔ الاستفھام یدل علی الاستعظام ای انھم تعجبوا من ذلک (ابن کثیر) قَالُوْا۔ وہ لوگ یہ سن کر فرط حیرت سے بول پڑے۔ و١٦٤ (کہ پہلے ہمیں توفیق صبر وتقوی عطا کی اور پھر اس کی برکت سے یہ دنیوی نعمتیں عطا کیں!) و١٦٥ (بلکہ پورا پورا ادا کر دیتا ہے) قرآن مجید تو دوسروں کی زبان سے بھی جزئیات کے ساتھ ساتھ اصول وکلیات ادا کرا دیتا ہے پھر یوسف علیہ السلام تو نبی ہی تھے۔ ان کی زبان سے ایک گہری اصولی حقیقت بیان کر دی۔ يَّتَّقِ وَيَصْبِرْ۔ تقوی سے مراد گناہوں سے بچنا اور صبر سے مراد بلاء ومصیبت پر صبر کرنا ہے۔ و١٦٦ (تمہارے اور بنیامین دونوں کے ساتھ اپنے معاملات میں) بڑے بھائیوں اور وہ بھی ایسے خیرہ سر بڑے بھائیوں کا، چھوٹے بھائی سے عجز ونیاز کے ساتھ معافی مانگنا، اللہ اکبر، کیسا مؤثر سماں ہو گا! تاللہ سے الخاطئین تک پڑھ جایئے تو لب ولہجہ میں حسرت، ندامت، معذرت سب کچھ ملیں گی۔ لَقَدْ اٰثَرَكَ اللّٰهُ عَلَيْنَا۔ بے شک اللہ نے تمہیں بزرگی دے رکھی ہے اور تم بزرگی کے اہل بھی ہو۔ و١٦٧ (تو جب میں نے تمہیں معاف کر دیا، اور دل سے وہ باتیں بھلا دیں، تو میرا خدا کیوں نہ معاف کرے گا۔ وہ تو تائبین کی خطائیں معاف کرتا ہی رہتا ہے) لَا تَثْرِيْبَ عَلَيْكُمُ الْيَوْمَ۔ میری طرف سے تم پر کوئی مواخذہ نہیں، میں نے تمہیں معاف کر دیا، میرا دل تمہاری طرف سے صاف ہو گیا۔ یہی آیت وہ تھی، جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے وقت اپنے جانی اور شدید دشمنوں کے مقابلہ میں پڑھ کر یوسف علیہ السلام سے بھی بڑھ کر اپنی فراخ دلی کا ثبوت دیا تھا۔ و١٦٨ واقعہ اعجازی رنگ کا ہے، اور قصۂ یوسفی سے جہاں اور بہت سے سبق براہ راست قدرت خداوندی کے مل رہے ہیں، انہی میں سے ایک یہ بھی ہے۔

و١٦٩ (والد ماجد تو بغیر یہاں آئے رہ ہی نہیں سکتے۔ وہ تو بہر حال تشریف لائیں گے لیکن ان کے ساتھ تم سب اور گھر بار کو بھی لیتے آنا) بِاَهْلِكُمْ اَجْمَعِيْنَ۔ اس وقت تک حضرت یعقوب علیہ السلام کا کنبہ اچھا خاصہ وسیع ہو چکا تھا بیٹے، بہوئیں، پوتے، پوتیاں سب ملا کر ستر نفوس تھے۔ توریت میں ہے: ”اور یعقوب اپنی سب نسل سمیت مصر میں آیا، وہ اپنے بیٹوں اور بیٹوں کے بیٹوں کو جو اس کے ساتھ تھے اور اپنی بیٹیوں اور اپنی بیٹیوں کی بیٹیوں کو اور اپنی سب نسل کو مصر میں لایا۔“ (پیدائش ٤٦: ٦، ٧) سو وہ سب جو یعقوب کے گھرانے کے تھے اور مصر میں آئے، ستر جانیں تھیں (پیدائش ٤٦: ٢٧)

و١٧٠ یعنی جب برادران یوسف کا قافلہ مصر سے کنعان کے لئے روانہ ہوا۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

و۱۷۱ حضرت یعقوب علیہ السلام نے یہ بات اپنے آس پاس کے لوگوں سے فرمائی اور چونکہ جانتے تھے کہ لوگ آسانی سے باور نہ کریں گے، پیرایہ بیان بھی اسی قسم کا اختیار فرمایا لولا ان تفندون حضرات انبیاء کی لطافت احساس اور قوت ادراک کا کیا کہنا! مصر سے کنعان صدہا میل کے فاصلہ پر، ادھر قافلہ کو حرکت ہوئی اور ادھر اتنی دور آپ کو پیراہن یوسفی کی خوشبو محسوس ہوگئی، لیکن یہ حیرت انگیز ذکاوت حس بھی ان حضرات کی اپنی اختیاری چیز نہیں ہوتی اور اسی لئے ہر وقت قائم نہیں رہتی، محض فیضان الٰہی کے تابع ہے اور اسی کو معجزہ کہتے ہیں...... قصہ یوسف اعجازی رنگ کے واقعات سے بھرا ہوا ہے۔ تُفَنِّدُوْنِ۔ فند وہی شئی ہے جسے اردو میں سٹھیا جانا کہتے ہیں یعنی کبرسنی کی بنا پر عقل وحواس میں فتور آجانا۔ التفنید النسبة الی الفند وھو الخرف وانکار العقل من ھرم (کشاف) ای تنسبونی الی الفند والکبر (ابن کثیر) قال الحسن تھرمون (ابن کثیر) قال الضحاک تھرمونی فتقولون شیخ کبیر قد خرف و ذھب عقله (معالم) مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ چونکہ ملاقات کا وقت موعود قریب آلگا تھا، یہ خوشبو اتنے فاصلے سے مدرک ہوگئی، اور جب وہ کنوئیں میں نسبۃً بہت قریب تھے چونکہ وقت نہ آیا تھا یہ خوشبو مدرک نہ ہوئی اور یہی معاملہ حضرات اولیاء کے مکاشفات کا ہے۔



لَاَجِدُ رِيْحَ يُوْسُفَ لَوْلَآ اَنْ تُفَنِّدُوْنِ (۹۴) قَالُوْا

سمجھو تو مجھے تو یوسف کی خوشبو محسوس ہو رہی ہے و۱۷۱ (لوگوں نے) کہا

تَاللّٰهِ اِنَّكَ لَفِيْ ضَلٰلِكَ الْقَدِيْمِ (۹۵) فَلَمَّآ اَنْ جَآءَ

بخدا! آپ تو اپنے اسی قدیم وہم میں (مبتلا) ہیں و۱۷۲ پھر جب خوشخبری لانے والا

ربع

الْبَشِيْرُ اَلْقٰىهُ عَلٰى وَجْهِهٖ فَارْتَدَّ بَصِيْرًا ۚ قَالَ

آپہنچا تو اس نے وہ پیراہن آپ کے منہ پر ڈال دیا تو آپ کی آنکھیں و۱۷۳ روشن ہوگئیں، (یعقوب نے) فرمایا

اَلَمْ اَقُلْ لَّكُمْ ۚ اِنِّيْٓ اَعْلَمُ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ (۹۶)

میں نے تم سے کہا نہ تھا کہ میں اللہ کی طرف سے وہ علم رکھتا ہوں جو تم لوگ نہیں رکھتے و۱۷۴

قَالُوْا يٰٓاَبَانَا اسْتَغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَآ اِنَّا كُنَّا خٰطِـِٕيْنَ (۹۷)

(بیٹے) بولے اے ہمارے باپ ہمارے لئے ہمارے گناہوں کی مغفرت کی دعا کیجئے، بیشک ہم ہی خطاوار رہے ہیں، و۱۷۵

قَالَ سَوْفَ اَسْتَغْفِرُ لَكُمْ رَبِّيْ ؕ اِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ

فرمایا (اچھا) میں عنقریب تمہارے لئے اپنے پروردگار سے دعائے مغفرت کروں گا۔ بیشک وہ بڑا مغفرت والا ہے

الرَّحِيْمُ (۹۸) فَلَمَّا دَخَلُوْا عَلٰى يُوْسُفَ اٰوٰٓى اِلَيْهِ

بڑا رحمت والا ہے و۱۷۶ پھر جب (سب) یوسف کے پاس پہنچے تو انہوں نے اپنے والدین کو

اَبَوَيْهِ وَقَالَ ادْخُلُوْا مِصْرَ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ اٰمِنِيْنَ (۹۹)

اپنے پاس جگہ دی اور کہا مصر میں چلئے (اور) انشاء اللہ (وہاں) امن چین سے (رہیے گا) و۱۷۷

وَرَفَعَ اَبَوَيْهِ عَلَى الْعَرْشِ وَخَرُّوْا لَهٗ سُجَّدًا ۚ

اور اپنے والدین کو انہوں نے تخت پر بٹھایا اور سب (یوسف) کے سامنے جھک گئے و۱۷۸

وَقَالَ يٰٓاَبَتِ هٰذَا تَاْوِيْلُ رُءْيَايَ مِنْ قَبْلُ ۫

اور (یوسف نے) کہا اے میرے باپ یہ ہے میرے قبل والے خواب کی تعبیر،



ــ گہے برطارم اعلیٰ نشینم گہے برپشت پائے خود نہ بینم و۱۷۲ وہی ہوا جو آپ کا خیال تھا۔ لوگوں نے آپ کے کہے کا یقین نہ کیا اور آپ کو سچا اور نیک سمجھنے کے باوجود آپ کے اس "وہم" کو غلوئے محبت یوسفی پر محمول کرنے لگے۔ و۱۷۳ خوشبو اور خوشی کے اثر سے ضعف بصر کے دور ہوجانے اور نور نظر کے عود کر آنے میں کوئی بات "خلاف عقل" اور "خلاف فطرت" نہیں۔ البتہ یہ واقعہ ہی چونکہ معمول عام کے خلاف ہے یہاں اعجازی ہی حیثیت سے بیان ہوا ہے۔ توریت میں اس موقع پر ہے:۔ "جب اس نے گاڑیاں جو یوسف نے اس کے لانے کو بھیجی تھیں دیکھیں تو ان کے باپ یعقوب کی زندگی دوبارہ ہوئی اور اسرائیل بولا یہ بس ہے کہ میرا بیٹا یوسف اب تک جیتا ہے میں جاؤں گا اور پیشتر اس سے کہ میں مروں اسے دیکھوں گا۔ (پیدائش ۴۵: ۲۷، ۲۸) اَلْبَشِيْرُ۔ بشیر جو خبر دینے کو قافلہ کے آگے آگے چلے۔ یہاں مراد یہودا ابن یعقوب علیہ السلام سے لی گئی ہے۔ قال ابن مسعودؓ جاء البشیر بین یدی العیر قال ابن عباسؓ ھو یھودا (معالم) و۱۷۴ (چنانچہ اب تو تم کو اپنی رائے کی غلطی اور میرے علم خداداد کی صحت کا مشاہدہ ہوگیا) قافلہ اب مصر سے کنعان پہنچ چکا ہے اور حضرت یعقوب علیہ السلام کا نور بصارت عود کر آیا ہے۔ اس موقعہ کی گفتگو، و۱۷۵ (کہ اپنی نالائقی سے آپ کو کیسی کیسی تکلیفیں پہنچائیں۔ اب آپ خود بھی معاف فرمادیں اور حق تعالیٰ سے بھی ہمارے حق میں دعا فرمادیں) برادران یوسف علیہ السلام آخر نبی زادے تھے اور اسحاق علیہ السلام نبی کے پوتے اور ابراہیم علیہ السلام خلیل کے پرپوتے اتنی اعلیٰ خاندانی شرافت اور پھر صالح ترین ماحول اپنا اثر آخر کب تک نہ دکھاتے۔ و۱۷۶ چنانچہ پچھلی تقصیریں بھی معاف کر دیتا ہے اور آیندہ ترقی ومراتب کے رستے برابر کھلے رکھتا ہے۔ سَوْفَ۔ یعنی عنقریب ہی قبول دعاء کے موزوں ترین وقت پر:۔ و۱۷۷ حضرت یوسف علیہ السلام نے اس مبارک قافلے کا استقبال پایہ تخت سے نکل کر سرحد مصر پر کیا تھا اور اب خاص شہر میں چلنے اور رہنے کا التماس کر رہے ہیں۔ توریت میں ہے:۔ "اور یوسف نے اپنی گاڑی تیار کی اور اپنے باپ کے استقبال کے لئے جشن کو چلا اور اپنے تئیں اس پاس حاضر کیا اور اس کے گلے لپٹا اور دیر تک رویا۔" (پیدائش ۴۶: ۲۸، ۲۹) اٰوٰٓى اِلَيْهِ۔ یعنی اپنے پاس تعظیم واکرام کے ساتھ بٹھایا اور ہر طرح خاطر مدارات بزرگداشت کی، اَبَوَيْهِ۔ حضرت یوسف علیہ السلام کی والدہ کا تو انتقال ہو چکا تھا، پرورش سوتیلی ماں اور حقیقی خالہ نے کی تھی، یہاں مجازاً انہی کو والدہ کہا گیا۔ عَلَى الْعَرْشِ۔ عرش کا لفظ عام ہے ہر بلند تخت، اور چبوترہ (پلیٹ فارم) مراد ہوسکتا ہے، اور اگر تخت شاہی ہی مراد لی جائے تو ممکن ہے حضرت یوسف علیہ السلام اس وقت تک مرتبہ شاہی تک پہنچ گئے ہوں۔ قال اھل اللغة العرش السریر الرفیع والمراد بالعرش ھٰھنا السریر الذی کان یجلس علیه یوسف (کبیر) و۱۷۸ (جیسا کہ عبرانی آداب وتہذیب میں داخل تھا) سُجَّدًا۔ سجدہ سے جیسا کہ اوپر بھی کئی موقعوں پر آچکا ہے مراد ہر جگہ یہی اصطلاحی سجدہ نہیں ہوتا جو کسی مخلوق کے لئے اب حرام ہے، بلکہ یہاں مراد محض زمین بوس ہونا ہے جو اکثر قوموں میں ایک متعارف طریقہ اظہار تعظیم کا ہے اور شریعت اسلامی میں یہ بھی ناپسندیدہ ہے۔ فقد یسمی التواضع سجودًا و کان المراد ھٰھنا التواضع (کبیر) و کان تحیة الناس یومئذ السجود ولم یرد بالسجود وضع الجباہ علی الارض انما ھو الانحناء والتواضع (معالم) سجود انحناء لا وضع جبھة و کان تحیتھم فی ذٰلک الزمان (جلالین) قیل ما کانت الا انحناء ولا تعفیر الجباہ (مدارک) خَرُّوْا لَهٗ۔ میں ل کے معنی لاجل کے بھی لئے گئے ہیں۔ یعنی گویا آیت کا مطلب یہ ہوا کہ حضرت یوسف علیہ السلام کو پاکر اس خوشی میں ان سب نے اللہ کا سجدہ شکر ادا کیا وھو قول ابن عباسؓ فی روایة عطاء وان المراد بھٰذہ الاٰیة انھم خروا له ای لاجل وجدانه سجد اللہ تعالیٰ (کبیر)

قَدْ جَعَلَهَا رَبِّيْ حَقًّا ۭ وَقَدْ اَحْسَنَ بِيْٓ اِذْ
اے میرے پروردگار نے سچ کر دکھایا و۱۷۹ اور اس نے میرے ساتھ (کیسا) احسان اس وقت کیا جب
اَخْرَجَنِيْ مِنَ السِّجْنِ وَجَاۗءَ بِكُمْ مِّنَ الْبَدْوِ
مجھے قید خانہ سے نکالا و۱۸۰ اور آپ (سب) کو صحراء سے لے آیا
مِنْۢ بَعْدِ اَنْ نَّزَغَ الشَّيْطٰنُ بَيْنِيْ وَبَيْنَ اِخْوَتِيْ ۭ
بعد اس کے کہ شیطان نے میرے اور میرے بھائیوں کے درمیان فساد ڈلوادیا تھا و۱۸۱
اِنَّ رَبِّيْ لَطِيْفٌ لِّمَا يَشَاۗءُ ۭ اِنَّهٗ هُوَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ ۝۱۰۰
بیشک میرا پروردگار جو چاہتا ہے اس کی تدبیر لطیف کر دیتا ہے، بیشک وہی ہے علم والا، حکمت والا و۱۸۲
رَبِّ قَدْ اٰتَيْتَنِيْ مِنَ الْمُلْكِ وَعَلَّمْتَنِيْ مِنْ تَاْوِيْلِ
اے پروردگار تو نے مجھے حکومت (بھی) دی اور خوابوں کی تعبیر کا علم بھی
الْاَحَادِيْثِ ۚ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۣ اَنْتَ
دیا و۱۸۳ اے آسمانوں اور زمین کے خالق تو ہی
وَلِيّٖ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۚ تَوَفَّنِيْ مُسْلِمًا
میرا کارساز دنیا اور آخرت میں ہے مجھے دنیا سے (اپنا) فرماں بردار اٹھا
وَّاَلْحِقْنِيْ بِالصّٰلِحِيْنَ ۝۱۰۱ ذٰلِكَ مِنْ اَنْۢبَاۗءِ الْغَيْبِ
اور مجھے صالحین میں جا ملا و۱۸۴ یہ (قصہ) غیب کی خبروں میں سے ہے
نُوْحِيْهِ اِلَيْكَ ۚ وَمَا كُنْتَ لَدَيْهِمْ اِذْ اَجْمَعُوْٓا
جس کی ہم آپ کی طرف وحی کرتے ہیں و۱۸۵ اور آپ ان کے پاس اس وقت موجود نہ تھے جب انہوں نے اپنا ارادہ
اَمْرَهُمْ وَهُمْ يَمْكُرُوْنَ ۝۱۰۲ وَمَآ اَكْثَرُ النَّاسِ وَلَوْ
پختہ کر لیا تھا اور وہ چالیں چل رہے تھے و۱۸۶ اور اکثر لوگ ایمان لانے والے نہیں گو آپ کا کیسا ہی



و۱۷۹ یعنی وہی خواب جو میں نے شروع میں دیکھا تھا اور آپ سے عرض کیا تھا کہ چاند اور سورج اور گیارہ ستارے میرے آگے تعظیم سے جھکے ہیں۔ و۱۸۰ (اور اس مرتبہ سلطنت تک پہنچادیا) ابدی نعمتیں اور راحتیں بھی اللہ کے قانون وشریعت میں حقیر وناقابل التفات نہیں جیسا کہ متشددین نے اور اہل غلو نے سمجھ رکھا ہے۔ و۱۸۱ (جس کا ظاہری اقتضا تو یہ تھا کہ اب میرے اور ان کے درمیان صفائی اور یکجائی تمام عمر نہ ہوسکتی) نبی کی کریم النفسی ملاحظہ ہو کہ الزام ایسے شدید دشمن بھائیوں پر ذرا نہ آنے دیا بلکہ ذمہ داری شیطان کی قرار دے کر اپنی اور اپنے بھائیوں کی حیثیت ایک ہی رکھی۔ مِنَ الْبَدْوِ۔ یعنی اس دیہات یا ویرانے سے نکال کر اس شہر اور مرکز تمدن میں لے آیا۔ بدو، حضر کے مقابلہ کا لفظ ہے۔ البد و خلاف الحضر (راغب) اى من البادية وقال الواحدى البد وبسيط من الارض يظهر فيه الشخص من بعيد (کبیر) کنعان اس وقت مصر کے مقابلہ میں جو مرکز تہذیب وتمدن تھا ایک دیہات ہی کی حیثیت رکھتا تھا۔ كان يعقوب و والده بارض كنعان اهل مواشي وبرية (کبیر) و۱۸۲ اس کے لئے مستقبل کا کوئی راز راز نہیں اور وہ بڑے اور چھوٹے سارے ہی واقعات کو کسی حکمت ومصلحت کے ماتحت ہی واقع ہونے دیتا ہے۔ لَطِيْفٌ۔ یعنی ہر امر کی تدبیر لطیف کر دینے والا مخلوق کی نظروں سے مخفی اور فہم سے باہر تدبیریں کر دینے والا۔ اى لطيف التدبير له (روح) فاذا اراد حصول شیء سهل اسبابه فحصل وان كان في غاية البعد عن الحصول (کبیر) ساری سورۃ کے واقعات اسی اسم لَطِيْفٌ کی تجلیات کے نمونوں سے لبریز ہیں۔ و۱۸۳ (اور علم بھی کیسا ظنی، اور تخمینی نہیں، یقینی...... اور یقینیات تک رسائی تو وحی کے بعد ہی ہوسکتی ہے) مِنَ الْمُلْكِ۔ حضرت یوسف علیہ السلام کی باقاعدہ بادشاہت وفرمانروائی اگر تاریخ سے ثابت نہیں تو عملاً تو آپ اس مرتبہ پر بہرحال پہنچ چکے تھے۔ توریت میں ہے:۔ "اور اس نے مصر کی ساری مملکت پر حاکم کیا اور فرعون نے یوسف کو کہا کہ میں فرعون ہوں، اور بغیر تیرے مصر کی ساری زمین میں کوئی انسان اپنا ہاتھ پاؤں نہ اٹھائے گا اور فرعون نے یوسف علیہ السلام کا خطاب "جہاں پناہ" رکھا۔" (پیدائش ۴۱: ۴۳، ۴۴) اور بعض نے مِنْ کو تبعیضیہ قرار دے کر اس سے یہ نکالا ہے کہ آپ ملک کے تمام تر فرمانروا تھے بلکہ بہرحال ایک بادشاہ کے ماتحت ہی تھے۔ قال الاصم انما قال من الملك لانه كان دون ملك فوقه (کبیر) مِنْ تَاْوِيْلِ الْاَحَادِيْثِ۔ یہاں بھی مِنْ کے تبعیضیہ ہونے سے یہ نکتہ نکالا گیا ہے کہ بشر بڑے سے بڑا عالم ہو جب بھی بہرحال اس کا علم محدود ومتناہی ہوگا۔ اى بعضا من ابعاض العلم فلهذا السبب ذكر فيه كلمة من لانها دالة على التبعيض (کبیر) تَاْوِيْلِ الْاَحَادِيْثِ سے مراد خوابوں کی تعبیر کا علم تو ظاہر ہی ہے باقی اور علوم الہیہ بھی اس میں شامل ہیں۔ المراد بتاويل الاحاديث اما تعليم تعبير الرؤياء وهو الظاهر واما تفهيم غوامض اسرار الكتب الالهية ودقائق سنن الانبياء (روح) و۱۸۴ (اور جس طرح دنیا میں میرے سارے کام بنا دیئے آخرت میں بھی میرے سارے کام بنا دے۔ یہاں کی کارسازی کا پورا جلوہ وہاں بھی دکھا دے) تَوَفَّنِيْ مُسْلِمًا۔ سے آرزوئے موت کا اثبات نہیں ہوتا بلکہ صرف اس کا اثبات ہوتا ہے کہ موت جب بھی آئے دین اسلام پر آئے۔ قال ابن عباسؓ في رواية عطاء يريد اذا توفيتني فتوفني على دين الاسلام فهذا طلب لان يجعل الله وفاته على الاسلام وليس فيه ما يدل على انه طلب الوفاة (کبیر) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ تَوَفَّنِيْ مُسْلِمًا الخ سے دو مسئلے ثابت ہوتے ہیں ایک باوجود عصمت اور امتناع کفر کے انبیاء علیہم السلام کا خوف کرتے رہنا، دوسرے شوق لقاء میں موت کی آرزو کرنا۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے آیت کے تحت میں لذائذ دنیوی کی بے حاصلی اور زود فنائی وغیرہ کو تفصیل سے بیان کر کے لکھا ہے کہ میرے لئے یہ کیفیتیں حال بن گئی ہیں اور میں مکروہات دنیوی سے عاجز آ کر اکثر اس دعائے یوسفی کا ورد کرتا رہتا ہوں۔ اَلْحِقْنِيْ بِالصّٰلِحِيْنَ۔ اس پر شبہ یہ کیا گیا ہے کہ صالحین تو عامہ مومنین میں ہوتے رہتے ہیں، اور حضرت یوسف علیہ السلام خود ایک نبی جلیل القدر تھے۔ پھر آپ نے محض درجہ صالحین کی تمنا کیسے کی؟ جواب یہ ہے کہ صالحین کا مفہوم اضافی ہے اس کا معیار ہر ایک کے درجہ ومرتبہ کے مطابق الگ الگ ہوتا ہے، حضرت علیہ السلام جس مرتبہ صالحین کی تمنا کر رہے تھے آپ کے پیش نظر حضرت یعقوب علیہ السلام اور حضرت اسحاق علیہ السلام اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کے مرتبے وعظمت کے "صالحین" تھے۔ و۱۸۵ (اے رسول!) یہاں پر زور دے کر ارشاد ہوا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ سارا قصہ محض وحی کے ذریعہ معلوم ہوا ہے ورنہ یوں ساری دنیا کی طرح آپ کے لئے بھی یہ قصہ غیب ہی میں داخل تھا۔ و۱۸۶ (یوسف علیہ السلام کے کنوئیں میں ڈالنے کا اور حضرت یعقوب علیہ السلام کے پاس آ کر باتیں بنا رہے تھے) لَدَيْهِمْ۔ یعنی برادران یوسف علیہ السلام کے پاس۔ يريد اخوة يوسف (روح) مطلب یہ ہوا کہ نہ آپ خود ان واقعات کے وقت موجود تھے اور نہ آپ کے پاس کوئی دوسرا ذریعہ معلومات صحیح کا بجز وحی الٰہی کے ہے کوئی دوسرا آپ کا رہنما نہیں۔

حَرَصۡتَ بِمُؤۡمِنِيۡنَ ﴿۱۰۳﴾ وَ مَا تَسۡـَٔلُهُمۡ عَلَيۡهِ مِنۡ

جی چاہے ف۱۸۷ اور آپ ان سے اس (تبلیغ) پر کچھ معاوضہ تو مانگتے

اَجۡرٍ ؕ اِنۡ هُوَ اِلَّا ذِكۡرٌ لِّلۡعٰلَمِيۡنَ ﴿۱۰۴﴾ ع وَكَاَيِّنۡ

نہیں یہ (قرآن) تو بس ایک نصیحت ہے دنیا جہان کے لئے ف۱۸۸ اور کتنی ہی

مِّنۡ اٰيَةٍ فِى السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ يَمُرُّوۡنَ عَلَيۡهَا

نشانیاں آسمانوں اور زمین میں ہیں کہ ان پرسے (یہ لوگ) گزرتے ہیں

وَهُمۡ عَنۡهَا مُعۡرِضُوۡنَ ﴿۱۰۵﴾ وَمَا يُؤۡمِنُ اَكۡثَرُهُمۡ

اور ان کی طرف سے منہ پھیرے رہتے ہیں ف۱۸۹ اور ان میں سے اکثر لوگ

بِاللّٰهِ اِلَّا وَ هُمۡ مُّشۡرِكُوۡنَ ﴿۱۰۶﴾ اَفَاَمِنُوۡۤا اَنۡ تَاۡتِيَهُمۡ

اللہ پر ایمان بھی لاتے ہیں اور پھر شرک بھی کئے جاتے ہیں ف۱۹۰ سو کیا یہ اس کی طرف سے بے فکر ہیں کہ انہیں

غَاشِيَةٌ مِّنۡ عَذَابِ اللّٰهِ اَوۡ تَاۡتِيَهُمُ السَّاعَةُ

اللہ کا کوئی عذاب چھالے یا ان پر اچانک قیامت

بَغۡتَةً وَّ هُمۡ لَا يَشۡعُرُوۡنَ ﴿۱۰۷﴾ قُلۡ هٰذِهٖ سَبِيۡلِىۡۤ

آ جائے اور انہیں خبر بھی نہ ہو ف۱۹۱ آپ کہہ دیجئے کہ میرا طریق یہی ہے

اَدۡعُوۡۤا اِلَى اللّٰهِ ؔ عَلٰى بَصِيۡرَةٍ اَنَا وَ مَنِ اتَّبَعَنِىۡ ؕ

میں اللہ کی طرف بلاتا ہوں ف۱۹۲ دلیل پر قائم ہوں میں (بھی) اور میرے پیرو بھی ف۱۹۳

وَسُبۡحٰنَ اللّٰهِ وَ مَاۤ اَنَا مِنَ الۡمُشۡرِكِيۡنَ ﴿۱۰۸﴾ وَ مَاۤ

اور پاک ہے اللہ اور میں مشرکوں میں سے نہیں ہوں ف۱۹۴ اور

اَرۡسَلۡنَا مِنۡ قَبۡلِكَ اِلَّا رِجَالًا نُّوۡحِىۡۤ اِلَيۡهِمۡ مِّنۡ

ہم نے بستیوں والوں میں سے آپ سے قبل بس مردوں ہی کو بھیجا کہ ہم نے ان کی طرف



ف۱۸۷ (اس لئے آپ توقع ہی نہ رکھیے کہ ان تمام تر صحیح اخبار بالغیب کے بعد بھی یہ لوگ ایمان لے آویں گے) مراد یہ ہے کہ یہود وغیرہ تو آپ کے امتحان کے لئے آپ سے اس قصہ کی فرمائش کر رہے تھے اب آپ نے بغیر کسی ظاہری و مادی ماخذ کے جو صحیح و مستند قصہ اول سے آخر تک انہیں سنا دیا! تو چاہیے تو یہ تھا کہ یہ فوراً آپ کے صاحب وحی ہونے پر ایمان لے آتے اور آپ کے دل سے لگی ہوئی بھی تھی، لیکن اس کی توقع نہ رکھیے ان میں سے اکثر اس کا قصد ہی نہ کریں گے۔ لَوۡ حَرَصۡتَ۔ حرص کے لئے اردو محاورہ میں دل سے لگی ہونا ہی آئے گا۔ معنی الحرص طلب الشیء باقصی ما یمکن من الاجتهاد (کبیر) ف۱۸۸ یعنی اس کے اندر تو دنیا بھر کی نفع کی چیزیں جمع ہیں کوئی ذرا طلب کر کے دیکھے تو۔ ف۱۸۹ یعنی نہ ان پر یہ توجہ کرتے ہیں۔ اور نہ ان سے سبق حاصل کرتے ہیں۔ ای لا یعتبرون بها (کشاف) ولا یلتفتوا الیها (کشاف) يَمُرُّوۡنَ۔ هم کی ضمیریں کافروں اور منکروں کے لئے ہیں۔ وَكَاَيِّنۡ مِّنۡ اٰيَةٍ۔ نشانیوں سے مراد توحید و قدرت الٰہی پر دلالت کرنے والے واقعات و حوادث کائنات ہیں۔ يَمُرُّوۡنَ عَلَيۡهَا۔ یعنی وہ واقعات و حوادث ان منکرین آخرت کے علم و مشاہدہ میں آتے رہتے ہیں۔ ای یشاهد ونها (روح) ف۱۹۰ (جس سے ان کا دعوائے ایمان باللہ ہی باطل ہوا جاتا ہے) مطلب یہ ہوا کہ آخرت کے منکر تو کثرت سے ہیں ہی، باقی جو لوگ انکار خدا نہیں بلکہ اقرار خدا کے مدعی ہیں ان کا بھی عموماً حال یہ ہے کہ ایک طرف تو خدا کو بھی مانے جاتے ہیں، اور دوسری طرف اس کے شریک دیوی اور دیوتا بھی، قرار دیئے چلے جاتے ہیں، جو صاف الوہیت کے منافی ہے۔ مشرکوں اور جاہل مشرکوں کا جو انجام ہوتا ہے اسے چھوڑیے۔ خود ہماری قوم کے ”اہل قبور“ ٹھنڈے دل سے غور کریں، کہ مزارات و ”مقابر“ سے بالکل تعبد کا معاملہ رکھنا ان پر چادریں چڑھانا ان پر نذریں ماننا، نفع و نقصان انہیں سے وابستہ جاننا یہ سب کہیں ان کو اس آیت کی زد میں تو نہیں لے آتا۔ ومن اولٰئک عبدة القبور الناذرون لها المعتقدون للنفع والضر من اللہ تعالٰی اعلم بحاله فیها دائم الیوم اکثر من الدود (روح) ف۱۹۱ مطلب یہ ہے کہ ہر کفر فی نفسہٖ سزا و عقوبت کا مستحق و مستوجب ہے، خواہ فوراً خواہ بتاخیر لیکن یہ شامت زدہ و آخرت فراموش نفس سزا ہی کی طرف سے غافل اور بے فکر پڑے ہوئے ہیں۔ ف۱۹۲ اتنے سے فقرہ میں توحید و رسالت دونوں کا اثبات ہو گیا۔ هٰذِهٖ۔ یعنی یہی اثبات توحید و رسالت و یوم آخرت جن کا ذکر اوپر آ چکا۔ یعنی الدعوة الی التوحید والاعداء للمعاد (بیضاوی) هذه الدعوة التی ادعوا الیها والطریقة التی انا علیها (کبیر) ف۱۹۳ یعنی میں تو اصالۃً اور بالذات اور میرے پیرو میرے واسطے اور میرے طفیل میں۔ عَلٰى بَصِيۡرَةٍ۔ سے اشارہ ہو گیا کہ اسلام کورانہ تقلید کا نام نہیں بلکہ دین حق ایک ثابت شدہ مدلل حقیقت ہے۔ محققین نے لکھا ہے کہ آیت اس پر ناطق ہے کہ علم کلام اور علم اصول خاص پیمبرانہ علم ہیں اور ان حضرات کی بعثت خلق کی جانب انہی علوم سے کام لینے کے لئے ہوتی ہے۔ وهذه الاٰیة تدل علی ان حرفة الکلام وعلم الاصول حرفة الانبیاء علیهم الصلوٰة والسلام وان اللہ ما بعثهم الی الخلق الا لاجلها (کبیر) ف۱۹۴ (میرے اور دین شرک کے درمیان اشتراک ہی کیا میں اس کے ایک ایک جزئیہ سے علیحدہ و بیزار) سُبۡحٰنَ اللّٰهِ۔ یعنی اللہ تعالٰی ہر قسم کی آلائش شرک سے پاک اور بالاتر ہے، جو اس کی ذات یا صفات سے متعلق مشرکوں نے روا رکھا ہے۔

اَهۡلِ الۡقُرٰی ؕ اَفَلَمۡ یَسِیۡرُوۡا فِی الۡاَرۡضِ فَیَنۡظُرُوۡا

وحی کی ف۱۹۵ تو کیا یہ لوگ زمین پر چلے پھرے نہیں ورنہ دیکھ لیتے کہ ف۱۹۶

کَیۡفَ کَانَ عَاقِبَۃُ الَّذِیۡنَ مِنۡ قَبۡلِهِمۡ ؕ وَلَدَارُ

ان لوگوں کا کیسا (برا) انجام ہوا جو ان کے قبل تھے اور عالم آخرت

الۡاٰخِرَۃِ خَیۡرٌ لِّلَّذِیۡنَ اتَّقَوۡا ؕ اَفَلَا تَعۡقِلُوۡنَ ﴿۱۰۹﴾

ہی ان لوگوں کے حق میں بہتر ہے جو تقویٰ (اختیار) کئے ہوئے ہیں، سو کیا تم (اتنا بھی) نہیں سمجھتے؟ ف۱۹۷

حَتّٰۤی اِذَا اسۡتَیۡـَٔسَ الرُّسُلُ وَ ظَنُّوۡۤا اَنَّهُمۡ قَدۡ

(پہلے بھی مہلتیں دی جا چکی ہیں) یہاں تک کہ پیمبر مایوس ہی ہوگئے ہیں اور گمان کرنے لگے کہ ان سے

کُذِبُوۡا جَآءَهُمۡ نَصۡرُنَا ۙ فَنُجِّیَ مَنۡ نَّشَآءُ ؕ وَ لَا یُرَدُّ

غلطی ہوئی ف۱۹۸ (کہ اتنے میں) انہیں ہماری مدد آ پہنچی ف۱۹۹ سو ہم نے جس کے لئے چاہا وہ بچالیا گیا اور ہمارا

بَاۡسُنَا عَنِ الۡقَوۡمِ الۡمُجۡرِمِیۡنَ ﴿۱۱۰﴾ لَقَدۡ کَانَ فِیۡ

عذاب مجرم لوگوں سے ہٹتا نہیں ف۲۰۰ ان کے قصوں میں

قَصَصِهِمۡ عِبۡرَۃٌ لِّاُولِی الۡاَلۡبَابِ ؕ مَا کَانَ حَدِیۡثًا

اہل فہم کے لئے (بڑی) عبرت ہے ف۲۰۱ (قرآن) کوئی گھڑی ہوئی بات تو

یُّفۡتَرٰی وَ لٰکِنۡ تَصۡدِیۡقَ الَّذِیۡ بَیۡنَ یَدَیۡهِ

ہے نہیں یہ تو تصدیق (کرنے والا) ہے اس کا جو اس کے قبل (نازل) ہو چکا ہے

وَ تَفۡصِیۡلَ کُلِّ شَیۡءٍ وَّ هُدًی وَّ رَحۡمَۃً

اور تفصیل (کرنے والا) ہے ہر چیز کا اور ایمان والوں کے حق میں

لِّقَوۡمٍ یُّؤۡمِنُوۡنَ ﴿۱۱۱﴾ ع

ہدایت ورحمت ہے ف۲۰۲



ف۱۹۵ یعنی پیمبر بنا کر تو ہمیشہ بشر ہی کو بھیجا کیا ہے، بشریت پیمبری کے منافی ہونا کیا معنی عین اس کا جزو لازم ہے اتنی موٹی حقیقت بھی دیوتا پرست، اوتار پرست مشرکوں کے ذہن میں نہیں آتی۔ فقہاء مفسرین نے کہا ہے کہ آیت سے بہ اشارۃ النص دو اور مسئلہ بھی روشنی میں آجاتے ہیں:۔ (۱) ایک یہ کہ پیمبر ہمیشہ آبادی والی بستیوں میں سے ہوئے ہیں نہ کہ بے تعلق خانہ بدوش جرگوں قبیلوں میں سے۔ من اهل القرٰی لم یبعث رسولاً من اهل البادیة (کبیر) یعنی من اهل الامصار دون اهل البداوی (ابن جریر) (۲) دوسرے یہ کہ پیمبری ہمیشہ مردوں ہی میں رہی ہے کوئی عورت کبھی اس مرتبہ پر فائز نہیں کی گئی۔ اِلَّا رِجَالًا۔ والاٰیة تدل علی ان اللہ تعالٰی ما بعث رسولاً الی الخلق من النسوان (کبیر) یخبر تعالٰی انه انما ارسل رسوله من الرجال لامن النساءِ وهٰذا قول جمهور العلماء (ابن کثیر) الذی علیه السنة والجماعة وهو الذی نقله الشیخ ابو الحسن علی بن اسماعیل الاشعری عنهم انه لیس فی النساء نبیة (ابن کثیر) یعنی رجالًا لا نساءً (بحر عن ابن عباسؓ) فالرسول لا یکون امرأة (بحر) قیل معناه نفی استنباء النساء (بیضاوی) ف۱۹۶ (کفار ومنکرین میں سے) یعنی پچھلی سرکش ونافرمان قوموں کے کھنڈروں پر گزرنے سے عبرت کا سبق یہ لوگ حاصل کر سکتے ہیں اور یہی مقصد کسی درجہ میں اب تاریخوں کے مطالعہ سے بھی حاصل ہو سکتا ہے اور مقصود اگر عبرت وتذکر ہو تو سیاحت عالم اور علم آثار قدیمہ سے اشتغال بھی ایک عبادت ہے۔ ف۱۹۷ (کہ باقی کے مقابلہ میں فانی کی ہستی اور بساط ہی کیا ہے!) ف۱۹۸ موجودہ کافروں کو تاخیر عذاب سے خوش ومطمئن نہ ہو جانا چاہیے، پچھلی بدکار اور نافرمان قوموں پر آمد عذاب موعود میں بعض دفعہ دوسری مصلحتوں سے اتنی تاخیر ہوئی ہے کہ خود پیمبروں کو باایں ہمہ استقامت وصبر وسلامتِ فکر، یہ خیال گزرنے لگا کہ کہیں ہم ہی سے تو وعدۂ نزولِ عذاب کے سمجھنے اور تعین مدت عذاب میں غلطی نہیں ہوئی ہے۔ آیت کی تفسیر اور بھی متعدد طریقوں سے منقول ہے مگر سب سے زیادہ صاف بے تکلف اور بے غبار مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کی اختیار کی ہوئی تفسیر ہے۔ ف۱۹۹ اور نصرتِ غیبی یہی کفار پر عذاب موعود تھی۔ ف۲۰۰ یعنی عذاب موعود اپنے وقت مقرر پر آکر رہا اور کفار منکرین معاندین بہرحال اپنے کیفر کردار کو پہنچے، عام قانونِ الٰہی ہمیشہ سے یہی چلا آرہا ہے۔ فَنُجِّیَ مَنۡ نَّشَآءُ۔ اور ظاہر ہے کہ بچا لینے کی مشیت الٰہی ہمیشہ مومنین ہی سے متعلق رہی ہے۔ وهم الرسل والمومنون لهم (روح) مطلب یہ ہوا کہ عذاب عمومی جب بھی آیا تو اہل ایمان کو بچالیا گیا۔ ف۲۰۱ (اور وہ اہل فہم فوراً سمجھ جاتے ہیں کہ طاعت کا انجام کیا ہوتا ہے اور نافرمانی کا انجام کیا) قَصَصِهِمۡ۔ ضمیر انبیاء سابقین اور ان کی امتوں کی طرف ہے۔ ای قصص الانبیاء وامهم (بیضاوی) ف۲۰۲ جب ہی اسی کے ذریعہ سے اہل ایمان دنیا میں ہدایت حاصل کرتے ہیں اور آخرت میں رحمت۔ تَفۡصِیۡلَ کُلِّ شَیۡءٍ۔ یعنی ہر ایسی چیز کی تفصیل جس کا تعلق ہدایت سے ہے۔ چنانچہ اصل دین کا کوئی مسئلہ ایسا نہیں جو براہِ راست یا بالواسطہ قرآن مجید میں نہ نکل آئے۔ کل شیء یحتاج الیه فی الدین اذ ما من امر دینی الا وله سند من القرآن بوسط او بغیر وسط (بیضاوی) مستند الی القرآن بذات او بوسط (روح) **تذییل**۔ سورۂ یوسف میں جسے قرآن مجید خود احسن القصص قرار دے رہا ہے برادرانِ یوسف علیہ السلام کا بھی ذکر تفصیل کے ساتھ آیا ہے اسی مشابہت سے یہ نامۂ سیاہ عرض پرداز ہے کہ وہ بھی اسی خانوادۂ بزرگ کا ایک ادنیٰ وحقیر وننگ خاندان نام لیوا ہے سلسلۂ نسب جہاں تک خاندانی شجروں سے پتہ چل سکا ہے اٹھاونویں پشت میں لاوی بن یعقوب علیہ السلام تک پہنچتا ہے۔

اٰیاتها ٤٣ | ١٣ سُوْرَةُ الرَّعْدِ مَدَنِیَّةٌ ٩٦ | رکوعاتها ٦

اس میں ٤٣ آیتیں | سورہ رعد مدنی ہے | اور ٦ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

الٓمّٓرٰ ۚ تِلْكَ اٰیٰتُ الْكِتٰبِ ؕ وَ الَّذِیْٓ اُنْزِلَ اِلَیْكَ

الف۔ لام۔ میم۔ را۔ یہ کتاب (عظیم) کی آیتیں ہیں اور جو کچھ آپ پر آپ کے پروردگار کی طرف سے

مِنْ رَّبِّكَ الْحَقُّ وَ لٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا یُؤْمِنُوْنَ ①

نازل کیا جاتا ہے وہ (بالکل) حق ہے لیکن اکثر انسان ایمان نہیں لاتے و١

اَللّٰهُ الَّذِیْ رَفَعَ السَّمٰوٰتِ بِغَیْرِ عَمَدٍ تَرَوْنَهَا

اللہ وہی تو ہے جس نے آسمانوں کو بلند کر رکھا ہے بغیر ستون کے (جیسا کہ) تم اسے دیکھ رہے ہو و٢

ثُمَّ اسْتَوٰی عَلَی الْعَرْشِ وَ سَخَّرَ الشَّمْسَ

پھر قائم ہوا عرش (سلطنت) پر اور آفتاب و ماہتاب کو مطیع

وَ الْقَمَرَ ؕ كُلٌّ یَّجْرِیْ لِاَجَلٍ مُّسَمًّی ؕ یُدَبِّرُ الْاَمْرَ

کیا و٣ ہر ایک ایک وقت معین میں چلتا رہتا ہے و٤ (اللہ) ہر امر کا انتظام کرتا رہتا ہے،

یُفَصِّلُ الْاٰیٰتِ لَعَلَّكُمْ بِلِقَآءِ رَبِّكُمْ تُوْقِنُوْنَ ②

نشانیوں کو کھول کر بیان کرتا ہے، تاکہ تم اپنے پروردگار کی ملاقات کا یقین کر لو و٥

وَ هُوَ الَّذِیْ مَدَّ الْاَرْضَ وَ جَعَلَ فِیْهَا رَوَاسِیَ

اور وہ وہی ہے جس نے زمین کو پھیلایا اور اس میں پہاڑ اور دریا

وَ اَنْهٰرًا ؕ وَ مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ جَعَلَ فِیْهَا

رکھ دیئے اور اس میں ہر پھل کی دو دو قسمیں



سورۂ رعد۔ و١ (حالانکہ اس کلام کی حقانیت وصداقت کا مقتضا یہ تھا کہ سب کے سب اس پر ایمان لے آتے) الٓمّٓرٰ۔ حروف مقطعات پر حاشیہ شروع سورۂ بقرہ میں گزر چکا۔ یہاں ان حروف کو فقرہ انا اللہ اعلم وارٰی ما تعملون کا بھی مخفف سمجھا گیا ہے اور فقرہ انا اللہ الملک الرحمٰن کا بھی انا اللہ اعلم وارٰی ما تعملون (ابن عباسؓ) انا اللہ الملک الرحمٰن (کبیر عن عطاء) و٢ زمین سے آسمان کا اتنا بلند نظر آنا اور اتنی بلند چیز بغیر کسی ظاہری مادی سہارے کے ...... یہ بجائے خود ایک دلیل خالق فطرت کی اعلیٰ صناعی وقدرت کی ہے۔ جمہور مفسرین کا خیال ہے کہ یہاں نفی عمد کی کی گئی ہے۔ آیت میں ان یونانی ومصری حکماء وفلاسفہ کا رد آ گیا۔ جو آسمان کو قائم بالذات صاحب عقل وارادہ دیوتا تسلیم کرتے تھے۔ تَرَوْنَهَا۔ کے ترجمہ میں ضمیر مونث السماوات کی طرف لی گئی ہے لیکن جائز ہے کہ عمد کی طرف بھی لی جائے اس صورت میں نفی عمد کی نہیں بلکہ رؤیت عمد کی رہے گی یعنی آسمانوں کے لئے ایسے ستون ہیں جو تمہارے لئے غیر مرئی وغیر مشاہد ہیں۔ قیل ضمیر النصب فی ترونها عائد علی عمد ای بغیر عمد مرئیة (بحر) یحتمل وجهین احدهما انها لها عمدٌ ولا ترٰی تلک العمد وهٰذا ذهب الیه مجاهد وقتادة (بحر) وقال ابن عباسؓ وما یدریک انها بعمد لا تریٰ (بحر) اس صورت میں قانون کشش وغیرہ جس نام سے بھی سائنس توجیہات پیش کرے۔ سب آیت کے ماتحت غیر مرئی کے عموم میں داخل ہو جائیں گی۔ اور سب سے بہتر اس باب میں وہ تشریح ہے جو امام رازی علیہ الرحمۃ نے پیش کی ہے۔ امام موصوف علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ آسمان کو قائم رکھنے والے اصلی ستون حق تعالیٰ کی قوت حفظ وتدبیر ہیں اور یہ تمہارے لئے غیر مرئی ہیں۔ وقد دللنا علی ان هٰذه الاجسام انما بقیت واقفة فی الجو العالی بقدرة اللہ تعالیٰ وحینئذٍ یکون عمدها هو قدرة اللہ تعالیٰ (کبیر) و٣ (اپنے احکام تکوینی کا اور انہیں کام میں لگا دیا) سورج اور چاند دیوی دیوتا ہونا تو خیر بڑی چیز ہے خود مختار اور آزاد بھی نہیں...... مشیت الٰہی کے آگے تمامتر مسخر ومجبور ہیں ان کے خالق نے انہیں جس کام میں چاہا لگا دیا۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ اِسْتَوٰی عَلَی الْعَرْشِ۔ یعنی قوانین جہانبانی کا نفاذ شروع کر دیا۔ استواء اور عرش دونوں پر مفصل حاشیے پہلے گزر چکے ہیں۔ و٤ (اپنے اپنے مدار پر حسب قانون خداوندی) کُلٌّ۔ یعنی سورج اور چاند دونوں میں سے ہر ایک۔ و٥ مطلب یہ ہوا کہ جو قادر مطلق ایسی ایسی عظیم الشان مخلوقات کی خلق اور ایجاد پر قادر ہے اس کے لئے انسان کا دوبارہ پیدا کر دینا کچھ دشوار ہے؟ یُدَبِّرُ الْاَمْرَ۔ ہر امر کا انتظام حکمت ومصلحت کے ساتھ کرتا رہتا ہے یعنی وہ محض صانع وخالق ہی نہیں جو ایک مرتبہ تخلیق کے بعد معطل ہو کر بیٹھ گیا (جیسا کہ بہت سے گمراہ فرقوں نے فرض کر رکھا ہے) بلکہ حاکم ومتصرف بھی ہے۔ الْاٰیٰتِ۔ اس کے اندر تکوینی نشانات اور تشریعی دلائل دونوں آ گئے۔

زَوْجَيْنِ اثْنَيْنِ يُغْشِي الَّيْلَ النَّهَارَ ؕ اِنَّ فِيْ

رکھ دیں ف۶ وہ رات سے دن کو چھپا دیتا ہے بیشک

ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ۳ وَ فِي الْاَرْضِ

ان (سب) میں سوچنے والوں کے واسطے نشان موجود ہیں ف۷ اور زمین میں

قِطَعٌ مُّتَجٰوِرٰتٌ وَّ جَنّٰتٌ مِّنْ اَعْنَابٍ وَّ زَرْعٌ

پاس پاس قطعے ہیں اور انگوروں کے باغ اور کھیتیاں ہیں

وَّ نَخِيْلٌ صِنْوَانٌ وَّغَيْرُ صِنْوَانٍ يُّسْقٰى

اور کھجوریں گنجان (بھی) اور چھدرے (بھی) ایک ہی پانی سے

بِمَآءٍ وَّاحِدٍ ۙ وَ نُفَضِّلُ بَعْضَهَا عَلٰى بَعْضٍ

سیراب کئے جانے والے اور (پھر بھی) ہم ان میں سے پھلوں میں ایک کو دوسرے پر

فِي الْاُكُلِ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ۴

فضیلت دیتے ہیں بیشک ان (سب) میں ان لوگوں کے لئے جو عقل سے کام لیتے ہیں دلائل (موجود) ہیں ف۸

وَ اِنْ تَعْجَبْ فَعَجَبٌ قَوْلُهُمْ ءَاِذَا كُنَّا تُرٰبًا

اور اگر آپ تعجب کریں تو تعجب کے قابل (خود) ان کا (یہ) قول ہے کہ جب ہم خاک ہو گئے

ءَاِنَّا لَفِيْ خَلْقٍ جَدِيْدٍ ؕ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

تو پھر کیا ہم نئے سرے سے پیدا ہوں گے؟ یہی لوگ ہیں جنہوں نے اپنے پروردگار سے

بِرَبِّهِمْ ۚ وَ اُولٰٓئِكَ الْاَغْلٰلُ فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ ۚ وَ اُولٰٓئِكَ

کفر کیا ف۹ اور انہی لوگوں کی گردنوں میں طوق ہوں گے اور یہی لوگ

اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۵ وَيَسْتَعْجِلُوْنَكَ

اہل دوزخ ہیں اس میں (ہمیشہ) پڑے رہیں گے ف۱۰ اور یہ لوگ آپ سے جلدی کرتے ہیں



ف۶ ایک دوسرے کے مقابل مثلاً بڑے اور چھوٹے یا ترش اور شیریں وقس علیٰ ہذا۔ سائنسی تحقیقات سے آج یا آگے چل کر جس جس قسم کا بھی تعلق زوجیت پھلوں کے درمیان منکشف ہو سب آیت کے تحت میں آ جائے گا۔ رَوَاسِيَ وَّ اَنْهٰرًا۔ یعنی نہ کوئی پہاڑ (نہ گوری شنکر نہ بندھیا چل نہ نگا پربت) اور نہ کوئی دریا (نہ گنگا نہ نربدا نہ سرسوتی) معبود یا نیم معبود یا کسی دیوی دیوتا کا مسکن جیسا کہ ہندوستان کے اندر اور ہندوستان کے باہر بھی بہت سی جاہل قوموں کا عقیدہ ہے اور رہ چکا ہے۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ۔ مَدَّ الْاَرْضَ۔ یعنی یہ زمین بھی نہ کوئی دیوی ہے نہ کوئی مائی جی۔ محض اللہ کا پھیلایا ہوا ایک فرش ہے جس پر اس کی مخلوق آزادی سے چلے پھرے، دوڑے دھوپے۔ مدو امتداد سے زمین کی کرویت کا انکار ہرگز لازم نہیں آتا اصلی شکل جو کچھ بھی ہو، قرآن مجید کو اس سے مطلق بحث نہیں۔ بشری آنکھ کو تو بہر حال پھیلی ہوئی اور مسطح ہی نظر آتی ہے۔ امام رازی علیہ رحمۃ اللہ کی تفسیر کبیر تو ساتویں صدی ہجری کی بالکل ابتداء کی تصنیف ہے زمین کی کرویت اس وقت بھی مسلم ہو چکی تھی۔ ثبت بالدلائل ان الارض کرۃ فکیف یمکن المکابرۃ فیہ (کبیر) لیکن چونکہ یہ کرہ بے نہایت ہی عظیم جسامت رکھنے والا اس لئے بشری آنکھ کے سامنے اس کا جتنا ٹکڑا آتا ہے مسطح ہی نظر آتا ہے اور اس کی کرویت غیر مشاہد رہتی ہے۔ امام موصوف ہی کے الفاظ ہیں:۔ والکرۃ اذا کانت فی غایۃ الکبر کان کل قطعۃ منھا تشاھد کالسطح (کبیر) ف۷ یعنی تردید شرک وتعدد الٰہ کے اور اللہ کی توحید اور صنعت گری کے دلائل۔ يُغْشِي الَّيْلَ النَّهَارَ۔ یعنی رات کی تاریکی دن کی روشنی کو چھپا دیتی ہے۔ دنیا میں ایسی مشرک قومیں بھی گزری ہیں جنہوں نے "رات" اور "دن" کو مستقل دیوتا مان کر ان کی پوجا کی ہے۔ پارۂ سیقول کے حاشیوں میں اس کا ذکر آ چکا ہے:۔ ف۸ قِطَعٌ مُّتَجٰوِرٰتٌ۔ یعنی زمین کے یہ قطعے ہوتے تو پاس ہی پاس ہیں لیکن اثرات کے لحاظ سے مختلف۔ حاصل ان سب مثالوں کا یہ ہے کہ مؤثرات مادی ایک ہی ہوتے ہیں، اور پھر بھی اثرات مختلف ہوتے ہیں طبیعت ایک اور حکم مختلف یہ سب اس لئے کہ فاعل حقیقی کوئی اور ہی ہے، اس میں رد آ گیا ان "نیچری" مذاہب کا جو کائنات کو محض قوانین طبعی کا (بغیر کسی قانون گر و قانون ساز کے) مقید ومحکوم سمجھتے ہیں۔ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ۔ ان سب واقعات میں جو روزانہ مشاہدہ میں آتے رہتے ہیں رد شرک اور اثباتِ توحید کے پورے پورے دلائل موجود ہیں۔ ف۹ (آخرت سے انکار کر کے) آیت کا مطلب یہ ہوا کہ یہ نادان و نافہم جو بڑے استعجاب کے لہجہ میں کہتے ہیں کہ یہ ممکن کیسے ہے کہ ہم جب ایک بار خاک ہو گئے تو دوبارہ پھر مجسم ومتشکل ہو کر برآمد ہوں تو دراصل حیرت واستعجاب کے قابل تو خود ان کا یہ انکار ہے، یہ نافہم اتنا نہیں سوچتے کہ جب خود انہی کے اقرار کے مطابق خدائے قادر وتوانا کیسی کیسی عجیب اور عظیم الشان مخلوقات عدم محض سے پیدا کر چکا اور برابر پیدا کرتا رہتا ہے تو اس کے لئے ان کا اعادہ انہیں دوبارہ شکل دے دینا مشکل ہی کیا ہے؟...... مضحکہ کے قابل عقیدۂ آخرت ذرا بھی نہیں بلکہ تمامتر قابلِ مضحکہ انکارِ آخرت ہے۔ ف۱۰ (اور کبھی نجات نہ پا سکیں گے) یہاں یہ بتایا ہے کہ یہ منکرین آخرت بھی ویسے ہی کافر اور ویسے ہی معذب رہیں گے جیسے دوسرے منکرین توحید ومنکرین رسالت۔

ف۱۱ یعنی یہ منکرین وقوع عذاب کو اس قدر مستبعد سمجھ رہے ہیں کہ قبل اس کے کہ ان کی میعاد و مہلت ختم ہو لائے آپ سے نزول عذاب کا تقاضا کر رہے ہیں! حالانکہ تاریخ کی شہادت انہیں خود بتلا سکتی ہے کہ مکذب و آخرت فراموش قوموں کی کیسی کیسی حسرتناک بربادیاں اسی دنیا میں واقع ہو چکیں مَثُلٰتُ۔ مثلة کی جمع ہے۔ یہاں مراد واقعات عذاب و عقوبت سے ہے۔ اے عقوبات امثالهم من المكذبين (جلالین) السيئة سے مراد عذاب اور الحسنة سے مقصود عافیت ہے۔ قال ابن عباسؓ السيئة العذاب والحسنة العافية (بحر) ف۱۲ یعنی حق تعالیٰ میں دونوں صفات موجود ہیں، جن کا ظہور اپنے اپنے موقع پر ہوتا ہے۔ صفت عذاب کا ظہور اگر ابھی ان کافروں پر نہیں ہوا ہے تو یہ احمق آخر غافل و بے فکر کس برتے پر ہوئے جا رہے ہیں؟ اِنَّ رَبَّكَ لَذُوْ مَغْفِرَةٍ لِّلنَّاسِ عَلٰى ظُلْمِهِمْ۔



بِالسَّيِّئَةِ قَبْلَ الْحَسَنَةِ وَقَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِمُ

مصیبت کی قبل عافیت کے درآنحالیکہ ان کے قبل واقعات عقوبت

الْمَثُلٰتُ ؕ وَاِنَّ رَبَّكَ لَذُوْ مَغْفِرَةٍ لِّلنَّاسِ عَلٰى

گزر چکے ہیں ف۱۱ اور بیشک آپ کا پروردگار لوگوں کے حق میں باوجود ان کی زیادتیوں کے

ظُلْمِهِمْ ۚ وَاِنَّ رَبَّكَ لَشَدِيْدُ الْعِقَابِ ۝٦ وَيَقُوْلُ

صاحب مغفرت ہے اور بیشک آپ کا پروردگار سخت سزا دینے والا بھی ہے ف۱۲ اور کافر

الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوْلَآ اُنْزِلَ عَلَيْهِ اٰيَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ ؕ

کہتے ہیں کہ ان پر (فلاں) معجزہ ان کے پروردگار کی طرف سے کیوں نہیں اترا

اِنَّمَآ اَنْتَ مُنْذِرٌ وَّلِكُلِّ قَوْمٍ هَادٍ ۝٧ اَللّٰهُ يَعْلَمُ ع

بیشک آپ تو بس ایک ڈرانے والے ہیں ف۱۳ اور ہر قوم کے لئے ایک ہادی ہوتا ہے ف۱۴ اللہ کو علم رہتا ہے

مَا تَحْمِلُ كُلُّ اُنْثٰى وَمَا تَغِيْضُ الْاَرْحَامُ

اس کا جو کچھ کسی عورت کے حمل میں ہوتا ہے اور جو کچھ (عورتوں کے) رحم میں کمی بیشی

وَمَا تَزْدَادُ ؕ وَكُلُّ شَيْءٍ عِنْدَهٗ بِمِقْدَارٍ ۝٨

ہوتی رہتی ہے اور ہر شے اس کے نزدیک ایک متعین اندازہ ہی سے ہے ف۱۵

عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْكَبِيْرُ الْمُتَعَالِ ۝٩ سَوَآءٌ

(وہ) پوشیدہ اور کھلی چیزوں (سب) کا جاننے والا ہے بڑائی والا ہے عالی شان ہے ف۱۶ (اس کے علم میں)

مِّنْكُمْ مَّنْ اَسَرَّ الْقَوْلَ وَمَنْ جَهَرَ بِهٖ وَمَنْ هُوَ

برابر ہے تم میں سے جو کوئی بات چھپائے اور جو کوئی اسے ظاہر کرے اور جو کوئی

مُسْتَخْفٍۭ بِالَّيْلِ وَسَارِبٌۢ بِالنَّهَارِ ۝١٠ لَهٗ مُعَقِّبٰتٌ

رات میں چھپ جائے اور (جو کوئی) دن میں چلے پھرے ف۱۷ ہر ایک کے لئے



حضرت ابن عباسؓ صحابی سے منقول ہے کہ قرآن مجید میں سب سے بڑھ کر پرامید و پرتسلی یہی آیت ہے۔ قال ابن عباسؓ ليس في القرآن اٰية ارجى من هذه (بحر) متکلمین اہل سنت نے آیت سے یہ نکالا ہے کہ صاحب کبائر کی مغفرت توبہ کے قبل بھی ہو سکتی ہے۔ فاعلم ان اصحابنا تمسكوا بهذه الاٰية على انه تعالىٰ قد يعفوا عن صاحب الكبيرة قبل التوبة (کبیر) ف۱۳ (اور آپ کا اصل کام سرکشوں کو ڈرانا اور انہیں راہ بتانا ہے نہ کہ ہر فرمائشی معجزہ کی تعمیل کرتے رہنا) قرآن مجید نے پورا پورا جواب ذرا سے فقرہ میں اعجوبہ پرستوں کو دے دیا کہ یہ نادان رسول ﷺ کی صداقت کا معیار فرمائشی خوارق ومعجزات کو سمجھ رہے ہیں، یہ کس قدر جہل ہے؟ کہ پیمبر کے اصلی فرائض سے اسے اصلاً تعلق نہیں۔ انجیل میں حالانکہ صاحب انجیل اپنے خوارق ومعجزات ہی کے لئے سب سے زیادہ مشہور ہیں معجزات کی فرمائش کرنے والوں پر یوں لتاڑ آئی ہے: "اے استاد ہم تجھ سے ایک نشان دیکھنا چاہتے ہیں، اس نے جواب دے کر ان سے کہا کہ اس زمانہ کے برے اور زناکار لوگ نشان طلب کرتے ہیں۔" (متی۔ ۱۲: ۳۹) "جب بڑی بھیڑ جمع ہوتی جاتی تھی تو وہ کہنے لگا کہ اس زمانہ کے لوگ برے ہیں وہ نشان طلب کرتے ہیں۔" (لوقا ۱۱: ۲۹) "پھر فریسی نکل کر اس سے بحث کرنے لگے اور اسے آزمانے کے لئے اس سے کوئی آسمانی نشان طلب کیا۔ اس نے اپنی روح میں آہ کھینچ کر کہا، اس زمانہ کے لوگ کیوں نشان طلب کرتے ہیں؟ میں تم سے سچ کہتا ہوں کہ اس زمانہ کے لوگوں کو کوئی نشان نہ دیا جائے گا۔" (مرقس، ۸: ۱۱۔ ۱۳) ف۱۴ (اور اس قوم کے لئے ہادئ اعظم آپ ہیں) هَادٍ۔ لفظ ہادی عام و وسیع ہے، پیمبر کا مرادف نہیں ہے۔ اس کے تحت میں نبی اور نائبان نبی سب ہی آ جاتے ہیں۔ اس لئے آیت سے جن لوگوں نے ہندوستان میں کسی نبی کا آنا لازمی قرار دیا ہے ان کا استدلال قوی نہیں، البتہ درجۂ احتمال میں اس کا مان لینا ضروری ہے، اور اسی لئے مفسر تھانوی ؒ نے فرمایا کہ اس میں زیادہ بحث و مباحثہ غیر ضروری ہے۔ عن ابن عباسؓ الهادي الداعي الى الحق (جصاص) اعني به ولكل قوم قائد (ابن جرير) عن ابي صالح قال لكل قوم قادة (ابن جرير) ف۱۵ یعنی قدرت کے سارے انتظامات ایک خاص نظام کے ماتحت ہی انجام پاتے ہیں، اٹکل پچو نہیں، اور نہ اس میں کسی سہو یا غلطی کا امکان ہے۔ اَللّٰهُ ... تَزْدَادُ۔ خدائے اسلام کا علم کامل بھی ہے اور محیط بھی۔ ہر ہر جزئیہ اور سارے مخفیات ومغیبات پر شامل۔ یہ جاہلی مذہبوں پر ضرب کاری ہے، جن میں خدا کا علم ناقص یا صرف کلیات کا مانا گیا ہے۔ مَا تَحْمِلُ كُلُّ اُنْثٰى۔ مثلاً یہی کہ حمل میں لڑکی ہے یا لڑکا۔ مَا تَغِيْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ۔ مثلاً یہ کہ کسی کی مدت حمل بڑھ گئی اور کسی کی گھٹ گئی، یا یہ کہ کسی کے حمل میں ایک بچہ ہے، اور کسی کے زائد۔ ف۱۶ اس کی قدرت سب پر بالا اور سب پر حاکم کوئی اس کا بالادست نہیں، اور اس کا علم محیط و کامل ...... وہی ہمہ داں، ہمہ بیں، اور وہی ہمہ تواں۔ مذاہب شرکیہ اور ادیان جاہلی کو سب سے زیادہ ٹھوکر حق تعالیٰ کی صفات علم وقدرت ہی کے سمجھنے میں لگی ہے اسی لئے قرآن مجید ان عقاید کو بار بار صاف کرتا جاتا ہے اور ان کی غلطیوں کی بار بار اصلاح کرتا جاتا ہے۔ ف۱۷ یعنی یہ سر و جہر، یہ پوشیدگی و ظہور، یہ تاریکی و روشنی، سب تمہاری نسبت سے ہے۔ اس کے علم کے اعتبار سے سب یکساں ہے۔ ..... مشرک قوموں نے اپنے دیوی، دیوتاؤں کو بھی اپنے ہی محدود اور ناقص حواس اور قوتوں پر قیاس کیا ہے۔ اس کی اصلاح ضروری تھی۔

مِّنْۢ بَيْنِ يَدَيْهِ وَ مِنْ خَلْفِهٖ يَحْفَظُوْنَهٗ مِنْ

باری باری آنے والے فرشتے ہیں اس کے آگے بھی اور اس کے پیچھے بھی وہ اللہ کے حکم سے

اَمْرِ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُغَيِّرُ مَا بِقَوْمٍ حَتّٰى يُغَيِّرُوْا

اس کی حفاظت کرتے رہتے ہیں ف۱۸ بیشک اللہ کسی قوم کی (اچھی) حالت بدل نہیں دیتا جب تک وہ لوگ خود اپنے میں

مَا بِاَنْفُسِهِمْ ؕ وَ اِذَاۤ اَرَادَ اللّٰهُ بِقَوْمٍ سُوْٓءًا فَلَا مَرَدَّ لَهٗ ۚ

تبدیلی نہیں کر لیتے ف۱۹ اور جب اللہ کسی قوم پر مصیبت ڈالنے کا ارادہ کر لیتا ہے تو کوئی صورت ہی اس کے ہٹنے کی نہیں

وَ مَا لَهُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ مِنْ وَّالٍ ﴿۱۱﴾ هُوَ الَّذِيْ يُرِيْكُمُ

اور نہ کوئی اللہ کے مقابلہ میں ان کا مددگار رہتا ہے ف۲۰ وہ وہی (خدا) ہے جو تمہیں بجلی (کی چمک)

الْبَرْقَ خَوْفًا وَّ طَمَعًا وَّ يُنْشِئُ السَّحَابَ الثِّقَالَ ﴿۱۲﴾ ۚ

دکھلاتا ہے ذریعۂ خوف بھی بنا کر اور ذریعۂ امید بھی بنا کر اور بوجھل بادلوں کو بلند کرتا ہے ف۲۱

وَ يُسَبِّحُ الرَّعْدُ بِحَمْدِهٖ وَ الْمَلٰٓئِكَةُ مِنْ خِيْفَتِهٖ ۚ

اور رعد اس کی پاکی بیان کرتا ہے اس کی حمد کے ساتھ اور (دوسرے) فرشتے بھی اس کے رعب وجلال سے (یہی کرتے ہیں)

وَ يُرْسِلُ الصَّوَاعِقَ فَيُصِيْبُ بِهَا مَنْ يَّشَآءُ

ف۲۲ اور وہ (اللہ) بجلیاں بھیجتا ہے پھر گرا دیتا ہے اُسے جس پر چاہتا ہے ف۲۳

وَهُمْ يُجَادِلُوْنَ فِي اللّٰهِ ۚ وَ هُوَ شَدِيْدُ الْمِحَالِ ﴿۱۳﴾ ؕ

اور یہ لوگ اللہ کے باب میں جھگڑ رہے ہیں حالانکہ وہ بڑا ہی زبردست قوت والا ہے ف۲۴

لَهٗ دَعْوَةُ الْحَقِّ ؕ وَ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ

اسی کے لئے (خاص) ہے سچا پکارنا ف۲۵ اور جن کو (یہ لوگ) اس کے سوا پکارتے ہیں

لَا يَسْتَجِيْبُوْنَ لَهُمْ بِشَيْءٍ اِلَّا كَبَاسِطِ كَفَّيْهِ اِلَى الْمَآءِ

وہ ان کا جواب اس سے زیادہ نہیں دے سکتے جتنا پانی (اسے جواب دے سکتا ہے) جو اپنے دونوں ہاتھ پانی کی طرف پھیلائے

ف۱۸ خالق کا تعلق مخلوق سے بے اعتنائی اور بے التفاتی کا نہیں، وہ غایت شفقت وکرم سے سب کی حفاظت کی فکر واہتمام رکھتا ہے۔ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ۔ توحید کی تاکید واہتمام مزید کے لئے ہے، فرشتے تک بھی متصرف بالذات نہیں، جو کچھ بھی کرتے ہیں، اطاعت سرشت بندوں کی طرح، اپنے خالق کے حکم ہی سے کرتے ہیں، اللہ اللہ! توحید خالص پر اس کتاب برحق نے کن کن طریقوں سے زور دیا ہے۔ مُعَقِّبٰتٌ۔ مراد فرشتے ہی ہیں، خدائی حکومت میں فرشتوں کی ڈیوٹی لگی رہتی ہے، پہرہ اپنے اپنے وقت پر بدلتا رہتا ہے۔ ف۱۹ (مسلسل نافرمانیاں کر کے) یہاں یہ قانون بیان کیا ہے کہ حق تعالیٰ تو عدل مطلق ہے، اس کی طرف سے کسی ظلم وزیادتی کا امکان ہی نہیں، وہ تو جب بھی کسی قوم کو گرفت میں لے گا، تو اس قوم کی مسلسل نافرمانیوں کی پاداش ہی میں لے گا۔ يُغَيِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِهِمْ۔ اس تغیر کی نسبت فاعلی قوم کی طرف کر کے اس کا اظہار کر دیا ہے کہ یہ تبدیلیاں قوم کے اپنے قصد، عمد واختیار سے، ہوتی ہیں، باقی اگر کوئی تبدیلی کسی قوم میں، کسی مجبوری یا اضطرار یا لاعلمی کے نتیجہ کے طور پر ہو جائے تو اس پر یہ گرفت نہیں۔ مَا بِقَوْمٍ۔ مراد اچھی حالتوں سے ہے۔ اے من النعمة والعافية (روح) ف۲۰ (ان میں سے جن کی امداد کا بڑا بھروسہ اور زعم ان نافرمانوں کو رہا کرتا ہے) اِذَاۤ اَرَادَ اللّٰهُ بِقَوْمٍ سُوْٓءًا۔ اور یہ ارادۂ الٰہی ہمیشہ اسی نافرمان قوم کے اعمال کی پاداش میں ہوتا ہے۔ مِنْ دُوْنِهٖ مِنْ وَّالٍ۔ یہاں تک کہ جو فرشتے انسان کی حفاظت پر مامور رہتے ہیں وہ بھی اب بہ حکم خدا اس کی حفاظت سے دستبردار ہو جاتے ہیں۔ ف۲۱ (جو پانی سے لدے ہوئے ہوتے ہیں) مدعا یہ کہ بجلی اور بادل نہ خود کوئی دیوی دیوتا ہیں، نہ کسی اور دیوی دیوتا کے محکوم وماتحت ہیں محض اللہ کی ایک مخلوق اور دوسری بیجان مخلوق کی طرح تابع فرمان ہیں، اندر دیوتا یا کوئی اور دیوتا بجلی اور بارش کے خدا نہیں۔ خَوْفًا۔ یعنی یہ کہ کہیں گر کر سامانِ ہلاکت نہ بن جائے ـــ ضمناً یہ بھی معلوم ہو گیا کہ برق میں ایک صفت ناری موجود ہے۔ طَمَعًا۔ یعنی یہ کہ اب تیز بارش ہوگی اور اس سے سرسبزی، شادابی، خوشحالی پھیلے گی..... ضمناً یہ بھی معلوم ہو گیا کہ برق میں ایک صفت نوری موجود ہے ف۲۲ (اپنے اپنے مرتبۂ وجود کی مناسبت سے، اور کوئی بھی اللہ کی عبدیت ومحکومیت سے باہر نہیں) اَلرَّعْدُ۔ رعد کے لفظی معنی بادل کی گرج کے ہیں۔ صوت السحاب (راغب) اصطلاح شریعت میں اس سے مراد وہ فرشتہ ہے جو ناظم ابر وسحابیات ہے۔ ملك من الملائكة موكل بالسحاب (جامع ترمذی۔ ابواب تفسیر القرآن۔ عن ابن عباسؓ) انه ملك يسوق السحاب (راغب) الرعد هو الملك موكل بالسحاب (کبیر) مقصود یہ بیان کرنا ہے کہ گرج یا بادل کا کوئی مستقل اور متصرف بالذات دیوتا نہیں، جیسا کہ مشرق ومغرب کی جاہل قومیں ہزارہا سال تک سمجھتی رہیں بلکہ یہ کام تو ایک محکوم ومطیع ایک حمد وتسبیح کرتے رہنے والے فرشتہ کے سپرد ہے، ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ مِنْ خِيْفَتِهٖ۔ حق تعالیٰ کا رعب وجلال بڑی سی بڑی مقتدر ومعصوم مخلوق پر بھی غالب اور مسلط ہے۔ وَ الْمَلٰٓئِكَةُ۔ ملائکہ کے اس عطف سے یہ شبہ پیدا نہ ہو کہ رعد بھی اگر کوئی فرشتہ ہی ہے تو ملٰئکۃ ہی پر اس کا عطف کیسا؟ عربی میں عطف ہمیشہ مغائرت جنس ہی کے موقع پر نہیں، بلکہ ہم جنسی کے باوجود تعظیم وتکریم کے لئے بھی آتا ہے، جس کی نظیریں خود قرآن مجید ہی میں موجود ہیں۔ لا يبعد ان يكون من جنس الملائكة والما حسن افراده بالذكر على سبيل التشريف كما فى قوله وملائكته ورسله وجبريل وميكال وفى قوله واذ اخذنا من النبيين ميثاقهم ومنك ومن نوح (کبیر) ف۲۳ یہ فضائے ارضی کی طرف بجلیاں بھیجتے رہنا اور پھر اسے حسب مصلحت ومشیت تکوینی جس پر اور جہاں چاہنا گراتے رہنا یہ سب کام اسی قادر مطلق حکیم کل کا ہے۔ کسی اور کا نہیں۔ یونانی سمجھتے تھے کہ بجلی زی اس دیوتا کا حربہ ہے اور رومی عقیدہ رکھتے تھے کہ جوپیٹر (عطارد) دیوتا کا، اور ہندیوں کے خیال میں اندر دیوتا کا، دوسری مشرک قومیں بھی ایسی ہی خوش خیالیوں میں مصروف تھیں۔ قرآن مجید نے ایک چند لفظی فقرے سے ان ساری وہم پرستیوں پر ضرب کاری لگا دی۔ (ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن) ف۲۴ (اپنی قدرت خلاقی اور قوتِ صناعی کے لحاظ سے بھی اور اپنی طاقت وگرفت وسزادہی کے لحاظ سے بھی) مطلب یہ ہوا کہ ایسا خدا جس کے نظام کائنات کی کارفرمائیاں اتنی عجیب وعظیم ہوں اور جس کا اختیار واقتدار اتنا ہمہ گیر اور کامل، یہ نادان اسی خدا کے مقابلہ میں دوسروں کو لاتے ہیں اور اس کی ذات وصفات میں اوروں کو شریک کرنا چاہتے ہیں۔ ف۲۵ یعنی حقیقی دعا صرف اسی کے حضور میں ہو سکتی ہے۔ سننے کی قوت، قبول کرنے کی قوت اسی اکیلے میں تو ہے، اس کے علاوہ کسی اور سے دعا مانگنا حماقت محض اور سفاہت خالص نہیں تو اور کیا ہے؟ کسی اور میں کوئی اختیار ہی کب ہے؟

ف۲۶ یہ غیر خدا کے آگے عرض نیاز کرنے، دعا مانگنے کی مثال دی ہے کہ جیسے کوئی احمق پیاسا پانی جیسی بے جان، بے ارادہ، لاعقل چیز کی طرف اسی امید پر ہاتھ پھیلائے رہے کہ پانی از خود اس کے منہ تک پہنچ کر اس کی پیاس بجھائے گا تو اس سے بڑھ کر حماقت اور کیا ہوگی، اسی طرح یہ احمق دعا کے ذریعہ سے فریادرسی اسی سے چاہتے ہیں جو سرے سے قادر ہی فریادرسی پر نہیں! ف۲۷ (اس لئے کہ وہ تو غیر اللہ کے سامنے رہتی ہے) کافروں کی جو دعائیں بظاہر مقبول معلوم ہوتی ہیں ان واقعات کا تعلق دعاء سے بالکل نہیں ہوتا، ان کی وہ آرزوئیں یوں ہی بغیر دعاء کے پوری ہو جاتی ہیں، تکوینی اسباب ومصالح سے عام نظام ربوبیت کے ماتحت۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ کافروں کی غیر مقبول دعاؤں سے مراد ان کی آخرت سے متعلق دعائیں ہیں، نہ کہ دنیا سے متعلق۔ المراد دعاؤهم الله تعالٰی بما يتعلق بالاٰخرة (روح) ف۲۸ یعنی ساری کی ساری مخلوقات اللہ ہی کی قانون تکوینی کی مطیع ومنقاد ہے۔ وَلِلّٰهِ يَسْجُدُ۔ اس ترکیب کے اقتضاء سے معنی یہ پیدا ہوئے کہ اللہ ہی کی مطیع ومنقاد ہے نہ کسی اور کی۔ اي لله وحده يخضع وينقاد ولا بشيء غيره (روح) مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ۔ مراد جمیع مخلوق سے ہے۔ المراد ما يشمل اولٰئک وغيرهم والتعبير بمن للتغليب (روح)



لِيَبْلُغَ فَاهُ وَ مَا هُوَ بِبَالِغِهٖ ؕ وَ مَا دُعَآءُ الْكٰفِرِيْنَ

ہوئے ہو کہ وہ (پانی) اس کے منہ تک پہنچ جائے، درآنحالیکہ وہ اس تک پہنچنے والا نہیں ف۲۶ اور کافروں کی پکار تو

اِلَّا فِيْ ضَلٰلٍ ⑭ وَ لِلّٰهِ يَسْجُدُ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ

محض بے اثر ہی ہے ف۲۷ اور اللہ ہی کے آگے جھکے رہتے ہیں (سب) جتنے آسمانوں میں ہیں اور (جتنے) زمین میں

وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّكَرْهًا وَّظِلٰلُهُمْ بِالْغُدُوِّ

ہیں ف۲۸ (کوئی) ارادۃً (تو) اور (کوئی) جبراً (تو) ف۲۹ اور ان کے سائے بھی صبح وشام

وَ الْاٰصَالِ ⑮ قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ قُلِ

کے وقت ف۳۰ آپ پوچھئے کہ آسمانوں اور زمین کا پروردگار کون ہے؟ آپ (ہی) کہہ دیجئے کہ

اللّٰهُ ؕ قُلْ اَفَاتَّخَذْتُمْ مِّنْ دُوْنِهٖۤ اَوْلِيَآءَ لَا يَمْلِكُوْنَ

اللہ (پھر) کہیے کہ تو کیا تم نے (پھر بھی) اس کے سوا (اور) کارساز قرار دے لئے ہیں جو اپنی ہی ذات کے لئے

لِاَنْفُسِهِمْ نَفْعًا وَّ لَا ضَرًّا ؕ قُلْ هَلْ يَسْتَوِي الْاَعْمٰى

بھی نفع ونقصان کا اختیار نہیں رکھتے ف۳۱ آپ کہیے کہ کیا اندھا اور آنکھوں والا

وَ الْبَصِيْرُ ۙ اَمْ هَلْ تَسْتَوِي الظُّلُمٰتُ وَ النُّوْرُ ۚ اَمْ

برابر ہو سکتا ہے یا یہ کہ کہیں تاریکی اور روشنی برابر ہوئی ہے ف۳۲ یا یہ کہ

جَعَلُوْا لِلّٰهِ شُرَكَآءَ خَلَقُوْا كَخَلْقِهٖ فَتَشَابَهَ

انہوں نے اللہ کے شریک ایسے ٹھہرا رکھے ہیں کہ جنہوں نے اس کی خلق کی طرح کسی کو خلق کیا ہے، جس سے ان کو

الْخَلْقُ عَلَيْهِمْ ؕ قُلِ اللّٰهُ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ وَّ هُوَ

خلق میں اشتباہ ہو گیا ف۳۳ آپ کہہ دیجئے اللہ ہی ہر چیز کا خالق ہے اور وہ

الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ⑯ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَسَالَتْ

واحد ہے، غالب ہے ف۳۴ (اسی نے) آسمان سے پانی اتارا جس سے نالے اپنی مقدار



السجدة ۳

يَسْجُدُ۔ سجدہ یہاں باصطلاح شرعی نہیں بلکہ اپنے اصلی ولغوی معنی میں ہے یعنی سب کے سب اللہ کے آگے جھکے ہوئے اور اس کی مشیت کے مطیع ومنقاد ہیں۔ السجود اصله التطامن والتذلل ..... وذٰلک ضربان سجود باختيار وليس ذٰلک الا للانسان وسجود تسخير وهو للانسان والحيوانات والنبات وعلٰى ذٰلک قوله ولله يسجد من فی السمٰوٰت والارض (راغب) السجود عبارة عن الانقياد والخضوع وعدم الامتناع وكل من فی السمٰوٰت والارض ساجدٌ لله بهٰذه المعنٰى لان قدرته ومشيئتهٗ نافذة فی الكل (کبیر) اي ينقاد لله لاحداث ما ارادهٗ فيهم من افعاله (کشاف) ف۲۹ یعنی افعال اختیاری میں تو قصد واختیار سے اور امور غیر اختیاری میں اضطراراً۔ ف۳۰ یعنی علی الدوام ہر حال میں، ہر وقت۔ ب یہاں فی کے مرادف ہے۔ والمراد بها الدوام (بیضاوی) الباء بمعنٰى فی (روح) وَظِلٰلُهُمْ۔ سایہ ایک عدمی اور سلبی شے ہے جس کا اطلاق اس حال پر ہوتا ہے جب روشنی کسی جسم کثیف کے توسط سے دُور ہو جائے..... جیسے رات کا اطلاق دن کے عدم پر ہوتا ہے، یہاں پر اگر یہ لفظی معنی لیے جائیں جب بھی کوئی اشکال نہیں۔ مراد یہ ہوگی کہ اشیاء موجود فی الخارج اور ان کے اظلال سب ہی قادر مطلق کے مطیع ومنقاد ہیں۔ وحشی قوموں میں ''سایہ'' کو عالم بالا کی کوئی چیز سمجھ کر اس سے بہت ڈرا گیا ہے قرآن مجید نے بتایا کہ ہر موجود شے کی طرح اس کا سایہ بھی محض مخلوق اور منقاد مشیت الٰہی ہے، لیکن محققین ہی سے ایک قول اور بھی منقول ہے، وہ یہ کہ اظلال سے مراد آثار و توابع ہیں۔ اس صورت میں مطلب یہ ہوا کہ ہر موجود بذات خود بھی مطیع ومسجود ہے اور اس کے آثار وخواص وافعال بھی۔ ف۳۱ (چہ جائیکہ اپنے پرستاروں کی سن سنا سکیں، یا ان کی کچھ مدد کر سکیں) مطلب یہ ہوا کہ ان مشرکین عرب سے بھی اگر یہ سوال کر دیجئے کہ اس سارے نظام کائنات کا خالق وموجد حافظ ومتقی مدبر و حاکم کون ہے تو یہ باوجود اپنے شرک کے اس کے قائل نکلیں گے کہ وہ تو ایک ہی خدائے قادر وتوانا ہے جسے عرب کی بولی میں اللہ کہتے ہیں، پس اس پر ان کی گرفت کیجئے، اور ان سے یہ کہیے کہ اس صحیح بنیادی عقیدہ کے باوجود پھر یہ تم پر کیا شامت سوار ہے، کہ تم تعدد الٰہ کی لعنت میں گرفتار ہو اور چھوٹے چھوٹے خداؤں دیوی دیوتاؤں کے چکر میں پھنسے ہوئے ہو؟..... جب ایک خدا کو مان لیا تو پھر اب دوسرے بے چاروں کے پاس کسی قسم کا اختیار وتصرف سرے سے باقی ہی کہاں رہ جاتا ہے؟ ف۳۲ (اور جب یہ نہیں اور بداہۃً نہیں تو پھر موحد ومشرک یعنی صاحب ایمان اور محروم الایمان اور شرک اور توحید یا کفر وایمان کیسے ایک سطح پر آسکتے ہیں؟) آیت میں رَدّ آگیا آج کے اُن ''روشن خیالوں'' کا جو دنیا کے ہر مذہب کو یکساں سمجھتے ہیں اور اُن ''آزاد خیالوں'' کا جو فلاح دنیوی کے لیے ایمان کی شرط غیر ضروری جانتے ہیں۔ ف۳۳ (اور یہ دھوکے میں پڑ کر اس خالق اعظم کی طرح دوسرے خالقوں کو بھی خدا سمجھ بیٹھے!) مطلب یہ ہوا صفت خالقیت میں انہوں نے اپنے کسی گڑھے ہوئے خدا کو خدائے حقیقی کا شریک اپنے تجربہ ومشاہدہ میں پایا ہے؟ اور جب کسی کو بھی نہیں تو پھر آخر کیا یہ خدا کی مار ہے کہ ان دوسروں کو معبودیت میں شریک کیے جاتے ہیں؟ ف۳۴ یہاں مختصراً تین صفات بیان کر کے بہت سی پھیلی ہوئی گمراہیوں اور کثیر التعداد مذاہب شرک کی جڑ کاٹ دی۔ پہلی صفت یہ کہ اللہ ہی چھوٹی بڑی ہر چیز کا جوہر وعرض، ایجاب وسلب، خوشگوار وناخوشگوار، سب کا خالق ہے۔ دوسری صفت یہ کہ وہ عدداً بھی ایک ہی ہے اپنی ذات کے لحاظ سے بھی اور اپنی صفاتِ کمالیہ کے لحاظ سے بھی، یہ نہیں کہ اس کی ''شخصیت'' تو ایک ہو لیکن اس کے ''بروز'' اور اس کے ''اقنوم'' کئی کئی ہوں۔ تیسری صفت یہ ہے کہ وہ اپنی ساری مخلوقات پر غالب و حاکم ہے خود اس کے اوپر کوئی ہستی یا کوئی قانون حاکم ومتصرف نہیں۔

اَوۡدِيَةٌۢ بِقَدَرِهَا فَاحۡتَمَلَ السَّيۡلُ زَبَدًا رَّابِيًا ؕ
کے موافق چلنے لگے ف۳۵ پھر وہ سیلاب جھاگ کو اوپر لے آیا
وَ مِمَّا يُوۡقِدُوۡنَ عَلَيۡهِ فِى النَّارِ ابۡتِغَآءَ حِلۡيَةٍ اَوۡ
اور جن چیزوں کو آگ کے اندر تپاتے ہیں زیور یا (اور)
مَتَاعٍ زَبَدٌ مِّثۡلُهٗ ؕ كَذٰلِكَ يَضۡرِبُ اللّٰهُ الۡحَقَّ
اسباب بنانے کی غرض سے اس میں ایسا ہی جھاگ ہے ف۳۶ اسی طرح حق و باطل کی اللہ مثال بیان
وَالۡبَاطِلَ ؕ فَاَمَّا الزَّبَدُ فَيَذۡهَبُ جُفَآءً ۚ وَ اَمَّا
کرتا ہے ف۳۷ سو جھاگ تو نکما ہو کر جاتا رہتا ہے اور جو چیز
مَا يَنۡفَعُ النَّاسَ فَيَمۡكُثُ فِى الۡاَرۡضِ ؕ كَذٰلِكَ
لوگوں کے لئے کار آمد ہے سو وہ زمین پر رہ جاتی ہے، اللہ اسی طرح
يَضۡرِبُ اللّٰهُ الۡاَمۡثَالَ ؕ‏ ﴿١٧﴾ لِلَّذِيۡنَ اسۡتَجَابُوۡا لِرَبِّهِمُ
مثالیں بیان کیا کرتا ہے ف۳۸ جن لوگوں نے اپنے پروردگار کا کہنا مان لیا ان کے لئے
الۡحُسۡنٰى ؕ وَ الَّذِيۡنَ لَمۡ يَسۡتَجِيۡبُوۡا لَهٗ لَوۡ اَنَّ لَهُمۡ
نیک (بدلہ) ہے ف۳۹ اور جن لوگوں نے اس کا کہنا نہ مانا ان کے پاس اگر
مَّا فِى الۡاَرۡضِ جَمِيۡعًا وَّ مِثۡلَهٗ مَعَهٗ لَافۡتَدَوۡا
دنیا بھر کی چیزیں بھی ہوں اور اسی کے ساتھ اتنی ہی اور بھی تو وہ سب اپنی طرف سے بہ طور فدیہ
بِهٖ ؕ اُولٰٓئِكَ لَهُمۡ سُوۡٓءُ الۡحِسَابِ ۙ وَمَاۡوٰٮهُمۡ جَهَنَّمُ ؕ
دے ڈالیں ف۴۰ سخت حساب ان لوگوں کا ہو گا اور ان کا ٹھکانا دوزخ ہے
وَبِئۡسَ الۡمِهَادُ ﴿١٨﴾ اَفَمَنۡ يَّعۡلَمُ اَنَّمَاۤ اُنۡزِلَ اِلَيۡكَ
اور وہ کیسی بری قرارگاہ ہے ف۴۱ کیا جو شخص یہ یقین رکھتا ہے کہ آپ پر جو کچھ آپ کے پروردگار کی طرف سے

ف۳۵ (یعنی چھوٹے نالے کم پانی کے ساتھ اور بڑے نالے زیادہ پانی کے ساتھ سب اپنی اپنی بساط وحیثیت کے مطابق) ف۳۶ (اور وہ بھی اُوپر آجاتا ہے) زَبَدٌ۔ سے یہاں مراد ہے میل کچیل، خس وخاشاک، کوڑا کرکٹ۔ ف۳۷ یعنی ایک طرف توحید وایمان اور دوسری طرف کفر وشرک کی، ف۳۸ (اپنے کلام میں ہر مضمون کے لیے) فَيَمۡكُثُ فِى الۡاَرۡضِ۔ یعنی اپنی نفع رسانی کے ساتھ باقی رہ جاتی ہے۔ مطلب یہ ہوا کہ جس طرح جھاگ کچھ دیر کے لیے اصل چیز کے اُوپر نظر آتا ہے لیکن آخرکار وہ ناکارہ سمجھ کر پھینک ہی دیا جاتا ہے، اور اصل چیز باقی رہ جاتی ہے، اسی طرح گو باطل چندروز کے لیے حق پر غالب آجائے لیکن انجام کار باطل مغلوب ہی ہو کر رہتا ہے، اور حق باقی وثابت رہتا ہے۔ ف۳۹ یعنی جنت اِسۡتَجَابُوۡا لِرَبِّهِمۡ۔ اور اپنے رب کا کہنا مان لینا یہی ہے کہ توحید وطاعت کی راہ اختیار کرلی۔ ف۴۰ (قیامت کے دن اس اُمید پر کہ کسی طرح جان تو بچے اور عذاب سے رہائی ملے) لَمۡ يَسۡتَجِيۡبُوۡا لَهٗ۔ یعنی بدستور راہ معصیت وکفر پر قائم رہے۔ ف۴۱ یعنی قیامت میں ساری کائنات اور اس سے بڑھ کر بھی تصدیق کرتا ان منکروں اور بے دینوں کو ذرا بھی نفع نہ پہنچا سکے گا۔ اور یہ بدستور گرفتار عذاب رہیں گے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



مِنْ رَّبِّكَ الْحَقُّ كَمَنْ هُوَ اَعْمٰى ؕ اِنَّمَا يَتَذَكَّرُ

نازل ہوا ہے حق ہی ہے وہ اس کی طرح ہو سکتا ہے جو اندھا ہے؟ نصیحت تو بس اہل فہم ہی

اُولُوا الْاَلْبَابِ ﴿۱۹﴾ الَّذِيْنَ يُوْفُوْنَ بِعَهْدِ اللّٰهِ

قبول کرتے ہیں ف۴۲ جو اللہ کے عہد کو پورا کرتے رہتے ہیں

وَ لَا يَنْقُضُوْنَ الْمِيْثَاقَ ﴿۲۰﴾ وَالَّذِيْنَ يَصِلُوْنَ مَآ

اور (اس) پیمان کو توڑتے نہیں ہیں ف۴۳ اور جس کے جوڑے رکھنے کا اللہ نے

اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖٓ اَنْ يُّوْصَلَ وَ يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ وَيَخَافُوْنَ

حکم دیا ہے جوڑے رکھتے ہیں اور اپنے پروردگار سے ڈرتے رہتے ہیں اور سخت حساب کا

سُوْٓءَ الْحِسَابِ ﴿۲۱﴾ وَ الَّذِيْنَ صَبَرُوا ابْتِغَآءَ وَجْهِ

اندیشہ رکھتے ہیں ف۴۴ اور جو لوگ اپنے پروردگار کی رضامندی کی تلاش میں مضبوط

رَبِّهِمْ وَ اَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَ اَنْفَقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ

رہتے ہیں اور نماز کی پابندی رکھتے ہیں اور جو کچھ ہم نے انہیں دے رکھا ہے اس میں سے خرچ کرتے رہتے ہیں

سِرًّا وَّعَلَانِيَةً وَّ يَدْرَءُوْنَ بِالْحَسَنَةِ السَّيِّئَةَ

خفیہ بھی اور ظاہر طور پر بھی اور بدسلوکی کو حسن سلوک سے ٹالتے رہتے ہیں

اُولٰٓئِكَ لَهُمْ عُقْبَى الدَّارِ ﴿۲۲﴾ جَنّٰتُ عَدْنٍ يَّدْخُلُوْنَهَا

انہی کے حق میں نیک انجام ہے ف۴۵ (یعنی) ہمیشگی کے باغ جن میں وہ (خود بھی) داخل ہوں گے

وَ مَنْ صَلَحَ مِنْ اٰبَآئِهِمْ وَ اَزْوَاجِهِمْ وَ ذُرِّيّٰتِهِمْ

اور (وہ بھی) جو جنت کے لائق ہوں گے ان کے ماں باپوں میں سے اور ان کے میاں بیویوں میں سے اور ان کی اولاد میں

وَ الْمَلٰٓئِكَةُ يَدْخُلُوْنَ عَلَيْهِمْ مِّنْ كُلِّ بَابٍ ﴿۲۳﴾

سے ف۴۶ اور فرشتے ان کے پاس ہر دروازہ سے داخل ہوتے ہوں گے



ف۴۲ (اور جو لوگ فہم خداداد سے کام ہی نہیں لیتے وہ محروم رہتے ہیں) اَفَمَنْ يَّعْلَمُ...... الْحَقُّ یعنی مومن ومسلم۔ مَنْ هُوَ اَعْمٰى۔ یعنی کافر ومنکر۔ يَعْلَمُ۔ علم یہاں یقین واعتقاد کے معنی میں ہے۔ اُنْزِلَ اِلَيْكَ۔ اس سے قرآن مراد ہونا تو ظاہر ہی ہے باقی رسول اللہ ﷺ نے وحی خفی کی بناء پر قرآن سے باہر جو احکام دیئے ہیں وہ بھی اس کے عموم میں شامل ہیں۔ اِنَّمَا يَتَذَكَّرُ اُولُوا الْاَلْبَابِ۔ یہ اولوالالباب یا صاحبان فہم خالص وہی لوگ ہوتے ہیں، جو اپنی عقل پر تعصبات یا جذبات عناد وغیرہ کو غالب نہیں آنے دیتے اور یہی فرق ہے لُب اور مطلق عقل کے درمیان۔ اللب العقل الخالص من الشوائب (راغب) وقیل هو ما زکی من العقل فکل لبّ عقل و لیس کل عقل لبًّا (راغب) واللُّبُّ اخص من العقل و هو الذی ذهب الیه الراغب (روح) فقہاء نے یہیں سے یہ نکتہ پیدا کیا ہے کہ عقل معتبر عقل معاد ہی ہے وہی جو تذکر کرتی ہے اور ایسا ہی شخص عاقل کہنے کے قابل ہے اگرچہ اُمور دنیوی میں وہ ناواقف ہو۔ ف۴۳ (جو اللہ سے یوم الست میں کر چکے ہیں) اہل فہم کی پہلی شناخت یہ ارشاد ہوئی کہ یہ لوگ اپنے عہد الٰہی کے ایفاء کرنے والے ہیں۔ عَهْدِ اللّٰهِ۔ سے مراد وہ عہد اطاعت ہے جو انسان روز اوّل اللہ سے کر چکا ہے۔ ای ما عقدوا علی انفسهم من الاعتراف بربوبیته حین قالوا بلٰی (بیضاوی) وسعت دے کر اس کے تحت میں وہ سب مسائل داخل کر لیے گئے ہیں جو دلائل شرعی سے پیدا ہوتے ہیں۔ ای کل ما قام الدلیل علیه (کبیر) یدخل فیه الاتیان بجمیع المامورات والانتهاء عن کل المنهیات (کبیر) ایک تفسیر یہ بھی کی گئی ہے کہ یہ لفظ حقوق اللہ کے مرادف ہے۔ اور اس کی ادائی کا درجۂ اقل یہ ہے کہ معاصی کبیرہ سے اجتناب رہے۔ و اقلهٗ درجة اجتناب الکبائر (ابن العربی) ف۴۴ (اور کبھی اپنی طاعت واطاعت پر نازاں ہو کر مطمئن و بے فکر نہیں ہو جاتے) يَصِلُوْنَ۔ یوصل یہ انہی اہل فہم کی دوسری شناخت ارشاد ہوئی۔ پہلی آیت میں جس طرح سے حقوق اللہ کی ادائی کی تاکید تھی، اس میں حقوق العباد کا اہتمام آ گیا۔ رعایة جمیع الحقوق الواجبة للعباد (کبیر) حاصل الکلام ان قوله الذین یوفون بعهد الله اشارة الی التسلیم لامر الله (قوله والذین یصلون ما امر الله به ان یوصل) اشارة الی الشفقة علی خلق الله (کبیر) يَخْشَوْنَ...... الْحِسَابِ یعنی ان کے اس حسن کردار کی بنیاد ان کی خشیت الٰہی پر ہوتی ہے۔ ف۴۵ حق تعالیٰ کی رضا یہی لوگ حاصل کریں گے اور یہی لوگ رضاء الٰہی کے محل و مقام میں ہوں گے...... یہ سب شناختیں انہیں صاحبانِ فہم کی بیان ہوئیں۔ الَّذِيْنَ ...... رَبِّهِمْ۔ یعنی دین حق پر ہر طرح کی جسمانی صعوبتوں اور دماغی پریشانیوں کے باوجود قائم رہتے ہیں۔ اس صبر کے عموم میں ہر قسم کے احکام تشریعی اور مصائب تکوینی پر صبر شامل ہے۔ یدخل فی الصبر علی فعل العبادات والصبر علی ثقل الامراض والمضار و الغموم والاحزان والصبر علی ترک المشتهیات و بالجملة الصبر علی ترک المعاصی و علی اداءِ الطاعات (کبیر) سِرًّا وَّعَلَانِيَةً۔ یعنی حسب موقع و مصلحت کبھی اس خرچ کا اظہار بھی کر دیتے ہیں، اور کبھی اسے مخفی بھی رکھتے ہیں، مثلاً جو رقم سلطنت اسلامی میں واجب الادا ہوا سے علانیہ سرکاری بیت المال میں داخل کرتے ہیں، اور جہاں اپنے تنگ دست عزیزوں، پڑوسیوں، مسافروں وغیرہ کی امداد ضروری دکھائی دیتی ہے وہاں اسے بالکل مخفی طور پر کرتے رہتے ہیں۔ يَدْرَءُوْنَ بِالْحَسَنَةِ السَّيِّئَةَ۔ اس کے ایک معنی یہ بھی ہو سکتے ہیں کہ اپنی خطاؤں اور لغزشوں کو نیکیاں کر کر کے مٹاتے رہتے ہیں۔ ای یتبعون السیئة الحسنة فتمحوها (بیضاوی) عن ابن عباسؓ انه قال یدفعون بالصالح من العمل السیء من العمل و هو معنی قوله ان الحسنات یذهبن السیئات (معالم) مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ۔ یعنی اپنی جائز وحلال کمائی سے۔ حرام آمدنی کا انتساب اللہ تعالیٰ کی جانب ہو ہی نہیں سکتا۔ قالت المعتزلة ذٰلک یدل علی انهٗ لا رزق الا الحلال و لو کان الحرام رزقًا لکان قد رغب فی انفاق الحرام و انه لا یجوز (کبیر) اِبْتِغَآءَ وَجْهِ رَبِّهِمْ۔ یعنی ان کے صبر و ثابت قدمی سے مقصود دنیوی ناموری یا اور کچھ نہیں ہوتا، بلکہ محض اجر و رضاء الٰہی ہی مقصود رہتا ہے۔ معناه انه صبر لمجرد ثوابه و طلب رضا الله تعالٰی (کبیر) لا غیره من اغراض الدنیا (جلالین) عُقْبَى الدَّارِ۔ یعنی جنت جو اس دُنیا کے بعد کی اور آخری چیز ہے۔ ای عاقبة الدنیا و هی الجنة (مدارک) ف۴۶ یعنی یہ نیک کردار اور اولوالالباب جنت میں خود تو خیر داخل ہوں گے، ان کے ساتھ ہی ان کے بڑے اور چھوٹے اور برابر والے عزیزوں کو بھی جنت میں پہنچا دیا جائے گا، بشرطیکہ ان میں صلاحیت بھی کسی درجہ کی جنت میں جانے کی ہوئی۔ مَنْ صَلَحَ۔ اس قید نے صاف کر دیا کہ اہل جنت سے مطلق قرابت کا تعلق مغفوریت کے لیے کافی نہیں مغفرت تو ایمان ہی پر مرتب ہو گی البتہ ترقی درجات و مراتب کی گنجائش اعزہ واقربا کی شفاعت کی بناء پر ہے۔ قال ابن عباسؓ یرید من صدق بما صدقوا به و ان لم یعمل مثل اعمالهم (کبیر) قال الواحدی والصحیح ما قال ابن عباسؓ (کبیر) والمعنی انه یلحق بهم من صلح من اهلیهم و ان لم یبلغ مبلغ فضلهم تبعًا لهم تعظیمًا لشانهم (بیضاوی) و هو دلیل علی ان الدرجة تعلو بالشفاعة (بیضاوی) و فی التقیید بالصلاح دلالة علی ان مجرد الانساب لا تنفع (بیضاوی) و ان لم یعملوا بعملهم یکونون فی درجاتهم تکرمة لهم (جلالین) ای یجمع بینهم و بین احبائهم فیها من الاباء والاهلین و الابناء بمن هو صالحٌ لدخول الجنة من المومنین لتقرا عینهم بهم (ابن کثیر) اٰبَآئِهِمْ۔ اس کے تحت میں عجب نہیں جو کل بزرگان خاندان آ جائیں، باپ اور ماں دونوں کی طرف سے۔ اَزْوَاجِهِمْ۔ زوج میں میاں بیوی مذکر و مؤنث دونوں آ گئے۔

سَلٰمٌ عَلَيۡكُمۡ بِمَا صَبَرۡتُمۡ فَنِعۡمَ عُقۡبَى الدَّارِ ؕ ﴿٢٤﴾
(یہ کہتے ہوئے کہ) سلامتی ہو تم پر اس کے صلہ میں کہ تم صبر کرتے رہے، سو (تمہارا) اس جہان میں بہت ہی اچھا انجام ہے ف٤٧
وَالَّذِيۡنَ يَنۡقُضُوۡنَ عَهۡدَ اللّٰهِ مِنۡۢ بَعۡدِ مِيۡثَاقِهٖ
اور جو لوگ اللہ کے عہد کو اس کی پختگی کے بعد توڑتے رہتے ہیں
وَ يَقۡطَعُوۡنَ مَاۤ اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖۤ اَنۡ يُّوۡصَلَ وَيُفۡسِدُوۡنَ
اور اسے کاٹتے رہتے ہیں جس کیلئے اللہ نے جوڑے رکھنے کا حکم دیا ہے اور زمین پر فساد
فِى الۡاَرۡضِ ۙ اُولٰٓـئِكَ لَهُمُ اللَّعۡنَةُ وَلَهُمۡ سُوۡۤءُ
کرتے رہتے ہیں ایسوں پر لعنت ہو گی اور ان کے لئے اس جہان میں خرابی
الدَّارِ ﴿٢٥﴾ اَللّٰهُ يَبۡسُطُ الرِّزۡقَ لِمَنۡ يَّشَآءُ وَيَقۡدِرُ ؕ
(ہی) ہے ف٤٨ اللہ جس پر چاہے روزی کشادہ کر دیتا ہے اور (جس پر چاہے) تنگ کر دیتا ہے ف٤٩
وَ فَرِحُوۡا بِالۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا ؕ وَ مَا الۡحَيٰوةُ الدُّنۡيَا
اور یہ لوگ دنیوی زندگی پر اتراتے ہیں حالانکہ دنیوی زندگی آخرت کے
فِى الۡاٰخِرَةِ اِلَّا مَتَاعٌ ﴿٢٦﴾ وَ يَقُوۡلُ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا لَوۡ
مقابلہ میں بس ایک حقیر ہی سودا ہے ف٥٠ اور جو کافر ہیں کہتے ہیں کہ ان پر
لَاۤ اُنۡزِلَ عَلَيۡهِ اٰيَةٌ مِّنۡ رَّبِّهٖ ؕ قُلۡ اِنَّ اللّٰهَ يُضِلُّ
ان کے پروردگار کی طرف سے کوئی معجزہ (ہمارا فرمائشی) کیوں نہیں اترا ف٥١ آپ کہہ دیجیے کہ واقعی اللہ گمراہ رکھتا ہے
مَنۡ يَّشَآءُ وَ يَهۡدِىۡۤ اِلَيۡهِ مَنۡ اَنَابَ ۖ ﴿٢٧﴾ اَلَّذِيۡنَ
جسے چاہتا ہے اور راہ دکھا دیتا ہے اسے جو (اس کی طرف) رجوع کرے ف٥٢ (یعنی) وہ لوگ
اٰمَنُوۡا وَ تَطۡمَٮِٕنُّ قُلُوۡبُهُمۡ بِذِكۡرِ اللّٰهِ ؕ اَلَا بِذِكۡرِ
جو ایمان لائے اور اللہ کے ذکر سے انہیں اطمینان ہو گیا ف٥٣ خوب سن لو کہ

ع ٨ / ٩

ذُرِّيّٰتِهِمۡ۔ ذریت کے تحت میں عجب نہیں کہ فروع و توابع سب آجائیں لڑکے، لڑکی، پوتے، نواسے اور پھر شاگرد مسترشدین وغیرہ۔ ف٤٧ حالت سرور، فرحت و نشاط میں انسان گفتگو بھی اسی قسم کی سننا چاہتا ہے جو اس کے لیے اور زیادہ کیف آور و نشاط انگیز ہو، چنانچہ فرشتے بھی ہر طرف سے آ آ کر ایسے ہی پیام پہنچائیں گے۔ مِنۡ كُلِّ بَابٍ۔ "ہر ہر دروازے سے" کے ایک معنی تو ظاہر ہی ہیں، جنت کے ہر محل میں دروازے متعدد ہوں گے اور یہ پیامِ مسرت لانے والے ہر ہر طرف سے داخل ہوں گے، دوسرے معنی یہ لیے گئے ہیں کہ مومن نے دُنیا میں جتنے قسم کی طاعتیں کی ہیں، مثلاً نماز، روزہ، حسن معاملت، سچائی وغیرہ اس میں سے ہر ہر قسم کے لیے ایک ایک دروازہ قائم ہو جائے گا اور فرشتے اس میں سے داخل ہوں گے۔ قال ابو بكر الاصم من كل باب من ابواب البر (کبیر) ف٤٨ اب اولو الالباب کے مقابلہ میں نافہم، کج فہم بدبختوں کا ذکر ہو رہا ہے ان کی علامتیں بھی اس دُنیا میں ان سے بالکل مختلف رہتی ہیں، اور ان کا انجام بھی قدرۃً ان سے بالکل مختلف ہوتا ہے۔ اَلَّذِيۡنَ...... يُّوۡصَلَ یعنی حقوق اللہ و حقوق العباد سب میں یہ شریعت الٰہی کی خلاف ورزی ہی کرتے رہتے ہیں۔ وَيُفۡسِدُوۡنَ فِى الۡاَرۡضِ۔ عقاید شرکیہ اور اعمال شرک و فسق سے ملک میں ہر طرح کی ابتری ہی ظہور پذیر ہوتی رہتی ہے۔ و ذلک الفساد هو الدعاء الى غير دين الله و قد يكون بالظلم فى النفوس والاموال و تخريب البلاد (کبیر) ف٤٩ (اس انتظام تکوینی کو مقبولیت و عدم مقبولیت سے کوئی تعلق نہیں) بعض گم کردہ راہ قوموں اور فرقوں نے حق و باطل کا معیار معیشت کی خوشحالی و فارغ البالی اور تنگ دستی اور بدحالی کو سمجھا ہے، یہاں اس کی پوری تردید ہو رہی ہے، اور ارشاد ہو رہا ہے کہ اس کا تعلق تمامتر مشیت تکوینی سے ہے۔ يَقۡدِرُ۔ کے معنی یہاں تنگ کر دینے کے لیے گئے ہیں، جیسا کہ سیاق سے بالکل ظاہر ہے، قال المفسرون معنى يقدر ههنا يضيق (کبیر) ف٥٠ ان منکرین آخرت کی تنگ دماغی کا یہ حال ہے کہ یہ اسی محدود اور چند سالہ مختصر زندگی کو سب کچھ سمجھے ہوئے ہیں، اور اُس بے انتہا وسیع عالم کو جو اس کے معا بعد شروع ہونے والا ہے نذر بے خبری کیے ہوئے ہیں...... جیسے یہ سارا کارخانۂ حیات کسی صاحب شعور و صاحب ارادہ کا برپا کیا ہوا ہی نہیں۔ مَتَاعٌ۔ میں تنوین تحقیر کی ہے۔ ف٥١ یعنی یہ کافر از راہِ طعن و عناد کہتے ہیں، کہ یہ صاحب جو مدعی نبوت پیدا ہوئے ہیں، آخر اپنے خدا کے ہاں سے کوئی معجزہ ہماری پسند اور ہمارے معیار کے لائق لے کر کیوں نہیں آئے ہیں۔ ف٥٢ (اور یہ رجوع و انابت بندہ کا فعل اختیاری ہے) اس فعل اختیاری کے اختیار پر اللہ کی طرف سے ترتّبِ ہدایت کا وعدہ ہے۔ يُضِلُّ مَنۡ يَّشَآءُ۔ یعنی جسے اپنی حکمت تکوینی کے ماتحت اسے گمراہ رکھنا ہی منظور ہوتا ہے...... گمرہی کی بابت کئی بار اوپر آ چکا ہے کہ یہ اُنہی کے نصیب میں آتی ہے جو اپنی فہم خداداد سے کام نہیں لیتے، ف٥٣ (اور اس اطمینان کی بڑی اور اصلی علامت یہ کہ ان کا ایمان اللہ کے کلام پر قائم ہو گیا)

اللّٰهِ تَطۡمَئِنُّ الۡقُلُوۡبُ ؕ﴿۲۸﴾ اَلَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا
اللہ کے ذکر سے دلوں کو اطمینان ہو ہی جاتا ہے ف۵۴ جو لوگ ایمان لائے اور نیک
الصّٰلِحٰتِ طُوۡبٰى لَهُمۡ وَحُسۡنُ مَاٰبٍ ﴿۲۹﴾ كَذٰلِكَ
عمل کیے ان کے لیے خوشحالی اور خوش انجامی ہے ف۵۵ اسی طرح
اَرۡسَلۡنٰكَ فِىۡۤ اُمَّةٍ قَدۡ خَلَتۡ مِنۡ قَبۡلِهَاۤ اُمَمٌ
ہم نے آپ کو ایک امت میں بھیجا ہے جس کے قبل بھی امتیں گزر چکی ہیں
لِّتَتۡلُوَا۟ عَلَيۡهِمُ الَّذِىۡۤ اَوۡحَيۡنَاۤ اِلَيۡكَ وَهُمۡ
تاکہ آپ ان کو وہ (کتاب) پڑھ کر سنائیں جو ہم نے آپ پر وحی کی ہے (مگر) وہ لوگ
يَكۡفُرُوۡنَ بِالرَّحۡمٰنِ ؕ قُلۡ هُوَ رَبِّىۡ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ
رحمٰن کے ساتھ کفر ہی کر رہے ہیں ف۵۶ آپ کہہ دیجیے وہی میرا پروردگار ہے کہ کوئی معبود نہیں اس کے سوا،
عَلَيۡهِ تَوَكَّلۡتُ وَاِلَيۡهِ مَتَابِ ﴿۳۰﴾ وَلَوۡ اَنَّ قُرۡاٰنًا
اسی پر میرا بھروسہ ہے اور اسی کی طرف (مجھے) واپس جانا ہے ف۵۷ اور اگر کوئی قرآن ایسا ہوتا
سُيِّرَتۡ بِهِ الۡجِبَالُ اَوۡ قُطِّعَتۡ بِهِ الۡاَرۡضُ اَوۡ كُلِّمَ
جس کے ذریعہ سے پہاڑ ہٹا دیے جاتے یا اس کے ذریعہ سے زمین (جلدی جلدی) طے ہو جاتی یا اس کے ذریعے
بِهِ الۡمَوۡتٰى ؕ بَلْ لِّلّٰهِ الۡاَمۡرُ جَمِيۡعًا ؕ اَفَلَمۡ يَايۡـَٔسِ
مردے بولنے لگتے (جب بھی یہ لوگ ایمان نہ لاتے) ف۵۸ ہے یہ کہ سارا اختیار اللہ ہی کو ہے کیا پھر
الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡۤا اَنۡ لَّوۡ يَشَآءُ اللّٰهُ لَهَدَى النَّاسَ
بھی ایمان والوں کو یکسوئی نہیں ہوئی کہ اگر اللہ چاہتا تو سارے انسانوں کو ہدایت
جَمِيۡعًا ؕ وَلَا يَزَالُ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا تُصِيۡبُهُمۡ بِمَا
دے دیتا ف۵۹ اور (یہ) کافر تو ہمیشہ اسی حال میں رہیں گے کہ (کوئی نہ کوئی) حادثہ ان پر

ف۵۴ یعنی ذکر الٰہی میں خاصیت ہی یہ ہے کہ یہ انسان کے قلب کو غیر اللہ کی طرف متوجہ ہونے کے اُلجھاؤ سے بچاتا ہے، اور شرک سے جو انتشار ذہنی پیدا ہوتا ہے یقین توحید اس کے لیے سپر ہو جاتا ہے...... البتہ اس اطمینان کے بھی مختلف درجے و مرتبے ہوتے ہیں، جس درجہ کا ذکر الٰہی ہوتا ہے اُسی نسبت سے اطمینانِ قلب بھی حاصل ہوتا ہے۔ ذکرِ الٰہی کے آثار میں سے ایک اثر خوف و خشیت کا ہے۔ اذا ذکر اللہ و جلت قلوبھم لیکن یہ ماسوا کی طرف سے اطمینان و فراغت خوفِ خدا کے منافی ذرا بھی نہیں، بلکہ یہ دونوں کیفیتیں تو عین ایک دوسرے کی متمم و مکمل ہیں۔ ف۵۵ خوشحالی اس دنیا میں اور خوش انجامی آخرت میں...... خوشحالی سے مراد مالی یا معاشی خوشحالی نہیں، بلکہ فراغ خاطر ہی مقصود ہے۔ ف۵۶ (اور ایسے رحمت والے آقا کے کلام پر ایمان لانے کے بجائے اُلٹے اس کی ناشکری اور ناقدری ہی کر رہے ہیں) کَذٰلِكَ۔ یعنی جس طرح ہم اور اُمتوں میں رسول بھیج چکے ہیں۔ اے کما ارسلنا الانبیاء قبلک (کبیر، عن ابن عباسؓ والحسن وقتادۃ) ف۵۷ (نہ کہ کسی اور کی طرف) عَلَيۡهِ تَوَكَّلۡتُ۔ اسی پر میرا بھروسہ ہے جو میری ہر حفاظت و کفالت کے لیے کافی ہے اور آخری جزا و صلہ کی توقع بھی بس اسی ایک سے ہے۔ ف۵۸ لَوۡ۔ کلمۂ شرط ہے اس کی جزا محذوف ہے جو متن ترجمہ میں قوسین میں ظاہر کر دی گئی اور اسلوبِ بلاغت خصوصاً قرآن مجید میں اس قسم کے محذوفات عام ہیں۔ حرف بَلْ خود اس طرف اشارہ کر رہا ہے کہ فقرۂ ماقبل میں جو چیزیں بیان ہوئی ہیں وہ موثر حقیقی نہیں۔ منکروں نے یہود کی تعلیم و ترغیب سے فرمائشیں اس قسم کی کی تھیں کہ پیمبر کا دعویٰ ہے تو داؤد پیمبر علیہ السلام کی طرح پہاڑوں کی تسخیر کا تماشا کیوں نہیں دکھا دیتے یا سلیمان علیہ السلام رسول کی طرح سفر کیوں نہیں طے کرا دیتے، یا عیسیٰ نبی علیہ السلام کی طرح مُردے کیوں نہیں جلا دکھاتے، آیت انہی بیہودہ فرمائشوں کے جواب میں ہے۔ ف۵۹ یعنی بالفرض اس قرآن میں یہ سب موثرات خارجی جمع کر دیے جاتے جب بھی موثر حقیقی یہ خوارق بالکل نہیں۔ توفیق ہدایت تو تمامتر اللہ کے ہاتھ میں ہے، اور عادۃ اللہ یہ ہے کہ طالب کو توفیق مل جاتی ہے اور معاند محروم رہتا ہے۔ بہت سے سادہ دل مسلمان اب بھی اپنی سادہ دلی سے یہ تمنا کیے ہوئے تھے کہ ان خوارق کا ظہور کسی طرح ہو جاتا تو کفار شاید ایمان لے ہی آتے۔ ان کے جواب میں ارشاد ہو رہا ہے کہ تم اب بھی ان کے تعصب وعناد کے اتنے مشاہدات کے بعد بھی یہ اُمید لگائے بیٹھے ہو! فاطر کائنات اور ناظم فطرت کی مشیت اگر کہیں یہ ہوتی کہ ہر انسان کو اس کی طرف سے کسی طلب اور اس میں کسی صلاحیت کے وجود کے بغیر از خود ہدایت ہو جائے تو ان سب کو بھی اضطراراً ہدایت نصیب ہو ہی جاتی لیکن جب اس نے اس عالم کو عالم ابتلا بنا رکھا ہے اور ہر مکلف کے لیے طلب ہدایت لازمی رکھ دی ہے۔ تو اب ان معاندین کے ایمان کی توقع ہی عبث ہے،

صَنَعُوۡا قَارِعَةٌ اَوۡ تَحُلُّ قَرِيۡبًا مِّنۡ دَارِهِمۡ حَتّٰى

ان کے کرتوتوں کے باعث پڑتا ہی رہتا ہے یا ان کی بستی کے قریب ہی نازل ہوتا رہتا ہے ف٦٠ یہاں تک

يَاۡتِىَ وَعۡدُ اللّٰهِ‌ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُخۡلِفُ الۡمِيۡعَادَ ﴿۳۱﴾

کہ اللہ کا (وقت) موعود آ جائے گا یقیناً اللہ (اپنے) وعدہ کے خلاف نہیں کرتا ف٦١

وَلَقَدِ اسۡتُهۡزِئَ بِرُسُلٍ مِّنۡ قَبۡلِكَ فَاَمۡلَيۡتُ

اور بالیقین رسولوں کے ساتھ آپ کے قبل بھی استہزاء ہو چکا ہے لیکن میں

لِلَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا ثُمَّ اَخَذۡتُهُمۡ‌ فَكَيۡفَ كَانَ عِقَابِ ﴿۳۲﴾

کافروں کو مہلت دیتا رہا پھر میں نے انہیں پکڑ لیا سو میری سزا کیسی (سخت) تھی! ف٦٢

اَفَمَنۡ هُوَ قَآئِمٌ عَلٰى كُلِّ نَفۡسٍۢ بِمَا كَسَبَتۡ‌ ۚ

پھر کیا وہ جو ہر شخص کے اوپر مطلع ہے کہ اس نے کیا کیا (وہ دوسروں کے برابر ہے؟) ف٦٣

وَجَعَلُوۡا لِلّٰهِ شُرَكَآءَ ؕ قُلۡ سَمُّوۡهُمۡ‌ ؕ اَمۡ تُنَبِّـئُوۡنَهٗ

ان لوگوں نے اللہ کے لئے شریک ٹھہرائے ہیں، آپ کہیے ان کے صفات تو بتاؤ ف٦٤ کیا تم اللہ کو ایسی چیز کی خبر

بِمَا لَا يَعۡلَمُ فِى الۡاَرۡضِ اَمۡ بِظَاهِرٍ مِّنَ الۡقَوۡلِ‌ ؕ

دے رہے ہو جسے وہ زمین میں جانتا ہی نہیں یا یہ ہے کہ (وہ محض) ظاہری لفظ کے اعتبار سے (معبود ہیں)؟ ف٦٥

بَلۡ زُيِّنَ لِلَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا مَكۡرُهُمۡ وَصُدُّوۡا

بلکہ بات یہ ہے کہ (ان) کافروں کی نظر میں ان کا مکر خوشنما کر دکھایا گیا ہے اور یہ لوگ

عَنِ السَّبِيۡلِ‌ ؕ وَمَنۡ يُّضۡلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنۡ

راہ (حق) سے محروم رہ گئے ہیں ف٦٦ اور جسے اللہ گمراہ رکھے اسے کوئی راہ پر لانے والا

هَادٍ ﴿۳۳﴾ لَهُمۡ عَذَابٌ فِى الۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا وَلَعَذَابُ

نہیں ف٦٧ ان (کافروں) کے لئے دنیوی زندگی میں بھی عذاب ہے اور عذاب آخرت (اس سے)



ع ۵ / ۱۰

ف٦٠ (جس سے انہیں خوف ہوتا ہے کہ کہیں ہم پر یہ بلا آ پڑے) وَلَا يَزَالُ۔ یعنی یہ صورت حال تو مستقل ہو گئی ہے۔ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا۔ مراد وہی کافر و معاند ہیں جو از راہ عناد خوارق کی فرمائش کرتے رہتے ہیں۔ قَارِعَةٌ۔ مثلاً جنگ میں شکست یا قید، یا قتل۔ ف٦١ (اور ان کفار معاندین سے وعدہ عذاب کا ہے) وَعۡدُ اللّٰهِ۔ وقت موعود یعنی موت یا قیامت۔ الموت او القیامة (بیضاوی) مطلب یہ ہوا کہ یہ معاندین اپنی ان حالتوں میں مبتلا رہیں گے۔ یہاں تک کہ موت آ پہنچے گی اور عذاب برزخی و اُخروی کا مشاہدہ شروع ہو جائے گا ف٦٢ اور سرکش اور نافرمان قوموں کی عبرتناک تباہی و ہلاکت کی داستان تاریخ کے صفحات، اثری کتبات اور عمارتوں کے کھنڈروں پر یکساں ثبت ہے۔ فَاَمۡلَيۡتُ لِلَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا۔ یعنی ان تمسخر کرنے والوں پر بھی گرفت معاً نہیں ہو گئی انہیں ایک مدت تک برابر مہلت ملتی رہی، جس سے ان کا تمرد و عصیان اور بڑھتا ہی گیا، تا آنکہ کوئی گنجائش ہی عذر و ترحم کی نہ رہ گئی۔ ثُمَّ اَخَذۡتُهُمۡ۔ سو ان مثالوں سے چاہیے تھا کہ موجودہ کفار و معاندین بھی اپنے انجام سے غافل نہ ہوں، ایک زمانہ آئے گا جب مہلتیں ختم ہوں گی اور سزا اپنے وقت موعود پر عمل کر رہے گی، ف٦٣ یعنی کہیں ایسا علیم کل، ہمہ بین، ہمہ دان، معبود برحق اور تمہارے خود ساختہ، بے خبر معبودانِ باطل برابر ہو سکتے ہیں؟ قَآئِمٌ ...... كَسَبَتۡ یعنی ہمہ دان، ہمہ تواں قادرِ مطلق و علیم کل۔ اے قادر علی کل الممکنات عالم بجمیع المعلومات (کبیر) اے رقیب و مهیمن (روح) ف٦٤ جن سے ان کی معبودیت پر کچھ تو روشنی پڑے) سَمُّوۡهُمۡ۔ اسم۔ پر حاشیہ سورۂ بقرہ رکوع ۴ علم ادم الاسماء کلها کے تحت میں گزر چکا ہے۔ مراد یہاں صفات سے ہے جیسے اُردو فقرہ میں کہیں کہ ذرا تعریف تو کیجئے۔ یہ مراد نہیں کہ ان کے نام گنانا شروع کر دو۔ قیل صفوهم ثم انظروا هل هي اهل لان تعبد (معالم) والمعنى صفوهم فانظروا هل لهم ما يستحقون به العبادة (بیضاوی) و ليس المراد ان يذكروا اساميها نحو اللات والعزّى و انما المعنى اظهار تحقيق ما تدعونهٗ الها و انه هل يوجد معاني تلك الاسماء فيها (راغب) جَعَلُوۡا لِلّٰهِ شُرَكَآءَ۔ شریک ٹھہرانا یہی ہے کہ کسی صفتِ خداوندی میں بھی کسی مخلوق کو شریک کر لیا جائے۔ ف٦٥ (اور لفظ کے عقب میں حقیقت کچھ بھی نہیں) تو اگر یہ شق قبول ہے، تو خود ہی اعتراف ان نام کے معبودوں کے معبود نہ ہونے کا ہے، اَمۡ تُنَبِّـئُوۡنَهٗ ...... الۡاَرۡضِ حق تعالیٰ تو اُنہی چیزوں کو موجود جانے گا جو موجود ہیں، اور جو سرے سے موجود ہی نہیں بلکہ معدوم ہیں، انہیں موجود سمجھ لینا، یہ تو علم نہ ہوا جہل و کذب ہوا، تو اب یہ تمہارے نام نہاد معبود بہ حیثیت معبود خارج میں وجود رکھتے ہی کہاں ہیں، جو حق تعالیٰ کو ان کے وجود کا علم ہو، ان کا وجود تو جو کچھ بھی ہے بس وہ تمہارے وہم ہی میں تو ہے۔ ف٦٦ (اپنے عناد و تعصبِ اختیاری کی بنا پر) مَكۡرُهُمۡ۔ یعنی ان کی مغالطہ پرور تقریریں، ان کے جھوٹے عذرات۔ ان کی طرح طرح کی چالیں عداوت اسلام و مسلمین میں۔ ف٦٧ حق تعالیٰ کی جانب نسبت اضلال پر حاشیے بار بار آ چکے ہیں۔

الْاٰخِرَةِ اَشَقُّ ۚ وَ مَا لَهُمْ مِّنَ اللّٰهِ مِنْ وَّاقٍ ﴿٣٤﴾
بدرجہا سخت ہے ف٦٨ اور انہیں اللہ (کے عذاب) سے کوئی بچانے والا نہیں ف٦٩
مَثَلُ الْجَنَّةِ الَّتِیْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ ؕ تَجْرِیْ مِنْ
جنت جس کا وعدہ متقیوں سے ہوا ہے اس کی کیفیت یہ ہے کہ اس کے نیچے سے نہریں
تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ؕ اُكُلُهَا دَآئِمٌ وَّ ظِلُّهَا ؕ تِلْكَ
جاری ہوں گی اس کا پھل اور اس کا سایہ دائمی ہو گا یہ
عُقْبَى الَّذِيْنَ اتَّقَوْا ۖ وَّ عُقْبَى الْكٰفِرِيْنَ النَّارُ ﴿٣٥﴾
انجام ہو گا اہل تقوے کا اور کافروں کا انجام آتش (دوزخ) ہے ف٧٠
وَ الَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يَفْرَحُوْنَ بِمَاۤ اُنْزِلَ اِلَيْكَ
اور جن لوگوں کو کتاب ہم نے دی تھی وہ خوش ہو رہے ہیں اس (کتاب) سے جو آپ پر نازل ہوئی ہے ف٧١
وَ مِنَ الْاَحْزَابِ مَنْ يُّنْكِرُ بَعْضَهٗ ؕ قُلْ اِنَّمَاۤ
اور انہی کے گروہ میں ایسے بھی ہیں جو اس کے بعض (حصوں) کا انکار کرتے ہیں ف٧٢ آپ کہیے کہ مجھے تو بس
اُمِرْتُ اَنْ اَعْبُدَ اللّٰهَ وَ لَاۤ اُشْرِكَ بِهٖ ؕ اِلَيْهِ
اس کا حکم ملا ہے کہ میں اللہ کی عبادت کروں اور اس کا شریک کسی کو نہ کروں، اسی کی طرف میں
اَدْعُوْا وَ اِلَيْهِ مَاٰبِ ﴿٣٦﴾ وَ كَذٰلِكَ اَنْزَلْنٰهُ حُكْمًا
بلاتا ہوں اور اسی کی طرف مجھے (واپس) جانا ہے ف٧٣ اور اسی طرح ہم نے اس (کتاب) کو نازل کیا بطور ایک
عَرَبِيًّا ؕ وَ لَئِنِ اتَّبَعْتَ اَهْوَآءَهُمْ بَعْدَ مَا جَآءَكَ
صاف حکم کے، ف٧٤ اور اگر آپ کہیں ان کی خواہشوں پر چلنے لگیں بعد اس کے کہ آپ کے پاس علم (صحیح)
مِنَ الْعِلْمِ ۙ مَا لَكَ مِنَ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّ لَا وَاقٍ ﴿٣٧﴾ ع
پہنچ چکا ہے تو آپ کا نہ کوئی مددگار ہو گا اور نہ کوئی بچانے والا ف٧٥



ف٦٨ (بہ لحاظ شدت بھی اور بہ لحاظ مدت بھی) عَذَابٌ فِی الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا۔ قتل وہلاکت، اسیری وہزیمت، مرض وقحط، بہت سی صورتیں عذاب دنیوی کی ہوسکتی ہیں۔ ف٦٩ (نہ دنیا میں نہ آخرت میں) ف٧٠ آیت میں صاف صاف دونوں راستوں کفر وضلالت اور ایمان وہدایت کا انجام بتا دیا ہے، ایک کا نتیجہ دائمی سکھ ہے اور دوسرے کا مستقل دُکھ۔ کسی کو اس باب میں اشتباہ رہنا ہی نہ چاہیے۔ اَلْمُتَّقُوْنَ۔ تقویٰ کی اوّلین شرط کفر وشرک سے احتیاط ہے۔ اُكُلُهَا دَآئِمٌ۔ جنت کی نہ تو کوئی نعمت فنا ہوگی اور نہ کوئی راحت زائل۔
ف٧١ (چنانچہ وہ اس پر ایمان لے آئے اور آپ کی تصدیق کی) لانهم امنوا به و صدقوه (کبیر عن ابن عباس) اَلَّذِیْنَ اٰتَیْنٰهُمُ الْكِتٰبَ۔ یہ ذکر ان لوگوں کا ہے جو سچے اہل کتاب تھے صحیح معنی میں اپنے اپنے دین وشریعت کے پیرو تھے، یہ رسول اللہ ﷺ پر بھی بلا تامل ایمان لے آئے، هم اللذین امنوا بالرسول من اهل الکتاب (کبیر عن ابن عباسؓ) ف٧٢ یعنی ایسے حصوں سے انکار جو اُن کی مرضی وخواہش کے خلاف ہوتے ہیں۔ اَلْاَحْزَابِ۔ یعنی کافروں و منکروں کے وہ حصے جنہوں نے رسولِ اسلام کی مخالفت پر جتھے بنا بنا لیے اور اس میں مشرکین عام اہل کتاب سب آ گئے۔ والاحزاب بقية اهل الكتاب و سائر المشركين (کبیر عن ابن عباسؓ) یعنی کفرتهم اللذين تحزبوا على رسول الله ﷺ بالعداوة (بیضاوی) ف٧٣ ذرا اسے غور کر کے دیکھا جائے تو اتنے سے فقرہ میں توحید، رسالت، معاد، تینوں بنیادی عقیدے آ گئے۔ هٰذا الكلام جامع لكل ما ورد التكليف به (کبیر) اذا تامل الانسان فی هٰذه الالفاظ القليلة ووقف عليها عرف انها محتوية على جميع المطالب المعتبرة فی الدين (کبیر) اُمِرْتُ۔ یعنی میرے پاس وحی سے حکم بھیجا ہے، اثباتِ رسالت۔ اَعْبُدَ اللّٰهَ وَ لَاۤ اُشْرِكَ بِهٖ۔ اثباتِ توحید، اِلَيْهِ اَدْعُوْا۔ اثباتِ رسالت۔ اِلَيْهِ مَاٰبِ۔ اثباتِ معاد۔ ف٧٤ (جس کے اصل مسائل واحکام میں کسی قسم کا خفا نہیں ہے) كَذٰلِكَ۔ یعنی جس طرح انبیاء سابقین پر وحی وکتاب نازل کی تھی، عَرَبِيًّا۔ صاف واضح، عربی پر حاشیہ پارہ ١٢ سورۂ یوسف آیت ٣ کے ذیل میں گذر چکا۔
ف٧٥ اللہ اکبر! دائرۂ عبدیت سے ذرہ بھر قدم باہر نکالنے کی گنجائش، سید البشر بلکہ سرور انبیاء تک کو نہیں دی گئی ہے! اَهْوَآءَهُمْ۔ ضمیر اہل کتاب کی جانب سمجھی گئی ہے اور ان کی اهواء (خواہشوں) کے اندر ان کی تحریفات بھی آ گئیں۔

ع ٥ ١١

و۷۶ (اور یہ عیالداری کمالات نبوت کے ذرا بھی منافی نہیں تو پھر بعض احمقوں کو آپ کے صاحب ازواج واولاد ہونے پر کیا اعتراض ہورہا ہے؟) آیت میں یہ بتایا ہے کہ سلسلۂ رسالت تو بہت قدیم ہے اور آپ کا دعوائے رسالت دنیا کی تاریخ میں کوئی انوکھا واقعہ نہیں، نوح علیہ السلام اور ابرہیم خلیل، اسحاق و اسماعیل، یعقوب و موسیٰ کلیم، داؤد و سلیمان علیہم السلام آخر ان سب کے حالات تاریخ میں محفوظ ہیں، یہ سب حضرات عیال دار ہی ہوئے ہیں، پھر آخر آپ کی عیال داری پر اعتراض کیوں ہے؟ آیت میں تردید ہے، بودھ مت اور مروجہ مسیحیت اور دوسرے مذاہب جاہلی کی جہاں خانہ داری اور عیال داری کی زندگی کو تقرب الٰہی و خدارسی کے منافی سمجھا گیا ہے۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ آیت میں بڑی عبرت و بصیرت کا سبق ہمارے زمانہ کے "مجرد" اور "تارک الدنیا" مشائخ اور اہل خانقاہ کے لئے ہے، جنھوں نے شادی بیاہ، بیوی اور اولاد کو کمالات ولایت و روحانیت کے منافی قرار دے لیا ہے! و۷۷ (خواہ وہ آیت مکتوبی تنزیلی ہو یا آیت تکوینی ہو معجزہ و خارق) اٰیَۃٌ۔ کے دو مختلف معنی ہیں ایک تو آیت قرآنی یا حکم الٰہی، دوسرے نشانی یا معجزہ۔ یہاں مراد دونوں ہو سکتے ہیں، یعنی کوئی رسول نہ اپنی طرف سے کوئی تنزیل الٰہی لا سکتا ہے اور نہ کوئی معجزہ۔ اکابر تفسیر سے منقول بھی دونوں معنی ہیں۔ لیکن آگے جو مضمون آرہا ہے اس سے مناسب تر معنی



وَ لَقَدْ اَرْسَلْنَا رُسُلًا مِّنْ قَبْلِكَ وَ جَعَلْنَا لَهُمْ

اور بالیقین آپ سے قبل ہم نے پیمبر بھیجے اور اُن کے لئے بیویاں

اَزْوَاجًا وَّذُرِّيَّةً ؕ وَ مَا كَانَ لِرَسُوْلٍ اَنْ يَّاْتِيَ بِاٰيَةٍ

اور بچے بھی رکھے و۷۶ اور کسی رسول کے بس میں یہ نہیں کہ ایک آیت بھی بغیر

اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ لِكُلِّ اَجَلٍ كِتَابٌ ﴿۳۸﴾ يَمْحُوا اللّٰهُ

اللہ کے حکم کے لاسکے و۷۷ ہر زمانہ کے لئے ایک کتاب ہوتی ہے و۷۸ اللہ جس (حکم) کو چاہتا ہے

مَا يَشَآءُ وَ يُثْبِتُ ۚۖ وَعِنْدَهٗۤ اُمُّ الْكِتٰبِ ﴿۳۹﴾ وَاِنْ مَّا

مٹا دیتا ہے اور (جس کو چاہتا ہے) باقی رکھتا ہے اور اصل کتاب اسی کے پاس ہے، و۷۹ اور جس چیز کا

نُرِيَنَّكَ بَعْضَ الَّذِيْ نَعِدُهُمْ اَوْ نَتَوَفَّيَنَّكَ

ہم ان سے وعدہ کر رہے ہیں اس میں کا کچھ حصہ خواہ ہم آپ کو دکھلا دیں یا آپ کو وفات دے دیں

فَاِنَّمَا عَلَيْكَ الْبَلٰغُ وَ عَلَيْنَا الْحِسَابُ ﴿۴۰﴾ اَوَ لَمْ

تو آپ کے ذمہ تو صرف (احکام کا) پہنچا دینا ہے اور ہمارے ذمہ حساب لینا ہے و۸۰ کیا یہ اسے نہیں

يَرَوْا اَنَّا نَاْتِي الْاَرْضَ نَنْقُصُهَا مِنْ اَطْرَافِهَا ؕ

دیکھ رہے ہیں کہ ہم زمین کو اس کی ہر طرف سے کم کرتے چلے آتے ہیں و۸۱

وَ اللّٰهُ يَحْكُمُ لَا مُعَقِّبَ لِحُكْمِهٖ ؕ وَ هُوَ سَرِيْعُ

اور اللہ حکم کرتا ہے کوئی اس کے حکم کو ہٹانے والا نہیں اور وہ بہت جلد حساب

الْحِسَابِ ﴿۴۱﴾ وَقَدْ مَكَرَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ فَلِلّٰهِ

لینے والا ہے و۸۲ اور ان کے قبل والے بھی (بڑی بڑی) چالیں چل چکے ہیں حالانکہ تدبیر

الْمَكْرُ جَمِيْعًا ؕ يَعْلَمُ مَا تَكْسِبُ كُلُّ نَفْسٍ ؕ

تمام تر اللہ ہی کی ہے و۸۳ وہی جانتا ہے کہ ہر شخص کیا کچھ کرتا رہتا ہے

آیت مکتوبی و تنزیلی ہی کے ٹھیرتے ہیں۔ قد یراد بالاٰیۃ اٰیۃ الکتابیۃ النازلۃ بالحکم علی وفق مراد المرسل الیھم وھو اوفق بما بعد (روح) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت سے مطالبہ خوارق کی ممانعت نکلتی ہے اور جب اس کی ممانعت پیمبروں سے ہے جن کا صاحب خوارق ہونا ضروری ہے تو اولیاء سے تو اس کی ممانعت بدرجۂ اولیٰ ٹھیرتی ہے، جن کا صاحب خوارق ہونا ضروری ہے ہی نہیں، و۷۸ (اس زمانہ اور اس ماحول کے مطابق و مناسب احکام لانے والی یہاں تک کہ یہ آخری کتاب ایسی آگئی کہ جس کے احکام و مسائل کسی زمانہ اور کسی ماحول کے بھی غیر مطابق نہ ہوں گے)۔ لِكُلِّ اَجَلٍ۔ معنی ہر دور کے لئے۔ ہر مدت معین کے لئے۔ كِتَابٌ۔ کتاب کے معنی حکم کے بھی ہو سکتے ہیں اور حدیث میں بکتاب اللہ بحکم اللہ کے معنی میں آیا بھی ہے۔ بکتاب اللہ ای بحکم اللہ الذی انزل فی کتابہ وکتبہ علی عبادہ (تاج) ای حکم معین یکتب علی العباد حسب ما تقتضیہ الحکمۃ (روح) و۷۹ چھوٹی بڑی ہر شے اسی کی مشیت اور قدرت کے ماتحت ہے۔ اُمُّ الْكِتٰبِ۔ سے عموماً مراد لوح محفوظ لی گئی ہے۔ ای عندہ اصل الکتب وجملتہ (ابن جریر) اصل کل کتاب وھو اللوح المحفوظ (کشاف) ھو الذی یکون اصلا بجمیع الکتب (کبیر) و۸۰ قبل اس کے کہ وہ عذاب موعود آئے۔ خواہ دنیا میں خواہ آخرت میں خواہ دونوں جگہ) ضمناً و تبعاً اتنے جزو سے دو اور مسئلے بھی روشنی میں آگئے۔ (۱) ایک یہ کہ آپ کی وفات واقع ہوگی آپ غیر فانی بنا کر نہیں بھیجے گئے ہیں۔ (۲) دوسرے یہ کہ جن وعدوں اور وعیدوں کا اظہار آپ کی زبان سے کرایا گیا۔ ان میں سے بعض کا وقوع آپ کے بعد ہی ہوگا، اَلَّذِيْ نَعِدُهُمْ۔ یعنی عذاب الٰہی خصوصاً اسی دنیا میں۔ وَاِنْ مَّا نُرِيَنَّكَ بَعْضَ الَّذِيْ نَعِدُهُمْ۔ یعنی آپ کی زندگی ہی میں عذاب ان پر لے آئیں۔ یہ سب کافروں کے اس مطالبہ کے جواب میں کہا جارہا ہے کہ آخر عذاب ہم پر آ کیوں نہیں جاتا ہے؟ صوفیہ محققین نے آیت سے یہ نکالا ہے کہ طالب سالک پر اطاعت و امتثال بہر صورت لازم ہے۔ دنیا میں کشود و اثر سے اور آخرت میں صلہ و اکرام سے اسے بحث نہ ہونا چاہیے۔ الغرض عذاب جلد آئے یا بدیر، بہر صورت آپ زیادہ فکر و تشویش میں نہ پڑیں عذاب اپنے وقت معین پر آئے گا ضرور) آیت نے ایک بار پھر اس واضح حقیقت کو واضح تر کر دیا کہ رسالت اور الوہیت کے حدود بالکل جداگانہ ہیں خلط کی کوئی گنجائش ہی نہیں رسول، مقرب ترین رسول کا کام صرف تبلیغ احکام اور تبلیغ دین ہے باقی اس پر سزا و جزا سوال و باز پرس کا تعلق صرف فاطر کائنات سے ہے۔ و۸۱ (ان کے حق میں) یعنی یہ مغرور اور سرکش اتنی موٹی بات بھی نہیں دیکھتے کہ ہم برابر ہر جنگ میں کچھ نہ کچھ ملک اور حصۂ زمین ان کے ہاتھ سے نکال نکال کر اسے اہل ایمان کے قبضے میں دیتے جاتے ہیں، عذاب دنیوی یہ اگر نہیں تو اور کیا ہے؟...... ایک ایسا انسان جو بظاہر تمام تر تائیدی اسباب سے محروم و معرا تھا، اس کا رفتہ رفتہ اتنا غالب آجانا اگر تائید غیبی کا نتیجہ نہیں تو اور کیا ہے؟ سورۃ مکی ہے، ہوسکتا ہے کہ یہ خاص آیت مدنی ہو۔ مکی سورتوں کے اندر ملی جلی مدنی آیتوں کی مثالیں قرآن مجید میں کثرت سے مل جاتی ہیں، لیکن آیت اگر مکی ہی ہو جب بھی اشکال وارد نہیں ہوتا اسلام پھیل تو برابر رہا تھا اور مسلمانوں کی آبادی، مغلوبیت و مظلومیت کے باوجود بہر حال بڑھتی ہی جاتی تھی۔ و۸۲ پہلی آیت میں یہ بتایا کہ حساب کی ذمہ داری اللہ پر ہے، اب یہ بیان ہوا کہ حساب کتاب میں دیر نہ لگے گی۔ اللہ بہت ہی جلد سب کا حساب چکا دینے والا ہے۔ اور کوئی قوت اس کی مشیت و ارادہ کی راہ میں حائل نہیں ہو سکتی (جیسا کہ احمق مشرکین سمجھ رہے ہیں) و۸۳ (اپنے اپنے رسول وقت کے مقابلہ میں اور بری طرح ناکام بھی رہ رہ چکے ہیں) یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور مومنین کو قدیم مثالوں کے ذریعہ سے سمجھایا ہے کہ ان کے معاصر کافروں کی بھی ناکامی یقینی ہے۔

و۸۴ سَیَعْلَمُ۔ ابھی علم ہوا جاتا ہے۔ یعنی اپنی موت کے وقت۔ س دلالت قرب کے لئے ہے۔ بعض نے کہا ہے کہ س تاکید کا ہے۔ یعنی ایسا یقیناً واقع ہو کر رہے گا۔ قیل السین لتاکید وقوع ذلک وعلمه به (روح) فَلِلّٰهِ الْمَكْرُ جَمِيْعًا۔ چنانچہ وہی ان کافروں کی چالبازیوں کو چلنے نہیں دیتا۔ مکر کا لفظ جب اللہ تعالیٰ کی جانب منسوب ہوتا ہے تو بہ طریق مشاکلت آتا ہے اور معنی جواب مکر



وَسَيَعْلَمُ الْكُفّٰرُ لِمَنْ عُقْبَى الدَّارِ (۴۲) وَيَقُوْلُ

اور کافروں کو ابھی علم ہوا جاتا ہے کہ آخرت کی خوش انجامی کس کے لئے ہے و۸۴ اور

الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَسْتَ مُرْسَلًا ؕ قُلْ كَفٰى بِاللّٰهِ

کافر کہتے ہیں کہ آپ بھیجے ہوئے نہیں ہیں آپ کہہ دیجیے کہ میرے اور تمہارے درمیان

شَهِيْدًا بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ ۙ وَمَنْ عِنْدَهٗ عِلْمُ الْكِتٰبِ (۴۳) ع ۱۲

اللہ اور وہ جس کے پاس کتاب (آسمانی) کا علم ہے، بہ طور گواہ کے کافی ہیں و۸۵

ایاتها ۵۲ | ۱۴ سُوْرَةُ اِبْرٰهِيْمَ مَكِّيَّةٌ ۷۲ | رکوعاتها ۷

اس میں ۵۲ آیتیں | سورہ ابراہیم مکی ہے | اور ۷ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

الٓرٰ ۚ كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ اِلَيْكَ لِتُخْرِجَ النَّاسَ مِنَ

الف۔ لام۔ را۔ (یہ) کتاب ہے جسے ہم نے آپ پر اتارا ہے تاکہ آپ لوگوں کو

الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ۙ بِاِذْنِ رَبِّهِمْ اِلٰى صِرَاطِ

تاریکیوں سے روشنی کی طرف نکال لائیں ان کے پروردگار کے حکم سے یعنی (خدائے) غالب وستودہ صفات

الْعَزِيْزِ الْحَمِيْدِ (۱) اللّٰهِ الَّذِيْ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ

کی راہ کی طرف و۱ وہی اللہ کہ اس کی ملک ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے

وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ وَوَيْلٌ لِّلْكٰفِرِيْنَ مِنْ

اور جو کچھ زمین میں ہے و۲ اور بڑی خرابی ہے عذاب شدید سے

عَذَابٍ شَدِيْدِ (۲) الَّذِيْنَ يَسْتَحِبُّوْنَ الْحَيٰوةَ

کافروں کے لئے جو دنیا کی زندگی کو آخرت پر



کے ہوتے ہیں۔ اس پر حاشیہ کئی بار گزر چکا۔ محاورۂ اردو میں مکر صرف برائی کے موقع پر ہے۔ عربی زبان میں اس کا استعمال عام ہے اچھائی اور برائی ہر موقع کے لئے۔ و۸۵ وَمَنْ عِنْدَهٗ عِلْمُ الْكِتٰبِ۔ یعنی محققین اہل کتاب۔ هم اهل الکتاب من الیهود والنصارٰی (ابن جریر۔ عن ابن عباس) الناس من اهل الکتاب۔ کانوا یشهدون بالحق ویعرفون به (ابن جریر عن قتادہ) اللہ کی گواہی تو وہ ہوئی جو آپ کی امانت سے، دیانت سے، صداقت سے، پاکبازی و پارسائی سے، غرض آپ کی عملی زندگی کے گوشہ گوشہ سے ظاہر ہو رہی تھی، اور اہل کتاب کی گواہی سے اشارہ ہے ان پیشگوئیوں اور بشارتوں کی طرف جو آپ کے متعلق کتب سابق میں موجود تھیں۔ يَقُوْلُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا۔ یہ کہنے والے اہل کتاب ہی تھے۔ قیل قاله رؤساء الیهود (روح) قرآن مجید کا انداز بیان خود کہے دے رہا ہے کہ اہل کتاب ہی مراد ہیں، وہی کہتے تھے کہ سلسلۂ نبوت برحق، ایک پیغمبر آخر الزمان کا آنا درست لیکن لَسْتَ مُرْسَلًا۔ تم وہ پیمبر مرسل نہیں ہو، تمہارا دعوائے نبوت صحیح نہیں...... ورنہ محض مشرکوں کے جواب میں اہل کتاب کی شہادت پیش ہونا لاحاصل تھی:۔

سورۃ ابراہیم علیہ السلام:۔ و۱ یعنی اس کتاب مقدس کی تنزیل کی غرض وغایت تمام تر یہ ہے کہ آپ اس کے واسطہ سے لوگوں کو جواب تک تاریکی میں پڑے ہوئے ہیں، توحید وہدایت کی روشنی میں لے آئیں۔ الٓرٰ۔ یہاں مخفف سمجھا گیا ہے انا اللہ اریٰ کا۔ میں اللہ ہوں دیکھنے والا۔ حروف مقطعات پر حاشیہ شروع سورۂ بقرہ میں گزر چکا۔ لِتُخْرِجَ۔ اس نکال لانے کا حکم مرتبہ تبلیغ میں ہے۔ یہ مراد نہیں کہ آپ سب کو نکال لائیں ہی گے۔ مراد یہ ہے کہ آپ تبلیغ اسی کی اور اسی غرض سے کرتے رہیں۔ النَّاسَ۔ ال استغراق کا کلیت کو چاہتا ہے۔ یعنی جمیع نسل انسانی۔ یہ ایک مزید دلیل ہے اس کی کہ آپ کی بعثت کسی مخصوص قوم کی جانب نہیں، بلکہ عام اور کافۂ انام کی جانب تھی۔ والناس عام اذهو مبعوث الی الخلق کلهم (بحر) والمراد من الناس جمیعهم (روح) كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ اِلَيْكَ۔ یعنی اس کتاب کے ذریعہ سے آپ لوگوں کو راہ ہدایت دکھائیں۔ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ۔ ظلمت کا صیغہ جمع اور نور کا صیغہ واحد اس کی دلیل ہیں کہ گمراہیاں اور اقسام کفر کثرت سے ہیں بہ خلاف اس کے راہ ہدایت ایک ہی ہے...... وہی فرق جو ایک نقطہ سے دوسرے نقطہ تک خطوط منحنی اور خط مستقیم میں ہوتا ہے۔ بِاِذْنِ رَبِّهِمْ۔ یہ جو کچھ بھی ہوگا، خدائے قادر وتوانا ہی کی قدرت ومشیت سے ہوگا۔ پیغمبر متصرف وحاکم اس حد تک بھی نہیں۔ الْعَزِيْزِ الْحَمِيْدِ۔ غلبہ وقوت بھی اسی کو حاصل ہے۔ اور مدح وتحسین کی حقدار بھی اسی کی ذات ہے...... وہی ایک صفات کمال وجمال دونوں کا مالک ہے۔ و۲ مالک حقیقی وہی چھوٹی بڑی ہر چیز کا ہے کوئی دوسری ہستی اس کی مالکیت کے کسی ادنیٰ جزء میں بھی شریک نہیں۔

الدُّنْيَا عَلَى الْاٰخِرَةِ وَ يَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ

ترجیح دیتے ہیں اور اللہ کی راہ سے (لوگوں کو) روکتے

اللّٰهِ وَيَبْغُوْنَهَا عِوَجًا ؕ اُولٰٓئِكَ فِيْ ضَلٰلٍ بَعِيْدٍ ۳

ہیں اور اس میں کجی تلاش کرتے رہتے ہیں یہ لوگ بڑی دور کی گمراہی میں (پڑے) ہیں ف۳

وَ مَآ اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا بِلِسَانِ قَوْمِهٖ

اور ہم نے ہر رسول کواس کی قوم کی طرف بھیجا اسی کی زبان میں کہ وہ

لِيُبَيِّنَ لَهُمْ ؕ فَيُضِلُّ اللّٰهُ مَنْ يَّشَآءُ وَيَهْدِيْ

ان لوگوں پر (احکام وتعلیمات کو) کھول کر بیان کریں ف۴ پھر اللہ ہی جس کو چاہتا ہے گمراہ کرتا ہے اور جس کو

مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۴ وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا

چاہتا ہے راہ دکھا دیتا ہے ف۵ اور وہی غالب ہے حکمت والا ہے ف۶ اور بالیقین ہم نے

مُوْسٰى بِاٰيٰتِنَآ اَنْ اَخْرِجْ قَوْمَكَ مِنَ

موسیٰ کو اپنی نشانیوں کے ساتھ بھیجا کہ اپنی قوم کو نکال لاؤ

الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ۙ وَ ذَكِّرْهُمْ بِاَيّٰىمِ اللّٰهِ ؕ اِنَّ

تاریکیوں سے روشنی کی طرف اور انہیں اللہ کے معاملات یاد دلاؤ ف۷ بیشک

فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّكُلِّ صَبَّارٍ شَكُوْرٍ ۵ وَ اِذْ

ان میں (بڑی) نشانیاں ہیں ہر صابر ہر شاکر کے لئے ف۸ اور (وہ وقت بھی قابل ذکر ہے) جب

قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهِ اذْكُرُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ

موسیٰ نے اپنی قوم والوں سے کہا کہ اللہ کا انعام اپنے اوپر یاد کرو

اِذْ اَنْجٰىكُمْ مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ يَسُوْمُوْنَكُمْ

جب کہ اس نے تم کو فرعون والوں سے نجات دی جو تمہیں سخت تکلیف

ف۳ (اصل حقیقت سے بہت ہی دور) اَلَّذِیْنَ ...... الاٰخِرَۃِ۔ گمراہی، بے دینی، کفر کی اصلی بنیاد بھی آخرت پر اسی دنیا کو ترجیح دینا ہے۔ محبت دنیا مطلق صورت میں ممنوع نہیں (جیسا کہ بعض اہل غلو نے ٹھیرا لیا ہے) بلکہ وہ تو ایک امر طبعی وجبلی ہے۔ البتہ آجل پر عاجل کو ترجیح دینا "آج" کے پیچھے "کل" کو بھلا دینا، یہ جرم اور جرم عظیم ہے۔ یَبْغُوْنَهَا عِوَجًا۔ یعنی اس میں شبہ نکال نکال کر دوسروں کو بھی گمراہ کرتے رہتے ہیں۔ ف۴ تو گویا اصل مقصود پیغمبر کی زبان اور اس کی امت کی زبان کے توافق سے یہ ہے کہ احکام وتعلیمات کی خوب تبیین وتشریح ہو جائے جس سے امت کو عمل میں کوئی دشواری نہ رہ جائے۔ بِلِسَانِ قَوْمِهٖ۔ یعنی اس قوم کی زبان جو اس پیغمبر کی مخاطب اول وبراہ راست ہوتی ہے رسول اللہ ﷺ اور تمام پیغمبروں سے ممتاز، دوہری حیثیت رکھتے تھے ایک حیثیت تو آپ کے رہبر عالم ہونے کی تھی جس کی توضیح قرآن مجید کی ایک آیت میں نہیں متعدد آیتوں میں ہے۔ للناس۔ کافۃ للناس وغیرہ الفاظ کے ذریعہ سے۔ دوسری حیثیت پیغمبر عرب ہونے کی تھی اور یہاں اسی کا ذکر ہے۔ ف۵ (چنانچہ وہ احکام کو قبول کر لیتا ہے) فَیُضِلُّ اللّٰهُ۔ یعنی جسے حق تعالیٰ گمراہی میں چھوڑے رکھتا ہے وہ احکام شریعت کو قبول نہیں کرتا ہے۔ مَنْ یَّشَآءُ۔ یعنی یہ اضلال وہدایت کی جتنی بھی کارروائیاں ہوتی ہیں، سب مشیت ومصلحت تکوینی کے ماتحت ہی ہوتی ہیں۔ ف۶ یہ صفات یہاں لا کر یہ یاد دلا دیا کہ اس کی قدرت میں ہر ایک کو ہدایت دینا ہے، لیکن، وہ ہدایت انہی کو دیتا ہے جن کی ہدایت مصالح تکوینی کے عین موافق ہوتی ہے۔ ف۷ (رحمت وعذاب دونوں کے اہم معاملات جو جزو تاریخ بن چکے ہیں) قَوْمَكَ۔ یعنی قوم بنی اسرائیل کو۔ مِنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ۔ یعنی معاصی سے طاعت کی طرف۔ فقہاء نے یہاں سے یہ پہلو نکالا ہے، کہ وعظ وتذکیر میں واقعات اثر انگیز رقت انگیز کا لانا جائز ہے۔ فی ھذا دلیل علی جواز الوعظ المرقق للقلوب المقوی للیقین (ابن العربی) اَیّٰىمِ اللّٰهِ۔ یعنی جو بڑی بڑی نعمتیں قدرت کی طرف سے مختلف قوموں کو عطا ہوتی رہیں مثلاً حکومت واقتدار یا جو بڑی بڑی مصیبتیں مختلف قوموں کو قدرت کی طرف سے پیش آتی رہیں۔ مثلاً وبا وقحط، محکومی وغلامی۔ غرض یہ کہ ایام اللہ کے تحت میں ہر قسم کے اہم تاریخی واقعات آجاتے ہیں۔ عن ابن عباسؓ والربیع ومقاتل وابن زید المراد بایام اللہ وقائعه سبحانه ونعمائه فی الامم الخالیة (روح) وانذرهم بوقائع التی وقعت علی الامم قبلهم (کشاف) یعبر بالایام من الوقائع العظیمة التی وقعت فیها یقال فلان عالم بایام العرب ویرید وقائعها (کبیر) ایام کی اضافت اللہ کی جانب ان واقعات کی اہمیت پر دلالت کرنے کے لئے ہے۔ اضافة الایام الی اللہ تعالیٰ تشریف لامرها لما افاض اللہ علیهم من نعمة فیها (راغب) اَنْ اَخْرِجْ۔ میں ان امر کے معنی میں ہے اس لئے کہ ارسلنا میں قلنا کے معنی بھی شامل ہیں۔ بمعنی ای اخرج لان الارسال فیه معنی القول کانه قیل ارسلنا وقلنا له اخرج (کشاف) ف۸ (صابر کے لئے یہ کہ وہ مصیبت پر صبر کرنا سیکھے اور شاکر کے لئے یوں کہ وہ نعمت پر شکر ادا کرنا سیکھے) فِیْ ذٰلِكَ۔ یعنی انہی ایام اللہ میں قوم کے ساتھ اللہ کے انہی تاریخی معاملات میں۔ یا ان کی تذکیر میں۔ ای فی التذکیر بایام اللہ تعالیٰ او فی الایام (روح)

سُوْٓءَ الْعَذَابِ وَ يُذَبِّحُوْنَ اَبْنَآءَكُمْ وَ يَسْتَحْيُوْنَ

پہنچاتے تھے اور تمہارے بیٹوں کو ہلاک کر ڈالتے تھے اور تمہاری عورتوں کو

نِسَآءَكُمْ ؕ وَ فِيْ ذٰلِكُمْ بَلَآءٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَظِيْمٌ ۝۶ ع

زندہ رکھتے تھے اور اس میں تمہارے پروردگار کی طرف سے بڑی آزمائش تھی ف۹

وَ اِذْ تَاَذَّنَ رَبُّكُمْ لَئِنْ شَكَرْتُمْ لَاَزِيْدَنَّكُمْ وَ لَئِنْ

اور (وہ وقت یاد کرو) جب تمہارے پروردگار نے تمہیں اطلاع دے دی تھی ف۱۰ کہ اگر شکر کرو گے تو تمہیں

كَفَرْتُمْ اِنَّ عَذَابِيْ لَشَدِيْدٌ ۝۷ وَ قَالَ مُوْسٰٓى

ضرور زیادہ دوں گا، اور اگر تم ناشکری کرو گے تو بیشک میرا عذاب بڑا سخت ہے ف۱۱ اور موسیٰ نے کہا

اِنْ تَكْفُرُوْٓا اَنْتُمْ وَ مَنْ فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا ۙ

کہ اگر تم اور روئے زمین کے سارے لوگ بھی ناشکری کریں

فَاِنَّ اللّٰهَ لَغَنِيٌّ حَمِيْدٌ ۝۸ اَلَمْ يَاْتِكُمْ نَبَؤُا الَّذِيْنَ

تو اللہ بالکل بے احتیاج ہے ستودہ صفات ہے ف۱۲ کیا تمہیں ان لوگوں کی خبر نہیں پہنچی

مِنْ قَبْلِكُمْ قَوْمِ نُوْحٍ وَّ عَادٍ وَّ ثَمُوْدَ ۬ؕ وَ الَّذِيْنَ

جو تم سے قبل ہو چکے ہیں (یعنی) قوم نوح اور عاد و ثمود اور جو لوگ

مِنْۢ بَعْدِهِمْ ؕۛ لَا يَعْلَمُهُمْ اِلَّا اللّٰهُ ؕ جَآءَتْهُمْ

ان کے بعد ہوئے ہیں انہیں اور کوئی نہیں جانتا ہے بجز اللہ کے ف۱۳ ان کے پیمبر ان کے پاس

رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ فَرَدُّوْٓا اَيْدِيَهُمْ فِيْٓ اَفْوَاهِهِمْ

کھلے ہوئے نشان لے کر آئے مگر انہوں نے اپنے ہاتھ ان کے منہ میں دے دیے

وَ قَالُوْٓا اِنَّا كَفَرْنَا بِمَآ اُرْسِلْتُمْ بِهٖ وَ اِنَّا لَفِيْ شَكٍّ

اور بولے ہم منکر ہیں اس (حکم) کے جسے لے کر تم بھیجے گئے ہو ف۱۴ اور جس امر کی طرف تم ہمیں بلا رہے ہو

ف۹ آیت تقریباً انہی الفاظ کے ساتھ پارۂ اول سورۂ بقرہ رکوع ۶ میں آ چکی ہے۔ اور وہیں مفصل حاشیے بھی گزر چکے ہیں۔ ف۱۰ (میرے ذریعہ سے) گفتگو ابھی حضرت موسیٰ علیہ السلام ہی کی چل رہی ہے۔ ف۱۱ (دنیا اور آخرت دونوں میں) لَاَزِيْدَنَّكُمْ۔ زیادتی اور افزونی کس چیز میں ہو گی؟ خود اسی نعمت میں ہونا تو ظاہر ہی ہے باقی اگر توفیق شکر وغیرہ بھی مراد لی جائے تو عموم لفظ سے یہ سب بھی بخوبی نکل سکتا ہے۔ بائبل کے حوالوں کے لئے ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ لَئِنْ شَكَرْتُمْ۔ شکر کی تعریف امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ کی ہے کہ منعم کی نعمت کا اعتراف کیا جائے، اس کی تعظیم کی جائے اور طبیعت کو اس طریقہ کا عادی کیا جائے۔ اما الشکر فهو عبارة عن الاعتراف بنعمة المنعم مع تعظيمه وتوطين النفس على هٰذه الطريقة (کبیر) بعض صوفیہ نے کہا ہے کہ امور ناگوار طبع پر تحمل اور ثبات اور ترک شکایت کا نام صبر ہے اور امور موافق طبع کی قدر کرنا اور اس پر مدح وثناء کرنا یہ شکر ہے، اور یہ دونوں حالات رفیع ہیں لیکن ان حجاباتِ لطیف سے بھی گزر کر ہر حال میں نظر اپنے رب رؤف ورحیم پر رکھنا، اسی کو فاعل حقیقی سمجھنا اور حال طاری کی تلخی وشیرینی دونوں سے غیر متاثر رہ کر فعل محبوب ہی سے لذت ومسرت حاصل کرتے رہنا اور اسی کے آگے بہ کمال ادب سر جھکائے رکھنا رضاء وتسلیم ہے اور اس کا مرتبہ سب سے اعلیٰ ہے:۔ ف۱۲ (نہ اسے کسی کی ناشکری سے مطلق ضرر پہنچ سکتا ہے اور نہ اس کے استکمال بالغیر کا گزر ہے۔ ضمناً ان مشرک قوموں کی تردید بھی آ گئی جن کے دیوتا خود اپنے پجاریوں کے چڑھاوے وغیرہ کے محتاج رہتے ہیں۔ من نہ گردم پاک از تسبیح شاں ف۱۳ بہت سی قومیں ایسی بھی گزری ہیں جن کا کوئی تفصیلی علم نہ تاریخ کو ہے نہ ان کے آثار ہی کسی تفصیل کے ساتھ اثریات کی کھدائی کرنے والوں کو ہاتھ لگ سکے ہیں۔ قوم نوح علیہ السلام، قوم عاد، قوم ثمود سب پر مفصل حاشیے پہلے گزر چکے ہیں۔ ف۱۴ (اپنے زعم ودعوے کے مطابق) بِالْبَيِّنٰتِ۔ بینات میں دلائل ومعجزات دونوں آ گئے۔ فَرَدُّوْٓا اَيْدِيَهُمْ فِيْٓ اَفْوَاهِهِمْ۔ ان کافروں کی شدتِ عناد کا یہ عالم تھا کہ اپنے پیمبروں کی بات تو کیا مانتے کوشش یہ رہتی تھی کہ انہیں بولنے تک نہ دیا جائے۔ مرشد تھانویؒ نے فرمایا کہ کفر وانکار کے علاوہ پیمبروں کے ساتھ سوء ادب ایک مستقل جرم ہے۔

مِمَّا تَدْعُوْنَنَآ اِلَيْهِ مُرِيْبٍ ﴿۹﴾ قَالَتْ رُسُلُهُمْ

اس کی طرف سے ہم بڑے شبہ میں ہیں (جو ہم کو) تردد میں ڈالے ہوئے ہے، ف۱۵ ان کے پیمبر بولے

اَفِى اللّٰهِ شَكٌّ فَاطِرِ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ

تو کیا (تم کو) شک اللہ کے بارے میں ہے (جو) پیدا کرنے والا ہے آسمانوں اور زمین کا ف۱۶

يَدْعُوْكُمْ لِيَغْفِرَ لَكُمْ مِّنْ ذُنُوْبِكُمْ وَ يُؤَخِّرَكُمْ

وہ تمہیں (توحید کی طرف) بلاتا ہے تاکہ تمہارے گناہ معاف کر دے اور تمہیں ایک مدت معین تک

اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى ؕ قَالُوْٓا اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُنَا ؕ

حیات دے ف۱۷ (اس پر وہ) کہنے لگے تم اور کچھ بھی نہیں بجز اس کے کہ ہمارے ہی جیسے بشر ہو ف۱۸

تُرِيْدُوْنَ اَنْ تَصُدُّوْنَا عَمَّا كَانَ يَعْبُدُ اٰبَآؤُنَا

تم بس یہ چاہتے ہو کہ ہمارے باپ دادا جس چیز کی عبادت کرتے آئے ہیں اس سے ہم کو روک دو،

فَاْتُوْنَا بِسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ ﴿۱۰﴾ قَالَتْ لَهُمْ رُسُلُهُمْ

سو لاؤ ہمارے پاس کھلا ہوا معجزہ ف۱۹ ان سے ان کے پیمبروں نے کہا

اِنْ نَّحْنُ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ وَ لٰكِنَّ اللّٰهَ يَمُنُّ عَلٰى

(بیشک) ہم تمہارے ہی جیسے بشر ہیں لیکن اللہ اپنے بندوں میں سے جس پر

مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ ؕ وَمَا كَانَ لَنَآ اَنْ

چاہے احسان فرما دے ف۲۰ اور یہ ہمارے بس میں نہیں کہ

نَّاْتِيَكُمْ بِسُلْطٰنٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ وَعَلَى اللّٰهِ

ہم تمہارے پاس کوئی معجزہ بجز حکم الٰہی کے لے آئیں ف۲۱ اور ایمان والوں کو تو چاہیے

فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ﴿۱۱﴾ وَ مَا لَنَآ اَلَّا نَتَوَكَّلَ عَلَى

کہ اللہ ہی پر بھروسہ رکھیں ف۲۲ اور ہم اللہ پر بھروسہ کیسے



ف۱۵ (کہ تم یہی عجیب عجیب سمجھ میں نہ آنے والی باتیں کہہ رہے ہو) مِمَّا تَدْعُوْنَنَآ اِلَيْهِ۔ یعنی عقیدۂ توحید وقانونِ شریعت۔ فِىْ شَكٍّ۔ کے بعد مریب کا اضافہ تاکید اور زور دینے کے لئے ہے۔ یعنی شک ایسا نہیں جو نکل جائے بلکہ شبہات اور زیادہ بڑھتے ہی جاتے ہیں۔ ھو صفۃ توکیدیۃ (روح) ف۱۶ پیمبر یہ سن کر غایت حیرت واستعجاب سے بول اٹھے۔ ارے تو کیا تمہیں شک وشبہ ایسی کھلی ہوئی حقیقت کے بارہ میں ہے۔ ف۱۷ (اس دنیا میں خیر وخوبی کے ساتھ)۔ مِنْ ذُنُوْبِكُمْ۔ یعنی تمہارا پچھلا کفر وانکار اور پھر جتنے گناہ اس سے پیدا ہوئے:۔ ف۱۸ (اور بشر کسی فوق البشر روحانی مرتبہ پر کیسے پہنچ سکتا ہے؟) مشرک اور مشرک مزاج قوموں کا یہ وصف ان صفحات میں بار بار بیان ہو چکا ہے کہ رسالت کا مسئلہ کسی طرح ان کی سمجھ میں نہیں آتا۔ وہ کہتے ہیں کہ دیوتاؤں کا وجود تو خیر ایک بات ہے۔ اوتار یعنی خدا کا کسی انسانی یا حیوانی قالب میں تجسم یہ بھی ہماری سمجھ میں آجاتا ہے لیکن یہ کہ انسان انسان بھی رہے، انسانوں ہی کی طرح رہے سہے، چلے پھرے، سوئے جاگے، اور پھر دعویٰ کرے کہ میرا تعلق خصوصی خالق کائنات سے جڑا ہوا ہے۔ میں اس کی مرضیات کا علم رکھتا ہوں اور دوسروں کو وہی راہ بتاتا ہوں یہ چیز ہماری سمجھ سے بالکل باہر ہے! آہ! کہ آج مسلمان بھی کس کثرت اور شدت سے اسی مرض میں مبتلا ہے۔ سید الانبیاء تو خیر بڑی چیز ہیں، ان کے ایک ایک خادم وچاکر کو جس سے بھی عقیدت پیدا ہو جائے، اسے فوق البشر بنائے بغیر "دیوتا" کے مرتبہ پر پہنچائے بغیر نہیں چھوڑتے۔ ف۱۹ (جس کے بعد انکار وتردد کی گنجائش ہی نہ رہے) معجزہ کوئی نہ کوئی تو ہر پیمبر کے پاس ہوتا ہی تھا، یہ احمق معاندین جب دلیل میں مغلوب ہو جاتے تو کہنے لگتے کہ اچھا کوئی ایسا معجزہ ہمیں دکھاؤ جس میں چون وچرا کی گنجائش ہی سرے سے نہ رہ جائے!...... احمق اتنا بھی نہ سوچتے کہ یہ صورت تو جبر واضطرار کی ہوگئی اور جب انسان ایمان پر مضطر اور مجبور ہوگیا تو اس ایمان کے کوئی معنی ہی نہیں اور نہ ایسا ایمان سرے سے مطلوب ہی ہے۔ تُرِيْدُوْنَ...... اٰبَآؤُنَا۔ کفر وانکار کے سلاح خانہ میں ایک بڑا مؤثر وقوی حربہ یہی ہے۔ جب گفتگو میں عاجز ولاجواب ہو جاتے تو کہنے لگتے کہ یہ پیغمبر وغیرہ (نعوذ باللہ) ایک ڈھکوسلا ہے۔ تمہارا اصل مقصود بس یہی ہے کہ ہمارے آبائی دین وآئین میں رخنہ ڈال دو اور ہمیں ہمارے بزرگوں سے چھڑا دو! ف۲۰ اور بندوں پر اس کا عظیم ترین ممکن احسان یہی منصب رسالت سے سرفرازی ہے) منکروں کے استدلال کا ایک مقدمہ (صغریٰ) تو تمامتر صحیح تھا، یعنی پیمبر بھی محض بشر ہی ہوتے ہیں لیکن جب اس پر مقدمہ اول (کبریٰ) ان پر لگا کر کہ جو بشر ہے وہ رسول نہیں ہو سکتا، نتیجہ یہ نکالنا چاہتے تھے کہ "اس لئے" "تم رسول ہو ہی نہیں سکتے" تو ان کا استدلال تمامتر فاسد ہو جاتا تھا۔ اس لئے کہ ان کا یہ مفروضہ کہ بشر رسول نہیں ہو سکتا، خود تمامتر باطل تھا۔ حضرات انبیا کے جواب کا ماحصل یہ ہے کہ "ہم کب اپنی بشریت کے منکر ہیں۔ یقیناً ہم بشر ہی ہیں لیکن بشریت ہی کے سب سے اعلیٰ، اشرف، اکمل وافضل مرتبہ کا نام نبوت ورسالت ہے اور یہ انہی کو عطا ہوتا ہے جن کو حق تعالیٰ اپنے فضل خاص سے نواز دے۔" بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ۔ یہ مثلیت جو حضرات انبیاء اور کافروں، منکروں کے درمیان ثابت ہے، اصل انسانیت اور عجز عبودیت کے لحاظ سے ہے نہ کہ مراتب فضل اور اعمال کے اعتبار سے۔ ف۲۱ یہ حضرات انبیاء کے اسی جواب کا تتمہ ہے۔ فرماتے ہیں کہ ہم تو اپنی طرف سے معجزہ دکھلانے کے مدعی ہی نہیں، وہ تو سب اللہ ہی کے حکم اور اس کی مشیت کے مطابق ہوتا ہے تو کوئی امر دکھلا دیا جاتا ہے جو تمہیں خارقِ عادت معلوم ہوتا ہے۔ ف۲۲ (چہ جائیکہ پیمبر جو مومنین میں افضل واکمل ہوتے ہیں ان کا تو بھروسہ ہی اللہ پر اسی درجہ دم مرتبہ کا ہونا چاہیے) آیت سے ادھر بھی اشارہ ہوگیا کہ بندہ کا منتہائے کمال وقوت اس کے اندر عبدیت کا احساس اور توکل ورجوع الی اللہ ہے نہ کہ حصولِ اقتدار یا اس کا احساس۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



اللّٰهِ وَ قَدْ هَدٰىنَا سُبُلَنَا ؕ وَ لَنَصْبِرَنَّ عَلٰى مَاۤ
نہ رکھیں درآنحالیکہ اس نے ہمیں ہمارے راستے دکھادیے و۲۳ اور تم نے جو ہمیں ایذا پہنچائی اس پر ہم
اٰذَيْتُمُوْنَا ؕ وَ عَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُوْنَ ⑫ ع
صبر ہی کریں گے، اور بھروسہ رکھنے والوں کو اللہ ہی پر بھروسہ رکھنا چاہیے و۲۴
وَ قَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِرُسُلِهِمْ لَنُخْرِجَنَّكُمْ
اور کافروں نے اپنے پیمبروں سے کہا کہ ہم تمہیں اپنی زمین سے نکال کر
مِّنْ اَرْضِنَاۤ اَوْ لَتَعُوْدُنَّ فِيْ مِلَّتِنَا ؕ فَاَوْحٰۤى اِلَيْهِمْ
رہیں گے یا یہ ہو کہ تم ہمارے مذہب میں پھر آؤ و۲۵ پھر ان (رسولوں) پر ان کے پروردگار نے
رَبُّهُمْ لَنُهْلِكَنَّ الظّٰلِمِيْنَ ⑬ ۙ وَ لَنُسْكِنَنَّكُمُ الْاَرْضَ
وحی نازل فرمائی کہ ہم ضرور (ان) ظالموں کو ہلاک کر کے رکھیں گے و۲۶ اور ان کے بعد تم کو زمین پر آباد
مِنْۢ بَعْدِهِمْ ؕ ذٰلِكَ لِمَنْ خَافَ مَقَامِيْ وَ خَافَ
کردیں گے یہ (وعدہ) ہر اس شخص کے لئے ہے جو میرے روبرو کھڑے ہونے سے ڈر رکھے اور میری وعید سے
وَعِيْدِ ⑭ وَ اسْتَفْتَحُوْا وَ خَابَ كُلُّ جَبَّارٍ
ڈر رکھے و۲۷ اور انہوں نے فیصلہ چاہا اور ہر سرکش ضدی
عَنِيْدٍ ⑮ ۙ مِّنْ وَّرَآئِهٖ جَهَنَّمُ وَ يُسْقٰى مِنْ مَّآءٍ
نامراد ہوا و۲۸ اس کے آگے دوزخ ہے اور اسے پیپ لہو پانی پلایا
صَدِيْدٍ ⑯ ۙ يَّتَجَرَّعُهٗ وَ لَا يَكَادُ يُسِيْغُهٗ وَ يَاْتِيْهِ
جائے گا وہ اسے گھونٹ گھونٹ پیے گا جیسے وہ حلق سے نہ اترے گا و۲۹ اور ہر طرف سے اس پر
الْمَوْتُ مِنْ كُلِّ مَكَانٍ وَّ مَا هُوَ بِمَيِّتٍ ؕ وَ مِنْ
موت آئے گی اور وہ (کسی طرح) مر نہ چکے گا اور اسے ایک (اور)



و۲۳ (تو ایسے شفیق محسن پر تو کامل بھروسہ کرنا اور ضروری ہوگیا) سُبُلَنَا۔ یعنی ہمارے نفع دارین کے راستے۔ و۲۴ (نہ کہ کسی اور پر، یا اپنی تدبیروں پر) توکل شریعت اسلامی میں ہرگز ترک تدبیر کے مراوف نہیں۔ حضرات انبیاء اور ان کے اصحاب ورفقاء تدبیر امور سے کبھی بھی غافل نہ ہوئے۔ بلکہ اس بات میں نہایت مستعد رہے۔ البتہ مؤثر ان تدبیروں ہی کو کبھی نہ سمجھے۔ بلکہ انجام وتاثیر میں ہمیشہ اللہ ہی کے فضل وکرم کے امیدوار رہے۔ وَلَنَصْبِرَنَّ۔ یہ صبر بھی ایک فرد اسی توکل علی اللہ کی ہے۔ عَلٰى مَاۤ اٰذَيْتُمُوْنَا۔ اس ایذاء کے تحت میں دماغی، جسمانی ہر قسم اور ہر درجہ کی اذیتیں آگئیں جو مخالفین معاندین کے ہاتھوں حضرات انبیاء کو برابر پہنچتی رہیں:۔ ع ۱۴
و۲۵ حضرات انبیاء کی گفتگو سے بجائے اس کے کہ منکروں کے دل کچھ نرم پڑتے۔ الٹے انہوں نے یہ معاندانہ تقریر شروع کردی۔ لَتَعُوْدُنَّ۔ سے یہ نتیجہ نہیں نکلتا کہ پیمبر بھی کبھی کفروشرک میں مبتلا رہ چکے ہوتے ہیں۔ مراد صرف یہ ہے کہ قبل بعثت حضرات انبیاء جو حکومت اور مذہب رائج سے بے تعلق رکھتے تھے اس کی تاویل بھی اہل کفر یہی کرلیا کرتے تھے کہ یہ بہرحال ہیں ہمارے ہی مذہب پر۔ اور عَود کے معنی اگر بجائے پلٹ آنے یا واپس آنے کے محض آجانے کے لئے جائیں جیسا کہ لغت عرب میں ہیں تو کوئی سوال سرے سے پیدا ہی نہیں ہوتا۔ اور متعدد ائمہ تفسیر ولغت اسی طرف گئے ہیں۔ العود بمعنی الصیرورة وهو كثير في كلام العرب كثرة فاشية (کشاف) عاد قد تستعمل بمعنى صار فلا تستدعي الرجوع الى حالة سابقة (ابو البقاء) والمراد من العود الصيرورة و الانتقال من حال الى اخرى وهو كثير الاستعمال بهذا المعنى (روح) و۲۶ (تو یہ بے چارے تمہیں کیا نکال سکیں گے) قوم کی قوم جب مخالفت پر تل جائے اور اس کے پاس سامان قوت واقتدار بھی ہر طرح کا موجود ہو تو اس کی دھمکیوں سے کسی حد تک متاثر ہونا ایک امر طبعی ہے۔ پیمبروں کو ایسے ہی موقع پر وحی الٰہی سے تسکین دی جاتی ہے کہ ان ظالموں کی اتنی کیا مجال ہے، یہ تو خود عذاب سے ہلاک ہونے والے ہیں۔
و۲۷ ابھی ابھی فتح ونصرت کا وعدہ حضرات انبیاء سے تھا کہ تمہارے مخالفین تمہارے سامنے نیست ونابود کئے جائیں گے اور سرفرازی وسربلندی تو تم کو نصیب ہوگی۔ معاً بعد اس وعدہ کا دائرہ وسیع کرکے اسے ہر مومن کے لئے عام کردیا جاتا ہے۔ اور مومن کی علامت ہی یہ ہے کہ وہ موقف حشر کی حاضری اور اللہ کی وعیدوں کا ڈر اپنے دل میں رکھتا ہو۔ و۲۸ یعنی اس عملی فیصلہ کے وقت عذاب سے ہلاک ہوکر رہا۔ وَاسْتَفْتَحُوْا۔ کا فاعل کون ہے؟ یعنی فیصلہ کس نے چاہا؟ اکثر کی رائے ہے کہ یہ فیصلہ کا مطالبہ کرنے والے کافر تھے اے استنصروا یعنی الامم (معالم۔ عن ابن عباسؓ ومقاتل) الضمير للكفار (روح۔ عن ابن زید) ضمیر بجائے کفار کے حضرات انبیاء کی طرف بھی جاسکتی ہے۔ والضمير للانبياء عليهم السلام (بیضاوی) و۲۹ (شدت حرارت یا غایت کراہت سے) مِنْ وَّرَآئِهٖ جَهَنَّمُ۔ وراء لغات اضداد میں سے ہے۔ اور اس کے معنی جس طرح "پیچھے" کے ہیں، "آگے" کے بھی آتے ہیں۔ ائمہ لغت سے یوں ہی منقول ہے۔ قال ابو عبيده وابن السكيت الوراء من الاضداد يقع على الخلف والقدام (کبیر) اے من بين يديه (کشاف) يقال لمن خلفه ويقال لمن قدامه (راغب)

وَّرَآىِٕهٖ عَذَابٌ غَلِيْظٌ ﴿١٧﴾ مَثَلُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

عذاب سخت کا سامنا کرنا ہوگا ف۳۰ جو لوگ اپنے پروردگار کے ساتھ کفر کرتے

بِرَبِّهِمْ اَعْمَالُهُمْ كَرَمَادِ اِۨشْتَدَّتْ بِهِ الرِّيْحُ فِيْ

رہتے ہیں ان کے اعمال کی حالت یہ ہے کہ جیسے راکھ جسے تیز آندھی کے دن ہوا تیزی سے

يَوْمٍ عَاصِفٍ ؕ لَا يَقْدِرُوْنَ مِمَّا كَسَبُوْا عَلٰى

اڑا لے جائے ف۳۱ انہیں کچھ بھی حاصل نہ ہو گا جو کچھ انہوں نے کیا دھرا

شَيْءٍ ؕ ذٰلِكَ هُوَ الضَّلٰلُ الْبَعِيْدُ ﴿١٨﴾ اَلَمْ تَرَ اَنَّ

تھا (اس سے) بڑے دور دراز کی گمراہی یہی تو ہے ف۳۲ کیا تو نہیں دیکھتا کہ

اللّٰهَ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ ؕ اِنْ يَّشَاْ

اللہ نے آسمانوں اور زمین کو حق کے ساتھ پیدا کیا ہے ف۳۳ وہ اگر چاہے تو

يُذْهِبْكُمْ وَيَاْتِ بِخَلْقٍ جَدِيْدٍ ﴿١٩﴾ۙ وَّمَا ذٰلِكَ عَلَى

تم (سب) کو فنا کر دے اور ایک نئی مخلوق لے آئے ف۳۴ اور یہ اللہ کو (کچھ بھی)

اللّٰهِ بِعَزِيْزٍ ﴿٢٠﴾ وَبَرَزُوْا لِلّٰهِ جَمِيْعًا فَقَالَ الضُّعَفٰٓؤُا

مشکل نہیں اور اللہ کے سامنے سب (ہی) پیش ہوں گے ف۳۵ پھر کمزور لوگ ان سے کہیں گے

لِلَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْٓا اِنَّا كُنَّا لَكُمْ تَبَعًا فَهَلْ اَنْتُمْ

جنہوں نے بڑائی کی تھی کہ ہم تو تمہارے تابع تھے ف۳۶ سو کیا تم ہم سے

مُّغْنُوْنَ عَنَّا مِنْ عَذَابِ اللّٰهِ مِنْ شَيْءٍ ؕ قَالُوْا

اللہ کے عذاب کا کچھ جزء ہی ہٹا سکتے ہو؟ ف۳۷ تو وہ کہیں گے

لَوْ هَدٰىنَا اللّٰهُ لَهَدَيْنٰكُمْ ؕ سَوَآءٌ عَلَيْنَآ اَجَزِعْنَآ

اگر اللہ نے ہم ہی کو راہ (بچنے کی) بتائی ہوتی تو ہم تمہیں بھی راہ بتا دیتے (اور اب تو) ہم دونوں کے لئے برابر ہے

ف۳۰ یعنی کوئی یہ نہ سمجھے کہ دوزخی کے لئے بس یہی ایک عذاب ہوگا۔ سلسلۂ عذاب تو بے نہایت ہے۔ برابر اس میں اضافہ وترقی ہی ہوتی جائے گی۔ وَمَا هُوَ بِمَيِّتٍ۔ اور وہ کسی طرح مر نہ چکے گا، بلکہ اسی طرح پڑا سسکتا رہے گا۔ عذاب دوزخ کی شدت اور ہولناکی کا جو منظر حق تعالٰی نے خود کھینچ دیا ہے کسی شارح یا مفسر کی قدرت میں ہے کہ اس پر کچھ اضافہ کر سکے۔ اللّٰهم احفظنا ف۳۱ (اور اس کا نام ونشان بھی باقی نہ رہ جائے) مَثَلُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا۔ مثال کافروں کے ان اعمال کی جو بہ ظاہر اعمال حسنہ ہیں، ان کی بے اثری ولاحاصلی کے لحاظ سے دی جا رہی ہے۔ ف۳۲ محرومی اور بدنصیبی اس سے بڑھ کر اور کیا ممکن ہے کہ اپنے جن اعمال پر انسان کو بھروسہ اور ناز ہو، عین وقت پر وہی بالکل ہیچ اور ناکارہ نکلیں۔ لَا يَقْدِرُوْنَ مِمَّا كَسَبُوْا عَلٰى شَيْءٍ۔ یعنی نفع اور اثر کے قسم سے انہیں کچھ بھی نہ حاصل ہوگا۔ ف۳۳ یعنی یونہی اور بے مقصد نہیں، بلکہ یہ سارا کارخانہ کائنات ایک غرض صحیح اور مقصد متعین کے ساتھ مخصوص منافع ومصالح کو لئے ہوئے برپا کیا گیا ہے۔ بہت سی مشرک قوموں کا عقیدہ یہ رہا کہ کائنات کا وجود خالق کی محض شوق تفریح کا نتیجہ ہے۔ یہ اس کا رد ہو رہا ہے۔ اَلَمْ تَرَ۔ یعنی اے مخاطب تو نے اس حقیقت پر غور نہیں کیا۔ ف۳۴ (تم سے بہتر طور پر اس مقصد کو پورا کرنے والی) ضمناً یہ مسئلہ بھی نکل آیا کہ عالم فنا پذیر اور قائم بالغیر ہے۔ ف۳۵ ذکر قیامت کا ہو رہا ہے۔ کوئی ایسا نہیں جس کی پیشی وہاں نہ ہو، اور کوئی ایسا نہیں کہ بجائے اللہ کے پیشی اُس کے سامنے ہو۔ ف۳۶ (چنانچہ ہم تمہاری ہی پیروی میں گمراہ ہوئے) قَالَ الضُّعَفٰٓؤُا لِلَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْا۔ یعنی جو لوگ اس دنیا میں عوام واصاغر سمجھے جاتے تھے وہ قیامت میں اسی دنیا کے خواص واکابر سے یوں گفتگو کریں گے۔ ف۳۷ (کہ شدید ترین مصیبت کے وقت اس کا کسی قدر ہلکا ہو جانا بھی بہت غنیمت معلوم ہوتا ہے) مِنْ شَيْءٍ۔ یعنی کل عذاب تو بہر حال نہیں ہٹ سکتا، اس کا کچھ بھی جزء ہٹ جائے تو ہم اسی کو غنیمت سمجھیں۔ وہ جو دنیا میں خواص واکابر سمجھے جاتے تھے وہ تمام تر اپنی بے بسی اور بے کسی کا اعتراف کریں گے۔



www.Only1Or3.com

اَمْ صَبَرْنَا مَا لَنَا مِنْ مَّحِيْصٍ ﴿٢١﴾ ع وَ قَالَ الشَّيْطٰنُ

خواہ ہم چیخیں چلائیں خواہ ہم صبر کریں، (بہر حال) ہمارے بچنے کی کوئی صورت نہیں۔ ف۳۸ اور جب

لَمَّا قُضِیَ الْاَمْرُ اِنَّ اللّٰهَ وَعَدَكُمْ وَعْدَ الْحَقِّ

(سب) فیصلہ ہو چکے گا شیطان کہے گا ف۳۹ کہ اللہ نے تم سے (جو) وعدہ کیا تھا (وہ) سچا وعدہ (تھا)

وَوَعَدْتُّكُمْ فَاَخْلَفْتُكُمْ ؕ وَمَا كَانَ لِیَ عَلَیْكُمْ

اور میں نے بھی تم سے وعدہ کیا تھا، سو میں نے تم سے وعدہ خلافی کی، ف۴۰ اور میرا تم پر کچھ زور تو

مِّنْ سُلْطٰنٍ اِلَّاۤ اَنْ دَعَوْتُكُمْ فَاسْتَجَبْتُمْ

تھا نہیں البتہ میں نے تمہیں بلایا اور تم نے میرا کہنا مان لیا

لِیْ ۚ فَلَا تَلُوْمُوْنِیْ وَلُوْمُوْۤا اَنْفُسَكُمْ ؕ مَاۤ اَنَا

سو تم ملامت مجھ پر نہ کرو ملامت اپنے آپ کو کرو ف۴۱ (آج) نہ میں

بِمُصْرِخِكُمْ وَ مَاۤ اَنْتُمْ بِمُصْرِخِیَّ ؕ اِنِّیْ كَفَرْتُ

تمہارا فریادرس اور نہ تم میرے فریادرس ف۴۲ میں خود بیزار ہوں اس سے

بِمَاۤ اَشْرَكْتُمُوْنِ مِنْ قَبْلُ ؕ اِنَّ الظّٰلِمِیْنَ لَهُمْ

کہ تم اس کے قبل مجھے شریک (خدائی) قرار دیتے تھے یقیناً ظالموں کے حق میں

عَذَابٌ اَلِیْمٌ ﴿٢٢﴾ وَ اُدْخِلَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا

دردناک عذاب ہے ف۴۳ اور جو لوگ ایمان لائے اور نیک عمل

الصّٰلِحٰتِ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ

کیے وہ ایسے باغوں میں داخل کیے جائیں گے جن کے نیچے نہریں پڑی بہ رہی ہوں گی،

خٰلِدِیْنَ فِیْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ ؕ تَحِیَّتُهُمْ فِیْهَا

ان میں وہ اپنے پروردگار کے حکم سے ہمیشہ رہیں گے ان کے اندر ان کی دعا (آپس میں)

ع ۳ ۹ ۱۵

ف۳۸ یہ سب دنیا کے خواص واکابر جہنم میں یہاں کے عوام اصاغر سے ان کے گلے شکووں اور طعن وتشنیع کے جواب میں کہیں گے:۔ ف۳۹ (اہل دوزخ سے ان کے گلے شکووں کے جواب میں) قُضِیَ الْاَمْرُ۔ فیصلہ سے مراد یہ کہ مطیع جنت میں اور نافرمان دوزخ میں پہنچ چکیں گے۔ ف۴۰ اللہ کا وعدہ یہ کہ ایک روز جزا وسزا کا آنے والا ہے۔ اہل ایمان کو اس روز نجات نصیب ہوگی اور اہل کفر کو ہلاکت...... دنیا میں اس عقیدہ پر دلائل قوی قائم ہیں اور آخرت میں اسی کے صدق کا ظہور ہوگا۔ شیطان کا وعدہ یہ کہ کفر پر ایمان کو کوئی ترجیح نہیں اور کوئی جزا وسزا آخرت میں نہیں ہونا ہے...... دنیا میں اس عقیدہ کے ابطال پر دلائل قوی قائم ہیں اور آخرت میں اسی ابطال کا ظہور ہوگا۔ ف۴۱ (کہ عذاب کا اصل باعث خود تمہارا ہی فعل ہوا ہے۔ میرا اس میں کیا دخل) مَا كَانَ لِیَ عَلَیْكُمْ مِّنْ سُلْطٰنٍ۔ میرا تم پر کچھ زور اور دباؤ تو تھا نہیں کہ میں تمہیں مجبور کر دیتا۔ یہ عقیدہ اسلام میں بالکل صاف ہے کہ شیطان کو کسی کو گمراہی پر مجبور کرنے کی قوت بالکل نہیں دی گئی ہے۔ باقی دوسرے جنات وغیرہ کی طرح جو دوسری قوتیں انسان کو ستانے یا نقصان پہنچانے کی دی گئی ہیں۔ ان سے یہاں کوئی تعرض نہیں۔ اِلَّاۤ اَنْ دَعَوْتُكُمْ فَاسْتَجَبْتُمْ۔ یعنی میں نے تو صرف اتنا کیا کہ تمہیں سبز باغ دکھا کر اپنی راہ کی طرف بلایا۔ ترغیب وتشویق پیدا کی اور تم نے اپنے ارادہ واختیار سے بہ سلامتی حواس وصحت عقل، میری دعوت کو قبول کر لیا، تو اصلی ذمہ دار تم ہوئے نہ کہ میں۔ یہاں سے یہ حقیقت صاف ہو گئی ہے کہ ہر کفر ومعصیت کی اصلی ذمہ داری خود انسان پر ہے۔ شیطان کی حیثیت محض شریک جرم یا معینِ جرم کی ہے۔ فَلَا تَلُوْمُوْنِیْ۔ مجھے ذمہ دار کیسے ٹھیرا رہے ہو کہ میرا فعل تو درحقیقت صرف ایک سبب بعید وغیر مستلزم تھا۔ ف۴۲ (آخرت میں کفار ومشرکین الگ رہے۔ شیطان تک کو اپنی اور ہر مخلوق کے عجز کامل اور بے بسی کا انکشاف کامل ہو جائے گا۔ ف۴۳ (سو تم اپنے کیے ہوئے ظلم بھگتو اور میں اپنے کیے ہوئے بھگتوں گا۔ مجھ سے کسی قسم کی امید نہ رکھو) اِنِّیْ...... مِنْ قَبْلُ۔ میں تو خود تمہارے طریق کو غلط سمجھ رہا اور اس سے بری وبیزار ہوں۔ اَشْرَكْتُمُوْنِ۔ شیطان کی ہر امر میں اطاعت کیے جانا ہی عملاً اس کو شریک خدائی بنا لینا ہے۔

سَلٰمٌ ﴿٢٣﴾ اَلَمۡ تَرَ كَيۡفَ ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا كَلِمَةً

سلام ہو گی وس۴۴ کیا آپ نے نہیں دیکھا کہ اللہ نے کیسی (اچھی) تمثیل کلمۂ طیبہ

طَيِّبَةً كَشَجَرَةٍ طَيِّبَةٍ اَصۡلُهَا ثَابِتٌ وَّ فَرۡعُهَا

کی بیان فرمائی کہ وہ ایک پاکیزہ درخت کے مشابہ ہے، جس کی جڑ (خوب) مضبوط ہے اور اس کی شاخیں (خوب) اونچائی میں

فِى السَّمَآءِ ﴿٢٤﴾ تُؤۡتِىۡۤ اُكُلَهَا كُلَّ حِيۡنٍۢ بِاِذۡنِ

جا رہی ہیں، وس۴۵ وہ اپنا پھل ہر فصل میں اپنے پروردگار کے حکم سے

رَبِّهَا ؕ وَيَضۡرِبُ اللّٰهُ الۡاَمۡثَالَ لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمۡ

دیتا رہتا ہے، وس۴۶ اور اللہ لوگوں کے لئے تمثیلات اس لئے بیان کرتا ہے تاکہ وہ

يَتَذَكَّرُوۡنَ ﴿٢٥﴾ وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيۡثَةٍ كَشَجَرَةٍ

خوب سمجھ لیں وس۴۷ اور گندہ کلمہ کی تمثیل ایسی ہے جیسے ایک گندہ

خَبِيۡثَةِ اۨجۡتُثَّتۡ مِنۡ فَوۡقِ الۡاَرۡضِ مَا لَهَا مِنۡ

درخت ہو کہ وہ زمین کے اوپر ہی اوپر اکھاڑ لیا جائے (اور) اسے کچھ بھی ثبات

قَرَارٍ ﴿٢٦﴾ يُثَبِّتُ اللّٰهُ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا بِالۡقَوۡلِ الثَّابِتِ

نہ ہو وس۴۸ اللہ ایمان والوں کو اس پکی بات (کی برکت) سے مضبوط رکھتا ہے

فِى الۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا وَفِى الۡاٰخِرَةِ ۚ وَيُضِلُّ اللّٰهُ

دنیوی زندگی میں (بھی) اور آخرت میں (بھی) وس۴۹ اور اللہ ظالموں کو بچلائے

الظّٰلِمِيۡنَ ۙ وَيَفۡعَلُ اللّٰهُ مَا يَشَآءُ ﴿٢٧﴾ اَلَمۡ تَرَ اِلَى

رکھتا ہے وس۵۰ اور اللہ جو چاہتا ہے کرتا ہے وس۵۱ کیا آپ نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا

الَّذِيۡنَ بَدَّلُوۡا نِعۡمَتَ اللّٰهِ كُفۡرًا وَّاَحَلُّوۡا قَوۡمَهُمۡ

جنہوں نے اللہ کی نعمتوں کے معاوضہ میں کفر کیا اور اپنی قوم کو ہلاکت کے گھر یعنی



وس۴۴ یعنی اہل جنت جب آپس میں ایک دوسرے کو سلام کریں گے یا فرشتے انہیں سلام کریں گے تو سلامتی ہی کی دعا سے ایک دوسرے کو مخاطب کریں گے۔ وس۴۵ کلمہ توحید کی شاخیں وہ اعمالِ حسنہ ہیں جو ایمان پر مرتب ہوتے ہیں اور بارگاہِ قبولیت میں آسمان کی طرف لے جائے جاتے ہیں..... کلمہ حق کا بول بالا دنیا میں بھی رہتا ہے اور آخرت میں بھی۔ فِى السَّمَآءِ۔ سے مراد صرف بلندی کی سمت ہے۔ اے فی جهة العلو (روح) ومعنی فی السماء جهة العلو (بحر) كَلِمَةً طَيِّبَةً۔ یعنی کلمۂ ایمان وتوحید۔ اَصۡلُهَا ثَابِتٌ۔ یعنی اس کی جڑ زمین میں خوب مضبوط ہے۔ کلمۂ توحید وایمان کی بھی اسی طرح ایک جڑ ہوتی ہے یعنی عقیدۂ صحیح جو قلب مومن میں راسخ رہتا ہے۔ وس۴۶ (اور اس کا کوئی پھل کسی فصل میں بھی ضائع نہیں جاتا) ایمان اور اعمالِ صالحہ پر رضائے الٰہی کا ثمرہ اسی طرح دائماً مرتب ہوتا رہتا ہے اس کے کبھی ضائع جانے کا احتمال نہیں۔ اسی سے ملتی ہوئی ایک تمثیل عہد نامہ عتیق میں بھی ملتی ہے:۔ ”مبارک وہ آدمی ہے جو شریروں کی صلاح پر نہیں چلتا..... سو وہ اس درخت کے مانند ہوگا جو پانی کی نہروں کے کنارے پر لگایا جائے اور اپنے وقت پر میوے لائے۔ جس کے پتے مرجھاتے نہیں اور اپنے ہر ایک کام میں پھلتا پھولتا رہے گا۔ شریر ایسے نہیں بلکہ بھوسے کی مانند ہیں جسے ہوا اڑا لے جاتی ہے۔“ (زبور۔ ۱: ۴) وس۴۷ (معنی ومقصود کو اور پھر اسی پر عمل کرتے رہیں) تمثیلات کی غرض وغایت بھی توضیح مطالب ومقاصد ہے۔ وس۴۸ (زمین میں) تو ظاہر ہے کہ جب اس کی جڑ ہی جمی ہوئی نہیں، تو اس کی شاخیں کہاں سے بلند ہوں گی اور اس میں پھل کہاں سے آئیں گے؟ كَلِمَةٍ خَبِيۡثَةٍ۔ یعنی کلمۂ کفر وشرک۔ اۨجۡتُثَّتۡ مِنۡ فَوۡقِ الۡاَرۡضِ۔ راہِ ایمان وتوحید کے سوا جتنی بھی راہیں ہیں، خواہ انہیں مذہب کا لقب دیا جائے یا فلسفہ کہہ کر پکارا جائے یا اور کوئی شاندار نام رکھ دیا جائے بہرحال وہ سب بالکل سطحی ہوں گی۔ عمق ان میں نام کو نہ ہوگا...... ایسا درخت جسے زمین کے اوپر ہی اوپر اکھاڑ لیا جائے۔ مَا لَهَا مِنۡ قَرَارٍ۔ غیر اسلامی جتنے فلسفے، جتنے نظریے، جتنے مذاہب ہیں، وہ عقلاً ہی کب ثابت ہیں؟..... قرآنی فقرہ سے مقصود ان کی بے حقیقتی کی تاکید ہے۔ كَشَجَرَةٍ خَبِيۡثَةٍ۔ مزہ کے لحاظ سے گندہ، رنگ کے لحاظ سے گندہ، بو کے لحاظ سے گندہ، طبع سلیم ہرگز اس کی طالب نہ ہو۔ وس۴۹ یعنی دنیا کے ہر امتحان میں بھی اور آخرت کے امتحان میں بھی..... اسی دنیا کی زندگی میں ہر فرد بشر کو کیسی کیسی مشکلات کا سامنا ہوتا رہتا ہے۔ یہی ایمان ہی کی صراطِ مستقیم ایسی ہے جو اسے ہر امتحان میں ثابت قدم رکھتی اور ہر تاریکی میں روشنی دکھلاتی رہتی ہے اور پھر برزخ اور محشر میں ایک سے بڑھ کر ایک ہولناک منظر کے وقت بھی آڑے آنے والی چیز یہی کلمۂ توحید وایمان ہے..... نجات کی راہ دنیا اور آخرت دونوں میں بجز دین توحید کے اور کوئی نہیں۔ وس۵۰ (دنیا وآخرت دونوں میں) بے دین حقیقی چین اور آرام سے دنیا میں بھی محروم رہتا ہے اور آخرت میں اس کی حرمان نصیبی تو ظاہر ہی ہے۔ الظّٰلِمِيۡنَ۔ یعنی راہِ توحید وایمان کو چھوڑ کر جاہلی اور مشرکانہ نظریوں اور فلسفوں کو ماننے والے اور ان پر چلنے والے، والمراد بهم الكفرة (روح) وس۵۱ (اپنی حکمتوں اور مصلحتوں کے مطابق) نہ اس کی مشیت پر کوئی غالب نہ اس کی قدرت پر کوئی غالب نہ اس کی قدرت پر کوئی حاکم، نہ اس کی راہ میں کوئی حائل یا مانع..... مشرک قومیں وجود باری کی قائل ہونے کے باوجود ارادۂ الٰہی کو بھی کسی نہ کسی چیز سے مغلوب ومحدود سمجھتی رہی ہیں، قرآن مجید ان تمام باطل عقیدوں پر ضرب بار بار لگاتا ہے۔

ع ٢
١٦

ف۵۲ یہ ذکر سرداران کفر وپیشوایانِ ضلالت کا ہو رہا ہے چھوٹے چھوٹے مذہبوں اور فلسفوں کے بانیوں کا اور اہل باطل کے رئیسانِ نامدار کا، بَدَّلُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ كُفْرًا۔ یعنی طرح طرح کی نعمتوں سے مستفید ہونے کے بعد بجائے اس کے کہ شکر مزید ادا کرتے اور الٹے ناشکری اور کوشش ابطالِ حق میں مصروف ہو گئے، نعمة الله میں نعمة بہ طور اسم جنس کے ہے ایک مفرد نعمت مراد نہیں۔ ہر طرح کی نعمتیں مراد ہیں، بِئْسَ الْقَرَارُ۔ قرار کے لفظ سے یہ بھی نکل آیا کہ جہنم میں داخلہ بطور گزرگاہ کے نہ ہوگا بلکہ قیام ودوام کے لئے ہوگا۔ اے المقرّ (کبیر) ف۵۳ دنیا کو مشیت حق نے دار العمل بنا رکھا ہے، دار الجزاء بنایا ہی نہیں، اس لئے کسی سخت کافر کو بھی دنیا میں سزا ملنا ہرگز ضروری نہیں، جَعَلُوْا۔ جعل کے معنٰی یہاں ٹھیرا لینے، قرار دے لینے، سمجھ لینے کے ہیں۔ والمراد من هذا الجعل الحكم والاعتقاد (کبیر) جَعَلُوْا لِلّٰهِ اَنْدَادًا۔ شرک کی مختلف صورتیں اور عجیب عجیب قسمیں مسلمانوں، موحدوں کے خیال میں بھی آنی مشکل ہیں...... ایک شرک ستارہ پرستی کا ہے کہ زحل، مشتری، زہرہ وغیرہ



دَارَ الْبَوَارِ ﴿٢٨﴾ جَهَنَّمَ ۚ يَصْلَوْنَهَا ۚ وَبِئْسَ الْقَرَارُ ﴿٢٩﴾

جہنم میں لا اتارا جس میں وہ داخل ہوں گے اور وہ (کیسا) برا ٹھکانا ہے ف۵۲

وَجَعَلُوْا لِلّٰهِ اَنْدَادًا لِّيُضِلُّوْا عَنْ سَبِيْلِهٖ ۗ قُلْ

اور ان لوگوں نے اللہ کے ساجھی قرار دیئے تھے تاکہ اس کی راہ سے (اپنے کو اور دوسروں کو) گمراہ کریں، آپ کہہ دیجئے

تَمَتَّعُوْا فَاِنَّ مَصِيْرَكُمْ اِلَى النَّارِ ﴿٣٠﴾ قُلْ لِّعِبَادِيَ

چندے عیش کرلو پھر تمہارا (آخری) انجام تو دوزخ ہی ہے ف۵۳ آپ میرے ان بندوں سے کہہ دیجئے

الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَيُنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ

جو ایمان رکھتے ہیں کہ نماز کی پابندی رکھیں اور ہم نے جو کچھ ان کو دیا ہے اس میں سے

سِرًّا وَّعَلَانِيَةً مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ لَّا بَيْعٌ فِيْهِ

پوشیدہ وعلانیہ خرچ کرتے رہیں پیشتر اس کے کہ وہ دن آئے جس میں نہ خرید وفروخت ہو گی

وَلَا خِلٰلٌ ﴿٣١﴾ اَللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

اور نہ دوستی (ہی) ف۵۴ اللہ وہی ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا

وَاَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَخْرَجَ بِهٖ مِنَ الثَّمَرٰتِ

اور آسمانوں سے پانی اتارا پھر اس (پانی) سے (مختلف) پھل تمہارے لئے بہ طور رزق

رِزْقًا لَّكُمْ ۚ وَسَخَّرَ لَكُمُ الْفُلْكَ لِتَجْرِيَ فِي الْبَحْرِ

پیدا کئے اور تمہارے (نفع کے) لئے کشتی کو (اپنی قدرت کا) مسخر کردیا تاکہ وہ اس کے حکم سے سمندر میں

بِاَمْرِهٖ ۚ وَسَخَّرَ لَكُمُ الْاَنْهٰرَ ﴿٣٢﴾ وَسَخَّرَ لَكُمُ الشَّمْسَ

چلے اور تمہارے (نفع کے) لئے دریاؤں کو (اپنی قدرت کا) مسخر کردیا ف۵۵ اور تمہارے (نفع کے) لئے سورج اور چاند

وَالْقَمَرَ دَآئِبَيْنِ ۚ وَسَخَّرَ لَكُمُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ ﴿٣٣﴾

کو (اپنی قدرت کا) مسخر کردیا جو دوام رکھنے والے ہیں اور تمہارے (نفع کے) لئے رات اور دن کو (اپنی قدرت کا)



مستقل دیویاں ہیں، ایک شرک آفتاب پرستی وماہتاب پرستی کا ہے کہ آفتاب اور ماہتاب بھی بڑے بڑے دیوتا اور اس نظام کائنات میں دخیل ومتصرف ہیں ایک شرک اوتار پرستی کا ہے کہ خدا فلاں انسان یا فلاں حیوان کا قالب اختیار کر کے اس دنیا میں آ گیا اور اتنی مدت تک زمین پر چلتا پھرتا، کھاتا پیتا رہا، لِيُضِلُّوْا۔ میں ل عاقبت کا ہے یعنی ان کے اس ساجھی ٹھیرا لینے کا لازمی نتیجہ یہی نکلتا تھا کہ یہ خود اور دوسرے راہ حق سے بھٹک کر رہیں۔ اللام لام العاقبة لان عبادة الاوثان سبب يؤدي الى الضلال (کبیر) ف۵۴ (بلکہ خالص اور کامل انصاف ہی کا سکہ چلے گا) لِعِبَادِيَ۔ عبادی میں مومن بندوں کی اضافت حق تعالیٰ کا اپنی ذات پاک کی طرف کرنا ان کے غایت اکرام وشرف کے لئے ہے خصهم بالاضافة تنويها لهم (بیضاوی) وَيُنْفِقُوْا۔ یعنی نیک اور مطابق شریعت کاموں میں خرچ کرتے رہیں...... حکم انفاق قرآن مجید میں جہاں جہاں بھی آیا ہے ظاہر ہے کہ مراد مطلق خرچ کرنا نہیں، بلکہ امور خیر میں خرچ کرنا ہے، مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ۔ رزق کو حق تعالیٰ نے اپنی جانب منسوب کر کے اوپر بھی اشارہ کر دیا کہ رزق حلال ہونی چاہیے، حرام کمائی کا گزر ہی نہ ہو۔ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً۔ پوشیدہ وعلانیہ جہاں جیسی بھی مصلحت شرعی نظر آئے۔ لَا بَيْعٌ فِيْهِ۔ یعنی یہ نہ ہوگا کہ اس وقت کچھ قیمت دے دلا کر نجات حاصل کی جا سکے — بعض جاہلی عقاید پر ضرب۔ وَلَا خِلٰلٌ۔ یعنی یہ نہ ہوگا کہ کسی کی دوستی اور مروت اور رورعایت سے کام نکل جائے...... یہود وغیرہ کا عقیدہ تھا کہ پیمبروں اور مقبولان الٰہی کی عزیز داری کام آ جائے گی، جس دوستی اور تعلق سے نفع کی نفی مطلق بیان کی گئی ہے وہ وہ دوستی اور تعلق ہے، جو بغیر ایمان کے ہو، ف۵۵ (آیت نے شرک کی بہت سی قسموں کی جڑ کاٹ دی، زمین وآسمان کوئی دیوی دیوتا نہیں، سب اللہ ہی کی مخلوق ہیں۔ آسمان سے پانی اور کوئی نہیں برساتا، ہوا اور بارش کا کوئی دیوتا نہیں یہ سب وہی کرتا ہے۔ پھر زمین سے طرح طرح کے پھل اور میوے اگانا بھی تمام تر اسی کا کام ہے، زراعت، باغبانی وغیرہ کے لئے کوئی الگ دیوی دیوتا نہیں، علیٰ ہذا سمندر اور دریاؤں کو پیدا کرنا اور انہیں انسانی ضروریات کے لئے مسخر کر دینا بھی سو فیصدی اسی کی قدرت کا کرشمہ ہے۔ رِزْقًا لَّكُمْ ۚ وَسَخَّرَ لَكُمُ۔ یہ سب اسی حقیقت کو واضح اور موکد کر رہے ہیں، کہ اس کارخانہ کائنات میں جو کچھ بھی ہے سب انسان ہی کی خدمت کے لئے ہے نہ یہ کہ الٹا انسان، زمین، آسمان، شجر وحجر، دریا، سمندر کی پرستش شروع کر دے...... اور یہی معنٰی ہیں انسان کے خلیفة الله ہونے کے۔ لِتَجْرِيَ فِي الْبَحْرِ بِاَمْرِهٖ۔ تاکہ یہ جہاز اور کشتیاں سمندر میں چلیں اور تم ان کے ذریعہ سے تجارت، سفر وغیرہ کے نفع حاصل کرو۔ اسلام مسلمانوں کو راہب، بادیہ نشین نہیں بنا دینا چاہتا، بحری تاجر بنانے کی ترغیب دیتا ہے لیکن ملحد وخدا فراموش نہیں، بلکہ مومن ومسلم "بحری تاجر۔" سَخَّرَ لَكُمُ الْاَنْهٰرَ۔ یعنی تاکہ تم دریاؤں کے پانی کو اپنی ہر انفرادی واجتماعی تمدنی ضرورت کے کام میں لاؤ، کشتیاں چلاؤ، آبپاشی کرو، ان سے نہریں کاٹو، پن چکیاں چلاؤ، بجلی پیدا کرو، وقس علیٰ ہذا۔ غرض اپنی جائز تمدنی ترقی کے کام میں لاؤ، بس شرط صرف اتنی ہے کہ خود مسلمان اور صاحب ایمان بنے رہو۔

وَاٰتٰىكُمْ مِّنْ كُلِّ مَا سَاَلْتُمُوْهُ ۗ وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَتَ

مسخر کر دیا و۵۶ اور تم کو ہر اس چیز میں سے دیا جو تم نے مانگی و۵۷ اور اگر تم اللہ کی نعمتوں کو گننا چاہو

اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا ۗ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَظَلُوْمٌ كَفَّارٌ ﴿۳۴﴾ ع ۱۷

تو انہیں شمار نہ کر پاؤ گے بیشک انسان بڑا ہی نا انصاف ہے، بڑا ہی ناشکرا ہے و۵۸

وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهِيْمُ رَبِّ اجْعَلْ هٰذَا الْبَلَدَ اٰمِنًا

اور (وہ وقت یاد کرو) جب ابراہیمؑ نے عرض کی کہ اے میرے پروردگار اس شہر (مکہ) کو امن والا بنا دے

وَّاجْنُبْنِيْ وَبَنِيَّ اَنْ نَّعْبُدَ الْاَصْنَامَ ﴿۳۵﴾ رَبِّ اِنَّهُنَّ

اور مجھ کو اور میرے فرزندوں کو اس سے بچائے رکھ کہ ہم لوگ مورتی پوجا کرنے لگیں و۵۹ اے میرے پروردگار ان

اَضْلَلْنَ كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ ۚ فَمَنْ تَبِعَنِيْ فَاِنَّهٗ مِنِّيْ ۚ

(مورتیوں) نے بہتیرے آدمیوں کو گمراہ کر دیا ہے و۶۰ سو جو کوئی میری راہ پر چلے گا وہ تو میرا ہی ہے و۶۱

وَمَنْ عَصَانِيْ فَاِنَّكَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۳۶﴾ رَبَّنَآ اِنِّيْٓ

اور جو کوئی میری نافرمانی کرے تو تو بڑا مغفرت والا ہے، بڑا رحمت والا ہے و۶۲ اے ہمارے پروردگار میں نے

اَسْكَنْتُ مِنْ ذُرِّيَّتِيْ بِوَادٍ غَيْرِ ذِيْ زَرْعٍ عِنْدَ

اپنی کچھ اولاد کو ایک بے زراعت میدان میں آباد کر دیا ہے تیرے

بَيْتِكَ الْمُحَرَّمِ ۙ رَبَّنَا لِيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ فَاجْعَلْ

معظم گھر کے قریب و۶۳ (یہ اس لئے) اے ہمارے پروردگار کہ وہ لوگ نماز کا اہتمام رکھیں، و۶۴ سو تو کچھ

اَفْـِٕدَةً مِّنَ النَّاسِ تَهْوِيْٓ اِلَيْهِمْ وَارْزُقْهُمْ مِّنَ

لوگوں کے دل ان کی طرف مائل کر دے اور انہیں کھانے کو

الثَّمَرٰتِ لَعَلَّهُمْ يَشْكُرُوْنَ ﴿۳۷﴾ رَبَّنَآ اِنَّكَ تَعْلَمُ مَا

پھل دے جس سے یہ شکر گزار رہیں و۶۵ اے ہمارے پروردگار تو سب کچھ جانتا ہے جو کچھ

و۵۶ (کہ اس سارے عظیم الشان اور حیرت انگیز طور پر وسیع کارخانہ قدرت سے اپنے لئے ہر جائز شخصی اور تمدنی نفع حاصل کرتے رہو) الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ۔ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ۔ آفتاب اور ماہتاب اور رات اور دن تو سب خلیفۃ اللہ بشر کی خدمت کے لئے ہیں۔ پھر یہ کیسا شدید جاہلانہ ظلم ہے کہ الٹا انہی کو معبود سمجھ لیا جائے!! دَآىِٕبَيْنِ۔ یعنی اپنی عادت جاریہ پر ثبات و دوام رکھنے والے اپنی روشنی واپنی گرمی، اپنی شرح رفتار اور اپنی دوسری طبعی خصوصیات سے ہمیشہ فائدہ پہنچاتے رہنے والے۔ معنی الدواب فی اللغة مرور الشیء فی العمل علی عادة مطردة (کبیر) الدّأبُ والدبیب مشی خفیف (راغب) قال المفسرون معناه یدأ بان فی سیرهما وافادتهما وتاثیرهما (کبیر) و۵۷ (اور اس کا دینا بھی تمہارے حق میں قرین مصلحت ہوا) مِنْ كُلِّ۔ یعنی تمہاری ہر طلب کی ہوئی شے میں سے تمہیں کچھ دیا۔ و۵۸ (کہ نعمتوں کی قدر اور شکر نہیں کرتا بلکہ اور الٹا کفر و معصیت میں مبتلا ہو جاتا ہے) لَظَلُوْمٌ كَفَّارٌ۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ یہاں اللہ نے انسان کے یہ دو وصف بیان کئے ہیں، اور سورۂ نحل میں اپنے دو وصف ذکر کئے ہیں۔ ان اللہ لغفور رحیم گویا وہ آیت اس آیت کے ٹھیک مقابل ہے اور انسان کی ناانصافی کے مقابلہ میں اللہ کی مغفرت اور انسان کے کفران نعمت کے مقابلہ میں اللہ کی رحمت ہے۔ والمقصود کانه یقول ان کنت ظلوما فانا غفور وان کنت کفارا فانا رحیم (کبیر) نِعْمَتَ اللّٰهِ۔ نعمت بطور جنس کے ہے اس لئے ترجمہ صیغۂ جمع کیا گیا۔ اہل لطائف نے لکھا ہے کہ حق تعالیٰ کے احسان سے تو اہل نار تک خالی نہیں کہ اللہ تعالیٰ بہرحال اس سے بھی سخت تر سزا پر قادر تھا...... اور یہ مضمون حدیث میں بھی آیا ہے۔ لَا تُحْصُوْهَا۔ احاطہ میں نہ لے پاؤ گے کہ وہ تو ہیں ہی بے پایاں...... انسان کہاں سے اتنی فرصت اور اتنی ہمت لائے گا! اَلْاِنْسَانَ۔ انسان سے یہاں مراد ہر فرد انسانی نہیں بلکہ جنس انسانی ہے عام اس سے کہ اس ظلم اور کفران کا تحقق چند میں پایا جائے یا زائد میں۔ والمراد من الانسان ههنا الجنس یعنی ان عادة هذا الجنس هو هذا (کبیر) و۵۹ (جیسا کہ اب تک بچائے رکھا ہے) آیت میں صاف دلالت اس امر پر ہے کہ حضرات انبیاء تک امکان کفر و شرک سے ماوراء نہیں ہو جاتے بلکہ برابر اس سے ڈرتے ہی رہتے ہیں، کہنا چاہیے کہ اسی خوف لغزش ہی نے تو انہیں معصوم رکھا ہے تو بھلا ہم دنیا داروں کا کیا ذکر جو ہر وقت نفس اور شیطان کی کمند میں پھنسے ہوئے ہیں۔ هٰذَا الْبَلَدَ۔ یعنی شہر مکہ۔ اٰمِنًا۔ یعنی اسے حرم مقرر کر دے جس کے رہنے بسنے والے مستحق امن ہوتے ہیں۔ وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهِيْمُ۔ یہ وقت وہ ہے کہ جب حضرت ابراہیم علیہ السلام شہر مکہ میں خانہ کعبہ کے قریب حضرت اسمٰعیل علیہ السلام اور ان کی والدہ حضرت ہاجرہ کو لا کر چھوڑ گئے ہیں۔ و۶۰ یعنی یہ بت ان کی گمراہی کا سبب اور ذریعہ بن گئے ہیں، یہ مراد نہیں کہ ان بے جان مورتیوں نے عمداً اور قصداً کسی کو گمراہ کیا ہے۔ كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ۔ اس میں دنیا میں بت پرستوں کی کثرت تعداد کی جانب اشارہ ہے جو مشاہد ہے۔ و۶۱ (اور اس کے لئے تیرا وعدۂ مغفرت موجود ہی ہے) و۶۲ (تو تیرے لئے کیا مشکل ہے کہ تو اب انہیں ہدایت دے کر ان کی مغفرت و رحمت کا سامان کر دے) وَمَنْ عَصَانِيْ۔ یعنی جو لوگ دین حق کے پیرو نہ بنے۔ و۶۳ یعنی خانہ کعبہ سے متصل، کعبہ اگرچہ اس وقت منہدم حالت میں تھا تاہم اس کی جگہ تو خوب جانی پہچانی ہوئی اور نگاہوں میں محترم و متبرک تھی۔ مِنْ ذُرِّيَّتِيْ۔ ذریت سے مراد حضرت اسماعیل علیہ السلام اور ان کا سلسلۂ اولاد ہے۔ من تبعیضیہ ہے یعنی اپنی اولاد میں سے کچھ مِنْ بمعنی بعض ای اسکنت بعض ذریتی (روح) ای بعض ذریتی او ذریة من ذریتی (بیضاوی) غَيْرِ ذِيْ زَرْعٍ۔ شہر مکہ جو ملک عرب کے صوبہ حجاز میں بحر احمر سے ۴۸ میل پر سمت مشرق میں واقع ہے اپنی زمین کی خشکی کے لئے مشہور ہے اور زمین کے کہیں تو پتھریلی اور کہیں ریتلی ہونے کے باعث حضرت ابراہیم علیہ السلام ہی کے زمانہ میں نہیں بلکہ اس وقت تک بھی ناقابل کاشت ہے...... اور اگر کہیں آئندہ مصنوعی ذرائع و تدابیر سے اسے کسی حد تک قابل کاشت بنا لیا جائے تو یہ اس قرآنی بیان کے ذرا بھی منافی نہ ہوگا۔ ملاحظہ ہوں، انگریزی تفسیر القرآن کے حاشیے۔ بعض فقہاء نے یہاں تصریح کر دی ہے کہ ایک بے آب و گیاہ ملک میں لا کر اپنے بیوی بچوں کو ڈال دینا اور اس امر کو اسوۂ ابراہیمی کا اتباع سمجھنا اب جائز نہیں۔ لا یجوز لاحد ان یتعلق به فی طرح عیاله وولده بارض مضیعة اتکالاً علی العزیز الرحیم واقتداءً بفعل ابراهیمؑ (ابن العربی) و۶۴ (اور نماز کے تحت میں یہاں طواف وغیرہ کل عبادات داخل ہیں) حضرت ابراہیم علیہ السلام کا مقصود گزارش یہ ہے کہ یہ آبادی خدا پرستی کے لئے ہے اور کعبہ خدا پرستوں کا مقام ہے۔ لِيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ۔ میں حضرت اسماعیل علیہ السلام کو کعبہ کے گرد بسانے کی غرض خدمت کعبہ بتا کر یہود و نصاریٰ کے اس خیال کی تردید کر دی کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا حضرت اسماعیل علیہ السلام کو وہاں وادیٔ مکہ میں چھوڑنا محض حضرت سارہؑ کو خوش کرنے کے لئے تھا۔ لِيُقِيْمُوْا کے ل کا نحوی تعلق اَسْكَنْتُ سے ہے یعنی میں نے اپنی اولاد کی نوآبادی جو یہاں قائم کی ہے اس کی غرض و غایت ہی یہ ہے کہ اقامت صلوٰۃ کا اہتمام رکھا جائے۔ اللام متعلقة باسکنت ای ما اسکنتهم بهذا الوادی البلقع الا لیقیموا الصلوٰة (مدارک) و۶۵ (اور تیری ہی عبادت میں لگے رہیں) فَاجْعَلْ...... اِلَيْهِمْ۔ ابراہیم خلیل علیہ السلام عرض کر رہے ہیں کہ اے پروردگار میں نے جو اپنی اولاد کو یہاں لا بسایا ہے تو اول تو اس سرزمین میں کوئی مادی کشش ہی نہیں کوئی یہاں آنے کیوں لگا، تو ہی اپنی قدرت سے خلقت کے دل میں یہاں کی حاضری کی تمنا و آرزو ڈال دے! کہ خود بخود کھنچے ہوئے چلے آئیں، اور پھر اس خشک اور بے آب و گیاہ سرزمین میں پھل پھلاری کہاں؟ تو انہیں اپنی قدرت سے یہ بھی نصیب کر دے!...... یہ دعا ابراہیمی پوری ہوئی اور کس معجزانہ حد تک پوری ہوئی اس کا کچھ اندازہ سفر حج کے بعد ہی ہو سکتا ہے، وہ ہزارہا اور لکھو کھا انسانوں کا چین سے اور روس سے، جاپان سے اور جاوا سے، مصر سے

نُخْفِیْ وَ مَا نُعْلِنُ ؕ وَ مَا یَخْفٰی عَلَی اللّٰهِ مِنْ

ہم چھپائیں اور جو کچھ ہم ظاہر کریں اور اللہ سے کوئی بھی چیز نہیں چھپی

شَیْءٍ فِی الْاَرْضِ وَ لَا فِی السَّمَآءِ ﴿۳۸﴾ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ

رہتی ہے (نہ) زمین میں اور نہ آسمان میں ف۶۶ ساری حمد ہے اللہ کے لئے

الَّذِیْ وَهَبَ لِیْ عَلَی الْکِبَرِ اِسْمٰعِیْلَ وَ اِسْحٰقَ ؕ

جس نے مجھے بڑھاپے میں اسمٰعیل و اسحٰق (دو بیٹے) دیئے

اِنَّ رَبِّیْ لَسَمِیْعُ الدُّعَآءِ ﴿۳۹﴾ رَبِّ اجْعَلْنِیْ مُقِیْمَ

بیشک میرا پروردگار دعاؤں کا بڑا سننے والا ہے ف۶۷ اے میرے پروردگار مجھ کو بھی نماز کا

الصَّلٰوةِ وَ مِنْ ذُرِّیَّتِیْ ۖۗ رَبَّنَا وَ تَقَبَّلْ دُعَآءِ ﴿۴۰﴾

پابند رکھیے اور میری نسل میں سے بھی (کچھ کو) اے ہمارے پروردگار ہماری دعا قبول کر ف۶۸

رَبَّنَا اغْفِرْ لِیْ وَ لِوَالِدَیَّ وَ لِلْمُؤْمِنِیْنَ یَوْمَ یَقُوْمُ

اے ہمارے پروردگار میری مغفرت کردے اور میرے والدین کی اور ایمان والوں کی، جس روز حساب وکتاب

الْحِسَابُ ﴿۴۱﴾ وَ لَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ غَافِلًا عَمَّا یَعْمَلُ

قائم ہو ف۶۹ اور اللہ کو اس سے بے خبر ہرگز مت سمجھ، جو کچھ (یہ) ظالم لوگ

الظّٰلِمُوْنَ ؕ۬ اِنَّمَا یُؤَخِّرُهُمْ لِیَوْمٍ تَشْخَصُ فِیْهِ

کر رہے ہیں ف۷۰ انہیں تو بس اس روز تک وہ مہلت دیئے ہوئے ہے جس میں نگاہیں

الْاَبْصَارُ ﴿۴۲﴾ۙ مُهْطِعِیْنَ مُقْنِعِیْ رُءُوْسِهِمْ لَا یَرْتَدُّ

پھٹی رہ جائیں گی وہ دوڑ رہے ہوں گے اپنے سر اٹھا رکھے ہوں گے ان کی نظر

اِلَیْهِمْ طَرْفُهُمْ ۚ وَ اَفْـِٕدَتُهُمْ هَوَآءٌ ﴿۴۳﴾ؕ وَ اَنْذِرِ النَّاسَ

ان کی طرف واپس نہ آئے گی اور ان کے دل بدحواس ہوں گے ف۷۱ اور آپ ڈرائیے لوگوں کو

ع ۶ / ۱۸



اور ایران سے، افغانستان سے اور شام سے، پاکستان سے اور ہندوستان سے، مراقش سے اور برما سے اس وادیٔ غَیْرِ ذِیْ زَرْعٍ میں جمع ہو جانا اگر اَفْـِٕدَۃً مِّنَ النَّاسِ تَهْوِیْۤ اِلَیْهِمْ کی عملی تفسیر نہیں تو اور کیا ہے؟ اسی طرح مکہ کی منڈیوں کا اور منیٰ کے بازاروں کا تر و تازہ سیب و انار و انگور اور سنترے اور ہر ہر طرح کے شاداب میووں اور رسیلے پھلوں سے پٹے پڑے رہنا اگر وَارْزُقْهُمْ مِّنَ الثَّمَرٰتِ کا حیرت انگیز عملی ظہور نہیں تو اور کیا ہے؟ اَفْـِٕدَۃً مِّنَ النَّاسِ۔ تقدیر کلام یوں ہے افئدة من افئدة الناس مِنَ النَّاسِ۔ مِنْ تبعیض کے لئے ہے۔ من للتبعیض (مدارک) فَاجْعَلْ اَفْـِٕدَۃً الخ۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ مال و جاہ کا بقدر ضرورت اپنے اور اپنے اہل و عیال کے لئے طلب کرنا مذموم نہیں خصوصاً جبکہ اعانت علی الدین کے لئے ہو جیسا کہ لِیُقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ اور لَعَلَّهُمْ یَشْکُرُوْنَ سے ظاہر ہو رہا ہے:۔ ف۶۶ (چنانچہ ان دعاؤں سے بھی یہ ہرگز مقصود نہیں کہ تو اب تک ہماری ان حاجتوں اور تمناؤں سے بے خبر تھا تیرے لئے تو ہر پوشیدہ اور علانیہ یکساں ہے بلکہ یہ دعائیں تو تمام تر ہماری عبودیت اور افتقار سے پیدا ہوئی ہیں) آیت سے تردید ان تمام مشرک قوموں اور جاہلی فلسفیوں کی ہوگئی، جنھوں نے خدا کے علم کو ناقص، محدود یا صرف کلیات پر مشتمل قرار دیا ہے، ہندوستان، مصر، یونان سب کے بڑے بڑے ''حکماء'' اور ''عقلاء'' اس جہل میں شریک رہے۔ رَبَّنَا۔ ندا کی تکرار تضرع و خشوع طلب کی دلیل ہے۔ النداء المکرر دلیل التضرع واللجا الی الله۔ (مدارک) مِنْ شَیْءٍ۔ مِنْ استغراق کے لئے ہے۔ من لاستغراق (مدارک) ترجمہ اسی لئے ''کوئی بھی چیز'' سے کیا گیا ہے۔ ف۶۷ (چنانچہ اس نے جس طرح میری پچھلی دعائیں سن لیں اور قبول کرلیں اس کی ذات سے یقین ہے کہ آیندہ بھی ایسا ہی کرتا رہے گا) لَسَمِیْعُ الدُّعَآءِ۔ یعنی بڑا قبول کرنے والا۔ ای مجیب الدعاء (مدارک) ای انه یستجیب ممن دعاه (ابن کثیر) فالسمع بمعنی القبول والاجابة مجاز کما فی سمع الله تعالٰی لمن حمده (روح) اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الخ۔ اولاد خصوصاً کبرسنی کی اولاد، اللہ تعالیٰ کی ایک بڑی نعمت ہے، مسرت و شکر کے قابل نہ کہ کوئی عیب جسے چھپایا جائے یا اس سے شرمایا جائے۔ عَلَی الْکِبَرِ۔ توریت میں ہے کہ حضرت اسماعیل علیہ السلام کی ولادت کے وقت حضرت ابراہیم علیہ السلام کی عمر ۸۶ سال کی تھی، (پیدائش ۱۶:۱۶) اور حضرت اسحاق کی ولادت کے وقت ۱۰۰ سال کی (پیدائش ۲۱:۵) اس وقت کے اوسط عمر کے لحاظ سے باپ بننے کا یہ سن اگرچہ ایسا غیر معمولی نہیں، پھر بھی بہرحال ضعیفی ہی کا تھا، علی الکبر میں علی مع کے مرادف ہے اور مراد حالت کبرسنی سے ہے۔ علی الکبر بمعنی مع وهو فی موضع الحال ومعناه وهب لی فی حال الکبر (کبیر) ف۶۸ دعاء کے آداب اور طریقے کوئی حضرات انبیاء ہی سے سیکھے، عبودیت کے کن کن پہلوؤں سے کیسے کیسے لجاجت کے انداز سے اپنے محبوب مالک کو پکارتے رہتے ہیں۔ رَبِّ اجْعَلْنِیْ مُقِیْمَ الصَّلٰوۃِ۔ نماز کی اہمیت اسی سے ظاہر ہے کہ ایک نبی جلیل القدر اپنے حق میں اس کے واسطے دعائے خصوصی کرتے ہیں۔ وَمِنْ ذُرِّیَّتِیْ۔ محققین نے لکھا ہے کہ حضرت علیہ السلام کو وحی سے علم ہو گیا تھا کہ حضرت کی نسل میں سب مومن ہی نہ ہوں گے کچھ غیر مومن بھی ہوں گے اس لئے دعا سب کے حق میں نہ فرمائی، ای بعض ذریتی...... انما بعض لانه علم باعلام الله انه یکون فی ذریته کفار (مدارک) ف۶۹ حضرت علیہ السلام کا اپنے لئے اور مومنین کے حق میں دعاء مغفرت کرنا تو ایک صاف اور سیدھی سی بات ہے البتہ شبہ اس میں پیدا ہوتا ہے کہ آپ نے اپنے کافر والد کے حق میں دعائے مغفرت کیسے کردی؟ سو اگر یہ دعاء آپ نے ان کی زندگی ہی میں کی تھی جب تو آپ کی مراد یہی ہوگی کہ انہیں توفیق ہدایت دے کر ان کی مغفرت کا سامان کر دیا جائے۔ اور اگر بعد وفات یہ دعا کی تھی تو یہ دعاء ان کی ایمان کے ساتھ (علم الٰہی میں) مشروط ہوگی، یعنی اے پروردگار اگر تیرے علم میں ان کا خاتمہ ایمان پر ہوا ہے تو ان کی مغفرت کردے۔ اغْفِرْ لِیْ۔ غفر کے معنی ہیں رحمت الٰہی کا ڈھانپ لینا، اور اس کی حاجت جس طرح عاصی کو رہتی ہے، معصوم کو بھی رہتی ہے اس لیے حضرت ابراہیم علیہ السلام کا اپنے حق میں طلب مغفرت کرنے سے ان کا غیر معصوم ہونا ہرگز لازم نہیں آتا۔ ف۷۰ (اے مخاطب!) الخطاب لغیر الرسول علیه السلام (مدارک) خطاب لکل من توهم غفلته تعالٰی (روح) اَلظّٰلِمُوْنَ۔ سے یہاں مراد کافر ہیں۔ آیت کا مطلب یہ ہوا کہ ان معاند کافروں کو جو فوراً سزا نہیں مل رہی ہے تو یہ اس لئے ہرگز نہیں کہ حق تعالیٰ ان کی طرف سے غافل ہے۔ اس کا تو احتمال بھی نہیں، بلکہ حقیقت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے مصالح تکوینی سے جزاء و سزا کو ایک وقت مقرر کے لئے اٹھا رکھا ہے۔ ف۷۱ (شدت ہول و ہراس سے) سارا منظر یوم حشر کی ہولناکی اور دہشت انگیزی کا ہے۔ تَشْخَصُ فِیْهِ الْاَبْصَارُ۔ یعنی کافروں کی نگاہیں فرط حیرت و دہشت سے پھٹی رہ جائیں گی۔ مُهْطِعِیْنَ۔ یعنی موقف حساب کی طرف دوڑ رہے ہوں گے۔ مُقْنِعِیْ رُءُوْسِهِمْ۔ یعنی فرط حیرت سے کسی اور طرف نہ نظر جائے گی نہ خیال۔ لَا یَرْتَدُّ اِلَیْهِمْ طَرْفُهُمْ۔ یعنی آنکھ جھپکے گی تک نہیں۔ بس ٹکٹکی بندھ کر رہ جائے گی:۔

وا۲ے حشر میں جب انکشاف حقائق درجۂ تام میں ہو جائے گا اور غفلت کے پردے ہر طرح چاک ہو جائیں گے، بدنصیب کا فرعرض کریں گے کہ اب ہم نے خوب مزہ چکھ لیا اب ایک بار پھر ہمیں مہلت حیات عطا ہو کہ ہم دنیا میں جا کر از سرنو زندگی بسر کریں اور اب کی اپنی پوری فرماں برداری اور اطاعت شعاری کا ثبوت دیں۔ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا۔ مراد کفار ہیں۔ اے الکفار (مدارک) وا۳ے (اس دنیا میں) ان کے جواب میں ارشاد ہوگا کہ دنیا میں رہنے کی تمہیں مہلت قلیل تو نہیں مدت طویل ملی تھی، پھر تم نے اس سے کیا فائدہ اٹھایا بلکہ تم تو الٹے قسمیں کھا کھا کر بڑے زور اور دعوی کے ساتھ کہا کرتے تھے کہ یہ حشر ونشر کا قصہ سب ڈھکوسلا ہے وجود جو کچھ ہے صرف اسی مادی دنیا اور اسی مادی زندگی سے، اس کے آگے کچھ بھی نہیں، ہو سکتا ہے کہ بعض لوگوں نے اپنی زبان سے یہ سب تقریر نہ کی ہو، جب بھی زبانِ حال سے تو وہ بھی یہی کہتے رہے تھے۔ لعلهم اقسموا بطرًا وغرورًا اودل عليه حالهم (بیضاوی) او بألسنة الحال ودلالة الافعال (روح) مِنْ زَوَالٍ۔ میں مِنْ تاکید نفی کے لئے ہے۔ ومن صلته لتاكيد النفی (روح) وا۴ے یہ خطاب زمانہ مابعد کی نسلوں سے ہے۔ مطلب یہ ہوا کہ تم تو بعد کو آئے پھر نہ اپنے پیش رو کفار معاندین ومنکرین آخرت کے عبرتناک انجام اور تباہی وبربادی سے کوئی عبرت ونصیحت تم نے حاصل کی اور نہ کتب سابقہ کی ہدایتوں فہمایشوں سے تم ذرا بھی بیدار ہوئے۔ تمہارے لئے تو انکار کے نہیں، منع انکار کے اتنے زبردست اسباب اکٹھے تھے، پھر بھی تم اپنی شامت سے راستہ وہی ہلاکت وبدانجامی ہی کا اختیار کئے رہے۔ وَسَكَنْتُمْ...... اَنْفُسَهُمْ۔ یعنی تم روئے زمین کے انہی خطوں، قطعوں، علاقوں میں تو آباد ہو جہاں تم سے پیشتر اور منکرین ومعاندین رہ چکے تھے۔ تَبَيَّنَ...... بِهِمْ۔ یعنی تمہیں تاریخ سے، روایات وحکایات سے، پوری طرح ان منکروں کی سزا یابی، ہلاکت وبربادی کا حال معلوم ہو چکا تھا۔ ضَرَبْنَا لَكُمُ الْاَمْثَالَ۔ یہ اشارہ سابقہ کتب آسمانی کی جانب ہے، انہی کے ذریعہ سے بار بار تنبیہیں ہو چکی تھیں۔ وا۵ے (لیکن حق پھر بھی غالب رہا، اور ان کی ساری چالیں خود انہی پر الٹ گئیں) وَقَدْ مَكَرُوْا مَكْرَهُمْ۔ دین حق کو مٹا دینے کے لئے وہ بھی بھی زبردست چالیں چلتے رہے۔ وَعِنْدَ اللّٰهِ مَكْرُهُمْ۔ اللہ سے یہ چالیں کچھ مخفی تو رہ نہیں سکتی تھیں، سب اس کے علم میں تھیں۔ لِتَزُوْلَ مِنْهُ الْجِبَالُ۔ "پہاڑوں کے ٹل جانے" کا استعارہ عربی اسلوب بیان میں کسی شے کی انتہائی قوت کے اظہار کے لئے آتا ہے۔ وليس المقصود من هذا الكلام الاخبار عن وقوعه بل التعظيم والتهويل (کبیر) اے وان كان مكرهم في غاية الشدة والمهانة وعبر عن ذلك بكونه معدى لازالة الجبال عن مقارها لكونه مثلًا في ذلك (روح) والذی يظهران زوال الجبال مجاز ضرب مثلًا لمكر قريش وعظمه والجبال لا تزول وهذا من باب الغلو والايغال والمبالغة في ذم مكرهم (بحر) لیکن بجائے استعارہ کے اگر اسے لفظی ہی معنی میں لیا جائے جب بھی اب تو اس میں کوئی امر محال رہا نہیں۔ پہاڑوں کے توڑنے اور اڑا دینے کی تدبیریں "جدید ومہذب" انسان نے نکال ہی لی ہیں۔ وا۶ے (اس تاخیر عذاب سے شبہ میں پڑ کر اے مخاطب!) وا۷ے اس کی قوت بھی کامل، جزا وسزا پر قدرت بھی اسے پوری حاصل۔ پھر وعدہ خلافی کی اس کے ہاں گنجائش وامکان ہی کیا! وا۸ے یعنی قیامت کے دن جب یہ آسمان وزمین سب بدلے ہوئے ہوں گے، اور جس آسمان وزمین سے ہم واقف ہیں ان کے بجائے دوسرے ہی موجود ہوں گے۔ وهی هذه علی غير الصفة المالوفة كما جاء في الصحيحين (ابن کثیر) مفسر تھانوی علیہ الرحمہ نے لکھا ہے کہ یہ تبدیلی ذات وصفات دونوں کے لحاظ سے صحیح ہو سکتی ہے اور حدیثوں سے معلوم ہوتا ہے کہ بعض تبدیلیوں کے وقت اہل حشر زمین پر نہ ہوں گے بلکہ پل صراط پر ہوں گے۔ والتبديل قد يكون في الذات وقد يكون في الصفات والأية الكريمة ليست بنص في احد الوجهين (روح)



يَوْمَ يَاْتِيْهِمُ الْعَذَابُ فَيَقُوْلُ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا رَبَّنَآ
اس دن سے جس میں ان پر عذاب آ پڑے گا پھر (یہ) ظالم کہیں گے اے ہمارے پروردگار
اَخِّرْنَآ اِلٰٓى اَجَلٍ قَرِيْبٍ ۙ نُّجِبْ دَعْوَتَكَ وَنَتَّبِعِ
ہم کو (اور) مہلت دے دے ایک مدت قلیل تک، ہم تیری دعوت قبول کر لیں گے اور پیمبروں کا اتباع
الرُّسُلَ ۭ اَوَلَمْ تَكُوْنُوْٓا اَقْسَمْتُمْ مِّنْ قَبْلُ مَا
کریں گے وا۲ے کیا تم نے اس کے قبل قسمیں نہیں کھائی تھیں کہ تمہیں (کہیں بھی) جانا
لَكُمْ مِّنْ زَوَالٍ ۝۴۴ وَّسَكَنْتُمْ فِيْ مَسٰكِنِ الَّذِيْنَ
نہیں ہے وا۳ے حالانکہ تم انہی لوگوں کے مسکنوں میں آباد تھے
ظَلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ وَتَبَيَّنَ لَكُمْ كَيْفَ فَعَلْنَا بِهِمْ
جو اپنے اوپر ظلم کر چکے تھے اور تمہارے اوپر روشن ہو چکا تھا کہ ہم نے ان کے ساتھ کیونکر معاملہ کیا تھا
وَضَرَبْنَا لَكُمُ الْاَمْثَالَ ۝۴۵ وَقَدْ مَكَرُوْا مَكْرَهُمْ
اور ہم نے (بھی) تم سے مثالیں بیان کی تھیں وا۴ے اور انہوں نے اپنی بھی (بڑی بڑی) چالیں چلیں
وَعِنْدَ اللّٰهِ مَكْرُهُمْ ۭ وَاِنْ كَانَ مَكْرُهُمْ
اور اللہ کے سامنے ان کی یہ چالیں تھیں اور واقعی ان کی یہ چالیں ایسی تھیں
لِتَزُوْلَ مِنْهُ الْجِبَالُ ۝۴۶ فَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ مُخْلِفَ
کہ ان سے پہاڑ بھی ٹل جائیں وا۵ے سو اللہ کو اپنے پیمبروں سے وعدہ خلافی کرنے والا ہرگز
وَعْدِهٖ رُسُلَهٗ ۭ اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ ذُو انْتِقَامٍ ۝۴۷ۭ
نہ سمجھ لینا، وا۶ے بیشک اللہ زبردست ہے پورا بدلہ لینے والا ہے وا۷ے
يَوْمَ تُبَدَّلُ الْاَرْضُ غَيْرَ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتُ
(اور یہ اس روز ہوگا) جس روز کہ زمین بدل کر دوسری زمین کر دی جائے گی اور آسمان بھی وا۸ے

وَ بَرَزُوْا لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ﴿۴۸﴾ وَتَرَى الْمُجْرِمِيْنَ

اور (سب) اللہ واحد (اور) زبردست کے روبرو پیش ہوں گے، ف۷۹ اور اس روز تو مجرموں کو

يَوْمَئِذٍ مُّقَرَّنِيْنَ فِي الْاَصْفَادِ ﴿۴۹﴾ سَرَابِيْلُهُمْ

ایک دوسرے کے ساتھ زنجیروں میں جکڑا ہوا دیکھے گا ف۸۰ ان کے کرتے

مِّنْ قَطِرَانٍ وَّتَغْشٰى وُجُوْهَهُمُ النَّارُ ﴿۵۰﴾

قطران کے ہوں گے اور آگ ان کے چہروں پر چھائی ہوئی ہو گی ف۸۱

لِيَجْزِيَ اللّٰهُ كُلَّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ

تاکہ اللہ ہر جہنمی شخص کو اس کے کرتوت کا بدلہ دے بیشک اللہ

سَرِيْعُ الْحِسَابِ ﴿۵۱﴾ هٰذَا بَلٰغٌ لِّلنَّاسِ وَلِيُنْذَرُوْا

حساب بڑی جلدی ہی کر لینے والا ہے ف۸۲ یہ (قرآن) لوگوں کے لئے ایک پیام ہے اور تاکہ اس کے ذریعہ سے

بِهٖ وَ لِيَعْلَمُوْٓا اَنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ وَّلِيَذَّكَّرَ

ڈرائے جائیں اور تاکہ یقین کر لیں کہ وہی ایک خدا ہے اور تاکہ اہل فہم

اُولُوا الْاَلْبَابِ ﴿۵۲﴾ ع

نصیحت حاصل کریں ف۸۳

اٰیاتها ۹۹ ۱۵ سُوْرَةُ الْحِجْرِ مَكِّيَّةٌ ۵۴ رکوعاتها ۶

اس میں ۹۹ آیتیں سورۂ حجر مکی ہے اور ۶ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

الٓرٰ ۚ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ وَ قُرْاٰنٍ مُّبِيْنٍ ﴿۱﴾

الف۔ لام۔ را۔ یہ کتاب (کامل) کی اور قرآن واضح کی آیتیں ہیں ف۱

ف۷۹ یعنی اس خدائے قدوس کے حضور میں جو سب پر برتر، سب پر غالب ہے، کوئی اس پر حاکم و متصرف نہیں، اور وہ عدد، ذات، صفات ہر لحاظ سے واحد لاشریک لہ ہے، توحید خالص کی اس پرُ اجلال
و پاکیزہ تعلیم کی پوری قدر اس وقت ہوگی جب اس کے مقابل انجیل کا یہ بیان پیش
نظر رکھا جائے:۔ ”جب ابن آدم علیہ السلام اپنے جلال میں آوے گا، اور سب فرشتہ اس
کے ساتھ آویں گے تو اس وقت وہ اپنے جلال کے تخت پر بیٹھے گا اور سب قومیں
اس کے ساتھ جمع کی جائیں گی اور وہ ایک کو دوسرے سے جدا کرے گا۔“ (متی۔
۲۵: ۳۱۔ ۳۲) یہ حال جب ”اہل کتاب“ مدعیانِ توحید کی کتاب کا ہے تو مشرک
غریبوں کا تو ذکر ہی نہیں۔ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ۔ وہی ایک اکیلا، جو سب پر غالب
ہے، اور جس کے سب ہی تابع و محکوم ہیں۔ ای الذی قھر کل شیء و غلبه
و دانت له الرقاب و خضعت له الالباب (ابن کثیر) الذی یفعل
مایشاء و یحکم ما یرید (معالم) ف۸۰ (اے مخاطب!) الْمُجْرِمِيْنَ۔
یعنی کفار و منکرین کو۔ مُقَرَّنِيْنَ۔ یعنی ایک جرم کے مجرمین ایک ساتھ جکڑے
ہوئے ہوں گے، کفر و انکار کی ہر نوعیت کے مجرمین کی ٹولی الگ الگ ہوگی۔ ضم
کل لمشارکه فی کفره و عمله (روح) والمراد ان تلک النفوس
الشقیة والارواح المکدرة الظلمانیة لکونها متجانسة متشاکلة
ینضم بعضها الی بعض و تنادی ظلمة کل واحدة منها الی الاخری
(کبیر) ف۸۱ قَطِرَانٍ کے مشہور معنی تو گندھک کے ہیں، دوسرے معنی پگھلے
ہوئے تانبے کے کیے گئے ہیں، بہرحال دوزخیوں کے جسم پر لباس ایسا ہوگا جو
آگ کو خوب اور زیادہ تیزی کے ساتھ قبول کرلے۔ ف۸۲ (تو اس کے لیے تنہا
مجرموں کا فیصلہ آناً فاناً کر ڈالنا کیا مشکل ہے) لِيَجْزِيَ۔ میں ل تعلیل کا ہے
ع ۱۱ / ۱۹ یعنی یہ سب کچھ اس غرض سے ہوگا کہ ہر مجرم اپنے کیفرِ کردار کو پہنچ جائے۔
ف۸۳ اُولُوا الْاَلْبَابِ۔ پر حاشیہ صفحہ ۵۴۶ نمبر ۴۲ میں گزر چکا۔ هٰذَا بَلٰغٌ
لِّلنَّاسِ۔ یہ قرآن لوگوں کے لیے ایک پیام ہے کہ وہ پیام اور پیامبر دونوں کی
تصدیق کریں۔ بَلٰغٌ۔ میں تنوین تعظیم کی ہے۔ یعنی یہ پیامِ معظم لوگوں کی
ہدایت کے لیے بالکل کافی ہے۔ وَلِيُنْذَرُوْا بِهٖ۔ یعنی تاکہ اس کے ذریعہ اور
واسطہ سے وہ عذابِ الٰہی سے ڈرائے جائیں۔ لِلنَّاسِ۔ میں ناس کا عموم
لائق لحاظ ہے یعنی یہ پیام ہدایت ساری نوع انسانی کے لیے، کسی مخصوص قوم یا
ملک کے لیے نہیں۔ وَلِيَذَّكَّرَ اُولُوا الْاَلْبَابِ۔ آیت سے ادھر بھی اشارہ ہوگیا
کہ انسان کو درجۂ شرف و فضیلت جو کچھ بھی حاصل ہے وہ عقل اور اس کے صحیح
استعمال ہی سے ہے۔ هذه الأية دالة علی انه لا فضیلة للانسان ولا
منقبة الابسبب عقله لانه تعالی بین انه انما انزل هذه الکتاب و
انما بعث الرسول لتذکیر اولی الالباب (کبیر)
ف۱ دونوں صفتیں ایک ہی موصوف کی بیان ہوئی ہیں یعنی وہ کتاب کامل بھی
ہے اور قرآن واضح بھی۔ قُرْاٰنٍ۔ میں تنوین تعظیم کی ہے۔ و تنکیره للتفخیم (بیضاوی) والتنکیر للتفخیم (مدارک) و تنکیر القرآن للتفخیم (کشاف) الٓرٰ۔ انا الله اری کا مخفف
سمجھا گیا ہے حروفِ مقطعات پر حاشیہ شروع سورۂ بقرہ میں گزر چکا۔

رُبَمَا یَوَدُّ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا لَوۡ کَانُوۡا مُسۡلِمِیۡنَ ﴿۲﴾

کافر بار بار تمنا کریں گے کہ کاش ہم مسلمان ہوتے ف۲

ذَرۡهُمۡ یَاۡکُلُوۡا وَ یَتَمَتَّعُوۡا وَ یُلۡهِهِمُ الۡاَمَلُ فَسَوۡفَ

آپ انہیں (ان کے حال پر) چھوڑے رہیے یہ کھا (پی) لیں اور مزے اڑا لیں اور انہیں غفلت میں

یَعۡلَمُوۡنَ ﴿۳﴾ وَ مَاۤ اَهۡلَکۡنَا مِنۡ قَرۡیَۃٍ اِلَّا وَ لَهَا کِتَابٌ

ڈالے رہے، عنقریب انہیں معلوم ہوا جاتا ہے، ف۳ اور ہم نے جو بھی بستی ہلاک کی ہے اس کے لئے معین

مَّعۡلُوۡمٌ ﴿۴﴾ مَا تَسۡبِقُ مِنۡ اُمَّۃٍ اَجَلَهَا وَ مَا

وقت کا نوشتہ تھا کوئی قوم اپنی میعاد مقرر سے نہ آگے نکل سکتی ہے اور نہ پیچھے

یَسۡتَاۡخِرُوۡنَ ﴿۵﴾ وَ قَالُوۡا یٰۤاَیُّهَا الَّذِیۡ نُزِّلَ عَلَیۡهِ

رہ سکتی ہے ف۴ اور (کفار مکہ) کہتے ہیں کہ اے وہ شخص جس پر (بہ قول اس کے) نصیحت نامہ

الذِّکۡرُ اِنَّکَ لَمَجۡنُوۡنٌ ﴿۶﴾ لَوۡ مَا تَاۡتِیۡنَا بِالۡمَلٰٓئِکَۃِ

اترا ہے تو تو مجنون ہے ف۵ ہمارے پاس فرشتوں کو لے آ،

اِنۡ کُنۡتَ مِنَ الصّٰدِقِیۡنَ ﴿۷﴾ مَا نُنَزِّلُ الۡمَلٰٓئِکَۃَ

اگر تو (اپنے دعویٰ میں) سچا ہے ف۶ ہم فرشتوں کو نہیں اتارتے

اِلَّا بِالۡحَقِّ وَ مَا کَانُوۡۤا اِذًا مُّنۡظَرِیۡنَ ﴿۸﴾ اِنَّا نَحۡنُ

مگر (فیصلہ) حق کے لئے اور اس وقت اُن کو مہلت بھی نہ دی جاتی ف۷ (اس) نصیحت نامہ کو ہم نے ہاں ہم

نَزَّلۡنَا الذِّکۡرَ وَ اِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوۡنَ ﴿۹﴾ وَ لَقَدۡ اَرۡسَلۡنَا

ہی نے نازل کیا ہے اور ہم ہی اس کے محافظ ہیں ف۸ اور بے شک ہم آپ کے قبل بھی

مِنۡ قَبۡلِکَ فِیۡ شِیَعِ الۡاَوَّلِیۡنَ ﴿۱۰﴾ وَ مَا یَاۡتِیۡهِمۡ مِّنۡ

(پیمبر) بھیج چکے ہیں اگلوں کے گروہوں میں ف۹ اور کوئی رسول ان کے پاس ایسا



ف۲ (اور ان شدید ترین اور ناقابل برداشت عذابوں سے محفوظ رہتے!) یہ کلمات حسرت و تأسف کافروں کی زبان پر آخرت میں جاری ہوں گے، جب اپنا حشر ان پر منکشف ہو چکے گا۔ اور طرح طرح کے عذابوں میں مبتلا ہونے لگیں گے۔ رُبَمَا۔ یہ کلماتِ حسرت کی تکرار شاید اس لئے کہ جب جب کوئی نئی شدت واقع ہوگی، اور ساتھ ہی محسوس ہوگا کہ اس کی علت کفر ہی ہے، تو یہ حسرت ہر دفعہ تازہ ہو جائے گی۔ اَلَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا۔ اس میں ہر نوع کے کافر شامل ہیں، جن میں قدر مشترک صفت کفر ہے۔ لَوۡ کَانُوۡا مُسۡلِمِیۡنَ۔ آیت میں صرف مسلمین ہے، متقین۔ خاشعین وغیرہ نہیں۔ حضرت علی، حضرت ابن عباس، حضرت انس، حضرت ابو موسیٰ اشعری، حضرت ابو سعید الخدری رضی اللہ عنہم وغیرہ متعدد صحابیوں سے متعدد تابعین کے واسطہ سے روایتیں اسی مضمون کی ملتی ہیں کہ جہنم میں کافروں کے ساتھ گنہگار مسلمان بھی ملے جلے ہوئے ہوں گے۔ اس پر کافر ان سے طنز سے کہیں گے کہ تمہارا کلمہ شہادت کچھ بھی کام نہ آیا۔ معاً اس سے غیرت الٰہی حرکت میں آئے گی، اور کل اہل قبلہ آگ سے آزاد کر کے جنت میں پہنچا دیئے جائیں گے۔ اس وقت کافروں کی زبان سے یہ پر حسرت کلمات نکلیں گے۔ (ابن جریر، ابن کثیر، معالم، کبیر وغیرہ) مفسرین کی اکثریت نے بھی یہی پہلو اختیار کیا ہے۔ وعلٰی ھٰذا القول اکثر المفسرین (کبیر) روی ذلک عن کثیر من السلف الصالح (روح) آیت سے صاف ظاہر ہو رہا ہے کہ مراتب طاعت و تقویٰ کا تو ذکر ہی نہیں، مجرد اسلام اور اقرار شہادتین بھی کتنی بڑی رحمت اور نعمت عظیم ہے۔ ف۳ یعنی عنقریب ہی انہیں کافرانہ زندگی کے انجام کا مشاہدہ اور ذاتی تجربہ ہوا چاہتا ہے۔ سَوۡفَ۔ یعنی مرنے کے ساتھ ہی۔ ذَرۡهُمۡ۔ یعنی آپ ان کے کفر پر زیادہ غم و حزن نہ کیجئے۔ یہ مطلب نہیں کہ ان پر تبلیغ ترک کر دیجئے۔ یَاۡکُلُوۡا وَ یَتَمَتَّعُوۡا وَ یُلۡهِهِمُ الۡاَمَلُ۔ کھانے پینے کی لذتوں میں پڑے رہنا، فوری اور وقتی مقصدوں کی الٹ پھیر میں لگے رہنا، مدت عمر کو دُور و دراز کی خیالی آرزوؤں اور منصوبوں میں گزارتے رہنا، یہ سب خصوصیات آخرت سے غافل اور خدا فراموش قوموں کی ہیں۔ اور جس طرح گزشتہ مشرک اور جاہلی قوموں کے حق میں صادق تھیں، آج بھی فرنگستان کی "مہذب" و "روشن خیال" قوموں پر کیسی صادق آ رہی ہیں!۔ یَتَمَتَّعُوۡا۔ تمتع سے مراد انہی مشغلوں میں انہماک ہے، جن کا نفع تمامتر عاجل و فوری ہے۔ یُلۡهِهِمُ الۡاَمَلُ۔ سے صاف اشارہ اسی طرف ہو گیا کہ طول امل میں پڑے رہنا ہرگز مومن کے شایانِ شان نہیں۔ ف۴ (چنانچہ ان کافروں پر بھی فی الفور جو گرفت نہیں ہوتی، اس کی وجہ یہی ہے کہ ابھی ان کا وقت موعود نہیں آیا ہے) ف۵ (جو پیمبری اور وحی کے دعوے کرتا ہے) الذِّکۡرُ۔ ذکر کے لفظی معنی تو نصیحت کے ہیں، مگر الذکر اصطلاح قرآنی میں قرآن ہی کا ایک نام مقرر ہو چکا ہے۔ ای القرآن (روح) ف۶ ان کافروں نے فرطِ عناد سے بیخود ہو کر قرآن کے اصل دعویٰ و دلیل یعنی اس کے مضامین کی صداقت، اس کی تعلیمات کے معجز ہونے پر غور ہی نہیں کیا بلکہ لغو مطالبہ ہی پیش کر دیا کہ سچے پیمبر ہو تو بطور خارقِ عادت فرشتوں کو اپنے ساتھ لا کر ہمیں دکھا دو۔ ف۷ مطلب یہ ہوا کہ جس طریقہ پر یہ کافر فرمائش کر رہے ہیں، اس طرح فرمائشی نزول تو فرشتوں کا ہوتا ہی نہیں۔ فرشتے تو نافرمان قوموں پر اتمامِ حجت کے بعد عذاب ہی لے کر ان کی ہلاکت کے لئے بھیجے جاتے ہیں۔ اور ان پر اگر فرشتے نازل ہوتے، تو یہ لوگ تو معاً ہلاک ہی کر دیئے جاتے۔ اِلَّا بِالۡحَقِّ۔ یعنی کسی حکیمانہ مقصود کے ساتھ اور وہ مقصود آخر کار ان نافرمانوں کے حق میں عذاب ہی ہوتا ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں ان لوگوں پر زد ہے، جو ایسے شخص سے خوارق کے طالب رہتے ہیں، جس کی حقانیت پر دلائل صحیح قائم ہو چکے ہیں۔ ف۸ (کہ نہ آج مخالفین کے ہجوم شدید سے اسے مٹنے دیں گے، نہ قیامت تک اس کے کسی لفظ، کسی حرف کو کم ہونے دیں گے) قرآن کی جامعیت، اکملیت، ابلغیت وغیرہ سے قطع نظر اس کی محفوظیت کامل، اور پھر شروع ہی سے دھڑلے سے اس کا اعلان بجائے خود ایک معجز دلیل اس کے کلام الٰہی ہونے کی ہے۔ دنیا کے کتب خانے کسی دوسری کتاب کی نظیر پیش کرنے سے عاجز ہیں، جو ساڑھے تیرہ سو سال سے، اپنے الفاظ، حروف نقوش سب کے لحاظ سے جوں کی توں چلی آ رہی ہو۔ میور، پامر، آرنلڈ وغیرہ مشاہیر فرنگ کی رائیں کے لئے ملاحظہ ہوں حواشی تفسیر انگریزی۔ اِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوۡنَ۔ حفاظ وغیرہ انسانی مدد سے قرآن کا محفوظ رہ جانا، یہ وعدہ حفاظت الٰہی کے منافی نہیں، عین اسی کا ذریعہ ہے۔ اِنَّا نَحۡنُ نَزَّلۡنَا۔ زور اور تاکید کے موقع پر متکلم کی تین تین ضمیریں اکٹھی لے آنا عربی اسلوب بلاغت کے عین مطابق ہے۔ اُردو میں اس مفہوم کو ادا کرنے کی وہی صورت ہے جو ترجمہ میں اختیار کی گئی۔ ثبوت و دلیل کا مرتبہ تو بعد کا ہے، مجرد یہ دعویٰ کہ یہ لفظ بہ لفظ کلام الٰہی ہے، آج روئے زمین میں کسی بھی دوسری کتاب کا نہیں۔ یہاں تک کہ توریت اور انجیل کا بھی نہیں۔ قرآن اس دعویٰ میں بالکل منفرد ہے۔ دوسری کتابوں سے متعلق دعویٰ زیادہ سے زیادہ یہ ہے کہ ان کے اندر مغز و روح خدائی تعلیم کی آ گئی ہے، باقی وہ مرتب کی ہوئی تمامتر انسانوں کی ہیں، اور ان کی عبارتیں صرف خاصانِ خدا کی لکھی ہوئی ہیں۔ ف۹ (اور اُن کی بھی برابر تکذیب ہی ہوتی رہی۔ سو آپ کی تکذیب پیمبروں کی تاریخ میں کوئی نئی بات نہیں)۔

www.only1or3.com www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.con



رَسُوْلٍ اِلَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿۱۱﴾ كَذٰلِكَ نَسْلُكُهٗ

نہیں آیا کہ اس کے ساتھ انہوں نے تمسخر نہ کیا ہو اسی طرح یہ (استہزا) ہم (ان) مجرموں کے

فِيْ قُلُوْبِ الْمُجْرِمِيْنَ ﴿۱۲﴾ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ وَ قَدْ

دلوں میں ڈالے دیتے ہیں (چنانچہ) یہ اس (قرآن) پر ایمان نہیں لاتے (یہ) دستور

خَلَتْ سُنَّةُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿۱۳﴾ وَ لَوْ فَتَحْنَا عَلَيْهِمْ بَابًا

پہلوں سے چلا آتا ہے ف۱۰ اگر ہم ان کے لئے کوئی دروازہ آسمان میں

مِّنَ السَّمَآءِ فَظَلُّوْا فِيْهِ يَعْرُجُوْنَ ﴿۱۴﴾ لَقَالُوْۤا اِنَّمَا

کھول دیں پھر یہ دن کے وقت اس میں سے چڑھ جائیں ف۱۱ تب بھی یہ بس یہی کہیں

سُكِّرَتْ اَبْصَارُنَا بَلْ نَحْنُ قَوْمٌ مَّسْحُوْرُوْنَ ﴿۱۵﴾ ع۱

کہ ہماری نظر بندی کر دی گئی بلکہ ہم لوگوں پر تو (بالکل) جادو ہی کر دیا گیا ہے ف۱۲

وَ لَقَدْ جَعَلْنَا فِي السَّمَآءِ بُرُوْجًا وَّ زَيَّنّٰهَا

اور بالیقین ہم نے آسمان میں بڑے ستارے بنائے اور اسے دیکھنے والوں کے لئے ان سے

لِلنّٰظِرِيْنَ ﴿۱۶﴾ وَ حَفِظْنٰهَا مِنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ

آراستہ کر دیا ف۱۳ اور ہم نے اسے ہر شیطان مردود سے محفوظ

رَّجِيْمٍ ﴿۱۷﴾ اِلَّا مَنِ اسْتَرَقَ السَّمْعَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ

کر دیا ف۱۴ ہاں مگر کوئی بات چوری چھپے سن بھاگے تو اس کے پیچھے ایک روشن شعلہ

مُّبِيْنٌ ﴿۱۸﴾ وَ الْاَرْضَ مَدَدْنٰهَا وَ اَلْقَيْنَا فِيْهَا رَوَاسِيَ

ہو لیتا ہے ف۱۵ اور زمین کو ہم نے پھیلا دیا اور اس میں بھاری پہاڑ ڈال دیئے

وَ اَنْۢبَتْنَا فِيْهَا مِنْ كُلِّ شَيْءٍ مَّوْزُوْنٍ ﴿۱۹﴾ وَ جَعَلْنَا

اور اس میں ہر قسم کی چیز ایک معین مقدار سے اگائی ف۱۶ اور ہم نے اس میں



ف۱۰ ایک مخلص وہوا خواہ قوم مصلح جب اپنی شدید مخالفت ومزاحمت اُسی قوم کی طرف سے دیکھتا ہے جس کی ہوا خواہی میں وہ گھلا جاتا ہے تو طبعاً وہ دنگ اور حیران رہ جاتا ہے۔ چہ جائیکہ وہ مصلح اعظم جو دنیا کے سارے مصلحوں سے بڑھ کر مخلص اور پیکر اخلاص وشفقت ہوا ہے! آپ کے دل پر اس وقت کیا کچھ گزر رہی ہوگی! قرآن کریم اسی لئے بار بار آپ کی تسکین وتشفی کے لئے تاریخی نظیروں پر توجہ دلاتا ہے۔ نَسْلُكُهٗ فِيْ قُلُوْبِ الْمُجْرِمِيْنَ۔ یہ مجرموں کے دل میں استہزاء کا القاء بالکل اُسی طرح کا ہے، جیسے ہر معصیت، ہر فسق، ہر کفر کا القاء نظام تکوینی میں مسبب الاسباب ہی کی طرف سے ہوتا رہتا ہے۔ نعوذ باللہ یہ مراد نہیں کہ یہ استہزا کسی درجہ میں بھی مطلوب ومقصود خداوندی ہے۔ ف۱۱ (آسمان پر) ظَلُّوْا کے معنی ہیں کہ کسی فعل کو روز روشن میں کیا۔ یعنی یہ خارق عادت عمل میں آئے، اور ہوش و بیداری کے عالم میں پوری روشنی میں عمل میں آئے نیند کی بیہوشی اور تاریکی وغیرہ سے شبہات کی کوئی گنجائش نہ رہے۔ لا تقول العرب ظل يظل الا لكل عمل عمل بالنهار (کبیر) يعبر به عما يفعل بالنهار (راغب) مطلب یہ ہوا کہ یہ کافر معاند اگر اپنے فرمائشی معجزہ یعنی کافروں کے نزول زمینی سے کہیں بڑھے ہوئے خارق عادت یعنی اسرار وعجائب آسمانی کو بہ چشم خود جا کر دیکھ لیں۔ لَوْ فَتَحْنَا الخ۔ یہ سب باتیں بہ طور فرض کے کہی گئی ہیں، اور مخاطبین اول کے عام انسانی خیالات اور علمی تحقیقات کے مطابق کہی گئی ہیں۔ اس سے اس پر استدلال ہوسکتا ہے کہ آسمان واقعۃً بھی کوئی ٹھوس مادی جسم ہے، جس کے دروازے کھل سکتے ہیں، درست نہیں۔ ف۱۲ تو غرض یہ کہ ایک اسی فرمائشی معجزہ یعنی ملائکہ کے نزول آسمانی پر کیا موقوف ہے، کوئی سا بھی خارق عادت اس سے کہیں بڑھ چڑھ کر بھی انہیں دکھا دیا جائے تو ان معاندوں کی زبانیں خاموش نہیں ہوسکتیں، یہ اس میں بھی کوئی نہ کوئی بات اعتراض وانکار کی اپنی کٹ حجتی سے پیدا کر لیں گے۔ ف۱۳ (کہ ان ستاروں کے باعث آسمان دیکھنے والوں کو خوشنما نظر آتا ہے) آیت میں اس کی تعلیم بھی مل گئی کہ یہ بڑے بڑے روشن اور چمک دار ستارے نہ کوئی دیوی دیوتا ہیں نہ خود آفریدہ ہیں۔ بلکہ تمام تر اللہ ہی کی مخلوق ہیں اور ان کے وجود سے مقصود تو آسمان کو ناظرین کی نظر میں خوشنما بنانا ہے۔ ف۱۴ (ان ستاروں کے ذریعہ سے کہ وہ شیاطین کی رسائی وہاں تک نہیں ہونے دیتے) ف۱۵ (اور اس کے اثر سے وہ شیطان ہلاک یا بدحواس ہو جاتا ہے) اہل سائنس کا یہ قول کہ فضا میں بڑے وزنی پتھر چکر کھایا کرتے ہیں، اور وہ ہوا سے رگڑ کھا کر روشن ہو جاتے ہیں، اور کہیں زمین پر ٹوٹ کر گر پڑتے ہیں، قرآن کی بتائی ہوئی حکمت کے ذرا بھی منافی نہیں۔ قرآن کو ان کی ترکیب، ساخت وغیرہ سے مطلق بحث نہیں۔ وہ تو اپنے موضوع کے اندر رہ کر صرف اتنا بیان کرتا ہے کہ ان سے کام شیطان کے بھگانے کا بھی لیا جاتا ہے:۔ ف۱۶ زمین کا بنانا، پھیلانا اس پر پہاڑوں کا قائم کرنا، زمین سے ہر نباتات ایک مقدار معین کے مطابق اگانا، یہ سب کام اسی خدائے واحد، قادر وحکیم کے ہیں۔ نہ یہ چیزیں خود بخود ہوگئی ہیں، نہ انہیں کسی دیوی دیوتا نے کیا ہے۔ وَ اَلْقَيْنَا فِيْهَا رَوَاسِيَ۔ یہ پہاڑ اس لئے قائم کر دیئے گئے ہیں کہ زمین ڈانواں ڈول نہ ہونے پائے، جیسا کہ ایک دوسری جگہ ہے رواسی ان تميد بكم۔ گویا پہاڑ حکمت تکوینی میں زمین کا لنگر بٹھائے رہنے کے لئے، اس کا توازن درست رکھنے کے لئے ہیں۔ قرآن صرف اسی قدر کہتا ہے۔ اس کے آگے زمین کی گردش سالانہ اس کی حرکت محوری وغیرہ دوسرے مسائل سے قرآن مجید کو نفیاً واثباتاً کوئی تعلق نہیں۔ اَنْۢبَتْنَا فِيْهَا مِنْ كُلِّ شَيْءٍ۔ اشارہ جنس نباتات کی جانب ہے۔

لَكُمْ فِيْهَا مَعَايِشَ وَ مَنْ لَّسْتُمْ لَهٗ بِرٰزِقِيْنَ ﴿٢٠﴾

معاش کے سامان تمہارے لئے بھی بنائے اور ان کے لئے (بھی) جنہیں تم روزی نہیں دیتے وک۱

وَ اِنْ مِّنْ شَيْءٍ اِلَّا عِنْدَنَا خَزَآئِنُهٗ ۫ وَ مَا

اور جو چیز بھی ہے ہمارے پاس اس کے (خزانے کے) خزانے ہیں اور ہم اسے

نُنَزِّلُهٗۤ اِلَّا بِقَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ ﴿٢١﴾ وَ اَرْسَلْنَا الرِّيٰحَ

ایک مقدار معین ہی سے اتارتے رہتے ہیں و۱۸ اور ہم ہی پانی سے لدی ہوئی ہواؤں کو

لَوَاقِحَ فَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَسْقَيْنٰكُمُوْهُ ۚ

بھیجتے ہیں پھر ہم ہی آسمانوں سے پانی برساتے ہیں پھر وہی (پانی) ہم تم کو پلاتے ہیں

وَ مَاۤ اَنْتُمْ لَهٗ بِخٰزِنِيْنَ ﴿٢٢﴾ وَ اِنَّا لَنَحْنُ نُحْيٖ وَ نُمِيْتُ

اور تم اس کے جمع کر لینے والے نہ تھے و۱۹ اور ہم ہی، ہاں ہم ہی زندہ کرتے ہیں اور مارتے ہیں

وَ نَحْنُ الْوٰرِثُوْنَ ﴿٢٣﴾ وَ لَقَدْ عَلِمْنَا الْمُسْتَقْدِمِيْنَ

اور ہم ہی وارث رہیں گے و۲۰ اور بالیقین ہم تم میں سے اگلوں کو بھی خوب جانتے ہیں

مِنْكُمْ وَ لَقَدْ عَلِمْنَا الْمُسْتَاْخِرِيْنَ ﴿٢٤﴾ وَ اِنَّ رَبَّكَ

اور بالیقین ہم پچھلوں کو بھی خوب جانتے ہیں و۲۱ اور بے شک آپ کا پروردگار ہی تو

هُوَ يَحْشُرُهُمْ ؕ اِنَّهٗ حَكِيْمٌ عَلِيْمٌ ﴿٢٥﴾ ع وَ لَقَدْ خَلَقْنَا

انہیں (سب کو) جمع کرے گا، بے شک وہ حکمت والا ہے، علم والا ہے و۲۲ اور بالیقین ہم نے انسان کو

الْاِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ﴿٢٦﴾ ۚ

بس دار گارے کی کھنکناتی ہوئی مٹی سے پیدا کیا و۲۳

وَ الْجَآنَّ خَلَقْنٰهُ مِنْ قَبْلُ مِنْ نَّارِ السَّمُوْمِ ﴿٢٧﴾ وَ اِذْ

اور جن کو ہم اس کے قبل گرم آگ سے پیدا کر چکے تھے و۲۴ اور (یاد کرو وہ وقت) جب

ع ۲/۱۰



و۱۷ یعنی زمین کے ذریعہ سے انسان کے علاوہ ان مخلوقات کو بھی سامانِ زیست بہم پہنچا دیا گیا، جو ظاہر میں بھی انسان کے واسطہ سے پرورش نہیں پاتیں۔ یہ سب قانونِ الوہیت کی ہمہ گیری کا بیان ہو رہا ہے۔ مَعَايِشَ کے تحت میں ماکولات، مشروبات، ملبوسات سب آگئے۔ و۱۸ (حسب حکمت ومصلحت) اللہ کے ہاں کمی کس چیز کی ہو سکتی ہے؟ ہر چیز کا ظہور اپنی کیفیت وکمیت کے لحاظ سے بس قانونِ حکمت کے ماتحت ہی ہوتا رہتا ہے۔ مرشد تھانوی علیہ نے فرمایا کہ اِنْ مِّنْ شَيْءٍ اِلَّا عِنْدَنَا خَزَآئِنُهٗ سے اشارہ مخلوق کی طرف سے ترکِ التفات کا ہو گیا۔ و۱۹ یعنی تم ایسے تو بنائے نہیں گئے ہو کہ پانی کے ذخیروں کو محفوظ کر کے ہمیشہ کے لیے بارش سے مستغنی ہو جاؤ۔ نہ تمہیں یہ قدرت کہ جب اور جہاں چاہو آسمان سے پانی برسالو، نہ یہ اختیار کہ اگر کنوؤں اور چشموں کا پانی خشک کر دیا جائے، تو تم اپنے زور بازو سے نکال لو۔ اَرْسَلْنَا، اَنْزَلْنَا، اَنْبَتْنَا، سب میں اشارہ یہ ہے کہ یہ ہوا، بارش وغیرہ کے جتنے بھی کاروبار ہیں، سب ہماری اور محض ہماری ذات سے قائم ہیں۔ کسی دیوی دیوتا کے دخل کا کوئی شائبہ بھی نہیں۔ و۲۰ (سب کے فنا ہو جانے کے بعد) یہ نہیں کہ مخلوقات کی فنا کے ساتھ ہم بھی فنا ہو جائیں گے۔ بلکہ اور سب فنا ہو جائیں گے، اور صرف ہماری ذات بابرکات باقی رہ جائے گی۔ اِنَّا لَنَحْنُ نُحْيٖ وَ نُمِيْتُ۔ یہاں یہ تاکید کے ساتھ تصریح کی ہے کہ ہوا، بارش وغیرہ کے انتظامات کے علاوہ زندگی اور موت بھی تمام تر ہمارے ہی ہاتھ میں ہے۔ نہ کوئی وشنو جی ہیں زندگی بخشنے والے اور قائم رکھنے والے، اور نہ کوئی شیو جی ہیں، ہلاک کرنے اور عمل فنا طاری کرنے والے۔ و۲۱ یعنی ہمارے علم کامل ومحیط میں کسی غلطی، نقص، خطا کا امکان ہی نہیں، نہ ماضی میں نہ مستقبل میں ــــ پہلے صفت قدرت کاملہ کا اثبات ہو چکا، اب صفت علم کامل کا اثبات ہو رہا ہے۔ مشرک اور جاہلی قوموں کو صفاتِ باری میں ٹھوکریں سب سے زیادہ انہی دو صفات کے باب میں لگی ہیں۔ الْمُسْتَقْدِمِيْنَ سے مراد وہ نسلیں ہیں جو گزر چکیں اور الْمُسْتَاْخِرِيْنَ سے مراد بعد کو آنے والی نسلیں ہیں۔ ای من مات ومن بقی (ابن جریر عن عکرمہ ومجاہد) ای من استقدم ولادۃ وموتا ومن تاخر من الاولین والأخرین (کشاف) بعض نے مستقدمین سے مراد نیکیوں میں سبقت کرنے والے اور مستاخرین سے مراد نیکیوں میں پیچھے رہ جانے والے لئے ہیں۔ من تقدم فی الاسلام وسبق الی الطاعۃ ومن تاخر (کشاف) و۲۲ چنانچہ وہ ہر شخص سے واقفیت بھی پوری اور جزئی تفصیلی رکھتا ہے، اور سب سے معاملہ بھی بہ تقاضائے حکمت، عین انہی کے مناسب حال کرے گا۔ هُوَ يَحْشُرُهُمْ۔ یعنی قیامت کے دن سب کا حشر اللہ ہی کرے گا۔ یہ نہ ہو گا کہ اس دن فیصلہ کسی دیوتا، کسی اوتار، کسی ابن اللہ کے ہاتھ میں آجائے! و۲۳ یعنی انسان اول کا پتلا اسی خشک مٹی سے بنایا، جو چٹکی مارنے سے کھن کھن آواز دیتی ہے، اور پھر اسی ابو البشر سے ساری نسل انسانی نکالی ہے۔ و۲۴ یعنی اسی آگ سے جو اجزاء دخانیہ وکثیفہ سے خالی ہیں اور اس لئے غایت لطافت سے مثل ہوا کے غیر مرئی تھے۔ الْجَآنَّ۔ جنات بھی بالکل انسانوں جیسے بے بس مخلوق ہیں۔ کوئی وصف ذرہ بھر بھی ان میں معبودیت کا موجود نہیں۔ فرق صرف مادہ کا ہے۔ انسان کی ترکیب مٹی سے ہوئی اور ان کی آگ یا ہوائی آگ سے۔ ان کی مخلوقیت اور عجز کو دکھانے ہی کے لئے قرآن مجید نے ان کا ذکر تخلیق انسانی کے ساتھ ساتھ کیا ہے۔ توریت میں اس موقع پر زمین پر "خدا کے بیٹوں" کے موجود ہونے کا ذکر ہے۔ نیز ایک اور مخلوق کا، جس کے لئے انگریزی ترجموں میں لفظ (GIANTS) کا آیا ہے۔ اردو میں اس کا ترجمہ "جبار" سے کیا گیا ہے۔ (پیدائش ۶: ۲، ۴) شستہ وبامحاورہ اردو میں انہیں دیوزاد، ہی سے تعبیر کیا جا سکتا ہے۔ "دلائل مختلفہ سے جنات کے متعلق یہ امور معلوم ہوتے ہیں آگ[۱] سے پیدا ہونا۔ توالد[۲] وتناسل ہونا۔ عادۃً[۳] ان کا نظر نہ آنا۔ مختلف[۴] اشکال میں ان کا متشکل ہو سکنا۔ مگر جن اشکال[۵] میں متشکل ہونے سے کوئی التباس مفسد دین ہوتا ہو اس پر بہ حکمت الٰہی قادر نہ ہونا، اور جس[۶] میں التباس مفسد دنیا ہوتا ہو اس پر کم قادر ہونا۔" (تھانوی رحمہ اللہ)

قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اِنِّیْ خَالِقٌۢ بَشَرًا مِّنْ
آپ کے پروردگار نے فرشتوں سے کہا کہ میں پیدا کرنے والا ہوں بشر
صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ﴿۲۸﴾ فَاِذَا سَوَّیْتُهٗ
لس دار گارے کی کھنکھناتی ہوئی مٹی سے ف۲۵ سو جب میں اسے پورا بنا چکوں
وَنَفَخْتُ فِیْهِ مِنْ رُّوْحِیْ فَقَعُوْا لَهٗ سٰجِدِیْنَ ﴿۲۹﴾
اور اس میں اپنی طرف سے روح پھونک دوں تو تم اس کے آگے سجدہ میں گر پڑنا ف۲۶
فَسَجَدَ الْمَلٰٓئِكَةُ كُلُّهُمْ اَجْمَعُوْنَ ﴿۳۰﴾ اِلَّاۤ اِبْلِیْسَ
چنانچہ سارے کے سارے فرشتوں نے سجدہ کیا (ہاں) مگر ابلیس نے (نہ کیا)
اَبٰۤی اَنْ یَّكُوْنَ مَعَ السّٰجِدِیْنَ ﴿۳۱﴾ قَالَ یٰۤاِبْلِیْسُ
اس نے انکار کیا اس سے کہ وہ سجدہ کرنے والوں میں شامل ہو۔ (اللہ نے) کہا اے ابلیس
مَا لَكَ اَلَّا تَكُوْنَ مَعَ السّٰجِدِیْنَ ﴿۳۲﴾ قَالَ لَمْ اَكُنْ
تیرے لئے کیا باعث ہے اس کا کہ تو سجدہ کرنے والوں میں شامل نہیں ف۲۷ بولا میں وہ نہیں کہ
لِّاَسْجُدَ لِبَشَرٍ خَلَقْتَهٗ مِنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ
بشر کو سجدہ کروں جسے تو نے لس دار گارے کی کھنکھناتی ہوئی مٹی سے
مَّسْنُوْنٍ ﴿۳۳﴾ قَالَ فَاخْرُجْ مِنْهَا فَاِنَّكَ رَجِیْمٌ ﴿۳۴﴾
پیدا کیا ہے ف۲۸ (اللہ نے) فرمایا تو تُو نکل اس (آسمان) سے، بے شک تو مردود ہو گیا ف۲۹
وَّاِنَّ عَلَیْكَ اللَّعْنَةَ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ ﴿۳۵﴾ قَالَ رَبِّ
اور بے شک تیرے اوپر روزِ قیامت تک لعنت رہے گی ف۳۰ بولا اے میرے پروردگار
فَاَنْظِرْنِیْۤ اِلٰی یَوْمِ یُبْعَثُوْنَ ﴿۳۶﴾ قَالَ فَاِنَّكَ مِنَ
تو پھر مجھے مہلت دے حشر کے دن تک ف۳۱ (اللہ نے) فرمایا اچھا تو تجھے



ف۲۵ یہ خطاب جب ملائکہ نوری سے ہوا، جو اعلیٰ مخلوق تھے، تو اس کے مخاطب جنات آتشیں تو بدرجۂ اولیٰ ہوئے، جو پست تر مخلوق تھے۔ سورۂ بقرہ رکوع ۴ کے حاشیے ملاحظہ کر لئے جائیں۔

ف۲۶ (اس کی تعظیم وتکریم کے لئے) سَوَّیْتُهٗ میں ضمیر مذکر واحد غائب بشر کے اسی خاکی پتلے کی طرف ہے۔ مِنْ رُّوْحِیْ۔ اللہ کا روح انسانی کی اضافت اپنی جانب کرنا، اس کے اظہار قدر ومنزلت کے لئے ہے۔ انما اضاف اللہ سبحانهٗ روح آدم الٰی نفسه تشریفًا له وتکریما (کبیر) اور اسی نفخِ روح کا شاید نتیجہ ہے کہ روح انسانی میں خلافت الٰہی کی استعداد پیدا ہو گئی ہے۔ نَفَخْتُ۔ مفسر تھانوی علیہ الرحمۃ نے کہا ہے کہ روح انسانی اگر جسم لطیف ہو، جیسا کہ عموماً متکلمین کا قول ہے، جب تو نفخ کے حقیقی ہی معنیٰ مراد ہوں گے۔ یعنی جسم کے جن حصوں میں خلا ہو ان میں ہوا بھرنا۔ لیکن اسے غیر مادی جوہر مجرد تسلیم کیا جائے، تو نفخ سے استعارہ مطلق تعلق کا ہو گا۔ رُوْحِیْ۔ روح کو ہمارے محققین میں سے اکثر نے جسم ہی تسلیم کیا ہے، گویا جسم لطیف ہے۔ الروح جسم لطیف یحیٰ به الانسان (معالم) جمهور اهل السنة علٰی انها جسم لطیف یخالف الاجسام بالماهیة والصفة تتصرف فی البدن حال فیه حلول الزیت فی الزیتون والٰی ذٰلک ذهب امام الحرمین (روح) لیکن بعض کی تحقیق میں (اور انہی میں حجۃ الاسلام امام غزالی علیہ الرحمۃ بھی ہیں) روح ایک جوہر مجرد ہے جو نہ جسم میں داخل ہے نہ اس سے خارج، نہ اس کے متصل نہ اس سے منفصل۔ هٰذا الروح عنده وكذا عند جماعة من المحققين ليس بجسم يحل البدن حلول الماء فی الاناء دخلًا ولا هو عرض یحل القلب او الدماغ حلول السود فی الاسود والعلم فی العالم بل هو جوهر مجرد لیس داخل البدن ولا خارجه ولا متصلًا به ولا منفصلاً عنه ولهم علٰی ذٰلک عدة ادلّةٍ (روح) ف۲۷ یہ ابلیس جو بعد کو شیطان کے لقب سے مشہور ہو گیا، فرشتہ نوری نہیں، جن ناری تھا، جیسا کہ سورۂ کہف میں نص موجود ہے۔ وَكَانَ مِنَ الْجِنِّ۔ باقی عام قصہ آدم علیہ السلام وابلیس پر مفصل حاشیے سورۃ بقرہ رکوع ۴ میں گزر چکے:۔ ف۲۸ یعنی ایسے حقیر وذلیل مادہ سے بنی کوئی مخلوق کو اور میں سجدہ کروں، جو نورانی مادہ آتش سے بنا ہوا ہوں! آتشی کہیں خاکی کے آگے، نورانی کہیں ظلماتی کے آگے جھک سکتا ہے؟ — گویا ذرّہ لطیف مادّۂ کثیف سے افضل وبہتر ہر جہت واعتبار سے ہوتا ہے، اور افضل کو غیر افضل کے آگے کبھی اور کسی اعتبار سے بھی جھکنا غلط ہے! ابلیس کی ان باطل آرائیوں کی تردید سورۃ الاعراف کے حواشی میں پوری طرح ہو چکی ہے۔ لِاَسْجُدَ میں ل تاکید نفی ہے، یعنی ایسا کرنا ہرگز میرے لیے ممکن نہیں۔ اللام لتاکید النفی و معناه لا یصح منی و ینافی حالی و یستحیل ان اسجد لبشر (کشاف) ف۲۹ (اپنی اس ضد و نافرمانی کی بنا پر) ف۳۰ اور تو نہ راہِ راست پر آئے گا، نہ تجھے توفیق توبہ ہو گی) لعنت کے معنیٰ اُوپر گزر چکے ہیں کہ رحمت سے مہجوری کے ہیں۔ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ 'قیامت تک' سے محاورہ میں مراد دوام ہوتی ہے۔ یہ مراد نہیں کہ قیام قیامت کے بعد ابلیس کی ملعونیت جاتی رہے گی۔ المراد منه التابید و ذکر القیامة ابعد غایة ذکرها الناس فی کلامهم (کبیر) اور محاورۂ زبان سے قطع نظر تو بھی ظاہر ہے کہ جو محل رحمت قیامت تک نہ ہو اُس کے لیے بعد قیامت محل رحمت ہونے کی گنجائش کیا ہے؟ — دارالجزاء میں دارالعمل کا صرف تکملہ ہی ہوتا ہے، نہ کہ اُس سے قطع نظر کر کے کسی جدید شے کی پیدائش۔ ف۳۱ (کہ اس درمیان میں جی بھر کر بدلہ آدم علیہ السلام اور اولادِ آدم سے لوں) یہ مہلت ابلیس نے موت اور عذاب سے مانگی تھی۔

الْمُنْظَرِيْنَ ﴿۳۷﴾ اِلٰى يَوْمِ الْوَقْتِ الْمَعْلُوْمِ ﴿۳۸﴾ قَالَ رَبِّ

مہلت ہے وقت معلوم کے دن تک ف۳۲ وہ بولا اے میرے پروردگار

بِمَآ اَغْوَيْتَنِىْ لَاُزَيِّنَنَّ لَهُمْ فِى الْاَرْضِ وَلَاُغْوِيَنَّهُمْ

چونکہ تو نے مجھے بہکایا ہے میں بھی یقیناً ان کی نظر میں دنیا میں (معاصی کو) خوش نما بنا کر اور ان سب کو بہکا کر

اَجْمَعِيْنَ ﴿۳۹﴾ اِلَّا عِبَادَكَ مِنْهُمُ الْمُخْلَصِيْنَ ﴿۴۰﴾

کے رہوں گا بجز ان میں سے تیرے ان بندوں کے جو منتخب کر لئے گئے ہیں ف۳۳

قَالَ هٰذَا صِرَاطٌ عَلَىَّ مُسْتَقِيْمٌ ﴿۴۱﴾ اِنَّ عِبَادِىْ

(اللہ نے) فرمایا یہ سیدھا راستہ ہے مجھ تک (پہنچنے والا) ف۳۴ بے شک میرے بندوں پر

لَيْسَ لَكَ عَلَيْهِمْ سُلْطٰنٌ اِلَّا مَنِ اتَّبَعَكَ مِنَ

تیرا ذرا بھی بس نہ چلے گا مگر ہاں بہکے ہوؤں میں سے جو بھی تیری پیروی

الْغٰوِيْنَ ﴿۴۲﴾ وَ اِنَّ جَهَنَّمَ لَمَوْعِدُهُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿۴۳﴾

کرنے لگیں ف۳۵ اور بے شک جہنم ان سب کی وعدہ گاہ ہے ف۳۶

لَهَا سَبْعَةُ اَبْوَابٍ ؕ لِكُلِّ بَابٍ مِّنْهُمْ جُزْءٌ

اس کے سات دروازے ہیں ہر دروازہ کے لئے ان میں سے (وہاں کے) الگ الگ

مَّقْسُوْمٌ ﴿۴۴﴾ اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِىْ جَنّٰتٍ وَّعُيُوْنٍ ﴿۴۵﴾

حصے ہیں ف۳۷ بے شک پرہیزگار باغوں اور چشموں میں (بستے) ہوں گے

اُدْخُلُوْهَا بِسَلٰمٍ اٰمِنِيْنَ ﴿۴۶﴾ وَ نَزَعْنَا مَا فِىْ

تم داخل ہو ان میں سلامتی (اور) امن کے ساتھ ف۳۸ اور جو کچھ ان کے دلوں میں

صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ اِخْوَانًا عَلٰى سُرُرٍ

کینہ ہوگا اسے ہم دور کر دیں گے ف۳۹ (سب) بھائی بھائی کی طرح رہیں گے آمنے سامنے



ف۳۲ یعنی جب تک اس عالم ناسوت کی عمر قائم ہے، تجھ پر گرفت نہ ہوگی۔۔ ابلیس کی ہستی یا قوت اگر باقی نہ رہے، تو اس عالم ابتلاء کی مصلحتیں ہی فوت ہو جائیں۔ لیکن یہ بھی خوب واضح رہے کہ ابلیس کے ہاتھ میں کوئی قوت جبر و استیلاء کی نہیں، صرف بہلانے، پھسلانے، سبز باغ دکھانے کی ہے۔ ف۳۳ (اور تو انہیں میرے اثر سے محفوظ رکھے گا، تو وہ تو بے شک میرے بہکانے میں نہ آئیں گے) آیت سے یہ مراد نہیں کہ شیطان نیک بندوں کو پھانسنے کی کوشش نہ کرے گا۔ جال تو وہ سب ہی پر پھینکتا ہے۔ البتہ مخلص بندوں کے باب میں زیادہ کامیاب نہیں ہو پاتا۔ لَهُمْ۔ یعنی آدم وحوا علیہما السلام اور ان کی نسل کی نظر میں۔ بِمَآ اَغْوَيْتَنِىْ اغوا اور اضلال کا یہ انتساب ذات حق کی جانب جس حد تک بھی صحیح ہے، صرف تکوینی حیثیت سے یا علت العلل کے معنی میں ہے۔ بِمَا میں بائے سببیہ ہے۔ اے بسبب اغوائک ایای (روح) ف۳۴ وہ سیدھا راستہ ایمان واطاعت واعمال صالحہ کا ہے کہ اسی پر چل کر بندہ اللہ کا قرب حاصل کرتا ہے۔ آیت سے یہ بھی نکلتا ہے کہ جو کوئی راہ ہدایت پر چلنے کا واقعی قصد کرے، اُسے وہ راہ مل ضرور جاتی ہے۔ حق علیّ ان اراعیه (بیضاوی) ف۳۵ سو کوئی شخص گناہ پر مجبور و مضطر ہرگز نہیں۔ توفیق الٰہی ساتھ جب ہی چھوڑتی ہے، جب انسان خود شیطان کی جانب میل قوی رکھنے لگتا ہے۔ شیطان کا منتہائے قوت بس یہ ہے کہ دم دلاسا خوب دلا لیتا ہے، انسان کو فوری لذتوں کی چاٹ خوب دلا دیتا ہے، بس اس کے آگے کچھ بھی نہیں۔ فان منتھی تزیینه التحریض والتدلیس (بیضاوی) ابلیس کے قول میں ابھی گزرا تھا کہ اِلَّا عِبَادَكَ مِنْهُمُ الْمُخْلَصِيْنَ۔ حق تعالیٰ کے قول میں اب ارشاد ہو رہا ہے اِلَّا مَنِ اتَّبَعَكَ مِنَ الْغٰوِيْنَ۔ مفسرین نے کلام کی اس ترتیب سے یہ نکتہ خوب نکالا ہے کہ جس کو جس چیز کا اہتمام ہوتا ہے وہ اسی کو مقدم رکھتا ہے چنانچہ ابلیس نے اغواء کو مقدم رکھا اور حق تعالیٰ نے مخلصین کی حفاظت کو۔ امام رازی علیہ الرحمۃ نے فرمایا ہے کہ شیطان نے اوپر جو دعویٰ کر دیا ہے کہ میں لوگوں کو گمراہ کروں گا اور سبز باغ دکھاؤں گا تو اس سے یہ گمان پیدا ہو سکتا تھا کہ شیطان کو بھی کچھ قوت واقتدار حاصل ہے۔ آیت میں اسی غلط عقیدہ کی تردید ہے اور اعلان ہے کہ شیطان کا زور کسی بندہ پر بھی نہیں، خواہ وہ برگزیدہ ہو یا غیر برگزیدہ۔ ہاں البتہ جو بندہ خود ہی شیطان کی راہ چلنے لگے تو اسے اختیار ہے۔ غرض اس آیت سے حق تعالیٰ نے خود شیطان کی بھی ممکن غلط فہمی دور کر دی ہے الحاصل فی ھذا القول ان ابلیس اوھم ان له علی بعض عباد اللہ سلطانا فبیّن تعالیٰ کذبه فیه وذکر انه لیس له علی احدٍ منھم سلطان ولا قدرة اصلًا (کبیر) ف۳۶ یعنی خود شیطان، اس کی ذریات اور اس کے پیروؤں کی وعدہ گاہ۔ قال ابن عباس یرید ابلیس واشیاعه ومن اتبعه من الغاوین (کبیر) ف۳۷ (کہ کوئی کسی دروازہ سے جائے گا کوئی کسی سے) دروازوں کی یہ تعداد ممکن ہے کہ استحقاق عذاب کے لحاظ سے سات طبقوں کے اظہار کے لئے ہو۔ لان اھلھا سبع فرق (بیضاوی) اے سبعة اطباق (ابن جریر۔ عن عکرمہ) اے سبع طبقات ینزلونھا بحسب مراتبھم فی الغوایة والمتابعة (روح) یہ بھی ممکن ہے کہ محض خلود مراد ہو، اور اس سے مقصود دوزخ میں داخل ہونے والوں کی کثرت تعداد کا اظہار ہو۔ قیل المرادان لھا سبعة ابواب یدخلونھا لکثرتھم والاسراع بتعذیبھم (روح) یدخلون منھا لکثرتھم (بیضاوی) ف۳۸ یعنی اہل ایمان سے ارشاد ہوگا کہ تمہیں اس وقت بھی ہر مکروہ سے سلامتی ہے اور آئندہ بھی کسی شر کا اندیشہ نہیں۔ متقین۔ متقی سے یہاں مراد وہ لوگ نہیں، جو جمیع معاصی صغیر و کبیر سے بچے رہے ہوں (جیسا کہ معتزلہ نے سمجھا ہے) بلکہ صرف شرک و کفر سے بچنے والے مقصود ہیں۔ وھو قول جمھور الصحابة والتابعین وھو المنقول عن ابن عباس ان المراد الذین اتقوا الشرک باللہ تعالیٰ والکفر به واقول ھذا القول ھو الحق الصحیح (کبیر) یتناول جمیع القائلین بلا الٰه الا اللہ محمد رسول اللہ قولًا واعتقادًا سواء کانوا من اھل الطاعة اومن اھل المعصیة (کبیر) ف۳۹ یعنی دنیا میں خود ان متقین میں باہم جو کچھ کینہ وکدورت طبعی اسباب سے ہوگی، اسے بھی قدرت الٰہی آخرت میں یک قلم محو کر دے گی، جس سے سب اہل جنت ایک دوسرے کی طرف سے بالکل صاف ہو کر آپس میں شیر وشکر ہو کر رہیں گے۔ اہل حق کے درمیان اگر طبعی اسباب سے ایک دوسرے کے خلاف بدگمانیاں، غلط فہمیاں اور ناگواریاں پیدا ہو جائیں۔ تو یہ تقویٰ کے ذرا بھی منافی نہیں۔ جیسا کہ بعض اہل غلو نے سمجھ رکھا ہے۔

مُّتَقٰبِلِيْنَ ﴿۴۷﴾ لَا يَمَسُّهُمْ فِيْهَا نَصَبٌ وَّ مَا هُمْ
تختوں پر ف۴۰ اس کے اندر ان کو کوئی تکلیف چھوئے گی ہی نہیں، اور نہ وہ اس میں سے
مِّنْهَا بِمُخْرَجِيْنَ ﴿۴۸﴾ نَبِّئْ عِبَادِيْۤ اَنِّيْۤ اَنَا
(کبھی) نکالے جائیں گے ف۴۱ میرے بندوں کو خبر کر دیجئے کہ میں یقیناً
الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ﴿۴۹﴾ وَ اَنَّ عَذَابِيْ هُوَ الْعَذَابُ
بڑا مغفرت والا ہوں، بڑا رحمت والا ہوں اور یہ کہ میرا عذاب بھی بڑا دردناک عذاب
الْاَلِيْمُ ﴿۵۰﴾ وَ نَبِّئْهُمْ عَنْ ضَيْفِ اِبْرٰهِيْمَ ﴿۵۱﴾ اِذْ
ہے ف۴۲ اور انہیں ابراہیم کے مہمانوں (کے قصہ) کی خبر کر دیجئے ف۴۳ جب کہ
دَخَلُوْا عَلَيْهِ فَقَالُوْا سَلٰمًا ؕ قَالَ اِنَّا مِنْكُمْ
وہ ان کے پاس آئے اور کہا (تم پر) سلام ہو (ابراہیم) بولے ہم کو تم سے
وَجِلُوْنَ ﴿۵۲﴾ قَالُوْا لَا تَوْجَلْ اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلٰمٍ
ڈر لگ رہا ہے ف۴۴ (فرشتے) بولے کہ آپ ڈریے نہیں ہم آپ کو بشارت ایک صاحب علم فرزند کی
عَلِيْمٍ ﴿۵۳﴾ قَالَ اَبَشَّرْتُمُوْنِيْ عَلٰۤى اَنْ مَّسَّنِيَ الْكِبَرُ فَبِمَ
دیتے ہیں، ف۴۵ (ابراہیم نے) کہا کیا تم مجھے بشارت اس حال میں دیتے ہو کہ مجھ پر بڑھاپا آچکا سو
تُبَشِّرُوْنَ ﴿۵۴﴾ قَالُوْا بَشَّرْنٰكَ بِالْحَقِّ فَلَا تَكُنْ مِّنَ
بشارت کس چیز کی دیتے ہو ف۴۶ وہ بولے ہم آپ کو امر واقعی کی بشارت دیتے ہیں سو آپ
الْقٰنِطِيْنَ ﴿۵۵﴾ قَالَ وَ مَنْ يَّقْنَطُ مِنْ رَّحْمَةِ رَبِّهٖۤ اِلَّا
ناامید نہ ہوں ف۴۷ (ابراہیم نے) کہا کہ اپنے پروردگار کی رحمت سے ناامید ہوتا ہی کون ہے
الضَّآلُّوْنَ ﴿۵۶﴾ قَالَ فَمَا خَطْبُكُمْ اَيُّهَا الْمُرْسَلُوْنَ ﴿۵۷﴾
بجز گمراہوں کے ف۴۸ (پھر ابراہیم نے) کہا اب تم کو کیا مہم درپیش ہے اے (اللہ کے) فرستادو! ف۴۹

ف۴۰ یعنی آپس میں مجالست ومخالطت غایت الفت ومحبت کے ساتھ رکھیں گے۔ ف۴۱ اس میں یہ بتایا کہ جنت کی نعمتیں صرف کامل واکمل ہی نہ ہوں گی بلکہ دائم وقائم بھی — اس عالم ناسوت میں مداومت عیش کا ایک ضمیمہ تعب یا خستگی بھی ہے۔ عیش جنت کے لئے تصریح سے بتا دیا گیا کہ وہاں دوام کے باوجود تکان مطلق نہ ہوگا۔ ف۴۲ مومن کی شان جو حدیث میں بتائی گئی ہے کہ اس کا قلب ہمیشہ بیم ورجا، خوف وامید کے درمیان رہتا ہے، اس کی بنیاد انہی صفات الٰہی پر ہے — بندہ جب خدائے آمرزگار کی رحمت بیکراں اور مغفرت بے پایاں پر نظر کرتا ہے، تو اسے ہر طرف امید ہی امید نظر آتی ہے۔ لیکن جب نظر اپنی کوتاہیوں، لغزشوں، خطاؤں کی طرف جاتی ہے، تو قلب کا خشیت الٰہی سے تھرا جانا بھی بالکل قدرتی اور صحیح ہے۔ عبادی میں بندوں کی اضافت اللہ کی طرف ان کی انتہائی قدرومنزلت کے لئے ہے۔ اضاف العباد الٰی نفسه هٰذا تشریف عظیم (کبیر) اس عموم بشارت کے تحت میں مومن متقی کے ساتھ مومن عاصی بھی آجاتا ہے۔ نبیٔ کل من کان معترفا بعبودیتی وهٰذا کما یدخل فیه المؤمن المطیع فکذٰلک یدخل فیه المومن العاصی (کبیر) اَنِّيْۤ اَنَا الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ۔ رحمت ومغفرت پر زور وتاکید کے یہاں تین تین طریقے جمع کر دیئے ہیں۔ ایک اَنِّیْ دوسرے انا تیسرے ال غفور ورحیم پر۔ لما ذکر الرحمة والمغفرة بالغ فی التاکید بالفاظ ثلاثة اولها قوله انی وثانیها قوله انا وثالثها ادخال حرف الالف واللام علٰی قوله الغفور الرحیم (کبیر) ف۴۳ سورۂ ہود (پ ۱۲) میں اس قصہ پر حاشیے گزر چکے۔ ف۴۴ (کہ تم جو میرا پیش کیا ہوا ماحضر قبول نہیں کرتے ہو، تو کہیں دشمنی کے ارادہ سے تو نہیں آئے ہو) عرب، عراق وشام کی قدیم تہذیب ومعاشرت میں ایک دستور یہ بھی تھا کہ ڈاکو، چور یا غارتگر جب کسی کی مہمانی قبول کر لیتے تھے تو پھر اس کے بعد اسے نقصان نہیں پہنچاتے تھے۔ اور اجنبیوں اور مسافروں کے لباس میں اکثر یہی غارتگر ہی چھپے ہوتے تھے۔ اس لئے حضرت ابراہیم علیہ السلام نے جب ان نوواردوں کی مہمانی کرنی چاہی، اور انہوں نے اس کے قبول کرنے میں تامل کیا، تو قدرۃً آپ کا ذہن اس طرف منتقل ہوا، کہ کہیں یہ کوئی جرائم پیشہ تو نہیں — حضرت علیہ السلام ان انسانی قالب میں آنے والے فرشتوں کو اب تک انسان ہی سمجھ رہے تھے — پیمبری کا کوئی جزو غیب دانی ہرگز نہیں۔ حاشیے پہلے بھی گزر چکے ہیں۔ ف۴۵ مراد حضرت اسحٰق علیہ السلام ہیں، آپ نبی تھے اور اس لئے ظاہر ہے کہ بڑے صاحب علم بھی تھے۔ لَا تَوْجَلْ یعنی ہم سے پریشان نہ ہوجیے۔ ہم انسان نہیں فرشتے ہیں۔ ف۴۶ آپ کا مطلب تھا کہ یہ امر آثار وعلامات ظاہری اور اسباب عادی کے لحاظ سے تو مستبعد ہے۔ یہ مطلب نہ تھا کہ اللہ کی قدرت سے بعید ہے۔ ف۴۷ یعنی اسباب عادی وظاہری پر نظر نہ کیجیے، ہم تو خالق کائنات کی طرف سے آپ کو خوشخبری سنا رہے ہیں۔ ف۴۸ قرآن مجید کی تعلیم رجائیت سے بھری پڑی ہے اور یاس وناامیدی کی جڑ کاٹ رہی ہے۔ اسلام کی اس بنیادی حقیقت کا راز دان ابراہیم خلیل علیہ السلام سے بڑھ کر اور ہو کون سکتا تھا چنانچہ آپ نے اسی کا یہاں اظہار کیا ہے۔ ف۴۹ حضرت ابراہیم علیہ السلام کو جب ان آنے والوں کے فرشتے ہونے کا علم ہو گیا تو آپ فراست نبوت سے یہ بھی سمجھے کہ ضرور ان کی تعیناتی محض اتنی بشارت کے لیے نہیں بلکہ کسی اور اہم مقصد کے لئے ہوئی ہے۔ خطب کہتے ہیں مقصد اہم کو "مشن" کو۔ الخطب الامر العظیم الذی یکثر فیه التخاطب (راغب)

قَالُوْٓا اِنَّآ اُرْسِلْنَآ اِلٰى قَوْمٍ مُّجْرِمِيْنَ ﴿٥٨﴾ اِلَّآ اٰلَ
وہ بولے ہم ایک مجرم قوم کی طرف بھیجے گئے ہیں بجز
لُوْطٍ ؕ اِنَّا لَمُنَجُّوْهُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿٥٩﴾ اِلَّا امْرَاَتَهٗ
خاندان لوطؑ کے کہ ہم ان سب کو بچا لیں گے و۵۰ بجز ان کی بیوی کے کہ اس کی نسبت ہم نے
قَدَّرْنَآ ۙ اِنَّهَا لَمِنَ الْغٰبِرِيْنَ ﴿٦٠﴾ ع فَلَمَّا جَآءَ اٰلَ لُوْطِ ع ۴
تجویز کر رکھا ہے کہ وہ ضرور پیچھے رہ جانے والوں میں رہے گی، و۵۱ پھر جب وہ فرستادے لوطؑ کے گھرانے
الْمُرْسَلُوْنَ ﴿٦١﴾ قَالَ اِنَّكُمْ قَوْمٌ مُّنْكَرُوْنَ ﴿٦٢﴾ قَالُوْا
میں آئے تو (لوطؑ نے) کہا کہ تم تو اجنبی قوم کے لوگ (معلوم ہوتے) ہو و۵۲ وہ بولے
بَلْ جِئْنٰكَ بِمَا كَانُوْا فِيْهِ يَمْتَرُوْنَ ﴿٦٣﴾ وَ اَتَيْنٰكَ
نہیں، بلکہ ہم تو آپ کے پاس وہ لے کر آئے ہیں جس کے باب میں یہ شک کیا کرتے تھے و۵۳ اور ہم آپ
بِالْحَقِّ وَ اِنَّا لَصٰدِقُوْنَ ﴿٦٤﴾ فَاَسْرِ بِاَهْلِكَ بِقِطْعٍ
کے پاس یقینی ہونے والی چیز لے کر آئے ہیں، اور بے شک ہم بالکل سچے ہیں سو آپ رات کے کسی حصہ میں
مِّنَ الَّيْلِ وَ اتَّبِعْ اَدْبَارَهُمْ وَ لَا يَلْتَفِتْ مِنْكُمْ اَحَدٌ
اپنے گھر والوں کو لے کر چلے جایئے اور آپ اُن کے پیچھے پیچھے چلیے اور تم میں سے کوئی پیچھے مڑ کر نہ دیکھے
وَّ امْضُوْا حَيْثُ تُؤْمَرُوْنَ ﴿٦٥﴾ وَقَضَيْنَآ اِلَيْهِ
اور جہاں کا حکم تمہیں ملا ہے (سب) اسی طرف چلے جاؤ و۵۴ اور ہم نے لوطؑ کے پاس (اپنا) یہ فیصلہ
ذٰلِكَ الْاَمْرَ اَنَّ دَابِرَ هٰٓؤُلَآءِ مَقْطُوْعٌ مُّصْبِحِيْنَ ﴿٦٦﴾
بھیج دیا کہ صبح ہوتے ان لوگوں کی جڑ ہی (بالکل) کٹ جائے گی و۵۵
وَجَآءَ اَهْلُ الْمَدِيْنَةِ يَسْتَبْشِرُوْنَ ﴿٦٧﴾ قَالَ اِنَّ
اور شہر کے لوگ خوشیاں کرتے ہوئے آئے و۵۶ (لوطؑ نے) کہا

و۵۰ (عذاب وہلاکت سے، اور انہیں سزا پانے والے مجرموں سے الگ کر دیں گے) قَوْمٍ مُّجْرِمِيْنَ۔ یعنی لوط پیمبر علیہ السلام کی امت۔ حاشیے اوپر گزر چکے ہیں۔ و۵۱ (اس قوم معذب کے ساتھ۔ اور انہی لوگوں کے ساتھ ہلاک ہو گی) حضرت لوط علیہ السلام کی بیوی کافرہ تھی، اور یہ ضرور نہیں کہ آپ کو اس کا علم بھی ہو۔ قَدَّرْنَا۔ اس تجویز کے عمل کو فرشتوں نے منسوب اپنی جانب کیا، حالانکہ یہ فعل براہ راست حق تعالیٰ کا تھا— یہ نسبت مجازی عجب نہیں جو فرشتوں کے مرتبۂ قرب واختصاص کے اظہار کے لئے ہو۔ و۵۲ (اور ہمارے ملک کا دستور ہے کہ بیرونیوں اور پردیسیوں سے ہر طرح کی شرارت وبدسلوکی کرتے رہتے ہیں) ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ۔ و۵۳ یعنی عذاب وہلاکت بل میں یہ سارا مضمون آ گیا کہ ہم انسان ہیں ہی نہیں، بلکہ فرشتے ہیں۔ و۵۴ یعنی ملک شام ہی کے کسی دوسرے شہر کی طرف۔ توریت میں اس شہر کا نام ضُغر بتایا گیا ہے (پیدائش ۱۹: ۲۲)۔ موجودہ جغرافیہ میں تو کوئی شہر اس نام کا نہیں ملتا۔ لیکن بائبل کے علماء کا خیال ہے کہ یہ شہر بحر مردہ کے جنوبی ساحل پر واقع تھا۔ فَاَسْرِ بِاَهْلِكَ۔ یعنی اپنے گھر والوں کو راتی راتا نکال لے جایئے، ایسا کہ کوئی رہ نہ جائے۔ وَاتَّبِعْ اَدْبَارَهُمْ۔ یعنی بس سیدھے ان کا پیچھا لئے رہیے۔ یہ نہ ہو کہ کوئی راستہ سے پلٹ آئے۔ وَلَا يَلْتَفِتْ مِنْكُمْ۔ یعنی یہ بھی نہ ہو کہ آپ لوگوں میں سے کوئی پیچھے پھر پھر کر دیکھے۔ و۵۵ یعنی صبح تڑکے سے ان بدبختوں پر عذاب ہلاکت نازل ہونا شروع ہو جائے گا۔ وَقَضَيْنَآ اِلَيْهِ۔ یہ فیصلۂ خداوندی حضرت علیہ السلام کے پاس انہی فرشتوں کے ذریعہ سے پہنچا۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ آیت میں پہلے اس فیصلہ کو مبہم رکھنا، اور پھر خود ہی اس کی تفصیل کر دینا اس فیصلہ کی اہمیت وعظمت کے اظہار کے لئے ہے۔ وفی ابهامه اولاً وتفسيره ثانياً تفخيم للامر وتعظيم له (کبیر) و۵۶ (یہ سمجھ کر کہ آج خوب شکار ہاتھ آیا) اَهْلُ الْمَدِيْنَةِ۔ یعنی شہر سدوم والے۔ يَسْتَبْشِرُوْنَ۔ مسرت حیوانی وشیطانی اس کی تھی کہ اپنی گندہ مذاقی کی تسکین جی بھر کر ہو سکے گی۔

هٰۤؤُلَآءِ ضَيۡفِيۡ فَلَا تَفۡضَحُوۡنِ ﴿۶۸﴾ وَ اتَّقُوا اللّٰهَ وَلَا

یہ لوگ میرے مہمان ہیں سو مجھے (عام لوگوں میں) فضیحت تو مت کرو اور اللہ سے ڈرو اور مجھے (مہمانوں کی نظر

تُخۡزُوۡنِ ﴿۶۹﴾ قَالُوۡۤا اَوَلَمۡ نَنۡهَكَ عَنِ الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿۷۰﴾ قَالَ

میں) رسوامت کرو۔ و۵۷ وہ بولے کیا ہم نے تم کو دنیا بھر کے لوگوں سے منع نہیں کر دیا تھا؟ و۵۸ (لوطؑ نے)

هٰۤؤُلَآءِ بَنٰتِيۡۤ اِنۡ كُنۡتُمۡ فٰعِلِيۡنَ ﴿۷۱﴾ لَعَمۡرُكَ اِنَّهُمۡ لَفِيۡ

کہا یہ میری بیٹیاں بھی تو موجود ہیں اگر تمہیں کچھ کرنا ہی ہے و۵۹ آپ کی جان کی قسم وہ اپنی

سَكۡرَتِهِمۡ يَعۡمَهُوۡنَ ﴿۷۲﴾ فَاَخَذَتۡهُمُ الصَّيۡحَةُ

مدہوشی میں (بالکل) بہکے ہوئے تھے و۶۰ پس سورج نکلتے نکلتے انہیں ایک سخت آواز نے

مُشۡرِقِيۡنَ ﴿۷۳﴾ فَجَعَلۡنَا عَالِيَهَا سَافِلَهَا وَ اَمۡطَرۡنَا

پکڑ لیا و۶۱ چنانچہ ہم نے اس (بستی) کا اوپر کا تختہ نیچے کر دیا اور ان لوگوں پر

عَلَيۡهِمۡ حِجَارَةً مِّنۡ سِجِّيۡلٍ ﴿۷۴﴾ اِنَّ فِيۡ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ

کھنگر کے پتھر برسا دیئے و۶۲ بے شک اس (واقعہ) میں اہل بصیرت کے لئے

لِّلۡمُتَوَسِّمِيۡنَ ﴿۷۵﴾ وَ اِنَّهَا لَبِسَبِيۡلٍ مُّقِيۡمٍ ﴿۷۶﴾ اِنَّ فِيۡ

نشانیاں ہیں و۶۳ اور وہ (بستی) تو ایک آباد راستہ پر (ملتی) ہے و۶۴ بیشک اس (واقعہ)

ذٰلِكَ لَاٰيَةً لِّلۡمُؤۡمِنِيۡنَ ﴿۷۷﴾ وَاِنۡ كَانَ اَصۡحٰبُ

کے اندر ایمان والوں کے لئے نشانی ہے و۶۵ اور بے شک بن والے بھی

الۡاَيۡكَةِ لَظٰلِمِيۡنَ ﴿۷۸﴾ فَانۡتَقَمۡنَا مِنۡهُمۡ ۘ وَ اِنَّهُمَا

(بڑے) ظالم تھے و۶۶ سو ہم نے انہیں بھی ٹھیک کر دیا، اور دونوں بستیاں

لَبِاِمَامٍ مُّبِيۡنٍ ﴿۷۹﴾ وَ لَقَدۡ كَذَّبَ اَصۡحٰبُ الۡحِجۡرِ

شاہراہ پر (واقع) ہیں و۶۷ اور بالیقین حجر والوں نے (بھی ہمارے) فرستادوں کو

وقف لازم

ع ۵ ۱۹



و۵۷ حضرت لوطؑ ہر ہر طرح اپنی قوم والوں کو سمجھا رہے ہیں۔ کبھی کہتے ہیں کہ یہ نووارد تو میرے مہمان ہیں، ان کی تم نے بے عزتی کی تو پہلے میری ہی عزت اتار لی۔ میں تو تمہاری بستی کا ہوں، میری ہی طرف دیکھو، کبھی فرماتے کہ ذرا اپنے دل میں خوفِ خدا لاؤ اور سوچو تو سہی کہ کیسی گندہ حرکتوں میں مبتلا ہو، اور کبھی ارشاد فرماتے، کہ اپنے والوں کا خیال نہیں ہے تو نہ سہی، کم سے کم میرے مہمانوں کی نظر میں تو مجھے حقیر ورسوانہ ٹھیراؤ۔ و۵۸ (کہ اجنبیوں اور پردیسیوں کے ٹھیرانے کے ہم روادار نہیں۔ سو تم نے خود ہی ہماری اس مخالفت کی پروانہ کر کے اور مہمانوں کو ٹھہرا کر اپنے ہاتھوں اپنی رسوائی کرائی!) کسی پہلے حاشیہ میں آچکا ہے کہ قوم لوط والے باہر والوں کو اپنے ہاں آنے ہی نہیں دینا چاہتے تھے اور اگر وہ آجاتے تو ان سے ہر طرح کی بیہودگی کے ساتھ پیش آتے — جو اس وقت کی شریفانہ تہذیب ومعاشرت اور آئینِ مہمانی کے قطعاً منافی تھا۔ و۵۹ بنات (بیٹیوں) پر حاشیہ سورۂ ہود (پ ۱۲) میں گزر چکا۔ اہل اُمت کی بیٹیاں خود رسول اُمت کے لئے بہ منزلہ بیٹیوں ہی کے ہوتی ہیں۔ اِنۡ كُنۡتُمۡ فٰعِلِيۡنَ۔ یعنی اگر تم میری بات ماننے پر، عقل وشرافت کے مقتضا پر عمل کرنے کو تیار ہو — قدرۃً آپ کو بہت شک تھا کہ وہ آبرو باختہ لوگ آپؑ کی نصیحت پر عمل کریں گے بھی؟۔ و۶۰ (اور جذباتِ سفلی کی بدمستی میں کوئی بات عقل وفہم کی کیوں سننے لگے تھے) لَعَمۡرُكَ۔ عَمر اور عُمر عربی میں ہم معنی ہیں۔ لیکن قسم کھانے کے موقع پر عَمر ہی آتا ہے۔ العَمر والعُمر واحد لکن خص القسم بالعَمردون العُمر (راغب) العمر بالضم والفتح البقاء الا ان الفتح غلب فی القسم ولا یجوز فیه الضم (ابوالبقاء) لِ قسم کا ہے۔ عربی اسلوبِ بلاغت میں قسم ایک ادبی صنعت وفنکاری ہے۔ اور بہترین ادیب وشاعر اس سے حسب موقع آزادی سے کام لیتا رہتا ہے — یہی وجہ ہے کہ قرآن مجید کی قسمیں مذاقِ عرب پر بالکل گراں نہیں گزریں۔ اور جو اہل زبان مخالفت میں غرق اور اعتراض ونکتہ چینی کے لئے تلے ہوئے بیٹھے رہتے تھے ان میں سے بھی کسی نے یہ نہ پوچھا کہ خدا کے کلام میں یہ مخلوقات کی قسمیں کیسی؟ اور قسموں کے فلسفہ یا ان کی توجیہاتِ عقلی پر توجہ صرف عجمی اور ہندی اہل علم نے شروع کی۔ اس بحث پر تفصیلی نظر کے لئے سورۂ ہذا کا ضمیمہ "قرآنی قسمیں" ملاحظہ ہو۔ باقی یہاں رسولِ اسلام ﷺ کی زندگی کی صداقت اور پاکیزگی کو جو کافروں کو بھی مسلم تھی، بہ طور گواہ پیش کیا جارہا ہے، اور یہی مقصد قسم کا ہوتا ہے۔ اصل قصہ کے درمیان یہ اتنا جزو براہِ راست رسول اللہ ﷺ کو مخاطب کر کے ارشاد ہوا ہے، اور یہ طریقہ عین خطبات عرب کے موافق ہے۔ و۶۱ گویا جو کام فجر کے وقت شروع ہوا تھا، جیسا کہ آیت ۶۶ میں لفظ مصبحین سے واضح ہے، وہ وقت اشراق تک اپنی تکمیل کو پہنچ گیا۔ توریت میں ہے:۔ "جس وقت لوط ضغر میں داخل ہوا سورج کی روشنی زمین پر پھیلی" (پیدائش ۱۹: ۲۳) و۶۲ اور تاریخ آج تک ان کی اس ہلاکت وبربادی پر گواہ ہے۔ توریت میں ہے:۔ "تب خداوند نے سدوم اور عمورہ پر گندھک اور آگ خداوند کی طرف سے آسمان پر سے برسائی اور اس نے ان شہروں کو اور اس سارے میدان کو اور ان شہروں کے سب رہنے والوں کو اور سب کچھ جو زمین سے اگا تھا نیست کیا۔" (پیدائش ۔۱۹: ۲۴، ۲۵) و۶۳ (اللہ کی قدرت وحاکمیت کی، اور بدی کی مکافات کی) لِلۡمُتَوَسِّمِيۡنَ۔ وسم وتوسّم کے معنی فراست وفہم کے ہیں۔ وھٰذا التوسّم ھو الذی سماہ قوم الزکانة وقوم الفراسة وقوم الفطنة (راغب) اور متوسمین وہ لوگ ہیں جو نصیحت قبول کریں اور اہل عبرت وعرفان میں سے ہوں۔ ای للمعتبرین العارفین المتعظین (راغب) ای للمتفرسین المتاملین (کشاف) و۶۴ یعنی عرب وشام کے درمیان خوب چلتے ہوئے راستہ پر — سدوم وعمورہ کے برباد شدہ شہر، بحرِ لوط یا بحرِ مردہ کے کنارے عین اسی راستہ پر واقع تھے، جس پر حجاز وشام کے درمیان قافلے برابر آتے جاتے رہتے تھے، اور جس سے قرآن مجید کے مخاطبین اول، اہل عرب خوب واقف ومانوس تھے۔ مُقِيۡمٍ وہ راستہ ہے جو خوب چلتا ہوا ہو۔ ثابتٌ یسلکه الناس (کشاف) وَ اِنَّهَا۔ ضمیر ھا شہر قوم لوطؑ کی جانب ہے۔ الضمیر عائد الی مدینة قوم لوط (کبیر) و۶۵ (کہ وہ اس سے عبرت حاصل کرتے ہیں۔ اور اسے بخت واتفاق یا اسباب طبعی پر محمول نہیں کرتے) و۶۶ (جو مدین سے متصل رہتے تھے اور حضرت شعیبؑ ہی کی امت میں تھے) اَصۡحٰبُ الۡاَيۡكَةِ۔ نولڈکی وغیرہ اہل فرنگ نے اصحاب ایکہ کو اصحاب مدین ہی قرار دیا ہے۔ ہمارے ائمہ تفسیر کے ہاں یہ دو قومیں الگ الگ تھیں گو متقارب، لیکن بعض اقوال ہمارے ہاں بھی ایسے ملتے ہیں کہ ان دو ناموں کی قومیں دو تھیں۔ ایک ہی تھیں۔ وھم قوم شعیب علیه السلام (مدارک) اِنَّ اور لِ دونوں تاکید کے لئے ہیں۔ و۶۷ (جن سے اہل عرب کے قافلہ اکثر گزرتے رہتے ہیں) اِنَّهُمَا۔ دونوں بستیاں، یعنی قوم لوط اور اصحب الایکہ کی بستیاں۔ یعنی قری قوم لوط والایکة (کشاف) لَبِاِمَامٍ مُّبِيۡنٍ۔ امام کہتے ہیں وسیع راستہ یا شاہراہ کو۔ اور طریق کو امام عجب نہیں کہ اس لیے کہا گیا ہو کہ اس کا اتباع کیا جاتا ہے۔ الامام الطریق الواسع (تاج) قال الفراء جعل الطریق اماماً لانه یؤمّ و یتبع (تاج) الامام اسم لما یؤتم به فسمی به الطریق (کشاف)

و۶۸ الحجر۔ شمالی عرب اور شام کے درمیان کا علاقہ کہلاتا ہے۔ یہ حضرت صالح علیہ السلام کی امت قوم ثمود کا مسکن تھا۔ شام سے مدینہ کو آنے لگئے تو سب سے پہلے ارض لوط علیہ السلام پڑے گی، پھر سر زمین شعیب علیہ السلام (مدین) طے گی اور سب سے آخر میں علاقہ حجر یا مسکن قوم ثمود۔ تینوں عبرت انگیز خطے باہم متصل ہیں۔ اور شاید اسی مناسبت سے تینوں کا ذکر بھی یہاں ایک ساتھ ہے۔ الْمُرْسَلِيْنَ کے صیغۂ جمع سے متعلق امام رازی علیہ الرحمۃ نے لکھا ہے کہ ممکن ہے یہ قوم ہندی برہموں کی طرح کل سلسلۂ رسالت ہی کی منکر ہو۔ لعل القوم كانوا براهمة منكرين لكل الرسل (کبیر) و۶۹ یعنی ہمارے رسولوں نے معجزات ودلائل ہر طرح کے پیش کر کر کے انہیں راہ راست پر لانا چاہا، لیکن وہ برابر ہٹ اور انکار ہی پر قائم رہے۔ و۷۰ (ہر قسم کی سختیوں اور تکلیفوں سے محفوظ ہو کر) قوم ثمود بڑی صناع قوم تھی۔ ہر قسم کے انجینئر اور ماہرین ریاضیات وتعمیرات ان میں موجود تھے۔ قوم ثمود پر حاشیے سورۃ الاعراف میں گزر چکے۔ و۷۱ (اور ساری قوم زلزلہ سے ہلاک ہو کر رہ گئی) و۷۲ یعنی ان کے دنیوی علوم وفنون، ان کی ہنر مندی اور صناعیاں، ان کی ہندسہ دانی اور انجینئری، کوئی چیز بھی انہیں خدائی قانون کی گرفت سے پناہ نہ دے سکی۔ و۷۳ (ان کی شرارتوں سے۔ اور ان کا فیصلہ ہمارے اوپر حشر میں چھوڑے رہیے)



الْمُرْسَلِيْنَ ﴿٨٠﴾ وَ اٰتَيْنٰهُمْ اٰيٰتِنَا فَكَانُوْا عَنْهَا

جھٹلایا ۶۸ اور ہم نے ان کو اپنی (طرف سے) نشانیاں دیں، پر وہ ان سے روگردانی ہی

مُعْرِضِيْنَ ﴿٨١﴾ وَ كَانُوْا يَنْحِتُوْنَ مِنَ الْجِبَالِ

کرتے رہے و۶۹ اور وہ لوگ پہاڑوں کو تراش کر گھر بناتے

بُيُوْتًا اٰمِنِيْنَ ﴿٨٢﴾ فَاَخَذَتْهُمُ الصَّيْحَةُ

کہ (ان میں) امن چین سے رہیں و۷۰ سو ان کو صبح کے وقت آواز سخت نے

مُصْبِحِيْنَ ﴿٨٣﴾ فَمَاۤ اَغْنٰى عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا

آ پکڑا و۷۱ سو جو کچھ انہوں نے حاصل کر رکھا تھا

يَكْسِبُوْنَ ﴿٨٤﴾ وَ مَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ

ان کے کچھ کام نہ آیا و۷۲ اور ہم نے آسمانوں اور زمین کو اور جو کچھ ان کے

وَ مَا بَيْنَهُمَاۤ اِلَّا بِالْحَقِّ ؕ وَ اِنَّ السَّاعَةَ لَاٰتِيَةٌ

درمیان ہے بے مقصد نہیں پیدا کر دیا ہے اور قیامت ضرور آنے والی ہے،

فَاصْفَحِ الصَّفْحَ الْجَمِيْلَ ﴿٨٥﴾ اِنَّ رَبَّكَ هُوَ

پس آپ خوبی کے ساتھ درگزر کیجیے و۷۳ بے شک آپ کا پروردگار تو

الْخَلّٰقُ الْعَلِيْمُ ﴿٨٦﴾ وَ لَقَدْ اٰتَيْنٰكَ سَبْعًا مِّنَ الْمَثَانِيْ

خالق اعظم ہے، بڑا علم والا ہے و۷۴ اور بالیقین ہم نے آپ کو (وہ) سات (آیتیں) دیں (جو) مکرر (پڑھی

وَ الْقُرْاٰنَ الْعَظِيْمَ ﴿٨٧﴾ لَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ اِلٰى مَا

جاتی ہیں) اور قرآن عظیم (دیا) ہے و۷۵ اپنی آنکھ اٹھا کر بھی ان چیزوں کو نہ دیکھیے جو ہم نے

مَتَّعْنَا بِهٖۤ اَزْوَاجًا مِّنْهُمْ وَ لَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ

ان (کافروں کی) مختلف قسموں کو دے رکھی ہیں و۷۶ اور نہ ان لوگوں پر غم کیجیے



اب خطاب درمیان میں پھر براہ راست رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے شروع ہو گیا ہے۔ وَ مَا خَلَقْنَا …… بِالْحَقِّ۔ ارشاد یہ ہو رہا ہے کہ یہ عقلوں کو دنگ کر دینے والا اور دماغوں کو چکر میں لے آنے والا عظیم الشان نظام کائنات، آسمان وزمین، سورج اور چاند، یوں ہی بے مقصد اور خود بخود نہیں، یہ سب ایک حکیمانہ نظم کے ماتحت ایک متعین مقصود کی طرف لے جانے والا ہے۔ اور وہ منزل آخرت کی ہے جب سب کا حساب کتاب، امتحان یقینی ہے۔ اِنَّ السَّاعَةَ لَاٰتِيَةٌ۔ یعنی ان سب کے آخری فیصلہ کا دن آ رہا ہے، آپ ان کے عناد ومخالفت سے زیادہ غم میں نہ پڑیے۔ الصَّفْحَ الْجَمِيْلَ۔ صفح (درگزر) یہ کہ غم وتردد میں نہ پڑا جائے۔ اور اس کی خوبی (الصفح الجمیل) یہ کہ شکوہ وشکایت بھی نہ کیا جائے۔ و۷۴ (جس کے احاطۂ علم سے نہ آپ کا صبر وتحمل باہر رہ سکتا ہے نہ ان معاندین کی شقاوتیں اور شرارتیں) الْخَلّٰقُ۔ جزو وکل، صغیر وکبیر، جوہر وعرض، سب ہی کا خالق۔ یہ ممکن ہی نہیں کہ کوئی وجود ہو اور وہ وجود اپنی تخلیق میں اس سے بے نیاز ہو۔ اس قسم کے تمام صفات کے اثبات سے ایک مقصود اہل شرک کے شرک فی الصفات کی تردید ہوتی ہے و۷۵ (تو جب اتنی بڑی نعمت آپ کو مل چکی ہے، تو بس ہمارے ہی لطف وعنایت پر نظر رکھیے، اور کافروں کا جو معاملہ آپ کے ساتھ ہے اسے خیال میں بھی نہ لائیے) سَبْعًا مِّنَ الْمَثَانِيْ۔ یعنی وہ سات آیتیں جو بار بار نماز میں پڑھی جاتی ہیں۔ مراد سورۃ الفاتحہ ہے۔ جو حقیقۃً اپنی عظمت واہمیت خصوصی کے لحاظ سے مستحق اسی کی تھی کہ اس کا ذکر مستقلاً بھی کیا جائے۔ سبع المثانی کی تفسیر سورۃ الفاتحہ سے حدیث صحیح میں خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہے۔ صحیح بخاری کتاب التفسیر میں حضرت ابو ہریرہ اور حضرت ابو سعید الخدری کی روایتوں سے اور عینی کی عمدۃ القاری میں یہی قول صحابیوں میں حضرت عمر، حضرت علی اور حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہم کا اور تابعین میں حسن بصری اور مجاہد اور قتادہ اور ربیع اور کلبی کا نقل ہوا ہے۔ ائمہ تفسیر بھی کثرت سے اسی طرف گئے ہیں۔ وهو قول اكثر المفسرين انه فاتحة الكتب وهو قول عمر وعلى وابن مسعود و ابى هريرة والحسن وابى العالية ومجاهد والضحاک وسعيد بن جبير وقتادة وروى ان النبى صلى الله عليه وسلم قرأ الفاتحة وقال هى السبع المثانى رواه ابو هريرة (کبیر) مِّنَ الْمَثَانِيْ۔ من تبعیض کے لئے بھی ہو سکتا ہے، اور محض بہ طور صلہ کے بھی کام دے سکتا ہے۔ قال الزجاج فيها وجهان احدهما ان تكون للتبعيض من القرآن و يجوزان تكون من صلة والمعنى اٰتيناک سبعًا هى المثانى (کبیر) و۷۶ (اور عنقریب ان سے جدا کر لی جائیں گی) یہ چند روزہ عیش (اور وہ بھی تلخیوں سے ملا ہوا) چیز ہی کونسی ایسی ہے، جسے ایک دولت عظیم سمجھا جائے؟ مَتَّعْنَا بِهٖ صاف اشارہ ادھر ہو گیا کہ یہ کافر ان نعمتوں کے کہیں مالک تھوڑے ہی کر دیئے گئے ہیں۔ یہ تو سرتا سر عارضی اور فانی چیزیں انہیں مستعار عنایت ہوئی ہیں۔ اَزْوَاجًا مِّنْهُمْ کافروں کی مختلف قسمیں۔ یہود، نصرانی، مجوس، مشرکین وغیرہا۔ لَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان ظاہری نعمتوں پر شوق والتفات کی نظریں تو ڈال سکتے ہی نہ تھے۔ البتہ یہ ہو سکتا تھا کہ آپ بغض فی اللہ کے ماتحت غصہ سے نظر فرماتے کہ یہ دشمنان خدا اور ایسی نعمتوں سے لذت یاب ہوں! دوسری صورت رنج وتاسف کے نقطۂ نظر سے ممکن تھی کہ کہیں یہی چیزیں تو انہیں ایمان سے مانع نہیں ہو رہی ہیں، یہ ان کے پاس سے ہٹ جائیں تو ممکن تھا کہ یہ ایمان لے آتے! — آیت میں آپ کو غیظ وغم کی ان دونوں صورتوں سے نظر کرنے کی ممانعت کر دی گئی۔

ف۷۷ (کہ آپ کی شفقت اور فکر مصلحت کے محل صحیح یہی اہل ایمان ہیں اور یہی نفع بھی حاصل کریں گے) وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ ان پر غم و تأسف نہ کیجئے کہ یہ کافر و معاند سرے سے آپ کی شفقت وفکر مصلحت کے محل ہی نہیں۔ وَاخْفِضْ جَنَاحَكَ۔ خفض جناح کے لفظی معنی بازو جھکانے کے ہیں۔ محاورہ میں اس سے مراد ہوتی ہے، شفقت و نرم خوئی سے پیش آنے کے۔ مطلب یہ ہوا کہ آپ اپنی شفقت کو تمامتر مومنین پر متوجہ رکھیے۔ و خفض الجناح كناية عن اللينة والرفق والتواضع والمقصود انه تعالى لمانهاه عن الالتفات الى اولئك الاغنياء من الكفار امره بالتواضع لفقراء المسلمين (کبیر) كناية عن التواضع لهم والرفق بهم (روح) ف۷۸ (تم منکروں کو) ارشاد یہ ہو رہا ہے کہ آپ معاند کافروں کے ساتھ اپنا فرض تبلیغی بس ادا کر دیجئے، باقی اُن کا دل پھیر دینا تو آپ کے ہاتھ میں ذرا سا بھی نہیں۔ آگے انہیں اُن کے حال پر چھوڑ دیجئے۔ ف۷۹ (اور بعض ٹکڑوں کو جو اپنی مرضی کے مطابق ہوتے تھے، لے لیتے تھے، اور جن حصوں کو اپنے لیے ناخوشگوار پاتے تھے، ان سے انکار کر دیتے تھے) یہ حال شروع شروع میں سب ہی منکرین قرآن کا تھا۔ اس کی صداقت کے وہ سو فیصدی منکر نہ تھے۔ جن حصوں کو چاہتے مان لیتے اور جسے نہ چاہتے نہ مانتے۔ یہاں انہی کا ذکر ہے کہ بالآخر وہ کیسے پارہ پارہ اور معذب ہو کر رہے — آیت اگر مدنی ہے جب تو کوئی اشکال ہی نہیں۔ صاف منکرین تباہ شدہ و ہلاک شدہ کے انجام کی جانب اشارہ ہے۔ لیکن اگر مکی ہے تو مستقبل کا جو واقعہ یقینی طور پر قطعی ہوتا ہے، اُس کے لیے عربی اسلوب بیان میں ماضی کا



وَاخْفِضْ جَنَاحَكَ لِلْمُؤْمِنِيْنَ ﴿٨٨﴾ وَقُلْ اِنِّيْٓ اَنَا

اور ایمان والوں کے لئے اپنے بازو جھکائے رکھیے ف۷۷ اور کہیے کہ میں تو

النَّذِيْرُ الْمُبِيْنُ ﴿٨٩﴾ كَمَآ اَنْزَلْنَا عَلَى الْمُقْتَسِمِيْنَ ﴿٩٠﴾

صاف صاف (عذاب سے) ڈرانے والا ہوں ف۷۸ جیسا ہم نے (وہ عذاب) نازل کر رکھا ہے قسما قسمی کر

الَّذِيْنَ جَعَلُوا الْقُرْاٰنَ عِضِيْنَ ﴿٩١﴾ فَوَرَبِّكَ

لینے والوں پر جنہوں نے قرآن کے ٹکڑے ٹکڑے کر رکھے تھے ف۷۹ سو آپ کے پروردگار کی قسم

لَنَسْئَلَنَّهُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿٩٢﴾ عَمَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿٩٣﴾

کہ ہم ان سب سے ضرور سوال کریں گے ان اعمال کی بابت جنہیں وہ کرتے رہے ہیں ف۸۰

فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ وَاَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِيْنَ ﴿٩٤﴾

غرض آپ کو جس امر کا حکم دیا گیا ہے اسے صاف سنا دیجیے اور مشرکوں کی پروانہ کیجیے ف۸۱

اِنَّا كَفَيْنٰكَ الْمُسْتَهْزِءِيْنَ ﴿٩٥﴾ الَّذِيْنَ يَجْعَلُوْنَ

ہم آپ کے لیے تمسخر کرنے والوں کے مقابلہ میں کافی ہیں ف۸۲ وہ (تمسخر کرنے والے) جو اللہ کے ساتھ

مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ ﴿٩٦﴾ وَلَقَدْ

دوسرا معبود بھی قرار دیتے ہیں سو ان کو ابھی معلوم ہوا جاتا ہے ف۸۳ اور بالیقین

نَعْلَمُ اَنَّكَ يَضِيْقُ صَدْرُكَ بِمَا يَقُوْلُوْنَ ﴿٩٧﴾

ہم کو معلوم ہے کہ (یہ لوگ) جو کچھ کہتے رہتے ہیں اس سے آپ کا دل تنگ ہوتا رہتا ہے ف۸۴

فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَكُنْ مِّنَ السّٰجِدِيْنَ ﴿٩٨﴾

سو آپ اپنے پروردگار کی تسبیح اور حمد کرتے رہیے اور سجدہ کرنے والوں میں رہیے ف۸۵

وَاعْبُدْ رَبَّكَ حَتّٰى يَاْتِيَكَ الْيَقِيْنُ ﴿٩٩﴾ ع

اور اپنے پروردگار کی عبادت کرتے رہیے، یہاں تک کہ آپ کو امر یقینی پیش آ جائے ف۸۶



صیغہ لانا عام ہے اور قرآن مجید میں اس کی مثالیں ایک آدھ نہیں، بہ کثرت موجود ہیں۔ اَنْزَلْنَا۔ مراد حسب سیاق "نازل کر چکے ہیں" (بہ صیغۂ ماضی) بھی ہو سکتی ہے، اور "نازل کر کے رہیں گے" (بہ صیغۂ مستقبل) بھی ہو سکتی ہے۔ الْمُقْتَسِمِيْنَ۔ قسم سے مشتق ہے، اور اس کے معنی حلف اٹھانے والوں کے ہیں۔ یعنی وہ دشمنانِ اسلام جنہوں نے مکہ معظمہ میں رسول اللہ ﷺ کی مخالفت میں باہم سازش کر کے حلف اُٹھائے تھے۔ اے الذين تقاسموا شعب مكة و قيل الذين تحالفوا على كيده عليه السلام (راغب) قال ابن عرفة هم الذين تقاسموا و تحالفوا على كيد الرسول ﷺ (تاج) اے الذين حلفوا (بخاری کتاب التفسیر) قال مجاهد تقاسموا و تحالفوا (بخاری) قوم تحالفوا على عضه النبی ﷺ و ان تذيعوا ذلك بكل طريق (ابن قتیبہ) عِضِيْنَ۔ یعنی متفرق۔ پارہ پارہ۔ تعضیہ کے معنی حصوں کے الگ الگ کرنے کے ہیں۔ اے مفترقاً و التعضية تجزية الاعضاء (راغب) ف۸۰ (اور انہی اعمال کے مطابق انہیں سزائیں دیں گے) یہ سوال قیامت میں بہ طور عتاب و مواخذہ ہو گا نہ بہ طور استفسار۔ ف۸۱ (یہ نہ مانیں گے اور مخالفت میں طرح طرح کی شرارتیں کرتے رہیں گے) فَاصْدَعْ۔ صدع کے معنی تفصیل سے بیان کر دینے کے ہیں۔ صدع الامر اے فصله (راغب) ف۸۲ مکی زندگی میں جہاں رسول اللہ ﷺ کو ایک طرف ہر طرح کی جسمانی و رُوحانی اذیتیں برداشت کرنا پڑتی تھیں وہاں دوسری طرف طنز و تمسخر و استہزاء کا بھی ایک بے پناہ طوفان برپا تھا۔ بعض مفسرین ان جزئیات کی طرف چلے گئے ہیں کہ مستہزئین کون کون تھے، اور اُن کا طریق استہزاء کیا کیا تھا۔ لیکن جیسا کہ امام المفسرین علیہ نے فرمایا ہے، مفسر کو اس کا زیادہ کھوج لگانے کی ضرورت نہیں۔ بس اتنا جان لینا کافی ہے، کہ رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں ایک پورا طبقہ صاحب اثر و وجاہت مستہزئین کا تھا۔ ولا حاجة الى شئ منها والقدر المعلوم انهم طبقة لهم قوة و شوكة و رياسة (کبیر) ف۸۳ (کہ تمسخر و شرک کا کیا انجام ہوتا ہے) سَوْفَ۔ یعنی فردائے قیامت میں۔ ف۸۴ اور یہ دل کی تنگی ایک بالکل امر طبعی ہے۔ بلکہ اگر بغض فی اللہ سے عقلاً پیدا ہو، تو عین عبادت ہے۔ بِمَا يَقُوْلُوْنَ۔ یعنی وہی کفر و شرک انکار و استکبار، طنز و تمسخر کی باتیں۔ اے بما يقول هؤلاء المشركون من قومك من تكذيبهم اياك و استهزاء هم بك و بما جئتهم به (ابن جریر) ف۸۵ (کہ ان مشاغل ذکر و عبادت میں انہماک ضیق صدر سے بھی نجات دلا دے گا) امام رازی علیہ نے لکھا ہے کہ ان مشاغل ذکر و عبادت میں لگ جانے سے عالم قدس کے انوار کا فیضان شروع ہو جاتا ہے، اور اس سے دنیا بالکل حقیر و ہیچ نظر آنے لگتی ہے۔ اور اسی لیے غم و الم کی طرف سے بھی طبیعت ہلکی اور بے فکر ہو جاتی ہے۔ السّٰجِدِيْنَ۔ یعنی نماز پڑھنے والے۔ اے من المصلين (بیضاوی) والمراد والله اعلم من المصلين فكنى بالسجود عن الصلاة (بحر) مرشد تھانوی علیہ نے فرمایا کہ آیت میں غم و ضیق صدر کا علاج بتا دیا گیا ہے، اور وہ ذکر و توجہ الی الحق ہے۔ ف۸۶ اسی حالت ذکر و عبادت میں) گویا ارشاد یہ ہو رہا ہے کہ منکرین سے خفگی و بیزاری، جو بغض فی اللہ کا نتیجہ ہے، گو خود بھی ایک عبادت ہے لیکن ذکر و تسبیح الٰہی کی مداومت اس سے بھی افضل ہے۔ وقت وفات آئے تو اسی نام جاں بخش پر آئے۔ الْيَقِيْنُ۔ یقین یہاں بمعنی موت ہے۔ اے حتى ياتيك الموت (لسان) اليقين الموت لا نه تيقن لحاقه لكل مخلوق حى (تاج) اکثر ائمہ لغت کے نزدیک، موت اس لفظ کے حقیقی معنی ہیں اور بعض کے نزدیک مجازی۔ مال كثيرون الى انه حقيقى و صوّب بعضهم الى انه مجازى (تاج) خود قرآن مجید میں ایک جگہ اور بھی یقین موت ہی کے معنی میں آیا ہے۔ و كنا نكذب بيوم الدين حتى اتٰنا اليقين (مدثر) اور حدیث میں بھی حضرت عثمان بن مظعون صحابی کی شہادت کے سلسلہ میں لفظ یقین اسی معنی میں آیا ہے۔ اما هو فقد جاءه اليقين و انى لارجو له الخير (صحیح البخاری کتاب الجنائز) حضرت عبداللہ بن عمر صحابی اور تابعین میں مجاہد، معالم، حسن بصری، ابن زید، قتادہ وغیرہ سب اسی طرف گئے ہیں۔ اے الموت كمارُوى عن ابن عمرو الحسن و قتادة و ابن زيد (روح) اور جمہور مفسرین کا اسی پر اتفاق ہے۔ والجمهور على ان المراد باليقين الموت (بحر) انما المراد باليقين ههنا الموت (ابن کثیر) محققین نے لکھا ہے کہ یہ رد میں اُن مدعیان

باطل کے ہے جو کہتے ہیں کہ سلوک میں کوئی مرتبہ ایسا آتا ہے، جس میں تکلیفات شرعی ساقط ہو جاتی ہیں، اور یہ اعتقاد الحاد محض ہے۔ و یستدل بها علی تخطئة من ذهب من الملاحدة الی ان المراد بالیقین المعرفة فمتی و صل احدهم الی المعرفة سقط عنه التکلیف عندهم و هذا کفر و ضلال و جهل (ابن کثیر)

سورۂ نحل۔ ف۱ (اے منکرو!) منکرین بار بار شرارت وطعن کی راہ سے کہا کرتے تھے کہ عذابِ الٰہی اگر فی الواقع کوئی چیز ہے، تو آ کیوں نہیں جاتا۔ اُس میں آخر اتنی دیر کیوں لگ رہی ہے؟ جواب اسی کا ارشاد ہو رہا ہے۔ اَمْرُ اللّٰهِ یعنی سزائے کفر و شرک کا حکم الٰہی.... مراد عذابِ دنیوی بھی ہو سکتا ہے اور عذابِ قیامت بھی۔ قریب تو دونوں ہی عذاب آ چکے۔ ذلک و عید من الله لاهل الشرک به اخبرهم ان الساعة قد قربت و ان عذابهم قد حضر اجله فدنا (ابن جریر) هو تهدید من الله اهل الکفر به و برسوله و اعلام منه لهم قریب العذاب منهم والهلاک (ابن جریر) فالمراد به علی قول الجمهور یوم القیامة (روح) و عن ابن جریح تفسیر بنزول العذاب فقط فقال المراد بالامر هنا ما وعدالله تعالٰی نبیه ﷺ من النصر والظفر علی الاعداء والانتقام منهم بالقتل والسبی و نهب الاموال والاستیلاء علی المنازل والدیار (روح) ف۲ اس کی ذات بھی منزہ اور اس کی صفات بھی ارفع ان تمام نالائق اُمور سے جو اہل شرک و جاہلیت



اٰیاتها ۱۲۸ | ۱۶ سُوْرَةُ النَّحْلِ مَكِّيَّةٌ ۷۰ | رکوعاتها ۱۶

اس میں ۱۲۸ آیتیں | سورۂ نحل مکی ہے | اور ۱۶ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اَتٰٓى اَمْرُ اللّٰهِ فَلَا تَسْتَعْجِلُوْهُ ؕ سُبْحٰنَهٗ وَ تَعٰلٰى عَمَّا
اللہ کا حکم آ پہنچا تو اب اس میں جلدی نہ مچاؤ ف۱ پاک اور برتر ہے وہ (اللہ) شرک سے جو
يُشْرِكُوْنَ ۝۱ يُنَزِّلُ الْمَلٰٓئِكَةَ بِالرُّوْحِ مِنْ اَمْرِهٖ عَلٰى
یہ (لوگ) کرتے رہتے ہیں ف۲ فرشتوں کو وحی کے ساتھ اپنے حکم سے نازل کرتا رہتا ہے اپنے بندوں میں
مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖٓ اَنْ اَنْذِرُوْٓا اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ
جس پر وہ چاہے ف۳ (اس حکم کے ساتھ) کہ (لوگوں کو) خبردار کر دو، کہ کوئی معبود بجز میرے
اَنَا فَاتَّقُوْنِ ۝۲ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ بِالْحَقِّ ؕ
نہیں ہے۔ سو مجھی سے ڈرتے رہو ف۴ اس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا ہے حکمت کے ساتھ،
تَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝۳ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ
وہ برتر ہے ہر شرک سے، جو یہ (لوگ) کرتے رہتے ہیں ف۵ اس نے انسان کو نطفہ سے پیدا کیا
فَاِذَا هُوَ خَصِيْمٌ مُّبِيْنٌ ۝۴ وَ الْاَنْعَامَ خَلَقَهَا ۚ لَكُمْ
مگر وہ تو کھلم کھلا مقابلہ پر آ گیا ف۶ اور چوپائے بھی اسی نے بنائے، ان میں
فِيْهَا دِفْءٌ وَّ مَنَافِعُ وَ مِنْهَا تَاْكُلُوْنَ ۝۵ وَ لَكُمْ
تمہارے لئے گرم لباس بھی ہے، اور (اور بھی) فائدے ہیں، اور ان میں سے تم کھاتے بھی ہو ف۷ اور ان کی
فِيْهَا جَمَالٌ حِيْنَ تُرِيْحُوْنَ وَ حِيْنَ تَسْرَحُوْنَ ۝۶
وجہ سے تمہاری رونق بھی ہے جب کہ (ان کو) شام کے وقت (گھر) لاتے ہو اور جب کہ (انہیں) صبح کے وقت



اُس کی جانب منسوب کرتے رہتے ہیں۔ ف۳ یعنی انبیاء و مرسلین پر۔ مَنْ يَّشَآءُ نے ظاہر کر دیا کہ نبوت عطیہ الٰہی ہے، امر استحقاقی نہیں۔ بِالرُّوْحِ۔ روح سے مراد یہاں وحی الٰہی ہے۔ بالروح ای بالوحی (ابن جریر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) المراد من الروح الوحی و هو کلام الله (کبیر) مِنْ اَمْرِهٖ میں اس کی تاکید ہے کہ یہ نزول ملائکہ و نزول وحی اللہ ہی کے حکم سے ہوتا ہے، کوئی اور اس میں دخیل نہیں۔ یعنی ان ذلک التنزیل والنزول لا یکون الا بامر الله تعالٰی (کبیر) فرشتوں کا قرآن مجید میں جہاں جہاں ذکر ہے، وہاں برابر اسی طرح کی قیدیں لگا دی ہیں۔ مقصد یہ ظاہر کرنا ہے کہ فرشتے اپنی طرف سے کسی امر میں سبقت کی مجال نہیں رکھتے، پابند ہیں تمام تر حکم الٰہی کے۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ اس طرح کی متعدد آیات نقل کر کے لکھتے ہیں:۔ کل هذا الاٰیات دالة علی انهم لا یقدمون علی عمل من الاعمال الا بامر الله تعالٰی و اذنه (کبیر) دیوتا پرستی ملائکہ پرستی ہی کا دوسرا نام ہے۔ قرآن مجید کا اس لیے اس باب میں اس قدر اہتمام و احتیاط بالکل قدرتی ہے۔ اَلْمَلٰٓئِكَةَ صیغۂ جمع میں بہ معنی جنس ملائکہ ہے، خواہ مراد اس سے صرف حضرت جبرئیل ہی ہوں۔ لیکن جیسا کہ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے، رسول اللہ ﷺ پر نزول تنہا جبرئیل علیہ السلام کا تھا ہی کب۔ کبھی غزوات میں فرشتوں کی پوری پوری فوجیں اتاری جاتیں، کہیں ملک الجبال آپ کی خدمت میں پہنچ جاتے، کبھی ملک البحار، کبھی کوئی اور۔ الله سبحانه و تعالٰی ما انزل علی محمد ﷺ جبرئیل وحده بل فی اکثر الاحوال کان ینزل مع جبریل افواجا من الملئکة (کبیر) المراد بالملئکة عندالجمهور جبریل علیه السلام و یسمی الواحد بالجمع کما قال الواحدی اذا کان رئیسا و عند بعض هو علیه السلام و من معه من حفظة الوحی (روح) مِنْ کو بعض نے بیانیہ و تفسیر یہ لیا ہے، اور مِنْ اَمْرِهٖ سے وحی ہی مراد رکھی ہے۔ من امره بیان للروح المراد به الوحی (روح) ترجمہ اس صورت میں یوں ہوگا:۔ ”نازل کرتا ہے فرشتوں کو وحی یعنی اپنے حکم کے ساتھ“۔ اس میں اشارہ ادھر بھی ہے کہ پیمبر پر وحی جو آتی ہے ملائکہ امین و صادق کے ذریعہ سے آتی ہے، کسی شیطان فاسق کے ذریعہ سے نہیں۔ نیز آیت سے اس کی تعلیم بھی مل جاتی ہے کہ پیمبر صاحب وحی ہو جانے کے بعد بھی بندہ رہتا ہے، اور فرشتے بھی بہ ایں کمال تقرب و منزلت حد عبودیت سے نہیں آگے بڑھنے پاتے۔ ف۴ (اور میرے مقابلہ میں کسی کو خاطر میں نہ لاؤ) انذار ایسا اعلان ہے جس کے ساتھ خوف بھی ملا جلا ہو۔ الانذار هو الاعلام مع التخویف (کبیر) ف۵ آیت سے کئی تعلیمات حاصل ہوئیں، مثلاً یہ کہ (۱) آسمان و زمین خود ساختہ نہیں، مخلوق ہیں۔ (۲) مخلوق اللہ کی ہے نہ کہ کسی اور کی۔ (۳) ان سب کی خلقت بلا کسی غرض و مقصد کے، سیر و تفریح، کھیل و تماشہ کی طرح نہیں، گہرے حکیمانہ مقصد ہی سے ہوئی ہے۔ ف۶ اور اپنے رب کی ذات و صفات کے باب میں کیسے کیسے مناقشے برپا کر دیے۔ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ یہاں یہ یاد دلا دیا کہ انسان جو استکبار و انانیت سے لبریز ہو جاتا ہے، حقیقۃً اُس کی اصل مادی ہے کتنی حقیر و پست! ف۷ مطلب یہ ہوا کہ چوپایوں میں کوئی شانِ ربوبیت و الوہیت اصلاً نہیں۔ سب کے سب اللہ کے مخلوق و مربوب ہیں، انسان ہی کے نفع و خدمت کے لیے۔ نہ کہ اُلٹے انسان کے مخدوم اور دیوتا بننے کے قابل — یہ تردید ہو رہی ہے اُن مشرک و جاہل قوموں کی جنہوں نے گائے اور بیل اور بھینس وغیرہ کی پرستش کی ہے۔ دِفْءٌ لفظی معنی سرمائی پوشش کے ہیں۔ الدفئ غلاف البرد (راغب) اس عموم میں دوشالے، شال، پوستین، دھسے، خیمے، ڈیرے وغیرہ سب آ گئے۔ وَ مَنَافِعُ چنانچہ کوئی چوپایہ ہل چلانے کے کام میں آتا ہے، کوئی سواری کے، کوئی بار برداری کے، اور کسی کی جلد سے جوتے اور بکس اور دوسرے قسم کا چرمی سامان بنتا ہے۔ وقس علی ہذا فقہاء نے آیت سے استدلال کیا ہے کہ چوپایوں کی کھال، اون وغیرہ سے نفع حاصل کرنا، زندہ اور مردہ دونوں حالتوں میں جائز ہے۔ ذلک یقتضی جواز الانتفاع باصوافها و او بارها فی سائر الاحوال من حیاة او موت (جصاص)

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ف۸ محققین نے لکھا ہے کہ منافع ضروری کے بعد جمال کا ذکر لانا اس کی دلیل ہے کہ زینت، جمال وغیرہ مصالح زاید کا قصد بھی معتر نہیں، جبکہ مانع شرعی (مثلاً فخر وتکبر) سے خالی ہو، اور کوئی امر مباح مقصود ہو، مثلاً دفع مذلت یا حصول مسرت۔ ف۹ یعنی دُور دراز مقامات کی مسافت طے کرنے اور سامان منتقل کرنے میں کیسی مدد اور سہولت، اونٹ، گھوڑے، بیل وغیرہ سے میسر آجاتی ہے۔ ف۱۰ (چنانچہ تمہارے نفع اور آسائش کے لیے کیسے کیسے سامان اُس نے بہم پہنچا دیئے!) ف۱۱ اس عموم کے تحت میں جانوروں کے علاوہ تمام انسان کی ایجاد کی ہوئی سواریاں بھی قیامت تک کے لیے آگئیں۔ انسانی صنعت وصناعت کی مدد سے جو جو طریقے حمل ونقل کے نکلے ہیں، وہ آخر اللہ ہی کے خلق میں داخل ہیں۔ وَ الْخَیْلَ وَ الْبِغَالَ وَ الْحَمِیْرَ مشرک قوموں نے گھوڑے کی بھی پرستش کی ہے اور گدھے کی بھی۔ ملاحظہ ہوں انگریزی تفسیر القرآن کے حاشیے۔ عرب میں ان تینوں جانوروں کی بڑی اہمیت تھی۔ چنانچہ ہٹی نے اپنی ''تاریخ عرب'' میں لکھا ہے



وَ تَحۡمِلُ اَثۡقَالَکُمۡ اِلٰی بَلَدٍ لَّمۡ تَکُوۡنُوۡا بٰلِغِیۡهِ اِلَّا

(چرنے) چھوڑ دیتے ہو، ف۸ اور وہ تمہارے بوجھ بھی ایسے شہر کو لے جاتے ہیں جہاں تم بغیر نفس کی سخت مشقت

بِشِقِّ الۡاَنۡفُسِ ؕ اِنَّ رَبَّکُمۡ لَرَءُوۡفٌ رَّحِیۡمٌ ۙ﴿۷﴾

کے پہنچ نہیں سکتے ف۹ تمہارا پروردگار بے شک بڑا شفقت والا ہے، بڑا رحمت والا ہے، ف۱۰

وَّ الۡخَیۡلَ وَ الۡبِغَالَ وَ الۡحَمِیۡرَ لِتَرۡکَبُوۡهَا وَ زِیۡنَۃً ؕ

اور (اسی نے پیدا کئے) گھوڑے اور خچر اور گدھے تاکہ تم ان پر سوار ہو اور زینت کے لئے بھی،

وَ یَخۡلُقُ مَا لَا تَعۡلَمُوۡنَ ﴿۸﴾ وَ عَلَی اللّٰهِ قَصۡدُ السَّبِیۡلِ

اور وہ پیدا کرتا رہتا ہے ایسی چیزیں جن کی تم کو خبر نہیں ف۱۱ اور اللہ ہی پر ہے راستہ (کا دکھانا) ف۱۲

وَ مِنۡهَا جَآئِرٌ ؕ وَ لَوۡ شَآءَ لَهَدٰىکُمۡ اَجۡمَعِیۡنَ ﴿۹﴾ ع هُوَ

اور بعض اس میں سے ٹیڑھے بھی ہیں ف۱۳ اور اگر اللہ چاہتا تو تم سب ہی کو راہ یاب کر دیتا ف۱۴ وہ (اللہ)

الَّذِیۡۤ اَنۡزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً لَّکُمۡ مِّنۡهُ شَرَابٌ

وہی ہے جس نے تمہارے لئے آسمان سے پانی برسایا جس سے تمہیں پینے کو ملتا ہے

وَّ مِنۡهُ شَجَرٌ فِیۡهِ تُسِیۡمُوۡنَ ﴿۱۰﴾ یُنۡۢبِتُ لَکُمۡ بِهِ

اور اسی سے سبزہ زار پیدا ہوتے ہیں جن میں تم مویشی چراتے ہو، ف۱۵ اور اسی سے تمہارے لئے کھیتی

الزَّرۡعَ وَ الزَّیۡتُوۡنَ وَ النَّخِیۡلَ وَ الۡاَعۡنَابَ وَ مِنۡ کُلِّ

اگاتے ہیں نیز زیتون اور کھجور اور انگور اور ہر قسم کے

الثَّمَرٰتِ ؕ اِنَّ فِیۡ ذٰلِکَ لَاٰیَۃً لِّقَوۡمٍ یَّتَفَکَّرُوۡنَ ﴿۱۱﴾

پھل بے شک اس میں (بڑی) نشانی ہے ان لوگوں کے لئے جو سوچتے رہتے ہیں ف۱۶

وَ سَخَّرَ لَکُمُ الَّیۡلَ وَ النَّهَارَ ۙ وَ الشَّمۡسَ وَ الۡقَمَرَ ؕ

اور اسی نے تمہارے (فائدہ کے) لئے (اپنا) مسخر کیا ہے رات کو اور دن کو اور سورج کو اور چاند کو،



کہ نجد کے گھوڑے اور حسا کے گدھے اور عمان کے خچر ساری دنیا میں مشہور ہیں (صفحہ ۲۲) وَ زِیۡنَۃً یعنی طرح طرح کے نفیس سامانِ آرائش وزینت انہی جانوروں سے حاصل ہوتے رہتے ہیں۔ اور خود یہ جانور بھی تجمل وتزئین انسانی کا ذریعہ ہیں۔ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۸۔ نیز ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ جن فقہاء نے گھوڑے اور خچر اور گدھے کے گوشت کو ناجائز قرار دیا ہے، اُن کا ایک استدلال اس آیت سے بھی ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ اِدھر جہاں اَنعام (مویشیوں) کا ذکر آیا، وہاں حق تعالیٰ نے وَمِنۡهَا تَاۡکُلُوۡنَ کی بھی تصریح کر دی۔ اور یہاں صرف لِتَرۡکَبُوۡهَا وَ زِیۡنَۃً ہے، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ جانور صرف سواری اور آرائش کے کام کے ہیں، کھانے کے لیے نہیں۔ ف۱۲ (طالبانِ حق کے لیے) عَلَی اللّٰهِ سے مراد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے طالبانِ حق کو راہِ راست دکھا ہی دیتا ہے۔ یہ مراد نہیں (جیسا کہ معتزلہ نے سمجھ لیا ہے) کہ اللہ پر راہِ راست دکھانا واجب ہے۔ والمراد علی اللہ بحسبه الفضل و الکرم ان یبین دین الحق والمذهب الصحیح (کبیر) ای اقامة السبیل و تعدیلها رحمةً و فضلاً (بیضاوی) و لیس ذٰلک للوجوب اذلا یجب علی اللہ شیئاً ولکن یفعل ذٰلک تفضلاً (مدارک) قَصۡدُ السَّبِیۡلِ۔ قصد یہاں صورۃً مصدر ہے، لیکن معنیٰ فاعل یعنی راہ قاصد یا مستقیم۔ الطریق الموصل الی الحق (کشاف) مصدر بمعنی الفاعل وهو القاصد یقال سبیل قصد وقاصد ای مستقیم (کشاف) اَلسَّبِیۡلِ۔ صورۃً مفرد ہے لیکن مراد جنس سبیل ہے۔ المراد بالسبیل الجنس ولذٰلک اضاف الیها القصد (کشاف) ف۱۳ یعنی ایسے راستے جو دینِ حق کے خلاف ہیں، اور حق تعالیٰ تک نہیں پہنچاتے۔ اور ان پر چلنے سے بچنے کا حکم ہے۔ مراد اس سے کفر وضلالت کے مختلف طریقے ہیں۔ یعنی من السبیل ما هو جائر غیر قاصد للحق وهو انواع الکفر والضلال (کبیر) مِنۡهَا ضمیر سبیل کی طرف ہے، جو لغت حجاز میں مؤنث ہے۔ تعود علی السبیل وهی مؤنثة فی لغة الحجاز (کبیر) جَآئِرٌ۔ جور کے معنیٰ حق سے انحراف یا کجی کے ہیں۔ ای عادل مائل ومعنی الجور فی اللغة المیل عن الحق (کبیر) ف۱۴ (لیکن اس کی مشیت تکوینی میں ہدایت عام وعالمگیر واضطراری نہیں رکھی گئی، بلکہ صرف انہی افراد کے لئے رکھی گئی، جو اپنے ارادہ سے حق کی تلاش کریں) ف۱۵ یہاں یہ بتایا کہ کھانے پینے کی ساری لذتوں اور نعمتوں کا آخری سرا اسی قادر مطلق کے ہاتھ میں ہے۔ شجر کے عموم میں پودے، درخت، جھاڑیاں، گھاس سب داخل ہیں۔ قال الزجاج کل ما تنبت علی الارض فهو شجر (کبیر) ای نبات مطلقًا سواء کان له ساق ام لا کما نقل عن الزجاج (روح) یہاں مراد چراگاہیں ہیں۔ یعنی الشجر الذی ترعاه المواشی (کشاف) ف۱۶ یعنی اس سارے محکم نظام وانتظام نباتی میں اہل فکر وتدبر کے لئے اللہ کی ربوبیت، قدرت، حکمت وتوحید کی بڑی بڑی نشانیاں موجود ہیں۔ الزَّیۡتُوۡنَ وَ النَّخِیۡلَ وَ الۡاَعۡنَابَ۔ زیتون کھجور، انگور کے طبی فوائد نیز اہل عرب کے لئے ان کی اہمیت خصوصی پر ملاحظہ ہوں انگریزی تفسیر القرآن کے حاشیے۔ یُنۡۢبِتُ لَکُمۡ سے یہ مسئلہ ایک بار پھر روشنی میں آگیا کہ یہ سارا انتظام نباتی انسان ہی کے لئے ہے۔

وَالنُّجُوْمُ مُسَخَّرٰتٌۢ بِاَمْرِهٖ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ

اور ستارے بھی اس کے حکم سے مسخر (قدرت) ہیں بے شک اس میں ان لوگوں کے لئے (بڑی) نشانیاں ہیں

لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ۙ﴿۱۲﴾ وَ مَا ذَرَاَ لَكُمْ فِي الْاَرْضِ

جو عقل سے کام لیتے رہتے ہیں، و۱۷ اور (ان چیزوں کو بھی مسخر بنایا) جنہیں زمین پر تمہارے لئے پھیلایا،

مُخْتَلِفًا اَلْوَانُهٗ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لِّقَوْمٍ

ان کے اقسام مختلف ہیں، بے شک اس میں بھی نشانی ہے ان لوگوں کے لئے

يَّذَّكَّرُوْنَ ﴿۱۳﴾ وَ هُوَ الَّذِيْ سَخَّرَ الْبَحْرَ لِتَاْكُلُوْا

جو نصیحت حاصل کرتے رہتے ہیں و۱۸ اور وہ وہی (اللہ) ہے جس نے سمندر کو مسخر کر رکھا ہے تاکہ تم اس میں

مِنْهُ لَحْمًا طَرِيًّا وَّ تَسْتَخْرِجُوْا مِنْهُ حِلْيَةً

سے تازہ گوشت کھاؤ و۱۹ اور تاکہ تم اس میں سے زیور نکالو جسے تم

تَلْبَسُوْنَهَا ۚ وَ تَرَى الْفُلْكَ مَوَاخِرَ فِيْهِ وَ لِتَبْتَغُوْا

پہنتے ہو و۲۰ اور تو کشتیوں کو دیکھتا ہے کہ اس میں پانی چیرتی ہوئی چلی جاتی ہیں تاکہ تم اللہ کے

مِنْ فَضْلِهٖ وَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ﴿۱۴﴾ وَ اَلْقٰى فِي

فضل سے تلاش کرتے رہو، اور تاکہ تم (اس کا) شکر ادا کرتے رہو و۲۱ اور اس نے زمین میں

الْاَرْضِ رَوَاسِيَ اَنْ تَمِيْدَ بِكُمْ وَ اَنْهٰرًا وَّ سُبُلًا

پہاڑ رکھ دیئے ہیں تاکہ وہ تم کو لے کر ڈگمگانے نہ لگے و۲۲ اور دریا اور راستے (بنا دیئے)

لَّعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ۙ﴿۱۵﴾ وَ عَلٰمٰتٍ ؕ وَ بِالنَّجْمِ هُمْ

تاکہ تم راہ پاتے رہو اور علامتیں بھی (بنائیں) و۲۳ اور ستاروں سے بھی (لوگ)

يَهْتَدُوْنَ ﴿۱۶﴾ اَفَمَنْ يَّخْلُقُ كَمَنْ لَّا يَخْلُقُ ؕ اَفَلَا

راہ پاتے رہتے ہیں و۲۴ اچھا تو کیا وہ جو پیدا کرتا ہے اسی جیسا ہو جائے گا جو پیدا نہیں کر سکتا؟ تو کیا تم



و۱۷ یعنی اس سارے نظام فلکی کے جزئیات و تفصیلات پر اگر عقل و تدبر سے کام لو، تو تم خود بول اٹھو گے کہ بیشک جس نے ایسے کامل و مستحکم انتظامات کر رکھے ہیں وہی ذاتِ واحد قادر مطلق و حکیم کل اور سب کی پروردگار ہے۔ سَخَّرَ لَكُمُ ... بِاَمْرِهٖ۔ یہاں یہ بتایا ہے کہ سارے مخلوقات جو اپنے فرائض تکوینی انجام دیتے رہتے ہیں، ان سے مقصود خلیفۃ اللہ، نوع بشری کی خدمت ہے، تو یہ کیسی الٹی سمجھ اور کس درجہ حماقت و سخافت ہے کہ خود انہی خادموں کو دیوی، دیوتا کے مرتبہ تک پہنچا دیا جائے! مُسَخَّرٰتٌۢ بِاَمْرِهٖ۔ سارے اجرام فلکی بہ ایں عظمت و بے نہایتی اللہ کے قوانین طبعی ہی کے پابند ہیں، اور ان سے بال بھر ادھر ادھر نہیں ہٹ سکتے۔— مشرک قوموں کی دیو مالا اٹھا کر دیکھئے چندر ماں برہسپت دیوتا سے لڑتے نظر آئیں گے۔ اور زہرہ و عطارد کے درمیان جنگ ہوتی ملے گی۔ و۱۸ ایک ہی سطح زمین پر، ایک ہی آفتاب کی روشنی میں، ایک ہی فضائے ہوائی میں، ایک ہی بارش سے اور بعض اوقات تو فضا میں ایک دوسرے سے بالکل متصل ہی، مختلف شکل و صورت کے، مختلف جسامت کے، مختلف مزہ اور بو باس کے، مختلف رنگوں کے، مختلف خاصیتوں کے پھول، پھل، میوے، غلے پیدا کرتے رہنا جس قدر حکیمانہ انتظام قدرت پر دلالت کر سکتا ہے، کسی صاحب نظر و اہل بصیرت سے مخفی نہیں، اَلْوَانُهٗ۔ لون کے اصلی معنی تو رنگ کے ہیں لیکن الوان سے انواع و اقسام بھی مراد ہوتی ہیں۔ ويعبر بالالوان عن الاجناس والانواع (راغب) و۱۹ (حلال دریائی جانوروں کا) اَلْبَحْرَ۔ بحر کا مفہوم عربی میں وسیع ہے۔ سمندر اور دریا دونوں اس کے تحت میں آجاتے ہیں۔ البحر يشمل الملح والعذب (بحر) اصل البحر كل مكانٍ واسع جامعٍ للماء الكثير (راغب) سَخَّرَ الْبَحْرَ۔ یعنی دریا و سمندر بھی اسی کے قانون تکوینی کے محکوم و مسخر ہیں۔ نہ خود آفریدہ ہیں نہ خود مختار— مصر میں دریائے نیل کی پرستش کا نظارہ اسی طرح عام رہ چکا ہے، جس طرح آج ہندوستان میں گنگا مائی اور جمنا مائی، اور سرجو مائی اور نربدا مائی اور تاپتی مائی اور بھاگیرتی مائی، اور اور بے شمار دریاؤں کی پرستش کا ہے۔ و۲۰ جیسے موتی یا مونگے۔ صوفیۂ محققین نے کہا ہے کہ پر زینت لباس جبکہ حاجب عن الحق نہ ہو، خلاف طریق نہیں۔ و۲۱ یہ ابتغاء فضل اور توقع شکر اس کی صاف دلیل ہیں کہ بڑی سی بڑی بحری تجارتیں کرنا، اور ان سے نفع اٹھانا ذرا بھی منافی تقویٰ نہیں۔ تَرَى الْفُلْكَ۔ خطاب عام ناظرین سے ہے۔ فِيْهِ۔ یعنی دریا میں، سمندر میں۔ لِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ۔ یعنی ان بحری سواریوں سے تجارت کرو۔ ابتغاء فضل سے مراد تجارت ہے۔ ابتغاء الفضل اى التجارة (کشاف) و۲۲ (اور یہ پہاڑ سطح زمین کا توازن قائم رکھیں) اَنْ تَمِيْدَ بِكُمْ سے جس حرکت ارض کی نفی مقصود ہے وہ زمین کی دولابی یا اضطرابی حرکت ہے، جیسے ہلکا جسم ہوا سے پھانے لگتا ہے۔ مطلق حرکت ارض کے مسئلہ کو، جو تمام تر ایک سائنسی بحث ہے، قرآن مجید کی کم از کم اس آیت سے نفیاً و اثباتاً کوئی تعلق نہیں۔ و۲۳ (انہی راستوں کی شناخت کے لئے) ٹیلے، پہاڑیاں، درخت، چشمے وغیرہ سب علاماتِ راہ کا کام دیتے ہیں۔ و۲۴ ستاروں کی قدر و قیمت اس حیثیت سے کوئی سمندر کے ملاحوں، جہاز رانوں کشتی بانوں اور صحرا اور ریگستان کے مسافروں سے پوچھے! اس دورِ ترقی میں بھی بڑے بڑے دخانی جہازوں کے کپتانوں کا سہارا بھی "قطب نما" ہی رہتا ہے! یعنی وہ آلہ جو قطب "ستارہ" کی سمت متعین کرتا رہتا ہے۔ بِالنَّجْمِ۔ نجم بہ طور اسم جنس کے آیا ہے۔ صرف صورۃً مفرد ہے نہ کہ معنًی والمراد بالنجم الجنس (کبیر)

تَذَكَّرُوْنَ ⑰ وَ اِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا ؕ

(اتنا بھی) غور نہیں کرتے ف۲۵ اور اگر تم اللہ کی نعمتوں کو شمار کرنے لگو تو ان کا احاطہ نہ کر پاؤ گے ف۲۶

اِنَّ اللّٰهَ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ⑱ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تُسِرُّوْنَ

بے شک اللہ بڑا مغفرت والا ہے بڑا رحمت والا ہے ف۲۷ اور اللہ جانتا ہے اس کو بھی جو تم چھپاتے ہو

وَ مَا تُعْلِنُوْنَ ⑲ وَ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

اور اس کو بھی جو تم ظاہر کرتے ہو ف۲۸ اور جن کو یہ اللہ کے علاوہ پکارتے ہیں

لَا يَخْلُقُوْنَ شَيْـًٔا وَّ هُمْ يُخْلَقُوْنَ ⑳ ؕ اَمْوَاتٌ غَيْرُ

وہ کسی کو پیدا نہیں کر سکتے اور وہ خود بھی مخلوق ہیں ف۲۹ اور وہ مردے ہیں نہ کہ

اَحْيَآءٍ ۚ وَ مَا يَشْعُرُوْنَ ۙ اَيَّانَ يُبْعَثُوْنَ ㉑ ع اِلٰهُكُمْ

زندہ اور ان کو اتنی بھی خبر نہیں کہ (مردے) کب اٹھائے جائیں گے ف۳۰ تمہارا خدا

اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ فَالَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ قُلُوْبُهُمْ

ایک ہی خدا ہے البتہ جو لوگ آخرت پر ایمان نہیں لاتے ان کے دل منکر

مُّنْكِرَةٌ وَّ هُمْ مُّسْتَكْبِرُوْنَ ㉒ لَا جَرَمَ اَنَّ اللّٰهَ

ہو رہے ہیں اور وہ تکبر کر رہے ہیں ف۳۱ اللہ ضرور جانتا ہے اس کو بھی کہ

يَعْلَمُ مَا يُسِرُّوْنَ وَ مَا يُعْلِنُوْنَ ؕ اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ

جو کچھ وہ چھپاتے ہیں اور اس کو بھی جو کچھ کہ وہ ظاہر کرتے ہیں بے شک وہ تکبر کرنے والوں کو

الْمُسْتَكْبِرِيْنَ ㉓ وَ اِذَا قِيْلَ لَهُمْ مَّاذَآ اَنْزَلَ رَبُّكُمْ ۙ

پسند نہیں کرتا ف۳۲ اور جب ان سے پوچھا جاتا ہے کہ تمہارے پروردگار نے کیا چیز نازل کی

قَالُوْٓا اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ㉔ ۙ لِيَحْمِلُوْٓا اَوْزَارَهُمْ

تو کہتے ہیں کہ (وہی) اگلوں کے بے سند قصے ف۳۳ نتیجہ یہ ہے کہ قیامت کے دن یہ اپنے (گناہوں کا بھی)

ع ١٢/٨

ف۲۵ خطاب مشرکوں سے ہے کہ تم اتنی موٹی بات بھی نہیں سمجھتے، اور اتنا واضح اور بیّن فرق بھی تمہیں محسوس نہیں ہوتا۔ ف۲۶ یعنی یہ چند نعمتیں تو محض نمونہ کے طور پر بیان ہوئیں، ورنہ اللہ کی بے
نعمتوں کا حصر بھلا کس کے امکان میں ہے؟ نِعْمَةَ اللّٰهِ۔ نعمة صورةً مفرد
۔ معنًی بہ طور اسم جنس آیا ہے۔ تمام اقسام نعمت کو شامل۔ ف۲۷ چنانچہ
ت غفر کے تقاضہ سے وہ مشرکین وملحدین تک کی توبہ قبول کر کے انہیں
ش دیتا ہے۔ اور صفت رحم کے تقاضہ سے وہ مشرکوں اور کافروں کو ان کی
ندگی میں دنیوی نعمتوں سے یکسر محروم نہیں کرتا۔ ف۲۸ یعنی یہ حاضر وغائب
ی تفریق تو ہمارے معیار سے ہے۔ اللہ کے لئے ہر شے یکساں، اور اس پر
ب عیاں ہے۔ اس کا علم کامل بھی ہے، محیط بھی۔ ف۲۹ یعنی ان مشرکین کی
سی حماقت ہے کہ دیوی دیوتا انہیں بنائے ہوئے ہیں، جو ایک گھاس کے
ے تک کی تخلیق پر قادر نہیں، بلکہ خود اپنے وجود تک کے لئے بھی خالق
ئنات کے محتاج ہیں۔ ف۳۰ چنانچہ بعض کو تو سرے سے بعث کا علم
حساس ہی نہیں۔ بعض جن کو اتنا علم ہے، انہیں بھی وقت معین کا علم نہیں۔
یسے بے خبروں کو، ایسے ناقص علم والوں کو معبود تسلیم کر لینا جہل وسفاہت کی
نتہاء ہے! اَمْوَاتٌ غَيْرُ اَحْيَآءٍ۔ یہ صفت کسی نہ کسی معنٰی میں سارے
معبودانِ باطل میں مشترک پائی جاتی ہے...... مورتیوں کا بے جان ہونا تو ظاہر
ی ہے۔ باقی جن "بزرگوں" کی پرستش کی جاتی ہے، وہ بھی یا تو وفات پائے
ئے ہوتے ہیں، اور یا عنقریب وفات پانے والے ہیں۔ ف۳۱ (قبولِ
ق سے) اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ۔ خطاب ساری نسل انسانی سے ہے۔ سب کو
یا ہے کہ حق تعالیٰ لاثانی اور لاشریک لہٗ ہے۔ یعنی حق کے اتنے وضوح کے
بعد بھی ایمان نہیں لاتے۔ قُلُوْبُهُمْ مُّنْكِرَةٌ۔ یعنی ان کے قلب ایسے ناکارہ
ور فاسد ہو چکے ہیں کہ وہ ہر معقول بات سے انکار ہی پر تلے ہوئے ہیں۔ ان
کے دلوں میں نہ حق کی طلب وتلاش ہے، اور نہ کوئی فکر عاقبت ہے۔ ف۳۲
چنانچہ ہر مستکبر کو سزا بھی وقت مقرر پر دے گا) خوب غور کر کے دیکھا
ائے، تو معلوم ہوگا کہ دین حق قبول کر لینے کے بعد بہر حال نفس کو قانونِ
ہی کی اطاعت میں دینا پڑتا ہے، اور یہ اکثر طبائع کو بھی سخت گراں گزرتا
ہے۔ ان کے انکار والحاد کی بنیاد عموماً خودسری، خود بینی وخود رائی ہی پر ہوئی
ہے۔ ف۳۳ یہ گہر افشانی قرآن مجید جیسی محقق کتاب سے متعلق!!......
مشرکین مکہ تو خیر اپنی بے خبری، تاریک خیالی اور جہالت کے لئے ضرب المثل
ہیں، کمال یہ ہے کہ آج فرنگستان کے بڑے بڑے "روشن خیال" مدعیان
علم ودانش بہک بہک کر بس یہی کہتے ہیں کہ "قرآن" میں ہے کیا، یہود
نصاریٰ کی کتابوں سے کچھ قصے لے کر انہیں مسخ وتحریف کے بعد جمع کر
دیا گیا ہے۔" لَهُمْ سے مراد مشرکین قریش ہیں۔ وَ اِذَا قِيْلَ لَهُمْ۔ یعنی
جب ان سے باہر کا کوئی شخص سوال کرتا ہے۔ یا خود آپس میں یہ ایک دوسرے سے پوچھ پاچھ کرتے ہیں۔

كَامِلَةً يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ ۙ وَ مِنْ اَوْزَارِ الَّذِيْنَ يُضِلُّوْنَهُمْ

پورا بوجھ اٹھائیں گے اور ان لوگوں کے بھی (گناہوں کا) بوجھ جنہیں یہ بغیر علم سے کام لئے

بِغَيْرِ عِلْمٍ ؕ اَلَا سَآءَ مَا يَزِرُوْنَ ۟ؑ ﴿۲۵﴾ قَدْ مَكَرَ الَّذِيْنَ

گمراہ کر رہے ہیں دیکھو جی! (کیسا) برا ہے (یہ بوجھ) جو اپنے اوپر لاد رہے ہیں و۳۴ بڑی بڑی چالیں وہ

مِنْ قَبْلِهِمْ فَاَتَى اللّٰهُ بُنْيَانَهُمْ مِّنَ الْقَوَاعِدِ فَخَرَّ

لوگ چلے جو ان کے قبل تھے سو اللہ نے ان کی (ساری) عمارت جڑ بنیاد سے اکھیڑ دی پھر ان کے اوپر سے

عَلَيْهِمُ السَّقْفُ مِنْ فَوْقِهِمْ وَ اَتٰىهُمُ الْعَذَابُ مِنْ

ان پر چھت آ پڑی اور ان پر عذاب اس طرف سے آیا جدھر سے

حَيْثُ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴿۲۶﴾ ثُمَّ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ يُخْزِيْهِمْ

ان کو خیال بھی نہ تھا و۳۵ پھر قیامت کے دن (اللہ) انہیں رسوا کرے گا

وَ يَقُوْلُ اَيْنَ شُرَكَآءِيَ الَّذِيْنَ كُنْتُمْ تُشَآقُّوْنَ

اور کہے گا میرے وہ "شریک" کہاں ہیں جن کے باب میں تم لڑا جھگڑا

فِيْهِمْ ؕ قَالَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ اِنَّ الْخِزْيَ الْيَوْمَ

کرتے تھے و۳۶ علم والے (اس وقت) بول اٹھیں گے کہ آج (پوری) رسوائی

وَالسُّوْٓءَ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ﴿۲۷﴾ ۙ الَّذِيْنَ تَتَوَفّٰىهُمُ

اور سختی کافروں پر ہے و۳۷ جن کی جانیں فرشتوں نے

الْمَلٰٓئِكَةُ ظَالِمِيْٓ اَنْفُسِهِمْ ۪ فَاَلْقَوُا السَّلَمَ مَا كُنَّا

اس حال میں قبض کی تھیں کہ وہ اپنے اوپر ظلم کر رہے تھے و۳۸ تب وہ صلح کا پیغام ڈال چلیں گے

نَعْمَلُ مِنْ سُوْٓءٍ ؕ بَلٰٓى اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌۢ بِمَا كُنْتُمْ

کہ ہم تو کوئی برائی نہیں کرتے رہے و۳۹ ضرور (کرر ہے تھے) بے شک اللہ خوب جانتا ہے اس کو جو کچھ



و۳۴ وعید ان لوگوں کے حق میں ارشاد ہو رہی ہے، جو دوسروں سے قرآن کا تعارف اسے اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ کہہ کر کراتے تھے۔ آخرت میں یہ اپنے انکار کا ثمرہ بھی چکھیں گے، اور دوسروں کے گمراہ کرنے کا بھی۔ لِيَحْمِلُوْٓا میں ل عاقبت کا ہے۔ اللام لام العاقبة (کبیر) بِغَيْرِ عِلْمٍ۔ یعنی قرآن مجید کے متعلق ایسی بے سروپا رائے یہ خود ہی بلا تحقیق، بلا سند، بلا ثبوت دے بیٹھتے ہیں۔ و۳۵ واقعاتِ تاریخی کو یہاں تمثیلی رنگ انشاء میں پیش کیا گیا ہے۔ یعنی جن پر قوت وشوکت منکرین سابقین نے انبیاء کرام کے خلاف خوب خوب منصوبے گانٹھے تھے، بڑی بڑی زبردست چالیں سوچی تھیں، حق تعالیٰ نے ان کی ایک نہ چلنے دی۔ ان کی ساری خیالی عمارتیں مسمار ہو کر رہیں، اور وہ اس طرح برباد ونابود ہوئے کہ جیسے سب چھت کے نیچے دب کر رہ گئے۔ مِنْ حَيْثُ لَا يَشْعُرُوْنَ۔ شامت زدہ قوموں پر تباہی عموماً ایسے ہی راستوں اور طریقوں سے آتی ہے، جدھر ان کا خیال وگمان بھی نہیں ہوتا۔ و۳۶ (اہل ایمان سے) یعنی آخرت میں منکرین پوری اور انتہائی طور پر ذلت ورسوائی کے شکار ہوں گے، اور انہیں اور زیادہ جلانے، کڑھانے کے لیے اُن سے سوال ہوگا، کہ اب بتلاؤ، وہ تمہارے معبود کدھر گئے، جنہیں تم شریک الوہیت سمجھا کرتے تھے، اور جن کی خاطر تم اہل ایمان سے لڑتے جھگڑتے رہتے تھے۔ شُرَكَآءِيَ یعنی میرے شریک تمہارے زعم و پندار کے مطابق۔ ای شرکاءی فی زعمکم و اعتقادکم (کبیر عن الزجاج) علی الاضافة الی نفسه حکایة لاضافتهم (کشاف) اللذین کنتم تزعمون فی الدنیا انهم شرکاءی (ابن جریر) و۳۷ وہ منکرین مردود ومخذول تو کیا جواب دیں گے، البتہ اہل حق پکار اٹھیں گے کہ آج کے دن (جیسا کہ ہم دنیا میں کہا کرتے اور سمجھتے رہتے تھے) پوری ذلت ورسوائی اور ساری سختی ومصیبت منکرین حق ہی کے لیے ہے! فرقۂ مرجئہ نے یہیں سے یہ استدلال کیا ہے کہ عذابِ آخرت کافروں ہی کے ساتھ مخصوص، محدود ہے، مومنین عاصی کو اس سے تعلق نہ ہوگا۔ اَلَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ یعنی انبیاء مرسلین اور اُن کے متبعین صادقین، و هم الانبیاء علیهم السلام المؤمنون اللذین اوتوا علما بدلائل التوحید (روح) قال یحیی بن سلام هم المؤمنون (بحر) و۳۸ یعنی موت کے وقت تک کفر وشرک میں مبتلا رہے تھے۔ ای حال کونهم مستمرین علی الشرک (روح) و۳۹ اس پرہیبت وہولناک منظر سے دوچار ہو کر منکرین حق اب خوشامدانہ لہجہ میں عرض کرنا شروع کریں گے کہ بھلا ہماری کیا مجال تھی، جو ہم شرک میں مبتلا ہوتے! — کہاں تو دنیا میں اتنا اکڑے ہوئے رہتے تھے، اور کہاں اب خوشامد پر اُتر آئیں گے۔ مَا كُنَّا نَعْمَلُ مِنْ سُوْٓءٍ یعنی اپنے خیال وعقیدہ میں تو ہم کوئی بری بات نہیں کر رہے تھے۔ المراد ما کنا عاملین السوء فی اعتقادنا ای کان اعتقادنا ان علمنا غیر سیء (روح)

تَعۡمَلُوۡنَ ﴿۲۸﴾ فَادۡخُلُوۡۤا اَبۡوَابَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيۡنَ

تم کرتے رہے تھے ف۴۰ تو اب جہنم کے دروازوں میں داخل ہو، اس میں ہمیشہ رہنے والے (ہو کر)

فِيۡهَا‌ ؕ فَلَبِئۡسَ مَثۡوَى الۡمُتَكَبِّرِيۡنَ ﴿۲۹﴾ وَقِيۡلَ لِلَّذِيۡنَ

غرض کیسا برا ٹھکانہ ہے تکبر کرنے والوں کا ف۴۱ اور جو لوگ بچتے رہتے ہیں ان سے

اتَّقَوۡا مَاذَاۤ اَنۡزَلَ رَبُّكُمۡ‌ ؕ قَالُوۡا خَيۡرًا ؕ لِلَّذِيۡنَ

پوچھا جاتا ہے کہ تمہارے پروردگار نے کیا چیز نازل کی ہے؟ تو وہ کہتے ہیں بڑی خیر نازل فرمائی ہے ف۴۲ جن

اَحۡسَنُوۡا فِىۡ هٰذِهِ الدُّنۡيَا حَسَنَةٌ ‌ؕ وَلَدَارُ الۡاٰخِرَةِ

لوگوں نے نیکی کی، ان کے لئے اس دنیا میں بھی بھلائی ہے اور عالم آخرت تو

خَيۡرٌ‌ ؕ وَلَنِعۡمَ دَارُ الۡمُتَّقِيۡنَ ۙ﴿۳۰﴾ جَنّٰتُ عَدۡنٍ

اور (زیادہ) بہتر ہے ف۴۳ اور اہل تقویٰ کا وہ گھر واقعی اچھا ہے ہمیشہ رہنے کے باغ ہیں

يَّدۡخُلُوۡنَهَا تَجۡرِىۡ مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ‌ لَهُمۡ فِيۡهَا مَا

جن میں یہ داخل ہوں گے، ان (باغوں) کے نیچے ندیاں بہ رہی ہوں گی، انہیں ہر چیز (مل جائے گی) جو کچھ

يَشَآءُوۡنَ‌ ؕ كَذٰلِكَ يَجۡزِى اللّٰهُ الۡمُتَّقِيۡنَ ۙ﴿۳۱﴾ الَّذِيۡنَ

وہ چاہیں گے اسی طرح کا عوض اللہ اہل تقویٰ کو دیتا ہے ف۴۴ (یعنی وہ لوگ)

تَتَوَفّٰٮهُمُ الۡمَلٰۤـئِكَةُ طَيِّبِيۡنَ‌ ۙ يَقُوۡلُوۡنَ سَلٰمٌ عَلَيۡكُمُ ۙ

جن کی روحیں فرشتے قبض کرتے ہیں اس حال میں کہ وہ پاک ہوتے ہیں ف۴۵ (فرشتے) کہتے جاتے ہیں تم پر

ادۡخُلُوا الۡجَـنَّةَ بِمَا كُنۡتُمۡ تَعۡمَلُوۡنَ ﴿۳۲﴾ هَلۡ يَنۡظُرُوۡنَ

سلام ہو تم جنت میں داخل ہو جاؤ اپنے اعمال کے سبب سے ف۴۶ یہ (منکرین) تو بس اسی کے منتظر ہیں

اِلَّاۤ اَنۡ تَاۡتِيَهُمُ الۡمَلٰۤـئِكَةُ اَوۡ يَاۡتِىَ اَمۡرُ رَبِّكَ‌ ؕ

کہ ان کے پاس فرشتے آ جائیں یا آپ کے پروردگار کا فیصلہ آ جائے ف۴۷



ف۴۰ (تو اب تمہارے اقرار و انکار سے ہوتا کیا ہے۔ تمہارا حال تو عالم الغیب پر خود ہی سب روشن ہے) ف۴۱ یعنی ان لوگوں کا جو رعونت نفس کی بنا پر قبول حق سے انکار کرتے رہتے ہیں۔ فَلَبِئۡسَ میں ل تاکید کا ہے۔ واللام فی فلبئس لام التاکید (بحر) مَثۡوَى الۡمُتَكَبِّرِيۡنَ ان الفاظ سے گویا یہ ظاہر کر دیا کہ تکبر کی قدرتی جزاء دوزخ ہی ہے۔ ووصف التکبر دلیل علی استحقاق صاحبه النار (بحر) فَادۡخُلُوۡۤا اَبۡوَابَ جَهَنَّمَ یعنی اپنی اپنی منزل و طبقہ کے مطابق جہنم کے مختلف دروازوں سے اس کے مختلف درجوں میں داخل ہو۔ خطاب لکل صنف منهم ان یدخل بابًا من ابواب جهنم (روح) خٰلِدِيۡنَ فِيۡهَا یہاں تمام اہل جہنم کو سنا دیا، کہ درجاتِ عذاب گو نسبۃً کم اور زائد ہوں، لیکن خلود و دوام بہرحال سب کے لیے ہے۔ رہائی، مخلصی کی صورت کسی کے لیے نہیں۔ ف۴۲ یعنی ایسا کلام جو سرتاسر خیر و برکت ہی ہے۔ لِلَّذِيۡنَ اتَّقَوۡا یعنی وہ لوگ جو کفر و شرک سے بچے رہتے ہیں۔ قال اصحابنا یرید الذین اتقوا الشرک وایقنوا انه لااله الا الله محمد رسول الله (کبیر) یعنی المومنین (بیضاوی) آیت نمبر ۲۴ میں ابھی مکذبین قرآن کا ذکر آ چکا ہے کہ جب اُن سے پوچھا جاتا ہے کہ کیا چیز اُتری ہے تو وہ کہتے ہیں کہ 'اساطیر الاولین'۔ اب ٹھیک اُن کے مقابل گروہ مومنین کا ذکر ہے، کہ جب اُن سے قرآن کی بابت سوال کیا جاتا ہے، تو وہ جواب میں اُسے سرتاسر خیر و برکت بتاتے ہیں۔ ف۴۳ اس دُنیا کی بھلائی سے تو مراد یہاں کی کل نعمتیں ہو سکتی ہیں، مثلاً فتح و مال غنیمت، نیک نامی، فارغ البالی، اطمینانِ قلب وغیرہ، اور پھر سب سے بڑھ کر اجر آخرت کا وعدہ و بشارت۔ اور عالمِ آخرت اس سے بھی کہیں بڑھ چڑھ کر بہتر اس لحاظ سے ہوگا کہ اوّل تو وعدۂ اجر کے تحقق و ظہور کا مقام وہی ہوگا، اور پھر وہاں کی نعمتیں کیا بہ لحاظ تعداد، کیا بہ لحاظ مقدار اور کیا بہ لحاظ دوام و قیام، اور کیا بہ لحاظ کیفیت و نوعیت، دنیا کی نعمتوں سے کوئی نسبت ہی نہ رکھتی ہوں گی، اَلَّذِيۡنَ اَحۡسَنُوۡا فِىۡ هٰذِهِ الدُّنۡيَا حَسَنَةٌ یعنی اہل ایمان، و هؤلاء مومنون (ابن جریر، عن قتادۃ) ف۴۴ الۡمُتَّقِيۡنَ یہ وہی ہیں جن کا ذکر ایک آیت قبل الذین اتقوا سے آ چکا ہے۔ یعنی اہل ایمان۔ لَهُمۡ فِيۡهَا مَا يَشَآءُوۡنَ ایک بڑی گہری اور اصولی حقیقت ان دو مختصر لفظوں کے اندر آ گئی ہے۔ جنت میں جو ہوا بھی چلے گی، سب اہل جنت کی مرضی کے مطابق ہوگی۔ جو کچھ بھی جس کسی کا جی چاہے گا، سب پورا ہو کر رہے گا۔ ہر تمنا کل کر، ہر آرزو حاصل ہو کر رہے گی۔ ایک ایک نعمت اور اس کے جزئیات و تفصیلات کہاں تک بیان کیے جا سکتے ہیں۔ بس ایک جامع جواب ہر مذاق اور ہر درجہ کے سالکین کے لیے آ گیا۔ ف۴۵ (ہر کفر و شرک کی آلودگی سے) معناه علی ماوری عن ابی معاذ طاهرین من دنس الشرک و هو المناسب لجعله فی مقابلة ظالمی انفسهم (روح) قال ابو معاذ طاهرین من الشرک بالکلمة الطیبة (بحر) طاهرین من ظلم انفسهم بالکفر (مدارک) یعنی یہ وہ لوگ ہوتے ہیں، جو آخر وقت تک توحید و ایمان پر قائم رہتے ہیں — یہاں ٹھیک اُن طبقات کا مقابلہ ہو رہا ہے، جن کا ذکر آیت نمبر ۲۸ میں آ چکا ہے کہ فرشتے اُن کی جانیں سختی اور عذاب سے نکال رہے ہوں گے۔ طَيِّبِيۡنَ جو لوگ کفر و شرک، فسق و فجور کی آلودگیوں سے پاک ہیں، اُن کی روحیں صحیح معرفت و محبت الٰہی سے معمور رہتی ہیں اور یہ قدرۃً اپنی جانیں بڑے سرور و شوق کے ساتھ جاں آفرین کو سپرد کرتے ہیں۔ ف۴۶ فرشتوں کا زبان سے یہ کہتے جانا ظاہر ہے کہ مومنین کی تعظیم و اکرام کے لیے ہوگا۔ يَقُوۡلُوۡنَ سَلٰمٌ عَلَيۡكُمُ ادۡخُلُوا الۡجَـنَّةَ محققین کا بیان ہے کہ مثالی، رویائی یا روحانی حیثیت سے تو مومن وفات پاتے ہی جنت میں داخل ہو جاتا ہے۔ (خود برزخ جس عالم کا نام ہے، وہ آخرت ہی کی ایک ہلکی مثالی، رویائی شکل ہے) البتہ پوری طرح مادّی اور جسمانی طور پر قیامت کے بعد جنت میں داخل ہوگا۔ و هو وقت قبض ارواحهم قاله ابن مسعود و محمد بن کعب و مجاهد والاکثرون جعلوا التبشیر بالجنة دخولًا مجازًا (بحر) بِمَا كُنۡتُمۡ تَعۡمَلُوۡنَ یعنی جنت میں یہ آپ کی باریابی آپ ہی آپ یا کسی کے طفیل میں یا کسی کے احسان سے نہیں ہو رہی ہے، بلکہ خود آپ ہی کے حسن عمل و شیوۂ طاعت کا ثمرہ ہے — یہ کہہ کہہ کر مومنین اہل جنت کے دل کو اور زیادہ مسرور کیا جائے گا۔ اس تصریح اور اُن نصوص کے درمیان، جن میں یہ کہا گیا ہے کہ جنت تو صرف افضال الٰہی سے ملے گی، کوئی تعارض و تناقض نہیں۔ سبب حقیقی تو بے شک وہی رحمت الٰہی ہی ہے، لیکن سبب قریب و سبب عادی ان لوگوں کا حسن عمل ہے۔ ف۴۷ (جس کے بعد قبولِ ایمان کی گنجائش ہی نہ باقی رہ جائے) ذکر اُن منکرین معاندین کا ہے جو وضوح حق کے بعد بھی اپنی ضد اور ہٹ پر قائم ہیں۔ هل نفی کے معنی میں ما کا مرادف ہے۔ تَاۡتِيَهُمُ الۡمَلٰۤـئِكَةُ یعنی موت یا عذاب کے فرشتے آ جائیں جس کے بعد ایمان مقبول نہیں ہوتا۔ لقبض ارواحهم (روح۔ عن مجاہد و قتادۃ) لقبض ارواحهم (ابن جریر) يَاۡتِىَ اَمۡرُ رَبِّكَ یعنی قیامت برپا ہو جائے، یا عذاب دنیوی نازل ہو جائے۔ ای العذاب المستاصل او القیامة (کشاف۔ مدارک) ای القیامة (روح۔ عن مجاہد و قتادۃ) قال بعضهم المراد بالعذاب الدنیوی (روح)

كَذٰلِكَ فَعَلَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ وَ مَا ظَلَمَهُمُ
ایسا ہی ان لوگوں نے بھی کیا تھا جو ان کے قبل تھے ان پر اللہ نے ظلم (ذرا بھی)
اللّٰهُ وَ لٰكِنْ كَانُوْۤا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ﴿۳۳﴾ فَاَصَابَهُمْ
نہیں کیا تھا، بلکہ وہ آپ ہی اپنی جانوں پر ظلم کرتے رہے ف۴۸ آخر انہیں
سَيِّاٰتُ مَا عَمِلُوْا وَحَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ
ان کے اعمال کی سزائیں ملیں، ف۴۹ اور انہیں اسی (عذاب) نے گھیر لیا جس پر وہ
يَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿۳۴﴾ ع وَ قَالَ الَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا لَوْ شَآءَ اللّٰهُ
تمسخر کرتے تھے اور شرک کرنے والے کہتے ہیں کہ اگر اللہ چاہتا تو
مَا عَبَدْنَا مِنْ دُوْنِهٖ مِنْ شَيْءٍ نَّحْنُ وَلَاۤ اٰبَآؤُنَا وَ لَا
ہم اس کے سوا کسی کی بھی پرستش نہ کرتے (نہ) ہم اور نہ ہمارے باپ دادا اور نہ
حَرَّمْنَا مِنْ دُوْنِهٖ مِنْ شَيْءٍ ؕ كَذٰلِكَ فَعَلَ
ہم اس کے بدون (حکم) کسی چیز کو حرام کر سکتے ف۵۰ ایسی ہی (حرکت) وہ لوگ بھی کر چکے ہیں
الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ۚ فَهَلْ عَلَى الرُّسُلِ اِلَّا الْبَلٰغُ
جو ان کے قبل ہوئے ہیں ف۵۱ سو پیمبروں کے ذمہ تو صرف صاف صاف
الْمُبِيْنُ ﴿۳۵﴾ وَ لَقَدْ بَعَثْنَا فِيْ كُلِّ اُمَّةٍ رَّسُوْلًا اَنِ
پہنچا دینا ہے ف۵۲ اور یقیناً ہم نے ہر امت میں ایک پیامبر بھیجا ہے کہ
اعْبُدُوا اللّٰهَ وَ اجْتَنِبُوا الطَّاغُوْتَ ۚ فَمِنْهُمْ مَّنْ
اللہ کی عبادت کرو اور شیطان (کی راہ) سے بچو ف۵۳ سو ان میں وہ بھی ہوئے جنہیں
هَدَى اللّٰهُ وَمِنْهُمْ مَّنْ حَقَّتْ عَلَيْهِ الضَّلٰلَةُ ؕ
اللہ نے ہدایت دی اور وہ بھی جن پر گمراہی ثابت ہو کر رہی

ع ۱۰

ف۴۸ یعنی کفر، شرک وفسق، غرض سزا کے سارے کام جان جان کر کرتے تھے۔ فَعَلَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ یعنی انہوں نے بھی کفر وعناد پر اصرار کیا تھا، اور انہیں بھی سزا ملی تھی۔ ف۴۹ (خواہ اسی زندگی میں، خواہ بعد موت، خواہ دونوں جگہ)۔ ف۵۰ مشرکین کہتے تھے کہ خدا کو اگر ہمارے طریقے ناپسند ہیں تو وہ ہمیں روک ہی کیوں نہیں دیتا، اُس نے ہمیں ان چیزوں پر قدرت ہی کیوں دی؟ — یہ احمق حق تعالٰی کی مشیت تکوینی (یا بندوں کی قوتِ اختیار وآزادیٔ عمل) اور اس کی رضا وحکم کے درمیان کوئی فرق ہی نہیں کرتے تھے! ف۵۱ یعنی یہی ضابطہ زمانہ ماضی کے گمراہوں کو بھی پیش آ چکا ہے۔ حالانکہ اگر ذرا بھی سوچیں، تو یہی سوال اُلٹ کر خود ان پر بھی عائد ہوتا ہے — آخر اُن کے عقائد کی رُو سے بھی تو خدا کو کچھ چیزیں پسند ہیں اور کچھ ناپسند۔ تو وہ اپنی ناپسندیدہ چیزوں کو واقع ہی کیوں ہونے دیتا ہے؟ ف۵۲ (اور اس فریضہ سے وہ ہر دَور اور زمانہ میں پوری طرح ادا ہو چکے) هل یہاں بھی نفی کے مفہوم میں اور ما کے مرادف ہے الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ پوری تبلیغ یہ کہ جو دعوے ہوں وہ واضح ہوں، اُن میں کوئی جھجک یا خفا باقی نہ رہ جائے۔ اور ہر دعوٰی پر دلیلیں صحیح، روشن اور عام فہم قائم ہو جائیں۔ ف۵۳ (سو یہ توحید اور دین حق کی تعلیم کوئی نئی تعلیم نہیں۔ شروع سے چلی آ رہی ہے) رَسُوْلًا اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ ہر ملک وقوم میں، مستقلاً کوئی رسول ہی (اصطلاحی معنٰی میں) آیا ہو۔ البتہ یہ ضروری ہے کہ ہر قوم تک پیمبر کی تعلیم پہنچ گئی ہو، خواہ اس کے کسی نائب ہی کے ذریعہ سے۔ ہندوستان میں کوئی پیمبر ہوئے یا نہیں؟ یہ سوال ایک مدت سے چھڑا ہوا ہے۔ ظاہر ہے کہ یہاں پیمبر کی بعثت کا امکان تو بہرحال ہے، لیکن جزم ویقین کے ساتھ کسی صاحب کو پیمبر قرار دے لینا، جب تک کہ اُن کی پیمبری پر کوئی مستقل دلیل نہ مل جائے، زیادتی ہے۔ الطَّاغُوْتَ یہ منجملہ اُن الفاظ کے ہے، جن کا ترجمہ اُردو میں ایک لفظ سے ہونا دشوار ہے۔ اس لفظ پر حاشیہ سورۂ آل عمران پ۳) وَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْ بِاللّٰهِ کے ذیل میں گزر چکا۔



www.Only1or3.com

ف۵۴ (اور تاریخ وعلم الآثار سے مدد لے کر دیکھو کہ وہ سرکش وخود فراموش قوموں کا کیا انجام بیان کررہی ہیں) فَسِيْرُوْا خطاب مشرکوں سے ہے۔ ایها المشرکون المکذبون (روح) فَمِنْهُمْ ...... الضَّلٰلَةُ پیغمبر ﷺ کو تسکین دی ہے کہ آپ زیادہ غم وتردد نہ کیجئے، ضلالت وہدایت کے یہ معاملات تو قدیم سے چلے آرہے ہیں۔ ف۵۵ (سو آپ صبر سے کام لیجئے) اب پھر خطاب رسول اللہ ﷺ سے ہے۔ آپ کی افراط شفقت علی الخلق کی بنا پر آپ کو اس حقیقت پر توجہ دلائی جارہی ہے کہ جو لوگ خود اپنی ہدایت کی پروا نہیں رکھتے، ان کے لئے قانون تکوینی بدلا نہیں جائے گا،



فَسِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ فَانْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ

تو زمین پر چلو پھرو پھر دیکھو کہ جھٹلانے والوں کا کیسا (برا)

الْمُكَذِّبِيْنَ ﴿۳۶﴾ اِنْ تَحْرِصْ عَلٰى هُدٰىهُمْ فَاِنَّ اللّٰهَ لَا

انجام ہوا ف۵۴ اگر آپ کو ان کے راہ راست پر آنے کی تمنا ہے تو اللہ ایسے کو

يَهْدِيْ مَنْ يُّضِلُّ وَمَا لَهُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَ ﴿۳۷﴾

راہ نہیں دکھاتا جسے وہ (اس کے عناد کے باعث) گمراہ کر چکا ہے، اور نہ ان کا کوئی حمایتی ہوگا ف۵۵

وَاَقْسَمُوْا بِاللّٰهِ جَهْدَ اَيْمَانِهِمْ ۙ لَا يَبْعَثُ اللّٰهُ مَنْ

اور یہ بڑے زور وشور سے خدا کی قسمیں کھا کر کہتے ہیں کہ جو مر جاتا ہے خدا اسے دوبارہ نہیں

يَّمُوْتُ ؕ بَلٰى وَعْدًا عَلَيْهِ حَقًّا وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا

اٹھائے گا ف۵۶ کیوں نہیں (کرے گا) اس وعدہ کو اس نے اپنے اوپر لازم کرلیا ہے لیکن اکثر لوگ (اتنا بھی) علم

يَعْلَمُوْنَ ﴿۳۸﴾ ۙ لِيُبَيِّنَ لَهُمُ الَّذِيْ يَخْتَلِفُوْنَ فِيْهِ

نہیں رکھتے ف۵۷ (اور یہ دوبارہ اٹھانا اس لئے ہوگا) کہ جس امر کے باب میں یہ لوگ اختلاف کرتے تھے اس

وَلِيَعْلَمَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّهُمْ كَانُوْا كٰذِبِيْنَ ﴿۳۹﴾ اِنَّمَا

کا ان کے روبرو اظہار کردے اور تاکہ اہل کفر یقین کرلیں کہ وہ (واقعی) جھوٹے ہی تھے ف۵۸ ہم جب

قَوْلُنَا لِشَيْءٍ اِذَآ اَرَدْنٰهُ اَنْ نَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ

کسی چیز (کے پیدا کرنے) کا ارادہ کرلیتے ہیں تو بس اس سے ہمارا اتنا ہی کہنا ہوتا ہے کہ ہو جا،

فَيَكُوْنُ ﴿۴۰﴾ ع وَالَّذِيْنَ هَاجَرُوْا فِي اللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ مَا

بس وہ ہو جاتی ہے، ف۵۹ اور جن لوگوں نے اللہ کے واسطے ہجرت کی بعد اس کے کہ ان پر

ظُلِمُوْا لَنُبَوِّئَنَّهُمْ فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً ؕ وَلَاَجْرُ

ظلم ہو چکا تھا ف۶۰ ہم ان کو دنیا میں (بھی) بہت اچھا ٹھکانا دیں گے اور اجر آخرت تو



ع ۵ / ۱۱

وہ بدستور یوں ہی گمراہی میں پڑے رہیں گے۔ ف۵۶ (اور یہ حشر ونشر، جزا وسزا سب ڈھکوسلے ہیں) جاہلیت عرب کے "روشن خیال" آج بھی کل کے "روشن خیالوں" کی طرح آپس میں بڑے زور وشور اور دعوے کے ساتھ کہا کرتے تھے کہ کیسا حشر ونشر؟ یہ کچھ بھی ہونا ہوانا نہیں، محض خوش اعتقادیاں ہیں۔ ف۵۷ ان "آزاد خیالوں" کی تردید میں ارشاد ہو رہا ہے کہ تمہاری لغو ولایعنی تردید سے ہوتا کیا ہے، یہ عقیدہ جزاء وسزا تو دین حق کے بنیادی عقائد میں ہے، اور عقیدۂ توحید کا ایک لازمی تتمہ ہے۔ بلٰی نفی کے جواب میں ہے۔ یعنی کیوں نہ کرے گا، ضرور کرے گا۔ لایجاب النفی ای بلٰی یبعث (روح) ف۵۸ (اور انبیاء ومومنین ہی سچے تھے) ارشاد ہو رہا ہے کہ یہ وقوع معاد تو عین حکمت ہے۔ وہیں تو ان کافروں پر پوری طرح ظاہر ہو کر رہے گا کہ اس دارِ ابتلاء میں جن جن مسائل کے باب میں وہ اہل حق سے لڑتے جھگڑتے رہتے تھے، ان میں وہ کس قدر ناحق پر تھے۔ اور وہیں ان پر شہودًا وعیانًا یہ روشن ہو کر رہے گا، کہ وہ خود سر تا سر باطل پر، اور انبیاء ومومنین حق پر تھے۔ لِيُبَيِّنَ۔ میں ل کا تعلق فعل مقدر نبعثهم سے ہے۔ لَهُمْ کی ضمیر جمع غائب ہر مرنے والے کافر ومومن پر شامل ہے۔ ای من یموت وهو شامل للمومنین والکفار (بحر) ف۵۹ (سو ایسے قادر مطلق کو مردہ اجسام میں دوبارہ جان ڈال دینا کیا مشکل ہے؟ اور اس میں شبہ عقلی ہو ہی کیا سکتا ہے؟) قولنا اور نقول سے یہ لازم نہیں آتا کہ حق تعالیٰ اس کلمہ کن کا (جو خود ایک دو حرفی حادث لفظ ہے) تلفظ بھی کرتا ہو مراد صرف اس قدر ہے کہ چھوٹی بڑی کوئی سی بھی چیز ہو، اس کی تکوین کے لئے، اس کے وجود میں آجانے کے لئے حق تعالیٰ کا محض ارادہ کافی ہے۔ اِدھر ارادۂ الٰہی اس سے متعلق ہوا، اور اُدھر معًا اور فی الفور وہ شے عدم سے وجود میں آگئی۔ لشیٔ اور لہٗ دونوں میں ل تبلیغ کا ہے۔ والظاهر ان اللام فی لشیء وفی له للتبلیغ (بحر) ف۶۰ (مشرکین معاندین کی طرف سے) مِنْۢ بَعْدِ مَا ظُلِمُوْا۔ ہجرت یعنی اپنے وطن کی سرزمین کو معہ وہاں کے دوستوں، عزیزوں وغیرہ بے شمار مرغوبات ومالوفات کے چھوڑ دینا ہمیشہ ہی نفس پر شاق گزرتا ہے۔ شدید مظلومیت وبیچارگی کے بعد تو نفس پر یہ دشواری کئی گنی اور بڑھ جاتی ہے۔ فِي اللّٰهِ۔ یعنی اللہ کے واسطے یا اللہ کی راہ میں۔ لاقامة دینه (جلالین) فی حقه ولوجهه (مدارک۔ بیضاوی) وَالَّذِيْنَ هَاجَرُوْا۔ یہاں ذکر ان مومنین سابقین وصادقین کا ہے، جنہوں نے کفار مکہ کے مظالم سے تنگ آکر رسول اللہ ﷺ کے حکم سے، نہ صرف شہر مکہ بلکہ ملک حجاز اور سارے علاقۂ عرب کو چھوڑ کر، ایک دور دراز ملک حبشہ کی جانب ہجرت کی تھی۔ هؤلاء اصحاب محمد ظلمهم اهل مكة فاخرجوهم من ديارهم حتى لحق طوائف منهم بالحبشة (ابن جریر۔ عن قتادہ) هَاجَرُوْا فِي اللّٰهِ۔ اس قید سے فقہاء مفسرین نے یہ بھی نکالا ہے کہ ہجرت شریعت میں معتبر وہی ہے جو دین الٰہی کے خاطر ہو، ورنہ نفس ہجرت تو محض انتقالِ وطن کے مرادف وہم سطح ہے۔ و دل

٦١ یعنی کاش ان بے خبر کافروں کا آخرت کے اجر بے نہایت اور راحت دائمی کا کچھ اندازہ ہوتا! کَانُوْا یَعْلَمُوْنَ میں ضمیر غائب کافروں کی جانب ہے۔ الضمیر للکفار (کشاف) عائد الی الکفار (کبیر) فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً۔ چنانچہ مہاجرین مکہ کو بھی مدینہ پہنچ کر بالآخر ہر طرح کی حکومت وعزت حاصل ہوگئی۔ اور ریاست مکہ ہی نہیں، سارا صوبہ حجاز، کل ملک عرب، بلکہ اطرافِ مشرق ومغرب بھی ان کے زیرنگیں آگئے۔
ھی الغلبۃ علی اھل مکۃ الذین ظلموھم وعلی العرب قاطبۃً وعلی اھل المشرق والمغرب (کبیر) ٦٢ (چنانچہ وطن چھوڑتے وقت یہ بھی نہیں خیال کرتے کہ کیا کھائیں گے، کہاں سے پائیں گے)
خیال رہے کہ یہ سفر ساتویں صدی عیسوی کے شروع میں خشکی اور تری دونوں سے مکہ سے سینکڑوں میل دور حبشہ کا تھا۔ بیسویں صدی عیسوی کی پرتکلف ریل گاڑیوں اور پرتعیش جہازوں میں نہ تھا۔ اَلَّذِیْنَ صَبَرُوْا۔
یعنی ہر طرح کی تکلیفوں اور ناخوشگوار واقعات پر صبر سے کام لیتے رہتے ہیں۔ ٦٣ (نہ کسی فرشتہ، جن، یا فوق البشر، کو رسول بنا کر) مشرکین عرب دیوتا، اوتار وغیرہ کے تخیل سے تو خوب آشنا تھے۔ لیکن نفس رسالت،
کسی بشر محض کا پیمبری سے سرفراز ہو جانا ان کی سمجھ سے باہر تھا، اسی میں وہ بار بار الجھتے تھے، اور ذات مصطفوی پر اپنے نزدیک بڑا اصولی اور گہرا اعتراض یہی کرتے تھے کہ یہ کھاتے پیتے، چلتے پھرتے بشر ہو کر پیمبر
کیسے ہوگئے؟ یہ انہی منکرین کو سنا کر آنحضرت ﷺ سے ارشاد ہو رہا ہے کہ انسانوں کے لئے سلسلۂ نبوت تو ازل سے برابر بشر ہی کے ذریعہ سے قائم ہے۔ رِجَالًا کے لفظ سے، یہ استدلال اور بالکل صحیح استدلال



اَلْاٰخِرَةِ اَكْبَرُ ۘ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۝٤١ الَّذِيْنَ صَبَرُوْا
(کہیں) بڑھ کر ہے کاش انہیں خبر ہوتی ٦١ (وہ مہاجرین ایسے ہیں) جو صبر کرتے ہیں
وَعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ۝٤٢ وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ
اور اپنے پروردگار پر بھروسہ رکھتے ہیں ٦٢ اور ہم نے آپ کے قبل مرد ہی رسول بنا کر
اِلَّا رِجَالًا نُّوْحِيْٓ اِلَيْهِمْ فَسْـَٔلُوْٓا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ
(دلائل اور کتابوں کے ساتھ) بھیجے ہیں، ٦٣ جن پر ہم وحی بھیجا کرتے ہیں،
لَا تَعْلَمُوْنَ ۝٤٣ بِالْبَيِّنٰتِ وَالزُّبُرِ ۭ وَاَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الذِّكْرَ
سو اگر تم لوگوں کو علم نہیں تو اہل علم سے پوچھ دیکھو ٦٤ اور ہم نے آپ پر بھی یہ نصیحت نامہ اتارا ہے
لِتُبَيِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ اِلَيْهِمْ وَلَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ۝٤٤
تاکہ آپ لوگوں پر ظاہر کر دیں جو کچھ ان کے پاس بھیجا گیا ہے اور تاکہ وہ غور وفکر سے کام لیا کریں ٦٥
اَفَاَمِنَ الَّذِيْنَ مَكَرُوا السَّيِّاٰتِ اَنْ يَّخْسِفَ اللّٰهُ
کیا وہ لوگ جو بڑے بڑے منصوبے باندھتے رہتے ہیں اس امر سے بےفکر ہوگئے ہیں کہ اللہ انہیں زمین میں
بِهِمُ الْاَرْضَ اَوْ يَاْتِيَهُمُ الْعَذَابُ مِنْ حَيْثُ لَا
دھنسا دے یا ان پر عذاب ایسے موقع سے آ پڑے کہ انہیں
يَشْعُرُوْنَ ۝٤٥ اَوْ يَاْخُذَهُمْ فِيْ تَقَلُّبِهِمْ فَمَا هُمْ
گمان بھی نہ ہو ٦٦ یا انہیں ان کے چلتے پھرتے پکڑ لے، سو یہ لوگ (اللہ کو)
بِمُعْجِزِيْنَ ۝٤٦ اَوْ يَاْخُذَهُمْ عَلٰي تَخَوُّفٍ ۭ فَاِنَّ
عاجز نہیں کر سکتے ٦٧ یا انہیں گھٹاتے گھٹاتے پکڑ لے لیکن
رَبَّكُمْ لَرَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝٤٧ اَوَلَمْ يَرَوْا اِلٰى مَا خَلَقَ
تمہارا پروردگار بڑا شفیق ہے، بڑا رحمت والا ہے ٦٨ کیا انہوں نے اللہ کی پیدا کی ہوئی ان چیزوں کو



کیا گیا ہے کہ مرتبہ نبوت مردوں ہی کے لئے محدود ومخصور ہے، اور کسی عورت کے لئے اس منصب کی گنجائش ہی نہیں۔ دلت الأیۃ علی ان اللہ تعالٰی ما ارسل احدًا من النساء (کبیر) سورۂ یوسف کی آیت نمبر ١٠٩ میں بھی ایسے ہی الفاظ آئے ہیں۔ وہاں کا حاشیہ بھی ملاحظہ کر لیا جائے۔ بِالْبَیِّنٰتِ وَالزُّبُرِ۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، اور بہت صحیح فرمایا کہ ان دو مختصر لفظوں کے اندر سارا خلاصۂ رسالت آگیا ——البینت کے اندر سارے معجزات وشواہد صدق پیمبر۔ اور الزُّبُر کے اندر اصل احکام وہدایات۔ الزبر لفظۃ جامعۃ لکل ما تکامل بہ الرسالۃ لان مدار امرھا علی المعجزات الدالۃ علی صدق من یدعی الرسالۃ وھی البینات وعلی التکالیف التی یبلغھا الرسول من اللہ تعالٰی الی العباد وھی الزبر (کبیر) الاولٰی للدلالۃ علی الصدق والثانیۃ لبیان الشرائع والتکالیف (روح) بِالْبَیِّنٰتِ۔ البینت کے معنی دلائل وشواہد بھی بالکل درست ہیں۔ ای بالحجج والدلائل (ابن کثیر)
٦٤ خطاب مشرکین عرب سے ہے۔ اور ان سے ارشاد یہ ہو رہا ہے کہ جنہیں تم بھی اہل علم سمجھتے ہو، یعنی اہل کتاب یہود ونصارٰی۔ ذرا انہی سے اس مسئلہ کے متعلق پوچھ گچھ کر کے اپنا اطمینان کر لو۔ مسئلہ رسالت میں، اور بشر ہی کے رسول ہونے میں تو وہ بھی مسلمانوں ہی کے ہم زبان ہیں۔ اَهْلَ الذِّكْرِ کے معنی اہل کتاب کے، صحابہ، تابعین، ائمہ لغت واکابر مفسرین سب سے منقول ہیں۔ ای اھل الکتاب من الیھود والنصارٰی (ابن جریر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما والحسن والسدی) واھل الذکر اھل الکتاب وقیل للکتب الذکر لانہ موعظۃ وتنبیہ للغافلین (کشاف) الذکر الکتاب فیہ تفصیل الدین ووضع الملل (قاموس) وکل کتاب من الانبیاء ذکر (تاج) الذکر الکتب المتقدمۃ (راغب) ٦٥ (ان مضامین قرآنی کے اندر) الذِّكْرَ سے مراد یہاں قرآن مجید ہی ہے۔ لِتُبَیِّنَ لِلنَّاسِ۔ یعنی تاکہ آپ ان مضامین کو اپنی تشریح وتوضیح کے ساتھ خلق سے روشناس کر دیں ——یہ آیت قرآنی اس باب میں نص ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی حیثیت محض حامل وحی یا "خط رساں" کی نہیں، بلکہ شارح اور بیان کرنے والے کی بھی ہے۔ مَا نُزِّلَ اِلَیْهِمْ۔ قرآن مجید کی اصل مخاطب، رسول اللہ ﷺ کے ذریعہ وواسطہ سے، ساری نوع انسانی ہے۔ ٦٦ چنانچہ معرکۂ بدر میں ہوا بھی یہی، کہ سردارانِ قریش کو اس کا گمان تک نہ تھا کہ ہم لوگ بایں ساز وسامان اور بایں کثرت تعداد، تھوڑے سے اور وہ بھی بے سروسامان مسلمانوں کے ہاتھوں سے ایسی بری طرح شکست کھا جائیں گے۔ اَلَّذِیْنَ مَکَرُوا السَّیِّاٰتِ۔ یعنی وہ لوگ جو اسلام اور رسولِ اسلام کے خلاف طرح طرح کی سازشیں کرتے رہتے ہیں۔ والا قرب ان المراد سعیھم فی ایذاء رسول اللہ ﷺ واصحابہ علی سبیل الخفیۃ (کبیر) یَخْسِفَ اللّٰہُ بِھِمُ الْاَرْضَ۔ مطلب یہ ہے کہ ان پر کوئی بھی ناگہانی مصیبت زمینی آپڑے۔ ٦٧ متمرد وسرکش انسان اپنی پوری کوشش اور ساری قوتیں صرف کر کے ایڑی، چوٹی کا زور لگا کر دیکھ لے، حق تعالٰی کا کسی معاملہ میں ذرا بھی مقابلہ نہیں کر سکتا، آخر کار خود ہی ہار کر، تھک کر، مجبور ہو کر، بیٹھ جانا پڑے گا۔ یَاْخُذَهُمْ فِیْ تَقَلُّبِهِمْ۔ یعنی نزول عذاب کے لئے اسے کسی خاص اہتمام کی ضرورت تھوڑے ہی ہے، وہ ان کے جس حال میں چاہے انہیں گرفتار کر لے۔ ٦٨ (چنانچہ فوراً عذاب کی گرفت میں نہیں لے لیتا، بلکہ رجوع وتوبہ کے لئے بار بار مہلت دیتا ہے) والمعنی انہ یمھل فی اکثر الامر لانہ رؤف رحیم فلا یعاجل بالعذاب (کبیر) مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالٰی تو ہر طرح انسان کی ہلاکت وبربادی پر قادر ہے، چاہے اس کا ظاہر ذریعہ کوئی طبعی سبب مثل زلزلہ وغیرہ کے ہو، چاہے وہ کسی قوی وزبردست دشمن کو مسلط کر دے، چاہے وہ یونہی چلتے پھرتے ہلاک کر دے، اور چاہے پہلے سے جتا کر، بتلا کر، متنبہ کر کے کوئی سامان ہلاکت کا پیدا کر دے۔ یَاْخُذَهُمْ عَلٰی تَخَوُّفٍ۔ یعنی بار بار بلائیں لا کر، تدریجاً لوگوں کو ہلاک کر دے۔ ای یاخذھم علی ان ینتقصھم شیئًا بعد شیء فی انفسھم واموالھم حتی یھلکوا (کشاف) تنقص شیئًا فشیئًا حتی یھلک الجمیع (جلالین) تَخَوُّف کے اصلی معنی انسان میں ظہور خوف کے ہیں۔ التخوف ظھور الخوف
الانسان (راغب) اور اسی معنی ... تنقصاہم تنقصًا اقتضاء الخوف (راغب)

اللّٰهُ مِنْ شَیْءٍ یَّتَفَیَّؤُا ظِلٰلُهٗ عَنِ الْیَمِیْنِ

نہیں دیکھا جن کے سائے داہنی طرف اور بائیں طرف

وَ الشَّمَآئِلِ سُجَّدًا لِّلّٰهِ وَ هُمْ دٰخِرُوْنَ ﴿۴۸﴾ وَ لِلّٰهِ

جھکتے ہیں تابع ہیں وہ اللہ کے، اور (اللہ کے روبرو) عاجز ہیں ف۶۹ اور اللہ ہی کی

یَسْجُدُ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِی الْاَرْضِ مِنْ دَآبَّةٍ

مطیع ہیں ف۷۰ جتنی چلنے والی چیزیں آسمان میں ہیں اور جتنی زمین میں ہیں

وَّ الْمَلٰٓئِكَةُ وَ هُمْ لَا یَسْتَكْبِرُوْنَ ﴿۴۹﴾ یَخَافُوْنَ رَبَّهُمْ

اور فرشتے بھی اور وہ (اپنی) بڑائی نہیں کرتے ف۷۱ وہ ڈرتے رہتے ہیں اپنے پروردگار سے

مِّنْ فَوْقِهِمْ وَ یَفْعَلُوْنَ مَا یُؤْمَرُوْنَ ﴿۵۰﴾ ع وَ قَالَ اللّٰهُ

جو ان پر بالادست ہے، اور وہ وہی کرتے ہیں جس کا انہیں حکم ملتا رہتا ہے ف۷۲ اور اللہ نے کہہ رکھا ہے

لَا تَتَّخِذُوْۤا اِلٰهَیْنِ اثْنَیْنِ ۚ اِنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ

کہ دو معبود نہ قرار دینا ف۷۳ خدا تو بس وہی ایک ہے،

فَاِیَّایَ فَارْهَبُوْنِ ﴿۵۱﴾ وَ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ

سو تم لوگ صرف مجھی سے ڈرتے رہو ف۷۴ اور اللہ ہی کا ہے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے

وَ لَهُ الدِّیْنُ وَاصِبًا ؕ اَفَغَیْرَ اللّٰهِ تَتَّقُوْنَ ﴿۵۲﴾ وَ مَا بِكُمْ

اور اسی کا دین واجب الاطاعت ہے، ف۷۵ تو کیا (پھر بھی) غیر اللہ سے ڈرتے ہو؟ ف۷۶ اور تمہارے پاس

مِّنْ نِّعْمَةٍ فَمِنَ اللّٰهِ ثُمَّ اِذَا مَسَّكُمُ الضُّرُّ فَاِلَیْهِ

جو بھی کوئی نعمت ہے، وہ اللہ ہی کی طرف سے ہے پھر جب تمہیں تکلیف پہنچتی ہے تو اسی (اللہ) سے

تَجْئَرُوْنَ ﴿۵۳﴾ ج ثُمَّ اِذَا كَشَفَ الضُّرَّ عَنْكُمْ اِذَا فَرِیْقٌ

فریاد کرتے ہو ف۷۷ پھر جب وہ تم سے تکلیف کو ہٹا دیتا ہے تو تم میں کا ایک گروہ اپنے پروردگار کے ساتھ

ع ١٠/١٢ السجدة

ف۶۹ یعنی کیا یہ لوگ اس پر غور نہیں کرتے کہ تکوینی طور پر اس کائنات کی ایک ایک چیز، یہاں تک کہ سایہ دار چیزوں کے سائے بھی، حکم الٰہی کے مطیع و منقاد ہیں — مشرک جاہلی قوموں میں سایہ کے متعلق بھی عجیب عجیب توہمات گڑھ رکھے ہیں۔ قرآن مجید ان سب کا قلع قمع کر کے بتاتا ہے کہ سارے سائے اور سایہ دار چیزیں قانون الٰہی ہی کی محکوم ہیں۔ ظِلٰلُهٗ۔ مفسرین قدیم نے لکھا ہے کہ سایہ کے موجبات و مسببات، حرکت سایہ کے اسباب، پھر سایہ کے خواص یہ سب حکم الٰہی ہی سے ہیں۔ سُجَّدًا لِّلّٰهِ۔ سُجَّدًا یہاں اپنے اصلی معنی میں ہے، یعنی فرمانبردار، جیسا کہ ہر مخلوق کو اپنے خالق اور فاعل حکیم کے روبرو ہونا ہی چاہیے۔ هذا سجود تسخیر وهو الدلالة الصامتة الناطقة المنبهة علٰی کونها مخلوقة و انها خلق فاعل حکیم (راغب) المراد بهذا السجود الانقیاد والتواضع (کبیر) وَ هُمْ دٰخِرُوْنَ۔ یعنی یہ سایہ دار چیزیں سب اسی کی مطیع و فرمانبردار ہیں۔ داخرون ای اذلاء (راغب) ف۷۰ (تکوینی طور پر) یَسْجُدُ۔ سجود یہاں اپنے اصل مفہوم، انقیاد و استلام کے معنی میں ہے — آیت کا حاصل یہ ہے کہ مخلوق چھوٹی یا بڑی کوئی سی بھی ہو، اور عالم ارواح یا عالم اجسام میں کہیں بھی ہو، سب کی سب عظمت الٰہی کی مسخر و منقاد ہیں۔ ای کل ما سوی اللہ سواء کان من عالم الارواح او من عالم الاجسام فهو منقاد خاضع لجلال اللہ تعالٰی و کبریائه (کبیر) ف۷۱ یعنی اللہ کی مطیع و منقاد جب تکوینی طور پر، زمین و آسمان کی ساری ہی زندہ و متحرک مخلوق ہے، اور سب سے بڑھ کر خود فرشتے جو ایک لحاظ سے اعظم مخلوقات ہیں اور مشرکوں نے انہی کو دیوی دیوتا قرار دیا اور خدا کا مد مقابل سمجھا ہے، وہ تو خاص طور پر مطیع و منقاد ہیں، تو ان مشرکوں بیچاروں کی بساط ہی کیا ہے۔ یَسْتَكْبِرُوْنَ کے باب استفعال سے بعض نے یہ نکتہ پیدا کیا ہے کہ ملائکہ کے دل میں اپنی بڑائی کی طلب تک نہیں پیدا ہوتی، چہ جائیکہ خود بڑائی کرنے لگیں۔ لا یطلبون ذٰلک فضلاً عن فعله والاتصاف به (روح) مِنْ دَآبَّةٍ۔ دابة کے معنی یہاں جاندار کے بھی کیے گئے ہیں، اور متحرک کے بھی۔ اور سجدۂ انقیاد کے ایک سرے پر دابة اور دوسرے سرے پر ملائکہ کو لا کر گویا یہ بتا دیا کہ ادنٰی سے لے کر اعلٰی تک ہر ذی حیات زنجیر انقیاد میں یکساں جکڑا ہوا ہے۔ بیّن بهذه الاٰیة ان الحیوانات باسرها منقادة للّٰه تعالٰی لان اخسّها الدواب واشرفها الملٰئکة (کبیر) ف۷۲ یہ سب دیوتا پرستی اور ملائکہ پرستی کی تردید میں ارشاد ہو رہا ہے۔ مِنْ فَوْقِهِمْ۔ فوق سے یہاں کھلی ہوئی مراد فوقیت معنوی یا غلبہ ہے۔ ورنہ محض سمت یا جہت کے فوق سے تو خوف پیدا ہونے کی کوئی صورت نہیں۔ المراد بالفوقیة الفوقیة بالقهر والقدرة لانها هی الموجبة للخوف (کبیر) ای عالیاً علیهم بالقهر (جلالین) راغب نے فوق کے استعمال کے چھ موقع بتائے ہیں۔ مکان، زمان، جسم، عدد، منزلت اور انہی میں سے ایک معنی فوقیت بہ اعتبار قہر و غلبہ کے رکھے ہیں۔ توریت موجودہ میں بعض فرشتوں کو عاصی و نافرمان فرشتہ کہہ کر پیش کیا گیا ہے۔ قرآن مجید اس تخیل کی جڑ ہی کاٹے دیتا ہے — قرآن فرشتوں کو بار بار تمام تر معصوم ہستی کی حیثیت سے پیش کرتا ہے۔ وهی دلالة قاهرة قاطعة علٰی عصمة الملائکة عن جمیع الذنوب (کبیر) یَخَافُوْنَ رَبَّهُمْ۔ سوال یہ ہوا ہے کہ ملائکہ سے جب معصیت کا امکان ہی نہیں، تو وہ پروردگار سے ڈرتے کیوں رہتے ہیں؟ جواب یہ ہے کہ یہ خوف وہ نہیں، جو اپنی معصیت سرکشی سے پیدا ہوتا ہے، بلکہ یہ وہ خوف ہے جو محض عظمت الٰہی کے احساس اور حق تعالٰی کی ہیبت و اجلال سے پیدا ہوتا ہے — اس قسم کا خوف جو عوام سے کہیں زیادہ خواص و اہل معرفت کے دلوں میں اور سب سے بڑھ کر حضرات انبیاء کے سینوں میں موجزن رہا کرتا ہے۔ امام المفسرین رازی رحمة اللہ علیہ نے بہت خوب فرمایا ہے۔ ذٰلک الخوف خوف الاجلال هٰکذا روی عن ابن عباسؓ والدلیل علٰی صحته قوله تعالٰی انما یخشی اللہ من عباده العلماء وهٰذا یدل علٰی انه کلما کانت معرفة اللہ اتم کان الخوف عنه اعظم وهٰذا الخوف لایکون الا خوف الاجلال والکبریاء (کبیر) اور جب عصمت ملائکہ کی یہ ایک اصل سمجھ میں آ گئی، تو اس سے خود بخود بہت سے بے سند اور غلط لیکن زبان زد عوام قصوں کی جڑ کٹ جاتی ہے، جن میں فرشتوں کو کبائر کے مرتکب کی حیثیت پیش کیا گیا ہے۔ مثلاً ہاروت و ماروت کی بدنامی زہرہ کے ساتھ، یا خود ابلیس کا زمرۂ ملائکہ میں سے سمجھا جانا ہے۔

ف۷۳ (جیسا کہ مجوس نے اور بعض اور بددین فرقوں نے قرار دے رکھا ہے) قرآن مجید جس طرح شرک کی اور ہر صورت کو مٹا رہا ہے، اسی طرح ثنویت کو بھی۔ مزید تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ وَ قَالَ اللّٰهُ۔ یعنی اللہ نے اپنی مخلوق کو پیمبروں کے ذریعہ سے یہ حکم دے رکھا ہے۔ ف۷۴ (کہ میں ہی ہر طرح کے انعام اور عتاب پر قادر ہوں) هُوَ (صیغۂ غائب) کے معاً بعد اِیَّایَ (صیغۂ متکلم) کی طرف انتقال صنعت التفات کہلاتا ہے، اور عربی اسلوب بلاغت میں ایک اعلٰی صفت ہے — اور اتنی بات تو اردو خوانوں کی سمجھ میں بھی آ سکتی ہے کہ تخویف و ترہیب کے موقع پر صیغۂ غائب سے کہیں زیادہ زور و اثر صیغۂ متکلم میں پیدا ہو جاتا ہے۔ وهو من طریقة الالتفات وهو ابلغ فی الترهیب من قوله و ایاه فارهبوه (کشاف) ف۷۵ (پھر اس میں کسی دوسرے دین کی شرکت کے کیا معنی) واصب کے معنی واجب و ثابت کے ہیں۔ الواصب الواجب الثابت (کشاف) اور دین واصب سے جزائے دائمی بھی مراد لی گئی ہے یعنی عذاب و ثواب۔ وله الجزاء ثابتة دائمًا سرمدًا لا یزال یعنی والثواب والعقاب (کشاف) ای له تعالٰی الجزاء دائمًا لا ینقطع ثوابه للمطیع وعقابه للعاصی (روح) ف۷۶ شرک کی اصل و بنیاد عموماً اسی غیر اللہ کے خوف پر ہوتی ہے۔ مشرک انسان سمجھتا ہے کہ فلاں فلاں طاقتیں ایسی ہیں جو مجھے نقصان پہنچا سکتی ہیں سو انہیں راضی رکھنے کے لئے ان کے آگے یوں نذر ماننی چاہیے، یوں بھینٹ چڑھانا چاہیے۔ وقس علٰی ہذا۔ (ملاحظہ ہو حاشیۂ انگریزی تفسیر القرآن) قرآن نے اسی پر ضرب لگائی ہے:۔

مِّنۡكُمۡ بِرَبِّهِمۡ يُشۡرِكُوۡنَ ﴿۵۴﴾ لِيَكۡفُرُوۡا بِمَاۤ اٰتَيۡنٰهُمۡ ؕ
شرک کرنے لگتا ہے حاصل یہ کہ وہ اس کی ناشکری کرتے ہیں، جو کچھ ہم نے انہیں دے رکھا ہے، و۷۸
فَتَمَتَّعُوۡا ۟ فَسَوۡفَ تَعۡلَمُوۡنَ ﴿۵۵﴾ وَيَجۡعَلُوۡنَ لِمَا
سو (خیر) چند روز عیش کرلو، پھر تو عنقریب تمہیں معلوم ہی ہوا جاتا ہے و۷۹ اور یہ جن کے بارہ میں انہیں کوئی
لَا يَعۡلَمُوۡنَ نَصِيۡبًا مِّمَّا رَزَقۡنٰهُمۡ ؕ تَاللّٰهِ لَتُسۡـَٔلُنَّ
علم نہیں ان کا حصہ لگاتے ہیں ان چیزوں میں جو ہم نے انہیں دے رکھی ہیں، و۸۰ قسم ہے اللہ کی کہ تم جو کچھ
عَمَّا كُنۡتُمۡ تَفۡتَرُوۡنَ ﴿۵۶﴾ وَيَجۡعَلُوۡنَ لِلّٰهِ الۡبَنٰتِ
گڑھتے رہتے ہو اس پر ضرور تم سے باز پرس ہوگی و۸۱ اور اللہ کے لئے انہوں نے بیٹیاں قرار دے رکھی ہیں،
سُبۡحٰنَهٗ ۙ وَلَهُمۡ مَّا يَشۡتَهُوۡنَ ﴿۵۷﴾ وَاِذَا بُشِّرَ
سبحان اللہ! اور اپنے لئے وہ (رکھا ہے) جس کے لئے ان کا جی چاہتا ہے، و۸۲ اور جب ان میں سے کسی کو
اَحَدُهُمۡ بِالۡاُنۡثٰى ظَلَّ وَجۡهُهٗ مُسۡوَدًّا وَّهُوَ
بیٹی کی خوشخبری سنائی جاتی ہے تو اس کا چہرہ سیاہ پڑ جاتا ہے، اور وہ (دل میں)
كَظِيۡمٌ ﴿۵۸﴾ ۚ يَتَوَارٰى مِنَ الۡقَوۡمِ مِنۡ سُوۡٓءِ مَا بُشِّرَ بِهٖ ؕ
گھٹتا رہتا ہے و۸۳ اس بری خبر پر وہ لوگوں سے چھپا چھپا پھرتا ہے
اَيُمۡسِكُهٗ عَلٰى هُوۡنٍ اَمۡ يَدُسُّهٗ فِى التُّرَابِ ؕ اَلَا سَآءَ
آیا اس (مولود) کو ذلت کی حالت میں لئے رہے یا اسے مٹی میں گاڑ دے؟ و۸۴ ہائے، کیسی بری تجویز
مَا يَحۡكُمُوۡنَ ﴿۵۹﴾ لِلَّذِيۡنَ لَا يُؤۡمِنُوۡنَ بِالۡاٰخِرَةِ مَثَلُ
یہ کرتے رہتے ہیں و۸۵ بری حالت ہے ان لوگوں کی جو آخرت پر ایمان
السَّوۡءِ ۚ وَلِلّٰهِ الۡمَثَلُ الۡاَعۡلٰى ؕ وَهُوَ الۡعَزِيۡزُ
نہیں رکھتے، اور اللہ کے لئے اعلیٰ صفات ثابت ہیں و۸۶ اور وہ بڑا زبردست ہے،



و۷۷ (اس کے رفع کرنے کو) یہاں اس حقیقت کو یاد دلا دیا ہے کہ جو اور جس قسم کی بھی نعمت انسان کو حاصل ہے، اس کا سرچشمہ ذاتِ خداوندی ہی ہے اور اس سے بڑھ کر یہ کہ انسان کو خود بھی اس کا احساس ہے، چنانچہ جب اس پر مصیبت پڑتی ہے، تو وہ بے ساختہ خدا ہی کو یاد کرنے لگتا ہے۔ فخر المفسرین رازی رحمۃ اللہ علیہ آیت کے تحت میں لکھتے ہیں کہ آج یکم محرم ۶۰۲ ہجری کو جب میں اس آیت کی تفسیر لکھ رہا ہوں، صبح کے وقت شدید زلزلہ آیا، اور لوگ دعا و تضرع میں مصروف ہو گئے، لیکن جب زلزلہ ختم ہو گیا، تو اسے بھول بھال کر پھر غفلت میں پڑ گئے، اور اپنے کام کاج میں لگ گئے۔ تَجْـَٔرُوْنَ۔ یعنی گڑگڑاتے ہو، دہائی دیتے ہو، فریاد کرتے ہو۔ جوارٌ کے لفظی معنی جنگلی جانوروں کے چلانے کے ہیں۔ای ترفعون اصواتکم بالاستغاثة وتتضرعون الیه بالدعاء (کبیر) والجؤار فی الاصل صیاح الوحش واستعمل فی رفع الصوت بالدعاء والاستغاثة (روح) و۷۸ (اپنی نعمتوں میں سے) — اور رفع تکلیف تو خود ہی ایک بڑی نعمت ہے۔ لِيَكْفُرُوْا۔ میں ل عاقبت کا ہے۔ اللام لام العاقبة (روح) و۷۹ (کہ اس کفر و شرک کا انجام کیا ہوتا ہے) سوف۔ عنقریب یعنی مرتے ہی۔ و۸۰ یعنی یہ مشرکین ہماری ان نعمتوں میں جو ہم نے انہیں دے رکھی ہیں، ان معبودوں کا بھی حصہ لگاتے ہیں، جن کے معبود ہونے ہی پر کوئی دلیل ان کے پاس نہیں — ذکر مشرکین عرب کا ہو رہا ہے۔ ان کی ان خصوصیات کا ذکر سورۃ الانعام (پارہ نمبر ۸) میں آچکا ہے۔ لِمَا لَا يَعْلَمُوْنَ۔ وہ جن کی بابت ان کے پاس نہ کوئی علم ہے نہ ثبوت ہے نہ تحقیق ہے۔ بس بلا دلیل و حجت اندھا دھند انہیں اپنا دیوتا مانے جاتے ہیں۔ و۸۱ (اے مشرکو!) موقع تہدید پر صیغہ ایک طرف تو غائب سے مخاطب ہوا اور دوسری طرف متکلم سے غائب کا ہو گیا۔ تَاللّٰهِ۔ زور و تاکید کے موقع پر قسم کا لانا عربی اسلوب بیان کی ایک صناعت ہے۔ تَاللّٰهِ حرف قسم کاتؔ کے ساتھ لانا لفظ اللہ ہی کے ساتھ مخصوص ہے۔ لَتُسْـَٔلُنَّ۔ باز پرس سے مؤاخذہ حشر مراد ہے۔ و۸۲ یعنی اولاد نرینہ — مطلب یہ ہوا کہ ایک تو حق تعالیٰ کی جانب اولاد کا انتساب خود ہی کیسی جہالت و سفاہت ہے، اور پھر اولاد میں بھی حق تعالیٰ کے لئے وہ صنف، جسے اپنے نزدیک حقیر و ذلیل جانتے ہو یعنی لڑکے کے بجائے لڑکیاں! اور بیٹوں کو اپنے لئے مخصوص رکھتے ہو! وَيَجْعَلُوْنَ لِلّٰهِ الْبَنٰتِ۔ روایتوں میں آتا ہے کہ یہ بلا قریش کے قبائل بنی خزاعہ اور بنی کنانہ میں زائد تھی۔ وہی ملائکہ کو اللہ کی بیٹیاں قرار دیتے تھے۔ ھم خزاعة وکنانة (روح) و۸۳ (کہ کیسی عار و ننگ کی چیز خاندان میں آئی) لڑکی سے عار آنے کی بلا قبائل قریش کے علاوہ، یوں بھی دنیائے شرک میں عام رہی ہے۔ و۸۴ (یہ سوال مشرک باپ کے دل میں برابر گردش کرتا رہتا ہے) عرب میں قبیلۂ تمیم اس بلا میں خاص طور پر مبتلا تھا۔ لیکن دنیا کی تاریخ میں مشرک قوموں نے بہ کثرت اپنی بیٹیوں کو زندہ دفن کر کر دیا ہے۔ ہسٹورینس ہسٹری آف دی ورلڈ میں ہے:۔ ''دختر نوزاد کو زندہ دفن کر دینے کا دستور بہت عام رہا ہے۔'' (جلد ۸۔ صفحہ ۸) ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ۔ دختر کشی کے اسباب و محرکات دوگانہ تھے۔ کبھی تو لڑکی کا وجود باعث عار سمجھتے تھے، اور شرم و حیا کے مارے اسے مار ڈالتے تھے، اور کبھی اس کے بار مصارف کے خیال سے۔ وھم کانوا یفعلون ذٰلک تارةً للغیرة والحمیة وتارةً خوفًا من الفقر والفاقة ولزوم النفقة (کبیر) اور یہ آخری محرک یورپ کی جدید تحریک ''برتھ کنٹرول'' کا بالکل نقش اول تھا۔ و۸۵ (کہ اول تو خدا کو صاحب اولاد ٹھیرایا اور پھر اس میں بھی اس کے لئے بیٹی تجویز کی!) یہ مراد بھی ہو سکتی ہے کہ لڑکی کے نام سے اتنی چڑھ، اور اس کے ساتھ یہ شقاوت کا برتاؤ، سب ان کی عقل کی کیسی بدترین تجویزیں ہیں:۔ و۸۶ یعنی تمام صفات کمال و جمال، خصوصاً قدرت کاملہ اور نزاہت۔ مَثَلُ السَّوْءِ۔ دنیا میں بری حالت یہ کہ ایسے شدید جہل و حمق میں مبتلا رہے، اور آخرت میں یہ کہ ہر طرح کی عقوبت و ذلت کے شکار ہوں گے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



الْحَكِيْمُ ﴿۶۰﴾ ع وَ لَوْ يُؤَاخِذُ اللّٰهُ النَّاسَ بِظُلْمِهِمْ مَّا

بڑا حکمت والا ہے و۸۷ اور اگر اللہ لوگوں پر ان کی زیادتی کے سبب (فوراً) دارو گیر کرتا رہتا تو زمین پر

تَرَكَ عَلَيْهَا مِنْ دَآبَّةٍ وَّ لٰكِنْ يُّؤَخِّرُهُمْ اِلٰٓى اَجَلٍ

کوئی حرکت کرنے والا جاندار نہ چھوڑتا و۸۸ لیکن وہ انہیں میعاد معین تک مہلت

مُّسَمًّى ۚ فَاِذَا جَآءَ اَجَلُهُمْ لَا يَسْتَاْخِرُوْنَ سَاعَةً

دیئے ہوئے ہے پھر جب ان کی وہ میعاد آجائے گی تو اس سے وہ نہ ایک ساعت پیچھے ہٹ سکیں گے

وَّ لَا يَسْتَقْدِمُوْنَ ﴿۶۱﴾ وَيَجْعَلُوْنَ لِلّٰهِ مَا يَكْرَهُوْنَ

اور نہ آگے بڑھ سکیں گے، و۸۹ اور اللہ کے لئے وہ چیزیں قرار دیتے ہیں جنہیں خود (اپنے لئے) ناپسند

وَتَصِفُ اَلْسِنَتُهُمُ الْكَذِبَ اَنَّ لَهُمُ الْحُسْنٰى ؕ لَا

کرتے ہیں، اور ان کی زبانیں جھوٹ کہتی جاتی ہیں کہ ان کے لئے بھلائی (ہی) ہے و۹۰ لازمی ہے

جَرَمَ اَنَّ لَهُمُ النَّارَ وَ اَنَّهُمْ مُّفْرَطُوْنَ ﴿۶۲﴾ تَاللّٰهِ لَقَدْ

کہ ان کے لئے دوزخ ہو اور بے شک یہ لوگ سب سے پہلے بھیجے جائیں گے و۹۱ اللہ کی قسم ہم (رسولوں کو)

اَرْسَلْنَآ اِلٰٓى اُمَمٍ مِّنْ قَبْلِكَ فَزَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطٰنُ

آپ کے قبل کی بھی امتوں کی طرف بھیج چکے ہیں لیکن شیطان نے ان کے اعمال انہیں خوش نما

اَعْمَالَهُمْ فَهُوَ وَلِيُّهُمُ الْيَوْمَ وَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۶۳﴾

کر دکھائے، و۹۲ سو وہ آج بھی ان کا رفیق ہے اور ان کے لئے عذاب دردناک ہے و۹۳

وَمَآ اَنْزَلْنَا عَلَيْكَ الْكِتٰبَ اِلَّا لِتُبَيِّنَ لَهُمُ الَّذِى

اور ہم نے آپ پر کتاب بس اسی لئے نازل کی ہے کہ جس امر میں یہ لوگ اختلاف کر رہے ہیں

اخْتَلَفُوْا فِيْهِ ۙ وَ هُدًى وَّ رَحْمَةً لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿۶۴﴾

آپ اس کو ان پر واضح کر دیں نیز ایمان والے لوگوں کی ہدایت و رحمت کی غرض سے و۹۴



و۸۷ چنانچہ اسم عزیز کے تقاضہ سے ہر وقت سزا دینے پر قادر، لیکن اسم حکیم کے تقاضہ سے سزائے شرک کو موت کے وقت تک ملتوی کر دیا ہے۔ و۸۸ یعنی بدکار تو بہرحال اپنی بدی کے پاداش میں ہلاک کر ہی دیے جاتے، اور جب وہ باقی ہی نہ رہ جاتے، تو نیک کاروں کا وجود بھی بے معنی رہ جاتا— اگر دنیا میں ظلم اور ظالم کا وجود نہ باقی رہے تو کوئی انصاف کس کے مقابلہ میں کرے گا؟ دنیا میں کوئی مفلس نہ باقی رہے، تو صفت فیاضی کے ظہور کی کیا صورت باقی رہے گی؟ مصیبت زدوں کے وجود سے دنیا خالی ہو جائے، تو کوئی ہمدردی اور شفقت کے لئے کس کو تلاش کرے گا؟— غرض انسانی آبادی تو ساری کی ساری یوں ختم ہو جاتی۔ اور جب کوئی انسان نہ زندہ رہتا، تو پھر حیوانات کی بھی ضرورت نہ رہ جاتی جو تمامتر انسان ہی کی خدمت کے لئے ہیں۔ دَآبَّةٍ کے معنی انسان کے لئے بھی لئے گئے ہیں۔ لیکن مفہوم کا عموم ہی بہتر سمجھا گیا ہے، جس میں ہر جاندار آ جائے۔ قال ابو عبيدة عنى انسان خاصة والاولى اجراؤها على العموم (راغب) عَلَيْهَا۔ ضمیر ھا زمین کی جانب ہے۔ اے على الارض (بیضاوی) الكناية فى قوله عليها عائدة الى الارض (کبیر) بِظُلْمِهِمْ۔ ظلم یہاں ہر قسم کے کفر و معصیت کو شامل ہے۔ اے بسبب كفرهم ومعاصيهم (روح) بكفرهم ومعاصيهم (بیضاوی) و۸۹ (بلکہ ٹھیک ٹھیک قدرتی پروگرام کے مطابق ہی ہلاک ہو کر رہیں گے) و۹۰ کسی اخروی زندگی کے اول تو یہ قائل ہی نہیں اور جو قائل ہیں بھی تو وہاں اپنے لئے چین ہی چین سمجھ رہے ہیں۔ وَ يَجْعَلُوْنَ لِلّٰهِ مَا يَكْرَهُوْنَ۔ مشرکانہ مذہبوں پر نظر ہو، تو اندازہ ہو کہ ان لوگوں نے کیسی کیسی پست بلکہ سرتاسر گندی باتیں اپنے دیوی دیوتاؤں بلکہ خود معبود اعظم کے حق میں گڑھ رکھی ہیں! و۹۱ (دوزخ میں) یعنی یہ لوگ تو دوسرے اہل جہنم کے لئے بہ طور مقدمۃ الجیش کے ہوں گے۔ مُّفْرَطُوْنَ۔ فرط اسے کہتے ہیں جو اپنے ساتھیوں سے آگے دوڑ کر انہیں پانی تک پہنچا دے۔ مفرطون اے معجلون قال الواحدى وهو الاختيار ووجهه ما قال ابو زيد وغيره فرط الرجل اصحابه يفرطهم فرطًا وفروطًا اذا تقدمهم الى الماء ليصلح الدلاء (کبیر) و۹۲ (اس لئے وہ لوگ پیمبروں کی تعلیمات سے غیر متاثر رہ کر اپنے کفریات ہی کو پسند کرتے رہے) زَيَّنَ...... اَعْمَالَهُمْ۔ شیطانی تحریک اس کے سوا اور کچھ نہیں کہ وہ ایسی چیزوں کو جو واقعی حسن و زیبائی سے خالی ہیں، ظاہری اور عارضی خوشنمائی دے دیتی ہے۔ چنانچہ جتنے بھی شیطانی اعمال ہیں، ان کا جائزہ لے ڈالیے، سب میں یہی چیز مشترک ملے گی۔ شرابی کو فوری اور عارضی لذت شراب میں محسوس ہوتی ہے، سینما باز کو سینما میں، جواری کو جوئے میں۔ وقس علی ہذا۔ اس سے بچنے کا آسان اور مؤثر طریقہ صرف اپنی عقل اور قوتِ فکر کا صحیح استعمال ہے۔ جہاں انسان نے غور و تامل سے کام لیا، اور اشیاء کا اصلی حسن و قبح اس کی نظر میں ظاہر ہونے لگا، شیطانی ترغیبات کی کشش بھی اس کے لئے از خود مفقود ہو جاتی ہے:۔ و۹۳ (اور یہ پچھلے بھی انہی اگلوں کی طرح کفر کر رہے ہیں۔ تو یہ سزا بھی لامحالہ انہی کی سی پائیں گے۔ آپ ان کے لئے غم و تردد میں نہ پڑیئے) المراد منه كفار مكة (کبیر) الْيَوْمَ۔ آج یعنی اسی دنیا میں۔ فَهُوَ وَلِيُّهُمُ الْيَوْمَ۔ یعنی شیطان ان کا رفیق رہ کر انہیں طرح طرح کی پٹی پڑھاتا رہتا ہے۔ و۹۴ یعنی یہ کتاب الٰہی مومنین کے حق میں سراسر ہدایت و رحمت ہے۔ اور آپ پر یہ اس لئے نازل ہوئی، کہ آپ ان اہل باطل اور اہل حق کے درمیان جو معتقدات نزاعی ہیں مثلاً توحید یا معاد، اس باب میں مسلکِ حق کی خوب توضیح و تشریح کر دیں۔ لِتُبَيِّنَ نے ایک بار پھر اس حقیقت کو صاف کر دیا کہ پیمبر کا منصب محض من و عن، پیام پہنچا دینے کا نہیں، بلکہ اس کی شرح و ترجمانی کر دینے کا بھی ہے۔

ف۹۵ (ان باتوں کو گوش ہوش سے) وَاللّٰهُ...... الْاَرْضَ۔ اُوپر سے پانی برسانا اور اس سے زمین خشک و مردہ کو از سر نو سر سبز کر دینا، جو روز مرہ کا مشاہدہ ہے، یہ کام سب حق تعالیٰ ہی کا ہے، کسی دیوی دیوتا کا نہیں، اور نہ انسان کے اپنے بس کا۔ لَاٰيَةً۔ یعنی اللہ کی قدرت، ربوبیت، صناعی کی بڑی دلیل ہے۔ نباتات کی حیات تازہ ونو سے حشر و بعث اجساد کی طرف ہر فطرت سلیم والے کا ذہن آسانی سے منتقل ہو سکتا ہے۔ ف۹۶ ان گھریلو جانوروں کی ساخت و ترکیب اور ان کے اعضاء کے افعال میں جو صدہا عجائب ہیں، ان کی تفصیلات بیالوجی (حیاتیات) اور زو آلوجی (حیوانیات) کے ہر ماہر پر روشن ہیں۔ یہ سب صناعیاں اور حکمتیں پتہ کس چیز کا دیتی ہیں؟ ایک صناع اعظم کا، ایک حکیم مطلق کا۔ لَعِبْرَةً۔ عبرۃ کہتے ہیں معلوم سے مجہول اور مشاہد سے غیر مشاہد تک پہنچنے کو۔ والعبرة مختصة بالحالة التي يتوصل بها من معرفة المشاهد الى ما ليس بمشاهد (راغب) ف۹۷ جہاں سے گوبر اور خون وغیرہ گندی چیزیں اور فضلے پیدا ہوتے ہیں، وہیں سے دودھ جیسی نفیس پاکیزہ نعمت انسان کے لیے تیار کر دینا، جس کے آگے بڑے سے بڑے کیمیا دان اور کیمیا ساز مع اپنی ساری تجربی کار گاہوں کے دنگ رہ جائیں، اگر ایک کھلی ہوئی دلیل ایک صناع اعظم کے وجود پر نہیں، تو اور کیا ہے؟ بُطُوْنِهٖ میں ضمیر واحد مذکر غائب اس چیز کے لئے ہے، جس کا ذکر اوپر آ چکا ہے، اور یہ معنٰی لے کر انعام کے لئے بجائے مؤنث کے ضمیر مذکر واحد جائز ہے۔ کسائی اور مبرد نے یہی کہا ہے، اور قرآن مجید ہی سے اس کی سندیں پیش کی ہیں۔ اي في بطون ما ذكرنا وهذا جواب الكسائي قال المبرد هذا شائع في القرآن (کبیر) سَآئِغًا۔ سائغ وہ مشروب ہے جو لذت یا آسانی کے ساتھ حلق سے اترے۔ معناه جاريا في حلوقهم لذيذا هنيئا (کبیر) سهل المرور في الحلق (کشاف) ف۹۸ (کہ ایک ہی مادہ سے کہاں ایک طرف مسکرات جیسی گندی چیزیں تیار کر دیں اور کہاں دوسری طرف لطیف و پاکیزہ مشروبات و ماکولات، عرق، شربت، مربے وغیرہ) سَكَرًا وَّرِزْقًا حَسَنًا۔ گویا ایک ہی مادہ میں سم و تریاق دونوں کی خاصیتیں رکھ دیں۔ النَّخِيْلِ وَالْاَعْنَابِ۔ انگور اور کھجور دونوں کی شرابیں مشہور شرابیں ہیں۔ عرب میں بھی مشہور تھیں، اور آج یورپ میں بھی مشہور ہیں۔ سَكَرًا۔ سکر کے لفظ پر سوال پیدا ہوا ہے کہ نشہ کا ذکر محل مدح پر قرآن مجید نے کیسے کر دیا؟ — جواب یہ ہے کہ اول تو یہاں مقصود مدح نہیں، بلکہ ذکر صرف اس کا ہے کہ خرمے اور انگور سے فلاں فلاں کام لئے جا سکتے ہیں، اور مخاطب صرف مومنین نہیں، بلکہ کافر بھی شامل ہیں، اور وہ برابر ان پھلوں سے نشہ کا کام لیتے رہتے ہیں، اس لئے اس ذکر میں مطلق مضائقہ نہیں۔ دوسرے یہ کہ آیت مکی ہے، اور نشہ کی حرمت اس وقت تک ہوئی نہیں تھی۔ اس پر بھی قرآن مجید نے سکر کو رزق حسن سے علیحدہ و ممتاز کر کے ظاہر کر دیا، کہ یہ دو بالکل مختلف قسم کے کام انہیں پھلوں سے لئے جا سکتے ہیں۔ ف۹۹ چنانچہ شہد کی مکھیاں اپنا چھتا انہی مقامات پر لگاتی ہیں۔ ان مکھیوں کا چھتا بھی صنعت و کاریگری کا ایک حیرت انگیز نمونہ ہوتا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ کسی مہندس یا انجینئر نے اسے تیار کیا ہے۔ اَوْحٰى۔ وحی یہاں اصطلاحی مفہوم میں نہیں، جو وحی نبوت کے مرادف ہے۔ بلکہ اپنے عام و وسیع معنٰی میں ہے۔ دل میں بات ڈال دینے کے مرادف ہے۔ واصل الوحي الاشارة السريعة (راغب) اي الله تعالى قرر في انفسها هذه الاعمال العجيبة (کبیر) ماہرین نفسیات انگریزی میں جس شے کو (جبلت) سے تعبیر کرتے ہیں، وہ وحی حیوانی ہی کا دوسرا نام ہے۔ اور علامہ راغب نے اسی مفہوم کو "تسخیر" سے ادا کیا ہے۔ النَّحْلِ۔ شہد کی مکھی اپنی فراست، دانائی، عقلی توانائی کے لحاظ سے ساری حیوانی دنیا میں مشہور و ممتاز ہے۔ فرنگی ماہرین فن نے کتابوں پر کتابیں ان مکھیوں کی فراست و دانائی اور حسن انتظام و تدبر پر لکھ ڈالی ہیں — حق تھا کہ اس ننھی سی مخلوق کی ذہانت خاصہ کو وحی الٰہی اپنی جانب منسوب کرتی۔ مِمَّا يَعْرِشُوْنَ سے مراد عمارتیں بھی ہو سکتی ہیں، اور انگور و خرما کی ٹہنیاں بھی۔ مِنَ الْجِبَالِ، مِنَ الشَّجَرِ مِمَّا يَعْرِشُوْنَ۔ من ہر جگہ تبعیضیہ ہے۔ یعنی یہ مراد نہیں کہ مکھی اپنا چھتا ہر پہاڑ، ہر درخت، ہر اونچی عمارت پر لگاتی ہے، بلکہ مراد یہ ہے کہ ان چیزوں میں سے جو بھی اسے مناسب معلوم ہوتی ہیں، ان پر لگاتی ہے۔ ف۱۰۰ ان مکھیوں کا ایک ایک پھل پھول پر رس چوسنے کے لئے بیٹھتے رہنا اور میلوں کا سفر طے کر کے، بغیر راستہ بھولے بھٹکے، اپنے چھتے کی طرف واپس آ جانا ایک مشہور عالم واقعہ ہے۔ سُبُلَ رَبِّكِ۔ راستوں کا انتساب حق تعالیٰ نے اپنی جانب کیا ہے۔ شہد کی مکھیوں کے آنے جانے کے راستہ اس حکمت سے بنانا صرف اسی ذات کا کام ہے، جسے اپنی ہر مخلوق سے رشتۂ ربوبیت حاصل ہے۔ ذُلُلًا۔ بے روک ٹوک، جیسے اور راستے خاص اس مکھی کے لئے مسخر و منقاد ہیں۔



وَاللّٰهُ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ بَعْدَ
اور اللہ نے اوپر سے پانی اتارا پھر اس سے زمین کو اس کے خشک ہونے کے بعد
مَوْتِهَا ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لِّقَوْمٍ يَّسْمَعُوْنَ ﴿۶۵﴾ وَ اِنَّ ع ۸ ۱۴
جلا دیا بے شک اس میں ان لوگوں کے لئے (بڑی) نشانی ہے جو سنتے ہیں ف۹۵ اور بے شک
لَكُمْ فِي الْاَنْعَامِ لَعِبْرَةً ؕ نُسْقِيْكُمْ مِّمَّا فِيْ بُطُوْنِهٖ مِنْ
تمہارے لئے مویشیوں میں بھی بڑا سبق ہے ف۹۶ ان کے پیٹ میں جو کچھ ہوتا ہے گوبر اور خون (کے قسم) سے
بَيْنِ فَرْثٍ وَّدَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا سَآئِغًا لِّلشّٰرِبِيْنَ ﴿۶۶﴾
اس کے درمیان سے صاف اور پینے والوں کے لئے خوشگوار دودھ ہم تمہیں پینے کو دیتے ہیں ف۹۷
وَ مِنْ ثَمَرٰتِ النَّخِيْلِ وَ الْاَعْنَابِ تَتَّخِذُوْنَ مِنْهُ
اور کھجوروں اور انگوروں کے پھلوں میں (بھی تمہارے لئے سبق ہے) تم ان سے
سَكَرًا وَّ رِزْقًا حَسَنًا ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لِّقَوْمٍ
نشہ کی چیزیں اور کھانے کی عمدہ چیزیں بناتے ہو بے شک اس میں (بڑی) نشانی ہے ان لوگوں کے لئے
يَّعْقِلُوْنَ ﴿۶۷﴾ وَ اَوْحٰى رَبُّكَ اِلَى النَّحْلِ اَنِ اتَّخِذِيْ
جو عقل سے کام لیتے ہیں ف۹۸ اور آپ کے پروردگار نے شہد کی مکھی کے دل میں القاء کیا کہ تو
مِنَ الْجِبَالِ بُيُوْتًا وَّ مِنَ الشَّجَرِ وَ مِمَّا
گھر بنا لے پہاڑوں میں (بھی) اور درختوں میں (بھی) اور لوگ جو عمارتیں بناتے ہیں
يَعْرِشُوْنَ ﴿۶۸﴾ ثُمَّ كُلِيْ مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ فَاسْلُكِيْ
ان میں (بھی) ف۹۹ پھر ہر (قسم کے) پھلوں سے (رس) چوستی پھر، پھر اپنے پروردگار کے
سُبُلَ رَبِّكِ ذُلُلًا ؕ يَخْرُجُ مِنْۢ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ
راستوں میں چل جو تیرے لئے آسان ہیں ف۱۰۰ اس کے پیٹ کے اندر سے ایک مشروب نکلتا ہے

مُخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ

کہ اس کی رنگتیں مختلف ہوتی ہیں ف۱۰۱ اس میں لوگوں کے لئے شفا ہے ف۱۰۲ اس کے اندر (بڑی)

لَاٰيَةً لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ﴿٦٩﴾ وَ اللّٰهُ خَلَقَكُمْ ثُمَّ

نشانی ہے ان لوگوں کے لئے جو غور وفکر سے کام لیتے ہیں ف۱۰۳ اور اللہ نے تمہیں پیدا کیا، پھر

يَتَوَفّٰىكُمْ ۛ وَ مِنْكُمْ مَّنْ يُّرَدُّ اِلٰۤى اَرْذَلِ الْعُمُرِ لِكَيْ

وہ تمہیں موت دیتا ہے اور تم میں سے کوئی لوٹا دیا جاتا ہے ناکارہ عمر کی طرف جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ

لَا يَعْلَمَ بَعْدَ عِلْمٍ شَيْـًٔا ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ قَدِيْرٌ ﴿٧٠﴾ ع

باخبری کے بعد چیزوں سے بے خبر ہو جاتا ہے ف۱۰۴ بے شک اللہ بڑا علم والا ہے، بڑا قدرت والا ہے ف۱۰۵

وَ اللّٰهُ فَضَّلَ بَعْضَكُمْ عَلٰى بَعْضٍ فِي الرِّزْقِ ۚ فَمَا

اور اللہ نے تم میں سے کسی کو کسی پر رزق کے معاملہ میں فضیلت دے رکھی ہے ف۱۰۶

الَّذِيْنَ فُضِّلُوْا بِرَآدِّيْ رِزْقِهِمْ عَلٰى مَا مَلَكَتْ

سو جن لوگوں کو فضیلت دی گئی ہے وہ اپنے حصہ کا مال اپنے غلاموں کو بھی اس طرح

اَيْمَانُهُمْ فَهُمْ فِيْهِ سَوَآءٌ ؕ اَفَبِنِعْمَةِ اللّٰهِ

دینے والے نہیں کہ وہ سب اس باب میں برابر ہو جائیں ف۱۰۷ تو کیا پھر بھی اللہ کی نعمت سے یہ لوگ

يَجْحَدُوْنَ ﴿٧١﴾ وَ اللّٰهُ جَعَلَ لَكُمْ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ

انکار کرتے ہیں ف۱۰۸ اور اللہ نے تمہی میں سے تمہارے لئے بیویاں بنائیں

اَزْوَاجًا وَّجَعَلَ لَكُمْ مِّنْ اَزْوَاجِكُمْ بَنِيْنَ وَحَفَدَةً

اور تمہارے لئے تمہاری بیویوں سے بیٹے اور پوتے پیدا کئے ف۱۰۹ اور تمہیں

وَّ رَزَقَكُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ ؕ اَفَبِالْبَاطِلِ يُؤْمِنُوْنَ

نفیس چیزیں کھانے کو دیں ف۱۱۰ تو کیا پھر بھی یہ لوگ باطل پر ایمان رکھیں گے

ف۱۰۱ کوئی آٹھ نو قسم کے شہد تو اکیلے ملک عرب ہی میں ہوتے ہیں۔ شَرَابٌ کہ اسی شیریں مشروب کو شہد کہتے ہیں۔ ف۱۰۲ (بہت سی بیماریوں سے) شہد کے منافع وفضائل طب یونانی (عربی)، طب ہندی (ویدک) طب افرنگی (ڈاکٹری) سب کو مُسلّم ہیں۔ اور یہاں اگر اس کے فوائد نقل کیے جائیں، تو خود ایک مستقل مقالہ ہو جائے۔ ف۱۰۳ (اور یہ خیال میں لاتے ہیں کہ قدرت حق نے ایک زہریلے نیش زن جانور سے کیسی حیرت انگیز، شفا بخش چیز پیدا کر دی) لَاٰيَةً۔ نشانی حق تعالیٰ کی قدرت کاملہ اور حکمت بے انتہا کی۔ ف۱۰۴ (جیسا کہ بہت زیادہ پیرانہ سالی کے وقت اکثر مشاہدہ میں آتا رہتا ہے) یہ پیدا کرنے کا، موت دینے کا، بعض کو پیر فرتوت بنا دینے کا، سارا کام صرف حق تعالیٰ ہی کا ہے، کوئی اس میں اس کا شریک وسہیم نہیں — یہ نہیں کہ پیدائش کا دیوتا کوئی اور ہے، موت کا کوئی اور، اور زندہ رکھنے کا کوئی اور۔ اَرْذَلِ الْعُمُرِ۔ یعنی عمر کی وہ منزل کہ جب نہ قوتِ جسمانی ہی برقرار رہے، اور نہ قوت دماغی۔ لِكَيْ میں ل عاقبت یا نتیجہ کا ہے۔ ف۱۰۵ وہ اپنی صفت علم کے اقتضاء سے ہر شخص کی ضرورت ومصلحت کا علم رکھتا ہے، اور صفت قدرت کے اقتضاء سے ویسا ہی اس کا انتظام بھی کر دیتا ہے۔ ف۱۰۶ (تکوینی مصلحتوں سے) آیت سے اس حقیقت پر پوری طرح روشنی پڑ گئی کہ مال ودولت میں عدم مساوات فطری وطبعی ہے، اور تقسیم دولت میں مساوات کا دعویٰ بجائے خود بے بنیاد اور خلافِ فطرت ہے۔ فقہاء اور فقہاء مفسرین نے آیت سے مالک اور غلام کے درمیان نفی مساوات صراحت کے ساتھ نکالی ہے۔ قال ابو بکر قد تضمنت الأية انتفاء المساوات بين المولى وبين عبده فى الملك (جصاص) ف۱۰۷ (بلکہ ایسی تقسیم تو فطرتِ بشری پر ایک بار ہے) آیت جڑ کاٹ رہی ہے اہل باطل کے اس نظام معاشی کی، جس کا پرانا نام مزدکیت تھا، اور جدید نام سوشلزم یا (انتہائی صورتوں میں) کمیونزم ہے۔ ف۱۰۸ شرک پر اصرار کیے جانا عین نعمت الٰہی سے انکار کرنا ہے۔ ف۱۰۹ (اور اس طرح تمہاری بقائے نوعی کا سامان کر دیا) مِنْ اَنْفُسِكُمْ۔ یعنی تمہاری ہی جنس ونوع سے۔ حَفَدَةً۔ حافد کے عام معنی پوتے کے ہیں۔ المراد بالحفدة على ماروى عن الحسن والازهرى وجاء فى رواية عن ابن عباس واختاره ابن العربى اولاد الاولاد (روح) لیکن ایک معنی خادم، مددگار وغیرہ کے بھی لئے گئے ہیں۔ روى عن ابن عباس ان الحفدة الخدم والا عوان وقال الحسن اعانك فقد حفدك وقال مجاهد وقتادة وطاؤس الحفدة الخدم (جصاص) امام رازی رحمہ اللہ نے متعدد معانی ومفہومات بیان کر کے لکھا ہے کہ بہتر یہ ہے کہ لفظ کے عموم میں ان سارے مفہوموں کی وسعت کو شامل رکھا جائے۔ والاولى دخول الكل فيه لما بينا ان اللفظ محتمل للكل بحسب المعنى المشترك الذى ذكرناه (کبیر) ف۱۱۰ (اور اس طرح تمہاری بقائے شخصی کا سامان کر دیا) اَلطَّيِّبٰتِ۔ یہاں اپنے لغوی معنی میں ہے، یعنی نفیس ولذیذ کے مرادف ہے۔ اے اللذائذ (روح) اے اللذائذ وهو معنا ها اللغوى (روح) اے اللذائذ (بیضاوی) مِنَ الطَّيِّبٰتِ۔ میں مِن تبعیض کا ہے۔ من للتبعيض (بیضاوی۔ روح)

وَ بِنِعْمَتِ اللّٰهِ هُمْ يَكْفُرُوْنَ ﴿٧٢﴾ وَ يَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ

اور اللہ کی نعمتوں کی ناشکری کرتے رہیں گے ف۱۱۱ اور یہ لوگ اللہ کے سوا ایسی چیزوں کی

اللّٰهِ مَا لَا يَمْلِكُ لَهُمْ رِزْقًا مِّنَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ

پرستش کرتے ہیں جو ان کو نہ آسمان سے رزق پہنچانے کا اختیار رکھتی ہیں اور نہ زمین ہی سے

شَيْـًٔا وَّ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ ﴿٧٣﴾ فَلَا تَضْرِبُوْا لِلّٰهِ الْاَمْثَالَ ؕ

کسی چیز کا، اور نہ ایسا کر ہی سکتے ہیں ف۱۱۲ سو تم اللہ کے لئے مثالیں نہ گڑھو

اِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ وَ اَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿٧٤﴾ ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا

بے شک اللہ ہی علم رکھتا ہے اور تم علم نہیں رکھتے ف۱۱۳ اللہ ایک مثال بیان کرتا ہے

عَبْدًا مَّمْلُوْكًا لَّا يَقْدِرُ عَلٰى شَيْءٍ وَّ مَنْ رَّزَقْنٰهُ

کہ ایک تو غلام مملوک ہے کہ کسی چیز کا اختیار نہیں رکھتا ف۱۱۴ اور ایک وہ ہے، جسے ہم نے اپنے پاس سے

مِنَّا رِزْقًا حَسَنًا فَهُوَ يُنْفِقُ مِنْهُ سِرًّا وَّ جَهْرًا ؕ هَلْ

خوب روزی دے رکھی ہے تو وہ اس میں سے پوشیدہ اور علانیہ خرچ کرتا ہے ف۱۱۵ کیا (ایسے لوگ

يَسْتَوٗنَ ؕ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ؕ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿٧٥﴾

باہم) برابر ہو سکتے ہیں؟ ف۱۱۶ ساری تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں، ف۱۱۷ لیکن اکثر ان (مشرکین) میں سے علم

وَ ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا رَّجُلَيْنِ اَحَدُهُمَاۤ اَبْكَمُ لَا

ہی نہیں رکھتے، ف۱۱۸ اور اللہ (ایک اور) مثال بیان کرتا ہے، کہ دو شخص ہیں ایک ان میں سے گونگا ہے

يَقْدِرُ عَلٰى شَيْءٍ وَّ هُوَ كَلٌّ عَلٰى مَوْلٰىهُ ۙ اَيْنَمَا

کسی چیز پر قادر نہیں اور وہ اپنے مالک پر وبال جان ہے اور وہ جہاں

يُوَجِّهْهُّ لَا يَاْتِ بِخَيْرٍ ؕ هَلْ يَسْتَوِيْ هُوَ ۙ وَ مَنْ

اسے بھیجتا ہے وہ کوئی کام درست کر کے نہیں لاتا ف۱۱۹ کیا یہ شخص اور ایسا شخص باہم برابر ہو سکتے ہیں، جو

ف۱۱۱ (اس کے سچے دین کے منکر رہ کر) اَفَبِالْبَاطِلِ۔ فَ سے مراد ہے پھر بھی، یعنی اللہ کی توجہ در بوبیت کے سارے دلائل وشواہد سننے اور جاننے کے بعد۔ بِالْبَاطِلِ يُؤْمِنُوْنَ۔ یعنی بے بنیاد وہمی چیزوں پر، مثلاً بتوں کی معبودیت پر ایمان لاتے ہیں۔ ف۱۱۲ یعنی نہ صرف یہ کہ بالفعل اختیار نہیں رکھتے، بلکہ سرے سے اس کی صلاحیت ہی نہیں رکھتے۔ اگر چاہیں جب بھی یہ اختیار نہیں حاصل کر سکتے۔ رِزْقًا مِّنَ السَّمٰوٰتِ۔ آسمان سے رزق مثلاً بارش۔ ف۱۱۳ صحیح مثال اپنے متعلق وہی بیان کر سکتا، اور صحیح صفات اپنی وہی بتا سکتا ہے۔ تم جب اپنی نافہمی سے کوشش کرو گے، ایسی ہی الٹی پلٹی باتیں کرو گے۔ مشرکین کا ایک مایۂ ناز استدلال اس وقت بھی تھا، اور اب بھی ہے کہ آخر دنیا کے بادشاہوں کی خدمت میں براہ راست عرض معروض کون کر سکتا ہے۔ درمیانی واسطوں کی، عرض بیگیوں کی، امیروں وزیروں کی ضرورت پڑتی ہی ہے۔ پھر جو سب سلاطین کا سلطان اور شہنشاہ اعظم ہے، اس سے براہ راست اور بلا واسطہ تعلق پیدا کرنا کیونکر ممکن ہے؟ اور ہم جو ان مورتیوں کی اور ان ستاروں کی پرستش کرتے ہیں، تو وہ بھی اسی لئے کہ وہ رب الارباب کے خادم اور اس کے ہاں مقرب ہیں۔ استدلال کی خرافت بالکل ظاہر ہے۔ دنیا کا بڑے سے بڑا بادشاہ بھی آخر انسان ہی ہوتا ہے، بشر ہی کے سے محدود وناقص قُوٰی رکھتا ہے۔ وہ تو اس پر مجبور ہے کہ دوسروں کی اعانت حاصل کرے۔ اس کے برخلاف کہاں رب العالمین، جو ہر قید سے ماوراء، ہر اعتبار سے غیر محدود، ہر حد ونہایت سے برتر ہے۔ دونوں کا کوئی مقابلہ ہے؟ دونوں کے درمیان کوئی نسبت ہے؟ اس بے نیاز ہستی کو محتاج ہستیوں پر کسی طرح قیاس کیا جا سکتا ہے؟ مغالطہ قیاس مع الفارق کی اس سے زیادہ کھلی ہوئی مثال اور کیا ہوگی؟ — آیت کی یہ توضیح امام رازی رحمۃ اللہ علیہ کے مذاق کے مطابق تھی۔ عام مفسرین نے امثال کو مثل کی جمع قرار دے کر معنٰی یہ کئے ہیں کہ مخلوقات میں سے کسی شے کو اس کے مثل نہ بتاؤ۔ قال المفسرون یعنی لا تشبھوہ بخلقه (کبیر) ف۱۱۴ (کہ کسی مال میں تصرف کر سکے، بجز اپنے مالک کی اجازت کے) غلام کے لئے تو خیر مالک سے اجازت کے بعد امکان تصرف باقی ہے، معبودانِ باطل میں تو مالک کی اجازت سے بھی مالکیت میں دخل پانے کا امکان نہیں۔ ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا۔ مثال سے مقصود بطلانِ شرک کا اظہار ہے۔ ف۱۱۵ (جب اور جس طرح چاہے، کوئی اس کی روک ٹوک کرنے والا نہیں) ف۱۱۶ ظاہر ہے کہ نہیں۔ تو جب مالک مجازی ومملوک مجازی مساوی نہیں ہو سکتے، جو اپنی اصل وخلقت کے لحاظ سے بالکل ایک ہیں، اور باہم فرق محض اعتباری واضافی رکھتے ہیں، تو مالک حقیقی ومملوک حقیقی کیونکر یکساں ومساوی ہو سکتے ہیں۔ جن کے درمیان کوئی شے بہ طور قدر مشترک ہی نہیں۔ هَلْ يَسْتَوٗنَ۔ ذکر ایک ہی صفات کے لوگوں کا ہو رہا ہے۔ مقصود یہاں دو فرد نہیں، بلکہ ان متضاد صفات کے کل اشخاص ہیں۔ ایک ایک طرف، دوسرے دوسری طرف — صیغہ بھی اسی لئے بجائے تثنیہ کے جمع کا آیا ہے، ف۱۱۷ (نہ کہ اصنام اور معبودانِ باطل کے لئے) کامل الذات والصفات اور مستحق عبادت وہی ایک ہے۔ اور نعمتوں کے دینے میں کوئی اس کا شریک نہیں۔ ای هو المستحق للحمد دون ما یعبدون من دونه اذلا نعمة للاصنام علیهم فتحمد علیها (بحر) ف۱۱۸ (اور شرک سے باز نہیں آتے) اَكْثَرُهُمْ۔ ضمیر جمع مذکر غائب مشرکین کی جانب ہے۔ ان لوگوں کا عدم علم حقیقت چونکہ عدم تدبر اور عدم توجہ کا نتیجہ ہے، اس لئے ایسے لوگ معذور بھی نہیں قرار دیئے جا سکتے۔ ف۱۱۹ گویا اس درجہ خرف ولا یعقل ہے کہ خود تو کیا کرتا، مالک کی تعلیم کے باوجود بھی کوئی کام درست نہیں کر پاتا۔ اَحَدُهُمَاۤ اَبْكَمُ۔ یعنی علاوہ غلام ہونے اور ہر طرح معذور ہونے کے گونگا بھی ہے، اور تکلم پر غیر قادر۔ جو نہ اپنی کہہ سکے نہ دوسرے کی سن سکے۔ اَبْكَمُ کے ایک معنٰی اہل لغت سے، لا یعقل اور سماعت وبصارت سے محروم ہونے کے بھی منقول ہیں۔ عن ابن الاعرابی الابکم الذی لا یعقل (کبیر) قال الزجاج الابکم المطبق الذی لا یسمع ولا یبصر (کبیر) الابکم الذی ولد اخرس فلا یفهم ولا یفهم (کشاف) پیدائشی گونگا بہرا بھی ہوتا ہے۔ جو نہ کسی کی سنتا ہے اور نہ اپنی کسی کو سنا سکتا ہے۔ الابکم الخرس المقارن للخلقة ویلزمه الصم (روح) فکانهٗ قیل احدهما اخرس اصم ولا یفهم (روح) لَا يَقْدِرُ عَلٰى شَيْءٍ۔ نہ اپنے متعلق قدرت، نہ اپنے سے غیر کے متعلق قدرت۔ لا یقدر علی شیء من الاشیاء المتعلقة بنفسه او غیرہ بحدس او فراسة لسوء فهمه وادراکه (روح) تمثیل سے مقصود شرک کی تمامتر بے بسی کو ظاہر کرتا ہے۔

يَأْمُرُ بِالْعَدْلِ ۙ وَهُوَ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿٧٦﴾ ع

اچھی باتوں کی تعلیم دیتا ہو اور وہ خود سیدھے راستہ پر ہے ف١٢٠

وَلِلّٰهِ غَيْبُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ وَمَآ اَمْرُ

اور اللہ ہی کے لئے (خاص) ہیں آسمانوں اور زمین کی پوشیدہ باتیں ف١٢١ اور قیامت کا معاملہ

السَّاعَةِ اِلَّا كَلَمْحِ الْبَصَرِ اَوْ هُوَ اَقْرَبُ ۭ اِنَّ اللّٰهَ

بھی ایسا ہو گا جیسے آنکھ کا جھپکنا، بلکہ اس سے بھی جلد تر بے شک اللہ

عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿٧٧﴾ وَاللّٰهُ اَخْرَجَكُمْ مِّنْ

ہر چیز پر قادر ہے ف١٢٢ اور اللہ ہی نے تم کو تمہاری ماؤں کے

بُطُوْنِ اُمَّهٰتِكُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ شَيْئًا ۙ وَّجَعَلَ لَكُمُ

پیٹ سے نکالا اس حال میں کہ تم کچھ نہیں جانتے تھے اور تمہارے لئے

السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْئِدَةَ ۙ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ﴿٧٨﴾

سماعت اور بینائی اور دل پیدا کیے تاکہ تم شکرگزار بنو ف١٢٣

اَلَمْ يَرَوْا اِلَى الطَّيْرِ مُسَخَّرٰتٍ فِيْ جَوِّ السَّمَآءِ ۭ مَا

کیا ان لوگوں نے پرندوں کو نہیں دیکھا کہ آسمان کی فضاء میں (قدرت کے) مسخر ہیں، انہیں

يُمْسِكُهُنَّ اِلَّا اللّٰهُ ۭ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ

کسی (اور) نے نہیں تھام رکھا ہے بجز اللہ کے ف١٢٤ بے شک اس میں (بہت سی) نشانیاں ہیں

يُّؤْمِنُوْنَ ﴿٧٩﴾ وَاللّٰهُ جَعَلَ لَكُمْ مِّنْ بُيُوْتِكُمْ سَكَنًا

ایمان والوں کے لئے ف١٢٥ اور اللہ ہی نے تمہارے لئے تمہارے گھر وجہ سکون بنائے

وَّجَعَلَ لَكُمْ مِّنْ جُلُوْدِ الْاَنْعَامِ بُيُوْتًا تَسْتَخِفُّوْنَهَا

اور تمہارے لئے جانوروں کے کھال کے گھر بنائے جنہیں تم اپنے کوچ کے دن

ف١٢٠ یعنی ناطق ہے، عاقل ہے، فاعل مختار ہے، قوتِ علمی وعملی کا جامع ہے۔ ف١٢١ (جو ایک فرع ہے حق تعالیٰ کے علم کامل ومحیط کی) للہ کی ترکیب ہی سے اشارہ ہو گیا کہ یہ علم غیب خاصہ صرف حق تعالیٰ کا ہے، جس میں کوئی دوسرا شریک نہیں۔ للہ تعالیٰ خاصۃ لا لاحد غیرہ استقلالاً ولا اشتراکا (روح) یفید الحصر معناہ ان العلم بھٰذہ الغیوب لیس الا للہ (کبیر) ف١٢٢ آیت کے شروع میں
ع ١٠ / ١٦
بیان حق تعالیٰ کے کمال علم کا ہے، اور آخر آیت میں بیان کمال قدرت کا۔ دونوں کے درمیان ذکر قیامت کا ہے۔ جو قبل وقوع دیکھئے تو ایک مثال ہے کمال علم کی، اور بعد وقوع کے لحاظ سے نظر کیجئے تو ایک مثال ہے کمال قدرت کی! اِلَّا كَلَمْحِ الْبَصَرِ۔ یعنی ایسا ہی آنا فانا۔ عام محاورۂ انسانی میں کسی شے کے فی الفور واقع ہو جانے کے لئے طریق تعبیر یہی ہے۔ الغرض من التشبیہ بیان سرعتہ لا بیان مقدار زمان وقوعہ وتحدیدہ (روح) والمراد منہ تقریر کمال القدرۃ (کبیر) اَوْ هُوَ اَقْرَبُ۔ او یہاں بل کا مرادف ہے۔ اظہار شک وتردد کے لئے نہیں۔ او قال الفراء بمعنی بل (روح) قیل بمعنی بل (بیضاوی) لا شبھۃ فی انہ لیس المراد طریقۃ الشک بل المراد بل ھو اقرب (کبیر) اَمْرُ السَّاعَةِ سے مراد ہے مردوں میں جان پڑ جانے کا ماجرا۔ ف١٢٣ (یہ خیال کر کے کہ اس نے ان آلات کے ذریعہ سے تمہاری بے علمی علم سے بدل دی) جَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْئِدَةَ۔ سماعت اس لئے دی کہ حق تعالیٰ کے احکام سنو۔ آنکھیں اس لئے دیں، کہ حق تعالیٰ کی قدرت وحکمت کے نمونے مشاہدہ کرو۔ اور دل اس لئے کہ حق تعالیٰ کی عظمت کا احساس، اور اس پر غور وتدبر کرو۔ جعل لکم السمع لتسمعوا مواعظ اللہ والابصار لتبصروا دلائل اللہ والافئدۃ لتعقلوا عظمۃ اللہ (کبیر) السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْئِدَةَ۔ سماعت اور بصارت کی تخصیص شاید اس لئے کہ آلات علم وذرائع معرفت میں اہم ترین یہی دو ہیں۔ اور دل کی تخصیص اس لئے کہ حواس ظاہری وباطنی سب اسی کے تابع ہیں۔ وَجَعَلَ لَكُمُ الخ۔ وہمیشہ ترتیب زمانی ہی کے لئے نہیں آتا۔ اس لئے یہ سوال ہی نہیں پیدا ہوتا کہ جعل لکم السمع والابصار کو اخرجکم من بطون امھتکم کے بعد کیوں لایا گیا ہے۔ ف١٢٤ یعنی اس صانع مطلق ہی نے ان کا جسم اس سبک وضع کا بنایا ہے کہ باوجود ثقل کے، ہوائے لطیف ورقیق میں دوڑتے پھرتے ہیں۔ آیت میں ضمناً پرند پرستی کی بھی تردید آگئی۔ یعنی یہ پرند غریب معبود ہونے کی صلاحیت تو کیا رکھتے، اپنے کو ہوا میں سنبھال بھی نہیں سکتے بغیر اذن خداوندی کے — مشرک قوموں نے پرندوں تک کو بھی بغیر معبود بنائے نہیں چھوڑا ہے۔ باز، شکرا، الو، مور بہت سے پرندوں کی پرستش ہو چکی ہے، اور نیل کنٹھ وغیرہ کا تقدس تو آج بھی ہندوستان میں دیکھا جا سکتا ہے۔ ف١٢٥ (حق تعالیٰ کی حکمت، قدرت اور ربوبیت کی)

يَوْمَ ظَعْنِكُمْ وَ يَوْمَ اِقَامَتِكُمْ ۙ وَ مِنْ اَصْوَافِهَا

اور اپنے مقام کے دن ہلکا پاتے ہو ف۱۲۶ اور ان کے اون اور ان کے روئیں اور

وَاَوْبَارِهَا وَ اَشْعَارِهَآ اَثَاثًا وَّ مَتَاعًا اِلٰى حِيْنٍ ﴿٨٠﴾

ان کے بالوں سے (تمہارے) گھر کا سامان اور ایک مدت تک چلنے والی فائدے کی چیزیں بنائیں، ف۱۲۷

وَاللّٰهُ جَعَلَ لَكُمْ مِّمَّا خَلَقَ ظِلٰلًا وَّ جَعَلَ لَكُمْ مِّنَ

اور اللہ نے تمہارے لئے اپنی بعض مخلوقات کے سائے بنائے اور تمہارے لئے

الْجِبَالِ اَكْنَانًا وَّ جَعَلَ لَكُمْ سَرَابِيْلَ تَقِيْكُمُ الْحَرَّ

پہاڑوں میں پناہ گاہیں بنائیں ف۱۲۸ اور تمہارے لئے (وہ) پیراہن بنائے جو تمہاری حفاظت گرمی سے کرتے ہیں

وَسَرَابِيْلَ تَقِيْكُمْ بَاْسَكُمْ ؕ كَذٰلِكَ يُتِمُّ نِعْمَتَهٗ

اور (وہ) پیراہن جو تمہاری حفاظت (تمہاری آپس کی جنگ میں) کرتے ہیں، ف۱۲۹ (اللہ) اسی طرح اپنی

عَلَيْكُمْ لَعَلَّكُمْ تُسْلِمُوْنَ ﴿٨١﴾ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا عَلَيْكَ

نعمتیں تم پر پوری کرتا ہے تاکہ تم فرمانبردار رہو ف۱۳۰ لیکن اگر یہ روگردانی کئے رہیں تو آپ کے ذمہ تو

الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ ﴿٨٢﴾ يَعْرِفُوْنَ نِعْمَتَ اللّٰهِ ثُمَّ يُنْكِرُوْنَهَا

صاف صاف پہنچا دینے کے سوا اور کچھ بھی نہیں ف۱۳۱ یہ لوگ اللہ کی نعمتوں کو پہچانتے ہیں اور پھر ان سے انجان

وَاَكْثَرُهُمُ الْكٰفِرُوْنَ ﴿٨٣﴾ ع وَ يَوْمَ نَبْعَثُ مِنْ كُلِّ اُمَّةٍ

ہو جاتے ہیں اور اکثر تو ان میں کے کافر ہیں ف۱۳۲ اور جس دن ہم اٹھائیں گے ہر امت میں سے

ع ۱۴

شَهِيْدًا ثُمَّ لَا يُؤْذَنُ لِلَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَ لَا هُمْ

ایک گواہ پھر کافروں کو نہ اجازت دی جائے گی ف۱۳۳ اور نہ ان سے (اللہ کو)

يُسْتَعْتَبُوْنَ ﴿٨٤﴾ وَ اِذَا رَاَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوا الْعَذَابَ فَلَا

راضی کرنے کی فرمائش کی جائے گی ف۱۳۴ اور جب ظالم لوگ عذاب کو دیکھیں گے تو وہ نہ



ف۱۲۶ (اور اس لئے سفر میں ان کا لادنا، اکھاڑنا، نصب کرنا سب سہل معلوم ہوتا ہے) جَعَلَ لَكُمْ مِّنْۢ بُيُوْتِكُمْ سَكَنًا۔ یہ حالت حضر کا ذکر ہے، اور اس کے معاً بعد خیموں کی سفری زندگی کا بیان ہے۔ گویا انسانی معاشرت کی دونوں حالتوں کی مکمل تصویر آ گئی۔ مِنْۢ بُيُوْتِكُمْ سَكَنًا۔ یہ اینٹ اور پتھر اور مٹی، اور چونے اور لکڑی کے گھر، بیشتر انسانی آبادی کے مسکن، انسان کے لئے راحت قلب وسکونِ خاطر کا کتنا بڑا ذریعہ اور سبب ہیں، اس کی قدر کوئی اس غریب سے پوچھے، جو بیچارہ بے گھرا ہو، اور اپنا چھوٹا بڑا کوئی مکان بھی نہ رکھتا ہو! — جس طرح ہم بچپن سے کپڑے پہنے رہنے کے اس قدر عادی ہو گئے ہیں کہ ہمیں ان کا وزن تک نہیں محسوس ہوتا، اسی طرح مکان بھی چونکہ چھوٹا بڑا، کوئی نہ کوئی، اپنی حیثیت وبساط کے لائق ہم میں سے ہر شخص رکھتا ہے، اس لئے اس کا پورا اندازہ ہی نہیں ہونے پاتا کہ مکان بھی کتنی بڑی نعمت — یہ قرآن مجید ہی کا کام تھا جو اسے وجہ سکون ومایۂ تسکین پکار کر کہہ دے۔ مِّنْ جُلُوْدِ الْاَنْعَامِ بُيُوْتًا۔ یہ سفری مکان یا خیمے ڈیرے عموماً چرمی اور پوستینی ہوا کئے ہیں۔ تَسْتَخِفُّوْنَهَا يَوْمَ ظَعْنِكُمْ وَيَوْمَ اِقَامَتِكُمْ۔ یہ خیمے ڈیرے محض تعیش کا سامان نہیں اور صرف شکار وغیرہ تکلفات ہی کے کام میں نہیں آتے، بلکہ دنیا کی ایک خاصی بڑی آبادی کا مستقل مسکن بھی ہیں — عرب اہل بادیہ نے جس طرح نسلوں پر نسلیں خیموں ڈیروں ہی میں گزار دیں، کسی پر مخفی نہیں۔ یہود کی بھی قدیم عبری نسل مدتوں خیمہ بدوش رہی۔ آج بھی دنیا کی نیم وحشی "خانہ بدوش" قوموں سے اکثر کا، اور بڑی سی بڑی متمدن قوموں کے ایک خاصے حصہ کا گزر خیموں ہی پر رہا کرتا ہے — ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ توریت میں بھی خیموں ڈیروں کے حوالے کثرت سے آئے ہیں۔ ف۱۲۷ اس کے اندر کمل، دھسے، شال، دوشالے، کملیاں، جوتے، کوڑے، موزے، تھیلے، تھیلیاں، مشکیزے، بکس بیگ، پیٹیاں، گھوڑے کی کاٹھیاں اور ساز، اور ہر قسم کا چرمی اور ریشمی سامان آ گیا۔ اَثَاثًا وَّ مَتَاعًا۔ متاع کا مفہوم اثاث سے وسیع تر ہے، اور سامانِ تجارت، اسباب آرائش وزینت وغیرہ سب پر شامل ہے۔ اور امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ بھی کہا ہے کہ اثاث تو وہ ہے جو انسان کی پوشش اور دوسری ضروریات میں کام آتا ہے، اور متاع وہ سامان ہے جن سے مکانوں میں فرش اور زینت کا کام لیا جاتا ہے۔ الاثاث ما یکتسی به المرء و یستعمله فی الغطاء و الوطاء والمتاع ما یفرش فی المنازل ویزین به (کبیر) آیت سے فقہاء نے یہ نکالا ہے کہ بال، کھال وغیرہ کا انتفاع مردہ جانوروں سے بھی جائز ہے۔ فیه الدلالة علی جواز الانتفاع بما یؤخذ منها من ذٰلک بعد الموت اذلم یفرق بین اخذها بعد الموت و قبله (جصاص) ف۱۲۸ (مثلاً غار کہ سردی گرمی سے، بارش سے، جنگلی جانوروں سے، سب سے پناہ کا کام دیتے ہیں) مِّمَّا خَلَقَ ظِلٰلًا درختوں کے، عمارتوں کے، ٹیلوں اور پہاڑوں کے سایہ سے انسان کی آسائش اٹھانا بالکل ظاہر ہے۔ ف۱۲۹ یہ سب اللہ کی مختلف نعمتوں ہی کی تفصیل ہو رہی ہے۔ سَرَابِيْلَ۔ سربال کا لفظ عام ہے ہر قسم کے پیراہن کے لیے۔ القمیص من ای جنس (راغب) یہاں اس قمیص یا بالائی جسم کی پوشش کی دو خاص قسمیں ارشاد ہو رہی ہیں۔ سَرَابِيْلَ تَقِيْكُمُ الْحَرَّ ایک وہ پوشش جو موسم کی سختیوں سے جسم کو محفوظ رکھے — سردی کو چھوڑ کر یہاں صرف گرمی کی تخصیص کی پہلی وجہ تو یہ ہے کہ سردی سے حفاظت کا ذکر کچھ ہی اوپر آ چکا ہے لكم فيها دفء اور دوسری بات یہ ہے کہ مخاطبین اوّل عرب تھے۔ اور عرب میں لباس کی اصلی ضرورت، ظاہر ہے کہ بادِ سموم کی تندلپٹ اور آفتاب گرم کی کڑی کرنوں ہی سے بچنے کے لیے ہے۔ قال عطاء الخراسانی المخاطبون بهٰذا الکلام هم العرب و بلادهم حارّة فکانت حاجتهم الی ما یدفع الحرّ فوق حاجتهم الی ما یدفع البرد (کبیر) سَرَابِيْلَ تَقِيْكُمْ بَاْسَكُمْ پوشش کی دوسری قسم سے مراد ہیں جنگی پیراہن، زرہ، جوشن وغیرہ۔ ف۱۳۰ (کم سے کم ان نعمتوں ہی کے اعتراف میں) ان نعمتوں میں سے بعض تو کھلی ہوئی، بالکل قدرتی اور نبیی ہیں، اور دوسری جو انسانی صناعی اور دستکاری کی رہین منت ہیں، اُن کا بھی مادہ تو اللہ ہی کا پیدا کیا ہوا، اور اُن کے بارہ میں انسان کو جو سلیقۂ ترتیب وترکیب ملا، وہ بھی تو عطیۂ الٰہی ہی ہے، ف۱۳۱ (تو آپ ان کے لیے غم وتردد میں ہرگز نہ پڑیں) فَاِنْ تَوَلَّوْا۔ ف سے اشارہ ادھر ہو گیا، کہ وضوح دلائل کے بعد بھی اگر یہ توحید وایمان سے برگشتہ رہیں۔ صیغۂ مخاطب سے غائب کی طرف انتقال صنعت التفات میں سے ہے، جس کا ذکر کئی بار آ چکا ہے۔ ف۱۳۲ (جو زبانی بھی اقرار توحید نہیں کرتے، بلکہ سرے سے منکر حق ہیں) ای الجاحدون غیر معترفین (کشاف) يَعْرِفُوْنَ نِعْمَتَ اللّٰهِ یہ معذور بھی نہیں، کہ سرے سے اللہ کی ان نعمتوں کو پہچان ہی نہ سکے ہوں۔ ثُمَّ يُنْكِرُوْنَهَا یعنی اپنی عملی زندگی میں اللہ منعم حقیقی کی طرف سے انجان بن کر غیر اللہ کے ساتھ معاملہ اللہ کا سا کرنے لگتے ہیں۔ ف۱۳۳ (کہ اب کچھ عذر ومعذرت پیش کر سکیں) مِنْ كُلِّ اُمَّةٍ شَهِيْدًا یہ گواہ اُسی امت کا رسول ہوگا۔ یہ گواہ شہادت دے گا کہ میں نے تمام احکام کی تبلیغ پوری پوری کر دی تھی، اس پر بھی اُمت منکر وباغی رہی۔ اُمَّةٍ۔ اُمَّةٍ سے مراد ظاہر ہے کہ اُمت دعوت ہے۔ یعنی وہ قوم جو نبی کے پیام کی مخاطب رہی۔ یہ مراد نہیں کہ جنہوں نے اُس پیام کو قبول بھی کیا۔ ف۱۳۴ اور وجہ بالکل ظاہر ہے۔ آخرت صرف دار الجزاء ہے، دار العمل نہیں۔

يُخَفَّفُ عَنْهُمْ وَلَا هُمْ يُنْظَرُوْنَ ﴿۸۵﴾ وَ اِذَا رَاَ الَّذِيْنَ
ان سے ہلکا کیا جائے گا، اور نہ انہیں مہلت دی جائے گی ف۱۳۵ اور جب مشرکین اپنے "شریکوں" کو
اَشْرَكُوْا شُرَكَآءَهُمْ قَالُوْا رَبَّنَا هٰٓؤُلَآءِ شُرَكَآؤُنَا
دیکھیں گے تو بول اٹھیں گے اے ہمارے پروردگار یہی ہیں ہمارے وہ "شرکاء"
الَّذِيْنَ كُنَّا نَدْعُوْا مِنْ دُوْنِكَ ۚ فَاَلْقَوْا اِلَيْهِمُ الْقَوْلَ
جنہیں ہم تجھے چھوڑ کر پکارتے رہتے تھے پھر وہ (شرکاء) ان کی طرف مخاطب ہو کر کہیں گے کہ
اِنَّكُمْ لَكٰذِبُوْنَ ﴿۸۶﴾ ۚ وَ اَلْقَوْا اِلَى اللّٰهِ يَوْمَئِذِ ِ السَّلَمَ
تم (بڑے) جھوٹے ہو ف۱۳۶ اور (مشرکین) اس روز اللہ سے صلح (و اطاعت) کی طرح ڈال چلیں گے،
وَ ضَلَّ عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ﴿۸۷﴾ اَلَّذِيْنَ كَفَرُوْا
اور جو کچھ وہ افتراء پردازیاں کرتے رہتے تھے وہ سب ان سے غائب ہو جائیں گی ف۱۳۷ جو لوگ کفر کرتے رہے
وَ صَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ زِدْنٰهُمْ عَذَابًا فَوْقَ
اور دوسروں کو بھی اللہ کی راہ سے روکتے رہے ان کے لئے ہم ایک سزا پر دوسری سزا
الْعَذَابِ بِمَا كَانُوْا يُفْسِدُوْنَ ﴿۸۸﴾ وَ يَوْمَ نَبْعَثُ فِيْ كُلِّ
بڑھا دیں گے بہ عوض ان کے فساد کے ف۱۳۸ اور (وہ دن بھی یاد رکھنے کے قابل ہے) جس دن ہم
اُمَّةٍ شَهِيْدًا عَلَيْهِمْ مِّنْ اَنْفُسِهِمْ وَ جِئْنَا بِكَ
ہر امت سے ایک ایک گواہ انہی میں سے اٹھائیں گے اور ان (سب) لوگوں کے
شَهِيْدًا عَلٰى هٰٓؤُلَآءِ ؕ وَ نَزَّلْنَا عَلَيْكَ الْكِتٰبَ تِبْيَانًا
مقابلہ میں آپ کو گواہ بنا کر لائیں گے ف۱۳۹ اور ہم نے آپ پر کتاب اتاری ہے، ہر بات کو کھول
لِّكُلِّ شَيْءٍ وَّ هُدًى وَّ رَحْمَةً وَّ بُشْرٰى لِلْمُسْلِمِيْنَ ﴿۸۹﴾ ع
دینے والی اور مسلموں کے حق میں ہدایت اور رحمت اور بشارت ف۱۴۰

الثلثة

ع ۱۲ ۱۸



ف۱۳۵ (کہ عذاب شروع ہی کچھ دیر بعد کیا جائے، یا یہ کہ وہ لوگ اس درمیان میں کچھ سعی و تدبیر کر لیں) اَلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ظالم سے مراد کافر ہیں یعنی اپنے حق میں ظلم کرنے والے۔ اِذَا رَاَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوا الْعَذَابَ یعنی جب وہ عذاب اُن پر آ پڑے گا۔ فَلَا يُخَفَّفُ عَنْهُمْ ذرا بھی کمی نہ کی جائے گی، چاہے وہ کتنا ہی روئیں، چیخیں، چلائیں۔ ف۱۳۶ (تم حقیقۃً تو پرستار صرف اپنے نفس اور اپنی ہوا و ہوس کے تھے، اور اپنی پرستاری کو منسوب ہماری جانب کر دیتے تھے) شُرَكَآءَهُمْ۔ شُرَكَآؤُنَا شریکوں، سے مراد اُن کے وہی دیوی دیوتا، ٹھاکر وغیرہ ہیں، جنہیں یہ شریک خدائی سمجھا کرتے تھے۔ ف۱۳۷ (اور جتنے سہارے اپنے عقاید باطلہ کی بنا پر قائم کر رکھے تھے اُن میں سے کوئی بھی اُن کے کام نہ آئے گا) وَ اَلْقَوْا اِلَى اللّٰهِ يَوْمَئِذِ ِ السَّلَمَ یہ اطاعت اور خوشامد کی راہ اس وقت اختیار کریں گے، جب اپنے کو ہر طرح مجبور و مضطر پالیں گے — آخرت میں اُن کا یہ طریق استلام و اطاعت دنیا کے ٹھیک طریق انکبار و اعراض کے مقابل ہوگا۔ مَا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ افتراء پردازی یہی، کہ ہمارے یہ معبود ہمیں بچالیں گے، ہمارے کام آجائیں گے۔ وَ ضَلَّ عَنْهُمْ یہی چیزیں تو سب اُن سے بالکل گم ہو جائیں گی۔ ان خیالات و اوہام کی واقعیت کا کہیں شائبہ بھی نہ ملے گا۔ اے بطل ما كانوا يأملون منه ان الهتهم تشفع لهم عندالله تعالىٰ (کبیر) ف۱۳۸ پہلی سزا ابتلائے کفر رہنے پر ہوگی، اور دوسری سزا دوسروں کے ابتلائے کفر کرنے پر ملے گی۔ اے زادوا علی کفرهم صدغیرهم عن الایمان فهم فی الحقیقة ازدادوا کفرًا علی کفر فلا جرم یزیدهم الله تعالىٰ عذابًا علی عذاب (کبیر) فَوْقَ الْعَذَابِ یہ عذاب تو وہی کفر والا ہے۔ المستحق بکفرهم (بیضاوی) زِدْنٰهُمْ عَذَابًا...... بِمَا كَانُوْا يُفْسِدُوْنَ یہ زاید عذاب سزائے اضلال و اغواء ہوگی۔ بکونهم مفسدین بصدهم (بیضاوی) ف۱۳۹ یعنی آپ کی شہادت عالمگیر ہوگی، سب کے مقابلہ میں حجت ہوگی — شہادت تو ظاہر ہے کہ آپ بھی اپنی ہی اُمت کے متعلق دیں گے لیکن آپ کی اُمت دعوت تو ساری انسانی آبادی ہے، اس لیے قدرۃً آپ کی شہادت بھی عالمگیر ہی ہوگی۔ فِيْ كُلِّ اُمَّةٍ شَهِيْدًا ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۱۳۳۔ مِنْ اَنْفُسِهِمْ لفظ عام ہے۔ یہ گواہ یا پیغمبر ﷺ اُن اُمتوں کے خواہ ہم نسب ہوں، یا ہم وطن ہوں۔ وَ جِئْنَا بِكَ شَهِيْدًا عَلٰى هٰٓؤُلَآءِ۔ هٰؤلاء سے عام طور پر مراد اُمت محمدی سے لی گئی ہے۔ امتک (بیضاوی۔ مدارک) اے اللذین بعثت الیهم (معالم) بعض نے هٰؤلاء سے مراد انبیاء سابقین کو بھی لیا ہے۔ یعنی آنحضور ﷺ اُن سب انبیاء علیہم السلام پر گواہ ہیں۔ لیکن محققین نے اس قول کو ضعیف ہی قرار دیا ہے۔ و اما حمل هٰؤلاء الشهداء علی الانبیاء فبعید (کبیر) فِيْ كُلِّ اُمَّةٍ۔ امۃ سے مراد ہر دور (قرن) یا جماعت ہے۔ واعلم ان الامة عبارة عن القرن والجماعة (کبیر)۔ ف۱۴۰ یعنی اس کتاب اعظم سے نفع دنیوی واخروی، مادی و روحانی، تو بس وہی لوگ حاصل کر سکتے ہیں جو اس کے ماننے والے ہوں گے، جو پہلے اس کی تصدیق تو کریں۔ نہ ماننے والوں کے لئے اس کا وجود اس کے عدم کے برابر ہے...... پیدائشی نابینا کے لئے آفتاب عالمتاب کا عدم و وجود یکساں ہے۔ تِبْيَانًا لِّكُلِّ شَيْءٍ۔ کل شیء۔ سے مراد وہ تمام چیزیں ہیں، جن کا تعلق اعتقاد اور عمل سے ہے۔ یعنی دین و شریعت کے سارے اجزاء اجمالاً یا تفصیلاً اس کے اندر آ گئے۔ یعنی به بیان کل شیء من امور الدین بالنص والدلالة (جصاص) بیانًا بلیغا لکل شیء من امور الدین علی التفصیل او الاجمال بالاحالة الی السنة او القیاس (بیضاوی) رسول اللہ ﷺ نے جن دقائق احکام کی تشریح کی ہے، وہ سب کتاب اللہ ہی سے ماخوذ ہے، اور اسی لئے نبی کا حکم بھی خدا ہی کا حکم سمجھا گیا ہے۔ فما من حادثة جليلة ولا دقيقة الاولله فيها حكم قد بينه فی الکتاب نصًا او دليلًا فما بينه النبی ﷺ فانما صدر عن الکتاب (جصاص) اور فقہاء مفسرین نے لکھا ہے کہ اجماع اور اجتہاد و قیاس فقہاء سے جو احکام و مسائل ثابت ہیں، وہ بھی سب اسی تبیان کتاب اللہ کے تحت میں داخل ہیں۔ وما حصل علیه الاجماع فمصدره ایضًا من الکتاب لان الکتاب قددلّ علی صحة حجة الاجماع وما اوجبه القیاس واجتهاد الرای وسائر ضروب الاستدلال من الاستحسان وقبول خبر الواحد جمیع ذلک من تبیان الکتاب (جصاص) واما الفقهاء فانهم قالوا القرآن انما کان تبیانًا لکل شیء لانه یدل علی ان الاجماع وخبر الواحد والقیاس حجةٌ فاذا ثبت حکم من الاحکام باحد هٰذه الاصول کان ذلک الحکم ثابتًا بالقرآن (کبیر) اما فی الاحکام المنصوصة فظاهر وکذا فی ما ثبت بالسنة او بالاجماع اوبقول الصحابة او بالقیاس لان مرجع الکل الی الکتاب (مدارک)

اِنَّ اللّٰهَ يَاْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ وَ اِيْتَآئِ ذِی الْقُرْبٰى وَ يَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ وَ الْبَغْيِ ۚ يَعِظُكُمْ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ﴿٩٠﴾ وَ اَوْفُوْا بِعَهْدِ اللّٰهِ اِذَا عٰهَدْتُّمْ وَ لَا تَنْقُضُوا الْاَيْمَانَ بَعْدَ تَوْكِيْدِهَا وَ قَدْ جَعَلْتُمُ اللّٰهَ عَلَيْكُمْ كَفِيْلًا ۭ اِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا تَفْعَلُوْنَ ﴿٩١﴾ وَ لَا تَكُوْنُوْا كَالَّتِيْ نَقَضَتْ غَزْلَهَا مِنْۢ بَعْدِ قُوَّةٍ اَنْكَاثًا ۭ تَتَّخِذُوْنَ اَيْمَانَكُمْ دَخَلًۢا بَيْنَكُمْ اَنْ تَكُوْنَ اُمَّةٌ هِيَ اَرْبٰى مِنْ اُمَّةٍ ۭ اِنَّمَا يَبْلُوْكُمُ اللّٰهُ بِهٖ ۭ وَلَيُبَيِّنَنَّ لَكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ﴿٩٢﴾ وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَجَعَلَكُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً

بے شک اللہ عدل کا اور حسن سلوک کا اور اہل قرابت کو دیتے رہنے کا حکم دیتا ہے، اور کھلی برائی سے اور مطلق برائی سے اور ظلم (و سرکشی) سے ممانعت کرتا ہے وہ تمہیں (یہ) پند دیتا ہے اس لئے کہ تم نصیحت قبول کرو ف١٤١ اور پورا کرو اللہ کے عہد کو جب تم عہد کر چکے ہو ف١٤٢ اور قسموں کو بعد ان کے استحکام کے مت توڑو درآنحالیکہ تم اللہ کو گواہ بنا چکے ہو ف١٤٣ بے شک اللہ جانتا ہے جو کچھ کہ تم کرتے ہو ف١٤٤ اور تم اس (عورت) کی طرح نہ ہو جانا جس نے اپنا سوت کاتے پیچھے اسے تار تار نوچ ڈالا ف١٤٥ کہ تم بھی اپنی قسموں کو باہمی فساد کا ذریعہ بنانے لگو اس غرض سے کہ ایک دوسرے سے گروہ بڑھ جائے ف١٤٦ اللہ اسی سے تو تمہاری آزمائش کرتا رہتا ہے، اور (ان کی حقیقت) تمہارے اوپر ظاہر کر دے گا قیامت کے دن، جن چیزوں میں تم اختلاف کرتے رہے ف١٤٧ اور اگر اللہ چاہتا تو تم سب کو ایک ہی امت بنا دیتا



ف١٤١ یہ آیت تعریف جہاں تک کہ تعلیماتِ اسلام کا تعلق ہے، قرآن مجید کی اہم ترین اور کلیدی آیات میں ہے۔ ایک معجزانہ ایجاز و جامعیت کے ساتھ اس کے اندر دین و شریعت کے اہم ترین احکام وَنواہی دونوں آ گئے۔ ..... احکام ایجابی بھی اور احکام سلبی بھی۔ کتاب اللہ کا وصف تِبْيَانًا لِّكُلِّ شَيْءٍ ابھی ابھی بیان ہوا تھا۔ یہ آیت خود اسی "تبیانیت" کی بہترین مثال و نمونہ ہے۔ امام فخر الدین رازی رحمۃ اللہ علیہ نے عبد اللہ بن مسعود صحابی رضی اللہ عنہ اور قتادہ تابعی کے حوالہ سے لکھا ہے کہ حق تعالیٰ نے ہر خیر اور شر کے بیان کو اس آیت کے اندر اکٹھا کر دیا ہے۔ اور کوئی عقیدہ خُلق، نیت، عمل، معاملہ، اچھا یا برا ایسا نہیں، جو امرًا یا نہیًا ایجابًا یا سلبًا اس کے اندر نہ آ گیا ہو۔ اور خود بھی آیت کو ہر طرح جامع احکام قرار دیا ہے۔ جمع فی هذه الأية ما يتصل بالتكليف فرضًا ونفلا وما يتصل بالاخلاق والأداب عمومًا وخصوصًا (کبیر) وعن ابن مسعودؓ اجمع اية في القرأن لخيرٍ وشرٍ هذه الأية وعن قتادة ليس من خلق حسن كان في الجاهلية يعمل ويستحب الا امر الله تعالٰى به في هذه الأية وليس من خلق سيء الّا نهي الله تعالٰى في هذه الأية (کبیر) حضرات تابعین کے بھی خیال میں سارے دستورِ حیات کا ایک جامع و مکمل خاکہ اس آیت کے اندر آ گیا ہے۔ اور شاید یہی وجہ ہے کہ حضرت عمر بن عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ کے وقت سے یہ آیت اہل سنت کے خطباتِ جمعہ میں داخل ہو گئی، تاکہ ہر ہفتہ متواتر امت کے کان اس صدائے حق سے آشنا ہوتے رہیں۔ اور اس وقت سے آج تک یہ آیت امت کے خطباتِ جمعہ کا جزو بنی ہوئی چلی آ رہی ہے۔ بِالْعَدْلِ۔ عدل سے مراد ہے قوائے علمی و عملی میں اعتدال و توسط۔ عقائد و اعمال، اخلاق و معاملات کے سارے شخصی مامورات اس کے اندر آ گئے۔ اي بالتوسط في الامور اعتقادًا وعملًا وخلقًا (بیضاوی) وَ الْاِحْسَانِ۔ احسان سے مراد وہ نیکیاں ہیں جن کا نفع دوسروں تک متعدی ہے۔ اس خصوصیت کے لحاظ سے ان کا ذکر الگ کر کے کیا گیا۔ اور اسی میں اپنے اعمال و طاعات کو بہترین انداز سے ادا کرنا بھی آ گیا۔ اي احسان الطاعات وهو ما بحسب الكمية اوبحسب الكيفية (بیضاوی) اي احسان الاعمال والعبادة اي الاتيان بها على الوجه اللائق وهو انّما بحسب الكيفية اوبحسب الكمية (روح) وَ اِيْتَآئِ ذِي الْقُرْبٰى۔ یہ اسی احسان کی اہم ترین و افضل ترین شکل ہے اي اعطاء الاقارب ما يحتاجون اليه (بیضاوی) ان تین مامورات کے مقابل منہیات بھی تین ہی ہیں:۔ عَنِ الْفَحْشَآءِ۔ فحشاء۔ ایسی برائی ہے جو کھلی ہوئی اور صریح ہے، یعنی علانیہ، پبلک میں کی جاتی ہے، اس کے تحت میں وہ سب برائیاں آ گئیں، جو قوتِ شہویہ کی افراط سے پیدا ہوتی ہیں۔ عن الفحشاء اي عن الافراط في متابعة القوة الشهوانية (بیضاوی) اي الافراط في متابعة القوة الشهوية (روح) وَ الْمُنْكَرِ۔ منکر عام ہے ہر ایسے امر کو جو شعائرِ اسلامی سے باہر ہو۔ اس کے تحت میں وہ سب معاصی آ گئے جو قوتِ غضبیہ کے افراط سے پیدا ہوتے ہیں۔ ما ينكر على معاطية في اشارة القوة الغضبية (بیضاوی) ما ينكر على معاطية من الافراط في اظهار القوة الغضبية (روح) وَ الْبَغْيِ۔ بغی وہ ظلم و سرکشی ہے جس کا ضرر دوسروں تک پہنچے۔ اس کے ماتحت وہ سب حرکتیں آ گئیں، جو قوتِ وہمیہ کے غلبہ و افراط سے ظاہر ہوتی ہیں۔ الاستعلاء والاستيلاء على الناس والتجبّر عليهم (بیضاوی) اي الاستعلاء والا ستيلاء على الناس والتجبر عليهم وهو من أثار القوة الوهمية (روح) لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ۔ اس وعظ سے مقصود یہ ہے کہ تم اپنے میں تذکر و تنبہ پیدا کرو۔ معناه ان المقصود من هذا الوعظ ان يقدموا على تحصيل ذلك التذكير (کبیر) طلبًا لان تتعظوا بذلك وتتبهوا (روح) ف١٤٢ (خواہ صراحۃً خواہ دلالۃً والتزامًا) بِعَهْدِ اللّٰهِ۔ اس کے عموم میں ہر وہ عہد آ گیا، جو شریعت کے موافق ہو، خواہ حقوق اللہ سے متعلق ہو، خواہ حقوق العباد سے متعلق ہو۔ اس کے اطلاق سے باہر صرف وہ عہد رہ جاتے ہیں، جو خلافِ شریعت ہیں۔ المراد منه كل عهد يلتزمه الانسان باختياره (کبیر) قال القاضي العهد يتناول كل امر يجب الوفاء بمقتضاه (کبیر) ف١٤٣ (ان معاہدات کا، انہی قسموں کے ذریعہ سے) بَعْدَ تَوْكِيْدِهَا اللہ کا واسطہ درمیان میں لا کر معاہدہ اور مؤکد و مستحکم ہو جاتا ہے۔ اي بعد توثيقها بذكر الله (بیضاوی) ف١٤٤ (اور معاوضہ بھی ہر صورت میں اسی کے مطابق دے گا) والمراد فيجازيكم على ما تفعلون (کبیر) وفاءِ عہد کے کرنے اور نقضِ عہد سے بچنے کی پوری تاکید اس تنبیہ میں آ گئی۔ ف١٤٥ (کہ کہیں تم بھی اس کی طرح اپنی قسموں کو، ان کی پختگی کے بعد توڑ ڈالنے لگو) روایتوں میں آتا ہے کہ مکہ میں ایک دیوانی عورت تھی۔ دن بھر مشقت سے سوت کاتتی، اور پھر بیدردی سے اپنے ہاتھ سے تکا بوٹی کر ڈالتی۔ اولین مخاطبین قرآن اس سے خوب واقف تھے۔ اس کی مثال دے کر فرمایا ہے کہ کہیں تم اپنا حال اس کا سا نہ کر لینا۔ ف١٤٦ (کثرت یا ثروت میں یا اور کسی اعتبار سے) اَرْبٰى کے معنی ہیں کہ عدد یا مال میں بڑھ جائے۔ هي ازيد عددًا واوفر مالًا (کشاف) وهذه الزيادة قد تكون في العدد وفي القوة وفي الشرف (کبیر) یعنی مثلاً کافروں کے دو گروہوں میں باہم مخالفت ہوئی، اور تمہاری ایک فریق سے صلح ہے۔ لیکن تم نے پلّا دوسری طرف جھکتا ہوا دیکھا، تو تمہیں بھی خیال آیا کہ اس پہلے گروہ سے ٹوٹ کر اسی دوسرے کے ساتھ ہو لیا جائے — یہ صورت شریعت کی نظر میں ممنوع اور سخت ناپسندیدہ ہے۔ تَتَّخِذُوْنَ اَيْمَانَكُمْ دَخَلًۢا بَيْنَكُمْ۔ کہ اس عہد شکنی اور حلف کی خلاف ورزی سے دوستوں میں بے اعتباری بڑھے گی اور دشمنوں میں ناگواری۔ دَخَلًا۔ دخل کے معنی دغل کی طرح فساد اور چھپی ہوئی عداوت کے ہیں۔

وَ لٰكِنْ يُّضِلُّ مَنْ يَّشَآءُ وَ يَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ ؕ
لیکن وہ جسے چاہتا ہے گمراہ کر دیتا ہے اور جسے چاہتا ہے راہ دکھا دیتا ہے و۱۴۸
وَ لَتُسْـَٔلُنَّ عَمَّا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۹۳﴾ وَ لَا تَتَّخِذُوْۤا
اور جو کچھ تم کر رہے ہو ضرور اس کے باب میں تم سے سوال ہو کر رہے گا و۱۴۹ اور اپنی قسموں کو
اَيْمَانَكُمْ دَخَلًۢا بَيْنَكُمْ فَتَزِلَّ قَدَمٌۢ بَعْدَ ثُبُوْتِهَا
باہمی فساد کا ذریعہ نہ بناؤ، کہیں (کسی اور کا) قدم اس کے جمنے کے بعد نہ پھسل جائے و۱۵۰
وَ تَذُوْقُوا السُّوْٓءَ بِمَا صَدَدْتُّمْ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۚ وَ لَكُمْ
اور تم کو تکلیف بھگتنا پڑے بہ سبب اس کے کہ تم (دوسروں کے) مانع ہوئے اللہ کی راہ سے، اور تمہیں
عَذَابٌ عَظِيْمٌ ﴿۹۴﴾ وَلَا تَشْتَرُوْا بِعَهْدِ اللّٰهِ ثَمَنًا قَلِيْلًا ؕ
بڑا عذاب ہو گا و۱۵۱ اور اللہ کے عہد کو (دنیا کے) تھوڑے نفع کے عوض میں نہ بیچ ڈالو و۱۵۲
اِنَّمَا عِنْدَ اللّٰهِ هُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿۹۵﴾ مَا
بے شک اللہ کے پاس جو کچھ ہے وہ تمہارے حق میں کہیں بہتر ہے، اگر تم علم (صحیح) رکھتے ہو و۱۵۳ جو کچھ
عِنْدَكُمْ يَنْفَدُ وَ مَا عِنْدَ اللّٰهِ بَاقٍ ؕ وَ لَنَجْزِيَنَّ
تمہارے پاس ہے ختم ہو جائے گا اور جو اللہ کے پاس ہے باقی رہنے والا ہے و۱۵۴ اور جو لوگ
الَّذِيْنَ صَبَرُوْۤا اَجْرَهُمْ بِاَحْسَنِ مَا كَانُوْا
ثابت قدم رہے ہم ان کا اجر انہیں ضرور دے کر رہیں گے جو کچھ وہ اچھے کام کرتے رہے ہیں اس کے
يَعْمَلُوْنَ ﴿۹۶﴾ مَنْ عَمِلَ صَالِحًا مِّنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى
عوض میں و۱۵۵ نیک عمل جو کوئی بھی کرے گا مرد ہو یا عورت
وَ هُوَ مُؤْمِنٌ فَلَنُحْيِيَنَّهٗ حَيٰوةً طَيِّبَةً ۚ وَلَنَجْزِيَنَّهُمْ
بشرطیکہ صاحب ایمان ہو تو ہم اسے ضرور ایک پاکیزہ زندگی عطا کریں گے و۱۵۶ اور ہم انہیں ان کے

الدخل کنایة عن الفساد والعداوة المستبطنة کالدغل (راغب) ای مفسدة ودغلاً (کشاف) بَعْدِ قُوَّةٍ۔ یعنی اس سوت کو خوب مضبوطی سے بٹ چکنے کے بعد۔ ای بعد ان فتلته فتلاً شدیدًا الان العرب تسمی شدة الفتل قوة (جصاص) من بعد ابرام واحکام (بیضاوی) فقہاء مفسرین نے لکھا ہے کہ کسی عہد یا عبادت کو اپنے اوپر لازم کر لینے کے بعد پھر اسے پورا نہ کرنا، سوت کات چکنے کے بعد اسے نوچ ڈالنا ہی ہے۔ فمن عقد علی نفسه عقدًا اواوجب قربة اودخل فیها ان لا یتمها فیکون بمنزلة التی نقضت غزلها بعد قوة (جصاص) فقہاء نے یہیں سے یہ مسئلہ بھی مستنبط کیا ہے کہ نفلی عبادت بھی شروع کر چکنے کے بعد اسے اتمام تک پہنچانا واجب ہو جاتا ہے۔ وهذا یوجب ان کل من دخل فی صلوٰة تطوّع اوصوم نفل اوغیر ذٰلک من القرب ان لا یجوز له الخروج منه قبل اتمامه (جصاص) فرنگی قوموں نے قرآن مجید کی صرف اسی ہدایت پر عمل کر لیا ہوتا، تو آج دنیا کا نقشہ کتنا مختلف اور کتنا زیادہ پر امن ہوتا، نہ یہ روز روز کے نئے نئے معاہدے ہوتے، کہ آج پر قوت فلاں قوم ہے، تو ساتھ اس کا دے دیا گیا، اور قدیم معاہد قوم سے عہد توڑ لیا گیا، اور نہ اس کے نتیجہ میں یہ روز روز کی جنگ اور بدامنی دنیا پر مسلط رہتی! و۱۴۷ (اور مختلف راہیں اختیار کرتے رہے تھے) يَبْلُوْكُمُ اللّٰهُ بِهٖ۔ بِہٖ میں ضمیر یا تو فقرہ اَنْ تَكُوْنَ اُمَّةٌ هِيَ اَرْبٰى کی طرف ہے۔ یعنی ایک گروہ کی افزائش قوت وثروت سے آزماتا ہے۔ اور یا یہ مراد ہو کہ اللہ اپنے اس امر ونہی سے تمہیں آزماتا ہے۔ الضمیر لقوله ان تکون امة (کشاف) ای بها یامرکم وینهاکم (کبیر) يَبْلُوْكُمْ۔ یعنی یہی آزمائش کہ دیکھیں کہ اب بھی پاس وفا کون رکھتا ہے، اور پلا جھکتے دیکھ کر کون دوسری طرف خود ہی جھک جاتا ہے۔ فقہاء نے لکھا ہے کہ عہد کے بعد نقض عہد اگر آسان اور مفید نظر آئے، جب بھی وفائے عہد لازم ہے۔ لَيُبَيِّنَنَّ لَكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ۔ قیامت کے دن کا فیصلہ عملاً وعیاناً ہو گا، ورنہ دلائل کے لحاظ سے تو آج بھی ہو چکا ہے۔ و۱۴۸ یعنی اگر اس کی مشیت تکوینی یہی ہوتی، کہ کوئی گمراہ ہونے ہی نہ پائے، تو سب کو ایک ہی طریقہ پر لازمی طور پر چلا دیتا، اور مذہب وملت کا کوئی اختلاف پیدا ہی نہ ہونے دیتا۔ لیکن اس کی حکمت بالغہ کو یہ تو منظور ہی نہیں۔ اس نے تو ہدایت وضلالت کا قانون ہی دوسرا رکھا ہے۔ و۱۴۹ (سو تم کہیں جبریت کے فریب میں نہ آ جانا، اور اپنے کو مجبور محض نہ سمجھ بیٹھنا۔ تم فاعل مختار اور اپنے افعال کے ذمہ دار بنا کر بھیجے گئے ہو۔ تمہیں عقل، شعور، ارادہ واختیار سے سرفراز کیا گیا ہے، تم سے ایک ایک عمل کے بابت سوال ہو گا) و۱۵۰ (اور وہ دوسرے عہد شکنی میں تمہاری تقلید کرنے لگیں) وَ لَا تَتَّخِذُوْۤا اَيْمَانَكُمْ دَخَلًۢا بَيْنَكُمْ۔ وہ اس طرح کہ اپنے عہدوں اور قسموں کو توڑنا شروع کر دو و۱۵۱ ایک تو خود اپنی معصیت کے سبب سے، اور دوسرے اس لئے کہ دوسرے لوگ تمہاری ہی مثال دیکھ کر نقض عہد کے مرتکب ہوئے..... اس عذاب سے، عذاب آخرت مراد ہے۔ وَ تَذُوْقُوا السُّوْٓءَ۔ السُّوْٓءَ سے اس سیاق میں مراد دنیوی مصیبتیں، قتل، اسیری، جلاوطنی وغیرہ ہیں۔ والمراد من السوء العذاب الدنیوی من القتل والاسر والنهب والجلاء وغیر ذٰلک (روح) السُّوْٓءَ۔ لفظاً صیغۂ واحد ہے۔ مراد مجموعۂ مصائب ہے۔ مراعاة للمجموع اوللفظ الجمع علی الوجه الکثیر (روح) و۱۵۲ اجر آخرت کے مقابلہ میں دنیا کا کثیر ترین نفع بھی قلیل ہی ہے۔ یہ مراد نہیں کہ دنیا کا نفع اگر کثیر ہو رہا ہو تو احکام کی خلاف ورزی جائز ہے، مراد یہ ہے کہ اجر آخرت کو دنیا کے کسی معاوضہ پر بھی ہرگز فروخت نہ کر دینا۔ بِعَهْدِ اللّٰهِ۔ عهد الله سے مراد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ پر بیعت ایمانی ہے، جس کے اندر سارے ہی احکام شریعت آ گئے۔ المراد به عند کثیر بیعة رسول الله صلی الله علیه وسلم علی الایمان (روح) و۱۵۳ (کہ اجر آخرت کیا قدر وقیمت رکھتا ہے) مَا عِنْدَ اللّٰهِ۔ یعنی اجر آخرت۔ هُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ۔ دنیا کی ہر لذت، ہر نعمت سے کہیں بڑھ چڑھ کر۔ و۱۵۴ یعنی دنیا کا سارا ذخیرہ اولاً تو وہ ہے ہی کتنا، اور پھر جتنا ہے، سریع الزوال کیسا ہے، آناً فاناً ختم ہو جانے والا۔ اور اجر آخرت اول تو بے حساب وبے نہایت، اور پھر اس سے بڑھ کر یہ کہ دائم، لازوال، غیر منقطع۔ موجودہ "مہذب" دنیا عقاید میں جس شے کو سب سے زیادہ اور یکسر بھولی ہوئی ہے وہ یہی آخرت کی نعمتیں اور ان کی اہمیت ہے۔ فسق ومعصیت کی طرف لے جانے والی، اور تقویٰ وطاعت کی طرف سے بے پروا کر دینے والی سب سے بڑھ کر یہی آخرت فراموشی ہے۔ اور اسی لئے قرآن مجید صدہا مختلف پیرایوں سے اسی کی یاد دلاتا رہتا ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہ آیت صریح ہے آخرت کو دنیا پر ترجیح دینے کے باب میں۔ و۱۵۵ ترہیب وتخویف کے ساتھ ساتھ قرآن مجید ترغیب وتشویق سے بھی کیسا کام لیتا رہتا اور ہر نیک کار کو جنت کا مشتاق کس کس طرح بناتا رہتا ہے۔ الَّذِيْنَ صَبَرُوْۤا۔ یعنی جو لوگ احکام دین پر قائم وثابت قدم رہے اور اس کے لئے ہر کڑی جھیل لے گئے۔ صیغۂ مخاطب سے یہ صیغۂ غائب کی طرف دفعۃً انتقال عربی کے مشہور ومعلوم اسلوب بلاغت، طریق التفات کے مطابق ہے۔ لَنَجْزِيَنَّ۔ ن ثقیلہ تاکید کلام کے لئے ہے۔ نون العظمة (روح) و۱۵۶ (اسی دنیا میں، جیسا کہ انبیاء ومومنین، متقین کی پاکیزہ زندگیاں خود اس پر گواہ ہیں) مِنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى۔ اس تصریح نے اس حقیقت کو ایک بار پھر روشن کر دیا کہ اجر اعمال کے لحاظ سے عورت اسلام کی نظر میں مرد سے کم نہیں، اس کے مساوی ہے۔ اور مشرک قوموں نے عورت کو حق تعالیٰ کی نظر میں جو ایک پست وحقیر مخلوق ٹھہرایا ہے، اس کی پوری تردید ہو گئی — یہ تو ماضی کا قصہ تھا۔ لیکن کیا عجب ہے کہ جاہلیت جدید کسی دنیا کو اس عقیدہ کی جانب بھی لے جائے کہ نظام فطرت میں عورت نہیں بلکہ مرد پست وحقیر ہے، تو قرآن مجید کی یہ آیت اس وہم کی

اَجْرَهُمْ بِاَحْسَنِ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿٩٧﴾ فَاِذَا قَرَاْتَ
اچھے کاموں کے عوض میں ضرور اجر دیں گے وے١۵ تو جب آپ قرآن
الْقُرْاٰنَ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ﴿٩٨﴾ اِنَّهٗ
پڑھنے لگیں تو شیطان مردود (کے شر) سے اللہ کی پناہ مانگ لیا کیجیے ف١۵٨
لَيْسَ لَهٗ سُلْطٰنٌ عَلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَلٰى رَبِّهِمْ
اس کا کچھ بھی قابو ان لوگوں پر نہیں چلتا جو ایمان لے آئے اور اپنے پروردگار پر
يَتَوَكَّلُوْنَ ﴿٩٩﴾ اِنَّمَا سُلْطٰنُهٗ عَلَى الَّذِيْنَ يَتَوَلَّوْنَهٗ
بھروسہ رکھتے ہیں ف١۵٩ اس کا قابو تو بس انہی لوگوں پر چلتا ہے جو اسے دوست بنائے رکھتے ہیں
ع ١٣/١١/١٩ وَالَّذِيْنَ هُمْ بِهٖ مُشْرِكُوْنَ ﴿١٠٠﴾ وَاِذَا بَدَّلْنَآ اٰيَةً مَّكَانَ
اور جو اللہ کے ساتھ شرک کرتے رہتے ہیں ف١٦٠ اور جب ہم کسی آیت کو دوسری آیت کی جگہ
اٰيَةٍ ۙ وَّاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا يُنَزِّلُ قَالُوْٓا اِنَّمَآ اَنْتَ مُفْتَرٍ ۭ بَلْ
بھیج دیتے ہیں اور اللہ ہی بہتر جانتا ہے جو کچھ وہ بھیجتا رہتا ہے، تو یہ لوگ کہنے لگتے ہیں کہ تم تو نرے گڑھ لینے والے ہو
اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿١٠١﴾ قُلْ نَزَّلَهٗ رُوْحُ الْقُدُسِ
ف١٦١ نہیں بلکہ ان میں سے زیادہ تر بے علم ہیں ف١٦٢ آپ کہہ دیجیے کہ اسے روح القدس نے آپ کے
مِنْ رَّبِّكَ بِالْحَقِّ لِيُثَبِّتَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَهُدًى
پروردگار کے پاس سے حکمت کے موافق اتارا ہے، تاکہ ایمان والوں کو ثابت قدم رکھے اور مسلمانوں کے حق میں
وَّبُشْرٰى لِلْمُسْلِمِيْنَ ﴿١٠٢﴾ وَلَقَدْ نَعْلَمُ اَنَّهُمْ يَقُوْلُوْنَ اِنَّمَا
ہدایت و بشارت بن جائے ف١٦٣ اور ہم خوب جانتے ہیں کہ یہ لوگ کہتے ہیں کہ
يُعَلِّمُهٗ بَشَرٌ ۭ لِسَانُ الَّذِيْ يُلْحِدُوْنَ اِلَيْهِ اَعْجَمِيٌّ
انہیں تو ایک آدمی سکھلا جاتا ہے ف١٦٤ (حالانکہ) جس شخص کی جانب اس کی ناحق نسبت کرتے ہیں اس کی



تردید کے لیے بھی کافی ہوگی۔ وَهُوَ مُؤْمِنٌ۔ یہ ایمان تو پہلی اور بنیادی شرط ہے عمل صالح کی۔ بغیر اس کے کوئی عمل صالح، حقیقۃً صالح ہی نہیں، صرف صورۃً صالح کہا جاسکتا ہے۔ اہل سنت نے یہیں سے معتزلہ کے برخلاف یہ دلیل حاصل کی ہے، کہ عمل اور چیز ہے اور ایمان اور۔ وهو يدل على ان العمل ليس من الايمان (مدارک) حَيٰوةً طَيِّبَةً۔ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ اس بشارت سے یہ مراد نہیں کہ مومن صالح کو کبھی فقر یا مرض طاری نہ ہوگا بلکہ مطلب یہ ہے کہ اطاعت کی برکت سے اس کے قلب میں ایسا نور پیدا ہوگا جس سے وہ ہر حال میں صابر وشاکر اور تسلیم ورضا سے رہے گا اور سکون وجمعیت خاطر کی اصل یہی رضا ہے۔ وے١۵ (آخرت میں) گویا ایمان وعمل صالح یا مومنانہ زندگی کا ایک معاوضہ تو جس کا نام حیاتِ طیبہ ہے، نقد اسی دنیا میں مل جائے گا۔ اور پھر دوسرا اور اس سے کہیں بڑا معاوضہ آخرت میں نصیب میں آئے گا۔ نیز ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ١۵۵ و١۵٨ (دل سے تو ضرور، اور بہتر یہ ہے کہ زبان سے بھی) فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ۔ استعاذہ کی حقیقت ہے دل سے حق تعالیٰ پر نظر رکھنا۔ اور اس کا یہ درجہ شریعت میں واجب ہے۔ اور زبان سے بھی کلمات استعاذہ کا دہرانا مسنون ہے۔ فَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ۔ فقہاء مفسرین نے لکھا ہے کہ قرأت قرآن کے وقت شیطان کا دخل وتصرف یوں ہی بہت کم ہوتا ہے (بلکہ بعض آیتوں اور سورتوں سے تو شیطان کے فرار کی تاثیر منقول ہے) تو جب ایسے خاص الخاص عمل میں استعاذہ ضروری ہوا، تو دوسرے اعمالِ صالحہ میں اس کی ضرورت جس درجہ کی ہوگی ظاہر ہی ہے۔ فَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ الخ۔ مراد یہ ہے کہ جب قرآن پڑھنے کا ارادہ ہو تو پہلے استعاذہ کرلے۔ یہ مراد نہیں کہ جب قرآن پڑھ چکے تو اس کے بعد استعاذہ کرے۔ معناه اذا قرأت فقدم الاستعاذة قبل القراٰن وحقيقة معناه اذا اردت القراٰن فاستعذ (جصاص) اے اذا اردت قراءة القراٰن فعبّر عن ارادة الفعل بلفظ الفعل لانها سبب له (مدارک) اور محاورۂ قرآنی میں یہ اسلوب بیان عام ہے۔ مثلاً ان آیتوں میں:۔ واذا قلتم فاعدلوا۔ واذا سالتموهن متاعًا فاسئلوهن من وراء حجاب۔ اذا ناجيتم الرسول فقدموا بين يدى نجواكم صدقة۔ وغیرھا۔ ان سب موقعوں پر ارادۂ فعل کو فعل کے قائم مقام کی حیثیت دی گئی ہے۔ ف١۵٩ یہ نص صریح ہے اس باب میں کہ اہل ایمان واہل توکل پر شیطان کا وسوسہ مؤثر نہیں ہوتا۔ شیطان میں ہرگز قدرت اس کی نہیں کہ وہ بہ جبر کسی سے گناہ کرا سکے۔ یہ صاف اعلانِ الٰہی ہے کہ جب تک تم خود ہی شیطان کے دوست نہ بن جاؤ، اور اس کے وسوسوں کو دل میں جگہ نہ دینے لگو۔ وہ تم پر قابو پا نہیں سکتا۔ اور اس کے حملوں سے بچنے کا نسخہ ایمان کامل اور توکل راسخ ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے اس حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کو نقل کر کے کہ مومن جب شیطان پر غالب آنا چاہے تو شیطان اس کے مقابلہ میں ایک چیونٹی سے بھی زیادہ کمزور نکلتا ہے، لکھا ہے کہ اس کا مشاہدہ جب جی چاہے، کرلیا جائے۔ ف١٦٠ (کہ ان لوگوں کا طریق عمل ٹھیک ان مومنین، متوکلین کے مقابل ہوتا ہے) وہ مومن یہ مشرک، ان کی شان میں عَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ یہ الَّذِيْنَ يَتَوَلَّوْنَهٗ کے مصداق۔ بِهٖ مُشْرِكُوْنَ میں ضمیر واحد مذکر غائب حق تعالیٰ کی جانب ہے۔ فيه قولان الاول انه راجع الى ربهم (کبیر) جوّزان يكون الضمير للرب تعالىٰ شانه وروى ذٰلك عن مجاهد (روح) بعض نے ابلیس کی جانب بھی لی ہے۔ اور بِهٖ کو من اجله کا مرادف قرار دیا ہے۔ یعنی اس کے سبب سے۔ انما ارادهم من اجله مشركون بالله وهذا كما يقال صار فلان بك عالمًا اے من اجلك (ابن قتیبہ) والقول الثانى انه راجع الى الشيطان والمعنى بسببه (کبیر) اے بسبب الشيطان واغوائه اياهم (روح) ف١٦١ (اے مدعیٔ نبوت ورسالت) وَاِذَا..... اٰيَةٍ۔ مثلاً کسی آیت کے حکم کی تعمیم میں تخصیص پیدا کردیتے ہیں، یا اس کے برعکس تخصیص میں تعمیم۔ نسخ آیات پر مفصل حاشیہ سورۂ بقرہ (پ١) میں ما ننسخ من اٰية او ننسها کے تحت میں گزر چکا۔ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا يُنَزِّلُ۔ یعنی یہ تو اللہ ہی خوب جانتا ہے کہ مکلفین ومخاطبین کے اعتبار سے، کون سا حکم، کس وقت مناسب وپر مصلحت ہے۔ قَالُوْٓا اِنَّمَآ اَنْتَ مُفْتَرٍ۔ یہ بکواس معاندین رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی ہوتی تھی۔ جب کبھی بھی وہ کوئی ایسا حکم سنتے جو ان کے خیال میں کسی سابق حکم کے معارض ہوتا، تو چٹ یہی کہنے لگتے، کہ یہ کیا؟ یہ تو تم اپنے قصد وارادہ سے، اور اپنی مصلحت وقت دیکھ کر احکام میں ادل بدل کرتے رہتے ہو— گویا تبدیلی کا انتساب ایک انسان کی جانب تو ہوسکتا تھا، لیکن حق تعالیٰ کی طرف سے اس کے ہونے کا کوئی امکان ہی نہ تھا! اتنی موٹی سی بات جس طرح ان جاہلین قدیم کی سمجھ میں نہیں آئی تھی، بہت سے جاہلین جدید کی بھی سمجھ میں نہیں آرہی ہے۔ اور یہ لوگ بھی محض ان "ترمیمات" کے وقوع سے نتیجہ یہ نکال رہے ہیں کہ قرآن خدا کا نہیں، انسان کا کلام ہے! ف١٦٢ (کہ اپنے غایت جہل ونافہمی سے احکام کے ارتقاء وترتیب کو دلیل سمجھ رہے تھے افترا کی!) یہ "ارتقاء" مخاطبین، مکلفین کے فہم واستعداد کی نسبت سے کہا گیا۔ ف١٦٣ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم مل رہا ہے کہ آپ حقیقت حال بیان کردیجیے کہ یہ کلام جسے تم میرا فرض کر رہے ہو، حق تعالیٰ کا کلام ہے، جسے فرشتہ مقرب جبریل امین، حکمتِ الٰہی کے مطابق میرے پاس لا رہے ہیں، اور اس ترتیب وتدریج میں ایک مصلحت یہی ہے کہ اہل ایمان کے قدم توحید پر اور زیادہ جمتے رہیں۔ اور ان کی تربیت ایک خاص آئین حکمت کے مطابق ہوتی رہے۔ رُوْحُ الْقُدُسِ۔ یعنی فرشتہ جبریل۔ حاشیہ گزر چکا۔ بِالْحَقِّ۔ یعنی آئین حکمت کے ماتحت ومطابق۔ اے ملتبسًا بالحكمة (مدارک۔ بیضاوی) ف١٦٤ یہ ایک تو مسلم رومی نصرانی غلام تھا، انجیل وغیرہ سے واقف۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی باتوں کو شروع ہی سے توجہ ودلچسپی کے ساتھ سنتا تھا، تو آپ بھی کبھی

www.onlyoneorthree.com
www.only1or3.com

کبھی اس کے پاس جا بیٹھتے تھے، تو بس اتنی سی بات پر عقل کے دشمنوں کو ایک شگوفہ ہاتھ آگیا۔ بعض روایتوں میں آتا ہے کہ یہ دو غلام تھے، جو مکہ میں شمشیر سازی کا کام کرتے تھے، اور توریت و انجیل بھی پڑھا کرتے تھے۔ رسول اللہ ﷺ ادھر سے گزرتے، تو وہاں رک جاتے۔ بعض نافہموں نے ایک دن خود انہی سے پوچھ دیا کہ "کیا تمہی انہیں قرآن سکھاتے ہو؟" وہ بولے "ہم بھلا انہیں سکھا سکتے ہیں۔ ہم تو خود ہی ان سے سیکھتے ہیں۔" يَقُولُونَ اِنَّمَا يُعَلِّمُهٗ بَشَرٌ۔ عجب کج فہم لوگ تھے۔ قرآن کے حیرت انگیز اثر، اس کے اعلیٰ مطالب، اس کی حکیمانہ تعلیمات، اس کی معجزانہ بلاغت کو دیکھتے، تو یہ کہہ اٹھتے کہ یہ ان صاحب کا کلام نہیں ہو سکتا، کوئی نہ کوئی انہیں سکھاتا ضرور ہے۔ اور اب ان کا حمق اس "کوئی نہ کوئی" کی تلاش کرنے لگتا۔ اور اس بدحواسی میں کبھی اس کا نام لے دیتے کبھی اس کا! ہر طرف ٹھوکریں کھاتے رہتے، اور یہ نہ ہوتا کہ کبھی خود حق تعالیٰ ہی کا نام فرض کر لیتے!۔۔۔ ٹھیک وہی بھول بھلیاں جس میں آج بڑے بڑے "روشن خیال" مستشرقین بھٹکتے رہتے ہیں۔ ف۱۶۵ عرب کے اہل زبان سے خطاب ہے کہ قرآن مجید کی معنوی بلندیوں تک تمہارا ذہن اگر نہیں پہنچتا تو خیر، لیکن یہ کیا قیامت ہے کہ اس کی معجزانہ فصاحت و حسن انشاء کا بھی تم کچھ لحاظ نہیں کرتے، اور اس بے انتہا بلیغ کلام کو منسوب ایسے شخص کی جانب کر رہے ہو، جو سرے سے اہل زبان تک نہیں! اَعْجَمِیٌّ وہ ہے جو صاف گفتگو اور اظہار مافی الضمیر پر قادر نہ ہو، خواہ نسلاً عرب ہی ہو۔ قال ابو الفتح الموصلی ترکیب ع ج م



وَهٰذَا لِسَانٌ عَرَبِیٌّ مُّبِیْنٌ ﴿۱۰۳﴾ اِنَّ الَّذِیْنَ لَا یُؤْمِنُوْنَ

زبان تو عجمی ہے اور یہ (کلام) تو فصیح عربی زبان (میں) ہے ف۱۶۵ بے شک جو لوگ اللہ کی آیتوں پر ایمان

بِاٰیٰتِ اللّٰهِ ۙ لَا یَهْدِیْهِمُ اللّٰهُ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ ﴿۱۰۴﴾

نہیں لاتے اللہ انہیں ہدایت (بھی) نہیں کرتا اور ان کے لئے عذاب دردناک ہے ف۱۶۶

اِنَّمَا یَفْتَرِی الْكَذِبَ الَّذِیْنَ لَا یُؤْمِنُوْنَ بِاٰیٰتِ اللّٰهِ ۚ

جھوٹ افترا کرنے والے تو بس یہی لوگ تو ہیں جو اللہ کی آیتوں پر ایمان نہیں لاتے

وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْكٰذِبُوْنَ ﴿۱۰۵﴾ مَنْ كَفَرَ بِاللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ

اور یہی لوگ (پورے پورے) جھوٹے ہیں ف۱۶۷ جو کوئی اللہ سے اپنے ایمان (لانے) کے بعد

اِیْمَانِهٖٓ اِلَّا مَنْ اُكْرِهَ وَقَلْبُهٗ مُطْمَئِنٌّۢ بِالْاِیْمَانِ

کفر کرے بجز اس صورت کے کہ اس پر زبردستی کی جائے درآنحالیکہ اس کا دل ایمان پر مطمئن ہو

وَلٰكِنْ مَّنْ شَرَحَ بِالْكُفْرِ صَدْرًا فَعَلَیْهِمْ غَضَبٌ

(تو وہ تو مستثنیٰ ہے) لیکن جس کا سینہ کفر ہی سے کھل جائے تو ایسے لوگوں پر اللہ کا غضب

مِّنَ اللّٰهِ ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِیْمٌ ﴿۱۰۶﴾ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمُ

ہو گا اور ان کے لئے عذاب دردناک ہو گا ف۱۶۸ یہ اس سبب سے ہو گا کہ

اسْتَحَبُّوا الْحَیٰوةَ الدُّنْیَا عَلَى الْاٰخِرَةِ ۙ وَاَنَّ اللّٰهَ لَا

انہوں نے دنیا کی زندگی کو آخرت پر ترجیح دی تھی، اور اللہ کفر اختیار کرنے والے

یَهْدِی الْقَوْمَ الْكٰفِرِیْنَ ﴿۱۰۷﴾ اُولٰٓئِكَ الَّذِیْنَ طَبَعَ اللّٰهُ

لوگوں کو ہدایت نہیں کیا کرتا ف۱۶۹ یہ تو وہ لوگ ہیں جن کے دلوں پر

عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَسَمْعِهِمْ وَاَبْصَارِهِمْ ۚ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ

اور جن کی سماعت پر اور ان کی بینائی پر اللہ نے مہر لگا دی ہے اور یہی لوگ تو



وضع فی کلام العرب للابهام والاخفاء وضد البیان والایضاح (کبیر) قال الفراء واحمد بن یحیٰی الاعجم الذی فی لسانه عجمة وان کان من العرب (کبیر) وقال ابو علی الفارسی الاعجم الذی لا یفصح سواء کان من العرب او من العجم (کبیر) الاعجم من فی لسانه عجمة عربیًا کان او غیر عربی (راغب) یُلْحِدُوْنَ اِلَیْهِ۔ الحاد کے معنی راہِ حق و صواب سے ہٹ جانے کے ہیں، اور ملحد کو اسی لئے ملحد کہتے ہیں کہ وہ راہ حق اور تمام ادیان سے ہٹا ہوا ہوتا ہے۔ یقول لحد والحد اذا مال عن القصد ویقال للعادل عن الحق ملحد (کبیر) ومنه الملحد لانه امال مذهبهٗ عن الادیان کلها (کبیر) هٰذَا لِسَانٌ عَرَبِیٌّ مُّبِیْنٌ۔ یعنی یہ کلام تو معجزانہ حد تک فصیح ہے۔ جسے ہر اہل زبان، مومن ہو یا منکر بیّن طور پر دیکھ سکتا ہے۔ ف۱۶۶ (آخرت میں) اِنَّ الَّذِیْنَ لَا یُؤْمِنُوْنَ بِاٰیٰتِ اللّٰهِ۔ یہ وہ لوگ ہیں جو آیاتِ الٰہی سے دیدہ و دانستہ منہ پھیرے رہتے ہیں۔ لَا یَهْدِیْهِمُ اللّٰهُ۔ یعنی اللہ ایسے لوگوں کے سر توفیق ہدایت زبردستی نہیں چپیک دیتا۔ ف۱۶۷ (کہ جو صادق اور سرتاسر صدق ہے، اسے کاذب و مفتری بتا رہے ہیں، اور خالق کے کلام کو مخلوق کا کلام ٹھیرا رہے ہیں) اُولٰٓئِكَ هُمُ الْكٰذِبُوْنَ۔ یعنی پکے جھوٹے، اول نمبر کے لپاڑیے۔ الکاملون فی الکذب (کشاف) بعض محققین نے یہاں سے یہ نکالا ہے کہ کذب ایک بدترین کبیرہ ہے۔ اِنَّمَا کے کلمۂ حصر کے ساتھ کذب کا ذکر آنا گویا یہ معنی رکھتا ہے کہ کذب کا ارتکاب تو بس انہی لوگوں سے ممکن ہے جو سرے سے آیاتِ الٰہی پر ایمان ہی نہیں رکھتے۔ فی هٰذه الاٰیة دلالة قویة علی ان الکذب من اکبر الکبائر والحش الفواحش والدلیل علیه ان کلمة انما للحصر والمعنی ان الکذب والفریة لا یقدم علیهما الا من کان غیر مومن بایات اللّٰه تعالٰی والا من کان کافرًا وهٰذا تهدید فی النهایة (کبیر) ف۱۶۸ ایمان کے بعد ارتداد کی سزا شریعت میں بہت ہی سخت ہے، اور بہت ہی سخت ہونا چاہیے بھی۔۔۔۔ بغاوت سے بڑھ کر دنیا کے سارے قانون تعزیرات میں اور سنگین جرم ممکن کون ہے؟ اور بغاوت بھی وفاداری کے عہد و پیمان مؤکد کے بعد! مَنْ كَفَرَ بِاللّٰهِ۔ رسالت سے انکار، قرآن کے کلام الٰہی ہونے سے انکار، عقیدۂ حشر سے انکار، یہ سب بھی کفر باللہ میں آگیا۔ اِلَّا مَنْ اُكْرِهَ۔ یعنی اسے ڈرا دھمکا کر یا مبتلائے عذاب کر کے اسے زبان سے انکار پر مجبور کر دیا گیا ہو۔۔۔۔ ایسا شخص وعید سے مستثنیٰ ہے۔ اکراہ کے شرائط وغیرہ کی تفصیل فقہ کی کتابوں میں ملے گی، باب الاکراہ میں۔ فقہاء نے کہا ہے کہ جو شخص قدرت رکھتا ہو وہ اگر قتل یا قطع عضو کی دھمکی دے، تو کلمۂ کفر کا زبان سے تلفظ جائز ہو جائے گا، لیکن جبکہ ڈرانے والا اس پر قادر نہ ہو، یا خوف صرف مار پیٹ کا دلایا جائے، تو یہ عذر کافی نہ ہو گا۔ الاکراه المبیح لذٰلک هو ان یخاف علی نفسه او بعض اعضائه التلف ان لم یفعل ما امره به فابیح له فی هٰذه الحال ان یظهر کلمة الکفر (جصاص) وَقَلْبُهٗ مُطْمَئِنٌّۢ بِالْاِیْمَانِ۔ دل ایمان پر مطمئن ہو، یعنی عقیدہ میں فتور نہ آنے پائے، اور دل سے اس قول یا فعل کافرانہ کو برا سمجھے جائے۔ مَنْ شَرَحَ بِالْكُفْرِ صَدْرًا۔ یعنی وہ مذہب کفر ہی کو صحیح اور مستحسن سمجھنے لگے۔ مرشد تھانویؒ نے فرمایا کہ چونکہ وسوسہ میں یہ شرح صدر نہیں ہوتا ہے، اور نہ اپنے اوپر اختیار ہی ہوتا ہے۔ اس لئے وسوسہ میں کوئی پہلو ذم کا نہیں ف۱۶۹ یعنی اللہ کفر اختیار کرنے والوں پر زبردستی توفیق ہدایت نہیں چپیک دیا کرتا۔ ذٰلِكَ۔ یعنی یہی اللہ کا غضب و عذاب۔ اِسْتَحَبُّوا الْحَیٰوةَ الدُّنْیَا عَلَى الْاٰخِرَةِ۔ اِسْتَحَبُّوْا کے لفظ میں عزم و قصد شامل ہے۔ بس اس سے مراد وہ لوگ ہیں جو دنیا کو عمداً و شعوراً آخرت پر ترجیح دیتے ہیں۔ مرشد تھانویؒ نے فرمایا کہ دنیا کی جس قدر محبت درجہ طبعی میں ہے، اور عین مقتضائے بشریت ہے، وہ اس حکم میں شامل نہیں۔ یہ بھی فرمایا کہ آیت حب دنیا کے مذموم ہونے کے باب میں نص صریح ہے، جس طرح کہ اس باب میں کہ یہ حب دنیا مذموم وہ ہے جس میں دنیا کو آخرت پر ترجیح دی گئی ہو۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

الْغٰفِلُوْنَ ﴿١٠٨﴾ لَا جَرَمَ اَنَّهُمْ فِی الْاٰخِرَةِ هُمُ

(اپنے انجام سے بالکل) غافل ہیں ف١٧١ لازمی بات ہے کہ آخرت میں یہ لوگ بالکل ہی نقصان اٹھانے والوں

الْخٰسِرُوْنَ ﴿١٠٩﴾ ثُمَّ اِنَّ رَبَّكَ لِلَّذِیْنَ هَاجَرُوْا مِنْۢ

میں رہیں گے ف١٧٢ پھر بے شک آپ کا پروردگار ان لوگوں کے حق میں جنہوں نے بعد اس کے

بَعْدِ مَا فُتِنُوْا ثُمَّ جٰهَدُوْا وَ صَبَرُوْۤا ۙ اِنَّ رَبَّكَ مِنْۢ

کہ (سخت) آزمائش میں پڑ چکے تھے ہجرت کی پھر جہاد کیا اور ثابت قدم رہے تو آپ کا پروردگار بے شک

بَعْدِهَا لَغَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ﴿١١٠﴾ ع یَوْمَ تَاْتِیْ كُلُّ نَفْسٍ تُجَادِلُ

ان اعمال کے بعد بڑا مغفرت والا ہے، بڑا رحمت والا ہے، ف١٧٣ (یہ جزا وسزا اس روز ہوگی) جس روز ہر شخص

عَنْ نَّفْسِهَا وَ تُوَفّٰی كُلُّ نَفْسٍ مَّا عَمِلَتْ وَ هُمْ لَا

اپنی ہی طرف داری میں گفتگو کرے گا اور ہر شخص کو اس کے کیے کا پورا بدلہ ملے گا اور ان پر ظلم (ذرا)

یُظْلَمُوْنَ ﴿١١١﴾ وَ ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا قَرْیَةً كَانَتْ اٰمِنَةً

نہ کیا جائے گا ف١٧٤ اور اللہ ایک بستی والوں کی مثال بیان کرتا ہے کہ وہ امن و اطمینان میں

مُّطْمَىٕنَّةً یَّاْتِیْهَا رِزْقُهَا رَغَدًا مِّنْ كُلِّ مَكَانٍ

رہتے تھے ان کے کھانے کا سامان بہ فراغت ان کے پاس ہر طرف سے آتا رہتا لیکن

فَكَفَرَتْ بِاَنْعُمِ اللّٰهِ فَاَذَاقَهَا اللّٰهُ لِبَاسَ الْجُوْعِ

انہوں نے اللہ کی نعمتوں کی ناشکری کی اس پر اللہ نے انہیں ایک محیط قحط اور خوف کا

وَ الْخَوْفِ بِمَا كَانُوْا یَصْنَعُوْنَ ﴿١١٢﴾ وَ لَقَدْ جَآءَهُمْ

مزہ چکھایا بہ سبب ان کے کرتوتوں کے ف١٧٥ اور ان کے پاس ایک رسول بھی

رَسُوْلٌ مِّنْهُمْ فَكَذَّبُوْهُ فَاَخَذَهُمُ الْعَذَابُ وَ هُمْ

انہی میں سے آیا تھا سو اس کو انہوں نے جھٹلایا، پس انہیں عذاب نے آپکڑا اس حال میں کہ وہ (اپنے حق میں)

ع ١٤/٢٠

ف١٧٠ اپنے اختیاری حُبِّ دنیا اور آخرت فراموشی کی بنا پر) طَبَعَ ...... اَبْصَارِهِمْ۔ دل اور کان اور آنکھ پر مہر لگنے پر حاشیہ سورۂ بقرہ (پارۂ اول) کے پہلے رکوع کے خاتمہ پر آچکا ہے۔ یہ مہر لگنے کا عمل حق تعالیٰ کی طرف سے بہ طور تکوینی علت العلل کے ہوتا ہے، بندہ کے اختیاری کفر کے نتیجہ کے طور پر۔ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْغٰفِلُوْنَ۔ یعنی پلے سرے کے غافل، غفلت میں حد سے گزر جانے والے۔ اے الكاملون فی الغفلة الذین لا اغفل منهم (کشاف)

ف١٧١ جس نے بیج سرے سے ڈالا ہی نہیں، وہ کھیت کاٹے گا کیا؟ آخرت تو صرف دارالجزاء کا نام ہے، جب دارالعمل میں کوئی عمل سرے سے ہوا ہی نہیں تو جزائے عمل کیسی ف١٧٢ (جو مغفرت ورحمت تو نفس ایمان ہی پر مرتب کر دیتا ہے، پھر ان اعمال شاقہ کے امتحان سے گزرنے پر مغفرت ورحمت کے درجات عالیہ وکاملہ کیوں نہ عنایت کر دے گا) لِلَّذِیْنَ هَاجَرُوْا۔ ہجرت سے مراد ہجرت مدینہ تو ظاہر ہی ہے، لیکن ہجرت حبشہ بھی سمجھی جا سکتی ہے۔ بَعْدِ مَا فُتِنُوْا۔ آزمائشوں سے کھلا ہوا اشارہ آغاز ظہور اسلام کے شدائد شاقہ کی جانب ہے،...... نفس ابتلاء کفر بھی مراد ہو سکتا ہے۔ جٰهَدُوْا۔ جہاد اپنے لغوی معنی میں ہر جہاد نفس پر شامل ہے۔ قتال اصطلاحی ہی کا مرادف نہیں۔ مِنْۢ بَعْدِهَا۔ ضمیر اعمال سابقہ مذکورہ یعنی آزمائش میں پڑنے اور ہجرت اور جہاد اور ثابت قدمی کی طرف ہے۔ اے المذکورات من الفتنة والهجرة والجهاد والصبر (روح) سوال یہ اٹھایا گیا ہے، کہ سورۃ تو مکی ہے، پھر اس میں، ہجرت وجہاد کا ذکر کیسا؟...... لیکن اول تو ابن عطیہ کی روایت میں ہے کہ آیت مدنی ہے (اور مکی سورتوں میں مدنی آیتوں کی آمیزش کی مثالیں قرآن میں کثرت سے ہیں) اور ہجرت سے مراد، ہجرت حبشہ تو بہ آسانی ہو ہی سکتی ہے، اور جہاد اپنے لغوی معنی (جدوجہد) میں۔ پھر ان سب کے علاوہ، صیغۂ ماضی سے اخبار مستقبل کی مثالیں بھی قرآن میں شاذ نہیں۔ ف١٧٣ وہ وقت انصاف کامل کا ہوگا۔ دنیا کی طرح وہاں خیر وشر کو مخلوط اور حق وباطل کو باہم ملتبس رکھنے کی قطعاً حاجت نہ ہوگی۔ یَوْمَ...... نَفْسِهَا۔ وہ گھڑی ایسی نفسی نفسی کی ہوگی کہ کسی کو کسی دوسری طرف توجہ کرنے کی مہلت ہی کب ہوگی۔ وَهُمْ لَا یُظْلَمُوْنَ۔ یعنی نیکی کے بدلہ میں کمی نہ ہوگی، گو زیادتی ہو جائے اور بدی کے بدلہ میں زیادتی نہ ہوگی۔ گو کمی ہو جائے۔" (تھانوی) عَنْ نَّفْسِهَا۔ اس دوسرے نفس کے معنی عین یا ذات کے ہیں۔ اور پہلا نفس شخص کے مرادف ہے۔ یقال لعین الشیء وذاته نفسه (کشاف) والنفس الجملة كما هی فالنفس الاولی هی الجملة والثانية عينها وذاتها (کشاف) تُجَادِلُ۔ مجادلہ یہاں عذر معذرت اور صفائی پیش کرنے کے معنی میں ہے۔ ومعنی المجادلة عنها الاعتذار منها (کشاف) ف١٧٤ مثال سے مقصود یہ ظاہر کرنا ہے کہ کفر وانکار کے نتائج اس دنیا میں بھی کیسے سخت اور ہولناک ہو سکتے ہیں۔ ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا۔ مثال سے مقصود نتائج کفر پر متنبہ کرنا ہے۔ اٰمِنَةً ...... بِاَنْعُمِ اللّٰهِ۔ آیت سے ظاہر ہو گیا کہ دنیا میں امن وفراغت سے رہنا سہنا اور کافی سامانِ معیشت بہم پہنچتے رہنا حق تعالیٰ کی بڑی نعمتوں میں سے ہے، تحقیر کے نہیں شکریہ کے قابل۔ فَاَذَاقَهَا ...... یَصْنَعُوْنَ۔ آیت سے ظاہر ہو رہا ہے کہ دنیوی نعمتوں کی ناشکری بھی عذاب کا مستحق بنا دیتی ہے۔ فَكَفَرَتْ بِاَنْعُمِ اللّٰهِ۔ یہ ناشکری انہوں نے عقاید کفر وشرک کو اختیار کر کے کی۔

ظٰلِمُوْنَ ﴿۱۱۳﴾ فَكُلُوْا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ حَلٰلًا طَيِّبًا ۪

ظالم تھے ف۱۷۵ سو جو چیزیں تمہیں اللہ نے جائز اور ستھری دے رکھی ہیں ان میں سے کھاؤ

وَّاشْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ اِيَّاهُ تَعْبُدُوْنَ ﴿۱۱۴﴾

اور اللہ کی نعمت کا شکر کرو اگر تم (واقع میں) خاص اسی کی پرستش کرتے ہو ف۱۷۶

اِنَّمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةَ وَالدَّمَ وَلَحْمَ الْخِنْزِيْرِ

اس نے تو تم پر صرف مردار اور خون اور سور کا گوشت

وَمَآ اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ ۚ فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ

اور جس چیز کو غیر اللہ کے لئے نامزد کر دیا گیا ہو، حرام کیا ہے لیکن جو کوئی بے قرار ہو جائے نہ یہ کہ طالب لذت

وَّلَا عَادٍ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۱۱۵﴾ وَلَا تَقُوْلُوْا

ہو، اور نہ یہ کہ حد سے تجاوز کرنے والا ہو، تو بے شک اللہ مغفرت والا ہے، رحمت والا ہے، ف۱۷۷ اور اپنی

لِمَا تَصِفُ اَلْسِنَتُكُمُ الْكَذِبَ هٰذَا حَلٰلٌ وَّهٰذَا حَرَامٌ

زبانوں کے جھوٹ بنا لینے سے یہ مت کہہ دیا کرو کہ فلاں چیز حلال ہے اور فلاں حرام

لِّتَفْتَرُوْا عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ ؕ اِنَّ الَّذِيْنَ يَفْتَرُوْنَ

جس کا حاصل یہ ہو گا کہ اللہ پر جھوٹی تہمت لگا دو گے ف۱۷۸ بے شک جو لوگ اللہ پر

عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ لَا يُفْلِحُوْنَ ﴿۱۱۶﴾ ؕ مَتَاعٌ قَلِيْلٌ ۪

جھوٹی تہمتیں لگاتے ہیں وہ فلاح نہیں پاتے، (سو) عیش چند روزہ ہے

وَّلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۱۱۷﴾ وَعَلَى الَّذِيْنَ هَادُوْا حَرَّمْنَا

اور ان کے لئے دردناک عذاب ہے ف۱۷۹ اور جو لوگ دین یہود اختیار کئے ہوئے ہیں ان پر ہم نے وہ چیزیں

مَا قَصَصْنَا عَلَيْكَ مِنْ قَبْلُ ۚ وَمَا ظَلَمْنٰهُمْ

حرام کر دی تھیں جن کا بیان ہم آپ سے اس کے قبل کر چکے ہیں، اور ہم نے ان پر کوئی زیادتی نہیں کی،



ف۱۷۵ (سوائے اہل مکہ ڈرو، کہ کہیں تمہارا بھی یہی حال نہ ہو جائے) تاریخ کا بیان ہے کہ یہ انجام واقع ہو کر رہا۔ فَاَذَاقَهَا اللّٰهُ لِبَاسَ الْجُوْعِ وَالْخَوْفِ کی بات اہل مکہ کے حق میں، ان کے انکار رسول ﷺ کے پاداش میں، پوری ہو کر رہی۔ لِبَاسَ الْجُوْعِ۔ مکہ میں قحط شدید پڑا جانور مرنے لگے، آدمی جان سے گزرنے لگے۔ وَالْخَوْفِ۔ مکہ بالآخر مسلمانوں ہی کے ہاتھ پر فتح ہوا۔ قریش کے بڑے بڑے سرداروں کا سرنگوں ہوا۔ وَهُمْ ظٰلِمُوْنَ۔ عذاب الٰہی نے ان کی گرفت عین اس حال میں کی، کہ وہ ارتکاب کفر و تکذیب میں مبتلا تھے۔ اے حال التباسهم بالظلم وهو الكفران والتكذيب (روح) مِنْهُمْ۔ یعنی خود انہی کی جنس و قوم میں سے، جس کے ایک ایک حال سے یہ خوب واقف تھے۔ اے من جنسهم يعرفونه باصله ونسبه (روح)

ف۱۷۶ یعنی اگر خدا پرست اور توحید کے قائل ہو، تو مشرکوں کی طرح اپنے دل سے فلاں فلاں چیز کو ناجائز و حرام مت ٹھیرالو۔ بلکہ جو چیزیں اللہ کی شریعت نے حلال کی ہیں، انہیں جائز ہی سمجھتے رہو انہیں اللہ کی نعمتیں سمجھ کر انہیں برتو، اور حق تعالیٰ کا شکر زبان سے اور عمل سے ادا کرتے رہو۔

ف۱۷۷ (خود اس نے اپنی انہی صفات غفر و رحمت کے تقاضہ سے اس اضطرار کی حالت میں حرام غذاؤں کو بھی بہ قدر ضرورت جائز کر دیا ہے) اِنَّمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمُ الخ۔ یہاں ذکر انہی چیزوں کا ہے، جن کی حلت و حرمت مشرکین مکہ میں زیر بحث تھی۔ حدیث نبوی ﷺ سے جو دوسری چیزیں حرام ثابت ہوئی ہیں، وہ ان کے علاوہ ہیں۔ اِنَّمَا کا حصر محض اضافی ہے۔ یعنی حرام وہ چیزیں نہیں جنہیں تم نے اپنے دل سے حرام ٹھیرا لیا ہے۔ بلکہ حرام تو بس یہ چیزیں ہیں باقی جو چیزیں کسی دوسری دلیل شرعی سے حرام ٹھیرائی گئی ہیں، ان سے یہاں کوئی تعرض ہی نہیں۔ والحصر اضافي على ما قال غير واحد اے انما حرم اكل هذه الاشياء دون ما تزعمون من البحائر والسوائب ونحوها (روح) وَالْمَيْتَةَ۔ وَالدَّمَ۔ وَلَحْمَ الْخِنْزِيْرِ۔ وَمَآ اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ۔ ان سب پر حاشیے پ۸ سورۃ الانعام میں گزر چکے۔ فَمَنِ اضْطُرَّ۔ یعنی جو شخص بھوک اور فاقہ کی شدت سے نڈھال ہو جائے۔ غَيْرَ بَاغٍ وَّلَا عَادٍ۔ حاشیہ پ۸ سورۃ الانعام میں گزر چکا۔

ف۱۷۸ یعنی جب خدائی شریعت میں وہ مضمون ہے ہی نہیں جو تم بتا رہے ہو، تو تمہارا اس کو خدائی شریعت کی جانب منسوب کرنا، اسے خدا پر گڑھنا ہی تو ہوا۔ لِمَا تَصِفُ اَلْسِنَتُكُمُ۔ یعنی اس پر کوئی دلیل صحیح تو قائم ہے نہیں۔ محض تمہارے زبانی دعوے ہی ہیں۔ لِتَفْتَرُوْا میں ل عاقبت کا ہے۔ یعنی تمہارے اس قول کا حاصل یہی افتراء علی اللہ ہے۔ واللام من التعليل الذى لا يتضمن معنى الغرض (كشاف) واظن ان هذا اللام ليس لام الغرض بل كان لام العاقبة (كبير) اللام لام العاقبة والصيرورة (روح) وَلَا تَقُوْلُوْا...... حَرَامٌ۔ ترجمۂ متن میں جو ترکیب اختیار کی گئی ہے، وہ کسائی لغوی اور زجاج نحوی کے قول کے مطابق ہے، اور بہت سے مفسرین کی اختیار کردہ۔ اے لا تقولوا هذا حلال وهذا حرام لاجل وصف السنتكم الكذب والى هذا ذهب الكسائى والزجاج (روح)

ف۱۷۹ ایسے مجرموں کو حقیقۃً فلاح و عافیت کہاں نصیب؟ یہ عیش جو انہیں بظاہر نصیب ہو رہا ہے، تمام تر عارضی و فانی ہے، پلک جھپکتے آنکھ کھل جائے گی، اس وقت حقیقت معلوم ہو گی:۔

وَ لٰكِنۡ كَانُوۡۤا اَنۡفُسَهُمۡ يَظۡلِمُوۡنَ ﴿۱۱۸﴾ ثُمَّ اِنَّ رَبَّكَ

بلکہ وہ خود ہی اپنے اوپر زیادتی کرتے رہے ف۱۸۰ پھر آپ کا پروردگار

لِلَّذِيۡنَ عَمِلُوا السُّوۡٓءَ بِجَهَالَةٍ ثُمَّ تَابُوۡا مِنۡۢ بَعۡدِ

ان لوگوں کے حق میں جو نادانی سے (کوئی) برا کام کر گزرے، پھر اس کے بعد توبہ

ذٰلِكَ وَاَصۡلَحُوۡۤا ۙ اِنَّ رَبَّكَ مِنۡۢ بَعۡدِهَا لَغَفُوۡرٌ

کر لے اور اپنی حالت درست کر لے تو آپ کا پروردگار اس (توبہ) کے بعد بڑا مغفرت والا ہے،

رَّحِيۡمٌ ﴿۱۱۹﴾ اِنَّ اِبۡرٰهِيۡمَ كَانَ اُمَّةً قَانِتًا لِّلّٰهِ ع ۱۵ ۲۱

بڑا رحمت والا ہے، ف۱۸۱ بے شک ابراہیم بڑے مقتدا اللہ کے فرمانبردار (اور اس کی طرف) یک رخ

حَنِيۡفًا ؕ وَلَمۡ يَكُ مِنَ الۡمُشۡرِكِيۡنَ ﴿۱۲۰﴾ ۙ شَاكِرًا

رہنے والے تھے اور وہ مشرکوں میں سے نہ تھے ف۱۸۲ (اللہ کی) نعمتوں کے

لِّاَنۡعُمِهٖ ؕ اِجۡتَبٰهُ وَهَدٰٮهُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسۡتَقِيۡمٍ ﴿۱۲۱﴾

بڑے شکرگزار (اللہ نے) ان کو چن لیا تھا اور انہیں سیدھی راہ پر ڈال دیا تھا ف۱۸۳

وَاٰتَيۡنٰهُ فِى الدُّنۡيَا حَسَنَةً ؕ وَاِنَّهٗ فِى الۡاٰخِرَةِ

اور ہم نے دنیا میں بھی انہیں بھلائی دی تھی اور آخرت میں تو وہ

لَمِنَ الصّٰلِحِيۡنَ ﴿۱۲۲﴾ ؕ ثُمَّ اَوۡحَيۡنَاۤ اِلَيۡكَ اَنِ اتَّبِعۡ

صالحین میں ہیں ہی ف۱۸۴ پھر ہم نے آپ کی طرف وحی بھیجی کہ

مِلَّةَ اِبۡرٰهِيۡمَ حَنِيۡفًا ؕ وَمَا كَانَ مِنَ الۡمُشۡرِكِيۡنَ ﴿۱۲۳﴾

ابراہیم کے طریقہ پر چلیے جو بالکل ایک رخ کے تھے، اور وہ مشرکوں میں سے نہ تھے ف۱۸۵

اِنَّمَا جُعِلَ السَّبۡتُ عَلَى الَّذِيۡنَ اخۡتَلَفُوۡا فِيۡهِ ؕ

سبت (کا احترام) تو بس انہی لوگوں پر عائد کیا گیا تھا جنہوں نے اس کے باب میں اختلاف کیا تھا ف۱۸۶



ف۱۸۰ یعنی جو ماکولات یہود پر بہ طور سزا حرام کر دیئے گئے، ان کے باب میں بھی حقیقۃً سارا قصور انہی کا تھا۔ زیادتی ہماری طرف سے ذرا بھی نہیں ہوئی، یہاں تک کہ صورۃً بھی۔ مَا قَصَصۡنَا عَلَيۡكَ مِنۡ قَبۡلُ۔ ملاحظہ ہوں سورۃ الانعام، آیت وعلی الذین ھادوا حرمنا کل ذی ظفر کے حاشیے۔ ف۱۸۱ (چنانچہ ان نادانوں نافرمانوں کے بھی قصوروں سے درگزر کر دے گا) ثُمَّ تَابُوۡا مِنۡۢ بَعۡدِ ذٰلِكَ وَ اَصۡلَحُوۡا۔ یعنی حسب احکام وقواعد شرعی، ماضی سے متعلق توبہ اور حال سے متعلق اصلاح کر لے۔ لِلَّذِيۡنَ عَمِلُوۡا...... وَ اَصۡلَحُوۡا۔ ملاحظہ ہوں سورۃ النساء رکوع ۳ کے حاشیے۔ السُّوۡٓءَ۔ اس کے تحت میں چھوٹی بڑی ہر قسم کی برائی، معصیت آ گئی، یہاں تک کہ کفر و شرک بھی۔ ھو مایسیئ صاحبہ من کفر اومعصیۃ ویدخل فیہ الافتراء علی اللہ وعن ابن عباس انہ الشرک والتعمیم اولی (روح) مِنۡۢ بَعۡدِهَا۔ ضمیر توبہ واصلاح کی جانب ہے۔ ای التوبۃ کما قال غیر واحد ولعل الاصلاح مندرج فی التوبۃ (روح) ثُمَّ تَابُوۡا میں ثم تاکید اور زور دینے کے لئے ہے۔ للتوکید والمبالغۃ (روح) بِجَهَالَةٍ۔ ہر معصیت و نافرمانی کی آخری بنیاد اسی ناسمجھی و نادانی ہی پر تو ہوتی ہے۔ التقیید بالجھالۃ لبیان الواقع لان کل من یعمل السوء لا یعملہ الا بجھالۃ (روح) ف۱۸۲ (تو تم کس منہ سے ان کی پیروی اور ان کی نسل میں ہونے کا دعوی کر رہے ہو، اے مشرکین عرب!) تم تو ہر معاملہ میں ان کی بالکل ضد ہو۔ وہ قانت و فرمانبردار تھے، تم نافرمان۔ وہ مومن حنیف، اللہ کی طرف یکسوئی سے لگے ہوئے اور ایک رخ تھے، اور تم ادھر سے منہ موڑے ہوئے، دنیا طلبی پر گرے ہوئے۔ وہ موحد تھے، تم مشرک۔ تمہارے ان کے درمیان رشتہ اشتراک ہی کیا؟ اِبۡرٰهِيۡمَ۔ حضرت ابراہیم پر حاشیہ سورۃ بقرہ، پ۱، رکوع ۱۵ میں گزر چکا۔ اُمَّةً۔ یعنی اللہ کی عبادت و فرمانبرداری اور طاعات و حسنات میں پوری ایک جماعت کے قائم مقام اور برابر۔ ای قائماً مقام جماعۃ فی عبادۃ اللہ (راغب) ای کان وحدہ امۃ من الامم لکمالہ فی جمیع صفات الخیر (کشاف) عن ابن عباسؓ ای کان عندہ من الخیر ما کان عند امۃ وھی الجماعۃ الکثیرۃ (روح) دوسرے معنی امام یا مقتداء کے ہیں، جو امور خیر میں بہ طور نمونہ کے کام دے۔ ابوعبیدہ لغوی نے یہی معنی لئے ہیں۔ اور مشہور صحابی عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اور فراء لغوی سے معلم خیر کے معنی منقول ہیں۔ الامۃ الامام وبہ فسر ابو عبیدہ (تاج) وقال الفراء کان امۃ ای معلمًا للخیر وبہ فسر ابن مسعود ایضًا (تاج) امۃ بمعنی ماموم ای یؤمہ الناس لیاخذوا منہ الخیر (کشاف) فھو الامام الذی یقتدی بہ (ابن کثیر) حَنِيۡفًا۔ ہر مذہب باطل سے ہٹ کر دین حق کی طرف جھکے ہوئے اور اس پر ثابت و قائم۔ مائلاً عن کل دین باطل الی الدین الحق غیر زائل عنہ (روح) ف۱۸۳ (چنانچہ انہی کے نقش قدم پر چلنے اور انہی کی ملت حنیف اختیار کرنے میں آج بھی فلاح و نجات ہے) اِجۡتَبٰهُ۔ حضرت ابراہیم خلیل علیہ السلام دنیا کے تین مشہور و زبردست مذہبوں کے آج بھی مسلم مقتدا و پیشوا ہیں — اسلام کے، یہودیت کے، نصرانیت کے۔ شَاكِرًا لِّاَنۡعُمِهٖ۔ کہاں وہ اتنے شکرگزار بندہ تھے، اور کہاں تم ایسے ناشکرے نکلے۔ انعم۔ پر سوال یہ ہوا ہے کہ یہ تو جمع قلت ہے، پھر حضرت ابراہیم علیہ السلام پر تو بڑی کثرت سے نعمتیں نازل ہوئی تھیں، پھر ان کے لئے یہ جمع قلت کیسے آئی؟ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے سوال کے جواب میں کہا ہے کہ اس جمع قلت کا تعلق تو (شاکرا) آپ کی شکرگزاری سے ہے۔ تو جب آپ قلیل نعمتوں تک کے شکرگزار تھے، تو پھر بڑی اور کثیر نعمتوں کی شکرگزاری کا پوچھنا ہی کیا: المراد انہ کان شاکرًا لجمیع نعم اللہ ان کانت قلیلۃ فکیف الکثیرۃ (کبیر) ف۱۸۴ آیت منجملہ دوسری آیات کے، اس باب میں نص قاطع ہے کہ دنیوی نعمتوں سے سرفرازی، مراتب اخروی کے ذرا بھی منافی نہیں۔ وھذا لدفع توھم ان ما اوتیہ فی الدنیا ینقص مقامہ فی العقبی (روح) فِى الدُّنۡيَا حَسَنَةً۔ دنیا میں جتنی بھی نعمتیں ہو سکتی ہیں، سب حضرت علیہ السلام کی ذات میں جمع ہو گئی تھیں۔ مفسرین ہی نہیں، مورخین کا بیان بھی کچھ ایسا ہی ہے۔ فِى الۡاٰخِرَةِ لَمِنَ الصّٰلِحِيۡنَ۔ اور صالح بھی کیسے؟ صالحیت کے اعلیٰ ترین مرتبہ پر فائز۔ صالحین کے سرور و سردار۔ ف۱۸۵ (تو پھر اے مشرکو، تم اپنے کو طریق ابراہیمی کا پیرو کس منہ سے کہتے ہو؟) ثُمَّ اَوۡحَيۡنَاۤ الخ۔ ثم یہاں اظہار فضیلت کے لیے ہے۔ یعنی علاوہ ان فضائل کے، سب سے بڑی فضیلت انہیں ہم نے یہ دی کہ خود محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم کو ان کے طریقہ پر چلنے کا حکم دیا۔ فی ثم ھذہ ما فیھا من تعظیم منزلۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم واجلال محلہ والایذان بان اشرف ما اوتی خلیل اللہ ابراھیم من الکرامۃ و اجل ما اولی من النعمۃ اتباع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ملتہ (کشاف) اَنِ اتَّبِعۡ مِلَّةَ اِبۡرٰهِيۡمَ حَنِيۡفًا اور وہ طریقہ ابراہیم علیہ السلام حنیف توحید کامل کا تھا — چنانچہ اب وہ طریقہ ابراہیمی طریقۂ محمدی میں منحصر اور اسی کے مرادف ہو کر رہ گیا ہے۔ والمراد من ملۃ ابراھیم التوحید و نفی الشرک (روح) حَنِيۡفًا سب سے یکسو، یک رخ یعنی غیر اللہ سے رشتہ بالکل توڑے ہوئے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۱۸۲ مِلَّةَ۔ اِبۡرٰهِيۡمَ۔ حَنِيۡفًا۔ وَمَا كَانَ مِنَ الۡمُشۡرِكِيۡنَ۔ سب پر حاشیے سورۃ بقرہ، پ۱، رکوع ۱۵ میں گزر چکے ہیں۔ سورۃ الانعام میں بھی اسی سے ملتی ہوئی ایک آیت آ چکی ہے۔ یہاں چونکہ رسول اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کو ملت ابراہیمی ہی کی تجدید کا حکم مل رہا ہے، اس لیے حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اس خصوصیت کو پھر دہرا دیا ہے، کہ آپ کی ملت بس توحید اور نفی شرک ہی کی تو تھی۔ ف۱۸۶ (اپنے پیمبروں کی ہدایات و احکام سے) جُعِلَ السَّبۡتُ یعنی ان لوگوں پر اس روز کا تعطل تو بہ طور سزا عاید کیا گیا تھا۔ اصل دین ابراہیمی میں نہ تھا۔ السَّبۡتُ۔ ہفتہ کا ساتواں دن، سنیچر یا شنبہ، جو شریعت یہود میں ایک مقدس دن تھا، جس میں ہر دنیوی مشغولیت سے احتراز واجب تھا۔ اس پر حاشیے پہلے گزر چکے۔ فِيۡهِ۔ یعنی احکام حرمت سبت کے بارہ میں۔

و۱۸۷ یہ اختلافات خواہ آپس کے ہوں یا اپنے پیمبروں اور ہادیوں کی ہدایات سے۔ لَیَحْکُمُ اس فیصلہ سے فیصلۂ عملی ومشاہد یعنی ترتب اجر وعذاب مراد ہے۔ ورنہ دلائل وشواہد کے لحاظ سے تو فیصلہ آج بھی موجود ہے۔ والمعنى انه تعالى ليحكم يوم القيمة للمحقين بالثواب وللمبطلين بالعقاب (کبیر) و۱۸۸ (جس میں شدت وخشونت نہ ہو) بِالْحِکْمَةِ یعنی دلائل علمی کے ساتھ۔ الْمَوْعِظَةِ الْحَسَنَةِ یعنی ترغیب وترہیب سے ان کے جذبات اعلیٰ اُبھار کے۔ وَجَادِلْهُمْ بِالَّتِیْ هِیَ اَحْسَنُ یعنی جب بحث آ ہی پڑے تو شائستہ عنوان سے گفتگو کیجیے۔ و۱۸۹ (سوکس نے مانا اور کس نے نہ مانا، اس کا فیصلہ اللہ ہی پر چھوڑ دیجیے۔ آپ اس تحقیق میں نہ پڑیے) و۱۹۰ (اور ان حدود سے آگے نہ بڑھو) انتقام کا وقت بھی نازک ہوتا ہے۔ مظلوم کا نفس جوشِ انتقام میں عموماً حد سے آگے بڑھ جاتا اور اب خود ظالم ہو جاتا ہے۔ قرآن مجید نے اس اشتعال کے وقت جذبات پر قابو رکھنے کی بار بار تاکید کی ہے، اور انتقام کو حدود کے اندر رکھنے کا خاص اہتمام فرمایا ہے۔ وَاِنْ عَاقَبْتُمْ خطاب اب محض رسول اللہ ﷺ سے نہیں، عام اُمت سے ہے۔ شریعت میں عام فطرت بشری کا لحاظ کر کے انتقام لینا بالکل جائز رکھا گیا ہے...... اور اس مقام کا نام اصطلاحِ سلوک میں مقامِ رخصت ہے۔ مَا عُوْقِبْتُمْ بِهٖ یہاں عقاب محض بہ طریق مشاکلت استعمال ہوا ہے۔ ورنہ عقاب کے عام لغوی معنی تو کسی جرم سابق پر سزا دینے کے ہیں۔ اى بمثل ما فعل بكم...... على نهج المشاكلة (روح) وَ



وَ اِنَّ رَبَّكَ لَيَحْكُمُ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فِيْمَا كَانُوْا
اور بے شک آپ کا پروردگار ان کے درمیان اس بارہ میں قیامت کے دن فیصلہ کر دے گا، جس بارہ میں
فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ﴿۱۲۴﴾ اُدْعُ اِلٰى سَبِيْلِ رَبِّكَ بِالْحِكْمَةِ
یہ اختلاف کرتے رہتے ہیں و۱۸۷ آپ اپنے پروردگار کی راہ کی طرف بلایئے حکمت سے
وَالْمَوْعِظَةِ الْحَسَنَةِ وَجَادِلْهُمْ بِالَّتِيْ هِيَ
اور اچھی نصیحت سے اور ان کے ساتھ بحث کیجیے پسندیدہ
اَحْسَنُ ۚ اِنَّ رَبَّكَ هُوَ اَعْلَمُ بِمَنْ ضَلَّ عَنْ
طریقہ سے و۱۸۸ بے شک آپ کا پروردگار (ہی) خوب جانتا ہے کہ کون اس کی راہ سے بھٹکا
سَبِيْلِهٖ وَهُوَ اَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِيْنَ ﴿۱۲۵﴾ وَ اِنْ عَاقَبْتُمْ
ہوا ہے اور وہی ہدایت پائے ہوؤں کو (بھی) خوب جانتا ہے و۱۸۹ اور اگر تم لوگ بدلہ لینا چاہو
فَعَاقِبُوْا بِمِثْلِ مَا عُوْقِبْتُمْ بِهٖ ۚ وَلَئِنْ صَبَرْتُمْ
تو انہیں اتنا ہی دکھ پہنچاؤ جتنا دکھ انہوں نے تمہیں پہنچایا ہے، و۱۹۰ اور اگر تم صبر کرو
لَهُوَ خَيْرٌ لِّلصّٰبِرِيْنَ ﴿۱۲۶﴾ وَ اصْبِرْ وَ مَا صَبْرُكَ
تو یہ صبر کرنے والوں کے حق میں بہت ہی اچھا ہے و۱۹۱ آپ صبر کیے رہیے اور آپ کا صبر تو
اِلَّا بِاللّٰهِ وَ لَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَ لَا تَكُ فِيْ ضَيْقٍ
بس اللہ ہی کی توفیق سے ہے و۱۹۲ اور آپ ان پر غم نہ کیجیے اور ان چالوں سے جو یہ لوگ چلتے رہتے ہیں،
مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ ﴿۱۲۷﴾ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا
تنگ دل نہ ہوجیے و۱۹۳ بے شک اللہ ان لوگوں کے ساتھ (رہتا) ہے جو تقویٰ اختیار کیے رہتے ہیں
وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ ﴿۱۲۸﴾ ع
اور جو لوگ کہ حسن سلوک کرتے رہتے ہیں و۱۹۴

ع ۱۶ ۹ ۲۲



اِنْ عَاقَبْتُمْ الخ ترکیب کلام خود کہہ رہی ہے کہ بہتر اور افضل تو انتقام نہ لینا ہی ہے۔ لیکن اگر اس پر نہ قدرت ہو اور مجرم کو سزا دینے پر ہی تل جاؤ، تو اتنی احتیاط تو بہرحال ضروری ہے کہ سزا بس جرم ہی کے متناسب ہو۔ اُس سے زاید ہرگز نہ ہونے پائے — جیسے مریض سے طبیب کہتا ہے کہ بدپرہیزی اگر کرنا ہی ہے تو فلاں مقدار سے زاید نہ کرنا۔ يعنى ان رغبتهم فى استيفاء القصاص فاقنعوا بالمثل ولا تزيدوا عليه (کبیر) دليل على ان الاولى له ان لا يفعل (کبیر) و۱۹۱ (کہ اس سے خوب مراتب قربت بڑھتے ہیں) اس مقام کا نام اصطلاحِ سلوک میں عزیمت ہے — اسلام نے بالکل صحیح طور پر فطرت بشری کے مطابق اجازت تو انتقام لے لینے کی بھی دی ہے، لیکن مقام بلند صبر وتحمل اور عفو ودرگزر ہی کا ہے۔ متعدد مفسرین نے یہاں یہ لکھ دیا ہے۔ کہ یہ آیت آیت قتال سے منسوخ ہے۔ لیکن جیسا کہ فخر المفسرین رازی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، اور بالکل صحیح فرمایا، اس کو جہاد وقتال کے مسئلہ سے کوئی سروکار ہی نہیں۔ اس میں تو ایک اخلاقی تعلیم حسنِ ادب کی، اور لوگوں کے ساتھ زیادتی نہ کرنے کی دی گئی ہے، اور وہ اپنی جگہ قائم ہے۔ وهذا فى غاية البعد لان المقصود من هذه الأية تعليم حسن الادب فى كيفية الدعوة الى الله تعالىٰ و ترك التعدى و طلب الزيادة ولا تعلق لهذه الاشياء باية السيف (کبیر) فقہاء نے یہیں سے یہ نکالا ہے کہ قصاص لینے سے بڑھ کر مرتبہ عفو کر دینے کا ہے۔ و قد دلّت على ان العفو عن القاتل و الجانى افضل من استيفاء القصاص (جصاص)
و۱۹۲ (جیسا کہ ہر شخص کا بھی صبر توفیق الٰہی ہی سے ہوتا ہے) مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ بدون توفیق الٰہی کوئی شخص نہ صبر کر سکتا ہے نہ اور کوئی طاعت یا حسنہ۔ لیکن توفیق کے مراتب بھی مختلف ہوتے ہیں، گو نفس توفیق مشترک رہتی ہے۔ انبیاء علیہم السلام کے ساتھ یہ توفیق الٰہی خاص اور زاید ہوتی ہے۔ اور اُن کے اعمال میں مؤثر رہتی ہے۔ وَاصْبِرْ یعنی آپ صبر کیے رہیے، جیسا کہ اب تک بھی کیے رہے ہیں۔ اور آپ کیوں نہ کرتے، آپ تو عزیمت کے بلند ترین مقام پر سرفراز تھے۔ بِاللّٰهِ یعنی اللہ کے لطف وتوفیق سے۔ اى بعون الله و توفيقه (عکبری) و قال غير واحد اى الابتوفيقه و معونته (روح) و۱۹۳ (اور یقین رکھیے کہ ان کی یہ بڑی سی بڑی چالیں بھی آپ کو ضرر نہ پہنچا سکیں گی) وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ یعنی ان کے حال پر زیادہ غم وتأسف نہ کیجیے۔ و۱۹۴ (پھر آپ تو تقویٰ واحسان دونوں کے اعلیٰ ترین مرتبہ پر ہیں۔ آپ کو تو اللہ کی محبت سب سے بڑھ کر حاصل رہے گی) مَعَ الَّذِيْنَ الخ حق تعالیٰ کی یہ معیت متقین کے ساتھ اس معنی میں ہوتی ہے کہ وہ انہیں گناہوں سے بچاتا رہتا اور طاعتوں کی توفیق دیتا رہتا ہے۔ اور اپنی رحمت وفضل سے انہیں گھیرے رہتا ہے۔ و معية نصرته فى المامور و عصمة فى المحظور (مدارک) اى بالعون والنصرة (معالم) معيته بالرحمة والفضل والمرتبة (کبیر) والمراد بالمعية الولاية الدائمة (روح) اَلَّذِيْنَ اتَّقَوْا یہ وہ لوگ ہیں جو احکام الٰہی کی پوری پوری تعمیل کرتے رہتے ہیں۔ اس میں تعمیل احکام کی فضیلت کی جانب اشارہ ہوگیا۔ اشارة الى التعظيم لامر الله تعالىٰ (کبیر) اَلَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ یہ وہ لوگ ہیں، جو خلق کے ساتھ بہترین سلوک سے پیش آتے رہتے ہیں۔ اس میں مخلوق الٰہی کے ساتھ حسن سلوک کی فضیلت کی جانب اشارہ ہوگیا۔ اشارة الى الشفقة على خلق الله (کبیر) محققین عارفین نے یہیں سے یہ نکالا ہے کہ فن سلوک کا خلاصہ یہی دو چیزیں ہیں۔ ایک امر الٰہی کی تعظیم، دوسرے خلق الٰہی کے ساتھ شفقت۔ ذٰلک يدل على ان كمال السعادة للانسان فى هذين الامرين اعنى التعظيم لامر الله تعالىٰ والشفقة على خلق الله۔ اور بعض صوفیہ نے اپنی زبان میں یوں کہا ہے کہ حضرت حق کے ساتھ معاملہ صدق اور خلق کے ساتھ معاملہ خُلق بس یہی طریقت کی معراج ہے۔ و عبر عنه بعض المشائخ فقال كمال الطريق صدق مع الحق و خُلق مع الخَلق (کبیر)

آیاتھا ۱۱۱ ۱۷ سُوْرَۃُ بَنِیْۤ اِسْرَآءِیْلَ مَکِّیَّۃٌ ۵۰ رکوعاتھا ۱۲

اس میں ایک سو گیارہ آیتیں سورۂ بنی اسرائیل مکی ہے اور بارہ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

سُبْحٰنَ الَّذِیْۤ اَسْرٰی بِعَبْدِهٖ لَیْلًا مِّنَ الْمَسْجِدِ
پاک ذات ہے وہ جو اپنے بندہ کو راتی رات مسجد حرام
الْحَرَامِ اِلَی الْمَسْجِدِ الْاَقْصَا الَّذِیْ بٰرَکْنَا حَوْلَهٗ
سے مسجد اقصٰی تک لے گیا ف۱ جس کے ارد گرد کو ہم نے بابرکت بنا رکھا ہے
لِنُرِیَهٗ مِنْ اٰیٰتِنَا ؕ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ ۝۱
تاکہ اس (بندہ) کو ہم بعض اپنے عجائب (قدرت) دکھائیں ف۲ بے شک سمیع بصیر ف۳ وہی (اللہ) ہے
وَ اٰتَیْنَا مُوْسَی الْکِتٰبَ وَ جَعَلْنٰهُ هُدًی لِّبَنِیْۤ
اور ہم نے موسیٰ کو کتاب دی تھی اور ہم نے اس (کتاب) کو بنی اسرائیل کے لئے
اِسْرَآءِیْلَ اَلَّا تَتَّخِذُوْا مِنْ دُوْنِیْ وَکِیْلًا ۝۲ ؕ ذُرِّیَّةَ
(ذریعہ) ہدایت بنایا تھا کہ کہیں میرے سوا کسی (اور) کو کارساز مت قرار دے لینا ف۴ اے ان لوگوں کی نسل
مَنْ حَمَلْنَا مَعَ نُوْحٍ ؕ اِنَّهٗ کَانَ عَبْدًا شَکُوْرًا ۝۳
جنہیں ہم نے نوح کے ساتھ (کشتی میں) سوار کیا تھا ف۵ وہ بے شک بڑے شکر گذار بندہ تھے ف۶
وَ قَضَیْنَاۤ اِلٰی بَنِیْۤ اِسْرَآءِیْلَ فِی الْکِتٰبِ لَتُفْسِدُنَّ
اور ہم نے بنی اسرائیل کو کتاب میں یہ جتلا دیا تھا کہ تم ملک میں
فِی الْاَرْضِ مَرَّتَیْنِ وَ لَتَعْلُنَّ عُلُوًّا کَبِیْرًا ۝۴ فَاِذَا
دو بار بڑی خرابی پیدا کرو گے اور بڑا زور چلانے لگو گے ف۷ پھر جب

المنزل ۴ — الحزب ۱۵



ف۱ (اور اپنے اس برگزیدہ بندہ کو اس عجیب اور انوکھی سرفرازی سے نواز دیا) سُبْحٰنَ وہ ذات ہر نقص اور کمی سے پاک، ہر عجز سے منزہ، ہر قید اور حد بندی سے بالاتر ہے۔ تسبیح کا لفظ لایا ہی ایسے موقع پر جاتا ہے جہاں کسی امر اہم وعظیم الشان کی طرف اشارہ کرنا مقصود ہوتا ہے فالتسبیح انما یکون عندالامور العظام (ابن کثیر) لَیْلًا یعنی رات کے ایک حصہ میں۔ ایک ہی رات کے تھوڑے سے وقت میں۔ اَسْرٰی کے معنی میں تو خود ہی رات کا سفر داخل ہے السرٰی سیر اللیل (راغب) لفظ لَیْلًا بہ صیغہ نکرہ کے اضافہ سے یہ تاکید وتصریح مقصود ہے کہ اتنا بڑا سفر جو عادۃً کئی کئی ہفتہ میں یا ۴۰ دن کی مدت میں ممکن تھا فوق العادۃ طور پر رات کی چند گھڑیوں ہی میں انجام پا گیا اراد بقول لیلا بلفظ التنکیر تقلیل مدۃ الاسراء وانه اسری به فی بعض اللیل من مکة الی الشام مسیرة اربعین لیلة (کشاف) وفائدته الدلالة بتنکیره علی تقلیل مدة الاسراء (بیضاوی) بِعَبْدِهٖ عبد سے مراد عبد کامل یعنی رسول اللہ ﷺ کی ذات مبارک ہے۔ محل تخصیص پر قرآن مجید میں آپ کو اکثر عبد ہی سے موسوم کیا گیا ہے۔ مثلاً نزل الفرقان علی عبده یا وان کنتم فی ریب مما نزلنا علی عبدنا۔ وغیرہ لفظ عبد سے اشارہ اس طرف بھی ہو گیا کہ بہ ایں شرف وکرامت وبہ ایں کمالات معجزانہ محمد مصطفےٰ ﷺ عبد محض ہی رہے، یہ نہیں ہوا کہ کچھ شرکت الوہیت وربوبیت میں ہو گئی ہو۔ نصرانیوں کی عبرت انگیز مثال سب کے سامنے ہے۔ وقیل حکمة اخرٰی ان فی التعبیر به ھھنا دون حبیه مثلا سد الباب الغلو فیه علیه الصلوٰۃ والسلام کما وقع للنصارٰی فی نبیھم (روح) اور مقام عبدیت میں پستی تو صرف عوام وجہلا کو نظر آتی ہے۔ محققین عارفین کے نزدیک یہ تو عین اشرفیت اور کمال افضلیت کا مظہر ہے۔ والعبودیة علی ما نص علیه العارفون اشرف الاوصاف واعلی المراتب (روح) یہ واقعہ معراج پیش کب آیا تھا؟ ہجرت سے قبل قیام مکہ کے زمانہ میں تو ظاہر ہی ہے۔ لیکن ہجرت سے کتنا قبل ہے اس میں بھی کچھ زیادہ اختلاف نہیں۔ سال سوا سال قبل پر اتفاق ہے۔ بعض تابعین کی روایت پورے ایک سال کی ہے، اور بعض کی ۱۶ مہینہ کی۔ عن الزھری کان الاسراء قبل الھجرة بسنته وکذا قال عروة وقال السدی بستة عشر شھرا (ابن کثیر) اَسْرٰی بِعَبْدِهٖ سے یہ حقیقت بھی صاف ہو گئی کہ اس سفر کا کرانے والا، اس عجیب ومعجز واقعہ کو تکمیل تک پہنچانے والا، حق تعالیٰ تھا۔ رسول ﷺ خود نہ تھے۔ جس حیرت انگیز شبانہ سفر نبوی کا یہاں ذکر ہے اس کا اصطلاحی نام معراج ہے۔ ایک قول یہ بھی نقل ہوا ہے کہ معراج ایک نہیں متعدد واقع ہوئی ہیں لیکن محققین کا ارشاد ہے کہ یہ احتمال بہت بعید ہے اور علماء سلف میں سے کوئی اس طرف نہیں گیا ہے۔ ھٰذا بعید جدا ولم ینقل ھٰذا عن احد من السلف (ابن کثیر) معراج سے متعلق اور بھی بڑی بڑی بحثیں پیدا ہو گئی ہیں مثلاً یہ کہ معراج جسمانی تھی یا روحانی، بیداری میں ہوئی یا حالت خواب میں، مختلف جوابات مختلف فریقوں کی طرف سے دیئے گئے ہیں اور ہر فریق کچھ نہ کچھ دلائل بھی اپنی تائید میں رکھتا ہے لیکن آیت قرآنی کی تفسیر ان میں سے کسی پہلو کے بھی اختیار کرنے پر موقوف ومعلق نہیں۔ واقعۂ معراج جس صورت اور جس کیفیت کے ساتھ پیش آیا ہو بہر حال ایک حیرت انگیز معجزہ اور عام بشری تجربہ سے مافوق واقعہ ہوا ہے اور اس کے نفس وقوع پر ایمان رکھنا واجب ہے — پیمبران کو جو جو تجربے کرائے گئے ہیں (اکیلے سید الانبیاء ہی کو نہیں ابراہیم خلیل علیہ السلام اور دوسرے انبیاء کو بھی) ان کی پوری تفصیلات عام انسانوں کے ذہن کی گرفت میں آ ہی کب سکتی ہیں؟ بقول عارف رومی رحمۃ اللہ علیہ ؎

درنیابد حال پختہ ہیچ خام     پس سخن کوتاہ باید والسلام

محدث سہیلی رحمۃ اللہ علیہ نے سیرۃ ابن ہشام کی شرح الروض الانف میں ایک مستقل عنوان یہ قائم کیا ہے ھل کان الاسراء فی یقظة بجسده او کان فی نومه بروحه۔ (آپ کی معراج بیداری میں جسم کے ساتھ ہوئی تھی یا حالت خواب میں محض روحانی؟) اور خود سیرۃ ابن ہشام میں محدث اور مشہور صاحب السیرۃ ابن اسحٰق کے حوالہ سے ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے خود ارشاد فرمایا ہے کہ میری آنکھیں سوتی ہیں اور میرا دل بیدار رہتا ہے چنانچہ اب اللہ ہی بہتر جانتا ہے کہ آپ کو عجائب الٰہی میں سے یہ جو کچھ دکھلایا گیا یہ خواب یا بیداری کس حالت میں دکھایا گیا بہر حال جو بھی حالت ہو وہ عین حق وصدق ہے۔ قال ابن اسحق وکان رسول اللہ ﷺ یقول فی ما بلغنی تنام عینی وقلبی یقظان اللہ اعلم وھی ذٰلک کان قد جاءہ وعاین فیه ما عاین من امر علی ای حالیه کان نائما اویقظان کل ذٰلک حق وصدق۔ مِنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ یعنی خانہ کعبہ کی مسجد سے اِلَی الْمَسْجِدِ الْاَقْصَا یعنی قبلہ اول بیت المقدس کی مسجد تک اَقْصٰی یعنی شہر مکہ سے بہت دور۔ ف۲ واقعۂ اسراء ایک تو بجائے خود عجیب وغریب، مکہ معظمہ سے یروشلیم کی صدہا میل کی مسافت کا گویا آناً فاناً طے ہو جانا اور پھر حسب تصریح احادیث بیت المقدس میں انبیاء سابقین سے ملاقات کا ہونا اور پھر ملکوتی اور آسمانی مشاہدات عجیب ترین۔ الَّذِیْ بٰرَکْنَا حَوْلَهٗ یعنی ملک شام بٰرکنا کے تحت میں مادی وروحانی ہر قسم کی برکتیں آ گئیں، ملک کی سرسبزی وشادابی، سرزمین سے (بہ زبان توریت) دودھ اور شہد کی نہروں کا ابلنا برکت مادی کی مثال ہوئی، اور انبیاء کرام کا کثرت سے اس سرزمین سے اٹھنا اور اسی کی خاک میں مدفون ہونا روحانی برکتوں کو واضح کر رہا ہے۔ برکات الدین والدنیا (بیضاوی) مِنْ اٰیٰتِنَا یہ عجائبات جو کچھ بھی تھے ان کی حیثیت محض آیات الٰہی ہی کی تھی جن سے معرفت وحکمت کے بڑے بڑے سبق ملتے ہیں، تفریح اور تماشہ کی نہ تھی۔ اوپر سے بیان صیغۂ غائب چلا آ رہا تھا، یہاں معاً صیغۂ متکلم میں منتقل ہو گیا۔ یہ انتقال ان برکات وآیات کے اظہار عظمت وتکریم کے لئے ہے وصرف الکلام من الغیبة الی التکلم لتعظیم تلک البرکات والاٰیات (بیضاوی) ف۳ (رسول ﷺ کے ان مراتب قرب وکمال

قرب سے کہیں یہ نہ سمجھنے لگنا کہ آپ بھی ان صفات باری میں کچھ شریک ہو گئے تھے معاذ اللہ سمیع وبصیر تو بلا شرکت غیرے وہی حق تعالیٰ ہی ہے) یہ مراد بھی ہو سکتی ہے کہ حق تعالیٰ پر سب کچھ روشن ہے، اس نے رسول ﷺ کے اقوال سن کر اور احوال کو دیکھ کر آپ کو اس درجہ کا قرب عطا کیا۔ ؁۴ توریت موجودہ میں اب تک متعدد آیتیں تعلیم توحید کی مل رہی ہیں مثلاً "خداوند تیرا خدا جو تجھے زمین مصر سے اور غلامی کے گھر سے نکال لایا میں ہوں، میرے حضور تیرے لئے دوسرا خدا نہ ہووے۔ تو اپنے لئے کوئی مورت یا کسی چیز کی صورت جو اوپر آسمان پر یا نیچے زمین پر یا پانی میں زمین کے نیچے سے مت بنا۔ تو ان کے آگے اپنے تئیں مت جھکا اور نہ ان کی عبادت کر کیونکہ میں خداوند تیرا خدا غیور خدا ہوں" (خروج۔ ۲:۲) الْكِتٰبَ توریت کا مراد ہونا ظاہر ہے۔ یہود برائے نام تو ہمیشہ توحید کے قائل رہے ہیں، البتہ دنیا پرستی میں مبتلا ہو کر عملاً اس راہ سے بار بار ہٹ جاتے تھے یہ وعید اسی پر ہو رہی ہے۔ ؁۵ (اور اسی طرح ہلاکت عام سے بچالیا تھا) سوائے اسرائیلیو ان لو کہ یہ خطاب تمہیں سے ہے۔ ہم ہی نے اس ہلاکت عام کے وقت تمہارے مورثوں کو بچالیا تھا اور تم انہیں بچے ہوؤں کی نسل میں ہو۔ تم پر تو شکر گذاری اور زیادہ واجب ہے۔ مَعَ نُوْحٍ۔ نوح علیہ السلام، ان کی کشتی اور طوفان سب پر حاشیہ پہلے گذر چکے۔ ذُرِّيَّةَ۔ صیغہ ندا کا ہے "اے ذریت" کے معنی میں قال مجاهد هذا نداء يعني يا ذرية من حملنا (معالم) ؁۶ (اور شکر گذاری ہی کی ایک بڑی فرد عقیدۂ توحید ہے) ؁۷ (خلق پر ظلم کر کر کے اور خالق کے قانون



جَآءَ وَعْدُ اُوْلٰىهُمَا بَعَثْنَا عَلَيْكُمْ عِبَادًا لَّنَآ اُولِىْ
دو بار میں سے پہلی کی میعاد آئے گی ؁۸ تو ہم تمہارے اوپر اپنے (ایسے) بندوں کو مسلط کر دیں گے
بَاْسٍ شَدِيْدٍ فَجَاسُوْا خِلٰلَ الدِّيَارِ ؕ وَكَانَ وَعْدًا
جو بڑے جنگجو ہوں گے سو وہ گھروں میں گھس پڑیں گے ؁۹ اور یہ وعدہ ہے جو
مَّفْعُوْلًا ۝۵ ثُمَّ رَدَدْنَا لَكُمُ الْكَرَّةَ عَلَيْهِمْ وَاَمْدَدْنٰكُمْ
پورا ہو کر رہے گا ؁۱۰ پھر ایک بار پھر ہم تمہارا ان پر غلبہ کر دیں گے ؁۱۱ اور مال اور بیٹوں سے
بِاَمْوَالٍ وَّبَنِيْنَ وَجَعَلْنٰكُمْ اَكْثَرَ نَفِيْرًا ۝۶ اِنْ
تمہاری مدد کریں گے اور تمہیں ایک بڑی جماعت بنا دیں گے ؁۱۲ اگر
اَحْسَنْتُمْ اَحْسَنْتُمْ لِاَنْفُسِكُمْ ۟ وَاِنْ اَسَاْتُمْ فَلَهَا ؕ
اچھے کام کرو گے اپنے ہی لئے اچھائی کرو گے اور اگر برائی کرو گے تو بھی اپنے ہی حق میں ؁۱۳
فَاِذَا جَآءَ وَعْدُ الْاٰخِرَةِ لِيَسُوْٓءٗا وُجُوْهَكُمْ
پھر جب پچھلی بار میعاد آئے گی (ہم دوسروں کو مسلط کر دیں گے) تاکہ وہ تمہارے چہرے بگاڑ دیں
وَلِيَدْخُلُوا الْمَسْجِدَ كَمَا دَخَلُوْهُ اَوَّلَ مَرَّةٍ
اور تاکہ (تمہاری) عبادت گاہ میں گھس پڑیں جیسا کہ اس میں (اگلے لوگ) اگلی بار گھس آئے تھے
وَّلِيُتَبِّرُوْا مَا عَلَوْا تَتْبِيْرًا ۝۷ عَسٰى رَبُّكُمْ اَنْ
اور تاکہ یہ جس چیز پر بھی ان کا زور چلے اسے تہس نہس کر ڈالیں ؁۱۴ عجب نہیں کہ تمہارا پروردگار تم پر
يَّرْحَمَكُمْ ۚ وَاِنْ عُدْتُّمْ عُدْنَا ۘ وَجَعَلْنَا جَهَنَّمَ
مہربانی کرے ؁۱۵ اور اگر تم پھر وہی کرو گے تو ہم بھی وہی کریں گے اور جہنم کو تو ہم نے
لِلْكٰفِرِيْنَ حَصِيْرًا ۝۸ اِنَّ هٰذَا الْقُرْاٰنَ يَهْدِىْ
کافروں کا قید خانہ بنا ہی رکھا ہے ؁۱۶ بے شک یہ قرآن ایسے (طریقہ) کی ہدایت کرتا ہے



سے بغاوت اختیار کر کر کے) فساد في الارض اور علو دونوں سے مراد حقوق اللہ وحقوق العباد دونوں کا اتلاف ہے اپنی تمام تفصیلات کے ساتھ۔ وَقَضَيْنَآ ...... الْكِتٰبِ یہ خبر بنی اسرائیل کو ان کے مختلف پیغمبروں کے ذریعہ سے سنا دی گئی تھی — خود توریت ہی کے بعض مقامات انذاری پیش گوئیوں سے بھرے ہوئے ہیں مثلاً احبار باب ۲۶۔ یا استثناء باب ۲۸۔ پھر اس کے علاوہ یرمیاہ نبی کی ہولناک پیش گوئیاں موجود ہیں اور حضرت یحییٰ نبی اور حضرت عیسیٰ نبی کی انذاری پیش گوئیاں، سب انہیں اسرائیلی صحیفوں میں، مَرَّتَيْنِ یوں تو قوم اسرائیل کی تاریخ تباہیوں اور بربادیوں ہی کی ایک مسلسل سرگزشت ہے، تاہم دو مرتبہ کی قیامت خیز ہلاکتیں تاریخ کے صفحات پر بہت گہرے الفاظ میں نقش ہیں۔ ایک بار ۵۸۶ ق، م میں بخت نصر تاجدار بابل ونینوا کے ہاتھوں اور دوبارہ ۷۰ء میں رومی شہنشاہ طیطاؤس (TITUES) کے زمانہ میں۔ ؁۸ (اور تمہارے جرائم تمہیں عقوبت شدید کا مستحق بنا دیں گے) یرمیاہ نبی کی کتاب جو آج بھی صحائف عہد عتیق کا ایک جزو ہے، دیکھی جا سکتی ہے۔ یہود کی شرارتوں، بدکاریوں کی داستان سے لبریز ہے۔ احبار اور ربیوں کے نزدیک بھی انتقام الٰہی کی محرک یہود کی تباہ کاریاں ہی ہوئی تھیں — ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ ؁۹ (اور تمہیں کہیں پناہ نہ مل سکے گی) بَعَثْنَا عَلَيْكُمْ عِبَادًا لَّنَآ، اس عالم اسباب میں سزا اور غضب الٰہی کا نفاذ ہمیشہ کسی نہ کسی مخلوق ہی کے ذریعہ اور واسطہ سے ہوگا۔ بعثت سے یہاں مراد بعثت تشریعی نہیں، محض بعثت تکوینی ہے اور عباد سے مراد وہ انسان جو عذاب الٰہی کے کارندوں کی حیثیت سے ان پر مسلط کئے گئے تھے اور ان کے لئے یہ ہرگز ضروری نہ تھا کہ وہ خود بھی مومنین صالحین میں سے ہوں۔ اس لئے عِبَادًا لَّنَآ پر یہ سوال پیدا ہی نہیں ہوتا کہ بخت نصر تو ایک کافر تاجدار تھا پھر قرآن نے اس کے لشکر کا انتساب اپنی جانب کیسے کر لیا۔ یہی مضمون یہود کے مقدس صحیفہ یرمیاہ میں بھی ہے اور اس میں بخت نصر کو خدا کا خدمت گذار کہا گیا ہے:۔ "رب الافواج یوں کہتا ہے۔ اس لئے کہ تم نے میری باتیں نہ سنیں، دیکھ میں اُتر کے سارے گھرانوں کو اور اپنے خدمت گزار شاہ بابل بنوکد نضر کو بلا بھیجوں گا" (یرمیاہ۔ ۲۵: ۸، ۹) اُولِىْ بَاْسٍ شَدِيْدٍ بابل والے عموماً بڑے جنگجو اور نبرد پیشہ تھے، اور بخت نصر کی خون آشامی کے ذکر سے تو تاریخ کے صفحات رنگین ہیں۔ فَجَاسُوْا خِلٰلَ الدِّيَارِ بخت نصر کے لشکر نے جس جس طرح سرزمین شام کو تاخت وتاراج کیا، ہیکل سلیمانی کو شہید کیا، شہر میں آگ لگائی، ایک ایک گھر میں گھس گھس کر جان، مال، عزت سب کو برباد کیا، یہ سب اسی مختصر جامع فقرۂ قرآنی کی تفصیلات ہیں۔ ؁۱۰ یرمیاہ نبی کے صحیفہ میں خود یہ وعید اور پھر اس کے ظہور محل دونوں کی تفصیلات درج ہیں۔ "میں ایسا کروں گا کہ ان کے درمیان خوشی کی آواز اور خرمی کی آواز، دولہے کی آواز، دلہن کی آواز، چکی کی آواز اور چراغ کی روشنی باقی نہ رہے اور یہ ساری سرزمین ویرانہ اور حیرانی کا باعث ہو جائے گی اور یہ قومیں ستر برس تک بابل کے بادشاہ کی غلامی کریں گی اور ایسا ہوگا خداوند کہتا ہے کہ جب ستر برس پورے ہوں گے، میں بابل کے بادشاہ کو اور اس کی قوم کو اور کسدیوں کی سرزمین کو ان کی بدکاری کے سبب سزا دوں گا اور میں اسے ایسا اجاڑوں گا کہ ہمیشہ تک ویرانہ رہے" (یرمیاہ۔ ۲۵: ۹۔ ۱۲) "خداوند نے صیہون کی بیٹی کو اپنے قہر کے ابر تلے چھپا دیا۔ اس نے اسرائیل کے جمال کو آسمان سے زمین پر پٹک دیا اور اپنے قہر کے دن اپنے پاؤں رکھنے کی کرسی کو نہ یاد کیا۔ خداوند نے یعقوب کے سارے مکانوں کو غارت کیا اور رحم نہ کیا۔ اس نے اپنے قہر میں یہوداہ کی بیٹی کے قلعوں کو ڈھا دیا، اس نے انہیں خاک کے برابر کر دیا اس نے بادشاہت اور امیروں کو ناپاک کیا اس نے اپنے قہر شدید میں اسرائیل کا ایک سینگ بالکل کاٹ ڈالا" (یرمیاہ کا نوحہ۔ ۲: ۱۔ ۳) ؁۱۱ (کسی ایسی حکومت کے ذریعہ سے جو تمہاری ہمدرد وہوا خواہ ہوگی اور یہ اس وقت جب تم اپنی حرکتوں پر پشیمان ہو لو گے) دارائے اول سائرس یا سورس شاہ ایران نے کلدانیوں کو شکست دے کر اور خود ان کے ملک پر قابض ہو کر ۵۳۹ ق، م میں یہود کو جلاوطنی سے نجات دے کر وطن جانے اور اسے دوبارہ آباد کرنے کی اجازت دے دی تھی۔ قرآن مجید کا یہ اشارہ اسی تاریخی واقعہ کی جانب ہے۔ ؁۱۲ یعنی تمہاری جو جائدادیں چھن گئی تھیں وہ تمہیں واپس مل جائیں گی اور تمہارے افراد جو قید ہو گئے تھے

لِلَّتِیْ هِیَ اَقْوَمُ وَ یُبَشِّرُ الْمُؤْمِنِیْنَ الَّذِیْنَ یَعْمَلُوْنَ

جو بالکل سیدھا ہے اور ایمان والوں کو جو نیک عمل کرتے رہتے ہیں

الصّٰلِحٰتِ اَنَّ لَهُمْ اَجْرًا كَبِیْرًا ﴿۹﴾ وَّ اَنَّ الَّذِیْنَ لَا

خوش خبری دیتا ہے کہ ان کے لئے بڑا بھاری اجر ہے ف۱۷ اور یہ بھی (بتاتا ہے) کہ جو لوگ

یُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ اَعْتَدْنَا لَهُمْ عَذَابًا اَلِیْمًا ﴿۱۰﴾ ع

آخرت پر ایمان نہیں رکھتے ان کے لئے ہم نے عذاب دردناک تیار کر رکھا ہے ف۱۸

وَ یَدْعُ الْاِنْسَانُ بِالشَّرِّ دُعَآءَهٗ بِالْخَیْرِ ؕ وَ كَانَ

اور انسان برائی کی درخواست بھی (اسی تقاضہ سے) کرتا ہے (جس طرح) بھلائی کی درخواست اور

الْاِنْسَانُ عَجُوْلًا ﴿۱۱﴾ وَ جَعَلْنَا الَّیْلَ وَ النَّهَارَ اٰیَتَیْنِ

انسان ہے ہی جلد باز ف۱۹ اور ہم نے رات اور دن کو دو نشانیاں بنا رکھا ہے ف۲۰

فَمَحَوْنَاۤ اٰیَةَ الَّیْلِ وَ جَعَلْنَاۤ اٰیَةَ النَّهَارِ مُبْصِرَةً

سو ہم نے رات والی نشانی کو تو دھندلا بنایا اور ہم نے دن والی نشانی کو روشن کر دیا

لِّتَبْتَغُوْا فَضْلًا مِّنْ رَّبِّكُمْ وَ لِتَعْلَمُوْا عَدَدَ السِّنِیْنَ

تاکہ اپنے پروردگار کی روزی تلاش کرو اور تاکہ برسوں کا شمار اور (دوسرے)

وَ الْحِسَابَ ؕ وَ كُلَّ شَیْءٍ فَصَّلْنٰهُ تَفْصِیْلًا ﴿۱۲﴾ وَ كُلَّ

حساب معلوم کرلیا کرو اور ہر (ضروری) شے کو ہم نے خوب تفصیل سے بیان کردیا ہے ف۲۱ اور ہر انسان

اِنْسَانٍ اَلْزَمْنٰهُ طٰٓئِرَهٗ فِیْ عُنُقِهٖ ؕ وَ نُخْرِجُ لَهٗ یَوْمَ

کا عمل ہم نے اس کے گلے کا ہار کر رکھا ہے ف۲۲ اور اس کے واسطے قیامت کے دن ہم (اس کا)

الْقِیٰمَةِ كِتٰبًا یَّلْقٰىهُ مَنْشُوْرًا ﴿۱۳﴾ اِقْرَاْ كِتٰبَكَ ؕ كَفٰى

نامۂ اعمال نکال کر سامنے کردیں گے جسے وہ کھلا ہوا دیکھ لے گا ف۲۳ (لے) اپنا نامۂ اعمال پڑھ۔ آج

چھوٹ کر اپنے وطن آجائیں گے اور تمہاری آبادی اچھی خاصی ترقی کر جائے گی۔ جلاوطنی کے بعد اسرائیلیوں کو جو مال واپس ملا تھا، اس کا تذکرہ عہد عتیق میں ہے۔ ف۱۳ (اور خود ہی سزا بھگتو گے) یہ سب کچھ اسرائیلیوں سے اسی وقت ان کے پیمبروں کی وساطت سے کہہ دیا گیا تھا۔ اِنْ اَحْسَنْتُمْ اس کے تحت میں ساری ہی نیکیاں اور طاعتیں آجاتی ہیں، لیکن خاص اشارہ اوپر معلوم ہوتا ہے کہ اگر تم نے انبیاء کا اتباع شروع کر دیا-- یہود کا اصل اور بنیادی جرم ہی اپنے انبیاء سے بار بار سرکشی اور نافرمانی تھی، توحید کے تو وہ بہرحال کسی نہ کسی صورت میں قائل ہی تھے۔ ف۱۴ یعنی جس طرح چھ صدیوں قبل کلدانی اور بابلی سپاہیوں نے تمہیں ہلاک وتباہ کر ڈالا تھا اور تمہاری عبادتگاہ میں آگ لگا دی تھی۔ اب کی بار رومی سپاہی عذاب الٰہی کے مؤکل بن کر تم پر نازل ہوں گے --ان پیش خبریوں کا عملاً جس طرح ظہور ہوا، اس کے لئے ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ وَعْدُ الْاٰخِرَةِ یعنی جن دو بار کا ابھی اوپر ذکر آچکا ہے، ان میں سے دوسری بار-- ۷۰ء میں ٹائٹس رومی کے عہد میں۔ پہلی سزا شریعت موسوی کے ترک وتحریف پر ملی تھی۔ اب یہ دوسری سزا رسالت عیسوی کی مخالفت وانکار پر دی جارہی ہے۔ لِیَسُوْٓءٗا۔ لِیَدْخُلُوا۔ لِیُتَبِّرُوْا۔ ان تینوں افعال میں ل۔ لام تعلیل ہے، مراد اس سے مقصود الٰہی تکوینی کا ظاہر کرنا ہے نہ کہ مقصود الٰہی تشریعی کا-- مظہر ارادۂ الٰہی کا ہے نہ کہ رضائے الٰہی کا۔ ف۱۵ (اور تم کو مزید ذلت وادبار سے بچالے) اب خطاب ان اسرائیلیوں سے ہے جو قرآن کے معاصر اور براہ راست مخاطب تھے۔ ان سے ارشاد ہو رہا ہے کہ پچھلی تباہیاں جو آنا تھیں آچکیں۔ اب بھی کچھ نہیں گیا ہے خاتم النبیین ﷺ پر، شریعت موسوی وعیسوی کے جامع پر اگر آج ایمان لے آؤ اور شریعت اسلامی کو قبول کرلو، تو اب بھی بیڑا پار ہو سکتا ہے۔ ف۱۶ یہ آخرت کی سزا دنیوی سزا کے علاوہ ہے۔ وَاِنْ عُدْتُّمْ عُدْنَا۔ یعنی تم نے بھی اگر اپنی وہی پچھلی حرکتیں، وہی مخالفت حق، وہی انانیت واستکبار جاری رکھا تو پھر وہی سزائیں قتل، اسیری، جلاوطنی، خانماں بربادی وغیرہ اب بھی تمہارے لئے موجود ہیں-- بدنصیب یہود عرب نے اس آخری تنبیہ کو نہ سنا اور نتیجہ یہ ہوا کہ ان کے سارے پرقوت قبیلے بنی قریظہ، بنی نضیر، بنی قینقاع وغیرہ ایک ایک کرکے ایک قلیل ہی مدت کے اندر مٹ گئے۔ حَصِیْرًا۔ یہ عالم آخرت کا وہ حلقۂ عذاب ہوگا جس سے کافر کبھی مخلصی حاصل نہ کرسکیں گے۔ لهٰؤلاء والاقوام لهم من عذاب الدنیا ما وصفناه و یکون لهم بعد ذٰلک من عذاب الاٰخرة ما یکون محیطا بهم من جمیع الجهات ولا یتخلصون منه ابدًا (کبیر) ف۱۷ صلاح وفلاح دارین، دنیوی واخروی فوز وکامرانی کی راہیں اسی کتاب حقیقت ترجمان سے وابستہ ہیں۔ ذرا اس پر عمل کرکے دیکھو تو۔ اَقْوَمُ۔ سے ادھر اشارہ ہوگیا کہ سابق کتب آسمانی کی بتائی ہوئی راہیں بھی اپنی اپنی جگہ سیدھی ہیں لیکن یہ قرآن والی شاہراہ سب سے بڑھ کر اور سب کی جامع ہے۔ ای اقوم الطرق واسدها (روح) هٰذَا الْقُرْاٰنَ۔ اشارہ ھذا تعظیم قرآن کے لئے ہے۔ وفی الاشارة بهٰذا تعظیم لما جآء به النبی ﷺ (روح) یَهْدِیْ۔ اس کا مفعول عام ہے۔ یعنی یہ ہدایت سب ہی کو کرتا ہے۔ کسی مخصوص فرقہ کو نہیں۔ ای الناس کافة لا فرقة مخصوصة (روح) لِلَّتِیْ۔ یہاں الطریقة محذوف ہے۔ ای للطریقة التی (روح) ای الطریقة التی هی اقوم الملل والشرائع والطرق ومثل هٰذه الکنایة کثیرة الاستعمال فی القراٰن (کبیر) ف۱۸ آخرت سے انکار اپنے وسیع معنی میں یعنی صحیح تفصیلات کے ساتھ یوم الجزاء سے انکار تو ہر کافر کے لئے عام ہے لیکن یہود کے سلسلہ میں اس کا ذکر خصوصیت کے ساتھ برمحل ہے۔ اس لئے کہ یہود باوجود دعوائے توحید کے سب سے زیادہ اسی عقیدۂ آخرت ہی کو بھولے ہوئے تھے۔ دنیا پرستی جب حد سے بڑھ جاتی ہے تو یہی صورت پیدا کر دیتی ہے -- موجودہ توریت محرف میں سب سے کم ذکر یوم آخرت اور وہاں کی جزا سزا کا ہے۔ سارا زور اسی دنیا کے انعامات کا ہے ف۱۹ (اور اپنے انجام پر غور نہ کرنے والا) یَدْعُ الْاِنْسَانُ۔ یہاں الانسان سے مراد ایک خاص قسم کا انسان یعنی کافر انسان ہے۔ والمراد بالانسان الجنس اسند الیه حال بعض افراده وهو الکافر والیه یشیر کلام ابن عباسؓ (روح) یَدْعُ...... بِالْخَیْرِ۔ جن چیزوں کا لازمی نتیجہ عذاب الٰہی میں مبتلا ہونا ہے ان کی تمنا کرتے رہنا، اپنے کو عذاب یا برائی کی دعوت ہی دینا ہے۔ كَانَ الْاِنْسَانُ عَجُوْلًا۔ اس کے ماتحت وہ انسان نہیں آتے جنہوں نے اپنے کو اتباع شریعت سے مہذب ومزین کرلیا ہے۔ اس ذرا سے فقرہ میں گمراہ وباطل پرست انسان کی ساری ذہنیت کی تشریح آگئی۔ ہر معصیت، ہر فسق، ہر کفر کی طرف لے جانے والی چیز انسان کی یہی عجلت پسندی اور فوری لذت کی تمنا ہوتی ہے۔ اگر ذرا وہ سوچ سمجھ سے کام لے لیا کرے تو کبھی ان نتائج کی نوبت ہی نہ آئے۔ ف۲۰ (اپنی قدرت، صنعت وحکمت کی) حکمت وعرفان کی نظر سے دیکھا جائے تو رات اور دن کے طلوع وغروب میں ان کی مسلسل پابندیوں میں حکمتوں اور صنعتوں کی ایک دنیا پوشیدہ نظر آئے گی۔ بدبخت قوموں نے الٹا انہیں بھی دیوی دیوتا، مان کر ان کی پرستش شروع کردی۔ ف۲۱ (اس کتاب عزیز وحکیم کے اندر) محونا۔ جعلنا۔ دن جیسا کہ وہ ہے اور رات جیسی کہ وہ ہے، ان کی ترتیب، ترکیب سب کچھ اللہ ہی کی کاریگری کا ثمرہ ہے۔ یہ نہیں کہ یہ محض بخت واتفاق سے خودبخود وجود میں آگئے ہوں یا کسی دیوی دیوتا نے انہیں خلعت وجود سے مشرف کیا ہو۔ لِتَبْتَغُوْا۔ وَلِتَعْلَمُوْا۔ سورج ہو کہ چاند، دن ہو کہ رات، سب کی خلقت کی غایت انسان کی خدمت ہے۔ نہ یہ کہ انسان ہی الٹی ان کی پرستش میں لگ جائے۔ كُلَّ شَیْءٍ۔ کو اگر بالکل اپنے لفظی معنی میں لیا جائے اور اس کے اندر چھوٹی بڑی ہر قسم کی چیز سمجھ لی جائے تو

مراد بجائے قرآن کے لوح محفوظ ہوگی۔ لِتَبْتَغُوْا فَضْلًا مِّنْ رَّبِّكُمْ۔ یعنی تلاش معاش میں مشغول رہو جس کی صورتیں بے شمار ہیں اور ان سب کے لئے دن کی روشنی اور اجالے کا انتظام حق تعالیٰ کی صفت ربوبیت کا ایک معمولی مظہر ہے۔ لِتَعْلَمُوْا عَدَدَ السِّنِيْنَ وَ الْحِسَابَ۔ دنیا اور دین کے سارے کاروبار اسی وقت و زمان ہی کے حساب و کتاب پر معلق رہتے ہیں۔ ف۲۲ یعنی ہر شخص کا عمل نیک ہو یا بد، ہر حال میں ہم نے اس کے ساتھ بطور جزء غیر منفک کے لازم کر دیا ہے۔ طٰٓئِرَهٗ۔ ہر مکلف انسان کے افعال اختیاری مراد ہیں۔ ای عمله الصادر منه باختياره (روح) سمّى الخير والشر بالطائر تسمية للشيء باسم لازمه (کبیر) اَلْزَمْنٰهُ فِيْ عُنُقِهٖ۔ محاورہ عرب میں شدت لزوم اور کمال ربط کے اظہار کے لئے آتا ہے۔ تصور لشدة اللزوم وكمال الارتباط (روح) انما اراد به عمله من خير اوشر على عادة العرب (جصاص) اخبر انه في عنقه كالطوق الذى يحيط به ويلازمه مبالغة فى الوعظ والتحذير (جصاص) كناية عن اللزوم (کبیر)
ف۲۳ یہ نامۂ اعمال جو اس وقت تک عالم غیب میں فرشتوں کے ہاتھ میں محفوظ ہوگا، حشر میں کھول کر ہر بندہ کے سامنے پیش کر دیا جائے گا۔ ف۲۴ (کسی اور کو ضرورت ہی نہیں کہ تجھے تیرے اعمال گنا دے) اِقْرَاْ كِتٰبَكَ۔ یہ بندہ سے کہا جائے گا۔ نامہ اعمال کے اس تھرا دینے والے ذکر پر اس نامۂ سیاہ کو اپنے نامۂ اعمال کی سیاہیاں یاد آ گئیں لیکن ساتھ ہی بندہ نواز مولیٰ کی بے اندازہ شفقتوں اور بے حد



بِنَفْسِكَ الْيَوْمَ عَلَيْكَ حَسِيْبًا ؀۱۴ مَنِ اهْتَدٰى فَاِنَّمَا
تو خود ہی اپنے حق میں حساب کرنے کے لئے کافی ہے ف۲۴ جو کوئی راہ پر چلتا ہے سو وہ اپنے ہی نفع کے لئے
يَهْتَدِيْ لِنَفْسِهٖ ۚ وَمَنْ ضَلَّ فَاِنَّمَا يَضِلُّ عَلَيْهَا ۭ وَلَا
راہ پر چلتا ہے اور جو کوئی بے راہی کرتا ہے وہ بھی اپنے ہی لئے بے راہ ہوتا ہے اور کوئی
تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى ۭ وَمَا كُنَّا مُعَذِّبِيْنَ حَتّٰى
کسی دوسرے کا بوجھ نہ اٹھائے گا ف۲۵ اور ہم کبھی سزا نہیں دیتے جب تک
نَبْعَثَ رَسُوْلًا ؀۱۵ وَاِذَآ اَرَدْنَآ اَنْ نُّهْلِكَ قَرْيَةً
کسی رسول کو ہم بھیج نہیں لیتے ف۲۶ اور جب ہم ارادہ کر لیتے ہیں کہ کسی بستی کو ہلاک کریں گے
اَمَرْنَا مُتْرَفِيْهَا فَفَسَقُوْا فِيْهَا فَحَقَّ عَلَيْهَا الْقَوْلُ
تو اس (بستی) کے خوش حال لوگوں کو حکم دیتے ہیں پھر وہ لوگ وہاں شرارت مچاتے ہیں تو ان پر حجت تمام ہو جاتی
فَدَمَّرْنٰهَا تَدْمِيْرًا ؀۱۶ وَكَمْ اَهْلَكْنَا مِنَ الْقُرُوْنِ
ہے پھر اس (بستی) کو تباہ و غارت کر ڈالتے ہیں ف۲۷ اور ہم نے کتنی ہی امتوں کو
مِنْۢ بَعْدِ نُوْحٍ ۭ وَكَفٰى بِرَبِّكَ بِذُنُوْبِ عِبَادِهٖ
نوح کے بعد سے ہلاک کر ڈالا ہے اور آپ کا پروردگار ہی اپنے بندوں کے گناہوں کی
خَبِيْرًۢا بَصِيْرًا ؀۱۷ مَنْ كَانَ يُرِيْدُ الْعَاجِلَةَ عَجَّلْنَا
خبر رکھنے والے، دیکھتے رہنے والے کی حیثیت سے کافی ہے ف۲۸ جو کوئی دنیا کی نیت رکھے گا ہم اس کو
لَهٗ فِيْهَا مَا نَشَاۗءُ لِمَنْ نُّرِيْدُ ثُمَّ جَعَلْنَا لَهٗ جَهَنَّمَ ۚ
دنیا میں سے جتنا چاہیں گے، جس کے واسطے چاہیں گے فوراً ہی دے دیں گے پھر ہم اس کے لئے جہنم رکھیں گے
يَصْلٰىهَا مَذْمُوْمًا مَّدْحُوْرًا ؀۱۸ وَمَنْ اَرَادَ الْاٰخِرَةَ
اس میں وہ بد حال اور راندہ ہو کر داخل ہوگا ف۲۹ اور جو کوئی آخرت کی نیت رکھے گا



حساب بندہ پروری کا بھی خیال آ گیا! اللہ ٹھنڈی رکھے اقبال علیہ الرحمہ کی تربت کو کیا لاجواب مضمون باندھ گیا ہے۔ گو پیرایہ ادا ذرا خلاف ادب ہے ؎

روز حساب جب میرا پیش ہو دفتر عمل — آپ بھی شرمسار ہو مجھ کو بھی شرمسار کر

ف۲۵ مشرک قوموں کا تو ذکر ہی نہیں، خود اہل کتاب و یہود و نصاریٰ کے ہاں انفرادی ذمہ داری مٹ مٹا کر سارا زور مسئلہ ''شفاعت'' و ''کفارہ'' وغیرہ پر رہ گیا تھا۔ قرآن مجید میں اسی لئے ان عقاید کی پر زور تردید بار بار مختلف عنوانات سے ہوتی رہتی ہے اور یہاں بھی مقصود شخصی ذمہ داری و مسئولیت کا اثبات ہے۔ ف۲۶ یہاں یہ عام قاعدہ بیان کر دیا کہ تبلیغ دین، رسول یا اس کے کسی نائب کے ذریعہ سے ہو جانا ضروری ہے۔ بغیر اس کے کسی قوم پر عذاب نہیں آتا۔ اور محققین نے اس سے استنباط کر کے لکھا ہے کہ جن قوموں تک رسول کی اصلاً خبر نہیں پہنچی وہ کفر و معاصی پر معذب نہ ہوں گے۔ اور یہیں سے فقہاء نے یہ بھی نکالا ہے کہ کوئی کافر حربی اگر اسلام لے آئے اور اسے نماز زکوٰۃ وغیرہ کے احکام کی خبر نہ پہنچے تو جب تک اطلاع نہ پہنچ لے اس پر ان واجبات و فرائض کی قضا نہیں ہے۔ هذا يدل على من اسلم من اهل الحرب ولم يسمع بالصلاة والزكوة ونحوها من الشرائع السمعية انه لا يلزمه قضاء شيء منها (جصاص) فيه دليل على ان ما وجب وجب بالسمع لا بالعقل (معالم) اور یہ نتیجہ بھی نکالا ہے کہ جب تک رسول ہی کے پیامات کی مخالفت نہ ہو لے محض عقلی واجبات و فرائض کی مخالفت سے عذاب ہلاکت نازل نہیں ہوتا۔ انه لا يعذب عذاب الاستيصال الابعد قيام حجة السمع بالرسول ان مخالفة موجبات احكام العقول قبل ورود السمع من جهة الرسول لا توجب فى حكم الله عذاب الاستيصال (جصاص) ف۲۷ یہاں اسی عام ضابطہ کا بیان ہے کہ جب کسی قوم کی شدت کفر و طغیان کی بنا پر حکمت الٰہی کو اس کا فنا کر دینا ہی مناسب معلوم ہوتا ہے تو پہلے کسی رسول کے ذریعہ سے اسے ایمان و اطاعت احکام کا حکم پہنچایا جاتا ہے اور جب وہ برابر عدول حکمی کرتے رہتے ہیں تو ان پر حجت تمام ہو جاتی ہے اور بستی تہس نہس کر ڈالی جاتی ہے۔ وَاِذَآ اَرَدْنَآ۔ یہ ارادۂ الٰہی ہمیشہ مصالح تکوینی اور آئین حکمت کے ماتحت ہوتا ہے رضائے الٰہی ایک بالکل دوسری چیز ہے۔ اَنْ نُّهْلِكَ قَرْيَةً۔ یہ کسی بستی کی ہلاکت بطریق عذاب اس کی مسلسل نافرمانیوں کا نتیجہ ہوتی ہے خود بخود نہیں واقع ہو جاتی۔ اَمَرْنَا مُتْرَفِيْهَا۔ اطاعت احکام الٰہی کا یہ حکم رسول کے ذریعہ سے ملتا تو امت کے عوام و خواص سب ہی کو ہے لیکن خواص کی حیثیت لیڈر، پیشوا یا مقتدا کی ہوتی ہے۔ اس لئے ان کا ذکر خصوصیت کے ساتھ کیا گیا۔ عوام تو بس انہی کے پیرو ہو جاتے ہیں۔ فَفَسَقُوْا فِيْهَا فَحَقَّ عَلَيْهَا الْقَوْلُ۔ یہ الفاظ اس باب میں صریح ہیں کہ گرفت دفعۃً اور بلا اطلاع نہیں ہو جاتی پوری طرح موقع دینے اور ہر طرح کے اتمام حجت کے بعد ہی ہوتی ہے۔ ف۲۸ (اسے کسی اور کی اعانت کی ذرا بھی حاجت نہیں) صفات خبیر و بصیر لا کر یہ یاد دلا دیا کہ حق تعالیٰ سب کے ظاہر و باطن سے پوری طرح خبردار ہے اور بصیرت میں کامل ہے۔ اس کے ہاں اس اندھیر کا امکان ہی نہیں کہ کسی کو بلا قصور سزا مل جائے عام مشرک قوموں کے دیوی دیوتاؤں کے ہاں انسانوں کے ساتھ برتاؤ کا کوئی قانون و قاعدہ ہی نہیں گا ہے بسلامے برنجند گا ہے بدشنامے خلعت دہند کا معاملہ رہتا ہے۔ وَكَمْ اَهْلَكْنَا مِنَ الْقُرُوْنِ۔ یہ انہیں قوموں کی ہلاکت کا ذکر ہے جو اپنے کفر و طغیان کے پاداش میں ہلاک ہوئیں۔ مِنْۢ بَعْدِ نُوْحٍ۔ یعنی جب سے تاریخ کا آغاز ہوا ہے۔ — دنیا از سر نو طوفان نوح کے بعد ہی آباد ہوئی اور تاریخ عالم کا آغاز کہنا چاہیے کہ اسی وقت سے ہوتا ہے۔ ف۲۹ آیت کے اندر بڑی عبرت کا مضمون بیان ہوا ہے آج دنیا میں کثرت سے ایسے لوگ ہیں کہ اپنے کو مختلف منصوبوں میں کامیاب پا کر اپنے کو برسر حق اور مقبول سمجھنے لگتے ہیں اور بجائے اس کے کہ ضمیر کی خلش محسوس کریں اپنی ہر کامیابی کے ساتھ اور زیادہ غافل مطمئن اور بے فکر ہو جاتے ہیں۔ کوئی رشوت لے لے کر اپنی حرص پوری کر رہا ہے کوئی سود لے لے کر اپنا خزانہ جمع کر رہا ہے اور چونکہ دولت کھٹا کھٹ چلی آ رہی ہے اپنے حال پر اور زیادہ نازاں ہوتا جاتا ہے۔ اور اپنے عمل پر احتساب و نظر ثانی کی ضرورت ہی سرے سے نہیں سمجھتا۔ آیت میں بتایا ہے کہ یہ فوری کامیابی مطلق صورت میں ہرگز خوش

ہونے والی چیز نہیں دیکھنا تو یہ چاہیے کہ غایت عمل کیا ہے اور مقصود سعی کیا ہے۔ اگر محض دنیا ہے تو انجام تمام تر خراب ہی ہونا ہے۔ مَنْ كَانَ يُرِيْدُ الْعَاجِلَةَ۔ یعنی جو اپنا مطمع نظر اسی عارضی وفانی دنیا کو بنائے رکھے اور اپنے عمل سے مقصود اسی کو رکھے۔ مَا نَشَآءُ لِمَنْ نُّرِيْدُ۔ دونوں قیدیں اہم ہیں یہ وعدہ مطلق صورت میں نہیں کہ ہر طالب دنیا کو اس کی خاطر خواہ دنیا مل ہی جائے گی بلکہ صرف اسی کو اور اتنی ہی مقدار میں ملے گی، جس کے لئے اور جس حد تک مشیت الٰہی مصالح تکوینی کے مطابق ہوگی۔ ف۳۰ (اللہ کے ہاں اور ایسوں کو اجر پورا مل کر رہے گا) بہ خلاف آیت ماقبل کے یہاں وعدہ مطلق اور قطعی صورت میں ہے طالب عقبیٰ کو (جو حقیقۃً طالب مولیٰ ہی ہوتا ہے) اسے ایمان اور سعی حسن عمل کے بعد جزائے کامل یقیناً ملے گی۔ مَنْ اَرَادَ الْاٰخِرَةَ۔ یعنی جو اپنا مطمع نظر اس مکمل وپایدار زندگی کو بنائے رکھے اور اپنے عمل سے مقصود اسی کو رکھے — گویا قبول کی پہلی شرط تصحیح نیت ہوئی۔ وَسَعٰى لَهَا سَعْيَهَا۔ محض تمنا ہرگز کافی نہیں۔ جب انسان نیکی حاصل کرنا چاہے تو لازم ہے کہ عملاً بھی اس کی طرف قدم بڑھائے۔ محض آرزو وتمنا کا درجہ قطعاً ناکافی ہے۔ اور عمل بھی اپنے ظن وتخمین سے نہیں یا اپنی ہوائے نفس کے ماتحت نہیں بلکہ قانون شریعت کے مطابق ہو — گویا دوسری شرط تصحیح عمل ہوئی۔ حسب ضابطہ شریعت۔ اعمال وطاعات کا شریعت کے سانچہ میں ڈھلا ہوا ہونا بہت ہی ضروری ہے۔ اپنے دل سے گڑھی ہوئی ریاضتیں اور مجاہدات کیسے ہی شدید ہوں ہرگز نافع نہ ہو سکیں گے اگر معیار شریعت سے ہٹے ہوئے رہے۔ وَ



وَ سَعٰى لَهَا سَعْيَهَا وَ هُوَ مُؤْمِنٌ فَاُولٰٓئِكَ كَانَ

اور اس کے لئے کوشش بھی اس کے لائق کرے گا درآنحالیکہ وہ مومن بھی ہو سو ایسے لوگوں کی

سَعْيُهُمْ مَّشْكُوْرًا ﴿۱۹﴾ كُلًّا نُّمِدُّ هٰٓؤُلَآءِ وَ هٰٓؤُلَآءِ

کوشش مقبول ہوگی ف۳۰ ہم ہر ایک کی امداد کرتے ہیں ان میں سے بھی

مِنْ عَطَآءِ رَبِّكَ ؕ وَ مَا كَانَ عَطَآءُ رَبِّكَ

اور ان میں سے بھی آپ کے پروردگار کی بخشش میں سے اور آپ کے پروردگار کی بخشش

مَحْظُوْرًا ﴿۲۰﴾ اُنْظُرْ كَيْفَ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى

(کسی پر) بند نہیں ف۳۱ تو دیکھ ہم نے ان میں سے ایک کو دوسرے پر کیسی فضیلت

بَعْضٍ ؕ وَ لَلْاٰخِرَةُ اَكْبَرُ دَرَجٰتٍ وَّ اَكْبَرُ

دے رکھی ہے اور آخرت یقیناً بہت بڑی ہے درجات کے اعتبار سے بھی اور بہت بڑی ہے

تَفْضِيْلًا ﴿۲۱﴾ لَا تَجْعَلْ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ فَتَقْعُدَ

فضیلت کے اعتبار سے بھی ف۳۲ اللہ کے ساتھ کوئی دوسرا معبود نہ بنا ورنہ تو بیٹھ رہے گا

ع ۱۲ / ۲ مَذْمُوْمًا مَّخْذُوْلًا ﴿۲۲﴾ ع وَ قَضٰى رَبُّكَ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا

بدحال بے یار ومددگار ہو کر ف۳۳ اور تیرے پروردگار نے حکم دے رکھا ہے کہ بجز اسی (ایک رب) کے

اِلَّآ اِيَّاهُ وَ بِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا ؕ اِمَّا يَبْلُغَنَّ

اور کسی کی پرستش نہ کرنا اور ماں باپ کے ساتھ حسن سلوک رکھنا ف۳۴ اگر وہ تیرے سامنے

عِنْدَكَ الْكِبَرَ اَحَدُهُمَآ اَوْ كِلٰهُمَا فَلَا تَقُلْ لَّهُمَآ

بڑھاپے کو پہنچ جائیں ان دونوں میں سے ایک یا وہ دونوں تو تو ان سے ہوں بھی

اُفٍّ وَّ لَا تَنْهَرْهُمَا وَ قُلْ لَّهُمَا قَوْلًا كَرِيْمًا ﴿۲۳﴾

نہ کہنا اور نہ ان کو جھڑکنا اور ان سے ادب کے ساتھ بات چیت کرنا ف۳۵



هُوَ مُؤْمِنٌ۔ تیسری اور سب سے زبردست شرط یہ تصحیح عقیدہ کی ہوئی۔ منکر قانون الٰہی کا عمل کوئی سا بھی مقبول نہیں۔ ف۳۱ یہاں یہ قانون بیان ہوا ہے کہ نیک وبد، سعید وشقی، مقبول ومردود تکوینی طور پر خزانہ غیب سے سب ہی مدد پاتے رہتے ہیں چنانچہ یہ تو روز کا مشاہدہ ہے کہ ہوا اور پانی اور سورج کی گرمی اور چاند کی ٹھنڈک اور روشنی اور حیوانی ونباتی موجودات سے جس طرح مومن نفع اٹھا سکتے ہیں اسی طرح شدید منکرین بھی نفع اٹھا رہے ہیں۔ كُلًّا۔ یعنی ہر دو فریق۔ اے كل واحد من الفريقين (مدارک) ف۳۲ (سو اصل اہتمام اور پورا اہتمام اسی آخرت کا چاہیے) وَلَلْاٰخِرَةُ اَكْبَرُ دَرَجٰتٍ۔ جس آخرت میں یہ مرتبہ عطا ہوں گے، وہ مخصوص ہے مومنین مقبولین کے لئے —۔ آیت میں اشارہ اسی جانب ہے کہ دنیا میں جو فرق مراتب ومدارج تمہارے لئے محسوس ومشاہد ہے وہ تو اس قدر ہے تو آخرت میں باہمی فرق درجات تو اس سے ہزاروں گنا نمایاں ہوگا! فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ۔ یہ ایک پر دوسرے کی فضیلت انعامات دنیوی کے لحاظ سے ہے۔ مال، جاہ، کمالات وغیرہ۔ اُنْظُرْ۔ سبق لینے کی نیت سے دیکھو۔ انظر بعين الاعتبار (مدارک) ف۳۳ شرک کی ایک نمایاں قباحت اس دنیا میں تو یہ نظر آتی ہے کہ انسان توحید سے کٹ کر بالکل بے سہارے اور بے یار ومددگار رہ جاتا ہے —۔ اور آخرت میں بھی بے کسی اور بے بسی متشکل ہو کر خود مشرک کے سامنے آجاتی ہے۔ فَتَقْعُدَ۔ قعود سے یہاں مراد جسم کی وہ وضع وہیئت نہیں جو کھڑے ہونے یا لیٹنے سے متمایز ہے بلکہ جیسے اردو محاورہ میں "بیٹھ رہنے سے" مراد صرف ناخوشگوار حالت میں پڑے رہ جانے سے ہوتی ہے جیسے ان فقروں میں "صدمہ تو بہت ہوا لیکن کرتے کیا رو پیٹ کر بیٹھ رہے" "تھک کر بیٹھ رہے۔" اسی طرح عربی محاورہ میں بھی قعود کسی بری حالت کے مستقر ہو جانے کے موقع پر آتا ہے۔ معناه المكث اے فتمكث في الناس مذموما مخذولا هذه اللفظة مستعملة في لسان العرب والفرس في هذا المعنى (کبیر) معناه المكث سواء كان قائمًا او جالسًا (کبیر) ف۳۴ ماں باپ کی خدمت کرتے رہنا شریعت اسلامی کے اہم ترین واجبات میں سے ہے۔ تہذیب فرنگ کی طرح شریعت اسلامی کا یہ فتویٰ نہیں کہ لڑکا جب عاقل وبالغ اور صاحب اختیار ہو جائے تو بیوی کے ساتھ اپنا الگ گھر بار کر لے اور بوڑھے ماں باپ سے تعلق اگر رکھے بھی تو محض دور کا اور ضابطہ کا۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا۔ یہ فقرہ جس میں خدمت والدین کا حکم ہے اس کا عطف اس فقرہ پر جس میں توحید اور منع شرک کا حکم ہے خود اس امر پر ایک دلیل ہے کہ شریعت میں خدمت والدین کا درجہ کتنا اہم وبلند ہے۔ بين الله تعالى بهذه الاٰية تاكيد حق الابوين فقرن الامر بالاحسان اليهما الى الامر بالتوحيد (جصاص) آیت میں کوئی نسخ وتخصیص نہیں، والدین اگر مشرک ہیں تو ان کے حق میں دعائے ہدایت جاری رہنا چاہیے اور اگر مومن ہیں تو دعائے رحمت، لا نسخ ولا تخصيص لان الوالدين اذا كانا كافرين فله ان يدعوا لهما بالهداية والارشاد و ان يطلب الرحمة لهما بعد حصول الايمان (کبیر) فقہاء نے لکھا ہے کہ والدین اگر مشرک ہوں جب بھی ان کے ساتھ حسن معاشرت واجب ہے بجز اس کے کہ باب شرک میں ان کی اطاعت نہ کی جائے۔ فامر بمصاحبة الوالدين المشركين بالمعروف مع النهي عن طاعتهما في الشرك (جصاص) ف۳۵ دنیا میں اس سطح ارض پر ایسی ایسی مہذب وشائستہ قومیں بھی گزری ہیں جن کے ہاں دستور یہ تھا کہ جب والدین بوڑھے ہو کر قوم کے لئے بیکار بلکہ اس پر ایک بار ہو جاتے تھے تو سعادتمند صاحبزادے انہیں لے جا کر کسی سنسان پہاڑی وغیرہ پر چھوڑ آتے تھے کہ وہیں پڑے پڑے مرجائیں یا کسی جنگلی جانور کی غذا بن جائیں۔ اِمَّا يَبْلُغَنَّ عِنْدَكَ الْكِبَرَ۔ بڑھاپے کا ذکر اس لئے فرمایا گیا کہ اسی سن میں والدین معذور ہو کر دوسروں کی خدمت کے محتاج ہو جاتے ہیں اور اسی سن میں ان کی خدمت طبیعت کو گراں گزرنے لگتی ہے۔ ایک حدیث نبوی میں بھی یہ مضمون آیا ہے کہ بڑا بدقسمت ہے وہ شخص جو اپنے والدین کا بڑھاپا پائے اور پھر انہیں خوش کر کے ان کی دعاؤں سے اپنے کو جنت کا مستحق نہ بنالے۔ فَلَا تَقُلْ لَّهُمَآ اُفٍّ۔ جب ان کے سامنے ہوں کرنے کی بھی ممانعت ہوگئی تو ظاہر ہے کہ جو چیزیں اس سے بڑھ کر ان کے مقابلہ

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



وَ اخْفِضْ لَهُمَا جَنَاحَ الذُّلِّ مِنَ الرَّحْمَةِ وَ قُلْ

اور ان کے سامنے محبت سے انکسار کے ساتھ جھکے رہنا اور کہتے رہنا کہ

رَّبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيٰنِيْ صَغِيْرًا ﴿۲۴﴾ رَبُّكُمْ اَعْلَمُ

اے میرے پروردگار ان پر رحمت فرما جیسا کہ انہوں نے مجھے بچپن میں پالا، پرورش کیا ف۳۶ تمہارا پروردگار خوب

بِمَا فِيْ نُفُوْسِكُمْ ؕ اِنْ تَكُوْنُوْا صٰلِحِيْنَ فَاِنَّهٗ كَانَ

جانتا ہے اس کو جو کچھ تمہارے دلوں میں ہے، ف۳۷ اگر تم (دل سے) سعادت مند ہو تو وہ بھی

لِلْاَوَّابِيْنَ غَفُوْرًا ﴿۲۵﴾ وَاٰتِ ذَا الْقُرْبٰى حَقَّهٗ

توبہ کرنے والوں کے حق میں بڑا مغفرت کرنے والا ہے ف۳۸ اور تو قرابت دار کو (بھی) اس کا حق ادا کر

وَالْمِسْكِيْنَ وَ ابْنَ السَّبِيْلِ وَ لَا تُبَذِّرْ تَبْذِيْرًا ﴿۲۶﴾

اور محتاج اور مسافر کو (بھی ان کا حق) اور مال کو فضولیات میں نہ اڑا ف۳۹

اِنَّ الْمُبَذِّرِيْنَ كَانُوْۤا اِخْوَانَ الشَّيٰطِيْنِ ؕ وَ كَانَ

بے شک فضولیات میں اڑا دینے والے شیطانوں کے بھائی بند ہوتے ہیں اور

الشَّيْطٰنُ لِرَبِّهٖ كَفُوْرًا ﴿۲۷﴾ وَ اِمَّا تُعْرِضَنَّ عَنْهُمُ

شیطان اپنے پروردگار کا بڑا ہی ناشکرا ہے ف۴۰ اور اگر تجھے ان سے پہلو تہی کرنا پڑے

ابْتِغَآءَ رَحْمَةٍ مِّنْ رَّبِّكَ تَرْجُوْهَا فَقُلْ لَّهُمْ قَوْلًا

اس انتظار میں کہ تیرے پروردگار کی طرف سے وہ کشائش آئے جس کی تجھے امید ہو تو ان سے نرمی کی بات

مَّيْسُوْرًا ﴿۲۸﴾ وَ لَا تَجْعَلْ يَدَكَ مَغْلُوْلَةً اِلٰى عُنُقِكَ

کہہ دے ف۴۱ اور تو نہ اپنا ہاتھ گردن ہی سے باندھ لے

وَ لَا تَبْسُطْهَا كُلَّ الْبَسْطِ فَتَقْعُدَ مَلُوْمًا

اور نہ اسے بالکل کھول ہی دے ورنہ تو ملامت زدہ، تہی دست ہو کر



یں گستاخانہ یا ان کے حق میں تکلیف دہ ہیں۔ ان کی ممانعت تو کہیں زائد ہوئی۔ حکم قرآنی سے مراد صرف یہ ہے کہ والدین کو قولاً فعلاً بڑی چھوٹی کسی قسم کی بھی اذیت پہنچانا جائز نہیں صرف لفظ "اف" کے تلفظ سے روکنا ہرگز مقصود نہیں۔ ثم انهم توسعوا فذكروا هذه اللفظة عند كل مكروه يصل اليهم (کبیر) لا تقل لفلان اف مثل يضرب للمنع من كل مكروه واذية وان خف وقل (کبیر) المقصود من هذا الكلام المبالغة فى تعظيم الوالدين (کبیر) و بالوالدين احساناً سے اگر والدین کے ساتھ عمل میں لطف ونرمی کا حکم نکلا تو فلا تقل لهما اف ولا تنهرهما سے قول میں ان کے ساتھ ادب اور تمیز داری کی تاکید نکلی اور وَ قُلْ لَّهُمَا قَوْلًا كَرِيْمًا سے مخاطبت وگفتگو میں ان کے ادب وعظمت کے لحاظ رکھنے کا حکم نکل آیا۔ ف۳۶ خدمت والدین کے سلسلہ میں محض سلبی ہدایات یا نواہی کافی نہیں۔ ایجابی اوامر بھی مل رہے ہیں۔ قُلْ لَّهُمَا قَوْلًا كَرِيْمًا تو ابھی آ ہی چکا ہے۔ اب دو ہدایتیں اور ملیں۔ واخفض لهما جناح الذل۔ محاورۂ زبان کے اعتبار سے اس فقرہ سے والدین کے ساتھ انتہائی فروتنی اختیار کرنے کی تاکید نکل آئی۔ هو مجاز لان الذل ليس له جناح ولا يوصف بذلك ولكنه اراد المبالغة فى التذلل والتواضع (جصاص) مبالغة فى التذلل والتواضع لهما (کشاف) والمقصود منه المبالغة فى التواضع (کبیر) قُلْ...... صَغِيْرًا۔ یہاں کس حکمت کے ساتھ جوان تندرست وتنومند اولاد کو خود اس کے بچپن کی بے کسی وبے بسی یاد دلا دی گئی ـــــ قدرۃً یہاں پہنچ کر ہر انسان کو یہ خیال آئے گا کہ ایک دن مجھے بھی اسی طرح ضعیف ومعذور ہو کر خود اپنی اولاد کا محتاج ودست نگر ہونا ہے۔ قُلْ رَّبِّ ارْحَمْهُمَا۔ والدین کے حق میں دعائے رحمت کرتے رہنے سے خود اپنے دل میں بھی ان کے متعلق جذبات محبت وکشش بیدار ہو جائیں گے یہ ایک نفسیاتی نکتہ ہے جب جس کا جی چاہے اس کا تجربہ کر کے دیکھ لے ـــ اور پھر یہ دعا کرنا کہ "اے پروردگار ان پر رحمت فرما" گویا یہ دعا کرنا ہے کہ "اے پروردگار انہیں دنیا وآخرت کی ہر قسم کی بھلائی سے بہرہ ور کر، کہ لفظ رحمۃ عرب میں جامعیت ہی ایسی رکھتا ہے۔ ولفظ الرحمة جامع لكل الخيرات فى الدين والدنيا (کبیر عن القفال) كَمَا رَبَّيٰنِيْ صَغِيْرًا۔ اس سے ضمناً یہ بات بھی نکل آئی کہ معاشرت اسلامی میں بچوں کی پرورش والدین ہی کا حق ہے (اور ہر صالح تمدن میں یہی ہوتا بھی ہے) نہ کہ حکومت کا یا کسی اور ادارہ کا ـــ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ۔ ف۳۷ (اس لئے محض ظاہری اور لفظی تعظیم پر اکتفا نہ کرنا بلکہ دل سے بھی ان کی توقیر وتعظیم اور ادب ولحاظ میں لگے رہنا) اللہ اللہ خدمت والدین واطاعت والدین کے باب میں قرآن مجید کو کس درجہ اہتمام منظور ہے۔ ف۳۸ (اس لئے اگر اتفاقی طور سے کبھی کوئی بات تم سے ان کے مرتبہ کے منافی صادر ہو جائے تو معاً نادم ہو کر اس کی تلافی کرو) صٰلِحِيْنَ۔ یعنی نیکی اور حسن سلوک کا ارادہ رکھنے والے، ہماری زبان میں سعادت مند ایسے ہی موقع کے لئے ہے۔ اے قاصدين الصلاح والبر دون العقوق والفساد (روح) قاصدين الصلاح والبر (کشاف) اَوَّابِيْنَ۔ یعنی وہ لوگ جو غلطی یا لغزش صادر ہو جانے کے بعد حق تعالیٰ کی طرف توبہ واستغفار کے ساتھ رجوع کریں۔ اے الراجعين اليه تعالى التائبين عما فرط منهم مما لا يكاد يخلو منه البشر (روح) ف۳۹ اسلام نفس جمع مال وکسب مال کا مانع نہیں۔ البتہ پہلے تو وہ کسب مال کے لئے شرائط جائز وحلال کی قید لگاتا ہے اور پھر صرف مال کے قاعدے مقرر کرتا ہے کہ مال ودولت پر تو عزیزوں کے، مسکینوں کے، نادار مسافروں، پردیسیوں کے حق قائم ہیں یہ انہیں کے کام میں آنے کی چیزیں ہیں۔ حَقَّهٗ۔ حق کا لفظ مالی وغیر مالی ہر قسم کے حقوق پر شامل ہے لیکن یہاں ذکر حقوق مالی ہی کا ہو رہا ہے۔ حق کے لفظ نے یہ بھی بتا دیا کہ عزیزوں، مسکینوں وغیرہ کی اعانت واجب ہے۔ ان کا حق ہے کہ وہ مالداروں سے اعانت طلب کریں اور مالداروں پر لازمی ہے کہ ان پر احسان رکھ کر نہیں اپنا فرض سمجھ کر ان کی اعانت کریں ـــ یہ معنی ہیں صحیح سوشلزم (اشتراکیت) کے۔ نہ یہ کہ ایک طرف ناداروں کو سرمایہ داروں کے خلاف بھڑکا دیا جائے اور غصہ دلا دیا جائے۔ اور دوسری طرف نظام سرمایہ داری مالداروں کے قلب میں قساوت پیدا کر دے۔ خدمت والدین کا حکم ابھی ابھی مل چکا ہے۔ اس کے معاً بعد یہ ہدایت لانا گویا یہ کہنا ہے کہ حقوق خدمت صرف والدین تک محدود نہ رہیں، والدین کے بعد ہی دوسرے عزیزوں کا نمبر ہے اور پھر درجہ بدرجہ ہر تعلق اور سابقہ رکھنے والے کا۔ وَ لَا تُبَذِّرْ تَبْذِيْرًا۔ اسلام مالدار کو یہ حکم نہیں دیتا کہ وہ اپنے نفس کی آسائش پر سرے سے کچھ خرچ ہی نہ کرے۔ جائز حدود کے اندر اس نے اس کی بھی پوری اجازت دی ہے۔ البتہ وہ اندھا دھند اسراف سے قطعاً روکتا ہے جس سے جائداد کچھ روز میں تباہ ہو کر رہ جائے۔ تبذیر کہتے ہیں مال کے بے موقع یعنی محل معصیت میں خرچ کرنے کو اور اس کی دو قسمیں ہو سکتی ہیں۔ (۱) ایک معصیت بالذات مثلاً زنا، شراب، قمار بازی وغیرہ۔ اس میں کچھ بھی صرف کرنا ہر حال میں حرام ہے۔ (۲) دوسرے معصیت بالغیر یعنی عمل تو بجائے خود جائز ہو، لیکن اس میں شرکت سے مقصود شہرت وتفاخر وغیرہ ہو۔ التبذير انفاق المال فى غير حقه (جصاص۔ عن ابن عباس وعبد الله بن مسعود وقتادة رضی اللہ عنہم) التبذير تفريق المال فى غير الحل والمحل (مدارک) ف۴۰ (کہ حق تعالیٰ نے اس کو دولت عقل کی دی تھی مگر اس نے اسے خدا تعالیٰ کی نافرمانی میں لگا دیا) اِخْوَانَ الشَّيٰطِيْنِ۔ یعنی ناشکری اور کفران نعمت میں شیطان کے مشابہ وہم سطح ہوتے ہیں۔ والمراد من هذه الاخوة التشبه بهم فى هذا الفعل القبيح (کبیر) اِخْوَانَ۔ اخ کا

اطلاق عربی میں بہت وسیع اور ہر قسم کے اشتراک ومشابہت کے لئے عام ہے۔ یستعار فی کل مشارک لغیرہ فی القبیلة اوفی الدین اوفی صنعة اوفی معاملة اوفی غیر ذٰلک من المناسبات (راغب) العرب یسمون الملازم للشیء اخاله فیقولون فلانٌ اخو الکرم والجود واخو السفر اذا کان مواظباً علی ھٰذہ الاعمال (کبیر) انسان کی مذمت اس سے بڑھ کر اور کیا ہوسکتی ہے کہ اسے شیطان سے تشبیہ دیدی جائے جو سرچشمہ ساری برائیوں کا ہے۔ وھی غایة المذمة لانہ لا اشر من الشیطان (کشاف) ف۴۱ یعنی نرم زبانی اوران کی دلجوئی ملحوظ رکھ کر ان سے آئندہ کے لئے وعدہ کرلینا، کوئی کڑا اور دل شکن جواب انہیں ہرگز نہ دینا۔ وَ اِمَّا تُعْرِضَنَّ عَنْهُمْ۔ یعنی جب وہ لوگ تم سے طالب اعانت ہوں اور عارضی طور پر تم خود اس وقت تہی دست ہو۔ عَنْهُمْ سے مراد وہی لوگ ہیں جن کا حقدار ہونا ابھی اوپر گزر چکا ہے۔ ف۴۲ (جیسا کہ بے تحاشا اسراف کا نتیجہ لازمی طور پر نکلتا ہے) خرچ کے معاملہ میں اسلام کی تعلیم اعتدال، اقتصادی ومیانہ روی کی ہے—نہ اپنی حالت اور قدرت سے بڑھ کر خرچ اور نہ بالکل کنجوسی ہی نہ صَرف بے محل، خلاف موقع، نہ موقع ومحل پر صَرف سے گریز۔ وَ لَا تَجْعَلْ يَدَكَ مَغْلُوْلَةً اِلٰى عُنُقِكَ ۔ عربی محاورہ میں کنایہ ہے غایت بخل سے۔ اے لا تجعل یدک فی عنقها منها کا المغلولة الممنوعة عن الانبساط (کبیر) وَ لَا تَبْسُطْهَا كُلَّ الْبَسْطِ۔ عربی محاورہ میں کنایہ ہے انتہائے اسراف سے۔



مَّحْسُوْرًا ﴿۲۹﴾ اِنَّ رَبَّكَ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ

بیٹھ جائے گا ف۴۲ بے شک تیرا پروردگار جس کے لئے چاہتا ہے رزق بڑھا دیتا ہے اور (وہی) تنگی (بھی)

وَيَقْدِرُ ؕ اِنَّهٗ كَانَ بِعِبَادِهٖ خَبِيْرًۢا بَصِيْرًا ﴿۳۰﴾ وَ لَا ع

کر دیتا ہے، بے شک وہی اپنے بندوں کی خوب خبر رکھنے والا ہے (انہیں) خوب دیکھتے رہنے والا ہے ف۴۳ اور

تَقْتُلُوْۤا اَوْلَادَكُمْ خَشْيَةَ اِمْلَاقٍ ؕ نَحْنُ نَرْزُقُهُمْ

اپنی اولاد کو ناداری کے اندیشہ سے قتل مت کر دیا کرو ف۴۴ ہم ہی ان کو بھی رزق دیتے ہیں

وَاِيَّاكُمْ ؕ اِنَّ قَتْلَهُمْ كَانَ خِطْاً كَبِيْرًا ﴿۳۱﴾ وَ لَا تَقْرَبُوا

اور تم کو بھی ف۴۵ بے شک ان کا قتل کرنا بہت بڑا جرم ہے اور زنا کے پاس بھی مت

الزِّنٰۤى اِنَّهٗ كَانَ فَاحِشَةً ؕ وَ سَآءَ سَبِيْلًا ﴿۳۲﴾ وَ لَا

جاؤ یقیناً وہ بڑی بے حیائی ہے اور بری راہ ہے ف۴۶ اور

تَقْتُلُوا النَّفْسَ الَّتِىْ حَرَّمَ اللّٰهُ اِلَّا بِالْحَقِّ ؕ وَ مَنْ

جس شخص (کی جان) کو اللہ نے محفوظ قرار دیا ہے اسے قتل مت کرو ہاں مگر حق پر ف۴۷ اور جو کوئی

قُتِلَ مَظْلُوْمًا فَقَدْ جَعَلْنَا لِوَلِيِّهٖ سُلْطٰنًا فَلَا

ناحق قتل کیا جائے گا سو ہم نے اس کے وارث کو اختیار دے دیا ہے ف۴۸ سو (اسے چاہیے کہ)

يُسْرِفْ فِّى الْقَتْلِ ؕ اِنَّهٗ كَانَ مَنْصُوْرًا ﴿۳۳﴾ وَ لَا تَقْرَبُوْا

قتل کے باب میں حد سے آگے نہ بڑھے ف۴۹ بے شک وہ شخص قابل طرف داری کے ہے ف۵۰ اور یتیم کے

مَالَ الْيَتِيْمِ اِلَّا بِالَّتِىْ هِىَ اَحْسَنُ حَتّٰى يَبْلُغَ

مال کے پاس بھی نہ جاؤ بجز اس طریق کے جو مستحسن ہے ف۵۱ یہاں تک کہ وہ اپنے

اَشُدَّهٗ ۪ وَ اَوْفُوْا بِالْعَهْدِ ۚ اِنَّ الْعَهْدَ كَانَ مَسْـُٔوْلًا ﴿۳۴﴾

سن پختگی کو پہنچ جائے ف۵۲ اور عہد کی پابندی رکھو بے شک عہد کی بازپرس ہو گی ف۵۳



اے ولا تتوسع فی الانفاق توسعًا مفرطًا بحیث لا یبقی فی یدک شیء (کبیر) فتقعد۔ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۳۳ و ۳۴ ف۴۳ مخلوقات کی ضرورتوں سے، مصلحتوں سے حق تعالیٰ سے بڑھ کر باخبر وواقف کار اور کون ہوسکتا ہے؟ کیا انفراداً اور کیا اجتماعاً اس کو سب کے ظاہر وباطن دونوں کی خبر ہے۔ اس نے تقسیم دولت جملہ مقتضیات حکمت کے ساتھ کی ہے۔ کسی احمق، تنگ نظر، سطح بین کو اس پر زبان طعن دراز کرنے کا کوئی حق ہی نہیں۔ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيَقْدِرُ۔ یعنی اس کی مشیت تکوینی جس کسی کے مناسب حال وسعت رزق سمجھتی ہے اس کے ذرائع رزق وسیع کردیتی ہے اور جس کے لئے اس کے برعکس سمجھتی ہے ذرائع رزق تنگ ومحدود کر دیتی ہے۔ غرض جو کچھ بھی ہو رہا ہے یوں ہی اندھا دھند اور بغیر کسی مقصد ومصلحت کے نہیں ہو رہا ہے۔ سب آئین حکمت اور نقشۂ مصلحت کے ماتحت ومطابق ہو رہا ہے۔ فالتفاوت فی ارزاق العباد لیس لاجل البخل بل لاجل رعایة المصالح (کبیر) ف۴۴ قتل اولاد کی حمایت میں ایک بڑی دلیل جاہلی قوموں کے ہاتھ میں والدین کی مفلسی رہی ہے اور اسی دلیل سے کام لے کر آج بیسویں صدی میں بڑے طمطراق کے ساتھ "منع حمل" کی تحریک کو اٹھایا گیا ہے۔ قرآن مجید اس نظریہ باطل کی قطعی تردید کرتا ہے۔ سورۂ انعام، پ۸ میں اس پر حاشیہ گذر چکا۔ متعدد جاہلی قوموں کا نظریہ یہ رہا ہے کہ افراد کا سبہ چونکہ عورتوں میں نہیں، صرف مردوں ہی میں پیدا ہوتے ہیں، اس لئے عورت کو قومی دولت میں شرکت کا اور اس لئے زندہ رہنے کا بھی کوئی حق نہیں۔ عرب جاہلی میں بھی یہی نظریہ عام تھا۔ العرب کانوا یقتلون البنات لعجز البنات عن الکسب وقدرة البنین علیه بسبب اقدامهم علی النهب والغارة (کبیر) ف۴۵ (اور ہماری ربوبیت ورزاقیت کے قوانین ان اصول سے بالکل الگ ہیں جو تم نے اپنی محدود نظر کے موافق معاشیات واقتصادیات کے گڑھ رکھے ہیں) اسی طرح کی ایک آیت، ایسے ہی موقع پر سورة الانعام (رکوع ۱۹) میں بھی آئی ہے۔ مگر وہاں الفاظ ہیں نرزقکم وایاھم یہاں اس کے برعکس صیغۂ غائب پہلے اور صیغۂ مخاطب بعد کو، یہ فرق کیوں؟ اصل یہ ہے کہ دو مسئلہ الگ الگ ہیں ایک چیز تو ہے نفسِ افلاس یا اس کا وقوع۔ یعنی والدین واقعۃً اور فی الحال افلاس میں مبتلا ہیں اور اس لئے بچوں کی زندگی ختم کئے دیتے ہیں۔ اور دوسری چیز ہے خوف افلاس، یعنی والدین فی الحال تو افلاس میں مبتلا نہیں لیکن اندیشہ یہ کر رہے ہیں کہ اولاد اگر پیدا ہونی شروع ہو گئی تو موجودہ آمدنی کفایت نہ کرے گی— قرآن مجید نے ان دونوں فتنوں کے درمیان فرق ملحوظ رکھا ہے۔ اول الذکر کے موقع پر محض من املاق آیا ہے اور آخر الذکر کے موقع پر من خشیة املاق لایا گیا ہے۔ اور حرام اگرچہ دونوں صورتوں میں قتل اولاد کو ٹھہرایا ہے لیکن جہاں من املاق ہے یعنی افلاس کا تحقق پایا جا چکا ہے وہاں خطاب براہ راست ہے۔ نرزقکم وایاھم یعنی اے گروہ والدین تمہیں تو بہرحال ہم رزق پہنچا ہی رہے ہیں اسی طرح اولاد کو پہنچاتے رہیں گے اور جہاں خَشْيَةَ اِمْلَاقٍ یعنی تحقق افلاس فی الحال نہیں ہے بلکہ صرف اس کا اندیشہ لگا ہوا ہے وہاں ترتیب خطاب میں ایک ذرا سا لطیف ونازک فرق کر دیا ہے نَرْزُقُهُمْ وَاِيَّاكُمْ ہم انہیں بھی رزق پہنچاتے رہیں گے جیسا کہ تمہیں اب تک پہنچاتے رہے ہیں۔ ف۴۶ یعنی زنا بجائے خود بھی قبیح ہے اور بلحاظ دوسرے مفاسد کے بھی۔ افراد کی روحانی پاکیزگی اور اخلاقی طہارت کے بھی منافی اور صالح تمدن ومعاشرہ کی اجتماعی صالحیت کے بھی۔ روحانیت اور عبودیت کے چہرہ پر بھی ایک داغ اور جسمانی، معاشری، معاشی مضرتوں اور خطروں کے اعتبار ولحاظ سے بھی قابل نفرت۔ وَ لَا تَقْرَبُوا الزِّنٰۤى۔ الفاظ قرآنی پر غور ہو۔ لا تزنوا ارشاد نہیں ہو رہا ہے۔ ارشاد ہو رہا ہے لا تقربوا الزنٰی۔ زنا کے پاس بھی نہ پھٹکو۔ اس کے مبادی ودواعی مقدمات تک سے بچو۔ یقول تعالٰی ناھیاً عن الزنٰی وعن مقاربته ومخالطة اسبابه ودواعیه (ابن کثیر) وھو نھی عن دواعی الزنا ولو ارید بالنھی عن نفس الزنا لقال ولا تزنوا (مدارک) گویا اس حکم امتناعی کے تحت میں بے حیائی وبے حجابی کے سارے قولی، فعلی، تقریری، تحریری، تصویری، لباسی مظاہرے آگئے

وَ اَوۡفُوا الۡكَيۡلَ اِذَا كِلۡتُمۡ وَزِنُوۡا بِالۡقِسۡطَاسِ

اور جب ناپو تو ناپ پوری پوری رکھا کرو اور وزن بھی صحیح ترازو سے

الۡمُسۡتَقِيۡمِ ؕ ذٰلِكَ خَيۡرٌ وَّاَحۡسَنُ تَاۡوِيۡلًا ﴿۳۵﴾ وَلَا

کیا کرو یہی اچھا ہے اور (یہی) انجام کے لحاظ سے بھی بہتر ہے و۵۴ اور

تَقۡفُ مَا لَيۡسَ لَكَ بِهٖ عِلۡمٌ ؕ اِنَّ السَّمۡعَ وَالۡبَصَرَ

اس چیز کے پیچھے مت ہو لیا کر جس کی بابت تجھے علم (صحیح) نہ ہو بے شک کان اور آنکھ

وَالۡفُؤَادَ كُلُّ اُولٰٓئِكَ كَانَ عَنۡهُ مَسۡـئُوۡلًا ﴿۳۶﴾ وَلَا تَمۡشِ

اور دل ان کی پوچھ ہر شخص سے ہو گی و۵۵ اور زمین پر

فِى الۡاَرۡضِ مَرَحًا ۚ اِنَّكَ لَنۡ تَخۡرِقَ الۡاَرۡضَ وَلَنۡ

اترا کر نہ چلا کر تو نہ زمین کو پھاڑ سکتا ہے اور نہ

تَبۡلُغَ الۡجِبَالَ طُوۡلًا ﴿۳۷﴾ كُلُّ ذٰلِكَ كَانَ سَيِّئُهٗ عِنۡدَ

پہاڑوں کی لمبائی کو پہنچ سکتا ہے و۵۶ یہ سارے برے کام تیرے

رَبِّكَ مَكۡرُوۡهًا ﴿۳۸﴾ ذٰلِكَ مِمَّاۤ اَوۡحٰۤى اِلَيۡكَ رَبُّكَ

پروردگار کے نزدیک بالکل ناپسند ہیں و۵۷ یہ باتیں اس حکمت میں سے ہیں جو آپ کے پروردگار نے

مِنَ الۡحِكۡمَةِ ؕ وَلَا تَجۡعَلۡ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ فَتُلۡقٰى

آپ پر وحی کی ہے اور اللہ کے ساتھ کوئی اور خدا نہ ٹھہرا ورنہ تو جہنم میں

فِىۡ جَهَنَّمَ مَلُوۡمًا مَّدۡحُوۡرًا ﴿۳۹﴾ اَفَاَصۡفٰٮكُمۡ رَبُّكُمۡ

ملامت زدہ (اور) راندہ کر کے جھونک دیا جائے گا و۵۸ تو کیا تمہارے پروردگار نے تمہیں تو

بِالۡبَـنِيۡنَ وَاتَّخَذَ مِنَ الۡمَلٰٓئِكَةِ اِنَاثًا ؕ اِنَّكُمۡ لَتَقُوۡلُوۡنَ

مخصوص کر لیا لڑکوں کے ساتھ اور خود فرشتوں کو بیٹیاں بنا لیا؟ بے شک تم



— ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ۔ یہ شریعت اسلامی ہی ہے جس نے ہر غیر نکاحی ازدواجی تعلق کو ہر حال اور ہر صورت میں حرام قرار دے دیا ہے۔ ورنہ اکثر قدیم وجدید جاہلی تہذیبوں اور قانونوں میں زنا بجائے خود تو کوئی جرم ہی نہیں جب تک کہ جبر کی آمیزش یا حقوق شوہری میں دست اندازی وغیرہ اس میں شامل نہ ہو بلکہ اس سے بھی بڑھ کر یہ کہ بابل، مصر، ایران، ہند قدیم وغیرہ کے متعدد جاہلی مذہبوں نے تو خاص خاص حالات میں ایک عبادت یا عمل مقدس مان رکھا ہے!— ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ و۴۷ یعنی جب تک کوئی شرعی سبب وجوب قتل یا جواز قتل کا نہ پیدا ہو جائے اس وقت تک قتل ہرگز جائز نہ ہوگا۔ وَلَا تَقۡتُلُوا۔ قتل یہاں اپنے وسیع لغوی معنیٰ ہلاک کے مرادف ہے۔ محدود اصطلاحی فقہی معنیٰ میں نہیں۔ جان لے لینے کی ہر صورت پر شامل ہے۔ یہ مراد نہیں کہ صرف دھاردار آہنی آلہ سے جان نہ لو۔ النَّفۡسَ الَّتِىۡ حَرَّمَ اللّٰهُ۔ اور جان تو ہر انسان کی محفوظ ہی ہے۔ تا آنکہ کوئی خاص سبب حسب قواعد شرعی اس کے واجب القتل یا مباح الدم ہونے کا نہ پیدا ہو جائے و۴۸ (قصاص طلب کرنے کا) تسلطاعلی القاتل فی الاقتصاص (مدارک) ای فی استیفاء القصاص من القاتل (کبیر) وَمَنۡ قُتِلَ مَظۡلُوۡمًا۔ اس قتل ناحق کے تحت میں ہر وہ قتل آ گیا جو بغیر وجہ شرعی کے ہو۔ مظلوم کے لفظ نے یہ بھی صاف کر دیا کہ یہ قتل قتل عمد ہوگا۔ قتل خطا کو ظلم نہیں کہتے۔ ای غیر مستوجب للقتل (بیضاوی) یدل علی ان القتل عمد عدوان فان الخطا لا یسمی ظلما (بیضاوی) وَلِيِّهٖ۔ اسی ''وارث'' کے تحت میں حقیقی اور حکمی دونوں قسم کے وارث آ گئے۔ سُلۡطٰنًا۔ سلطان کے معنیٰ یہاں حجۃ کے لئے گئے ہیں۔ یعنی ولی کو حق قصاص حاصل ہوگا۔ سلطانا ای حجۃ (جصاص۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما وسعید بن جبیر ومجاہد) و۴۹ یعنی یہ نہ کرے کہ جوش انتقام میں قاتل کے ساتھ غیر قاتل کو بھی قتل کر ڈالے یا اور کسی طرح زیادتیاں کرنے لگے— کہاں ایک طرف شریعت اسلامی کی یہ معتدل ومتوازن تعلیم، اور کہاں بڑی بڑی مہذب فرنگی حکومتوں کا یہ عمل متواتر کہ اگر اپنا ایک آدمی یا چند آدمی بھی مار دیئے گئے تو اس کے معاوضہ میں پوری پوری آبادیوں کو آگ لگا کر پھونک دیا یا بم کے گولے برسا کر ہلاک کر ڈالا! و۵۰ قانون شریعت تو خود ہی اس کی حمایت، نصرت اور پشت پناہی پر آمادہ ہے اور حکومت اسلام خود ہی مقتول مظلوم کے معاملہ میں مدعی بنی جاتی ہے پھر ایسے شخص کے وارثوں پر یہ شامت کیوں سوار ہو کہ وہ خواہ مخواہ حدود شرع سے تجاوز کریں اور دوسروں پر ظلم زیادتی کرتے پھریں۔ اِنَّهٗ۔ ضمیر ولی کی جانب لی جائے یا خود مقتول کی، حاصل دونوں صورتوں کا ایک ہی ہے۔ منقول دونوں ہیں۔ قال قتادۃ ھو عائد الولی۔ وقال مجاھد علی المقتول (جصاص) و۵۱ (شریعت کی نگاہ میں) یعنی یتیم کی جائداد میں کسی قسم کی دست اندازی روا نہ رکھو بجز ان صورتوں کے کہ جنہیں خود شریعت نے روا رکھا ہے۔ یتیموں کی جائداد کے تحفظ کے باب میں قرآن مجید کو جو اہتمام ہے اس کا اندازہ کچھ ان حاشیوں سے بھی ہو سکے گا جو پ۴ وپ۵ میں اسی مسئلہ پر گزر چکے ہیں۔ اَلَّتِىۡ هِىَ اَحۡسَنُ کے تحت میں صرف مال یتیم کے وہ سارے طریقے آ گئے جن سے خود یتیم کا نفع متصور ہو، خواہ تجارت ہو یا کچھ اور۔ الاحسن ما کان فیہ حفظ مالہ وبتثمیرہ (جصاص) وقد دلت الآیۃ علی جواز اجارۃ مال الیتیم والعمل بہ مضاربۃ (جصاص) و۵۲ اور اپنے نفع ونقصان کو خوب پہچاننے لگے اور اس وقت اس کی جائداد اس کے حوالہ کر دی جائے گی— یعنی یتیم کی کم سنی بھر تو اس کی جائداد اولیاء کی نگرانی وانتظام میں رہے اور اولیاء ہمیشہ اسی کی مصلحتوں کو مصارف کے وقت ملحوظ رکھیں پھر جب وہ یتیم پوری طرح سن شعور کو پہنچ جائے تو اس کی جائداد اس کے حوالہ کر کے خود سبکدوش ہو جائیں۔ بلوغ اشد کا معیار کیا ہے؟ مختلف فقہاء نے اس کے جواب میں مختلف عمریں تجویز کی ہیں لیکن اصل یہ ہے کہ یہ سب محض تخمینے اور اندازے ہیں مختلف قوموں اور ملکوں میں بلکہ ایک ہی برادری کے افراد میں قوائے جسمانی وذہنی کی پختگی کا کوئی ایک سن متعین ہی نہیں اور اسی لئے قرآن مجید نے بھی قصداً اسے مبہم ہی رکھا ہے فقیہ ابوبکر الرازی مختلف عمروں کا حوالہ دینے کے بعد لکھتے ہیں:۔ واذا کان کذالک فالاشد لیس لہ مقدار معلوم فی العادۃ لا یزید علیہ ولا ینقص منہ وقد یختلف احوال الناس فیہ فیبلغ بعضھم الاشد فی مدۃ لا یبلغہ غیرہ فی مثلھا (جصاص) امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ بلوغ عقل بھی اس سن کو کہیں گے جب قوائے عقلی وحسی وحرکی اپنے کمال کو پہنچ جائیں۔ وبلوغ العقل ھو ان یکمل عقلہ وقواہ الحسیۃ والحرکیۃ (کبیر) و۵۳ اَلۡعَهۡدَ کے تحت میں ہر قسم کے جائز وعدے اور معاہدے آ گئے بلکہ اگر اسے ذرا زیادہ وسیع معنیٰ میں لیا جائے تو حقوق اللہ اور حقوق العباد سب کے سب اس کے اندر آ جاتے ہیں۔ اعلم ان کل عقد تقدم لاجل توثیق الامر وتوکیدہ فھو عھد (کبیر) وحاصل القول فیہ ان مقتضی ھذہ الآیۃ ان کل عقد وعھد جری بین انسانین فانھما یجب علیھما الوفاء (کبیر) و۵۴ یعنی یہی احکام دین جو ابھی بتائے گئے ہیں بجائے خود بھی فطرت سلیم کے مطابق ہیں اور نتائج بھی دنیا وآخرت دونوں میں انہیں سے بہتر نکلتے ہیں۔ وَاَوۡفُوا ...... الۡمُسۡتَقِيۡمِ۔ غرض یہ کہ تجارتی، معاشرتی، قانونی زندگی کے ہر شعبہ اور معاملات باہمی کی ہر شاخ میں پوری طرح دیانت، امانت، وصداقت کے اصول پر کاربند رہو— اسلام کچھ ریت رسم یا پوجا پاٹ کے قسم کے اعمال کا نام نہیں۔ سارے نظام زندگی کو قانون الٰہی کے سانچہ میں ڈھال لینے کے مرادف ہے۔ و۵۵ (قیامت کے دن) یعنی ہر ہر شخص سے سوال اس کا ہو گا

قَوْلًا عَظِيْمًا ﴿۴۰﴾ ع وَ لَقَدْ صَرَّفْنَا فِيْ هٰذَا الْقُرْاٰنِ

(بڑی) سخت بات کہہ رہے ہو و۵۹ اور ہم نے اس قرآن میں (مضمون توحید کو) طرح طرح بیان کیا ہے

لِيَذَّكَّرُوْا ؕ وَ مَا يَزِيْدُهُمْ اِلَّا نُفُوْرًا ﴿۴۱﴾ قُلْ لَّوْ كَانَ

تاکہ اچھی طرح سمجھ لیں لیکن انہیں نفرت ہی بڑھتی جاتی ہے و۶۰ آپ کہہ دیجیے کہ اگر اس (معبود برحق)

مَعَهٗۤ اٰلِهَةٌ كَمَا يَقُوْلُوْنَ اِذًا لَّابْتَغَوْا اِلٰى ذِي الْعَرْشِ

کے ساتھ اور بھی خدا ہوتے جیسا کہ یہ (مشرکین) کہتے ہیں تو اس وقت تک انہوں نے عرش والے تک

سَبِيْلًا ﴿۴۲﴾ سُبْحٰنَهٗ وَ تَعٰلٰى عَمَّا يَقُوْلُوْنَ عُلُوًّا

راستہ ڈھونڈ لیا ہوتا و۶۱ پاک ہے، وہ (اللہ) اور کہیں برتر ہے اس سے کہ جو یہ لوگ

كَبِيْرًا ﴿۴۳﴾ تُسَبِّحُ لَهُ السَّمٰوٰتُ السَّبْعُ وَ الْاَرْضُ

کہتے ہیں و۶۲ اسی کی پاکی بیان کرتے ہیں ساتوں آسمان اور زمین

وَ مَنْ فِيْهِنَّ ؕ وَ اِنْ مِّنْ شَيْءٍ اِلَّا يُسَبِّحُ بِحَمْدِهٖ

اور جو کوئی بھی ان میں موجود ہیں اور کوئی بھی چیز ایسی نہیں جو حمد کے ساتھ اس کی پاکی نہ بیان کرتی ہو

وَ لٰكِنْ لَّا تَفْقَهُوْنَ تَسْبِيْحَهُمْ ؕ اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا

البتہ تم ہی ان کی تسبیح کو نہیں سمجھتے ہو و۶۳ بے شک وہ بڑا حلم والا ہے

غَفُوْرًا ﴿۴۴﴾ وَ اِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ جَعَلْنَا بَيْنَكَ وَ بَيْنَ

بڑا مغفرت والا ہے و۶۴ اور جب آپ قرآن پڑھتے ہیں تو ہم آپ کے اور ان لوگوں کے

الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ حِجَابًا مَّسْتُوْرًا ﴿۴۵﴾ لا

درمیان جو آخرت پر ایمان نہیں رکھتے ایک چھپا ہوا پردہ حائل کر دیتے ہیں و۶۵

وَّ جَعَلْنَا عَلٰى قُلُوْبِهِمْ اَكِنَّةً اَنْ يَّفْقَهُوْهُ وَ فِيْۤ

یعنی ہم ان کے دلوں پر اس طرح سے حجاب ڈال دیتے ہیں کہ وہ اس (قرآن) کو سمجھیں اور ان کے



کہ کان سے سننے کا، آنکھ سے دیکھنے کا، دل سے سوچنے سمجھنے یقین کرنے کا کام جائز اور صحیح موقعوں پر کتنا لیا۔ اور ناجائز اور غلط موقعوں پر کتنا! ـــ احساس ذمہ داری کی تعلیم ہر ہر فرد کو اس سے بہتر اور کہاں ملے گی؟ اس پر آج عمل ہونے لگے تو شخصی اور قومی، انفرادی واجتماعی دونوں قسم کے کتنے جھگڑے قصے آج دنیا سے مٹ جائیں! ـــ وَ لَا تَقْفُ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ۔ یعنی بلا تحقیق ہر سنی سنائی بات کے پیچھے نہ ہولیا کر و البتہ مختلف مسائل کی تحقیق کے درجہ مختلف ہوتے ہیں اور ہر مسئلہ کے متناسب فقہاء واصولیین نے کہا ہے کہ قطعیات میں دلائل بھی قطعی ہونے چاہئیں اور ظنیات میں ظنی۔ فقہاء نے اسی آیت کے ذیل میں یہ بھی کہا ہے کہ احکام شرعی محض اٹکل سے بتا دینا یا کسی پر بغیر تحقیق کوئی الزام لگا دینا دونوں اس آیت سے ناجائز ٹھہرتے ہیں۔ وقد اقتضی ذلک نھی الانسان عن ان یقول فی احکام اللہ ما لا علم به علی جھة الظن والحسبات وان لا یقول فی الناس من السوء مالا یعلم صحته (جصاص) و۵۶ (تو جب متکبرین کی وضع وہیئت اس قدر ممنوع و مذموم ہے تو نفس تکبر کس درجہ کا ممنوع و مذموم ہوگا!) مقصود ہر طرح کے فخر و تکبر کی روک تھام ہے۔ و۵۷ (اور ان کی ممانعت صراحۃً یا دلالۃً اوپر مذکور ہو چکی) مَكْرُوْهًا۔ مکروہ کے معنی فعل ممنوع کے ہیں۔ المراد من المکروہ المنھی عنه (کبیر) و۵۸ (اے مشرک!) قرآن مجید میں خطاب بار بار اور جلد جلد بدلتا ہے۔ اب خطاب مشرکین سے ہے۔ و۵۹ یعنی ایک تو اللہ کا صاحب اولاد ہونا ہی کیا کم ہے اور پھر اس پر اولاد بھی اس کی محض لڑکیوں کو قرار دیتے ہو۔ جن کا انتساب خود اپنی جانب باعث ننگ و تحقیر سمجھتے ہو! خطاب مشرکین عرب سے ہے۔ جو ملائکہ کو دیویاں اور خدا کی بیٹیاں مانتے تھے۔ اس عقیدہ پر حاشیے پہلے گزر چکے ہیں۔ و۶۰ قرآن مجید کا اصلی، مرکزی، بنیادی موضوع تو توحید ہی ہے۔ مذمت شرک و مدح توحید کی تکرار اور تصریحات سے قرآن مجید اسی لئے لبریز ہے کہ یہ خوب دلوں میں گھر کر جائے۔ لیکن مشرکین کی ضد اور کج فہمی کا یہ عالم ہے کہ انہیں اور الٹی توحید سے نفرت و بیزاری ہی بڑھتی جاتی ہے! و۶۱ (اور نوبت مقابلہ و مقاتلہ کی آگئی ہوتی، جس سے نظام عالم کب کا درہم برہم ہو چکا ہوتا! آیت میں رد ان مذاہب جاہلی کا ہے، جو یہ سمجھتے ہیں کہ ایک خدائے اعظم ہے جو عرش پر سریر آرا ہے۔ اور باقی اور دیوتا بھی بہت سے ہیں۔ ان کے جواب میں ارشاد ہو رہا ہے کہ جب کوئی اور بھی خدا ہے تو خدا ہونے کی حیثیت سے اس کے لئے بھی مستقلاً صاحب قوت، صاحب ارادہ، خود مختار ہونا لازم ٹھہرا تو جب دو یا زاید خدا ہوئے تو ان میں ایک دوسرے کے مقابلہ میں قوت و اختیار کا استعمال اور باہمی جدال و قتال لازم ٹھہرا (جیسا کہ جاہلی مذہبوں کی روایتوں میں کثرت سے آیا بھی ہے) پھر اس جدال و قتال کے بعد یہ نظم کائنات کیونکر برقرار رہ سکتا تھا؟ و۶۲ اس کی شان ربوبیت، اس کی شان الوہیت، اس کی شان حاکمیت اعلیٰ میں کسی دیوی دیوتا کی شرکت کا گزر نہیں۔ وہ ہر ایسے انتساب سے کہیں ارفع واعلیٰ ہے! و۶۳ (اے مشرکو!) وَ مَنْ فِيْهِنَّ۔ انسان، جنات، حیوان، فرشتہ وغیرہ ساری ہی مخلوق اس میں آگئی۔ تُسَبِّحُ۔ يُسَبِّحُ ہر ایک مخلوق اپنے خالق کی قدوسیت کا اعلان اپنے مرتبۂ وجود کے متناسب و مطابق برابر کرتی رہتی ہے، خواہ زبان سے ہو یا زبان حال سے۔ موجودات عالم کا ذرہ ذرہ اپنے حدوث و امکان کی بنا پر صانع مطلق کے نہ صرف وجوب وجود کی بلکہ یکتائی، صناعی قدرت کی بھی شہادت علانیہ دے رہا ہے۔ محققین عارفین نے تصریح کی ہے (اور یہی بات دل کو بھی لگتی ہے) کہ آیت میں لفظ تسبیح اپنے عموم کے ساتھ تسبیح قالی اور حقیقی اور تسبیح حالی اور حکمی دونوں پر شامل ہے مطیعین کی تسبیح حقیقی وقالی ہوتی ہے غیر مطیعین کی صرف حالی۔ وَ لٰكِنْ لَّا تَفْقَهُوْنَ تَسْبِيْحَهُمْ۔ مشرکوں سے خطاب ہے کہ تم نے جو اپنی آنکھوں پر پٹی باندھ لی اور اپنی عقل کو اندھا کر لیا ہے تو تمہاری سمجھ میں یہ دلالت حالی بھی نہیں آتی جو ہر مخلوق ہر وقت اپنے خالق و صناع عالم کی قدوسیت و توحید کے ثبوت میں پیش کر رہی ہے! ان الکفار ما کانوا یفکرون فی انواع الدلائل (کبیر) و۶۴ (اس لئے اگر اب بھی توبہ کر لو تو اس کی صفت غفر اب بھی سارے قصور معاف کر دے گی) اس کی اسی صفت حلم کا اثر ہے کہ مشرکانہ عقاید و اعمال پر فوراً گرفت نہیں ہوتی بلکہ برابر مہلت ملتی رہتی ہے۔ و۶۵ (اور وہ باریک پردہ عدم فہم و عدم ارادہ فہم کا ہے) مطلب یہ ہوا کہ جو لوگ آخرت کے منکر یا آخرت فراموش ہیں، یہ جب قرآن مجید سنتے ہیں تو بجائے اس سے متاثر ہونے کے یہ اپنے اور اس کے درمیان ایک حجاب حاجز سا محسوس کرتے ہیں۔ وَ اِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ۔ یعنی جب آپ انہیں قرآن بغرض تبلیغ سناتے ہیں۔ جَعَلْنَا الخ۔ یہ ضمیر متکلم لا کر حق تعالیٰ کا اس فعل کا انتساب اپنی جانب کرنا تمام تر تکوینی حیثیت سے، اور بطور مسبب الاسباب کے ہے۔ جس سے اس کی رضا کو قطعاً کوئی تعلق نہیں۔ مَسْتُوْرًا۔ ایسا جو عام طور پر نظر نہ آتا ہو۔ ذلک الحجاب شیء لا یراه احد (کبیر)

ف٦٦ حق تعالیٰ کے ضمیر متکلم لانے پر حاشیہ ابھی ابھی گزر چکا۔ اَنْ یَّفْقَهُوْهُ۔ ان یہاں نفی کے معنی دے رہا ہے۔ ای کراھۃ ان یفقھوہ (کشاف) ف٦٧ (کہ انہیں دلچسپی تو خدا سے نہیں،



اَذَانِهِمْ وَقْرًا ؕ وَاِذَا ذَكَرْتَ رَبَّكَ فِى الْقُرْاٰنِ وَحْدَهٗ
کانوں میں ڈاٹ دے دیتے ہیں ف٦٦ اور جب آپ قرآن میں تنہا اپنے پروردگار کا ذکر کرتے ہیں
وَلَّوْا عَلٰٓى اَدْبَارِهِمْ نُفُوْرًا ﴿٤٦﴾ نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَا
تو وہ لوگ اپنی پیٹھ پھیر کر نفرت کرتے ہوئے چل دیتے ہیں ف٦٧ ہم خوب جانتے ہیں جس غرض سے
يَسْتَمِعُوْنَ بِهٖٓ اِذْ يَسْتَمِعُوْنَ اِلَيْكَ وَاِذْ هُمْ نَجْوٰٓى
یہ لوگ اسے سنتے ہیں جب یہ آپ کی طرف کان لگاتے ہیں ف٦٨ اور جس وقت یہ آپس میں سرگوشیاں کرتے ہیں
اِذْ يَقُوْلُ الظّٰلِمُوْنَ اِنْ تَتَّبِعُوْنَ اِلَّا رَجُلًا
جب کہ (یہ) ظالم یہ کہتے ہیں کہ تم تو بس ایک سحرزدہ مرد کی راہ پر
مَّسْحُوْرًا ﴿٤٧﴾ اُنْظُرْ كَيْفَ ضَرَبُوْا لَكَ الْاَمْثَالَ
چل رہے ہو ف٦٩ آپ دیکھئے تو یہ لوگ آپ کے لئے کیسے کیسے القاب تجویز کرتے ہیں
فَضَلُّوْا فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ سَبِيْلًا ﴿٤٨﴾ وَقَالُوْٓا ءَاِذَا
سو یہ گمراہ ہو گئے تو اب رستہ نہیں پا سکتے ف٧٠ اور کہتے ہیں کہ کیا جب ہم ہڈیاں
كُنَّا عِظَامًا وَّرُفَاتًا ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ خَلْقًا
اور چورا ہو جائیں گے تو ہم ازسرنو پیدا اور جمع
جَدِيْدًا ﴿٤٩﴾ قُلْ كُوْنُوْا حِجَارَةً اَوْ حَدِيْدًا ﴿٥٠﴾ اَوْ خَلْقًا
کئے جائیں گے ف٧١ آپ کہہ دیجیے کہ تم پتھر یا لوہا ہو جاؤ یا کوئی اور
مِّمَّا يَكْبُرُ فِىْ صُدُوْرِكُمْ ۚ فَسَيَقُوْلُوْنَ مَنْ يُّعِيْدُنَا ؕ
چیز جو تمہارے خیال میں بہت ہی بعید ہو ف٧٢ پھر وہ کہیں گے کہ ہم کو کون دوبارہ جلائے گا؟
قُلِ الَّذِىْ فَطَرَكُمْ اَوَّلَ مَرَّةٍ ۚ فَسَيُنْغِضُوْنَ اِلَيْكَ
آپ کہیے کہ وہ وہی ہے جس نے تم کو اول بار پیدا کیا تھا ف٧٣ پھر وہ آپ کے آگے

بلکہ اس کے شریکوں دیویوں دیوتاؤں سے ہے) مشرک قومیں زبان سے تو خدا کا بھی اقرار کرتی جاتی ہیں لیکن حقیقۃً وعملاً ان کے قلب کا سارا تعلق جھوٹے خداؤں یعنی دیویوں دیوتاؤں سے رہتا ہے۔ اور سخت افسوس ہے کہ یہی حال مشرک صفت، مبتلائے بدعات کلمہ گوؤں کا بھی ہو گیا ہے۔ جن بزرگ سے جس کسی کو اعتقاد ہو گیا ہے بس ساری توجہ وعقیدت کا مرکز اسی کی ذات رہتی ہے اور حق تعالیٰ کے ساتھ تعلق برائے نام ہی رہ جاتا ہے۔ ف٦٨ (اور وہ غرض بھی عیب جوئی، اعتراض وطعن ہوتی ہے) بِمَا يَسْتَمِعُوْنَ بِهٖ۔ بہ مترادف لاجلہ بہ کے ہے۔ ای بسببہ ولاجلہ (بیضاوی) آج بڑے بڑے نامور ''مستشرقین'' کی بھی غرض قرآن پڑھنے یا اس کا ترجمہ کرنے سے بجز اپنے اسی معاندانہ شوق کے پورا کرنے کے اور کیا ہوتی ہے؟ الا ماشاء اللہ ف٦٩ (جو خبط یا مالیخولیا میں مبتلا ہے) وَاِذْ هُمْ نَجْوٰى۔ یعنی جب یہ قرآن سننے کے بعد آپس میں آپ کے متعلق سرگوشیاں کرتے ہیں۔ ف٧٠ (حق وصواب کا) یعنی قرآن کے ساتھ اور رسول کے ساتھ استہزاء کر کے انہوں نے اپنی استعداد اور صلاحیتوں کو بالکل ہی ضائع کر دیا ہے۔ اور اب انہیں راہ ہدایت بھلا کیا ملے گی!۔ فَضَلُّوْا۔ یعنی اب بالکل ہی گمراہ ہو گئے ہیں۔ كَيْفَ ضَرَبُوْا لَكَ الْاَمْثَالَ۔ چنانچہ ان ''عقلاء'' قوم میں سے کوئی تو آپ کے لئے یہ رائے قائم کرتا کہ آپ شاعر ہیں اور کوئی یہ کہتا کہ آپ ساحر ہیں۔ کوئی روشن خیال صاحب یہ فرماتے کہ آپ ''مجنون'' ہیں اور کوئی یہ تکا لگاتے کہ ہو نہ ہو آپ کاہن ہیں۔ بیسویں صدی کے ''روشن خیال'' بھی تو کچھ ایسی ہی طبع آزمائیاں فرماتے رہتے ہیں۔ ف٧١ آج کے ''روشن خیالوں'' کی طرح جاہلیت عرب میں ''روشن خیالوں'' اور مادئیین کا گروہ موجود تھا۔ جو امکان بعث وحشر کے منکر تھے۔ یہ قول انہیں کا نقل ہو رہا ہے۔ قَالُوْا۔ یہ وہ بر سبیل انکار واستہزاء کہہ رہے ہیں۔ ف٧٢ (قبول حیات سے پھر بھی دوبارہ زندہ کئے ہی جاؤ گے۔) یعنی اوخلقا مما یکبر عندکم عن قبول الحیوۃ ویعظم فی زعمکم علی الخالق احدا فانہ یحییہ (کشاف) ای فافرضوا شیئا آخر بعد عن قبول الحیوۃ من الحجر والحدید (کبیر) یعنی تم ہڈیوں ہی کی حیاتِ ثانی پر تعجب کر رہے ہو۔ اس سے بھی بڑھ کر کوئی چیز قبولِ حیات سے بعید تر تصور کر لو، پھر بھی بہرحال تم میں دوبارہ جان ڈالی ہی جائے گی۔ ف٧٣ (جب کہ تم معدوم محض تھے) یہ وہ گروہ تھا جو وجود باری کا نہیں، صرف امکانِ بعث وحشر کا منکر تھا۔ اسی سے جرح ہو رہی ہے کہ تم جب اسے تسلیم کر رہے ہو کہ صانع حقیقی کی قدرت تمہیں عدم محض سے وجود میں لے آئی، تو اب کیا اس کی قدرت اس سے سلب ہو گئی ہے جو وہ اس سے آسان تر چیز یعنی ایجاد معدوم کے بجائے اعادۂ معدوم پر بھی قادر نہیں رہا ہے؟

رُءُوْسَهُمْ وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هُوَ ۭ قُلْ عَسٰٓى اَنْ يَّكُوْنَ

سر ہلائیں گے اور کہیں گے کہ یہ (زندہ ہونا) ہوگا کب؟ آپ کہہ دیجیے کہ عجب نہیں یہ (وقت) قریب ہی

قَرِيْبًا ﴿۵۱﴾ يَوْمَ يَدْعُوْكُمْ فَتَسْتَجِيْبُوْنَ بِحَمْدِهٖ

آپہنچا ہو ف۷۴ یہ اس روز ہوگا جب (اللہ) تمہیں پکارے گا سو تم اس کی حمد کرتے ہوئے حکم کی تعمیل کروگے

وَتَظُنُّوْنَ اِنْ لَّبِثْتُمْ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿۵۲﴾ ؏ وَقُلْ لِّعِبَادِيْ

اور تم یہ خیال کروگے کہ تم بہت ہی کم رہے تھے ف۷۵ اور آپ کہیے میرے بندوں سے

يَقُوْلُوا الَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ ۭ اِنَّ الشَّيْطٰنَ يَنْزَغُ

کہ ایسی بات کہا کریں جو بہتر ہو ف۷۶ بے شک شیطان لوگوں میں فساد

بَيْنَهُمْ ۭ اِنَّ الشَّيْطٰنَ كَانَ لِلْاِنْسَانِ عَدُوًّا مُّبِيْنًا ﴿۵۳﴾

ڈلواتا ہے بے شک شیطان تو انسان کا صریح دشمن ہے ہی ف۷۷

رَبُّكُمْ اَعْلَمُ بِكُمْ ۭ اِنْ يَّشَاْ يَرْحَمْكُمْ اَوْ اِنْ يَّشَاْ

تمہارا پروردگار تم سب کا حال خوب جانتا ہے۔ وہ اگر چاہے تم پر فضل کردے اور وہی اگر چاہے

يُعَذِّبْكُمْ ۭ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ عَلَيْهِمْ وَكِيْلًا ﴿۵۴﴾ وَرَبُّكَ

تو تم کو عذاب دینے لگے اور ہم نے آپ کو ان پر ذمہ دار بنا کر نہیں بھیجا ہے ف۷۸ اور آپ کا پروردگار

اَعْلَمُ بِمَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ وَلَقَدْ فَضَّلْنَا

خوب جانتا ہے ان کو جو آسمانوں اور زمین میں ہیں اور ہم نے بعض نبیوں کو

بَعْضَ النَّبِيّٖنَ عَلٰي بَعْضٍ وَّاٰتَيْنَا دَاوٗدَ زَبُوْرًا ﴿۵۵﴾ قُلِ

بعض (دوسرے) نبیوں پر فضیلت دی ہے اور ہم نے داؤد کو زبور عطا کی ف۷۹ آپ کہیے

ادْعُوا الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ فَلَا يَمْلِكُوْنَ

تم جن کو اللہ کے سوا (معبود) قرار دے رہے ہو ذرا ان کو پکارو تو سہی سو وہ نہ تم سے



ف۷۴ مطلب یہ ہوا کہ جب یہ امکان قیامت کے مسئلہ پر لاجواب ہو جائیں گے تو اب بحث یہ نکالیں گے کہ اچھا قیامت آئے گی کب؟ فَسَيُنْغِضُوْنَ اِلَيْكَ رُءُوْسَهُمْ۔ سر کی یہ حرکت بہ طور اعراض وانکار ہوگی۔ ای یحرکون رءوسھم تکذیبا واستھزاءً (ابن جریر۔ عن قتادۃ) فسیحرکونھا تحرک تعجبا واستھزاءً (کشاف) نغض کے لفظی معنی اوپر نیچے یا نیچے اوپر حرکت دینے کے ہیں۔ النغض فی کلام العرب انما ھو حرکۃ بارتفاع ثم انخفاض او انخفاض ثم ارتفاع (ابن جریر) ف۷۵ (اس دنیا میں اور قبر کے برزخ میں) احساس کا یہ فرق اس روز کی ہیبت وہول سے پیدا ہوگا۔ مراد یہی ہوسکتی ہے کہ منکروں نے چونکہ یہاں سارا وقت سرکشی ونافرمانی میں صرف کیا، وہاں انکشاف حقائق کی گھڑی، یہ سارا وقت تمام تر ضائع شدہ اور معدوم معلوم ہوگا۔ يَوْمَ يَدْعُوْكُمْ۔ یہ پکار فرشتہ کے ذریعہ سے میدان حشر میں جمع ہونے کی ہوگی۔ فَتَسْتَجِيْبُوْنَ بِحَمْدِهٖ۔ یعنی تعمیل ارشاد اور حمد الٰہی پر اپنے کو مجبور ومضطر پاؤ گے۔ ف۷۶ (حسن اخلاق وشائستگی کے اعتبار سے) ای ولا یخاشنوا المشرکین (بیضاوی) لِعِبَادِيْ۔ عباد سے یہاں مراد مسلم ومطیع بندے ہیں۔ المراد به المؤمنون (کبیر) آیت میں اس کی تعلیم ہے کہ غیروں سے مناظرہ ومجادلہ میں حتی الامکان سب وشتم اور خشونت سے احتراز چاہیے — کاش ہمارے مولوی صاحبان اور لیڈر صاحبان کی اکثریت اس تعلیم پر غور کرتی! ف۷۷ (اس کا تو کام ہی لوگوں کو قبول حق سے دور کرنا اور باز رکھنا ہے) اِنَّ الشَّيْطٰنَ يَنْزَغُ بَيْنَهُمْ۔ شیطان تو مؤمنین مطیعین کی زبان سے ایسے پرخشونت الفاظ نکلوانے کی پوری کوشش کرے گا جو دلوں کو قبولِ حق سے اور دور کردیں اور غیروں میں عدوات اور قساوت اور زیادہ پیدا کردیں۔ ف۷۸ (پھر آپ کو ان کے لئے اتنا زیادہ فکرمند رہنا کیا ضرور ہے) رَبُّكُمْ اَعْلَمُ بِكُمْ۔ وہی سب سے خوب واقف ہے کہ کون کس قابل ہے۔ اِنْ يَّشَاْ يَرْحَمْكُمْ۔ اگر اس کی مشیت تکوینی یہی ہوگی تو تمہیں توفیق ہدایت دے دے گا اور یہی تمہارے حق میں اس کا بڑا فضل ہے۔ اِنْ يَّشَاْ يُعَذِّبْكُمْ۔ اگر اس کی مشیت تکوینی یہی ہوگی تو تم سے توفیق ہدایت سلب ہوجائے گی۔ اور یہی تمہارے حق میں اس کا بڑا عذاب ہے۔ آیت میں ان اہل حق کے لئے تسکین کا بڑا سامان موجود ہے جو اہل باطل سے مناظرہ ومذاکرہ میں مشغول رہتے ہیں اور طبعاً اس پر جھنجھلا اٹھتے ہیں کہ اہل باطل کیسا حق صریح کو چھوڑے ہوئے ہیں — کسی کے راہ ہدایت پر آنے نہ آنے کی ذمہ داری جب رسول تک پر نہیں، تو آپ کے کسی بڑے یا چھوٹے نائب پر کیوں ہونے لگی! ف۷۹ (اور یہ فضیلت انہیں بہت سے دوسرے انبیاء سے ممتاز کرتی ہے) وَرَبُّكَ...... الْاَرْضِ۔ چنانچہ اس نے ہر ایک کے حسب استعداد اور اپنے حسب مصلحت سب کو ایک ایک مقام اور درجہ پر رکھا۔ وَلَقَدْ...... بَعْضٍ۔ پھر اگر ایک نبی سارے انبیاء کے کمالات کا جامع پیدا ہوگیا تو اس میں اچنبھے کی کون سی بات ہے۔ وَاٰتَيْنَا دَاوٗدَ زَبُوْرًا۔ داؤد پیمبر پر حاشیے پہلے گزر چکے۔ زبور (تنکیر تنوین کے ساتھ) ہر کتاب عظیم کے لئے عام ہے۔ وکل کتاب غلیظ الکتابة یقال له زبور (راغب) فکان معناه الکتب (کبیر) الزبور (بہ طور علم کے) وہ کتاب ہے جو حضرت داؤد نبی پر نازل ہوئی تھی۔ وخص الزبور بالکتب المنزل علی داؤد علیه السلام (راغب) بعض نے زبور کی تنکیر سے اس کی تعظیم اور کاملیت کے معنی پیدا کئے ہیں۔ التنکیر ههنا یدل علی تعظیم حاله (کبیر) کان معنی التنکیر انه کامل فی کونه کتاباً (کبیر)

كَشْفَ الضُّرِّ عَنْكُمْ وَلَا تَحْوِيْلًا ﴿٥٦﴾ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ
تکلیف دور ہی کر سکتے ہیں اور نہ (اسے) بدل سکتے ہیں و۸۰ یہ لوگ جن کو یہ (مشرکین)
يَدْعُوْنَ يَبْتَغُوْنَ اِلٰى رَبِّهِمُ الْوَسِيْلَةَ اَيُّهُمْ اَقْرَبُ
پکار رہے ہیں (خود ہی) اپنے پروردگار کا قرب ڈھونڈ رہے ہیں کہ (دیکھیں) ان میں کون زیادہ مقرب بنتا ہے و۸۱
وَيَرْجُوْنَ رَحْمَتَهٗ وَيَخَافُوْنَ عَذَابَهٗ ؕ اِنَّ عَذَابَ
اور اس کی رحمت کی امید رکھتے ہیں اور اس کے عذاب سے ڈرتے ہیں بے شک آپ کے
رَبِّكَ كَانَ مَحْذُوْرًا ﴿٥٧﴾ وَاِنْ مِّنْ قَرْيَةٍ اِلَّا نَحْنُ
پروردگار کا عذاب ہے بھی ڈرنے ہی کے قابل و۸۲ اور کوئی بستی ایسی نہیں جسے ہم
مُهْلِكُوْهَا قَبْلَ يَوْمِ الْقِيٰمَةِ اَوْ مُعَذِّبُوْهَا عَذَابًا
روز قیامت سے قبل (یا) ہلاک نہ کر دیں یا اس کے رہنے والوں کو عذاب
شَدِيْدًا ؕ كَانَ ذٰلِكَ فِى الْكِتٰبِ مَسْطُوْرًا ﴿٥٨﴾ وَمَا
شدید نہ دیں و۸۳ یہ کتاب میں لکھا ہوا (موجود) ہے و۸۴ اور ہم کو
مَنَعَنَآ اَنْ نُّرْسِلَ بِالْاٰيٰتِ اِلَّآ اَنْ كَذَّبَ بِهَا
معجزات (خاص) کے بھیجنے سے بس یہی امر مانع ہوا کہ پہلے لوگ ان کی تکذیب
الْاَوَّلُوْنَ ؕ وَاٰتَيْنَا ثَمُوْدَ النَّاقَةَ مُبْصِرَةً فَظَلَمُوْا بِهَا ؕ
کر چکے ہیں و۸۵ اور ہم نے (قوم) ثمود کو اونٹنی دی تھی بصیرت کے ذریعہ کے طور پر لیکن انہوں نے (بڑا) ظلم اس کے
وَمَا نُرْسِلُ بِالْاٰيٰتِ اِلَّا تَخْوِيْفًا ﴿٥٩﴾ وَاِذْ قُلْنَا لَكَ
ساتھ کیا و۸۶ اور ہم (ایسے) معجزات کو ڈرانے ہی کے موقع بھیجا کرتے ہیں و۸۷ اور (وہ وقت یاد کیجیے) جب ہم
اِنَّ رَبَّكَ اَحَاطَ بِالنَّاسِ ؕ وَمَا جَعَلْنَا الرُّءْيَا
نے آپ سے کہا تھا کہ آپ کے پروردگار نے تمام لوگوں کو گھیر کر رکھا ہے و۸۸ اور ہم نے جو منظر آپ کو



و۸۰ یعنی تمہارے دیوی دیوتا جن پر تم اتنا سہارا لگائے بیٹھے ہو، یہ اتنا بھی تو نہیں کر سکتے کہ تم سے کسی تکلیف کو دفع کر دیں یا یہ کہ اس کی شدت میں خفت ہی پیدا کر دیں۔ و۸۱ یعنی خود ہی طاعت وعبادت کے ذریعہ سے اللہ کا قرب اور قرب مزید ڈھونڈ رہے ہیں۔ مراد یہاں ملائکہ وجنات اور بعض انبیاء لیے گئے ہیں جنہیں مشرکوں اور مبتلائے شرک اہل کتاب نے درجۂ الوہیت دے رکھا ہے۔ قرآن مجید کہتا ہے کہ یہ بندگان صالح تو اپنے کمال عبدیت وعبودیت کی بناء پر خود ہی ہر طرح تلاش قرب وقرب مزید میں لگے رہتے ہیں۔ اَلْوَسِيْلَةَ۔ وسیلة کے معنی قرب کے ہیں اور یہی یہاں بھی صحابہ، تابعین اور اکابر مفسرین سے مروی ہیں۔ الوسيلة القربة (ابن جریر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) القربة والزلفى (ابن جریر۔ عن قتادة) القربة والزلفة (ابن جریر) و۸۲ مطلب یہ ہوا کہ یہ تمام گڑھے ہوئے خدا خود ہی ہر طرح محتاج ہیں اور معبودیت کی صلاحیت سے بالکل عاری۔ وَيَخَافُوْنَ عَذَابَهٗ۔ یعنی نافرمانی کی صورت میں اس کے عذاب سے بھی ڈرتے رہتے ہیں۔ و۸۳ (قیامت کے دن) یعنی کوئی کافر اگر یہاں بچ بھی گیا تو قیامت کے دن تو بہر حال عذاب شدید سے نہیں بچ سکتا۔ وَاِنْ مِّنْ قَرْيَةٍ۔ بستیوں سے کافروں اور معاندین حق کی آبادیاں مراد ہیں۔ قيل المراد قرى الكفار (کبیر) اِلَّا نَحْنُ مُهْلِكُوْهَا۔ اهلاک سے یہاں مراد اہلاک بالعذاب ہے ورنہ نفس موت وہلاکت تو طبعی اسباب سے مومن وکافر سب کی ہوتی رہتی ہے۔ و۸۴ یعنی ہر کافر کے معذب ہونے کی (وہ دنیا میں ہو یا آخرت میں) صراحت لوح محفوظ میں پہلے ہی سے درج ہے۔ الْكِتٰبِ۔ سے مراد علم الٰہی کی کتاب ہے یعنی لوح محفوظ۔ اى الكتاب الذى كتب فيه كل ما هو كائن وهو اللوح المحفوظ (ابن جریر) و۸۵ یعنی یہ موجودہ منکرین جو فلاں فلاں مخصوص ومتعین معجزوں کی فرمائش کر رہے ہیں ان معجزات کے نزول سے امر مانع بس یہ ہوا ہے کہ ایسے ہی فرمائشی معجزات پہلے، ایسے ہی منکرین کے اصرار پر نازل کئے جا چکے ہیں، لیکن وہ سب بے اثر رہے۔ بِالْاٰيٰتِ۔ اٰیٰت سے مراد منکرین کے طلب کئے ہوئے، فرمائش کئے ہوئے معجزات ہیں۔ الأيات التى اقترحها قريش (بیضاوی) و۸۶ یعنی اس سے بصیرت تو کچھ نہ حاصل کی بلکہ اور الٹا ظلم کر کے اسے مار ہی ڈالا۔ مُبْصِرَةً۔ کے معنی ایک تو خود روشن چیز کے ہیں اور دوسرے اس چیز کو بھی کہتے ہیں جس سے دوسری چیزوں پر روشنی پڑے۔ اى ذات بصيرة يبصرها الغير ويبصربها (روح) فَظَلَمُوْا بِهَا۔ کے معنی یہ بھی ہو سکتے ہیں کہ اس کے ساتھ کفر کیا اور یہ بھی کہ اس کے باعث اپنے اوپر بڑا ظلم کیا۔ اى فكفروا بها اوفظلموا انفسهم بسبب عقرها (بیضاوی) و۸۷ (اور جب قوم ان پر بھی ایمان نہیں لاتی، تو بس معاً عذاب الٰہی کی گرفت میں آ جاتی ہے) بِالْاٰيٰتِ۔ اٰیٰت سے مراد وہی فرمائشی معجزات ہیں۔ اى بالأيٰت المقترحة (بیضاوی) و۸۸ (اپنے احاطۂ علم سے) حق تعالیٰ کی احاطت علمی اسلام کا ایک بنیادی عقیدہ ہے۔ خدائے اسلام مشرکوں کے خدا کی طرح محدود علم والا نہیں۔ اسے بندوں کے سارے حالات کا علم ہے ان کے حال کا بھی، استقبال کا بھی۔ اى علماً كما رواه غير واحد عن ابن عباسؓ (روح)

الَّتِیْٓ اَرَیْنٰكَ اِلَّا فِتْنَةً لِّلنَّاسِ وَالشَّجَرَةَ الْمَلْعُوْنَةَ

دکھلایا تھا اسے ہم نے لوگوں کی آزمائش کا سبب بنا دیا و۸۹ اور اس درخت کو بھی جس پر قرآن میں

فِی الْقُرْاٰنِ ؕ وَنُخَوِّفُهُمْ ۙ فَمَا یَزِیْدُهُمْ اِلَّا طُغْیَانًا

لعنت آئی ہے و۹۰ اور ہم لوگوں کو ڈراتے تو رہتے ہیں لیکن ان کی بڑی سرکشی بڑھتی ہی

كَبِیْرًا ﴿۶۰﴾ ع وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓىِٕكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا

چلی جاتی ہے و۹۱ اور (وہ وقت بھی قابل ذکر ہے) جب ہم نے فرشتوں سے کہا آدم کے آگے جھکو سو وہ (سب)

اِلَّآ اِبْلِیْسَ ؕ قَالَ ءَاَسْجُدُ لِمَنْ خَلَقْتَ طِیْنًا ﴿۶۱﴾ ج

جھکے ہاں ابلیس نہ جھکا وہ بولا کہ کیا میں اس کے آگے جھکوں جسے تو نے مٹی سے بنایا ہے؟ و۹۲

قَالَ اَرَءَیْتَكَ هٰذَا الَّذِیْ كَرَّمْتَ عَلَیَّ ز لَىِٕنْ

(اور) وہ بولا بھلا دیکھ تو یہ شخص جس کو تو نے مجھ پر فوقیت دے رکھی ہے اگر تو نے

اَخَّرْتَنِ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَةِ لَاَحْتَنِكَنَّ ذُرِّیَّتَهٗٓ اِلَّا

مجھے مہلت دے دی روز قیامت تک تو میں اس کی (ساری) اولاد کو اپنے بس میں کر لوں گا بجز

قَلِیْلًا ﴿۶۲﴾ قَالَ اذْهَبْ فَمَنْ تَبِعَكَ مِنْهُمْ فَاِنَّ

ایک قدرے قلیل (گروہ کے) و۹۳ ارشاد ہوا چل نکل، جو کوئی بھی ان میں سے تیری راہ پر چلے گا سو بے شک

جَهَنَّمَ جَزَآؤُكُمْ جَزَآءً مَّوْفُوْرًا ﴿۶۳﴾ وَاسْتَفْزِزْ

تم (سب) کے لئے سزائے جہنم سزا ہے پوری و۹۴ اور ان میں سے جس جس پر

مَنِ اسْتَطَعْتَ مِنْهُمْ بِصَوْتِكَ وَاَجْلِبْ عَلَیْهِمْ

تیرا قابو چلے تو اپنی پکار سے اس کا قدم اکھاڑ دیکھ اور ان پر اپنے

بِخَیْلِكَ وَرَجِلِكَ وَشَارِكْهُمْ فِی الْاَمْوَالِ وَالْاَوْلَادِ

سوار اور پیادے چڑھا لا اور ان سے اپنا ساجھا کر لے مال اور اولاد میں



و۸۹ اشارہ اس واقعۂ اسراء یا معراج کی جانب ہے، جس کا ذکر سورۃ کے بالکل شروع میں آچکا ہے۔ یعنی وہ عجائب قدرت جو ہم نے آپ کو شب کے سفر بیت المقدس میں دکھا دیئے تھے۔ وهی ما رأى فی لیلة الاسراء من العجائب (بحر) المراد بها ما اراه الله تعالٰی لیلة الاسراء وهو قول اکثر المفسرین (کبیر) المراد بالرؤیا ما عاینه ﷺ لیلة اسری به من العجائب السماویة والارضیة کما اخرجه البخاری والترمذی والنسائی وجماعة عن ابن عباسؓ (روح) الرُّءْيَا۔ رؤیا کے عام معنٰی تو خواب ہی کے ہیں۔ الرؤیا ما یری فی المنام (راغب) والمشهور اختصاصها لغة بالمنامیة وبذٰلک تمسک من زعم ان الاسراء کان مناماً (روح) الرویا ما رایته فی منامک (قاموس۔لسان) لیکن رویت مطلق بھی اس سے مراد ہو سکتی ہے۔ جس کے تحت میں چشم بیداری کے منظر بھی آجاتے ہیں اور جمہور کے خیال میں وہی یہاں مراد ہیں۔ وهی عند کثیر بمعنی الرویة مطلقاً (روح) قال الجمهور هی رؤیا عین ویقظة (بحر) فِتْنَةً لِّلنَّاسِ۔ یعنی کسی نے تصدیق کیا۔ اور کسی نے خارق عادت جان کر تکذیب کی۔ و۹۰ یعنی شجر زقوم جو دوزخ میں ہوگا۔ قرآن میں اس کا ذکر ان الفاظ میں آیا ہے۔ ان شجرة الزقوم طعام الاثیم. طلعها کانه رءوس الشیاطین۔ روی عن ابن عباس والحسن والسدی وابراهیم وسعید بن جبیر ومجاهد وقتادة والضحاک انه اراد شجرة الزقوم (جصاص) والمراد بها کما روی البخاری وخلق کثیر عن ابن عباس شجرة الزقوم (روح) الْمَلْعُوْنَةَ۔ لعنت سے مراد ہے مذمت۔ العرب تقول لکل طعام مکروه ضار انه ملعون (کبیر) یہ بھی کہا گیا ہے کہ ملعون سے مراد اس کا ثمر ملعون ہے یا وہ ملعون کافر ہیں جو اس پھل کو کھائیں گے۔ فاراد انه ملعون اکلها (جصاص) المراد لعن الکفار الذین یاکلونها (کبیر) والمراد یلعنها لعن طاعمها من الکفرة (روح) و۹۱ چنانچہ ۱ھ محمدی کی پہلی صدی کے بڑے روشن خیال ابوجہل نے (ٹھیک آج کے "روشن خیالوں" کے انداز میں) شجر زقوم کا ذکر سن کر تمسخر واستہزا کے لہجہ میں کہا تھا کہ آگ کے شعلوں کے درمیان کوئی درخت رہ کیسے سکتا ہے؟ — گویا عالم آخرت اور جہنم کے قوانین طبعی بھی بالکل عالم ناسوت کے قوانین کی نقل ہوں گے! وَنُخَوِّفُهُمْ۔ یعنی انہیں آیات واحکام قرآنی کے ذریعہ سے ہم ڈراتے رہتے ہیں۔ و۹۲ (درآنحالیکہ مٹی کا بنا ہوا مخلوق مجھ جیسے آتشیں مخلوق سے کہیں پست ہوتا ہے) اس ابلیسی منطق کی پردہ دری ان تفسیری حاشیوں میں بیشتر کی جا چکی ہے۔ اس کے استدلال منطقیانہ کے صغرٰی کبرٰی دونوں غلط ہیں۔ نہ تو یہی ثابت ہے کہ مٹی ہر حال میں آگ سے پست تر ہے اور نہ یہ مسلم ہے کہ افضل ہے کسی حال میں بھی غیر افضل کے آگے نہ جھکے! اِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓىِٕكَةِ۔ ملائکہ جو افضل ترین مخلوق اس وقت تک تھے ان کے ضمن میں دوسری مخلوق کا بھی آجانا۔ اسْجُدُوْا۔ سجدہ سے یہاں لغوی نہ کہ اصطلاحی معنٰی کا مراد لیا جانا۔ لِاٰدَمَ۔ آدم کا کعبۃ اللہ کی طرح صرف سمت سجدہ ہونا نہ کہ مسجود ہونا۔ اِبْلِیْسَ۔ ابلیس کا مخلوق ناری وجنی ہونا۔ ان سب پر مفصل حاشیے سورۃ البقرۃ وسورۃ الاعراف میں گزر چکے۔ و۹۳ (اور وہ گروہ مومنین مخلصین کا ہے) یہ ساری گفتگو اس وقت کی ہے، جب ابلیس نافرمانی کی پاداش میں مردود ومطرود ہو چکا ہے۔ اسی لئے اس کے آغاز میں یہ جتانے کو کہ یہ مستقل کلام ہے لفظ قَالَ الگ آیا ہے۔ حالانکہ اوپر سے بھی قول ابلیس ہی کا چلا آرہا ہے۔ لَىِٕنْ اَخَّرْتَنِ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَةِ۔ ابلیس اس کی درخواست کر چکا ہے اور یقین رکھتا ہے کہ درخواست منظور ہو جائے گی۔ لَاَحْتَنِكَنَّ..... قَلِیْلًا۔ انسان کی جسمانی ساخت اور دماغی ترکیب پر نظر کر کے شیطان اپنی فراست سے ابتدا ہی میں سمجھ گیا تھا کہ میں اپنی کوشش اغوا واضلال میں کامیاب ہو جاؤں گا۔ لَاَحْتَنِكَنَّ۔ حنک کے معنٰی پوری طرح چھا جانے اور چھاپ بیٹھنے کے ہیں۔ عبارة عن الاخذ بالکلیة (کبیر) تفسیر احتواء، استیلاء یعنی اپنے ڈھب میں کر لینے ان کے اوپر چھا جانے سے آتی ہے۔ اور اہلاک واستیصال سے بھی نقل ہوئی ہے۔ ای لاستولین (ابن جریر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) ای لاحتوینهم (ابن جریر۔ عن مجاہد) لا ستاصلنهم بالاغواء (کبیر) و۹۴ (تو چاہیے کہ اس سزا کو سن کر اب تو اہل باطل اپنے دلوں میں ڈریں) جَزَآؤُكُمْ۔ کم کے صیغۂ جمع میں شیطان خود اور اس کے سارے پیرو آگئے۔ ای جزاءک وجزاءهم (روح) فاذهب۔ ذهاب سے یہاں مراد پیروں سے جانا ("آنے" کے مقابل) نہیں۔ بلکہ محاورہ میں مراد یہ ہے کہ جا، جو کچھ تیرے بس میں ہے کر دیکھ۔ وهٰذا لیس من الذهاب الذی هو نقیض المجیء وانما معناه امض لشانک الذی اخترته والمقصود التخلیة وتفویض الامر الیه (کبیر) لیس المراد به حقیقة الامر بالذهاب ضد المجیء بل المراد تخلیة، وما سوّلتهٗ نفسه اهانة له کما تقول لمن یخالفک افعل ما ترید (روح)

وَعِدْهُمْ ؕ وَ مَا يَعِدُهُمُ الشَّيْطٰنُ اِلَّا غُرُوْرًا ﴿۶۴﴾ اِنَّ

اوران سے وعدہ کرلے (خوب جھوٹے جھوٹے) اور شیطان تو ان سے بس جھوٹے ہی وعدے کرتا ہے ۹۵ بے شک

عِبَادِیْ لَیْسَ لَكَ عَلَیْهِمْ سُلْطٰنٌ ؕ وَكَفٰى بِرَبِّكَ

جو میرے (خاص) بندے ہیں ان پر تیرا ذرا قابو نہ چلے گا اور آپ کا پروردگار ہی

وَكِیْلًا ﴿۶۵﴾ رَبُّكُمُ الَّذِیْ یُزْجِیْ لَكُمُ الْفُلْكَ فِی الْبَحْرِ

کافی کارساز ہے ۹۶ تمہارا پروردگار تو وہی ہے جو تمہارے لئے سمندر میں کشتی چلاتا ہے

لِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ ؕ اِنَّهٗ كَانَ بِكُمْ رَحِیْمًا ﴿۶۶﴾ وَ اِذَا

تاکہ تم اس کے فضل کی تلاش کرو بے شک وہ تمہارے حق میں بڑی رحمت والا ہے ۹۷ اور جب

مَسَّكُمُ الضُّرُّ فِی الْبَحْرِ ضَلَّ مَنْ تَدْعُوْنَ اِلَّاۤ اِیَّاهُ ۚ

تمہیں سمندر میں تکلیف پہنچتی ہے تو جنہیں تم پکارا کرتے ہو سب غائب ہو جاتے ہیں بجز اللہ کے

فَلَمَّا نَجّٰىكُمْ اِلَى الْبَرِّ اَعْرَضْتُمْ ؕ وَكَانَ الْاِنْسَانُ

پھر جب وہ تم کو خشکی کی طرف بچا لاتا ہے تو تم (پھر) پھر جاتے ہو اور انسان

كَفُوْرًا ﴿۶۷﴾ اَفَاَمِنْتُمْ اَنْ یَّخْسِفَ بِكُمْ جَانِبَ الْبَرِّ اَوْ

بڑا ہی ناشکرا ہے ۹۸ کیا تم اس سے بے فکر ہو گئے ہو کہ وہ تم کو خشکی کی طرف لاکر زمین میں دھنسا دے یا

یُرْسِلَ عَلَیْكُمْ حَاصِبًا ثُمَّ لَا تَجِدُوْا لَكُمْ وَكِیْلًا ﴿۶۸﴾ لا

تم پر کوئی تند ہوا بھیج دے تو تم کسی کو (بھی) اپنا کارساز نہ پاؤ ۹۹

اَمْ اَمِنْتُمْ اَنْ یُّعِیْدَكُمْ فِیْهِ تَارَةً اُخْرٰى فَیُرْسِلَ

کیا تم اس سے بے کھٹکے ہو گئے کہ وہ تمہیں ایک بار پھر اسی (یعنی سمندر کی) طرف لے جائے اور تم پر ہوا کا

عَلَیْكُمْ قَاصِفًا مِّنَ الرِّیْحِ فَیُغْرِقَكُمْ بِمَا كَفَرْتُمْ ۙ لا ثُمَّ

سخت طوفان بھیج دے پھر تمہیں تمہارے کفر کے باعث غرق کر دے اور



۹۵ (تو چاہیے کہ انسان اب اس کے ہتھکنڈوں کو سمجھ کر اس کے دام میں پھنسنے سے باز رہے) بِصَوْتِكَ۔ یعنی اپنے اغواء اور وسوسہ اندازی سے اپنے مخفی پروپیگنڈے سے۔ صوت کا خاص تعلق گانے اور کھیل تماشہ کی آوازوں سے بھی سمجھا گیا ہے۔ روی عن مجاهد انه الغناء واللهو (جصاص) قیل اراد بصوتک الغناء واللهو واللعب (کبیر) یہ بھی کہا گیا ہے کہ جو آواز بھی معصیت وفسق کی جانب لائے یا بلائے وہ سب شیطان ہی کی آواز ہے۔ قال ابن عباسؓ هو الصوت الذی یدعوا به الی معصیة الله و کل صوت دعی به الی النساء فهو من صوت الشیطان (جصاص) وصوته دعاءه الی معصیة الله تعالیٰ (کبیر) وَاَجْلِبْ عَلَیْهِمْ بِخَیْلِكَ وَرَجِلِكَ۔ یعنی ان پر تو اپنا حملہ ہر طرح کر دیکھ۔ خیل اور رجل کے لفظی معنی مقصود نہیں بلکہ محاورہ میں ان سے مراد مطلق لشکر سے ہوتی ہے۔ المراد منه ضرب المثل کما تقول للرجل المجد فی الامر جئتنا بخیلک ورجلک وهٰذا الوجه اقرب (کبیر) گو اگر کوئی یہی سمجھے کہ شیطان سوار ہو کر بھی آتا ہے تو اس کے انتفاء پر بھی کوئی دلیل نہیں۔ یہ تفسیر بھی صحابہ وتابعین سے منقول ہے کہ دنیا میں جو سوار اور جو پیادے بھی معصیت کی راہ میں چلتے ہوئے ملیں، یہ سب شیطان ہی کے سوار اور پیادے ہیں۔ روی عن ابن عباس ومجاهد وقتادة کل راجل وماش الی معصیة الله من الانس والجن فهو من رجل الشیطان وخیله (جصاص) فعلی هٰذا التقدیر خیله ورجله کل من شارکه فی الدعاء الی المعصیة (کبیر) وَشَارِكْهُمْ فِی الْاَمْوَالِ وَالْاَوْلَادِ۔ یعنی ان کے مال اور اولاد کو بھی ذریعۂ گمراہی بنا دیکھ۔ وَعِدْهُمْ۔ یعنی ان کو جھوٹے وعدوں کے خوب سبز باغ دکھا۔ مثلاً یہی کہ فلاں فلاں بات سے کوئی گناہ نہ ہو گا یا یہ کہ ابھی گناہ کرتے ہو تو بے کھٹکے کرتے رہو، بس مرتے وقت توبہ کر لینا — پروپیگنڈے کے فن کا تو شیطان استادِ اعظم ہے۔ ۹۶ (تو ایسوں کو فکر وتردد ہی کیا۔ بس وہ اپنا تعلق عبدیت ہمارے ساتھ جوڑے رکھیں، ہم خود ہی ان کی ہر حفاظت شیطان کے حملوں سے کرتے رہیں گے اس مردود میں قوت ہی کتنی ہے) آیت سے ضمناً ان مذاہب کی بھی تردید ہو گئی جنہوں نے شیطان کو بھی خدا ہی کی طرح قوت وطاقت کا مستقل مالک سمجھا، اور اہرمن نام دے کر اسے بدی کا خدا مانا ہے۔ اِنَّ ..... سُلْطٰنٌ۔ مومنین مخلصین کی تسکین وتسلی کے لئے ایک بار پھر اس حقیقت کی وضاحت کر دی گئی کہ ڈرنے کے قابل تو صرف خالق ومالک کی نافرمانی ہے۔ شیطان مردود میں قوت ہی کتنی ہے۔ عِبَادِیْ۔ یعنی وہ بندے جو اپنے تعلق عبدیت کو اللہ کے ساتھ جوڑے ہوئے ہیں۔ المراد اهل العقل والعلم والایمان (کبیر) عباد کی اضافت جو ضمیر متکلم حق تعالیٰ کی جانب ہے۔ بندوں کی عزت افزائی کے لئے ہے۔ الاضافة للتعظیم (روح) ۹۷ (چنانچہ یہ سامان بھی تمہارے نفع وآسائش کے لئے کر دیا ہے) لِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ۔ یعنی تجارت بحری سے نفع حاصل کرو۔ بحری تجارت کا اگر وجوب نہیں تو استحسان تو اس آیت سے صاف نکل رہا ہے — بحری تجارت کا تعلق ذاتی ثروت اور ملی خوشحالی دونوں سے بالکل ظاہر ہے۔ ۹۸ (کہ ایسی جلدی منعم کا انعام واحسان اور اپنا عجز والحاح سب بھول جاتا ہے) ضَلَّ مَنْ تَدْعُوْنَ۔ یعنی وہ دیوی دیوتا جن پر تمہیں اتنا بھروسہ ہوتا ہے۔ اور جنہیں مدد کے لیے پکارتے رہتے ہو، سب گئے گزرے ہوتے ہیں۔ کوئی بھی کام نہیں آتا۔ ۹۹ یعنی ایسا جو اللہ کے مقابلہ میں تمہاری حمایت ونصرت کچھ اور کسی درجہ میں بھی کر سکے۔ اَوْ یُرْسِلَ عَلَیْكُمْ حَاصِبًا۔ ایسی تند ہوا یا طوفانی آندھی چلا دے یا تم پر کنکر پتھر برسا دے۔ اَفَاَمِنْتُمْ...... حَاصِبًا۔ یعنی یہ تمہاری کیسی غفلت ونادانی ہے کہ تم خدا کو شاید صرف سمندر ہی پر قادر سمجھتے ہو، یہ خیال نہیں کرتے کہ عذاب الٰہی کا خشکی میں بھی تو ہر وقت آ جانا ممکن ہے، خواہ نیچے سے یا اوپر سے۔

لَا تَجِدُوْا لَكُمْ عَلَيْنَا بِهٖ تَبِيْعًا ﴿۶۹﴾ وَلَقَدْ كَرَّمْنَا بَنِيْٓ

تم کو اس بات پر ہمارا کوئی پیچھا کرنے والا نہ ملے ف۱۰۰ اور ہم نے بنی آدم کو عزت

اٰدَمَ وَ حَمَلْنٰهُمْ فِي الْبَرِّ وَ الْبَحْرِ وَرَزَقْنٰهُمْ مِّنَ

دی ہے ف۱۰۱ اور ہم نے انہیں خشکی اور دریا (دونوں) میں سوار کیا اور ہم نے ان کو نفیس چیزیں

الطَّيِّبٰتِ وَ فَضَّلْنٰهُمْ عَلٰى كَثِيْرٍ مِّمَّنْ خَلَقْنَا

عطا کیں اور ہم نے ان کو اپنی بہت سی مخلوقات پر بڑی فضیلت

تَفْضِيْلًا ﴿۷۰﴾ يَوْمَ نَدْعُوْا كُلَّ اُنَاسٍ بِاِمَامِهِمْ

دی ہے ف۱۰۲ (یاد رکھو) وہ دن جب ہم تمام انسانوں کو ان کے نامۂ اعمال سمیت بلائیں گے ف۱۰۳

ع ۷

فَمَنْ اُوْتِيَ كِتٰبَهٗ بِيَمِيْنِهٖ فَاُولٰٓئِكَ يَقْرَءُوْنَ

سو جس کسی کو اس کا نامۂ اعمال اس کے داہنے ہاتھ میں ملے گا سو ایسے لوگ اپنا نامۂ اعمال

كِتٰبَهُمْ وَ لَا يُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ﴿۷۱﴾ وَمَنْ كَانَ فِيْ هٰذِهٖٓ

پڑھنے لگیں گے اور ان کا نقصان ذرہ بھر بھی نہ کیا جائے گا ف۱۰۴ اور جو کوئی اس (دنیا) میں

اَعْمٰى فَهُوَ فِي الْاٰخِرَةِ اَعْمٰى وَ اَضَلُّ سَبِيْلًا ﴿۷۲﴾

اندھا رہے گا سو وہ آخرت میں بھی اندھا رہے گا اور راہ سے بالکل بھٹکا ہوا ف۱۰۵

وَ اِنْ كَادُوْا لَيَفْتِنُوْنَكَ عَنِ الَّذِيْٓ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ

اور یہ (کافر) آپ کو اس سے بچلا یا ہی چاہتے تھے جو ہم آپ پر وحی کر چکے ہیں تاکہ آپ

لِتَفْتَرِيَ عَلَيْنَا غَيْرَهٗ ۖ وَ اِذًا لَّاتَّخَذُوْكَ خَلِيْلًا ﴿۷۳﴾

اس (حکم وحی) کے سوا ہم پر کوئی بات گڑھ لیں اور وہ اس حالت میں آپ کو گاڑھا دوست بنا لیتے ف۱۰۶

وَ لَوْلَآ اَنْ ثَبَّتْنٰكَ لَقَدْ كِدْتَّ تَرْكَنُ اِلَيْهِمْ

اور اگر ہم نے آپ کو ثابت قدم نہ رکھا ہوتا تو آپ قریب تھا کہ ان کی طرف قدرے



ف۱۰۰ یعنی تمہارے اس غرقابی پر ہم سے نہ بدلہ لے سکے نہ کوئی باز پرس کر سکے۔ ف۱۰۱ (اور اسے ایک معزز مخلوق بنایا ہے) بعض ادیان باطل خصوصاً یہودیت ونصرانیت کی طرح اسلام کا یہ عقیدہ ہرگز نہیں کہ انسان ایک ذلیل ترین مخلوق ہے، جسے پیدا کر کے اس کا خالق خود پچھتایا! ملاحظہ ہو توریت:۔ ''اور خداوند نے دیکھا کہ زمین پر انسان کی بدی بہت بڑھ گئی اور اس کے دل کے تصور اور خیال روز بروز صرف بد ہی ہوتے ہیں۔ تب خداوند زمین پر انسان کے پیدا کرنے سے پچھتایا اور نہایت دلگیر ہوا۔ اور خداوند نے کہا کہ میں انسان کو جسے میں نے پیدا کیا روئے زمین پر سے مٹا ڈالوں گا۔ انسان کو بھی اور حیوان کو بھی اور کیڑے مکوڑے اور آسمان کے پرندوں تک۔ کیونکہ میں ان کے بنانے سے پچھتاتا ہوں'' (پیدائش۔ ۶:۶) آیت نے یہ بات صاف کر دی کہ خلقۃً و فطرۃً ہر انسان معزز ومکرم ہی بنا کر دنیا میں بھیجا جاتا ہے اور اب یہ اس کے اختیار میں ہے کہ وہ کفر ومعصیت کی راہ اختیار کر کے اپنے کو انتہائی پستیوں میں ڈال دے۔ امام شافعی علیہ الرحمۃ نے یہیں سے یہ استدلال کیا ہے کہ آدمی موت سے نجس نہیں ہو جاتا۔ ولہٰذا استدل الامام الشافعی بالأیۃ علٰی عدم نجاسۃ الأدمی بالموت (روح) ف۱۰۲ انسان بجائے خود ایک معزز ومکرم ہستی ہے، اور بیشتر مخلوقات سے افضل، یہ تو نص قرآنی ہی سے ثابت ہو گیا۔ لیکن بعض نے کثیر کو کل کے معنی میں لے کر انسان کو حق تعالٰی کی افضل ترین مخلوق ہونے پر بھی استدلال کیا ہے۔ حَمَلْنٰهُمْ فِي الْبَرِّ وَ الْبَحْرِ۔ یعنی جانوروں پر اور کشتیوں پر دونوں پر سوار کرایا اور جاندار و بے جان دونوں طرح کی سواریاں اسے عنایت کیں —— الفاظ قرآنی کا عموم جاندار اور بے جان، ہر قسم کی سواری، ہر قسم کے مشینی آلۂ نقل وحرکت موٹر، لاری، ریل، موٹر کشتی، دخانی جہاز وغیرہ سب کو شامل ہے۔ ف۱۰۳ (میدان حشر میں حساب کتاب کے لیے) امام کی تشریح یہاں عام طور پر یہی سمجھی گئی ہے۔ الامام ما عمل و املٰی فکتب علیہ (ابن جریر۔ عن ابن عباس) ای بکتابہم الذی فیہ اعمالہم (ابن جریر۔ عن الحسن) قال ابن عباس و الحسن والضحاک امامہ کتاب عملہ (جصاص) لیکن دوسرے معنی یہ بھی اکابر ہی سے مروی ہیں کہ انسان گروہ در گروہ اپنے پیشواؤں اور لیڈروں یا اپنے زمانہ کے انبیاء کے ساتھ بلائے جائیں گے۔ قال مجاہد و قتادۃ امامہ نبیہ (جصاص) قال ابو عبیدۃ بمن کانوا یاتمون بہ فی الدنیا (جصاص) اور امام ابن جریر نے ترجیح اسی دوسرے مفہوم کو دی ہے۔ فان الاغلب من استعمال العرب الامام فی ما ائتم و اقتدی بہ (ابن جریر) ف۱۰۴ یعنی ان کے ایمان واعمال کے اجر میں کمی ذرا بھی نہ کی جائے گی۔ چاہے زیادتی جتنی بھی کر دی جائے۔ فَمَنْ...... كِتٰبَهُمْ۔ حدیث میں تفصیل یہ بیان ہوئی ہے کہ میدان حشر میں لوگوں کے نامۂ اعمال ان کے ہاتھوں میں اڑ اڑ کر پہنچیں گے۔ جنتی کے داہنے ہاتھ میں اور جہنمی کے بائیں ہاتھ میں —— تو داہنے ہاتھ میں پانے والے جلدی جلدی انہیں پڑھنے ہی لگیں گے خوش ہو کر کہ اب پروانۂ مغفرت تو مل ہی گیا۔ ف۱۰۵ یہاں ایک بار اور اس حقیقت کو واضح کر دیا گیا ہے کہ حشر میں جو کچھ بھی ہو گا، اسی دنیا ہی کے اعمال کا پورا ظہور اور صرف نتائج وثمرات کا تحقق ہو گا۔ کوئی اور نئی بات نہ ہو گی —— آخرت ناسوت ہی کے تکملہ کا نام ہے۔ وَمَنْ كَانَ فِيْ هٰذِهٖٓ اَعْمٰى۔ یعنی جو کوئی اس دار العمل میں اپنی آنکھیں راہ نجات کی طرف سے اندھی رکھے گا۔ فَهُوَ فِي الْاٰخِرَةِ اَعْمٰى۔ سو ایسا شخص دار الجزاء میں جمال حق کی دید سے اور جنت کے نظاروں سے محروم رہے گا۔ ف۱۰۶ (گو اس صورت میں آپ حمایت الٰہی ونصرت الٰہی کے دامن سے نکل جاتے) روایتیں اپنی تفصیلات میں مختلف ہیں، لیکن اتنا جزو سب میں مشترک ہے کہ قبیلہ بنی ثقیف یا کہیں اور کے کچھ کافروں نے آ کر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کی کہ اگر آپ فلاں فلاں احکام میں ہمارے لیے تخفیف کر دیں تو ہم ابھی مسلمان ہوئے جاتے ہیں۔ آپ کو ان کے ایمان کی طمع سے خیال کچھ ایسا ہی پیدا ہو چلا تھا کہ اتنے میں نزول وحی نے فیصلہ ان کے برخلاف صادر کر دیا۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ف۱۰۷ (اس لیے کہ وہ طمع ایمان لانے کی دلا رہے تھے۔ اور آپ اس کے حریص ہیں) لَوْلَآ اَنْ ثَبَّتْنٰكَ۔ خطاب نبی معصوم سے ہو رہا ہے کہ اگر ہم نے آپ کو ثابت قدم نہ رکھا ہوتا — لیکن ثابت قدم کیسے نہ رکھا ہوتا۔ یہ ثابت قدمی تو فرع ہے معصومیت کی، اور معصومیت لازمۂ نبوت ہے۔ لَقَدْ كِدْتَّ...... قَلِيْلًا۔ بعض نے آیت کو کسی درجہ میں قادح عصمت سمجھا ہے۔ حالانکہ آیت کے الفاظ اس کے عکس پر دلالت کر رہے ہیں۔ آپ کا رکون (جھکاؤ) اول تو ہوا ہی نہیں، صرف قرب رکون (كِدْتَّ تَرْكَنُ) مذکور ہے اور وہ بھی صرف مرتبہ اولین (شَيْئًا قَلِيْلًا) کے لحاظ سے — گویا رکون ہی نہیں صرف وسوسۂ رکون! اور پھر وہ بھی ہونے کہاں پایا؟ لَوْلَآ اَنْ ثَبَّتْنٰكَ کی زنجیر عصمت نے اتنا بھی ہلنے کا موقع کب دیا؟ غرض یہ کہ یہ ارشاد الٰہی بطور الزام نہیں بلکہ یہ تو آپ کی صرف کمال حرص ایمانی کا مظہر ہے، اور بہ قول مفسر تھانوی ؒ ''یہ ارشاد عتاب نہیں بلکہ اظہار محبوبیت ہے کہ آپ ایسے محبوب ہیں کہ ہم نے رکون قلیل کے قرب سے بھی آپ کو بچالیا'' فقہاء نے آیت سے متعدد مسئلوں کا استنباط کیا ہے، مثلاً یہ کہ (۱) شر ذریعۂ خیر نہیں بن سکتا خیر کے ذرائع و وسائل کو بھی خیر ہی ہونا چاہیے۔ (۲) احکام شریعت کسی قیمت پر بھی نرم نہیں کیے جاسکتے ورنہ شریعت خداوندی کا مصلحت انسانی کے تابع ہو جانا لازم آتا ہے۔ (۳) ارتکاب شر بشر ہی کی شامت سے ہوتا ہے جیسا کہ ارشاد ہوا تم جھکنے کے قریب تھے لَقَدْ كِدْتَّ تَرْكَنُ اِلَيْهِمْ (۴) توفیق خیر حق تعالیٰ ہی کی طرف سے ہوتی ہے، جیسا کہ ارشاد ہوا، ہم نے ثابت قدم رکھا۔ ثَبَّتْنٰكَ۔ (۵) انبیاء معصوم ہوتے ہیں۔ حق تعالیٰ ان کا محافظ رہتا ہے۔ مرشد تھانوی ؒ نے فرمایا کہ آیت اس باب میں نص ہے کہ حضرات انبیاء کا بھی محافظ حق تعالیٰ ہی ہے۔ محض ان کی قوت قدسیہ کافی نہیں تو دوسروں کو اپنی محفوظیت اور اپنی نسبت باطن کی قوت پر کب اعتماد ہو سکتا ہے، جب کہ ان کی خود نسبت ہی کے وجود میں گفتگو کی گنجائش ہے۔

ف۱۰۸ (مگر آپ چونکہ معصوم ہیں اور ثابت قدم رہے اس لیے قرب میلان بھی نہیں ہوا۔ اور ان وعیدوں سے بھی بالکل بچ گئے) فقہاء نے یہاں سے یہ مسئلہ استنباط کیا ہے کہ علماء و خواص پر جاہل عوام سے سخت تر گرفت ہوگی۔ مباح ان کی شان سے بعید اور مکروہ ان کے حق میں سزاوار وعید ہو جاتا ہے۔ اِذًا یعنی اگر اس میلان و رجحان کا ترتب و تحقق ہو جاتا جو کہ نہیں ہوا — وہ صورت حال اگر ہو جاتی جس کی ابھی نفی کی جا چکی ہے۔ اردو مصرعہ ''جن کے رتبے ہیں سوا ان کو سوا مشکل ہے'' اور فارسی مقولہ ''نزدیکاں را بیش بود حیرانی'' ان ہی مقامات کے ترجمان ہیں۔ رسول کا مرتبہ جتنا اونچا ہوتا ہے، اسی نسبت سے گرفت بھی سخت تر رکھی گئی ہے۔ والسبب فی تضعیف ھذا العذاب ان اقسام نعم اللّٰہ تعالیٰ فی حق الانبیاء علیہم السلام اکثر فکانت ذنوبھم اعظم فکانت العقوبۃ المستحقۃ علیھا اکثر (کبیر)

ف۱۰۹ یعنی انہیں بھی مہلت نہ ملنے پاتی، اور یہ بھی زمانہ قریب میں عذاب الٰہی کی گرفت میں آجاتے۔ وَ اِنْ...... مِنَ الْاَرْضِ۔ ملک عرب میں آپ کے قدم اکھیڑ دینا خواہ جبر سے ہوتا یا مکر سے — بعض نے یہاں کافروں سے مراد یہود سے لی ہے۔ انہوں نے آپ سے کہنا شروع کیا تھا کہ انبیاء کی سرزمین تو شام ہے، یہ آپ حجاز میں کیسے پڑے ہوئے ہیں۔ وہیں چلے جائیے۔ اور بعض نے مراد قریش سے لی ہے کہ وہی مکہ معظمہ سے آپ کے اخراج کے درپے تھے۔ بہرحال وہ مخالفین معاندین میں سے خواہ مشرکین خواہ یہود، دیکھا تو یہ گیا، اور یہ کوئی بہت بڑی مدت کے بعد نہیں، چند ہی سال کے اندر، کہ سارے جزیرۃ العرب میں اس سرے سے اس سرے تک نہ کوئی مشرک رہ گیا نہ یہودی۔ سب کے سب اُمّی محمد کی رسالت کے کلمہ پڑھنے والے رہ گئے۔ اِذًا یعنی اگر ایسا کافروں کے حسب خواہش واقع ہو گیا ہوتا، جو نہیں ہوا۔ خِلٰفَكَ۔ خلاف یہاں بَعْد کے معنٰی میں ہے۔ ای بعدک (روح) زعم الاخفش ان خلفک فی معنی خَلْفک (کبیر)

ف۱۱۰ یعنی جب ان کی قوم نے ان پیغمبران برحق کو اپنے اور ان کے وطن سے نکال دیا، تو خود ان منکروں کو بھی چین سے رہنا نصیب نہ ہوا۔ سُنَّةَ۔ جملہ کی ترکیب مقدر یوں سمجھی گئی ہے۔ سَنَّ اللّٰہ ذٰلک سُنَّۃً اور سُنَّةَ کا نصب مصدر تاکیدی کا نصب مانا گیا ہے۔ نصبت نصب المصدر المؤکد ای سَنَّ اللّٰہ ذٰلک سنۃ (کشاف)

ف۱۱۱ یعنی صابرین مطیعین کی مدد و نصرت اور منکرین کی مغلوبی و پامالی تو ہمارا قطعی قانون ہے۔ آپ اس باب میں کوئی شک و تردد لائیں ہی نہیں۔ لِسُنَّتِنَا۔ یہ سنت ہے سنت الٰہی ہی، جیسا کہ اس جزء میں بالکل صاف ارشاد ہوا ہے اور اس کے قبل جو سُنَّةَ کی اضافت رُسُلِنَا کے ساتھ آئی ہے تو اس سے مراد صرف یہ ہے کہ یہ سنت الٰہی رسولوں کے باب میں ہے۔ فالسنۃ للّٰہ عزوجل و اضیفت للرسل علیہم السلام لانھا سنۃ لاجلھم (روح)

ف۱۱۲ وقت کی قدرتی تقسیم حرکت آفتاب کے تابع ہے، اور قرآن مجید نے اس کو اوقات عبادت کے لیے معیار قرار دیا ہے — قرآن کا ''اسٹینڈرڈ ٹائم'' یہی ہے، ہر ''گرینچ ٹائم'' و ''مدراس ٹائم'' سے بے نیاز۔ الصَّلٰوةَ سے مراد ظاہر ہے کہ نماز مفروضہ ہے اور اسی نماز فرض کے اوقات کا بیان ہو رہا ہے۔ دُلُوْك کے مطلق معنی جھکاؤ یا میلان کے ہیں۔ معنی الدلوک فی کلام العرب ھو المیل (ابن جریر) عن ابن عباسؓ و ابی برزۃ الاسلمی و جابر و ابن عمر دلوک الشمس میلھا و کذلک روی عن جماعۃ من التابعین قال ابو بکر ھؤلآء الصحابۃ قالوا ان الدلوک المیل و قولھم مقبول فیہ لانھم من اھل اللغۃ (جصاص) و قال ابن عباسؓ و ابن عمر و جابر ھو زوال الشمس و ھو قول عطاء و قتادۃ و مجاھد والحسن و اکثر التابعین (معالم) دلوک



شَيْئًا قَلِيْلًا ﴿۷۴﴾ اِذًا لَّاَذَقْنٰكَ ضِعْفَ الْحَيٰوةِ
قلیل جھک چلتے ف۱۰۷ اس حالت میں ہم آپ کو دو گنا عذاب چکھاتے زندگی میں بھی
وَ ضِعْفَ الْمَمَاتِ ثُمَّ لَا تَجِدُ لَكَ عَلَيْنَا نَصِيْرًا ﴿۷۵﴾
اور (بعد) موت بھی پھر آپ ہمارے مقابلہ میں کسی کو بھی مددگار نہ پاتے ف۱۰۸
وَ اِنْ كَادُوْا لَيَسْتَفِزُّوْنَكَ مِنَ الْاَرْضِ لِيُخْرِجُوْكَ
اور قریب تھا کہ یہ (کافر) اس سرزمین سے آپ کے قدم اکھیڑ دیں تاکہ آپ کو اس سے نکال
مِنْهَا وَ اِذًا لَّا يَلْبَثُوْنَ خِلٰفَكَ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿۷۶﴾ سُنَّةَ
دیں اور اس حالت میں یہ بھی آپ کے بعد بہت کم ٹھہرنے پاتے ف۱۰۹ (جیسا کہ ہمارا) دستور
مَنْ قَدْ اَرْسَلْنَا قَبْلَكَ مِنْ رُّسُلِنَا وَ لَا تَجِدُ لِسُنَّتِنَا
ان کے باب میں رہا ہے جنہیں آپ کے قبل ہم نے اپنا رسول بنا کر بھیجا تھا ف۱۱۰ اور آپ ہمارے (اس) دستور میں
تَحْوِيْلًا ﴿۷۷﴾ اَقِمِ الصَّلٰوةَ لِدُلُوْكِ الشَّمْسِ اِلٰى غَسَقِ
کوئی تبدیلی نہ پائیں گے ف۱۱۱ نماز ادا کیا کیجیے آفتاب ڈھلنے (کے بعد) سے رات کے اندھیرے ہونے تک ف۱۱۲
الَّيْلِ وَ قُرْاٰنَ الْفَجْرِ ؕ اِنَّ قُرْاٰنَ الْفَجْرِ كَانَ
اور صبح کی نماز بھی ف۱۱۳ بے شک صبح کی نماز حضوری کا
مَشْهُوْدًا ﴿۷۸﴾ وَ مِنَ الَّيْلِ فَتَهَجَّدْ بِهٖ نَافِلَةً لَّكَ ۖ
وقت ہے ف۱۱۴ اور رات کے کچھ حصہ میں بھی۔ سو اس میں تہجد پڑھ لیا کیجیے (جو) آپ کے حق میں زائد چیز ہے ف۱۱۵
عَسٰٓى اَنْ يَّبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا ﴿۷۹﴾ وَ قُلْ
عجب کیا کہ آپ کا پروردگار آپ کو مقام محمود میں جگہ دے ف۱۱۶ اور آپ کہتے رہیے کہ
رَّبِّ اَدْخِلْنِيْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّ اَخْرِجْنِيْ
اے میرے پروردگار مجھے پہنچائیو پہنچانے کے وقت خوبی کے ساتھ ف۱۱۷ اور مجھے نکالتے وقت

ع ۸

مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّيْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا

خوبی سے نکالیو ف۱۱۸ اور مجھے اپنے پاس سے غلبہ دیجیو (اپنی) نصرت کے ساتھ

نَّصِيْرًا (۸۰) وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ؕ اِنَّ

ملا ہوا ف۱۱۹ اور آپ کہہ دیجیے کہ حق (بس اب) آ ہی گیا اور باطل مٹ گیا بے شک

الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا (۸۱) وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ

باطل تھا ہی مٹنے والا ف۱۲۰ اور ہم قرآن میں ایسی چیزیں نازل کرتے ہیں جو

شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۙ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ

ایمان والوں کے حق میں شفا اور رحمت ہیں اور ظالموں کا اس سے اور نقصان ہی

اِلَّا خَسَارًا (۸۲) وَاِذَآ اَنْعَمْنَا عَلَى الْاِنْسَانِ اَعْرَضَ

بڑھتا ہے ف۱۲۱ اور جب ہم انسان کو کوئی نعمت عطا کرتے ہیں تو وہ منہ موڑ لیتا ہے

وَنَاٰ بِجَانِبِهٖ ۚ وَاِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ كَانَ يَـُٔوْسًا (۸۳) قُلْ

اور اپنی کروٹ پھیر لیتا ہے اور جب اسے کوئی تکلیف پہنچتی ہے تو ناامید ہو جاتا ہے ف۱۲۲ آپ کہہ دیجیے

كُلٌّ يَّعْمَلُ عَلٰى شَاكِلَتِهٖ ؕ فَرَبُّكُمْ اَعْلَمُ بِمَنْ هُوَ

کہ ہر شخص اپنے اپنے طریقہ پر کام کرتا ہے تمہارا پروردگار ہی خوب جانتا ہے کہ کون

اَهْدٰى سَبِيْلًا (۸۴) ع وَيَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الرُّوْحِ ؕ قُلِ

صحیح تر راستہ پر ہے ف۱۲۳ اور آپ سے یہ روح کی بابت پوچھتے ہیں ف۱۲۴ آپ کہہ دیجیے

الرُّوْحُ مِنْ اَمْرِ رَبِّيْ وَمَآ اُوْتِيْتُمْ مِّنَ الْعِلْمِ اِلَّا

کہ روح میرے پروردگار کے حکم سے (بنی) ہے ف۱۲۵ اور تمہیں علم تو بس تھوڑا ہی

قَلِيْلًا (۸۵) وَلَئِنْ شِئْنَا لَنَذْهَبَنَّ بِالَّذِيْٓ اَوْحَيْنَآ

دیا گیا ہے ف۱۲۶ اور اگر ہم چاہیں تو جو وحی ہم نے آپ کی طرف کی ہے وہ سلب



الشمس ہو زوالھا من کبد و ہو اختیار الاکثرین من الصحابۃ و التابعین (کبیر) دُلُوْكِ الشَّمْسِ۔ آفتاب ڈھلنے کے دو درجہ ہوتے ہیں۔ ایک تو اس کا عروج نصف النہار سے پستی کی طرف مائل ہونا۔ جسے عام بول چال میں دوپہر کہتے ہیں۔ دوسرے اس کا بالکل ڈھل کر افق پر نظر کے مقابل آ جانا جسے عام بول چال میں سہ پہر کہتے ہیں۔ اوقات کی اسی قدرتی تقسیم کی مناسبت سے دو نمازیں ظہر وعصر کی تجویز ہوئیں۔ غَسَقِ الَّيْلِ۔ ٹھیک اسی طرح شب کے اندھیرے کے بھی دو درجہ ہیں۔ ایک یہ کہ سورج افق سے غائب ہو جائے۔ خواہ روشنی باقی ہو۔ دوسرے یہ کہ تاریکی خوب اچھی طرح پھیل جائے۔ انہیں دو قدرتی وقتوں کی مناسبت سے رات کی نمازیں بھی دو یعنی مغرب وعشاء کی قرار پائیں۔ غسق اللیل ہو اقبالہ و دنوہ بظلامہ (ابن جریر) لِدُلُوْكِ میں ل سببیت کا ہے بعض نے بعد کے معنی میں بھی لیا ہے۔ قال الواحدی اللام لام الاجل والسبب (کبیر) واللام فی لدلوک قالوا بمعنی بعد (بحر) لِدُلُوْكِ...... الَّيْلِ۔ چاروں نمازوں کے وقت کی ابتداء اور انتہاء، آغاز وختم دونوں کا بیان اس میں آ گیا۔ بیان لمبدأ الوقت و منتہاہ (بیضاوی) کانت الأیۃ جامعۃ لمواقیت الصلاۃ کلھا فدلوک الشمس یتناول صلاۃ الظھر والعصر والی غسق اللیل یتناول المغرب والعشاء و قرآن الفجر ہو صلاۃ الصبح (معالم) ف۱۱۳ قُرْاٰنَ الْفَجْرِ۔ قرآن یہاں نماز کے معنی میں ہے۔ یا قراءت قرآن کے معنی میں۔ اور اس سے بھی مراد نماز ہی ہے۔ یعنی صلاۃ الصبح (ابن جریر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) ای صلاۃ الصبح (ابن جریر۔ عن مجاہد) صلاۃ الفجر سمیت قرآنا (مدارک) اجمعوا علی ان المراد منہ صلاۃ الصبح (کبیر) تقدیر کلام یوں سمجھی گئی ہے۔ اقم قرآن الفجر۔ وانتصابہ بالعطف علی الصلاۃ والتقدیر اقم الصلاۃ و اقم قرآن الفجر (کبیر) ف۱۱۴ (فرشتوں کی) یہ تفسیر تو دو حدیث میں آ گئی ہے کہ یہ وہ نماز ہے کہ اس کے وقت رات کے فرشتوں اور دن کے فرشتوں دونوں کی حاضری ہوتی ہے۔ عن النبی ﷺ قال تشھدہ ملائکۃ اللیل وملائکۃ النھار (ابن جریر۔ عن ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ) ف۱۱۵ یعنی یہ ان پانچ نمازوں کے علاوہ۔ فرض یہ نہیں، ہے زائد ہی لیکن آپ اسے بھی پڑھتے رہیے۔ نَافِلَةً لَّكَ۔ قال قتادۃ تطوعا وفضیلۃ (جصاص) قال مجاہد وانما کانت نافلۃ للنبی ﷺ لانہ قد غفر لہ ما تقدم من ذنبہ وما تاخر فکانت طاعاتہ نافلۃ ای زیادۃ فی الثواب ولغیرہ کفارۃ لذنوبہ (جصاص) فَتَهَجَّدْ۔ تہجد وہ نماز ہے جو شب میں سوتے سوتے اٹھ کر پڑھی جائے۔ التھجد فی اللغۃ السھر للصلاۃ اولذکر اللہ وقیل التھجد التیقظ بما ینفی النوم (جصاص) التھجد التیقظ والسھر بعد نومۃ من اللیل (ابن جریر) مِنَ الَّيْلِ۔ من تبعیضیہ ہے۔ یعنی رات کے کچھ حصہ میں۔ ای بعض اللیل (کشاف) نماز تہجد کا پُرمشقت ہونا ظاہر ہی ہے لیکن اجر وصلہ بھی اسی درجہ کا ہے۔ احادیث اس کی فضیلتوں سے لبریز ہیں۔ اور رسول اللہ ﷺ کے لئے تو اس حکم کے بعد یہ نماز تہجد لازمی ہو گئی تھی۔ خواہ بہ طور فرض زائد کے، خواہ بطور نفل کے والمعنی ان التھجد زیدلک علی الصلوات المفروضۃ غنیمۃ لک اوفریضۃ علیک خاصۃ دون غیرک لانہ تطوع لھم (مدارک) بِهٖ۔ ضمیرہ القرآن کی جانب ہے۔ الھاء فی بہ کنایۃ عن قرآن الفجر (جصاص) والتقدیر فتھجد بالقرآن فی الصلٰوۃ (بحر) ف۱۱۶ احادیث میں آتا ہے کہ یہ مقام شفاعت کبریٰ کا ہے۔ مقام الشفاعۃ (ابن جریر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) ای مقام الشفاعۃ یوم القیامۃ (ابن جریر۔ عن الحسن) وھو مقام الشفاعۃ عند الجمھور (مدارک) وعن ابی ھریرۃ عن النبی ﷺ قال ھو المقام الذی اشفع لامتی فیہ (ابن کثیر عن الامام احمد) عَسٰى جب اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہوتا ہے تو اس کے معنی میں شک نہیں یقین پیدا ہو جاتا ہے۔ عسٰی من اللہ تعالٰی واجب (معالم) ف۱۱۷ یعنی جب ہجرت کا وقت آئے تو مجھے اس دار الہجرت میں خیر وراحت کے ساتھ اتاریو۔ اَدْخِلْنِيْ۔ وَاَخْرِجْنِيْ کی تفسیر حدیث ترمذی میں ہجرت ہی کے ساتھ آئی ہے۔ مُدْخَلَ صِدْقٍ۔ سے مراد مدینہ منورہ لی گئی ہے۔ ای المدینۃ حین ھاجر الیھا (ابن جریر۔ عن ابن زید) ف۱۱۸ (سرزمین مکہ سے) یعنی ہجرت کے وقت یہاں سے خیر وخوبی کے ساتھ نکالیو۔ مُخْرَجَ صِدْقٍ۔ یعنی مکہ معظمہ۔ ای مکۃ حین خرج منھا (ابن جریر) مفہوم میں توسیع پیدا کر کے یہ معنی بھی کئے گئے ہیں کہ ہمیں قبر میں داخل کیجیو ایمان وصدق کے ساتھ اور خیر سے باہر نکالیو قیامت کے دن ایمان وصدق کے ساتھ۔ ای ادخلنی فی القبر مدخل صدق واخرجنی من القبر یوم القیٰمۃ مخرج صدق (ابن عباس رضی اللہ عنہما) ف۱۱۹ (کہ وہی غلبہ حقیقی اور پائدار ہوتا ہے ورنہ عارضی اور ظاہری غلبہ تو کسی مصلحت تکوینی سے کافروں کو بھی ہو جاتا ہے) ف۱۲۰ آیت کے آخری ٹکڑے نے یہ حقیقت صاف کر دی کہ پائداری اور قیام باطل کے نصیب میں نہیں۔ الْحَقُّ۔ الْبَاطِلُ۔ حق سے مراد ہے دین توحید اور باطل اس کی ضد ہے اور ہر قسم کے کفر اور غیر پرستی پر شامل ہے۔ حدیث وسیر کی روایتوں میں آتا ہے کہ آنحضرت ﷺ فتح مکہ کے بعد جب خانہ کعبہ میں داخل ہوئے تو کعبہ کے اندر کے بتوں اور مورتیوں کو توڑتے جاتے تھے اور زبان سے یہ آیت تلاوت فرماتے جاتے۔ محققین صوفیہ نے الفاظ آیت کے عموم سے فائدہ اٹھا کر حق کے تحت میں نور باطن اور حب الٰہی کو بھی داخل کیا اور باطل کے تحت میں ظلمت اور حب خلق کو۔ ف۱۲۱ یعنی جو لوگ قرآن کے باب میں ظالم ہیں اس کے حقائق کو بہ نظر انصاف نہیں دیکھتے ان کے کام

اِلَيۡكَ ثُمَّ لَا تَجِدُ لَكَ بِهٖ عَلَيۡنَا وَكِيۡلًا ۟ۙ (٨٦) اِلَّا رَحۡمَةً
کرلیں پھر اس کے لئے آپ کو ہمارے مقابلہ میں کوئی حمایتی بھی نہ ملے ف۱۲۷ مگر یہ (آپ پر) رحمت ہی ہے
مِّنۡ رَّبِّكَ ؕ اِنَّ فَضۡلَهٗ كَانَ عَلَيۡكَ كَبِيۡرًا (٨٧) قُلۡ
آپ کے پروردگار کی ف۱۲۸ بے شک اس کا آپ پر بہت بڑا فضل ہے ف۱۲۹ آپ کہہ دیجیے کہ
لَّئِنِ اجۡتَمَعَتِ الۡاِنۡسُ وَالۡجِنُّ عَلٰٓى اَنۡ يَّاۡتُوۡا بِمِثۡلِ
اگر (کل) انسان و جنات اس بات کے لئے جمع ہو جائیں کہ اس جیسا قرآن
هٰذَا الۡقُرۡاٰنِ لَا يَاۡتُوۡنَ بِمِثۡلِهٖ وَلَوۡ كَانَ بَعۡضُهُمۡ
لے آئیں (جب بھی) اس جیسا نہ لا سکیں گے اور خواہ ایک دوسرے کے
لِبَعۡضٍ ظَهِيۡرًا (٨٨) وَلَقَدۡ صَرَّفۡنَا لِلنَّاسِ فِىۡ هٰذَا
مددگار بھی بن جائیں ف۱۳۰ اور بالیقین ہم نے لوگوں کے لئے اس
الۡقُرۡاٰنِ مِنۡ كُلِّ مَثَلٍ ۫ فَاَبٰٓى اَكۡثَرُ النَّاسِ اِلَّا
قرآن میں ہر قسم کا اعلیٰ مضمون طرح طرح سے بیان کیا ہے لیکن اکثر لوگ بے انکار کے
كُفُوۡرًا (٨٩) وَقَالُوۡا لَنۡ نُّؤۡمِنَ لَكَ حَتّٰى تَفۡجُرَ لَنَا
نہ رہے ف۱۳۱ اور یہ کہتے ہیں کہ ہم تم پر ہرگز ایمان نہ لائیں گے جب تک تم ہمارے لئے
مِنَ الۡاَرۡضِ يَنۡۢبُوۡعًا ۟ۙ (٩٠) اَوۡ تَكُوۡنَ لَكَ جَنَّةٌ
زمین سے کوئی چشمہ نہ جاری کر دو گے ف۱۳۲ یا خود تمہارے لئے ایک باغ
مِّنۡ نَّخِيۡلٍ وَّعِنَبٍ فَتُفَجِّرَ الۡاَنۡهٰرَ خِلٰلَهَا
کھجوروں اور انگوروں کا (پیدا) ہو جائے پھر اس کے بیچ بیچ میں جگہ جگہ
تَفۡجِيۡرًا ۟ۙ (٩١) اَوۡ تُسۡقِطَ السَّمَآءَ كَمَا زَعَمۡتَ عَلَيۡنَا
نہریں جاری کر دو یا تم ہم پر آسمان کے ٹکڑے گرا دو جیسا کہ تم دعویٰ



اشاعت قرآنی کے عموم سے اور بگڑتے ہی جاتے ہیں۔ شِفَآءٌ۔ یعنی عقاید فاسد اور اعمال فاسد سے نجات۔ رَحۡمَةٌ۔ یعنی احکام الٰہی پر عمل خود رحمت الٰہی کا جاذب ہو جائے گا۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ اصطلاح سلوک میں شِفَآءٌ سے اشارہ ہے تخلیہ کی طرف اور رَحۡمَةٌ سے اشارہ ہے تجلیہ کی جانب۔ ف۱۲۲ (اپنی کامیابی اور ہماری رحمت وفضل کی طرف سے) الۡاِنۡسَانِ۔ سے مراد یہاں کافر اور ناشکر گذار انسان ہے۔ یعنی الکفر من کثرۃ مالہ ومعیشتہ (ابن عباس رضی اللہ عنہما) اَعۡرَضَ وَنَاٰ۔ یہ منہ موڑ لینا اور کروٹ پھیر لینا اللہ اور احکام الٰہی کی جانب سے ہوتا ہے۔ اِذَآ اَنۡعَمۡنَا۔ وَاِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ۔ اول الذکر سے مراد انعامات تکوینی، صحت، عافیت، مال واولاد وغیرہ ہیں اور آخر الذکر سے مراد انہیں سے محرومی۔ یہ اعراض ویاس دونوں نتیجہ ہوتی ہیں حق تعالیٰ سے بےتعلقی رکھنے کا۔ اَعۡرَضَ کے بعد نَاٰ بِجَانِبِهٖ کا اضافہ تاکید اور زور کے لئے ہے۔ تاکید للاعراض (کشاف) ف۱۲۳ (اور وہی سب کو ان کے موافق حال جزا دے گا) آیت میں یہ بتایا کہ کسی کو حق نہیں کہ یونہی بلا دلیل شرعی اپنے کو راہ حق پر سمجھ لے۔ قُلۡ كُلٌّ يَّعۡمَلُ عَلٰى شَاكِلَتِهٖ۔ یعنی ہر شخص کی ایک خاص افتاد طبیعت ہوتی ہے۔ اور وہ اسی کے مطابق عمل کرتا ہے خواہ وہ عمل نیک ہو یا بد مقتضا ہو علم صحیح کا یا جہل قبیح کا۔ عَلٰى شَاكِلَتِهٖ۔ یعنی اپنی افتاد طبیعت کے مطابق۔ اے علٰی مذہبہ وطریقتہ التی تشاکل کل مالہ فی الھدٰی والضلالۃ (کشاف) اے علٰی نیتہ وامرہ ھو علیہ (ابن عباس رضی اللہ عنہما) قال مجاهد علی طبیعتہ وقیل علٰی عادتہ التی الفہا (جصاص) الشاکلۃ الطریقۃ والمذهب الذی قبل علیہ قالہ الفراء (بحر) ف۱۲۴ (کہ اس کی حقیقت وماہیت کیا ہے) یہ سوال کرنے والے یا تو مشرکین قریش تھے (جیسا کہ نسائی وترمذی کی روایتوں میں آیا ہے) اور یا یہود مدینہ تھے (جیسا کہ بخاری ومسلم کی روایتوں سے ظاہر ہوتا ہے) بہرصورت سائل جو بھی ہوں سوال سے مقصود استفادہ اور اپنے جہل کا دور کرنا نہ تھا بلکہ مقصود امتحان تھا۔ ف۱۲۵ (اور اس لئے تمام دوسری مخلوقات کی طرح حادث وفانی ہے) قرآن کی اس مختصر وحکیمانہ، جامع ولفظی جواب نے ان تمام لاطائل بحثوں کی بے حاصلی ظاہر کر دی جو صدیوں سے جاہلی فلاسفہ کے درمیان چلی آ رہی تھیں۔ مثلاً یہ کہ روح مجرد ہے یا مادی؟ بسیط ہے یا مرکب؟ جوہر ہے یا عرض؟ وغیرہا۔ روح کی حقیقت بھی منجملہ ان مسائل کے ہے جن کے باب میں اکثر مذاہب باطلہ کو ٹھوکر لگی ہے اور روح کا قدیم وغیر فانی ہونا تو بہت مشرکانہ مذاہب میں مسلم رہا ہے۔ چنانچہ ہندوستان میں آریہ سماجیوں کے نام سے جو فرقہ انیسویں صدی مسیحی کی پیداوار ہے اور جو بت پرستی کا دشمن اور عقیدۂ توحید کا مدعی ہے وہ بھی روح کی قدامت ہی کا قائل ہے۔ وہ خدا کی طرح پرش (روح) اور پرکرتی (مادہ) کو بھی قدیم مانتا ہے۔ قرآن کا اصل مقصود اسی عقیدۂ روح پرستی پر ضرب لگاتا ہے۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ۔ ف۱۲۶ (اور حقیقت روح کا علم نہ تمہارے حدود فہم کے اندر ہے اور نہ تمہاری ضروریات دینی وعلمی میں داخل ہے۔ اس لئے تمہیں عطا بھی نہیں ہوا) ف۱۲۷ اس میں رد ہے اس خیال کا کہ آپ قرآن اپنے اختیار وارادہ سے تصنیف کر لیتے یا کر سکتے تھے۔ یہ حق تعالیٰ کی کمال عظمت کا بیان ہے کہ وہ رسول سے اس کا کمال وحی بھی سلب کر سکتا ہے۔ ف۱۲۸ (کہ اس نے ایسا نہیں کیا اور وہ رحمت آپ پر قائم ہی رہنے والی ہے) ف۱۲۹ (سو وہ آیندہ بھی اس کی نوبت ہی کیوں آنے دے گا۔ آپ اللہ کے اس فضل ورحمت کو یاد کر کے خوش رہیے اور کسی کی مخالفت وغیرہ کا غم نہ کیجیے) ف۱۳۰ یہ دنیا کے سامنے کس زور وقوت کے ساتھ تحدی ہے کہ سارے کے سارے انسان ہر دور اور ہر ملک کے، بڑے بڑے باکمال اور فضلا ومحققین سب مل کر بھی اور اپنے ساتھ ایک دوسری صنف مخلوق (جنات) کو ملا کر بھی (جو بعض قوتوں کے لحاظ سے انسان سے افضل ہے) اگر پورا زور لگا دیں جب بھی دوسرا قرآن نہیں تیار کر سکتے۔ بِمِثۡلِ هٰذَا الۡقُرۡاٰنِ وَبِمِثۡلِهٖ۔ اس ''مثلیت'' میں مضامین کی جامعیت، مطالب کی کاملیت، حسن ادا، حسن انشاء کے سارے پہلو آ گئے۔ ویستدل علٰی ذٰلک تجدید فی هٰذه الأیة العرب والعجم والجن والانس ومعلوم ان العجم لا یتحدون من طریق النظم فوجب ان یکون التحدی لهم من جهة المعانی (جصاص) ف۱۳۱ (جو دلیل ہے ان کے ناشکرے پن کے کمال کی) صَرَّفۡنَا۔ یعنی ایک ایک مضمون بار بار مختلف طریقوں سے سہولت تفہیم کے لئے کھول کھول کر بیان کیا ہے۔ لِلنَّاسِ۔ یعنی لوگوں کے سمجھانے کے لئے، ان کی نصیحت کے لئے۔ مَثَلٍ۔ کے معنی ہیں ہر وہ مضمون جو ندرت یا حسن رکھتا ہو یا کلمہ پر تاثیر ہو۔ من کل وجه من العبر والاحکام والوعد والوعید وغیرھا (معالم) اے بیّنّا لهم الحجج والبراهین القاطعة ووضعنا لهم الحق وشرحناه وبسطناه (ابن کثیر) ف۱۳۲ یہ کہنے والے مشرکین مکہ تھے اعجاز قرآنی کے اس کھلے ہوئے ثبوت کو چھوڑ کر الٹا آپ سے مطالبہ متعین حسی خوارق اور مادی معجزات کا کیا کرتے تھے۔ — لیکن پیغمبروں کی تاریخ میں یہ کوئی انوکھا مطالبہ نہیں بلکہ مشرکانہ مذاق کے عین مطابق ہے۔ اور قدیم قومیں بھی اپنے اپنے وقت کے داعیان حق سے برابر ایسے ہی فرمائشی معجزات چاہتی رہی ہیں۔

كِسَفًا اَوْ تَاْتِيَ بِاللّٰهِ وَالْمَلٰٓئِكَةِ قَبِيْلًا ﴿٩٢﴾ اَوْ يَكُوْنَ

رکھتے ہو ف۱۳۳ یا تم اللہ اور فرشتوں ہی کو (ہمارے) سامنے لا کھڑا کرو یا پھر

لَكَ بَيْتٌ مِّنْ زُخْرُفٍ اَوْ تَرْقٰى فِي السَّمَآءِ ؕ

تمہارے لئے کوئی گھر ہی سونے کا ہو یا تم آسمان پر چڑھ جاؤ اور ہم تو تمہارے (آسمان پر)

وَلَنْ نُّؤْمِنَ لِرُقِيِّكَ حَتّٰى تُنَزِّلَ عَلَيْنَا كِتٰبًا نَّقْرَؤُهٗ ؕ

چڑھ جانے پر بھی ایمان نہیں لانے کے جب تک کہ تم (وہاں سے) ہمارے لئے ایک نوشتہ نہ اتار لاؤ جسے ہم پڑھ لیں

ع ١٠ قُلْ سُبْحَانَ رَبِّيْ هَلْ كُنْتُ اِلَّا بَشَرًا رَّسُوْلًا ﴿٩٣﴾ ع

آپ کہہ دیجیے کہ پاک ہے اللہ میں بجز ایک آدمی (اور) رسول کے اور کیا ہوں ف۱۳۴

وَمَا مَنَعَ النَّاسَ اَنْ يُّؤْمِنُوْٓا اِذْ جَآءَهُمُ الْهُدٰٓى

اور جب (ان) لوگوں کے پاس ہدایت پہنچ چکی تو ان کو ایمان لانے سے اور کوئی چیز مانع نہیں ہوئی

اِلَّآ اَنْ قَالُوْٓا اَبَعَثَ اللّٰهُ بَشَرًا رَّسُوْلًا ﴿٩٤﴾ قُلْ لَّوْ

بجز اس کے کہ انہوں نے کہا کہ اللہ نے رسول بنا کر کیا بشر کو بھیجا ہے؟ ف۱۳۵ آپ کہہ دیجیے

كَانَ فِي الْاَرْضِ مَلٰٓئِكَةٌ يَّمْشُوْنَ مُطْمَئِنِّيْنَ

کہ اگر زمین پر فرشتہ ہوتے کہ چلتے بستے ف۱۳۶ تو

لَنَزَّلْنَا عَلَيْهِمْ مِّنَ السَّمَآءِ مَلَكًا رَّسُوْلًا ﴿٩٥﴾ قُلْ

البتہ ہم ان پر آسمان سے کسی فرشتہ کو بہ طور رسول کے اتارتے ف۱۳۷ آپ کہہ دیجیے کہ

كَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًاۢ بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ ؕ اِنَّهٗ كَانَ بِعِبَادِهٖ

اللہ بہ طور گواہ کے میرے اور تمہارے درمیان کافی ہے، بے شک وہی اپنے بندوں کو

خَبِيْرًاۢ بَصِيْرًا ﴿٩٦﴾ وَمَنْ يَّهْدِ اللّٰهُ فَهُوَ الْمُهْتَدِ ۚ

خوب جانتا ہے خوب دیکھتا ہے ف۱۳۸ اور جسے اللہ راہ پر لاتا ہے وہی راہ پاتا ہے

ف۱۳۳ خلاصہ ان تمام فرمائشوں کا یہ کہ ہم تو تمہارے دعوائے رسالت ونبوت میں تمہیں سچا اس وقت سمجھیں گے جب ایسے عجیب وغریب حسی ومادی خوارق سے ہمیں دو چار کر دو۔۔ نبوت ورسالت کی کل کائنات ان "عقلاء" کے ذہن میں یہ تھی کہ نبی ورسول کو (نعوذ باللہ) اعلیٰ درجہ کا بازیگر یا شعبدہ باز ہونا چاہیے! جَنَّةٌ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّعِنَبٍ۔ کھجور اور انگور کے باغ اہل عرب کے نزدیک بہت ہی بڑی نعمت تھے۔ فَتُفَجِّرَ...... تَفْجِيْرًا۔ پھر ان باغوں میں نہروں ندیوں کا چلنا اہل عرب کے نزدیک خوشحالی اور راحت کی آخری معراج تھی۔ تُسْقِطَ السَّمَآءَ۔ یہ آسمان کے ٹکڑوں کا گرانا اہل عرب کے نزدیک انتہائی قدرت کی دلیل تھی۔ تَاْتِيَ...... قَبِيْلًا۔ یعنی آسمان اور فرشتوں کو رو در رو ہمارے سامنے لاکھڑا کرو۔ يَكُوْنَ...... زُخْرُفٍ اَوْ تَرْقٰى فِي السَّمَآءِ یہ سونے کا مکان ہونا یا آسمان پر چڑھ جانا سائلین کی نظر میں آخری اور انتہائی عجائب وخوارق تھے۔ ف۱۳۴ (اور ہر بشر کی طرح میں بھی خوارق ومعجزات پیش کرنے سے معذور ہوں) جواب ان خرافی مطالبات کا رسول برحق کی زبان سے یہ ادا کر دیا گیا کہ معاذ اللہ میں تو محض بشر ہوں۔ میرے اختیار میں یہ عجائب نمائی کہاں ہے۔ ہاں اتنی بات ہے کہ بشر ہونے کے ساتھ رسول بھی ہوں۔ لیکن رسول کے کام تو امانت ودیانت، صداقت کے ساتھ، حق تعالیٰ کا پیام اور شریعت کے احکام کا پہنچا دینا ہے اور بس! میری صداقت کا دار ومدار معجزات پر ہرگز نہیں۔ سُبْحَانَ رَبِّيْ۔ مشرکین کی درخواست کی تہ میں یہ شے تھی کہ جیسے کوئی آپ بھی نیم دیوتا سے تھے اور قوت وقدرت میں حق تعالیٰ کے کسی درجہ میں شریک! سُبْحَانَ رَبِّيْ میں یہی اشارہ ہے، کہ اس ذات پاک کی توحید مطلق ہر قسم اور ہر درجہ کی شرک کی آلودگی سے پاک ہے! محققین نے یہیں سے یہ مسئلہ مستنبط کیا ہے کہ مقبولین کو یہ قدرت حاصل نہیں ہوتی کہ ان سے جو درخواست کی جائے وہ اسے پورا کر دیں یا کرا دیں۔ ف۱۳۵ مشرکین اپنی بدعقلی اور کج فہمی سے بشریت اور رسالت میں تنافی سمجھ رہے تھے اور بے یقینی کے لہجہ میں پوچھ رہے تھے کہ کیا اتنا بڑا منصب ایک بشر محض کے سپرد ہوا ہے؟ — جو دیوتاؤں کی پرستش کے لئے بآسانی آمادہ ہو جاتے ہیں، انہیں ایک انسان کی تصدیق رسالت کرتے ایسی ہی دشواری نظر آتی ہے! اِذْ جَآءَهُمُ الْهُدٰى۔ ھدٰی سے مراد اس سیاق میں قرآن اور حقانیت قرآن کے دلائل ہیں۔ قَالُوْٓا۔ ان کا یہ کہنا بہ طور استفہام واستفسار کے نہیں، تعجب وانکار کے لہجہ میں تھا۔ ف۱۳۶ یعنی اس زمین کے باشندے ہوتے جیسے کہ انسان ہیں — فرشتہ موجود تو زمین پر آج بھی ہیں۔ مقصود کلام یہ ہے کہ انسانوں کے بجائے اگر دنیا انہیں ہی سے اسی طور پر آباد ہوتی اور انہیں بھی ہدایت کے لئے کسی پیمبر کی ضرورت ہوتی۔ ف۱۳۷ (کہ وہ اپنے ہم جنسوں میں تبلیغ کرتا) یہیں سے یہ ایک اہم اصل ہاتھ آتی ہے کہ ہدایت کے لئے مناسبت باہمی شرط ہے، اور مناسبت کا سبب قوی مجانست ہے — ایک جنس کی مخلوق دوسری جنس والی سے بآسانی نہیں سیکھ سکتی۔ ف۱۳۸ (سو وہی تمہارے مفاد کو بھی خوب جان رہا ہے اور تمہاری ہٹ دھرمی کو بھی خوب دیکھ رہا ہے کہ باوجود وضوح دلائل اپنی بات پر اڑے ہوئے ہو) شَهِيْدًاۢ بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ۔ اللہ کی گواہی سے اس سیاق میں مراد یہ ہے کہ وہ خوب دیکھ رہا ہے کہ اثبات نبوت محمدی وحقانیت قرآن پر کتنے دلائل واضح جمع ہیں۔ لیکن اہل فساد اپنی ضد وجہل سے انکار کئے چلے جا رہے ہیں۔ اور اللہ کی شہادت عقلی یہ تھی کہ ہر طرح کی بے سروسامانی کے باوجود نصرت الٰہی علانیہ داعیٔ اسلام ﷺ ہی کا ساتھ دے رہی تھی۔

وَ مَنْ يُّضْلِلْ فَلَنْ تَجِدَ لَهُمْ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِهٖ ؕ

اور جسے وہ بے راہ کر دے تو آپ ایسوں کا مددگار کسی کو بھی اللہ کے سوا نہ پائیں گے ف۱۳۹

وَ نَحْشُرُهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ عَلٰى وُجُوْهِهِمْ عُمْيًا وَّ بُكْمًا

اور ہم قیامت کے دن انہیں ان کے منہ کے بل چلائیں گے اندھا اور گونگا

وَّ صُمًّا ؕ مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ؕ كُلَّمَا خَبَتْ زِدْنٰهُمْ

اور بہرا کر کے ف۱۴۰ ان کا ٹھکانہ دوزخ ہے جب وہ (آگ) ذرا بھی دھیمی ہونے لگے گی ہم اسے اور بھڑکا

سَعِيْرًا ﴿۹۷﴾ ذٰلِكَ جَزَآؤُهُمْ بِاَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِنَا

دیں گے ف۱۴۱ یہ سزا ہے ان کی اس سبب سے کہ انہوں نے ہماری آیتوں سے کفر کیا تھا

وَ قَالُوْٓا ءَاِذَا كُنَّا عِظَامًا وَّ رُفَاتًا ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ

اور کہا تھا کہ جب ہم ہڈیاں اور بالکل ریزہ ریزہ ہو جائیں گے تو بھلا کیا اس وقت ہم از سر نو

خَلْقًا جَدِيْدًا ﴿۹۸﴾ اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّ اللّٰهَ الَّذِيْ خَلَقَ

پیدا کئے جائیں گے ف۱۴۲ کیا وہ یہ نہیں دیکھتے کہ جس اللہ نے آسمانوں اور

السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ قَادِرٌ عَلٰٓى اَنْ يَّخْلُقَ مِثْلَهُمْ

زمین کو پیدا کر رکھا ہے وہ اس پر (بھی) قادر ہے کہ ایسوں کو (پھر) پیدا کر دے ف۱۴۳

وَ جَعَلَ لَهُمْ اَجَلًا لَّا رَيْبَ فِيْهِ ؕ فَاَبَى الظّٰلِمُوْنَ

اور اس نے ان کے لئے ایک میعاد معین کر رکھی ہے کہ اس میں ذرا شک نہیں اس پر بھی ظالم لوگ بے انکار کئے

اِلَّا كُفُوْرًا ﴿۹۹﴾ قُلْ لَّوْ اَنْتُمْ تَمْلِكُوْنَ خَزَآئِنَ

نہ رہے ف۱۴۴ آپ کہہ دیجیے کہ اگر (کہیں) تم میرے پروردگار کی رحمت کے خزانوں کے

رَحْمَةِ رَبِّيْٓ اِذًا لَّاَمْسَكْتُمْ خَشْيَةَ الْاِنْفَاقِ ؕ

مالک ہوتے تو اس وقت ضرور تم (اس کے) خرچ ہو جانے کے اندیشہ سے (ہاتھ) روک لیتے۔

ف۱۳۹ یعنی مدد اگر ممکن تھی تو حق تعالیٰ ہی کی طرف سے ممکن تھی لیکن اس کی مدد سے تو ان کا کفر انہیں محروم ہی رکھے گا۔ پھر ان کے مدد پانے کی اور کیا صورت ہے؟ کوئی نہیں! وَمَنْ يُّضْلِلْ...... دُوْنِهٖ۔ تکوینی حیثیت سے ہدایت وضلالت دونوں کے اسباب کا آخری سرا بس اسی کے ہاتھ میں ہے۔ وَمَنْ يُّضْلِلْ۔ یعنی جو کوئی اپنے عناد وتعنت کی راہ سے اپنے کو گمراہ ہی رکھتا ہے۔ ف۱۴۰ (جیسا کہ یہاں دنیا میں انہوں نے اپنے کو حق کی طرف سے اندھا اور گونگا اور بہرا کر لیا تھا) ف۱۴۱ یعنی یہ نہ ہوگا کہ آگ ایک مرتبہ جلنے کے بعد رفتہ رفتہ سرد پڑ جائے گی، بلکہ دوزخ کی آگ ایسی ہوگی کہ اس کی تیزی برابر بڑھتی ہی رہے گی — عذاب نار کے ابدی اور غیر منقطع ہونے پر ایک اور دلیل۔ ف۱۴۲ مذہب مادیت کوئی آج کی نو پیدائش نہیں۔ یونان قدیم میں بڑے بڑے "روشن خیال" "عقل پرست" پیدا ہو چکے تھے اور اس کی صدائے بازگشت عرب میں بھی پہنچ چکی تھی — عرب ظہور اسلام سے قبل جس طرح یہودیت، نصرانیت، مجوسیت، صابئیت، بت پرستی ہر مذہب وملت کا نمائندہ تھا، مذہب، مادیت، روشن خیالی وعقلیت کا نمائندہ بھی تھا — تو اس قسم کی کج بحثیاں اسی فریق کے لوگ کیا کرتے تھے اور اپنے زعم میں عقلیت کی کوڑی بہت دور سے لا کر کہتے تھے۔ کہ یہ ممکن کیونکر ہے کہ جب ہڈیاں تک چور چور اور ریزہ ریزہ ہو چکیں گی اور سارے جسم سڑ گل چکیں گے اس کے بعد از سر نو پیدا کئے جائیں گے! ف۱۴۳ یعنی اتنی موٹی اور سیدھی سی بات ان کی سمجھ میں نہیں آتی کہ جس قادر علی الاطلاق نے زمین وآسمان جیسی عظیم الشان ہستیوں کو بلا کسی سابق مادہ کے نیست سے ہست کر دیا، اس کے لئے انسان جیسی نسبۃً حقیر مخلوق کو دوبارہ اٹھا کھڑا کرنا کیا مشکل ہے! اَوَلَمْ يَرَوْا۔ کیا یہ لوگ اتنی بات پر غور نہیں کرتے؟ ف۱۴۴ (باوجود حشر وبعث پر دلائل قوی کے قیام کے) وَجَعَلَ لَهُمْ اَجَلًا۔ کائنات انسانی کے حشر وبعث کے لئے تو ایک وقت معین وموعود ہے، اس لئے یہ سوال ہی بے معنی ہے کہ حشر وبعث اب تک کیوں نہیں ہوا؟ فِيْهِ۔ یعنی اس میعاد مقرر کے آجانے پر بعث ثانی نہیں۔

النصف

ع ۱۱

وَ كَانَ الْاِنْسَانُ قَتُوْرًا ﴿١٠٠﴾ وَ لَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسٰى

انسان ہے ہی بڑا تنگ دل ف۱۴۵ اور ہم نے موسیٰ کو

تِسْعَ اٰيٰتٍۭ بَيِّنٰتٍ فَسْـَٔلْ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ اِذْ

نو کھلی ہوئی نشانیاں دی تھیں جب کہ وہ بنی اسرائیل کے پاس آئے تھے سو آپ ان سے

جَآءَهُمْ فَقَالَ لَهٗ فِرْعَوْنُ اِنِّيْ لَاَظُنُّكَ يٰمُوْسٰى

پوچھ دیکھئے ف۱۴۶ پھر فرعون نے ان سے کہا میں تو تمہیں اے موسیٰ سحر زدہ

مَسْحُوْرًا ﴿١٠١﴾ قَالَ لَقَدْ عَلِمْتَ مَآ اَنْزَلَ هٰٓؤُلَآءِ

سمجھتا ہوں ف۱۴۷ انہوں نے کہا تو خوب جانتا ہے کہ یہ عجائب بس

اِلَّا رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ بَصَآئِرَ ۚ وَ اِنِّيْ لَاَظُنُّكَ

آسمانوں اور زمین کے پروردگار ہی نے بھیجے ہیں اور میں تجھے

يٰفِرْعَوْنُ مَثْبُوْرًا ﴿١٠٢﴾ فَاَرَادَ اَنْ يَّسْتَفِزَّهُمْ

اے فرعون ہلاکت زدہ سمجھتا ہوں ف۱۴۸ سو اس نے چاہا کہ ان کا قدم (اس) سرزمین سے

مِّنَ الْاَرْضِ فَاَغْرَقْنٰهُ وَ مَنْ مَّعَهٗ جَمِيْعًا ﴿١٠٣﴾ لا وَّ قُلْنَا

اکھاڑ دے سو ہم نے اس کو اور جو اس کے ساتھ تھے سب کو غرق کر دیا ف۱۴۹ اور ہم نے

مِنْۢ بَعْدِهٖ لِبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ اسْكُنُوا الْاَرْضَ فَاِذَا

اس کے (غرق ہونے کے) بعد بنی اسرائیل سے کہا کہ روئے زمین پر رہو بسو پھر جب

جَآءَ وَعْدُ الْاٰخِرَةِ جِئْنَا بِكُمْ لَفِيْفًا ﴿١٠٤﴾ ط وَ بِالْحَقِّ

آخرت کا وعدہ آجائے گا ہم تم (سب) کو سمیٹ لائیں گے ف۱۵۰ اور ہم نے اس (کلام) کو حق کے ساتھ

اَنْزَلْنٰهُ وَ بِالْحَقِّ نَزَلَ ط وَ مَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا

نازل کیا اور وہ حق کے ساتھ نازل ہو گیا اور ہم نے آپ کو صرف بشارت دینے والا



ف۱۴۵ (چنانچہ اس موقع پر بھی انسان بخل وتنگ دلی ہی سے کام لیتا) لَوْ اَنْتُمْ ...... رَبِّيْ۔ یعنی پروردگار عالم کی رحمتوں کے ذخیرہ کا جو غیر محدود ہے، مالک انسان ہوتا اور ان کی تقسیم اس کے اختیار میں ہوتی۔ خَزَآئِنَ رَحْمَةِ رَبِّيْ۔ لفظ عام ہے، ہر قسم کے کمالات اور جملہ اقسام نعمت پر شامل، لیکن خصوصیت کے ساتھ اشارہ نعمت نبوت کی جانب ہے۔ آیت میں فطرت بشری کا بیان ہے کہ انسان تو حرص وبخل کا پتلا ہے، یہاں تک کہ یہ نعمتیں غیر محدود ہیں ان کی بھی تقسیم میں اسے ڈر لگا رہتا ہے کہ یہ کہیں ختم نہ ہو جائیں۔ ف۱۴۶ ان کے متدین اہل علم سے اس کی تصدیق وتحقیق کر لیجئے۔ تِسْعَ اٰيٰتٍۭ بَيِّنٰتٍ۔ ملاحظہ ہو پارہ ۹۔ رکوع کی آیت اول۔ ف۱۴۷ (اور اس لئے عقل وہوش سے عاری) سحر مصری کا ذکر پیشتر آچکا ہے۔ ف۱۴۸ یعنی تیری ہلاکت کا وقت آ پہنچا۔ اب اس میں زیادہ دیر نہیں۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا یہ جواب قول فرعون اِنِّيْ لَاَظُنُّكَ يٰمُوْسٰى مَسْحُوْرًا کے عین مقابل ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ جواب ترکی بہ ترکی، جب کہ تسامح ورعایت میں کوئی مصلحت نہ ہو، کرم اور کمال اخلاق کے منافی نہیں۔ قَالَ لَقَدْ عَلِمْتَ۔ یعنی اے فرعون تیرا یہ انکار دانستہ اور عمداً ہے۔ تو کسی غلط فہمی کا شکار نہیں۔ دل میں تو خوب میری صداقت کو سمجھ گیا ہے۔ انکار زبان ہی کئے چلی جا رہی ہے — بائبل کے بیانات سے بھی قرآن ہی کی تائید ہوتی ہے۔ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ۔ حق تعالیٰ کا نام فرعون کے سامنے اسی حیثیت سے لینے میں ایک نکتہ یہ بھی تھا کہ مصر میں اصلی حکومت جن دو بڑے دیوی دیوتاؤں کی تھی، ان میں سے ایک آسمان تھا دوسری زمین — ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ بَصَآئِرَ۔ یعنی وہ چیزیں جو نبوت موسوی کی تصدیق کر رہی تھیں۔ اے علامة لنبوتي (ابن عباس رضی اللہ عنہما) مَآ اَنْزَلَ ...... بَصَآئِرَ۔ یعنی یہ بات تو تجھ پر بھی خوب منکشف ہو چکی ہے کہ یہ عجائب وخوارق نہ میرے اپنے پیدا کئے ہوئے ہیں نہ کسی سحر کا نتیجہ ہیں نہ کسی دیوی دیوتا کی قوت کے نتائج ہیں۔ بلکہ تمام تر حق تعالیٰ ہی کے نازل کئے ہوئے معجزات میری نبوت کی تائید میں ہیں۔ ف۱۴۹ یعنی قبل اس کے کہ وہ خدا پرستوں کو مٹا سکے وہ خود ہی ملیامیٹ کر دیا گیا۔ فرعون کی غرقابی پر مفصل حاشیے پارہ اول میں گزر چکے۔ يَّسْتَفِزَّهُمْ۔ ضمیر بنی اسرائیل کی جانب ہے۔ آیت میں اشارہ فرعون کی اس کوشش کی جانب ہے کہ بنی اسرائیل کو مصر سے ملک بدر کر دے۔ ف۱۵۰ (جس میں مومن ومنکر، مطیع وفاسق سب ہی ملے جلے ہوں گے) والمعنى جئنا بكم من قبوركم الى المحشر اخلاطا يعني جميع الخلق المسلم والكافر والبر والفاجر (کبیر) اسْكُنُوا الْاَرْضَ۔ یعنی اب تم فرعون مصر کی محکومی وغلامی سے آزاد ہو، جہاں چاہو رہو بسو۔ مِنْۢ بَعْدِهٖ۔ یعنی غرقابی فرعون کے بعد۔ اے من بعد فرعون على معنى من بعد اغراقه (روح)

وا۱۵ (اس لئے آپ پر کسی کے ایمان لانے نہ لانے کی کوئی ذمہ داری نہیں اور نہ آپ کو کسی کے ایمان نہ لانے پر زیادہ غم وتردد کی کوئی وجہ ہے) وَبِالْحَقِّ۔ یعنی بلاتحریف وترمیم وتصرف بعینہٖ اپنی اصلی حالت میں۔ وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ۔ یعنی یہ کلام جس طرح اپنے مرسل کے پاس سے چلا تھا اسی طرح بلاتغیر وتصرف مرسل الیہ تک پہنچ بھی گیا۔ فهٰذا الکتاب کتاب تکفل اللّٰہ بحفظه عن تحریف الزائغین وتبدیل الجاهلین فکان هٰذا الکتاب حقًا من کل الوجوہ (کبیر) اَنْزَلْنٰهُ۔ ضمیر قرآن کی طرف ہے۔ ضمیر الغائب للقراٰن (روح) محققین نے کہا ہے کہ اس آیت کا ربط آیت نمبر (۸۸) لئن اجتمعت الانس والجن الخ سے ہے۔ فهو مرتبط بقوله تعالٰی لئن اجتمعت الانس والجن۔ اہل عرب کے ادب وانشاء میں یہ طریقہ عام تھا کہ ایک ذکر میں دوسرا اور پھر تیسرا اور پھر چوتھا ذکر نکالتے چلے آتے، اور پھر اسی پہلے ذکر کی طرف رجوع کرتے۔ وهٰکذا طریقة العرب فی کلامها تاخذ فی شیء وتستطرد منه الی اخر ثم الی اخر ثم الی اخر تعود الی ما ذکرته اولًا (روح) و۱۵۲ (تاکہ اس کے حفظ اور فہم دونوں میں سہولت رہے) فَرَقْنٰهُ۔ یعنی اسے سورتوں، آیتوں وغیرہ کے ذریعہ سے الگ الگ رکھا گیا ہے۔ ای انزلناہ مفرقًا (راغب) ای جعلنا لنزوله مفرقًا منجمًا (کشاف) اس کی دوسری تفسیر بیّنّاہ سے بھی آگئی ہے۔ یعنی ہم نے اسے کھول کر صاف صاف بیان کیا ہے۔ یا یہ کہ اس میں حق کو باطل سے ممتاز کر دیا ہے۔ ای بینا فیه الاحکام وفصلناہ (راغب) یعنی فرقناہ بالبیان عن الحق من الباطل (جصاص) لِتَقْرَاَهٗ عَلَى النَّاسِ عَلٰى مُكْثٍ۔ یعنی تاکہ آپ کے اس طرح ٹھہر ٹھہر کر پڑھنے سے لوگ بہ آسانی فہم مطالب واستخراج مسائل کر سکیں۔ یعنی علی تثبت وتوقف لیفهموہ بالتامل ویعلموا ما فیه بالتفکر ویتفقهوا باستخراج ما تضمن من الحکم والعلوم الشریفة (جصاص) فانه ایسر للحفظ واعون فی الفهم (بیضاوی) و۱۵۳ (بہ طور ادائے شکر واعتراف حقیقت کے) مطلب یہ ہوا کہ جو اہل علم قبل نزول سے موجود تھے وہ تو اس کتاب اور آخری نبی کے منتظر ہی تھے وہ اس کلام کو سن کر اپنی اگلی کتابوں کی پیشگوئیوں اور پیش خبریوں کی تصدیق پاتے ہیں اور قرآن کو پا کر سجدۂ شکر ادا کرتے ہیں۔ يَخِرُّوْنَ لِلْاَذْقَانِ۔ سجدہ کی اصل ہیئت کو محاورہ عرب کے مطابق "ٹھوڑیوں کے بل سجدہ" سے ادا کیا ہے۔ عن ابن عباسؓ قال للوجوہ (جصاص) عن قتادة قال للوجوہ (جصاص) الخرور للذقن ای السقوط علی الوجه (کشاف) العرب تقول اذا خرّ الرجل فوقع علی وجهه خر للذقن (کبیر) الَّذِيْنَ..... قَبْلِهٖ۔ یعنی حق یسر علماء اهل کتاب۔ قال مجاهد هم ناس من اهل کتاب (کبیر) هم العلماء الذین قرؤا الکتب السابقة (بیضاوی) قَبْلِهٖ۔ ضمیر قرآن کی جانب ہے۔ ای من قبل نزول القراٰن (کبیر) اٰمِنُوْا بِهٖٓ اَوْ لَا تُؤْمِنُوْا۔ مشرکین کی جانب اس میں اشارہ حقارت ہے۔ یعنی تم ایمان لاؤ یا نہ لاؤ اس سے ہوتا کیا ہے۔ و۱۵۴ (سو جس کتاب کے نازل کرنے کا وعدہ اس نے جس نبی پر کیا تھا، اس کو پورا کر دیا) سُبْحٰنَ رَبِّنَآ۔ یعنی ہر عیب سے پاک ہے۔ وعدہ خلافی کا اس کے ہاں گزر نہیں۔ يَقُوْلُوْنَ سُبْحٰنَ رَبِّنَآ۔ قرآن مجید نے اس تسبیح سجودی کو محل مدح میں بیان کیا ہے اور یہیں سے فقہاء نے یہ استدلال کر لیا ہے کہ سجدہ میں ذکر مسنون تسبیح ہی کا ہے۔ فهم بهٰذا القول عند السجود فدل علی ان المسنون فی السجود من الذکر هو التسبیح (جصاص) و۱۵۵ خشیت حق سے گریہ طاری ہو جانا بہت سے لوگوں کے لئے ایک امر طبعی ہے اس کا محل فضیلت میں بیان ہونا بجائے خود ایک دلیل اس کے محمود ومطلوب ہونے پر ہے۔ فقہاء نے یہاں سے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ نماز میں خوف خدا سے گریہ طاری ہونے سے نماز ٹوٹتی نہیں۔ فیه الدلالة علی ان البکاء فی الصلٰوۃ من خوف اللّٰہ لا یقطع الصلٰوۃ لان اللّٰہ تعالٰی قد مدحهم بالبکاء فی السجود ولم یفرق بین سجود الصلاۃ وسجود التلاوۃ وسجدۃ الشکر (جصاص) حضرت عمر رضی اللہ عنہ ایک بار صبح کی نماز میں سورۂ یوسف پڑھ رہے تھے۔ جب آیۂ کریمہ انما اشکوا بثی وحزنی الی اللّٰہ پر پہنچے تو شدت گریہ سے سسکیاں لینے لگے۔ یہاں تک کہ آخری صف میں آواز پہنچی۔ نمازیوں میں صحابہ تھے، کسی نے انکار نہ کیا۔ اس سے ظاہر ہے کہ یہ مسئلہ فضیلت گریہ اجماعی ہے۔ عن عبد اللّٰہ بن شداد قال سمعت نشیج عمرؓ وانی لفی اخر الصفوف وقرأ فی صلاۃ الصبح سورۃ یوسف حتّٰی اذا بلغ انما اشکوا بثی وحزنی الی اللّٰہ نشج ولم ینکر علیه احد من الصحابة وقد کانوا خلفه فصار اجماعًا (جصاص) يَزِيْدُهُمْ خُشُوْعًا۔ یعنی یہ قرآن کا سننا ان میں اور خشوع بڑھا دیتا ہے یا یہ مراد ہو کہ ان کا حالت سجدہ میں یہ گریہ وبکا ان کا خشوع اور بڑھا دیتا ہے اور اسی سے یہ نتیجہ نکالا گیا ہے کہ خوف خدا سے گریہ کا طاری ہونا عین طاعت واخلاص کی دلیل ہے۔ یعنی به ان بکاءهم فی حال السجود یزید هم خشوعًا الی خشوعهم وفیه الدلالة علی ان مخافتهم للّٰہ تعالٰی حتی تدبهم الی البکاء داعیة الی طاعة اللّٰہ واخلاص العبادة (جصاص) اور احادیث نبوی تو فضائل گریہ خشیت الٰہی سے لبریز ہیں۔ وقد جاء فی مدح البکاء من خشیته تعالٰی اخبار کثیرۃ (روح) و۱۵۶ (تو اسے جس پاکیزہ نام سے بھی پکارو، مقصود ومطلوب وہی رہے گا) عرب میں حق تعالیٰ کے لئے اللہ کا لفظ بطور اسم ذات کے شروع سے چلا آرہا تھا۔ یہود کے ہاں اسم الرحمٰن کا استعمال جاری تھا۔ اسلام نے دونوں الفاظ استعمال کرنے شروع کئے تو بعض "دانش مند" مشرکین نے کہنا شروع کیا کہ توحید کامل کے دعوے کے ساتھ یہ دو دو خدا کیسے؟ — جواب ملا کہ دو خدا



وَّنَذِيْرًا ﴿۱۰۵﴾ وَقُرْاٰنًا فَرَقْنٰهُ لِتَقْرَاَهٗ عَلَى النَّاسِ عَلٰى

اور ڈرانے والا بنا کر بھیجا ہے و۱۵۱ اور قرآن! تو ہم نے اسے جدا جدا رکھا ہے تاکہ آپ اسے لوگوں کے سامنے ٹھہر

مُكْثٍ وَّنَزَّلْنٰهُ تَنْزِيْلًا ﴿۱۰۶﴾ قُلْ اٰمِنُوْا بِهٖٓ اَوْ لَا تُؤْمِنُوْا ۭ

ٹھہر کر پڑھیں اور ہم نے اسے اتارا بھی تدریج سے ہے و۱۵۲ آپ کہہ دیجئے کہ تم اس پر ایمان لاؤ یا نہ لاؤ

اِنَّ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ مِنْ قَبْلِهٖٓ اِذَا يُتْلٰى عَلَيْهِمْ

(بہرصورت) جن لوگوں کو اس سے قبل علم دیا جا چکا ہے جب یہ ان کے سامنے پڑھا جاتا ہے

يَخِرُّوْنَ لِلْاَذْقَانِ سُجَّدًا ﴿۱۰۷﴾ وَّيَقُوْلُوْنَ سُبْحٰنَ رَبِّنَآ

وہ ٹھوڑیوں کے بل سجدہ میں گر پڑتے ہیں و۱۵۳ اور کہتے ہیں کہ پاک ہے ہمارا پروردگار

اِنْ كَانَ وَعْدُ رَبِّنَا لَمَفْعُوْلًا ﴿۱۰۸﴾ وَيَخِرُّوْنَ لِلْاَذْقَانِ

بے شک ہمارے پروردگار کا وعدہ ضرور پورا ہو کر رہتا ہے و۱۵۴ اور ٹھوڑیوں کے بل گرتے ہیں

يَبْكُوْنَ وَيَزِيْدُهُمْ خُشُوْعًا ﴿۱۰۹﴾ السجدۃ قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ

روتے ہوئے اور یہ (قرآن) ان کا خشوع اور بڑھا دیتا ہے و۱۵۵ آپ کہیے اللہ (کہہ کر) پکارو یا

ادْعُوا الرَّحْمٰنَ ۭ اَيًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَهُ الْاَسْمَاۗءُ

رحمٰن (کہہ کر) پکارو جس نام سے بھی پکارو اس کے اچھے ہی اچھے

الْحُسْنٰى ۚ وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا

نام ہیں و۱۵۶ اور آپ (جہری) نماز میں نہ تو بہت پکار کر پڑھے اور نہ (بالکل) چپکے ہی چپکے پڑھیے

وَابْتَغِ بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلًا ﴿۱۱۰﴾ وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ

اور ان دونوں کے درمیان ایک (متوسط) طریقہ اختیار کیجیے و۱۵۷ اور آپ کہیے کہ ساری حمد اسی اللہ کے لئے ہے جو

لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ

نہ اولاد رکھتا ہے و۱۵۸ اور نہ حکومت میں اس کا کوئی شریک ہے و۱۵۹

وقف لازم

السجدۃ ۴

ع ۱۲/۱۱/۱۲ وَ لَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَ كَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا ﴿۱۱۱﴾

اور نہ کوئی اس کا مددگار ہے کمزوری کی وجہ سے و۱۶۰ اور اس کی خوب بڑائیاں بیان کیجیے و۱۶۱

ایاتها ۱۱۰ | ۱۸ سُوْرَةُ الْكَهْفِ مَكِّيَّةٌ ۶۹ | رکوعاتها ۱۲

اس کی ایک سو دس آیتیں | سورۂ کہف مکی ہے | اور بارہ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ عَلٰى عَبْدِهِ الْكِتٰبَ وَ لَمْ

ساری خوبی اللہ کے لئے ہے جس نے اپنے بندۂ (خاص) پر کتاب نازل کی اور اس میں

يَجْعَلْ لَّهٗ عِوَجًا ﴿۱﴾ قَيِّمًا لِّيُنْذِرَ بَاْسًا شَدِيْدًا

(ذرا) کجی نہیں رکھی و۱ قائم و مستقیم تاکہ عذاب سخت سے ڈرائے (جو)

مِّنْ لَّدُنْهُ وَيُبَشِّرَ الْمُؤْمِنِيْنَ الَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ

اللہ کے پاس سے ہوگا اور ایمان والوں کو جو نیک کام کرتے رہتے ہیں خوش خبری

الصّٰلِحٰتِ اَنَّ لَهُمْ اَجْرًا حَسَنًا ﴿۲﴾ مَّاكِثِيْنَ فِيْهِ

سنا دے کہ ان کے لئے (بڑا) اچھا اجر ہے و۲ جس میں وہ ہمیشہ

اَبَدًا ﴿۳﴾ وَّ يُنْذِرَ الَّذِيْنَ قَالُوا اتَّخَذَ اللّٰهُ وَلَدًا ﴿۴﴾ مَا

رہیں گے و۳ اور ان لوگوں کو ڈرائے جو کہتے ہیں کہ خدا نے ایک بیٹا بنایا ہے و۴ اس (دعوی) پر کوئی دلیل

لَهُمْ بِهٖ مِنْ عِلْمٍ وَّ لَا لِاٰبَآئِهِمْ ؕ كَبُرَتْ كَلِمَةً تَخْرُجُ

نہ ان کے پاس ہے اور نہ ان کے باپ دادوں کے پاس تھی بڑی بھاری بات ہے جو ان کے

مِنْ اَفْوَاهِهِمْ ؕ اِنْ يَّقُوْلُوْنَ اِلَّا كَذِبًا ﴿۵﴾ فَلَعَلَّكَ

منہ سے نکلتی ہے یہ لوگ بالکل ہی جھوٹ بکتے ہیں و۵ سو شاید آپ ان کے (اعراض کئے) پیچھے



کیسے! یہ تو صرف دو نام ہیں، ہستی اور ذات تو ایک ہی ہے اور نام اس کے پاک و پاکیزہ دو کیا معنی اور بھی بہت سے ہیں۔ و۱۵۷ جس سے نہ کوئی ضروری منفعت فوت ہونے پائے اور نہ کوئی لازمی مضرت مرتب ہونے پائے) شروع شروع میں نماز جہری میں قرآن مجید کی قرأت بلند سے مشرکین معاندین چڑتے تھے اور طرح طرح کے خرافات بکنے لگتے تھے جس سے نمازیوں کے قلب میں بھی تشویش پیدا ہو جاتی تھی۔ اس لئے آپ کو ہدایت کی گئی کہ نماز میں جہر صرف اس حد تک رکھیے کہ بس نمازیوں کے کان تک آواز پہنچ جائے اور ان کی تعلیم میں کمی نہ رہ جائے۔ باقی اس سے زیادہ کی ضرورت نہیں۔ و۱۵۸ (جیسا کہ مسیحیوں نے اور بہت سے مشرکوں نے سمجھ رکھا ہے) و۱۵۹ (نہ کوئی دیوی نہ دیوتا، جیسا کہ جاہلی مذہبوں نے قرار دے رکھا ہے) و۱۶۰ (جیسا کہ بعض جاہل قوموں نے فرض کر رکھا ہے) غرض یہ کہ حق تعالیٰ کی نہ کوئی اولاد ہے، نہ کوئی اس کا شریک، سہیم و مساوی ہے اور نہ کوئی اس کا حافظ و ناصر ہے — شرک کی ہر ممکن صورت اس سے منتفی ہے۔ و۱۶۱ اسی کے دین توحید کو پھیلایئے، اسی کی ذات و صفات کی تبلیغ کرتے رہیے۔ محققین نے کہا ہے کہ عربی زبان میں مفہوم تعظیم و اجلال کے لئے لفظ تکبیر سے بڑھ کر اور جامع تر کوئی لفظ نہیں اور جب اس فعل کا امر مصدر اور پھر صیغۂ نکرہ کے ساتھ مؤکد ہو کر آئے تو زور اور وسعت کی انتہا ہی نہیں رہ جاتی۔ والتكبير ابلغ بلفظة للعرب فى معنى التعظيم والاجلال وفى الامر بذلك بعد ما تقدم مؤكدا بالمصدر المنكر من غير تعيين اشارة الى الله مما لا تسعه العبارة ولا تفى به قوة البشرية (روح)

و۱ (نہ لفظی نہ معنوی) لَمْ يَجْعَلْ لَّهٗ عِوَجًا۔ اس میں ہر قسم اور ہر درجہ کے عیب سے نفی آگئی۔ یعنی ایسی کتاب جو ہر پہلو اور ہر جہت سے کامل و جامع، پاکیزہ و اجمل ہے۔ نہ کہیں مبالغۂ شاعرانہ، نہ عبارت میں کہیں سے تناقض، نہ عقائد میں کوئی پہلو رمزیت اور پراسرار ہونے کا۔ ہر بیان مدلل، ہر حکم واضح۔ اس حقیقت پر اپنوں ہی کی نہیں غیروں کی شہادتیں موجود ہیں کہ دین اسلام کے اندر کسی قسم کا اینچ پینچ، کوئی کجی اور انحراف اور افراط و تفریط نہیں۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ عَبْدِهٖ۔ بندۂ خاص سے مراد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہونا اور الْكِتٰبَ سے قرآن کا ہونا بالکل ظاہر ہے۔ اَنْزَلَ عَلٰى عَبْدِهٖ۔ سے محققین صوفیہ نے یہ نکالا ہے کہ مقام عبدیت کے مثل کوئی مقام نہیں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس پر فائز ہیں۔ و۲ یعنی دوسروں کی زندگیوں کو قائم و مستقیم رکھنے والی) قَيِّمًا۔ دین قیم یا کتاب قیم کے سیاق میں اس کے معنی ہیں وہ چیز جو نہ صرف خود قائم ہو بلکہ مسائل معاش و معاد کا بھی پورا حل اپنے اندر رکھتی ہو اور بجائے خود ہی کامل و مکمل نہ ہو بلکہ دوسروں کو بھی تکمیل کرا دینے والی ہو۔ قيمًا اى ثابتًا مقوّيًا لامور معاشهم ومعادهم (راغب) قيما بمصالح العباد فيكون وصفًا له بالتكميل بعد وصفه بالكمال (بیضاوی) لِّيُنْذِرَ بَاْسًا شَدِيْدًا۔ یعنی اس غرض سے کہ یہ کتاب کافروں منکروں کو عذاب شدید سے ڈرائے۔ ''ڈرائے'' کا فاعل کتاب ہے اور مفعول ''کفار و منکرین''۔ يَعْمَلُوْنَ الصّٰلِحٰتِ۔ یہاں ایک بحث یہ چھڑ گئی ہے کہ کون کون سے نیک کام مقصود ہیں؟ اور مختلف حضرات نے اپنے اپنے مذاق و بصیرت کے مطابق ان کی فہرستیں بھی الگ الگ دی ہیں۔ لیکن سب سے بہتر یہ ہے کہ ہر وہ عمل مراد لی جائے جس سے مقصود حق تعالیٰ کی رضا ہو اور جو قواعد شرعی کے مطابق و ماتحت ہو۔ و۳ انعام بڑا اور بہت بڑا، وہم و گمان سے بھی بڑا تو بہرحال ہوہی گا ساتھ ہی اس کے دائمی، ابدی، غیر منقطع بھی ہوگا۔ فِيْهِ۔ یعنی اس مقام اجر یا جنت میں۔ و۴ یعنی مسیحیوں کو۔ جو رسول کو خدا کا بیٹا مانے ہوئے ہیں۔ اتَّخَذَ اللّٰهُ وَلَدًا۔ اتخاذ ولد پر حاشیہ سورۃ البقرۃ (پ۱) میں گزر چکا۔ وَيُنْذِرَ الَّذِيْنَ۔ قرآن مجید کی عام انذاری حیثیت کا ذکر تو ابھی ابھی لِّيُنْذِرَ بَاْسًا شَدِيْدًا میں آچکا ہے۔ اب اس پر اس يُنْذِرَ الَّذِيْنَ الخ، کے عطف کے معنی یہ ہوئے کہ پہلی تہدید و تنبیہ تو عام تھی سارے منکروں اور ہر قسم کے کافروں کے لئے اور یہ جدید تہدید و تنبیہ خصوصیت کے ساتھ ہے اسی عقیدۂ ولدیت والے کافروں یعنی مسیحیوں کے لئے۔ و۵ (اور ایسا مہمل اور خرافی عقیدہ رکھے ہوئے ہیں جو واقعہ کے خلاف تو ہے ہی، خود عقل کے بھی خلاف ہے اور جس کے صدق کا امکان ہی نہیں۔ بلکہ وہ عقلاً ممتنع ہے) عقائد شرکیہ مہمل تو سب کے سب ہی ہیں۔ لیکن حق تعالیٰ کے لئے بیٹا فرض کرنا اور بھی گستاخانہ اور سب سے بڑھ کر یہ مکروہ ہے جیسا کہ قرآن مجید کے اس زجر تاکیدی سے ظاہر ہو رہا ہے۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ مَا لَهُمْ بِهٖ مِنْ عِلْمٍ۔ یعنی کسی قسم کی بھی دلیل عقلی اور کوئی بھی سند نقلی تو ان لوگوں کے پاس نہیں ہے۔ علم یہاں سند اور دلیل کے معنی میں ہے۔ مِنْ عِلْمٍ۔ مِنْ زائد، تاکید نفی کے لئے ہے۔ لِاٰبَآئِهِمْ۔ یعنی ان کے احمق اسلاف جو اس قدر لغو، مہمل اور گستاخانہ عقیدہ کے موجد ہوئے ہیں۔ لفظ اٰباء سے عجب نہیں جو ایک لطیف اشارہ مسیحی پادریوں کے لقب کی جانب ہو۔ كَبُرَتْ...... اَفْوَاهِهِمْ۔ ان کی زبانیں کیسے شدید گستاخانہ عقیدہ کا تلفظ کر رہی ہیں!

بَاخِعٌ نَّفْسَكَ عَلٰۤى اٰثَارِهِمْ اِنْ لَّمْ يُؤْمِنُوْا بِهٰذَا
تم سے اپنی جان دے دیں گے اگر یہ لوگ اس مضمون (قرآنی) پر

الْحَدِيْثِ اَسَفًا ۝۶ اِنَّا جَعَلْنَا مَا عَلَى الْاَرْضِ
ایمان نہ لائے ف۶ ہم نے (اس) زمین پر جو کچھ ہے

زِيْنَةً لَّهَا لِنَبْلُوَهُمْ اَيُّهُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا ۝۷ وَ اِنَّا
اسے اس کے لئے باعث رونق بنایا تاکہ ہم لوگوں کی آزمائش کریں کہ ان میں کون بہتر ہے عمل کے لحاظ سے ف۷ اور ہم

لَجٰعِلُوْنَ مَا عَلَيْهَا صَعِيْدًا جُرُزًا ۝۸ اَمْ حَسِبْتَ
اس پر کی تمام چیزوں کو ایک صاف میدان کر دیں گے ف۸ کیا آپ خیال کرتے ہیں

اَنَّ اَصْحٰبَ الْكَهْفِ وَالرَّقِيْمِ ۙ كَانُوْا مِنْ اٰيٰتِنَا
کہ غار والے اور کتبہ والے ہماری نشانیوں میں کچھ تعجب کی چیز

عَجَبًا ۝۹ اِذْ اَوَى الْفِتْيَةُ اِلَى الْكَهْفِ فَقَالُوْا
تھے؟ ف۹ (وہ وقت قابل ذکر ہے) جب ان نوجوانوں نے غار میں جا کر پناہ لی۔ ف۱۰ پھر بولے

رَبَّنَاۤ اٰتِنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً وَّ هَيِّئْ لَنَا مِنْ
اے ہمارے پروردگار ہمیں اپنے پاس سے رحمت (فضل) عطا کر اور ہمارے لئے (اس) کام میں

اَمْرِنَا رَشَدًا ۝۱۰ فَضَرَبْنَا عَلٰۤى اٰذَانِهِمْ فِى الْكَهْفِ
درستی کا سامان کر دے ف۱۱ سو ہم نے غار میں ان کے کانوں پر سالہا سال تک (نیند کا) پردہ

سِنِيْنَ عَدَدًا ۝۱۱ ۙ ثُمَّ بَعَثْنٰهُمْ لِنَعْلَمَ اَيُّ الْحِزْبَيْنِ
ڈالے رکھا ف۱۲ پھر ہم نے انہیں اٹھایا تاکہ ہم معلوم کریں کہ (ان) دونوں گروہوں میں کون گروہ

اَحْصٰى لِمَا لَبِثُوْۤا اَمَدًا ۝۱۲ ع نَحْنُ نَقُصُّ عَلَيْكَ
(اس حالت میں) رہنے کی مدت سے زیادہ واقف ہے، ف۱۳ ہم ہی ان کا قصہ آپ سے ٹھیک ٹھیک

ع ۱۲/۱۳

ف۶ (جیسا کہ آپ کے شدت حزن اور افراط فکر اصلاح سے ظاہر ہو رہا ہے) اس میں آنحضور ﷺ کو ممانعت ہو رہی ہے کہ افراط شفقت سے اتنا غم ان نالائقوں کی خاطر نہ اٹھائیے کہ خود قریب بہ ہلاکت پہنچ جائیے۔ عَلٰۤى اٰثَارِهِمْ۔ یعنی ان کے اعراض و انکار کے بعد۔ اذا ولوا عن الایمان (بیضاوی) ف۷ (اور کون ناقص و قاصر ٹھہرتا ہے) یہ گویا آیت سابق ہی کے مضمون کا تکملہ ہے۔ اور رسول اللہ ﷺ سے ارشاد ہو رہا ہے کہ یہ تو عالم ابتلاء ہے اس میں تو تکوینا لازمی ہے کہ کوئی مبتلائے کفر ہو اور کوئی مشرف بہ ایمان اس لیے آپ کا غم مفرط بیکار ہے۔ مَا عَلَى الْاَرْضِ زِيْنَةً لَّهَا۔ اس روئے زمین پر زینت و آرائش کی جتنی بھی چیزیں ہیں، بجائے خود ان میں سے کوئی بھی حرام نہیں۔ صرف ان کا غلط طریقہ استعمال انہیں ناجائز بنا دیتا ہے۔ صحیح طریقہ استعمال وہی ہے جو شریعت کے ماتحت و مطابق ہو۔ ف۸ (اور اپنی صنعت ایجاد کے بعد حکمت اعدام کا بھی نمونہ دکھا دیں گے) یعنی یہی آباد و سرسبز، شاداب و گلزار، بارونق و پر بہار زمین ایک روز چٹیل میدان ہو جائے گی۔ اور اس کائنات کی ساری رعنائیوں اور دلفریبیوں پر فنا طاری ہو کر اور قیامت آ کر رہے گی۔ اور اس حشر کے بعد سب کی جزا و سزا ہر ایک کے مناسب حال واقع ہوگی۔ ف۹ قریش نے یہود کے اشارہ سے آنحضور سے جو چند سوالات کیے تھے، ان میں سے ایک یہ تھا کہ اصحاب کہف کون اور کیا تھے؟ قرآن مجید اس کے جواب میں ان کا صحیح قصہ بیان کرتا ہے۔ الْكَهْفِ۔ کہف کے لفظی معنی وسیع پہاڑی غار کے ہیں۔ الکہف الغار الواسع فی الجبل (کبیر) اَصْحٰبَ الْكَهْفِ۔ کے کھلے ہوئے معنی ہیں غار والے۔ عام اس سے کہ وہ غار کہیں کا ہو۔ الرَّقِيْمِ۔ رقیم سے مراد کتبہ یا لوح مزار ہے۔ اصحاب کہف کے مزار پر ایک برنجی تختی لگا دی گئی تھی۔ جس پر ان کے نام، نسب اور مختصر حکایت درج تھی اور اسی مناسبت سے یہ اصحاب الرقیم بھی کہلائے۔ لوح رصاص نقش فیہ نسبھم و اسمائھم و قصصھم و دینھم لامم ھربوا و نقل ذٰلک عن الفراء و نقلہ السھیلی ایضاً والجوھری (تاج) دوسرے معنی اس مقام یا پہاڑ یا وادی کے کیے گئے ہیں جہاں وہ غار واقع تھا، یا اس شہر کے جہاں سے اصحاب کہف ہجرت کر کے گئے تھے۔ ھی قریۃ اصحٰب الکہف التی خرجوا منھا و فی تفسیر الزجاج کانوا فیھا او جبلھم الذی کان فیہ الکہف اوالوادی الذی فیہ الکہف (تاج) لیکن ابن عباس رضی اللہ عنہما صحابی اور تابعین سے وہی پہلے معنی منقول ہیں۔ الرقیم ھو اللوح من رصاص فیہ اسماء الفتیۃ و قصتھم (ابن عباس رضی اللہ عنہما) عن سعید بن جبیر قال لوح من حجارۃ کتبوا فیہ قصص اصحاب الکہف ثم وضعوہ علٰی باب الکہف (ابن جریر) لوح او حجر او شئ کتب فیہ کتاب و قد قال اھل الاخبار ان ذٰلک لوح کتب فیہ اسماء اصحاب الکہف (ابن جریر) شہر افسوس (بہ کسرۂ اول) جس کے کھنڈر پر موجودہ شہر ایا سلوک قائم ہے۔ سمرنا سے ۳۶ میل اور سمندر سے کل ۶ میل کے فاصلہ پر ایشیائے کوچک میں واقع تھا اور اسی کی نواح غالباً یہاں مراد ہے۔ مسیحی ادبیات میں اس کا ذکر کثرت سے آتا ہے۔ ہمارے قدیم جغرافیہ نویسوں نے بھی اس کا ذکر اسی حیثیت سے کیا ہے۔ ”شہر ہے ثغور طرسوس میں، اس کو شہر اصحاب کہف کہتے ہیں“ (مراصد الاطلاع یاقوت حموی ترجمہ اردو) ف۱۰ یہ لوگ کون اور کس زمانہ کے تھے؟ قرآن مجید کو بحث و سروکار چونکہ صرف بصیرتوں و عبرتوں اور اخلاقی اسباق و نتائج سے رہتی ہے اس لیے وہ تاریخی و جغرافی تفصیلات کو اکثر نظر انداز کر دیتا ہے اور اس باب میں احادیث صحیح بھی تفصیل سے خاموش ہیں۔ مفسرین قدیم و جدید کی اکثریت نے اسے مسیحی دور کی حکایت قرار دیا ہے۔ رومی شہنشاہ ڈی سیس یا دقیانوس (متوفی۔ ۲۵۱ء) اپنے مذہب بت پرستی میں غلو رکھتا تھا۔ مسیحی مذہب نیا نیا اسی کے زمانہ میں سلطنت روم میں پھیل رہا تھا۔ اس نے عیسائی موحدین پر سختی شروع کی۔ اس سے تنگ آ کر چند شریف نوجوان شہر سے نکل کھڑے ہوئے اور قریب کے ایک پہاڑی غار میں جا کر پناہ لی۔ وہاں ان پر ایک غیر طبعی، بلکہ خارق عادت نیند مسلط ہو گئی اور وہ کچھ اوپر تین سو سال تک سوتے رہے اور جب ایک اعجازی انداز سے جاگے تو خود رومی حکومت کا مذہب اسی درمیان میں شرک سے مسیحیت میں تبدیل ہو چکا تھا۔ لیکن حافظ ابن کثیر نے اپنا خیال غالب یہ ظاہر کیا ہے کہ یہ قصہ ظہور مسیح علیہ السلام سے قبل دور یہودیت کا ہے۔ ورنہ یہود اتنا اس کے کھوج میں نہ رہتے اور اس قدر اعتنا و التفات اس کی جانب نہ کرتے۔ و قد ذکر انھم کانوا علٰی دین المسیح عیسی ابن مریم فاللہ اعلم۔ والظاھر انھم کانوا قبل ملۃ النصرانیۃ بالکلیۃ فانھم لو کانوا علٰی دین النصرانیۃ لما اعتنٰی احبار الیھود بحفظ خبرھم (ابن کثیر) ہمارے زمانہ کے بھی بعض مصنفین نے حکایات اسرائیل سے یہ اخذ کیا ہے کہ یہ قصہ ۱۶۱ ق م کا ہے۔ جب ملک شام کے ظالم بادشاہ (انطیوکیس) چہارم نے بیت المقدس کو مسمار کر کے اس کی جگہ زیمس دیوتا کے مندر کی بنا ڈالی تھی اور مکابی خاندان کے پانچ یا سات بہادر نوجوان پہاڑ کے غار میں پناہ گزین ہو کر راہ حق میں شہید ہو گئے تھے۔ حق یہ ہے کہ جس قصہ کو حق تعالیٰ نے خود ہی مجمل رکھا ہو اور رسول اللہ ﷺ نے بھی اس کی تفصیل پر اعتنا کرنا ضروری نہ سمجھا ہو، اس کی تعیین جزم و وثوق کے ساتھ کرنا ہے بھی مشکل۔ اور پھر احکام دین میں سے کسی کا دار و مدار اس تفصیل و تعیین پر ہے بھی نہیں۔ فقہاء نے آیت سے یہ نکالا ہے کہ بخوف فتنہ کے وقت انسان پر لازم ہے کہ اپنا دین سلامت لے کر اس مقام سے چلا جائے اور کلمہ کفر کے تلفظ سے تقیۃً بھی احتراز رکھے۔ فیھا الدلالۃ علٰی ان علی الانسان ان یھرب بدینہ اذا خاف الفتنۃ فیہ وان علیہ ان لا یعرض لا ظھار کلمۃ الکفر و ان کان علٰی وجہ التقیۃ (جصاص)

و۱۱ یعنی ہمیں مقصد میں بھی کامیاب کر، اور ہمارے لیے ذرائع اور سامان بھی اپنی مرضیات کے مطابق مہیا کر دے۔ فقہاء نے یہاں سے یہ استنباط کیا ہے کہ جب انسان اپنے دین کے لیے خوف فتنہ سے ترک وطن کرے تو اسی طرح کی دعا حق تعالیٰ سے کرے کہ حق تعالیٰ نے اس دعا کو موقع مدح واستحسان میں پیش کیا ہے۔ یدل علی انه اذا ارادالهرب بدینه خوف الفتنة ان یدعوا بالدعاء الذی حکاه الله عنهم لان الله قدرضی ذٰلک من فعلهم و اجاب دعاء هم و حکاه لنا علی جهة الاستحسان (جصاص) و۱۲ یعنی ایسے غافل ہو کر سوئے کہ کوئی آواز بھی ان کے کان میں نہ پہنچتی تھی۔ ای انمناهم انامة لا تنبههم فیها الاصوات (بیضاوی) ضَرَبْنَا عَلٰۤى اٰذَانِهِمْ۔ ضرب اذان سے عربی محاورہ میں کنایہ ہوتا ہے۔ سِنِيْنَ عَدَدًا۔ عدد کا اضافہ یا تو تاکید کے لیے ہے اور یا کثرت عدد کے اظہار کے لیے ہے۔ ذکر الله علی سبیل التاکید و قیل ذکرہٗ یدل علی الکثرة (معالم) و۱۳ جب وہ لوگ اس خارق عادت نیند سے جاگے تو ان میں آپس میں یہ بحث شروع ہو گئی کہ ہمیں سوتے ہوئے کتنی مدت گزری۔ بَعَثْنٰهُمْ۔ اس گہری طویل نیند سے انہیں بیدار کیا۔ لِنَعْلَمَ۔ یعنی تاکہ ہم اپنے اس علم کو خلق کے روبرو ہی مشاہدۃً وعیاناً لے آئیں۔ ای لنظهر لهم ما علمناه من امرهم (بحر) الْحِزْبَيْنِ۔ دو گروہوں سے مراد یا تو وہی اصحاب کہف کے اندر کے دو گروہ ہیں۔ یا ایک طرف وہ جاگنے والے اصحاب کہف اور دوسری طرف ان کے معاصر اہل شہر، اور جمہور اسی طرف گئے ہیں۔ و قال ابن عطیة والظاهر ان الحزب الواحد هم الفتیة ای ظنوا بعثهم قلیلا والحزب الثانی هم اهل المدینة الذین بعث الفتیة علی عهدهم و هٰذا قول الجمهور من المفسرین (بحر) و۱۴ (اس افراط وتفریط، مبالغہ بیانی، وحاشیہ آرائی سب سے الگ کر کے جو عام طور سے اس قصہ سے متعلق شائع ہو چکی تھی) و۱۵ (کہ وہ تثلیث کے بجائے حسب تعلیم مسیح علیہ السلام توحید ہی پر قائم رہے) اٰمَنُوْا بِرَبِّهِمْ۔ یعنی اپنے وقت کی باطل پرستیوں کو چھوڑ انہوں نے دین توحید اختیار کیا۔ و۱۶ (اور دین حق سے انہیں نہ کوئی ترغیب اور طمع پھیر سکی اور نہ کوئی دھمکی اور تخویف بھی) ڈی سیس (دقیانوس) رول کے زمانہ میں موحد مسیحیوں پر (جو پولوس کی مشرکانہ تعلیم سے متاثر نہیں ہوئے تھے) جو جو مظالم اور جبر وستم ہوئے تھے، وہ تاریخ کے صفحات میں محفوظ ہیں — ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ وَ رَبَطْنَا عَلٰى قُلُوْبِهِمْ۔ یعنی ہم نے ہمت، صبر، ثبات واستقلال دے کر ان کے دل مضبوط کر دیئے تھے۔ و۱۷ ان سب اقوال سے جو بار بار اصحاب کہف کی زبان سے نقل ہوئے ہیں یہ صاف ظاہر ہو رہا ہے کہ وہ ہر طرح کے شرک سے بیزار اور توحید میں کامل وراسخ تھے۔ وہ مسیحی اگر تھے بھی تو صحیح معنیٰ میں۔ حضرت عیسیٰ نبی کے لائے ہوئے دین کے متبع تھے، نہ کہ پولوی وتثلیثی نام نہاد "مسیحیت" کے۔ لَنْ نَّدْعُوَاْ مِنْ دُوْنِهٖۤ اِلٰهًا۔ اس انکار وتردید سے ظاہر ہو رہا ہے کہ ان سے فرمائش شرک وبت پرستی کی کی جا رہی تھی۔ رَبُّنَا رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ۔ قدیم رومی مذہب میں زمین وآسمان کے مستقل دیوتا الگ الگ تھے — یہاں اسی کی تردید میں توحید کا اثبات ہو رہا ہے۔ و۱۸ یعنی اس کی ذات وصفات میں کسی شرکت کا گزر سمجھے۔ لَوْ لَا يَاْتُوْنَ عَلَيْهِمْ بِسُلْطٰنٍۭ بَيِّنٍ۔ یہاں دلیل کا مطالبہ مشرکوں سے کیا ہے کہ تم اپنے دھرم کی حقانیت کے اگر قائل ہو تو لاؤ کوئی دلیل پیش کر کے تو دکھاؤ۔ و۱۹ یہ سب گفتگو اہل توحید کے آپس میں بہ طور مشورہ ہو رہی ہے۔ اعْتَزَلْتُمُوْهُمْ۔ میں ضمیر هُمْ۔ انہیں مشرک قوموں کی جانب ہے۔ فَاْوٗۤا اِلَى الْكَهْفِ۔ فلاں غار میں چل کر پناہ لو، کہ وہاں حکومت کے جور وستم سے بھی امن ملے گا اور اپنے طور پر ذکر وعبادت بھی بہ اطمینان وفراغت ہو سکے گی۔ يَنْشُرْ …… مِرْفَقًا۔ مخلص اہل توحید کا تکیہ واعتماد اپنے پروردگار کی رحمت وربوبیت پر اسی طرح ہوتا ہے۔



نَبَاَهُمْ بِالْحَقِّ ؕ اِنَّهُمْ فِتْيَةٌ اٰمَنُوْا بِرَبِّهِمْ وَ زِدْنٰهُمْ
بیان کرتے ہیں و۱۴ یہ لوگ چند نوجوان تھے جو اپنے پروردگار پر ایمان لائے تھے اور ہم نے انہیں ہدایت میں ترقی
هُدًى ﴿۱۳﴾ وَّ رَبَطْنَا عَلٰى قُلُوْبِهِمْ اِذْ قَامُوْا فَقَالُوْا
دی تھی و۱۵ اور ہم نے ان کے دل مضبوط کر دیئے تھے جب وہ لوگ (پختہ اور) مستعد ہو گئے و۱۶ تو بولے
رَبُّنَا رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ لَنْ نَّدْعُوَاۡ مِنْ
ہمارا پروردگار وہی تو ہے جو آسمانوں اور زمین کا پروردگار ہے ہم تو اس کے علاوہ کسی
دُوْنِهٖۤ اِلٰهًا لَّقَدْ قُلْنَاۤ اِذًا شَطَطًا ﴿۱۴﴾ هٰۤؤُلَآءِ
معبود کو نہ پکاریں گے ورنہ پھر تو ہم بڑی ہی بیجا بات کے مرتکب ہوں گے و۱۷ ان لوگوں (یعنی)
قَوْمُنَا اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِهٖۤ اٰلِهَةً ؕ لَوْ لَا يَاْتُوْنَ
ہماری قوم والوں نے اللہ کے علاوہ اور معبود قرار دے رکھے ہیں یہ لوگ ان معبودوں کے وجود پر
عَلَيْهِمْ بِسُلْطٰنٍۭ بَيِّنٍ ؕ فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى
کوئی کھلی دلیل کیوں نہیں لائے؟ سو اس سے بڑھ کر ظالم اور کون ہے جو اللہ پر
عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا ﴿۱۵﴾ وَ اِذِ اعْتَزَلْتُمُوْهُمْ وَ مَا يَعْبُدُوْنَ
جھوٹ تہمت لگائے؟ و۱۸ پھر جب تم انہیں بھی چھوڑ چکے اور ان معبودان غیر اللہ
اِلَّا اللّٰهَ فَاْوٗۤا اِلَى الْكَهْفِ يَنْشُرْ لَكُمْ رَبُّكُمْ مِّنْ
کو بھی، تو اب (فلاں) غار میں چل کر پناہ لو تم پر تمہارا پروردگار اپنی رحمت پھیلا
رَّحْمَتِهٖ وَ يُهَيِّئْ لَكُمْ مِّنْ اَمْرِكُمْ مِّرْفَقًا ﴿۱۶﴾ وَ تَرَى
دے گا اور تمہارے کام میں تمہاری کامیابی کا سامان درست کر دے گا و۱۹ اور جب
الشَّمْسَ اِذَا طَلَعَتْ تَّزٰوَرُ عَنْ كَهْفِهِمْ ذَاتَ الْيَمِيْنِ
دھوپ نکلتی ہے تو تو اسے دیکھے گا کہ وہ ان کے غار سے داہنی جانب کو بچی رہتی ہے

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



وَ اِذَا غَرَبَتْ تَّقْرِضُهُمْ ذَاتَ الشِّمَالِ وَ هُمْ فِيْ

اور جب وہ ڈھلتی ہے تو وہ ان سے کترا جاتی ہے بائیں جانب اور وہ اس (غار) کے

فَجْوَةٍ مِّنْهُ ؕ ذٰلِكَ مِنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ ؕ مَنْ يَّهْدِ اللّٰهُ

ایک کشادہ موقع میں تھے ف۲۰ یہ اللہ کی نشانیوں میں سے ہے ف۲۱ جسے اللہ ہدایت دیتا ہے

فَهُوَ الْمُهْتَدِ ۚ وَ مَنْ يُّضْلِلْ فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ وَلِيًّا

وہی ہدایت پاتا ہے اور جسے وہ بے راہ کر دیتا ہے تو آپ اس کے لئے نہ پائیں گے کوئی مددگار

مُّرْشِدًا ﴿۱۷﴾ وَ تَحْسَبُهُمْ اَيْقَاظًا وَّ هُمْ رُقُوْدٌ ۖۗ

راہ بتانے والا ف۲۲ اور (تو ان کو دیکھتا تو) تو ان کو جاگتا ہوا خیال کرتا درآنحالیکہ وہ سوئے ہوئے تھے ف۲۳

وَّ نُقَلِّبُهُمْ ذَاتَ الْيَمِيْنِ وَ ذَاتَ الشِّمَالِ ۖۗ وَ كَلْبُهُمْ

ہم ہی انہیں کروٹ دلاتے رہتے ہیں داہنی طرف بھی اور بائیں طرف بھی۔ اور ان کا کتا

بَاسِطٌ ذِرَاعَيْهِ بِالْوَصِيْدِ ؕ لَوِ اطَّلَعْتَ عَلَيْهِمْ

دہلیز پر اپنے دونوں ہاتھ پھیلائے (بیٹھا) تھا ف۲۴ اگر تو انہیں جھانک کر دیکھتا

لَوَلَّيْتَ مِنْهُمْ فِرَارًا وَّ لَمُلِئْتَ مِنْهُمْ رُعْبًا ﴿۱۸﴾

تو تو ان سے پیٹھ پھیر کر بھاگ کھڑا ہوتا اور تیرے اندر ان کا رعب سما جاتا ف۲۵

وَ كَذٰلِكَ بَعَثْنٰهُمْ لِيَتَسَآءَلُوْا بَيْنَهُمْ ؕ قَالَ قَآئِلٌ

اور اسی طرح ہم نے انہیں جگا دیا جس سے کہ وہ آپس میں پوچھ پاچھ کریں ف۲۶ (چنانچہ) ایک کہنے والے نے

مِّنْهُمْ كَمْ لَبِثْتُمْ ؕ قَالُوْا لَبِثْنَا يَوْمًا اَوْ بَعْضَ يَوْمٍ ؕ

ان میں سے کہا کہ تم کتنی دیر ٹھہرے ہوگے؟ (بعض ان میں سے) بولے کہ ہم دن بھر ٹھہرے ہوں گے یا دن بھر

قَالُوْا رَبُّكُمْ اَعْلَمُ بِمَا لَبِثْتُمْ ؕ فَابْعَثُوْٓا اَحَدَكُمْ

سے کم (بعض اور) بولے کہ جتنی دیر تم ٹھہرے یہ تو تمہارا پروردگار ہی خوب جانتا ہے۔ تو اب اپنے میں سے کسی کو

ع ۵ / ۱۴



ف۲۰ (اس لئے نہ ہوا سے محروم تھے نہ روشنی سے) کوہستانی غار اکثر ایسے ہوتے ہیں کہ اندر ہی اندر بہت دور تک چلے جاتے ہیں۔ کہیں تنگ اور کہیں کشادہ۔ یہ جگہ جہاں یہ اصحاب کہف اہل توحید مقیم تھے تنگ نہ تھی۔ خوب کشادہ تھی۔ وَتَرَى الشَّمْسَ اِذَا طَلَعَتْ۔ یعنی اے مخاطب تو آفتاب کو اس کے طلوع کے وقت وہاں یوں دیکھتا۔ شہر افسوس کا عرض البلد درجہ ۳۰ شمال ہے۔ ایسے مقام پر جو غار شمال رویہ ہوگا۔ اس کے اندر سورج کی شعاعیں قدرۃً داخل نہ ہو سکیں گی۔ اور اس کے اندر کے رہنے والے اگر شمال ہی کی طرف رخ رکھیں گے تو دھوپ کی تیزی سے برابر امن میں رہیں گے ـــ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ تَزٰوَرُ ...... الشِّمَالِ۔ یعنی دھوپ نہ ان پر چڑھتے وقت پڑتی تھی، اور نہ ڈھلتے وقت۔ غار کی وضع وہیئت ہی ایسی تھی کہ غار نشین دھوپ کی اذیت سے امن میں رہتے۔ ذَاتَ الْيَمِيْنِ۔ ذَاتَ الشِّمَالِ۔ مفسر تھانوی رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ یہ غار کی داہنی اور بائیں جانب یا تو اس میں داخل ہونے کے اعتبار سے ہے یا اس سے خارج ہونے کے۔ تقدیر اول پر وہ غار شمال رویہ ہوگا۔ اور تقدیر ثانی پر جنوب رویہ۔ ورنہ شرق رویہ یا غرب رویہ ہونے کی صورت میں یا تو ان پر طلوع کے وقت دھوپ پڑتی اور یا غروب کے وقت۔ ف۲۱ یعنی یہ قصہ جو اوپر مع اپنے جزئیات وتفصیلات کے بیان ہوا، یہ حق تعالیٰ کی قدرت، حکمت وربوبیت کی نشانیوں میں سے ہے۔ ف۲۲ یعنی چاہئے تو یہ تھا کہ اس طرح کے نشانوں کو دیکھ کر سب ہی توحید کے قائل ہو جاتے لیکن ہدایت وہی پاتا ہے جس کے شامل حال توفیق الٰہی ہوتی ہے اور جسے وہ ان کے پاداش عمل میں اپنے قانون تکوینی کے ماتحت گمراہ ہی رکھنا چاہتا ہے۔ ان کی ہدایت یابی کی بھی کوئی صورت نہیں۔ ف۲۳ یعنی اے مخاطب جس وقت وہ غار میں تھے، اور ہم نے اعجازی رنگ میں ان پر نیند مسلط کر رکھی تھی تو اگر انہیں کہیں دیکھ پاتا تو ان کے نورانی چہروں کی رونق وتازگی دیکھ کر انہیں جاگتا ہوا ہی سمجھتا ـــ نوم ثقیل وغریق کی کوئی ظاہری علامت ان میں نمایاں نہ تھی۔ محققین عارفین نے کہا ہے کہ اسی طرح ذاکر بیدار دل حالت خواب میں بھی ایسا بے خبر نہیں ہو جاتا گو سوتے ہوئے کی طرح بے حس نظر آئے۔ مرشد تھانوی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ یہ مثال ہے ان لوگوں کی جن کے جسم خلق کے ساتھ مشغول ہیں اور قلب حق تعالیٰ کے ساتھ۔ ف۲۴ (جیسا کہ اس جانور کی عام عادت ہے) کتا وہ جانور ہے جو فقہی حیثیت سے نجس ہونے کے باوجود اپنی وفاداری، آقا پرستی، حفاظت کرنے اور پہرہ دینے کے لئے مشہور ہے۔ ان بزرگوں کے پاس کسی ضرورت سے ہوگا، اور انہیں کے ساتھ خود بھی غار نشین ہو گیا۔ بعض روایتوں میں آتا ہے کہ جنت میں دو جانور بھی ہوں گے۔ ایک بلعم باعور کا گدھا، دوسرا اصحاب کہف کا کتا۔ اس روایت کے صحیح وغیر صحیح ہونے سے قطع نظر صوفیہ محققین نے کہا ہے کہ صحبت عجب اثر رکھتی ہے اور شیران خدا کی برکتیں سگ دنیا کو بھی بشرط صحبت ورفاقت شامل ہو جاتی ہیں اور بعض سالکین نے یہ نکتہ لکھا ہے کہ صالحین کی مجالست وقرب بھی بہت غنیمت ہے، گو مجانست نہ بھی ہو۔ ف۲۵ ہیبت حق تو ہر اہل حق کا حصہ ہوتی ہے ان سوتے ہوئے حضرات کہف پر عجب نہیں جو اس مصلحت سے اور زیادہ طاری کر دی گئی ہو کہ ہر شخص کی ہمت ان کے قریب جانے کی نہ پڑے اور اس طرح ان کے جسم ہر طرح محفوظ رہیں۔ ف۲۶ (اور اس میں ان پر حق تعالیٰ کی قدرت وحکمت اور زیادہ منکشف ہو) وَكَذٰلِكَ بَعَثْنٰهُمْ۔ یعنی جس عجیب اعجازی رنگ میں ہم نے ان پر نیند مسلط کر دی تھی، اسی اعجازی انداز میں انہیں اس سے جگا بھی دیا۔ بَعَثْنٰهُمْ۔ یعنی انہیں اس نوم طویل وثقیل سے بیدار کر دیا۔ لِيَتَسَآءَلُوْا۔ میں ل عاقبت کا ہے۔ یعنی اس بیداری کا نتیجہ یہ ہوا، یہ مراد نہیں کہ وہ بیداری اس غرض سے کئے گئے تھے۔ واللام فيه لام العاقبة لانهم لم يبعثوا للسؤال (معالم)

ف۲۷ (کہ خوراک وغیرہ ضرورت کی چیزیں لائے) قَالَ...... بِمَا لَبِثْتُمْ۔ نیند اتنی غفلت کی اور ایسی بیہوشی کی تھی کہ ان لوگوں کو اس کی مدت کا بھی مطلق ادراک نہ ہوا، اور جب جاگے تو آپس میں پوچھ پاچھ کرنے لگے کہ ہم لوگ کتنی دیر سوئے ہوں گے۔ کسی نے کچھ اندازہ کیا کسی نے کچھ۔ آخر کسی نے کہا کہ اس تعیین وقت کی بحث کو تو اللہ کے حوالہ کرو اور اب کام کی بات کرو۔ یَوْمًا اَوْ بَعْضَ یَوْمٍ۔ ہو سکتا ہے کہ یہ کنایہ محض وقت قلیل سے ہو۔ فقہاء نے ان کے اس قول سے، جس پر قرآن نے کوئی گرفت نہیں کی، یہ نکالا ہے کہ ظن غالب کی بنا پر اگر اپنے اجتہاد سے کوئی بات کہہ دی جائے تو اگر چہ واقعہ کے خلاف ہو لیکن اس پر کذب کا اطلاق نہ ہوگا۔ بِوَرِقِكُمْ هٰذِهٖۤ۔ روپیہ سے یقیناً وہی سکہ مراد ہے جو دقیانوس رومی کے زمانہ میں چل رہا تھا اور اس سکہ پر رومی شہنشاہ کی تصویر کندہ رہتی تھی اسی وقت کے کچھ سکہ ان کی جیبوں میں پڑے ہوئے تھے۔ قال المفسرون كانت معهم دراهم عليها صورة الملك الذى كان فى زمانهم (کبیر) محققین نے یہیں سے یہ استدلال کیا ہے کہ سفر ہجرت میں زاد راہ ہمراہ لے کر چلنا توکل کے منافی نہیں وحملهم الورق عند فرارهم دليل على ان حمل النفقة وما يصلح للمسافر هو رأى المتوكلين على الله دون المتكلين على الاتفاقات (مدارک) وحملهم له دليل على ان التزود رای المتوكلين (بیضاوی) وهذه الأية تدل على ان السعى فى امساك الزاد امر مهم مشروع وانه لا يبطل التوكل (کبیر) فقہاء نے آیت سے اس صورت کا جواز نکالا ہے کہ کئی انسان (مثلاً سفر میں) اپنے مشترک سرمایہ سے خریدیں اور سب اس میں سے کھائیں خواہ ایک کے کھانے کی مقدار دوسرے سے زیادہ ہو۔ يدل على جواز خلط دارهم الجماعة والشرى بها والاكل من الطعام الذى بينهم بالشركة وان كان بعضهم قد ياكل اكثر مما ياكل غيره وهذا الذى يسميه الناس المنابلة ويفعلونه فى الاسفار (جصاص)



بِوَرِقِكُمْ هٰذِهٖۤ اِلَى الْمَدِیْنَةِ فَلْیَنْظُرْ اَیُّهَاۤ اَزْكٰى

یہ روپیہ دے کر شہر کی طرف بھیجو ف۲۷ سو وہ تحقیق کرے کہ کون سا کھانا

طَعَامًا فَلْیَاْتِكُمْ بِرِزْقٍ مِّنْهُ وَلْیَتَلَطَّفْ وَ لَا

پاکیزہ ہے ف۲۸ پھر اس میں سے کچھ کھانا تمہارے پاس لے آئے اور خوش تدبیری (سے کام) کرے اور کسی کو

یُشْعِرَنَّ بِكُمْ اَحَدًا ﴿۱۹﴾ اِنَّهُمْ اِنْ یَّظْهَرُوْا عَلَیْكُمْ

تمہاری خبر نہ ہونے دے ف۲۹ کہ اگر وہ تمہاری خبر پالیں گے تو تمہیں سنگسار

یَرْجُمُوْكُمْ اَوْ یُعِیْدُوْكُمْ فِیْ مِلَّتِهِمْ وَ لَنْ تُفْلِحُوْۤا

کر ڈالیں گے یا تمہیں اپنے طریقہ میں پھر کر لیں گے اور اگر ایسا ہوا تو پھر کبھی

اِذًا اَبَدًا ﴿۲۰﴾ وَ كَذٰلِكَ اَعْثَرْنَا عَلَیْهِمْ لِیَعْلَمُوْۤا

تمہیں فلاح نہ ہوگی ف۳۰ اور اسی طرح ہم نے لوگوں کو ان پر مطلع کر دیا تاکہ وہ جان لیں

اَنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّ اَنَّ السَّاعَةَ لَا رَیْبَ فِیْهَا

کہ اللہ کا وعدہ سچا ہے اور یہ کہ قیامت میں کوئی شک نہیں ف۳۱ (اور وہ وقت بھی قابل ذکر ہے)

اِذْ یَتَنَازَعُوْنَ بَیْنَهُمْ اَمْرَهُمْ فَقَالُوا ابْنُوْا عَلَیْهِمْ

جب (اس زمانہ کے لوگ) ان کے معاملہ میں باہم جھگڑ رہے تھے سو ان لوگوں نے کہا کہ ان کے پاس کوئی عمارت

بُنْیَانًا ؕ رَبُّهُمْ اَعْلَمُ بِهِمْ ؕ قَالَ الَّذِیْنَ غَلَبُوْا عَلٰۤى

بنوا دو ف۳۲ ان کا پروردگار ہی (ان کے احوال کو) خوب جانتا تھا۔ جو لوگ اپنے کام پر

اَمْرِهِمْ لَنَتَّخِذَنَّ عَلَیْهِمْ مَّسْجِدًا ﴿۲۱﴾ سَیَقُوْلُوْنَ

غالب (وقادر) تھے انہوں نے کہا کہ ہم تو ان کے پاس ایک معبد بنا دیں گے ف۳۳ عنقریب بعض لوگ کہیں گے

ثَلٰثَةٌ رَّابِعُهُمْ كَلْبُهُمْ ۚ وَ یَقُوْلُوْنَ خَمْسَةٌ سَادِسُهُمْ

کہ وہ تین تھے اور چوتھا ان کا کتا تھا اور (بعض) کہیں گے کہ وہ پانچ تھے چھٹا ان کا



نصف القرآن باعتبار عدد الحروف بلغ الفاء بعد الياء من النصف الاول و اللام الثانية من النصف الآخر ۱۲

ف۲۸ اہل توحید کو ہمیشہ غذاؤں میں حلت و حرمت کا خیال رہا ہے اور بتوں کے چڑھاوے وغیرہ سے محترز رہے ہیں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ جس طرح اصحاب کہف نے بجائے کسی سے سوال کرنے کے کھانا قیمۃً خرید نا پسند کیا، طالبوں اور سالکوں کو بھی چاہیے کہ ہمت بلند رکھیں اور خلق سے سوال ترک کر دیں۔ اَزْكٰى طَعَامًا۔ بعض نے اس کی تفسیر لذیذ و نفیس کھانے سے بھی کی ہے۔ قيل انها اطيب والذ (کبیر) اور یہیں سے ہے کہ بعض صوفیہ نے بعض دینی مصلحتوں سے لذیذ و نفیس کھانوں ہی کو پسند کیا ہے۔ ف۲۹ (ورنہ حکومت کی طرف سے گرفتاری، تلاشی اور سزا یابی یقینی ہے) وَلْیَتَلَطَّفْ۔ یعنی ایسی خوش تدبیری سے کام لے کہ کسی کو اس پر حکومت کے مجرم یا باغی ہونے کا شبہ نہ ہونے پائے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ سالکین کو معاملت میں ہر ایک کے ساتھ لطف و رفق برتنا چاہیے۔ ف۳۰ (اور تم شرک وارتداد کی ملعونیت و نحوست کے چکر میں پڑے رہو گے) اِنَّهُمْ۔ یعنی مشرک اہل شہر یا مشرک اہل حکومت۔ یَرْجُمُوْكُمْ۔ سزائے سنگساری دنیا کی قدیم ترین سزاؤں میں سے ہے اور اس پر تاریخ کی شہادت موجود ہے کہ شہنشاہ ڈی سیس (دقیانوس) کے زمانہ میں جو مشرک مسیحیت اختیار کر لیتے تھے وہ مرتد سمجھے جاتے اور شدید ترین عقوبت کے مستحق قرار پاتے۔ اَوْ یُعِیْدُوْكُمْ فِیْ مِلَّتِهِمْ۔ یعنی یہ بت پرست حکومت ترغیب سے یا ترہیب سے، طمع یا خوف کے پھندے لگا کر تمہیں پھر دین توحید سے بہلا کر دین شرک میں واپس لے لیں گے۔ وَلَنْ تُفْلِحُوْۤا اِذًا اَبَدًا۔ یعنی جب ملت کفر میں شریک و شامل ہو گئے تو پھر تو فلاح دنیا و آخرت سے محرومی ہی رہے گی۔ اى ان رجعتم الى دينهم لن تسعدوا فى الدنيا ولا فى الأخرة (کبیر) ف۳۱ اصحاب کہف کی غار نشینی کو کوئی تین سو سال کی مدت ہوئی تھی کہ دنیائے مسیحیت میں یہ سوال زور شور سے چھڑ گیا کہ عقیدہ نشر و جزائے جسمانی آیا صحیح ہے بھی؟ وقت کا ایک مشہور پادری تھیوڈر حشر اجساد کا صاف منکر تھا۔ بحث و مباحثہ کے عین شباب کے زمانہ میں اصحاب کہف اپنی نوم طویل سے جاگے۔ اور ان کے عجیب معاملہ کا علم عوام و خواص سب کو ہوا —— ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن وَكَذٰلِكَ اَعْثَرْنَا عَلَیْهِمْ۔ یعنی جس طرح ہم نے اپنی خاص قدرت و حکمت سے ان اصحاب کہف کو سلایا اور جگایا تھا۔ اسی طرح اپنی خصوصی حکمت و قدرت سے عام خلقت کو ان کے حال پر مطلع بھی کر دیا۔ لِیَعْلَمُوْۤا اَنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ۔ یعنی تاکہ ان کے معاصرین کو بھی یقین آ جائے کہ حق تعالیٰ کا وعدہ حشر و نشر کے باب میں سچا ہے —— ایک بڑا مانع عقیدہ حشر و نشر کے قبول میں عام ذہنوں میں اس کا استبعاد رہتا ہے۔ واقعہ اصحاب کہف یعنی ان کی طویل نیند اور بیداری سے اہل مادیت کو واقعہ بعث و حشر کی ایک سند و نظیر ہاتھ آ جاتی ہے۔ اور ذہن سے استبعاد دور ہو جاتا ہے۔ وہ صاحب جو روپیہ لیکر کھانا خریدنے چلے تھے۔ جب بازار پہنچے تو چونکہ قرنہا قرن کی مدت گذر چکی تھی۔ شہریوں کے وضع، لباس، زبان، مکانات، سب ہی کی ہیئت بالکل بدل چکی تھی۔ اور سب سے بڑھ کر یہ کہ حکومت کا تختہ الٹ چکا تھا۔ اور بادشاہت اب بجائے دشمنان مسیحیت کے خود مسیحیوں کی قائم تھی۔ وہ صاحب اپنے صدیوں قبل کے لباس و وضع کے باعث یوں ہی تماشہ بنے ہوئے تھے اور جب انہوں نے جیب سے نسلوں قبل کا سکہ نکالا، جب تو لوگوں کی حیرت اور بدگمانی بدرجہا بڑھ گئی۔ سب نے انہیں گھیر لیا اور انہیں حیران و پریشان ہو کر مجبوراً اپنا پتہ بتانا اور اپنی سرگذشت دہرانی پڑی اور کچھ لوگ ان کے بیان کی تصدیق کے لئے آخر ان کے ساتھ غار کے دہانہ تک آئے۔ ف۳۲ (کہ اس حیرت انگیز و عظیم الشان واقعہ کی یادگار قائم ہو جائے) اِذْ یَتَنَازَعُوْنَ بَیْنَهُمْ اَمْرَهُمْ۔ یعنی جب لوگوں میں اس امر پر گفتگو ہو رہی تھی کہ ان بزرگوں کی نعشوں کے ساتھ کیا معاملہ کیا جائے۔ ہوا یہ کہ جب لوگ ان کی زیارت کو جوق در جوق آنے

لگے، اور غار کے دروازہ پر میلہ سا لگنے لگا تو ان حضرات کو وفات دے دی گئی۔ اور اب گفتگو یہ ہونے لگی کہ ان مقدس جسموں کے ساتھ کیا معاملہ کیا جائے۔ ابْنُوْا عَلَيْهِمْ بُنْيَانًا۔ عَلَيْهِمْ سے ان کے غار کے اوپر۔ ان کے غار کے دروازہ پر۔ ای علی باب کھفھم (مدارک) ف٣٣ (تاکہ اس امر کی علامت قائم رہے کہ یہ لوگ عابد و اہل توحید تھے۔ کوئی انہیں معبود نہ بنالے) جو غار اصحاب کہف کی جانب منسوب ہے اس کے دہانہ پر ایک مسیحی خانقاہ اب بھی موجود ہے — ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ الَّذِيْنَ غَلَبُوْا عَلٰٓى اَمْرِهِمْ۔ یعنی حکام وقت۔ قال قتادة هم الولاة (بحر) قیل المراد به الملک المسلم وقیل رؤساء البلد (کبیر) عَلَيْهِمْ۔ یعنی اس غار کے اوپر۔ غار کے دہانہ پر۔ ای علی باب الکھف (مدارک) مَّسْجِدًا۔ مسجد یہاں معبد یا پرستش گاہ کے عام معنی میں ہے۔ اسلامی مسجد کے اصطلاحی معنی میں نہیں۔ لَنَتَّخِذَنَّ عَلَيْهِمْ مَّسْجِدًا۔ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ اور دوسرے فقہاء مفسرین نے لکھا ہے کہ اگر کسی زمانہ میں مسجد کے بنانے سے بجائے مصالح کے مفاسد کا ظہور ہونے لگے تو مسجد بنانا جائز نہ رہے گا۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس مسجد سے وہ قصد نہ تھا، جو جاہلوں کا قبور کے پاس مسجد بنانے سے ہوتا ہے۔ اس لئے قبر پرستوں کو کوئی حجت ونظیر اس سے نہیں مل سکتی۔ ف٣٤ یعنی بغیر کسی علم صحیح کے، محض ظن وتخمین سے۔ رَجْمًۢا بِالْغَيْبِ کے لفظی معنی بغیر دیکھے بھالے تیر پھینکنے کے ہیں۔ محاورۂ عرب میں اس سے مراد وہی ہوتی ہے جو اردو میں "اٹکل کے تکے چلانے" سے۔ اور یہ شرعاً ممنوع بھی ہے — محض اٹکل اور ظن وگمان سے بغیر کسی سند عقلی یا شرعی کے کام لینا اور چیز ہے اور دلیل شرعی سے حسب قواعد استخراج نتائج کرنا بالکل اور چیز۔ اول الذکر لغو وممنوع، ثانی الذکر جائز ہی نہیں، محمود ومستحسن۔ بلکہ بعض اوقات ضروری اور واجب۔ سَيَقُوْلُوْنَ۔ یعنی آپ جس وقت یہ صحیح قصہ بیان کریں گے۔ ان کے معاصرین یہ رائے زنی شروع کردیں گے۔ سَيَقُوْلُوْنَ میں س مستقبل کا ہے۔ الضمير فيه كما اختاره ابن عطيه، بعض المحققين لليهود المعاصرين له ﷺ الخائضين في قصة اصحب الكهف (روح) ف٣٥ (اور اس نے قرآن سے اس کا کوئی فیصلہ کیا نہیں ہے) لیکن حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما وغیرہ اسی آخری عدد کے قائل ہوئے ہیں اور مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ آیت سے بھی اشارۃً اس کی صحت مفہوم ہوتی ہے کیونکہ اس اخیر قول کو نقل کرکے اسے رد نہیں فرمایا گیا۔ واللہ اعلم۔ قال اکثر المفسرین هٰذا الاخير هو الحق ويدل عليه وجوه (کبیر) ف٣٦ (کیونکہ ضروری کی تعلیم تو وحی سے ہوگئی۔ اس کے علاوہ جو کچھ ہے غیر ضروری ہے) فَلَا تُمَارِ ...... ظَاهِرًا۔ یعنی آپ وحی کے مطابق نفس قصہ تو بیان کردیجئے۔ باقی اس کے آگے بحث ومباحثہ میں نہ پڑیے۔ مَا يَعْلَمُهُمْ اِلَّا قَلِيْلٌ۔ اور انہیں قلیل اشخاص میں ایک عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما صحابی وترجمان القرآن ہیں۔ وكان ابن عباس يقول انا من اولٰئك العدد والقليل (کبیر) ف٣٧ یعنی آپ سے جب کوئی شخص کوئی بات جواب طلب دریافت کرلے۔ اور آپ اس سے آئندہ جواب کا وعدہ کریں تو لفظ ان شاء اللہ تعالیٰ یا کوئی اور لفظ اس کے مرادف ضرور کہہ دیا کریں اور ایک وعدہ ہی کی تخصیص نہیں، اس کا لحاظ ہر امر میں رکھیں۔ آیت کی شان نزول یا آج کل کی اصطلاح میں پس منظر یہ ہے کہ ایک بار منکرین نے آکر رسول اللہ ﷺ سے تین سوالات بطور امتحان دریافت کیے۔ ایک یہ کہ ماہیت روح کیا ہے؟ دوسرے یہ کہ اصحاب کہف کون تھے؟ تیسرے یہ کہ ذوالقرنین کا کیا قصہ ہے؟ آپ نے وحی الٰہی کے بھروسہ پر وعدہ کرلیا کہ کل جواب دوں گا۔ اتفاق سے وحی پندرہ دن تک نہ آئی۔ آپ کو قدرۃً غم وصدمہ رہا۔ اس کے بعد وحی سے سوالات کے جوابات بھی ملے اور یہ حکم بھی۔ لِشَایْءٍ۔ شیء تنوین کے ساتھ نکرہ ہے۔ مفہوم عموم واستغراق کے لیے۔ گویا یہ بتادیا کہ اپنے چھوٹے بڑے ہر ارادہ کو ارادۂ الٰہی پر معلق اور اس سے وابستہ رکھیے۔ اس چھوٹی سی تعلیم سے ایک طرف تو رد نکل آیا معتزلہ کا جو بندہ کو بعض افعال کا خالق وموجد قرار دیتے ہیں اور دوسری طرف جبریہ کا جو بندہ کو جماد و مجبور محض مانتے ہیں۔ صحیح مسلک اہل سنت کا یہ ہے کہ بندہ اپنے افعال پر قادر تو ہے لیکن مشیت الٰہی کے بعد اور اس کے ماتحت۔ غَدًا۔ غد سے مراد مطلق زمانہ مستقبل ہے، نہ کہ متعین ومخصوص (کل) ہی کا دن۔ ای فی ما يستقبل من الزمان ولم يرد الغد خاصة (کشاف) ای فی ما يستقبل من الزمان مطلقا (روح) اِلَّآ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ۔ اِلَّا حرف استثناء ہے۔ تقدیر کلام یوں ہے الا ان تقول ان شاء اللہ۔ فقہاء نے تصریح کردی ہے کہ یہاں قول کے لیے زبانی تلفظ شرط نہیں۔ اس لیے کہ مسئلہ اعتقادیات سے متعلق ہے اور اعتقادیات میں محض تصدیق قلبی کافی ہے۔ ف٣٨ یعنی میری نبوت پر دلیل بننے کے اعتبار سے کوئی بات اس سے بھی بڑھ کر بتا دیجئے۔ منکروں نے یہ قصہ اصحاب کہف سے متعلق سوال کرکے اپنے نزدیک کوئی بہت بڑا امتحان رسول اللہ ﷺ کا لے ڈالا تھا۔ آپ کو یہ کہنے کی ہدایت ہورہی ہے کہ میں تو اپنی نبوت پر دلائل خدا کے فضل سے اس سے کہیں بڑھ چڑھ کر رکھتا ہوں۔ معناه لعل الله يؤتيني من البينات والدلائل على صحة انى نبي ما هو اعظم في الدلالة واقرب رشدا من نبا اصحاب الكهف (کبیر) ای اظهر دلالة على انى نبي من نبا اصحاب الكهف (بیضاوی) وَاذْكُرْ رَّبَّكَ۔ یعنی جیسے ہی خیال آجائے اور تنبیہ ہوجائے، مشیت الٰہی کا استحضار کرلیا کیجئے۔ واذكر ربك ای مشية ربك (مدارک) ف٣٩ یعنی حساب شمسی مسیحی رکھو تو پورے تین سو سال اور حساب قمری اسلامی رکھو تو ٣٠٩ سال تین سال کا فرق ہر صدی میں سنہ قمری اور سنہ شمسی کے درمیان ہوجایا کرتا ہے۔ اکابر سلف سے بھی یہی سہل تفسیر



كَلْبُهُمْ رَجْمًۢا بِالْغَيْبِ ۚ وَ يَقُوْلُوْنَ سَبْعَةٌ وَّ ثَامِنُهُمْ
کتا تھا اٹکل کے تکے ف٣٤ اور (بعض) کہیں گے کہ وہ سات تھے اور آٹھواں ان کا

كَلْبُهُمْ ۭ قُلْ رَّبِّيْٓ اَعْلَمُ بِعِدَّتِهِمْ مَّا يَعْلَمُهُمْ اِلَّا
کتا تھا آپ کہہ دیجئے کہ میرا پروردگار ہی ان کا شمار خوب جانتا ہے ف٣٥ ان (کے شمار) کو کوئی نہیں جانتا بجز

قَلِيْلٌ ڨ فَلَا تُمَارِ فِيْهِمْ اِلَّا مِرَآءً ظَاهِرًا ۠ وَّ لَا
قلیل کے۔ پس آپ ان کے باب میں (زیادہ) بحث نہ کیجئے بجز سرسری بحث کے اور آپ

تَسْتَفْتِ فِيْهِمْ مِّنْهُمْ اَحَدًا ﴿٢٢﴾ وَلَا تَقُوْلَنَّ
ان کے باب میں ان لوگوں سے کسی سے بھی نہ پوچھیے ف٣٦ اور آپ کسی چیز کی نسبت یہ نہ

ع ٣ ١٥

لِشَايْءٍ اِنِّيْ فَاعِلٌ ذٰلِكَ غَدًا ﴿٢٣﴾ اِلَّآ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ ۡ
کہا کیجیے کہ میں اسے کل کر دوں گا سوا اس (صورت) کے کہ اللہ بھی چاہے ف٣٧

وَاذْكُرْ رَّبَّكَ اِذَا نَسِيْتَ وَ قُلْ عَسٰٓى اَنْ يَّهْدِيَنِ
اور اپنے پروردگار کو یاد کرلیا کیجیے جب آپ بھول جائیے اور آپ کہہ دیجئے کہ عجب نہیں جو میرا پروردگار مجھے

رَبِّيْ لِاَقْرَبَ مِنْ هٰذَا رَشَدًا ﴿٢٤﴾ وَ لَبِثُوْا فِيْ
باعتبار راہنمائی کے اس سے بھی قریب تر (بات) بتائے ف٣٨ اور وہ (لوگ) اپنے غار میں

كَهْفِهِمْ ثَلٰثَ مِائَةٍ سِنِيْنَ وَ ازْدَادُوْا تِسْعًا ﴿٢٥﴾
تین سو برس تک رہے اور نو برس اور رہے ف٣٩

قُلِ اللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا لَبِثُوْا ۚ لَهٗ غَيْبُ السَّمٰوٰتِ
آپ کہہ دیجئے کہ اللہ ہی اس کو خوب جانتا ہے کہ وہ کتنا رہے تھے۔ اسی کے لئے (علم) غیب آسمانوں اور

وَالْاَرْضِ ۭ اَبْصِرْ بِهٖ وَاَسْمِعْ ۭ مَا لَهُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ
زمین کا ہے ف٤٠ وہ کیا کچھ دیکھنے والا ہے اور کیا کچھ سننے والا! ان کا اللہ کے سوا کوئی بھی

مِنْ وَّلِيٍّ ۫ وَّلَا يُشْرِكُ فِيْ حُكْمِهٖٓ اَحَدًا ﴿۲۶﴾ وَاتْلُ
کارساز نہیں اور نہ وہ اپنے حکم میں کسی کو شریک کرتا ہے۔ ف۴۱ اور آپ پڑھ دیا کیجیے
مَآ اُوْحِيَ اِلَيْكَ مِنْ كِتَابِ رَبِّكَ ۚ لَا مُبَدِّلَ
جو کچھ وحی آپ پر آپ کے پروردگار کی کتاب کے ذریعہ سے آئی ہے۔ کوئی بدل اس کی
لِكَلِمٰتِهٖ ۚ وَلَنْ تَجِدَ مِنْ دُوْنِهٖ مُلْتَحَدًا ﴿۲۷﴾
باتوں کا نہیں ہو سکتا اور نہ آپ اس کے سوا کوئی پناہ ہی پائیں گے ف۴۲
وَاصْبِرْ نَفْسَكَ مَعَ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ
اور آپ اپنے کو مقید رکھا کیجیے ان لوگوں کے ساتھ جو اپنے پروردگار کو پکارتے رہتے ہیں
بِالْغَدٰوةِ وَالْعَشِيِّ يُرِيْدُوْنَ وَجْهَهٗ وَلَا تَعْدُ عَيْنٰكَ
صبح و شام محض اس کی رضاجوئی کے لئے ف۴۳ اور اپنی آنکھوں کو ان سے
عَنْهُمْ ۚ تُرِيْدُ زِيْنَةَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَلَا تُطِعْ
نہ ہٹائیے دنیوی زندگی کی رونق کے خیال سے اور اس شخص کا کہنا نہ مانئے
مَنْ اَغْفَلْنَا قَلْبَهٗ عَنْ ذِكْرِنَا وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ
جس کے قلب کو ہم نے اپنی یاد سے غافل کر رکھا ہے اور وہ اپنی خواہش کی پیروی کرتا ہے
وَكَانَ اَمْرُهٗ فُرُطًا ﴿۲۸﴾ وَقُلِ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكُمْ ۣ فَمَنْ
اور اس کا معاملہ حد سے گزرا ہوا ہے ف۴۴ اور آپ کہہ دیجیے کہ حق تمہارے پروردگار کی طرف سے آچکا ہے سو جس
شَآءَ فَلْيُؤْمِنْ وَّمَنْ شَآءَ فَلْيَكْفُرْ ۙ اِنَّآ اَعْتَدْنَا
کا جی چاہے ایمان لائے اور جس کا جی چاہے کافر رہے ف۴۵ ہم نے ظالموں کے لئے آگ
لِلظّٰلِمِيْنَ نَارًا ۙ اَحَاطَ بِهِمْ سُرَادِقُهَا ۭ وَاِنْ
تیار کر رکھی ہے اس کی قناتیں ان کے گھیرے ہوں گی اور اگر



مروی ہے۔ بلکہ ایک روایت میں تو خود حضرت علیؓ سے ہے۔ حکی النقاش انها ثلث مائة شمسية ولما كان الخطاب للعرب زيدت التسع اذ حساب العربية هو بالقمر لاتفاق الحسابين (بحر) روی عن علیؓ انه قال عند اهل الكتاب انهم لبثوا ثلثماة شمسية والله تعالٰى ذكر ثلثمائة قمرية (معالم) كان مقداره ثلثمائة سنة تزيد تسع سنين بالهلالية وهي ثلثمائة سنة بالشمسية فان تفاوت ما بين كل مائة سنة بالقمرية الى الشمسية ثلاث سنين (ابن کثیر) فالثلا ثمائة الشمسية ثلاثمائة وتسع قمرية (جلالین) قيل هو الاشارة الى انها ثلاثمائة بحساب اهل الكتاب واعتبار السنة الشمسية وثلثمائة وتسع بحساب العرب واعتبار السنة القمرية وقد نقله بعضهم عن علیؓ (روح) قدیم مسیحی روایتوں اور نوشتوں میں یہ مدت ۳۰۷ سال درج ہے اور بعض نسخوں میں ۳۵۳ سال --- ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ غار نشینی کا زمانہ اگر (قول اکثر کے مطابق) ۲۴۹ء فرض کیا جائے تو اس پر ۳۰۰ سال شمسی اضافہ کرنے سے ۵۴۹ء برآمد ہوتے ہیں یعنی میلاد رسول ﷺ (۵۷۰ء) سے ۲۱ سال اور ہجرت نبوی (۶۲۲ء) سے تقریباً ۷۳ سال قبل۔ لَبِثُوْا فِيْ كَهْفِهِمْ۔ فقہاء نے استدلال کیا ہے کہ ظالموں سے فرار کر جانا جائز ہے بلکہ اولیاء و انبیاء کے معمولات میں سے ہے۔ فيه جواز الفرار من الظالم وهي سنة الانبياء والاولياء (ابن العربی) ف۴۰ یعنی مخلوق کے اعتبار سے جو کچھ بھی غیب ہے، سب کا علم حق تعالیٰ ہی کو ہے --- ایک اسی واقعہ مدت خواب اصحاب کہف پر کیا موقوف ہے اس پر تو چھوٹا بڑا ہر واقعہ روشن ہے۔ اَللّٰهُ اَعْلَمُ صحیح علم اللہ ہی کو ہے اور جب اس نے یہ مدت قطعی طور سے بتادی، تو اب کسی چون وچرا کی گنجائش ہی نہیں۔ ف۴۱ (کہ وہ شریک مشورہ ہی ہوکر کسی کی نفع رسانی یا ضرر رسانی کی رائے دے سکے) خلاصہ یہ کہ حق تعالیٰ کا نہ کوئی مزاحم ہوسکتا ہے نہ کوئی شریک کار --- شرک کی جڑ ہر طرح کٹ کر رہتی ہے۔ اَبْصِرْ بِهٖ وَاَسْمِعْ کلمۂ حیرت ہے۔ یعنی وہ کیسا کچھ ان لوگوں اور ان کے حالات کا دیکھنے والا، جاننے والا ہے؟ ما ابصره واعلمه بهم وشانهم (ابن عباسؓ) هذه كلمة تذكر فى التعجب والمعنى ما ابصره وما اسمعه (کبیر) مَا لَهُمْ میں ضمیر هم۔ اهل السمٰوت والارض کی جانب ہے۔ اى لاهل السمٰوت والارض المدلول عليه بذكرهما (روح) ف۴۲ (اگر بفرض محال مخالفین کی آپ نے ایسی دلجوئی کرنا چاہی کہ احکام الٰہی ہی ترک ہو گئے) حاصل یہ کہ روسا کفار کی طرف سے آپ پورا استغناء برتئے۔ وَاتْلُ ...... رَبِّكَ۔ یعنی وحی الٰہی کی تبلیغ تو آپ پر فرض ہے لیکن اس سے آگے بڑھ کر اسی فکر اور وہم میں نہ پڑیے کہ مخالفین کی دلجوئی اگر نہ کی گئی تو دین کی اشاعت و ترقی کیونکر ہوگی۔ امام رازی علیہ الرحمۃ نے یہ معنی قرار دیئے ہیں کہ آپ وحی کی تعلیم اور اس پر عمل میں لگے رہئے اور منکروں معاندوں کے طنز وتشنیع کی طرف التفات ہی نہ کیجئے جعل الاصل فى هذا الباب شيئا واحدا وهو ان يواظب على تلاوة الكتاب الذى اوحاه الله اليه والعمل به وان لا يلتفت الى اقتراح المقترحين وتعنت المتعنتين (کبیر) لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمٰتِهٖ۔ اور اسی لئے کسی مخالف معاند کو یہ قدرت حاصل نہیں کہ اللہ نے جو وعدے کر رکھے ہیں انہیں وہ پورے ہونے سے روک دے۔ کلمات کے تحت میں اللہ کے وعدے شامل ہیں۔ مُلْتَحَدًا کے معنی جائے پناہ کے ہیں۔ اتفقوا على ان الملتحد هو الملجا (کبیر) ف۴۳ (نہ کہ کسی دنیوی غرض باطل سے) وصف ان مومنین کے اخلاص کامل کا بیان ہو رہا ہے۔ بِالْغَدٰوةِ وَالْعَشِيِّ۔ یعنی علی الدوام۔ دو وقتوں میں حصر مقصود نہیں۔ المراد كونهم مواظبين على هذا العمل فى كل الاوقات (کبیر) شاع استعمال مثل هذه العبارة للدوام (روح) ف۴۴ (خواہش نفس کی پیروی میں) وَلَا تَعْدُ عَيْنٰكَ عَنْهُمْ۔ محاورہ میں اس سے مراد بے توجہی، بے اعتنائی کرنے سے ہے۔ تُرِيْدُ زِيْنَةَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا۔ رسول اللہ ﷺ کو جوش وانہماک تبلیغ میں قدرۃً اس کی فکر زیادہ رہا کرتی تھی کہ روسا قریش میں سے کوئی ایمان لے آئے تو امت کے جمال وکمال میں نمایاں اضافہ ہو جائے۔ آیت میں اشارہ اس جانب ہے کہ امت کا جمال وکمال اس ظاہری ساز وسامان دنیوی اور مال وجاہ مادی سے نہیں، بلکہ وہ اخلاص واطاعت کاملہ سے ہے۔ خواہ ان کے وجود کا تحقق فقراء وغرباء وعوام الناس ہی میں ہو۔ مَنْ اَغْفَلْنَا قَلْبَهٗ عَنْ ذِكْرِنَا۔ عناد وارادی کا وبال یہ پڑتا ہے کہ حق کے لئے قلب میں کوئی طلب باقی نہیں رہ جاتی۔ اور اسی سزا کو تکوینی طور پر اپنی جانب بحیثیت مسبب الاسباب کے منسوب کر دیا گیا ہے۔ وَلَا تُطِعْ۔ فقہاء نے کہا ہے کہ یہ نہی تحریمی ہے۔ اس لئے اتباع فساق حرام ہے۔ تُرِيْدُ زِيْنَةَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ اغنیاء کی طرف ایسا میل وتواضع جس کی بنیاد ان کا غنا ہو آیت اس کی مذمت میں ہے۔ آیت آج کل کے بہت سے ''مصلحین'' کے لئے قابل غور ہے۔ آج ہر ''اصلاح'' پر زور (خواہ وہ عقاید سے متعلق ہو یا اعمال سے) سب سے زیادہ اسی پہلو سے دیا جاتا ہے کہ اس سے مسلمانوں کی مالی ومعاشی حیثیت چمک جائے گی یا اس سے مسلمان سیاسی اقتدار حاصل کرلیں گے وقس علی ہذا۔ غرض مقصود ومطلوب ہر ''اصلاح'' سے کسی نہ کسی پہلو اور اعتبار سے یہی دنیا اور اُس کی سربلندیاں ہی رکھی جاتی ہیں --- تعلیم قرآنی اس ذوقِ فاسد سے کس درجہ اِبا کرتی ہے! ف۴۵ بندہ ہی کے اختیار میں ہدایت بھی ہے اور کفر کی ذمہ داری بھی بندہ ہی پر ہے۔ حق تعالیٰ مجبور کسی کو بھی نہیں کر رہا ہے۔ اَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكُمْ۔ یعنی حق تو اپنی ساری تابانی و وضاحت کے ساتھ حق

يَّسْتَغِيْثُوْا يُغَاثُوْا بِمَآءٍ كَالْمُهْلِ يَشْوِى الْوُجُوْهَ ؕ
وہ فریاد کریں گے تو ان کی فریاد رسی ایسے پانی سے کی جائے گی جو تیل کی تلچھٹ کی طرح ہوگا۔ چہروں کو بھون
بِئْسَ الشَّرَابُ ؕ وَسَآءَتْ مُرْتَفَقًا ﴿۲۹﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ
ڈالے گا۔ کیسا برا ہو گا وہ پانی اور کیسی بری ہو گی وہ جگہ ۴۶ بے شک جو لوگ
اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ اِنَّا لَا نُضِيْعُ اَجْرَ مَنْ
ایمان لائے اور انہوں نے نیک عمل بھی کیے سو ہم ان کے اجر کو ضائع نہیں کرتے جو
اَحْسَنَ عَمَلًا ﴿۳۰﴾ اُولٰٓئِكَ لَهُمْ جَنّٰتُ عَدْنٍ تَجْرِىْ
عمل اچھے طور پر کرے ۴۷ یہ وہ لوگ ہیں کہ ان کے لئے ہیشگی کے باغ ہیں
مِنْ تَحْتِهِمُ الْاَنْهٰرُ يُحَلَّوْنَ فِيْهَا مِنْ اَسَاوِرَ مِنْ
ان کے نیچے ندیاں بہ رہی ہوں گی ان کو اس میں سونے کے کنگن
ذَهَبٍ وَّيَلْبَسُوْنَ ثِيَابًا خُضْرًا مِّنْ سُنْدُسٍ
پہنائے جائیں گے اور وہ سبز رنگ کے کپڑے باریک اور دبیز
وَّاِسْتَبْرَقٍ مُّتَّكِـئِيْنَ فِيْهَا عَلَى الْاَرَآئِكِ ؕ نِعْمَ
پہنیں گے اس میں مسہریوں پر تکیہ لگائے بیٹھے ہوں گے کیسا اچھا
الثَّوَابُ ؕ وَحَسُنَتْ مُرْتَفَقًا ﴿۳۱﴾ وَاضْرِبْ لَهُمْ
صلہ ہے اور کیسی بہتر جگہ ہے ۴۸ اور ان سے دو شخصوں کا
مَّثَلًا رَّجُلَيْنِ جَعَلْنَا لِاَحَدِهِمَا جَنَّتَيْنِ مِنْ
حال بیان کیجیے ۴۹ جن میں سے ایک کو ہم نے دو باغ انگور کے
اَعْنَابٍ وَّحَفَفْنٰهُمَا بِنَخْلٍ وَّجَعَلْنَا بَيْنَهُمَا
دے رکھے تھے اور انہیں کھجور (کے درختوں) سے گھیر رکھا تھا اور ہم نے ان دونوں کے درمیان کھیتی بھی

ع ۴/۹ ۱۲

تعالیٰ کی طرف سے آ ہی چکا ہے اور راہ ہدایت خوب اچھی طرح روشن ہو چکی ہے۔ فَمَنْ شَآءَ۔ وَمَنْ شَآءَ ان صیغوں سے تخییر مراد نہیں۔ تہدید و وعید مراد ہے۔ نقل عن علی بن ابی طالب انہ قال ھٰذہ الصیغۃ تہدید و وعید ولیس بتخییر (کبیر) ۴۶ حق کی تمام و کمال وضاحتوں کے بعد بھی جو ایمان نہ لائے گا وہ خود ہی اپنا خرابہ بلائے گا، اَحَاطَ بِهِمْ سُرَادِقُهَا۔ یعنی خود وہ قناتیں بھی آگ ہی کی ہوں گی۔ وَاِنْ يَّسْتَغِيْثُوْا۔ یہ فریاد شدت تشنگی سے ہوگی۔ بِمَآءٍ كَالْمُهْلِ يَشْوِى الْوُجُوْهَ۔ كَالْمُهْلِ میں اس پانی کی صورت کی کراہت کا اور يَشْوِى الْوُجُوْهَ میں اس کے مزہ کی تیزی اور گرمی کا بیان آ گیا۔ ۴۷ ہر انذاری اور تخویفی ذکر کے بعد ہی تبشیر اور تسلی کا بیان معمولات قرآنی میں سے ہے۔ اٰمَنُوْا اور عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ کے درمیان واو عطف آنے سے استدلال یہ کیا گیا ہے کہ ایمان اور عمل صالح دو چیزیں الگ الگ ہیں۔ یدل علی ان العمل الصالح مغایرٌ للایمان لان العطف یوجب المغایرۃ (کبیر) اِنَّا ...... عَمَلًا۔ مسلک اہل سنت میں یہ اللہ کی طرف سے وعدہ جزائے حسن عمل کا ہے۔ عند اصحابنا ذٰلک الاستیجاب حصل بحکم الوعد (کبیر) ۴۸ اہل دوزخ کی سختیوں اور ہولناکیوں کے مقابلہ میں یہ اہل جنت کی عیش سامانیوں کا بیان ہو رہا ہے۔ اَسَاوِرَ مِنْ ذَهَبٍ۔ جنت میں جو دار العمل نہیں تمام تر دار الجزاء ہے نہی شرعی اٹھ جانے کے بعد بہت سے دوسرے ممنوعات کی طرح زیور پوشی بھی رجال جنت کے لئے جائز ہو جائے گی۔ بالکل اس کا شمار اسباب زینت میں سے ہونے لگے گا اور یہ زیور دیکھنے میں بہت بھلے معلوم ہوں گے۔ جیسا کہ آج بھی ان کا شمار اسباب زینت میں ہے جہاں جہاں یہ عرفاً رائج ہیں۔ ثِيَابًا خُضْرًا۔ یہ رنگ لباس کی سبزی یہاں بہ طور مثال بیان فرمائی گئی ہے، حصر مقصود نہیں، چنانچہ قرآن ہی میں مطلق صورت میں بھی تو وعدہ موجود ہے کہ اہل جنت جو کچھ چاہیں گے، پا لیں گے۔ والظاھر ان لباسھم غیر منحصر فی ما ذکر اذلھم فیھا ما تشتھی الانفس وتلذ الاعین (روح) يُحَلَّوْنَ۔ يَلْبَسُوْنَ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے یہاں یہ سوال پیدا کیا ہے کہ ایک ہی آیت کے اندر یحلون صیغۂ مجہول میں اور یلبسون صیغۂ معروف میں کیوں ہے اور جواب یہ دیا ہے کہ یلبسون میں اشارہ اہل جنت کے اجر واجب کی طرف ہے اور یحلون اس اجر واجب سے زاید یعنی اللہ کے فضل محض کو بتا رہا ہے۔ یحتمل ان یکون اللبس اشارۃ الی ما استوجبوہ بعملھم وان یکون الحلی اشارۃ الی ما تفضل اللہ علیھم ابتداءً من زواید الکرم (کبیر) ۴۹ (دنیا کی بے ثباتی اور بے حقیقتی اور آخرت کی مقصودیت ظاہر کرنے کو) رَجُلَيْنِ۔ ان دو شخصوں میں سے ایک ملحد و بے دین تھا، اور دوسرا موحد و دیندار، جیسا کہ آگے آ رہا ہے۔

زَرۡعًا ؕ﴿۳۲﴾ كِلۡتَا الۡجَنَّتَيۡنِ اٰتَتۡ اُكُلَهَا وَلَمۡ تَظۡلِمۡ

لگا رکھی تھی ف۵۰ دونوں باغ اپنا پورا پھل دیتے تھے اور کسی کی پیداوار میں ذرا

مِّنۡهُ شَيۡـًٔـا ۙ وَّفَجَّرۡنَا خِلٰلَهُمَا نَهَرًا ۙ﴿۳۳﴾ وَّكَانَ لَهٗ

کمی نہ رہتی اور ہم نے ان دونوں کے درمیان ایک ندی جاری کر رکھی تھی اور اس (شخص) کے پاس

ثَمَرٌ ۚ فَقَالَ لِصَاحِبِهٖ وَهُوَ يُحَاوِرُهٗۤ اَنَا اَكۡثَرُ مِنۡكَ

(اور بھی) تمول تھا ف۵۱ سو اس نے اپنے (اس) ساتھی سے گفتگو کرتے ہوئے کہا کہ میں تجھ سے مال میں

مَالًا وَّاَعَزُّ نَفَرًا ﴿۳۴﴾ وَدَخَلَ جَنَّتَهٗ وَهُوَ ظَالِمٌ

بھی زیادہ ہوں اور مجمع میں بھی غالب ف۵۲ اور وہ اپنے حق میں ظلم کرتا ہوا اپنے باغ میں

لِّنَفۡسِهٖ ۚ قَالَ مَاۤ اَظُنُّ اَنۡ تَبِيۡدَ هٰذِهٖۤ اَبَدًا ۙ﴿۳۵﴾

داخل ہوا ف۵۳ اور بولا کہ میرا تو یہ خیال نہیں کہ یہ (باغ) کبھی بھی برباد ہو ف۵۴

وَّمَاۤ اَظُنُّ السَّاعَةَ قَآئِمَةً ۙ وَّلَئِنۡ رُّدِدۡتُّ اِلٰى

اور میں نہیں خیال کرتا کہ قیامت (بھی) آئے گی اور اگر میں اپنے پروردگار کے پاس

رَبِّىۡ لَاَجِدَنَّ خَيۡرًا مِّنۡهَا مُنۡقَلَبًا ﴿۳۶﴾ قَالَ لَهٗ

پہنچایا گیا (بھی) تو یقیناً اس (باغ) سے (بھی) بہتر جگہ پاؤں گا ف۵۵ (اس پر) اس کا وہ ساتھی بولا

صَاحِبُهٗ وَهُوَ يُحَاوِرُهٗۤ اَكَفَرۡتَ بِالَّذِىۡ خَلَقَكَ

اس سے گفتگو کرتے ہوئے کہ ارے! کیا تو کفر اس (ذات) کے ساتھ کرتا ہے ف۵۶ جس نے تجھے (پہلے) مٹی

مِنۡ تُرَابٍ ثُمَّ مِنۡ نُّطۡفَةٍ ثُمَّ سَوّٰٮكَ رَجُلًا ؕ﴿۳۷﴾

سے پیدا کیا پھر نطفہ سے (تجھ کو بنایا) پھر تجھے صحیح وسالم آدمی بنایا ف۵۷

لٰـكِنَّا۠ هُوَ اللّٰهُ رَبِّىۡ وَلَاۤ اُشۡرِكُ بِرَبِّىۡۤ اَحَدًا ﴿۳۸﴾ وَلَوۡ

لیکن (میرا تو یہ عقیدہ ہے کہ) وہی اللہ میرا پروردگار ہے اور میں اپنے پروردگار کے ساتھ کسی کو شریک نہیں کرتا اور تو



ف۵۰ (لیکن یہ شخص تھا بدعقیدہ وبددین) انگور کا باغ ایک تو بجائے خود قیمتی، پھر ایک ہی نہیں، دو دو۔ اور پھر ان کے گرداگرد خرموں کی باڑ لگی ہوئی۔ اس سب پر مستزاد یہ کہ باغوں کے درمیان کی جگہ بے کار اور خالی پڑی ہوئی نہیں، بلکہ سرسبز وشاداب کھیتی سے لدی ہوئی — عرب کے نقطۂ نظر سے آسودگی مرفہ حالی کا کامل ومکمل مرقع! ف۵۱ باغ بھی ایسے کہ پوری پوری فصل دینے والے۔ کسی میں کوئی نقصان اور کمی نہیں اور پڑوس میں دریا۔ کھیتی کی سرسبزی اور باغ کی شادابی کے سامان ہر طرح کے بہ افراط اور عام دولتمندی اس پر مستزاد۔ مادی فراغت وخوش نصیبی اس سے بڑھ کر اور کیا ہوگی۔ ثَمَرٌ۔ ثمر کے معنی علاوہ اپنے مشہور معنی کے، دولت کے بھی ہیں۔ ویکنی به عن المال المستفاد (راغب) ومن المجاز الثمر انواع المال (تاج) اور یونہی معنی یہاں مراد ہیں۔ اے انواع من المال من ثمر اذا كثر (کشاف) عن مجاهد الذهب والفضة اے كان له مع الجنتين اشياءٌ من المنقود (کبیر۔ عن مجاہد) یراد بهما الذهب والفضة خاصة (بحر۔ عن مجاہد) ف۵۲ (درآنحالیکہ تو توحید کا قائل ہے اور اپنے کو اہل حق سے قرار دیتا ہے) کہنے والے کا مطلب یہ ہے کہ میرا طریقہ اگر خلاف حق اور اللہ تعالیٰ کے ہاں ناپسندیدہ ہوتا تو آج میں اس مرفہ حالی میں کیوں ہوتا؟ بلکہ اس سے تو یہی ظاہر ہوتا ہے کہ میرا مسلک صحیح اور تیرا مذہب غلط ہے۔ نَفَرًا۔ یعنی جتھے اور مجمع کے لحاظ سے بھی۔ یعنی انصارًا وحشمًا وقيل اولادًا ذكورًا (کشاف) لِصَاحِبِهٖ۔ اس ملحد کا یہ رفیق موحد ودیندار تھا۔ ف۵۳ (مع اپنے اسی دیندار ساتھی کے) وَهُوَ ظَالِمٌ لِّنَفۡسِهٖ۔ یعنی اپنے اوپر جرم کفر قائم کرتا ہوا۔ ف۵۴ غیر خدا پرست مادہ پرست کی نظر بس قریب کے اسباب طبعی ومادی ہی تک محدود رہتی ہے۔ بقا، نشوونما، ترقی کے انہیں مادی وقریبی اسباب پر نظر کرکے بولا کہ اس جائداد کے اجڑنے اور ویران ہونے کے تو قطعاً کوئی آثار نہیں۔ بہ قول ایک فاضل محقق کے ”اس شخص نے توحید کے مسئلہ میں کلام کیا کہ تو جو صانع عالم کا اور اس کی قدرت وغیرہ کا قائل ہے سو میں تو نہیں سمجھتا کہ اسباب طبعیہ کو کوئی معطل کرسکے اور اس باغ وغیرہ کا کارخانہ جس کی آبادی کے سارے اسباب جمع ہیں کہ نہر بھی ہے، کارکن بھی ہیں، خرچ کرنے کو مال بھی، اس مال کی حفاظت کا سامان بھی ہے، کس طرح محتمل ویرانی کا ہو“ تَبِيۡدَ۔ بید کے معنی ہلاک ہونے کے ہیں۔ البيد ...... الهلاك (بحر) ف۵۵ یعنی اول تو میں قائل ہی قیامت کا نہیں، یہ سب ڈھکوسلے ہیں۔ لیکن بالفرض اگر تیرے عقیدہ کے مطابق حشر ونشر برحق نکلا تو میں جس عیش وعشرت کی زندگی یہاں بسر کر رہا ہوں، اس سے زیادہ چین وآرام میں وہاں رہوں گا۔ ف۵۶ (جیسا کہ تیری تقریر عقیدۂ توحید وقیامت کا انکار ظاہر کر رہی ہے) صَاحِبُهٗ۔ یعنی اس کا وہی دیندار موحد رفیق۔

ف۵۷ یعنی تیرے سب اعضا اور قویٰ درست کیے اور تجھے ترکیب صحیح کے ساتھ انسان بنا کر نمودار کیا۔ خَلَقَكَ مِنۡ تُرَابٍ۔ ہر انسان کا مادۂ بعید مٹی ہی ہے، بہ واسطۂ آدم علیہ السلام۔ ثُمَّ مِنۡ نُّطۡفَةٍ۔ ہر انسان کا مادۂ قریب نطفۂ پدری ہے، بواسطہ رحم مادر۔

لَآ اِذْ دَخَلْتَ جَنَّتَكَ قُلْتَ مَا شَآءَ اللّٰهُ ۙ لَا قُوَّةَ

جو اپنے باغ میں داخل ہوا تو تو نے یہ کیوں نہ کہا کہ اللہ جو چاہتا ہے (وہی ہوتا ہے) اور (کسی میں) کوئی قوت نہیں

اِلَّا بِاللّٰهِ ۚ اِنْ تَرَنِ اَنَا اَقَلَّ مِنْكَ مَالًا وَّ وَلَدًا ﴿٣٩﴾

بجز اللہ (کی مدد) کے۔ ف۵۸ (اور) اگر تو مجھے مال و اولاد میں کمتر دیکھتا ہے

فَعَسٰى رَبِّيْٓ اَنْ يُّؤْتِيَنِ خَيْرًا مِّنْ جَنَّتِكَ

تو عجب نہیں کہ میرا پروردگار مجھے تیرے باغ سے بہتر دے دے ف۵۹

وَ يُرْسِلَ عَلَيْهَا حُسْبَانًا مِّنَ السَّمَآءِ فَتُصْبِحَ

اور اس پر آسمان سے کوئی تقدیری مصیبت اتارے جس سے (باغ) ایک چٹیل میدان

صَعِيْدًا زَلَقًا ﴿٤٠﴾ اَوْ يُصْبِحَ مَآؤُهَا غَوْرًا فَلَنْ

ہو کر رہ جائے ف۶۰ یا اس سے اس کا پانی بالکل اندر اتر جائے پھر تو

تَسْتَطِيْعَ لَهٗ طَلَبًا ﴿٤١﴾ وَ اُحِيْطَ بِثَمَرِهٖ فَاَصْبَحَ

اس کی کوشش بھی نہ کر سکے ف۶۱ اور اس (بددین) کی دولت کو (آفت نے) گھیر لیا پس وہ

يُقَلِّبُ كَفَّيْهِ عَلٰى مَآ اَنْفَقَ فِيْهَا وَ هِيَ خَاوِيَةٌ عَلٰى

اپنے ہاتھ ملتا رہ گیا اس پر کہ جو کچھ اس نے اس (باغ) پر خرچ کیا تھا اور وہ (باغ) اپنی ٹٹیوں پر

عُرُوْشِهَا وَ يَقُوْلُ يٰلَيْتَنِيْ لَمْ اُشْرِكْ بِرَبِّيْٓ اَحَدًا ﴿٤٢﴾

گرا ہوا پڑا تھا اور وہ (بددین) کہنے لگا کاش میں اپنے پروردگار کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھیراتا ف۶۲

وَلَمْ تَكُنْ لَّهٗ فِئَةٌ يَّنْصُرُوْنَهٗ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَ مَا كَانَ

اور کوئی جتھا اس کے ساتھ نہ ہوا کہ اللہ کے مقابلہ میں اس کی مدد کرتا اور نہ وہ (ہم سے)

مُنْتَصِرًا ﴿٤٣﴾ هُنَالِكَ الْوَلَايَةُ لِلّٰهِ الْحَقِّ ۗ هُوَ خَيْرٌ

بدلہ لے سکا ف۶۳ ایسے موقع پر کارسازی اللہ برحق ہی کا کام ہے۔ اسی کا ثواب سب سے بہتر اور (اسی



ف۵۸ (کہ جس کسی مخلوق میں کچھ بھی قوت ہے، اسی کے سہارے ہے) بِاللّٰهِ۔ ب بارالاستعانۃ ہے۔ ای لا قوۃ لاحد علی امر من الامور الاباعانۃ اللہ (کبیر) موحد کی تقریر کا پہلا حصہ نفس توحید پر تھا اور اب اس کلیہ کی ایک فرع پر گفتگو ہے۔ وَلَوْ...... شَآءَ اللّٰهُ۔ یعنی تیرے یا میرے یا کسی کے چاہنے سے کیا ہوتا ہے۔ اللہ ہی جب تک چاہے گا یہ باغ بھی قائم رہے گا اور جب وہی چاہے گا تو یہ ویران ہو جائے گا۔ اسباب طبعی سب اس کی مشیت کے ماتحت ہیں، نہ کہ اس سے آزاد و مستغنی۔ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ۔ چنانچہ یہ باغ بھی اسی کی قوت سے تیار ہوا ہے نہ کہ کسی اور کی قوت سے۔ ای ھذا بقوۃ اللہ لا بقوتی (ابن عباسؓ) متکلمین نے اس سے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ اللہ نے جو کچھ چاہا، وہ واقع ہو گیا اور جو کچھ اس نے نہ چاہا وہ واقع نہ ہوا۔ واحتج اصحابنا بھذا علی ان کل ما ارادہ اللہ وقع وکل مالم یردہ لم یقع (کبیر) ف۵۹ (خواہ اسی دنیا میں خواہ آخرت میں) خَيْرًا۔ خیر کے اندر ہر قسم کا سامان عیش وراحت آ گیا۔ اِنْ...... وَلَدًا۔ یہ ملحد کی جس تقریر کے جواب میں ہے، وہ دو آیتیں قبل ابھی اوپر گزر چکی۔ اَنَا اَكْثَرُ مِنْكَ مَالًا وَّاَعَزُّ نَفَرًا۔ ف۶۰ یعنی بالکل اجڑ جائے۔ عَلَيْهَا۔ یعنی تیرے اسی باغ پر۔ حُسْبَانًا۔ حسبان یعنی ایسی مصیبت جو حکم غیبی سے بلا توسط اسباب طبعی ہو۔ مصیبت تقدیری۔ بمعنی الحساب ای مقدراً قدرہ اللہ (کشاف) (کبیر) اور مقصود اس سے جزائے افعال و پاداش اعمال ہو۔ وانما ھو فی الحقیقۃ ما یحاسب علیہ فیجازی بحسبہ (راغب) وذلک الحسبان حساب ما کسبت یداک (جمل۔ عن الزجاج) ف۶۱ (چہ جائیکہ اسے حاصل کر سکے) یعنی پڑوس کی جس نہر پر تجھے بڑا ناز ہے، خود اسی کا پانی بالکل خشک ہو جائے، اور باغ وکاشت سب کا ستیاناس ہو جائے۔ ف۶۲ یہ قول ندامت ضرر کی بناء پر تھا، اس سے عقیدۂ کفر پر ندامت لازم نہیں آتی۔ اس حسرت وندامت سے بھی مقصود تمامتر دنیا ہی تھی، اس لئے یہ قول نجات کے لئے کافی نہ ہوا۔ انما رغب فی التوحید والردعن الشرک لاجل طلب الدنیا فلھذا السبب ما صار توحیدہ مقبولاً عند اللہ (کبیر) يُقَلِّبُ كَفَّيْهِ۔ محاورہ میں تقلیب کفین سے مراد حسرت وندامت ہوتی ہے۔ و تقلیب الکفین کنایۃ عن الندم والتحسر (کشاف) و ھو کنایۃ عن الندم والحسرۃ (کبیر) ف۶۳ اپنے جس مجمع اور جتھے پر اسے ناز تھا اور وہ فخر کے ساتھ کہتا تھا۔ انا اعز منک مالاً و اکثر نفراً اس کی حقیقت وبساط اس نے یہیں اسی دنیا میں دیکھ لی۔ يَنْصُرُوْنَهٗ...... مُنْتَصِرًا۔ منتصر کے معنی بچا لینے والے کے بھی ہیں اور يَنْصُرُوْنَهٗ سے مراد یہ بھی ہو سکتی ہے کہ وہ اسے بچا لے۔ ینصرونہ ای ینجونہ من عذاب اللہ وما کان منتصراً ای ممتنعا من عذاب اللہ (ابن جریر۔ عن قتادۃ) مطلب یہ ہوا کہ بجز اللہ کے کوئی بھی نصرت پر قادر نہیں۔ نصرت صرف اسی کی ہے۔ ای ھو اللہ تعالٰی وحدہ القادر علی نصرتہ ولا یقدر احد غیرہ ان ینصرہ (کبیر)

ثَوَابًا وَّخَيْرٌ عُقْبًا ﴿٤٤﴾ وَاضْرِبْ لَهُمْ مَّثَلَ الْحَيٰوةِ ع ٦ / ١٤

کا) نتیجہ سب سے بہتر ہے و٦٤ اور آپ ان لوگوں سے دنیوی زندگی کی حالت بیان

الدُّنْيَا كَمَآءٍ اَنْزَلْنٰهُ مِنَ السَّمَآءِ فَاخْتَلَطَ بِهٖ نَبَاتُ

کیجیے کہ وہ ایسی ہے جیسے ہم نے آسمان سے پانی برسایا ہو پھر اس کے ذریعہ سے زمین کی نباتات

الْاَرْضِ فَاَصْبَحَ هَشِيْمًا تَذْرُوْهُ الرِّيٰحُ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ

خوب گنجان ہوگئی ہے و٦٥ پھر وہ ریزہ ریزہ ہو جائے کہ ہوا اسے اڑائے اڑائے پھرے اور اللہ

عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ مُّقْتَدِرًا ﴿٤٥﴾ اَلْمَالُ وَالْبَنُوْنَ زِيْنَةُ

ہر چیز پر پوری قدرت رکھتا ہے و٦٦ مال اور اولاد دنیوی زندگی کی

الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَالْبٰقِيٰتُ الصّٰلِحٰتُ خَيْرٌ عِنْدَ

ایک رونق ہیں اور باقی رہ جانے والے اعمال صالحہ آپ کے پروردگار کے ہاں

رَبِّكَ ثَوَابًا وَّخَيْرٌ اَمَلًا ﴿٤٦﴾ وَيَوْمَ نُسَيِّرُ الْجِبَالَ

ثواب کے اعتبار سے بھی کہیں بہتر ہے اور امید کے اعتبار سے بھی کہیں بہتر و٦٧ اور وہ دن (یاد رکھنے کے قابل

وَتَرَى الْاَرْضَ بَارِزَةً ۙ وَّحَشَرْنٰهُمْ فَلَمْ نُغَادِرْ

ہے) جب ہم پہاڑوں کو ہٹا دیں گے اور تو زمین کو دیکھے گا کہ کھلا میدان ہے و٦٨ اور ہم ان (سب) کو جمع کر دیں

مِنْهُمْ اَحَدًا ﴿٤٧﴾ وَعُرِضُوْا عَلٰى رَبِّكَ صَفًّا ؕ لَقَدْ

گے اور ان میں سے کسی کو بھی نہ چھوڑیں گے و٦٩ اور وہ تیرے پروردگار کے روبرو برابر کھڑے کر کے پیش کئے

جِئْتُمُوْنَا كَمَا خَلَقْنٰكُمْ اَوَّلَ مَرَّةٍ ۫ بَلْ زَعَمْتُمْ اَلَّنْ

جائیں گے۔ آخر تم ہمارے ہی پاس آئے جیسا کہ ہم نے تم کو پہلی بار پیدا کیا تھا۔ لیکن تم تو یہ خیال کرتے

نَّجْعَلَ لَكُمْ مَّوْعِدًا ﴿٤٨﴾ وَوُضِعَ الْكِتٰبُ فَتَرَى

رہے کہ ہم تمہارے لئے وقت موعود نہ لائیں گے و٧٠ اور نامۂ عمل رکھ دیا جائے گا سو تو مجرموں کو



و٦٤ یعنی اللہ ہی کی مدد دنیا وعقبٰی دونوں جگہ کام آتی ہے اور اس کے مقبولوں کا کوئی ظاہری نقصان ہوتا بھی ہے تو اس کا ثمرہ نیک مل کر رہتا ہے۔ اَلْوَلَايَةُ۔ ولایۃ (بالفتح) کے معنی کارسازی وانصرام امور کے ہیں اور ولایۃ (بالکسر) کے معنی مدد ونصرت کے۔ الوِلایة النصرة والوَلایة تولی الامر (راغب) اور ایک قول یہ بھی ہے کہ دونوں کارسازی کے معنی میں مرادف ہیں۔ قیل الوَلایة والوِلایة واحدة وحقیقة تولی الامر (راغب) ابن جریر نے لکھا ہے کہ بصرہ اور کوفہ ومدینہ کے بعض قاریوں کی زبان پر ولایۃ (بالفتح) ہے، جس کے معنی دوستی یا مدد کے ہیں۔ اور کوفہ کے عام قاریوں کی قرأۃ ولایۃ (بالکسر) ہے۔ جس کے معنی حکومت وغلبہ کے ہیں۔ و٦٥ (اور خوب سرسبز وشاداب) دنیا کے مال وجاہ کے حقیر، فانی اور بے حقیقت ہونے پر ایک تمثیل ابھی اوپر گذر چکی، مذاق وفہم عرب کے خاص طور پر موافق۔ اور دوسری تمثیل اب بیان ہو رہی ہے۔ كَمَآءٍ۔ کـ حرف تشبیہ ہے۔ اس کا تعلق محض لفظ ماء سے نہیں، بلکہ آگے کی پوری عبارت سے ہے۔ و٦٦ ایجاد واعدام، ابقاء وافناء سب پر یکساں قادر، جب اور جیسے چاہے، ہست سے نیست کر دے اور نیستی سے ہستی میں لے آئے۔ كَمَآءٍ...... الرِّيٰحُ۔ سو یہی حال دنیا کا بھی ہے، ابھی ہری بھری نظر آ رہی ہے، اور عنقریب ہلاک وبرباد ہو کر رہے گی۔ و٦٧ نفس اعمال تو ظاہر ہے کہ آنی وفانی بلکہ سریع الفناء چیزیں ہیں۔ لیکن ہر عمل خیر وشر سے جو اثر انسان پر مرتب ہوتا ہے اس کا نام ثواب وعذاب ہے اور وہ ایک دائمی اور ثابت وقائم رہ جانے والی حقیقت ہے اور چونکہ ثواب وعذاب کا رشتہ اعمال کے ساتھ غیر منفک ہے اس لئے مجازاً اعمالِ صالحہ ہی کو باقیات ارشاد فرما دیا گیا۔ لما كانت الاعمال اسبابًا فی الثواب و العقاب كان الثواب و العقاب دائمين لا ينقطعان و باقيين لا يفنيان و صفت الاعمال بالبقاء عملًا مجازيًا عليها (ابن العربی) اَلْبٰقِيٰتُ الصّٰلِحٰتُ۔ محققین نے کہا ہے کہ ہر وہ عمل یا قول جو معرفت الٰہی یا محبت الٰہی یا طاعت الٰہی کی طرف لے جانے والا ہو وہ اسی باقیات صالحات کی فہرست میں داخل ہے۔ كل عمل وقول دعاك الى الاشتغال بمعرفة الله وبمحبته وخدمته فهو الباقيات الصالحات (کبیر) عن قتادة هو كل ما اريد به وجه الله (بحر) زِيْنَةُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا۔ یعنی مال واولاد اسی دنیوی زندگی کی ایک بہار اور اس کا ایک ضمیمہ ہیں۔ تو جب خود دنیا ہی کو ثبات نہیں تو اس کے تابع وضمیمہ کی بے ثباتی تو اور بھی بڑھ کر ہوگی۔ یہ مال واولاد کو تحقیراً محض زینت حیات دنیوی کہنا خود ان کے مال، اولاد ہونے کے اعتبار سے ہے لیکن اگر انہی کو خدا پرستی اور دین طلبی کا ذریعہ بنا لیا جائے، اور ان سے طاعت الٰہی وخدمت دین کا کام لیا جانے لگے تو یہی مال واولاد مقصود ومطلوب بن جاتے ہیں اور ان کا شمار بھی عین باقیات صالحات میں ہونے لگتا ہے۔ محققین عارفین نے کہا ہے کہ حق تعالٰی چونکہ خود باقی اور قائم اور لایزال ہیں، ان کی رضا وطاعت کے لئے جو کام بھی کیا جاتا ہے وہ خود بھی حیات ابدی حاصل کر لیتا ہے اور مخلوق چونکہ خود فانی ہے اس لئے رضائے مخلوق والے سارے کام خود ہی زود فنا ہوتے ہیں۔ و٦٨ یعنی پہاڑ، دریا، ٹیلے، عمارتیں، درخت سب ناپید ہو چکے ہوں گے۔ و٦٩ یعنی سارے کے سارے انسان بلا استثناء قبروں سے اٹھا اٹھا کر میدان حشر میں۔ و٧٠ (اور تم باوجود اپنے خلق اول کے علم ویقین کے اپنی خلق ثانی کے معتقد وقائل نہ ہوئے) یہ سب کچھ منکروں، ملحدوں سے خطاب کر کے ارشاد ہوگا۔ والخطاب لكفار المنكرين البعث على سبيل تقريعهم وتوبيخهم (بحر) لَقَدْ...... مَرَّةٍ۔ یعنی آئے بھی تو مال، جاہ، اولاد اور اپنی ہر اس چیز سے خالی ہاتھ ہو کر جس پر دنیا میں فخر وناز کیا کرتے تھے۔ بل کا ترجمہ 'بلکہ' اور 'لیکن' دونوں سے ہو سکتا ہے۔ بل للاضراب بمعنى الانتقال من خبر الى خبر (بحر)

الْمُجْرِمِيْنَ مُشْفِقِيْنَ مِمَّا فِيْهِ وَ يَقُوْلُوْنَ يٰوَيْلَتَنَا

دیکھے گا کہ جو کچھ اس میں (لکھا) ہے اس سے ڈر رہے ہیں اور کہہ رہے ہیں کہ ہائے ہماری کم بختی

مَالِ هٰذَا الْكِتٰبِ لَا يُغَادِرُ صَغِيْرَةً وَّ لَا كَبِيْرَةً اِلَّاۤ

اس نامۂ عمل کی تو عجیب حالت ہے کہ اس نے (کوئی گناہ) نہ چھوٹا چھوڑا نہ بڑا بغیر

اَحْصٰهَا ۚ وَ وَجَدُوْا مَا عَمِلُوْا حَاضِرًا ؕ وَ لَا

اس کو قلمبند کئے ہوئے ف۱ اور انہوں نے جو کچھ بھی کیا تھا اسے وہ (لکھا ہوا) موجود پائیں گے اور

يَظْلِمُ رَبُّكَ اَحَدًا ۴۹ ۧ وَ اِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا ع ۶/۱۸

تیرا پروردگار کسی پر ظلم نہیں کرے گا ف۲ اور (وہ دن یاد کرو) جب ہم نے فرشتوں سے کہا

لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْۤا اِلَّاۤ اِبْلِيْسَ ؕ كَانَ مِنَ الْجِنِّ

کہ آدم کے روبرو جھکو، سو وہ جھکے البتہ ابلیس (نہ جھکا) ف۳ وہ جنات میں سے تھا

فَفَسَقَ عَنْ اَمْرِ رَبِّهٖ ؕ اَفَتَتَّخِذُوْنَهٗ وَذُرِّيَّتَهٗۤ

سو اپنے پروردگار کے حکم سے نافرمانی کر بیٹھا ف۴ سو کیا تم اسے اور اس کی نسل کو

اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِيْ وَهُمْ لَكُمْ عَدُوٌّ ؕ بِئْسَ لِلظّٰلِمِيْنَ

میرے مقابلہ میں دوست بناتے ہو درآنحالیکہ وہ تمہارے دشمن ہیں ف۵ ظالموں کے لئے بہت برا

بَدَلًا ۵۰ مَاۤ اَشْهَدْتُّهُمْ خَلْقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

بدل ہے ف۶ میں نے ان کو نہ تو آسمانوں اور زمین کی پیدائش کے وقت بلایا

وَلَا خَلْقَ اَنْفُسِهِمْ ۪ وَ مَا كُنْتُ مُتَّخِذَ الْمُضِلِّيْنَ

اور نہ انہیں کی پیدائش کے وقت اور میں گمراہ کرنے والوں کو (اپنا) دست و بازو بنانے والا

عَضُدًا ۵۱ وَ يَوْمَ يَقُوْلُ نَادُوْا شُرَكَآءِيَ الَّذِيْنَ

ہی نہ تھا ف۷ اور (یاد رکھو) وہ دن جب (اللہ) فرمائے گا (اب) پکارو میرے شریکوں کو جنہیں



ف۱ منکروں کے حق میں منظر حشر کی یہ کس درجہ مؤثر و پر حسرت تصویر ہے! صَغِيْرَةً وَّ لَا كَبِيْرَةً۔ یعنی کوئی بھی معصیت چھوٹی سی چھوٹی یا بڑی سی بڑی ایسی نہیں جو اس میں درج نہ ہو۔ ای لا يترك شيئاً من المعاصي سواء كانت صغيرة او كبيرة الا وهي مذكورة في هٰذا الكتاب (کبیر) ف۲ (کہ کسی کی ادنیٰ سی نیکی بھی لکھنے سے رہ جائے یا حقیری بدی بھی کسی کے نامۂ اعمال میں بڑھادی جائے۔) وَ وَجَدُوْا مَا عَمِلُوْا حَاضِرًا۔ بعض اہل کشف نے لکھا ہے کہ یہ اعمال لکھی ہوئی صورت میں نہیں، بلکہ اپنی اصلی صورت میں پیش ہوں گے۔ یعنی ہر عامل اپنے کو بعینہ وہی عمل کرتا ہوا پائے گا جو اس نے دنیا میں کیا تھا۔ ف۳ لِلْمَلٰٓئِكَةِ۔ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ۔ اِبْلِيْسَ۔ اور سارے واقعۂ آدم، ابلیس پر حاشیے سورۂ بقرہ اور سورۂ اعراف دونوں میں گزر چکے۔ ف۴ (جیسا کہ ایک جنی سے مستبعد بھی نہیں) كَانَ مِنَ الْجِنِّ۔ اس میں صراحت کے ساتھ تردید ہے اس یہودی اور نصرانی عقیدہ کی کہ ابلیس کا شمار فرشتوں میں تھا — اور حیرت ہے کہ قرآن مجید کی اتنی واضح تصریح کے بعد بھی ہزاروں پڑھے لکھے مسلمان اب تک ابلیس کو فرشتہ ہی سمجھے جارہے ہیں! فيه بيان انه ليس من الملئكة لانه اخبر انه من الجن فهو جنس غير جنس الملائكة (جصاص) والظاهر من هٰذه الأية انه ليس من الملائكة وانما هو من الجن (بحر) ابلیس کے جنی ہونے کے معنی ہی یہ ہیں کہ وہ ایک ناری مخلوق تھا اس لئے سرکشی تو اس کے عنصر غالب کا عین مقتضا تھا۔ لیکن اگر وہ اپنی قوت ارادہ واختیار سے صحیح کام لیتا تو اپنے اس مقتضائے طبعی کو بہ آسانی روک سکتا تھا اس لئے اسے معذور سمجھنا قطعاً غلط ہے۔ فَفَسَقَ میں ف فاء سببیہ ہے یعنی جن ہونے ہی کی بنا پر تو اس نے سرکشی کی۔ فرشتہ ہوتا تو اس سے عصیان ممکن ہی کیونکر تھا۔ والفاء للسبب وفيه دليل على ان الملك لا يعصى البتة وانما عصى ابليس لانه كان جنيًا في اصله (بیضاوی) والفاء للسبب ايضًا جعل كونه من الجن سببًا في فسقه يعني انه لو كان ملكًا كسائر من سجد لادم لم يفسق عن امر الله لان الملائكة معصومون البتة (بحر) فسق اب جس معنی میں چل گیا ہے۔ یعنی سرکشی اور طاعت حق سے نافرمانی۔ یہ زبان عرب میں تمامتر قرآن مجید کے پیدا کئے ہوئے ہیں۔ نزول قرآن سے قبل یہ معنی شائع ورائج نہ تھے۔ وقال ابو عبيدة لم تسمع ذٰلك في شيء من اشعار الجاهلية ولا احاديثها وانما تكلم به العرب بعد نزول القرأن ووافقه المبرد على ذٰلك (روح) قال ابن العربي لم يسمع الناس في وصف الانسان في كلام العرب (راغب) ف۵ (جن کا کام ہی تمہیں بھڑکانا، ضرر پہنچانا ہے) اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِيْ۔ یعنی میرے مقابلہ پر، شیطان اور شیطان زادوں کو اپنا دوست اور کارساز و چارہ ساز سمجھتے ہو۔ ذُرِّيَّتَهٗ۔ ذریت کے معنی نسل یا اولاد کے ہیں۔ اور سلسلہ نسل جس طرح انسانوں میں چل رہا ہے۔ جنات میں بھی قائم ہے۔ ابلیس کے فرشتہ نہ ہونے پر محققین نے اس لفظ ذریت سے استشہاد مزید کیا ہے کہ سلسلہ نسل تو جنات ہی میں قائم ہے نہ کہ فرشتوں میں۔ واستدل نافي ملكيته بظاهر الأية حيث افادت ان له ذرية والملائكة ليس لهم ذٰلك (روح) اَفَتَتَّخِذُوْنَهٗ میں حرف ہمزہ انکار وحیرت کے لئے ہے جیسے اردو میں کہیں ارے یہ غضب کرتے ہو! الهمزه للانكار والتعجب (بیضاوی) الهمزه للتوبيخ والانكار والتعجب (بحر) ف۶ بَدَلًا۔ بدل کے معنی اگر عوض کے لئے جائیں جب تو ظاہر ہی ہے کہ ظالموں یعنی کافروں اور منکروں کو معاوضے کیسے برے برے ملیں گے۔ لیکن فقرہ کا دوسرا مفہوم یہ بھی ہوسکتا ہے کہ یہ ظالم خدا ناشناس کیسے احمق ہیں کہ دوست اور کارساز سمجھنا تو چاہیے حق تعالیٰ کو اور یہ بجائے اس کے دوست و کارساز ابلیس و ذریات ابلیس کو بنائے ہوئے ہیں۔ لِلظّٰلِمِيْنَ۔ یعنی مشرکین جو شیطانوں کے ساتھ تعلق کتنا غلط اور بے جا قائم کئے ہوئے ہیں۔ صیغۂ مخاطب سے آیت میں دفعۃً صیغۂ غائب کی طرف التفات میں اشارہ کمال ناگواری کی جانب ہے۔ ف۷ یہ ممکن ہی نہ تھا کہ حق تعالیٰ ان گمراہ کن شیطانوں کو کسی معاملہ میں کسی حد تک بھی اپنا معین یا مشیر بناتا۔ مَاۤ اَشْهَدْتُّهُمْ خَلْقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ۔ یعنی آفرینش کائنات کے وقت ان کا وجود ہی سرے سے کہاں تھا؟ یہ تو بہت بعد کی مخلوق ہیں۔ پھر اس کارخانۂ ایجاد وتکوین کے کسی شعبہ میں بھی ان کی شرکت، مشورہ کی حد تک بھی کیونکر ممکن تھی۔ وَلَا خَلْقَ اَنْفُسِهِمْ۔ یعنی جن "معبودوں" کو تم شریک خدائی ٹھہرا رہے ہو، یہ کسی اور معاملہ میں مشیر وشریک تو کیا ہوتے، خود اپنے ہی وجود کے باب میں یہ کب کوئی سا بھی مشورہ دے سکتے تھے؟ وَ مَا كُنْتُ ...... عَضُدًا۔ بعض فقہاء مفسرین نے اس جزء سے یہ نکالا ہے کہ کافروں سے امور دین میں مدد لینا جائز ہے۔ واستدل بها على انه لا ينبغي الاستعانة بالكافر وهو في امور الدين كجهاد الكفار وقتال اهل البغي واما الاستعانة بهم في امور الدنيا فالذي يظهر انه لا باس بها (روح)

زَعَمْتُمْ فَدَعَوْهُمْ فَلَمْ يَسْتَجِيْبُوْا لَهُمْ وَجَعَلْنَا

تم مانا کرتے تھے و۷۸ بس وہ انہیں پکاریں گے لیکن وہ انہیں جواب ہی نہ دیں گے اور ہم ان کے

بَيْنَهُمْ مَّوْبِقًا (٥٢) وَرَاَ الْمُجْرِمُوْنَ النَّارَ فَظَنُّوْٓا اَنَّهُمْ

درمیان ایک آڑ کر دیں گے و۷۹ اور مجرم لوگ دوزخ کو دیکھیں گے اور یقین کریں گے کہ وہ

مُّوَاقِعُوْهَا وَلَمْ يَجِدُوْا عَنْهَا مَصْرِفًا (٥٣) وَلَقَدْ صَرَّفْنَا

اس میں گرنے والے ہیں اور وہ اس سے کوئی راہ بچنے کی نہ پائیں گے و۸۰ اور ہم نے

فِيْ هٰذَا الْقُرْاٰنِ لِلنَّاسِ مِنْ كُلِّ مَثَلٍ ؕ وَكَانَ

اس قرآن میں لوگوں کے لئے ہر قسم کے (عمدہ) مضمون طرح طرح سے بیان کئے ہیں اور

الْاِنْسَانُ اَكْثَرَ شَيْءٍ جَدَلًا (٥٤) وَمَا مَنَعَ النَّاسَ اَنْ

انسان جھگڑنے میں سب سے بڑھ کر ہے و۸۱ اور لوگوں کو بعد اس کے کہ

يُّؤْمِنُوْٓا اِذْ جَآءَهُمُ الْهُدٰى وَيَسْتَغْفِرُوْا رَبَّهُمْ اِلَّآ

ان کو ہدایت پہنچ چکی تھی ایمان لانے سے اور اپنے پروردگار سے مغفرت مانگنے سے کوئی امر مانع نہیں رہا تھا بجز

اَنْ تَاْتِيَهُمْ سُنَّةُ الْاَوَّلِيْنَ اَوْ يَاْتِيَهُمُ الْعَذَابُ

اس کے کہ (ان کو اس کا انتظار ہو کہ) انہیں بھی اگلوں کا سا معاملہ پیش آئے یا یہ کہ عذاب درعذاب ان پر

قُبُلًا (٥٥) وَمَا نُرْسِلُ الْمُرْسَلِيْنَ اِلَّا مُبَشِّرِيْنَ

نازل ہو و۸۲ اور ہم رسولوں کو تو صرف خوش خبری سنانے والے اور ڈرانے والے (بنا کر)

وَمُنْذِرِيْنَ ۚ وَيُجَادِلُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِالْبَاطِلِ

بھیجا کرتے ہیں و۸۳ اور کافر لوگ ناحق جھگڑے نکالتے ہیں

لِيُدْحِضُوْا بِهِ الْحَقَّ وَاتَّخَذُوْٓا اٰيٰتِيْ وَمَآ اُنْذِرُوْا

تاکہ اس کے ذریعہ سے حق کو بچلا دیں اور انہوں نے میری نشانیوں کو اور اس کو جس سے انہیں ڈرایا گیا ہے

ع ١٩

و۷۸ یعنی اپنی امداد واعانت کے لئے بلاؤ۔ شُرَكَآءِيَ۔ یعنی وہ تمہارے پندار کے مطابق میرے شریک خدائی تھے۔ و۷۹ (جس سے بالکل ہی مایوسی ہو جائے گی) بَيْنَهُمْ۔ یعنی مشرک انسانوں اور ان کے معبود شیطانوں کے درمیان و۸۰ اور اس وقت کی شدت یاس! معاذ اللہ! فَظَنُّوْا۔ ظن یہاں یقین کے معنی میں ہے۔ اے ایقنوا (بیضاوی) قال ابن عطیة اطلق الناس ان الظن هنا بمعنی التیقن (بحر) و۸۱ یعنی ہر ایک مخلوق سے بڑھ کر جو ذمہ داری کا احساس رکھتی ہے۔ یعنی ان جدل الناس اکثر من جدل کل شيء (بحر) الْاِنْسَانُ۔ یعنی سرکش، نافرمان انسان۔ محاورۂ قرآنی میں الانسان اکثر موقع ذم ہی پر آیا ہے۔ وکثیرا ما یذکر الانسان فی معرض الذم (بحر) و۸۲ مطلب یہ ہے کہ جب صاف ہدایت آچکی اور تبلیغ کے سارے مراتب پورے ہو چکے تو اب بھی جو یہ کافر ایمان نہیں لاتے تو کیا یہ اس کا انتظار کر رہے ہیں کہ یہ بھی وہی اگلوں کی طرح ہلاک کئے جائیں یا یہ کہ یہ زندہ تو رہیں لیکن عذاب درعذاب کے چکر میں ڈال دیئے جائیں۔ الْهُدٰى۔ یعنی رسول اور قرآن مع دلائل وشواہد کے وهو الرسول الداعی والقراٰن المبین (بیضاوی) سُنَّةُ الْاَوَّلِيْنَ۔ جو کچھ اگلی قوموں کو مسلسل نافرمانی کی پاداش میں پیش آچکا تھا۔ یعنی عذاب ہلاکت واستیصال، وهو عذاب الاستیصال (کبیر) قُبُلًا۔ جمع ہے قبیل کی اور اس کے معنے جھنڈ جھنڈ کے یا متواتر ومسلسل انواع عذاب کے ہیں۔ قال مجاهد جماعة جماعة فیکون جمع قبیل (راغب) وهو جمع قبیل بمعنی ضروب من العذاب تتواصل مع کونهم احیاء (کبیر) و۸۳ (اور جتنے دلائل وشواہد اس منصب کے لئے ضروری ہوتے ہیں وہ انہیں دے دیتے ہیں) آیت سے دو مسئلوں پر روشنی پڑتی ہے۔ ایک یہ کہ ہر پیمبر کی حیثیت محض مبشر ومنذر کی ہوتی ہے اس کا کام محض تبشیر وانذار ہے۔ نتائج کی ذمہ داری اس پر ذرا سی بھی نہیں۔ دوسرے یہ کہ پیمبر سے خواہ مخواہ معجزات وخوارق کی فرمائشیں کرتے رہنا ایک امر لغو ہے۔

هُزُوًا ۝٥٦ وَ مَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ ذُكِّرَ بِاٰيٰتِ رَبِّهٖ
دل لگی بنا رکھا ہے و٨٤ اور اس سے بڑھ کر ظالم کون ہوگا جسے اس کے پروردگار کی نشانیوں کے ذریعہ سے نصیحت کی

فَاَعْرَضَ عَنْهَا وَ نَسِيَ مَا قَدَّمَتْ يَدٰهُ ؕ اِنَّا جَعَلْنَا
جائے سو وہ اس سے روگردانی کرے اور جو کچھ اپنے ہاتھوں سمیٹ رہا ہے اسے بھلا دے و٨٥ ہم نے ان کے

عَلٰى قُلُوْبِهِمْ اَكِنَّةً اَنْ يَّفْقَهُوْهُ وَ فِيْۤ اٰذَانِهِمْ وَقْرًا ؕ
دلوں پر پردے ڈال رکھے ہیں اس کے سمجھنے سے اور اس کے کانوں میں ڈاٹ دے رکھی ہے و٨٦

وَاِنْ تَدْعُهُمْ اِلَى الْهُدٰى فَلَنْ يَّهْتَدُوْۤا اِذًا اَبَدًا ۝٥٧
اور اگر آپ انہیں ہدایت کی طرف بلائیں تو یہ ایسی حالت میں ہرگز راہ پر نہ آئیں و٨٧

وَرَبُّكَ الْغَفُوْرُ ذُو الرَّحْمَةِ ؕ لَوْ يُؤَاخِذُهُمْ بِمَا
اور آپ کا پروردگار بڑا مغفرت کرنے والا بڑا رحمت والا ہے و٨٨ وہ اگر ان پر دارو گیر

كَسَبُوْا لَعَجَّلَ لَهُمُ الْعَذَابَ ؕ بَلْ لَّهُمْ مَّوْعِدٌ لَّنْ
ان کے اعمال کی بنا پر کرنے لگتا تو ان پر عذاب فوراً ہی واقع کر دیتا لیکن اس نے ان کے واسطے

يَّجِدُوْا مِنْ دُوْنِهٖ مَوْىِٕلًا ۝٥٨ وَتِلْكَ الْقُرٰۤى اَهْلَكْنٰهُمْ
ایک متعین وقت ٹھہرا رکھا ہے۔ اس کے ادھر یہ کوئی پناہ گاہ نہیں پاسکتے و٨٩ اور یہ بستیاں وہ ہیں جنہیں ہم نے ہلاک کر

لَمَّا ظَلَمُوْا وَ جَعَلْنَا لِمَهْلِكِهِمْ مَّوْعِدًا ۝٥٩ ع وَ اِذْ قَالَ
ڈالا جب انہوں نے ظلم کیا اور ہم نے ان کی ہلاکت کے لئے ایک وقت معین کیا تھا و٩٠ اور (وہ وقت یاد کرو) جب

مُوْسٰى لِفَتٰىهُ لَاۤ اَبْرَحُ حَتّٰۤى اَبْلُغَ مَجْمَعَ الْبَحْرَيْنِ
موسیٰ نے اپنے خادم سے فرمایا کہ میں برابر چلتا رہوں گا تا آنکہ دو دریاؤں کے سنگم پر پہنچ جاؤں و٩١

اَوْ اَمْضِيَ حُقُبًا ۝٦٠ فَلَمَّا بَلَغَا مَجْمَعَ بَيْنِهِمَا نَسِيَا
یا (یوں ہی) سالہا سال تک چلا کروں و٩٢ پھر جب دونوں دو دریاؤں کے سنگم پر پہنچے تو اپنی مچھلی کو

ع ٨ / ٢٠



و٨٤ یعنی تذکیر عذاب کا مقتضا تو یہ تھا کہ ان کے قلوب لرز جاتے لیکن اس کے برعکس سنگدل منکروں نے الٹا اسی کو ہدف تمسخر بنالیا! کیا حد ہے ان کی ذہنیت کی مسخ شدہ کیفیت کی! وَمَاۤ اُنْذِرُوْا۔ یعنی میرے عذاب کو۔ وَيُجَادِلُ..... الْحَقَّ۔ یعنی طرح طرح کی کٹ حجتی کر کے چاہتے ہیں کہ حق کو ڈگمگا دیں۔ یجادل کے باب مفاعلة سے ایک فرع یہ نکالی گئی ہے کہ حضرات انبیاء بھی ان سے بحث ومباحثہ کرتے رہتے تھے۔ وهذا يدل على ان الانبياء كانوا يجادلونهم لما بيّنّا ان المجادلة انما تحصل من الجانبين (کبیر) و٨٥ مَا قَدَّمَتْ يَدٰهُ۔ یعنی اپنی عصیان کاری کو۔ نَسِيَ۔ نسیان سے یہاں غیر ارادی سہو مراد نہیں۔ بلکہ ارادی تغافل مراد ہے۔ والمراد من النسيان التشاغل والتغافل عن كفره المتقدم (کبیر) و٨٦ (اس کے سننے سے) يَفْقَهُوْهُ میں ضمیر ہ الحق کی طرف ہے جو ایک آیت قبل لِيُدْحِضُوْا بِهِ الْحَقَّ میں گزر چکا۔ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ اَكِنَّةً۔ فِيْۤ اٰذَانِهِمْ وَقْرًا۔ دلوں پر پردہ پڑنے اور کانوں میں ڈاٹ دے رکھنے پر حاشیے کئی بار پہلے گزر چکے۔ بندہ جب اپنے قصد واختیار سے کام لے کر حق کی مخالفت عرصہ تک کرتا رہتا ہے کہ نتیجہ کے طور پر اس سے توفیق ہی حق کے سمجھنے اور سننے کی سلب ہو جاتی ہے۔ حق تعالیٰ کی طرف سے یہ فعل ابتداءً نہیں ہوتا۔ قلوب اور اذان دونوں کے غیر متاثر رہنے کے معنی یہ ہوئے کہ یہ ایمان نہ تحقیق کی راہ سے لائیں گے اور نہ تقلید ہی کی راہ سے۔ و٨٧ (سو آپ کا ان پر زیادہ غم کرنا بھی بے فائدہ ہی ہے) اِذًا یعنی جب کہ ان کے دل اور ان کے کان، ان کی ارادی بے توجہی اور عناد کی بنا پر قبول حق کی استعداد بھی ضائع کر چکے ہیں۔ و٨٨ چنانچہ اس صفت غفر کے تقاضہ سے اب بھی باوجود اس ہجوم عصیان وکفر کے اگر راہ راست پر آجائیں تو توبہ قبول ہو سکتی اور مغفرت حاصل ہو سکتی ہے۔ اور صفت رحمة کے تقاضہ سے اس نے انہیں اتنی مہلت دے رکھی ہے۔ و٨٩ اس حقیقت کو ایک بار پھر دہرا دیا گیا ہے کہ عذاب الٰہی فوراً نہیں آتا بلکہ بڑے سے بڑے مجرموں کو بھی مہلت ضرور ملتی رہتی ہے۔ مِنْ دُوْنِهٖ۔ ضمیر موعد کی طرف ہے۔ یعنی اس یوم موعود کے ادھر یا قبل یہ کوئی پناہ گاہ نہیں پاسکتے کہ پیشتر ہی سے اس میں چھپ چھپا کر اپنے کو محفوظ کر لیں۔ والضمير المجرور عائد على الوعد كما هو الظاهر (روح) یہ بھی جائز ہے کہ رب کی طرف سمجھی جائے۔ قيل يعود على الله تعالى وهو مخالف للظاهر (روح) و٩٠ (چنانچہ وہ اپنے اسی وقت معین ومقرر پر ہلاک ہوئیں) تِلْكَ الْقُرٰى یعنی ان بستیوں کے باشندے۔ والكلام على تقدير مضاف اي اهل القرى (روح) اشارہ ان سرکش ونافرمان پرقوت قوموں کی جانب ہے جن کی ہلاکت کا بیان قرآن مجید میں بار بار آچکا ہے، اور جو ہر قرآن خوان کے لئے معلوم ومعروف ہیں۔ اي قرى عاد وثمود وقوم لوط واشباههم (روح) و٩١ (جہاں کا پتہ مجھے ایک برگزیدہ بندۂ حق سے ملاقات کا بتایا گیا ہے) توریت میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے اس سفر کا کوئی ذکر نہیں — اور اسی سے ظاہر ہے کہ توریت موجودہ ومروجہ بہ حیثیت تاریخ وتذکرہ کے بھی نامکمل وناقص ہے۔ لِفَتٰىهُ۔ فتی کے لفظی معنی نوجوان کے ہیں اور مجازی معنی غلام یا خادم کے۔ الفتى الطرى من الشباب والانثى فتاة ويكنى بهما عن العبد والامة (راغب) والعرب تسمى الخادم فتى لان الخدم اكثر ما يكونون في سن الفتوة (روح) قيل للخادم فتى على جهة حسن الادب (بحر) مراد حضرت یشوع بن نون سے ہے۔ حدیث بخاری میں یہ تصریح موجود ہے اور مفسرین بھی تقریباً سب اس پر متفق ہیں۔ حضرت یشوع حضرت موسیٰ کے عزیز خاص وخادم خاص تھے — بعد کو خود بھی نبوت سے مشرف ہوئے۔ وانطلق معه بفتاة يوشع بن نون (بخاری۔ کتاب التفسیر) توریت میں ان کا ذکر متعدد مقامات پر حضرت موسیٰ علیہ السلام کے خادم کی حیثیت سے ملتا ہے۔ ”موسیٰ کے خادم نون کے بیٹے یشوع نے جو اس کے برگزیدوں میں سے تھا، موسیٰ سے کہا“ (گنتی۔ ١١:٢٨) ”اور موسیٰ علیہ السلام اور اس کے خادم یشوع آئے (خروج۔ ١٣:٢٤)“ اور وہ لشکرگاہ کو پھرا۔ پر اس کا خادم نوجوان یشوع بن نون خیمہ میں سے نہ نکلا“ (٣٣:١١) حسب روایت توریت ١١٠ سال کی عمر میں وفات پائی۔ ”اور ایسا ہوا کہ بعد ان باتوں کے نون کا بیٹا یشوع خداوند کا بندہ جو ایک سو دس برس کا بوڑھا تھا رحلت کر گیا“ (یشوع۔ ٢٤:٢٩) مَجْمَعَ الْبَحْرَيْنِ۔ اس مقام کی تعیین جزم کے ساتھ مشکل ہے۔ یہ سفر اگر حضرت موسیٰ علیہ السلام کے دوران قیام مصر میں پیش آیا تھا تو دریائے نیل کی دونوں شاخوں کے ملنے کی جگہ مراد ہو سکتی ہے اور اگر جیسا کہ اغلب ہے، سفر جزیرہ نمائے سینا کے دوران قیام میں پیش آیا تو عجب نہیں کہ جو بحر قلزم کے شمالی دو شاخہ کے اتصال کی جگہ مراد ہو۔ یعنی خلیج عقبہ یا خلیج سوئز۔ مشائخ صوفیہ نے آیت سے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ مریدوں یا شاگردوں سے کام لینا اور انہیں سفر میں رفیق رکھنا سنت انبیاء میں سے ہے۔ و٩٢ (تا آنکہ منزل مقصود تک پہنچ جاؤں اور مقصد سفر حاصل ہو جائے) محققین نے لکھا ہے کہ اس سے طلب علم میں ہر قسم کے صعوبات برداشت کرنے کی فضیلت نکلتی ہے۔ ذلک تنبيه على ان المتعلم لو سافر من المشرق الى المغرب لطلب مسئلة واحدة لـ ـ له ذلک (کبیر) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ شیخ کامل کی طلب میں سعی بلیغ چاہیے جب تک کہ اس سے کوئی واجب نہ فوت ہونے لگے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



حُوْتَهُمَا فَاتَّخَذَ سَبِيْلَهٗ فِي الْبَحْرِ سَرَبًا ﴿۶۱﴾ فَلَمَّا

دونوں بھول گئے و۹۳ سو اس نے سرنگ بنائی ہوئی دریا میں اپنی راہ پکڑی و۹۴ پھر جب دونوں آگے بڑھ گئے

جَاوَزَا قَالَ لِفَتٰىهُ اٰتِنَا غَدَآءَنَا ۡ لَقَدْ لَقِيْنَا مِنْ سَفَرِنَا

تو اپنے خادم سے بولے کہ ہمارا ناشتہ تو لاؤ ہمیں اس (آج کے) سفر سے بڑی تکلیف پہنچی ہے و۹۵ وہ

هٰذَا نَصَبًا ﴿۶۲﴾ قَالَ اَرَءَيْتَ اِذْ اَوَيْنَآ اِلَى الصَّخْرَةِ

بولا کہ لیجیے ہم لوگ جب اس چٹان کے قریب ٹھہرے تھے تو میں اس مچھلی کو

فَاِنِّيْ نَسِيْتُ الْحُوْتَ ۡ وَمَآ اَنْسٰنِيْهُ اِلَّا الشَّيْطٰنُ

بھول ہی گیا اور مجھے بس شیطان ہی نے بھلا دیا کہ میں اس کا ذکر کرتا اور

اَنْ اَذْكُرَهٗ ۚ وَاتَّخَذَ سَبِيْلَهٗ فِي الْبَحْرِ ۖ عَجَبًا ﴿۶۳﴾ قَالَ

اس نے تو دریا میں عجب طرح اپنی راہ لی و۹۶ (موسیٰ نے) کہا وہی تو وہ (مقام) تھا جس کی

ذٰلِكَ مَا كُنَّا نَبْغِ ۖ فَارْتَدَّا عَلٰٓى اٰثَارِهِمَا قَصَصًا ﴿۶۴﴾

ہم کو تلاش تھی و۹۷ پھر دونوں اپنے قدموں کے نشان پر الٹے چلے تو انہوں نے ہمارے

فَوَجَدَا عَبْدًا مِّنْ عِبَادِنَآ اٰتَيْنٰهُ رَحْمَةً مِّنْ

بندوں میں سے ایک بندہ کو پایا جس کو ہم نے اپنا ایک خاص فضل مرحمت کیا تھا اور ہم نے اسے اپنے

عِنْدِنَا وَعَلَّمْنٰهُ مِنْ لَّدُنَّا عِلْمًا ﴿۶۵﴾ قَالَ لَهٗ مُوْسٰى

پاس سے ایک (خاص) علم سکھلایا تھا و۹۸ موسیٰ نے ان سے کہا کہ کیا میں آپ کے ساتھ

هَلْ اَتَّبِعُكَ عَلٰٓى اَنْ تُعَلِّمَنِ مِمَّا عُلِّمْتَ رُشْدًا ﴿۶۶﴾

رہ سکتا ہوں کہ جو علم (مفید) آپ کو سکھلایا گیا ہے اس میں سے آپ مجھے بھی سکھا دیں و۹۹ انہوں نے کہا

قَالَ اِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِيْعَ مَعِيَ صَبْرًا ﴿۶۷﴾ وَكَيْفَ تَصْبِرُ

آپ سے میرے ساتھ نباہ نہ ہو سکے گا و۱۰۰ اور آپ صبر کر بھی کیسے سکتے ہیں



و۹۳ یعنی اس مچھلی کو جو بطور ناشتہ ان کے ساتھ ناشتہ دان میں رکھی ہوئی تھی۔ فاخذ حوتا فجعله فی مکتل ثم انطلق (بخاری۔ کتاب التفسیر) نَسِيَا حُوْتَهُمَا۔ یعنی اس مچھلی کا انہیں خیال ہی نہ آیا۔ جس برگزیدہ بندہ سے ملنے کو حضرت موسیٰ علیہ السلام نکلے تھے۔ اس کے ملنے کی جگہ کا پتہ یہ بتایا گیا تھا کہ طویل سنگم پر جس مقام پر وہ ساتھ والی مچھلی پھر سے پانی میں چلی جائے گی وہی جگہ ان بزرگ کی ہے۔ نَسِيَا حُوْتَهُمَا۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ زادراہ کا جو کہ اسباب میں سے ہے سفر میں ساتھ رکھنا توکل کے منافی نہیں۔ و۹۴ روایتوں میں آتا ہے کہ وہ مچھلی تلی ہوئی تھی۔ اور بطور خارق عادت زندہ ہو کر سمندر میں چلی گئی تھی۔ سَرَبًا یعنی سرنگ کی طرح راستہ بنا لیا۔ السرب الذهاب فی دروب (راغب) یا محض راستہ پکڑ لیا۔ امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ سے یہ معنی مروی ہیں۔ سربا امی مذهبا۔ یسرب امی یسلک۔ و۹۵ یعنی آج خوب تھک گئے ہیں — ممکن ہے اس منزل میں چلنا زیادہ پڑ گیا ہو۔ مفسرین نے یہاں سے یہ نکالا ہے کہ اپنی تکلیفوں کا ذکر بالکل جائز ہے بلکہ منافی کمال بھی نہیں۔ البتہ بے صبری و شکوہ و شکایت ممنوع ہے۔ یدل علی اباحة اظهار مثل هذا القول عند ما یلحق الانسان نصب اوتعب فی قربة وان ذلک لیس بشکایة مکروهة (جصاص) آیت سے یہ بھی ظاہر ہے کہ پیمبر بھوکے بھی ہوتے ہیں۔ زادراہ بھی ساتھ رکھتے ہیں، تھکن بھی محسوس کرتے ہیں، ان میں سے کوئی بھی شے کمال ولایت کیا معنی، کمالِ نبوت کے بھی منافی نہیں — آیت میں بڑا سبق ہے ان "خوش عقیدہ" مریدوں اور معتقدوں کے لئے جو "بزرگوں" کی جانب بھوک، پیاس یا اور بشری ضرورتوں کا انتساب تمامتر بے ادبی سمجھتے ہیں۔ فَلَمَّا جَاوَزَا۔ یعنی جس مقام کی نشان دہی انہیں کی گئی تھی، اس سے دور نکل آئے۔ و۹۶ "عجب طرح" یوں کہ زندہ ہو کر خشکی سے دریا تک راہ پا گئی۔ اَرَءَيْتَ کلمہ تعجب ہے اور محاورہ میں ایسے موقع پر بولتے ہیں "ارے!" یا "یہ لیجیے" یا "یہ ملاحظہ ہو!" نَسِيْتُ الْحُوْتَ۔ یعنی مچھلی کے عجیب قصہ کا ذکر کرنا بھی بھول گیا۔ وَمَآ اَنْسٰنِيْهُ اِلَّا الشَّيْطٰنُ۔ مذہب کی زبان میں ہر بری بات کا انتساب شیطان ہی کی جانب کیا جاتا ہے جس کی ذات مرکز ساری برائیوں کی ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں دلالت ہے اس امر پر کہ شیطان کے اثر سے وسوسہ و نسیان کا پیش آ جانا ولایت بلکہ نبوت کے بھی منافی نہیں۔ و۹۷ یعنی وہی مقام تو ہماری منزل مقصود تھا۔ وہیں کا پتہ تو ہمیں بتایا گیا تھا۔ و۹۸ حدیث بخاری اور دیگر احادیث میں ان عبد مقرب و مقبول کا نام خضر آیا ہے۔ رَحْمَةً مِّنْ عِنْدِنَا۔ اس خصوصی رَحْمَة سے مراد مقبولیت کا ہونا تو ظاہر ہی ہے۔ البتہ یہ لازمی نہیں کہ نبوت ہی کی شکل میں ہو۔ چنانچہ حضرت خضر کی نبوت ایک اختلافی مسئلہ ہے۔ فالجمهور علی انه علیه السلام نبی ولیس برسول وقیل هو رسول وقیل هو ولی وعلیه القشیری وجماعة (روح) ولم یکن الخضر نبیا عند اکثر اهل العلم (معالم) عَلَّمْنٰهُ مِنْ لَّدُنَّا عِلْمًا۔ یہ علم بلا واسطہ اسباب و اکتساب و تعلم براہ راست حضرت حق سے عطا ہوا تھا۔ اور یہ علم اسرار کونیہ کا تھا۔ محققین نے کہا ہے کہ جس علم پر قرب الٰہی مرتب ہوتا ہے وہ علم اسرار کونیہ نہیں، علم اسرار الٰہیہ یا شرعیہ ہے۔ اس پر بھی اظہار حیرت کیا گیا ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام تو خود ایک پیمبر جلیل القدر اور اس لئے لازمی طور پر اپنے وقت کے اعلم الناس تھے، انہیں کسی اور کے پاس کیسے تعلم کے لئے بھیجا گیا ہے۔ لیکن جیسا کہ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا ہے، یہ بہ آسانی ممکن ہے کہ ایک شخص بہت سے علوم میں عالم ترین ہو پھر بھی بعض علوم سے ناواقف ہو۔ اور اس کے سیکھنے کے لئے وہ کہیں اور بھیج دیا جائے۔ لا یبعد ان العالم الکامل فی اکثر العلوم یجهل بعض الاشیاء فیحتاج فی تعلمها الی من دونه وهذا امر متعارف معلوم (کبیر) عَبْدًا مِّنْ عِبَادِنَآ۔ وہ بزرگ بایں مرتبہ کمال بہر حال اللہ کے ایک بندہ ہی تھے۔ "بندہ" سے ذرہ بھر بھی زائد نہ تھے اور بندہ بھی کیسے؟ حق تعالیٰ کے بہت سے بندوں میں سے ایک! — اللہ اللہ! قرآن مجید کو کس درجہ اہتمام تحفظ توحید کا اور شائبہ شرک سے احتراز و احتیاط کا ہے! مِّنْ عِبَادِنَآ حق تعالیٰ کا ایسے بندہ کی اضافت اپنی جانب کرنا اس کے اکرام و تخصیص کے لئے ہے۔ هذه اضافة تشریف واختصاص (بحر) و۹۹ حضرت موسیٰ علیہ السلام بہ ایں جلالت مرتبہ و درجہ نبوت ان بزرگ سے درخواست کر رہے ہیں کہ اجازت ہو تو آپ کے ساتھ رہوں اور آپ کے علم خصوصی سے کچھ میں بھی کسب و اکتساب کروں؟ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام حضرت خضر کے ساتھ اپنی گفتگو میں کس قدر تواضع اور ادب و لطف کی رعایتیں جمع کر رہے ہیں۔ و۱۰۰ (بلکہ آپ میرے بعض افعال کو ظاہر شریعت کے خلاف پا کر ان پر روک ٹوک ضرور کریں گے) حضرت خضر حضرت موسیٰ علیہ السلام جیسے پیمبر جلیل القدر کے جوش ایمانی کا پورا اندازہ رکھتے تھے اور خوب جانتے تھے کہ آپ احکام شریعت کی خلاف ورزی پر (خواہ وہ محض ظاہری ہی ہو) ہرگز تحمل نہ کر سکیں گے۔

عَلٰی مَا لَمْ تُحِطْ بِهٖ خُبْرًا ﴿۶۸﴾ قَالَ سَتَجِدُنِیْٓ
ایسے امر پر جو آپ کے احاطۂ واقفیت میں نہیں ہے و۱۰۱ (موسیٰ نے) کہا آپ انشاءاللہ
اِنْ شَآءَ اللّٰهُ صَابِرًا وَّ لَآ اَعْصِیْ لَكَ اَمْرًا ﴿۶۹﴾ قَالَ
مجھے صابر پائیں گے اور میں آپ کے حکم کے خلاف نہ کروں گا و۱۰۲ (خضر) بولے کہ اچھا
فَاِنِ اتَّبَعْتَنِیْ فَلَا تَسْـَٔلْنِیْ عَنْ شَیْءٍ حَتّٰٓی
اگر آپ میرے ساتھ رہنا چاہتے ہیں تو مجھ سے کسی بات کی نسبت پوچھ گچھ نہ کیجیے گا جب تک کہ میں خود ہی
اُحْدِثَ لَكَ مِنْهُ ذِكْرًا ﴿۷۰﴾ۧ فَانْطَلَقَا ۫ حَتّٰٓی اِذَا رَكِبَا
اس کے ذکر کی ابتدا نہ کر دوں و۱۰۳ پھر وہ دونوں چلے یہاں تک کہ جب دونوں
فِی السَّفِیْنَةِ خَرَقَهَا ؕ قَالَ اَخَرَقْتَهَا لِتُغْرِقَ
کشتی میں سوار ہوئے تو و۱۰۴ (خضر نے) اس میں سوراخ کر دیا (موسیٰ نے) کہا کیا آپ نے اس لئے سوراخ کر
اَهْلَهَا ۚ لَقَدْ جِئْتَ شَیْـًٔا اِمْرًا ﴿۷۱﴾ قَالَ اَلَمْ اَقُلْ
دیا کہ نتیجہ یہ ہو کہ آپ اس پر بیٹھنے والوں کو غرق کر دیں یقیناً آپ نے بہت بری بات کر ڈالی و۱۰۵ (خضر نے) کہا
اِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِیْعَ مَعِیَ صَبْرًا ﴿۷۲﴾ قَالَ لَا تُؤَاخِذْنِیْ
میں نے نہیں کہہ دیا تھا کہ آپ میرے ساتھ نباہ نہ کر سکیں گے و۱۰۶ (موسیٰ نے) کہا میری بھول چوک پر
بِمَا نَسِیْتُ وَ لَا تُرْهِقْنِیْ مِنْ اَمْرِیْ عُسْرًا ﴿۷۳﴾
گرفت نہ کیجیے اور میرے (اس) معاملہ میں مجھ پر تنگی نہ ڈالیے و۱۰۷
فَانْطَلَقَا ۫ حَتّٰٓی اِذَا لَقِیَا غُلٰمًا فَقَتَلَهٗ ۙ قَالَ اَقَتَلْتَ
(اس کے بعد) پھر دونوں چلے یہاں تک کہ جب وہ دونوں ایک لڑکے سے ملے تو (خضرؑ نے) اسے مار ڈالا۔ حضرت موسیٰؑ
نَفْسًا زَكِیَّةًۢ بِغَیْرِ نَفْسٍ ؕ لَقَدْ جِئْتَ شَیْـًٔا نُّكْرًا ﴿۷۴﴾
نے کہا آپ نے ایک بے گناہ جان کو مار ڈالا بغیر کسی جان (کے بدلہ) کے یقیناً آپ نے بڑی بے جا حرکت کی و۱۰۸

ع ۹ ۱۱ ۲۱



و۱۰۱ یعنی وہ افعال بظاہر خلافِ شریعت ہوں گے، اور آپ کو جب ان کے منشاء صحیح کی اطلاع نہیں تو آپ ان منکرات پر بغیر روک ٹوک کئے کیسے رہ سکتے ہیں!— یہ صاف حضرت موسیٰ علیہ السلام کی طرف سے عذر خواہی بھی خود ہی کردی ہے اور آپ کو دار وگیر پر معذور قرار دے دیا ہے۔ و۱۰۲ یعنی نہ آپ کی نافرمانی کروں گا اور نہ آپ کی اجازت کے بغیر آپ پر کوئی روک ٹوک کروں گا۔ صَابِرًا کا مفہوم یہاں ہے ضبط کر جانے والا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے خیال میں بھی یہ بات نہ تھی کہ ایسے مقبول بزرگ کوئی حرکت خلاف شریعت کریں گے۔ اسی لئے انہوں نے مطیع رہنے کی حامی بھر لی گویا حالاں ان کا وعدہ یہ تھا کہ امور مباح میں آپ کا ساتھ دیتا رہوں گا اس پر بھی اتنی احتیاط رکھی کہ لفظ انشاءاللہ ملائی جس سے اقرار عہد وپیان پیدا نہیں ہونے پایا اور اس لئے ان دونوں باتوں کی بناء پر آئندہ نقض عہد کا کوئی سوال ہی نہیں پیدا ہوتا۔ آیت سے استنباط کیا گیا ہے کہ متعلم کے لئے پہلی چیز یہ ہے کہ استاذ کے احکام کی اطاعت اور اس پر ترک اعتراض ومخالفت کی عادت اختیار کرے اور اپنی طرف سے انتہائی فروتنی اور تذلل برتے۔ هٰذا يدل على ان المتعلم يجب عليه في اول الامر التسليم وترک المنازعة والاعتراض (کبیر) وقول موسٰى له تواضع شديد واظهار للتحمل التام والتواضع الشديد وكل ذٰلک يدل على ان الواجب على المتعلم اظهار التواضع باقصى الغايات (کبیر) و۱۰۳ یہ شرط حضرت خضر علیہ السلام کی طرف سے زائد ہے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا وعدہ اس حد تک کے لئے نہ تھا۔ نہ آپ کی زبان سے اب بھی اس کا اقرار منقول ہے۔ و۱۰۴ کوئی ایسا مقام سفر میں آ گیا تھا جس کے آگے کشتی کی ضرورت پڑ جاتی تھی اور اب سفر بحری شروع ہوا۔ سمندر یا دریا کے کنارے کنارے تو یوں بھی چل رہے تھے۔ و۱۰۵ (جس پر سکوت کرنا میرے حد عہد سے خارج ہے) اِمْرًا کہتے ہیں امر منکر ومعیوب کو۔ لِتُغْرِقَ میں ل عاقبت کا ہے۔ یعنی ایسا فعل جس کا نتیجہ بھی مرتب ہو۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ آیت سے دو امر ثابت ہوئے۔ ایک یہ کہ اکابر سے بھی ایسے امور صادر ہو سکتے ہیں جن کا ظاہر خلاف شریعت ہو۔ (گو حقیقت یہ نہ ہو) دوسرے یہ کہ اولیاء میں ایسے بھی ہوتے ہیں جو باذن حق تکوینیات میں تصرف کرتے رہتے ہیں۔ صوفیہ کی زبان میں انہیں کو قطب التکوین یا صاحب خدمت کہتے ہیں۔ و۱۰۶ (سو دیکھئے وہی بات آگے آئی) اس نباہ نہ کر سکنے سے جس کا مبنیٰ ومنشاء تمامتر غیرت دینی وجوش ایمانی تھا حضرت موسیٰ علیہ السلام کی منقصت نہیں اور مدح ومنقبت ہی نکلتی ہے۔ و۱۰۷ حضرت موسیٰ علیہ السلام ایسے عمل کو دیکھ کر جو ظاہرًا یکسر معصیت تھے قدرۃً اتنا متاثر ہوئے کہ حضرت خضر کی ہدایت کا بھی پاس ولحاظ نہ رہا۔ ذہن سے ان کی ہدایت نکل گئی اور آپ ٹوک بیٹھے۔ عدم مخالفت کا وعدہ بھی آپ نے دفور شوق ہی میں کیا تھا لیکن اب جن افعال کو خلاف رضائے محبوب (کہ اسی کا دوسرا نام حکم شریعت ہے) پاتے تھے، بلا تامل اور بے دھڑک ٹوک بیٹھتے تھے۔ سکوت محض کا اول تو آپ کی طرف سے وعدہ ہی نہ تھا، وعدہ صرف عدم مخالفت کا تھا۔ اور بالفرض ہوتا بھی تو خلاف شریعت معاہدہ کی پابندی ہی روا نہیں۔ لَا تُؤَاخِذْنِیْ بِمَا نَسِیْتُ۔ اس سے یہ استدلال کیا گیا ہے کہ سہو ونسیان پر مؤاخذہ نہیں۔ ذكر ان النسيان لا يقتضي المؤاخذة وهٰذا يدل على ما قدمناه من انه لا يدخل تحت التكليف (ابن العربی) و۱۰۸ نُكْرًا کے معنی ہیں امر عظیم کے۔ ایسا امر جس سے سب کانوں پر ہاتھ رکھیں۔ نكرًا اي واهية (بخاری) قال ابو عبيدة نكرًا اي عظيمًا (فتح الباری) النكر الدهاء والامر الصعب الذى لا يعرف (راغب) قال الليث الدهاء والنكر لغت للامر الشديد (تاج) نُکر کا درجہ قبح میں اِمر سے بڑھا ہوا ہوتا ہے۔ النكر اعظم من الامر في القبح (کبیر) وقيل النكر ما انكرته العقول ونفرت منه النفوس وهو ابلغ في تقبيح الشيء من الامر (کبیر) حضرت موسیٰ علیہ السلام تو مامور ہی تھے امر بالمعروف ونہی عن المنکر پر۔ اب کی آپ کے ٹوکنے کا یہ مطلب ہے کہ وہ آپ کی پہلی ہی حرکت کیا کم تھی کہ اب کی تو آپ اس سے بھی کہیں بڑھ کر بے جا حرکت کر گزرے۔ کشتی کے نقصان کا تدارک تو بہر حال ممکن بھی تھا یہ تو جان کا معاملہ ہے اس کی تلافی کی تو کوئی صورت ہی نہیں۔ اي انكر من الاول لان ذٰلک كان غرقا يمكن تداركه بالسد وهٰذا لا سبيل الى تداركه (کشاف) اَقَتَلْتَ ..... نَفْسٍ۔ یعنی ایک تو وہ لڑکا یوں ہی نابالغ۔ قابل قصاص نہیں۔ چہ جائے کہ بالکل بے قصور قتل ہوا۔ بحمد اللہ آج سہ شنبہ ۲۹ اپریل ۱۹۴۷ء مطابق ۶ جمادی الثانیہ کو بعد نماز ظہر اس پارہ پانزدہم کی تفسیر پر نظر ثانی سے فراغت ہوئی۔

قَالَ اَلَمْ اَقُلْ لَّكَ اِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِیْعَ مَعِیَ

(خضر نے) کہا میں نے آپ سے کہہ دیا تھا نا کہ آپ سے میرے ساتھ نباہ نہ ہو

صَبْرًا ﴿۷۵﴾ قَالَ اِنْ سَاَلْتُكَ عَنْ شَیْءٍۭ بَعْدَهَا

سکے گا ف۱۰۹ (موسیٰ نے) کہا (اچھا اب) اس کے بعد میں آپ سے کسی چیز کے متعلق پوچھوں

فَلَا تُصٰحِبْنِیْ ۚ قَدْ بَلَغْتَ مِنْ لَّدُنِّیْ عُذْرًا ﴿۷۶﴾

تو آپ مجھ کو اپنے ساتھ نہ رکھئے بے شک آپ میرے بارہ میں حد عذر کو پہنچ چکے ف۱۱۰

فَانْطَلَقَا ٙ حَتّٰۤى اِذَاۤ اَتَیَاۤ اَهْلَ قَرْیَةِ اسْتَطْعَمَاۤ

پھر دونوں چلے ف۱۱۱ یہاں تک کہ جب ایک گاؤں والوں پر گزر ہوا تو وہاں والوں سے کھانے کو

اَهْلَهَا فَاَبَوْا اَنْ یُّضَیِّفُوْهُمَا فَوَجَدَا فِیْهَا جِدَارًا

مانگا ف۱۱۲ سو انہوں نے ان کی مہمانی سے انکار کر دیا ف۱۱۳ پھر دونوں کو اس (بستی) میں ایک دیوار ملی

یُّرِیْدُ اَنْ یَّنْقَضَّ فَاَقَامَهٗ ؕ قَالَ لَوْ شِئْتَ لَتَّخَذْتَ

جو گرا چاہتی تھی سو (خضر) نے اسے سیدھا کر دیا (موسیٰ نے) کہا اگر آپ چاہتے تو اس (کام) پر اجرت ہی

عَلَیْهِ اَجْرًا ﴿۷۷﴾ قَالَ هٰذَا فِرَاقُ بَیْنِیْ وَ بَیْنِكَ ۚ

لے لیتے ف۱۱۴ (خضر) بولے (بس) یہ (وقت) میری آپ کی علیحدگی کا ہے ف۱۱۵

سَاُنَبِّئُكَ بِتَاْوِیْلِ مَا لَمْ تَسْتَطِعْ عَّلَیْهِ صَبْرًا ﴿۷۸﴾

اب میں ان چیزوں کی حقیقت پر آپ کو مطلع کئے دیتا ہوں جن کے بارہ میں آپ ضبط نہ کر سکے ف۱۱۶

اَمَّا السَّفِیْنَةُ فَكَانَتْ لِمَسٰكِیْنَ یَعْمَلُوْنَ فِی الْبَحْرِ

وہ جو کشتی تھی سو وہ (چند) غریبوں کی تھی کہ وہ دریا میں کام کرتے تھے ف۱۱۷

فَاَرَدْتُّ اَنْ اَعِیْبَهَا وَ كَانَ وَرَآءَهُمْ مَّلِكٌ یَّاْخُذُ

سو میں نے چاہا کہ اس میں عیب پیدا کر دوں اور ان کے آگے کی طرف ایک بادشاہ تھا ف۱۱۸



ف۱۰۹ (اور اب اس کا ظہور پوری طرح ہونے لگا ہے) حضرت موسیٰ علیہ السلام پہلا سوال تو غالباً بے خیالی سے کر گزرے تھے جیسا کہ ان کے عذر لَا تُؤَاخِذْنِیْ بِمَا نَسِیْتُ سے متبادر ہو رہا ہے۔ لیکن یہ دوسرا سوال عمداً تھا چنانچہ اب کی وہ اپنے سہو ونسیان کا عذر بالکل نہیں پیش کرتے۔ احکام شریعت کی خلاف ورزی پر تحمل جب عام صالحین سے نہیں ہو سکتا تو موسیٰ علیہ السلام تو ظاہر ہے کہ پیغمبر برحق تھے۔ اور آپ کا کام ہی ہر قسم کی بدی کو روکنا اور نیکی کو پھیلانا تھا۔ ”موسیٰ علیہ السلام نے وعدہ کر کے پھر جو اعتراض فرمایا تو وجہ یہ ہے کہ وہ وعدہ معنًی مقید تھا عدم مخالفت شریعت کے ساتھ گو صورۃً مطلق تھا۔ پس اس کو خلف لازم نہیں آتا“ تھانوی رحمۃ اللہ علیہ ف۱۱۰ حضرت موسیٰ علیہ السلام گویا یہ فرما رہے ہیں کہ اچھا اب کی اور در گزر سے کام لیجئے۔ لیکن آپ بھی شرائط کی خلاف ورزی کو کہاں تک برداشت کر سکتے ہیں۔ آپ اپنے عذر کی حد کو پہنچ گئے۔ اب اگر میں آپ سے کوئی اور سوال کروں تو آپ بیشک معذور ہیں اور مجھے فوراً اپنے ساتھ سے الگ کر سکتے ہیں۔ ”بعض کو اس قصہ سے یہ دھوکا ہو گیا ہے کہ پیر اگر کوئی خلاف شرع کام کرے اس پر انکار نہ کرے۔ چنانچہ اسی قصہ میں حدیث میں آیا ہے کہ موسیٰ علیہ السلام اگر صبر کرتے تو خوب ہوتا۔ جواب یہ ہے کہ خضر علیہ السلام کا کمال نص سے معلوم تھا۔ اس لئے سکوت جائز تھا۔ دوسرے کا ان پر قیاس کرنا مع الفارق ہے۔“ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) عَنْ شَیْءٍ۔ یعنی ان چیزوں سے متعلق جو آپ سے بہ سلسلہ عجائب و خوارق سرزد ہوتی ہیں۔ ای عن شیء تفعله من الاعاجیب (روح) ف۱۱۱ (اور حضرت خضر علیہ السلام نے وہ بات رفت و گزشت ہو جانے دی) ف۱۱۲ (کہ ہم اس اجنبی شہر میں مہمان ہیں) قدیم زمانہ میں جب کہ نہ قدم قدم پر مہمان سراؤں کا رواج تھا، نہ ہوٹلوں اور کھانے پینے کی دوکانوں کا۔ مسافر اور نووارد اپنا حق سمجھتے تھے کہ بستی والوں سے کھانا پانی طلب کریں اور بستی والے ان کی مہمانداری اپنا فرض سمجھتے تھے اور عموماً اسے بڑی خوش دلی سے بجالاتے تھے۔ قرآن مجید سے اشارۃً یہ بات بھی نکل آئی کہ میزبانی اور مہمانی کا یہی جذبہ صحیح تھا۔ ف۱۱۳ (جو اس قدیم تہذیب میں ایک بہت ہی قبیح جرم تھا) ف۱۱۴ (کہ ہم لوگوں کا کام بھی چل جاتا اور ان لوگوں کی تادیب بھی کسی قدر ہو جاتی) یُرِیْدُ اَنْ یَّنْقَضَّ۔ ارادۃ یہاں مجازی معنی میں استعمال ہوا ہے۔ یعنی قرب وقوع کو ارادہ وقوع سے تعبیر کر دیا گیا ہے۔ والمراد من ارادة السقوط قربة من ذلک علی سبیل المجاز المرسل (روح) استعیرت الارادة للمداناة والمشارفة (کشاف) زمخشری صاحب کشاف نے لکھا ہے کہ عربی میں متعدد افعال ارادی کا انتساب مجازاً جمادات لایعقل کے ساتھ ہوتا رہتا ہے مثلاً ہم، عزم، قول، نطق، صدق، کذب، سکوت، تمرد وغیرہا اور کلام عرب سے ان کی سندیں بھی پیش کی ہیں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ کسب معیشت اور اس کے اسباب کا اختیار کرنا منافی کمال نہیں۔ ف۱۱۵ (جیسا کہ آپ خود ہی طے کر چکے ہیں) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے اس سے استنباط کیا کہ جب مرید سے خلاف ونزاع بار بار ظاہر ہونے لگے اور مرشد کو امید اس سے مناسبت وموافقت کی نہ باقی رہ جائے تو اسے جدا کر دینا درست ہے۔ ف۱۱۶ اس قصہ سے بعض کو دھوکا ہو گیا ہے کہ علم باطن علم شریعت سے افضل ہے۔ جواب اس کا یہ ہے کہ علم باطن کے دو شعبے ہیں۔ علم مرضیات الٰہی جو متعلق بالنفس ہیں اور علم اسرار کونیہ۔ پہلا تو شریعت کا ایک جزء ہے اور جزء کبھی کل سے افضل نہیں ہو سکتا اور دوسرا چونکہ قرب الٰہی میں کچھ دخل نہیں رکھتا اس لئے افضلیت کا احتمال بھی نہیں۔ دوسرا دھوکا یہ ہے کہ خضر علیہ السلام موسیٰ علیہ السلام سے افضل ہیں۔ جواب یہ ہے کہ خضر علیہ السلام کو علم باطن کا دوسرا شعبہ حاصل ہونا اس قصہ سے ثابت ہے اور ابھی سن لیا ہے کہ وہ علم شریعت سے جو کہ موسیٰ علیہ السلام کو حاصل تھا افضل نہیں ہے۔“ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) بِتَاْوِیْلِ۔ تاویل سے یہاں مراد غایت ومصلحت یا مصلحت تکوینی ہے۔ التاویل رد الشیء الی مآله والمراد به هنا المآل والعاقبة (روح) ف۱۱۷ (اس کے ذریعہ سے محنت مزدوری کر کے کچھ کما لیتے تھے) فقہاء نے یہاں سے یہ مسئلہ نکالا ہے کہ آلات حرفہ وتجارت پر زکوٰۃ نہیں۔ چنانچہ یہاں اللہ تعالیٰ نے ان ملاحوں کو باوجود کشتی کے مالک ہونے کے مسکین ہی کہا۔ فقہاء مفسرین نے یہ بھی کہا ہے کہ مسکین کا اطلاق ہر اس شخص پر جائز ہے جو اگرچہ مال رکھتا ہو مگر وہ اس کی ضروریات کے لئے کافی نہ ہو۔ وهو دلیل علی ان المسکین یطلق علی من یملک شیئًا اذالم یکفه (بیضاوی) وفیه دلیل علی ان المسکین وان کان یملک شیئًا فلا یزول عنه اسم المسکنة اذالم یعم ما یملک بکفایته (معالم) ف۱۱۸ وَرَآءَ یہاں بہ معنی امام (سامنے) کے ہے۔ اور وَرَآءَ کے امام کے مترادف ہونے میں کسی لغوی کو اختلاف بھی نہیں۔ قاله قتادة امامهم (ابن جریر) وهو قول قتادة وابی عبید وابن السکیت والزجاج (روح) ولا خلاف عند اهل اللغة فی مجیء وراء بمعنی امام (روح) بلکہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کی تو قرأت ہی بجائے وَرَآءَهُمْ کے امامهم کی ہے۔ وکان ابن عباس یقرأ وکان امامهم ذلک (فتح القدیر) مراد یہ ہے کہ وہ کشتی جدہر جا رہی تھی، اسی طرف آگے بڑھ کر ایک ایسے ظالم وغاصب بادشاہ کی عملداری شروع ہونے والی تھی۔

كُلَّ سَفِيْنَةٍ غَصْبًا ﴿۷۹﴾ وَ اَمَّا الْغُلٰمُ فَكَانَ اَبَوٰهُ

جو ہر (بے عیب) کشتی کو زبردستی پکڑ لیتا تھا و۱۱۹ اور وہ جو لڑکا تھا سو اس کے ماں باپ

مُؤْمِنَيْنِ فَخَشِيْنَآ اَنْ يُّرْهِقَهُمَا طُغْيَانًا وَّ كُفْرًا ﴿۸۰﴾

ایمان والے تھے و۱۲۰ سو ہم کو معلوم ہوا کہ وہ ان دونوں پر بھی سرکشی اور کفر کا اثر ڈال دے گا و۱۲۱

فَاَرَدْنَآ اَنْ يُّبْدِلَهُمَا رَبُّهُمَا خَيْرًا مِّنْهُ زَكٰوةً

سو ہم نے یہ چاہا کہ اس کے عوض میں ان کا پروردگار انہیں ایسی اولاد دے جو پاکیزگی میں اس سے بہتر

وَّ اَقْرَبَ رُحْمًا ﴿۸۱﴾ وَ اَمَّا الْجِدَارُ فَكَانَ لِغُلٰمَيْنِ

اور محبت کرنے میں اس سے بڑھ کر ہو و۱۲۲ اور رہی وہ دیوار سو وہ شہر کے

يَتِيْمَيْنِ فِي الْمَدِيْنَةِ وَ كَانَ تَحْتَهٗ كَنْزٌ لَّهُمَا وَكَانَ

دو یتیم لڑکوں کی تھی اور اس (دیوار) کے نیچے ان کا دفینہ تھا و۱۲۳ اور ان کا

اَبُوْهُمَا صَالِحًا ۚ فَاَرَادَ رَبُّكَ اَنْ يَّبْلُغَآ اَشُدَّهُمَا

باپ ایک مرد صالح تھا و۱۲۴ سو آپ کے پروردگار نے چاہا کہ وہ دونوں اپنی جوانی کو پہنچ جائیں

وَ يَسْتَخْرِجَا كَنْزَهُمَا ۖ رَحْمَةً مِّنْ رَّبِّكَ ۚ وَمَا

اور اپنا دفینہ نکال لیں و۱۲۵ (یہ سب) آپ کے پروردگار کی مہربانی سے ہوا اور یہ

فَعَلْتُهٗ عَنْ اَمْرِيْ ؕ ذٰلِكَ تَاْوِيْلُ مَا لَمْ تَسْطِعْ

(کوئی کام) میں نے اپنی رائے سے نہیں کیا و۱۲۶ یہ ہے حقیقت ان باتوں کی جن پر آپ سے

عَّلَيْهِ صَبْرًا ﴿۸۲﴾ؑ وَ يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنْ ذِي الْقَرْنَيْنِ ؕ قُلْ

صبر نہ ہوسکا و۱۲۷ اور آپ سے (لوگ) ذوالقرنین کے باب میں سوال کرتے ہیں و۱۲۸ آپ کہہ دیجئے

سَاَتْلُوْا عَلَيْكُمْ مِّنْهُ ذِكْرًا ﴿۸۳﴾ؕ اِنَّا مَكَّنَّا لَهٗ

کہ ان کا ذکر میں ابھی تمہارے سامنے بیان کرتا ہوں و۱۲۹ ہم نے انہیں

ع ۱۰/۱۲ ۱



و۱۱۹ (سو اگر میں اس کشتی میں سوراخ نہ کردیتا تو وہ بادشاہ اسے بھی پکڑ لیتا اور ان غریبوں کے ہاتھ سے ذریعہ معاش جاتا رہتا۔ اب یہ ہے کہ اس کی مرمت وہ لوگ تھوڑے میں کرالیں گے اور اس نقصان عظیم سے بچ جائیں گے) و۱۲۰ (اور مجھ کو کشف تکوینی سے یہ علم ہوا کہ یہ لڑکا بڑا ہو کر کافر ہوگا) یہ علم مکاشفہ وہی ہے جس کا ذکر اوپر عَلَّمْنٰهُ مِنْ لَّدُنَّا عِلْمًا کے تحت میں موقع مدح پر آچکا ہے۔ ملاحظہ ہو آیت نمبر ۶۵ اور حاشیہ نمبر ۹۸ پارہ ۱۵۔ و۱۲۱ (اور وہ دونوں اپنی طبعی محبت سے اس کا ساتھ بے دینی میں دینے لگیں گے) خشینا۔ خشیت یہاں خوف واندیشہ کے معنی میں نہیں۔ علم ویقین کے معنی میں ہے۔ والخشية والخوف توجههما العرب الى معنى الظن وتوجه هذه الحروف الى معنى العلم بالشيء الذى يدرك من غير جهة الحس والعيان (ابن جریر) یہ بھی ہوسکتا ہے کہ خشیت اپنے اصلی معنی پر رہے اور حق تعالیٰ نے جب خضر علیہ السلام کو پوری اطلاع اس لڑکے کی آیندہ صلاحیتوں سے متعلق دیدی تو آپ نے خود ہی آیندہ کے اندیشوں سے اسے قتل کردیا ہو۔ وانما خشى الخضر منه ذلك لان الله تعالىٰ اعلمه بحاله واطلعه على من امره وامره اياه بقتله (کشاف) فقہاء نے یہاں یہ بھی لکھا ہے کہ اولاد کے گناہ میں والدین بھی تغافل ورضاء عدم منع کی صورت میں ماخوذ ہوں گے۔ و۱۲۲ (اور اس لڑکے کا ہم کام ہی تمام کردیں) زَکٰوۃً۔ پاکیزگی میں یعنی دین واخلاق میں۔ اے طهارة من الذنوب والاخلاق الردية (بیضاوی) رُحْمًا محبت کرنے میں، یعنی ماں باپ سے محبت کرنے میں۔ رُحْمًا رحم سے ہے اور معنی میں زور وقوت رحمت سے زیادہ رکھتا ہے۔ رحما من الرحمة وهى اشد مبالغة من الرحمة (بخاری) ابوعبیدہ لغوی کا قول ہے کہ رُحم رَحِم سے ہے جس کے معنی قرابت کے ہیں اور رحمت سے زیادہ زوردار ہے۔ جس کے معنی محض رقت قلب کے ہیں وحاصل كلامه ان رحما من الرحم التى هى القرابة وهى ابلغ من الرحمة التى هى رقة القلب (فتح القدیر) اقرب رحما اے ابرّ لوالديه (ابن جریر عن قتادۃ) خَشِيْنَا۔ اَرَدْنَا۔ بعض محققین نے یہاں یہ نکتہ بھی کہا ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی نکیر چونکہ اسی واقعہ قتل سے متعلق بہت شدید تھی اس لئے جواب میں حضرت خضر علیہ السلام نے بھی اپنے ارادہ کی قوت ظاہر کرنے کو صیغۂ جمع متکلم تعظیمی استعمال کیا۔ و۱۲۳ (جو ان کے باپ سے ان کو میراث میں پہنچا ہے) کَنْزٌ۔ یہاں اصطلاح فقہی کی حیثیت سے نہیں بلکہ اپنے عام لغوی معنی میں خزانہ یا مال عظیم کے مرادف ہے۔ الْمَدِيْنَةِ۔ وہی شہر ہے جس کا ذکر ابھی قریہ کے نام سے اوپر آچکا۔ گویا قرآن مجید نے دونوں لفظ کو مرادف قرار دیا ہے۔ محققین نے کہا ہے کہ پہلا ذکر موقع ہجو ومذمت پر تھا (بہ سلسلہ بخل اہل قریہ) اس لئے لفظ بھی ہلکا لایا گیا اور یہاں محل مدح وتحسین کا ہے (بہ سلسلہ صالحیت یتیمین) اس لئے لفظ بھی اونچا لایا گیا۔ و۱۲۴ (سو اس کی برکت سے اللہ نے اس کے مال کو اس کی اولاد کے لئے محفوظ رکھنا چاہا) صَالِحًا یہاں محل تعلیل میں وارد ہوا ہے یعنی مال کے غیبی تحفظ میں دخل والدین کی صالحیت کو بھی تھا۔ اس سے علماء محققین نے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ والدین کی صالحیت اولاد کو فائدہ پہنچاتی ہے بشرطیکہ اولاد خود بھی صالح ہو اور پسر نوح علیہ السلام کی سی نہ ہو۔ فيه دلالة على ان الله يحفظ الاولاد لصلاح الاٰباء (جصاص) فيه دليل على ان الرجل الصالح يحفظ فى ذريته وتشمل بركة عبادته لهم فى الدنيا والاٰخرة (ابن کثیر) يدل على ان صلاح الاٰباء يفيد العناية باحوال الابناء (کبیر) و۱۲۵ (تو میں نے دیوار کو درست کرکے دفینہ کو محفوظ کردیا ورنہ دیوار گر جانے سے لوگ اس مال کو لوٹ کرلے جاتے) کَنْزٌ کی متعدد تفسیریں مروی ہوئی ہیں لیکن عکرمہ وقتادہ نے اس کے وہی معنی لئے ہیں جو لغت میں عام ہیں یعنی مال مکنوز (ابن جریر) بعض اہل تحقیق نے لکھا ہے کہ دیوار کی بلا اجرت درستی پر چونکہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا اعتراض بہت ہلکا تھا اس لئے حضرت خضر علیہ السلام نے جواب بھی بہت ہلکے انداز میں دیا اور ارادہ عمل میں اپنے نفس کی آمیزش بالکل نہیں آنے دی۔ و۱۲۶ (بلکہ سارے کام بالہام الٰہی سرانجام دیئے) مطلب یہ کہ ان افعال خلاف شریعت ظاہر میں سے کوئی سا عمل بھی میری ذاتی رائے یا اجتہاد کا نتیجہ نہیں۔ سب الہامات الٰہی ہی کے تابع ہوئے ہیں۔ و۱۲۷ ما فعلت ما رأيت عن اجتهادى ورائى وانما فعلته بامر الله (کشاف) نتیجہ یہ نکلا کہ بڑے سے بڑا صاحب باطن بھی احکام شریعت ظاہری کے خلاف نہیں جاسکتا تا آنکہ الہام صریح اپنی تائید میں نہ رکھتا ہو۔ لیکن خود الہام صریح ہی پر اب بعد ختم نبوت کیا دلیل قائم ہوسکتی ہے؟ بعض کو یہاں یہ دھوکا ہوا ہے کہ الہام پر خلاف شرع عمل جائز ہے۔ جواب یہ ہے کہ یا تو وہ نبی ہوں گے اور یا یہ کہ شریعت سابقہ ہوگی۔ مگر اس شرع میں یہ جائز نہیں" (تھانوی علیہ الرحمہ) مشائخ صوفیہ نے کہا ہے کہ جس طرح انبیاء امر نبوت میں اپنے دل سے کچھ نہیں کرتے۔ اولیاء اہل خدمت بھی مدارج خدمت میں تابع حکم رہتے ہیں۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ اس سے ان لوگوں کا احتجاج ساقط ہوگیا جو کاملین کے لئے امور خلاف شرع فی الواقع کا صدور جائز رکھتے ہیں، وجہ سقوط ظاہر ہے کہ حضرت خضر علیہ السلام کے یہ سب افعال بالکل مامور بہ من اللہ تھے اور یہی مامور بہ شرع ہے۔ اگر وہ نبی تھے تب تو یہ افعال شرع جزئی کی طرف مستند ہیں اور اگر نبی نہیں تھے تو شرع کلی کی طرف کسی اصل غامض کے ذریعہ استنباط ہے۔ جس پر موسیٰ علیہ السلام کو اس لئے اطلاع نہیں ہوئی کہ ان پر وہ مصالح خاصہ منکشف نہیں ہوئے اس لئے وہ استنباط نہ کرسکے۔ و۱۲۸ عجب نہیں کہ ان اسرار کا بتلانا اسی درخواست کا پورا کرنا بھی ہو جو موسیٰ علیہ السلام نے کی تھی۔ تُعَلِّمَنِ مِمَّا عُلِّمْتَ کو نمونہ ہی کے طور پر سہی۔ اور زیادہ ساتھ رہنے میں وہ غالباً مناسب موقع پر خود ہی بتلاتے اور ہر واقعہ پر بتلاتے تو یہ علم زیادہ حاصل ہوتا۔ اور گو یہ علم موسوی کے برابر مفید عام نہ ہو کیونکہ قابل اتباع نہیں۔ تاہم اس معنی کو مفید خاص کر ضرور ہے کہ بعض حکمتیں مفصلاً منکشف ہوتی ہیں۔ گو اجمالی عقیدہ کہ ہر واقعہ مشتمل حکمتوں پر ہوتا ہے قرب کے لئے کافی ہے۔ اور موسیٰ علیہ السلام نے جواب میں یہ نہ کہا کہ تم خلاف شرع کرتے ہو۔

فِي الْأَرْضِ وَاٰتَيْنٰهُ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ سَبَبًا ﴿۸۴﴾ فَاَتْبَعَ

زمین پر حکومت دی تھی اور ہم نے ان کو ہر طرح کا سامان دیا تھا ف۱۳۰ پھر وہ ایک راہ

سَبَبًا ﴿۸۵﴾ حَتّٰۤى اِذَا بَلَغَ مَغْرِبَ الشَّمْسِ وَجَدَهَا

پر ہو لئے ف۱۳۱ یہاں تک کہ جب وہ غروب آفتاب کے موقع پر پہنچے تو اسے ایک

تَغْرُبُ فِيْ عَيْنٍ حَمِئَةٍ وَّوَجَدَ عِنْدَهَا قَوْمًا ؕ

سیاہ چشمہ میں ڈوبتا ہوا محسوس کیا ف۱۳۲ اور اس کے قریب ایک قوم کو (بھی) پایا ف۱۳۳

قُلْنَا يٰذَا الْقَرْنَيْنِ اِمَّاۤ اَنْ تُعَذِّبَ وَ اِمَّاۤ اَنْ

ہم نے کہا اے ذوالقرنین (تمہیں اختیار ہے) خواہ انہیں سزا دو خواہ

تَتَّخِذَ فِيْهِمْ حُسْنًا ﴿۸۶﴾ قَالَ اَمَّا مَنْ ظَلَمَ فَسَوْفَ

ان کے ساتھ نرمی اختیار کرو ف۱۳۴ (ذوالقرنین نے) کہا کہ اچھا۔ مگر جو کافر رہے گا سو ہم اسے عنقریب

نُعَذِّبُهٗ ثُمَّ يُرَدُّ اِلٰى رَبِّهٖ فَيُعَذِّبُهٗ عَذَابًا نُّكْرًا ﴿۸۷﴾

سزا دیں گے پھر وہ اپنے پروردگار کے پاس پہنچایا جائے گا تو وہ اسے بڑا ہی سخت عذاب دے گا ف۱۳۵

وَ اَمَّا مَنْ اٰمَنَ وَ عَمِلَ صَالِحًا فَلَهٗ جَزَآءَ

اور جو ایمان لے آئے گا اور نیک عمل کرے گا سو اس کے لئے اچھا

الْحُسْنٰى ۚ وَ سَنَقُوْلُ لَهٗ مِنْ اَمْرِنَا يُسْرًا ﴿۸۸﴾ ؕ ثُمَّ

معاوضہ ہے اور ہم بھی اپنے برتاؤ میں اس کے ساتھ نرم بات کہیں گے ف۱۳۶ پھر وہ

اَتْبَعَ سَبَبًا ﴿۸۹﴾ حَتّٰۤى اِذَا بَلَغَ مَطْلِعَ الشَّمْسِ

ایک (اور) راہ پر ہو لئے ف۱۳۷ یہاں تک کہ جب طلوع آفتاب کے موقع پر پہنچے ف۱۳۸

وَجَدَهَا تَطْلُعُ عَلٰى قَوْمٍ لَّمْ نَجْعَلْ لَّهُمْ مِّنْ

تو اسے ایک ایسی قوم پر طلوع ہوتے دیکھا جن کے لئے ہم نے اس کے ادھر



وجہ یہ کہ بعد غصہ فرو ہوجانے کے اجمالاً سمجھ گئے تھے کہ جب اللہ تعالیٰ نے ان کے پاس بھیجا ہے تو ان کا فعل موافق ہوگا‘‘ (تھانوی) سارے قصہ سے ظاہر ہے کہ پیمبر کے لئے شرطاً علوم متعلقہ نبوت سے اطلاع ہے نہ کہ تمام علوم سے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اس علم سے، جس کے لئے اتنا بڑا سفر کیا تھا اور جس کے سیکھنے کے لئے اس شوق سے آئے تھے دست برداری گوارا کرلی مگر یہ گوارا نہ کیا کہ خلاف منصب نبوت ایسے منکر افعال پر (ان کا منشائے باطن کچھ بھی سہی) سکوت گوارا کرلیں۔ اسی لئے محققین کا بالاتفاق فیصلہ ہے کہ کوئی شغل، کوئی کسب اپنے آثار روحانی و لطائف نورانی کے لحاظ سے کیسا ہی مزکی نفس و مجلی قلب ہو اگر احکام شریعت ظاہری کے خلاف ہوگا۔ ہرگز جائز و حلال نہیں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ایسے مغیبات پر مطلع ہو جانا یا ان کا منکشف ہو جانا مقاصد میں سے نہیں چنانچہ موسیٰ علیہ السلام باوجود اس کے کہ قطعی نبی اور اولوالعزم اور صاحب شریعت مستقلہ ہونے کے خضر علیہ السلام سے اکمل ہیں۔ پھر بھی ان واقعات سے متعجب رہے۔ ف۱۲۹ یہ سوال کرنے والے قریش تھے بہ مشورہ یہود۔ بعض روایتوں میں صرف مشرکین کا ذکر ہے، اور بعض میں صرف اہل کتاب کا۔ لیکن قول مشہور و محقق یہی ہے۔ السائلون ھی المشھور قریش بتلقین الیھود (روح) ذُوالْقَرْنَيْنِ۔ طرز سوال سے یہ خود ہی نکل آیا کہ ذوالقرنین قرآن کا دیا ہوا نام نہیں بلکہ یہ کوئی ایسی شخصیت تھی جس سے یہود خوب واقف تھے، اور عرب میں یہ نام چلا ہوا تھا چنانچہ مفردات القرآن راغب میں اتنا ہی لکھ کر چھوڑ دیا ہے کہ ذوالقرنین معروف۔ قرن کے معنی سینگ یا شاخ کے ہیں۔ اس لئے ذوالقرنین کے لفظی معنی ہوئے ’’دو سینگوں والا‘‘ اور ایک معنی قوت کے بھی لئے گئے ہیں۔ قیل القرن القوۃ (عنایہ۔ لسان) قرآنی تصریحات سے اتنا تو بہرحال معلوم ہوتا ہے کہ یہ کوئی دیندار اور بڑے فاتح کشور کشا تھے مگر اس سے زیادہ تعیین قرآن میں نہیں۔ آگے شارحین و مفسرین کے قیاسات ہیں غالب خیال یہ ہے کہ مراد مشہور تاریخی فاتح سکندر یونانی (متوفی ۳۲۳ق۔م) سے ہے۔ والمشھور انہ الاسکندر (بحر) یعنی اسکندر الرومی (بیضاوی) الاسکندر الذی ملک الدنیا (مدارک) اسمہ سکندر (جلالین) وجب القطع بان المراد بذی القرنین الاسکندر بن فیلقوس الیونانی (کبیر) اور اہل لغت نے یہ تشریح بطور ایک مسلمہ کے نقل کردی ہے۔ و ذوالقرنین المذکور فی التنزیل ھو اسکندر الرومی (قاموس۔ تاج) وذوالقرنین الموصوف فی التنزیل لقب لاسکندر الرومی (لسان) اس قول کے تسلیم کرنے میں دقت یہ پڑتی ہے کہ سکندر کے موحد و مومن ہونے کا کوئی ثبوت تاریخ میں موجود نہیں۔ یہود، عبادت یہود اور معبد یہود کے ساتھ اس کے ہمدردانہ برتاؤ سے اتنا ضرور معلوم ہوتا ہے کہ اسے دین توحید سے کوئی عناد و تنفر نہ تھا جیسا کہ عموماً مشرک بادشاہوں کو رہا کیا ہے۔ دوسرے اقوال جو ایران کے بادشاہ عظیم سائرس یا فورس یا کیخسرو (متوفی ۵۲۹ق۔م) وغیرہ سے متعلق ہیں۔ ان کے ماننے میں تاریخی دقتیں کچھ کم حائل نہیں۔ قرن یا سینگ توریت کی اصطلاح میں شوکت و اقتدار کے معنی میں آیا ہے۔ اور روایات یہود میں ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام جب کوہ طور سے توریت لیکر واپس ہوئے ہیں تو آپ کے سر پر بھی یہی دو سینگ نمودار تھے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ ذوالقرنین کی وجہ تسمیہ سے متعلق متعدد قول اور روایتیں منقول ہیں۔ ایک مشہور و مرفوع روایت یہ ہے کہ مشرق سے مغرب تک سیر کی تھی اس لئے ذوالقرنین مشہور ہوئے۔ انہ طاف قرنی الدنیا ای شرقھا وغربھا وروی ذٰلک مرفوعًا (روح) سمی بذلک لانہ ملک الشرق والغرب (عنایہ) ف۱۳۰ (حسب وحی الٰہی) منہ میں مضاف خبر محذوف ہے۔ منہ ای من خبرہ (ابن عباس رضی اللہ عنہما) ف۱۳۱ (جس سے وہ اپنے شاہی ارادوں اور منصوبوں کی تکمیل کرسکیں) ای من اسباب کل شیء ارادہ من اغراضہ ومقاصدہ فی ملکہ (کشاف) مطلب یہ ہوا کہ وہ ایک بڑے بادشاہ اور جلیل القدر فرمانروا تھے۔ سَبَبًا سبب کے معنی ذریعہ، واسطہ، سامان کے ہیں۔ جس سے مقصد پورا ہوسکے۔ کل ما یتوسل بھا الی شیء (راغب) ما یتوسل بہ الی المقصود من علم اوقدرۃ اوآلۃ (کشاف) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ مال کا حاصل ہونا یہاں تک کہ خزائن اور جاہ کا حاصل ہونا یہاں تک کہ سلطنت کمال کے منافی نہیں۔ ف۱۳۲ (جانب مغرب، بارادہ فتوحات) سبب کے معنی جس طرح ساز و سامان کے ہیں اسی طرح راہ، منزل، طریق کے بھی ہیں اور وہی یہاں مراد ہیں۔ یعنی بالسبب المنزل (ابن جریر۔ عن ابن عباس) سببًا ای منزلًا و طریقًا (ابن جریر۔ عن مجاہد) ای منازل الارض و معالمھا (ابن جریر عن قتادۃ) سکندر اعظم کی ابتدائی فوجی مہمات شمال اور مغرب ہی کی جانب تھیں۔ ف۱۳۳ (جیسا کہ سمندر کے کنارہ کھڑے ہوئے ہر شخص کو سورج سمندر ہی میں ڈوبتا دکھائی دیتا ہے) مَغْرِبَ الشَّمْسِ۔ یعنی جہت مغرب میں منتہائے آبادی پر۔ الغروب، والمغرب دونوں سے مراد پچھم کی سمت ہی ہوتی ہے۔ ای منتھی الارض من جھۃ المغرب (روح) وَجَدَهَا۔ وجد کے دو مختلف مفہوم لغت عرب میں ہیں۔ ایک معنی تو ہیں ’’پایا‘‘ ’’معلوم کیا‘‘ ’’دریافت کیا‘‘ گویا اس معنی میں واقعیت یا واقعہ کے ساتھ مطابقت کا پہلو بھی شامل ہے اور دوسرے معنی ہیں ’’محسوس کیا‘‘ ’’مشاہدہ کیا‘‘ گویا اس کا تعلق محض وجدان و ادراک سے ہے واقعہ سے مطابقت ہرگز ضروری نہیں۔ اور یہاں یہی آخری معنی مراد ہیں۔ المراد وجدھا فی نظر العین (روح) عَيْنٍ حَمِئَةٍ۔ یعنی گندے سیاہ کیچڑ میں۔ ای فی طین اسود (ابن جریر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) ذات حماۃ (ابن جریر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) الحمئۃ الحمأ السوداء (ابن جریر۔ عن قتادۃ) اب تاریخ و جغرافیہ کی شہادت یہ ہے کہ سکندر کی ابتدائی فتوحات کی سمت (یعنی سمت مغرب) میں ایک بڑی جھیل آکریڈا (OCHRIDA) کے نام سے جنوبی سرویا (موجودہ یوگوسلیویا) میں واقع ہے۔ مناستر سے کوئی ۵۰ میل جانب مغرب۔ اس کا پانی جن زمین اور چشموں سے آتا ہے وہ بڑے گندلے یا سیاہی مائل ہیں یہاں تک کہ جو دریا اس جھیل سے نکلا ہے اس کا نام ہی دریائے سیاہ (Black River) ہے ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ ف۱۳۴ (جو کافر تھی، جیسا کہ اگلی آیت میں آ رہا ہے) قوما کفارا (ابن عباس رضی اللہ عنہما) یہاں وجد اپنے پہلے معنی میں ہے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۱۳۳ یعنی اس گندے

دُوْنِهَا سِتْرًا ﴿٩٠﴾ كَذٰلِكَ ؕ وَ قَدْ اَحَطْنَا بِمَا لَدَيْهِ

کوئی آڑ نہیں رکھی تھی ف١٣٩ یہ اسی طرح ہے اور جو کچھ ان کے پاس تھا اس کی ہم کو

خُبْرًا ﴿٩١﴾ ثُمَّ اَتْبَعَ سَبَبًا ﴿٩٢﴾ حَتّٰٓى اِذَا بَلَغَ بَيْنَ

پوری خبر ہے ف١٤٠ پھر وہ ایک (اور) راہ پر ہو لئے ف١٤١ یہاں تک کہ جب وہ دو پہاڑوں کے

السَّدَّيْنِ وَجَدَ مِنْ دُوْنِهِمَا قَوْمًا ۙ لَّا يَكَادُوْنَ

درمیان پہنچے تو ان کے ادھر ایک قوم کو پایا جو گویا کوئی بات

يَفْقَهُوْنَ قَوْلًا ﴿٩٣﴾ قَالُوْا يٰذَا الْقَرْنَيْنِ اِنَّ يَاْجُوْجَ

ہی نہیں سمجھتے تھے ف١٤٢ ان لوگوں نے کہا کہ اے ذوالقرنین (قوم) یاجوج

وَمَاْجُوْجَ مُفْسِدُوْنَ فِي الْاَرْضِ فَهَلْ نَجْعَلُ لَكَ

و ماجوج (اس) سرزمین میں بڑا فساد مچاتے ہیں تو کیا ہم آپ کے لئے کچھ سرمایہ

خَرْجًا عَلٰٓى اَنْ تَجْعَلَ بَيْنَنَا وَ بَيْنَهُمْ سَدًّا ﴿٩٤﴾

جمع کر دیں جس سے آپ ہمارے اور ان کے درمیان کوئی روک بنا دیں ف١٤٣

قَالَ مَا مَكَّنِّيْ فِيْهِ رَبِّيْ خَيْرٌ فَاَعِيْنُوْنِيْ بِقُوَّةٍ

(ذوالقرنین نے) کہا کہ میرے پروردگار نے مجھے جو کچھ دے رکھا ہے وہ بہت کچھ ہے، سو تم میری مدد محنت سے کرو ف١٤٤

اَجْعَلْ بَيْنَكُمْ وَ بَيْنَهُمْ رَدْمًا ﴿٩٥﴾ اٰتُوْنِيْ زُبَرَ

تو میں تمہارے اور ان کے درمیان خوب مضبوط دیوار بنا دوں ف١٤٥ تم لوگ میرے پاس لوہے کی

الْحَدِيْدِ ؕ حَتّٰٓى اِذَا سَاوٰى بَيْنَ الصَّدَفَيْنِ قَالَ

چادریں لاؤ ف١٤٦ یہاں تک کہ جب ان دونوں پہاڑوں کے سروں کے درمیان کو برابر کر دیا تو کہا

انْفُخُوْا ؕ حَتّٰٓى اِذَا جَعَلَهٗ نَارًا ۙ قَالَ اٰتُوْنِيْٓ اُفْرِغْ

کہ دھونکو یہاں تک کہ جب اسے آگ بنا دیا تو کہا کہ (اب) میرے پاس پگھلا ہوا تانبا لاؤ



چشمہ کے کنارے ایک قوم آباد تھی۔ ف١٣٥ سزا دو تو ان کے کفر سابق کی بنا پر وہ بھی ٹھیک ہے اور انہیں نرمی سے دعوت ایمان دو تو وہ بھی ان کی توقع ایمان کی بنا پر مناسب ہے۔ اس کا فیصلہ ذوالقرنین ہی پر چھوڑ دیا گیا جیسا کہ ہر ایسے موقع پر امام المسلمین یا امیر المومنین پر چھوڑ دیا جاتا ہے۔ هذا التخيير على معنى الاجتهاد فى اصلح الامرين (کبیر) قُلْنَا۔ یہ ارشاد خداوندی خواہ براہ راست الہاماً ہوا ہو خواہ بالواسطہ نبی وقت کے ذریعہ سے۔ ف١٣٦ (آخرت میں) ذوالقرنین نے کہا کہ اچھا تو میں وہی نرمی کا طریقہ اختیار کرتا ہوں اور پہلے ان لوگوں کو دعوت ایمان ہی دیتا ہوں۔ مَنْ ظَلَمَ۔ ظلم یہاں کفر کے اور ظالم کافر کے معنی میں ہے۔ ظلم اے كفر بالله (ابن عباس رضی اللہ عنہما) الظلم العظيم الذى هو الشرك (روح) یعنی آپ نے فرمایا کہ جو میری دعوت ایمان کے بعد بھی کافر رہے گا۔ اے استمر على كفره واشركه بربه (ابن کثیر) نُعَذِّبُهٗ۔ اس عذاب کے تحت میں قتل وغیرہ سب کچھ آ گیا۔ نُكْرًا۔ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ١٠٨، پ ١٥۔ ف١٣٧ یعنی فعلی نرمی تو کیا قولی نرمی بھی مومنین کے ساتھ روا نہ رکھی جائے گی۔ فَلَهٗ جَزَآءَ ۨالْحُسْنٰى۔ یعنی آخرت میں اس کے لئے عیش ہی عیش ہے۔ ف١٣٨ یعنی سمت مشرق میں۔ سکندر کی فوجی مہمات بعد کو مشرق ہی کی سمت ہوئیں۔ ف١٣٩ یعنی وہ وحشی اور غالباً خانہ بدوش قوم مکان ولباس وغیرہ کی صنعتوں سے ناآشنا تھی۔ دھوپ سے بچنے کو نہ مکان تھا نہ کپڑا۔ مَطْلِعَ الشَّمْسِ۔ یعنی سمت مشرق میں منتہائے آبادی پر۔ اے غاية الارض المعمورة من جهة المشرق (روح) وَجَدَهَا۔ وجد کے معنی یہاں بھی وہی معلوم ہونے، محسوس کرنے کے ہیں۔ سِتْرًا۔ ستر کے لفظی معنی ہیں وہ چیز جو ڈھانکے۔ هو ما يستر به (تاج) یہاں مراد ہر ایسی چیز سے لی گئی ہے جو دھوپ سے بچانے اور محفوظ رکھنے کا کام دے سکے اور اس میں مکان اور لباس دونوں آ گئے۔ لم يبنوا فيها بناء قط ولم يبن عليهم فيها بناء قط (ابن جریر۔ عن قتادۃ) الستر الذى جعلنا لكم من الجبال والحصون والابنية والاكنان من كل جنس والثياب من كل صنف (کشاف) المراد لا شىء لهم يسترهم من اللباس والبناء (روح) معناه انه لا ثياب لهم ويكونون كسائر الحيوانات عراة ابدا (کبیر) ف١٤٠ كَذٰلِكَ۔ تحقیق و تاکید کے لئے آتا ہے۔ مطلب یہ ہوا کہ جو کچھ ہم بیان کر رہے ہیں یہی اصل حقیقت اور واقعہ ہے اور ہم کو ذوالقرنین اور اس کے سازوسامان کی پوری اطلاع ہے۔ ف١٤١ (اور اب کی بھی سمت مشرق ہی میں) قرآن مجید میں اس سمت کی بابت کوئی اشارہ نہیں۔ قدیم مفسرین نے اپنے وقت کی جغرافیائی معلومات پر اعتماد کرکے لکھ دیا ہے کہ سمت شمال مراد ہے۔ لیکن اس پر کوئی دلیل نقلی یا عقلی قائم نہیں کی ہے۔ ان کے قیاس کی بنیاد تمامتر یہ ہے کہ قدیم جغرافیہ میں انسانی آبادی عموماً شمال ہی کے سمت میں دکھائی گئی ہے۔ اغلب یہ ہے کہ اس تیسرے جنگی سفر کی سمت بھی مشرق ہی تھی۔ اور چونکہ سمت مشرق کا ذکر ابھی اوپر آ چکا ہے۔ اس لئے اب کسی مزید تصریح وتعیین کی ضرورت نہ تھی۔ ف١٤٢ یعنی ذوالقرنین اور اس کے لشکریوں کی زبان ان کے لئے بالکل اجنبی تھی۔ ما كانوا يفهمون اللسان الذى يتكلم به ذوالقرنين (کبیر) عجب نہیں جو یہ ترکستانی قبائل ہوں، جن کی زبان، تلفظ، لب ولہجہ سب یونانیوں کے لئے اجنبی تھا۔ بَيْنَ السَّدَّيْنِ۔ سد کے اصلی معنی دو چیزوں کے درمیان اوٹ یا رکاوٹ کے ہیں۔ الحاجز بين الشيئين (ابن جریر) اور اس کے عموم میں پہاڑ دردہ وغیرہ سب شامل ہیں، یہاں مراد پہاڑ لی گئی ہے۔ السدين الجبلين (ابن عباس رضی اللہ عنہما) يعنى بين جبلين (ابن جریر۔ عن ضحاک) وهما جبلان (ابن جریر۔ عن قتادۃ) ف١٤٣ (تاکہ وہ پھر ہمارے ملک میں نہ آنے پائیں) يَاْجُوْجَ وَمَاْجُوْجَ بظاہر یہ وہ منگولی قبیلے معلوم ہوتے ہیں، جو پہاڑوں کی دوسری طرف آباد تھے، اور کبھی کبھی موقع پا کر یلغار کرتے ہوئے ترکوں کے درمیان گھس آتے تھے۔ یاجوج اور ماجوج کا اشتقاق اہل لغت نے مادہ اج سے کیا ہے۔ جس کے معنی آگ کے شعلہ مارنے اور پانی کے تموج وتلاطم کے ہیں۔ ان کے یہ نام ان کی شدت شورش کی بنا پر پڑے۔ شبهوا بالنار المضطربة والمياه المضمرجة لكثرة اضطرابهم (راغب) بعض نے انہیں اسماء عجمی بھی کہا ہے اسمان اعجميان بدليل منع الصرف (کشاف) بائبل کی کتاب حزقی ایل کے باب ٣٨، ٣٩ میں یاجوج وماجوج کا ذکر بار بار آیا ہے۔ اور پیشگوئیاں بھی درج ہیں۔ لیکن کچھ تفصیلات بیان نہیں ہوئی ہیں۔ بائبل کے شارحین بھی آج تک ان کی تعیین میں مضطرب ہیں۔ کوئی یاجوج وماجوج کو دو قومیں قرار دیتا ہے اور کوئی کہتا ہے کہ ماجوج قوم کا نہیں مقام کا نام ہے۔ ایک قول یہ بھی ہے کہ ماجوج یافث بن نوح کی نسل سے ہے۔ عام طور پر ان لوگوں کی سکونت ایشیائے کوچک اور آرمینیا میں سمجھی گئی ہے اور بعض نے کہا ہے کہ یہ وہی قومیں ہیں جو (سیتھین Saythians) کہلاتی ہیں۔ بہرحال بائبل اور اس کی شروح سے قرآنی یاجوج وماجوج پر کچھ زیادہ روشنی نہیں پڑتی۔ قرآنی اشاروں سے تو بس اتنا پتہ چلتا ہے کہ کوئی شورہ پشت وشورش پسند پہاڑی قبیلے تھے اور جو آبادیاں ان کی تاخت کی زد میں تھیں انہوں نے ذوالقرنین سے عرض کی کہ ہم ان سے سخت پریشان ہیں۔ کہیے تو ہم چندہ فراہم کر دیں اور آپ ہمارے اور ان کے درمیان ایسی حد فاصل قرار دیدیں جسے توڑ کر یہ حملہ آور نہ ہو سکیں۔ سَدًّا۔ یعنی روک۔ اے حاجزا يمنعهم من الوصول الينا (روح) ف١٤٤ ذوالقرنین نے ان لوگوں کی درخواست کے جواب میں کہا کہ مال وخزانہ تو میرے پاس خدا کا دیا ہوا خود ہی بہت کافی ہے۔ مجھے تمہاری مالی مدد کی ضرورت نہیں البتہ تم ہاتھ پیر سے میری مدد کرو۔ مجھے ضرورت مزدوروں اور کاریگروں کی ہے۔ ما جعلنى فيه مسكينا من المال والملك خير مما تبذلون لى من الخراج ولا حاجة لى اليه (بیضاوی) اے ما بسط الله لى من القدرة والملك خير من خرجكم (بحر) فقہاء نے یہاں دو مسئلے مستنبط کئے ہیں۔ ایک یہ کہ بادشاہ کو جائز ہے کہ رعایا کی

عَلَيْهِ قِطْرًا ﴿٩٦﴾ فَمَا اسْطَاعُوْٓا اَنْ يَّظْهَرُوْهُ وَ مَا

تو میں اس پر ڈال دوں ف١٤٧ سو وہ (قوم یاجوج و ماجوج) نہ اس پر چڑھ سکتے تھے اور نہ

اسْتَطَاعُوْا لَهٗ نَقْبًا ﴿٩٧﴾ قَالَ هٰذَا رَحْمَةٌ مِّنْ رَّبِّيْ ۚ

اس میں نقب ہی لگا سکتے تھے ف١٤٨ (تو ذوالقرنین نے) کہا کہ یہ (بھی) میرے پروردگار کی ایک رحمت ہی ہے ف١٤٩

فَاِذَا جَآءَ وَعْدُ رَبِّيْ جَعَلَهٗ دَكَّآءَ ۚ وَ كَانَ وَعْدُ

پھر جب میرے پروردگار کا وعدہ آ پہنچے گا تو وہ اسے ڈھا کر برابر کر دے گا اور میرے پروردگار کا ہر وعدہ

رَبِّيْ حَقًّا ﴿٩٨﴾ وَتَرَكْنَا بَعْضَهُمْ يَوْمَئِذٍ يَّمُوْجُ فِيْ

برحق ہے ف١٥٠ اور ہم اس روز انہیں ایک دوسرے سے گڈمڈ

بَعْضٍ وَّنُفِخَ فِي الصُّوْرِ فَجَمَعْنٰهُمْ جَمْعًا ﴿٩٩﴾ لا

کر دیں گے ف١٥١ اور صور پھونکا جائے گا پھر ہم سب کو جمع کر لیں گے ف١٥٢

وَّعَرَضْنَا جَهَنَّمَ يَوْمَئِذٍ لِّلْكٰفِرِيْنَ عَرْضًا ﴿١٠٠﴾ لا

اور اس روز ہم دوزخ کو کافروں کے سامنے پیش کر دیں گے

الَّذِيْنَ كَانَتْ اَعْيُنُهُمْ فِيْ غِطَآءٍ عَنْ ذِكْرِيْ وَكَانُوْا

جن کی آنکھوں پر میری یاد سے پردہ پڑا ہوا تھا اور وہ

ع ١١ ١٩ ٢ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ سَمْعًا ﴿١٠١﴾ ع اَفَحَسِبَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا

سن بھی نہیں سکتے تھے ف١٥٣ کیا پھر بھی کافروں کا خیال ہے

اَنْ يَّتَّخِذُوْا عِبَادِيْ مِنْ دُوْنِيْٓ اَوْلِيَآءَ ۭ اِنَّآ

کہ مجھے چھوڑ کر میرے بندوں کو (اپنا) کارساز قرار دے لیں؟ ف١٥٤ بے شک ہم نے

اَعْتَدْنَا جَهَنَّمَ لِلْكٰفِرِيْنَ نُزُلًا ﴿١٠٢﴾ قُلْ هَلْ نُنَبِّئُكُمْ

دوزخ کو کافروں کی مہمانی کے لئے تیار کر رکھا ہے۔ آپ کہہ دیجیے کہ کیا ہم تمہیں ان لوگوں (کا پتہ) بتائیں



کہ کام تم کرو دیوار میں بنوائے دیتا ہوں۔ اس میں معاوضہ کی صورت کام سے بھی آ گئی اور مال سے بھی۔ ف١٤٥ (جس سے وہ پھر آ ہی نہ سکیں) رَدْمًا۔ ردم کہتے ہیں بہت پختہ اور سنگین اور مضبوط قسم کے حجاب کو۔ سد الثلمة بالحجر (راغب) حاجزًا حصينًا موثقًا (کشاف) اور محاورہ میں ردم سد سے کہیں بڑے حجاب کو کہتے ہیں۔ والردم اکبر من السد (کشاف) ف١٤٦ (اور سب سامان جمع کرو) چنانچہ سامان جمع ہو گیا اور کام شروع ہو گیا۔ معلوم ایسا ہوتا ہے کہ بنیادیں وغیرہ تو پتھر سے بھری گئی ہوں گی اور اوپر سے اس درہ کو لوہے کی چادروں کے دروازہ سے بند کیا گیا ہوگا۔ صدیوں بعد سیاحوں کے مشاہدہ میں ایک آہنی دیوار مقام دربند میں نظر آئی اور اس کا نام سد سکندری ہی مشہور تھا اور وہ پھاٹک باب الحدید ہی کہلاتا تھا۔ یہ دربند وہ نہیں جو بحر قزوین کے مشرقی ساحل پر علاقہ قفقاز میں واقع ہے، جیسا کہ بعض مفسرین جدید کو دھوکا ہوا ہے۔ بلکہ یہ وہ دربند ہے جو علاقہ وسط ایشیا کے مشرقی حصہ میں ضلع حصار میں واقع ہے۔ بخارا سے کوئی ١٥٠ میل جنوب مشرق میں۔ ٣٨ درجہ شمال عرض البلد اور ٦٧ درجہ مشرق طول البلد ہے۔ اس کا ذکر مشہور یورپین سیاح مارکوپولو نے اپنے سفرنامہ میں بھی کیا ہے۔ نیز انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا طبع یازدہم جلد ١٣ میں صفحہ ٥٢٦ پر ہے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ ف١٤٧ (مزید استحکام کے لئے) ظاہر ہے کہ یہ سارے کام آلات جرثقیل وغیرہ اعلیٰ درجہ کی مشینوں کی مدد سے انجام پائے ہوں گے اور ذوالقرنین کے تحت میں بڑے بڑے ماہرین فن انجینئر اور مہندس ہوں گے۔ سَاوٰى بَيْنَ الصَّدَفَيْنِ۔ یعنی جو خلا دونوں پہاڑوں کے سروں کے درمیان رہ گیا، اسے پہاڑوں کے برابر کر دیا۔ الصدفان ای جانبا الجبلین (کشاف) جَعَلَهٗ نَارًا۔ یعنی خوب لال انگارہ کر دیا جیسا کہ لوہا تپنے کے بعد ہو جاتا ہے۔ ف١٤٨ (اور اس دیوار کی بلندی و استحکام کے باعث ان وحشی و جنگجو قوموں کی تاخت و تاراج سے امن ہو گیا۔) اَنْ يَّظْهَرُوْهُ کے لفظی معنی یہ ہیں کہ اس پر غالب نہ آ سکے، اور اس پر غالب آنے سے مراد یہاں اس پر چڑھ سکنا ہے۔ ان يظهروه ای ان يعلوه (کشاف) ف١٤٩ (کہ میرے ہاتھوں سے ایسا مہتم بالشان کام انجام دلا دیا) ذوالقرنین نے یہ بات بہ طور شکر و تحدیث نعمت کے کی جو شیوہ ہے اہل حق کا۔ هٰذَا میں اشارہ اس سد کی تعمیر کی جانب ہے یا اس تعمیر پر اقتدار و قوت کی جانب۔ اشارة الی السد او هذا الاقتدار والتمكين من تسويته (کشاف) ف١٥٠ (جو بہر نوع و بہر صورت پورا ہو کر ہی رہتا ہے) ذوالقرنین کے قول کا مطلب یہ ہے کہ سردست تو میں نے ان موذیوں کے شر سے تم کو محفوظ کر دیا ہے۔ باقی جب اس کے فنا کا وقت آئے گا تو یہ دیوار سنگ و آہن بھی باوجود اس استحکام کے زمین دوز ہو کر نیست و نابود ہو جائے گی۔ اور جس طرح ہر شے فانی ہے یہ بھی اپنے وقت پر فنا ہو کر رہے گی۔ وَعْدُ رَبِّيْ۔ "پروردگار کا وعدہ" یعنی اس وعدہ کے پورا ہونے کا وقت۔ ای وقت وعده تعالی (روح) ف١٥١ یہ کس روز؟ يَوْمَئِذٍ سے کس روز کی طرف اشارہ ہے؟ ظاہراً مراد اس دیوار کے عدم کے دن سے ہے یا اس وقت کے قرب سے ہے۔ الاقرب ان المراد الوقت الذی جعل الله ذلک السد دكاء (کبیر) ای یوم اذا جاء الوعد بمجیء بعض مبادیه (روح) ای یوم یدک هذا السد (ابن کثیر) قیل هذا عند فتح السد (معالم) لیکن بعض نے اس سے یوم قیامت مراد لی ہے۔ اور یہ مفہوم بھی سیاق قرآنی سے کچھ زیادہ بعید نہیں۔ اس صورت میں بَعْضَهُمْ میں ضمیر هم بجائے یاجوج، ماجوج کے خلق کی جانب ہو جائے گی۔ بعضهم ای بعض الخلق (کشاف) يَوْمَئِذٍ کی جو دونوں تعبیریں نقل ہوئیں۔ ان میں باہم کوئی منافات نہیں۔ ہدم دیوار کا وقوع عین قرب قیامت ہی میں تو ہوگا۔ تَرَكْنَا یہاں جعلنا کے مرادف ہے۔ (کشاف۔ بیضاوی) ف١٥٢ اب بیان قیامت کا شروع ہو گیا..... ہر اہم دنیوی واقعہ و حادثہ میں آخرت کی یاد دلا دینا عین دستور قرآنی کے مطابق ہے۔ ف١٥٣ (اس بغض و عناد کی بنا پر جو انہیں اسلام و رسول اسلام سے تھا) یہ ذکر دنیا کا ہے کہ جب کافر دنیا میں تھے تو نہ دین حق کو دیکھتے تھے نہ دعوت حق کو سنتے تھے۔ ذِكْرِيْ کے لفظی معنی تو "میری یاد" کے ہیں مراد اللہ کی توحید اور اللہ کی کتاب سے لی گئی ہے۔ ای عن توحیدی و کتابی (ابن عباس رضی اللہ عنہما) یعنی عن الایمان والقرآن وقیل عن رؤية الدلائل (معالم) كَانُوْا لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ سَمْعًا۔ اس عدم استطاعت سے مراد کوئی اضطرار یا معذوری نہیں۔ بلکہ کافروں کے عناد ارادی ہی کی جانب اشارہ ہے۔ قال القاضی المراد منه نفرتهم عن سماع ذلک الکلام واشتغالهم اياه (کبیر) ای سمع القبول والایمان لغلبة الشقاوة علیهم (معالم) ف١٥٤ (اور جو ہر طرح میرے مملوک و محکوم ہیں، انہیں معبود و حاجت روا سمجھنے لگیں) عبادی ای الذین هم تحت ملکی وسلطانی (روح) ا۔ف۔ یعنی جب کفر اتنی شدید وعید کا مستحق بنا دیتا ہے۔ استفہام بطور زجر و ملامت کے ہے و هو استفهام علی سبیل التوبیخ (کبیر) اَوْلِيَآءَ کا لفظ بڑا وسیع مفہوم رکھتا ہے۔ اور اسی کے اظہار کے لئے یہاں آلہہ کے بجائے اولیاء لایا گیا ہے۔ تجارت میں، زراعت میں، بیماری سے صحت دینے میں، اولاد بخشنے میں، مقدمات میں کامیاب کرنے میں، غرض زندگی کے کسی شعبہ میں بھی جب اصلی تکیہ بندوں پر اور بندوں کی بنائی ہوئی تدبیروں پر کیا جانے لگے تو یہ سب غیر اللہ کو کارساز ہی ٹھہرا لینا ہے۔

بِالۡاَخۡسَرِیۡنَ اَعۡمَالًا ﴿۱۰۳﴾ اَلَّذِیۡنَ ضَلَّ سَعۡیُهُمۡ فِی
جو اعمال کے لحاظ سے بالکل ہی گھاٹے میں ہیں؟ یہ وہ لوگ ہیں جن کی (ساری) کوشش دنیا ہی کی
الۡحَیٰوةِ الدُّنۡیَا وَ هُمۡ یَحۡسَبُوۡنَ اَنَّهُمۡ یُحۡسِنُوۡنَ
زندگی میں (صرف و) غارت ہو کر رہی اور وہ یہی سمجھتے رہے کہ وہ کوئی بڑے اچھے کام
صُنۡعًا ﴿۱۰۴﴾ اُولٰٓئِکَ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا بِاٰیٰتِ رَبِّهِمۡ وَ لِقَآئِهٖ
کررہے ہیں و۱۵۵ یہ تو وہی لوگ ہیں جو اپنے پروردگار کی نشانیوں اور اس کی ملاقات کی طرف سے کفر کیے ہوئے ہیں
فَحَبِطَتۡ اَعۡمَالُهُمۡ فَلَا نُقِیۡمُ لَهُمۡ یَوۡمَ الۡقِیٰمَةِ
سو ان کے (سارے) کام غارت گئے سو ہم قیامت کے دن ان (کے اعمال) کا ذرا بھی وزن نہ قائم
وَزۡنًا ﴿۱۰۵﴾ ذٰلِکَ جَزَآؤُهُمۡ جَهَنَّمُ بِمَا کَفَرُوۡا وَ اتَّخَذُوۡۤا
رکھیں گے و۱۵۶ ان کی سزا وہی ہے یعنی دوزخ اس سبب سے کہ انہوں نے کفر کیا تھا اور میری نشانیوں
اٰیٰتِیۡ وَ رُسُلِیۡ هُزُوًا ﴿۱۰۶﴾ اِنَّ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَ عَمِلُوا
اور میرے پیمبروں کی ہنسی اڑائی تھی و۱۵۷ بے شک جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے نیک
الصّٰلِحٰتِ کَانَتۡ لَهُمۡ جَنّٰتُ الۡفِرۡدَوۡسِ نُزُلًا ﴿۱۰۷﴾
عمل بھی کیے ان کی مہمانی کے لئے فردوس کے باغ ہوں گے
خٰلِدِیۡنَ فِیۡهَا لَا یَبۡغُوۡنَ عَنۡهَا حِوَلًا ﴿۱۰۸﴾ قُلۡ لَّوۡ کَانَ
ان میں وہ ہمیشہ رہیں گے (اور) نہ وہ ان سے کہیں اور نکلنا چاہیں گے و۱۵۸ آپ کہہ دیجیے کہ اگر سمندر (سارے
الۡبَحۡرُ مِدَادًا لِّکَلِمٰتِ رَبِّیۡ لَنَفِدَ الۡبَحۡرُ قَبۡلَ اَنۡ
کے سارے) روشنائی ہو جائیں میرے پروردگار کی باتیں لکھنے کے لئے تو سمندر ختم ہو جائے گا اور میرے پروردگار
تَنۡفَدَ کَلِمٰتُ رَبِّیۡ وَ لَوۡ جِئۡنَا بِمِثۡلِهٖ مَدَدًا ﴿۱۰۹﴾ قُلۡ
کی باتیں ختم نہ ہوسکیں گی اور اگرچہ ہم ایسا ہی جیسا (اور سمندر) اس کی مدد کے لئے لے آئیں و۱۵۹ آپ کہہ دیجیے

(جو ان کی مستقل فلاح کے لئے کافی ہو جائیں گے) اَلَّذِیۡنَ ضَلَّ سَعۡیُهُمۡ فِی الۡحَیٰوةِ الدُّنۡیَا۔ یعنی ایسے لوگ جن کی ساری جدو جہد، تگ ودو، کاوش وکوشش کا مدعا، اولاً بھی اور آخراً بھی یہی دنیا اور اس کے حظوظات رہتے ہیں!...... بینک کے بڑے بڑے کھاتے، اونچے اونچے عہدہ اور خطابات، اونچی اونچی کوٹھیاں، نام ونمود، شہرت واعزاز، ''علمی ترقیاں''، معاشی فلاح یا بیان...... رضائے الٰہی وفلاح آخرت کا خیال بھی کبھی نہیں آتا! ضَلَّ کا لفظ بہت قابل غور ہے۔ ایسے لوگوں کی ساری کوششیں بس اسی دنیا کے پیچھے ختم ہو جاتی، غارت جاتی ہیں! یَحۡسَبُوۡنَ۔ یعنی محض اپنے پندار باطل اور ہوائے نفس کے موافق، بغیر کسی دلیل شرعی کے، اپنے مسلک اور روش کو بہتر سمجھے بیٹھے ہیں! پورا رکوع اگر ذرا بھی خیال کر کے پڑھا جائے تو مومن کے دل کو تھرا دینے اور لرزا دینے کے لئے کافی ہے۔ آہ، کہ آج ہم میں سے کتنے ایسے ہیں جن کی صبح وشام، رات اور دوپہر، سب اسی دنیا کے ادھیڑ بن میں، رضائے مولیٰ سے بالکل منہ موڑے ہوئے گزر رہی ہے، اور اپنے زعم و پندار میں اپنے کو محقق ومصلح، شاعر وادیب، رومانس نگار اور آرٹسٹ، اور خدا معلوم روشن خیالی کے ایجاد کیے ہوئے کیسے کیسے خوشنما القاب سے اپنے کو آراستہ سمجھتے رہتے ہیں، تا آنکہ جب موت آجاتی ہے، اس وقت آنکھیں کھلتی ہیں کہ ارے ہم کس دھوکے میں پڑے رہے۔ یہاں تو پرسش ان ''علوم'' و ''فنون'' و ''صنائع'' میں سے کسی کی بھی نہیں! اللّٰھم احفظنا۔ اَلَّذِیۡنَ ضَلَّ سَعۡیُهُمۡ۔ متعدد صحابیوں اور تابعین کا خیال ہے کہ الفاظ سے اشارہ خصوصی اہل کتاب کی جانب ہے۔ المراد بھم اھل الکتابین وروی ذلک عن ابن عباسؓ و سعد ابن ابی وقاصؓ و مجاھد (روح) اور بعض اقوال میں تصریح اہل صومعہ یعنی مسیحیوں کی آگئی ہے۔ یقال اصحاب الصوامع (ابن عباس رضی اللہ عنہما) و۱۵۶ بعض اعراض جو اس عالم ناسوت میں مجردات سے منفک ہیں، آخرت کے بدلے ہوئے ماحول میں متشکل ومرئی ہو جائیں گے اعمال خود وہاں مادی پیکر اختیار کرلیں گے۔ اور اعمال کے ساتھ، علاوہ دوسرے اعراض وصفات کے ان کا وزن بھی مادی ہو کر نظر آنے لگے گا لیکن جو عمل فی نفسہٖ کوئی وزن رکھتا ہی نہیں، وہ وہاں کے ماحول میں جو سرتاسر آئینہ حقیقت ہوگا، تمام تر بے وزن نظر آئے گا۔ اُولٰٓئِکَ...... لِقَآئِهٖ۔ بدبختی کی اصلی اور قطعی علامتیں یہی ہیں کہ حق تعالیٰ کی شریعت، اس کے انبیاء، اور وقوعِ آخرت سے انکار کردیا جائے۔ اٰیٰتِ رَبِّهِمۡ۔ یعنی حق تعالیٰ کے احکام، اس کے انبیاء، اس کی کتابوں سے۔ لِقَآئِهٖ۔ یعنی یوم آخرت کے وقوع سے۔ اَعۡمَالُهُمۡ۔ یعنی وہ اعمال جو اپنے نزدیک وہ بہت نیک سمجھتے تھے اور جن پر انہیں ناز تھا۔ و۱۵۷ کفر وطغیان میں جب ترقی ہو جاتی ہے تو انسان محض انکار ہی پر بس نہیں کرتا بلکہ تکذیب کے ساتھ ساتھ تمسخر بھی حق تعالیٰ کی کتابوں، پیمبروں اور احکام کے ساتھ کیا کرتا ہے۔ و۱۵۸ یعنی جنت کی ان لازوال اور نت نئی نعمتوں میں رہنے والوں کو نہ کوئی بے دخل کر سکے گا اور نہ وہ از خود کبھی وہاں سے نکلنے کی خواہش کریں گے۔ نُزُلًا۔ نزلًا کے لفظ نے ادھر اشارہ کردیا کہ مومنین کا یہ اعزاز واکرام بہ طور ان کے استحقاق کے ہوگا۔ ٹھیک اسی طرح جیسے اہل کفر کا حق جہنم پر ہوگا۔ الۡفِرۡدَوۡس۔ فردوس جنت کے وسط میں واقع ہے۔ اور اس کی بہترین وبلندترین منزل کا نام ہے، اور وہیں سے جنت کی نہریں جاری ہوتی ہیں۔ فانه اعلی الجنة و اوسط الجنة و منه تفجر انهار الجنة (صحیح بخاری، صحیح مسلم) لفظ کے اخذ واشتقاق میں اختلاف ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ عربی الاصل ہے اور بعض کا قول ہے کہ رومی زبان یا سریانی زبان سے آیا ہے۔ واختلف فی لفظة الفردوس فقیل عربیة و ھو قول الفراء او رومیة نقلت الی العربیة نقله الزجاج و ابن سیدہ او سریانیة نقله الزجاج ایضًا (تاج) بہرحال اب عربی میں اس کے معنی چمن وگلشن کے ہیں۔ قال الزجاج حقیقة الفردوس انه البستان الذی یجمع کل ما یکون فی البساتین قال و کذلک ھو عند کل اھل لغة (تاج) اَلَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ۔ یعنی ان کا علم بھی صحیح ہوگا، اور اسی کے مقتضا سے عمل بھی صحیح۔ لَا یَبۡغُوۡنَ عَنۡهَا حِوَلًا۔ جنت اپنی ان گنت نعمتوں، راحتوں، لذتوں کے ساتھ ان کے لیے ہر لحظہ اور ہر آن ایک نئی کشش رکھے گی، اس لیے اہل جنت اپنی تبدیلی چاہیں گے بھی تو آخر کیوں؟

ہر لحظہ جمال خود نوع دگر آرائی شور دگر انگیزی شوق دگر افزائی

و۱۵۹ مطلب یہ ہے کہ ساری مخلوق مل کر بھی کلمات الٰہی کا احاطہ کرنا چاہے تو بھی ممکن نہیں۔ سارا سامان تحریر وتسوید ختم ہو جائے گا اور نامتناہی کسی طرح متناہیوں کی گرفت میں نہ آسکے گا۔ سمندر لاکھ وسیع ہو بہرحال محدود ہی ہے۔ صفات نامتناہی وغیر محدود کو کوئی محدود ومتناہی ہستی اپنی گرفت میں لا ہی کیونکر سکتی ہے؟ الۡبَحۡرُ۔ مراد کوئی متعین سمندر نہیں۔ جنس بحر یا سارے سمندر مراد ہیں۔ والمراد بالبحر الجنس (کشاف) ای جنس البحر (روح) فاضل محقق علامہ مناظر احسن گیلانی مدظلہ تحریر فرماتے ہیں:۔ ''مطلب یہ ہے کہ فردوسی زندگی سے لوگ منتقل اسی لیے نہیں ہونا چاہیں گے کہ اس زندگی میں لامحدود کمالات رکھنے والی ذات اپنے انہیں لامحدود کمالات کو لامحدود کلمات کے ذریعہ سے ظاہر کرتی رہے گی۔ انسانی احساسات اپنے اردگرد، پس وپیش، اندر وباہر، ہر لحمہ، ہر لحظہ ایسے نت نئے تجلیات کو مسلسل بغیر کسی انقطاع کے چاہتے چلے جائیں گے جن کی نہ کوئی حد ہوگی نہ انتہاء اور یوں لامحدود مطالبات والی فطرت کو لامحدود مطلوبات سے متمتع اور لذت گیر ہونے کا موقع ابدالآباد تک ملتا جائے گا۔ اس وقت تک جس کی کوئی انتہا نہیں۔ اور جس کا کوئی انتہائی نقطہ نہیں ہے''۔ (اسلامی معاشیات صفحہ ۱۴۱) قَبۡلَ سے یہ مراد نہیں کہ کوئی امکان مزید امداد پہنچ جانے کے بعد کلمات رب کے پورے لکھ لیے جانے کا ہے۔ قَبۡلَ کا ایک مفہوم غیر یا دون کا بھی ہے اور وہی یہاں مراد ہیں۔ ای من غیر ان تنفد (ابوسعود) قبل ھنا بمعنی غیر او بمعنی دون (جمل)

اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُوْحٰٓى اِلَيَّ اَنَّمَآ اِلٰهُكُمْ

کہ میں تو بس تمہارا ہی جیسا بشر ہوں میرے پاس تو بس یہ وحی آتی ہے کہ تمہارا معبود

اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ فَمَنْ كَانَ يَرْجُوْا لِقَآءَ رَبِّهٖ فَلْيَعْمَلْ

ایک ہی معبود ہے ف۱۶۰ سو جو کوئی اپنے پروردگار سے ملنے کی آرزو رکھتا ہے، تو اسے چاہئے

عَمَلًا صَالِحًا وَّلَا يُشْرِكْ بِعِبَادَةِ رَبِّهٖٓ اَحَدًا ۱۱۰ ع

کہ نیک کام کرتا رہے اور اپنے پروردگار کی عبادت میں کسی کو بھی شریک نہ کرے ف۱۶۱

ع ۱۲ ۹ ۳

اٰیاتها ۹۸ ۱۹ سُوْرَةُ مَرْيَمَ مَكِّيَّةٌ ۴۴ رکوعاتها ۶

اس میں اٹھانوے آیتیں سورۂ مریم مکی ہے اور چھ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

كٓهٰيٰعٓصٓ ۱ ذِكْرُ رَحْمَتِ رَبِّكَ عَبْدَهٗ زَكَرِيَّا ۲

کاف۔ ہا۔ یا۔ عین۔ صاد ف۱ (یہ) تذکرہ ہے آپ کے پروردگار کی رحمت (فرمانے) کا اپنے بندہ زکریا پر ف۲ (قابل

اِذْ نَادٰى رَبَّهٗ نِدَآءً خَفِيًّا ۳ قَالَ رَبِّ اِنِّيْ وَهَنَ

ذکر ہے) وہ وقت جب انہوں نے اپنے پروردگار کو خفیہ طور پر پکارا ف۳ کہا اے میرے پروردگار میری ہڈیاں

الْعَظْمُ مِنِّيْ وَاشْتَعَلَ الرَّاْسُ شَيْبًا وَّلَمْ اَكُنْۢ

کمزور ہو گئی ہیں اور سر میں بالوں کی سفیدی پھیل پڑی ہے اور تجھ کو پکار کر

بِدُعَآئِكَ رَبِّ شَقِيًّا ۴ وَاِنِّيْ خِفْتُ الْمَوَالِيَ مِنْ

اے میرے پروردگار میں (کبھی) نامراد نہیں رہا ہوں ف۴ اور میں اپنے بعد (اپنے) رشتہ داروں کی طرف سے

وَّرَآءِيْ وَكَانَتِ امْرَاَتِيْ عَاقِرًا فَهَبْ لِيْ مِنْ

اندیشہ رکھتا ہوں ف۵ اور میری بیوی بانجھ ہے۔ سو تو ہی مجھے (خاص) اپنے پاس سے

ف۱۶۰ یعنی امتیازی چیز میرے پاس صرف یہ ہے کہ میرے پاس وحی آتی ہے جو دوسروں کے پاس نہیں آتی، میں صرف وصف رسالت میں دوسروں سے ممتاز ہوں۔ اِنَّمَآ۔ اول تو خود ہی کلمہ حصر ہے۔ پھر مِثْلُكُمْ میں اس کی مزید تصریح کہ میں بشر ہی نہیں ہوں بلکہ تم ہی جیسا بشر ہوں۔ صفات بشری میں تم سے ذرا الگ نہیں ہوں۔ اِنَّمَآ...... وَّاحِدٌ۔ میرا پیام تو پیام توحید ہی ہے۔ ف۱۶۱ اور شرک کے اندر شرک جلی اور شرک خفی دونوں آ گئے۔ فَلْيَعْمَلْ عَمَلًا صَالِحًا۔ عمل صالح کا معیار یہ ہے کہ عمل شریعت اسلامی کے مطابق ہو۔ وَّلَا يُشْرِكْ بِعِبَادَةِ رَبِّهٖٓ اَحَدًا۔ یعنی عمل کا نقطہ آغاز تو کم از کم صحیح ہو۔ ایمانیات کا جو اقل قلیل مطالبہ ہے، وہ تو بہرحال موجود ہو۔ ف۱ حروف مقطعات پر حاشیہ پارۂ اول کے بالکل شروع میں گزر چکا۔ یہاں كٓهٰيٰعٓصٓ کی ایک توجیہ یہ کی گئی ہے کہ یہ فقرہ کافٍ هادٍ عالمٍ صادقٍ کا مخفف ہے۔ (ابن عباس رضی اللہ عنہما) ایک اور روایت میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما ہی سے یہ بھی منقول ہے کہ ک مخفف کریم کا ہے، ہ مخفف ہاد کا، ی مخفف حکیم کا ع مخفف علیم کا اور ص مخفف صادق کا (روح) کلبی تابعی سے یہ معنی مروی ہیں۔ كاف لخلقه هاد لعباده يده فوق ايديهم عالم ببريته صادق فى وعده (معالم) دارمی، ابن ماجہ، ابن جریر میں فاطمہ رضی اللہ عنہا بنت علی رضی اللہ عنہ سے یہ روایت نقل ہوئی ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ اپنی دعاؤں میں يا كهيعص اغفرلى کہا کرتے تھے (روح) جس سے معلوم ہوا کہ یہ اللہ تعالیٰ کے ناموں میں سے ہے۔ خود ایک روایت بھی حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اسی مضمون کی مروی ہے۔ قال ابن عباس هو اسم من اسماء الله تعالىٰ (ابن کثیر) ف۲ زَكَرِيَّا پر حاشیہ سورۂ آل عمران پارہ ۳ میں گزر چکا۔ آپ کی رسالت کا اثبات صرف قرآن مجید کرتا ہے یہود اور نصرانی دونوں ان کی رسالت کے منکر ہیں۔ نصرانیوں کے ہاں ان کی حیثیت ہیکل بیت المقدس کے ایک بزرگ مجاور وخادم کی ہے۔ عَبْدَهٗ یعنی اس کا مقبول ومعزز بندہ۔ اضافت اضافت تشریفی ہے۔۔۔ جب بندہ کا تعلق اللہ کے ساتھ خاص تقرب وشرف کا دکھانا ہوتا ہے تو محاورۂ قرآنی میں عموماً ایسے موقع پر ذکر عَبْدُ اللّٰهِ یا عبدنا یا عَبْدَهٗ کر کے لیا جاتا ہے۔ ف۳ اولاد کے لیے دعا یوں ہی عام طور پر چپکے ہی چپکے کی جاتی ہے اور پھر یہاں تو غالباً دوسروں سے اخفاء مقصود بھی تھا۔ اسروه و اخفوه من قومه (ابن عباس رضی اللہ عنہما) انا جیل موجودہ میں ذکر اس دعا کا نہیں۔ صرف جواب دعا وقبول دعا کا ہے۔ فقہاء نے آیت سے استدلال کیا ہے کہ دعا میں اخفاء کو افضلیت حاصل ہے۔ مدحه باخفاء الدعاء و فيه الدليل على ان اخفائه افضل من الجهر به (جصاص) ف۴ (تو پھر تیرے اس لطف مستقل وفضل مستمر پر نظر کر کے بعید سے بعید مقصود کے لیے بھی تجھ سے دعا کیوں نہ کروں) شَقِيًّا۔ شقی یہاں محروم وناکام کے معنی میں ہے۔ شقيا اى خائبا (ابن عباس رضی اللہ عنہما) رَبِّ اِنِّيْ ...... شَيْبًا یعنی گویا اسباب ظاہری کے لحاظ سے اب اولاد کا ہونا بہت مستبعد ہے اور میرا اس کے لیے دعا کرنا بھی بظاہر بے محل ہے۔ انجیل میں حضرت زکریا علیہ السلام اور آپ کی زوجہ محترمہ الیشبع کا ذکر کر کے ہے:۔ "اور ان کے اولاد نہ تھی، کیونکہ الیشبع بانجھ تھی، اور دونوں عمر رسیدہ تھے" (لوقا۔ ۱:۷) آیت میں اس کی بھی تعلیم ملتی ہے کہ کبر سنی کے طبعی اثرات سے حضرات انبیاء کو مفر نہیں۔۔۔ ہم سب ناتوانوں، کم ہمتوں، کمزوروں کے لیے پیرانہ سالی کے آلام وعوارض میں اس سے بڑی تسکین وتسلی کا سبق ملتا ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ دعا میں الحاح ولجاجت کی افضلیت آیت سے نکلتی ہے۔ بعض بزرگوں نے آیت سے یہ بھی نکالا ہے کہ ضعف پیری اور موئے سفید بھی قول سابق کی طرح کشش ترحم میں معین ہیں۔ ف۵ (کہ وہ میرے بعد اس مرکز توحید کی خدمات دینی اور علوم عالی کو سنبھال نہ سکیں گے) الْمَوَالِيَ۔ مراد وہ عزیز ہیں جو اولاد نہ ہونے کی صورت میں وارث وجانشین ہوتے۔ الموالى يعنى الورثة (ابن عباس رضی اللہ عنہما) آپ کو ان کی طرف سے یہی اندیشہ تھا کہ یہ بدمذہب، بدعمل لوگ ہیں، ہیکل کی خدمت میں قاصر رہیں گے۔ فافهم على الدين انهم كانوا اشرار بنى اسرائيل (جصاص) مِنْ وَّرَآءِيْ یعنی میری موت کے بعد۔ اى من بعد موتى (معالم۔ کشاف)

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

و٦ (علوم نبوت ومعارف ولایت میں اپنے اجداد اسرائیلی کی طرح) یرثنی و یرث من ال یعقوب۔ (وراثت سے یہاں مراد مال و دولت کی وراثت نہیں۔ حقائق عالیہ اور اخلاقِ فاضلہ کی میراث ہے اور انبیاء سے مال وجائداد کی وراثت تو چلتی بھی نہیں جیسا کہ حدیث صحیح میں وارد بھی ہو چکا ہے:۔ صحابیوں، تابعین، اکابر مفسرین، سب سے ارث کی تفسیر علوم نبوت وشریعت منقول ہے۔ اور لفظ ارث کا اطلاق نبوت پر بالکل جائز ہے۔ قال ابن عباسؓ و یرث من ال یعقوب النبوة فقد اجاز اطلاق اسم المیراث علی النبوة فکذٰلک یجوزان یعنی بقوله یرثنی یرث علمی (جصاص) انما ارادارث النبوة و علیها خاف ان تخرج من عقبه (ابن العربی) یرثنی العلم و یرث من ال یعقوب النبوة و هو مروی عن مجاهد (کبیر) المراد بالارث ارث الشرع والعلم لان الانبیاء ولا تورث (کشاف) ذٰلیًا۔ ولی یہاں سب کا اتفاق ہے کہ ولد صلبی کے مفہوم میں ہے۔ من لّدنک۔ یعنی بلا اسباب عادی وظاہری کے نعمتیں جو بھی آتی ہیں، سب ہی اللہ ہی کے پاس سے آتی ہیں۔ یہاں من لدنک کی تصریح لانے سے مراد یہی ہے کہ بلا واسطہ اسباب عادی محض اپنی قدرت سے عطا کر۔ اعطنی من محض فضلک الواسع و قدرتک الباهرة بطریق الاختراع (روح) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے یہاں سے دو نکتے اخذ کیے ہیں، ایک یہ کہ اولاد صالح کی طلب رکھنا زہد کے منافی نہیں۔ دوسرے یہ کہ کسی ایسی چیز کا طلب کرنا جو اسباب بعید ہی سے پیدا ہو سکے ادب دعا کے منافی نہیں۔ و٧ (اپنی نظر میں) یعنی وہ لڑکا علوم کا حامل بھی ہو اور ان پر عامل بھی۔ ای مرضیًا عندک قولًا و فعلًا



لَدُنْكَ وَلِيًّا ﴿٥﴾ يَّرِثُنِيْ وَيَرِثُ مِنْ اٰلِ يَعْقُوْبَ
وارث دے جو میرا بھی وارث بنے اور اولاد یعقوب کا بھی وارث بنے و٦
وَاجْعَلْهُ رَبِّ رَضِيًّا ﴿٦﴾ يٰزَكَرِيَّآ اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلٰمِ
اور اے پروردگار تو اسے پسندیدہ بنا دے اے زکریا ہم تم کو بشارت دیتے ہیں ایک لڑکے کی
اسْمُهٗ يَحْيٰى ۙ لَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ سَمِيًّا ﴿٧﴾ قَالَ
اس کا نام یحییٰ ہوگا و٧ ہم نے اس کے قبل کسی کو (اس کا) ہم نام نہیں بنایا و٨ (زکریا) بولے
رَبِّ اَنّٰى يَكُوْنُ لِيْ غُلٰمٌ وَّكَانَتِ امْرَاَتِيْ عَاقِرًا
اے میرے پروردگار میرے لڑکا کیسے ہوگا درآنحالیکہ میری بیوی بانجھ ہے
وَّقَدْ بَلَغْتُ مِنَ الْكِبَرِ عِتِيًّا ﴿٨﴾ قَالَ كَذٰلِكَ ۚ قَالَ
اور میں بڑھاپے کی انتہا کو پہنچا ہوا ہوں و٩ (اللہ نے) فرمایا (نہیں بلکہ)
رَبُّكَ هُوَ عَلَيَّ هَيِّنٌ وَّقَدْ خَلَقْتُكَ مِنْ قَبْلُ وَلَمْ
اسی طرح و١٠ (اے زکریا) تمہارے پروردگار کا قول ہے کہ یہ میرے لئے آسان ہے اور میں نے ہی تو تم کو پیدا کیا درآنحالیکہ
تَكُ شَيْـًٔا ﴿٩﴾ قَالَ رَبِّ اجْعَلْ لِّيْٓ اٰيَةً ۭ قَالَ اٰيَتُكَ
تم کچھ نہ تھے و١١ (زکریا نے) کہا اے میرے پروردگار میرے لئے کوئی نشان مقرر کر دیجیے و١٢ (اللہ نے) فرمایا
اَلَّا تُكَلِّمَ النَّاسَ ثَلٰثَ لَيَالٍ سَوِيًّا ﴿١٠﴾ فَخَرَجَ عَلٰى
تمہارے لئے نشان یہ ہے کہ تم لوگوں سے تین راتیں نہ بول سکو گے درآنحالیکہ تم تندرست ہو گے و١٣ پھر وہ اپنی قوم
قَوْمِهٖ مِنَ الْمِحْرَابِ فَاَوْحٰٓى اِلَيْهِمْ اَنْ سَبِّحُوْا
کے روبرو حجرہ میں سے برآمد ہوئے و١٤ اور ان سے اشارہ کیا کہ (اللہ کی) پاکی
بُكْرَةً وَّعَشِيًّا ﴿١١﴾ يٰيَحْيٰى خُذِ الْكِتٰبَ بِقُوَّةٍ ۭ وَاٰتَيْنٰهُ
صبح و شام بیان کیا کرو و١٥ اے یحییٰ کتاب کو مضبوط پکڑو و١٦ اور ہم نے ان کو لڑکپن



(روح) بعض عارفوں نے یہاں سے یہ نکتے پیدا کیے ہیں کہ طلب اولاد مستحب ہے اور اولاد کے حق میں دعائے خیر وصلاح سنت انبیاء ہے۔ و٨ (تمہاری ذات برادری میں) یہ جواب ہے جو حق تعالیٰ کی طرف سے حضرت زکریا کو فرشتوں کے واسطہ سے ملا۔ انجیل میں حضرت یحییٰ کی ولادت اور نام رکھے جانے کا ذکر ذرا تفصیل سے ہے:۔ "اور الیشبع کے جننے کا وقت آ پہنچا اور وہ بیٹا جنی اور اس کے پڑوسیوں اور رشتہ داروں نے یہ سن کر کہ خداوند نے اس پر بڑی رحمت کی، اس کے ساتھ خوشی منائی اور آٹھویں دن ایسا ہوا کہ وہ لڑکے کا ختنہ کرنے آئے۔ اور اس کا نام اس کے باپ کے نام پر زکریا رکھنے لگے۔ مگر اس کی ماں نے کہا کہ نہیں بلکہ اس کا نام یوحنا رکھا جائے۔ انہوں نے اس سے کہا کہ تیرے کنبہ میں کسی کا یہ نام نہیں اور انہوں نے اس کے باپ کو اشارہ کیا کہ تو اس کا کیا نام رکھنا چاہتا ہے۔ اس نے تختی منگا کے یہ لکھا کہ اس کا نام یوحنا ہے" (لوقا۔ ١: ٥٧۔ ٦٣) بغلٰم۔ غلام کے معنی لڑکے کے علاوہ فرزند کے بھی ہیں اور یہی یہاں مراد ہیں۔ الغلام الولد الذکر (روح) بغلام ای بولد (ابن عباس رضی اللہ عنہما) سمیًّا۔ سمی کے ایک معنی تو یہی 'ہم نام' کے ہیں۔ چنانچہ ائمہ تفسیر نے یہاں بھی یہی مراد لی ہے۔ لم یسم احد بیحیٰی قبله (کشاف، بیضاوی) و قال ابن عباسؓ و قتادة والسدی و ابن اسلم لم تسم قبله احدًا بیحیٰی (بحر) و هو قول ابن عباسؓ والحسن و سعید بن جبیر و عکرمة و قتادة (کبیر) ای شریکًا له فی الاسم (روح) اور انجیل کی روایت بھی اسی کے موافق ہے۔ لیکن لغت ہی میں ایک دوسرے سمی، "ہم صفت"، یا مثل، شبیہ ونظیر کا بھی پتہ چلتا ہے اور بعض اکابر لغت واکابر تفسیر کے نزدیک وہی معنی یہاں ثابت ہیں۔ قال مجاهد و غیرہٗ سمیًّا ای مثلًا و نظیرًا (بحر) المراد بالسمی النظیر کما فی قوله هل تعلم له سمیًّا (کبیر) عن مجاهد ان سمیًّا بمعنی شبیهًا و روی عن عطاء و ابن جبیر مثله ای لم نجعل لهٗ شبیهًا (روح) و٩ حضرت زکریا کا یہ سوال بہ طور اعتراض نہیں، محض تفصیلی استفسار حال کے لیے ہے۔ یعنی اسباب عادی جب سرتاسر ناموافق ہیں، تو اب صورت حال ہوگی کیا؟ آیا ہم لوگ ازسرنو جوان کیے جائیں گے؟ یا میں دوسرا نکاح کروں گا؟ یا اور کچھ ہوگا؟ انّٰی کے لفظی معنی متعدد ہیں۔ لیکن یہاں بالاتفاق کیف کے مرادف ہے۔ عتیًّا۔ عتی کے معنی ہیں بہت ہی بوڑھا۔ بوڑھا پھوس۔ والعتی المبالغة فی الکبر (بحر) و١٠ جواب ملا کہ نہیں۔ کوئی سی بھی اور نئی بات نہ ہوگی۔ موجودہ حالات بدستور رہیں گے پھر بھی اولاد ہوگی۔ ای علٰی هٰذه الحال (ابن جریر) هٰذا کما قلت لک (ابن عباس رضی اللہ عنہما) و١١ یعنی خود اپنی پیدائش پر غور کرو۔ تم خود آخر کیا تھے؟ معدوم محض تھے۔ عدم محض کو موجود کر دینا کب اسباب عادی کے تحت، اور کس مشاہدہ وتجربہ کے موافق ہے؟ محض ہماری قدرت وکارسازی کا کرشمہ ہے۔ یہ تخلیق تو تمامتر بلا واسطہ اسباب ہوتی رہتی ہے۔ تو بڑھاپے میں اولاد دینا، یعنی باوجود سبب ضعیف کے نتیجہ برآمد کر دینا تو اس سے کہیں کم مستبعد اور اس سے کہیں آسان تر ہے۔ یہ سب ارشاد آپ کی امید کو اور قوی کر دینے کے لیے تھا نہ کہ کسی رفع شبہ کے لیے۔ اس لیے کہ زکریا علیہ السلام کو کوئی شبہ تھا ہی نہیں۔ هُوَ۔ یعنی یہ عمل تخلیق خواہ با اسباب ہو یا بلا اسباب۔ زجاج لغوی کا اس سیاق میں قول ایة کی تفسیر میں نقل ہوا ہے۔ ای علامة اعلم بها وقوع ما بشرت به (لسان) و١٢ (جس سے میں سمجھ جاؤں کہ اب ظہور وعدہ کا وقت قریب آ پہنچا اور میں بالکل مطمئن ہو جاؤں کہ تیرے فرشتہ نے مجھے جو بشارت پہنچائی ہے وہ تیری ہی طرف سے ہے) گویا آپ یہ عرض کر رہے ہیں کہ نفس بشارت تو مل چکی، لیکن یہ بھی مجھے کسی غیبی اشارہ سے معلوم ہو جاتا تو اچھا تھا کہ اب حمل قرار پا چکا اور بشارت کا تحقق ایک درجہ میں ہو چکا۔ رب اجعل لی علمًا و دلیلًا علی ما بشرتنی به ملائکتک من هٰذا الغلام عن امرک و رسالتک لیطمئن الی ذٰلک قلبی (ابن جریر) ای علامة تدلنی علی تحقق المسئول و وقوع الخیر (روح) علامة اذا حملت امرأتی (ابن عباس رضی اللہ عنہما) لتستقر نفسی و یطمئن قلبی بما وعدتنی کما قال ابراهیم علیه السلام رب ارنی کیف الخ (ابن کثیر) یہ مفہوم بھی لیا جانا ممکن ہے کہ حضرت ابراہیم خلیل علیہ السلام کی

الْحُكْمَ صَبِيًّا ﴿١٢﴾ وَّ حَنَانًا مِّنْ لَّدُنَّا وَ زَكٰوةً ؕ وَكَانَ
ہی میں سمجھ دے دی تھی۔ اور خاص اپنے پاس سے رقت قلب اور پاکیزگی ف١٧ اور وہ بڑے
تَقِيًّا ﴿١٣﴾ وَّ بَرًّا بِوَالِدَيْهِ وَ لَمْ يَكُنْ جَبَّارًا عَصِيًّا ﴿١٤﴾
پرہیز گار تھے اور نیکی کرنے والے تھے اپنے والدین کے ساتھ اور سرکش و نافرمان نہ تھے ف١٨
وَسَلٰمٌ عَلَيْهِ يَوْمَ وُلِدَ وَ يَوْمَ يَمُوْتُ وَ يَوْمَ يُبْعَثُ
اور انہیں سلام (پہنچے) جس دن کہ وہ پیدا ہوئے اور جس دن کہ وہ وفات پائیں گے
ع ١٥ حَيًّا ﴿١٥﴾ وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ مَرْيَمَ ۘ اِذِ انْتَبَذَتْ مِنْ
اور جس دن کہ وہ زندہ اٹھائے جائیں گے ف١٩ اور (اس) کتاب میں مریم کا ذکر کیجیے جب وہ اپنے گھر والوں سے
اَهْلِهَا مَكَانًا شَرْقِيًّا ﴿١٦﴾ فَاتَّخَذَتْ مِنْ دُوْنِهِمْ
الگ ہو کر ایک شرقی مکان میں گئیں ف٢٠ پھر ان لوگوں کے سامنے سے انہوں نے
حِجَابًا ۖ فَاَرْسَلْنَآ اِلَيْهَا رُوْحَنَا فَتَمَثَّلَ لَهَا بَشَرًا
پردہ کر لیا ف٢١ پھر ہم نے ان کے پاس اپنے فرشتہ خاص کو بھیجا وہ ان کے سامنے بھلا چنگا انسان بن کر
سَوِيًّا ﴿١٧﴾ قَالَتْ اِنِّيْٓ اَعُوْذُ بِالرَّحْمٰنِ مِنْكَ اِنْ
ظاہر ہوا ف٢٢ وہ بولیں میں تجھ سے (خدائے) رحمٰن کی پناہ مانگتی ہوں اگر
كُنْتَ تَقِيًّا ﴿١٨﴾ قَالَ اِنَّمَآ اَنَا رَسُوْلُ رَبِّكِ ۖ لِاَهَبَ
تو خدا ترس ہے ف٢٣ (فرشتہ نے) کہا میں تو بس تمہارے پروردگار کا ایک ایلچی ہوں ف٢٤ تاکہ تمہیں
لَكِ غُلٰمًا زَكِيًّا ﴿١٩﴾ قَالَتْ اَنّٰى يَكُوْنُ لِيْ غُلٰمٌ وَّلَمْ
ایک پاکیزہ لڑکا دوں ف٢٥ وہ بولیں میرے لڑکا کیسے ہو جائے گا درآنحالیکہ نہ
نصف يَمْسَسْنِيْ بَشَرٌ وَّلَمْ اَكُ بَغِيًّا ﴿٢٠﴾ قَالَ كَذٰلِكِ ۚ قَالَ
مجھے کسی بشر نے ہاتھ لگایا ہے اور نہ میں بدچلن ہی ہوں ف٢٦ (فرشتہ نے) کہا (یہ) یوں ہی ہو گا ف٢٧ تمہارے پروردگار



طرح حضرت زکریا علیہ السلام بھی اپنے مزید اطمینان قلب کے لیے کوئی خاص غیبی نشان طلب کر رہے ہیں۔ چنانچہ ایک قول اسی مضمون کا حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کی جانب منسوب ملتا بھی ہے۔ لیکن محققین متاخرین نے اس روایت کی صحت ہی کو تسلیم نہیں کیا ہے، اور صراحت کردی ہے کہ سوال کا تعلق صرف تعیین وقت و زمانہ سے ہے۔ (روح) ف١٣ سَوِيًّا کے معنی ہیں سالم، صحیح، غیر ناقص کے۔ یعنی آپ جو تین دن ان لوگوں سے گفتگو پر قادر نہ ہوں گے۔ یہ آپ کے حسب درخواست محض علامت غیبی ہوگی۔ ظہور فرزندی، اور گویا بالواسطہ آپ کی مقبولیت کی شہادت۔ نہ یہ کہ کوئی مرض یا عذاب ہوگا۔ رجل سوی کہتے ہیں اس مرد کو جو اپنی خلقت میں ہر عیب، نقص، افراط، تفریط سے پاک ہو۔ رجل سوی اسوت اخلاقه و خلقته عن الافراط و التفريط (راغب) اور آیت میں یہی معنی اہل لغت اور ائمہ تفسیر دونوں نے لیے ہیں۔ زجاج نے کہا ہے۔ اے تمنع الكلام و انت سوی لا اخرس فتعلم بذلک ان الله قد وهب لک الولد (لسان) اور ابن عباس رضی اللہ عنہما کا قول ہے۔ قال اعتقل لسانه من غير مرض (ابن جریر) اور دوسرا قول بھی انہی صحابی سے منقول ہے۔ صحيحا بلا خرس و لا مرض (ابن عباس رضی اللہ عنہما) يقول من غير خرس (ابن جریر) اور مجاہد تابعی کا قول ہے۔ قال صحيحا لا يمنعک من الکلام مرض (ابن جریر) اور ایسے ہی اقوال عکرمہ اور قتادہ اور ابن زید اور وہب بن منبہ اور سدی سے بھی منقول ہیں۔ اور خود مفسر اعظم ابن جریر لکھتے ہیں يقول جل ثناءه علامتک لذلک و دليلک عليه ان لا تكلم الناس ثلاث ليال و انت سوى صحيح لا علة بک من خرس و لا مرض يمنعک من الكلام۔ اور یہی مسلک جمہور کا ہے۔ هذا ما عليه الجمهور (روح) اس لفظ کے اضافہ سے قرآن مجید کا مقصود انجیل کی اس غلط بیانی کا ازالہ ہے کہ (نعوذ باللہ) آپ بطور عتاب عارضی طور پر گونگے کر دیے گئے تھے، ملاحظہ ہو پارہ ٣ سورۂ آل عمران۔ لیکن آیت کی ایک دوسری ترکیب بھی صحیح ہو سکتی ہے۔ اور بعض بزرگ اسی طرف گئے ہیں۔ یعنی سَوِيًّا کو بجائے ضمیر مخاطب سے متعلق کرنے کے تین راتوں کی صفت قرار دیا جائے اور اس صورت میں سَوِيًّا مرادف ہوگا متتابعات کے۔ یعنی ”تم لوگوں سے بول نہ سکو گے تین راتیں متواتر (یا برابر)“ چنانچہ ابن جریر ہی میں ایک قول حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اس معنی میں بھی منقول ہے۔ ف١٤ (جہاں وہ عبادت کرتے رہتے تھے) محراب پر حاشیہ سورۂ آل عمران آیت ٣٦ کے تحت میں گزر چکا۔ مراد حجرۂ عبادت ہے۔ و محرابه موضع مصلاه (بحر) قيل ان المحراب الغرفة (جصاص) ف١٥ صبح و شام سے مراد یا تو دوام عبادت ہے کہ دن رات برابر عبادت میں لگے رہو۔ کسی وقت غافل نہ ہو۔ اور یا ان کی شریعت میں یہی دو خاص وقت نماز کے ہوں گے ان کی طرف اشارہ مقصود ہے۔ اَوْحٰى۔ وحی کے عام لغوی معنی تو اشارہ کے ہیں۔ لیکن بعض نے یہاں اسے امر کے مرادف قرار دیا ہے۔ اور اَوْحٰى اِلَيْهِمْ کی تفسیر امرهم سے کی ہے۔ چنانچہ ابن زید سے یہی منقول ہے۔ اور ایک معنی یہ بھی کیے گئے ہیں کہ آپ نے انہیں یہ لکھ کر دے دیا اور یہ معنی مجاہد، سدی کی جانب منسوب ہیں۔ وحی کے ایک معنی تحریر کے بھی آتے ہیں۔ والوحی فی كلام العرب الكتابة (بحر) ف١٦ الْكِتٰبَ سے یہاں مراد اس زمانہ کی کتاب شریعت الٰہی ہے۔ یہ ارشاد حضرت یحییٰ علیہ السلام سے اس وقت ہوا جب آپ سن تمیز کو پہنچ چکے تھے۔ ف١٧ ملاحظہ ہوں حواشی سورۂ آل عمران۔ زیر آیت ٣٨۔ حکم کے معنی نبوت بھی ہو سکتے ہیں اور حکمت، شریعت، عقل و فہم بھی۔ الحكم النبوة او حكم الكتاب او الحكمة او اللب و هو العقل (بحر) اعلم ان فی الحكم اقوالا الاول انه الحكمة والثانی انه عقل والثالث انه النبوة (کبیر) الحكم الفهم والعلم (ابن عباس رضی اللہ عنہما) الحكمة و هو فهم التوراة والفقه فی الدين (مدارک) بہر حال حکم کے تحت میں علمی و ذہنی کمالات آ گئے اور حَنَانًا و زَكٰوةً کے تحت میں عملی و اخلاقی۔ گویا آپ کی ذات جامع تھی علمی و عملی، ذہنی و اخلاقی کمالات و اوصاف کی۔ زَكٰوةً سے مراد اصطلاح فقہ والی زکوٰۃ مال نہیں بلکہ عام حسن عمل و پاکیزگی ہے۔ اے عملا صالحا زكيا (کبیر۔ عن ابن عباس و قتادة والضحاک و ابن جریر) الحکم۔ فقیہ جلیل ابن العربی مالکی نے لکھا ہے کہ حکم کے یہاں تین معنی ہو سکتے ہیں۔ ایک وحی، دوسرے نبوت، تیسرے اس کی معرفت اور اس پر عمل اور یہ تینوں معنی درست ہو سکتے ہیں، صغر سنی میں نزول وحی اور مکاشفہ ملائکہ جائز ہیں (احکام القرآن) وَاٰتَيْنٰهُ الْحُكْمَ صَبِيًّا مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہ اصل اور دلیل ہے اس قول کی جو اکثر لوگوں کی زبان پر جاری رہتا ہے کہ فلاں شخص مادر زاد ولی ہے۔ ف١٨ (جیسا کہ ہیرود کے زمانہ میں یہود نے آپ پر تہمت لگائی، اور انہیں باغی و سرکش اور شورش پسند مشہور کرنا چاہا تھا) تَقِيًّا میں اشارہ اس طرف ہے کہ وہ حقوق اللہ کے ادا کرنے والے تھے اور بَرًّا بِوَالِدَيْهِ میں یہ کہ وہ حقوق العباد کے پورے ادا کرنے والے تھے۔ جَبَّارًا کا تعلق خلق سے ہے۔ یعنی وہ مخلوقات کے ساتھ سختی اور سرکشی سے پیش آنے والے نہ تھے۔ اور عَصِيًّا کا تعلق حق تعالیٰ سے ہے۔ یعنی وہ اللہ کے قانون کو توڑنا چاہتے ہی نہ تھے۔ ف١٩ سَلٰمٌ یہاں اپنے وسیع معنی میں امن و حفظ کے مرادف ہے۔ یعنی اللہ کی طرف سے ان پر سلامتی ان کی پیدائش کے وقت بھی رہی، اور ان کی موت اور بعث کے وقت بھی رہے گی۔ ف٢٠ (غسل کے لیے یا بعض روایات کے بموجب نماز کے لیے) حضرت مریم علیہا السلام پر حاشیہ پارہ سوم سورۂ آل عمران میں گزر چکا ہے۔ ذِكْرُ رَحْمَتِ رَبِّكَ عَبْدَهٗ زَكَرِيَّا۔ وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ مَرْيَمَ۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ دونوں قصوں کے مجموعہ پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ سوال و طلب سے بھی دیتا ہے جیسے زکریا علیہ السلام کو دیا۔ اور بلا سوال و طلب بھی دیتا ہے جیسے حضرت مریم کو دیا۔ اور اس سے یہ بات نکلی کہ اللہ کا ہر معاملہ ہر شخص کے ساتھ جدا جدا ہے۔

رَبُّكِ هُوَ عَلَيَّ هَيِّنٌ ۚ وَ لِنَجْعَلَهٗۤ اٰيَةً لِّلنَّاسِ

نے کہا ہے کہ یہ میرے لئے آسان ہے ف٢٨ اور (یہ اس لئے بھی) تا کہ ہم اسے لوگوں کے لئے ایک نشان بنادیں ف٢٩

وَ رَحْمَةً مِّنَّا ۚ وَ كَانَ اَمْرًا مَّقْضِيًّا ﴿٢١﴾ فَحَمَلَتْهُ

اور اپنی طرف سے سبب رحمت ف٣٠ اور یہ ایک بات طے شدہ ہے ف٣١ پھر ان کے حمل قرار پا گیا

فَانْتَبَذَتْ بِهٖ مَكَانًا قَصِيًّا ﴿٢٢﴾ فَاَجَآءَهَا الْمَخَاضُ

پھر وہ اسے لئے ہوئے کہیں ایک دور جگہ چلی گئیں ف٣٢ سو انہیں دردِزہ ایک کھجور کے

اِلٰى جِذْعِ النَّخْلَةِ ۚ قَالَتْ يٰلَيْتَنِيْ مِتُّ قَبْلَ هٰذَا

درخت کی طرف لے گیا ف٣٣ (اور) وہ بولیں کاش میں اس سے پہلے مر گئی ہوتی۔

وَ كُنْتُ نَسْيًا مَّنْسِيًّا ﴿٢٣﴾ فَنَادٰىهَا مِنْ تَحْتِهَاۤ اَلَّا

اور بھولی بسری ہو گئی ہوتی ف٣٤ پھر (فرشتہ نے) انہیں ان کے پائیں سے پکارا کہ

تَحْزَنِيْ قَدْ جَعَلَ رَبُّكِ تَحْتَكِ سَرِيًّا ﴿٢٤﴾ وَ هُزِّيْۤ

رنج مت کرو ف٣٥ تمہارے پروردگار نے تو تمہارے پائیں ہی میں ایک نہر پیدا کر دی ہے، اور اس

اِلَيْكِ بِجِذْعِ النَّخْلَةِ تُسٰقِطْ عَلَيْكِ رُطَبًا جَنِيًّا ﴿٢٥﴾

کھجور کے تنہ کو اپنی طرف ہلاؤ اس سے تم پر تر و تازہ خرمے گریں گے ف٣٦

فَكُلِيْ وَ اشْرَبِيْ وَ قَرِّيْ عَيْنًا ۚ فَاِمَّا تَرَيِنَّ مِنَ

اور کھاؤ اور پیو اور آنکھیں ٹھنڈی کرو ف٣٧ اور اگر کسی

الْبَشَرِ اَحَدًا ۙ فَقُوْلِيْۤ اِنِّيْ نَذَرْتُ لِلرَّحْمٰنِ صَوْمًا

بشر کو دیکھنا تو کہہ دینا ف٣٨ کہ میں نے تو خدائے رحمٰن کے لئے روزہ کی نذر مان رکھی ہے

فَلَنْ اُكَلِّمَ الْيَوْمَ اِنْسِيًّا ﴿٢٦﴾ فَاَتَتْ بِهٖ قَوْمَهَا تَحْمِلُهٗ ؕ

سو میں تو آج کسی انسان سے بولوں گی نہیں ف٣٩ پھر وہ انہیں (گود میں) اٹھائے ہوئے اپنی قوم والوں کے پاس آئیں



ف٢١ (کہ ان کی نگاہوں سے آڑ میں ہو جائیں) دُوْنِهِمْ۔ھم ضمیر جمع سے مراد آپ کے گھر والے ہیں جن کا ذکر اھلھا میں موجود ہے۔ ف٢٢ یعنی ایک فرشتۂ خاص کو اس خلوت میں ان کے پاس انسان کی شکل میں بھیجا۔ رُوْحَنَا۔ قرآن مجید نے ملائکہ مقربین وخواص کو روح ہی سے تعبیر کیا ہے۔ و سمی اشراف الملئكة ارواحا (راغب) اور فراء لغوی نے کہا ہے کہ یہاں روح کی اضافت اللہ کی طرف ایسی ہی ہے جیسی اللہ کی زمین اور اللہ کا آسمان بولا جاتا ہے۔ اضاف الروح المرسل الی مریم الی نفسه كما تقول ارض الله و سمائه (لسان) بہرحال یہاں مراد جبریل علیہ السلام ہیں قال الاكثرون انه جبرئيل عليه السلام (کبیر) انجیل میں بھی انہیں کے نام کی تصریح ہے۔ "چھٹے مہینے جبرائیل فرشتہ خدا کی طرف سے گلیل کے ایک شہر میں جس کا نام ناصرہ تھا، ایک کنواری کے پاس بھیجا گیا۔ اور اس کنواری کا نام مریم تھا"۔ (لوقا۔ ١:٢٦) سَوِيًّا یعنی بھلا چنگا، پورا پورا، صحیح وسالم۔ تَمَثَّلَ۔ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ تمثل سے حقیقت ملکیہ کا معدوم ہو جانا لازم نہیں آتا۔ یہ اشباح اس حقیقت کے اعتبار سے ایسے ہی ہیں جیسے ہمارے اعتبار سے مختلف لباس، ف٢٣ یعنی اگر تو کچھ بھی خوفِ خدا رکھتا ہے تو میں تجھے خدا ہی کا واسطہ دے کر کہتی ہوں کہ تیرا یہاں کیا کام۔ یہ آپ نے اس طرح گھبرا کر فرمایا، جیسے ہر شریف خاتون کسی اجنبی مرد کو اپنے خلوت میں آتے ہوئے دیکھ کر قدرۃً کہے گی۔ ف٢٤ یعنی مجھ سے ڈریئے اور گھبرائیے نہیں، میں تو انسان نہیں ہوں، اللہ کا بھیجا ہوا فرشتہ ہوں۔ ف٢٥ (اللہ کی طرف سے واسطہ بن کر) یعنی تم پر دم کر دوں اور اس سے باذن حق تعالیٰ تمہارے حمل رہ جائے۔ ای لاكون سببًا فی هبته بالنفخ فی الدرع (روح) اس معنی میں بھی کوئی مضائقہ نہیں، لیکن ایک دوسری تشریح یہ بھی کی گئی ہے کہ یہ قول بھی اللہ تعالیٰ ہی کا ہو اور یہاں حکایۃً نقل ہوا ہو۔ تقدیر کلام اس صورت میں یوں ہوگی۔ ربک الذی قال ارسلت هذا الملک لاهب لک (روح) اور ایک قراءۃ میں بجائے لِاَهَبَ کے لیھب آیا بھی ہے۔ چنانچہ خیر الامت ترجمان القرآن حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے اسی قراءۃ کو اختیار کیا ہے اور تفسیر میں تقدیر کلام یہ رکھی ہے۔ لكی یھب الله لک۔ اس سے بات اور زیادہ صاف وواضح ہوگئی۔ ف٢٦ غرض یہ کہ مرد کی مقاربت سے جو حمل کے لیے شرط عادی ہے، میں جائز وناجائز ہر طرح سے دور ہوں۔ لَمْ يَمْسَسْنِيْ بَشَرٌ۔ یعنی بطریق نکاح حاشیہ پارہ ٣ سورۃ آل عمران میں گزر چکا۔ حضرت مریم کو جب یقین ہو گیا کہ ان کا مخاطب انسان نہیں، فرشتہ ہے تو اب ان کا یہ قول بہ طور انکار نہیں بلکہ محض اظہار تعجب کے لئے ہے۔ لَمْ اَكُ بَغِيًّا۔ اس فقرہ سے تردید بھی مقصود ہے یہود مردود کی۔ جو آپ کو متہم کر رہے تھے۔ ف٢٧ (بلا مس بشر) انجیل میں یہ قصہ یوں درج ہے:۔ "اب یسوع مسیح کی پیدائش اس طرح ہوئی کہ جب اس کی ماں مریم کی منگنی یوسف کے ساتھ ہوگئی تو ان کے اکٹھے ہونے سے پہلے وہ روح القدس کی قدرت سے حاملہ پائی گئی۔ پس اس کے شوہر یوسف نے جو راستباز تھا اور اسے بدنام کرنا نہیں چاہتا تھا، چپکے سے اس کے چھوڑ دینے کا ارادہ کیا۔ وہ ان باتوں کو سوچ ہی رہا تھا کہ خداوند کے فرشتہ نے اسے خواب میں دکھائی دے کر کہا اے یوسف ابن داؤد، اپنی بیوی مریم کو اپنے ہاں لے آنے سے نہ ڈر، کیونکہ جو اس کے پیٹ میں ہے وہ روح القدس کی قدرت سے ہے، وہ بیٹا جنے گی اور تو اس کا نام یسوع رکھنا" (متی۔ ١:١٨۔٢١) قرآن مجید کی توحید خالص اور انجیل کے شرک آمیز انداز بیان کا فرق اسی سے ظاہر ہے کہ قرآن مجید میں اس واقعہ کو ہر جگہ قدرت پروردگاری کا کرشمہ قرار دیا ہے بہ خلاف اس کے انجیل میں ایک نہیں دو دو جگہ اسے "روح القدس کی قدرت" کی جانب منسوب کیا ہے۔ ف٢٨ خدائے تعالیٰ تو کہتے ہی اس ہستی کو ہیں جو سارے اسباب سے بالاتر اور مسبب الاسباب ہے۔ سلسلہ اسباب کا خالق وفاطر، اسباب اس کے پابند ومحکوم، وہ اسباب کا پابند ومحکوم نہیں۔ اور اگر کسی برتر ہستی کو محکوم وپابند ہی تسلیم کرتا ہے تو وہ اور جو کچھ بھی ہو بہر حال خدا نہیں ہو سکتا۔ اس لئے کسی خدا پرست کی زبان کا کسی خدائی فعل سے متعلق اس بنا پر انکار پر کھلنا کہ وہ خارق عادت ہے دلیل عقل کی نہیں، بے عقلی وحمق کی ہے...... اب رہا خدا کا منکر تو اس سے گفتگو اصولاً نفس وجود باری پر کی جائے گی نہ کہ ان جزئیات پر۔ هُوَ۔ یعنی یہ تخلیق بلا اسباب عادیہ۔ ف٢٩ (اپنی قوت وقدرت کا، اور یہ دکھا دیں کہ ہم تخلیق کائنات پر ہر طرح قادر ہیں، بہ توسط اسباب عادیہ بھی اور بلا توسط اسباب عادیہ بھی) ای علامة لبنی اسرائيل ولد بلا اب (ابن عباس رضی اللہ عنہما) ف٣٠ ان کے حق میں جو ہمارے اس نشان قدرت پر ایمان لائیں، اور اس سے ہدایت حاصل کریں) ف٣١ (جو پوری ہو کر رہے گی) یہ سارا زور اور ساری تاکیدیں کس امر کی دلیل ہیں؟ اس امر کی کہ کوئی بات، معمول عام کے خلاف واقع ہونے کو جا رہی تھی...... اور وہ یہی ولادت بلا واسطۂ والد تھی۔ ورنہ اگر محض عام وطبعی ولادت کا ذکر مقصود تھا تو اس شدومد اور اتنے اہتمام کی کیا ضرورت تھی؟ جو لوگ کہتے ہیں کہ قرآن مجید مسیح علیہ السلام کی بن باپ کی ولادت کا قائل نہیں وہ ذرا قرآن کے بین السطور پر بھی غور فرمالیں۔ ف٣٢ حضرت مریم علیہا السلام قصبہ ناصرہ (علاقہ گلیل ملک شام) میں رہا کرتی تھیں، بگر زمانہ حمل میں آپ اپنے منگیتر سمیت اب مقام بیت لحم کو آگئیں، جو ناصرہ سے ٧١ میل کے فاصلہ پر ہے۔ انجیل میں ہے:۔ "ان دنوں میں ایسا ہوا کہ قیصر اوگستس کی طرف سے یہ حکم جاری ہوا کہ ساری دنیا کے لوگوں کے نام لکھے جائیں۔ یہ پہلی اسم نویسی سوریا کے حاکم کورنیس کے عہد میں ہوئی اور سب لوگ نام لکھوانے کے لئے اپنے اپنے شہر کو گئے۔ پس یوسف بھی گلیل کے شہر ناصرہ سے داؤد کے شہر بیت لحم کو گیا جو یہودیہ میں ہے۔ اس لئے کہ وہ داؤد کے گھرانے اور اولاد سے تھا تاکہ اپنی منگیتر مریم کے ساتھ جو حاملہ تھی نام لکھوائے۔ جب وہ وہاں تھے تو ایسا ہوا کہ اس کے جننے کا وقت آ پہنچا۔"

(لوقا۔ ۲:۱۔۶) بعض مسیحی علماء نے حضرت مسیح علیہ السلام کا مولد ایک دوسرے بیت لحم کو تسلیم کیا ہے جو ناصرہ سے شمال و مغرب میں واقع ہے۔ ف۳۳ (کہ اسی کے سہارے اٹھیں بیٹھیں) طلبًا لسهولة الولادة للتثبت بها (کبیر) کھجور شام و فلسطین میں اب بھی پیدا ہوتا ہے لیکن قدیم زمانہ میں تو بڑی کثرت سے ہوتا تھا۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ بعض نے کہا ہے کہ یہ درخت اسی وقت بطور خارق عادت اگا دیا گیا تھا، لیکن اس قول پر کوئی دلیل نہیں۔ اور غالب احتمال یہی ہے کہ پہلے سے موجود ہوگا۔ والظاهر ان النخلة كانت موجودة قبل مجيء مريم اليها (بحر) دوسرے احتمالات بھی ممکن ہیں۔ يحتمل للتقوية والاستناد اليها (کبیر) ويحتمل للتستر بها (کبیر) ف۳۴ یعنی کسی کو میری یہ بدنامی یاد بھی نہ رہ گئی ہوتی کہ فلاں بے شوہری عورت کے اولاد ہوئی تھی۔ یہ کلمات آپ کی زبان پر فرط غیرت سے اور بدنامی کے خوف سے بے ساختہ آ گئے تھے۔۔۔۔۔ محققین نے یہیں سے یہ نکالا ہے کہ موت کی تمنا کسی دینی محرک و داعیہ کے باعث جائز ہے۔ مفسر تھانوی علیہ الرحمۃ نے لکھا ہے کہ یہ تمنائے موت اگر غم دنیا سے تھی، جب تو غلبہ حال کو اس کا عذر قرار دیا جائے گا جس میں انسان من کل الوجوہ مکلف نہیں رہتا اور اگر غم دین سے تھا کہ لوگ بدنام کریں گے اور میں شائد صبر نہ کر سکوں اور بے صبری کی معصیت میں مبتلا ہو جاؤں، موت آ جاتی تو اس معصیت سے حفاظت رہتی تو ایسی تمنا ممنوع نہیں ہے۔ ف۳۵ (اپنی بدنامی یا اپنی بے سروسامانی کے خیال سے) یہ پکار کر کہنے والے جبریل علیہ السلام ہی تھے۔ قال ابن عباس



قَالُوْا یٰمَرْیَمُ لَقَدْ جِئْتِ شَیْـًٔا فَرِیًّا ﴿٢٧﴾ یٰۤاُخْتَ هٰرُوْنَ

ف۴۰ وہ لوگ بولے اے مریم تو نے تو بڑے غضب کی حرکت کی ف۴۱ اے ہارون کی بہن!

مَا كَانَ اَبُوْكِ امْرَاَ سَوْءٍ وَّ مَا كَانَتْ اُمُّكِ بَغِیًّا ﴿٢٨﴾

نہ تمہارے والد ہی برے آدمی تھے اور نہ تمہاری ماں ہی بدکار تھیں ف۴۲

فَاَشَارَتْ اِلَیْهِ ؕ قَالُوْا كَیْفَ نُكَلِّمُ مَنْ كَانَ فِی

اس پر مریم نے اس (بچہ) کی طرف اشارہ کیا ف۴۳ وہ بولے ہم اس سے کیسے بات چیت کریں جو ابھی گہوارہ میں

الْمَهْدِ صَبِیًّا ﴿٢٩﴾ قَالَ اِنِّیْ عَبْدُ اللّٰهِ ؕ اٰتٰىنِیَ الْكِتٰبَ

(پڑا ہوا) بچہ ہی ہے ف۴۴ (وہ بچہ) بول اٹھا میں اللہ کا بندہ ہوں ف۴۵ اس نے مجھے کتاب دی

وَ جَعَلَنِیْ نَبِیًّا ﴿٣٠﴾ وَّ جَعَلَنِیْ مُبٰرَكًا اَیْنَ مَا كُنْتُ

اور اس نے مجھے نبی بنایا ف۴۶ اور (اسی نے) مجھے بابرکت بنایا، میں جہاں کہیں بھی ہوں ف۴۷

وَ اَوْصٰنِیْ بِالصَّلٰوةِ وَ الزَّكٰوةِ مَا دُمْتُ حَیًّا ﴿٣١﴾

اور (اسی نے) نے مجھے نماز اور زکوٰۃ کا حکم دیا جب تک میں زندہ رہوں ف۴۸

وَّ بَرًّۢا بِوَالِدَتِیْ ؗ وَ لَمْ یَجْعَلْنِیْ جَبَّارًا شَقِیًّا ﴿٣٢﴾

اور مجھے میری والدہ سے نیکی کرنے والا (بنایا) ف۴۹ اور مجھے سرکش و بدبخت نہیں بنایا ف۵۰

وَ السَّلٰمُ عَلَیَّ یَوْمَ وُلِدْتُّ وَ یَوْمَ اَمُوْتُ وَ یَوْمَ

اور میرے اوپر سلام ہے جس روز میں پیدا ہوا اور جس روز میں مروں گا اور جس روز

اُبْعَثُ حَیًّا ﴿٣٣﴾ ذٰلِكَ عِیْسَى ابْنُ مَرْیَمَ ۚ قَوْلَ الْحَقِّ

میں زندہ کر کے اٹھایا جاؤں گا ف۵۱ یہ ہیں عیسیٰ بن مریم (یہ ہے وہ) سچی بات

الَّذِیْ فِیْهِ یَمْتَرُوْنَ ﴿٣٤﴾ مَا كَانَ لِلّٰهِ اَنْ یَّتَّخِذَ

جس میں یہ لوگ جھگڑ رہے ہیں ف۵۲ اور اللہ کی یہ شان ہی نہیں کہ وہ اولاد اختیار کرے



وقتادة والضحاک والسدی جبریل علیه السلام (جصاص) مِنْ تَحْتِهَا۔ یعنی جہاں وہ تھیں اسی مقام کے پائیں سے۔ من اسفل الوادی (ابن کثیر) ف۳۶ یہ تر و تازہ خرموں کا گرنا اگر بہ طریق اعجاز خرق عادت نہ تھا تو ظاہر ہے کہ مریم علیہا السلام کا وضع حمل ایسے ہی موسم میں ہوا ہوگا جو ملک شام میں کھجوروں کے تیار ہونے کا زمانہ ہوتا ہے۔۔۔۔۔ ولادت مسیح علیہ السلام کا زمانہ تقریبی و تخمینی طور پر تو اس سے بآسانی متعین ہو سکتا ہے۔ یونانی اطبا نے تازہ خرموں کو زچہ خانہ کے لئے بہترین غذا تسلیم کیا ہے۔ سَرِیًّا۔ بہتی ہوئی نہر۔ ای نهرًا یسری (راغب) اتفق المفسرون الا الحسن وعبد الرحمن ابن زید ان السری هو النهر (کبیر) عن ابن عباس السری النهر وبه قال عمرو بن میمون نهر تشرب منه (ابن کثیر) وقال السدی هو النهر واختار هذا القول ابن جریر وقد ورد فی ذلک حدیث مرفوع (ابن کثیر) مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ یہاں اشارہ اس طرف ہے کہ تحصیل رزق میں بھی فی الجملہ سعی کرنا مطلوب ہے اور توکل کے منافی نہیں۔ ف۳۷ یعنی یہ مفید و پر تغذیہ طبی پھل جو ملا ہے، اسے کھاؤ اور اس چشمہ کا پانی پیو اور بچہ کو دیکھ کر قلب کی راحت حاصل کرو۔ ”اکل و شرب کا حکم بہ ظاہر اباحت کے لئے معلوم ہوتا ہے۔“ (تھانوی) ف۳۸ (اشارہ سے) آنے والا جو آئے گا وہ اغلب احوال میں بچہ کی پیدائش کو حیرت و اعتراض ہی کی نظر سے دیکھے گا۔ اس موقع کے لئے حضرت مریم کو ہدایت ہوتی ہے کہ تم سوال و جواب میں نہ پڑنا، بلکہ یہ کہہ کر کہ میں تو آج صوم سکوت نذر مانے ہوئے ہوں چپ ہو جانا۔ فَقُوْلِیْٓ کے تحت میں بعض مفسرین نے بڑھایا کہ یہ بات بھی اشارہ سے کہنا ورنہ صوم سکوت سے تناقض لازم آتا ہے۔ لیکن اتنا تکلف غیر ضروری ہے۔ بہ آسانی ممکن ہے کہ یہ اطلاعی فقرہ کہہ کر وہ چپ ہو گئی ہوں۔ وقالت فرقة معنی فقولی ای بالاشارة لا بالکلام والا فکان تناقض منافی قولها انتهی ولا تناقض لان المعنی فلن اکلم الیوم انسیا بعد قولی هذا (بحر) ف۳۹ گویا حکم یہ ملا کہ تم روزہ کی نذر مان لو۔ اور جب کوئی تم پر اعتراض کرنے لگے تو تم اس پر بھی ظاہر کر دینا، اور خود سوال و جواب میں نہ پڑنا۔ فَلَنْ اُكَلِّمَ الْیَوْمَ اِنْسِیًّا۔ روزہ بہت سی اگلی شریعتوں میں سکوت کے ساتھ ہوتا تھا۔ شریعت اسلامی میں صوم سکوت جائز نہیں۔ ایک شریف خاتون کے لئے جب خود اسی کی عصمت زیر بحث آنے لگے، اپنی بریت و صفائی میں بھی تقریر کرنا کتنا دشوار ہوتا ہے۔ اس کا اندازہ ہر صاحب فہم اور ہر صاحب تجربہ رکھتا ہے۔ قرآن مجید نے حضرت مریم کی نزاکت جذبات کا لحاظ فرما کر کتنا اچھا نسخہ انہیں بتا دیا کہ تم اس سوال و جواب ہی میں نہ پڑنا، بلکہ جواب اپنے اس بچہ ہی سے دلوانا (جیسا آگے آ رہا ہے) ہم اسے بطور خارق عادت تمہاری صفائی میں گویا کر دیں گے۔ ف۴۰ اب وہ وقت ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت ہو چکی ہے اور آپ انہیں گود میں لئے ہوئے شہر کو آئی ہیں۔ ف۴۱ یعنی (نعوذ باللہ) یہ بدکاری کا ثمرہ لے کر آئیں۔ یہ اس لئے کہا کہ حضرت مریم کی ابھی شادی نہیں ہوئی تھی۔ یہود، بجز معصیت شدید کی بدگمانی کے اور کوئی دوسرا قیاس قائم نہ کر سکے۔ ”حمل و تولد بلا توسط مرد کے خارق عادت ہے۔ اور خوارق میں کتنا ہی استبعاد ہو مضائقہ نہیں۔ لیکن اس میں اس وجہ سے زیادہ استبعاد بھی نہیں کہ حسب تصریح کتب طب، عورت کی منی میں قوت منعقدہ کے ساتھ قوت عاقدہ بھی ہے۔ اسی لئے مرض رجا میں کچھ ناتمام صورت بھی بن جاتی ہے۔ کما صرح فی القانون۔ بس اگر یہی قوت عاقدہ اور زیادہ بڑھ جائے تو زیادہ مستبعد نہیں ہے“ (تھانوی) جِئْتِ۔ یہاں یہ معنی فعلت ہے (روح) فَرِیًّا۔ فری کہتے ہیں گری پڑی چیز کو۔ چنانچہ افتراء بھی اسی مادہ سے ہے۔ یہاں تفسیر عظیم، اور عجیب، اور مصنوعی چیز سے کی گئی ہے۔ قیل معناه عظیمًا وقیل عجیبًا وقیل مصنوعًا (راغب) شیئًا عظیمًا منکرًا (کبیر) قال مجاهد والسدی الفری العظیم الشنیع (بحر) ف۴۲ (تو یہ بھی تو نہیں کہا جا سکتا کہ والدین کی برائی کا اثر تم میں آ گیا۔ ایسے نیک اور خوش چلن، شریف خاندان میں ہو کر اور یہ حرکت! کتنی شرم کی بات ہے) غیرت دلانے کا اس سے زیادہ مؤثر اور زور دار طریق اور ہو کیا سکتا تھا۔ یٰۤاُخْتَ هٰرُوْنَ۔ اخت صیغۂ مؤنث اخ کا ہے۔ اور جس

طرح اخ کا مفہوم نہایت وسیع ہے اور وطنی، دینی، صناعتی ہر قسم کے اشتراک وتشابہ پر حاوی۔ اسی طرح اخت کا اطلاق بھی نسب پر محدود نہیں، بلکہ ہر قسم کے اشتراک کے لئے عام ہے۔ یہاں بھی مفہوم اسی مثلیت کا ہے۔ گویا وہ لوگ کہہ یہ رہے ہیں کہ اے ہارون جیسی خاتون، اے تقویٰ وپاکیزگی میں ہارون کی ہم سطح خاتون۔ نسبت الیه بمعنی التشبیه لا بمعنی النسبة (کبیر) والمراد بالاخت انها واحدة منهم کما یقال العرب اخا العرب وهو المروی عن السدی (روح) شبهوها به علی معنی اِنَّا ظَنَنَّا اِنَّکِ مثله فی الصلاح ولیس المراد منه الاخوة فی النسب (معالم) خود قرآن میں بھی اخت مشابہ کے معنی میں آیا ہے۔ وما نریهم من اٰیة الاهی اکبر من اختها (زخرف۔ ع ۴) ھٰرُوْنَ۔ یہ ہارون کون تھے؟ اغلب تو یہی ہے کہ وہی ہارون علیہ السلام نبی مراد ہوں۔ جو اپنے تقویٰ وپاکیزگی کے لئے اسرائیلیوں میں ضرب المثل تھے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ یہ کوئی اور ہارون مریمؑ کے معاصر ہوں، جن کا تقویٰ اس عہد کے لوگوں میں معروف ومسلم ہو۔ اور یہ اگر کوئی صالح شخص حضرت مریمؑ کے بھائی ہی ہوں تو اس میں بھی کوئی تاریخی استبعاد نہیں۔ جب کہ والدین مریمؑ کی اولاد کی تفصیل کہیں محفوظ نہیں۔ ف۴۳ (کہ جو کچھ کہنا سننا ہے اسی بچہ سے کہو سنو) ف۴۴ یہود اے حضرت مریم کی زبان سے طنز وتمسخر سمجھ کر اور زیادہ جھنجلائے، اور بولے کہ کیا باتیں کرتی ہو؟ ہم مخاطب اس ناسمجھ، بے زبان بچہ سے ہوں جو ابھی گہوارہ میں پڑا ہوا ہے الما اشارت الیه غضبوا غضبًا شدیدًا (کبیر۔ عن السدی) کَانَ۔ ابوعبیدہ لغوی کا قول ہے کہ یہاں زائدہ ہے (بحر) اور یہ تو بہر حال لازمی نہیں کہ اس کے معنی ماضی کے لئے جائیں، یعنی اس زمانہ کے جو مکالمہ کے وقت منقطع ہو چکا ہے۔ اور خود قرآن مجید میں متعدد نظیریں کَانَ کے اس استعمال کی ہیں۔ مثلاً وَلَا تَقْرَبُوا الزِّنٰٓی اِنَّهٗ كَانَ فَاحِشَةً کے یہ معنی آج تک کوئی نہیں سمجھا ہے کہ زنا کسی زمانہ گذشتہ میں فعل بد تھا۔ چنانچہ یہاں بھی محققین نے تصریح کر دی ہے کہ کان سے مراد کوئی ایسا زمانہ نہیں جو اس وقت منقطع ہو چکا ہے۔ لا یدل ذٰلک علی الانقطاع (بحر) ف۴۵ (اور بندہ بھی خاص ومقرب) اس ذرا سے فقرہ میں تردید آ گئی آپ کے متعلق ہر قسم کے غلو کی...... ایک طرف نصاریٰ کی افراط کی بھی اور دوسری طرف یہود کی تفریط کی بھی۔ اور آپ کی صحیح وحقیقی حیثیت واضح ومتعین ہو گئی۔ قَالَ۔ یہود کی مخاطبت کا انتظار کئے بغیر آپ باذن الٰہی خود ہی بول اٹھے۔ اس خرق عادت کا ظہور، خود یہود کے مسلمات کے لحاظ سے، آپ کی اعلیٰ مقبولیت کا ثبوت تھا۔ اور فساد نسب اس مقبولیت عظمیٰ کے ساتھ جمع نہیں ہو سکتا۔ اس لئے اس سن میں آپ کا تکلم یہود کی بدگمانی رفع کے لئے بجائے خود کافی ہو جانا چاہیے تھا۔ امام رازی علیہ الرحمة نے اس پہلو کی جانب اشارہ کیا ہے۔ ف۴۶ مستقبل کے واقعات کو، جب کہ ان کا وقوع بالکل یقینی اور غیر مشتبہ ہو، بہ صیغہ ماضی بیان کرنا عادت قرآنی کے عین مطابق ہے۔ المراد بان حکم و قضی بانه یعطنی من بعد (کبیر عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) بعض اقوال یہ بھی نقل ہوئے ہیں کہ حضرت کا یہ قول اس وقت کا نہیں، بہت بعد کا ہے۔ پہلا قول عَبْدُ اللّٰهِ پر ختم ہو گیا۔ ف۴۷ یعنی خلق کو میرے ذریعہ سے دین کا نفع پہنچے گا۔ مبارک کے معنی معلم خیر کے بھی کیے گئے ہیں۔ قال مجاهد معلمًا للخیر۔ قال غیره جعلنی نفاعًا (جصاص) ف۴۸ یعنی مجھے احکام شریعت دے کر بھیجا گیا ہے اور میرے اوپر بھی زندگی بھر عبادتیں اور احکام شریعت کی پیروی فرض ہیں۔ انجیل برناباس میں، جو حضرت مسیح کے ایک حواری کی جانب منسوب ہے، اور جسے مسیحی اپنے اعراض وعقائد کے مخالف پا کر جعلی قرار دیتے ہیں، اس میں اس مفہوم کی آیت موجود ہے (ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی) ف۴۹ اس میں تردید ہے انجیل مروجہ کی پیدا کی ہوئی اس غلط فہمی کی کہ آپ کا برتاؤ اپنی والدہ کے ساتھ اچھا نہ تھا۔ اور آپ ان سے بے رخی، بے التفاتی، بے اعتنائی برت جاتے۔ (ملاحظہ ہو متی ۱۲: ۴۶۔ ۵۰ مرقس ۳: ۳۱۔ ۳۵ لوقا ۸: ۱۹۔ ۲۱) اس حسن سلوک کے موقع پر بجائے والدین کے صرف والدہ کا نام لانا خود اس امر کا قرینہ ہے کہ آپ کی پیدائش والد کے توسط کے بغیر ہوئی تھی۔ ف۵۰ (کہ میں خلق یا خالق کسی کے بھی ادائے حقوق میں کمی کروں یا اعمال کے ترک سے بدبختی خریدوں) انجیل میں آپ کی زبان سے ہے:۔ ''میں حلیم ہوں اور دل کا فروتن'' (متی ۱۱: ۲۹) نیز ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ فقہاء نے آیت سے یہ نکالا ہے کہ انسان کا اپنی زبان سے اپنے اوصاف کمالی کا ظاہر کرنا بالکل جائز ہے، بشرطیکہ مقصود تعارف ہو، ناز وافتخار نہ ہو۔ یدل علی انه یجوز للانسان ان یصف نفسه بصفات الحمد والخیر اذا اراد تعریفها الی غیره لا علی جهة الافتخار (جصاص) ف۵۱ سلام یہاں وسیع معنی میں ہے، یعنی اللہ کے حفظ وامن کے مرادف۔ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۱۹۔ ف۵۲ یہ ہے ان کی صحیح کیفیت۔ یہ ہے ان کے نبی اور بندہ مقبول ومقرب ہونے کا صحیح اور سچا بیان۔ نہ وہ خدا، نہ فرزند خدا، نہ مظہر خدا، جیسا کہ عیسائیوں نے گڑھ رکھا ہے۔ نہ وہ بندہ نامقبول ومردود، جیسا کہ یہود نے طرح طرح انہیں متہم کر رکھا ہے۔ الَّذِیْ فِیْهِ یَمْتَرُوْنَ۔ ان کے باب میں جھگڑا کرنے والے بھی افراط وتفریط میں مبتلا اور غلو کرنے والے فرقے ہیں۔ ذٰلِكَ۔ اشارہ اوپر کے قول اِنِّیْ عَبْدُ اللّٰهِ الخ کی جانب ہے یعنی عیسیٰ بن مریم وہی ہیں جو ان صفات سے موصوف ہیں۔ الاشارة الی ماتقدم وهو قوله انی عبد الله اٰتانی الکتاب ای ذٰلک الموصوف بهذه الصفات هو عیسی بن مریم (کبیر) قَوْلَ الْحَقِّ۔ یعنی اصل حقیقت یہ ہے، نہ کہ وہ داستانیں جو اہل باطل نے گڑھ گڑھ لی ہیں۔ علی معنی انه ثابت لا یجوز ان یبطل (کبیر) ف۵۳ اس کی جانب اولاد کا انتساب معمولی اور فرعی غلطی نہیں۔ بنیادی، مرکزی اور ایک اہم ترین ضلالت ہے۔ اتخاذ ولد پر حاشیہ سورۂ بقرہ وَقَالُوا اتَّخَذَ اللّٰهُ وَلَدًا ۙ سُبْحٰنَهٗ کے تحت میں گزر چکا۔ مِنْ وَّلَدٍ۔ من تاکید نفی

مِنْ وَّلَدٍ ۙ سُبْحٰنَهٗ ؕ اِذَا قَضٰٓی اَمْرًا فَاِنَّمَا یَقُوْلُ

وہ بالکل پاک ہے ف۵۳ وہ تو جب کسی امر کا تہیہ کر لیتا ہے تو بس اس سے صرف اتنا کہہ

لَهٗ كُنْ فَیَكُوْنُ ؕ ﴿۳۵﴾ وَاِنَّ اللّٰهَ رَبِّیْ وَ رَبُّكُمْ

دیتا ہے کہ ہو جا، سو وہ ہو جاتا ہے ف۵۴ اور بے شک اللہ میرا بھی پروردگار ہے

فَاعْبُدُوْهُ ؕ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِیْمٌ ﴿۳۶﴾ فَاخْتَلَفَ

اور تمہارا بھی پروردگار ہے سو اسی کی عبادت کرو یہی (دین کا) سیدھا راستہ ہے ف۵۵ پھر (مختلف) گروہوں نے

الْاَحْزَابُ مِنْۢ بَیْنِهِمْ ۚ فَوَیْلٌ لِّلَّذِیْنَ كَفَرُوْا مِنْ

باہم اختلاف ڈال لیا ف۵۶ سو کافروں کے حق میں بڑی آفت (آنے والی) ہے

مَّشْهَدِ یَوْمٍ عَظِیْمٍ ﴿۳۷﴾ اَسْمِعْ بِهِمْ وَ اَبْصِرْ ۙ یَوْمَ

(اس) بڑے دن کی آمد پر ف۵۷ یہ کیسے کچھ سننے والے اور دیکھنے والے ہو جائیں گے جس روز

یَاْتُوْنَنَا لٰكِنِ الظّٰلِمُوْنَ الْیَوْمَ فِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ ﴿۳۸﴾

ہمارے پاس آئیں گے لیکن آج تو یہ ظالم کھلی ہوئی گمراہی میں پڑے ہیں ف۵۸

وَ اَنْذِرْهُمْ یَوْمَ الْحَسْرَةِ اِذْ قُضِیَ الْاَمْرُ ۘ وَهُمْ (وقف لازم)

اور آپ انہیں اس حسرت کے دن سے ڈرایئے جب کہ اخیر فیصلہ کر دیا جائے گا اور یہ لوگ

فِیْ غَفْلَةٍ وَّ هُمْ لَا یُؤْمِنُوْنَ ﴿۳۹﴾ اِنَّا نَحْنُ نَرِثُ

بے پروائی میں (پڑے ہیں) اور ایمان نہیں لاتے ف۵۹ ہم ہی زمین کے

الْاَرْضَ وَ مَنْ عَلَیْهَا وَ اِلَیْنَا یُرْجَعُوْنَ ﴿۴۰﴾ ع وَ اذْكُرْ (ع ۲ ۲۵ ۵)

اور اس پر رہنے والوں کے وارث رہ جائیں گے اور ہماری ہی طرف (سب) لوٹائے جائیں گے ف۶۰ اور آپ (اس)

فِی الْكِتٰبِ اِبْرٰهِیْمَ ؕ اِنَّهٗ كَانَ صِدِّیْقًا نَّبِیًّا ﴿۴۱﴾

کتاب میں ابراہیم کا ذکر کیجیے ف۶۱ وہ بڑے راستی والے تھے نبی تھے ف۶۲ (وہ وقت یاد کرنے کے قابل ہے)

اِذْ قَالَ لِاَبِيْهِ يٰۤاَبَتِ لِمَ تَعْبُدُ مَا لَا يَسْمَعُ وَ لَا يُبْصِرُ

جب انہوں نے اپنے باپ سے کہا تھا کہ اے میرے باپ آپ کیوں ایسی چیز کی پرستش کرتے ہیں جو نہ سنے نہ دیکھے

وَ لَا يُغْنِيْ عَنْكَ شَيْـًٔا ﴿٤٢﴾ يٰۤاَبَتِ اِنِّيْ قَدْ جَآءَنِيْ

اور نہ آپ کے کچھ بھی کام آ سکے و۶۳ اے میرے باپ میرے پاس وہ علم

مِنَ الْعِلْمِ مَا لَمْ يَاْتِكَ فَاتَّبِعْنِيْۤ اَهْدِكَ صِرَاطًا

آ چکا ہے جو آپ کے پاس نہیں آیا سو آپ میری پیروی کیجیے میں آپ کو سیدھا راستہ

سَوِيًّا ﴿٤٣﴾ يٰۤاَبَتِ لَا تَعْبُدِ الشَّيْطٰنَ ؕ اِنَّ الشَّيْطٰنَ

بتا دوں گا و۶۴ اے میرے باپ آپ شیطان کی پرستش نہ کیجیے شیطان بے شک

كَانَ لِلرَّحْمٰنِ عَصِيًّا ﴿٤٤﴾ يٰۤاَبَتِ اِنِّيْۤ اَخَافُ اَنْ

خدائے رحمٰن کا نافرمان ہے و۶۵ اے میرے باپ میں اندیشہ کرتا ہوں کہ

يَّمَسَّكَ عَذَابٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ فَتَكُوْنَ لِلشَّيْطٰنِ

آپ پر خدائے رحمٰن کی طرف سے عذاب آ پڑے تو آپ شیطان کے ساتھی

وَلِيًّا ﴿٤٥﴾ قَالَ اَرَاغِبٌ اَنْتَ عَنْ اٰلِهَتِيْ يٰۤاِبْرٰهِيْمُ ۚ

بن جائیں و۶۶ (آزر نے) کہا تو کیا اے ابراہیم تم میرے معبودوں سے پھرے ہوئے

لَئِنْ لَّمْ تَنْتَهِ لَاَرْجُمَنَّكَ وَ اهْجُرْنِيْ مَلِيًّا ﴿٤٦﴾ قَالَ

ہو؟ اگر تم باز نہ آئے تو میں تمہیں سنگسار کر ڈالوں گا و۶۷ اور مجھے تو ایک مدت کے لئے چھوڑ ہی دو و۶۸ (ابراہیم) بولے

سَلٰمٌ عَلَيْكَ ۚ سَاَسْتَغْفِرُ لَكَ رَبِّيْ ؕ اِنَّهٗ كَانَ بِيْ

آپ میرا اسلام لیں و۶۹ اب میں آپ کے لئے اپنے پروردگار سے مغفرت کی درخواست کروں گا و۷۰ بے شک وہ مجھ

حَفِيًّا ﴿٤٧﴾ وَ اَعْتَزِلُكُمْ وَمَا تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

پر بہت مہربان ہے، و۷۱ اور میں کنارہ کرتا ہوں تم لوگوں سے اور ان سے بھی جنہیں تم لوگ خدا کے سوا پکارتے ہو و۷۲



کے لئے ہے۔ جیء من لتاکید النفی (مدارک) مَا كَانَ لِلّٰهِ۔ یہ اسی طرح کا فقرہ ہے۔ جیسے دوسری جگہ قرآن میں ہے۔ ما کان الله ان یظلم۔ اے لا یلیق ذلک بحکمتہ و کمال الهیتہ (کبیر) و۵۴ (ایسے قوت واقتدار مطلق رکھنے والے کو اولاد کی حاجت کیا، اور ایسے کمال والے کے لئے اولاد کا ثابت کرنا عقلاً کمال کا نہیں نقص کا اثبات کرنا ہے) كُنْ فَيَكُوْنُ پر حاشیہ پہلے گزر چکا۔ لَهٗ یعنی اسی امر سے، جو اپنے وقوع میں آنے سے پیشتر ہی علم الٰہی میں موجود رہتا ہے۔ و۵۵ اِنَّ اللّٰهَ الخ یہ رسول اللہ ﷺ کو حکم مل رہا ہے کہ آپ اپنی طرف سے کہہ دیجئے۔ التقدیر فقل یا محمد ان الله ربی وربکم الخ (کبیر) هٰذَا۔ مراد ان امور سے ہے، جن کا ذکر ابھی اوپر آ چکا ہے۔ یعنی حق تعالیٰ کی توحید اور شرک سے تبری کامل۔ اے ما ذکر من التوحید (روح) و۵۶ یہاں اختلاف سے مراد وہ اختلاف نہیں، جو حضرت مسیح علیہ السلام کے باب میں اہل حق اور اہل باطل کے درمیان ہے بلکہ وہ اختلاف مراد ہے جو خود اہل باطل یا غالی مسیحیوں ہی کے مختلف فرقوں کے درمیان ہے، جن کے جھگڑوں سے تاریخ کلیسا بھری پڑی ہے۔ اَلْاَحْزَابُ۔ مراد وہ فرقے ہیں جو حضرت مسیح علیہ السلام کے باب میں مسیحیوں کے درمیان، بہت بڑی تعداد میں پیدا ہو چکے ہیں۔ اور یہود کے فرقے ان پر مستزاد۔ و۵۷ يَوْمٍ عَظِيْمٍ سے مراد ظاہر ہے کہ روز قیامت ہے، جو باعتبار امتداد بھی بہت بڑا ہوگا اور بہ اعتبار اشتداد بھی۔ مَّشْهَدِ سے مراد نفس شہود بھی ہوسکتا ہے اور مکان شہود بھی اور زمان شہود بھی۔ یحتمل ان یکون المراد من المشهد نفس شهود هم و هو الحساب والجزاء فی القیامة او مکان الشهود فیه اووقت الشهود (کبیر) اَلَّذِيْنَ كَفَرُوْا۔ کا اطلاق ہر کافر گروہ کے لیے عام ہے، لیکن یہاں اشارۂ خاص انہیں قوموں کی جانب ہے جو حضرت عیسیٰ سے متعلق گمراہ ہوئی ہیں۔ یہود ونصاریٰ مع اپنے تمام ذیلی وضمنی فرقوں کے۔ اے تحزبوا فی عیسیٰ (ابن عباس رضی اللہ عنہما) و۵۸ یعنی حشر میں تو انکشاف حقائق ان کافروں کو بھی کامل ہو کر رہے گا، لیکن آج دنیا میں تو یہ سرتاسر ظلمت ضلالت میں غرق ہیں۔ اَسْمِعْ بِهِمْ وَ اَبْصِرْ۔ محاورہ میں کمال تعجب کے موقع پر آتا ہے۔ یعنی آج تو یوں اندھے بہرے ہیں، کل قیامت میں سب کمال حیرت سے دیکھیں گے کہ آنکھیں خوب روشن اور کان خوب تیز ہو گئے ہیں! الجمهور علی ان لفظه امر و معناه التعجب (مدارک) و۵۹ (اور چونکہ حقائق ایمانی پر پوری توجہ بھی کبھی صرف نہیں کرتے، اس لیے ان کی یہ غفلت یا بے پروائی بھی اختیاری ہی ہے، اور یہ اس میں معذور ذرا بھی نہیں) يَوْمَ الْحَسْرَةِ۔ حسرتیں تو کافروں کے نصیب ہی میں ہیں، یوم حشر میں ان حسرتوں کا شمار وعدد، اور کیفیت وکمیت کے ہر اعتبار سے شدید ترین وقوی ترین ہونا ظاہر ہی ہے۔ اِذْ قُضِيَ الْاَمْرُ۔ یعنی جنت ودوزخ دونوں ہی کا فیصلہ کر دیا جائے گا۔ اور اہل جنت واہل جہنم دونوں کو خلود کا حکم سنا کر موت کو ان کے سامنے ذبح کر دیا جائے گا۔ حدیث میں یہی تفسیر آئی ہے۔ (بخاری۔ کتاب التفسیر) و۶۰ ذات حق جس طرح سب کا مبدء ہے، سب کا مرجع بھی ہے، یہ نہیں کہ مخلوق میں سے کسی ایک کی بھی واپسی کسی اور کی جانب ہو۔ نَرِثُ الْاَرْضَ۔ یعنی جب زمین کی ساری جاندار مخلوق فنا ہو جائے گی تو بس ہم ہی اس کے وارث یا مالک رہ جائیں گے۔ صدیق صیغۂ مبالغہ ہے صدق کا۔ اصطلاح میں بعد نبی کے سب سے اونچا مرتبہ اسی کا ہے۔ اور لفظی معنی ہیں "بہت بڑے سچے" اے ملازم الصدق لم یکذب قط (روح) توریت میں دو مرتبہ کذب کو حضرت ابراہیم خلیل سے منسوب کیا ہے۔ (پیدائش ۱۲: ۱۳ اور ۲۰: ۲) لفظ صدیق لانے سے ممکن ہے اس کی بھی تردید مدنظر ہو۔ و۶۱ (اے ہمارے پیغمبر) یعنی آپ اس کتاب سے ابراہیم علیہ السلام کا تذکرہ پڑھ کر اپنی قوم کو سنائیے۔ ورنہ کتاب میں ذکر کرنے والا تو ظاہر ہے کہ خود حق تعالیٰ ہی ہے۔ والمراد اتل علیهم نبا ابراهیم و ذاکره و مورده فی التنزیل هو الله تعالیٰ (بحر) اے اتل علی الناس قصته (روح) حضرت ابراہیم علیہ السلام (۲۱۶۰ تا ۱۹۸۵ ق۔م) پر حاشیہ سورۂ بقرہ (پ ۱) رکوع ۱۵ میں گزر چکا۔ و۶۲ صدیق، صدوق کا صیغۂ مبالغہ ہے اور لفظی معنی بہت بڑے سچے کے ہیں۔ اصطلاح میں ولی کامل کے مرادف ہے، اور بعد نبی کے سب سے اونچا مرتبہ صدیق ہی کا ہوتا ہے۔ الصدیقون هم قوم و دین الانبیاء فی الفضیلة (راغب) الصدیق من کثر منه الصدق و قیل بل یقال لمن لا یکذب قط (راغب) هو الذی یکون عادته الصدق (کبیر) المراد فرط صدقه و کثرة ما صدق به من غیوب الله (مدارک) الصدیق الکثیر الصدق القائم علیه (معالم) و۶۳ (عقل سے سوچئے تو بت پرستی کی لاحاصلی آپ پر بالکل روشن ہو جائے) لِمَ تَعْبُدُ الخ ظاہر ہے کہ مراد بتوں اور مورتیوں کی پرستش سے ہے۔ عراق قدیم یا کلدانیہ کا شرک، بدترین قسم کا شرک تھا۔ دیوی دیوتاؤں کے نام ۵ ہزار کی تعداد میں اب تک کتبوں میں مل چکے ہیں۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ مَا لَا يَسْمَعُ...... شَيْـًٔا۔ مطلب یہ کہ جو ہستی واجب الوجود نہیں، وہ لائق عبادت تو کسی حال میں بھی نہیں۔ چہ جائیکہ ایسی ہستیاں جو سماعت، بصارت وغیرہ سے بھی عاری ہوں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنے طریق دعوت وتبلیغ میں حسن خلق وادب کو ملحوظ رکھا تا کہ مخاطب فساد ومکابرہ پر آمادہ نہ ہو جائے۔ و۶۴ (جو توحید، ایمان اور نجات کا راستہ ہے) الْعِلْمِ۔ یعنی علم بالوحی جس میں غلطی کا احتمال ہی نہیں۔ فقہاء نے یہاں سے مسائل ذیل کا استنباط کیا ہے:۔ (۱) بے علموں پر علماء کی اتباع واقتداء لازم ہے۔ (۲) باپ کو بیٹے سے استفادہ وتلمذ جائز ہے۔ (۳) فضل نسب فضل علم وکمال کا ہم سطح نہیں۔ و۶۵ شیطان کے کہے میں آ کر بت پرستی اور شرک میں مبتلا ہو جانا خود شیطان پرستی ہے۔ اے لا تطعه فی عبادتک هذه الاصنام فانه هو الداعی الی ذلک والراضی به (ابن کثیر) المراد الطاعة لانهم ما کانوا یعبدون الشیطان فوجب حمله علی الطاعة (کبیر) لِلرَّحْمٰنِ عَصِيًّا۔ صفت رحمانیت کو نمایاں کرنے سے مقصود مخاطب کو اور زیادہ غیرت دلانا ہے کہ شیطان کی یہ کفر اور

ناسپاسی بھی کیسے مالک کے مقابلہ میں ہے؟ ایسے کہ جو سرتاسر رحمت ہے۔ یٰۤاَبَتِ۔ یا ابت کی تکرار بار بار کرنا اور اسی طرح آیت ماقبل میں ہدایت کا انتساب بجائے حق تعالیٰ کے اپنی جانب کرنا یہ سب اس لیے ہے کہ مخاطب کو بجائے وحشت کے انس پیدا ہو۔ ف۶۶ (دوزخ اور عذاب آخرت میں) عَذَابٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ۔ یہاں یہ جتلا دیا کہ گو وہ رحمن ہے مگر سزا دینے میں اس کو مانع نہ عدم قدرت ہو سکتی ہے نہ عدم ارادہ۔ ف۶۷ سنگساری کی سزا قدیم قوموں میں عام تھی۔ اور کلدانیہ کے قانون میں تو لڑکا عمر بھر باپ کا غلام ہی سمجھا جاتا تھا۔ باپ کی زندگی بھر اسے خود مختاری کسی طرح کی حاصل ہی نہیں ہوتی تھی۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ۔ لَىِٕنْ لَّمْ تَنْتَهِ۔ یعنی اگر اپنے اس انوکھے عقیدہ اور تعلیم سے باز نہ آئے۔ ف۶۸ یعنی میرا سامنا کرنا تو بہرحال چھوڑ ہی دو۔ مَلِیًّا۔ ملی کے معنی زمانہ طویل کے ہیں، اور یہی یہاں بھی اکابر سے منقول ہیں۔ قیل للمدة الطویلة (راغب) زماناً طویلًا (ابن جریر۔ عن الحسن) حینًا طویلًا و دهرًا (ابن جریر) روی عن الحسن و مجاهد و سعید بن جبیر والسدی قالوا دهرًا طویلًا (جصاص) ف۶۹ (اور میری اور آپ کی راہیں آج سے جدا ہیں) حضرت نے جب دیکھا کہ تبلیغ و نصیحت کا اثر الٹا ہو رہا ہے تو کہا، بہتر ہے میرا آخری سلام قبول ہو۔ میں اب رخصت ہوتا ہوں۔ یہ سلام وداع اور رخصتی کا ہے کہ میری راہ الگ ہے، آپ کی راہ الگ۔ اس سے اس فقہی مسئلہ کو کہ کافر کو سلام جائز ہے یا نہیں، نفیاً یا اثباتاً کوئی تعلق ہی نہیں۔ توادع و متارکة (کبیر) قال الجمهور هذا بمعنی المسالمة لا بمعنی التحیة (بحر) هذا السلام للمتارکة بقرینة المقام فلامس بمسئلة السلام علی الکافر جوازًا و منعًا بهذا المقام (تھانوی علیہ الرحمہ) لیکن بعض نے یہ بھی کہا ہے کہ یہ سلام رفق و آشتی و مسالمت کا ہے اور اس میں اس کی تعلیم ہے کہ سفیہ کو حلیم کی زبان سے ایسا ہی جواب ملنا چاہیے اور اس میں حق ابوت کا احترام بھی ہے۔ قیل سلام بر ولطف و هو جواب الحلیم للسفیه (معالم) یعنی اما انا فلاانیالک منی مکروه ولا اذیٰ و ذلک محرمة الابوة (ابن کثیر) مقابلة للسیئة بالحسنة ای لا اصیبک بمکروه (بیضاوی) ف۷۰ (اس طرح کہ آپ کو جیتے جی ہدایت نصیب ہو جائے کہ اسی پر مغفرت مرتب ہوتی ہے) معناه سأسال الله تعالیٰ لک توبة تنال بها المغفرة (معالم) انما استغفر لابیه لانه کان یرجوا منه الایمان (کبیر) مرشد تھانوی علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ یہ سند ہے کافر کے لیے دعائے ہدایت کے جواز کی۔ ف۷۱ (اس لیے مجھے امید ہے کہ وہ میری دعا قبول بھی کرے گا، بشرطیکہ وہ کسی حکمت تکوینی کے معارض نہ ہوئی) ف۷۲ یعنی قلباً و اعتقاداً تو میں پہلے ہی سے علیحدہ تھا۔ اب سکونت بھی یہاں کی چھوڑے دیتا ہوں ـــ چنانچہ اس کے بعد آپ ملک شام کو ہجرت فرما گئے تو ان کے مخاطبین اول، مشرکین عرب کے لیے اس قصہ ابراہیمی میں خصوصیت کے ساتھ سبق ہدایت موجود ہے۔ وہ بھی نسل ابراہیمی سے تھے اور اپنے کو پیرو بھی انہیں کے دین کا ظاہر کرتے تھے۔ وَاَعْتَزِلُكُمْ۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ اس میں معاند سے یکسو ہو جانے کی تعلیم ہے۔ ف۷۳ (بہ خلاف مشرکوں کے، جو اپنے معبودوں کو پکار کر محروم ہی رہتے ہیں) حضرت ابراہیم علیہ السلام پیمبر ہیں، اور پیمبر بھی کیسے جلیل القدر۔ اللہ کے خلیل۔ اس پر بھی دعویٰ کے ساتھ یہ نہیں کہتے کہ میری دعا قبول ہی ہو جائے گی۔ بلکہ عبدیت کی پوری شان تواضع کے ساتھ اس کی صرف امید ظاہر کرتے ہیں۔ ف۷۴ یعنی جب آپ اپنے شہر حران (ملک کلدانیہ) سے ہجرت کر کے ملک شام میں آ بسے، تو اس ترک وطن و اہل وطن سے آپ دنیوی و مادی اعتبار سے بھی گھاٹے میں نہ رہے۔ دوسرا وطن آپ کو مل گیا۔ صاحب اولاد آپ ہوئے، اولاد در اولاد تک پیمبر ہوئی، ساری خوشیاں اپنی آنکھوں سے دیکھ لیں آپ کی اس ہجرت اور ترک وطن کا ذکر توریت موجودہ میں ان الفاظ میں ہے:۔ "اور خداوند نے ابرام کو کہا تھا کہ تو اپنے ملک اور اپنے قرابتیوں کے درمیان سے اور اپنے باپ کے گھر سے اس ملک میں جو میں تجھے دکھاؤں گا نکل چل، اور میں تجھے ایک بڑی قوم بناؤں گا۔ اور تجھ کو مبارک اور تیرا نام بڑا کروں گا۔ اور تو ایک برکت ہوگا"۔ (پیدائش ۱۲: ۱ و ۲) "سو وہ ملک کنعان میں آئے ...... اور ابرام رفتہ رفتہ دکھن کی طرف گیا" (پیدائش۔ ۱۲: ۹) اِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ۔ اسحٰق بہ طور بیٹے کے اور یعقوب بہ طور پوتے کے۔ دونوں کی پیدائش حضرت ابراہیم علیہ السلام کی زندگی ہی میں ہوئی۔ ف۷۵ (اور انہیں ہر طرح کی دنیوی نعمتوں اور روحانی کمالات سے سرفراز کیا) حضرت ابراہیم، حضرت اسحٰق، حضرت یعقوب علیہم السلام، ایک طرف انبیاء مرسلین اور خاصان خدا میں سے تھے اور دوسری طرف ہر طرح کی دنیوی نعمتوں مثلاً قبیلہ کی سرداری، کثرت اولاد وغیرہ سے بھی بہرہ ور تھے۔ قال الکلبی المال والولد و هو قول الاکثرین (معالم) ف۷۶ (آئندہ نسلوں میں) چنانچہ آج تک ان تینوں کا نام دنیا کی تین بڑی قومیں مسلمان، مسیحی، یہودی، تعظیم تکریم و عقیدت ہی کے ساتھ لیتے ہیں اور ان حضرات کے حق میں جَعَلْنَا لَهُمْ لِسَانَ صِدْقٍ عَلِيًّا کی تفسیر اس سے بڑھ کر روشن اور جلی اور کیا ہوگی، کہ مسلمان کی کوئی نماز تک مکمل نہیں ہو پاتی جب تک ابراہیم اور آل ابراہیم علیہ السلام کا نام لے کر ان پر درود و سلام نہ بھیج لیا جائے۔ ف۷۷ یعنی آپ لوگوں کو اس کتاب میں سے پڑھ کر سنایئے ورنہ ذکر کرنے والا تو حقیقۃً اللہ تعالیٰ ہی ہے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۶۱۔ مُوْسٰی پر حاشیے سورۂ بقرہ پارۂ اول میں گزر چکے۔ ف۷۸ رسول اور نبی کی تفسیر میں اقوال متعدد ہیں۔ تتبع آیات مختلفہ سے جو بات احقر کے نزدیک محقق ہوئی ہے وہ یہ ہے کہ ان دونوں کے مفہوم میں عموم و خصوص من وجہ ہے۔ رسول شریعت جدیدہ۔ خواہ وہ شریعت اس رسول کے اعتبار سے بھی جدید ہو جیسے توریت وغیرہ یا صرف مرسل الیہم کے اعتبار سے جدید ہو جیسے اسمٰعیل علیہ السلام کی شریعت۔ وہی شریعت ابراہیمیہ تھی۔ لیکن قوم جرہم کو اس کا علم حضرت اسمٰعیل علیہ السلام ہی سے حاصل ہوا۔ اور خواہ



وَاَدْعُوْا رَبِّيْ ۖ عَسٰۤى اَلَّاۤ اَكُوْنَ بِدُعَآءِ رَبِّيْ

اور میں تو اپنے پروردگار ہی کو پکاروں گا یقین ہے کہ میں اپنے پروردگار کو پکار کر محروم

شَقِيًّا ﴿۴۸﴾ فَلَمَّا اعْتَزَلَهُمْ وَمَا يَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ

نہ رہوں گا ف۷۳ پھر جب وہ کنارہ کش ہو گئے ان لوگوں سے اور ان سے بھی جن کی وہ لوگ اللہ کے سوا عبادت

اللّٰهِ ۙ وَهَبْنَا لَهٗۤ اِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ ؕ وَكُلًّا جَعَلْنَا

کرتے تھے تو ہم نے انہیں اسحٰق اور یعقوب کو عطا کیا ف۷۴ اور ہم نے ہر ایک کو

نَبِيًّا ﴿۴۹﴾ وَوَهَبْنَا لَهُمْ مِّنْ رَّحْمَتِنَا وَجَعَلْنَا لَهُمْ

نبی بنایا اور ہم نے ان سب کو اپنی رحمت عطا کی ف۷۵ اور ہم نے ان سب کا

لِسَانَ صِدْقٍ عَلِيًّا ﴿۵۰﴾ وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ مُوْسٰۤى ۫

نام نیک اور بلند کیا ف۷۶ اور آپ (اس) کتاب میں موسیٰ کا (بھی) ذکر کیجیے ف۷۷

اِنَّهٗ كَانَ مُخْلَصًا وَّكَانَ رَسُوْلًا نَّبِيًّا ﴿۵۱﴾ وَنَادَيْنٰهُ

بیشک وہ (اللہ کے) خاص کیے ہوئے (بندے) تھے اور وہ رسول تھے۔ نبی تھے۔ ف۷۸ اور ہم نے انہیں طور کی

مِنْ جَانِبِ الطُّوْرِ الْاَيْمَنِ وَقَرَّبْنٰهُ نَجِيًّا ﴿۵۲﴾ وَوَهَبْنَا

داہنی جانب سے آواز دی اور ہم نے ان کو مقرب بنایا راز کی گفتگو کے لیے ف۷۹ اور ہم نے اپنی

لَهٗ مِنْ رَّحْمَتِنَاۤ اَخَاهُ هٰرُوْنَ نَبِيًّا ﴿۵۳﴾ وَاذْكُرْ فِي

رحمت سے انہیں ان کے بھائی ہارون کو نبی کی حیثیت سے عطا کیا ف۸۰ اور آپ (اس) کتاب میں

الْكِتٰبِ اِسْمٰعِيْلَ ۫ اِنَّهٗ كَانَ صَادِقَ الْوَعْدِ وَكَانَ

اسمٰعیل کا (بھی) ذکر کیجیے ف۸۱ بے شک وہ وعدہ کے (بڑے ہی) سچے تھے اور

رَسُوْلًا نَّبِيًّا ﴿۵۴﴾ وَكَانَ يَاْمُرُ اَهْلَهٗ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ ۠

رسول تھے، نبی تھے ف۸۲ اور وہ اپنے والوں گھر کو نماز اور زکوٰۃ کا حکم دیتے رہتے تھے

وَ كَانَ عِنْدَ رَبِّهٖ مَرْضِيًّا ﴿٥٥﴾ وَاذْكُرْ فِي الْكِتٰبِ

اور وہ اپنے پروردگار کے نزدیک پسندیدہ تھے ف۸۳ آپ (اس) کتاب میں اور ادریس کا بھی

اِدْرِيْسَ ۫ اِنَّهٗ كَانَ صِدِّيْقًا نَّبِيًّا ﴿٥٦﴾ وَّرَفَعْنٰهُ

ذکر کیجیے بے شک وہ بڑی راستی والے تھے نبی تھے ف۸۴ اور ہم نے انہیں

مَكَانًا عَلِيًّا ﴿٥٧﴾ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ

بلند مرتبہ تک پہنچایا ف۸۵ یہ وہ لوگ ہیں کہ ان پر اللہ نے انعام فرمایا ہے منجملہ

النَّبِيّٖنَ مِنْ ذُرِّيَّةِ اٰدَمَ ۗ وَ مِمَّنْ حَمَلْنَا مَعَ نُوْحٍ ۫

(دیگر) انبیاء کے (جو) نسل آدم سے (تھے) ف۸۶ اور بعض ان کی (نسل) سے تھے جنہیں ہم نے نوح کے ساتھ (کشتی میں)

وَّمِنْ ذُرِّيَّةِ اِبْرٰهِيْمَ وَ اِسْرَآءِيْلَ ۫ وَمِمَّنْ هَدَيْنَا

سوار کیا تھا اور بعض ابراہیم ف۸۷ و یعقوب کی نسل میں سے ہیں۔ اور (یہ سب) ان لوگوں میں سے تھے جن کو ہم نے

وَاجْتَبَيْنَا ؕ اِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِمْ اٰيٰتُ الرَّحْمٰنِ خَرُّوْا

ہدایت دی اور ہم نے ان کو مقبول بنایا اور جب ان کے سامنے خدائے رحمٰن کی آیتیں پڑھی جاتی تھیں

سُجَّدًا وَّبُكِيًّا ﴿٥٨﴾ فَخَلَفَ مِنْۢ بَعْدِهِمْ خَلْفٌ اَضَاعُوا

السجدۃ

تو (زمین پر) گر پڑتے تھے سجدہ کرتے ہوئے اور روتے ہوئے ف۸۸ پھر ان کے بعد (بعض ایسے) ناخلف جانشین ہوئے

الصَّلٰوةَ وَاتَّبَعُوا الشَّهَوٰتِ فَسَوْفَ يَلْقَوْنَ غَيًّا ﴿٥٩﴾

جنہوں نے نماز کو برباد کیا اور خواہشات کی پیروی کی سو وہ عنقریب خرابی سے دو چار ہوں گے ف۸۹

اِلَّا مَنْ تَابَ وَاٰمَنَ وَ عَمِلَ صَالِحًا فَاُولٰٓئِكَ

البتہ جس نے توبہ کر لی اور ایمان لے آیا اور نیک کام کرنے لگا سو یہ لوگ

يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ وَ لَا يُظْلَمُوْنَ شَيْــًٔا ﴿٦٠﴾ جَنّٰتِ

جنت میں داخل ہوں گے ف۹۰ اور ان کا ذرا نقصان نہ کیا جائے گا ف۹۱ وہ (جنت)



وہ رسول نبی ہو یا نہ ہو جیسے ملائکہ کہ ان پر رسل کا اطلاق کیا گیا ہے اور وہ انبیاء نہیں ہیں، یا جیسے انبیاء کے فرستادے اصحاب جیسا سورۂ یٰسین میں ہے اِذْ جَآءَهَا الْمُرْسَلُوْنَ اور نبی وہ ہے جو صاحب وحی ہو خواہ شریعت جدیدہ کی تبلیغ کرے یا شریعت قدیمہ کی۔ جیسے اکثر انبیاء بنی اسرائیل کہ شریعت موسویہ کی تبلیغ کرتے تھے۔ یعنی من وجہ وہ عام ہے، من وجہ یہ عام ہے۔ پس جن آیتوں میں دونوں مجتمع ہیں اس میں تو کوئی اشکال نہیں کہ خاص و عام کا جمع ہونا صحیح ہے اور جس موقع پر دونوں میں تقابل ہوا ہے جیسے مَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَّسُوْلٍ وَّلَا نَبِيٍّ الخ چونکہ عام و خاص مقابل نہیں ہوتے اس لیے اس نبی کو عام نہ لیں گے بلکہ خاص کرلیں گے مبلغ شریعت سابقہ کے ساتھ۔ پس معنی یہ ہوں گے مَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ صاحب شرع جدید ولا صاحب غیر شرع جدید۔ لیکن چونکہ اب متبادر لفظ رسول سے صاحب نبوت ہوتا ہے اس لیے غیر نبی پر اطلاق اس کا بہ وجہ ابہام کے درست نہیں جیسے اس وقت بعض اہل زیغ اپنے لیے وحی اور رسالت بلکہ نبوت کے اطلاق کو جائز رکھتے ہیں اور تفسیر بھی ان الفاظ کی بدل ڈالی ہے۔ نعوذ باللہ“ (تھانوی علیہ الرحمۃ) مُخْلَصًا۔ مخلص وہ ہے جسے اللہ نے اپنا خاص کرلیا، اور اعتقاد و عمل کی ہر طرح کی غلطی سے محفوظ کرلیا ہو۔ ای معصومًا من الکفر والشرک والفواحش (ابن عباس رضی اللہ عنہما) حقیقۃ الاخلاص البشری عن کل ما دون اللہ تعالٰی (راغب) ف۷۹ یہ گفتگو راز کی یا سرگوشی کی اس معنی میں تھی کہ اس مکالمت کے وقت اس کے سننے میں کوئی اور شریک نہ تھا۔ الطُّوْرِ۔ طور پر حاشیہ سورۂ بقرہ پارۂ اول میں گزر چکا۔ مِنْ جَانِبِ الطُّوْرِ الْاَيْمَنِ۔ داہنے جانب سے مراد حضرت موسیٰ کی داہنی جانب ہے۔ والمراد بہ یمین موسٰی علیہ السلام (روح) ف۸۰ یعنی حضرت ہارون علیہ السلام کو، جو عمر میں بڑے تھے، حضرت موسیٰ علیہ السلام کی اعانت و تقویت کے لیے ان کے منصب نبوت میں شریک کر دینا سرتاسر ہمارا فضل و کرم ہی تھا۔ ف۸۱ یعنی اسمٰعیل علیہ السلام (۲۰۰۷ تا ۱۹۳۳ ق۔م) بن ابراہیم علیہ السلام جو اپنے والد ماجد کی چھوٹی بیوی صاحبہ حضرت ہاجرہ شہزادی مصر کے بطن سے تھے۔ مصر اس وقت مرکز تمدن تھا۔ وہاں کی شہزادی قدرۃً تہذیب و تمدن کے لوازم سے آراستہ تھیں۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ۔ ف۸۲ آپ قوم جرہم کی جانب نبی مرسل تھے۔ جو اصلاً و ابتداءً یمن کے باشندے تھے، مگر اب وادیٔ مکہ میں آباد ہو گئے تھے، اور خالص عرب تھے۔ صَادِقَ الْوَعْدِ یعنی یہ صفت علاوہ دوسری صفات حسنہ کے آپ پر خصوصیت سے غالب تھی۔ رَسُوْلًا نَّبِيًّا۔ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۸۷۔ یہ خیال رہے کہ قرآن مجید نے حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کو رسول اور نبی دونوں یہاں کہا ہے۔ برخلاف اس کے حضرت اسحٰق علیہ السلام کے لیے صرف نبی کا لفظ آیا ہے۔ ف۸۳ یعنی آپ اللہ کے مقبول و برگزیدہ بندہ تھے، نہ کہ خدانخواستہ مردود و غیر مقبول، جیسا کہ یہود اور نصرانیوں نے گڑھ لیا ہے۔ اللہ کے ہاں پسندیدہ تو وہی ہو سکتا ہے، جو ادائے طاعات و عبادات میں درجہ کمال پر ہو۔ و ھو فی نھایۃ المدح لان المرضی عنداللہ ھو الفائز فی کل طاعاتہ باعلی الدرجات (کبیر) اَهْلَهٗ۔ آپ کی بیوی صاحبہ بھی مصر ہی کی ایک خاتون تھیں۔ توریت میں ہے:۔ ”اور وہ فاران کے بیابان میں رہا، اور اس کی ماں نے ملک مصر سے ایک عورت اس کے بیاہنے کو لی۔“ (پیدائش۔ ۲۱:۲۱) اہل سے مراد محض گھر والے بھی ہو سکتے ہیں۔ جیسا کہ امام رازی اور صاحب کشاف و صاحب بیضاوی نے لیا ہے۔ اور تمام امت بھی مراد ہو سکتی ہے، جیسا کہ صاحب معالم و صاحب جلالین کا خیال ہے۔ اور حسن بصری تابعی سے بھی منقول ہے۔۔۔ اگر گھر والے بھی مراد لیے جائیں تو معنی یہ ہوں گے کہ آپ نے تبلیغ شروع ہی انہیں لوگوں سے کی۔ قیل کان یبدا باھلہ فی الامر بالصلاح و العبادۃ لیجعلھم قدوۃ لمن سواھم (کبیر) يَاْمُرُ...... الزَّكٰوةِ۔ یہ وصف ایک پیمبر کے سلسلۂ فضائل میں بیان ہو رہا ہے اس سے ظاہر ہے کہ اپنے اعزہ، اقارب و احباب کو عبادات بدنی و مالی کی ترغیب دلاتے رہنا کتنی بڑی فضیلت کی چیز ہے۔ ف۸۴ صدیق کے لیے ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۶۰، ۶۲۔ اِدْرِيْسَ۔ اغلب یہ ہے کہ یہ وہی نبی ہیں، جن کا نام توریت میں حنوک آیا ہے، یہ قابیل کے فرزند اکبر تھے۔ (پیدائش۔ ۴:۱۷) یعنی حضرت آدم علیہ السلام کے پوتے۔ توریت سے ان کے مزید حالات یہ ملتے ہیں:۔ ”اور حنوک ۶۵ برس کا ہوا کہ اس سے متوسلح پیدا ہوا۔ اور متوسلح کی پیدائش کے بعد حنوک ۳۰۰ برس خدا کے ساتھ ساتھ چلتا تھا، اور اس سے بیٹے اور بیٹیاں پیدا ہوئیں اور حنوک کی ساری عمر ۳۶۵ برس کی ہوئی۔ اور حنوک خدا کے ساتھ ساتھ چلتا تھا (پیدائش ۵:۲۱۔ ۲۳) بعض مورخین نے ان کا زمانہ ۳۲۸۴ تا ۳۰۱۷ ق۔م۔ متعین کیا ہے واللہ اعلم۔ ف۸۵ (کمالات و مراتب روحانی کے لحاظ سے) یہودی و مسیحی عقیدہ کے لحاظ سے حضرت ادریس یا حنوک آسمان پر زندہ اٹھا لیے گئے ہیں۔ چنانچہ توریت میں ہے:۔ ”اور حنوک کی ساری عمر ۳۶۵ برس کی ہوئی اور حنوک خدا کے ساتھ ساتھ چلتا تھا اور غائب ہو گیا اس لیے کہ خدا نے اسے لے لیا۔“ (پیدائش ۵:۲۴) اور انجیل میں ہے:۔ ”ایمان سے حنوک اٹھا لیا گیا تاکہ موت کو نہ دیکھے اور چونکہ خدا نے اسے اٹھا لیا تھا، اس لیے اس کا پتہ نہ ملا“ (عبرانیون ۱۱:۵) قرآن مجید اس باب میں کوئی تصریح نہیں کرتا اور نہ کوئی حدیث صحیح ہی آپ کے رفع جسمانی کے باب میں وارد ہوئی ہے۔ بعض مفسرین نے اسرائیلیات سے اسی قصہ رفع جسمانی کو نقل کیا ہے۔ لیکن محققین کا قول یہی ہے کہ یہ رفعت اور مکان اور علو سب معنوی ہیں۔ ان سے مراد محض شرف نبوت اور تقرب عند اللہ ہے، جو ہر نبی کو حاصل ہے، جسمانی علو و رفعت اس سے ثابت نہیں ہوتا۔ اور روایت جو اس باب میں نقل ہوئی ہے، خود اس کے اندر کمزوری موجود ہے۔ المکان العلی الشرف النبوۃ و الزلفی عنداللہ (کشاف) یعنی شرف النبوۃ والزلفی عنداللہ (بیضاوی) ھذا من اخبار کعب الاحبار الاسرائیلیات و فی بعضہ

جَنّٰتِ عَدْنِ ِالَّتِیْ وَعَدَ الرَّحْمٰنُ عِبَادَهٗ بِالْغَیْبِ ؕ اِنَّهٗ

ہمیشہ رہنے کے باغ ہیں جن کا وعدہ غائبانہ خدائے رحمٰن نے اپنے بندوں سے کر رکھا ہے۔ بے شک اس کا وعدہ

كَانَ وَعْدُهٗ مَاْتِیًّا (٦١) لَا یَسْمَعُوْنَ فِیْهَا لَغْوًا اِلَّا

پورا ہو کر رہنے والا ہے و٩٢ اس (جنت) میں وہ کوئی فضول بات نہ سنیں گے۔ ہاں البتہ

سَلٰمًا ؕ وَ لَهُمْ رِزْقُهُمْ فِیْهَا بُكْرَةً وَّ عَشِیًّا (٦٢) تِلْكَ

سلام (کی آوازیں سنیں گے) اور انہیں اس میں ان کا کھانا صبح و شام (ملتا رہے گا) و٩٣ یہ

الْجَنَّةُ الَّتِیْ نُوْرِثُ مِنْ عِبَادِنَا مَنْ كَانَ تَقِیًّا (٦٣)

جنت ایسی ہے کہ ہم اپنے بندوں میں اس کا وارث اس کو بنا دیں گے جو (اللہ سے) ڈرنے والا ہو و٩٤

وَ مَا نَتَنَزَّلُ اِلَّا بِاَمْرِ رَبِّكَ ۚ لَهٗ مَا بَیْنَ اَیْدِیْنَا

اور ہم (یعنی فرشتے) نازل نہیں ہوتے بجز آپ کے پروردگار کے حکم کے و٩٥ اسی کی (ملک) ہے جو کچھ ہمارے آگے

وَ مَا خَلْفَنَا وَمَا بَیْنَ ذٰلِكَ ۚ وَ مَا كَانَ رَبُّكَ نَسِیًّا (٦٤) ۚ

ہے اور جو کچھ ہمارے پیچھے ہے اور جو کچھ اس کے درمیان ہے اور آپ کا پروردگار بھولنے والا نہیں و٩٦

رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَ مَا بَیْنَهُمَا فَاعْبُدْهُ

وہ پروردگار آسمانوں کا اور زمین کا ہے اور اس سب کا جو دونوں کے درمیان ہے سو تو

وَ اصْطَبِرْ لِعِبَادَتِهٖ ؕ هَلْ تَعْلَمُ لَهٗ سَمِیًّا (٦٥) ع وَ یَقُوْلُ

اس کی عبادت کیا کر اور اس کی عبادت پر قائم رہ و٩٧ بھلا تو کسی کو اس کا ہم صفت جانتا ہے؟ و٩٨ اور انسان

الْاِنْسَانُ ءَاِذَا مَا مِتُّ لَسَوْفَ اُخْرَجُ حَیًّا (٦٦) اَوَلَا

کہتا ہے کہ کیا جب میں مر جاؤں گا تو بھلا پھر زندہ کر کے نکالا جاؤں گا؟ و٩٩ کیا

یَذْكُرُ الْاِنْسَانُ اَنَّا خَلَقْنٰهُ مِنْ قَبْلُ وَلَمْ یَكُ

انسان کو یہ یاد نہیں کہ ہم ہی اس کو اس سے قبل خلق کر چکے ہیں درآنحالیکہ وہ

ع ١٥ ٤



نکارۃ واللہ اعلم (ابن کثیر) و ھذا الرفع لاقتضائہ علو الشان و رفعۃ القدر (روح) رفعت اور مکان اور علو سب معنوی ہیں اور جو قصہ علو حسی کا مشہور ہے اگر وہ صحیح بھی ہو تب بھی تفسیر کا موقوف علیہ بنانے کی ضرورت نہیں" (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ای رفعنا قدرہ و شرفناہ بالمناجاۃ (کبیر) و٨٦ یعنی یہ سب کے سب آدمی ہی تھے۔ کوئی ان میں سے فوق البشر یا اولاد آدم سے باہر نہ تھا۔ نہ کوئی جن تھا، نہ فرشتہ، نہ کوئی دیوی دیوتا۔ اُولٰٓئِكَ۔ یعنی یہ سارے لوگ جن کا ذکر زکریا علیہ السلام سے لے کر ادریس علیہ السلام تک اب تک اس سورۃ میں آ چکا ہے۔ و٨٧ مثلاً حضرت زکریا اور حضرت یحییٰ اور حضرت عیسیٰ اور حضرت موسیٰ کہ یہ حضرت ابراہیم اور حضرت اسمٰعیل علیہم السلام دونوں کی اولاد میں تھے اور حضرت اسحٰق اور حضرت اسمٰعیل علیہما السلام اور خود حضرت اسرائیل علیہ السلام کہ تنہا حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اولاد میں تھے۔ و٨٨ (اپنی اطاعت و عبودیت کے اظہار کے لیے) اللہ کے ہاں مقبولیت، کمال عبدیت عبودیت سے الگ نہیں، اسی کا دوسرا نام ہے۔ آیت میں انبیاء کے دو قسم کے اوصاف بیان ہوئے ایک ان کا مقبول و صاحب کمال ہونا، دوسرا ان کا خشوع و خشیت با کمال عبدیت۔ و٨٩ (آخرت میں) خَلْفٌ (بہ سکون لام) کے معنی ہیں بری اولاد، جسے ہمارے محاورہ میں ناخلف بھی کہتے ہیں یعبر عن الردی بخلف (راغب) یقال فی عقب الخیر خلف بالفتح و قیل فی عقب السوء خلف بالسکون (کشاف) اَضَاعُوا الصَّلٰوةَ۔ اضاعت عام ہے، خواہ اعتقادی بھی ہو، خواہ محض عملی۔ الشَّهَوٰتِ۔ خواہشوں سے نفسانی ناجائز خواہشیں مراد ہیں ضروری طاعتوں سے غافل کرنے والی۔ غَیًّا۔ غی ہر بڑی خرابی پر محیط اور حاوی ہے۔ کل شر عند العرب غیٌّ (کشاف) الغیّ عند العرب کل شر (بحر) و٩٠ (بے غل و غش۔ بغیر اس خرابی سے دوچار ہوئے) مَنْ تَابَ۔ یعنی کفر و معصیت سے توبہ کرے۔ و٩١ یعنی یہ نہ ہوگا کہ ان کا کوئی عمل لکھنے سے رہ جائے، یا ان کے توبہ و اصلاح کے بعد ان کے کفر سابق کے جرم ان پر برابر عائد ہوتے رہیں۔ و٩٢ آیت میں خاص طور پر قابل لحاظ لفظ بِالْغَیْبِ ہے۔ ان صالحین و مومنین نے حق تعالیٰ کی آواز کو براہ راست تو سنا ہے نہیں، ان تک وعدۂ الٰہی صرف واسطہ در واسطہ، فرشتوں اور پیمبروں کی دوہری منزلیں طے کرتا ہوا پہنچا ہے۔ وہ اسی پر اعتماد کامل کیے ہوئے ہیں۔ اور یہ اعتقاد و ایمان کا درجہ اعلیٰ ہے۔ جنت اور نعمائے جنت سب اسی ایمان بالغیب کا صلہ ہیں۔ عَدْنٍ۔ عدن کے معنی اقامۃ کے ہیں۔ بہشت کا اصلی وصف یہ ہوگا کہ وہ فانی نہیں، باقی اور قائم رہنے والا باغ ہے، جس کا دنیا کے فانی باغوں سے کوئی مقابلہ ہی نہیں۔ و٩٣ یعنی برابر اور علی الدوام۔ لَا یَسْمَعُوْنَ فِیْهَا لَغْوًا اِلَّا سَلٰمًا اہل جنت کے کانوں میں کوئی بات بے تکی یا لغو پڑنے ہی نہ پائے گی۔ جتنی آوازیں بھی آئیں گی، سب خوشگوار اور دل پسند ہی ہوں گی۔ خواہ یہ آوازیں فرشتوں کی ہوں یا دوسرے جنتیوں کی۔ ای لا یسمعون فیھا الا قولا یسلمون فیہ من العیب والنقیصۃ (مدارک) بُكْرَةً وَّ عَشِیًّا اردو محاورہ میں بھی صبح و شام سے ایک مراد دوام ہوتی ہے، نہ کہ طلوع و غروب آفتاب کے دو متعین وقت۔ ۔ چسکا پڑا ہے جام کا شغل ہے صبح و شام کا عربی محاورہ میں بھی مراد یہی ہے۔ بلکہ اس سیاق میں تو اس کے سوا کوئی اور مراد ہو ہی نہیں سکتی۔ جنت میں ظلمت ہی سرے سے کہاں ہوگی، جس سے یہ متعارف صبح و شام پیدا ہوتے ہیں۔ قیل اراد دوام الرزق و دروده کما تقول انا عند فلان صباحا و مساءً و بکرۃ و عشیا ترید الدیمومۃ ولا تعقد الوقتین المعلومین (کشاف) و٩٤ (کہ خوفِ خدا ہی ایمان اور عمل صالح کا جڑ اور منبع ہے) تقیا من الکفر والشرک (ابن عباس رضی اللہ عنہما) نُوْرِثُ۔ اہل لطائف نے لکھا ہے کہ کلمہ میراث میں اس طرف اشارہ ہے کہ جنت انعام و تفضل محض ہے، نہ کہ صلہ عمل۔ جس طرح میراث کے لیے محض صحت نسب کافی ہے۔ وراثت جنت کے لیے صحت ایمانی کافی ہے۔۔۔ حسن بصری تابعی سے ایسے ہی معنی منقول ہیں۔ و٩٥ (ہم کوئی خود مختار تو ہیں نہیں جو اپنے ارادہ سے آتے جاتے رہیں، ہم تو تمامتر امر الٰہی کے تابع و محکوم ہیں) یہ قول حضرت جبرئیل کی زبان سے ادا کیا گیا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر محبوب حقیقی کے پیامات کا جو اشتیاق غالب رہتا تھا اس کے تقاضا سے ایک روز آپ نے جبرئیل علیہ السلام سے کہا کہ اور زیادہ کیوں نہیں آتے ہو۔ اس کا جواب یہاں جبرئیل علیہ السلام کی زبان سے ادا ہو رہا ہے۔ حدیث صحیح میں یہی تفسیر آئی ہے۔ قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لجبریل ما یمنعک ان تزورنا اکثر مما تزورنا فنزلت و ما نتنزل الا الخ (بخاری۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما۔ کتاب التفسیر) بِاَمْرِ۔ امر کے معنی آیت میں اذن کے بھی لیے گئے ہیں اور حکم کے بھی۔ اور لفظ وہ دونوں کے لیے عام ہے۔ معناہ الاذن بدلیل سبب النزول المذکور و یحتمل الحکم و یحتمل ان یکون المراد ما ھو اعم من ذلک (فتح) و٩٦ (جیسا کہ بعض جاہلی مشرک قوموں نے قرار دے رکھا ہے) لَهٗ ...... ذٰلِكَ۔ مالکیت اسی کے لیے مخصوص ہے ہر مخلوق کی، زماناً بھی اور مکاناً بھی۔ ہمارا ارادہ تو تمامتر ارادۂ الٰہی کا مسخر و محکوم ہے۔ وہی جب اور جہاں چاہے ہمیں بھیجے۔ الغرض ان امرنا موکول الی اللہ تعالیٰ یتصرف فینا بحسب مشیئتہ و ارادتہ و حکمتہ (کبیر) لا ننتقل من مکانٍ الی زمانٍ ولا ننزل فی زمانٍ دون زمانٍ الا بامرہ و مشیئتہ (بیضاوی) وَمَا كَانَ رَبُّكَ نَسِیًّا۔ اس کے لیے اس کا احتمال ہی نہیں کہ کہیں ہمارا بھیجنا مصلحت ہو اور وہ بھول جائے۔ و٩٧ (اگرچہ اس راہ میں مشکلات بھی پیش آئیں) یہاں خطاب عام ہے۔ محض رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مخاطب نہیں۔ بعض نے خطاب کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مخصوص سمجھا ہے۔ اس صورت میں معنی یہ ہوں گے کہ آپ تاخیر وحی سے

آیت میں مجاہدات طریق کی طرف اشارہ ہے اور ان پر صبر و ثبات کی تعلیم ہے۔ ف۹۸ یعنی ذات کی طرح صفات باری میں بھی کوئی شریک نہیں۔ سمیًا سمی کے معنی ہم نام کے بھی ہیں، ہم صفات کے بھی ہیں اور وہی یہاں مراد ہیں۔ ای نظیرًا له یستحق اسمه و موصوفًا یستحق صفته علی التحقیق (راغب) ای هل تعلم للرب مثلًا اوشبهًا (ابن جریر۔ عن ابن عباسؓ) قال مجاهد و ابن جبیر و قتادة سمیًا مثلًا و شبهًا و روی ذٰلک عن ابن عباس ایضًا (بحر) ف۹۹ 'انسان' سے مراد منکر آخرت انسان، یا آج کا ''روشن خیال'' دہری العقیدہ انسان ہے۔ یقول استفسار استفہام کے طور پر نہیں۔ بلکہ اعتراض و استہزاء کے لہجہ میں کہتا ہے۔ ف۱۰۰ (تو جب عدم محض سے وجود میں لاچکے ہیں تو حیات ثانی تو اس سے کہیں آسان تر ہے) وَلَمْ یَكُ شَیْـًٔا اس میں رد ان فلاسفہ جاہلین اور معقولین نامعقولین کا بھی آگیا جو خلقت انسانی سے قبل ہیولی وغیرہ کا وجود فرض کیے ہوئے ہیں۔ ف۱۰۱ (فرط ہیبت سے) الشَّیٰطِیْنَ یعنی ان لوگوں کو بہکانے والے، گمراہ کرنے والے۔ الذین کانوا یغوونهم (روح) الذین اغووهم (مدارک) ف۱۰۲ یعنی ہر فرقہ، ہر گروہ سے اس کے شریر ترین، سرکش ترین افراد چن کر الگ کر لیے جائیں گے۔ مِنْ كُلِّ شِیْعَةٍ یعنی جس جس گمراہ گروہ کی طرف وہ اپنے کو منسوب کرتے رہے ہیں۔ المراد بالشیعة الطائفة التی شاعت ای تبعت نادیًا من الغواة (کبیر) ف۱۰۳ (سو پہلے وہی سرغنہ اور سردار ہی جہنم میں جھونکے جائیں گے۔



شَیْـًٔا ﴿٦٧﴾ فَوَرَبِّكَ لَنَحْشُرَنَّهُمْ وَالشَّیٰطِیْنَ ثُمَّ

کچھ بھی نہ تھا۔ ف۱۰۰ تو قسم ہے آپ کے پروردگار کی ہم ان کو (بھی) جمع کریں گے اور شیاطین کو (بھی) پھر

لَنُحْضِرَنَّهُمْ حَوْلَ جَهَنَّمَ جِثِیًّا ﴿٦٨﴾ ثُمَّ لَنَنْزِعَنَّ

ان (سب) کو دوزخ کے گرد لا حاضر کریں گے گھٹنوں کے بل گرے ہوئے ف۱۰۱ پھر ہم ہر گروہ میں سے ان کو

مِنْ كُلِّ شِیْعَةٍ اَیُّهُمْ اَشَدُّ عَلَى الرَّحْمٰنِ عِتِیًّا ﴿٦٩﴾

جدا کر لیں گے جو خدائے رحمٰن سے سرکشی میں سب سے بڑھے ہوئے تھے ف۱۰۲

ثُمَّ لَنَحْنُ اَعْلَمُ بِالَّذِیْنَ هُمْ اَوْلٰى بِهَا صِلِیًّا ﴿٧٠﴾

پھر ہم ہی انہیں بھی خوب جانتے ہیں جو اس میں جانے کے زیادہ مستحق ہیں ف۱۰۳

وَاِنْ مِّنْكُمْ اِلَّا وَارِدُهَا ۚ كَانَ عَلٰى رَبِّكَ حَتْمًا

اور تم میں سے کوئی بھی ایسا نہیں جس کا گزر اس تک نہ ہو یہ آپ کے پروردگار پر لازم ہے جو پورا

مَّقْضِیًّا ﴿٧١﴾ ثُمَّ نُنَجِّی الَّذِیْنَ اتَّقَوْا وَّنَذَرُ الظّٰلِمِیْنَ

ہو کر رہے گا ف۱۰۴ پھر انہیں ہم نجات دے دیں گے جو (اللہ سے) ڈرتے تھے اور ظالموں کو اسی میں پڑا رہنے دیں

فِیْهَا جِثِیًّا ﴿٧٢﴾ وَاِذَا تُتْلٰى عَلَیْهِمْ اٰیٰتُنَا بَیِّنٰتٍ قَالَ

گے گھٹنوں کے بل گرے ہوئے ف۱۰۵ اور جب انہیں ہماری کھلی ہوئی نشانیاں سنائی جاتی ہیں ف۱۰۶ تو جو

الَّذِیْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا ۙ اَیُّ الْفَرِیْقَیْنِ خَیْرٌ

لوگ کافر ہیں وہ ایمان والوں سے کہتے ہیں کہ (ہم) دونوں فریقوں میں مکان کس کا

مَّقَامًا وَّاَحْسَنُ نَدِیًّا ﴿٧٣﴾ وَكَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ

بہتر ہے اور مجلس کس کی بہتر ہے ف۱۰۷ حالانکہ ہم ان سے قبل کتنے ہی گروہ

مِّنْ قَرْنٍ هُمْ اَحْسَنُ اَثَاثًا وَّرِءْیًا ﴿٧٤﴾ قُلْ مَنْ

ہلاک کر چکے ہیں جو (ان سے بھی) بڑھ چڑھ کر تھے سامان و نمود میں ف۱۰۸ آپ کہہ دیجیے کہ جو لوگ



اور عذاب کی شدت اور اشدیت وغیرہ کی ترتیب وہاں بھی ملحوظ رہے گی) ف۱۰۴ (اے نوع انسان!) خطاب عام نوع انسانی سے ہے۔ ایها الناس (ابن جریر) و اولی الاقوال فی ذٰلک بالصواب قول من قال یردها الجمیع (ابن جریر) التفات الی الانسان (بیضاوی) قال الاکثرون انه عام فی کل مومن و کافر (کبیر) یعنی دوزخ سے گزر تو بہرحال سب ہی کا ہوگا۔ یہ اور بات ہے کہ مومنین کو اس سے ضرر ذرا بھی نہ پہنچے۔ جس طرح خود ملائکہ دوزخ کو دوزخ سے تکلیف مطلق نہ ہوگی۔ دوسرا قول یہ بھی ہے کہ یہ خطاب صرف اہل طغیان سے ہے جن کا ذکر اوپر سے چلا آرہا ہے۔ بمعنی الکفار لا یردها مومن (ابن جریر۔ عن ابن عباس) قال عکرمة الایة فی الکفار (معالم) قال بعضهم المراد من تقدم ذکرهٗ من الکفار (کبیر) وَارِدُهَا۔ ورود سے یہاں مراد داخلہ نہیں بلکہ محض پہنچنا یا گزر ہونا ہے۔ قال قوم لیس المراد من الورود الدخول والمراد الحضور والرویة (معالم) قال عبدالرحمن بن زید بن اسلم ورود المسلمین المرور علی الجسر بین ظهرانیها و ورود المشرکین ان یدخلوها (ابن کثیر) قال بعضهم الورود الدنو من جهنم و ان یصیروا حولها (کبیر) خود قرآن مجید میں بھی فعل ورد دوسرے مقامات پر اس معنی میں آیا ہے۔ مثلاً فَاَرْسَلُوْا وَارِدَهُمْ (یوسف) وَلَمَّا وَرَدَ مَآءَ مَدْیَنَ (قصص) كَانَ...... مَّقْضِیًّا اہل حق کا مذہب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ذمہ واجب کوئی بھی شے نہیں۔ اس کا مطلب صرف اس قدر ہے کہ حق تعالیٰ کے حق میں وجوب بہ معنی اضطرار و لزوم مواخذہ ممتنع ہو (خدا کا فعل بھی اگر اضطراری یا کوئی قابل مواخذہ ٹھہر گیا تو ظاہر ہے کہ وہ خدا کہاں باقی رہا؟) لیکن یہ وجوب و لزوم اگر تیقن وقوع کے معنی میں لیا جائے تو ممنوع نہیں اور یہاں اسی معنی میں استعمال ہوا ہے یعنی اللہ کے ارادہ و اختیار سے یہ ضرور پورا ہو کر رہے گا۔ یہ لزوم و وجوب اختیاری ہے اور جو ممنوع ہے، وہ غیر اختیاری و اضطراری ہے۔ ف۱۰۵ (اور ان ظالموں سے مراد کافر ہی ہیں) الَّذِیْنَ اتَّقَوْا۔ اللہ سے ڈرتے تھے اور اس لیے مومن بھی تھے۔ درجہ ضروری میں متقی تو ہر مومن ہوتا ہے۔ اس لیے الَّذِیْنَ اتَّقَوْا سے مراد مومنین ہی لیے گئے ہیں۔ ای اتقوا الشرک و هم المومنون (معالم) قال ابن عباس المتقی هو الذی اتقی الشرک یقول لا اله الا الله واعلم ان الذی قاله ابن عباس هو الحق الذی یشهد الدلیل بصحته (کبیر) جو مومن کامل ہیں انہیں تو کسی تکلیف کی ہوا بھی نہ لگنے پائے گی بلکہ دوزخ کی حالت کا معاینہ اور پھر اس سے اپنی محفوظیت کا تقابل تو اور زیادہ ان میں فرح و سرور کی کیفیت پیدا کرے گا۔ اذا شاهد وا ذٰلک العذاب صار ذٰلک سببًا لمزید التذاذهم بنعیم الجنة (کبیر) البتہ جو مومنین ناقص ہیں انہیں کچھ تکلیف اٹھانے کے بعد ہی نجات ملے گی۔ آیت میں جو لوگ مخاطبت صرف نافرمانوں سے سمجھتے ہیں، انہوں نے الَّذِیْنَ اتَّقَوْا سے مراد یہ لی ہے، کہ ان کے اندر باوجود معاصی حقیقت ایمان موجود تھی۔ وہ بعد چندے نجات پاجائیں گے اور جو بالکل ظالم ہیں کافر ہی ہیں، وہ اس میں پڑے سڑا کریں گے۔ ف۱۰۶ جن کا خلاصہ یہ ہے کہ مومنین کے لیے طرح طرح کی نعمتوں اور راحتوں کے وعدے ہیں اور منکرین کے لیے طرح طرح کی وعیدیں۔ ف۱۰۷ (اور اسی سے ظاہر ہے کہ ہم دونوں میں سے حق پر کون ہے؟) یہ جاہلی استدلال آج جس زور و شور سے پیش کیا جارہا ہے، پیشتر شاید کبھی نہ ہوا ہو۔ صرف اہل باطل ہی نہیں، بلکہ ان سے مرعوب بہت سے مسلمان بھی مسیحی قوموں، مشرک قوموں، لامذہب قوموں کی مثالیں پیش کر کر کے پکار پکار کر مسلمانوں سے کہہ رہے ہیں کہ ان کی ترقیاں دیکھو۔ ان کی دولت، حکومت، عظمت، جاہ و ثروت دیکھو، ان کی اقبال مندی پر نظر کرو اور تم اگر اپنی ترقی اور رفاہ چاہتے ہو تو انہیں کے طریقہ اختیار کرو، انہیں کی روش پر چلو اور وہی کرو جو یہ ''ترقی یافتہ'' ''اقبال مند'' قومیں کر رہی ہیں۔ ''ترقی'' و ''فلاح'' نام ہی انہیں دنیا پرست قوموں کی تقلید کا ہے! لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا میں ل مخاطبت و تبلیغ کا ہے لیکن ایک قول یہ بھی ہے کہ لام اجل کا ہے یعنی مومنین کے حق میں کہتے ہیں۔ ای قالوا لاجلهم و فی حقهم (روح) مَّقَامًا وَّ نَدِیًّا مقام سے مراد مکان و منزل لی گئی ہے

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



اور ندی سے مراد مجلس ومجمع۔ مقامًا ای مکانًا و منزلًا (روح) ندیًا ای مجلسًا و مجتمعًا (روح) خیر مقامًا ای احسن منازل و ارفع دورًا (ابن کثیر) احسن ندیًا هو مجتمع الرجال (ابن کثیر) قال ابن عباس المقام المنزل والندی المجلس (ابن کثیر) ف١٠٨ جواب ملتا ہے کہ یہ ظاہری ساز وسامان، یہ دولت وحکومت، یہ زرق برق لباس تہذیب وتمدن ہی اگر دلیل حقانیت وثبوت صداقت ہوتا تو آخر بڑی بڑی پرشوکت، پرقوت، پرثروت نافرمان قومیں کیوں غارت ہوگئیں؟ بابل وکلدانیہ کا تمدن کیا ہوگیا؟ اہرام مصروالی عمارتیں کیوں زمین کے برابر ہوگئیں؟ شاہانِ عجم کا کروفر وہ کیا ہوا؟ یونانیوں کا دم خم کہاں چلا گیا؟ قیصر وکسریٰ کے تاج وتخت کیوں تاراج ہوکر رہے؟— اور آج آنکھوں کے سامنے دیکھتے دیکھتے زار روس کی حکومت قاہرہ کا تختہ کیسا الٹ کر رہا۔ قیصر ولیم اور اس کے آہنی ارادے کیوں گمنامی کی نذر ہوگئے؟ ہٹلر مع اپنے سارے سامان چنگیزی اور اتنے دم داعیہ کے کیوں فنا کے گھاٹ اتر گیا؟ ف١٠٩ یہ اصل قانون تکوینی کا بیان ہے۔ یعنی کوئی قوم حکومت الٰہی سے متعلق کیسے ہی غلط سلط نظریے قائم کرے، دنیا میں اسے مہلت تو بہرحال ملتی ہی رہتی ہے اور گرفت اسی پر فوراً نہیں ہوتی۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت کے عموم میں اہل باطل کے احوال کا بقاء بھی داخل ہے، پس احوال پر (جب وہ اعمال سے خالی ہوں) مغرور نہ ہونا چاہیے۔ ف١١٠ یعنی آج جنہیں اپنی مجلسی قوت پر فخر اور اپنے تمدن پر ناز ہے، اور اسی کو وہ دلیل اپنی صداقت و حقانیت کی بنائے ہوئے، کل کشف حقائق کے وقت انہیں خود نظر آجائے گا کہ ان کے حامی اور ان کے جتھے والے بودے اور بے بس ہیں امکان اور جند اس آیت میں آیت نمبر ٧٣ کے مقام اور ندی کے ہیں۔ جُنْدًا۔ جند کا اطلاق ہر بشری مجمع پر ہوتا ہے۔ یقال لکل مجتمع جند (راغب) یہاں مراد حمائتیوں کا گروہ یا جتھا ہے۔ الجند هم الراعون والانصار (کشاف) اَضْعَفُ جُنْدًا سے یہ مراد نہیں کہ قیامت میں ان کے حمایتیوں کا گروہ ہوگا تو سہی لیکن کمزور۔ جند وہاں والوں کو نہیں بلکہ یہ تو دنیا کے اہل مجلس کو کہا گیا ہے، جن کی حمایت ونصرت پر اہل دنیا کو ناز وغرہ رہا کرتا ہے۔ اَلْعَذَابَ۔ عذاب سے مراد یہاں اسی دنیا کا عذاب لیا گیا ہے۔ ف١١١ یعنی ایک تو وہ نعمتیں خود ہی اعلیٰ درجہ کی، اور پھر باقی اور پائدار اور غیر منقطع۔ گویا آخری حالت اہل ایمان ہی کی بہتر ہوگی، بلحاظ کیفیت بھی بلحاظ کمیت بھی۔ وَيَزِيْدُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اهْتَدَوْا هُدًى۔ تو مومن کا اصل سرمایہ تو یہی ہدایت خداداد ہے، اور اسی پر اس کو مسرور ومطمئن ہونا چاہیے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس پر کوئی حد مقرر نہ ہونے سے مفہوم یہ ہوا کہ باطنی ومعنوی ترقی کی کوئی حد نہیں۔ دوسرے عارفین نے کہا ہے کہ ایمان کے لیے مراتب متفاوت ہیں، جس جس طرح اصل مقصود غیر متناہی ہے، قصد و منزل بھی غیر متناہی ہیں اور ہر سالک کے لیے ہادی کی ضرورت باقی ہے۔ اَلْبٰقِيٰتُ الصّٰلِحٰتُ سے مراد علاوہ ایمان کے کل اعمالِ صالحہ ہیں جن کا ثواب دائمی اور اجر غیر منقطع ہے نہ کہ کوئی مخصوص ومتعین عبادت۔ قال المحققون انها الایمان والاعمال الصالحة لان نفعها یدوم ولایبطل (کبیر) ف١١٢ (آخرت میں) اس کا یہ قول بہ طریق تمسخر واستہزاء تھا۔ صحاح کی حدیثوں میں یہ روایت آتی ہے کہ ایک صحابی کا قرضہ ایک مشرک کے ذمہ باقی تھا (اور یہ معلوم ہے کہ مشرکین مکہ آخرت کے منکر تھے) جب انہوں نے اس سے تقاضا زائد کیا تو اس نے کہا کہ تم جب تک محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی صداقت سے انکار نہ کرو گے میں قرضہ نہ چکاؤں گا۔ انہوں نے جواب دیا کہ یہ تو ہونے کا نہیں، چاہے تو مر کر بھی زندہ ہو جائے۔ وہ منکر ازراہ تمسخر وتمرد بولا کہ اچھا جب یہ بات ہے کہ میں مر کر دوبارہ بھی آسکتا ہوں تو بس جبھی آنا اور اپنا قرضہ چکانا۔ میں تو اس وقت بھی صاحب مال واولاد ہوں گا۔ ف١١٣ یعنی وہ منکر تو دنیا سے گزر جائے گا، اور اس کا اختیار نہ مال پر رہ جائے گا نہ اولاد پر۔ ہم ہی سب چیزوں کے مالک رہیں گے۔ ف١١٤ یعنی مال واولاد سب سے معریٰ، بے ساز وسامان، بے یار ومددگار۔ ف١١٥ (دنیا میں اس طرح کہ ان کی حاجتیں اور مرادیں پوری کریں، اور آخرت میں اس طرح کہ ان کی شفاعت کریں) مشرکین کا ایک طبقہ بعث بعد الموت کا اور اپنے دیوتاؤں کی شفاعت کا قائل تھا، باقی اگر عِزًّا کا مفہوم صرف دنیوی مدد ونصرت تک محدود رکھا جائے تو آیت کا مضمون سارے ہی مشرکین پر صادق آئے گا۔ بڑی غرض اس پوجا پاٹ سے ہر قوم کے مشرکوں کی یہی ہوتی ہے کہ ہم بیماری سے اچھے ہو جائیں، مقدمہ میں کامیاب ہو جائیں، جنگ جیت جائیں، روپیہ خوب ملنے لگے وقس علیٰ ہذا۔

كَانَ فِي الضَّلٰلَةِ فَلْيَمْدُدْ لَهُ الرَّحْمٰنُ مَدًّا ۚ حَتّٰٓى اِذَا
گمراہی میں پڑے ہیں خدائے رحمٰن انہیں خوب ڈھیل دیتا جاتا ہے ف١٠٩ یہاں تک کہ
رَاَوْا مَا يُوْعَدُوْنَ اِمَّا الْعَذَابَ وَ اِمَّا السَّاعَةَ ۭ
جس چیز کا ان سے وعدہ کیا گیا ہے جب وہ اس کو دیکھ لیں گے خواہ وہ عذاب ہو خواہ قیامت ہو
فَسَيَعْلَمُوْنَ مَنْ هُوَ شَرٌّ مَّكَانًا وَّ اَضْعَفُ جُنْدًا ﴿٧٥﴾
ابھی انہیں معلوم ہوا جاتا ہے کہ مکان برا کس کا ہے اور حامی کمزور کس کے ہیں ف١١٠
وَ يَزِيْدُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اهْتَدَوْا هُدًى ۭ وَ الْبٰقِيٰتُ
اور اللہ ہدایت والوں کی ہدایت بڑھاتا ہے اور جو نیک کام
الصّٰلِحٰتُ خَيْرٌ عِنْدَ رَبِّكَ ثَوَابًا وَّخَيْرٌ مَّرَدًّا ﴿٧٦﴾
باقی رہنے والے ہیں وہ آپ کے پروردگار کے نزدیک ثواب میں بھی بہتر ہیں اور انجام میں بھی بہتر ف١١١
اَفَرَءَيْتَ الَّذِيْ كَفَرَ بِاٰيٰتِنَا وَ قَالَ لَاُوْتَيَنَّ مَالًا
بھلا آپ نے اس شخص کو بھی دیکھا جو ہماری نشانیوں سے کفر کرتا ہے اور کہتا ہے کہ مجھے تو مال و اولاد مل کر
وَّوَلَدًا ﴿٧٧﴾ اَطَّلَعَ الْغَيْبَ اَمِ اتَّخَذَ عِنْدَ الرَّحْمٰنِ
رہیں گے ف١١٢ تو کیا یہ غیب پر مطلع ہو گیا ہے یا اس نے خدائے رحمٰن سے کوئی عہد
عَهْدًا ﴿٧٨﴾ لا كَلَّا ۭ سَنَكْتُبُ مَا يَقُوْلُ وَ نَمُدُّ لَهٗ مِنَ
لے لیا ہے؟ ہرگز نہیں (البتہ) ہم اس کا کہا ہوا ابھی لکھے لیتے ہیں اور اس کے لئے عذاب
الْعَذَابِ مَدًّا ﴿٧٩﴾ لا وَّنَرِثُهٗ مَا يَقُوْلُ وَ يَاْتِيْنَا فَرْدًا ﴿٨٠﴾
بڑھاتے ہی چلے جائیں گے اور اس کی کہی ہوئی کے ہم ہی مالک رہ جائیں گے ف١١٣ اور وہ ہمارے پاس تنہا آئے گا
وَاتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اٰلِهَةً لِّيَكُوْنُوْا لَهُمْ عِزًّا ﴿٨١﴾ لا
ف١١٤ اور (ان لوگوں نے) اللہ کے علاوہ معبود قرار دے رکھے ہیں تاکہ ان کے لئے وہ باعث قوت ہوں ف١١٥

كَلَّا ۚ سَيَكْفُرُوْنَ بِعِبَادَتِهِمْ وَ يَكُوْنُوْنَ عَلَيْهِمْ

ہرگز نہیں۔ (بلکہ) وہ تو عنقریب خود ہی ان کی عبادت کا انکار کر بیٹھیں گے اور ان کے مخالف

ضِدًّا ﴿۸۲﴾ اَلَمْ تَرَ اَنَّآ اَرْسَلْنَا الشَّيٰطِيْنَ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ

ہو جائیں گے ف۱۱۶ کیا آپ کو علم نہیں کہ ہم نے شیطانوں کو کافروں پر چھوڑ رکھا ہے

تَؤُزُّهُمْ اَزًّا ﴿۸۳﴾ فَلَا تَعْجَلْ عَلَيْهِمْ ۖ اِنَّمَا نَعُدُّ لَهُمْ

جو ان کو خوب ابھارتے رہتے ہیں ف۱۱۷ تو آپ ان کے حق میں جلدی نہ کیجیے ف۱۱۸ ہم خود ان کی (حرکتیں) شمار

عَدًّا ﴿۸۴﴾ يَوْمَ نَحْشُرُ الْمُتَّقِيْنَ اِلَى الرَّحْمٰنِ وَفْدًا ﴿۸۵﴾

کر رہے ہیں ف۱۱۹ (سزا اسی روز واقع ہوگی) جس روز ہم پرہیزگاروں کو خدائے رحمٰن کی طرف مہمان بنا کر جمع کریں گے

وَّنَسُوْقُ الْمُجْرِمِيْنَ اِلٰى جَهَنَّمَ وِرْدًا ﴿۸۶﴾ لَا يَمْلِكُوْنَ

اور مجرموں کو دوزخ کی طرف پیاسا ہانکیں گے ف۱۲۰ شفاعت کا اختیار

الشَّفَاعَةَ اِلَّا مَنِ اتَّخَذَ عِنْدَ الرَّحْمٰنِ عَهْدًا ﴿۸۷﴾

کوئی بھی نہ رکھے گا بجز اس کے کہ جس نے خدائے رحمٰن سے اجازت لے رکھی ہے ف۱۲۱

وَ قَالُوا اتَّخَذَ الرَّحْمٰنُ وَلَدًا ﴿۸۸﴾ لَقَدْ جِئْتُمْ شَيْئًا

اور (یہ لوگ) کہتے ہیں کہ خدائے رحمٰن نے اولاد اختیار کر رکھی ہے ف۱۲۲ تم نے یہ حرکت ایسی سخت

اِدًّا ﴿۸۹﴾ تَكَادُ السَّمٰوٰتُ يَتَفَطَّرْنَ مِنْهُ وَتَنْشَقُّ الْاَرْضُ

کی ہے ف۱۲۳ کہ کچھ بعید نہیں جو اس کے باعث آسمان ٹوٹ پڑیں اور زمین پھٹ جائے

وَ تَخِرُّ الْجِبَالُ هَدًّا ﴿۹۰﴾ اَنْ دَعَوْا لِلرَّحْمٰنِ وَلَدًا ﴿۹۱﴾

اور پہاڑ کانپ کر گر پڑیں اس بات سے کہ یہ لوگ خدائے رحمٰن کی طرف بیٹے کی نسبت کرتے ہیں ف۱۲۴

وَ مَا يَنْۢبَغِيْ لِلرَّحْمٰنِ اَنْ يَّتَّخِذَ وَلَدًا ﴿۹۲﴾ اِنْ كُلُّ

اور خدائے رحمٰن کے لائق یہ (کسی طرح) نہیں کہ وہ بیٹا اختیار کرے ف۱۲۵ جتنے جو کوئی بھی



ف۱۱۶ (فالًا بھی حالًا بھی) قالًا اس طرح کہ کھل کر ان کی عبادت سے انکار کریں گے۔ اور حالًا اس طرح کہ بجائے ان کی عزت و نصرت کے اور ان کی ذلت و مقہوریت کا سبب بن جائیں گے۔ اے اعداء لهم و کانوا اولیاء هم فی الدنیا (معالم) ف۱۱۷ (اور یہ بدبخت اپنی قوت ارادی سے کام نہ لے کر اس شیطانی اثر کو قبول کرتے رہتے ہیں) اَرْسَلْنَا۔ ارسال یہاں بھیجنے کے معنی میں نہیں، مسلط کر دینے کے معنی میں ہے اور یہ ارسال تمام تر تکوینی حیثیت سے ہوتا ہے۔ ارسلنا اے سلّطنا (ابن عباس رضی اللہ عنہما) تَؤُزُّهُمْ اَزًّا۔ از کے معنی حیلہ یا تدبیر و تزویر سے اکسانے، بھڑکانے و ابھارنے کے ہیں۔ اے تغزّبهم علی المعاصی و تهیجهم لها بالوساوس و التسویلات (کشاف) و قال الضحاک تغریهم اغراء (تاج) گویا ضمناً یہ بھی معلوم ہو گیا کہ شیطان کو قوت صرف ترغیب، تدبیر و تزویر سے آمادہ کر دینے کی حاصل ہے، مجبور کر دینے کی نہیں۔ یہ ان کافروں کا بالکل اختیاری فعل ہے کہ اپنی قوتِ تمیز اور عقلِ سلیم سے کام نہ لے کر اپنے بدخواہ ازلی کے کہے میں آ جاتے ہیں۔ ف۱۱۸ (کہ ان پر عذاب کسی طرح آ جائے تاکہ آئندہ کے لیے مخلوق ان کے فتنہ و شر سے محفوظ ہو جائے) اعنی تستریح انت و المسلمون من شرورهم و تطهر الارض بقطع دابرهم (کشاف) "حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا جلد ہی عذاب چاہنا بعد مایوسی ان کے ایمان لانے کے شاید اس وجہ سے ہو کہ ان کا ضرر کفر دوسروں تک متعدی نہ ہو جائے، بس ایسا استعجال منافی شانِ رحمت کے نہیں" (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ف۱۱۹ (اور وقت مناسب پر سزا دے لیں گے، تعجیل سزا میں حکمت ابتلاء ہی فوت ہوئی جاتی ہے) اعمال یہاں مقدر ہے۔ نعدانفاسهم واعمالهم (کبیر) قیل نعد اعمالهم لنجازیهم (بحر) اور اسی کا ترجمہ اردو محاورہ کے لحاظ سے "حرکتیں" کیا گیا ہے۔ یہ مراد بھی ہو سکتی ہے کہ "ہم ان کے مہلت کے دن خوب گنے جا رہے ہیں"۔ نعدلهم ایام اجالهم (بیضاوی) قیل ایامهم التی سبق قضاءنا ان نمهلهم الیها (بحر) ف۱۲۰ مجرمین سے ظاہر ہے کہ یہاں مراد مطلقاً کفار ہیں۔ اس کے مقابلہ پر متقین سے مراد ظاہر ہے کہ مومنین ہی ہوں گے۔ ف۱۲۱ (اور وہ اجازت بھی خاص ہے اہل ایمان کے ساتھ۔ اہل کفر اس اجازت سے بھی نفع نہیں اٹھا سکتے) یہ اجازت ملائکہ، انبیاء اور صلحاء مومنین کو ملے گی۔ عَهْدًا۔ عہد سے مراد یہاں اذن لی گئی ہے۔ و قیل عهدالله اذنه لمن شاء فی الشفاعة (بحر) و قیل المراد بالعهد الامر و الاذن (روح) دوسری مراد عہد سے عہد توحید و نبوت یا کلمہ شہادت و ایمان ہی ہو سکتا ہے اور ابن عباس رضی اللہ عنہما سے یہی منقول ہے۔ ف۱۲۲ مشرکوں کے عقیدہ میں تو خدا کے لیے اولاد کا اثبات ایک معمولی بات تھی ہی، مسیحیوں کے ہاں بھی ظہور اسلام کے قبل ہی مسیح کی ولدیت الٰہی کا عقیدہ ایک مسلم حقیقت بن چکا تھا۔ حد یہ ہے کہ یہودی جیسی موحد قوم بھی یونان اور روم کے مشرک حکیموں، فلسفیوں کے اثر کے ماتحت اس عقیدہ سے بالکل بیگانہ و نامانوس نہیں رہے تھے۔ یہاں اشارہ غالب مسیحیوں کے جانب ہے وہی اپنے خدا کی صفت رحمانیت کے سب سے بڑے مدعی رہتے تھے۔ ف۱۲۳ یعنی یہی اللہ کے فرزند قرار دینے کا قول۔ اِدًّا۔ اے امرًا منکرًا (راغب) قال ابن خالویه الاد العجب و قیل العظیم المنکر والادة الشدة (کشاف) الاد فی کلام العرب من اعظم الدواهی (معالم) ف۱۲۴ مطلب یہ ہے کہ تمہارے اس نہایت درجہ بیہودہ قول کا جو اثر معنوی ہے وہ اگر کہیں محسوس و مادی شکل اختیار کر لیتا تو اس کے آثار خارجی یہ اور یہ ہو کر رہتے۔ یہاں یہ حقیقت خوب ذہن نشین کر لینی چاہیے کہ ابنیت الٰہی اور چیز ہے اور ولدیت الٰہی اور۔ ہیں دونوں ہی عقیدے سرتاسر باطل و نامعقول۔ لیکن یہ دوسرا عقیدہ اپنی بیہودگی میں پہلے سے بھی کہیں بڑھ کر ہے۔ پہلے کو تو پھر بھی مجازی معنی میں لیا جا سکتا اور تاویل کی جا سکتی ہے کہ ابنیت سے مراد محض محبوبیت اور تعلق تخصیصی ہے۔ لیکن یہ دوسرا عقیدہ تو کھلا ہوا گستاخانہ ہے اور خدا کی خدائی ہی کو باطل کر دینے والا۔ دَعَوْا کا مرادف یہاں نسبوا بھی رکھا گیا ہے۔ اور جعلوا بھی اور سموا بھی۔ (بحر) اور ماحصل سب کا ایک ہی ہے۔ ف۱۲۵ خدا کو خدا مان کر یوں بھی تو کسی صورت میں اس کا صاحب اولاد تسلیم نہیں کیا جا سکتا، پھر جب اس کی صفت رحمانیت کو اس کی تمام صفات پر غالب و مقدم تسلیم کر لیا جائے (جیسا کہ مسیحیت میں ہے) جب تو اور بھی اس عقیدہ کی مہملیت اور مضحکہ خیزی کہیں زیادہ نظر آنے لگتی ہے کہ اسی رحمت مطلق کو معاصی خلائق کے کفارہ کے لئے اپنے بیٹے کی ضرورت پڑے!

ف۱۲۶ اللہ اور اس کی ساری مخلوق کے درمیان صحیح علاقہ صرف ایک ہی ممکن ہے۔ اور وہ رشتہ عبد و معبود کا ہے۔ مقبول سے مقبول، مقرب سے مقرب بندہ کے لئے بھی بلند ترین مقام عبدیت ہی کا ہے۔ ولدیت الٰہی وغیرہ کا تخیل ہی سرے سے مہمل اور گستاخانہ ہے۔ كُلُّ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ کے عموم میں انبیاء ملائکہ وغیرہ سب ہی آگئے۔ ف۱۲۷ احاطہ میں لے رکھا ہے اپنی قدرت سے، اور خوب شمار کر رکھا ہے اپنے علم سے، خوب شمار کر رکھنے میں مخلوقات کی ذات وصفات، عمل و کردار، سب کی جانچ، سب کی گنتی آگئی۔ ف۱۲۸ (خدا ہی کا محتاج اور محکوم مال و اولاد، اعزہ و احباب، افسری وسرداری، جاہ و منصب کے تمام عوارض خارجی سے معری ہو کر) ف۱۲۹ (خلائق کے قلوب میں بلا اسباب ظاہری کے) مشاہدہ ہے کہ بے غرض، متدین، مخلص، خادم خلق وعبادت گذار سے لوگوں کو محبت پیدا ہو جاتی ہے۔ متقیوں کے علاوہ دوسروں کو جہاں کہیں محبوبیت حاصل ہوتی ہے، وہاں کوئی نہ کوئی قریبی سبب ظاہری موجود ہوتا ہے۔ مثلاً عزیز داری، ذاتی دوستی، ہم وطنی، ہمسائگی وغیرہا۔ يحبهم ويحببهم الى المومنين (ابن عباس رضی اللہ عنہ) سيحدث لهم فى القلوب مودة (کشاف) ''یہ تفسیر حدیث میں آئی ہے اور اس کا نعمت ہونا بلکہ اعظم نعمت ہونا ظاہر ہے۔ کیونکہ مغز نعمت کا راحت اور امن ہے۔ اور ظاہر ہے کہ محبوبیت اس کے اعظم اسباب سے ہے۔ اور اس کا یہ مطلب نہیں کہ اس سے کسی کو بغض نہ ہوگا۔ بلکہ مقصود قرآن وحدیث کا یہ ہے کہ عام خلائق جن کا نہ کوئی نفع اس مومن سے وابستہ ہے نہ کوئی ضرر، وہ اس سے محبت کرتے ہیں چنانچہ مشاہدہ ہے۔



مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ اِلَّآ اٰتِي الرَّحْمٰنِ

آسمانوں اور زمین میں ہیں سب خدائے رحمٰن کے روبرو عبد کی حیثیت سے

عَبْدًا ﴿۹۳﴾ لَقَدْ اَحْصٰهُمْ وَعَدَّهُمْ عَدًّا ﴿۹۴﴾ وَ كُلُّهُمْ

حاضر ہوتے ہیں ف۱۲۶ اس نے ان کو احاطہ میں لے رکھا ہے اور انہیں خوب شمار کر رکھا ہے ف۱۲۷ اور قیامت

اٰتِيْهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فَرْدًا ﴿۹۵﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا

کے دن ان میں سے ہر ایک اس کے پاس تنہا تنہا حاضر ہوگا ف۱۲۸ بے شک جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے

الصّٰلِحٰتِ سَيَجْعَلُ لَهُمُ الرَّحْمٰنُ وُدًّا ﴿۹۶﴾ فَاِنَّمَا

نیک کام بھی کئے خدائے رحمٰن ان کے لئے محبت پیدا کر دے گا ف۱۲۹ سو ہم نے

يَسَّرْنٰهُ بِلِسَانِكَ لِتُبَشِّرَ بِهِ الْمُتَّقِيْنَ وَ تُنْذِرَ بِهٖ

اس (قرآن) کو آپ کی زبان میں اس لئے آسان کر دیا کہ آپ اس کے ذریعہ سے پرہیزگاروں کو خوش خبری سنائیں

قَوْمًا لُّدًّا ﴿۹۷﴾ وَ كَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِّنْ قَرْنٍ ؕ هَلْ

اور اس کے ذریعہ سے آپ جھگڑالو لوگوں کو ڈرائیں ف۱۳۰ اور ہم نے اس کے قبل کتنے ہی گروہوں کو ہلاک کر دیا

تُحِسُّ مِنْهُمْ مِّنْ اَحَدٍ اَوْ تَسْمَعُ لَهُمْ رِكْزًا ﴿۹۸﴾ ع

ف۱۳۱ سو آپ ان میں سے کسی کو بھی دیکھتے ہیں؟ یا ان کی آہستہ آواز بھی سنتے ہیں؟ ف۱۳۲

اٰيَاتُهَا ۱۳۵ ۲۰ سُوْرَةُ طٰهٰ مَكِّيَّةٌ ۴۵ رُكُوْعَاتُهَا ۸

اس میں ۱۳۵ آیتیں سورۂ طٰہٰ مکی ہے اور ۸ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

طٰهٰ ﴿۱﴾ مَآ اَنْزَلْنَا عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰٓى ﴿۲﴾

طا۔ہا ف۱ ہم نے آپ پر قرآن اس لئے نہیں اتارا کہ آپ تکلیف اٹھائیں ف۲



اور اہل انتفاع کا محبت کرنا جیسا کہ نفع رساں کفار سے بھی لوگوں کو محبت ہوتی ہے یا اہل تضرر کا بغض کرنا جیسا کہ ظالموں کو مسلمانوں سے ہوتا ہے قابل اعتبار نہیں، کیونکہ درحقیقت وہ محبت اور بغض اپنے نفع اور ضرر سے ہے۔ اگر دونوں سے قطع نظر کی جائے اس وقت مومن کی صفات میں یہ اثر ہے کہ اس سے عام قلوب کا انجذاب ہوتا ہے۔'' (تھانوی) ایک معنی یہ بھی منقول ہیں کہ وُدًّا بہ معنی محبوب ہے، یعنی اللہ ایسے لوگوں کے لئے وہ چیز مہیا کر دیتا ہے جسے وہ محبوب رکھتے ہیں۔ ای يهب لهم ما يحبون (کبیر۔ عن ابی مسلم) ایک معنی یہ بھی کئے گئے ہیں کہ خدائے رحمٰن ان کے دلوں میں اپنی محبت یعنی طاعت میں لذت وحلاوت ڈال دیتا ہے۔ ای سيجعل لهم لذة وحلاوة فى الطاعة (روح) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا کہ قلوب خلائق سے مراد وہ قلوب ہیں جن میں حق تعالیٰ کی محبت موجود ہو۔ ورنہ جو دل محبت الٰہی سے خالی ہوتے ہیں، ان میں تو مومنین وصالحین کے خلاف بغض ہی بھرا ہوتا ہے۔ ف۱۳۰ آیت سے یہ بات صاف ہو جاتی ہے کہ قرآن کی آسانی صاحب قرآن پر اسی غرض سے ہے کہ وہ ان کی فہم عالی میں مع اپنے جلی اور خفی پہلوؤں کے پوری طرح آجائے۔ تاکہ وہ اس کے مطالب کو سمجھ کر ان سے بشارت اور انذار دونوں کا کام لیں۔ اور اسی سے فقہاء نے یہ نکالا ہے کہ جس پر قرآن آسان ہو جائے یعنی علماء و ماہرین فن۔ ان پر واجب ہے کہ قرآن کی تعلیم وتذکیر کرتے رہیں۔ الْمُتَّقِيْنَ۔ مراد مومنین ہیں کہ شرک وکفر سے متقی ہر مومن ہوتا ہی ہے۔ المتقين المؤمنين (مدارک) قَوْمًا لُّدًّا۔ بڑی جھگڑالو قوم سے مراد کون سی قوم ہے؟ ظاہر ہے کہ کل وہ منکر اسلام قومیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مخاطب اول تھیں لیکن جس تفصیل اور شدت کے ساتھ اس سورت میں عقیدۂ ولدیت الٰہی کا رد کیا گیا ہے اس سے اشارہ یہ نکلتا ہے کہ خصوصیت کے ساتھ مراد مسیحی اقوام ہیں اور تاریخ سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے کہ اس ساڑھے تیرہ سو برس کے عرصہ میں مسلمانوں کو مقابلہ بھی سب سے زیادہ مسیحیوں ہی کا کرنا پڑا ہے۔ سورت میں خود لفظ رحمٰن کا بار بار آنا اور مادہ رحمت کا تو اس سے بھی زیادہ کثرت کے ساتھ آنا، اس امر پر گواہ ہے کہ سورت کا مقصود سب سے زیادہ خدائے تعالیٰ کی صفت رحم پر زور دینا اور اس کی رحمت کو مطلق اور بلا بدل ومعاوضہ صورت میں پیش کرنا ہے۔ مسیحیوں کو سب سے بڑا دھوکا اللہ کی صفت رحمت ہی سے لگا ہے۔ اور اسی ایک صفت کے نہ سمجھنے سے وہ مسیح پرستی کے شرک میں جا پڑے ہیں۔ مسیحیت کا سارا فلسفہ دو لفظوں میں یہ ہے کہ بندوں کی گنہگاری دیکھ کر خدا ان سے روٹھ گیا اور اس کی صفت عدل کا تقاضا یہ ہوا کہ سب کو جہنم میں جھونک دینا چاہیے۔ لیکن اس کا رحم وکرم اس پر آمادہ نہیں ہوتا تھا۔ اس کی تدبیر اس نے یہ کی کہ وہ خود ایک انسان کے قالب میں ظاہر ہو کر دنیا میں آئے یا اپنے ایک اقنوم کو اپنا بیٹا بنا کر بھیجے اور ساری مخلوق کے گناہوں کا بوجھ اپنے اوپر لے کر سب کی طرف سے کفارہ کو تیار ہو جائے، یعنی خود صلیب پر موت پا کر ایک مختصر مدت (تین دن) کے لئے دوزخ میں چلا جائے۔ اور سب کی طرف سے معاوضہ بن کر اور سب کو نجات دلا دے۔ گویا خدا بلا معاوضہ، بلا کفارہ، بلا بدل رحم ومغفرت سے کام لے ہی نہیں سکتا! مسیحیت کے اس سارے بنیادی فلسفہ کی تردید کے لئے قرآن کا ایک لفظ رحمٰن کافی ہے۔ یعنی اسلام کا خدا ایسا خدا ہے جو مطلقاً رحم پر قادر ہے۔ اپنی صفت رحمت کے ظہور کے لئے بے بسی اور مجبوری کے ساتھ کفارہ ومعاوضہ کا انتظار نہیں کیا کرتا۔ ف۱۳۱ ابھی ابھی انذار، ڈرانے کا حکم آچکا ہے۔ اب ایک انذاری مضمون کے بیان میں تاریخ سے استشہاد ہو رہا ہے کہ نافرمان قومیں کیسی کیسی پر قوت وپرشوکت، اپنی نافرمانیوں ہی کے پاداش میں روئے زمین سے کس طرح مٹائی جا چکی ہیں۔ اور اثریات (آرکیالوجی) ان کے ایک ایک کھنڈر کو ڈھونڈ ڈھونڈ کر اور کھود کھود کر نکال رہا ہے! ف۱۳۲ مطلب یہ ہے کہ دیکھو وہ کیسے بے نام ونشان ہو کر تہس نہس ہو کر رہ گئے! آج نہ خود ان کی کوئی دھیمی سی آواز ہی کسی کو آرہی ہے، نہ ان کے متعلق کوئی بھنک کسی کے کان میں پڑ جاتی ہے۔ والحاصل اهلكهم فلا يمن ولا خير (روح) رکز کہتے ہیں آواز خفی کو۔ الركز الصوت الخفى (کشاف) جب نفی آواز خفی کی ہوگئی تو بلند آواز کی تو بدرجہ اولیٰ ہوگئی۔ نہ وہ خود باقی رہ گئے نہ کوئی ان کا نام لینے والا۔ اهلكنا هم بالكلية بحيث لا ترى منهم احدا ولا تسمع من يخبر عنهم

اِلَّا تَذۡكِرَةً لِّمَنۡ يَّخۡشٰى ﴿٣﴾ تَنۡزِيۡلًا مِّمَّنۡ خَلَقَ

بلکہ یہ تو نصیحت ہے اس کے لئے جو ڈرتا ہو ف۳ نازل اس کی طرف سے ہوا ہے جس نے پیدا کیا

الۡاَرۡضَ وَالسَّمٰوٰتِ الۡعُلٰى ﴿٤﴾ اَلرَّحۡمٰنُ عَلَى الۡعَرۡشِ

زمین اور بلند آسمانوں کو وہ خدائے رحمٰن عرش (حکومت) پر

اسۡتَوٰى ﴿٥﴾ لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الۡاَرۡضِ وَمَا

قائم ہے ف۴ اسی کی ملک ہے جو کچھ بھی آسمانوں اور زمین میں اور

بَيۡنَهُمَا وَمَا تَحۡتَ الثَّرٰى ﴿٦﴾ وَاِنۡ تَجۡهَرۡ بِالۡقَوۡلِ

ان دونوں کے درمیان ہے اور جو کچھ زمین کے بھی نیچے ہے ف۵ اور اگر تو پکار کر بات کہے

فَاِنَّهٗ يَعۡلَمُ السِّرَّ وَاَخۡفٰى ﴿٧﴾ اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ‌ ؕ لَهُ

تو وہ تو چپکے سے کہی ہوئی بات اور اس سے زیادہ چھپی ہوئی کو جانتا ہے ف۶ (وہ) اللہ ہے کہ اس کے سوا کوئی معبود نہیں

الۡاَسۡمَآءُ الۡحُسۡنٰى ﴿٨﴾ وَهَلۡ اَتٰٮكَ حَدِيۡثُ مُوۡسٰى ﴿٩﴾

اچھے اچھے نام اسی کے ہیں ف۷ اور آپ کو موسیٰ کی بھی خبر پہنچی ہے؟ ف۸ (وہ وقت قابل ذکر ہے)

اِذۡ رَاٰ نَارًا فَقَالَ لِاَهۡلِهِ امۡكُثُوۡۤا اِنِّىۡۤ اٰنَسۡتُ نَارًا

جب انہوں نے آگ دیکھی ف۹ سو انہوں نے اپنے گھر والوں سے کہا تم یہیں ٹھہرو ف۱۰ میں نے آگ دیکھی ہے

لَّعَلِّىۡۤ اٰتِيۡكُمۡ مِّنۡهَا بِقَبَسٍ اَوۡ اَجِدُ عَلَى النَّارِ

کیا عجب میں اس میں سے کوئی شعلہ لے آؤں یا آگ کے پاس راستہ (کا پتہ)

هُدًى ﴿١٠﴾ فَلَمَّاۤ اَتٰٮهَا نُوۡدِىَ يٰمُوۡسٰى ﴿١١﴾ اِنِّىۡۤ اَنَا

پا جاؤں ف۱۱ پھر جب وہ اس کے پاس پہنچے انہیں آواز آئی کہ اے موسیٰ۔ ف۱۲ میں تمہارا

رَبُّكَ فَاخۡلَعۡ نَعۡلَيۡكَ‌ ۚ اِنَّكَ بِالۡوَادِ الۡمُقَدَّسِ

پروردگار ہوں سو تم اپنی جوتیاں اتار ڈالو ف۱۳ بے شک تم ایک پاک میدان میں یعنی



ویذکرھم بصوتٍ خفیٍ (روح) ف۱ حروف مقطعات میں سے ہے اصل معنٰی تو اللہ ہی کو معلوم۔ ملاحظہ ہو سورۂ بقر کے شروع کا حاشیہ۔ البتہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما اور متعدد تابعی حضرات سے اس کے معنٰی یا رجل (اے شخص!) کے مختلف زبانوں کے لحاظ سے مروی ہیں۔ معناہ یا رجل وھو مروی عن ابن عباسؓ والحسن ومجاھد وسعید بن جبیر وقتادۃ وعکرمۃ والکلبی (کبیر) اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کی روایت میں آتا ہے کہ کافروں نے یہ کہنا شروع بھی کیا تھا کہ یہ شخص مصیبت میں پڑ گیا۔ فان قومہ قالوا لقد شقی ھذا الرجل (ابن جریر) اس لئے یہ معنٰی سیاق پر زیادہ چسپاں ہیں۔ سعید بن جبیر سے یہ قول بھی مروی ہے کہ یہ اسم الطیب الطاھر الھادی کا مخفف ہے (کبیر) اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے یہ ہے کہ یہ اسماء الٰہی میں سے ایک اسم ہے (ابن جریر) لیکن امام ابن جریر نے ترجیح یا رجل کے معنٰی کو دی ہے اس لئے کہ یہی معنٰی صحابہ رضی اللہ عنہم و تابعین میں معروف تھے۔ ف۲ قرآن مجید سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے تعب و مشقت اٹھانے کی خاص صورتیں دو ہیں۔ ایک یہ کہ آپ کافروں کے رد و انکار پر غم و حزن بہت زیادہ کرتے تھے، دوسرے یہ کہ شب میں آپ قراءت قرآن کے وقت قیام بہت زائد طویل فرماتے تھے وقس علی ہذا۔ آیت دونوں صورتوں کی نفی کر رہی ہے۔ اور آپ کو گویا یہ تعلیم ہو رہی ہے کہ آپ کا کام تو صرف تذکیر و تبلیغ ہے جسے ماننا ہوگا مانے گا، نہ ماننا ہوگا نہ مانے گا۔ آپ اتنے فکرمند نہ رہئے۔ علیٰ ہذا رات کی نماز میں بھی اس درجہ مشقت نہ اٹھایئے جس قدر بآسانی تحمل ہو سکے بس اسی قدر پڑھیے۔ اہل اشارات کہتے ہیں کہ اگر تفسیر اول قبول کی جائے تو آیت اصل ٹھہرتی ہے۔ اہل دل پر نزول سکینت کی۔ اور تفسیر ثانی مراد لی جائے تو اصل ٹھہرتی ہے مجاہدہ میں تعدیل کی۔ بعض نے کہا ہے کہ مقصود خطاب امت سے کرنا ہے اور شقی خاب کے مرادف ہے۔ اس صورت میں مراد یہ ہوگی کہ اے مومنو۔ قرآن کے نزول کی یہ غرض و غایت نہیں کہ تم حالت محرومی و مغلوبی میں رہو۔ ف۳ قرآن کی غرض و غایت تو بھلائی اور خیر خواہی، اصلاح اور سدھار ہے، لیکن اس سے مستفید صرف وہی لوگ ہو سکتے ہیں جن کے قلب میں خوف خدا موجود ہے۔ ف۴ اَلرَّحۡمٰنُ میں یہ اشارہ آ گیا کہ وہ وہ خدا ہے جس کی رحمت و رحمانیت کی کوئی انتہا نہیں ہے۔ اسۡتَوٰى۔ استواء کے معنٰی استیلاء کے ہیں اور خود استیلاء سے مراد اقتدار و اختیار ہے اور جو شبہات عام طور پر آیت پر وارد ہوتے ہیں، اس مفہوم کے لینے سے سب کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ انا اذا فسرنا الاستیلاء بالاقتدار زالت ھذہ المطاعن کلھا (کبیر) عرش اور استوی دونوں پر حاشیے سورۂ اعراف پارہ ۸ میں گزر چکے۔ خَلَقَ ...... الۡعُلٰى۔ زمین و آسمان نہ کوئی خود آفریدہ مخلوق ہیں اور نہ خالق۔ بلکہ تمام تر اللہ ہی کے محتاج اپنے وجود و بقا میں ہیں۔ سمٰوٰت میں خود ہی بلندی کا مفہوم شامل ہے۔ صفت عُلا لا کر اور اس کی تاکید اور ذہن کی اس طرف تنبیہ مقصود ہے۔ ف۵ یعنی ساری کائنات میں مکانی حیثیت سے جہاں کہیں بھی کوئی شے ہے سب اس کی مملوک ہے۔ تَحۡتَ الثَّرٰى۔ ثریٰ تو وہ گیلی مٹی ہے جو خود ہی سطح زمین کے نیچے ہے۔ الثری فی اللغۃ التراب الندی (کبیر) تَحۡتَ الثَّرٰى اس سے بھی نیچی ہوئی۔ مقصود اللہ کی قدرت اور وسعت سلطنت کو بیان کرنا ہے۔ مشرک جاہلی قوموں نے (اور انہیں میں بعض قدیم مہذب و متمدن قومیں بھی شامل ہیں) زمین کے نیچے کے الگ دیوی دیوتا مانے ہیں۔ ہمہ دان و ہمہ بین خالق کا کلام اس شرک کی بھی تردید کو پیش نظر رکھے ہوئے ہے۔ ف۶ وہ ہمہ بین و ہمہ دان تو مخفی اور مخفی در مخفی چیزوں کا بھی علم رکھتا ہے۔ سو پکار کر کہی ہوئی چیزوں کا علم اسے کیسے نہ ہوگا۔ گویا اصل کلام یوں ہوگا۔ و ان یجھر بالقول فاعلم ان اللہ تعالٰی یعلمہ فانہ یعلم السر و اخفی فضلاً عنہ (روح) السِّرَّ وَاَخۡفٰى۔ سر تو وہ ہے جسے انسان اپنے دل میں چھپائے رکھے اور اخفی وہ ہے جس کا علم خود اس کو بھی نہ ہو۔ السر ما اسررت فی نفسک و اخفی من ذٰلک ما لم تحدث بہ نفسک (ابن جریر۔ عن سعید بن جبیر) السر ما حدث بہ العبد غیرہٗ فی خفی و اخفی منہ ما اضمرہ فی نفسہ مما لم یحدث بہ غیرہٗ (جصاص عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) اوپر بیان اس کی قدرت کا تھا۔ اب بیان علم کا ہو رہا ہے کہ وہ بھی اسی طرح کامل و ہمہ گیر ہے۔ ف۷ (اعلیٰ سے اعلیٰ صفات و کمالات پر دلالت کرنے والے) بعض محققین کے نزدیک خود لفظ اسماء مرادف ہے صفات کے۔ جاء الاسم بمعنی الصفۃ (روح) خود قرآن مجید ہی میں ایک دوسری جگہ اسم صفت کے معنی میں آیا ہے۔ وَجَعَلُوۡا لِلّٰهِ شُرَكَآءَ ؕ قُلۡ سَمُّوۡهُمۡ (رعد۔ ۳۳) ملاحظہ ہو سورۂ بقرہ پ۱ میں وَعَلَّمَ اٰدَمَ الۡاَسۡمَآءَ كُلَّهَا پر حاشیہ۔ مطلب یہ ہوا کہ وہ اپنی ذات سے بالکل منفرد ہے گو اس کے اسماء صفاتی بکثرت ہوں۔ ای ھو واحد بذاتہ و ان افترقت عبارات صفاتہ (مدارک) ف۸ یعنی قصہ موسیٰ بھی سننے کے قابل ہے جو حکم و معارف اور علوم توحید و نبوت سے پُر ہے۔ ف۹ (اس وقت جب وہ مدین سے اپنی زوجہ محترمہ کو رخصت کرا کے مصر لا رہے تھے، موسم سردی کا تھا، اور رات اندھیری تھی) نَارًا۔ مشرقی ممالک میں رات کو سفر کرنے کا یہی دستور عام ہے۔ اور یہ دستور بھی عام ہے کہ سردی میں رات کو باہر آگ کے بڑے بڑے الاؤ جلا کر بیٹھتے ہیں۔ اندھیرے میں ان کی روشنی بڑی دور سے نظر آتی ہے۔ رَاٰ نَارًا جو روشنی آپ نے دیکھی وہ آپ کو آگ ہی کی معلوم ہوئی۔ یہ ضرور نہیں کہ فی الواقع وہ آگ ہی رہی ہو۔ اہل لطائف کہتے ہیں کہ اس آیت میں اصل ہے صوفیہ کے مسئلہ تمثیل کی۔ موسیٰ کے سامنے نور قدیم، نار حادث کی شکل میں متمثل ہوا۔ ف۱۰ یعنی میرے پیچھے پیچھے نہ آؤ میں اکیلا جاتا ہوں۔ امۡكُثُوۡۤا۔ صیغہ جمع ہے یہ بھی ممکن ہے کہ یہ محض تفخیم کے لیے ہو۔ اور مقصود اس سے اظہار عزت و تکریم ہو۔ جیسا کہ بعض کا خیال ہے۔ فقد یخاطب الواحد بلفظ الجماعۃ

تفخیمًا (کبیر) لیکن اغلب یہ ہے کہ علاوہ زوجۂ محترمہ کے کوئی چھوٹا سا قافلہ ساتھ ہو۔ جیسا کہ ابن حیان وغیرہ کی رائے ہے اور صیغۂ جمع کا اطلاق حقیقت ہی پر ہو، وخاطب امراتہ وولدیہ والخادم (بحر) والخطاب للمراۃ والولد والخادم (روح) روایت توریت سے بھی اسی آخری خیال کی تائید ہوتی ہے۔ آپ جب چلے ہیں تو آپ کے ساتھ بکریوں کا گلہ بھی تھا۔ اور جب گلہ تھا تو کچھ گلہ بان بھی ضرور ہمراہ ہوں گے۔ ''تب اس نے گلے کو بیابان کے ایک طرف ہانک دیا اور خود پہاڑ حرب کے نزدیک آیا''۔ (خروج۔ ۲:۱) ف۱۱ اندھیرے میں آپ لوگ راستہ بھی بھولے ہوئے تھے۔ خیال ہوا کہ الاؤ پر جانے سے راستہ کا بھی پتہ چل جائے گا۔ اور عجب نہیں کہ آگ بھی ہاتھ آجائے۔ صوفیہ کہتے ہیں کہ ممکن ہے صاحب کشف خود اپنے کشف کی حقیقت سے بے خبر ہو۔ حضرت موسٰی کو ایک آگ کی سی روشنی مکشوف ہوئی اور وہ اسے متعارف آگ ہی سمجھے۔ ف۱۲ (من جانب اللہ) اس آواز کی کیفیت وصفت سے متعلق بڑی بڑی بحثیں چھڑ گئی ہیں، لیکن قول حق مفسر تھانوی مدظلہ کا ہے:۔ ''اس نداء کی کیفیت و صفت نہ کہیں منصوص ہے نہ قیاس سے ادراک کی جاسکتی ہے۔ اس لیے تعیین بالتخمین رجم بالغیب ہے۔ البتہ یہ امر یقینی ہے کہ حضرت موسٰی کو یقین کے ساتھ یہ امر معلوم ہوگیا تھا کہ یہ نداء من جانب اللہ ہے۔ خواہ یہ یقین علم ضروری سے حاصل ہوا ہو یا کسی علم استدلالی سے۔ واللہ اعلم'' توریت کی مسخ شدہ روایت یوں ہے:۔ ''اس وقت خداوند کا فرشتہ ایک بوٹے میں سے آگ کے شعلہ میں اس پر ظاہر ہوا۔ اس نے نگاہ کی



طُوًى ﴿١٢﴾ وَ اَنَا اخْتَرْتُكَ فَاسْتَمِعْ لِمَا يُوْحٰى ﴿١٣﴾

طوٰی میں ہو ف۱۴ اور میں نے تمہیں منتخب کرلیا ہے ف۱۵ سو سنو جو کچھ وحی کیا جارہا ہے

اِنَّنِیْۤ اَنَا اللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنَا فَاعْبُدْنِیْ ۙ وَ اَقِمِ الصَّلٰوةَ

بے شک میں ہی اللہ ہوں کوئی معبود نہیں میرے سوا۔ سو میری ہی عبادت کیا کرو اور میری ہی یاد کی نماز

لِذِكْرِیْ ﴿١٤﴾ اِنَّ السَّاعَةَ اٰتِیَةٌ اَكَادُ اُخْفِیْهَا لِتُجْزٰی

پڑھا کرو ف۱۶ بلاشبہ قیامت آنے والی ہے میں اسے پوشیدہ رکھنا چاہتا ہوں تاکہ ہر شخص کو

كُلُّ نَفْسٍۭ بِمَا تَسْعٰی ﴿١٥﴾ فَلَا یَصُدَّنَّكَ عَنْهَا مَنْ لَّا

اس کی کوشش کا بدلہ مل جائے ف۱۷ سو تمہیں اس کی طرف سے ایسا شخص باز نہ رکھنے پائے جو

یُؤْمِنُ بِهَا وَ اتَّبَعَ هَوٰىهُ فَتَرْدٰی ﴿١٦﴾ وَ مَا تِلْكَ

اس پر ایمان نہیں رکھتا اور اپنی خواہش (نفسانی) کی پیروی کرتا ہے ورنہ تم بھی تباہ ہوکر رہو گے ف۱۸ اور یہ

بِیَمِیْنِكَ یٰمُوْسٰی ﴿١٧﴾ قَالَ هِیَ عَصَایَ ۚ اَتَوَكَّؤُا

تمہارے داہنے ہاتھ میں کیا ہے اے موسٰیؑ؟ وہ بولے یہ میرا عصا ہے میں اس پر ٹیک

عَلَیْهَا وَ اَهُشُّ بِهَا عَلٰی غَنَمِیْ وَ لِیَ فِیْهَا مَاٰرِبُ

لگاتا ہوں اور اس سے اپنی بکریوں کے لئے پتے جھاڑتا ہوں اور اس سے میرے اور بھی

اُخْرٰی ﴿١٨﴾ قَالَ اَلْقِهَا یٰمُوْسٰی ﴿١٩﴾ فَاَلْقٰىهَا فَاِذَا هِیَ

کام (نکلتے) ہیں ف۱۹ (اللہ نے) فرمایا اسے ڈال دو اے موسٰیؑ پس انہوں نے اسے ڈال دیا سو وہ

حَیَّةٌ تَسْعٰی ﴿٢٠﴾ قَالَ خُذْهَا وَ لَا تَخَفْ ۫ سَنُعِیْدُهَا

ایک دوڑتا ہوا سانپ بن گیا ف۲۰ (اللہ نے) فرمایا اسے پکڑ لو اور ڈرو نہیں ہم اسے ابھی اس کی

سِیْرَتَهَا الْاُوْلٰی ﴿٢١﴾ وَ اضْمُمْ یَدَكَ اِلٰی جَنَاحِكَ

پہلی حالت پر کئے دیتے ہیں ف۲۱ اور تم اپنا ہاتھ اپنی بغل میں دے لو



تو کیا دیکھتا ہے کہ ایک بوٹا آگ میں روشن ہے اور وہ جل نہیں جاتا۔ تب موسٰی نے کہا میں اب نزدیک جاؤں اور اس بڑے منظر کو دیکھوں کہ یہ بوٹا کیوں نہیں جل جاتا۔ جب خداوند نے دیکھا کہ وہ دیکھنے کو نزدیک آیا تو خدا نے اسے بوٹے کے اندر سے پکارا اور کہا کہ اے موسٰی اے موسٰی وہ بولا میں یہاں ہوں''۔ (خروج۔ ۳:۲۔۴) ف۱۳ ''خلع نعلین یا تو بوجہ ان کے غیر طاہر ہونے کے تھا یا اس لیے کہ مقام کا ادب ہو۔ یا اس لیے کہ مقام متبرک سے قدم بھی مس کرے کہ اس کی برکت زائد پہنچے۔ اور اِنَّكَ بِالْوَادِ الخ ہر حال میں علت ہوسکتا ہے''۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) توریت میں تصریح ہے کہ یہ حکم مقام کے تقدس واحترام کی رعایت سے تھا۔ ''تب اس نے کہا یہاں نزدیک مت آ۔ اپنے پاؤں سے جوتا اتار۔ کیونکہ یہ جگہ جہاں تو کھڑا ہے مقدس زمین ہے''۔ (خروج۔ ۳:۵) ہمارے ہاں کے بھی اکثر اکابر اسی طرف گئے ہیں۔ امرہ بذلک لان القوۃ تواضع و ادب (بیضاوی) قیل انما امرہ بخلع نعلیہ تعظیمًا للبقعۃ (ابن کثیر) قال الاصم لان القوۃ ادخل فی التواضع و حسن الادب (روح) یحمل ذلک علی تعظیم البقعۃ من ان یطأھا الاحافیًا لیکون معظمًالھا و خاضعًا عند سماع کلام ربہ (کبیر) لان القوۃ تواضع للہ (مدارک) اسرائیلی تہذیب میں جوتہ اتار دینا تعظیم وتکریم کا ایک معروف ومتعارف طریقہ تھا۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ ف۱۴ (اور تقاضائے ادب یہی ہے کہ برہنہ پا داخل ہو) طُوًی۔ نام ہے اس میدان کا جو جزیرہ نمائے سینا میں کوہ سینا کے عین دامن میں واقع ہے۔ بیان لسبب ورد الامر بذلک من شرف البقعۃ و قدسھا (روح) صوفیہ کہتے ہیں، آیت میں اصل ہے مقامات مقدسہ کے ادب وتعظیم کی۔ ف۱۵ (اپنی نبوت ورسالت کے لیے) اہل لطائف کہتے ہیں کہ تمہیدی مکالمہ کے بعد جب قلب موسوی قابل ومتحمل ہوگیا براہ راست تجلیات خداوندی کا، تو اب اس پر رسالت کے بارعظیم کی تفویض ہوئی۔ ف۱۶ اس میں نماز کی غایت بیان کردی کہ اس سے اصل مقصود یاد الٰہی کو دل میں تازہ رکھنا ہے۔ معناہ اقم الصلوٰۃ لتذکرنی فیھا (ابن جریر) لتذکرنی (کشاف) اور یہی معنی مجاہد تابعی سے بھی منقول ہیں۔ (روح) اور واقعہ بھی یہی ہے کہ کسی کے دل پر اگر حاکم اعلیٰ، ہمہ بین و ہمہ دان حاکم کی ہمہ وقتی معیت وحاکمیت کا خیال اگر پوری طرح مستولی ہوجائے تو اس سے کوئی قصور سرزد ہی کیوں ہونے پائے۔ آیت کے یہ معنی بھی ہوسکتے ہیں کہ میری یاد آنے پر نماز پڑھ لیا کرو — چنانچہ یہیں سے بعض فقہاء نے قضاء صلوٰۃ فائتہ کا استنباط کیا ہے۔ ف۱۷ توحید ورسالت ان دو عقائد کی تعلیم پچھلی آیت میں آچکی تھی۔ اب عقیدۂ معاد کا ذکر ہورہا ہے اور یہی تینوں اصلی اور مرکزی عقائد ہیں دین الٰہی وشریعت خداوندی کے۔ آیت میں بیان قیامت کی غایت کا آگیا۔ وہ اسی ناسوتی زندگی کی تکمیل کے لیے ہے۔ نتائج کا ظہور پوری طرح اس محدود ومختصر دنیوی زندگی میں ہو نہیں پاتا۔ ظہور کامل کے لیے ایک یوم موعود کا پیش آنا بالکل مطابق عقل اور عین تقاضائے عدل ہے۔ جو لوگ عقیدۂ حشر کے منکر ہیں۔ حیرت ہوتی ہے کہ ان کے سطحی دماغ اس موجودہ زندگی کی محدودیت پر قانع کیسے ہوجاتے ہیں۔ لِتُجْزٰی کا تعلق اٰتِیَةٌ سے ہے۔ اَكَادُ اُخْفِیْهَا کا فقرہ درمیان میں بطور جملہ معترضہ کے آگیا ہے ف۱۸ یعنی کہیں تم کسی دشمن دین کی صحبت سے متاثر ہوکر فکر آخرت اور خیال عاقبت سے غافل نہ ہوجانا۔ موسٰی علیہ السلام مقرب خاص ہیں اور اب پیمبر بھی بن چکے ہیں، یہ ارشاد ان تک سے ہورہا ہے کہ کہیں تم دشمنان دین کی صحبت کا اثر نہ قبول کرلینا ورنہ خدائی قانون میں سزا تمہارے لیے بھی رکھی ہوئی ہے! ہم دنیاداروں کے لیے تو رونگٹے کھڑے ہوجانے کا مقام ہے۔ محققین نے کہا ہے کہ آیت میں اباحت کا ابطال ہے۔ نیز اس حقیقت کا اثبات کہ تکلیفات شرعیہ ہستی کامل سے بھی ساقط نہیں ہوتیں۔ ف۱۹ سوال سے مجب نہیں جو یہ مقصد ہو کہ عصا کا عصا ہونا، اور اس کے مخصوص فوائد وخصائص حضرت موسٰی کے ذہن میں ازسرنو تازہ ہوجائیں تاکہ پھر اس میں جو انقلاب امر الٰہی سے دیکھیں اس کا خارق ہونا اور زیادہ نمایاں ہو جائے۔ فن تعلیم کے ماہر جو استاد ہوتے ہیں وہ بھی طلبہ سے اکثر سوال اسی غرض سے کرتے ہیں۔ اہل اشارات نے اس سے یہ نکتہ پیدا کیا ہے کہ کاملین بھی اسباب کے ساتھ تمسک کرتے رہتے ہیں۔

تَخْرُجْ بَيْضَآءَ مِنْ غَيْرِ سُوْٓءٍ اٰيَةً اُخْرٰى ﴿٢٢﴾ لِنُرِيَكَ
وہ بلا کسی عیب کے روشن ہو کر نکلے گا (یہ) دوسری نشانی ہوئی ف٢٢ تاکہ ہم تمہیں اپنی
مِنْ اٰيٰتِنَا الْكُبْرٰى ﴿٢٣﴾ اِذْهَبْ اِلٰى فِرْعَوْنَ اِنَّهٗ
بڑی نشانیوں میں سے کچھ دکھائیں ف٢٣ (اب) تم فرعون کے پاس جاؤ کہ وہ بڑا سرکش
طَغٰى ﴿٢٤﴾ قَالَ رَبِّ اشْرَحْ لِيْ صَدْرِيْ ﴿٢٥﴾ وَ يَسِّرْ لِيْٓ
ہوگیا ہے ف٢٤ (موسیٰ نے) کہا اے میرے پروردگار میرا حوصلہ اور فراخ کردے ف٢٥ اور میرا کام مجھ پر آسان
اَمْرِيْ ﴿٢٦﴾ وَ احْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِيْ ﴿٢٧﴾ يَفْقَهُوْا
کردے ف٢٦ اور میری زبان سے بستگی دور کردے ف٢٧ تاکہ (لوگ) میری بات
قَوْلِيْ ﴿٢٨﴾ وَ اجْعَلْ لِّيْ وَزِيْرًا مِّنْ اَهْلِيْ ﴿٢٩﴾ هٰرُوْنَ
(خوب) سمجھ سکیں اور میرے گھر والوں میں سے میرا ایک معاون مقرر کردیجیے (یعنی) ہارون کو
اَخِي ﴿٣٠﴾ اشْدُدْ بِهٖٓ اَزْرِيْ ﴿٣١﴾ وَ اَشْرِكْهُ فِيْٓ
کہ میرے بھائی ہیں میری قوت کو ان کے ذریعہ سے مضبوط کردیجیے اور ان کو میرے (اس) کام میں شریک
اَمْرِيْ ﴿٣٢﴾ كَيْ نُسَبِّحَكَ كَثِيْرًا ﴿٣٣﴾ وَّ نَذْكُرَكَ كَثِيْرًا ﴿٣٤﴾
کردیجیے ف٢٨ تاکہ ہم لوگ خوب کثرت سے تیری پاکی بیان کریں اور تیرا ذکر خوب کثرت سے کریں ف٢٩
اِنَّكَ كُنْتَ بِنَا بَصِيْرًا ﴿٣٥﴾ قَالَ قَدْ اُوْتِيْتَ سُؤْلَكَ
بے شک آپ ہم کو خوب دیکھ رہے ہیں ف٣٠ (اللہ نے) فرمایا تمہاری درخواست منظور کی گئی
يٰمُوْسٰى ﴿٣٦﴾ وَ لَقَدْ مَنَنَّا عَلَيْكَ مَرَّةً اُخْرٰٓى ﴿٣٧﴾ اِذْ
اے موسیٰ اور ہم تو ایک دفعہ اور بھی تمہارے اوپر احسان کرچکے ہیں ف٣١ جب کہ
اَوْحَيْنَآ اِلٰٓى اُمِّكَ مَا يُوْحٰٓى ﴿٣٨﴾ اَنِ اقْذِفِيْهِ فِي
ہم نے تمہاری ماں کو وہ بات الہام کی جو الہام ہی کئے جانے کے قابل تھی ف٣٢ (یعنی) یہ کہ (موسیٰ) کو



ف٢٠ عصائے موسوی کا معجزہ توریت میں بھی درج ہے:۔ ''تب خدا نے موسیٰ کو کہا کہ یہ تیرے ہاتھ میں کیا ہے؟ وہ بولا عصا۔ پھر اس نے کہا اسے زمین پر پھینک دے، اس نے زمین پر پھینک دیا اور وہ سانپ بن گیا''۔ (خروج ٤:٢۔٤) یہ واضح رہے کہ مصر میں جہاں موسیٰ کو تبلیغ کرنا تھی، سانپ کی حیثیت ایک دیوتا کی تھی، اور اس کی پوجا ہوا کرتی تھی۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ ف٢١ یعنی یہ پھر سے عصا بنا جاتا ہے۔ اور تمہیں کوئی گزند نہ پہنچے گا۔ مں۔ ''ابھی'' یعنی تمہارے اسے پکڑتے ہی ـــ ایسے خوارق عادات انبیاء کی تاریخ میں کچھ نئے یا انوکھے نہیں۔ معجزہ میں پیغمبر کے کسی ذاتی کمال یا کوشش کو دخل نہیں ہوتا، بلکہ وہ تمام تر ایک فعل خداوندی ہی ہوتا ہے۔ براہ راست اور بلا توسط اسباب عادیہ۔ اس حقیقت کی خاص نظیر یہ عصا والا واقعہ بھی ہے۔ معجزہ حضرت موسیٰ کا، اور آپ خود ہی اس سے ڈرے بھی! ''موسیٰ علیہ السلام کا ڈر جانا بعض نے کہا ہے کہ طبعی ہے جو کسی طرح جلالت شان کے منافی نہیں۔ اور بعض نے کہا ہے کہ جو حادثہ مخلوق کی جانب سے ہو اس میں تو نہ ڈرنا کمال ہے جیسے ابراہیم علیہ السلام آتش نمرود سے نہیں ڈرے اور جو امر خالق کی طرف سے ہو اس میں ڈرنا ہی کمال ہے کہ وہ فی الواقع حق تعالیٰ سے ڈرنا ہے۔ جیسے ہوا تیز ہونے کے وقت جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا گھبرا جانا حدیثوں میں آیا ہے۔ سو چونکہ اس تبدل میں مخلوق کا واسطہ نہ تھا اس سے ڈر گئے کہ یہ کوئی قہر الٰہی نہ ہو اور دوسری آیت میں الک من الآمنین سے تسلی دینا اسی طرف مشیر ہے''۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) اور یہ تو قول بہر حال ثابت و روشن ہے کہ امور طبعی کاملین میں بھی باقی رہتے ہیں۔ توریت میں یہ صورت واقعہ یوں درج ہے:۔ ''اور موسیٰ اس کے آگے سے بھاگا، تب خداوند نے موسیٰ سے کہا کہ اپنا ہاتھ بڑھا، اور دُم پکڑ لے۔ اس نے ہاتھ بڑھایا اور اسے پکڑ لیا۔ وہ اس کے ہاتھ میں عصا ہو گیا''۔ (خروج۔ ٤:٤) ف٢٢ (ہماری قدرت اور تمہاری نبوت کی) حضرت موسیٰ کو جو متعدد معجزات عطا ہوئے تھے، ان میں سے یہ دو معجزے شروع ہی سے عنایت ہو گئے تھے اور ان کا ذکر بھی خاص اہتمام سے کیا گیا ''ید بیضا'' جو ہمارے ہاں زبان زد ہے یہی مشہور معجزہ ہے۔ مِنْ غَيْرِ سُوْٓءٍ مراد یہ ہے کہ یہ ہاتھ کی سفیدی کوئی مرض وغیرہ کی صورت نہیں۔ قرآن کو تصریح کے ساتھ یہ لکھنا اس لیے کہنا پڑا کہ توریت والوں نے صورت واقعہ کو مسخ کر کے حضرت موسیٰ کو برص کا مریض ہی بنا دیا! خود توریت کے الفاظ ہیں:۔ ''پھر خداوند نے اسے کہا کہ تو اپنا ہاتھ اپنی چھاتی پر چھپا کے رکھ۔ چنانچہ اس نے اپنا ہاتھ اپنی چھاتی پر چھپا کے رکھا۔ اور جب اس نے اسے نکالا تو دیکھا کہ اس کا ہاتھ برف کے مانند سفید ''مبروص'' تھا'' (خروج۔ ٤:٦) اور بعد کے لوگوں نے اس پر اور اور روایات بھی اضافہ کر دیں۔ اٰيَةً اُخْرٰى پہلا نشان وہ عصا کے سانپ بن جانے کا تھا۔ دوسرا نشان یہ ہوا۔ ف٢٣ وہ ''بڑی نشانیاں'' کیا تھیں؟ عام طور سے مراد دوسرے اور عظیم تر معجزات سے لی گئی ہے، جو آپ کو بعد میں عطا ہوئے۔ ف٢٤ فرعون یعنی بادشاہ مصر۔ اس پر توریت اور ساری تاریخوں کا اتفاق ہے کہ جو فرعون حضرت موسیٰ کا معاصر تھا، وہ متکبر، جابر و فاسق تھا۔ اور خدا کا اوتار تو بہر حال ہر فرعون مصر سمجھا ہی جاتا تھا۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ ف٢٥ (کہ تبلیغ میں انقباض اور مخالفت و تکذیب سے دل تنگی نہ ہو اور میں سفارت خداوندی اور رسالت کے بار عظیم کا تحمل پوری طرح کر سکوں) صَدْرِيْ۔ صدر کے لفظی معنی سینہ کے ہیں لیکن راغب نے ایک قول یہ نقل کیا ہے کہ قرآن مجید میں جہاں لفظ قلب یا صدر آیا ہے، وہاں مراد عضو جسمانی نہیں، بلکہ علم و عقل اور انسان کے سارے قوائے باطنی ہیں۔ اور اس آیت کی شرح میں لکھا ہے کہ مراد اس سے اپنے قوائے باطن کی اصلاح کی دعا کرنا ہے۔ ابن زید تابعی سے معنی جرأت و ہمت کے منقول ہیں (ابن جریر) اور اور بھی سب نے یہاں صدر کے معنی مجازی ہی لیے ہیں۔ یعنی تحمل شدائد کا حوصلہ۔ اشرح الصدر بسطه من زانی و مسکنة من جهة الله تعالٰی منه (روح) اس دعا سے ظاہر ہے کہ دعا اور توکل کامل میں کوئی منافات نہیں۔ بلکہ کاملین تو اور زیادہ دعا کی طرف رجوع کرتے رہتے ہیں۔ ف٢٦ (کہ اسباب کامیابی جمع اور اسباب ناکامی رفع ہوتے جائیں) ف٢٧ اس لکنت زبان کے اسباب مختلف روایت ہوئے ہیں۔ بہر حال سبب طبعی کچھ بھی رہا ہو، لکنت زبان میں موجود تھی۔ توریت میں ہے:۔ ''تب موسیٰ نے خداوند سے کہا کہ اے میرے خداوند میں فصاحت نہیں رکھتا نہ تو آگے سے اور نہ جب سے کہ تو نے اپنے بندے سے کلام کیا اور میری زبان اور باتوں میں لکنت ہے''۔ (خروج۔ ٤:١٠) ف٢٨ توریت میں بھی یہ واقعات درج ہیں مگر محرف و مسخ شدہ شکل میں۔ حضرت موسیٰ کی زبان سے حضرت ہارون علیہ السلام کو شریک کار کرنے کی درخواست کا کوئی ذکر توریت میں نہیں۔ حضرت ہارون کا ذکر جہاں ہے بھی، بہ طور شریک نبوت نہیں بلکہ بحیثیت ترجمان اور نائب کے۔ ''تب خداوند کا غصہ موسیٰ پر بھڑکا اور اس نے کہا کیا نہیں ہے لاویوں میں سے ہارون تیرا بھائی؟ میں جانتا ہوں کہ وہ فصیح ہے۔ اور دیکھ کہ وہ بھی تیری ملاقات کو آتا ہے اور تجھے دیکھ کے دل میں خوش ہوگا۔ اور تو اسے کہے گا اور اسے باتیں بتائے گا...... اور وہ تیرے عوض لوگوں سے باتیں کرے گا۔ اور وہ وہاں وہی تیری زبان کی جگہ ہوگا اور تو اس کے لیے خدا کی جگہ ہوگا''۔ (خروج۔ ٤:١٤۔١٦) حضرت ہارون علیہ السلام کی فصاحت اور طلاقت لسانی مشہور و مسلم ہے۔ توریت کے اقتباس میں تو ابھی گزر ہی چکا کہ ''وہ فصیح ہے''۔ جیوش انسائیکلوپیڈیا میں بھی ذکر ان کے فصیح البیان ہونے کا ہے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ وَاجْعَلْ لِّيْ وَزِيْرًا الخ سے بھی کاملین کا تمسک اسباب کے ساتھ کرنا ثابت ہوتا ہے۔ ''معاون مانگنے میں اہل کی تخصیص شاید اس لیے ہو کہ ان کو طبعی الفت بھی زائد ہوگی۔ ان سے زیادہ معاونت ہو سکتی ہے''۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ف٢٩ دو آدمی مل کر تبلیغ و دعوت کا کام قدرۃً زیادہ قوت سے اور تسبیح و تذکیر کا کام بہتر

التَّابُوْتِ فَاقْذِفِيْهِ فِي الْيَمِّ فَلْيُلْقِهِ الْيَمُّ بِالسَّاحِلِ

ایک صندوق میں رکھ پھر اسے دریا میں ڈال دو پھر دریا انہیں کنارہ لے آئے گا

يَأْخُذْهُ عَدُوٌّ لِّيْ وَ عَدُوٌّ لَّهٗ ؕ وَ اَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً

(تو) انہیں وہ پکڑ لے گا جو میرا بھی دشمن ہے اوران کا بھی دشمن ہے اور میں نے تمہارے اوپر اپنی طرف سے محبت کا

مِّنِّيْ ۚ۬ وَ لِتُصْنَعَ عَلٰى عَيْنِيْ ﴿۳۹﴾ اِذْ تَمْشِيْٓ اُخْتُكَ

اثر ڈال دیا تھا وٚ۳۳ اور تا کہ تم کو میری خاص نگرانی میں پرورش کیا جائے وٚ۳۴ (یہ اس وقت ہوا) جب کہ تمہاری بہن

فَتَقُوْلُ هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰى مَنْ يَّكْفُلُهٗ ؕ فَرَجَعْنٰكَ

چلتی ہوئی آئیں پھر بولیں کہ میں تمہیں ایسے کا پتہ دوں جو اس کو (خوب اچھی طرح) پالے؟ تو ہم نے تم کو تمہاری ماں کے

اِلٰٓى اُمِّكَ كَيْ تَقَرَّ عَيْنُهَا وَ لَا تَحْزَنَ ؕ۬ وَ قَتَلْتَ نَفْسًا

پاس پھر پہنچا دیا کہ ان کی آنکھیں ٹھنڈی ہوں اور وہ غم نہ کریں وٚ۳۵ اور تم نے ایک شخص کو مار ڈالا تھا وٚ۳۶

فَنَجَّيْنٰكَ مِنَ الْغَمِّ وَ فَتَنّٰكَ فُتُوْنًا ۬ۚ فَلَبِثْتَ سِنِيْنَ

تو ہم نے تم کو اس غم سے نجات دی وٚ۳۷ اور ہم نے تمہیں خوب خوب آزمائشوں میں ڈالا وٚ۳۸ پھر تم مدین والوں کے

فِيْٓ اَهْلِ مَدْيَنَ ۙ۬ ثُمَّ جِئْتَ عَلٰى قَدَرٍ يّٰمُوْسٰى ﴿۴۰﴾

درمیان (کئی) سال رہے۔ پھر تم اپنے وقت معین پر (یہاں) آگئے اے موسیٰ وٚ۳۹

وَ اصْطَنَعْتُكَ لِنَفْسِيْ ﴿ۚ۴۱﴾ اِذْهَبْ اَنْتَ وَ اَخُوْكَ

اور میں نے تم کو اپنے لئے منتخب کر لیا وٚ۴۰ (سو اب) تم اور تمہارے بھائی میری نشانیوں کے

بِاٰيٰتِيْ وَ لَا تَنِيَا فِيْ ذِكْرِيْ ﴿ۚ۴۲﴾ اِذْهَبَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ اِنَّهٗ

ساتھ جاؤ اور میری یاد میں سستی نہ کرنا وٚ۴۱ فرعون کے پاس تم دونوں جاؤ بے شک وہ حد سے تجاوز

طَغٰى ﴿ۚ۴۳﴾ فَقُوْلَا لَهٗ قَوْلًا لَّيِّنًا لَّعَلَّهٗ يَتَذَكَّرُ اَوْ يَخْشٰى ﴿۴۴﴾

کر گیا ہے وٚ۴۲ پھر اس سے گفتگو نرم کرنا وٚ۴۳ شاید کہ وہ نصیحت قبول کرے یا ڈر ہی جائے وٚ۴۴



طریق پر کر سکتے ہیں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ دونوں آیتوں میں دلالت ہے اس پر کہ اسباب سے بھی اکابر کا قصد دین اور استعانت فی الدین ہی ہوتا ہے۔ وٚ۳۰ (اور ہماری احتیاج سے خوب واقف ہیں) وٚ۳۱ یعنی اب کی تمہاری درخواست پر کیوں نہ تمہارے ساتھ لطف ونوازش کا معاملہ ہوگا۔ تمہارے ساتھ تو ہمارا یہ معاملہ بلا تمہاری خواہش ودرخواست کے ایک بار بہت پہلے ہو چکا ہے۔ وٚ۳۲ (اپنی اہمیت کی بنا پر) یہ وحی، وحی نبوت نہ تھی، وحی الہام تھی۔ اور الہام غیر انبیاء کے لیے بھی جائز وثابت ہے۔ بعض مسیحی فاضلوں نے لکھا ہے کہ حضرت موسیٰ کے والد ماجد عمران کا گھر لب دریا تھا۔ نیل اسی طرف سے بہتا ہوا فرعون کے محل کے نیچے سے گزرتا تھا۔ اور ایک وقت مقررہ پر دختر فرعون (قرآن نے اس کی تصحیح کر کے بتایا کہ نہیں بلکہ آسیہ زوجہ فرعون) سیر دریا کے لیے آتی تھی۔ والدہ موسیٰ نے سوچا کہ بچہ کی جان بچنے کی اور کوئی صورت تو ظالم حکومت کے کارندوں سے ہے نہیں۔ ایک لگتی ہوئی صورت یہ البتہ ہو سکتی ہے کہ بچہ از خود دختر فرعون (صحیح یہ کہ زوجہ فرعون) کے حضور تک پہنچ جائے۔ عورتیں یوں بھی نرم دل اور ترس کھانے والی ہوتی ہیں پھر یہ بچہ تو ہے بھی اس قدر پیاری اور موہنی صورت والا۔ عجب کیا جو اس محترم خاتون کو اس پر رحم آجائے، اور خود فرعون پر بھی اگر اثر کسی کے کہنے سننے کا ہو سکتا ہے تو اسی خاتون محترم کا۔ بس یہی سوچ سمجھ مادر مہربان نے صورتحال کا صحیح اندازہ کر کے موسیٰ کو بجرے پر بٹھا، پہاڑ کے رخ چھوڑ دیا۔ اور نتیجہ بالآخر بالکل حسب مراد نکلا۔ یہ بیانات تاریخ پر نہیں بلکہ تمامتر ظن وتخمین پر مبنی ہیں۔ لیکن بالفرض صحیح ہوں جب بھی نفس واقعہ کے اعجازی پہلو پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ الہام الٰہی بہر حال الہام الٰہی ہی ہے خواہ بالکل مجمل اور براہ راست ہوا ہو یا تفصیلاً یہ درمیانی زینے سب عقل کو سمجھا دیے گئے ہوں۔ وٚ۳۳ (اے موسیٰ! اور تمہیں محبوب بنا دیا) حضرت موسیٰ قدیم تذکرہ نویسوں کا بیان ہے کہ بڑے حسین وجمیل تھے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ توریت وانجیل دونوں میں یہی مذکور ہے:۔ ”اس نے اسے خوبصورت دیکھ کے تین مہینے تک چھپا رکھا“۔ (خروج۔ ۲:۲) ”انہوں نے دیکھا کہ بچہ خوبصورت ہے“ (عبرانیون۔ ۱۱:۲۳) ”موسیٰ پیدا ہوا جو نہایت خوبصورت تھا“ (اعمال۔ ۷:۲۰) عَدُوٌّ لِّيْ وَعَدُوٌّ لَّهٗ فرعون کا مراد ہونا بالکل ظاہر ہے جو حق تعالیٰ کا بھی دشمن تھا اور موسیٰ کا بھی۔ وٚ۳۴ سحر، نجوم، کہانت کے فنون اس زمانہ کے مہذب ومتمدن ملکوں میں اسی طرح پھیلے ہوئے تھے، جیسے آج مادی علوم وفنون ہیں۔ اور مصر تو ان قدیم فنون کا ایک مرکز خاص تھا۔ فرعون کو منجموں اور کاہنوں کے ذریعہ سے معلوم ہو گیا تھا کہ عنقریب اسرائیلی قوم میں ایک لڑکا ایسا پیدا ہوگا، جو فرعون اور حکومت فرعون کے زوال اقتدار کا سبب بنے گا۔ فرعون نے اسی وقت سے یہ حکم جاری کر رکھا تھا کہ اسرائیلیوں میں جو بھی لڑکا پیدا ہو اسی وقت ختم کر دیا جائے۔ جب ولادت حضرت موسیٰ کی ہوئی تو آپ کی والدہ ماجدہ قدرتاً بہت پریشان ہوئیں۔ اس وقت آپ کو الہاماً یہ تدبیر سمجھائی گئی کہ ایک صندوق لے کر اس میں بچے کو لٹا صندوق دریائے نیل میں بہا دیا جائے۔ نیل شاہی محل کے نیچے سے گزرتا تھا اور دریا کا بہاؤ حضرت موسیٰ کے مکان سے اسی رخ پر تھا۔ جب صندوق بہتا بہتا محل کے نیچے پہنچے گا، روک کر بچہ اس میں سے نکال لیا جائے گا اور بچہ کی صورت اتنی محبوب ہے کہ جو اسرائیل کش اور اپنے قصد ونیت کے لحاظ سے موسیٰ کش ہے، خود اسی سے موسیٰ کی پرورش کرائی جائے گی۔ اور اسی کو سبب وذریعہ موسیٰ کی حیات وبقا کا بنایا جائے گا۔ توریت میں یہ واقعات ہیں، مگر حسب معمول محرف ومسخ شدہ شکل میں:۔ ”وہ عورت حاملہ ہوئی اور بیٹا جنی اور اس نے اسے خوبصورت دیکھ کے تین مہینے تک چھپا رکھا۔ اور جب آگے کو چھپا نہ سکی تو اس نے سرکنڈوں کا ایک ٹوکرا بنایا اور اس پر لاسا اور رال لگایا اور لڑکے کو اس میں رکھا اور اس نے اسے دریا کے کنارے پر جھاؤ میں رکھ دیا ...... تب فرعون کی بیٹی غسل کرنے کو دریا پر اتری اور اس کی سہیلیاں دریا کے کنارے پھرنے لگیں اس نے جھاؤ میں ٹوکرا دیکھ کر سہیلی کو بھیجا کہ اسے اٹھا لائے جب اس نے اسے کھولا تو لڑکے کو دیکھا اور دیکھا وہ روتا ہے۔ اسے اس پر رحم آیا۔ اور بولی یہ کسی عبرانی کا لڑکا ہے“۔ (خروج۔ ۲:۲۔۶) عَيْنِيْ میں اضافت تشریف واختصاص کے لیے ہے ورنہ اپنے عام معنی میں تو دنیا کی ساری ہی موجودات پروردگار عالم کی نگرانی میں رہتی ہے۔ هٰذا الاختصاص للتشريف كا ختصاص عيسٰى عليه السلام بكلمة الله تعالٰى والكعبة بيت الله (روح) وٚ۳۵ صندوق دریا میں بہا دینے کے بعد حضرت موسیٰ کی بہن بھی اجنبی اور انجان بن کر شاہی محل کی طرف چلیں کہ دیکھیں کیا ہوتا ہے۔ محل میں پہنچیں اور جب دیکھا کہ بچہ مچلا ہوا ہے تو خوش تدبیری کے ساتھ اپنی اور ان کی ماں ہی کو رضاعت کے لیے بلوایا۔ توریت میں ہے:۔ ”تب اس کی بہن نے فرعون کی بیٹی کو کہا کہ کہئے تو میں جا کے عبرانی عورتوں میں سے ایک دائی تجھ پاس لے آؤں تا کہ وہ تیرے لیے اس لڑکے کو دودھ پلائے فرعون کی بیٹی نے اسے کہا کہ جا وہ چھوکری گئی۔ اور لڑکے کی ماں کو بلایا فرعون کی بیٹی نے اسے کہا کہ اس لڑکے کو لے اور میرے لیے دودھ پلا۔ میں تجھے درماہہ دوں گی۔ اس عورت نے لڑکے کو لیا اور دودھ پلایا“۔ (خروج۔ ۲:۷۔۹) توریت میں ہے کہ ان صاحبزادی کا اسم مبارک مریم تھا۔ بقول بعض شارحین توریت کے یہ حضرت موسیٰ سے پندرہ سال بڑی تھیں۔ وٚ۳۶ (قبطیوں یا فرعونیوں میں سے اتفاقیہ وبلا قصد) مفصل قصہ سورۂ قصص میں آئے گا۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں دلالت ہے کاملین سے لغزش صادر ہونے پر اور اس پر بھی کہ اس کی ایک نئی شان ہوتی ہے۔ وٚ۳۷ حضرت موسیٰ کو اس واقعہ قتل غیر عمد کے بعد فکر وتردد دو طرح کا لاحق ہوا۔ ایک تو خوف عقاب الٰہی سو وہ خوف تو اس طرح دور ہوا کہ استغفار کی توفیق ہوئی اور اسے قبول کیا گیا۔ دوسرے خوف انتقام حکومت تو اس سے نجات یوں حاصل ہوئی کہ مصر سے مدین پہنچا دیا گیا۔

قَالَا رَبَّنَآ اِنَّنَا نَخَافُ اَنْ يَّفْرُطَ عَلَيْنَآ اَوْ اَنْ

دونوں بولے اے ہمارے پروردگار ہم کو یہ اندیشہ ہے کہ وہ ہم پر زیادتی نہ کر بیٹھے یا یہ کہ

يَّطْغٰى ﴿۴۵﴾ قَالَ لَا تَخَافَآ اِنَّنِيْ مَعَكُمَآ اَسْمَعُ

زیادہ سرکشی نہ کرنے لگے ف۴۵ اللہ نے کہا تم ڈرو نہیں تم دونوں کے ساتھ تو میں ہوں میں (سب) سنتا

وَ اَرٰى ﴿۴۶﴾ فَاْتِيٰهُ فَقُوْلَآ اِنَّا رَسُوْلَا رَبِّكَ فَاَرْسِلْ

اور دیکھتا ہوں ف۴۶ تم اس کے پاس جاؤ پھر اس سے کہو، ہم دونوں تیرے پروردگار کے قاصد ہیں سو تو ہمارے ساتھ

مَعَنَا بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ ۙ وَلَا تُعَذِّبْهُمْ ؕ قَدْ جِئْنٰكَ بِاٰيَةٍ

بنی اسرائیل کو جانے دے اور انہیں دکھ نہ دے ف۴۷ ہم تیرے پاس تیرے پروردگار کی طرف سے

مِّنْ رَّبِّكَ ؕ وَالسَّلٰمُ عَلٰى مَنِ اتَّبَعَ الْهُدٰى ﴿۴۷﴾ اِنَّا قَدْ

نشان لے کر آئے ہیں اور سلامتی ہے اس کے لئے جو سیدھی راہ پر چلے ف۴۸ ہمارے پاس تو

اُوْحِيَ اِلَيْنَآ اَنَّ الْعَذَابَ عَلٰى مَنْ كَذَّبَ وَتَوَلّٰى ﴿۴۸﴾

وحی یہ آچکی ہے کہ عذاب (قہری) اسی کے لئے ہے جو جھٹلائے اور روگردانی کرے ف۴۹

قَالَ فَمَنْ رَّبُّكُمَا يٰمُوْسٰى ﴿۴۹﴾ قَالَ رَبُّنَا الَّذِيْٓ اَعْطٰى

(فرعون نے) کہا تو پھر اے موسیٰ تم دونوں کا پروردگار ہے کون؟ ف۵۰ (موسیٰ نے) کہا ہمارا پروردگار وہ ہے جس نے ہر

كُلَّ شَيْءٍ خَلْقَهٗ ثُمَّ هَدٰى ﴿۵۰﴾ قَالَ فَمَا بَالُ الْقُرُوْنِ

چیز کو اس کی بناوٹ عطا کی پھر (اس کی) رہنمائی کی ف۵۱ (فرعون نے) کہا، اچھا تو پچھلی نسلوں کا کیا حال

الْاُوْلٰى ﴿۵۱﴾ قَالَ عِلْمُهَا عِنْدَ رَبِّيْ فِيْ كِتٰبٍ ۚ لَا يَضِلُّ

ہوا ہے؟ ف۵۲ (موسیٰ نے) کہا ان کا علم میرے پروردگار کے پاس دفتر میں (محفوظ) ہے میرا پروردگار نہ

رَبِّيْ وَلَا يَنْسَى ﴿۵۲﴾ ۫ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ مَهْدًا

بھٹک سکتا ہے نہ بھول سکتا ہے ف۵۳ وہ وہی ہے جس نے تمہارے لئے زمین کو فرش بنا دیا ف۵۴



مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اکابر کی لغزش اگرچہ موجب عتاب ومواخذہ نہیں ہوتی مگر اس کے باوجود بھی ان پر ندامت غالب ہوتی ہے۔ ف۳۸ اس درمیان میں جو کچھ بھی آفتیں، مصیبتیں پیش آئی ہوں سب آزمائشوں کے حکم میں داخل ہیں۔ ان تکلیفوں سے نجات دینا تو خیر لطف وعنایت ہے ہی باقی خود آزمائش بھی جواز دیادِ مدارج کا سبب بن جائے بجائے خود ایک رحمت ونوازش ہے۔ ف۳۹ یعنی اس وقت پر جو تمہاری نبوت کے لیے متعین ومقدر ہو چکا تھا تم مدین سے پھر مصر لائے گئے۔ اے علی و فق الوقت الذی قدرته و عینته لتکلیمک و استنبائک بلا تقدیم ولا تاخیر عنه (روح) ف۴۰ "اپنے لئے" یعنی اپنا نبی بنانے کے لیے۔ اے لوحیی و رسالتی (ابن عباس رضی اللہ عنہما) اختر تک لا قامة حجتی بینو بہی مکالمہ خداوندی میں بار بار یا موسیٰ کا آنا رحمت واکرام کے لیے ہے۔ ف۴۱ اہل حق کا اصلی مشغلہ وفریضہ یہی یادِ الٰہی ہے جس کی تاکید سے قرآن بھرا پڑا ہے۔ (روح۔ عن الزجاج) الاصطناع الاخلاص بالالطاف و معنی لنفسی لنصرف علی ارادتی و حجتی (جصاص) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ تعلیم میں برکت جب ہی پیدا ہوتی ہے جب معلم خود بھی ذکر میں مشغول ہو۔ پیغمبر بھیجے ہی جاتے ہیں تذکرو تذکیر کے لیے دنیوی نظام حکومت قائم کرنے کی حیثیت ثانوی اور ضمنی ہوتی ہے۔ ف۴۲ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۲۴۔ ف۴۳ (کہ یہ مؤثر ترین طریق تبلیغ ہے اور شروع میں خشونت ودرشتی کو باوجود اشتعالِ طبع اپنے قریب نہ آنے دینا) فقہاء نے اس سے مسئلہ یہ نکالا ہے کہ قوت ونصرت کے یقین کے باوجود بھی (جیسا کہ یہاں حضرت موسیٰ کو نصرت غیبی کا پورا یقین تھا) مبلغ کے لیے پوری طرح جائز ہے کہ انداز تبلیغ نرم رکھے۔ فی هذا جواز الامر بالمعروف والنهی عن المنکر باللین لمن معه القوة و ضمنت له العصمة (ابن العربی) محققین نے یہ بھی کہا ہے کہ آیت کے اندر اخلاق کا بہت بڑا سبق موجود ہے کہ باوجود اس کے کہ فرعون کے طغیان وتمرد کا ذکر ابھی ابھی ہو چکا ہے۔ اس پر بھی حضرت موسیٰ جیسے مقبول وبرگزیدہ بندہ کو حکم اسی کا ملتا ہے کہ اس سے لطف وملائمت ہی سے پیش آئیں۔ هذه الآية فيها عبرة عظيمة و هوان فرعون فی غاية العتو والاستکبار و موسی صفوة الله من خلقه اذذاک و مع هذا امران لایخاطب فرعون الا بالملاطفة واللین (ابن کثیر) ف۴۴ مقصود تو بہرحال ایمان لانا اور سچی تعلیم کو سچ تسلیم کر لینا ہے۔ خواہ یہ صورت بہ طوع ورغبت، ذوق وشوق سے حاصل ہو۔ خواہ خوفِ خدا سے یا خوفِ عاقبت سے۔ آیت پر یہ اعتراض بالکل مہمل ہے کہ جب علم الٰہی میں فرعون کا ایمان نہ لانا ہی تھا تو یہاں یہ کیوں کہا گیا۔ یہاں تو مقصود صرف ان بندوں کو یہ ہدایت دینا ہے کہ تم اپنی تبلیغی کوششیں اسی امید پر جاری رکھو۔ علم الٰہی وقضائے الٰہی کی صورت بالکل الگ ہے۔ اس کو بندوں کی کوشش سے کیا واسطہ۔ معناه اذهبا علی رجاء منکما و طمع و قضاء الله وراء امرکما (معالم) ف۴۵ (کہ اول الذکر صورت میں ہماری تبلیغ دھری کی دھری رہ جائے، وہ ہمیں اس کا موقع ہی نہ دے، اور آخری صورت میں کہیں اس کا جرم اور بڑھ نہ جائے) ف۴۶ کسی کانسٹیبل سے اگر وائسرائے کہہ دیں کہ "فلاں ڈاکو سے مقابلہ کرنے میں تم اندیشہ نہ کرو، ہم خود مع اپنی ساری قوت کے تمہارے ساتھ ہوں گے"۔ تو وہ کیسا باغ باغ ہو جائے گا، اور اسے کیسا زبردست سہارا ہاتھ آجائے گا۔ پھر یہاں تو بندہ کو خدا کا سہارا ہاتھ آرہا تھا! تسکین تشفی وتقویت قلب کی اس سے بڑھ کر صورت خیال میں بھی نہیں آسکتی۔ مَعَكُمَا۔ معیت سے مراد کمال حفظ ونصرت الٰہی ہے۔ معکما بالحفظ والنصر (بیضاوی) والمراد بمعیته سبحانه کمال الحفظ والنصرة (روح) توریت میں اس موقع پر ہے:۔ "وہ بولا یقیناً میں تیرے ساتھ ہوں گا" (خروج۔ ۳: ۱۲) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اَسْمَعُ وَاَرٰى اگر اِنَّنِيْ مَعَكُمَا کی تفسیر ہے تو دلیل ہے قرب صفاتی پر اور اگر مستقل ہے تو اِنَّنِيْ مَعَكُمَا دلیل ہے قرب ذاتی پر۔ ف۴۷ (بے قصور وبے خطا جب تک وہ تیرے ملک میں مقیم ہیں) فرعون کے مظالم اب حد سے بڑھ گئے تھے۔ اور بنی اسرائیل کی طرف سے مطالبہ یہ تھا کہ ہمیں ہمارے وطن کنعان (صوبہ شام) واپس چلے جانے کی اجازت دے دی جائے۔ فرعونی حکومت ان لوگوں سے بیگار کا اور ادنیٰ قسم کی مزدوری کا کام لیتی رہتی تھی۔ اس لیے اس مطالبہ کو بھی نہیں مان رہی تھی۔ آج ہمارے ہاں کا بھی کون ظالم زمیندار یہ گوارا کرتا ہے کہ اس کی ادنیٰ رعایا بھی اس کی زمین سے نکل جائے۔ توریت میں ہے:۔ "بعد اس کے موسیٰ اور ہارون آئے اور فرعون کو کہا کہ خداوند اسرائیل کا خدا یوں فرماتا ہے کہ میرے لوگوں کو جانے دے تاکہ وہ بیابان میں میرے لیے عید کریں"۔ (خروج۔ ۵: ۱) رَسُوْلَا رَبِّكَ پروردگار کے قاصد یا رسول مرسل۔ ف۴۸ یعنی جو کوئی دین حنیف کو اختیار کرے اور سیدھی راہ چلنے لگے، اسے تھوڑے ہی قہر وعذاب کا ڈر رہ سکتا ہے؟ اسے کھٹکا نہ دنیا میں نہ آخرت میں! اے السلامة من العذاب فی الدارین لمن اتبع ذلک بتصدیق آیات الله (روح) یہاں اسلام کی ایک عام خصوصیت بیان کر دی گئی کہ اس کا قانون اس کا آئین، اس کا نظام دنیا اور آخرت دونوں کے لیے بہترین دستور حیات ہے فرد کے لیے بھی، جماعت کے لیے بھی۔ بِاٰيَةٍ مِّنْ رَّبِّكَ اٰيت بہ معنی نشان یا معجزہ۔ یعنی جس سے تجھے بھی ہماری صداقت کا یقین آجائے۔ اٰيَةٍ کی تنوین سے مراد جنس معجزہ ہے نہ کہ کوئی مفرد معجزہ۔ ف۴۹ (حق سے) توریت میں یہ واقعات تو خیر تھوڑے بہت درج ہیں، لیکن قرآن مجید بیچ بیچ میں اخلاق وعقائد سے متعلق جو تعلیمات دینا چاہتا ہے ان سے توریت کے صفحات یکسر خالی ہیں! حضرت موسیٰ کو وہ جو حکم "قول لین" (نرم بولی) کا ملا تھا یہ اسی کی تعمیل ہو رہی ہے کہ آپ نے براہِ راست یہ نہ

وَّ سَلَكَ لَكُمْ فِيْهَا سُبُلًا وَّ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً ؕ

اور تمہارے لئے اس میں راستے بنا دیئے اور آسمان سے پانی اتارا

فَاَخْرَجْنَا بِهٖۤ اَزْوَاجًا مِّنْ نَّبَاتٍ شَتّٰى ﴿۵۳﴾ كُلُوْا

پھر ہم نے اس کے ذریعہ سے مختلف قسم کے طرح طرح کے نباتات پیدا کئے ف۵۵ کھاؤ

وَ ارْعَوْا اَنْعَامَكُمْ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّاُولِي النُّهٰى ﴿۵۴﴾ ع ۲ ۱۱

اور اپنے مویشوں کو چراؤ بے شک اس (سارے نظام) میں دلیلیں موجود ہیں اہل عقل کے لئے ف۵۶

مِنْهَا خَلَقْنٰكُمْ وَ فِيْهَا نُعِيْدُكُمْ وَ مِنْهَا نُخْرِجُكُمْ تَارَةً

اسی (زمین) میں سے ہم نے تمہیں پیدا کیا تھا اور اسی میں ہم تمہیں واپس لے جائیں گے اور اسی میں سے تمہیں دوبارہ

اُخْرٰى ﴿۵۵﴾ وَ لَقَدْ اَرَيْنٰهُ اٰيٰتِنَا كُلَّهَا فَكَذَّبَ وَ اَبٰى ﴿۵۶﴾

پھر نکالیں گے ف۵۷ اور ہم نے اسے ساری ہی نشانیاں دکھلا دیں ف۵۸ لیکن وہ جھٹلایا ہی کیا اور انکار ہی کرتا رہا

قَالَ اَجِئْتَنَا لِتُخْرِجَنَا مِنْ اَرْضِنَا بِسِحْرِكَ

(فرعون نے) کہا تو (شاید) تم اس لئے ہمارے پاس آئے ہو کہ ہمیں ہماری سرزمین سے اپنے سحر (کے زور) سے نکال

يٰمُوْسٰى ﴿۵۷﴾ فَلَنَاْتِيَنَّكَ بِسِحْرٍ مِّثْلِهٖ فَاجْعَلْ بَيْنَنَا

دو اے موسیٰ ف۵۹ سو تو خیر اب ہم بھی تمہارے مقابلہ میں ویسا ہی سحر لاتے ہیں تو اب ہمارے اور اپنے

وَ بَيْنَكَ مَوْعِدًا لَّا نُخْلِفُهٗ نَحْنُ وَ لَاۤ اَنْتَ مَكَانًا

درمیان ایک وعدہ گاہ بدلو جس کے نہ ہم خلاف کریں اور نہ تم ایک ہموار میدان

سُوًى ﴿۵۸﴾ قَالَ مَوْعِدُكُمْ يَوْمُ الزِّيْنَةِ وَ اَنْ يُّحْشَرَ

میں ف۶۰ (موسیٰ نے) کہا تم سے وعدہ میلہ کے دن کا رہا اور (ہاں یہ بھی) کہ لوگ

النَّاسُ ضُحًى ﴿۵۹﴾ فَتَوَلّٰى فِرْعَوْنُ فَجَمَعَ كَيْدَهٗ ثُمَّ

دن چڑھے جمع ہو جائیں ف۶۱ غرض فرعون واپس ہو گیا پھر اپنے مکر کا سامان جمع کرنا شروع کیا اور پھر



فرمادیا کہ عذاب تیرے اوپر ہوگا، بلکہ اسے ایک کلیہ اور قانون کی صورت میں پیش کیا۔ ف۵۰ یہ دونوں حضرات فرعون کے دربار تک پہنچ چکے ہیں اور یہ گفتگو وہیں ہو رہی ہے۔ مصر میں فرعون سب سے بڑے دیوتا یعنی سورج دیوتا کا اوتار سمجھا جاتا تھا، اور عملاً تمام اختیارات خدائی کا مظہر۔ اب تک وہ اپنے ہی کو سب سے بڑے یعنی سورج دیوتا کے مظہر یا اوتار سنتے رہنے یا سمجھتے رہنے کا عادی رہا تھا۔ اب جو یہ نئی اور نامانوس آواز اس کے کان میں پڑی تو حیرت سے پوچھتا ہے کہ اچھا یہ بتاؤ تو سہی آخر تمہارا اترا اشا ہوا رب کون سا ہے؟ توریت میں اسی مقام پر ہے:۔ "فرعون نے کہا کہ خداوند کون ہے کہ میں اس کی آواز کو سنوں کہ بنی اسرائیل کو جانے دوں؟ میں خداوند کو نہیں جانتا اور نہ میں بنی اسرائیل کو جانے دوں گا"۔ (خروج۔ ۵:۲) ف۵۱ (ان کی اسی خلقت کی جانب) حضرت موسیٰ اپنے رب کا تعارف کرا رہے ہیں۔ ارے، تو اس کو نہیں جانتا۔ وہ تو وہ ذات ہے، جس نے ساری مخلوقات کو شرف وجود سے مشرف کیا ہے، پھر جیسی جس کی فطرت و ساخت رکھی، اور جو کام اس سے لینا چاہا، اس کے مطابق اس کے آلات و قویٰ، ہیئت و ترکیب بھی رکھی گویا تخلیق اور ترتیب دونوں کا مبداء وہ ہی تو ہے۔ اَعْطٰى كُلَّ شَيْءٍ خَلْقَهٗ سے مراد ہے کہ ہر ہستی کی ساخت و خلقت موزون و مناسب رکھی، اور هَدٰى سے مراد ہے کہ جس مقصد و غرض کے لئے اس ہستی کو مخلوق کیا، اسی طرف اسے لگا بھی دیا۔ خیال رہے کہ گفتگو مسئلہ ربوبیت پر چل رہی ہے نہ کہ الوہیت پر۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت موسیٰ کے اس جواب سے یہ نکتہ پیدا کیا ہے کہ معرفت بالکنہ ممتنع ہے اور بالصفات والافعال جائز ہے۔ ف۵۲ (جن کا دین تمہارے دین توحید سے یقیناً مختلف تھا) یعنی اب وہ کس حال کس عالم میں ہیں؟ مصریوں کے اس بارہ میں عجیب عجیب نظریات تھے۔ ہندی مشرکوں کے عقائد سے ملتے ہوئے۔ ایک خیال یہ تھا کہ ہر روح جزئی قید ہستی سے چھوٹنے کے بعد، روح کلی سے جاملتی ہے۔ ف۵۳ (بہ خلاف تمہارے معبودوں کے جن کے لئے غلطیاں کر جانا، سہو و نسیان کا شکار ہو جانا سب ہی کچھ ممکن ہے) حضرت موسیٰ علیہ السلام کا جواب بہت بلیغ ہے۔ آپ نے فرمایا، مجھے پچھلوں کے حشر کی کیا خبر؟ البتہ اتنا یقین کے ساتھ جانتا ہوں کہ بہرحال ان کے ساتھ انصاف ہی ہوا ہوگا، اور میرے علیم و خبیر، ہمہ بین و ہمہ دان خدا نے ان کے ساتھ معاملہ وہی کیا ہوگا جس کے مستحق وہ اپنے عمل اور نامۂ اعمال کے لحاظ سے ہوں گے۔ وہاں غلطی یا بھول چوک کا کیا امکان! ف۵۴ (جس پر تم آرام و استراحت کرتے ہو) خطاب اب موسیٰ و فرعون کے مکالمہ سے الگ، براہ راست رب العالمین کا نوع انسان سے ہے۔ اور یہ طرز بلاغت قرآنی کے خصوصیات میں سے ہے۔ ف۵۵ (جن پر تم چلو پھرو) یعنی زمین پر تمہیں پیدا ہی نہیں کیا بلکہ تمہارے لئے ہر قسم کے سامان آسائش بھی مہیا کر دیئے۔ ف۵۶ (اس کے کمال ربوبیت کی) مصریوں میں چوپانی، گلہ بانی کا خاص رواج تھا، اور مصری تمدن میں مویشیوں کو ایک خاص اہمیت حاصل تھی، اس لئے ان سے مخاطبت کرنے میں اَنعام کا نام لینا عین مقتضائے مقام ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا اَخْرَجْنَا میں اشارہ ہے اس جانب کہ مؤثر حقیقی حق تعالیٰ ہی ہے۔ لیکن بِهٖ سے اثبات توسط اسباب کا بھی ہو رہا ہے۔ ف۵۷ (بعد موت) انسان کی آفرینش اجزائے ارضی ہی سے ہوگی ہے، اور موت کے بعد بہرصورت وہ اجزائے ارضی ہی میں ملایا جاتا ہے، اور قیامت کے دن اس کی آفرینش ثانی بھی انہیں اجزاء ارضیہ ہی سے ہوگی۔ بائبل میں ایک آیت اسی سے ملتی جلتی موجود ہے۔ "تو خاک ہے اور پھر خاک بن جائے گا"۔ (پیدائش۔ ۳:۱۹) لیکن حشر و بعثت کا اس میں کوئی ذکر نہیں۔ حدیث رسول کی تعمیل میں مسلمان اپنی میت کو قبر میں اتارتے ہوئے اس آیت کو پڑھتے جاتے ہیں۔ ف۵۸ (جو حضرت موسیٰ کو عطا ہوئی تھیں) اٰیٰت کے مفہوم میں معجزات و دلائل دونوں شامل ہیں۔ توریت کتاب خروج میں ان معجزات کا ذکر بڑی تفصیل کے ساتھ موجود ہے۔ ف۵۹ سب کچھ دیکھنے اور سننے کے بعد، آخر میں فرعون بولا تو یہ بولا! کیا خوب زور کی اس نے ساحری کی! انسان اپنے ہی پر دوسرے کا بھی قیاس کرتا ہے۔ بیچارہ خود سحر و کہانت میں مبتلا، ان اعمال سفلیہ کا ماہر، اس بدبخت کی سمجھ ہی میں نہیں آیا کہ کوئی درجہ علوم عالیہ کا، مراتب روحانیہ کا، ان سفلیات سے بلند تر بھی ہے...... یہ تشخیص بھی کس قدر مشابہ ہے اس رائے کے جو آج بڑے بڑے فرنگی "حکماء" فرنگیت زدہ "محققین" سیرت نبوی پڑھ کر، کمالات و کرامات محمدی سے بہ قدر اپنے ظرف کے واقف ہو کر آخر میں گردن کی جنبش کے ساتھ فرماتے ہیں کہ "بیشک محمد صلی اللہ علیہ وسلم بڑے خوش تدبیر، بڑے خوش فکر، بڑے خوش انتظام، مصلح و مدبر گزرے ہیں"! ف۶۰ یعنی کھلے ہوئے مقام میں، جہاں ساری پبلک جمع ہو کر ہماری تمہاری ساحری کا مقابلہ و تماشا دیکھ سکے۔ سُوًى کے یہ معنی بھی کئے گئے ہیں کہ وہ میدان، ہم دونوں فریقوں سے نصف نصف مسافت پر واقع ہو۔ اے منصفا بیننا و بینک (روح۔ عن مجاھد وقتادۃ) فرعون کے سحر پر ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ۔ ف۶۱ مصر میں قومی تہوار یا جشن سال میں دو بار بڑے پیمانہ پر منائے جاتے تھے۔ ایک بار ماہ مارچ میں، دوسری بار ماہ اگست میں۔ اور تیسرا جشن ان دونوں سے بھی بڑھ چڑھ کر ہوتا تھا۔ انہیں میں سے کوئی جشن یہاں مراد ہے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔

ف ٦٢ (یوم ووقت مقررہ پر میدان جشن میں) "واپس ہوگیا" سے مراد ہے کہ دربار سے اپنے محل کو واپس گیا۔ مکر کے سامان، سے مراد ساحر اور ان کے آلات سحر ہیں۔ قرآن حسب معمول درمیان کی ساری غیر ضروری تفصیلات کو چھوڑ کر توجہ قصہ کے صرف ضروری اجزاء پر رکھتا ہے۔ ف ٦٣ (انجام کار میں) توریت میں بھی اس معرکہ کا ذکر ہے لیکن بالکل مختصر اور پھیکا۔ جس سے نہ کوئی اخلاقی سبق ملتا ہے اور نہ پوری تفصیل ہی واقعہ کی معلوم ہوتی ہے۔ قَالَ لَهُمْ۔ ضمیر جمع غائب اب ساحروں کی طرف ہے۔ اب سب حسب قرارداد میدان میں اکٹھے ہوگئے ہیں، اور موسیٰ پیمبر آخری بار بطور اتمام حجت کے ساحروں سے تبلیغی گفتگو کررہے ہیں۔ وَيْلَكُمْ لَا تَفْتَرُوْا۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس لب ولہجہ میں کلام فرعون سے نہ فرمایا گیا۔ اس میں تعلیم ہے حفظ مراتب کی۔ ف ٦٤ جیسا کہ اکثر ایسے موقع پر ہوتا ہے، ساحروں کی جماعت حضرت موسیٰ علیہ السلام اور ان سے مقابلہ کے معاملہ میں خود مختلف الرائے ہوگئی۔ ساحروں کی جماعت میں تردد وانتشار بہت ممکن ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی مؤثر تبلیغی تقریر کا نتیجہ ہو۔ ف ٦٥ یعنی آپس میں سرگوشی اور مشورت کے بعد یہ ٹھہری کہ یہ دونوں کہیں باہر سے یہ فن سیکھ سکھا کر آئے ہیں، اور چاہتے ہیں کہ ہم پر غالب آکر ہمارے اس وطنی فن بلکہ ہماری ساری قومی تہذیب وتمدن ہی کو مٹا بھی ڈالیں، اور خود ایک نظام نو کی بنیاد ڈالیں۔ مُثْلٰى۔ صیغۂ مؤنث ہے امثل کا اور امثل کے معنی ہیں خوب روشن وخوب واضح کے۔ الامثل الاظهر والاوضح (کبیر) یعنی ہمارا یہ نظام جس سے ہم خوب روشناس ہیں۔ غرض حضرت موسیٰ علیہ السلام کے باب میں جو سرکاری تشخیص، فرعون اور اس کی گورنمنٹ کی جانب سے پہلے ہی ہوچکی تھی، ساحروں نے بھی اسی سے اتفاق کیا۔ ف ٦٦ (اور کوئی بات اٹھا نہ رکھو) یعنی لا تدعوا شيئا الاجئتم به (کبیر) اَجْمِعُوْا سے ایک مراد تو وہی ہے جو اردو میں جمع ہو کر، مل کر سب کے اکٹھے ہونے سے ہوتی ہے، اور یہی معنی زجاج لغوی نے لئے ہیں۔ لیکن عزمکم کلکم کالید مجمعا علیه لا تختلفوا (کبیر۔ عن الزجاج) اور دوسرے معنی یہ کہ خوب مضبوط ہو کر نکلو، اور یہ معنی فراء لغوی سے منقول ہیں الاجماع الاحكام والعزيمة على الشيء (کبیر۔ عن الفراء) ف ٦٧ (آج ہی تو ہماری قوم اور ہمارے دین وتہذیب کی موت وزیست کا مسئلہ طے ہونا ہے) صف بہ صف، یعنی سب مل کر۔ آپس میں ایک دوسرے کو غیرت دلائی کہ آج تو ہمارے فن پر حملہ ہے، فن کی عزت کا سوال ہے، اس کا تحفظ ہم سب پر واجب ہے۔ دوسرا پہلو صفا میں بھی یہی ہے کہ خوب شان وشوکت کے ساتھ آج اس جدید مدعی وحریف پر حملہ کرو۔ ف ٦٨ ساحر حضرت موسیٰ علیہ السلام سے دریافت کررہے ہیں (جیسا کہ آج بھی کھلاڑی مقابلہ کے وقت دریافت کرتے ہیں) کہ کہیے پہلی بازی کس کی رہے گی؟ یا دوسری اصطلاح میں پہلا وار کس کا ہوگا؟ ظاہر ہے کہ ساحر حضرت موسیٰ علیہ السلام سے القاء سحر کی اجازت نہیں طلب کررہے ہیں۔ اجازت دینے کے قابل وہ انہیں سمجھتے ہی کیا تھے۔ القاء سحر پر تو وہ کمر بستہ تھے ہی۔ دریافت صرف اتنا کررہے ہیں کہ پہلی بازی کس کی ہوگی۔ ف ٦٩ حضرت موسیٰ علیہ السلام بے نیازی سے جواب دیتے ہیں کہ تمہیں پہلا وار کر دیکھو۔ پہل کر دیکھو۔ اپنے حوصلے پہلے ہی نکال لو۔ ظاہر ہے کہ یہاں حضرت موسیٰ علیہ السلام کی طرف سے اجازت یا حکم کا کوئی موقع ہی نہیں۔ سوال تو صرف تخییر کا تھا۔ اور آپ نے دونوں پہلوؤں میں سے وہ شق اختیار کرلی، جو حق کے واضح کرنے میں زیادہ معین ہونے والی تھی اور بالفرض اگر آپ القاء سحر کی اجازت ہی دے دیتے، جب بھی مقصود تو آپ کا احقاق حق ہی تھا۔ اور یہ القاء سحر اس کا ایک مقدمہ تھا۔ ایسی صورت میں اگر آپ اپنی طرف سے اس کا امر بھی کردیتے جب بھی مطلق کوئی مضائقہ نہ تھا..... یہاں سے یہ سبق بھی حاصل ہوا کہ احقاقِ حق کی غرض ومقصد سے اگر کچھ دیر کے لئے باطل کے ظہور وشیوع کو انگیز بھی کرنا پڑے تو جائز ہی نہیں بلکہ ایک خدمت دین بھی ہے۔ اہل باطل سے مناظرہ میں یہ کرنا ہی پڑتا ہے۔ ف ٧٠ (سانپ کی طرح) توریت میں ہے:۔ "ہارون نے اپنا عصا فرعون اور اس کے خادموں کے آگے پھینکا، اور وہ سانپ ہوگیا۔ تب فرعون نے بھی داناؤں اور جادوگروں کو طلب کیا۔ چنانچہ مصر کے جادوگروں نے بھی اپنے جادوؤں سے ایسا ہی کیا کہ ان میں سے ہر ایک نے اپنا اپنا عصا پھینکا اور وہ سانپ ہوگیا" (خروج۔ ٧: ١٠۔ ١١) اس سے قطع نظر کہ توریت میں عصا بجائے موسیٰ علیہ السلام کے ہارون علیہ السلام کے ہاتھ میں دے دیا گیا ہے۔ توریت وقرآن مجید کے بیان میں بڑا فرق یہ ہے کہ توریت میں سحر کے اثر سے رسیوں اور لاٹھیوں کا سانپ بن جانا مذکور ہے، برخلاف اس کے قرآن میں صرف اتنا ہے کہ ساحروں کی نظر بندی کے اثر سے حضرت موسیٰ کو (یا اور دیکھنے والوں کو بھی) وہ رسیاں اور لاٹھیاں دوڑتی پھرتی نظر آئیں۔ ان کے واقعۂ سانپ بن جانے کا قرآن مدعی نہیں۔



اَتٰى (٦٠) قَالَ لَهُمْ مُّوْسٰى وَيْلَكُمْ لَا تَفْتَرُوْا عَلَى اللّٰهِ

آیا ف ٦٢ موسیٰ نے ان لوگوں سے کہا اے کم بختی مارو خدا پر جھوٹ افترا

كَذِبًا فَيُسْحِتَكُمْ بِعَذَابٍ ۚ وَ قَدْ خَابَ مَنِ

نہ کرو ورنہ وہ تمہیں عذاب سے نیست و نابود کر دے گا اور جو کوئی جھوٹ باندھتا ہے وہ ناکام ہی

افْتَرٰى (٦١) فَتَنَازَعُوْٓا اَمْرَهُمْ بَيْنَهُمْ وَ اَسَرُّوا

رہتا ہے ف ٦٣ پھر وہ لوگ اپنی رائے میں آپس میں اختلاف کرنے لگے اور خفیہ

النَّجْوٰى (٦٢) قَالُوْٓا اِنْ هٰذٰنِ لَسٰحِرٰنِ يُرِيْدٰنِ اَنْ

مشورہ کرنے لگے ف ٦٤ (پھر) بولے کہ بے شک یہ دونوں بھی جادوگر ہی ہیں، (اور) یہ چاہتے ہیں کہ

يُّخْرِجٰكُمْ مِّنْ اَرْضِكُمْ بِسِحْرِهِمَا وَيَذْهَبَا

تمہیں تمہاری سرزمین سے اپنے جادو (کے زور) سے نکال دیں اور تمہارا بہتر (و اعلیٰ)

بِطَرِيْقَتِكُمُ الْمُثْلٰى (٦٣) فَاَجْمِعُوْا كَيْدَكُمْ ثُمَّ ائْتُوْا

طور و طریق ہی مٹا دیں ف ٦٥ سو اب سب مل کر اپنے فن کا انتظام کرو ف ٦٦ اور صف بہ صف

صَفًّا ۚ وَ قَدْ اَفْلَحَ الْيَوْمَ مَنِ اسْتَعْلٰى (٦٤) قَالُوْا

آ جاؤ کہ آج فلاح اسی کی ہے جو غالب آئے ف ٦٧ (پھر) بولے

يٰمُوْسٰٓى اِمَّآ اَنْ تُلْقِيَ وَ اِمَّآ اَنْ نَّكُوْنَ اَوَّلَ مَنْ

کہ اے موسیٰ (پہلے) آپ (اپنا عصا) ڈالیں گے یا ہمیں پہلے ڈالنے والے

اَلْقٰى (٦٥) قَالَ بَلْ اَلْقُوْا ۚ فَاِذَا حِبَالُهُمْ وَ عِصِيُّهُمْ

بنیں؟ ف ٦٨ (موسیٰ نے) کہا نہیں تم ہی ڈال چلو ف ٦٩ پس یکایک ان کی رسیاں اور ان کی

يُخَيَّلُ اِلَيْهِ مِنْ سِحْرِهِمْ اَنَّهَا تَسْعٰى (٦٦) فَاَوْجَسَ

لاٹھیاں موسیٰ کے خیال میں ان کے جادو کے زور سے ایسی نظر آنے لگیں کہ گویا وہ دوڑ پھر رہی ہیں ف ٧٠ اس سے موسیٰ

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



فِىْ نَفْسِهٖ خِيْفَةً مُّوْسٰى ﴿٦٧﴾ قُلْنَا لَا تَخَفْ اِنَّكَ

نے اپنے دل میں کچھ اندیشہ محسوس کیا ف۱ے ہم نے کہا ڈرو نہیں، غالب تو یقیناً

اَنْتَ الْاَعْلٰى ﴿٦٨﴾ وَ اَلْقِ مَا فِىْ يَمِيْنِكَ تَلْقَفْ مَا

تم ہی رہو گے ف۲ے یہ تمہارے داہنے ہاتھ میں جو (عصا) ہے اسے ڈال دو اس (سوانگ) کو وہ بالکل نگل جائے گا جو

صَنَعُوْا ؕ اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ ؕ وَ لَا يُفْلِحُ

انہوں نے بنا کھڑا کیا ہے یہ انہوں نے تو بس جادو کا سوانگ بنا کھڑا کیا ہے اور جادوگر کہیں جائے

السّٰحِرُ حَيْثُ اَتٰى ﴿٦٩﴾ فَاُلْقِىَ السَّحَرَةُ سُجَّدًا قَالُوْٓا

کامیاب نہیں ہوتا ف۳ے پھر تو جادوگر سجدہ میں گر گئے ف۴ے (اور) بول اٹھے

اٰمَنَّا بِرَبِّ هٰرُوْنَ وَ مُوْسٰى ﴿٧٠﴾ قَالَ اٰمَنْتُمْ لَهٗ قَبْلَ اَنْ

ہم تو ایمان لے آئے ہارون اور موسیٰ کے پروردگار پر (فرعون نے) کہا تم اس پر ایمان لے آئے قبل اس کے

اٰذَنَ لَكُمْ ؕ اِنَّهٗ لَكَبِيْرُكُمُ الَّذِىْ عَلَّمَكُمُ السِّحْرَ ۚ

کہ میں تمہیں اجازت دوں۔ بے شک وہ تمہارا بھی بڑا (اور استاد) ہے جس نے تمہیں بھی جادو سکھایا ہے،

فَلَاُقَطِّعَنَّ اَيْدِيَكُمْ وَ اَرْجُلَكُمْ مِّنْ خِلَافٍ

سو (اب) میں تمہارے ہاتھ پیر کٹواتا ہوں الٹی طرف سے ف۵ے

وَّ لَاُوصَلِّبَنَّكُمْ فِىْ جُذُوْعِ النَّخْلِ ۫ وَ لَتَعْلَمُنَّ اَيُّنَآ

اور تمہیں کھجور کے درختوں پر سولی چڑھاتا ہوں ف۶ے اور یہ بھی تمہیں معلوم ہوا جاتا ہے کہ ہم دونوں میں کس کا

اَشَدُّ عَذَابًا وَّ اَبْقٰى ﴿٧١﴾ قَالُوْا لَنْ نُّؤْثِرَكَ عَلٰى مَا

عذاب زیادہ سخت اور دیر پا ہے ف۷ے (جادوگر) بولے کہ ہم تجھ کو کبھی ترجیح نہ دیں گے ان شواہد کے

جَآءَنَا مِنَ الْبَيِّنٰتِ وَ الَّذِىْ فَطَرَنَا فَاقْضِ مَآ اَنْتَ

مقابلہ میں جو ہم کو مل چکے ہیں اور اس ہستی کے جس نے ہمیں پیدا کیا۔ تو کر ڈال جو کچھ تجھے



ف۱ے (کہ یہ بات ہی کیا ہوئی۔ جب انہوں نے بھی سانپ بنالئے اور میرا عصا بھی سانپ ہی بہر حال بنے گا، تو دیکھنے والے معاملہ اور مقابلہ برابر سمجھیں گے، حق کا غلبہ کیسے ثابت ہوگا) خِيْفَةً کا نکرہ ہونا دلیل ہے اس کی کہ یہ اندیشہ کچھ بہت زیادہ نہیں، تھوڑا ہی سا پیدا ہوا تھا۔ التنكير للتقليل (تھانوی) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس میں اثبات ہے اس کا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام اپنے کمال کے مدعی نہ تھے۔ مدعی کمال کو خوف نہیں ہوتا۔ ف۲ے معاً تسکین غیب سے دی گئی کہ نہیں، تم کچھ پروا نہ کرو، فتح تمہاری اور حق ہی کی ہوگی۔ اور تسکین بھی کس تاکید اور قطعیت کے ساتھ۔ ایک تو حرف اِنَّ خود تاکید کا، پھر ضمیر مخاطب کی تکرار، پھر اعلیٰ پر لام معرفہ کا۔ اور پھر خود لفظ اعلیٰ کہ علو غلبہ نمایاں ہی کو ظاہر کرنے والا ہے (کبیر) ف۳ے (معجزہ کے مقابلہ میں) ارشاد ہوا کہ تمہارے مقابل جو کچھ ہے، دھوکے کی ٹٹی ہے، نمائش ہے، گڑھا ہوا سوانگ ہے۔ اس کی بساط ہی کیا حق کی ٹھوس چٹان کے مقابلہ میں یہ کہیں ٹھہر سکتا ہے۔ والمعنى ان الذى معك يا موسٰى معجزه الٰهية والذى معهم تمويهات باطلة فكيف يحصل التعارض (کبیر) صَنَعُوْا۔ یہاں بنا کھڑا کرنے کے معنی میں ہے۔ صنعوا اى زوّروا (بیضاوی) ساحر اور السّٰحِرُ دونوں سے آیت میں مراد عدد نہیں، جنس ساحر ہے۔ اسی لئے لفظ قصداً صیغہ مفرد میں لایا گیا۔ انما وحد ساحر ولم يجمع لان القصد فى هٰذا الكلام الى معنى الجنسية لا الى معنى العدد فلو جمع لخيل ان المقصود هو العدد (کشاف۔ مدارک) كَيْدُ سٰحِرٍ کے ساتھ ساحر نکرہ آیا ہے، مراد وہ خاص سحر ہے جس سے ان فرعونی ساحروں نے کام لیا تھا۔ اور لَا يُفْلِحُ السّٰحِرُ میں السّٰحِرُ معرفہ ہے۔ مراد یہ ہے کہ جنس سحر یا جمیع اقسام سحر بے حاصل ہیں۔ (کبیر) ف۴ے (جب انہوں نے دیکھ لیا کہ ان کا سارا سوانگ اکارت ہی گیا، اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کا اژدہا ان کے سارے سانپوں کو نگل گیا، اور سمجھ گئے کہ یہ کرامت و اعجاز مافوق السحر ہے) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے ان الفاظ سے یہ نکالا کہ عمل اختیاری موقوف ہے توفیق الٰہی پر۔ اور اس میں اس امر پر تنبیہ ہے کہ حق تعالیٰ کے الطاف جس بندہ کو چاہیں غایت کفر و عناد سے نہایت ایمان تک پہنچا دیں۔ ف۵ے یعنی ایک طرف کا ہاتھ اور دوسری طرف کا پاؤں۔ حاشیہ سورۂ اعراف (پ۹) میں گزر چکا۔ قَبْلَ سے یہ مفہوم نہیں نکلتا کہ اجازت مانگنے کے بعد وہ اجازت ایمان لانے کی دے دیتا۔ معنی صرف "بدون" یا "بغیر" کے ہیں۔ جیسے سورۂ کہف کی آیت قبل قَبْلَ اَنْ تَنْفَدَ كَلِمٰتُ رَبِّىْ الخ کا یہ مفہوم نہیں کہ کلمات رب کبھی ختم بھی ہو چکیں گے، بلکہ وہاں بھی "قبل" کے معنی بدون یا بغیر ہی کے ہیں۔ ف۶ے (تاکہ دوسرے بھی عبرت حاصل کریں) سولی کی سزا دنیا کی قدیم ترین سزاؤں میں سے ہے۔ اور یہ ہاتھ پیر الٹے طرف سے کاٹنے کی سزا گو آج "وحشیانہ" معلوم ہو، لیکن قدیم قوموں کا معمول عام رہی ہے۔ ملاحظہ ہو سورۂ اعراف، پ۹ کے حاشیے۔ ف۷ے یعنی ایک طرف میری حکومت کا عذاب اور دوسری طرف موسیٰ، ان کی جماعت اور ان کے خدا کا عذاب۔

قَاضٍ ؕ اِنَّمَا تَقۡضِیۡ هٰذِهِ الۡحَیٰوةَ الدُّنۡیَاؕ ﴿٧٢﴾ اِنَّاۤ اٰمَنَّا

کرتا ہے تو تو بس اس دنیا ہی کی زندگی میں (جو کچھ کرتا ہے) کرسکتا ہے وے۸ ہم تو اپنے پروردگار پر

بِرَبِّنَا لِیَغۡفِرَ لَنَا خَطٰیٰنَا وَ مَاۤ اَکۡرَهۡتَنَا عَلَیۡهِ مِنَ

ایمان لے آئے تاکہ وہ ہمارے گناہ معاف کرے اور جو زور تو نے ہم پر جادو کے باب میں

السِّحۡرِ ؕ وَاللّٰهُ خَیۡرٌ وَّاَبۡقٰی ﴿٧٣﴾ اِنَّهٗ مَنۡ یَّاۡتِ رَبَّهٗ

ڈالا (اس کو بھی) وے۹ اور اللہ ہی بہتر ہے اور پائندہ ہے و۸۰ ہے یہ کہ جو کوئی بھی اپنے پروردگار کے پاس مجرم

مُجۡرِمًا فَاِنَّ لَهٗ جَهَنَّمَ ؕ لَا یَمُوۡتُ فِیۡهَا وَ لَا

ہو کر حاضر ہو گا تو اس کے لئے دوزخ ہے اس میں وہ نہ مرے گا اور نہ

یَحۡیٰی ﴿٧٤﴾ وَ مَنۡ یَّاۡتِهٖ مُؤۡمِنًا قَدۡ عَمِلَ الصّٰلِحٰتِ

جئے گا و۸۱ اور جو کوئی اس کے پاس مومن ہو کر حاضر ہو گا جس نے نیک کام بھی کیے ہوں،

فَاُولٰٓئِكَ لَهُمُ الدَّرَجٰتُ الۡعُلٰی ﴿٧٥﴾ جَنّٰتُ عَدۡنٍ

سو ایسوں کے لئے بڑے اونچے درجے ہیں و۸۲ (یعنی) ہمیشہ رہنے کے باغ

تَجۡرِیۡ مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ خٰلِدِیۡنَ فِیۡهَا ؕ وَ ذٰلِكَ

جن کے نیچے نہریں پڑی بہ رہی ہوں گی ان میں وہ ہمیشہ رہیں گے اور یہی ہے

ع ٣ ١٢ جَزٰٓؤُا مَنۡ تَزَکّٰی ﴿٧٦﴾ وَلَقَدۡ اَوۡحَیۡنَاۤ اِلٰی مُوۡسٰۤی ۙ اَنۡ

انعام اس کا جو پاک ہوا و۸۳ اور ہم نے موسیٰ کے پاس وحی بھیجی کہ

اَسۡرِ بِعِبَادِیۡ فَاضۡرِبۡ لَهُمۡ طَرِیۡقًا فِی الۡبَحۡرِ یَبَسًا ۙ

میرے بندوں کو راتوں رات لے جاؤ و۸۴ پھر ان کے لئے سمندر میں (عصا مار کر) خشک راستہ بنا لینا

لَّا تَخٰفُ دَرَکًا وَّ لَا تَخۡشٰی ﴿٧٧﴾ فَاَتۡبَعَهُمۡ فِرۡعَوۡنُ

تم کو نہ پا لئے جانے کا اندیشہ ہوگا اور نہ تم کو (اور کوئی) خوف ہوگا و۸۵ پھر فرعون نے اپنے لشکروں سمیت

وے۸ (جو بہرحال آنی وفانی ہے) ساحر اتنے ہی دیر میں ایمان کی برکتوں سے پوری طرح مشرف اور عزم وارادہ کے پختہ ہو چکے ہیں۔ ایمان کی حلاوت ان کے رگ وپے میں نفوذ وسرایت کر چکی ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ استعداد کا کامل ہونا مبتدی کو منتہی کے مقام پر پہنچا دیتا ہے، چنانچہ یہ جواب ساحروں کے منتہی ہونے پر دال ہے۔ وے۹ وہ ساحر ظاہر ہے کہ موسیٰ علیہ السلام کے مقابلہ پر از خود اور اپنی مرضی سے نہیں آئے تھے، سرکار کی دعوت پر آئے تھے، گویا سرکار کی طرف سے بھیجے گئے تھے۔ و۸۰ (اور تجھ میں نہ بذات خود خیر وخوبی، اور نہ تیری سزا وانعام کو بقاء) اللہ بہتر ہے اپنی ذات وصفات کے لحاظ سے، اور پائندہ ہے عذاب وثواب دینے کے لحاظ سے۔ و۸۱ نہ جیے گا، یعنی شدتِ عذاب وفرط آلام سے اس دوزخ کی زندگی پر زندگی کا بھی اطلاق نہیں ہو سکتا۔ مُجۡرِمًا۔ مجرم یہاں مومن کے مقابلہ میں آیا ہے۔ یعنی جرم بغاوت کا مجرم یا کافر۔ مجرمًا ای کافرًا (مدارک) ای کافرًا (جلالین) ای مشرکًا (معالم) و۸۲ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے یہاں یہ نکتہ خوب پیدا کیا ہے کہ یہ درجات عالیہ (الدرجت العلی) تو انہیں لوگوں کے لیے ہیں جو مومن کامل اور اعمالِ صالحہ میں راسخ ہیں۔ باقی ان درجات عالیہ سے اتر کر جو مرتبہ محض نجات وعفو کا ہے، وہ ان کلمہ گویوں کو حاصل ہوگا جو اتنے اونچے معیار پر پورے نہیں اترتے۔ بلکہ صاحب کبائر ہیں۔ و فی الاٰیة تنبیة علی حصول العفو لاصحب الکبائر لانه تعالٰی جعل الدرجات العلٰی من الجنة لمن اتی ربه بالایمان والاعمال الصالحة فسائر الدرجات التی هی غیر عالیة لابدوان تکون لغیر هم وما هم الا العصاة من اهل الایمان (کبیر) و۸۳ (چنانچہ ہم نے بھی اسی قانونِ الٰہی کے ماتحت کفر کو چھوڑ کر ایمان اختیار کیا) تَزَکّٰی یعنی کفر ومعصیت سے پاک ہوا۔ و۸۴ (مصر سے باہر شام و فلسطین کے لیے) اب یہ اس وقت کا ذکر ہے جب گزشتہ واقعات، ساحروں کے مقابلہ وغیرہ کو ایک عرصہ ہو چکا ہے۔ اور فرعون اور حکومت فرعون پر حضرت موسیٰ و ہارون کی ساری تبلیغی کوششیں بے اثر رہ چکی ہیں۔ بِعِبَادِیۡ 'میرے بندوں' سے سیاق عبارت میں مراد ظاہر ہے کہ بنی اسرائیل ہیں۔ و۸۵ یعنی پانی پر عصا مارنا۔ بہ طور اعجاز اس میں خشک راستہ تمہاری قوم کے عبور کے قابل بن جائے گا۔ الۡبَحۡرِ سمندر سے مراد بحر احمر کا شمالی خلیج ہے۔ مفصل حواشی اس پر سورۂ بقرہ پ ١ رکوع ٦ کے تحت میں گزر چکے۔

بِجُنُوْدِهٖ فَغَشِيَهُمْ مِّنَ الْيَمِّ مَا غَشِيَهُمْ (۷۸) وَ اَضَلَّ

ان کا پیچھا کیا ف۸۶ تو دریا جیسا ان پر آ ملنے کو تھا آ ملا ف۸۷ اور فرعون نے تو

فِرْعَوْنُ قَوْمَهٗ وَ مَا هَدٰى (۷۹) يٰبَنِیْٓ اِسْرَآءِيْلَ قَدْ

اپنی قوم کو گمراہ ہی کیا تھا اور سیدھی راہ پر نہ لایا ف۸۸ اے بنی اسرائیل (دیکھو) ہم نے

اَنْجَيْنٰكُمْ مِّنْ عَدُوِّكُمْ وَ وٰعَدْنٰكُمْ جَانِبَ الطُّوْرِ

تمہیں تمہارے دشمن سے نجات دی اور تم سے وعدہ کیا طور کی

الْاَيْمَنَ وَ نَزَّلْنَا عَلَيْكُمُ الْمَنَّ وَ السَّلْوٰى (۸۰) كُلُوْا

داہنی جانب سے متعلق اور تمہارے اوپر من و سلوٰی اتارا ف۸۹ ان نفیس

مِنْ طَيِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ وَ لَا تَطْغَوْا فِيْهِ فَيَحِلَّ

چیزوں میں سے کھاؤ جو ہم نے تم کو دی ہیں اور اس باب میں حد سے مت گزر جاؤ ف۹۰ ورنہ تم پر

عَلَيْكُمْ غَضَبِیْ ۚ وَ مَنْ يَّحْلِلْ عَلَيْهِ غَضَبِیْ فَقَدْ

میرا غضب واقع ہو جائے گا اور جس پر میرا غضب واقع ہوا، وہ یقیناً

هَوٰى (۸۱) وَ اِنِّیْ لَغَفَّارٌ لِّمَنْ تَابَ وَ اٰمَنَ وَ عَمِلَ

گر کر رہا ف۹۱ اور میں تو بڑا بخشنے والا ہوں اس کا جو توبہ کرے اور ایمان لے آئے اور نیک عمل

صَالِحًا ثُمَّ اهْتَدٰى (۸۲) وَ مَآ اَعْجَلَكَ عَنْ قَوْمِكَ

کرنے لگے اور پھر راہ پر قائم (بھی) رہے ف۹۲ اور اے موسیٰ آپ کو اپنی قوم سے آگے جلدی آنے کا

يٰمُوْسٰى (۸۳) قَالَ هُمْ اُولَآءِ عَلٰٓى اَثَرِیْ وَ عَجِلْتُ

کیا سبب ہوا؟ ف۹۳ (موسیٰ نے) عرض کیا، کہ وہ لوگ تو یہ کیا میرے پیچھے (پیچھے آ رہے) ہیں ف۹۴ اور میں تو تیرے

اِلَيْكَ رَبِّ لِتَرْضٰى (۸۴) قَالَ فَاِنَّا قَدْ فَتَنَّا قَوْمَكَ مِنْۢ

پاس اے میرے پروردگار اس لیے جلدی چلا آیا کہ تو خوش ہو جائے گا ف۹۵ (اللہ نے) کہا کہ تمہاری قوم کو تو ہم نے



ف۸۶ (اور ساحل بحر پر اس وقت پہنچا، جب بنی اسرائیل حسب وعدۂ الٰہی پار ہو چکے تھے، اور راستے ہنوز اسی حالت میں تھے) تفصیلات توریت میں درج ہیں۔ (خروج۔ ۱۴: ۶، ۷، ۸، ۲۳) ف۸۷ یعنی دریا کا رُکا ہوا اور بیٹھا ہوا پانی ہر طرف سے سمٹ کر آ گیا اور سارے فرعونی غرق ہو کر رہ گئے۔ تفصیل توریت میں درج ہے۔ (خروج۔ ۱۴: ۲۸) نیز ملاحظہ ہوں سورۂ بقرہ پ۱ رکوع ۶ کے حاشیے۔

ف۸۸ (سو ایسے باغی طاغی کا ڈوب مرنا ہی خوب ہوا) فرعون کی رہنمائی دینی حیثیت سے جس قدر غلط تھی وہ تو تھی ہی، دنیوی حیثیت سے بھی اس کا انجام سب نے دیکھ لیا کہ آخر ہلاکت ہی پر ہوا۔

ف۸۹ (دشت تیہ میں) من وسلوٰی پر حاشیے سورۂ بقرہ پ۱ رکوع ۶ میں گزر چکے، اور طور پر سورۂ بقرہ کے رکوع ۸ میں۔ اور الطُّوْرِ الْاَيْمَنِ پر سورۂ مریم کا حاشیہ نمبر ۷۹۔ وٰعَدْنٰكُمْ۔ وعدہ یہ کہ تمہارے پیمبر اور تمہارے اکابر یہاں آئیں، اور تمہارے لیے احکام وہدایات یہاں سے لے جائیں۔ ف۹۰ حد سے مراد حد شرعی ہے۔ اور اس سے گزرنے کی ایک صورت تو یہی ہے کہ حرام چیزیں استعمال میں لائی جائیں۔ دوسری یہ کہ اللہ کی نعمتیں کھا کھا کر اس کی معصیت کی جائے۔ الطَّيِّبٰتِ سے مراد وہ کل چیزیں ہیں جو شرعاً حلال ہیں اور طبعاً لذیذ ہیں۔ كُلُوْا یہاں بطور حکم نہیں، بطور اجازت ہے۔ ليس امر ايجاب بل امر اباحة (کبیر) ف۹۱ یعنی بالکل گیا گزرا ہوا۔ هَوٰى کے لفظی معنی تو یہ ہیں کہ پہاڑ سے گرا اور ہلاک ہو گیا۔ اصله ان يسقط من جبل فيهلك (کشاف) یہاں مراد ہلاک و برباد ہو جانے سے ہے۔ اى تردّى و هلک (بیضاوی) ف۹۲ توبہ اور ایمان اور عمل صالح تو اس کے متعلق ہو سکتے ہیں جو پہلے ہدایت پا چکا اس لیے ثُمَّ اهْتَدٰى سے مراد ہدایت پانا نہیں، بلکہ ہدایت پر قائم رہنا ہے اور اهتداء کے ایک معنی یہ بھی ہیں۔ الاهتداء هو الاستقامة والثبات على الهدٰى (کشاف) اى بقى مستعينًا بالله فى ادامة ذٰلک من غير تقصير (کبیر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) امام رازی علیہ الرحمہ نے یہاں یہ نکتہ تحریر فرمایا ہے کہ جس طرح بندہ کے لیے اس کی کثرت ذنوب کی بناء پر تین درجے ہو سکتے ہیں، ایک ظالم، دوسرے ظلوم، تیسرے ظلام۔ حق تعالیٰ نے بھی اس کے مقابل اپنے تین نام رکھے ہیں۔ ایک غافر، دوسرے غفور۔ تیسرے غفار۔ ههنا نكتة هى ان العبد له اسماء ثلثة الظالم والظلوم والظلام و لله فى مقابلة كل واحد من هٰذا الاسماء اسم فكانه تعالى يقول ان كنت ظالمًا فانا غافر و ان كنت ظلومًا فانا غفور و ان كنت ظلامًا فانا غفارٌ (کبیر) ف۹۳ اس مکالمہ کا وقت وہ ہے جب حضرت موسیٰ کو مع منتخب سرداران اسرائیلی طور پر حاضری کا حکم ملا ہے۔ آپ خود تو فرط اشتیاق سے پہلے پہنچ گئے ہیں اور وہ لوگ پیچھے رہ گئے ہیں۔ قوم سے یہاں مراد وہی ستر نقباء قوم ہیں۔ المراد بالقوم النقباء (کشاف) توریت میں ان ستر منتخب سرداروں کا قصہ موجود ہے (خروج۔ ۲۴: ۹، ۱۳، ۱۴) اہل اشارات نے کہا ہے کہ اس میں اشارہ ہے حضرت کلیم علیہ السلام کے وفور شوق و اضطراب کی جانب۔ ف۹۴ (اور کچھ دور نہیں ہیں) یہ حضرت موسیٰ نے اپنے رفیقوں کی گویا سفارش میں اور ان کا جرم ہلکا کرنے کو کہا۔ ف۹۵ (اور زیادہ) حضرت موسیٰ نے اپنے اجتہاد سے یہ خیال کیا کہ وعدہ گاہ پر حاضری میں پیش قدمی کرنا اور زیادہ خوشنودی کا سبب ہوگا۔ اللہ اللہ! اہل اللہ رضائے الٰہی کی دولت کے سمیٹنے اور جمع کرنے میں کتنے حریص ہوتے ہیں! اِلَيْكَ (تیرے پاس) سے مراد ہے تجھ سے مکالمت ومخاطبت کے وعدہ کی جگہ۔ فقہاء نے آیت میں جواز اجتہاد کا استنباط کیا ہے۔ و هٰذا دليل على جواز الاجتهاد (مدارک)

ف٩٦ (بہ طور مسبب الاسباب کے، بطور فاعل تکوینی کے) اس آزمائش میں ڈالنے کو مرضی حق سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ یہ بالکل اسی طرح اور اسی معنی میں صحیح ہے، جس طرح اور جس معنی میں اللہ ہر بیماری، ہر دکھ، ہر زہر کا بھی خالق ہے۔ یعنی محض اسباب تکوینی کا محرک اول ہے۔ توریت میں ہے:۔ "تب خداوند نے موسیٰ کو کہا کہ اتر جا۔ کیونکہ تیرے لوگ جنہیں تو مصر کے ملک سے چھڑا لایا خراب ہو گئے ہیں۔ وہ اس راہ سے جو میں نے فرمائی جلد پھر گئے ہیں انہوں نے اپنا ڈھالا ہوا بچھڑا بنایا اور اسے پوجا اور اس کے لیے قربانی ذبح کر کے کہا کہ اے اسرائیل یہ تمہارا معبود ہے جو تمہیں مصر کے ملک سے چھڑا لایا"۔ (خروج۔ ٣٢: ٧، ٨) ف٩٧ (نہ کہ معاذ اللہ ہارون نبی علیہ السلام نے) سامری شخص کا نام نہیں لقب ہے۔ منسوب ہے ہمارے قدیم مفسرین کی تحقیق کے بہ موجب قریہ سامرہ کی طرف، یعنی وہاں کا باشندہ۔ ممکن ہے کہ اس کا باپ دادا سامرہ سے آ کر بنی اسرائیل میں آبسا ہو اور بعد الحاق انہیں میں شمار کیا جاتا ہو"۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) بعض جدید محققین کا خیال ہے کہ قدیم مصری زبان میں سمر کہتے ہیں، پردیسی، غیر ملکی، بیرونی کو۔ سامری سے مراد ہے کوئی شخص جو غیر اسرائیلی تھا اور مصر سے اسرائیلیوں کے ساتھ ہو گیا تھا۔ یہود ہاں کے ایک مستقل فرقہ کا نام بھی سامریہ (Samaritans) ہے، ان کی

بَعْدِكَ وَ اَضَلَّهُمُ السَّامِرِيُّ (٨٥) فَرَجَعَ مُوْسٰۤى اِلٰى

تمہارے بعد ایک آزمائش میں ڈال دیا ہے ف٩٦ انہیں سامری نے گمراہ کر دیا ہے ف٩٧ غرض موسیٰ اپنی قوم کے پاس

قَوْمِهٖ غَضْبَانَ اَسِفًا ۚ قَالَ يٰقَوْمِ اَلَمْ يَعِدْكُمْ رَبُّكُمْ

آئے غصہ اور رنج سے بھرے ہوئے ف٩٨ (اور) بولے اے میری قوم والو کیا تم سے تمہارے پروردگار نے ایک اچھا

وَعْدًا حَسَنًا ؕ اَفَطَالَ عَلَيْكُمُ الْعَهْدُ اَمْ اَرَدْتُّمْ اَنْ

وعدہ نہیں کیا؟ ف٩٩ سو کیا تم پر (وعدہ سے) زیادہ زمانہ گزر گیا تھا یا تم نے یہ چاہا کہ

يَّحِلَّ عَلَيْكُمْ غَضَبٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ فَاَخْلَفْتُمْ

تم پر تمہارے پروردگار کا غضب واقع ہو کر رہے اس لئے تم نے جو مجھ سے وعدہ کیا تھا

مَّوْعِدِيْ (٨٦) قَالُوْا مَاۤ اَخْلَفْنَا مَوْعِدَكَ بِمَلْكِنَا وَ لٰكِنَّا

اس کی خلاف ورزی کرنے لگے۔ ف١٠٠ وہ بولے ہم نے آپ سے جو وعدہ کیا اس کی خلاف ورزی اپنی خوشی سے نہیں

حُمِّلْنَاۤ اَوْزَارًا مِّنْ زِيْنَةِ الْقَوْمِ فَقَذَفْنٰهَا فَكَذٰلِكَ

کی البتہ ہوا یہ کہ ہم پر قوم (قبط) کے زیوروں سے بوجھ لدرہا تھا سو ہم نے اسے ڈال دیا ف١٠١ پھر اسی طرح سامری

اَلْقَى السَّامِرِيُّ ۙ (٨٧) فَاَخْرَجَ لَهُمْ عِجْلًا جَسَدًا لَّهٗ

نے بھی ڈال دیا ف١٠٢ پھر (سامری نے) ان لوگوں کے لئے ایک گوسالہ ظاہر کر دیا کہ وہ ایک قالب تھا جس میں ایک آواز تھی

خُوَارٌ فَقَالُوْا هٰذَاۤ اِلٰهُكُمْ وَ اِلٰهُ مُوْسٰى ۬ فَنَسِيَ ؕ (٨٨)

سو وہ لوگ (آپس میں) کہنے لگے کہ یہی تو ہے تمہارا (بھی) دیوتا اور موسیٰ کا (بھی) سو وہ تو (اسے) بھول گئے ف١٠٣

اَفَلَا يَرَوْنَ اَلَّا يَرْجِعُ اِلَيْهِمْ قَوْلًا ۙ۬ وَّ لَا يَمْلِكُ لَهُمْ

کیا وہ لوگ اتنا بھی نہیں سمجھتے تھے کہ وہ نہ تو ان کی کسی بات کا جواب دے سکتا ہے اور نہ ان کے کسی نقصان

ضَرًّا وَّ لَا نَفْعًا (٨٩) ۧ وَ لَقَدْ قَالَ لَهُمْ هٰرُوْنُ مِنْ قَبْلُ ع ١٣

یا نفع پر قدرت رکھتا ہے ف١٠٤ اور ان لوگوں سے ہارون نے قبل ہی کہا تھا کہ

توریت اور سارے مذہبی صحیفے یہود کی مسلم و متعارف توریت اور دوسرے صحیفوں سے کسی قدر مختلف ہے اور انہیں ناز اپنی توحید خالص پر ہے۔ ہو سکتا ہے کہ قرآن کے السامری اور اس فرقہ کے درمیان بھی کوئی علاقہ ہو، لیکن یہ فرقہ جہاں تک تاریخ یہود سے پتہ چلتا ہے، حضرت موسیٰ علیہ السلام کا معاصر نہیں، بہت بعد کے زمانہ کی پیداوار ہے۔ (ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی) قرآن مجید کو سامری کی تصریح کی ضرورت اس لیے بھی پڑی کہ اہل توریت نے خواہ مخواہ اس واقعہ اضلال کی ساری ذمہ داری حضرت ہارون پر ڈال دی اور اللہ کے اس نبی محترم کو (نعوذ باللہ) اتنے بڑے جرم شرک اور صنم پرستی کا مجرم بنا دیا! الفاظ توریت ملاحظہ ہوں:۔ "اور جب لوگوں نے دیکھا کہ موسیٰ پہاڑ سے اترنے میں دیری کرتا ہے تو وہ ہارون کے پاس جمع ہوئے اور اسے کہا کہ اٹھ ہمارے لیے معبود بنا کہ ہمارے آگے چلیں کیونکہ یہ مرد موسیٰ جو ہمیں مصر کے ملک سے نکال لایا ہم نہیں جانتے کہ اسے کیا ہوا۔ ہارون نے انہیں کہا کہ زیور سونے کے جو تمہاری جوروؤں اور تمہاری بیٹیوں کے اور تمہارے بیٹوں کے کانوں میں تھے توڑ توڑ کے مجھ پاس لاؤ۔ چنانچہ سب لوگ سونے کے زیور جو ان کے کانوں میں تھے توڑ توڑ کے ہارون کے پاس لائے اور اس نے ان کے ہاتھوں سے لے لیا اور ایک بچھڑا ڈھال کر اس کی صورت کو حکاکی کے ہتھیار سے درست کیا اور انہوں نے کہا کہ اے اسرائیل یہ تمہارا معبود ہے جو تمہیں مصر کے ملک سے نکال لایا اور جب ہارون نے یہ دیکھا تو اس کے آگے ایک قربان گاہ بنائی اور ہارون نے یہ کہہ کے منادی کی کہ کل خداوند کے لیے عید ہے اور وہ صبح کو اٹھے اور سوختنی قربانیاں چڑھائیں اور سلامتی کی قربانیاں گزرانیں" (خروج۔ ٣٢: ١۔ ٦) لیکن اکابر یہود کی روایتوں میں بھی پایا جاتا ہے کہ اس گوسالہ پرستی کی طرف لانے والا شخص حضرت ہارون علیہ السلام کیا معنی کوئی بھی اسرائیلی نہ تھا۔ بلکہ ایک مصری شخص تھا، جو اسرائیلیوں کے ساتھ مصر سے باہر نکل آیا تھا۔ (ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی) ف٩٨ (جیسا کہ غیرت دینی سے ہونا ہی چاہیے تھا) توریت میں ہے:۔ "اور یوں ہوا کہ جب وہ لشکر گاہ کے پاس آیا اور بچھڑا اور ناچ رنگ دیکھا تب موسیٰ کا غضب بھڑکا"۔ (خروج۔ ٣٢: ١٩) ف٩٩ (جو یقیناً پورا ہونے والا تھا) وہ وعدہ نزول شریعت کا تھا، جس کے لیے حضرت موسیٰ کو وہ طور پر طلب ہوئے تھے۔ ف١٠٠ وہ وعدہ بھی دین توحید پر قائم رہنے کا تھا۔ حضرت موسیٰ ناگواری اور حیرانی کے لہجہ میں اپنی قوم سے خطاب کر رہے ہیں کہ آخر یہ حرکت کیا تھی؟ تمہیں سوجھی کیا؟ کیا مجھے گئے ہوئے اتنا زمانہ گزر گیا تھا کہ تم میری واپسی سے بالکل مایوس ہو گئے تھے؟ یا یوں ہی بلا کسی وجہ کے، تم پر خود ہی شامت سوار ہوئی کہ عتاب الٰہی کو دعوت دے کر اپنے ہاں بلا وا دیا۔ ف١٠١ (آگ میں۔ سامری کے کہنے کے مطابق) یہ زیور وہی تھے جو بنی اسرائیل مصر سے نکلتے وقت اہل مصر سے مانگ کر لائے تھے۔ توریت میں ہے:۔ "اور انہوں نے مصریوں سے روپے کے برتن اور سونے کے برتن اور کپڑے عاریت لیے اور خداوند نے ان لوگوں کو مصریوں کی نگاہ میں ایسی عزت بخشی کہ انہوں نے انہیں عاریت دی"۔ (خروج۔ ١٢: ٣٥) ف١٠٢ (اپنے پاس کا زیور) فرعون اور فرعونیوں کی غرقابی کے بعد شریعت اسرائیلی کی رو سے یقیناً بنی اسرائیل ان زیوروں کے مالک ہو گئے ہوں گے۔ ف١٠٣ (کہ اسے چھوڑ چھاڑ کر طور پر خواہ مخواہ توریت لینے چلے گئے) اہل زیغ اپنی گمراہی کو حضرت موسیٰ تک کے سر چپکنے سے نہیں چوکتے۔ اور کہتے ہیں کہ غلط فہمی کچھ انہیں کو ہو گئی، ورنہ ہمارا دین اور طریقہ تو یہی ہے او المعنی ان هذا الهكم واله موسٰى فنسی موسٰى ان هذا هو الاله فذهب يطلبه فی موضع اخر و هو قول اكثرين (کبیر) ف١٠٤ اس گوسالہ پر حاشیے سورۂ بقرہ پارۂ اول میں گزر چکے۔

يٰقَوْمِ اِنَّمَا فُتِنْتُمْ بِهٖ ۚ وَاِنَّ رَبَّكُمُ الرَّحْمٰنُ فَاتَّبِعُوْنِيْ

اے میری قوم والو تم اس کے باعث گمراہی میں پھنس گئے ہو اور بے شک تمہارا پروردگار خدائے رحمٰن ہے سو تم میری پیروی

وَاَطِيْعُوْٓا اَمْرِيْ ﴿٩٠﴾ قَالُوْا لَنْ نَّبْرَحَ عَلَيْهِ عٰكِفِيْنَ

کرو اور میرا حکم مانو ف۱۰۵ وہ لوگ بولے ہم تو اسی (کی عبادت) پر جمے رہیں گے

حَتّٰى يَرْجِعَ اِلَيْنَا مُوْسٰى ﴿٩١﴾ قَالَ يٰهٰرُوْنُ

تاآنکہ موسیٰ ہمارے پاس لوٹ آئیں ف۱۰۶ (موسیٰ نے) کہا اے ہارون ف۱۰۷

مَا مَنَعَكَ اِذْ رَاَيْتَهُمْ ضَلُّوْٓا ﴿٩٢﴾ اَلَّا تَتَّبِعَنِ ؕ

تمہیں کون سا امر مانع ہوا اس سے کہ میرے پاس چلے آتے جب تم نے دیکھ لیا تھا کہ یہ بھٹک گئے ہیں؟

اَفَعَصَيْتَ اَمْرِيْ ﴿٩٣﴾ قَالَ يَبْنَؤُمَّ لَا تَاْخُذْ بِلِحْيَتِيْ

تو کیا تم نے بھی میرے کہے کے خلاف کیا؟ ف۱۰۸ (ہارون نے) کہا اے میرے ماں جائے (بھائی) میری داڑھی

وَلَا بِرَاْسِيْ ۚ اِنِّيْ خَشِيْتُ اَنْ تَقُوْلَ فَرَّقْتَ بَيْنَ

اور میرا سر نہ پکڑیے ف۱۰۹ مجھے تو یہ اندیشہ ہوا کہ کہیں تم یہ نہ کہنے لگو کہ تم نے بنی اسرائیل کے درمیان

بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ وَلَمْ تَرْقُبْ قَوْلِيْ ﴿٩٤﴾ قَالَ فَمَا

تفریق ڈال دی اور میری بات کا انتظار نہ کیا؟ ف۱۱۰ (موسیٰ نے) کہا اے سامری

خَطْبُكَ يٰسَامِرِيُّ ﴿٩٥﴾ قَالَ بَصُرْتُ بِمَا لَمْ يَبْصُرُوْا

تیرا کیا معاملہ ہے؟ ف۱۱۱ وہ بولا مجھے ایسی چیز نظر آئی جو اوروں کو نظر نہ آئی تھی سو میں نے

بِهٖ فَقَبَضْتُ قَبْضَةً مِّنْ اَثَرِ الرَّسُوْلِ فَنَبَذْتُهَا

(اس) فرستادہ (خداوندی) کے نقشِ قدم سے ایک مٹھی (خاک) اٹھالی تھی میں نے وہ (مٹی اسی قالب کے اندر) ڈال دی بھی

وَكَذٰلِكَ سَوَّلَتْ لِيْ نَفْسِيْ ﴿٩٦﴾ قَالَ فَاذْهَبْ فَاِنَّ

ف۱۱۲ اور میرے جی کو تو یہی بات بھائی تھی ف۱۱۳ (موسیٰ نے) کہا تو بس تو جا



ف۱۰۵ توریت موجودہ کے اتہامات کے مقابلہ میں قرآن مجید کے لیے ضروری ہو گیا تھا کہ حضرت ہارون علیہ السلام کی طرف سے ایسی کھلی ہوئی تبری اور صفائی پیش کی جائے۔ اِنَّ رَبَّكُمُ الرَّحْمٰنُ۔ تمہارا
پروردگار تو وہ خدائے رحمٰن ہے نہ کہ یہ گوسالہ۔ تمہیں اس خرافات پرستی سے کیا واسطہ۔ ف۱۰۶ (اس وقت دیکھا جائے گا کہ وہ کیا کہتے ہیں اور کیا کرتے ہیں) ف۱۰۷ پہاڑ سے واپس آتے ہی پہلے تو
حضرت موسیٰ علیہ السلام حالت اشتعال میں اپنی گمراہ قوم کی طرف متوجہ ہوئے اور اب حضرت ہارون علیہ السلام کی طرف مخاطب ہو رہے ہیں، جنہیں وہ ذمہ دار اور اپنا نائب و جانشین چھوڑ کر طور پر گئے تھے۔ ف۱۰۸
کہ ایسے سخت مجرموں سے پورا قطع نہ کرلیا) اَلَّا تَتَّبِعَنِ میں لا زائد ہے۔ ولا مزيدة (بیضاوی) تَتَّبِعَنِ کے لفظی معنی ہیں کہ "میری پیروی کرتے"۔ مطلب یہ کہ میری راہ اختیار کرتے۔ جو میں
کرتا وہی تم کرتے۔ بعض نے مراد مقاتلہ لیا ہے۔ ان تتبعني في الغضب لله
والمقاتلة مع من كفر به (بیضاوی) اَلَّا تَتَّبِعَنِ یعنی رجوع کرتے اور
میرے پاس طور پر چلے آتے۔ ما منعك من ان تلحقني الى جبل
الطور (بحر) ان تاتي عقبي و تلحقني (بیضاوی) ف۱۰۹ (بلکہ میرا عذر تو
سن لیجیے) بِرَاْسِيْ سے مراد ہے سر کے بال پکڑ کر گھسیٹنا۔ جیسا کہ شدید اشتعال
غضبناکی کی حالت میں انسان اضطراراً کر گزرتا ہے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا یہ غصہ
مثمر غیرت دین سے تھا، اس لیے مباح ہی نہیں، داخل عبادت تھا۔ ملاحظہ ہو
سورۃ الاعراف، پ۹ کا حاشیہ۔ يَبْنَؤُمَّ حضرت ہارون علیہ السلام کا یا ابن ام کہہ کر
حضرت موسیٰ کو مخاطب کرنا جلب شفقت و رأفت کے لیے ہے۔ اسرائیلیوں میں
دستور بھی اسی طرز تخاطب کا تھا۔ (ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی) ف۱۱۰ (بلکہ
مفسدین کی آزادی عمل کے لیے میدان خالی چھوڑ دیا)" حاصل مقام کا یہ ہے کہ
یہاں دو اجتہاد ہیں ایک یہ کہ ترک مساکنت زیادہ نافع تھی دوسرا یہ کہ ترک
مساکنت زیادہ مضر تھی۔ موسیٰ علیہ السلام کا ذہن اجتہاد اول کی طرف گیا اور ہارون علیہ السلام
کا ذہن دوسرے اجتہاد کی طرف گیا"۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) آیت سے یہ بھی نکل
رہا ہے کہ تفریق امت بدترین معاصی ہے حضرت ہارون علیہ السلام صریح کفر و شرک
اپنے سامنے دیکھ رہے ہیں، لیکن تفریق امت کے ڈر سے عارضی طور پر اسے بھی
برداشت کیے ہوئے ہیں۔ فقہاء نے یہاں سے دو مسئلے اور بھی نکالے ہیں۔ ایک
یہ کہ خطاء اجتہادی قابل گرفت نہیں۔ چنانچہ حضرت ہارون اپنے اجتہاد کو اپنی
برأت کی دلیل بتا رہے ہیں۔ دوسرا یہ کہ مامور و نائب کو اختیار حاصل ہے کہ حسب
مصلحت اپنے فرائض منصبی کے انجام آخر میں امیر کے حکم کا انتظام کرے۔
ف۱۱۱ (تو نے یہ کیا حرکت کر ڈالی، تجھے یہ سوجھی کیا؟) حضرت موسیٰ ہارون علیہ السلام
کی صفائی سے مطمئن ہو کر اب اصل مجرم سامری کی طرف مخاطب ہوتے ہیں۔
ما حملك عليه (کشاف) ف۱۱۲ (جس کے اثر سے اس بچھڑے کے بے جان
قالب سے وہ بے معنی آواز نکلنے لگی) مِنْ اَثَرِ الرَّسُوْلِ سے مراد من اثر فرس
الرسول ہے اور مضاف محذوف ہے۔ كما عليه اكثر المفسرين (روح)
اور رسول سے مراد باتفاق مفسرین حضرت جبرئیل ہیں، اور یہی تفسیر تابعین و
صحابہ سے بھی مروی ہے۔ هو الماثور عند الصحابة والتابعين رضي الله
تعالى عنهم و يتبعهم جل اجلة المفسرين (روح) اختلاف صرف ایک
ابو مسلم اصفہانی سے منقول ہے، ان کے اقوال تفسیر کبیر میں درج ملیں گے۔ بعض
اہل باطل بھی بڑے مرتاض ہوتے ہیں۔ اور ریاضتوں سے کشف حاصل ہو جاتا
ہے اسی طرح کا یہ شخص سامری معلوم ہوتا ہے۔ روایتوں میں آتا ہے کہ اس نے
حضرت جبرئیل کو گھوڑے پر سوار دیکھ لیا تھا کہ جہاں ان کے گھوڑے کا سم پڑتا ہے گھاس تر و تازہ ہو جاتی ہے اپنی فراست سے کام لے کر اس نے نتیجہ یہ نکالا تھا کہ ان کی سواری کے نقش قدم کی مٹی میں تازہ
حیات بخشی کی تاثیر ہے۔ محققین صوفیہ کہتے ہیں کہ کشف و تصرف پر ناز کرنے کی کیسی ممانعت اس آیت سے نکل رہی ہے۔ ف۱۱۳ یعنی میرے پاس اپنے اس فعل کے لیے کوئی دلیل عقلی یا شرعی نہیں، میں
نے سب اپنی خواہش نفس سے کیا۔ کشف و اشراقیت برابر اور بے تکلف عقائد باطلہ اور کفر و شرک کے ساتھ جمع ہو سکتی ہے۔ اس وقت بھی اس کا مشاہدہ ہندو جوگیوں، سنیاسیوں اور فرنگی طرز کے اسپرٹسٹ
(Spiritists) گروہ اور مسمریزم، ہپناٹزم اور کلیر وواینس والوں میں بآسانی کیا جا سکتا ہے۔

وَ الْـحَيٰوةِ لَكَ فِي الْحَيٰوةِ اَنْ تَقُوْلَ لَا مِسَاسَ ۪ وَ اِنَّ لَكَ

تیرے لئے (اس) زندگی میں (یہ سزا) ہے کہ تو یہ کہتا پھرے کہ مجھے کوئی ہاتھ نہ لگائے و۱۱۴ اور تیرے لئے

مَوْعِدًا لَّنْ تُخْلَفَهٗ ۚ وَ انْظُرْ اِلٰۤى اِلٰهِكَ الَّذِيْ ظَلْتَ

ایک (اور) وعید ہے جو تجھ سے ٹلنے والی نہیں و۱۱۵ اور تو اپنے اس معبود کو دیکھ جس پر تو

عَلَيْهِ عَاكِفًا ؕ لَنُحَرِّقَنَّهٗ ثُمَّ لَنَنْسِفَنَّهٗ فِي الْيَمِّ نَسْفًا ﴿۹۷﴾

جما ہوا بیٹھا ہے ہم ابھی اسے جلائے ڈالتے ہیں پھر اس (کی راکھ) کو دریا میں بہائے دیتے ہیں و۱۱۶

اِنَّمَاۤ اِلٰهُكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ وَسِعَ كُلَّ

تمہارا معبود تو بس وہی (ایک) اللہ ہے، جس کے سوا کوئی معبود نہیں، اس نے ہر شے کو

شَيْءٍ عِلْمًا ﴿۹۸﴾ كَذٰلِكَ نَقُصُّ عَلَيْكَ مِنْ اَنْۢبَآءِ مَا قَدْ

(اپنے) علم سے گھیر رکھا ہے و۱۱۷ اس طرح ہم آپ سے اور گزرے ہوئے (واقعات) کی خبریں

سَبَقَ ۚ وَ قَدْ اٰتَيْنٰكَ مِنْ لَّدُنَّا ذِكْرًا ﴿۹۹﴾ مَنْ اَعْرَضَ

بیان کرتے ہیں، اور ہم نے اپنے پاس سے آپ کو ایک نصیحت نامہ دیا ہے و۱۱۸ جو کوئی اس سے

عَنْهُ فَاِنَّهٗ يَحْمِلُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وِزْرًا ﴿۱۰۰﴾ خٰلِدِيْنَ

روگردانی کرے گا وہ قیامت کے دن (بڑا) بوجھ اٹھائے ہو گا۔ وہ لوگ اس میں ہمیشہ

فِيْهِ ؕ وَ سَآءَ لَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ حِمْلًا ﴿۱۰۱﴾ يَّوْمَ يُنْفَخُ

رہیں گے اور یہ قیامت کے دن ان کے لئے بڑا بوجھ ہو گا و۱۱۹ جس روز صور

فِي الصُّوْرِ وَ نَحْشُرُ الْمُجْرِمِيْنَ يَوْمَئِذٍ زُرْقًا ﴿۱۰۲﴾

پھونکا جائے گا اور مجرموں کو ہم اس روز یوں جمع کریں گے کہ وہ نیلی آنکھوں والے ہوں گے و۱۲۰

يَّتَخَافَتُوْنَ بَيْنَهُمْ اِنْ لَّبِثْتُمْ اِلَّا عَشْرًا ﴿۱۰۳﴾ نَحْنُ اَعْلَمُ

آپس میں چپکے چپکے باتیں کر رہے ہوں گے کہ تم لوگ تو بس دس (ہی دن) رہے ہو گے و۱۲۱ ہم ہی خوب جانتے ہیں



و۱۱۴ گویا اسے دنیا میں یہ سزا ملی کہ اسے حکماً ''اچھوت'' قرار دے دیا گیا اور ہمارے ہندوستان میں یہ جو چھوت چھات کا ملعون دستور چل پڑا ہے بہ قول فاضل گرامی مولنا مناظر احسن صاحب گیلانی زادمجدہ عجب نہیں کہ اس کی اصل بھی اسی سامری کی ''لامساسیت'' سے نکلے فقہاء نے یہاں سے دو مسئلہ اخذ کیے ہیں ایک یہ کہ مجرم کے لیے سزائے حبس دوام جائز ہے (لامساس کا مضمون جس میں آچکا) دوسرے یہ کہ مجرم سے اختلاط وملاقات کا منع کر دینا جائز ہے۔ اہل اشارات نے یہ نکتہ پیدا کیا ہے کہ جو خطائیں بدون خبث وعدم بغاوت صادر ہو جاتی ہیں ان سے توبہ کی توفیق بھی اکثر نصیب ہو جاتی ہے جیسے یہاں سامری کو پوری سزا ملی اور عام اسرائیلیوں کی خطا توبہ کے بعد معاف ہو گئی۔ و۱۱۵ (آخرت میں) ایک سزا تو دنیا میں مل گئی دوسرے عذاب کے لیے ارشاد ہوا کہ اس کا ظہور آخرت میں ہوگا۔ و۱۱۶ (کہ اس کا کہیں نام ونشان تک نہ باقی رہ جائے) فقہاء نے لکھا ہے کہ آثار کفر وشرک کو مٹانا اور ان کی توہین مستحب ہے اور کسی نسبت باطل یا ادائے فاسد کی رعایت ہرگز ضروری نہیں، جس طرح گوسالہ میں اثر رسول کی اور مسجد ضرار میں اسم مسجد کی کچھ رعایت نہ کی گئی — تعزیہ وضریح والے اور عرس میلے والے کاش ان حقائق پر بھی غور کریں! و۱۱۷ (اور وہی اپنے بندوں میں سے جس کو جتنا چاہے علم عطا فرما دے) گوسالہ کی معبودیت کی تردید کرتے کرتے حضرت موسٰی نے اپنی تقریر کو خاص سے عام کر دیا ہے۔ گویا آپ یہ فرما رہے ہیں کہ اس بے جان گوسالہ کی تو کیا بساط ہے، دنیا کی کوئی چیز بھی معبود بننے کے قابل نہیں اور صفات قدرت وغیرہ الگ رہیں۔ ایک علم ہی کو لو، اس صفت میں بھی تو کوئی اس کا ہمسر نہیں، کامل علم تو صرف اسی کا ہے۔ و۱۱۸ (جس میں علاوہ اخلاقی ہدایات وقانونی دفعات، معاشری آداب کے وہ خبریں بھی درج ہیں) كَذٰلِكَ یعنی اسی طرح جس طرح ابھی حضرت موسٰی علیہ السلام اور سامری کا قصہ بیان ہو چکا۔ نَقُصُّ ...... سَبَقَ۔ یعنی ہم ماضی کے ان واقعات وحالات پر آپ کو اس لیے مطلع کرنا چاہتے ہیں کہ آپ کی نبوت و رسالت وصداقت پر دلیلیں اور بڑھتی جائیں۔ و۱۱۹ اور یہ بڑا بوجھ ظاہر ہے کہ عذاب الٰہی کا ہو گا۔ فِيْهِ یعنی اسی عذاب الٰہی کے بوجھ کے اندر۔ و۱۲۰ (فرط دہشت وخوف سے) قرآن کے مخاطبین اول قوم عرب میں نیلی آنکھ خاص طور پر مبغوض ومکروہ سمجھی جاتی تھی اس لیے کہ ان کے دشمن بنی احمر یا اہل روم (یورپ والے) نیلی آنکھیں رکھتے تھے۔ اور اسی سے ''ازرق العین'' ان کے ہاں دشمن کا عام لقب ہی پڑ گیا تھا (کشاف) زرق کے دوسرے معنی (عمیا) اندھے کے بھی کیے گئے ہیں (راغب، کشاف، ابن جریر) اس صورت میں مطلب یہ ہو گا کہ حشر کی کسی منزل میں اہل کفر کی آنکھیں نہ ہوں گی۔ الْمُجْرِمِيْنَ مجرمین سے مراد اہل کفر ہیں۔ المجرمين اے المشركين (معالم) اهل الكفر بالله (ابن جریر) الذين اتخذوا مع الله الٰها اٰخر (کبیر عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) و۱۲۱ (قبر میں) المراد منه اللبث فی القبر (کبیر) ما لبثتم فی القبور (روح) مطلب یہ کہ کافر اس روز فرط ہیبت و دہشت سے آہستہ آہستہ یہ آپس میں کہہ رہے ہوں گے کہ ہمارا اندازہ تو یہ تھا کہ مرنے کے بعد زندہ ہی نہ ہوں گے۔ خیر وہ خیال تو تمام تر باطل تھا ہی، زندہ بھی ہوئے تو اس طرح کہ قبر میں بھی دیر تک نہ رہنے پائے۔ بس رہے ہوں گے بھی کوئی دس دن۔ اس مدت کا یہ مختصر معلوم ہونا یوم قیامت کے شدائد اور ہولناکیوں کی بناء پر ہوگا۔ اور دوسرے معنی مدت قیام دنیا کے بھی کیے گئے ہیں۔ اے مالبثتم فی الدنیا (معالم) اے فی الدار لدنیا (ابن کثیر عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) ما لبثتم فی الدنیا (ابن جریر) قوم ارادبه اللبث فی الدنیا (کبیر عن الحسن والقتادة والضحاک) عَشْرًا کے مطلق عدد سے مراد دنوں کی تعداد لی گئی ہے۔ لاکثرون علٰی ان قوله عشرًا اے عشرة ایام (کبیر)

بِمَا يَقُوْلُوْنَ اِذْ يَقُوْلُ اَمْثَلُهُمْ طَرِيْقَةً اِنْ لَّبِثْتُمْ

(اس مدت کو) جس کی نسبت وہ باتیں کر رہے ہیں جب کہ ان میں کا سب سے زیادہ صائب الرائے یہ کہتا ہوگا کہ تم تو بس

اِلَّا يَوْمًا ﴿۱۰۴﴾ وَيَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْجِبَالِ فَقُلْ يَنْسِفُهَا

ایک دن رہے! ف۱۲۲ اور آپ سے پہاڑوں کی بابت پوچھتے ہیں ف۱۲۳ آپ کہہ دیجیے کہ میرا پروردگار

رَبِّيْ نَسْفًا ﴿۱۰۵﴾ فَيَذَرُهَا قَاعًا صَفْصَفًا ﴿۱۰۶﴾ لَّا تَرٰى

بالکل ان کو اڑا دے گا پھر زمین کو چٹیل میدان چھوڑے رکھے گا کہ اس میں تو

فِيْهَا عِوَجًا وَّلَآ اَمْتًا ﴿۱۰۷﴾ يَوْمَئِذٍ يَّتَّبِعُوْنَ الدَّاعِيَ لَا

نہ کوئی ناہمواری دیکھے گا اور نہ کوئی بلندی ف۱۲۴ اس روز (سب) بلانے والے کے پیچھے ہولیں گے کہ اس کے سامنے کوئی

عِوَجَ لَهٗ ۚ وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ

کجی نہ رہے گی ف۱۲۵ اور (ساری) آوازیں خدائے رحمٰن کے سامنے دب جائیں گی سو تو بجز پیر کی چاپ کے اور کچھ

اِلَّا هَمْسًا ﴿۱۰۸﴾ يَوْمَئِذٍ لَّا تَنْفَعُ الشَّفَاعَةُ اِلَّا مَنْ

نہ سنے گا ف۱۲۶ اس روز شفاعت (کسی کو) نفع نہ دے گی مگر اس شخص کو

اَذِنَ لَهُ الرَّحْمٰنُ وَرَضِيَ لَهٗ قَوْلًا ﴿۱۰۹﴾ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ

جس کے حق میں خدائے رحمٰن نے اجازت دے دی ہو اور اس کے حق میں بولنا اس نے پسند کرلیا ہو ف۱۲۷ وہ جانتا ہے سب

اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِهٖ عِلْمًا ﴿۱۱۰﴾

کے اگلے اور پچھلے حالات کو اور (لوگ) اس کا (اپنے) علم سے احاطہ نہیں کر سکتے ف۱۲۸

وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ ؕ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ

اور چہرے جھکے ہوئے ہوں گے حی و قیوم کے سامنے ف۱۲۹ اور قطعی ناکام رہے گا وہ جو ظلم لے

ظُلْمًا ﴿۱۱۱﴾ وَمَنْ يَّعْمَلْ مِنَ الصّٰلِحٰتِ وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَلَا

کر آئے گا ف۱۳۰ اور جس کسی نے نیک کام کیے ہوں گے اور وہ ایمان والا بھی ہو گا سو اسے

ع ۱۵/۱۴



ف۱۲۲ اس کو صائب الرائے اس لیے فرمایا کہ اس یوم کے طول اور ہول کے اعتبار سے یہی نسبت اقرب ہے بس اس شخص کو حقیقت شدت کا زیادہ ادراک ہوا اس لیے اس کی رائے پہلے شخص کے اعتبار سے اصوب ہے اور یہ مقصود نہیں کہ یہ شخص مدت کی مقدار کی تحدید کرنے میں مصیب ہے کیونکہ ظاہر ہے کہ دونوں مقداریں تحدیدًا صحیح نہیں۔ اور نہ ان قائلین کا یہ مقصود تھا"۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ف۱۲۳ (کہ قیامت کے وقت ان کا کیا حشر ہوتا ہے؟) ف۱۲۴ (مثل ٹیلہ، پہاڑ وغیرہ کے) خطاب اب یہاں عام ہے صرف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے نہیں۔ يَنْسِفُهَا...... نَسْفًا یعنی انہیں ریزہ ریزہ کرکے اڑا دے گا۔ ف۱۲۵ یعنی کسی کا ٹیڑھا پن اس کے سامنے نہ چل سکے گا۔ کسی کی مجال نہ ہو گی کہ اس کے حکم میں توقف کرے۔ ای لا یعوج له مدعوّبل یستوون الیه من غیر انحراف متبعین لصوته (کشاف) الدّاعی سے مراد ہے خدائی بلانے والا، یعنی صور پھونکنے والا فرشتہ۔ سب مردے اپنی قبروں سے نکل نکل اس کے پیچھے ہولیں گے۔ ف۱۲۶ (فرط ہیبت سے) کمال ہیبت وخوف کے موقعہ پر جیسے اردو محاورہ میں کہتے ہیں کہ مارے ڈر کے گھگی بندھ گئی، عربی محاورہ میں اسی کنایہ سے ادا کرتے ہیں۔ هَمْسًا۔ همس کے لغوی معنی ہیں پست اور کھس پھس والی آواز کے۔ الهمس و هوالرکز الخفی (کشاف) یہاں مراد پیر کی چاپ ہے۔ ای لا تسمع الاخفق الاقدام و نقلها الی المحشر (کشاف) ف۱۲۷ مشرک قوموں نے اپنے دیوی دیوتاؤں اور اپنے آباؤ اجداد کو اپنا شافع گڑھ رکھا تھا، خود مسیحیت کا سارا دارومدار ہی عقیدۂ شفاعت و کفارہ پر ہے۔ قرآن نے ہر جگہ اسی مشرکانہ عقیدۂ شفاعت مطلقہ پر ضرب لگائی ہے اور کسی مستقل مطلق شافع کے وجود سے بار بار انکار کیا ہے۔ اِلَّا مَنْ اَذِنَ لَهُ الرَّحْمٰنُ اسلام جس شفاعت کا قائل ہے، اس کی پہلی اور سب سے بڑی شرط خود حق تعالیٰ کی اجازت ہے۔ شفاعت کوئی اپنے ارادہ واختیار سے کرہی نہیں سکتا، صرف وہی کرسکے گا جس کو خود حق تعالیٰ ایما فرمائیں گے۔ گویا یہ شفاعت ہی صرف ظاہری و رسمی ہوگی، ورنہ حقیقۃً تو اللہ ہی کا حکم ہوگا۔ رَضِيَ لَهٗ قَوْلًا۔ یعنی کسی شافع کا بولنا اس شخص کے حق میں جو منظور کرلیا گیا ہو یعنی اس شخص کے حق میں کلمہ خیر کہنے کی گنجائش ہو اور گنجائش ظاہر ہے کہ مومن ہی کے لیے نکل سکتی ہے۔ یہ معنی بھی کیے گئے ہیں کہ حق تعالیٰ نے اس کے کسی قول کو پسند کرلیا ہو — اور یہیں سے امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے شفاعت کی گنجائش فساق امت کے حق میں بڑے زور سے نکالی ہے کہ بڑے سے بڑا فاسق کلمہ کو بھی کلمہ شہادت کی حد تک قول پسندیدہ و مقبولہ کہہ ہی لیتا ہے۔ واعلم ان هذه الاٰية من اقوى الدلائل على ثبوت الشفاعة فى حق الفساق لان قوله و رضى له قولًا يكفى فى صدقه ان يكون الله تعالٰى قد رضى له قولًا واحدًا من اقواله والفاسق قد ارتضى الله تعالٰى قولًا واحدًا من اقواله و هو شهادة ان لااله الا الله فوجب ان تكون الشفاعة نافعة له (کبیر) ف۱۲۸ "اس کا احاطہ نہیں کر سکتے"، یعنی اس کے علوم ومعلومات کا احاطہ نہیں کرسکتے۔ مضاف یعنی معلومات یہاں محذوف ہے۔ ای ولا یحیطون بمعلوماته علمًا (بحر) یعنی ایسا تو کوئی امر نہیں جو خلق کو معلوم ہو اور اللہ تعالیٰ کو معلوم نہ ہو۔ اور ایسے بہت سے امور ہیں جو اللہ تعالیٰ کو معلوم ہیں اور خلق کو معلوم نہیں۔ پس مخلوقات کے وہ سب احوال بھی اس کو معلوم ہیں جن پر شفاعت کی قابلیت یا عدم قابلیت مرتب ہے۔ سو جو اس کا اہل ہوگا اس کے واسطے سفارش کرنے کی شافعین کو اجازت ہوگی اور جو اہل نہ ہوگا اس کے لیے اجازت نہ ہوگی"۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ف۱۲۹ ذکر روز حشر کا چل رہا ہے کہ اس روز بڑے بڑے متکبرین اور سرکش منکرین کا غرور وانکار ختم ہوچکے گا، اور کسی کو ہمت سر اٹھانے کی نہ ہوگی۔ ف۱۳۰ ظلم کے عام و وسیع معنی بھی مراد ہو سکتے ہیں لیکن یہاں بمعنی شرک آیا ہے۔ ای حمل شركًا (ابن جریر۔ عن قتادة) الظلم ههنا الشرک (ابن جریر۔ عن ابن زید) والظلم هو الشرک (معالم۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) الظلم الشرک (روح)

يَخَفُ ظُلْمًا وَّ لَا هَضْمًا ﴿۱۱۲﴾ وَكَذٰلِكَ اَنْزَلْنٰهُ قُرْاٰنًا

اندیشہ نہ زیادتی کا ہوگا نہ کمی کا ف۱۳۱ اور اسی طرح اسے (قرآن) واضح کر کے

عَرَبِيًّا وَّ صَرَّفْنَا فِيْهِ مِنَ الْوَعِيْدِ لَعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ

نازل کیا ہے اور اس میں ہم نے ہر طرح کی وعید بیان کی ہے ف۱۳۲ تاکہ (لوگ) ڈریں

اَوْ يُحْدِثُ لَهُمْ ذِكْرًا ﴿۱۱۳﴾ فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ

یا یہ کہ یہ (قرآن) ان کے لئے سمجھ پیدا کرے ف۱۳۳ سو بڑا عالی شان ہے اللہ جو بادشاہ حقیقی ہے ف۱۳۴

وَلَا تَعْجَلْ بِالْقُرْاٰنِ مِنْ قَبْلِ اَنْ يُّقْضٰٓى اِلَيْكَ

اور آپ قرآن (کے پڑھنے میں) جلدی نہ کیا کیجیے قبل اس کے کہ آپ پر اس کی وحی پوری نازل

وَحْيُهٗ ۡ وَقُلْ رَّبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا ﴿۱۱۴﴾ وَ لَقَدْ عَهِدْنَآ

ہوچکے ف۱۳۵ اور آپ کہیے کہ اے میرے پروردگار بڑھادے میرے علم کو ف۱۳۶ اور (بہت زمانہ) قبل ہم آدم کو ایک

ع ۱۱ ۱۵ اِلٰٓى اٰدَمَ مِنْ قَبْلُ فَنَسِيَ وَ لَمْ نَجِدْ لَهٗ عَزْمًا ﴿۱۱۵﴾

حکم دے چکے تھے سو ان سے غفلت ہوگئی اور ہم نے ان میں پختگی نہ پائی ف۱۳۷

وَ اِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ

اور (وہ وقت یاد کرو) جب ہم نے فرشتوں سے کہا کہ آدم کے روبرو سجدہ کرو سو (سب نے) سجدہ کیا، مگر

اِبْلِيْسَ ؕ اَبٰى ﴿۱۱۶﴾ فَقُلْنَا يٰٓاٰدَمُ اِنَّ هٰذَا عَدُوٌّ لَّكَ

ابلیس نے نہ کیا ف۱۳۸ وہ انکار کر گیا پھر ہم نے کہا کہ اے آدم یقیناً یہ تمہارا

وَ لِزَوْجِكَ فَلَا يُخْرِجَنَّكُمَا مِنَ الْجَنَّةِ فَتَشْقٰى ﴿۱۱۷﴾

اور تمہاری بیوی کا دشمن ہے ف۱۳۹ سو کہیں یہ تم دونوں کو جنت سے نکلوا نہ دے پھر تم مصیبت میں پڑ جاؤ ف۱۴۰

اِنَّ لَكَ اَلَّا تَجُوْعَ فِيْهَا وَ لَا تَعْرٰى ﴿۱۱۸﴾ وَاَنَّكَ لَا

(یہاں اس) جنت میں تو یہ ہے کہ تم نہ کبھی بھوکے ہوگے اور نہ ننگے اور یہ بھی ہے کہ نہ اس میں



ف۱۳۱ یعنی مومن صالح کو ثواب کامل ملے گا۔ یہ نہ ہوگا کہ کوئی نیکی لکھنے سے رہ جائے، یا کوئی بدی خواہ مخواہ لکھ لی جائے۔ غیر مومن ظاہر ہے کہ اس طبقہ ہی سے سرے سے خارج ہیں۔ قید وشرط وَهُوَ مُؤْمِنٌ کی لگی ہوئی ہے۔ ف۱۳۲ (قیامت کی، عذاب کی جہنم کی) كَذٰلِكَ یعنی اس طرح جس طرح اوپر کے مضامین صاف صاف ارشاد ہوئے ہیں۔ اَنْزَلْنٰهُ ضمیر مذکر غائب سارے قرآن کی جانب ہے۔ قُرْاٰنًا عَرَبِيًّا یعنی قرآن واضح، قرآن مفصح، عَرَبِيًّا پر حاشیہ سورۂ یوسف کے شروع میں گزر چکا۔ ف۱۳۳ راہ حق قبول کرنے کے دو ہی واسطے ہیں، یا بہ واسطہ جذبات یا بہ واسطہ تعقل۔ دونوں آیت کے اس ٹکڑے میں جمع ہوگئے۔ یا یہ مراد ہو کہ بدیوں سے بچنے لگیں اور نیکیوں کی طرف بڑھنے لگیں۔ لاجل ان يصيروا متقين اى محترزين ممالا ينبغى و هو يدعوهم الى الطاعات و فعل ما ينبغى (کبیر) یہ بھی مراد ہوسکتی ہے کہ منکر تخویف وترہیب سے ایمان لائے اور جو مومن ہے اس کا مرتبہ فہم وتذکر قرآن سے اور دوبالا ہوجائے۔ ف۱۳۴ (اور جس نے ایسا جامع، ایسا نافع، ایسا بلیغ دستور حیات اپنے بندوں کے ہاتھ میں دے دیا ہے)۔ ف۱۳۵ (کہ ایسی صورت میں آپ پر قرآن سننے اور ساتھ ہی ساتھ اس کے پڑھنے کا بار خواہ مخواہ پڑتا ہے) بعض روایتوں میں یہ بھی آیا ہے کہ آپ نے قبل نزول وحی بعض مسائل میں حکم صادر فرما دیا تھا، آیت اس پر نازل ہوئی اس صورت میں مراد ہوگی کہ "آپ قبل نزول وحی (احکام میں) تعجیل نہ کیا کیجیے۔ ف۱۳۶ اس میں یہ ارشاد ہوا کہ بجائے فی الفور سعی حفظ تدبیر کے، اس تدبیر دعا کو اختیار کیجیے۔ اور اس میں علم قرآن کی تحصیل، حفظ، فہم سب ہی کچھ آگیا۔" اس میں علم حاصل کے یاد رہنے کی اور غیر حاصل کے حصول کی اور جو حاصل ہونے والا نہیں اس میں عدم حصول کے خیر سمجھنے کی اور سب علوم میں خوش فہمی کی، یہ سب دعائیں داخل ہیں"۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) بعض اہل لطائف نے کہا ہے کہ علم بھی انہیں نعمتوں میں سے ہے جن کا حصول محض فضل پر موقوف ہے، اس لیے کہ قرآن میں جو دعائیں ہیں وہ ایسے ہی امور سے متعلق ہیں جو کسی واختیاری نہ ہوں جیسے ہدایت، مغفرت وغیرہ۔ ف۱۳۷ یہ پختگی نہ ہونا، اور عدم ثبات وعزم دانستہ نافرمانی اور ارادی سرکشی سے بالکل مختلف ہے۔ بعض اہل لطائف نے یہ معنی بھی کہے ہیں کہ "ہم نے ان میں ارادہ ہی نہ پایا" یعنی گناہ کا قصد انہوں نے کیا ہی نہیں محض ایک بدخیالی اور بداحتیاطی ان سے سرزد ہوگئی۔ يحتمل ولم نجد له عزمًا على المقام على المعصية (کبیر) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس میں دلالت ہے اس پر کہ ضعف طبعی اور کمال میں منافات نہیں۔ ف۱۳۸ اس سجدہ کے حکم اور ابلیس کے انکار وغیرہ پر حاشیہ سورۂ بقرہ میں گزر چکے پ ۱، رکوع ۴۔ ف۱۳۹ (کہ تمہیں دونوں کے معاملہ میں اسے مردود ہونا پڑا تھا) ف۱۴۰ یعنی ایسا نہ ہو کہ اس کے کہنے میں آکر کوئی ایسا کام کر بیٹھو کہ جنت سے ہاتھ دھونا پڑے۔

تَظۡمَؤُا فِيۡهَا وَ لَا تَضۡحٰى ﴿۱۱۹﴾ فَوَسۡوَسَ اِلَيۡهِ الشَّيۡطٰنُ

پیاسے ہو گے اور نہ دھوپ میں تپو گے ف۱۴۱ پھر شیطان نے انہیں وسوسہ دلایا کہا کہ

قَالَ يٰۤاٰدَمُ هَلۡ اَدُلُّكَ عَلٰى شَجَرَةِ الۡخُلۡدِ وَمُلۡكٍ لَّا

اے آدم میں تمہیں بتلا نہ دوں ہمیشگی کا درخت اور بادشاہی جس میں کبھی ضعف

يَبۡلٰى ﴿۱۲۰﴾ فَاَكَلَا مِنۡهَا فَبَدَتۡ لَهُمَا سَوۡاٰتُهُمَا وَ طَفِقَا

نہ آوے ف۱۴۲ سو دونوں نے اس (درخت) سے کھالیا سو ان پر ان کے پردہ کے مقامات ظاہر ہو گئے اور ف۱۴۳

يَخۡصِفٰنِ عَلَيۡهِمَا مِنۡ وَّرَقِ الۡجَنَّةِ‌ وَ عَصٰۤى اٰدَمُ

دونوں لگے اپنے اوپر جنت کے پتے چپکانے ف۱۴۴ اور آدم سے اپنے پروردگار کا

رَبَّهٗ فَغَوٰى ﴿۱۲۱﴾ ثُمَّ اجۡتَبٰهُ رَبُّهٗ فَتَابَ عَلَيۡهِ

قصور ہو گیا، سو وہ غلطی میں پڑ گئے ف۱۴۵ پھر انہیں ان کے پروردگار نے مقبول بنالیا چنانچہ ان کی توبہ قبول کرلی

وَهَدٰى ﴿۱۲۲﴾ قَالَ اهۡبِطَا مِنۡهَا جَمِيۡعًۢا‌ بَعۡضُكُمۡ

اور ہدایت دکھا دی ف۱۴۶ (اللہ نے) کہا تم سب (اب) جنت سے اترو ف۱۴۷ ایک کے دشمن

لِبَعۡضٍ عَدُوٌّ ‌ۚ فَاِمَّا يَاۡتِيَنَّكُمۡ مِّنِّىۡ هُدًى ۙ فَمَنِ اتَّبَعَ

ایک ہو کر ف۱۴۸ پھر اگر تم کو میری طرف سے کوئی ہدایت پہنچے ف۱۴۹ تو جو کوئی میری ہدایت کی

هُدَاىَ فَلَا يَضِلُّ وَلَا يَشۡقٰى ﴿۱۲۳﴾ وَمَنۡ اَعۡرَضَ عَنۡ

پیروی کرے گا وہ نہ بھٹکے گا اور نہ محروم رہے گا ف۱۵۰ اور جو کوئی میری نصیحت سے

ذِكۡرِىۡ فَاِنَّ لَهٗ مَعِيۡشَةً ضَنۡكًا وَّنَحۡشُرُهٗ يَوۡمَ الۡقِيٰمَةِ

اعراض رکھے گا سو اس کے لئے تنگی کا جینا ہو گا ف۱۵۱ اور قیامت کے دن ہم اسے اندھا اٹھائیں

اَعۡمٰى ﴿۱۲۴﴾ قَالَ رَبِّ لِمَ حَشَرۡتَنِىۡۤ اَعۡمٰى وَقَدۡ كُنۡتُ

گے ف۱۵۲ وہ کہے گا اے میرے پروردگار تو نے مجھے اندھا کیوں اٹھایا درآنحالیکہ میں

ف۱۴۱ (اور جنت سے باہر ان سب مصیبتوں سے دوچار ہونا پڑے گا۔ اس لیے ان امور کو پیش نظر رکھ کر اپنے اس موذی دشمن کی طرف سے خوب ہوشیار اور خبردار رہنا) ف۱۴۲ شیطان کا دام فریب یہی تھا اس نے حضرت آدم علیہ السلام سے قسم کھا کر کہا کہ میں آپ کو ایسے درخت کا پتہ بتائے دیتا ہوں جس کے پھل پتی میں یہ تاثیر ہے کہ آپ غیر فانی ہو جائیں گے، اور ہمیشہ یہیں جنت میں مقیم رہیں گے۔ حضرت آدم علیہ السلام سے بڑھ کر مقام قرب حق میں قیام کا حریص اور کون ہو سکتا تھا اور اس کا تو آپ تصور ہی نہیں فرما سکتے ہیں کہ جھوٹی قسم کھا کر کوئی اللہ کے نام کی بے وقعتی بھی کر سکتا ہے۔ جھٹ آپ اس کے کہے میں آگئے اور اس کے مشورہ کو رضائے حق ہی کی راہ کا ایک مشورہ سمجھے۔ (ملاحظہ ہو ضمیمہ سورۃ الاعراف) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے یہاں ایک نکتہ بہت خوب پیدا کیا ہے۔ فرمایا کہ آیت میں مذکور ہے ثمرات غیر مقصودہ کی طلب کا سالک کے حق میں مضر ہونا۔ کیونکہ یہ خلد جس کی تحصیل کا حکم نہیں کیا گیا تھا نیز ملکیت ایسی ہی غیر مطلوب تھی۔ ف۱۴۳ یہ درخت وہی تھا جس کے قریب جانے کی بھی ممانعت ہو چکی تھی اور اس کے پھل ہی کھا لینے کا یہ طبعی اثر تھا جو فوراً ظاہر ہو کر رہا۔ ف۱۴۴ اس سے ظاہر ہے کہ ستر پوشی امر طبعی اور داخل فطرت بشری ہے اور جو قومیں برہنہ یا نیم برہنہ رہنے میں کوئی عیب نہیں سمجھتیں ان کی فطرت مسخ ہو چکی ہے۔ ف۱۴۵ (تحصیل مقصود خلود کے باب میں) ای ضل عن مطلوبه الذی هو الخلود و عن الرشد حیث اغتر بقول العدو (روح) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس میں ذکر ہے خطاء اجتہادی کے صدور کا کاملین سے، نیز اس پر مواخذہ کا، برخلاف عوام کے کہ انہیں اس پر احیاناً اجر ملجاتا ہے۔ ف۱۴۶ (جس پر وہ ہمیشہ قائم رہے) اجلب بالعفو و المغفرة و هداه لرشده حتی رجع الی الندم و الاستغفار (کبیر) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد ہے کہ اجتہاد جذب ہے اور ہدایت سلوک ہے۔ اس لیے آیت میں تقدیم ہے جذب کی سلوک پر۔ ف۱۴۷ (اور زمین پر جاؤ) حضرت آدم علیہ السلام کی لغزش تو معاف ہی ہو چکی تھی، تاہم طبعی اثرات اس ممنوع غذا کے استعمال سے مرتب ہو رہے تھے وہ جنتی ماحول کے بالکل منافی تھے۔ ف۱۴۸ اس عالم عنصری کا تقاضائے طبعی ہی یہ ہے کہ آپس میں کشمکش اور پھر دشمنی پیدا ہو۔ اس زہر کا تریاق جہاں سے ممکن ہے اسی کا نام وحی الٰہی ہے۔ بَعۡضُكُمۡ لِبَعۡضٍ عَدُوٌّ میں خطاب ذریت آدم سے ہے۔ والمراد الذریة (کبیر) ف۱۴۹ (رسول یا کتاب کے ذریعہ سے) هُدًى کے معنی کسی نے رسول کے لیے ہیں کسی نے آیات کے، کسی نے دلائل کے، کسی نے قرآن کے۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ کا فیصلہ ہے کہ هُدًى یہاں مرادف ہے دلالة کے اور اس کے مفہوم میں یہ سب چیزیں شامل ہیں۔ والتحقیق الی الهدی عبارة من الدلالة فیه کل ذلک (کبیر) ف۱۵۰ نہ بھٹکے گا دنیا میں اور نہ محروم اجر رہے گا آخرت میں۔ بلکہ اپنی مدت حیات کے بعد سیدھا اپنے وطن اصلی جنت میں پہنچ جائے گا۔ ف۱۵۱ (اسی دنیا میں) قال به جمع من المفسرین (کبیر) آخرت کی طرف سے بے خبر اور بے فکر اور عالم حکومت الٰہیہ سے منکر قناعت و توکل کے مفہوم سے ناآشنا رہنے کا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ انسان ساری عمر مال کی طلب میں، جاہ کی حرص میں، "ترقی" کی فکر و ہوس میں، نقصان اور کمی کے غم و اندیشہ میں گھل گھل کر گزارے۔ اور اس لیے آیت میں تنگی کا تعلق قلب سے ہے۔ بڑے بڑے دولتمندوں، خوشحالوں کی خودکشی کر لینے کی خبریں جو آئے دن اخباروں میں چھپتی رہتی ہیں، سب اسی تنگی قلب کے شواہد ہیں۔ ذکر سے مراد قرآن ہی لیا گیا ہے (معالم) لیکن بہتر یہی ہے کہ اس کو عام و وسیع معنی میں رکھا جائے اور مادی کسب و ہدایات آسمانی اس کے مفہوم میں شامل رکھا جائے (روح) ف۱۵۲ یہ جسمانی بے بصری عکس ہو گی اس کی روحانی بے بصری کی، جو دنیا میں اس نے اپنے اوپر طاری رکھی تھی۔

بَصِيْرًا ﴿١٢٥﴾ قَالَ كَذٰلِكَ اَتَتْكَ اٰيٰتُنَا فَنَسِيْتَهَا ۚ
آنکھوں والا تھا و١٥٣ (اللہ) کہے گا اسی طرح تیرے پاس ہماری نشانیاں پہنچی تھیں سو تو نے ان کا خیال نہ کیا اسی طرح
وَكَذٰلِكَ الْيَوْمَ تُنْسٰى ﴿١٢٦﴾ وَكَذٰلِكَ نَجْزِيْ مَنْ
آج تیرا خیال نہ کیا جائے گا و١٥٤ اور اسی طرح ہم ہر اس شخص کو سزا دیں گے جو
اَسْرَفَ وَلَمْ يُؤْمِنْ بِاٰيٰتِ رَبِّهٖ ۭ وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ
حد سے نکل جائے اور اپنے پروردگار کی نشانیوں پر ایمان نہ لائے اور واقعی آخرت کا عذاب ہے
اَشَدُّ وَاَبْقٰى ﴿١٢٧﴾ اَفَلَمْ يَهْدِ لَهُمْ كَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ
بڑا سخت اور بڑا دیرپا و١٥٥ کیا ان کو اس سے بھی ہدایت نہ ہوئی کہ ہم (اب تک) ان کے پیش رو کتنے گروہوں کو
مِّنَ الْقُرُوْنِ يَمْشُوْنَ فِيْ مَسٰكِنِهِمْ ۭ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ
ہلاک کر چکے ہیں جن کے مسکنوں میں (اب) یہ لوگ چل پھر رہے ہیں و١٥٦ بے شک اس امر میں
لَاٰيٰتٍ لِّاُولِي النُّهٰى ﴿١٢٨﴾ ع وَلَوْلَا كَلِمَةٌ سَبَقَتْ مِنْ
اہل فہم کے لئے نشانیاں موجود ہیں و١٥٧ اور اگر آپ کے پروردگار کی طرف سے ایک بات پہلے سے
رَّبِّكَ لَكَانَ لِزَامًا وَّاَجَلٌ مُّسَمًّى ﴿١٢٩﴾ ۭ فَاصْبِرْ عَلٰى مَا
نہ ہو چکی ہوتی اور ایک میعاد معین نہ ہوتی تو (ان پر عذاب) لازمی طور پر آجاتا و١٥٨ سو آپ صبر کیجیے
يَقُوْلُوْنَ وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ قَبْلَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ
ان کی باتوں پر و١٥٩ اور اپنے پروردگار کی تسبیح کرتے رہیے حمد کے ساتھ آفتاب کے طلوع سے قبل
وَقَبْلَ غُرُوْبِهَا ۚ وَمِنْ اٰنَآئِ الَّيْلِ فَسَبِّحْ وَاَطْرَافَ
اور اس کے غروب سے قبل اور اوقات شب میں بھی تسبیح کیجیے اور دن کے بھی اول و آخر میں
النَّهَارِ لَعَلَّكَ تَرْضٰى ﴿١٣٠﴾ وَلَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ اِلٰى مَا
تاکہ آپ خوش رہیں و١٦٠ اور ہرگز آنکھ اٹھا کر بھی نہ دیکھئے ان چیزوں کی طرف

ع ١٣ ١٦

و١٥٣ (دنیا میں) ''یعنی دنیا میں تو میں بڑا زباں آور تھا یہاں بالکل گنگ ولال ہو گیا کوئی بات نہ سوجھتی ہے اور نہ بولا جاتا ہے''۔ (تھانوی علیہ الرحمۃ) اے لا حجة لى و قد كنت عالمًا بحجتى بصيرًا بها (بحر۔ عن مجاہد) اعمى عن حجته لا حجة له يهتدى بها (بحر عن ابن عباسؓ) اقبل اعمى عن كل شىء الا جهنم (بحر) و١٥٤ (اور تجھے عذاب میں پڑا رہنے دیا جائے گا) نسیتها۔ تنسى۔ نسیان۔ یہاں بھول اور ذہول کے معنی میں نہیں، ارادی ترک توجہ و اغماض کے معنی میں ہے۔ النسيان هنا بمعنى الترك لا بمعنى الذهول (بحر) یعنی تیرے پاس ہمارے احکام انبیاء و علماء کے ذریعہ سے پہنچے تھے مع سارے واضح و روشن دلائل کے، اور تو باوجود بصیرت و بصارت ان کی طرف سے اندھا بنا رہا، اس لیے آج تیرا ارادی اندھا پن نمایاں کر دیا گیا۔ رحمت الٰہی جسے پھٹکارے۔ جس کی طرف سے اپنے کو غافل کرے اس سے بڑھ کر محرومی کسی کی ممکن ہی کیا ہے؟ اللّٰهم احفظنا۔ كَذٰلِكَ۔ جملہ کے شروع میں لا کر گویا عام قانون بتا دیا گیا کہ جیسا جرم ہوتا ہے اسی کے متناسب و مناسب حال سزا بھی ملتی ہے۔ و مثل ذلك الجزاء الموافق للجناية (روح) و١٥٥ سخت اس قدر کہ اس کے آگے سختی کا کوئی درجہ انسان کے لیے متصور ہی نہیں، اور دیرپا ایسا کہ کبھی ختم ہی نہ ہوگا! اَسْرَفَ سے مراد ہے کہ حد عبودیت سے نکل گیا۔ یا اپنے مرتبہ عبدیت کو دوسرے محل میں صرف کرنے لگا۔ و١٥٦ اب روئے سخن ہر قرآن کے معاصر منکروں اور کافروں کی جانب ہے کہ ان کی آنکھیں اب بھی نہیں کھلتیں۔ تاریخ کی زبان سے یہ کتنی گردن کش قوموں کی تباہی و بربادی و ہلاکت کے قصے سن چکے ہیں۔ آج انہیں مردود، مغضوب قوموں کے وطن میں خود آباد ہیں، ان کے کھنڈروں پر سے سفر میں آتے جاتے رہتے ہیں، پھر انہیں کے انجام سے عبرت حاصل نہیں کرتے! و١٥٧ نشانیاں یعنی مذہبی و ایمانی زندگی کے برحق ہونے اور شرک و بے دینی کی زندگی کے ناحق ہونے کے دلائل و شواہد۔ فِيْ ذٰلِكَ۔ ''اس امر میں'' یعنی اس مضمون میں جو ابھی بیان کیا گیا ہے۔ ذلك اشارة الى مضمون قوله تعالىٰ كم اهلكنا قبلهم الخ (روح) و١٥٨ یعنی ان کے کفر، شرک، بے دینی کا اقتضاء تو یہی ہے کہ ان پر عذاب فی الفور آجائے لیکن دوسری حکمتوں اور مصلحتوں سے اس کے لیے ایک خاص وقت مقرر ہو چکا ہے، اس لیے اس وقت موعود کے قبل نہ آئے گا۔ لَوْلَا كَلِمَةٌ سَبَقَتْ مِنْ رَّبِّكَ۔ اور وہ خدا کی بات یہی کہ تکوینی مصلحتوں کی بناء پر انہیں مہلت ملتی رہے گی۔ و١٥٩ (یہ یقینا ہر دیندار کے لیے اشتعال انگیز اور صبر آزما ہیں) و١٦٠ (کہ دنیا کے آلام و افکار سے بچنے کا راستہ یہی عبادت میں مشغولیت کا ہے) فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ۔ حمد و تسبیح سے مراد یہاں نماز لی گئی ہے۔ قَبْلَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ میں فجر کی نماز آ گئی اور قبل غروب میں ظہر و عصر کی نمازیں۔ اور اٰنَآئِ الَّيْلِ میں مغرب و عشاء کی نمازیں۔ اَطْرَافَ النَّهَارِ سے نماز فجر و مغرب کی مکرر تاکید ہو گئی۔ تكرير لصلاتى الصبح والمغرب ارادة الاختصاص (بیضاوی) بعض نے اس سے مراد نماز ظہر و عصر لی ہے اور بعض نے محض ظہر۔ امر بصلاة الظهر فانه نهاية النصف الاول من النهار و بداية النصف الأخر وجمعه باعتبار النصفين (بیضاوی)

ف١٦١ اَزْوَاجًا مِّنْهُمْ سے مراد کافروں کی مختلف قسمیں ہیں۔ مثلاً یہود، نصاریٰ، مشرکین وغیرہا۔ ای اصنافا من الکفرة (کشاف) تقدیر کلام یوں ہے متعنا به بعضا منهم ازواجا۔ لِنَفْتِنَهُمْ فِيْهِ۔ آزمائش سے مراد یہی ہے کہ کون ان نعمتوں کے حقوق ادا کرتا ہے اور کون ان کی ناقدری کرتا ہے۔ ف١٦٢ آیت کے اس مختصر سے ٹکڑے میں اس مادی دنیا، اس کی آرائشوں، زینتوں، تکلفات کی

مَتَّعْنَا بِهٖٓ اَزْوَاجًا مِّنْهُمْ زَهْرَةَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۙ

جن سے ہم نے ان کے گروہوں کو متمتع کر رکھا ہے ان کی آزمائش کے لئے ف١٦١ کہ وہ محض دنیوی زندگی

لِنَفْتِنَهُمْ فِيْهِ ۭ وَرِزْقُ رَبِّكَ خَيْرٌ وَّاَبْقٰى ﴿١٣١﴾ وَاْمُرْ

کی رونق ہے اور آپ کے پروردگار کا عطیہ کہیں بہتر اور دیرپا ہے ف١٦٢ اور اپنے گھر والوں

اَهْلَكَ بِالصَّلٰوةِ وَاصْطَبِرْ عَلَيْهَا ۭ لَا نَسْـَٔلُكَ رِزْقًا ۭ

کو نماز کا حکم دیتے رہئے اور خود بھی اس کے پابند رہیے ف١٦٣ ہم آپ سے معاش نہیں چاہتے،

نَحْنُ نَرْزُقُكَ ۭ وَالْعَاقِبَةُ لِلتَّقْوٰى ﴿١٣٢﴾ وَقَالُوْا لَوْلَا

معاش تو ہم خود آپ کو دیں گے ف١٦٤ اور بہتر انجام پرہیزگاری ہی کا ہے ف١٦٥ اور (یہ لوگ) کہتے ہیں کہ یہ ہمارے پاس

يَاْتِيْنَا بِاٰيَةٍ مِّنْ رَّبِّهٖ ۭ اَوَلَمْ تَاْتِهِمْ بَيِّنَةُ مَا فِي

کوئی نشان اپنے پروردگار کے پاس سے کیوں نہیں لاتے کیا ان کے پاس اس کا ظہور نہیں پہنچا جو کچھ

الصُّحُفِ الْاُوْلٰى ﴿١٣٣﴾ وَلَوْ اَنَّآ اَهْلَكْنٰهُمْ بِعَذَابٍ

اگلے صحیفوں میں ہے ف١٦٦ اور اگر ہم انہیں عذاب سے ہلاک کر دیتے اس (قرآن) کے

مِّنْ قَبْلِهٖ لَقَالُوْا رَبَّنَا لَوْلَآ اَرْسَلْتَ اِلَيْنَا

قبل ہی تو (یہ لوگ) کہتے کہ اے ہمارے پروردگار تو نے ہمارے پاس کوئی رسول کیوں

رَسُوْلًا فَنَتَّبِعَ اٰيٰتِكَ مِنْ قَبْلِ اَنْ نَّذِلَّ وَنَخْزٰى ﴿١٣٤﴾

نہ بھیجا کہ ہم تیرے احکام کی پیروی کرنے لگتے بجائے اس کے کہ ہم بے قدر اور رسوا ہوں ف١٦٧

قُلْ كُلٌّ مُّتَرَبِّصٌ فَتَرَبَّصُوْا ۚ فَسَتَعْلَمُوْنَ

آپ کہہ دیجیے کہ سب ہی انتظار کر رہے ہیں سو تم بھی انتظار کرلو اب عنقریب ہی تمہیں معلوم ہو جائے گا

مَنْ اَصْحٰبُ الصِّرَاطِ السَّوِيِّ وَمَنِ اهْتَدٰى ﴿١٣٥﴾ ع ٨ ١٧

کہ کون راہ راست والے ہیں اور کون (منزل) مقصود تک پہنچے ہوئے ہیں ف١٦٨



ل کائنات بیان کردی کہ پورے تسلسل حیات سے جو یہاں سے لے کر آخرت ک ہے قطع نظر کر کے صرف اس مادی زندگی پر قناعت کر لینا کس درجہ حمق اور ام خیالی ہے — مال و دولت صرف وہی قابل قدر ہے جو آئندہ دور کی زندگی ں بھی کام آنے والا ہے۔ زَهْرَةَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا۔ زہرہ کے معنی لغت میں زگی اور شادابی کے ہیں۔ حدیث کی کتابیں ابواب الزہد وغیرہ کے ماتحت اس م کے مضامین سے بھری پڑی ہیں۔ بخاری کی مشہور حدیث ہے کن فی الدنیا انک غریب او عابر سبیل۔ دنیا میں اس طرح رہ، کہ گویا تو غریب الوطن ہے یا مسافر راہ رو۔ ف١٦٣ (کہ اصل توجہ کے قابل تو یہ امور ہیں) اَهْلَكَ۔ ل کے لفظ میں خاندان اور عام مؤمنین دونوں کا مفہوم شامل ہے۔ فقہاء نے یہاں سے یہ استنباط کیا ہے کہ امر بالمعروف خصوصاً تاکید نماز اپنے متعلقین پر جب ہے۔ آج جو لوگ ظہر کی نماز کے لیے دفتروں، کچہریوں وغیرہ کی شغولیت کو اور عصر و مغرب و عشاء وغیرہ کے لیے دوسری مشغولیتوں کو عذر بنا کر ش کرتے ہیں آیت میں ان سب کا رد آ گیا۔ ف١٦٤ یعنی مقصود اصلی اکتساب یں بلکہ دین اور طاعت ہیں۔ اکتساب کی اس حالت میں اجازت یا امر ہے کہ ضروری طاعت میں وہ مخل نہ ہوں''۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) وَالْعَاقِبَةُ لِلتَّقْوٰى۔ عاقبة سے مراد ہے حسن عاقبت، اور تقویٰ سے مراد اہل تقویٰ ہیں۔ ای العاقبة المحمودة و لذوی التقوی (بیضاوی) فالمراد العاقبة الجمیلة اہل التقوی (کبیر) ف١٦٥ (اور تقویٰ ہی قابل التفات ہے) ف١٦٦ یعنی خود قرآن جو ظہور ہے اگلی پیشینگوئیوں کا، اس سے نمایاں تر معجزہ اور کیا چاہیے؟ بَيِّنَةُ سے مراد قرآن بھی ہو سکتی ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات مبارک بھی تصل دونوں صورتوں کا ایک ہی ہے۔ وَقَالُوْا یہ کہنے والے کفار و معاندین تھے۔ ١٦٧ یعنی آج جب قرآن اور رسول آ چکے ہیں، جب تو یہ ان کا یوں انکار کر ہے ہیں، اور اگر کہیں قرآن اور رسول نہ آئے ہوتے تو قیامت کے روز یہ عذر ش کر دیتے کہ ہمارے پاس رسول ہی کہاں آیا وہ آتا تو ہم اس کے مطیع ہونہ اتے؟ مِنْ قَبْلِ۔ عربی محاورہ میں یہ نفی کے معنی میں بھی آتا ہے یعنی بجائے اس کے کہ ہم حقیر و رسوا ہوتے یا ہم حقیر و رسوا نہ ہونے پاتے اور ہم رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی یروی کر لیتے۔ نَذِلَّ۔ یعنی بے قدر خود اپنی نظر میں ہوں۔ نَخْزٰى یعنی رسوا وسروں کی نگاہ میں ہوں (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) الذل الهوان والخزی الافتضاح بحر) مِنْ قَبْلِهٖ میں ضمیر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف بھی لی گئی اور بینہ و تذکیر (بہ عنی برہان) کی طرف بھی اور قرآن کی طرف بھی۔ الضمیر الراجع الی بینة هنا فی معنی البرهان (کشاف) والظاهر عوده علی الرسول بحر) ف١٦٨ آیت کا انداز بیان ایک بلیغ انداز میں مضمون کے زور و تاکید کے لیے ہے۔ یہ مراد نہیں کہ متکلم یا قائل کو اس میں کچھ ضعف یا تردد ہے۔ و لیس هو بمعنی الشک والتردید بل هو ل سبیل التهدید والزجر للکفار (کبیر) فَسَتَعْلَمُوْنَ میں اس میں معنی عنقریب ہے، یعنی موت پر یا حشر میں۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ف۱ یعنی وقت قیامت ہے کہ ہر روز ان سے قریب تر ہوتا جاتا ہے، اور یہ لوگ ہیں کہ اس کے لیے تیاریاں تو کیا کرتے، اس خبر ہی کا نہیں یقین کر رہے ہیں۔ النَّاس۔ آیت میں اس سے مراد منکرین قیامت عموماً ہیں اور مشرکین عرب خصوصاً۔ قال ابن عباس المراد بالناس المشرکون وھٰذا من اطلاق اسم الجنس علی بعضه للدلیل القائم (کبیر) آج یورپ اور یورپ زدہ مشرق کی ساری آبادی کا بھی نقشہ غفلت واعراض کے لحاظ سے یہی ہے۔ حِسَابُهُمْ۔ مراد ہے وقت حساب یعنی روز قیامت۔ المعنی اقترب للناس وقت حسابھم (کبیر) مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ غفلت مذموم وہ ہے جو اعراض کے ساتھ ملی جلی ہو، ورنہ مطلق غفلت سے تو عادۃً کوئی بھی خالی نہیں۔ ف۲ اَلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا سے مراد اسلام کے خلاف سازش کرنے والے منکرین ہیں۔ ابو جھل واصحابه (ابن عباس رضی اللہ عنہما) اور آج بھی جو لوگ عداوت اسلام ورسول اسلام میں اسی ابو جہلی روش پر چلیں اسی میں شامل ہیں۔ سازش کے لئے اخفاء لازمی ہے، اس لئے یہ لوگ اپنی کمیٹیوں، کانفرنسوں، مشورت کے جلسوں کو چھپا چھپا کر کرتے تھے۔ مَا يَاْتِيْهِمْ ...... يَلْعَبُوْنَ۔ ہر تازہ نشان کو، بجائے عنوان عبرت وتذکیر کے سرمایہ تفریح وتمسخر بنالینا منکرین کا عام دستور اگلوں پچھلوں سب میں مشترک ہے۔ لَاهِيَةً قُلُوْبُهُمْ۔ یعنی موعظہ ونصیحت کو اس کان سننا اور اس کان اڑا دینا یہ آخرت فراموشی ہی سے پیدا ہوتا ہے۔ جس طرح جاہلیت قدیم میں عام تھا، آج جاہلیت جدید میں بھی رائج ہے۔ ان کے علوم وفنون میں، سائنس میں، آرٹ میں، التزام اس کا رہتا ہے کہ کوئی شے بھی آخرت کی یاد دلانے والی نہ آجانے پائے۔ اور یہ آخرت فراموش نظام جو کہنا چاہیے کہ ساری مہذب ونیم مہذب دنیا پر مسلط ومستولی ہو چکا ہے۔ اس نے لاکھوں بلکہ کروڑوں مسلمانوں کو بھی آہستہ آہستہ دین فراموش وآخرت فراموش بنادیا۔ ذکر رسول تو محفل میلاد وغیرہ کے نام سے بعض طبقوں میں خواہ رسماً سہی، پھر بھی قائم ہے، آخرت کی ذمہ داری اور یوم الحساب کا تذکرہ، اتنا بھی کہیں نہ سنائی دے گا۔ لَاهِيَةً قُلُوْبُهُمْ دین کے معاملات میں غیر ذمہ داری کی ہوا ہر سر میں سمائی ہوئی ہے۔ اَسَرُّوا النَّجْوَى۔ نجوٰی میں تو خود ہی پہلو اخفاء کا شامل ہے۔ اَسَرُّوا کے لفظ نے اس میں مزید تاکید اور زور پیدا کر دیا۔ معناہ بالغوا فی اخفائھا وجعلوھا بحیث لا یفطن احد لتناجیھم (کبیر) ف۳ منکرین ومشرکین عرب اپنے میں سے کسی کو کمزور ومذبذب پا کر اس سے کہتے تھے کہ یہ جو رسالت کے مدعی ہیں، ان میں بات ہی کونسی نئی اور ہم سب سے انوکھی ہے۔ یہ نہ کوئی دیوتا ہیں، نہ کوئی اوتار، نہ کسی اور طرح پر فوق البشر، جیسے انسان ہم تم سب ویسے ہی انسان یہ بھی۔ ان میں بشریت کے علاوہ اور بشریت سے زیادہ ہے کیا، جو ہم ان کا دین اختیار کریں اور ان کی راہ پر چلنے لگیں۔ اور ان کے کلام قرآن میں جو اثر تم پاتے ہو وہ تو تمامتر ثمرہ ان کے سحر ساحری کا ہے۔ سو کیا تم سوجھ بوجھ رکھ کر ہوش وحواس رکھتے ہوئے بھی ادھر ادھر جاؤ گے؟ ...... یہ سب توضیح انہی سرگوشیوں کی ہے جن کا ذکر ابھی اوپر آچکا ہے۔ ف۴ (چنانچہ وہ تمہارے بھی ان اقوال کفریہ سے خوب باخبر اور تمہاری سازشوں پر پوری طرح مطلع ہے) اسلام کا خدا جاہلی مذہبوں کے دیوتاؤں کی طرح ناقص العلم نہیں۔ حاضر وغائب، جلی وخفی اس



اٰيَاتُهَا ۱۱۲ ۲۱ سُوْرَةُ الْاَنْبِيَاۗءِ مَكِّيَّةٌ ۷۳ رُكُوْعَاتُهَا ۷

اس میں ایک سو بارہ آیتیں سورہ انبیاء مکی ہے اور سات رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اِقْتَرَبَ لِلنَّاسِ حِسَابُهُمْ وَهُمْ فِيْ غَفْلَةٍ

قریب آ لگا لوگوں سے ان کے حساب (کا وقت) اور وہ غفلت ہی میں پڑے ہیں

مُّعْرِضُوْنَ ۚ ۱ مَا يَاْتِيْهِمْ مِّنْ ذِكْرٍ مِّنْ رَّبِّهِمْ

اعراض کئے ہوئے ف۱ ان کے پروردگار کی طرف سے ان کے پاس جو بھی تازہ نصیحت

مُّحْدَثٍ اِلَّا اسْتَمَعُوْهُ وَهُمْ يَلْعَبُوْنَ ۙ ۲ لَاهِيَةً

آتی ہے اسے یہ اس حال میں سنتے ہیں کہ ہنسی کرتے ہوتے ہیں۔ ان کے دل (اس کی طرف سے)

قُلُوْبُهُمْ ۭ وَاَسَرُّوا النَّجْوَى ڰ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ڰ هَلْ

بے توجہ۔ اور یہ لوگ یعنی ظلم کار اور اپنی سرگوشیوں کو چھپاتے رہتے ہیں ف۲ کہ یہ تو

هٰذَآ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ ۚ اَفَتَاْتُوْنَ السِّحْرَ وَاَنْتُمْ

محض تم جیسے ایک آدمی ہیں تو کیا تم جادو (کی بات) سننے کو جاؤ گے درانحالیکہ تم

تُبْصِرُوْنَ ۳ قٰلَ رَبِّيْ يَعْلَمُ الْقَوْلَ فِي السَّمَاۗءِ

سوجھ بوجھ رکھتے ہو ف۳ (پیغمبر نے) فرمایا کہ میرا پروردگار (ہر) بات کو جانتا ہے آسمان

وَالْاَرْضِ ۡ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۴ بَلْ قَالُوْٓا

اور زمین میں اور وہی خوب سننے والا ہے، خوب جاننے والا ہے ف۴ نہیں بلکہ وہ تو یہ کہتے ہیں

اَضْغَاثُ اَحْلَامٍۢ بَلِ افْتَرٰىهُ بَلْ هُوَ شَاعِرٌ ښ

کہ (یہ قرآن) پریشان خیالات ہیں ف۵ نہیں بلکہ یہ انہوں نے اسے گھڑ لیا ہے۔ ف۶ نہیں بلکہ وہ تو ایک شاعر



پر سب یکساں روشن ہے۔ خفیہ سے خفیہ سازش بھلا اس سے کون مخفی رہ سکتی ہے؟ ف۵ مشرکین مکہ کے اسی گروہ کی نمائندگی آج یورپ اور یورپ زدہ طبقہ کر رہا ہے۔ ٹامس کارلائل (برطانوی) اور دوں کے دیکھتے ہوئے اسلام کا بہت ہمدرد ہے اور قرآن کی خوبیوں کا معترف ہے وہ تک یہ لکھ گیا ہے کہ قرآن کیسی غیر مربوط، پریشان کتاب ہے تو دوسروں کا ذکر ہی کیا۔ ف۶ یہ پہلی تشخیص پر ترقی ہے۔ اَضْغَاثُ اَحْلَامٍ میں تو پھر ایک شان بے اختیاری اور مجذوبیت کی تھی۔ ایک گروہ نے کھلم کھلا کہنا شروع کیا کہ نہیں یہ کلام تو انہوں نے دیدہ ودانستہ اپنے دل سے تراش رکھا ہے۔

فَلْيَاْتِنَا بِاٰيَةٍ كَمَآ اُرْسِلَ الْاَوَّلُوْنَ ﴿٥﴾ مَآ اٰمَنَتْ

ہیں وے ورنہ وہ لے نہ آئیں ہمارے پاس کوئی (بڑا) نشان جیسا کہ پہلے لوگ رسول بنائے گئے ہیں و۸ ان لوگوں کے

قَبْلَهُمْ مِّنْ قَرْيَةٍ اَهْلَكْنٰهَا ۚ اَفَهُمْ يُؤْمِنُوْنَ ﴿٦﴾

قبل بھی کوئی بستی والے جنہیں ہم نے ہلاک کیا ہے ایمان تو لائے نہیں تھے۔ سو کیا یہ لوگ ایمان لے آئیں گے؟ و۹

وَ مَآ اَرْسَلْنَا قَبْلَكَ اِلَّا رِجَالًا نُّوْحِيْٓ اِلَيْهِمْ

اور ہم نے آپ سے قبل مردوں ہی کو (پیمبر بنا کر) بھیجا ہے جن پر ہم وحی کرتے رہے ہیں و۱۰

فَسْئَلُوْٓا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿٧﴾ وَ مَا

سو تم اہل کتاب سے پوچھ دیکھو اگر تم علم نہیں رکھتے و۱۱ اور نہ

جَعَلْنٰهُمْ جَسَدًا لَّا يَاْكُلُوْنَ الطَّعَامَ وَ مَا كَانُوْا

ہم نے ان (رسولوں) کے جسم ایسے بنائے کہ وہ کھانا نہ کھاتے ہوں اور نہ وہ غیر فانی

خٰلِدِيْنَ ﴿٨﴾ ثُمَّ صَدَقْنٰهُمُ الْوَعْدَ فَاَنْجَيْنٰهُمْ

ہوئے ہیں و۱۲ پھر ہم نے ان سے (کئے ہوئے) وعدہ کو سچا کر دیا و۱۳ پھر ہم نے نجات دے دی ان کو

وَ مَنْ نَّشَآءُ وَ اَهْلَكْنَا الْمُسْرِفِيْنَ ﴿٩﴾ لَقَدْ اَنْزَلْنَآ

اور جن کو ہم نے چاہا، نجات دے دی و۱۴ اور ہم نے حد سے گزرنے والوں کو ہلاک کر دیا۔ یقیناً ہم تمہاری طرف

اِلَيْكُمْ كِتٰبًا فِيْهِ ذِكْرُكُمْ ؕ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿١٠﴾ وَ كَمْ ع ١٠

(ایسی) کتاب اتار چکے جس میں تمہارے لئے نصیحت موجود ہے تم کیا پھر بھی نہیں سمجھتے و۱۵ اور ہم نے کتنی ہی

قَصَمْنَا مِنْ قَرْيَةٍ كَانَتْ ظَالِمَةً وَّ اَنْشَاْنَا بَعْدَهَا

بستیاں غارت کر ڈالیں (جن کے رہنے والے) ظالم تھے اور ان کے بعد دوسری قوم

قَوْمًا اٰخَرِيْنَ ﴿١١﴾ فَلَمَّآ اَحَسُّوْا بَاْسَنَآ اِذَا هُمْ

پیدا کر دی و۱۶ سو جب انہوں نے ہمارا عذاب (آتا ہوا) دیکھا تو لگے



و۷ یہ اور اس دوسری تشخیص پر بھی ترقی ہے۔ منکرین کہتے ہیں کہ ان کی زندگی ہی شاعر کی طرح تراشیدہ اور خیالی ہے۔ اور ان کا یہ کلام (قرآن) تو بس شروع سے آخر تک اعلیٰ شاعرانہ اور خیالی مضامین کا مجموعہ ہے۔ و۸ (اور وہ اپنے ساتھ بڑے بڑے عجائب وخوارق لائے تھے) اٰیۃ سے مراد یہاں کسی معجزہ عظیم خارق عادت سے ہے۔ و۹ اللہ تعالیٰ جواب دیتا ہے کہ ان بڑے بڑے، معجزات، خوارق عادت سے حاصل کیا؟ پرانے انبیاء کے وقت میں تو بارہا اس کا تجربہ ہو چکا۔ انہوں نے سب کچھ دکھا ڈالا، پھر بھی ان کے زمانہ کے منکرین ٹس سے مس نہ ہوئے۔ ذہنی کیفیت، نفسیت (سائکالوجی) ان جدید منکرین کی بھی وہی ہے جو ان قدیم منکرین کی تھی۔ پھر آج ان کے ایمان لے آنے کی کیا امید ہے؟ و۱۰ یعنی سلسلۂ نبوت تو ہمیشہ انسانوں ہی کی معرفت جاری رکھا گیا ہے۔ نبی تو ہر دور میں، ہر ملک میں، آدمی ہی بنا کر بھیجا گیا ہے۔ کوئی جن، کوئی فرشتہ، کوئی فوق البشر انسانی آبادی کے لئے پیمبر بنا کر نہیں بھیجا گیا ہے۔ اِلَّا رِجَالًا۔ بشر کے بجائے رجل کے لفظ کے استعمال میں اشارہ اس طرف بھی ہے کہ نبوت ہمیشہ مردوں ہی کو ملی ہے نہ کہ عورتوں کو۔ عارف تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے یہاں فرمایا کہ اسی اصل کی بناء پر اہل طریق بھی خلافت مردوں ہی کو دیتے ہیں۔ و۱۱ (کہ تم تو سرے سے سلسلۂ نبوت وطریق وحی ہی کے منکر ہو) مشرکین تو تمامتر بروز، حلول وغیرہ کے چکر میں پھنسے رہتے ہیں۔ نبوت، رسالت نزول وحی کے اصول ومبادیات ہی سے منکر وبیگانہ۔ اَهْلَ الذِّكْرِ سے مراد اہل کتاب ہیں۔ اے اهل التورٰة والانجیل (ابن عباس رضی اللہ عنہما) اے اهل الكتاب (روح۔ عن الحسن وقتادة وغیرہا) وهم اهل الكتاب (کبیر) و۱۲ مشرکین کے تہ بہ تہ جہل کا شافی جواب ہے۔ رسول نہ بشری ضروریات غذا وغیرہ سے برتر ہوتا ہے اور نہ وہ غیر فانی ہو کر دنیا میں آتا ہے اس کی ترکیب جسمانی اور اس کی طبعی ضروریات سب وہی ہوتی ہیں جو گوشت پوست کے بنے ہوئے ہر بشر کی ہوتی ہیں۔ اس کا اصل مشن تو بس محض صحیح خدائی تعلیم کو دنیا میں پھیلانا ہوتا ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ کھانا نہ کھانا کمالات اور علامات مقبولیت میں سے نہیں، جیسا کہ بہت سے عوام اور بعض خواص بھی خیال کرتے ہیں۔ و۱۳ وعدہ یہی تھا کہ ایمان لانے والے اور تصدیق کرنے والے عذاب سے محفوظ رہیں گے۔ اور انبیاء بھی باوجود اپنی ہر طرح کی ظاہری بے سروسامانی اور منکرین کی شوکت وقوت کے بالآخر مظفر ومنصور رہیں گے۔ و۱۴ ان نجات پانے والوں میں مومنین تو یقیناً داخل ہیں، باقی بعض منکرین بھی ممکن ہے کسی مصلحت تکوینی سے بچا دیئے گئے ہوں۔ و۱۵ خطاب قرآن کے معاصر منکرین سے ہے۔ ان سے ارشاد ہو رہا ہے کہ نہ قرآن کی بلیغ موعظت تم پر اثر کرتی ہے، اور نہ تم گزشتہ منکرین کے انجام سے سبق حاصل کرتے ہو۔ الذكر بمعنی التذكير والمعنی فيه موعظتكم (روح) و۱۶ (اور اللہ کی زمین ویران اور غیر آباد نہ رہی) قَرْيَةٍ كَانَتْ ظَالِمَةً سے مراد وہ قومیں ہیں جو اپنے حق میں ظلم کرتی رہیں۔

مِّنْهَا يَرْكُضُوْنَ ﴿۱۲﴾ لَا تَرْكُضُوْا وَارْجِعُوْٓا اِلٰى مَآ

اس بستی سے بھاگنے۔ بھاگو مت و۱۷ اور واپس چلو اپنے

اُتْرِفْتُمْ فِيْهِ وَ مَسٰكِنِكُمْ لَعَلَّكُمْ تُسْـَٔلُوْنَ ﴿۱۳﴾ قَالُوْا

سامانِ عیش اور اپنے مکانوں کی طرف شائد کہ تم سے کوئی پوچھ پاچھ ہی ہو و۱۸ وہ لوگ کہنے لگے

يٰوَيْلَنَآ اِنَّا كُنَّا ظٰلِمِيْنَ ﴿۱۴﴾ فَمَا زَالَتْ تِّلْكَ دَعْوٰىهُمْ

ہائے ہماری شامت، بے شک ہم ہی ظالم تھے و۱۹ ان کی یہی پکار جاری رہی

حَتّٰى جَعَلْنٰهُمْ حَصِيْدًا خٰمِدِيْنَ ﴿۱۵﴾ وَ مَا خَلَقْنَا

کہ ہم نے انہیں کٹی ہوئی کھیتی، بجھی ہوئی آگ بنا دیا و۲۰ اور ہم نے

السَّمَآءَ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا لٰعِبِيْنَ ﴿۱۶﴾ لَوْ اَرَدْنَآ اَنْ

آسمان اور زمین کو اور جو کچھ ان کے درمیان ہے اس کو (اس طرح) نہیں بنایا کہ ہم کھیل کر رہے ہوں و۲۱ اگر ہم کو یہی

نَّتَّخِذَ لَهْوًا لَّاتَّخَذْنٰهُ مِنْ لَّدُنَّآ ۖ اِنْ كُنَّا فٰعِلِيْنَ ﴿۱۷﴾

منظور ہوتا کہ ہم کھیل کے طور پر کریں تو ہم اپنے ہی پاس (کی چیز) کو (کھیل) بنا لیتے اگر ہم کو (یہ) کرنا ہی تھا و۲۲

بَلْ نَقْذِفُ بِالْحَقِّ عَلَى الْبَاطِلِ فَيَدْمَغُهٗ فَاِذَا

ہم تو حق کو باطل کے اوپر پھینک مارتے ہیں سو وہ اس کا بھیجا نکال دیتا ہے تو وہ

هُوَ زَاهِقٌ ۗ وَلَكُمُ الْوَيْلُ مِمَّا تَصِفُوْنَ ﴿۱۸﴾ وَلَهٗ مَنْ

دفعۃً مٹ جاتا ہے اور تمہاری (بڑی) کم بختی آئے گی اس سے کہ جو تم گڑھتے رہتے ہو و۲۳

فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۗ وَمَنْ عِنْدَهٗ لَا يَسْتَكْبِرُوْنَ

اور اسی کی ملک ہے، جو کوئی بھی آسمانوں اور زمین میں ہے اور جو اس کے نزدیک ہیں وہ اس کی عبادت سے

عَنْ عِبَادَتِهٖ وَلَا يَسْتَحْسِرُوْنَ ﴿۱۹﴾ يُسَبِّحُوْنَ الَّيْلَ

عار نہیں کرتے اور نہ وہ تھکتے ہیں و۲۴ رات اور دن تسبیح کرتے

و۱۷ یہ گویا ندائے غیبی ان کے کان میں آئی۔ ''انہوں نے'' یعنی انہیں ظالم، کافر و فاسق، عذاب زدہ لوگوں نے۔ و۱۸ (از راہِ ہمدردی کہ کیا گزری) ''مقصود اس سے تعریض ہے کہ نہ وہ سامان رہا نہ مکان رہا، نہ کسی ہمدرد کا نام ونشان رہا'' (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) و۱۹ عین نزول عذاب کے وقت بدکار و فسق پیشہ قومیں پچھتاتی ہیں، اپنے جرائم کا اعتراف کرتی ہیں، اور ہر طرح واویلا مچاتی ہیں۔ و۲۰ یعنی آخر وقت میں ان کی آہ و فریاد کچھ ان کے کام نہ آئی اور وہ نیست و نابود اس طرح ہو گئے جیسے کٹی ہوئی کھیتی یا بجھی ہوئی آگ۔ ؎

اب نہ خود ہیں نہ ہے مکاں باقی نام کو بھی نہیں نشاں باقی

و۲۱ (بلکہ ان کی تخلیق سے بے شمار حکمتیں اور اور مخلوق کی بے حساب مصلحتیں وابستہ ہیں) اس میں رد ہے ان مشرک قوموں کا جو یہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ یہ کائنات محض ''ایشور کی لیلا'' یا خدا کی تماشا گاہ ہے اور حق تعالیٰ کا مقصود اس سے کچھ نہیں، بجز تماشہ دیکھنے اور دکھانے کے۔ و۲۲ یعنی بالفرض ہمیں تفریح وتماشہ ہی مقصود ہوتا تو ہم بلاواسطہ مخلوقات اپنے ہی یا براہ راست تعلق رکھنے والی کسی چیز کو اختیار کر لیتے مثلاً اپنی صفات کمال کے مشاہدہ کو۔ ذی شعور مخلوق کو اس چکر میں کیوں ڈالتے۔ آیت سے معلوم ہوا کہ تخلیق کائنات خود مخلوق ہی کے نفع و مصلحت کے لئے ہے۔ عارف رومی رحمۃ اللہ علیہ ؎

من نہ کردم امر تا سودے کنم بلکہ تا بر بندگاں جودے کنم

و۲۳ (یعنی تمہارے شرک سے) یہ کائنات تماشا گاہ، تفریح گاہ نہیں۔ حق و باطل، صدق و کذب، نور و ظلمت کی جنگ گاہ، معرکہ گاہ ہے۔ و۲۴ مراد فرشتے ہیں۔ هم الملائكة باجماع الامة (کبیر) يعني الملائكة المنزلين (بیضاوی) یہ خصوصیات انہیں کے بیان ہو رہے ہیں کہ وہ عبادت الٰہی سے کسی قسم کا عار محسوس کرنا الگ رہا، اس میں ہر وقت لگے رہنے کے باوجود اس سے تھکتے تک نہیں۔ مَنْ عِنْدَهٗ۔ یہ نزدیکی شرف و منزلت کے لحاظ سے ہے نہ بہ اعتبار مقام و مکان۔ لا يراد بها ظرف المكان لانه تعالى منزة عن المكان بل المعنى شرف المكانة وعلو المنزلة (بحر) والمراد بالعندية عندية الشرف لا عندية المكان (روح) هٰذه العندية عندية الشرف والرتبة لا عندية المكان والجهة (کبیر)

وَ النَّهَارَ لَا يَفْتُرُوْنَ ﴿٢٠﴾ اَمِ اتَّخَذُوْٓا اٰلِهَةً مِّنَ

رہتے ہیں موقوف نہیں کرتے ف٢٥ کیا انہوں نے زمین سے (ایسے) معبود اختیار

الْاَرْضِ هُمْ يُنْشِرُوْنَ ﴿٢١﴾ لَوْ كَانَ فِيْهِمَآ اٰلِهَةٌ اِلَّا

کر رکھے ہیں جو (کسی کو) زندہ کرتے ہوں؟ ف٢٦ اگر ان دونوں (جگہوں) میں علاوہ اللہ کے کوئی معبود ہوتا تو یہ دونوں

اللّٰهُ لَفَسَدَتَا ۚ فَسُبْحٰنَ اللّٰهِ رَبِّ الْعَرْشِ عَمَّا

درہم برہم ہو گئے ہوتے ف٢٧ اللہ مالک عرش، پاک ہے ان امور سے جو یہ لوگ

يَصِفُوْنَ ﴿٢٢﴾ لَا يُسْـَٔلُ عَمَّا يَفْعَلُ وَ هُمْ يُسْـَٔلُوْنَ ﴿٢٣﴾ اَمِ

بیان کر رہے ہیں ف٢٨ اور جو کچھ بھی کرے اس سے کچھ باز پرس نہیں کی جاسکتی، اور اوروں سے باز پرس کی جاتی ہے ف٢٩

اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اٰلِهَةً ؕ قُلْ هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ ۚ هٰذَا

کیا انہوں نے اللہ کے سوا معبود اختیار کر رکھے ہیں؟ آپ کہیے تم اپنی دلیل پیش تو کرو ف٣٠ یہ میرے

ذِكْرُ مَنْ مَّعِيَ وَ ذِكْرُ مَنْ قَبْلِيْ ؕ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا

ساتھ والوں کی کتاب اور مجھ سے قبل والوں کی کتاب (موجود) ہے لیکن اس پر بھی اکثر لوگ حق کا

يَعْلَمُوْنَ ۙ الْحَقَّ فَهُمْ مُّعْرِضُوْنَ ﴿٢٤﴾ وَ مَآ اَرْسَلْنَا

یقین نہیں رکھتے پس اس سے اعراض کر رہے ہیں ف٣١ اور ہم نے آپ سے قبل

مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا نُوْحِيْٓ اِلَيْهِ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ

کوئی (ایسا) رسول نہیں بھیجا جس کے پاس ہم نے (یہ) وحی نہ بھیجی ہو کہ میرے سوا

اِلَّآ اَنَا فَاعْبُدُوْنِ ﴿٢٥﴾ وَ قَالُوا اتَّخَذَ الرَّحْمٰنُ

کوئی معبود نہیں سو عبادت میری ہی کرو ف٣٢ اور یہ کہتے ہیں کہ خدائے رحمٰن نے

وَلَدًا سُبْحٰنَهٗ ؕ بَلْ عِبَادٌ مُّكْرَمُوْنَ ﴿٢٦﴾ ۙ لَا يَسْبِقُوْنَهٗ

اولاد بنا رکھی ہے وہ پاک ہے (اس سے) البتہ وہ (فرشتے) بندے ہیں معزز ف٣٣ وہ اس سے آگے بڑھ کر بات



ف٢٥ ذکر فرشتوں کا چل رہا ہے۔ جاہلی مذہب والے انہیں لوا پنے جہل سے دیوی دیوتا قرار دے لیتے ہیں۔ آگے ذکر زمینی معبودوں کا آرہا ہے۔ سیاق خود چاہتا ہے کہ یہاں ذکر آسمانی دیوتاؤں کا ہو۔ ف٢٦ سوال مشرکین کی حماقت محض سے ہے کہ آخر کیا سمجھ، کیا دیکھ کر انہوں نے مخلوق کو جو خود بے قدرت ہے اپنا معبود تسلیم کر لیا ہے؟ زمینی معبودوں اور دیوتاؤں کی مثالوں کے لئے ہندوستانیوں کو دور جانے کی ضرورت نہیں۔ اردگرد، حیوانات ونباتات، جمادات سب میں کثرت سے موجود ہیں گئو ماتا، گنگا مائی، سرجو مائی، بندھیا چل، گوری شنکر، ناگ (سانپ) ہنومان (بندر) پیپل، تلسی وغیرہا ف٢٧ یعنی نظام عالم میں ابتری پڑ جاتی، خدا کے تصور وتعریف ہی میں یہ امر داخل ہے کہ وہ مطلق الارادہ ومطلق الاختیار اور مالک کل ہو۔ اگر اس کے اختیارات یا اس کی ملک محدود ومقید ہوئی تو وہ خدا ہی کیوں کہلائے گا۔ اس تعریف کو پیش نظر رکھنے کے بعد غور کیجئے کہ دو (یا زائد) خداؤں کے وجود کے معنی ہی کیا ہو سکتے؟ ایک خدا کی ملک سے کوئی بھی جزو موجودات اگر باہر رہا، یا اسے اپنا ارادہ کسی مصلحت سے مغلوب کرنا پڑا، یا اپنے اختیارات پر کسی ضرورت سے پابندی عائد کرنی پڑی تو اس کے خدا باقی رہنے کا امکان ہی کیا رہ گیا؟ تصادم وتزاحم بہرحال دو خداؤں کے درمیان ناگزیر ہے۔ اور کائنات کی تنظیم وترتیب کا مشاہدہ خود اس تصادم وتزاحم کی تکذیب کر رہا ہے سو اس نظام کائنات کا وجود، جس کے آگے بشری صناعوں کی بڑی بڑی صناعیاں گرد ہیں، دلیل قاطع ہے توحید صانع عالم پر، جس دلیل کو قرآن کریم نے اس قدر سادہ طور پر ادا کر دیا، اسی کو متکلمین نے حسن صنعت ونظم کائنات سے توحید صانع پر استدلال کا لقب دے کر اس سے بڑے بڑے کام لئے ہیں اور اسے شرح وبسط سے اور اپنی اصطلاحات کے ساتھ لکھا ہے اور اس کو برہان تمانع کا لقب دیا ہے۔ فِيْهِمَا سے مراد ظاہر ہے کہ آسمان اور زمین ہیں۔ لَفَسَدَتَا۔ قیامت میں جو دور فنا وہلاکت کا آئے گا، وہ ایک نظم کے ماتحت اور ایک ضابطہ معین کے موافق ہوگا۔ (جیسا کہ آج بھی افراد اپنے وقت معین پر ہلاک ہوتے رہتے ہیں) اس پر اطلاق ''فساد'' کا کسی طرح نہیں ہوسکتا۔ ف٢٨ عرش مخلوقات میں خود بھی سب سے اعظم واشرف ہے، پھر جو اس کا بھی مالک ورب ہو، اس کی عظمت کا کیا ٹھکانا ہے! اللہ کی صفت یہاں رَبِّ الْعَرْشِ لا کر اس کی بے انتہا عظمت اور شرک کی بے عقلی کو اور زیادہ نمایاں کر دیا۔ ف٢٩ اس میں ان مشرک قوموں کا رد آگیا جو خدا کو بھی محدود الاختیار، محدود القویٰ مانتے ہیں۔ یونان کے مشرک فلاسفہ کا یہی مذہب ہوا ہے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ ہندوستان میں عقیدۂ ''کرم'' کے ماننے والوں کا بھی یہی خیال ہے۔ ف٣٠ یعنی توحید پر تو بہت سی دلیلیں قائم ہیں عقلی بھی، نقلی بھی۔ تم شرک پر بھی کوئی دلیل پیش کر کے دکھاؤ...... افسوس ہے کہ ہمارے ہاں کے متکلمین نے اس پہلو پر اب تک بہت کم توجہ کی ہے۔ عموماً اب تک بجائے عقیدۂ شرک پر مطالبۂ دلیل کے دلائل توحید ہی قائم کئے جاتے رہے ہیں۔ ف٣١ یعنی چونکہ حق سے اعراض کئے ہوئے ہیں، اس کی طلب اور تڑپ اپنے دل میں رکھتے ہی نہیں، اس لئے ایمان ویقین کی دولت سے بھی محروم ہیں۔ المعنى فهم معرضون ولذلك لا يعلمون (بحر) هٰذَا...... قَبْلِيْ۔ مطلق ذِكْر سے یہاں مراد کتب الٰہی ہے۔ فالذكر هنا المراد به الكتب الالٰهية (بحر) قيل المراد بالذكر الكتاب۔ ذِكْرُ مَنْ مَّعِيَ سے مراد قرآن ہے اور ذِكْرُ مَنْ قَبْلِيْ سے صحف قدیم ہیں۔ گویا ارشاد یہ ہو رہا ہے کہ ان کتابوں میں دیکھ لو، تعلیم کس عقیدہ کی موجود ہے۔ توحید کی یا شرک کی؟...... دلیل عقلی اثبات توحید پر ابھی اوپر پیش ہو چکی تھی۔ اب دلیل نقلی پیش ہو رہی ہے۔ ف٣٢ (اور اس میں کسی کو شریک نہ کرو) اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا۔ یہ عقیدہ ہوا توحید کا فَاعْبُدُوْنِ یہ عمل ہوا توحید کا۔ یہ دین توحید جس کا دوسرا نام دین اسلام ہے، دنیا کا قدیم ترین دین ہے۔ اور انبیاء کے ذریعہ سے ہمیشہ تبلیغ اسی دین کی ہوتی رہی ہے۔ دین شرک تمامتر ذہن انسانی کی اختراع ہے، اور بہت بعد کی پیداوار ہے۔ ف٣٣ ذکر ان مشرکوں کا ہے، جو فرشتوں کو خدا کی اولاد سمجھتے تھے۔ نزلت في خزاعة حيث قالوا الملئكة بنات الله (کشاف) ان کی تردید میں ارشاد ہو رہا ہے کہ توبہ توبہ خدائے برتر وقدوس کو اولاد سے کیا واسطہ، جن ہستیوں کو تم اس کی اولاد قرار دے رہے ہو، یہ سب تمامتر اس کے بندے ہیں، البتہ معزز وذی رتبہ بندے۔

بِالْقَوْلِ وَهُمْ بِاَمْرِهٖ يَعْمَلُوْنَ ۝٢٧ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ

نہیں کر سکتے ف۳۴ اور وہ اسی کے حکم پر عمل کرتے ہیں ف۳۵ وہ جانتا ہے جو کچھ ان کے

اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يَشْفَعُوْنَ ۙ اِلَّا لِمَنِ

آگے ہے اور جو کچھ ان کے پیچھے ہے ف۳۶ اور وہ شفاعت بھی نہیں کر سکتے (کسی کی) بجز اس کے کہ

ارْتَضٰى وَهُمْ مِّنْ خَشْيَتِهٖ مُشْفِقُوْنَ ۝٢٨ وَمَنْ

جس کے لئے (اللہ کی) مرضی ہو اور وہ (سب) اس کی ہیبت سے ڈرتے رہتے ہیں ف۳۷ اور جو کوئی

يَّقُلْ مِنْهُمْ اِنِّىْٓ اِلٰهٌ مِّنْ دُوْنِهٖ فَذٰلِكَ نَجْزِيْهِ

ان میں سے یہ کہہ بھی دے کہ میں (بھی) معبود ہوں اللہ کے سوا سو ہم اسے جہنم کی

جَهَنَّمَ ۭ كَذٰلِكَ نَجْزِي الظّٰلِمِيْنَ ۝٢٩ ع ١٩ اَوَلَمْ يَرَ الَّذِيْنَ

سزا دیں گے، ہم ظالموں کو ایسی ہی سزا دیا کرتے ہیں ف۳۸ کیا جو لوگ کفر (اختیار) کئے ہوئے ہیں انہیں

كَفَرُوْٓا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ كَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا ۭ

علم نہیں کہ آسمان اور زمین بند تھے ف۳۹ پھر ہم نے دونوں کو کھول دیا ف۴۰

وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَاۗءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ ۭ اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ ۝٣٠

اور ہم نے پانی سے ہر جان دار چیز کو بنایا ہے کیا پھر بھی یہ لوگ ایمان نہیں لاتے؟ ف۴۱

وَجَعَلْنَا فِي الْاَرْضِ رَوَاسِيَ اَنْ تَمِيْدَ بِهِمْ ۠

اور ہم نے زمین میں پہاڑ اس لئے رکھ دیئے کہ وہ لوگوں کو لے کر ہلنے نہ لگے ف۴۲

وَجَعَلْنَا فِيْهَا فِجَاجًا سُبُلًا لَّعَلَّهُمْ يَهْتَدُوْنَ ۝٣١

اور ہم نے اس میں کشادہ راستے بنا دیئے تاکہ لوگ راستہ پاتے رہیں

وَجَعَلْنَا السَّمَاۗءَ سَقْفًا مَّحْفُوْظًا ښ وَّهُمْ عَنْ اٰيٰتِهَا

اور ہم نے آسمان کو ایک محفوظ چھت بنا دیا ف۴۳ اور یہ لوگ اس کی نشانیوں سے منہ پھیرے



ف۳۴ (بلکہ اسی کے حکم کے منتظر رہتے ہیں) یہ کیفیت ہے ان مقرب بندوں کے ادب، خشوع وتعبد کی۔ ف۳۵ اس میں رد آ گیا یہود ونصاریٰ کی گمراہی کا جو "نافرمان" فرشتوں کے وجود کے قائل ہیں۔ یہاں ان کی صحیح کیفیت بیان کر دی ہے کہ ان سے نہ قولی مسابقت ہی ہوتی ہے اور نہ فعلی مخالفت۔ والمعنی انهم یتبعونه فی قوله ولا یقولون شیئا حتی یقوله وکما ان قولهم تابع لقوله فعملهم ایضا کذلک مبنی علی امره (کبیر) ف۳۶ فرشتوں کو یہ بھی یقین ہے کہ اللہ سب کے اگلے پچھلے احوال خوب جانتا ہے، اس لئے اس کا جو اور جب حکم ہوگا حکمت کے موافق ہی ہوگا، اس لئے چون وچرا کی گنجائش ہی نہیں۔ ف۳۷ یہ نقشہ ہے ان کے ادب واطاعت گزاری، اور ان کی مغلوبیت ومحکومیت کا۔ فرشتوں والا شرک دنیا میں بہت پھیلا رہا ہے، اسی لئے اس کی تردید کی مفصل اور بار بار ضرورت ہوئی۔ ہندوستان میں دیوتا پرستی کے نام سے جو شرک چلا ہوا ہے وہ حقیقۃً یہی ملائکہ پرستی ہی ہے۔ ف۳۸ یعنی جس طرح اور مخلوقات تمامتر خدا کے قابو اور اختیار میں ہے، فرشتے بھی ہیں۔ ان کا یہ قول کہ ہم بھی معبود ہیں، ظاہر ہے کہ بطور فرض محال نقل ہوا ہے۔ ومن یقل منهم علی سبیل الفرض (روح) اور قرآن مجید میں ایسے مفروضات واحتمالات کا استعمال بار بار ہوا ہے۔ ف۳۹ چنانچہ نہ آسمان سے بارش ہوتی تھی نہ زمین سے پیداوار۔ آسمان اور زمین جامد محض ہیں۔ کوئی دیوی دیوتا یا صاحب اختیار مخلوق ہی سرے سے نہیں کہ خود بخود اپنے ارادہ ومرضی سے کسی کے کام آنے لگیں اَوَلَمْ يَرَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا سے مراد یہ ہے کہ یہ مشرکین جو توحید کے منکر ہیں، کیا طبعیات ومادیات کے ان حقائق پر بھی غور نہیں کرتے؟ آسمان اور زمین جیسے قوی الجثہ مخلوقات تک میں یہ قدرت کب تھی کہ اپنے ارادہ واختیار سے وہ کچھ کرنے لگیں؟ رؤیت سے مراد رؤیت عینی نہیں، رؤیت عقلی یا علم ہے۔ المراد من الرؤیة هو العلم (کبیر) كَانَتَا۔ سمٰوٰت صیغۂ جمع ہے۔ مراد یہاں مجموعہ سمٰوٰت یا طبقۂ سمٰوٰت ہے۔ اسی لئے اسے بہ طور منفرد لا کر اس کے اور ارض کے لئے ضمیر تثنیہ کی لائی گئی۔ ف۴۰ چنانچہ آسمان سے بارش ہونے لگی اور زمین سے نباتات پیدا ہونے لگی۔ ف۴۱ (اور توحید کے قائل نہیں ہو جاتے) پانی سے مراد یہاں اگر بارش ہے تو بارش کے پانی سے براہ راست یا بالواسطہ ہر جاندار کا مستفید ہونا ظاہر ہی ہے۔ ای خلقنا من الماء کل حیوانٍ (کشاف) اور اگر مراد نطفۂ حیوانی لی جائے تو اس سے بھی ہر جاندار کا وجود میں آنا مشاہد ہے۔ قال قطرب وجماعة المراد بالماء النطفة (روح) جدید ماہرین علم الحیات کی تحقیق ہے کہ ہر جاندار کی ترکیب میں عنصر اصلی پروٹو پلازم (تخم مایہ) کا ہوتا ہے۔ اگر اسی کو مانا جائے تو اس جوہر میں بھی حصہ غالب پانی ہی کا ہوتا ہے! ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ كُلَّ۔ لفظ کل محاورہ میں تقریبا کل یا بہت بڑی اکثریت کے مرادف مستعمل ہے۔ اس لئے اگر کسی جاندار کی پیدائش کا استثناء اس قاعدہ سے ثابت ہو جائے تو یہ عموم قانون کے منافی نہیں۔ ف۴۲ مراد یہاں ڈانواڈول حرکت سے ہے۔ نفی یہاں مطلق حرکت ارض کی نہیں بلکہ اس کی اضطرابی حرکت کی ہو رہی ہے۔ یہ پہاڑ جو ہیں گویا زمین کا توازن برابر رکھنے کا کام دے رہے ہیں کہ ایسا نہ ہو وہ ایک طرف کو جھک جائے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۱۹۹ الحجر پارہ ۱۴۔ ف۴۳ یعنی ہر طرح کی شکست ریخت، نقصان سے محفوظ۔ آسمان کے چھت ہونے یا عمارت پر حاشیہ سورۂ بقرہ پ ۱ رکوع ۳ میں گزر چکا۔ عدیم المثال بلندی اور عدیم المثال احاطت دونوں کے لحاظ سے آسمان کا جو بہترین صفاتی نام دیا جا سکتا ہے وہ چھت ہی کا ہو سکتا ہے۔ ہیئت وفلکیات کی ہر علمی اصطلاح سے کہیں بہتر اور کہیں واضح تر۔

مُعْرِضُوْنَ (۳۲) وَهُوَ الَّذِیْ خَلَقَ الَّیْلَ وَالنَّهَارَ
ہوئے ہیں وٙ۴۴ اور وہ وہی تو ہے جس نے رات کو اور دن کو
وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ؕ كُلٌّ فِیْ فَلَكٍ یَّسْبَحُوْنَ (۳۳) وَمَا
اور سورج کو اور چاند کو پیدا کر دیا ہے، سب (اپنے اپنے) دائرہ میں تیر رہے ہیں وٙ۴۵ اور ہم نے
جَعَلْنَا لِبَشَرٍ مِّنْ قَبْلِكَ الْخُلْدَ ؕ اَفَاۡئِنْ مِّتَّ فَهُمُ
آپ سے قبل بھی کسی بشر کو ہمیشگی کے لئے نہیں بنایا تھا وٙ۴۶ سو کیا اگر آپ کی وفات ہو جائے تو یہ
الْخٰلِدُوْنَ (۳۴) كُلُّ نَفْسٍ ذَآئِقَةُ الْمَوْتِ ؕ وَنَبْلُوْكُمْ
ہمیشہ رہیں گے؟ وٙ۴۷ ہر جان دار موت کا مزہ چکھنے والا ہے اور ہم تم کو آزماتے ہیں
بِالشَّرِّ وَالْخَیْرِ فِتْنَةً ؕ وَاِلَیْنَا تُرْجَعُوْنَ (۳۵) وَاِذَا رَاٰكَ
برائی سے اور بھلائی سے خوب طرح اور ہماری ہی طرف تم لوٹ کر آؤ گے وٙ۴۸ اور یہ کافر لوگ جب آپ کو
الَّذِیْنَ كَفَرُوْۤا اِنْ یَّتَّخِذُوْنَكَ اِلَّا هُزُوًا ؕ اَهٰذَا
دیکھتے ہیں تو آپ سے بس تمسخر کرنے لگتے ہیں وٙ۴۹ کیا یہی وہ (حضرت) ہیں
الَّذِیْ یَذْكُرُ اٰلِهَتَكُمْ ۚ وَهُمْ بِذِكْرِ الرَّحْمٰنِ هُمْ
جو تمہارے معبودوں کا ذکر (برائی سے) کیا کرتے ہیں درآنحالیکہ یہ لوگ خدائے رحمٰن کے ذکر پر
كٰفِرُوْنَ (۳۶) خُلِقَ الْاِنْسَانُ مِنْ عَجَلٍ ؕ سَاُورِیْكُمْ
کفر کرتے رہتے ہیں وٙ۵۰ انسان کی خلقت ہی جلدی (کے خمیر) سے ہوئی ہے وٙ۵۱ ہم عنقریب تم کو اپنی نشانیاں
اٰیٰتِیْ فَلَا تَسْتَعْجِلُوْنِ (۳۷) وَیَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ
دکھا دیں گے سو تم مجھ سے جلدی مت مچاؤ وٙ۵۲ اور یہ کہتے ہیں کہ یہ وعدہ کس وقت پورا ہو گا
اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِیْنَ (۳۸) لَوْ یَعْلَمُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا حِیْنَ
اگر تم سچے ہو وٙ۵۳ کاش ان کافروں کو اس وقت کی خبر ہوتی



وٙ۴۴ مقصود ان سارے مادی وطبعی حقائق کی طرف اشارہ کرنے سے یہ ہے کہ یہ سب اللہ کی توحید اور کمال صناعی ہی پر دلالت کر رہی ہیں۔ كُلٌّ۔ تنوین حذف مضاف کے ظاہر کرنے کو ہے۔ تقدیر کلام کلھم ہے۔ التنوین فیه عوض من المضاف الیه ای کلھم (کشاف) وٙ۴۵ (اور جو قاعدہ قانون ان کے لئے بنا دیا گیا ہے، اس سے باہر نہیں جا سکتے) اور یہ ضمیر ھُمْ جنس طوالع کی جانب ہے۔ الضمیر للشمس والقمر والمراد بھما جنس الطوالع (کشاف) الغرض الدلالة علی الجنس (کشاف) وٙ۴۶ (سو آپ بھی غیر فانی بنا کر نہیں بھیجے گئے ہیں اور نہ کوئی اور انسان مدارج قرب میں ترقی کرتے کرتے غیر فانی دیوتا بن سکا ہے) آیت میں تردید ہے یونان، ہندوستان وغیرہ کے اس مشرکانہ عقیدہ کی کہ فلاں فلاں انسان ترقی کرتے کرتے دیوتا بن گیا اور غیر فانیوں (HEROES) کی صف میں شامل ہو گیا۔ وٙ۴۷ (سو یہ کافر معاذ آپ کی وفات کا خیال کر کر کے خوش کیوں ہو رہے ہیں؟) وٙ۴۸ یہاں انسان کے لئے تین قانون بیان کر دیئے۔ (۱) ایک یہ کہ ہر ذی حیات کے لئے موت لازمی ہے، خواہ جلد خواہ طویل ترین مدت کے بعد۔ (۲) انسان جب تک زندہ رہے گا اس کا امتحان برابر ہوتا رہے گا۔ کہ کن کن حالات میں وہ ایمان وطاعت کی طرف مائل رہتا ہے اور کن کن حالات میں کفر ومعصیت کی طرف جھک جاتا ہے۔ بِالشَّرِّ وَالْخَیْرِ۔ شر سے مراد انسان کے مخالف طبع حالات ہیں مثلاً مرض، افلاس وغیرہ۔ خیر سے مراد انسان کے موافق طبع حالات ہیں۔ صحت، خوشحالی وغیرہ۔ ای بالمکروہ والمحبوب وتفسیر الشر والخیر مما ذکر مروی عن ابن زید وروی عن ابن عباس انھا الشدة والرخاء وقال الضحاک الفقر والمرض والغنی والصحة والتعمیم اولی (روح) (۳) ہر انسان کو اللہ ہی کے حضور میں واپس جا کر اپنے اعمال کی جواب دہی کرنا ہے۔ فِتْنَةً۔ مصدر فِتْنَةً فعل نَبْلُوْكُمْ کی تاکید کے لئے ہے۔ اور تاکید کے موقع پر کبھی تو اسی فعل کا مصدر دہرا دیا جاتا ہے اور کبھی کوئی اس کا مرادف، مصدر مؤکد لنبلوکم من غیر لفظه (کشاف) وٙ۴۹ (آپس میں) کافروں کی اخلاقی پستی کا نقشہ ہے۔ آج بھی کتنے ہی بدنفس کافر ایسے موجود ہیں جو شریعت اسلامی کے احکام ومسائل کو کبھی سنجیدگی سے سنتے ہی نہیں۔ سرے سے تمسخر ہی کرتے رہتے ہیں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اہل اللہ کی بے قدری اس تشنیع کے عموم میں آ جاتی ہے۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ۔ وٙ۵۰ تو تمسخر واستہزاء کے مستحق اگر ہیں تو خود یہ لوگ ہیں جو دنیا کی سب سے بڑی اور سب سے اہم حقیقت کو یوں ٹھکرائے ہوئے، یوں بھلائے ہوئے ہیں۔ یَذْكُرُ سے مراد ہے کہ برائی سے ذکر کرتے ہیں۔ ای بسوء وانما اطلقه بدلالة الحال (بیضاوی) وٙ۵۱ انسان سے مراد کافر قسم کا انسان ہے جس کا ذکر ہو رہا ہے۔ مراد یہ ہے کہ اس قسم کا انسان کچھ ایسا جلد باز ہوتا ہے کہ گویا عجلت پسندی اس کے اجزاء عنصری اور ہیئت ترکیبی میں شامل ہے۔ آج کل کے دہریے اپنے کو سوشلسٹ، کمیونسٹ وغیرہ کے مختلف ناموں سے یاد کرنے والے نیم دہریے جن کا حق تعالیٰ کے وجود پر سب سے بڑا اعتراض یہ ہے کہ وہ کیسا قادر مطلق ومنصف مزاج خدا ہے جو ظالم کی گرفت اس کے ظلم پر فی الفور کیوں نہیں کرتا اور قاتل کو معاً مقتول کے وارثوں کی گرفت میں کیوں نہیں دے دیتا۔ ان کی ذہنیت بھی ٹھیک اس کلیہ کے ماتحت ہو جاتی ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ طریق تصوف میں اکثر تشویشات اسی عجلت پسندی کا نتیجہ ہوتی ہیں۔ وٙ۵۲ قدرت کا، قہر کا ہر نشان اپنے وقت پر قانون حکمت کے ماتحت ظاہر ہو کر رہے گا۔ خود کسی عذاب کی فوری آمد کا مطالبہ کرتے رہنا حماقت محض ہے۔ وٙ۵۳ وعدہ سے مراد وعدۂ قہر عذاب ہے۔ مشرکین معاندین یہ سوال مسلمانوں سے تمسخر اور بے یقینی کے لہجہ میں کیا کرتے۔

لَا يَكُفُّوْنَ عَنْ وُّجُوْهِهِمُ النَّارَ وَ لَا عَنْ ظُهُوْرِهِمْ
جب یہ آگ کو نہ روک سکیں گے نہ اپنے چہروں سے اور نہ اپنی پشتوں سے
وَ لَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ﴿٣٩﴾ بَلْ تَاْتِيْهِمْ بَغْتَةً فَتَبْهَتُهُمْ
اور نہ انہیں مدد پہنچ سکے گی و۵۴ بلکہ وہ (آگ تو) انہیں یک بیک آلے گی سو انہیں بدحواس کر دے گی
فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ رَدَّهَا وَ لَا هُمْ يُنْظَرُوْنَ ﴿٤٠﴾ وَ لَقَدِ
پھر نہ انہیں اس کے دور کرنے کی مہلت ہوگی اور نہ انہیں مہلت ہی دی جائے گی و۵۵ اور یقیناً
اسْتُهْزِئَ بِرُسُلٍ مِّنْ قَبْلِكَ فَحَاقَ بِالَّذِيْنَ سَخِرُوْا
آپ سے پہلے بھی جو پیمبروں کے ساتھ تمسخر کیا جا چکا ہے، پھر جن لوگوں نے ہنسی اڑائی تھی ان کے اوپر
مِنْهُمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿٤١﴾ قُلْ مَنْ يَّكْلَؤُكُمْ
وہی (عذاب) آ واقع ہوا جس پر وہ تمسخر کر رہے تھے و۵۶ آپ کہیے وہ کون ہے جو تمہاری حفاظت کرتا
بِالَّيْلِ وَ النَّهَارِ مِنَ الرَّحْمٰنِ ؕ بَلْ هُمْ عَنْ ذِكْرِ رَبِّهِمْ
رہتا ہے رات اور دن میں خدائے رحمٰن سے؟ لیکن نہیں وہ اپنے پروردگار کے ذکر کی طرف سے
مُّعْرِضُوْنَ ﴿٤٢﴾ اَمْ لَهُمْ اٰلِهَةٌ تَمْنَعُهُمْ مِّنْ دُوْنِنَا ؕ لَا
روگرداں ہی ہیں و۵۷ کیا ان کے پاس ہمارے سوا (کوئی اور) معبود ہیں جو ان کی حفاظت کر لیتے ہوں؟ وہ تو
يَسْتَطِيْعُوْنَ نَصْرَ اَنْفُسِهِمْ وَ لَا هُمْ مِّنَّا يُصْحَبُوْنَ ﴿٤٣﴾
خود اپنی نصرت کی بھی قدرت نہیں رکھتے اور نہ ہمارے مقابلہ میں ان کا ساتھ ہی دیا جا سکتا ہے
بَلْ مَتَّعْنَا هٰۤؤُلَآءِ وَ اٰبَآءَهُمْ حَتّٰى طَالَ عَلَيْهِمُ الْعُمُرُ ؕ
لیکن نہیں ہم نے تو انہیں اور ان کے باپ (دادوں) کو خوب سامان دیا یہاں تک کہ ان پر ایک زمانہ دراز گزر گیا و۵۸
اَفَلَا يَرَوْنَ اَنَّا نَاْتِي الْاَرْضَ نَنْقُصُهَا مِنْ اَطْرَافِهَا ؕ
سو کیا یہ نہیں دیکھتے کہ ہم (ان کی) زمین کو (برابر) اس کی ہر طرف سے گھٹاتے ہی چلے آتے ہیں و۵۹

و۵۴ یعنی کاش ان منکروں کو اس وقت کا استحضار ہوتا جب آتش دوزخ ان پر ہر طرف سے بے پناہ حملے کرے گی اور انہیں بچاؤ کا، یا مدد کا، کسی طرف سے کوئی ادنٰی بھی سہارا نہ ملے گا۔ تو آج یہ اس طرح کی بڑھ بڑھ کر باتیں نہ بناتے۔ و۵۵ وہ عذاب شدید اگر ان کے معلوم و متعین وقت پر آتا، جب بھی کچھ غنیمت تھا، وہ تو بالکل دفعۃً نازل ہوگا کہ یہ بالکل ہکا بکا رہ جائیں گے اور کچھ ان کے بنائے بن بھی نہ پڑے گی۔ و۵۶ ساری تاریخ انبیاء مکذب، منکر، معاند قوموں کی تباہی و بربادی سے بھری پڑی ہے۔ اور ہر دنیوی و مادی عذاب تو محض ایک ہلکا سا نمونہ ہے آخرت کے اشد العذاب کا۔ و۵۷ (اس لئے دلائل توحید پر غور ہی نہیں کرتے) مِنَ ...... الرَّحْمٰنِ۔ یعنی اگر خدائے رحمٰن تمہیں گرفت میں لینا ہی چاہے تو دن رات میں کون اتنی مجال رکھتا ہے جو تمہارے بچاؤ میں کام دے سکے؟ یعنی عارفین نے لکھا ہے کہ اپنے نفس کی حفاظت کی طرف سے بے اختیاری میں تو مومن و کافر سب برابر ہیں البتہ فرق یہ ہے کہ مومن کی تائید، حفاظت و نصرت من اللہ و مع اللہ ہوتی رہتی ہے۔ اور کافر کی آس ادھر سے ٹوٹی رہتی ہے۔ و۵۸ (اور انہوں نے اپنے عیش و عشرت میں کوئی خلل پڑتے نہ دیکھا) سو ان کے اصرار علی الکفر اور جمود کی اصل بنیاد ان کی طویل غفلت ہے۔ و۵۹ (فتوح اسلامیہ کے ذریعہ سے) سو ان کی بیداری اور تنبیہ کے لئے اور انہیں غفلت کی نوم طویل سے چونکانے کے لئے تو یہی امر کافی ہو جانا چاہیے۔ ''ابتدا میں اسلام کا مغلوب ہونا اس کی اشاعت میں مخل تھا اور اس کی تبلیغ و اشاعت کافی ہو چکی جو اصل مقصود تھی۔ اب مغلوب ہونے سے وہ مفقود نہیں ہو سکتا چنانچہ مشاہد ہے۔'' (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ)

اَفَهُمُ الْغٰلِبُوْنَ ﴿۴۴﴾ قُلْ اِنَّمَآ اُنْذِرُكُمْ بِالْوَحْیِ ۖ وَ لَا

بھلا یہ لوگ غالب آنے والے ہیں؟ آپ کہہ دیجئے کہ میں تو وحی کے ذریعہ سے تمہیں صرف ڈراتا ہوں ف۶۰

یَسْمَعُ الصُّمُّ الدُّعَآءَ اِذَا مَا یُنْذَرُوْنَ ﴿۴۵﴾ وَ لَئِنْ

اور بہرے تو پکار سنتے ہی نہیں جب ڈرائے جاتے ہیں ف۶۱ اور اگر

مَّسَّتْهُمْ نَفْحَةٌ مِّنْ عَذَابِ رَبِّكَ لَیَقُوْلُنَّ یٰوَیْلَنَآ

ان کو آپ کے پروردگار کے عذاب کا ایک جھونکا بھی چھو جائے تو یوں کہنے لگیں ہائے ہماری کم بختی،

اِنَّا كُنَّا ظٰلِمِیْنَ ﴿۴۶﴾ وَ نَضَعُ الْمَوَازِیْنَ الْقِسْطَ لِیَوْمِ

بے شک ہم ہی خطاوار تھے ف۶۲ اور ہم قیامت کے دن میزان عدل

الْقِیٰمَةِ فَلَا تُظْلَمُ نَفْسٌ شَیْـًٔا ؕ وَ اِنْ كَانَ مِثْقَالَ حَبَّةٍ

قائم کریں گے ف۶۳ سو کسی پر ذرا بھی ظلم نہ ہو گا۔ اور اگر رائی کے دانہ کے برابر بھی

مِّنْ خَرْدَلٍ اَتَیْنَا بِهَا ؕ وَ كَفٰی بِنَا حٰسِبِیْنَ ﴿۴۷﴾ وَ لَقَدْ

(کسی کا کوئی) عمل ہو گا تو ہم اسے بھی لا حاضر کریں گے اور حساب لینے والے ہم ہی کافی ہیں ف۶۴ اور بالیقین

اٰتَیْنَا مُوْسٰی وَ هٰرُوْنَ الْفُرْقَانَ وَ ضِیَآءً وَّ ذِكْرًا

ہم موسیٰ و ہارون کو عطا کر چکے ہیں ایک چیز فیصلہ کی اور روشنی کی اور نصیحت کی

لِّلْمُتَّقِیْنَ ﴿۴۸﴾ لا الَّذِیْنَ یَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَیْبِ وَ هُمْ

پرہیزگاروں کے لئے ف۶۵ جو اپنے پروردگار سے بن دیکھے ڈرتے رہتے ہیں اور وہ

مِّنَ السَّاعَةِ مُشْفِقُوْنَ ﴿۴۹﴾ وَ هٰذَا ذِكْرٌ مُّبٰرَكٌ

قیامت سے بھی ڈرتے رہتے ہیں ف۶۶ اور یہ (قرآن) ایک برکت والی (کتاب) نصیحت ہے

اَنْزَلْنٰهُ ؕ اَفَاَنْتُمْ لَهٗ مُنْكِرُوْنَ ﴿۵۰﴾ ع وَ لَقَدْ اٰتَیْنَآ اِبْرٰهِیْمَ

کہ ہم نے اس کو اتارا ہے سو کیا تم اس کے منکر ہو؟ ف۶۷ اور بالیقین ہم (اس سے بھی) پہلے ابراہیم کو خوش فہمی

ف۶۰ (باقی عذاب لانا نہ لانا میرے اختیار میں بالکل نہیں) ف۶۱ (سو یہ بہرے جنھوں نے ہر دعوت حق کی طرف سے اپنے کان بہرے کر رکھے ہیں، ان پر بھلا میری تنبیہ کا کیا اثر ہو گا؟) ف۶۲ یعنی پورا عذاب تو الگ رہا، اس کا ایک شمہ بھی اگر ان پر نازل ہو جائے تو ان کی آنکھیں کھل جائیں، ہوش درست ہو جائیں، اور ساری غفلت اور تعلی رفو چکر ہو جائے۔ ف۶۳ (اور اعمال کا وزن کریں گے) وزن اعمال پر حاشیہ سورۂ اعراف رکوع اول کے تحت گزر چکا۔ الْمَوَازِیْنَ۔ ''موازین کا جمع لانا یا تو اس وجہ سے ہے کہ ہر شخص کے لئے جدا میزان عمل ہو، یا چونکہ ایک میزان میں بہت سے لوگوں کے اعمال کا وزن ہو گا اس لئے وہ ایک قائم مقام متعدد کے ہو گی۔'' (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) موازین کے صیغۂ جمع کے ظاہری اقتضاء سے بعض نے یہ کہا ہے کہ قیامت میں میزانیں متعدد ہوں گی، مثلاً ہر امت کے لئے الگ الگ، ہر مکلّف کے لئے الگ الگ۔ وجمع الموازین ظاهر فی تعدد المیزان حقیقة (روح) لیکن قول معتبر یہ ہے کہ یہ تعدد حقیقی نہیں مجازی ہے، اور صیغۂ جمع محض اظہار عظمت کے لئے ہے۔ و الاصح الاشهر انه میزان واحد لجمیع الامم ولجمیع الاعمال والتعدد اعتباری و قد یعبر عن الواحد بما یدل علی الجمع للتعظیم (روح) انما جمع الموازین لکثرة من توزن اعمالهم وهو جمع تفخیم (کبیر) الاکثر علی انه انما هو میزان واحد وانما جمع باعتبار تعدد الاعمال الموزونة فیه (ابن کثیر) ف۶۴ (بغیر میزان وغیرہ کی مدد کے بھی) مطلب یہ ہے کہ یہ سارے انتظامات تو تمہارے مزید اطمینان کے لئے ہوں گے، ورنہ رتی رتی کے حساب کے لئے تو ہم خود ہی بلا ان آلات ووسائط کی مدد کے کافی ہیں۔ بعض مشرک قوموں (مثلاً اہل مصر) نے ایک الگ ''دیوتا'' دنیا کے حساب کتاب کے لئے بھی گڑھ رکھا تھا۔ آیت میں ضمناً ان مشرکانہ توہمات کی بھی تردید آ گئی۔ ف۶۵ الْفُرْقَانَ سے مراد کتاب توریت ہے۔ اس کا نزول حضرت موسیٰ علیہ السلام پر اصالتاً ہوا۔ حضرت ہارون علیہ السلام پر بطور ان کے نائب وشریک کے۔ ضِیَآءً وَّ ذِكْرًا بھی اسی کی صفات ہیں۔ الفرقان یعنی به الکتاب یفرق بین الحق والباطل (ابن جریر) هو التوراة فکان فرقانا اذ کان یفرق بین الحق والباطل وکان ضیاء اذ کان لغایة وضوحه یتوصل به الی طرق الهدی وکان ذکری ای موعظة (کبیر) والمراد بالفرقان التوراة و کذا بالضیاء والذکر (روح) ف۶۶ متقین کے دو وصف خصوصی بیان ہوئے ہیں۔ ایک ان کی خشیت رب، دوسرے یوم حشر سے ان کا خوف — کاش ہمارے بے قید اور ''آزاد'' صوفیہ و مشائخ اس پر غور کرتے۔ نصیحت سے نفع یاب ہونے کا راز اسی دل کی کھٹک میں ہے۔ ف۶۷ یعنی تم ایسی کتاب کے منکر ہو جس کا نصیحت نامہ ہونا توریت سے بھی روشن تر ہے! مُبٰرَكٌ یعنی جس کا نفع بہت کثیر ہو۔

ع ۴ ۹

رُشْدَهٗ مِنْ قَبْلُ وَكُنَّا بِهٖ عٰلِمِيْنَ ﴿۵۱﴾ اِذْ قَالَ لِاَبِيْهِ

عطا کر چکے تھے ف۶۸ اور ہم ان کو خوب جانتے تھے ف۶۹ (وہ وقت یاد کرو) جب انہوں نے اپنے باپ سے

وَقَوْمِهٖ مَا هٰذِهِ التَّمَاثِيْلُ الَّتِيْٓ اَنْتُمْ لَهَا عٰكِفُوْنَ ﴿۵۲﴾

اور اپنی قوم والوں سے کہا یہ کیا (واہیات، خرافات) مورتیں ہیں جن پر تم جمے بیٹھے ہو ف۷۰

قَالُوْا وَجَدْنَآ اٰبَآءَنَا لَهَا عٰبِدِيْنَ ﴿۵۳﴾ قَالَ لَقَدْ كُنْتُمْ

وہ بولے ہم نے تو اپنے باپ (دادوں) کو ان کی عبادت کرتے پایا ہے ف۷۱ (ابراہیم نے) کہا یقیناً

اَنْتُمْ وَاٰبَآؤُكُمْ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿۵۴﴾ قَالُوْٓا اَجِئْتَنَا

صریح گمراہی میں مبتلا رہے تم (بھی) اور تمہارے باپ (دادا) بھی ف۷۲ وہ بولے کیا تم سنجیدگی سے

بِالْحَقِّ اَمْ اَنْتَ مِنَ اللّٰعِبِيْنَ ﴿۵۵﴾ قَالَ بَلْ رَّبُّكُمْ رَبُّ

ہمارے سامنے پیش کر رہے ہو یا دل لگی ہی کر رہے ہو ف۷۳ (ابراہیم نے) کہا ارے (دل لگی کیسی) تمہارا پروردگار

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الَّذِيْ فَطَرَهُنَّ ۖ وَاَنَا عَلٰى ذٰلِكُمْ

تو آسمانوں اور زمین کا پروردگار ہے جس نے ان (سب) کو پیدا کیا اور میں اس پر

مِّنَ الشّٰهِدِيْنَ ﴿۵۶﴾ وَتَاللّٰهِ لَاَكِيْدَنَّ اَصْنَامَكُمْ

گواہوں میں سے ہوں ف۷۴ اور بخدا میں تمہارے بتوں کی گت بنا ڈالوں گا

بَعْدَ اَنْ تُوَلُّوْا مُدْبِرِيْنَ ﴿۵۷﴾ فَجَعَلَهُمْ جُذٰذًا اِلَّا

جب تم پیٹھ پھیر کر چلے جاؤ گے ف۷۵ چنانچہ آپ نے انہیں ٹکڑے ٹکڑے کر بھی ڈالا بجز

كَبِيْرًا لَّهُمْ لَعَلَّهُمْ اِلَيْهِ يَرْجِعُوْنَ ﴿۵۸﴾ قَالُوْا مَنْ

ان کے بڑے (بت) کے تاکہ وہ لوگ اسی کی طرف رجوع کریں ف۷۶ وہ لوگ (آکر) بولے یہ (حرکت) کس نے

فَعَلَ هٰذَا بِاٰلِهَتِنَآ اِنَّهٗ لَمِنَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۵۹﴾ قَالُوْا سَمِعْنَا

ہمارے ٹھاکروں کے ساتھ کی ہے؟ بے شک اس نے تو بڑا ہی غضب کر دیا ف۷۷ (بعض ان میں سے) بولے کہ ہم



ف۶۸ (ان کے مرتبہ وحیثیت کے لائق ومناسب) رشد سے مراد ہدایت بھی ہے اور مرتبہ نبوت بھی۔ فی الرشد قولان الاول انه النبوة والثانی انه الاهتداء لوجوه الصلاح فی الدین وفیه قول ثالث وهو ان تدخل النبوة والاهتداء تحت الرشد (کبیر) مِنْ قَبْلُ۔ کھلا ہوا تعلق دور موسوی سے قبل کا ہے۔ اے من قبل موسٰی وهٰرون (ابن جریر۔ کشاف) بعض نے حضرت ابراہیم علیہ السلام ہی کا دور قبل بلوغ یا قبل ولادت مراد لیا ہے۔ اے هداه صغیرا (ابن جریر۔ عن مجاہد) وقیل من قبل ان یولد (روح) ف۶۹ (کہ وہ کیسی سعادتیں اور صلاحیتیں اور کیسے کمالات علمی وعملی رکھنے والے ہیں) خدا کی بخششیں اندھا دھند اور اٹکل پچو نہیں ہوتیں۔ تمامتر ظرف ومحل کی حکیمانہ رعایتوں کے ساتھ ہوتی ہیں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اشیاء جو اپنے کمالات کے ساتھ مرتبہ علم الٰہی میں متصف رہتی ہیں۔ ان کا نام اصطلاح صوفیہ میں اعیان ثابتہ ہے۔ ف۷۰ ملک بابل (موجودہ عراق) کی قدیم قوم شرک وبت پرستی میں مبتلا تھی۔ مظاہر پرستی، کواکب پرستی وغیرہ کے علاوہ مورتی پوجا کا بھی رواج ان میں پھیلا ہوا تھا۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام اسی قوم کے درمیان پیدا ہوئے۔ آپ کے والد تارح (عربی تلفظ میں آزر) ایک بڑے صناع بت تراش وبت فروش تھے۔ ملاحظہ ہوں انگریزی تفسیر القرآن کے حاشیے۔ شیخ اسمٰعیل شہید علیہ الرحمۃ نے اس آیت سے صوفیہ کے تصور شیخ کے ناجائز ہونے پر استدلال فرمایا ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کی تحقیق ہے جو تصور شیخ غالی صوفیوں میں چلا ہوا ہے وہ تو بیشک ممنوع ہے لیکن اگر تصور شیخ ایسا ہو کہ نہ وہ بالاستقلال مقصود ہو اور نہ اس پر عکوف ہو، بلکہ محض غلبۂ محبت سے مثل دوسرے محبوبات کے وہ بھی ذہن کے سامنے آجائے اور جب وہ ذہن سے غائب ہونے لگے تو اہتمام اس کے باقی رکھنے کا بھی نہ کیا جائے تو ایسے تصور شیخ میں کوئی مضائقہ نہیں۔ ف۷۱ (تو اصلی اور قدیم دین اور اس لئے صحیح دین تو ہمارا ہی ہے تم البتہ خواہ مخواہ ایک نئی بات لے کر اٹھے ہو) جاہلی مذہبوں کا بڑا سہارا ہمیشہ یہی رہا ہے۔ ف۷۲ یعنی مجرد تقلید آباؤ واجداد بھی بھلا کوئی دلیل ہے؟ آیت میں رد ہے جاہل مریدین ومقلدین کا جو اکابر کی تقلید واتباع میں غلو رکھتے ہیں اور دلیل صحیح مل جانے پر بھی انہیں کے قول یا عمل کو حجت بنائے رکھتے ہیں۔ ف۷۳ مشرک قوم توحید سے اس درجہ نا آشنا بیگانہ ہو چکی تھی کہ اسے یہ آواز بھی بالکل عجیب وغریب اور افسانہ نما معلوم ہوئی، اور وہ لوگ یہی سمجھے کہ معلوم ہوتا ہے یہ ہمارے ساتھ ہنسی دل لگی کر رہے ہیں، ورنہ سنجیدگی سے تو کوئی ایسا انوکھا پیام پیش ہی نہیں کر سکتا۔ بالحق اے بجد (ابن عباس رضی اللہ عنہما) اے بالجد (روح) ف۷۴ یعنی میں اس عقیدۂ توحید پر دلیل بھی رکھتا ہوں۔ ف۷۵ یہ ضرور نہیں کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے یہ فقرہ مجمع عام کو مخاطب کر کے اور پکار کر کہا ہو۔ اغلب ہے کہ زیر لب کہا ہو اور صرف آس پاس کے دو ایک شخصوں نے سن لیا ہو۔ فقہاء نے لکھا ہے کہ دشمن کو مغالطہ دینا جائز ہے۔ بشرطیکہ اس سے نقض عہد وتائید باطل لازم نہ آجائے۔ ف۷۶ (اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کو ان پر تشنیع وتعریض اور گرفت کا پورا موقع ہاتھ آجائے) اِلَيْهِ میں ضمیر کا مرجع اکثر نے اس بڑے بت ہی کو لیا ہے۔ اے الی کبیرهم (کشاف) والضمیر الیه عند الجمهور عائد علی ابرٰهیم علیه السلام (روح) اے الی الکبیر (جلالین) لیکن اگر اس کا مرجع خود حضرت ابراہیم علیہ السلام کو مانا جائے جب بھی نتیجہ وہی رہے گا کہ جب میری طرف تحقیق حال کی طرف رجوع کریں گے اس وقت خوب موقع مجھے قائل کرنے کا مل جائے گا۔ یحتمل رجوعهم الی ابراهیم علیه السلام ویحتمل رجوعهم الی الکبیر (کبیر) ف۷۷ حضرت ابراہیم علیہ السلام ادھر اپنے ارادہ کو قوت سے فعل میں لا چکے ہیں اور اب منظر یہ ہے کہ مندر میں پوجا پاٹ کرنے والے جب پوجا کے لئے جمع ہوئے ہیں تو انہوں نے اپنی مورتیوں کی یہ گت بنی دیکھی۔ سناٹے میں آگئے اور ایک دوسرے سے کہنے لگے کہ ایسی شدید گستاخی کی جرأت آخر کس نے کی؟

www.only1or3.com .
www.onlyoneorthree.com



فَتًى يَّذْكُرُهُمْ يُقَالُ لَهٗٓ اِبْرٰهِيْمُ ﴿٦٠﴾ قَالُوْا فَاْتُوْا بِهٖ
نے تو ایک نوجوان کو جسے ابراہیم کہا جاتا ہے ان کا ذکر برائی سے کرتے سنا تھا ف٧٨ (وہ لوگ) بولے تو پھر اس کو

عَلٰٓى اَعْيُنِ النَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَشْهَدُوْنَ ﴿٦١﴾ قَالُوْٓا ءَاَنْتَ
سب لوگوں کے سامنے لاؤ تاکہ وہ دیکھیں ف٧٩ وہ بولے ارے تم ہی وہ ہو

فَعَلْتَ هٰذَا بِاٰلِهَتِنَا يٰٓاِبْرٰهِيْمُ ﴿٦٢﴾ قَالَ بَلْ فَعَلَهٗ
جس نے ہمارے ٹھاکروں کے ساتھ یہ حرکت کی ہے اے ابراہیم؟ (آپ نے) کہا کہیں اس نے نہ کی ہو

كَبِيْرُهُمْ هٰذَا فَسْـَٔلُوْهُمْ اِنْ كَانُوْا يَنْطِقُوْنَ ﴿٦٣﴾
ان کے اس بڑے نے سو انہیں سے پوچھ دیکھو اگر یہ بولتے ہوں ف٨٠

فَرَجَعُوْٓا اِلٰٓى اَنْفُسِهِمْ فَقَالُوْٓا اِنَّكُمْ اَنْتُمُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿٦٤﴾
اس پر وہ لوگ اپنے جی میں سوچنے لگے پھر بول اٹھے بے شک تم ہی (سرتاسر) ناحق پر ہو ف٨١

ثُمَّ نُكِسُوْا عَلٰى رُءُوْسِهِمْ لَقَدْ عَلِمْتَ مَا هٰٓؤُلَآءِ
پھر اپنے سروں کو جھکا لیا ف٨٢ (اے ابراہیم) تمہیں تو خوب معلوم ہے کہ یہ (ٹھاکر)

يَنْطِقُوْنَ ﴿٦٥﴾ قَالَ اَفَتَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا
کچھ بولتے نہیں ف٨٣ (آپ نے) کہا تو کیا تم اللہ کے سوا ایسوں کو پوجتے ہو جو

لَا يَنْفَعُكُمْ شَيْـًٔا وَّلَا يَضُرُّكُمْ ﴿٦٦﴾ اُفٍّ لَّكُمْ وَلِمَا
نہ تمہیں نفع پہنچا سکیں اور نہ تمہیں نقصان ہی پہنچا سکیں تف ہے تم پر بھی اور ان پر بھی

تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿٦٧﴾ قَالُوْا
جنہیں تم اللہ کے سوا پوجتے ہو ف٨٤ تو کیا تم (اتنا بھی) نہیں سمجھتے؟ (وہ لوگ) بولے

حَرِّقُوْهُ وَانْصُرُوْٓا اٰلِهَتَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ فٰعِلِيْنَ ﴿٦٨﴾
انہیں جلا دو اور اپنے ٹھاکروں کا بدلہ لے لو اگر تمہیں (کچھ) کرنا ہے ف٨٥



ف٧٨ یہ اکا دکا کہنے والے وہی تھے جنہوں نے اس روز حضرت ابراہیم علیہ السلام کا وہ فقرہ سن لیا تھا۔ یَذْكُرُهُمْ کے معنی ہی ہیں بتوں کا ذکر برائی سے کرنا۔ یذکرھم بالکسر ویعیبھم (ابن عباس رضی اللہ عنہما) ف٧٩ (اور گواہی دیں) یَشْهَدُوْنَ کے دو معنی ہو سکتے ہیں۔ ایک تو یہی کہ سب لوگ مشاہدہ کریں۔ یعنی یہ آ کر دیکھیں کہ ہم ایسے مجرم کو کیسی سخت سزا دیتے ہیں۔ یحضرون عقوبتنا (کشاف) اور دوسرے یہ کہ لوگ اس مجرم کے اقرار جرم کو سن کر اس کے گواہ بن جائیں۔ یشھدون علیہ بما سمع منہ (کشاف) ف٨٠ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا طنزیہ انداز گفتگو شروع ہی سے ظاہر ہے۔ اسی لب ولہجہ میں آپ نے اس وقت بھی فرمایا کہ "جی اور کیا۔ اور کہیں ان سے بڑے ٹھاکر جی ہی نے یہ حرکت نہ کی ہو۔ آپ انہیں سے کیوں نہیں دریافت کر لیتے؟" حدیث صحیح میں ابراہیم علیہ السلام خلیل اللہ کے اس قول کو کذب سے تعبیر کیا گیا ہے۔ اور اس سے منکرین حدیث کو بخاری، مسلم، ترمذی کے خلاف ایک طومار کذب باندھنے کا موقع مل گیا ہے۔ حالانکہ بالکل صاف ظاہر ہے کہ یہ کذب صرف صورۃً تھا۔ نہ حضرت علیہ السلام کی نیت کسی غلط بات کہنے کی تھی نہ اس کلام سے اس بڑے مجمع میں کسی ایک شخص کو بھی دھوکا یا مغالطہ ہوا۔ مقصود تمامتر مشرکین پر حجت الزامی قائم کرنا تھی، اور اس کے لئے آپ اعلان پیشتر سے کر بھی چکے تھے۔ تَاللّٰهِ لَاَكِيْدَنَّ اَصْنَامَكُمْ بَعْدَ اَنْ تُوَلُّوْا مُدْبِرِيْنَ۔ یہ تو صرف ایک بلیغ، موثر، خطیبانہ پیرایہ گفتگو تھا موقع کے مناسب حال، ایسا کذب (اور کذب عربی میں ہرگز اردو کے جھوٹ کے مترادف نہیں بلکہ اس سے کہیں وسیع معنی رکھتا ہے) ہرگز عصمت انبیاء کے منافی نہیں۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے ایک توجیہ یہ بھی نقل کی ہے کہ فاعل كَبِيْرُهُمْ هٰذَا کو نہ مانا جائے بلکہ بجائے اس کے تقدیر کلام یوں مانی جائے۔ فعلہ من فعلہ یعنی یہ حرکت تو کی جس نے کی اور كَبِيْرُهُمْ هٰذَا کا تعلق صرف عبادت اللہ سے جوڑا جائے۔ انہ کنایۃ عن غیر مذکور ای فعلہ من فعلہ (کبیر) اور کسائی نحوی سے منقول ہے کہ وہ بَلْ فَعَلَهٗ پر پورا وقف کر لیتے تھے اور كَبِيْرُهُمْ هٰذَا سے نیا فقرہ شروع کرتے تھے۔ یروی عن الکسائی انہ کان یقف عند قولہ بل فعلہ ثم یبتدئ کبیرھم ھذا (کبیر) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ کسی مصلحت دینی کے سبب سے بعض بزرگوں سے جو کلام بطور توریہ منقول ہے۔ اس کی اصل یہی آیت ہے۔ ف٨١ یعنی سوچنے کے بعد جی میں تو قائل ہی ہو گئے کہ بیشک غلطی ہماری ہی ہے اور آپس میں کہنے بھی لگے۔ ای تفکروا وتدبروا وتذکروا (روح) ف٨٢ (جیسا کہ شرمندگی کے وقت انسان سر جھکا ہی لیتا ہے) لفرط اطراقھم خجلاً وانکساراً (کشاف) ف٨٣ (سوال سے پوچھا ہی کیا) یہ جواب ظاہر ہے کہ بالکل مغلوبانہ لہجہ میں تھا۔ ف٨٤ تف ہے تمہاری مورتیوں کی بے بسی اور بیچارگی پر اور تف ہے تمہاری عقل ودانش پر کہ ایسوں کو اپنا خدا مانے ہوئے اور بنائے ہوئے ہو۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ مبغوضین فی اللہ کے ساتھ سختی سے پیش آنے کی جو عادت بعض بزرگوں کی ہوتی ہے اس کا ماخذ یہی آیت ہے۔ ف٨٥ مجرمین کو آگ میں ڈال کر جلا دینے کی سزا اس وقت مختلف قوموں کے قانون میں عام تھی۔ روایات یہود میں آتا ہے کہ بادشاہ بابل نے ایک خاص بھٹی اس کے لئے تیار کرائی، پانچ پانچ گز کے دور میں لکڑی کا ڈھیر لگا کر اس میں آگ لگائی گئی اور ابراہیم علیہ السلام کو اس میں پھینکا گیا۔

ف۸٦ جو خدا آگ کو جلانے کا حکم دیتا رہتا ہے، وہ اس پر بھی اسی آسانی سے قادر ہے کہ اسے نہ جلانے کا بھی حکم دے دے، یہ کہنا کہ آگ تو جماد ولا یعقل و بے شعور ہے، اس سے خطاب کیونکر ہوا ہو گا۔ عجیب احمقانہ اعتراض ہے۔ آگ کی جمادیت، بے شعوری وغیرہ اگر ہے تو ہماری نسبت سے ہے یا خود خالق کائنات کی نسبت سے بھی؟ عَلٰٓی اِبْرٰهِیْمَ کی قید سے قرینہ اس کا نکلتا ہے کہ آگ کی تبدیل ماہیت نہ ہوئی ہو، وہ وہی بدستور آگ ہی ہو البتہ موذی حضرت ابراہیم علیہ السلام کے حق میں نہ رہی ہو یا اس کے علاوہ بھی کوئی صورت فرض کی جائے۔ واقعہ خارق عادت تو بہر حال و بہر صورت تھا۔



قُلْنَا یٰنَارُ كُوْنِیْ بَرْدًا وَّ سَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰهِیْمَ (٦٩) وَ اَرَادُوْا
ہم نے حکم دیا اے آگ تو ٹھنڈی اور بے گزند ہو جا ابراہیم کے حق میں ف۸٦ اور (لوگوں نے) ان کے ساتھ
بِهٖ كَیْدًا فَجَعَلْنٰهُمُ الْاَخْسَرِیْنَ (٧٠) وَ نَجَّیْنٰهُ
برائی کرنا چاہی تھی سو ہم نے انہیں (لوگوں) کو ناکام کر دیا ف۸۷ اور ہم نے ان کو
وَ لُوْطًا اِلَى الْاَرْضِ الَّتِیْ بٰرَكْنَا فِیْهَا لِلْعٰلَمِیْنَ (٧١)
اور لوط کو ایسی سرزمین کی طرف بھیج کر بچا لیا جس کو ہم نے دنیا جہان والوں کے واسطے بابرکت بنایا ہے ف۸۸
وَ وَهَبْنَا لَهٗٓ اِسْحٰقَ ؕ وَ یَعْقُوْبَ نَافِلَةً ؕ وَ كُلًّا جَعَلْنَا
اور ہم نے انہیں اسحٰق اور یعقوب "پوتا" عطا کیا اور ہر ایک کو ہم نے
صٰلِحِیْنَ (٧٢) وَ جَعَلْنٰهُمْ اَىِٕمَّةً یَّهْدُوْنَ بِاَمْرِنَا
صالح بنایا ف۸۹ اور ہم نے ان (سب) کو پیشوا بنایا، ہدایت کرتے تھے ہمارے حکم سے ف۹۰
وَ اَوْحَیْنَآ اِلَیْهِمْ فِعْلَ الْخَیْرٰتِ وَ اِقَامَ الصَّلٰوةِ
اور ہم نے ان کے پاس وحی سے حکم بھیجا نیک کاموں کے کرنے کا اور نماز کی پابندی کا
وَ اِیْتَآءَ الزَّكٰوةِ ۚ وَ كَانُوْا لَنَا عٰبِدِیْنَ (٧٣) ۙ وَ لُوْطًا اٰتَیْنٰهُ
اور ادائے زکوٰۃ کا اور وہ ہماری ہی عبادت کرنے والے تھے ف۹۱ اور لوط کو ہم نے
حُكْمًا وَّ عِلْمًا وَّ نَجَّیْنٰهُ مِنَ الْقَرْیَةِ الَّتِیْ كَانَتْ
حکمت اور علم عطا کیا ف۹۲ اور ہم نے انہیں اس بستی سے نجات دی جس کے
تَّعْمَلُ الْخَبٰٓىِٕثَ ؕ اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمَ سَوْءٍ فٰسِقِیْنَ (٧٤) ۙ
رہنے والے گندے کام کرتے رہتے تھے بے شک وہ لوگ بڑے ہی بدکار تھے ف۹۳
وَ اَدْخَلْنٰهُ فِیْ رَحْمَتِنَا ؕ اِنَّهٗ مِنَ الصّٰلِحِیْنَ (٧٥) ع
اور ہم نے لوط کو اپنی رحمت میں داخل کر لیا بے شک وہ بڑے نیک کاروں میں تھے ف۹۴



سَلٰمًا حذف مضاف کے ساتھ ہے یعنی سلامتی والی والمعنی ذات برد وسلامة (کشاف) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ بعض اولیاء امت سے جو اسی قسم کی کرامتیں منقول ہیں وہ اسی قصہ کی نظیر ہیں۔ ف۸۷ (کہ ان کا مقصود یعنی ہلاکت ابراہیم علیہ السلام تو حاصل نہ ہوا، بلکہ الٹی حقانیت ابراہیم اور زیادہ روشن ہو گئی) ف۸۸ مراد ہے سرزمین شام جو دینی و دنیوی برکتوں اور رحمتوں کی جامع ہے۔ دینی برکتیں یہ کہ حضرات انبیاء کثرت سے اس سرزمین پر آئے اور دنیا کے پھیلے ہوئے شرک کے مقابلہ میں یہاں توحید کی اشاعت خوب ہوئی۔ اور دنیوی برکتوں سے اس ملک کی خوشگوار و صحت بخش آب و ہوا اور اس سرزمین کی سرسبزی و شادابی ہے۔ توریت میں بھی شام کی بڑی فضیلت آئی ہے۔ وَلُوْطًا۔ حضرت لوط آپ کے بھتیجے تھے، اور آپ پر ایمان لا چکے تھے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ فریق مخالف کے ملک کو چھوڑ کر ہجرت کر جانا توکل کے منافی نہیں، بلکہ سنت انبیاء کے موافق ہے۔ ف۸۹ یعنی صالحیت کے درجۂ کمال پر تھے۔ اس تصریح کی ضرورت اس لئے پڑی کہ اہل کتاب نے اپنی کتاب میں عجیب عجیب گندے الزامات ان مقدس حضرات پر لگا رکھے ہیں۔ قرآن ان سب سے ان حضرات کی تبری کرتا ہے۔ نَافِلَةً کے معنی علاوہ، زیادہ اور عطیہ کے پوتے کے بھی آئے ہیں۔ الولد الولد (کشاف) وھو ولد الولد (راغب) ف۹۰ (خلق کو) صٰلِحِیْنَ میں ابھی یہ بیان آ چکا ہے کہ یہ حضرات تکمیل نفس کے مدارج طے کئے ہوئے تھے۔ اب بیان اس کا ہو رہا ہے کہ دوسروں کی بھی تکمیل کر دیتے تھے۔ گویا اعلیٰ درجہ کے صالح ہی نہ تھے۔ اعلیٰ درجہ کے مصلح بھی تھے۔ ف۹۱ عٰبِدِیْنَ کی تقدیم لَنَا پر تاکید و تخصیص کی مقتضی ہے، یعنی وہ بس ہماری ہی عبادت کرتے تھے۔ صٰلِحِیْنَ میں کمال نبوت کی طرف اور اَوْحَیْنَآ اِلَیْهِمْ فِعْلَ الْخَیْرٰتِ میں کمال علم کی طرف اور كَانُوْا لَنَا عٰبِدِیْنَ میں کمال عمل کی طرف اور اَىِٕمَّةً یَّهْدُوْنَ میں تکمیل للغیر کی طرف اشارہ ہے۔" (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) توریت موجودہ میں انبیاء کرام کو عموماً بس اس حیثیت سے پیش کیا گیا ہے کہ وہ ایک قسم کے کاہن یا پیشگوئیاں کرنے والے تھے۔ قرآن مجید کو اس کی تردید میں بار بار یہ وضاحت کرنی پڑی کہ پیمبروں کا اصلی کام ہدایت خلق ہے اور اپنے تزکیۂ نفس کی تکمیل کے بعد دوسروں کے تزکیۂ نفس کی تکمیل ہے۔ ف۹۲ (ان کے مرتبہ و شان کے مناسب) حُكْمًا وَّ عِلْمًا۔ دونوں پر تنوین مرتبہ، حکمت و علم کی تعظیم و شان کے لئے ہے۔ اعلم ان ادخال التنوین علیهما یدل علی علو شان ذلک العلم وذلک الحکم (کبیر) ف۹۳ لوط علیہ السلام پر اور ان کی امت کی بدکاریوں پر حاشیے سورۂ اعراف میں گزر چکے۔ ان کی اصلی اور سب سے بڑی بدکاری کا شارح تو خود لفظ لواطت ہے۔ باقی وہ قوم اور بھی اخلاقی پستیوں میں پڑی ہوئی تھی۔ روایات یہود میں آتا ہے کہ خیر و خیرات کرنا غریبوں کو کھلانا پلانا ان کی سوسائٹی میں ایک شدید جرم تھا۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ قَرْیَةِ سے مراد اہل قریہ ہیں (ابن عباس رضی اللہ عنہما) ف۹۴ (جیسا کہ ایک پیمبر کو ہونا ہی تھا، نہ کہ معاذ اللہ حرامکار و شہوت پرست، جیسا کہ یہود نے ان کے متعلق اپنی روایات میں گڑھ رکھا ہے، اور توریت تک میں ان کی زندگی کو شرمناک جرائم سے داغدار کر کے دکھایا ہے) ملاحظہ ہوں حواشی تفسیر انگریزی۔ رحمة سے مراد لی گئی ہے اہل رحمت۔ فی رحمتنا ای فی اهل رحمتنا (کشاف)

وَ نُوۡحًا اِذۡ نَادٰی مِنۡ قَبۡلُ فَاسۡتَجَبۡنَا لَہٗ فَنَجَّیۡنٰہُ

اور نوح (کا تذکرہ کیجیے) جب کہ (اس سے) قبل وہ۹۵ جب کہ انہوں نے (ہم کو) پکارا تھا سو ہم نے ان کی سن لی

وَ اَہۡلَہٗ مِنَ الۡکَرۡبِ الۡعَظِیۡمِ ﴿ۚ۷۶﴾ وَ نَصَرۡنٰہُ مِنَ

اور انہیں اور ان کے گھر والوں کو بہت بڑے غم سے نجات دی وہ۹۶ اور ہم نے ان کا بدلہ لے لیا

الۡقَوۡمِ الَّذِیۡنَ کَذَّبُوۡا بِاٰیٰتِنَا ؕ اِنَّہُمۡ کَانُوۡا قَوۡمَ سَوۡءٍ

ایسے لوگوں سے جنہوں نے ہماری نشانیوں کو جھٹلایا تھا بے شک وہ لوگ بہت ہی برے تھے

فَاَغۡرَقۡنٰہُمۡ اَجۡمَعِیۡنَ ﴿۷۷﴾ وَ دَاوٗدَ وَ سُلَیۡمٰنَ اِذۡ یَحۡکُمٰنِ

سو ہم نے ان سب کو غرق کر دیا وہ۹۷ اور داؤد وسلیمان (کا بھی ذکر کیجیے) جب وہ کھیت کے بارہ میں

فِی الۡحَرۡثِ اِذۡ نَفَشَتۡ فِیۡہِ غَنَمُ الۡقَوۡمِ ۚ وَ کُنَّا

فیصلہ کر رہے تھے جب کہ اس میں لوگوں کی بکریاں رات کو جا پڑی تھیں وہ۹۸ اور ہم

لِحُکۡمِہِمۡ شٰہِدِیۡنَ ﴿٭ۙ۷۸﴾ فَفَہَّمۡنٰہَا سُلَیۡمٰنَ ۚ وَ کُلًّا اٰتَیۡنَا

ان لوگوں سے متعلق فیصلہ کو دیکھ رہے تھے وہ۹۹ سو ہم نے اس فیصلہ کی سمجھ سلیمان کو دے دی وہ۱۰۰ اور حکمت وعلم تو

حُکۡمًا وَّ عِلۡمًا ۫ وَّ سَخَّرۡنَا مَعَ دَاوٗدَ الۡجِبَالَ یُسَبِّحۡنَ

ہم نے ہر ایک کو دیا تھا وہ۱۰۱ اور ہم نے داؤد کے ساتھ تابع کر دیا تھا پہاڑوں کو کہ وہ اور پرندے

وَ الطَّیۡرَ ؕ وَ کُنَّا فٰعِلِیۡنَ ﴿۷۹﴾ وَ عَلَّمۡنٰہُ صَنۡعَۃَ لَبُوۡسٍ لَّکُمۡ

تسبیح کیا کرتے تھے اور (یہ) کرنے والے ہم تھے وہ۱۰۲ اور ہم نے انہیں زرہ کی صنعت تمہارے (نفع کے) لئے سکھلا

لِتُحۡصِنَکُمۡ مِّنۡۢ بَاۡسِکُمۡ ۚ فَہَلۡ اَنۡتُمۡ شٰکِرُوۡنَ ﴿۸۰﴾

دی تھی تاکہ وہ تم کو تمہاری لڑائی میں بچائے وہ۱۰۳ سو کیا تم شکر ادا کرو گے؟ وہ۱۰۴

وَ لِسُلَیۡمٰنَ الرِّیۡحَ عَاصِفَۃً تَجۡرِیۡ بِاَمۡرِہٖۤ اِلَی

اور ہم نے سلیمان (کے تابع) زور دار ہوا کو (بنا دیا تھا) کہ وہ ان کے حکم سے چلتی



۹۵ یعنی زمانہ ابراہیم،لوط سے بھی قبل۔ وہ۹۶ (جس میں وہ کافروں کی تکذیب وایذاء سے مبتلا تھے) کرب عظیم سے مراد طوفان وغرقابی بھی ہوسکتی ہے۔ وھو الطوفان او اذیۃ قومہ (روح) اھل سے مراد نوح کے خاندان والے نہیں، دین والے ہیں۔ فالمراد بالاھل ھٰھنا اھل دینہ (کبیر) وہ۹۷ (ان کی بدکاری کی بنا پر) اٰیات سے مراد احکام بھی ہوسکتے ہیں۔ مِنَ الْقَوْمِ یہاں مرادف ہے علی القوم کے (ابن عباس رضی اللہ عنہما) اور مِنْ یہاں علی کے معنی میں ہے۔ زمخشری نے لکھا ہے کہ میں نے ایک ہذیلی کو علی کے موقع پر مِن بولتے سنا ہے۔ قبیلۂ ہذیل کی زبان سند ہے۔ وہ چور کو بددعا دے رہا تھا اور کہہ رہا تھا اللّٰھم انصرھم منہ ای اجعلھم منتصرین منہ (کشاف) اور یہی قول ابوعبیدہ لغوی کا ہے۔ قال ابو عبیدہ من بمعنی علی (کبیر) وہ۹۸ (اور کھیت کو چر گئی تھیں) حضرت داؤد و حضرت سلیمان علیہما السلام دونوں پر مفصل حاشیے گزر چکے ہیں۔ یہ دونوں حضرات پیمبر ہونے کے ساتھ ہی حاکم وفرمانروا بھی تھے اور قدرتی طور پر مقدمات کے فیصلے کیا کرتے تھے۔ نَفَشَتْ۔ نفش رات میں جا پڑنے اور حملہ کرنے کو کہتے ہیں۔ قال الزھری النفش لا یکون الا باللیل (جصاص) آیت سے صاف ظاہر ہے کہ فرماں روا اور حکمراں ہونا نبوت تک کے منافی نہیں چہ جائیکہ ولایت کے۔ ۹۹ حکمھم میں ضمیر جمع قوم کی جانب ہے یا اس کے مفہوم مقدر پر اھل الحرث واھل الغنم کی جانب۔ یا پھر داؤد وسلیمان علیہما السلام اور قوم تینوں کی جانب۔ ای لحکم داوٗد وسلیمٰن والقوم الذین حکما بینھم (ابن جریر) وہ۱۰۰ یہاں یہ ارشاد نہیں کہ صحیح فیصلہ بذریعہ وحی حضرت سلیمان علیہ السلام پر القاء کیا گیا تھا۔ متبادر یہ ہوتا ہے کہ اصابت رائے وصحت فہم کی قوت حضرت سلیمان علیہ السلام کو زائد عطا ہوئی تھی اور اس میں کیا شک کہ سلیمان علیہ السلام کی حکمت ودانائی، خوش فہمی اور قوت فیصلہ آج تک یہود ومسیحی اقوام میں بہ طور ضرب المثل کے چلی آتی ہے۔ عارفین نے یہاں سے یہ نکتہ اخذ کیا ہے کہ صحت نظر وجودت قیاس بھی محض فضل ربانی ہے۔ چنانچہ اسے اپنی طرف منسوب کر کے فرمایا کہ ہم نے سمجھا دیا، سمجھا دیا۔ ”صورت مقدمہ کی یہ تھی کہ جس قدر کھیت کا نقصان ہوا تھا اس کی لاگت بکریوں کی قیمت کے برابر تھی۔ داؤد علیہ السلام نے ضمان میں کھیت والے کو وہ بکریاں دلوا دیں اور اصل قانون شرعی کا یہی مقتضا تھا۔ جس میں مدعی یا مدعا علیہ کی رضا بھی شرط نہیں۔ مگر چونکہ اس میں بکری والوں کا بالکل ہی نقصان تھا اس لیے سلیمان علیہ السلام نے بہ طور مصالحت کے جو کہ موقوف تھی تراضی طرفین پر۔ یہ صورت جس میں دونوں کی سہولت اور رعایت تھی تجویز فرمائی کہ چند روز کے لیے بکریاں تو کھیت والے کو دی جائیں کہ دودھ وغیرہ سے اپنا گزر کرے اور بکری والوں کو وہ کھیت سپرد کیا جائے کہ اس کی خدمت آبپاشی وغیرہ سے کریں۔ جب کھیت پہلی حالت پر آ جائے تو کھیت اور بکریاں اپنے اپنے مالکوں کو دے دی جائیں۔ پس اس سے معلوم ہو گیا کہ دونوں فیصلوں میں کوئی تعارض نہیں کہ ایک کی صحت دوسرے کی عدم صحت کو مقتضی ہو۔ اس لیے کُلًّا اٰتَیْنَا حُکْمًا وَّعِلْمًا بڑھا دیا گیا“۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) وہ۱۰۱ (دونوں میں سے) اس سے ظاہر ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام کا فیصلہ بھی غلط یا علم وحکمت سے خالی نہ تھا البتہ فیصلۂ سلیمانی اس سے بہتر تھا۔ فقہاء نے اس سے متعدد مسائل مستنبط کیے ہیں۔ مثلاً یہ کہ (۱) اظہار حق میں شرم وادب نہ چاہئے۔ ورنہ حضرت سلیمان علیہ السلام کبھی اپنے والد بزرگوار کے فیصلہ کے خلاف زبان نہ ہلاتے (۲) اظہار حق بہ مصلحت شرعی کبھی واجب ہو جاتا ہے اور کبھی مستحب (۳) ایک قاضی کا فیصلہ دوسرے قاضی کے فیصلہ کو منسوخ کر سکتا ہے۔ (۴) ایک مجتہد کو چاہئے کہ اپنے فیصلہ سے رجوع کر لے جب اسے دوسرا فیصلہ اپنے فیصلہ سے ارجح نظر آئے۔ وہ۱۰۲ (ان خوارق کے، نہ کہ کوئی اور۔ تو پھر ان کے واقع ہونے میں کوئی تعجب کیوں کرے!) سَخَّرْنَا۔ ’تسخیر جبال‘ کے یہ معنی کرنا کہ حضرت داؤد علیہ السلام جب پہاڑوں میں تسبیح میں مشغول ہوتے تھے تو پہاڑ ان کی آواز سے گونجنے لگتے تھے، قرآن کی تفسیر نہیں قرآن کی تحریف ہے۔ اول تو یہ کہیں سے نہیں ثابت ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام تسبیح وتہلیل کے وقت اپنے قصر وایوان ومسجد کو چھوڑ کر پہاڑوں کے اوپر یا پہاڑ کی کسی کھوہ میں تشریف لے جاتے تھے، دوسرے پہاڑ پر آواز گونجنے ہی کیوں لگی۔ اس کے لیے تو لازمی تھا کہ آپ تسبیح بآواز بلند کرتے۔ تیسرے اور سب سے بڑھ کر یہ کہ یہ قرآن کی کہنے والی ہی کون سی بات ہے خصوصاً محل مدح واظہار نعمت میں۔ بلند آواز کی گونج تو پہاڑوں میں نبی غیر نبی، مومن وکافر ہر انسان بلکہ ہر جانور کی بھی اٹھتی ہی رہتی ہے۔ مَعَ۔ ”تسخیر سے مراد محض تمعیت واقتداء فی التسبیح ہے نہ یہ کہ ان کے فرمانے سے تسبیح کرتے تھے۔ گو ممکن یہ بھی ہے مگر محتاج دلیل ہے“ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) توریت کی کتاب زبور میں داؤد علیہ السلام کی زبان سے ہے:۔ ”پہاڑ اور سارے ٹیلے میوہ دار درخت اور سارے دیودار، جنگلی جانور اور سارے مواشی اور کیڑے مکوڑے اور پرندے...... وہ خداوند کے نام کی پرستش کریں۔ کہ اس کا نام اکیلا عالی شان ہے۔ اس کا جلال زمین اور آسمان کے اوپر پھیلا ہے۔“ (زبور ۱۴۸: ۹۔ ۱۳) وہ۱۰۳ (ایک دوسرے کی زد سے) قرآن کے اس بیان سے یہ لازم نہیں آتا کہ حضرت داؤد علیہ السلام زرہ کے موجد بھی ہوں اور یہ صنعت آپ سے قبل نامعلوم ہو۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس سے دو مسئلہ ثابت ہوتے ہیں۔ ایک دستکاری سے معاش حاصل کرنا۔ دوسرے اسباب عادیہ کا استعمال توکل کے منافی نہ ہونا۔ وہ۱۰۴ (اس نعمت کا) صنعت زرہ سازی کو قرآن نے خاص محل نعمت میں بیان کیا ہے۔ اس سے ظاہر ہے کہ فنون وصنائع حرب مطلق صورت میں حرام نہیں، بلکہ انہیں حرام ولغو مقاصد کے لئے نہ استعمال کیا جائے تو مستحسن۔ [illegible]

الۡاَرۡضِ الَّتِیۡ بٰرَکۡنَا فِیۡهَا ؕ وَکُنَّا بِکُلِّ شَیۡءٍ

اس سر زمین کی طرف جس میں ہم نے برکت رکھ دی ہے ف۱۰۵ اور ہم تو ہر ایک چیز کا

عٰلِمِیۡنَ ﴿۸۱﴾ وَ مِنَ الشَّیٰطِیۡنِ مَنۡ یَّغُوۡصُوۡنَ لَهٗ

علم رکھتے ہیں ف۱۰۶ اور شیطانوں میں ایسے بھی ہوئے ہیں جو ان کے (یعنی سلیمان کے) لیے غوطہ لگاتے تھے ف۱۰۷

وَیَعۡمَلُوۡنَ عَمَلًا دُوۡنَ ذٰلِکَ ۚ وَکُنَّا لَهُمۡ حٰفِظِیۡنَ ﴿۸۲﴾

اور وہ (اور) کام بھی اس کے علاوہ کرتے رہتے تھے ف۱۰۸ اور ہم ہی ان کے سنبھالنے والے تھے ف۱۰۹

وَ اَیُّوۡبَ اِذۡ نَادٰی رَبَّهٗۤ اَنِّیۡ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنۡتَ اَرۡحَمُ

اور ایوب (کا تذکرہ کیجیے) ف۱۱۰ جب کہ انہوں نے اپنے پروردگار کو پکارا کہ مجھ کو تکلیف پہنچ رہی ہے اور تو سب

الرّٰحِمِیۡنَ ﴿ۚۖ۸۳﴾ فَاسۡتَجَبۡنَا لَهٗ فَکَشَفۡنَا مَا بِهٖ مِنۡ ضُرٍّ

مہربانوں سے بڑھ کر مہربان ہے ف۱۱۱ سو ہم نے ان کی (دعا) قبول کر لی اور انہیں جو تکلیف تھی اس کو دور کر دیا

وَّاٰتَیۡنٰهُ اَهۡلَهٗ وَ مِثۡلَهُمۡ مَّعَهُمۡ رَحۡمَةً مِّنۡ عِنۡدِنَا

اور ہم نے انہیں ان کا کنبہ عطا کر دیا اور ان کے ساتھ ان کے برابر اور بھی اپنی رحمت خاص کے باعث

وَذِکۡرٰی لِلۡعٰبِدِیۡنَ ﴿۸۴﴾ وَ اِسۡمٰعِیۡلَ وَ اِدۡرِیۡسَ

اور تاکہ یادگار رہے اہل عبادت کے لئے ف۱۱۲ اور اسمٰعیل اور ادریس

وَذَا الۡکِفۡلِ ؕ کُلٌّ مِّنَ الصّٰبِرِیۡنَ ﴿ۚۖ۸۵﴾ وَ اَدۡخَلۡنٰهُمۡ فِیۡ

اور ذوالکفل کا (تذکرہ کیجیے) (یہ) سب ثابت قدم رہنے والوں میں تھے ف۱۱۳ اور ہم نے ان (سب) کو اپنی رحمت

رَحۡمَتِنَا ؕ اِنَّهُمۡ مِّنَ الصّٰلِحِیۡنَ ﴿۸۶﴾ وَ ذَا النُّوۡنِ اِذۡ

(خاص) میں داخل کر لیا تھا بے شک وہ (سب) صالح لوگوں میں سے تھے ف۱۱۴ اور مچھلی والے (پیغمبر کا بھی ذکر کیجیے)

ذَّهَبَ مُغَاضِبًا فَظَنَّ اَنۡ لَّنۡ نَّقۡدِرَ عَلَیۡهِ فَنَادٰی فِی

جب کہ وہ خفا ہو کر چلے گئے ف۱۱۵ اور یہ سمجھے کہ ہم ان پر تنگی نہ کریں گے ف۱۱۶ پھر انہوں نے اندھیروں میں سے



ف۱۰۵ یعنی ملک شام کی طرف کہ وہ جب کبھی باہر جاتے تو واپس ہوا کے ذریعہ سے آتے تھے۔ حضرت داؤد علیہ السلام کے معجزۂ تسخیر جبال کا ذکر ابھی گزر چکا ہے۔ حضرت سلیمان علیہ السلام کے معجزۂ تسخیر ہوا کا ذکر اب آیا۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ لطیفہ خوب لکھا ہے کہ باپ کا مسخر کثیف ترین جسم کیا گیا یعنی پتھر اور چٹان اور بیٹے کا مسخر لطیف ترین جسم کیا گیا یعنی ہوا۔ ف۱۰۶ (سو ہم جانتے تھے کہ سلیمان علیہ السلام کو یہ قوت دینا کس قدر مفید اور موافق مصالح ہوگا) ف۱۰۷ (سمندر اور دریا میں کہ موتی نکال نکال کر لائیں) فیخرجون من البحر الجواھر (ابن عباس رضی اللہ عنہما) شیطان سے مراد یہاں جن ہیں۔ الشَّیٰطِیۡنِ۔ مراد جن ہیں جو اغلبًا کافر تھے۔ شیطان کے لفظی مفہوم میں تو انسان، حیوان، جن ہر وہ مخلوق شامل ہے جو سرکش وخبیث ہو۔ ابوعبیدہ لغوی کا قول نقل ہوا ہے۔ الشیطان اسم لکل طارم من الجن والانس والحیوانات (راغب) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس میں اصل ہے اس قول کی کہ ۔ ہر کہ ترسید از حق وتقوٰی گزید ترسد از وے جن وانس وہر کہ دید اور اگر اس کے خلاف کہیں واقع ہو تو وہ کسی عارض کی بنا پر ہوگا۔ حضرت سلیمان علیہ السلام کی تسخیر جنات وشیاطین کا ذکر روایات یہود میں بھی ملتا ہے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی ف۱۰۸ مثلًا یہ کہ حضرت سلیمان علیہ السلام کے لئے تعمیری خدمات انجام دیں جیسا کہ کلام مجید ہی میں تصریح ہے یَعۡمَلُوۡنَ لَهٗ مَا یَشَآءُ مِنۡ مَّحَارِیۡبَ وَتَمَاثِیۡلَ وَ جِفَانٍ کَالۡجَوَابِ وَقُدُوۡرٍ رّٰسِیٰتٍ (سبا) ف۱۰۹ ایک تو جن، اور پھر سرکش شیطانی قسم کے۔ ارشاد فرمایا کہ ان کے سنبھالنے والے، انہیں قابو میں رکھنے والے، سلیمان علیہ السلام نامے انسان نہیں بلکہ ہم خود تھے..... اللہ اللہ! توحید کی تاکید وحفاظت کا کس درجہ اہتمام قرآن مجید کو رہتا ہے! ف۱۱۰ ایوب علیہ السلام اسرائیلی تو نہ تھے، اسحاقی وابراہیمی تھے۔ یعنی حضرت ابراہیم علیہ السلام سے پانچویں پشت میں حضرت اسحٰق کے بڑے صاحبزادہ اور حضرت یعقوب کے بڑے بھائی عیص کی اولاد میں تھے۔ توریت میں ہے کہ "عوض کی سرزمین کے رہنے والے تھے۔ اور عوض سے متعلق علماء فرنگ کی تحقیق ہے کہ یہ عرب کے شمال ومغرب میں فلسطین کی مشرقی سرحد کے قریب کا ملک تھا۔ زمانہ آپ کا متعین نہ ہو سکا۔ علماء یہود کا بیان ہے کہ آپ کی عمر ٢١٠ سال کی ہوئی۔ اور آپ فرزندان یعقوب کے ہمعصر ہیں۔ پیغمبر ہونے کے ساتھ ہی آپ امیر کبیر بھی تھے اور کثیر الاولاد بھی۔ توریت میں ہے:۔ "عوض کی سرزمین میں ایوب نامے ایک شخص تھا۔ اور وہ شخص کامل اور صادق تھا۔ اور خدا سے ڈرتا اور بدی سے دور رہتا تھا۔ اس کے سات بیٹے اور تین بیٹیاں پیدا ہوئیں۔ اس کے مال میں سات ہزار بھیڑیں اور تین ہزار اونٹ اور پانچ سو جوڑے بیل اور پانچ سو گدھیاں تھیں۔ اور اس کے نوکر چاکر بہت تھے۔ ایسا کہ اہل مشرق میں ایسا مالدار کوئی نہ تھا۔" (ایوب۔ ١:١۔ ٣) ف۱۱۱ (سو تو میری تکلیف کو بھی دور کر دے) توریت میں آتا ہے کہ شیطان نے ایک روز دربار خداوندی میں عرض کیا کہ ایوب کے جس صبر وشکر کی اتنی دھوم مچی ہوئی ہے وہ تو بس اسی بناء پر ہے کہ تو نے اسے ہر طرح کی نعمتوں سے نواز رکھا ہے۔ ذرا یہ نعمتیں چھن جائیں تو حال معلوم ہو جائے۔ حکم ہوا، اچھا تجھے اختیار ہے۔ جا اور جس طرح چاہے ان کی آزمائش کر دیکھ۔ چنانچہ شیطان نے آکر ان پر طرح طرح کی مصیبتوں کے پہاڑ توڑنے شروع کئے۔ کہاں آج امیر کبیر تھے۔ کہاں دفعۃً مفلس قلاش ہو گئے۔ ساری کھیتیاں جل گئیں۔ سارے گلے مر گئے، سارے نوکروں چاکروں کو دشمنوں نے مار ڈالا۔ ساری اولاد اکبارگی مکان میں دب کر مر گئی۔ ان ناقابل یقین مصائب کے بھی یک بیک ٹوٹ پڑنے پر ایوب علیہ السلام نے کہا تو صرف اتنا کہا کہ "اٹھ کے اپنا پیراہن چاک کیا اور سر منڈایا اور زمین پر جھک پڑا اور سجدہ کیا اور کہا، اپنی ماں کے پیٹ سے میں ننگا نکل آیا اور پھر ننگا وہاں جاؤں گا، خداوند نے دیا اور خداوند نے لیا خداوند کا نام مبارک ہے۔ اس سارے مقدمہ میں ایوب نے گناہ نہ کیا اور نہ خدا پر بے وقوفی کا عیب لگایا۔" (ایوب۔ ١:٢١، ٢٢) اس کے بعد شیطان نے ان پر پھوڑوں کی گندی بیماری مسلط کی اور سر سے پیر تک پھوڑوں میں لد گئے۔ توریت میں ہے:۔ ایسا کہ تلوے سے لے کے چاندی تک اسے جلتے پھوڑے ہوئے اور وہ ایک ٹھیکرا لے کے اپنے تئیں کھجلانے لگا اور راکھ پر بیٹھ گیا۔" (ایوب۔ ٢:٧، ٨) ف۱۱۲ یعنی تاکہ اہل تقوٰی وعبادت یاد رکھیں کہ صابروں کو کیسے کیسے صلے ملتے ہیں۔ رَحۡمَةً وَّ ذِکۡرٰی۔ رحمت اور ذکرٰی دونوں بطور سبب بیان ہوئے ہیں۔ فرق یہ ہے کہ رحمت کی حیثیت علت فاعلی مؤثر کی ہے۔ اور وہ زمانًا متقدم ہے۔ اور ذِکۡرٰی کی حیثیت علت غائی مؤخر کی ہے، یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ ماجرا رحمت تھا خود حضرت ایوب کے حق میں اور یادگار ان کے بعد والوں کے لئے کہ وہ بھی انکے نقش قدم پر چل کر ان کے سے مرتبے حاصل کریں۔ یعنی رحمة لایوب وتذکرة لغیرہ من العابدین لیصبروا کصبرہ (مدارک) توریت میں ہے:۔ "اور خداوند نے ایوب کی طرف توجہ کی...... اور خداوند نے ایوب کو آگے کی نسبت سے دونی دولت عنایت کی۔ اور اس کے سب بھائی اور سب بہن اور اس کے اگلے سب جان پہچان اس کے پاس آئے اور اس کے گھر میں انہوں نے اس کے ساتھ کھانا کھایا...... اور خداوند نے ایوب کے آخر عمر میں ابتدا کی نسبت سے بہت برکت عطا کی، اور وہ چودہ ہزار بھیڑوں اور چھ ہزار اونٹوں اور ایک ہزار جوڑے بیل اور ایک ہزار گدھوں کا مالک ہوا۔" (ایوب۔ ۴٢:١٠۔ ١٣) آیت سے صاف ظاہر ہو جاتا ہے کہ دعا صبر کے منافی نہیں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت سے دو مسئلے نکلتے ہیں ایک یہ کہ دعا منافی توکل نہیں، دوسرے احساس حاجت مندی سے (جو غلبۂ عبدیت سے پیدا ہوتی ہے) اللہ سے شکوہ کرنا رضا کے منافی نہیں۔ ف۱۱۳ (احکام تشریعی پر بھی اور تکوینی پر بھی) حضرت اسمٰعیل علیہ السلام کا ذکر تو بار بار آچکا ہے اور حضرت ادریس پر بھی حاشیے پ۱۶ سورۂ مریم میں گزر چکے۔ حضرت ذوالکفل سے متعلق مختلف اقوال ہیں۔ ترجیحی قول یہ ہے کہ آپ انبیاء بنی اسرائیل میں سے تھے اور توریت میں آپ کا نام حزقیل نبی آیا ہے۔ "اور تیسویں برس کے چوتھے مہینہ کی پانچویں تاریخ

میں ایسا ہوا کہ جب میں نہر کبار کے کنارہ پر اسیروں کے درمیان تھا تو آسمان کھل گیا اور میں نے خدا کی رویتیں دیکھیں اور اس مہینہ کے پانچویں دن یعنی یہویکین بادشاہ کی اسیری کے پانچویں برس میں ایسا ہوا کہ خداوند کا کلام بوزی کاہن کے بیٹے حزقی ایل کو جو کسدیوں کے ملک میں نہر کبار کے کنارہ پر تھا پہنچا اور وہاں خداوند کا ہاتھ اس پر تھا۔'' (حزقی ایل۔ ۱:۱۔ ۳) بخت نصر تاجدار اسیریا جب یروشلم پر حملہ شدید کر کے ہزارہا اسرائیلیوں کو اپنے ساتھ لے گیا۔ ۵۹۷ق م میں تو ان میں سے ایک آپ بھی تھے ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ ف۱۱۴ مسلمان کے لئے تو یہ عقیدہ کافی ہے کہ یہ حضرات جب نبی تھے تو صالح بدرجہ اولیٰ ہوں گے۔ لیکن اسے کیا کیجئے کہ بائبل والوں نے اپنے پیمبروں کو بری طرح گناہوں میں مبتلا دکھایا ہے۔ نبوت ان کے ہاں گویا محض ایک قسم کی کہانت یا اشراقیت تھی اور اس کا تعلق اخبار بالغیب سے تو تھا لیکن تزکیہ نفس یا تطہیر اخلاق سے بالکل نہیں۔ ف۱۱۵ (اپنی قوم سے جب کہ وہ لوگ ایمان نہ لائے) مغاضبا لقومه (بیضاوی) ای غضبان علی قومه (روح) بعض صحابہ وتابعین سے جو تفسیر مغاضبا لربه منقول ہے سو یہ تفسیر خود تشریح طلب ہے۔ لربه کے معنی یہاں کئے جاویں گے لاجل ربه وحمية لدينه یعنی اپنے پروردگار کی خاطر، اور اپنی غیرت دینی کے باعث اور کلمہ ل کو موصولہ نہیں بلکہ لام علت کے معنی میں لیں گے۔ لم يفعله الا غضبا لله وانفة لدينه وبغضا للكفر (کشاف) ف۱۱۶ (ان کے بلا انتظار وحی چلے جانے پر) حضرت یونس علیہ السلام اپنے اجتہاد سے یہ سمجھے کہ جب قوم



الظُّلُمٰتِ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّیْ كُنْتُ

پکارا ف۱۱۷ کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو ہی (سب نقائص سے) پاک ہے بے شک میں ہی

مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ﴿۸۷﴾ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ ۙ وَنَجَّیْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ ؕ

قصوروار ہوں ف۱۱۸ سو ہم نے ان کی (پکار) سن لی اور انہیں غم سے نجات دے دی

وَكَذٰلِكَ نُـْۨجِی الْمُؤْمِنِیْنَ ﴿۸۸﴾ وَزَكَرِیَّاۤ اِذْ نَادٰی رَبَّهٗ

اور ہم ایمان والوں کو ایسی ہی نجات دیا کرتے ہیں ف۱۱۹ اور زکریا (کا ذکر کیجیے) ف۱۲۰ جب کہ انہوں نے اپنے

رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ ﴿۸۹﴾

پروردگار کو پکارا کہ اے میرے پروردگار مجھے لاوارث مت رکھ اور بہترین وارث تو تُو (خود ہی) ہے ف۱۲۱

فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ ۫ وَوَهَبْنَا لَهٗ یَحْیٰی وَاَصْلَحْنَا لَهٗ

سو ہم نے ان کی (پکار) سن لی اور ہم نے انہیں یحییٰ کو عطا کیا ف۱۲۲ اور ان کی خاطر ہم نے ان کی بیوی کو

زَوْجَهٗ ؕ اِنَّهُمْ كَانُوْا یُسٰرِعُوْنَ فِی الْخَیْرٰتِ وَیَدْعُوْنَنَا

صحیح کر دیا ف۱۲۳ بے شک یہ (سب) نیک کاموں میں دوڑنے والے تھے اور ہم کو پکارتے رہتے تھے

رَغَبًا وَّرَهَبًا ؕ وَكَانُوْا لَنَا خٰشِعِیْنَ ﴿۹۰﴾ وَالَّتِیْۤ

شوق اور خوف کے ساتھ، اور ہمارے سامنے دب کر رہتے تھے ف۱۲۴ اور ان بیوی کا بھی (ذکر کیجیے)

اَحْصَنَتْ فَرْجَهَا فَنَفَخْنَا فِیْهَا مِنْ رُّوْحِنَا

جنہوں نے اپنے ناموس کو بچا لیا ف۱۲۵ پھر ہم نے ان میں اپنی روح پھونک دی ف۱۲۶

وَجَعَلْنٰهَا وَابْنَهَاۤ اٰیَةً لِّلْعٰلَمِیْنَ ﴿۹۱﴾ اِنَّ هٰذِهٖۤ اُمَّتُكُمْ

اور ہم نے ان کو اور ان کے فرزند کو دنیا جہان والوں کے لئے ایک نشان بنا دیا۔ ف۱۲۷ بے شک یہی ہے تمہارا طریقہ

اُمَّةً وَّاحِدَةً ۖ وَّاَنَا رَبُّكُمْ فَاعْبُدُوْنِ ﴿۹۲﴾ وَتَقَطَّعُوْۤا

طریقہ واحد ف۱۲۸ اور میں تمہارا پروردگار ہوں سو تم میری ہی پرستش کرو لیکن لوگوں نے آپس میں



پر سے عذاب ٹل گیا تو اب یہاں ٹھہرنا ضروری نہیں اور نہ میرے چلے جانے میں کوئی ہرج ہے۔ اس لئے بلا انتظار نص ووحی وہاں سے چلے گئے۔ حالانکہ مرتبہ نبوت کے شایان شان یہی تھا کہ انتظار وحی کیا جاتا۔ لَنْ نَّقْدِرَ۔ قدر بمعنی استطاعت وقابو نہیں، ضیق وتنگی کے مفہوم میں ہے۔ قدرت سے نہیں تقدیر سے ہے۔ فسرت بالتضيق عليه (کشاف) ای ان لن نضيق عليه (کبیر) ذوالنون حضرت یونس علیہ السلام ہی کا لقب ہے اور حضرت یونس علیہ السلام پر حاشیے پارہ ۱۱ سورۂ یونس میں گزر چکے۔ ف۱۱۷ پارہ ۲۳ میں یہ قصہ ذرا تفصیل سے آئے گا۔ مختصر یہ کہ آپ جس جہاز پر تھے اس کے جہاز رانوں نے آپ کو مجرم سمجھ کر طوفان کے وقت سمندر میں پھینک دیا۔ کوئی ایک مچھلی شارک یا وہیل کے قسم کی آپ کو نگل گئی۔ یہ مناجات آپ شکم ماہی سے فرما رہے ہیں۔ ظُلُمٰت صیغۂ جمع ہے دریا کے نیچے کا اندھیرا، مچھلی کے پیٹ کے اندر کا اندھیرا۔ صیغۂ جمع سے متعدد تاریکیاں مراد ہیں۔ ف۱۱۸ (کہ میرے منصب کے مناسب وحی الٰہی کا انتظار کرنا تھا، میں بغیر اس انتظار کے نکل کھڑا ہوا) آپ کا اپنے کو ظالم کہنا اسی معنی میں ہے کہ میں ترک عزیمت وافضلیت کا مرتکب ہوا، ہر نعمت ایک خاص مقام عبودیت کو مقتضی ہوتی ہے اور ایک خاص درجہ ادائے حقوق کا چاہتی ہے۔ اس درجہ ومرتبہ کے ادائے حقوق میں کمی یا کوتاہی رہ جانا ظلم ہے۔ آپ ظلم کا اطلاق اپنے حق میں اسی معنی میں کر رہے ہیں۔ ف۱۱۹ یعنی ایک یونس ہی پر کیا موقوف ہے جو مومن بھی ہم سے دعا کرے اسے غم سے نجات دے دی جاتی ہے۔ بشرطیکہ اسے غم میں رکھنا ہی مصلحت نہ ہو۔ ف۱۲۰ حضرت زکریا پر حاشیے سورۂ آل عمران پارہ سوم میں گزر چکے۔ ف۱۲۱ یعنی حقیقی وارث تو اللہ ہی ہے جسے کبھی فنا نہیں لیکن میں جو ظاہری اور مادی وارث کو مانگ رہا ہوں وہ اس لئے جو خدمت دین کی کر رہا ہوں ان کا سلسلہ اس کے ذریعہ سے چلتا رہے اور میرے بعد ہی بند نہ ہو جائے۔ ف۱۲۲ (بطور فرزند صالح اور وارث کے) یحییٰ علیہ السلام پر بھی حاشیے گزر چکے۔ ف۱۲۳ (کہ وہ عاقر تھیں اب انہیں قابل اولاد بنا دیا) ای اصلحها للولادة (کبیر) بان جعلها ولودا (ابن جریر) سعید ابن جبیر قتادہ وغیرہ تابعین سے مروی ہے کہ بیوی صاحبہ کا شباب لوٹا دیا گیا تھا۔ برد شبابها اليها وجعلها ولودا كما روى عن ابن جبير وقتادة (روح) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس تفسیر سے یہ نکلتا ہے کہ استجابت دعا کے وقت اکثر عادت الٰہی یہ ہے کہ جو چیزیں عموماً وعادۃً جن اسباب سے پیدا ہوتی ہیں اکثر ان کے لئے وجود میں لانے کے لئے وہی اسباب مہیا کر دیئے جاتے ہیں گو وہ قادر مطلق بلا اسباب ہی تکوین پر قادر ہے۔ ف۱۲۴ (کہ اس سے ان کی کمال عبدیت وعبودیت اور ہماری کمال عظمت ومعبودیت ثابت ہوتی ہے) اہل خشوع واہل تواضع کی مدح سے توریت وانجیل بھی لبریز ہیں۔ مثلاً ''خداوند انہیں جو نمرا گئے ہیں۔ سیدھا کھڑا کرتا ہے۔'' (زبور۔ ۱۴۶:۸) ''خداوند حلیموں کو سنبھالتا ہے۔ پر شریروں کو زمین پر پٹک دیتا ہے۔'' (زبور۔ ۱۴۷:۶) ''خداوند اپنے لوگوں سے خوش ہوتا ہے۔ وہ حلیموں کو نجات کی زینت بخشتا ہے۔'' (زبور۔ ۱۴۹:۴) ''مبارک ہیں وہ جو حلیم ہیں کیونکہ وہی زمین کے وارث ہوں گے۔'' (متی۔ ۵:۵) لانهم سے مراد وہ سب لوگ ہیں جن کا ذکر اسی سورت میں آچکا ہے۔ رَغَبًا وَّرَهَبًا۔ یعنی عبادت کمال امید وبیم کے ساتھ کرتے رہتے ہیں جو عین علامت ہے ایمان کامل کی۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں اِنَّهُمْ كَانُوْا یُسٰرِعُوْنَ فِی الْخَیْرٰتِ سابق نعمتوں کی علت کے موقع پر آیا ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ طاعت نعمت دنیوی کا بھی سبب بن جاتی ہے۔ ف۱۲۵ (مردوں سے تمام تر یعنی نکاح سے بھی اور ناجائز صورتوں سے بھی) مراد مریم بنت عمران علیہا السلام ہیں۔ حاشیے سورۂ آل عمران پ۳ میں گزر چکے۔ یہود جو گندے الزامات آپ پر لگا چکے تھے اور جو آج تک ان کی کتابوں میں منقول چلے آتے ہیں ان کے پیش نظر ایسی ہی وضاحت وتصریح سے آپ کی صفائی پیش ہونے کی ضرورت تھی۔ ف۱۲۶ (بہ واسطہ جبرئیل، اور اس سے ان کو بے شوہر حمل رہ گیا) نَفَخْنَا فِیْهَا مِنْ رُّوْحِنَا۔ نفخ روح تو ہر انسان کے لئے ہوتا رہتا ہے، یہ نفخ روح ایک خاص طریقہ پر، معمول عام سے الگ، بہ واسطہ جبرئیل کیا گیا۔ اس کی تفصیلی کیفیت نہ معلوم ہو سکتی ہے، نہ معلوم کرنے کی ضرورت۔ یہاں تفہیم قرآنی کے سلسلہ میں

ع ١٨/٦

اَمْرَهُمْ بَيْنَهُمْ ؕ كُلٌّ اِلَيْنَا رٰجِعُوْنَ ﴿٩٣﴾ فَمَنْ يَّعْمَلْ

اپنا دین ٹکڑے ٹکڑے کرلیا۔ سب ہمارے پاس واپس آنے والے ہیں ف١٢٩ سو جو کوئی نیک کام

مِنَ الصّٰلِحٰتِ وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَلَا كُفْرَانَ لِسَعْيِهٖ ۚ وَاِنَّا

کرتا ہو گا اور وہ ایمان والا بھی ہو گا سو اس کی کوشش اکارت نہ جائے گی اور ہم تو

لَهٗ كٰتِبُوْنَ ﴿٩٤﴾ وَحَرٰمٌ عَلٰى قَرْيَةٍ اَهْلَكْنٰهَآ اَنَّهُمْ لَا

اس کے لئے لکھ (بھی) لیتے ہیں ف١٣٠ اور ہم جس بستی کو ہلاک کر دیتے ہیں ناممکن ہے کہ وہ لوگ

يَرْجِعُوْنَ ﴿٩٥﴾ حَتّٰٓى اِذَا فُتِحَتْ يَاْجُوْجُ وَمَاْجُوْجُ

پھر لوٹ کر آئیں ف١٣١ یہاں تک کہ یاجوج و ماجوج کھول دیئے جائیں

وَهُمْ مِّنْ كُلِّ حَدَبٍ يَّنْسِلُوْنَ ﴿٩٦﴾ وَاقْتَرَبَ الْوَعْدُ

اور وہ ہر بلندی سے نکل پڑیں ف١٣٢ اور سچا وعدہ قریب

الْحَقُّ فَاِذَا هِىَ شَاخِصَةٌ اَبْصَارُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ؕ

آ لگے تو بس یک بیک کافروں کی نگاہیں پھٹی رہ جائیں گی

يٰوَيْلَنَا قَدْ كُنَّا فِىْ غَفْلَةٍ مِّنْ هٰذَا بَلْ كُنَّا ظٰلِمِيْنَ ﴿٩٧﴾

ہائے ہماری کم بختی ہم اس کی طرف سے غفلت میں پڑے تھے، نہیں بلکہ ہم ہی قصور دار تھے ف١٣٣

اِنَّكُمْ وَمَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ حَصَبُ جَهَنَّمَ ؕ

بے شک تم (خود) اور جو کچھ تم اللہ کے سوا پوجتے رہے ہو (سب) جہنم کے کندے ہیں

اَنْتُمْ لَهَا وٰرِدُوْنَ ﴿٩٨﴾ لَوْ كَانَ هٰٓؤُلَآءِ اٰلِهَةً مَّا وَرَدُوْهَا ؕ

اس میں تم (سب) کو داخل ہونا ہوگا ف١٣٤ اگر یہ لوگ (واقعی) خدا ہوتے تو اس میں کیوں جاتے

وَكُلٌّ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿٩٩﴾ لَهُمْ فِيْهَا زَفِيْرٌ وَّهُمْ فِيْهَا لَا

(لیکن اب تو) سب کو اس میں ہمیشہ کے لئے رہنا ہوگا اس میں ان کا شور ہوگا اور وہ اس میں (کوئی اور بات)



صرف اتنا جان لینا کافی ہے کہ نفخ روح کی اضافت حق تعالیٰ کی طرف صرف حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے اظہار عظمت کے لئے ہے۔ والا ضافة الیه تعالٰی لتشریف عیسٰی علیه السلام (مدارک) ف١٢٧ (اپنی کمال قدرت کا کہ ہم ہر چیز کی تکوین پر قادر ہیں، اسباب عادیہ کے واسطہ سے بھی اور بلا واسطہ بھی،) ابنھا۔ فرزند مریم سے مراد حضرت عیسیٰ علیہ السلام ہیں..... عقیدۂ ابن اللہ کی تردید میں ابن مریم کی تصریح بار بار ضروری تھی۔ ف١٢٨ (جس میں کسی نبی اور کسی شریعت کا اختلاف نہیں اور جس پر قائم رہنا تمہیں واجب ہے) ای ان ملة التوحید التی یجب ان تکونوا علیها فکونوا علیها (بیضاوی) ای یجب ان تکونوا علیها (جلالین) طریقہ سے مراد عقیدۂ توحید۔ البتہ گفتگو اس میں ہے کہ یہاں خطاب کس سے ہے ایک جماعت کا خیال ہے کہ مسلمانوں سے اور ھٰذِہٖ سے مرادامت مسلمہ ہے۔ والظاهر ان خطاب لمعاصری الرسل صلی اللہ علیہ وسلم وهذه اشارة الی ملة الاسلام (بحر) دوسرے گروہ کی رائے ہے کہ خطاب عام ہے ساری نسل انسانی کے لئے۔ اور طریقہ سے مراد ہے طریق انبیاء جن کا ذکر اوپر ہوتا چلا آتا ہے۔ ویحتمل ان تکون هذه اشارة الی الطریقة التی کان علیها الانبیاء المذکورون من توحید اللہ تعالٰی (بحر) اُمَّةً وَّاحِدَةً۔ یعنی وہ طریقہ جس کے اندر کسی شریعت کا اختلاف نہیں۔ غیر مختلفة فیما بین الانبیاء علیهم الصلاة والسلام (بیضاوی) ف١٢٩ (اور آکر دین اصلی سے اپنے انحراف کا نتیجہ دیکھ لیں گے) آیت عام ہے تمام اہل زیغ وضلال کے لئے جو توحید کی صراط مستقیم سے الگ ہٹ ہٹ گئے ہیں۔ ف١٣٠ (سو ایک ذرہ بھی مومن کے عمل کا ضائع نہ جائے گا اور بلا اجر نہ رہے گا) وَهُوَ مُؤْمِنٌ۔ ایمان ہر حسنِ عمل کے لئے بنیادی شرط ہے۔ اِنَّا لَهٗ كٰتِبُوْنَ۔ فرشتوں کی کتابت اعمال کے فعل کو یہاں اپنی جانب منسوب کر کے فرمایا ہے۔ ف١٣١ (اس دنیا میں، حساب کتاب کے لئے) قَرْيَةٍ۔ قَرْيَةٍ بہ معنی اهل قریه ہے۔ یعنی جو مر چکے ہیں، ان کے لئے اب قیامت تک واپسی ممکن نہیں۔ لا یرجعون الی الدنیا (کبیر۔ عن قتادة ومقاتل) لا یرجعون الی الدنیا قبل یوم القیمة (ابن کثیر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما وابو جعفر الباقر، وقتادة وغیر واحد) آیت کی ایک تفسیر یہ بھی آئی ہے کہ جن قوموں کے لئے ہلاکت علم الٰہی میں مقدر ہو چکی ہے وہ تو ہدایت کی جانب کسی طرح بھی رجوع نہ کریں گے۔ لا یرجعون عن الشرک ولا یعدلون عنه (کبیر۔ عن الحسن ومجاہد) اَهْلَكْنٰهَا۔ اس دوسری تفسیر کی صورت میں اهلاک سے مراد صرف عزم اہلاک ہوگا اور يَرْجِعُوْنَ میں رجوع سے مراد کفر سے ایمان کی طرف رجوع ہوگا۔ ومعنی اهلکنا عزمنا علی اهلاکها اوقدرنا اهلا کها ومعنی الرجوع الرجوع من الکفر الی الاسلام (کشاف) ف١٣٢ یعنی ہلاک شدہ قوموں کا عدم رجوع ایک خاص وقت تک کے لئے ممنوع و ممتنع ہے۔ البتہ قیامت کے وقت سب از سر نو زندہ ہو کر سامنے آئیں گے اور اس وقت موعود کے قرب کی ایک خاص علامت یہ ہوگی کہ یاجوج و ماجوج سد ذوالقرنین سے رہائی پا جائیں۔ چھوٹ کر نکلیں اور ہر بلند مقام سے دندناتے ہوئے ابل پڑیں۔ انجیل کی عبارت ابھی آگے آرہی ہے کہ ”ان کا شمار سمندر کی ریت کے برابر ہوگا۔“ يَاْجُوْجُ وَمَاْجُوْجُ۔ یاجوج ماجوج پر حاشیے سورۃ الکہف پ ١٦ میں گزر چکے۔ یاجوج و ماجوج کا خروج انجیل میں بھی قرب قیامت کی علامت بتایا گیا ہے۔ چنانچہ مکاشفۂ یوحنا میں ہے:۔ ”اور جب ہزار برس پورے ہو چکیں گے تو شیطان قید سے چھوڑ دیا جائے گا، اور ان قوموں کو جو زمین کے چاروں طرف ہوں گی یعنی یاجوج و ماجوج کو گمراہ کر کے لڑائی کے لئے جمع کرنے کو نکلے گا، ان کا شمار سمندر کی ریت کے برابر ہوگا۔ اور وہ تمام زمین پر پھیل جائے گی اور مقدسوں کی لشکرگاہ اور عزیز شہر کو چاروں طرف سے گھیر لیں گی۔ اور آسمان پر سے آگ نازل ہو کر انہیں کھا جائے گی اور ان کا گمراہ کرنے والا ابلیس آگ اور گندھک کی اس جھیل میں ڈالا جائے گا جہاں وہ حیوان اور جھوٹا نبی بھی ہوگا اور وہ رات دن ابدالآباد عذاب میں رہیں گے۔“ (٢٠:٨) ف١٣٣ جب وہ وقت موعود کافروں کے خیال کے مطابق بے شان وگمان اور اچانک آپڑے گا۔ تو ان کی آنکھیں فرط دہشت سے پھٹی کی پھٹی رہ جائیں گی۔ اور یہ پکار اٹھیں گے کہ ہائے ہماری کیسی شامت تھی کہ ہم اس گھڑی کی طرف سے غفلت میں پڑے رہے۔ اور غفلت کیسی، غفلت تو جب ہوتی جب کسی نے ہم کو آگاہ نہ کیا ہوتا۔ سچی بات یہ ہے کہ قصور سرتا سر ہمارا ہے۔ ہم تنبیہ کرنے والوں کے باوجود بھی بیدار نہ ہوئے! ف١٣٤ یہ اس وقت مشرکین سے کہا جائے گا۔ مَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ کے عموم سے وہ ہستیاں ظاہر ہے کہ مستثنیٰ رہیں گی جو بجائے خود مقبول ہیں اور جن کی رضا کو ان کی معبودیت میں اصلاً دخل نہیں۔ مثلاً ملائکہ وانبیاء معبودوں کا اپنے پرستاروں کے ساتھ داخل جہنم ہونا پرستاروں کے لئے اور زیادہ تکلیف و حسرت کا باعث ہوگا۔

يَسْمَعُوْنَ ﴿۱۰۰﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ سَبَقَتْ لَهُمْ مِّنَّا الْحُسْنٰٓى ۙ

سنیں گے (بھی) نہیں ف۱۳۵ بے شک جن لوگوں کے لئے ہماری طرف سے بھلائی مقدر ہو چکی ہے

اُولٰٓئِكَ عَنْهَا مُبْعَدُوْنَ ﴿۱۰۱﴾ لَا يَسْمَعُوْنَ حَسِيْسَهَا ۚ

وہ اس سے (بالکل) دور رکھے جائیں گے اس کی آہٹ بھی نہ سنیں گے ف۱۳۶

وَهُمْ فِيْ مَا اشْتَهَتْ اَنْفُسُهُمْ خٰلِدُوْنَ ﴿۱۰۲﴾ لَا يَحْزُنُهُمُ

اور وہ لوگ اپنی جی چاہی چیزوں میں ہمیشہ رہیں گے ف۱۳۷ انہیں (یہ) بڑی

الْفَزَعُ الْاَكْبَرُ وَتَتَلَقّٰىهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ ۭ هٰذَا يَوْمُكُمُ

گھبراہٹ (ذرا بھی) غم میں نہ ڈالے گی، اور ان کا تو استقبال فرشتے کریں گے یہ ہے آپ کا وہ دن جس کا

الَّذِيْ كُنْتُمْ تُوْعَدُوْنَ ﴿۱۰۳﴾ يَوْمَ نَطْوِي السَّمَآءَ كَطَيِّ

آپ سے وعدہ کیا جاتا تھا ف۱۳۸ وہ دن (یاد رکھنے کے قابل ہے) جس روز ہم آسمان کو لپیٹ دیں گے جس

السِّجِلِّ لِلْكُتُبِ ۭ كَمَا بَدَاْنَآ اَوَّلَ خَلْقٍ نُّعِيْدُهٗ ۭ وَعْدًا

طرح طومار کاغذات لپیٹ لیا جاتا ہے، جس طرح ہم نے اول بار پیدا کرنے کے وقت ابتدا کی تھی اسی طرح اسے دوبارہ کر

عَلَيْنَا ۭ اِنَّا كُنَّا فٰعِلِيْنَ ﴿۱۰۴﴾ وَلَقَدْ كَتَبْنَا فِي الزَّبُوْرِ مِنْ

دیں گے یہ ہمارے ذمہ وعدہ ہے ہم ضرور اسے کر کے رہیں گے ف۱۳۹ اور ہم نے کتب آسمانی میں لکھ رکھا ہے ف۱۴۰ لوح

بَعْدِ الذِّكْرِ اَنَّ الْاَرْضَ يَرِثُهَا عِبَادِيَ الصّٰلِحُوْنَ ﴿۱۰۵﴾

محفوظ (میں لکھنے) کے بعد ف۱۴۱ کہ زمین (جنت) کے وارث میرے نیک بندے ہی ہوں گے ف۱۴۲

اِنَّ فِيْ هٰذَا لَبَلٰغًا لِّقَوْمٍ عٰبِدِيْنَ ﴿۱۰۶﴾ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ

بے شک اس (قرآن) میں (بڑی) تبلیغ ہے بندگی کرنے والے لوگوں کے لئے اور ہم نے آپ کو (اے پیمبر)

اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ ﴿۱۰۷﴾ قُلْ اِنَّمَا يُوْحٰٓى اِلَيَّ اَنَّمَآ

دنیا جہان پر (اپنی) رحمت ہی کے لئے بھیجا ہے ف۱۴۳ آپ کہہ دیجئے کہ میرے پاس تو صرف یہ ف۱۴۴ وحی آئی ہے کہ



ف۱۳۵ (اپنے ہی شور وغل، چیخ پکار میں) دوزخیوں کی خود ہی چیخ پکار اتنی ہوگی کہ کسی دوسرے کی کان پڑی آواز نہ سنائی دے گی۔ اہل دوزخ کو دوزخ میں رہنا ہی نہیں ہمیشگی کے لئے رہنا ہوگا۔ ف۱۳۶ (اس لئے کہ وہ جنت میں ہوں گے اور جنت دوزخ سے بالکل الگ اور فاصلہ پر ہوگی) اِنَّ الَّذِيْنَ سَبَقَتْ لَهُمْ مِّنَّا الْحُسْنٰى سے معنی بعض صوفیہ نے یہ لئے ہیں کہ سبقت محبتنا اياه فی الازل یعنی ہماری محبت ان کے ساتھ ازل میں سابق ہوئی۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہی وہ استعداد سابق ہے جس کی بابت کہا جاتا ہے کہ محبت کی ابتداء محبوب کی جانب سے ہوتی ہے۔ ف۱۳۷ جنت کی ایک خاص اور امتیازی خصوصیت یہاں بہ کمال بلاغت ایک مختصر فقرہ میں بیان کر دی گئی۔ یعنی وہ جگہ ایسی ہوگی جہاں سب کچھ انسان کی اپنی مرضی کے مطابق ہوگا۔ جو ہوا بھی چلے گی اس کی مرضی کے موافق، جو موسم بھی وہ چاہے گا وہی پیدا ہو جائے گا، جو غذا وہ چاہے گا وہی حاضر ہوگی، جو مشغلہ اسے پسند ہوگا وہی اس کے لیے موجود ہوگا، جو پڑھنا وہ چاہے گا وہی کتابیں اس کے لیے فراہم ہو جائیں گی۔ وقس علی ہذا۔ دنیا کی مختصر سی زندگی میں اپنے کو قوانین الٰہی کے ماتحت کر دینے کا نتیجہ یہ نکلے گا کہ جنت میں سارے قوانین تکوینی خود اسی کے ماتحت و محکوم ہوں گے اور پھر یہ کیفیت عارضی نہیں، وقتی نہیں، دائمی، لازوال، غیر منقطع ہوگی!۔۔۔ کوئی انسانی دماغ پورا تصور بھی ان راحتوں اور مسرتوں کا نہیں کر سکتا ف۱۳۸ یہ وہی استقبال کرنے والے فرشتے مؤمنین سے کہیں گے۔ دہشت اور ہول کا وہ انتہائی وقت یقیناً ہوگا لیکن اہل ایمان کو دہشت کیوں ہونے لگی۔ انہیں تو خواب موت سے جاگتے ہی تسکین، تشفی، دلدہی کے لیے فرشتے مل جائیں گے، جو اعزاز و اکرام سے انہیں ہاتھوں ہاتھ لیں گے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہاں سے تائید ہوتی ہے اس مقولہ کی کہ اہل اللہ کو فرح دائم میسر رہتا ہے اور عظمت کبریا سے جو خوف ان کے دلوں پر طاری رہتا ہے وہ اس کے منافی نہیں بلکہ وہ تو عین مقتضا عبدیت کا ہے۔ ف۱۳۹ قرآن مجید وقوع قیامت اور اس روز کی ہولناکیوں اور بشارتوں دونوں کا ذکر اسی کثرت اور اسی قطعیت کے ساتھ اسی لیے کرتا ہے کہ مخاطبین کے دل میں عقیدۂ آخرت راسخ ہو جائے۔ ساری نیکیوں کی جڑ اور بنیاد یہی ہے کہ عقیدۂ آخرت محض ایک نظریہ یا وہم و گمان کی طرح نہ رہے بلکہ جزم کامل و وثوق کے ساتھ دل کی گہرائیوں میں اتر جائے اور قال حال بن جائے۔ ف۱۴۰ زبور کہتے ہیں ہر لکھی ہوئی کتاب کو اور الزبور اسم جنس ہے ہر کتاب آسمانی کے لیے۔ لغت کے حوالوں کے لیے ملاحظہ ہو پ۶ حاشیہ نمبر ۳۵ یہاں بھی محققین نے مراد الزَّبُوْرِ سے کل کتب آسمانی بہ طور اسم جنس لی ہیں۔ عنی بالزبور کتب ا نبیاء کلها التی انزلها علیهم (ابن جریر) مجاہد نے کہا ہے کہ الزَّبُوْرِ کتاب ہے۔ الزبور الکتاب (ابن جریر۔ عن مجاہد) ابن زید تابعی سے منقول ہے کہ الزَّبُوْرِ کتب آسمانی ہیں۔ الزبور الکتب التی انزلت علی الانبیاء (ابن جریر۔ عن ابن زید) ف۱۴۱ ذکر کے معنی حدیث صحیح میں لوح محفوظ کے آچکے ہیں۔ ایک حدیث کے درمیان آتا ہے کان اللہ و لم یکن شئ قبله و کان عرشه علی الماء و کتب فی الذکر کل شئ و خلق السمٰوٰت والارض (صحیح بخاری کتاب بدء الخلق) یہی حدیث خفیف تغیر کے ساتھ کتاب التوحید میں بھی نقل ہوئی ہے۔ جہاں ذکر کے صریح معنی لوح محفوظ کے ہیں۔ ای فی محل الذکر ای فی اللوح المحفوظ (فتح الباری) ای اللوح المحفوظ (عینی) ای فی اللوح المحفوظ (مجمع البحار) آیت میں بھی مراد اس نوشتہ سے لی گئی ہے جو آسمان پر ہے یعنی وہی لوح محفوظ۔ عنی بالذکر ام الکتاب التی عنده فی السماء (ابن جریر) ابن زید تابعی مجاہد تابعی اور سعید بن جبیر تابعی سے بھی یہی معنی منقول ہے۔ الذکر الذی فی السماء (ابن جریر۔ عن سعید) الذکر ام الکتب الذی تکتب فیه الاشیاء قبل ذٰلک (ابن جریر۔ عن ابن زید) الذکر ام الکتب عند اللہ (ابن جریر۔ عن مجاہد) خود امام جریر نے بھی ترجیح اسی معنی کو دی ہے۔ و اولی هٰذه الاقوال عندی بالصواب فی ذٰلک ما قاله سعید بن جبیر و مجاهد۔ اور ثوری نے صراحت کے ساتھ اس کے معنی لوح محفوظ کے بتائے ہیں۔ هو اللوح المحفوظ (ابن کثیر۔ عن الثوری) ف۱۴۲ قرآن میں الارض کا اطلاق ارض جنت پر بھی ہوا ہے۔ جیسا کہ اس آیت میں الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ صَدَقَنَا وَعْدَهٗ وَاَوْرَثَنَا الْاَرْضَ نَتَبَوَّاُ مِنَ الْجَنَّةِ حَيْثُ نَشَآءُ (الزمر) چنانچہ یہاں بھی یہی معنی محققین سے منقول ہیں اور اس طبقہ میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے لے کر اکابر تابعین تک سب ہی شامل ہیں۔ قال ابن عباس ارض الجنة و کذاقال ابو العالیة و مجاهد و سعید بن جبیر والشعبی و قتادة والسدی و ابو صالح و الربیع بن انس والثوری (ابن کثیر) یعنی بذٰلک ان ارض الجنة یرثها عبادی العاملون بطاعته (ابن جریر) الفاظ کی اس تشریح کے بعد مطلب بالکل صاف ہے۔ یعنی لوح محفوظ میں لکھ دینے کے بعد ہم نے کتب آسمانی میں بھی یہ قاعدہ لکھ دیا ہے کہ زمین بہشت کے مالک تو بندگان صالح شریعت پر چلنے والے ہی ہوں گے۔ گویا آیت تمام تر مؤمنین کے حق میں ایک بڑی بشارت اخروی ہے۔ لیکن یہ معنی بھی ہو سکتے ہیں کہ "ہم نے کتاب زبور (صحیفۂ داؤد علیہ السلام نبی) میں لکھ رکھا ہے بعد نصیحت کے کہ زمین کے مالک میرے نیک بندے ہوں گے"۔ چنانچہ بہت سے اہل تفسیر ادھر بھی گئے ہیں۔ اس صورت میں یہ آیت مؤمنین کے حق میں ایک بشارت دنیوی نعمت یعنی زمینی بادشاہت کی ہوگی۔ اور اگر الارض سے مراد ارض موعود لی جائے، یعنی ملک شام (جیسا کہ بہت سے اہل تفسیر نے مراد بھی ہے) جب تو یہ پیشگوئی عہد صحابہ میں پوری طرح پوری ہو کر رہی۔ صحیفۂ زبور میں بھی یہ الفاظ ملتے ہیں:۔ "صادق زمین کے وارث ہوں گے" (۳۷: ۲۹) ف۱۴۳ اور وہ رحمت و مہربانی یہی ہے کہ قرآن

اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ فَهَلْ اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ﴿١٠٨﴾ فَاِنْ تَوَلَّوْا

تمہارا خدا ایک ہی خدا ہے سو اب بھی تم مانتے ہو؟ پھر بھی اگر یہ لوگ سرتابی کریں

فَقُلْ اٰذَنْتُكُمْ عَلٰى سَوَآءٍ ؕ وَاِنْ اَدْرِيْۤ اَقَرِيْبٌ اَمْ

تو آپ کہہ دیجیے کہ میں تم کو نہایت صاف اطلاع کر چکا و۱۴۵ اور میں نہیں خبر رکھتا کہ کہ تم سے جو وعدہ کیا گیا ہے آیا

بَعِيْدٌ مَّا تُوْعَدُوْنَ ﴿١٠٩﴾ اِنَّهٗ يَعْلَمُ الْجَهْرَ مِنَ الْقَوْلِ

وہ قریب آ گیا ہے یا وہ دور و دراز ہے و۱۴۶ بے شک اللہ پکار کر کہی ہوئی بات کو بھی جانتا ہے

وَيَعْلَمُ مَا تَكْتُمُوْنَ ﴿١١٠﴾ وَاِنْ اَدْرِيْ لَعَلَّهٗ فِتْنَةٌ لَّكُمْ

اور اسے بھی جانتا ہے جو تم چھپاتے ہو اور میں خبر نہیں رکھتا و۱۴۷ شاید کہ وہ تمہارے لئے امتحان ہی ہو

وَمَتَاعٌ اِلٰى حِيْنٍ ﴿١١١﴾ قٰلَ رَبِّ احْكُمْ بِالْحَقِّ ؕ وَرَبُّنَا

اور ایک (خاص) وقت تک کے لئے تمتع و۱۴۸ (پیغمبر نے) کہا و۱۴۹ کہ اے میرے پروردگار تو فیصلہ کر دے حق کے موافق

الرَّحْمٰنُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰى مَا تَصِفُوْنَ ﴿١١٢﴾ ع

و۱۵۰ اور ہمارا پروردگار بڑا رحمت والا ہے، جس سے مدد چاہی جاتی ہے ان باتوں کے مقابلہ میں جو تم بنایا کرتے ہو و۱۵۱

اٰياتها ٧٨ | ٢٢ سُوْرَةُ الْحَجِّ مَدَنِيَّةٌ ١٠٣ | ركوعاتها ١٠

اس میں ۷۸ آیتیں | سورۂ حج مدنی ہے | اور ۱۰ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمْ ۚ اِنَّ زَلْزَلَةَ السَّاعَةِ

اے لوگو اپنے پروردگار سے ڈرو (کیونکہ) قیامت (کے دن) کا زلزلہ بڑی بھاری

شَيْءٌ عَظِيْمٌ ﴿١﴾ يَوْمَ تَرَوْنَهَا تَذْهَلُ كُلُّ مُرْضِعَةٍ

چیز ہے و۱ جس روز تم اسے دیکھو گے ہر دودھ پلانے والی اپنے دودھ پیتے (بچہ) کو بھول



کے مخاطبین رسول کے پیام ہدایت کو قبول کریں اور اپنی زندگی کو انہی کے لائے ہوئے نظام کے سانچہ میں ڈھالیں۔ فلاح کونین وسعادت دارین صرف رسول کے اتباع میں ہے۔ یہاں تک کہ رسول کا غزا وقتال بھی دنیا کے حق میں سرتاسر رحمت ہی ہوتا ہے۔ اقبال نے کتنا سچ کہا ہے ؎

لطف و قہر او سراپا رحمتے　　آں بہ یاراں ایں بہ اعدا رحمتے

مرشد تھانوی ؒ نے آیت سے ایک نکتہ یہ بھی استنباط کیا ہے کہ مقبولین کی برکات ان کے قصد کے بغیر بھی عالم کو پہنچتی رہتی ہیں۔ جیسے آفتاب کی شعاعیں کہ بلا اس کے قصد وعلم کے سب کو پہنچتی رہتی ہیں۔ و۱۴۴ (اہل توحید واہل شرک کے اختلافات کے باب میں) و۱۴۵ (احکام الٰہی کی بھی، اور ان احکام کی عدم تعمیل کے نتائج کی بھی، اس کے بعد اب نہ میرے اوپر کوئی ذمہ داری باقی رہی، نہ تمہارے پاس کوئی عذر معذرت) عَلٰى سَوَآءٍ سے مراد ہے خوب مفصل و مدلل۔ و۱۴۶ پیمبر کو قطعی علم صرف وقوع عذاب اور وقوع آخرت کا رہتا ہے۔ وقت وزمانہ کی تعیین کا علم اسے نہیں دیا جاتا۔ علم کامل کی نفی جب پیمبر اور پیمبر بھی کون؟ اشرف الانبیاء سے کی جا رہی ہے تو کسی مرشد یا ولی کے لیے علم غیب کا اعتقاد رکھنا ظاہر ہے کہ کیسی کھلی ہوئی نادانی وجہالت ہے۔ و۱۴۷ یعنی تاخیر عذاب۔ و۱۴۸ امتحان اس لحاظ سے کہ شاید اب یہ ایمان لے آئیں۔ یہ ظہور رحمت ہے۔ عارضی مہلت اس اعتبار سے کہ غفلت اور بڑھتی جائے، اور تحقق عذاب کے اسباب اور بڑھ لیں۔ یہ ظہور قہر ہے۔ پیمبر کی زبان سے یہ کہلایا جا رہا ہے کہ مجھے ان مصالح تکوینی کا علم نہیں۔ امتحان الٰہی سے مراد ہمیشہ دنیا کی نظروں میں امتحان ہوگا۔ ورنہ علم الٰہی میں تو ظاہر ہے کہ سب ہی کچھ موجود ہے۔ و۱۴۹ یہ اس وقت کہا، جب تبلیغ کے سارے مرتبے ختم ہو چکے اور اصلاح خاطر خواہ نہ ہوئی۔ و۱۵۰ فیصلہ سے مراد عملی فیصلہ جو اندھوں کو بھی نظر آ جائے۔ یعنی کافروں کی شکست وتباہی باوجود ہر ساز وسامان کے۔ و۱۵۱ (مثلاً یہی کہ ہم عنقریب مسلمانوں کا نام ونشان مٹا کر رکھ دیں گے، یا اور کلمات کفر والحاد)

ع ۷
۱۹

سورۂ حج و۱ وہ ایسی چیز نہیں جسے کوئی صحیح الحواس انسان بھولا ہوا رہے یا جسے معمولی بات سمجھتا رہے۔ رو مرنے کا مقام ہے کہ جس چیز سے قرآن مجید نے انتہائی تخویف کا کام لیا ہے، اسی واقعہ کے ذکر کو آج غیروں نے نہیں خود "مسلمانوں" نے ایک موضوع تفریح وتفنن کا بنا لیا ہے۔ بدنصیب شاعروں کے ہاں تو روز ہجر وشب فراق، روز قیامت سے بڑھی ہوئی مدت دراز سے چلی آ رہی تھی، اب نثر نویسوں نے قدم اس سے بھی آگے بڑھایا ہے اور قیامت کے دن پر تفریحی ڈرامے لکھنے شروع کر دیے ہیں۔

ف ٢ اور اسی گھبراہٹ و بوکھلاہٹ کی شدید حالت لوگوں کی متوالوں کی سی معلوم ہوگی۔ یہ نقشہ سب اس وقت کا کھینچا ہے جب صور پہلی بار پھنکے گا، اور قیامت شروع ہوگی۔ اور یہ سب چیزیں محض بہ طور
مثال اندازہ کے لیے بتائی گئی ہیں۔ ”مقصود یہ نہیں کہ بس اس زلزلہ کی ہیبت اتنی ہی ہوگی، بلکہ مخاطبین کے اذہان میں چونکہ یہ ہیبت بھی عظیم ہے جس پر آثار مذکورہ مرتب ہوں، اس لیے اس کو ذکر کر دیا



عَمَّآ اَرۡضَعَتۡ وَ تَضَعُ كُلُّ ذَاتِ حَمۡلٍ حَمۡلَهَا
جائے گی اور ہر حمل والی اپنا حمل ڈال دے گی
وَ تَرَى النَّاسَ سُكٰرٰى وَ مَا هُمۡ بِسُكٰرٰى وَ لٰكِنَّ
اور لوگ تجھے نشہ میں دکھائی دیں گے حالانکہ وہ نشہ میں نہ ہوں گے، بلکہ
عَذَابَ اللّٰهِ شَدِيۡدٌ ٢ وَمِنَ النَّاسِ مَنۡ يُّجَادِلُ فِى
اللہ کا عذاب ہے ہی سخت (چیز) ف ٢ اور کچھ لوگ ایسے بھی ہیں جو اللہ کے باب میں بغیر علم (و دلیل) کے
اللّٰهِ بِغَيۡرِ عِلۡمٍ وَّ يَتَّبِعُ كُلَّ شَيۡطٰنٍ مَّرِيۡدٍ ٣ كُتِبَ
جھگڑا کیا کرتے ہیں اور ہر شیطان سرکش کے پیچھے ہو لیتے ہیں ف ٣ اس (مردود) کی نسبت
عَلَيۡهِ اَنَّهٗ مَنۡ تَوَلَّاهُ فَاَنَّهٗ يُضِلُّهٗ وَ يَهۡدِيۡهِ اِلٰى
تو یہ لکھا جا چکا ہے کہ جو کوئی بھی اسے دوست رکھے گا تو اسے وہ گمراہ ہی کر کے رہے گا اور اس کو (خدا اپنی مشیت تکوینی سے)
عَذَابِ السَّعِيۡرِ ٤ يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اِنۡ كُنۡتُمۡ فِىۡ رَيۡبٍ
عذاب دوزخ کی راہ دکھا دے گا ف ٤ اے لوگو اگر تم (دوبارہ) جی اٹھنے کی طرف سے شک
مِّنَ الۡبَعۡثِ فَاِنَّا خَلَقۡنٰكُمۡ مِّنۡ تُرَابٍ ثُمَّ مِنۡ نُّطۡفَةٍ
میں ہو تو (اس میں غور کر لو کہ) ہم نے تمہیں مٹی سے پیدا کیا ف ٥ پھر نطفہ سے
ثُمَّ مِنۡ عَلَقَةٍ ثُمَّ مِنۡ مُّضۡغَةٍ مُّخَلَّقَةٍ وَّ غَيۡرِ
پھر خون کے لوتھڑے سے پھر بوٹی سے (کہ بعض) پوری (ہوتی ہیں) اور (بعض)
مُخَلَّقَةٍ لِّنُبَيِّنَ لَكُمۡ ؕ وَنُقِرُّ فِى الۡاَرۡحَامِ مَا نَشَآءُ
ادھوری تاکہ ہم تمہارے سامنے (اپنی قدرت) ظاہر کر دیں ف ٦ اور ہم رحم میں جس کو چاہتے ہیں ٹھہرائے رکھتے ہیں
اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى ثُمَّ نُخۡرِجُكُمۡ طِفۡلًا ثُمَّ لِتَبۡلُغُوۡۤا
ایک مدت مقرر تک ف ٧ پھر ہم تمہیں بچہ (بنا کر پیٹ سے) باہر لاتے ہیں تاکہ تم اپنی بھری جوانی تک



ہیں زائد کی نفی نہیں ہے“۔ (تھانوی ؒ) مرشد تھانوی ؒ نے فرمایا کہ
یہاں جو غیر سکر کو تشبیہاً سکر فرما دیا گیا، اس سے صوفیہ کی اس اصطلاح کی اصل
نکل آئی کہ بعض حالات باطنی کو بھی اسی مشابہت و مماثلت کی بنا پر سکر کہہ دیا جاتا
ہے۔ ف ٣ شان نزول کی روایتوں میں آتا ہے کہ آیت نضر بن حارث ایک
مشہور معاصر کافر کے حق میں نازل ہوئی ہے۔ یا پھر ابو جہل یا ابی بن خلف کے
حق میں۔ لیکن آج تو اس آیت کے مصداق ایک دو نہیں صدہا، ہزارہا ”پڑھے
لکھے“ نظر آئیں گے۔ کہیں نثر میں مضامین، ڈرامے اور افسانے لکھے جا رہے
ہیں کہ خدا مزدوروں مفلسوں کو مصیبت میں دیکھتا ہے اور اسے ذرا رحم نہیں آتا۔
کہیں نظم میں طبع آزمائی ہو رہی ہے کہ خدا سرمایہ داروں کے ظلم کو روکتا نہیں۔
وہ ان کی اعانت کر رہا ہے وقس علیٰ ہذا گویا ان بے مغز بیہودہ نگاروں کے حسب
مشورہ اگر کسی دنیا کی تخلیق ہوتی تو اس میں نہ کوئی چھوٹا ہوتا نہ بڑا، نہ کوئی امیر نہ
کوئی مطاع، نہ کوئی دولتمند نہ کوئی مفلس، نہ کوئی بیمار نہ کوئی مجرم۔ گویا اس دنیا میں
اطاعت کے کوئی معنی ہوتے نہ سخاوت کے، نہ دادرسی کے نہ حذاقت کے نہ
ہمدردی کے! اس لیے کہ یہ چیزیں تو اپنے ظہور کے لیے خود محتاج ہیں حاجت کی،
غربت کی، بیماری کی، مظلومیت کی! — ایسی عجیب و غریب مساواتی دنیا کا تصور
بھی جن دماغوں میں آ سکتا ہے، ان سب کی ذہنیت بس ایسی ہی ہوتی ہے کہ ہر
شیطان کی دسترس اس پر بآسانی ہو جاتی ہے۔ اور وہ ہر باتونی شیطان کی
گمراہیوں کا شکار ہو جاتے ہیں۔ ف ٤ یہ مراد بھی ہو سکتی ہے کہ شیطان اسے
گمراہ کر کے عذاب دوزخ تک پہنچا دے گا۔ كُتِبَ عَلَيۡهِ۔ یعنی اس کی بابت
مقدر ہو چکا ہے۔ طے ہو چکا ہے۔ ف ٥ یعنی نوع انسانی کی ترکیب میں عنصر
غالب مٹی کا ہے۔ فَاِنَّا خَلَقۡنٰكُمۡ۔ تقدیر کلام یوں ہے کہ میں تمہیں تمہاری
خلقت سے متعلق یہ خبر دیتا ہوں یا یہ کہ تم اپنے آغاز خلقت کو سوچو۔ اے
انظروا فی بدء خلقکم (بیضاوی) قیل التقدیر فاخبرکم واعلمکم
ما خلقنکم (روح) ف ٦ وجود انسانی کی اس ساخت، ترکیب و ترتیب کی
ایک طرف یکسانی و ہمرنگی، دوسری طرف باہمی تفاوت و اختلاف دونوں چیزیں
جس طرح قدرت، حکمت و صنعت پر شاہد ہیں اسی طرح اس پر بھی کہ جو پہلے
اس طرح عدم مطلق سے وجود میں لا چکا ہے، اسے اب اجزائے منتشرہ کو جوڑ
جوڑ کر درست کر دینا کیا مشکل ہے۔ ثُمَّ مِنۡ نُّطۡفَةٍ۔ نوعی ترکیب کے بعد،
تخلیق انفرادی کا یہ پہلا قدم ہے۔ نطفہ غذائے انسانی کا خلاصہ در خلاصہ ہوتا
ہے۔ عَلَقَةٍ۔ اس حالت کا نام ہے جب نطفہ میں سرخی اور غلظت پیدا ہو
جائے۔ مُضۡغَةٍ۔ اس حالت کا نام ہے جب علقہ مرتب اور سخت ہو جائے۔
مُخَلَّقَةٍ۔ یعنی وہ حالت جب کہ پورے اعضا ترکیب پا جائیں۔ غَيۡرِ مُخَلَّقَةٍ۔ یعنی وہ حالت جب کہ بعض اعضا ناقص رہ جائیں۔ ف ٧ (یعنی وضع حمل کے عام اور معمولی وقت تک) اور جس کو
ٹھہرانا ہی نہیں منظور ہوتا اس کا اسقاط و اخراج قبل ہی کر دیتے ہیں۔

أَشُدَّكُمْ ۚ وَمِنكُم مَّن يُتَوَفَّىٰ وَمِنكُم مَّن يُرَدُّ

پہنچ جاؤ اور تم میں وہ بھی ہیں جو مر جاتے ہیں ف۸ اور تم میں وہ بھی ہیں جنہیں نکمی عمر تک

إِلَىٰ أَرْذَلِ الْعُمُرِ لِكَيْلَا يَعْلَمَ مِن بَعْدِ عِلْمٍ شَيْئًا ۚ

پہنچا دیا جاتا ہے جس سے وہ ایک چیز سے باخبر ہو کر بے خبر ہو جاتے ہیں ف۹

وَتَرَى الْأَرْضَ هَامِدَةً فَإِذَا أَنزَلْنَا عَلَيْهَا الْمَاءَ

اور تو زمین کو دیکھتا ہے ف۱۰ کہ خشک ہے پھر جب ہم اس پر پانی برساتے ہیں

اهْتَزَّتْ وَرَبَتْ وَأَنبَتَتْ مِن كُلِّ زَوْجٍ بَهِيجٍ ﴿٥﴾

تو وہ ابھرتی ہے اور پھولتی ہے اور ہر قسم کی خوش نما نباتات اگاتی ہے

ذَٰلِكَ بِأَنَّ اللَّهَ هُوَ الْحَقُّ وَأَنَّهُ يُحْيِي الْمَوْتَىٰ وَأَنَّهُ

یہ (سب) اس سبب سے کہ اللہ ہی (کی ہستی) حق ہے ف۱۱ اور وہی بے جانوں میں جان ڈالتا ہے

عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ﴿٦﴾ وَأَنَّ السَّاعَةَ آتِيَةٌ

اور وہی ہر چیز پر قادر ہے اور (اس سبب سے بھی کہ) قیامت آنے والی ہے

لَّا رَيْبَ فِيهَا وَأَنَّ اللَّهَ يَبْعَثُ مَن فِي الْقُبُورِ ﴿٧﴾

اس میں ذرا شبہ نہیں اور اللہ (دوبارہ) اٹھائے گا انہیں جو قبر میں ہیں ف۱۲

وَمِنَ النَّاسِ مَن يُجَادِلُ فِي اللَّهِ بِغَيْرِ عِلْمٍ وَلَا

اور انسانوں میں کوئی کوئی ایسا بھی ہوتا ہے جو اللہ کے باب میں حجت کرتا رہتا ہے بغیر علم کے اور بدون

هُدًى وَلَا كِتَابٍ مُّنِيرٍ ﴿٨﴾ ثَانِيَ عِطْفِهِ لِيُضِلَّ

دلیل کے بدون کسی روشن کتاب کے۔ تکبر و گردن کشی کرتے ہوئے تاکہ (دوسروں کو بھی)

عَن سَبِيلِ اللَّهِ ۖ لَهُ فِي الدُّنْيَا خِزْيٌ ۖ وَنُذِيقُهُ

اللہ کی راہ سے بے راہ کردے ف۱۳ ایسے شخص کے لئے دنیا میں (بھی) رسوائی ہے اور قیامت کے

ف۸ (جوانی تک پہنچنے سے قبل ہی) انسان کی دو قسمیں بہ لحاظ ان کی عمر کے بیان ہوئیں۔ ایک وہ جو اپنی پختگی کو پہنچائے جاتے ہیں، دوسرے وہ جو اس سے قبل ہی اٹھا لیے جاتے ہیں۔ حکمت تکوینی دونوں ہی صورتوں میں عامل و موثر رہتی ہے۔ ف۹ یہ تیسری قسم کے لوگ ہوئے۔ شدت ضعیفی میں قوت حافظہ کا ضعف اور عام قوائے دماغی میں انحطاط روزمرہ کا مشاہدہ ہے۔ ف۱۰ (اے مخاطب!) پہلے استدلال کا خلاصہ یہ تھا کہ انسان کی خلقت پر غور کرو۔ تدریج و آہستگی کے ساتھ اس کو کتنی منزلوں سے گزرنا پڑتا ہے۔ اور ہر ہر منزل کس حکیمانہ نظم و انتظام کے ساتھ گزاری جاتی ہے۔ پھر عمر کے لحاظ سے بھی ایک خاص ترتیب نظر آتی ہے۔ مصالح تکوینی کے ماتحت کسی کو نوعمر ہی مار دیا جاتا ہے۔ کسی کو اچھے سن وسال تک پہنچا دیا جاتا ہے۔ اور کسی کو اتنی عمر تک کہ قوت ضعف میں اور اختیار واقتدار انحطاط وبے کسی میں تبدیل ہو جاتا ہے۔ آدمی ان کی تفصیلات پر جتنا زیادہ غور کرتا جائے گا، یہ حقیقت اور زیادہ روشن ہوتی جائے گی کہ یہ نظام کائنات بخت واتفاق کے ماتحت نہیں چل رہا ہے، بلکہ اس پر کوئی عاقل ترین، قادر ترین، کامل ترین ہستی ہی حکمران ہے۔ آیت میں صنعت وحکمت الٰہی پر دوسرا استدلال نظام فضائی وکائنات قہری سے پیش ہو رہا ہے۔ زمین کا ایک خاص حالت میں ہونا، موسم میں ایک متعین کیفیت کا پیدا ہو جانا، آفتاب میں ایک خاص درجہ کی گرمی، سمندر کا اس سے ایک خاص درجہ پر تاثر، بخارات کا صعود، ہوا میں ایک خاص قسم کی حرکت اور ایک خاص درجہ کی برودت، پانی کا ایک معین مقدار میں اور ایک خاص صورت میں یعنی قطرہ قطرہ ہو کر نزول، زمین میں بارش کا جذب ہونا، نباتات کا اس سے اپنی غذا کا کام لینا، ان میں نشو ونما کا ہونا وغیرہا علوم طبعی، کیمیاوی، ارضیاتی کے صدہا مسائل کو عملاً اس نظم وتدبیر کے ساتھ حل کرتے رہنا، کام یقیناً حکیم مطلق ہی کا ہو سکتا ہے۔ ف۱۱ (اور وہی یہ سب تغیرات ہر لحہ وہر آن کرتی رہتی ہے) مشاہدات کائنات سے قرآن مجید کا مقصود ہمیشہ ایک ہی رہتا ہے، یعنی اسلام کے بنیادی عقائد کا اثبات۔ چنانچہ یہاں بھی مقصود ارشاد یہی ہے کہ یہ سارے واقعات دلیل ہیں اللہ کی قدرت، حکمت، صنعت، وحدانیت کے، اور انسان (فاعل بالارادہ مخلوق) کی مسئولیت کے۔ ف۱۲ مذاہب شرک تو بہت سے ایسے ہیں جو عقیدۂ جزا وسزا، حشر ونشر کے منکر ہیں۔ رسول اللہ ﷺ کے معاصر جو اہل کتاب تھے یعنی یہود ونصاریٰ، ان میں بھی یہ عقیدہ بہت ضعیف ہو چلا تھا اور ان کے بعض بعض فرقے تو سرے سے منکر ہی ہو گئے تھے۔ ف۱۳ یعنی بجز بے عقلی اور بے علمی کی راہ سے ضلالت پھیلاتے رہنے کے یہ شخص نہ کوئی عقلی دلیل اپنے پاس رکھتا ہے اور نہ نقلی۔ ھُدًی سے مراد ہے دلیل عقلی۔ اور کِتٰبٍ مُّنِیْرٍ سے وحی الٰہی۔ ای لا سند له من استد لال او وحی (بیضاوی) ثَانِیَ عِطْفِهٖ۔ لفظی معنی ہیں اپنا شانہ پھیر لینے والا۔ مراد ہے تکبر کرنے والا، زعم وپندار میں مبتلا رہ کر اکڑنے والا۔ ثنی العطف عبارة عن الكبر والخيلاء (کشاف) شان نزول کی روایتوں میں آتا ہے کہ آیت میں اشارہ خصوصی ابوجہل سے متعلق ہے۔ آج "روشن خیال" و "تجدد نواز" طبقات بھی اسی ذہنیت کو لئے ہوئے ابھرے ہیں۔ صفات الٰہی پر بڑی بلند آہنگی سے گفتگو کے لئے نکلے ہیں۔ اور حال یہ ہے کہ جس طرح عقل ومنطق سے تہی دامن ہیں، اسی طرح [illegible]

يَوْمَ الْقِيٰمَةِ عَذَابَ الْحَرِيْقِ ﴿٩﴾ ذٰلِكَ بِمَا قَدَّمَتْ

دن ہم اسے جلتی آگ کا عذاب چکھائیں گے ف۱۴ کہ یہ تیرے ہی ہاتھ کے کرتوتوں

يَدٰكَ وَ اَنَّ اللّٰهَ لَيْسَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ ﴿١٠﴾ وَمِنَ

کا بدلہ ہے، اور یہ (ثابت ہی ہے) کہ اللہ بندوں پر ظلم کرنے والا نہیں ف۱۵ اور

النَّاسِ مَنْ يَّعْبُدُ اللّٰهَ عَلٰى حَرْفٍ ۚ فَاِنْ اَصَابَهٗ

انسانوں میں کوئی ایسا بھی ہوتا ہے جو اللہ کی پرستش کنارہ پر (کھڑا ہو کر) کرتا ہے پھر اگر اسے کوئی نفع

خَيْرُ اِۨطْمَاَنَّ بِهٖ ۚ وَ اِنْ اَصَابَتْهُ فِتْنَةُ ۨانْقَلَبَ

پہنچ گیا (تو) وہ اس پر جما رہا اور اگر (کہیں) اس پر کوئی آزمائش آ پڑی تو وہ منہ اٹھا کر

عَلٰى وَجْهِهٖ ۚ خَسِرَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةَ ؕ ذٰلِكَ هُوَ

واپس چل دیا ف۱۶ (یعنی) دنیا و آخرت (دونوں) کو کھو بیٹھا یہی

الْخُسْرَانُ الْمُبِيْنُ ﴿١١﴾ يَدْعُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا

انتہائی محرومی ہے وہ اللہ کو چھوڑ کر ایسے کو پکار رہا ہے جو نہ اسے

يَضُرُّهٗ وَمَا لَا يَنْفَعُهٗ ؕ ذٰلِكَ هُوَ الضَّلٰلُ الْبَعِيْدُ ﴿١٢﴾

نقصان پہنچا سکے اور نہ اسے فائدہ پہنچا سکے، یہی تو ہے انتہائی گمراہی ف۱۷

يَدْعُوْا لَمَنْ ضَرُّهٗۤ اَقْرَبُ مِنْ نَّفْعِهٖ ؕ لَبِئْسَ الْمَوْلٰى

وہ ایسے کو پکارتا ہے جس کا ضرر (واقعی) قریب تر ہے اس کے نفع (موہوم) سے۔ کیا ہی برا ہے (ایسا) کارساز

وَلَبِئْسَ الْعَشِيْرُ ﴿١٣﴾ اِنَّ اللّٰهَ يُدْخِلُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

اور کیا ہی برا ہے (ایسا) رفیق ف۱۸ بے شک اللہ ایسے لوگوں کو جو ایمان لائے

وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ؕ

اور نیک عمل بھی کیے داخل کرے گا ایسے باغوں میں جن کے نیچے ندیاں بہ رہی ہوں گی

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ف۱۴ دنیا میں رسوائی کی ایک شکل یہ بھی ہے کہ ایسا شخص گفتگو ومناظرہ میں اہل حق کے سامنے ٹھہر نہ سکے۔ ف۱۵ یہ مجرمین سے فرشتے قیامت میں پکار پکار کر کہیں گے۔ ف۱۶ (کفر کی طرف) مطلب یہ ہے کہ ان لوگوں کے نزدیک مذہب کی صداقت وحقانیت بجائے خود کوئی معنی ہی نہیں رکھتی۔ اگر مسلمان رہنے سے انہیں کوئی دنیوی منافع حاصل ہو رہے ہیں تو یہ بھی اپنے کو مسلمان کہیں گے اور مسلمان سمجھیں گے۔ لیکن اگر دقتوں اور دشواریوں کا سامنا ہوا تو بس یہ جھٹ سے الگ ہو گئے۔ اور کھلم کھلا بھی اپنی بے دینی کا اظہار کرنے لگے۔ آج دنیا کے ۴۰ کروڑ مسلمانوں کے اندر بھی یہ مرض کس کثرت سے پھیلتا جا رہا ہے کہ اسلام کی قدر گویا صرف منافع دنیوی کے لحاظ سے، اور اس کی قیمت صرف مصالح مادی کے تناسب سے ہے۔ مَنْ يَّعْبُدُ اللّٰهَ عَلٰى حَرْفٍ۔ یعنی اسلام اس نے قبول تو کر لیا ہے لیکن ایسی بے دلی کے ساتھ اور ایسے اوپری دل سے کہ جیسے کوئی شخص کسی چیز کے کنارے کھڑا ہو اور جیسے موقع پاتے ہی اسے چھوڑ کر بھاگ کھڑا ہو۔ ذکر منافقین کا ہو رہا ہے۔ ف۱۷ توحید کی کھلی ہوئی شاہراہ کو چھوڑ کر انسان کا یہی حال ہوتا ہے۔ وہ کیسے کیسے معبودان باطل کو پکارنے لگتا ہے!...... یورپ کی ''روشن خیال''، ''عقل نواز'' قوموں نے توحید وخدا پرستی کی راہ چھوڑ کر بے شمار مخلوقات کو اپنا معبود بنا لیا ہے اور عملاً ان کے ساتھ وہی معاملہ شروع کر دیا ہے جو معبود کے ساتھ کیا جاتا ہے۔ یعنی انہیں کو نافع اور ضار سمجھنے لگے ہیں۔ ف۱۸ یعنی نہ بڑے کی حیثیت سے کچھ کام آ رہا ہے، نہ برابر والے کی حیثیت سے کچھ نفع پہنچا رہا ہے۔ مِنْ ضَرِّهٖ۔ جس کا ضرر یعنی جس کا موجب ضرر ہونا۔ محاورۂ عرب میں بے اصل اور غیر موجود شے پر بھی اطلاق بعید کا ہوتا ہے، بس نفع کا ابعد ہونا بہ معنی اس کے معدوم ہونے کے ہے۔ هٰذا على عادة العرب فانهم يقولون لما لا يكون اصلاً بعيدًا من نفسه كقوله ذٰلك رجع بعيد اى لا رجع اصلاً (معالم) كان نفع الصنم بعيدًا على معنى انه لا نفع فيه اصلا (معالم)

ع ١٠/٨

اِنَّ اللّٰهَ يَفْعَلُ مَا يُرِيْدُ ﴿۱۴﴾ مَنْ كَانَ يَظُنُّ اَنْ لَّنْ

بے شک اللہ کر ڈالتا ہے جو کچھ ارادہ کر لیتا ہے وا۱۹ جو شخص یہ خیال رکھتا ہے کہ

يَّنْصُرَهُ اللّٰهُ فِى الدُّنْيَا وَ الْاٰخِرَةِ فَلْيَمْدُدْ بِسَبَبٍ

اللہ اپنے رسول کی مدد دنیا اور آخرت میں نہ کرے گا تو اسے چاہیے کہ ایک رسی

اِلَى السَّمَآءِ ثُمَّ لْيَقْطَعْ فَلْيَنْظُرْ هَلْ يُذْهِبَنَّ كَيْدُهٗ

آسمان تک تان لے پھر سلسلۂ وحی کو کاٹ دے، تو غور کرنا چاہیے کہ آیا اس کی تدبیر اس کی ناگواری کی چیز کو موقوف

مَا يَغِيْظُ ﴿۱۵﴾ وَ كَذٰلِكَ اَنْزَلْنٰهُ اٰيٰتٍۢ بَيِّنٰتٍ ۙ وَّ اَنَّ

کرا سکتی ہے؟ و۲۰ اور اسی طرح ہم نے اس (قرآن) کو اتارا ہے کھلی ہوئی نشانیاں (بنا کر) اور بات یہ ہے

اللّٰهَ يَهْدِىْ مَنْ يُّرِيْدُ ﴿۱۶﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَالَّذِيْنَ

کہ اللہ جس کے لئے ارادہ کرتا ہے اسے ہدایت کر ہی دیتا ہے و۲۱ بے شک ایمان والے اور جو لوگ

هَادُوْا وَ الصّٰبِـِٕيْنَ وَ النَّصٰرٰى وَ الْمَجُوْسَ وَ الَّذِيْنَ

یہود ہوئے ہیں اور صابی اور نصاریٰ اور مجوس اور جو

اَشْرَكُوْٓا ۖ اِنَّ اللّٰهَ يَفْصِلُ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ اِنَّ

مشرک ہیں اللہ ان (سب) کے درمیان فیصلہ کر دے گا قیامت کے دن بے شک

اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ شَهِيْدٌ ﴿۱۷﴾ اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ

اللہ ہر شے سے واقف ہے و۲۲ کیا تجھے خبر نہیں کہ اللہ ہی کو

يَسْجُدُ لَهٗ مَنْ فِى السَّمٰوٰتِ وَ مَنْ فِى الْاَرْضِ

سجدہ (تسلیم) کرتے ہیں جو کوئی بھی آسمانوں اور زمین میں ہے

وَ الشَّمْسُ وَ الْقَمَرُ وَ النُّجُوْمُ وَ الْجِبَالُ وَ الشَّجَرُ

اور سورج اور چاند اور ستارے اور پہاڑ اور درخت



و۱۹ (اور اس نے اس جزا اور سزا کا ارادہ کرلیا ہے) خدا ہی قادرِ مطلق ہے۔ اسی کا ارادہ سب پر غالب ہے۔ وہ خود ہی قانون ساز ہے۔ کوئی قانون اس کے اوپر حاکم نہیں۔ اس میں رد آ گیا بہت سی مشرک قوموں اور مشرک فلسفیوں کا جنھوں نے خدا کو محدود الاختیار مانا ہے اور قادر کے اوپر بھی کسی ''قانونِ قدرت'' کو حاکم و نافذ سمجھا ہے۔ و۲۰ (اور ظاہر ہے کہ نہیں کرسکتی) مَا يَغِيْظُ۔ ناگواری کی چیز سے مراد ہے نصرِ وحی الٰہی۔ غاظهم الله به من نصرة النبی ﷺ ما ينزل عليه (ابن جریر۔ عن ابن زید) اے الذی يغيظه من نصر الله (بیضاوی) يَّنْصُرَهُ میں ضمیر رسول کی طرف ہے۔ اے لن ينصره الله بنبيه (ابن جریر۔ عن قتادۃ) اے لن ينصره الله بنبيه (ابن جریر۔ عن ابن زید) اے لن ينصر الله محمدًا ﷺ (ابن کثیر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) صحابہ میں ابن عباس رضی اللہ عنہما، تابعین میں کلبی، مقاتل، ضحاک، قتادہ، ابن زید، سدی اور اہل لغت ونحو میں فراء وزجاج سے یہی تفسیر منقول ہے۔ لْيَقْطَعْ میں مفعول 'وحی' مقدر ہے۔ اے ليقطع عن النبی ﷺ الوحی (ابن جریر۔ عن ابن زید) اے ليقطع الوحی ان ينزل عليه (کشاف) ''حاصل یہ ہوا کہ نصرتِ الٰہیہ آپ کے ساتھ بوجہ وحی ونبوت کے ہے، سو آپ کی ناکامی کی سعی کرنا اس وقت مفید ہو سکتی ہے کہ جب اس نبوت اور وحی کے قصہ کو پاک کر دیا جائے سو یہ ہونے کا نہیں۔ پس رہنما کے خلاف میں سعی کرنا موقوف ہے ظن عدمِ نصرتِ الٰہیہ للنبی پر۔ اور اس میں کامیابی کا سامان مجتمع کرنا موقوف ہے قدرت علیٰ قطع النبوۃ پر۔ پس کلام میں اصل شرط اور جزا دونوں امر موقوف ہیں اور عبارت میں دونوں امر موقوف علیہ کو ان کے قائم مقام کر دیا گیا۔'' (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) وهو احسن التفاسير وابدعها عندی (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ابن جریر نے بھی ترجیح اسی تفسیر کو دی ہے۔ دوسرے اقوال جو نقل ہوئے ہیں مقصود وماحصل ان کا بھی یہی ہے۔ واعلم ان المقصد علی كل هذه الوجوه معلوم فانه زجر للكفار عن الغيظ فی ما لا فائدة فيه (کبیر) بعض عارفین نے کہا ہے کہ آیت سے رضاء بہ قضاء کی ترغیب نکلتی ہے اور کراہتِ قضاءِ الٰہی کی مذمت۔ و۲۱ (اور ہدایتِ الٰہی ہی کا ایک قانون یہ بھی ہے کہ جو بندہ اس کے لئے سعی وطلب کرتا ہے، اس کے حق میں اللہ تعالیٰ یہ ارادہ کر ہی لیتا ہے) كَذٰلِكَ۔ یعنی اس میں بھی صرف ہمارے ہی ارادہ وقدرت کو دخل ہے۔ و۲۲ (چنانچہ ان سب کے کفر وایمان سے بھی خوب واقف ہے، اسے صحیح فیصلہ کرتے دیر ہی کیا لگ سکتی ہے) اِنَّ اللّٰهَ...... الْقِيٰمَةِ۔ اس فیصلہ سے مراد عملی فیصلہ کا ظہور ہے۔ یعنی یہ کہ قیامت میں مسلمان جنت میں داخل ہو جائیں گے اور کافر دوزخ میں۔ الْمَجُوْسَ۔ مجوس وہ اہل عجم ہیں جن کا دعویٰ ہے کہ ہم ایک نبی زرتشت نامے کی امت ہیں۔ لیکن اب وہ عملاً توحید کے بجائے ثنویت کے معتقد ہیں۔ یعنی ایک کے بجائے دو خدا قرار دے لئے ہیں۔ ایک یزدان یعنی خدائے نور وخدائے خیر۔ دوسرا اہرمن یعنی خدائے ظلمت وخدائے شر۔ اور کہتے ہیں کہ یہ کائنات انہیں دونوں کی کشمکش کی رزمگاہ ہے۔ فقہاءِ امت نے انہیں بھی اہل کتاب کے حکم میں رکھا ہے۔ چنانچہ اہل کتاب کی طرح یہ بھی جزیہ دے کر اور ذمی بن کر رہ سکتے ہیں۔ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا، الَّذِيْنَ هَادُوْا، الصّٰبِـِٕيْنَ، النَّصٰرٰى، الَّذِيْنَ اَشْرَكُوْٓا۔ ان سب پر حاشیے پہلے گزر چکے۔ ایک آیت اسی سے کچھ ملتی ہوئی سورۂ بقرہ پارۂ اول میں گزر چکی ہے۔

وَالدَّوَآبُّ وَكَثِيْرٌ مِّنَ النَّاسِ ؕ وَكَثِيْرٌ حَقَّ عَلَيْهِ

اور چوپائے اور کثرت سے انسان بھی ۲۳ اور بہتوں پر عذاب (بھی) ثابت

الْعَذَابُ ؕ وَمَنْ يُّهِنِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ مُّكْرِمٍ ؕ اِنَّ

ہو گیا ہے ۲۴ اور جس کو اللہ ذلیل کرے اس کا کوئی عزت دینے والا نہیں بے شک

اللّٰهَ يَفْعَلُ مَا يَشَآءُ ۱۸ ۩ هٰذٰنِ خَصْمٰنِ اخْتَصَمُوْا

اللہ جو چاہے کرے ۲۵ یہ دو فریق ہیں ۲۶ جنہوں نے اپنے پروردگار

فِيْ رَبِّهِمْ ؗ فَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا قُطِّعَتْ لَهُمْ ثِيَابٌ مِّنْ

کے باب میں اختلاف کیا سو جو لوگ کافر ہیں ان کے لئے آگ کے کپڑے قطع کئے

نَّارٍ ؕ يُصَبُّ مِنْ فَوْقِ رُءُوْسِهِمُ الْحَمِيْمُ ۱۹ يُصْهَرُ

جائیں گے ان کے سروں کے اوپر سے گرم پانی چھوڑا جائے گا اس سے گل جائیں گی

بِهٖ مَا فِيْ بُطُوْنِهِمْ وَالْجُلُوْدُ ۲۰ ؕ وَلَهُمْ مَّقَامِعُ مِنْ

ان کے پیٹ کی چیزیں ۲۷ اور کھالیں اور ان کے (مارنے کے) لئے گرز ہوں گے

حَدِيْدٍ ۲۱ كُلَّمَآ اَرَادُوْٓا اَنْ يَّخْرُجُوْا مِنْهَا مِنْ غَمٍّ

لوہے کے وہ لوگ جب کبھی گھٹے گھٹے اس سے باہر نکلنا چاہیں گے

اُعِيْدُوْا فِيْهَا ۗ وَذُوْقُوْا عَذَابَ الْحَرِيْقِ ۲۲ ع اِنَّ اللّٰهَ

اسی میں دھکیل دیئے جائیں گے (اب) جلنے کا عذاب چکھتے رہو ۲۸ بے شک اللہ

يُدْخِلُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ جَنّٰتٍ

ان لوگوں کو جو ایمان لائے اور نیک عمل کئے باغوں میں داخل کرے گا

تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ يُحَلَّوْنَ فِيْهَا مِنْ اَسَاوِرَ

کہ ان کے نیچے ندیاں بہ رہی ہوں گی وہاں ان کو کنگن سونے کے

السجدة ۲/۳

ع ۲/۱۲/۹

۲۳ سجدہ سے مراد یہاں سجدہ شرعی نہیں، بلکہ لفظی معنٰی مراد ہیں۔ یعنی امور
تکوینی میں انقیاد واطاعت اور اسی اعتبار سے اپنے اپنے درجہ ومرتبہ کے لحاظ
سے ساری غیر مکلف مخلوق مطیع ومنقاد ہے۔ لیکن انسان چونکہ عقل کی بنا پر مکلف
مخلوق ہے، اس سے اس کے درجہ ومرتبہ کے مناسب، علاوہ انقیاد تسخیری ہی کے
انقیاد تشریعی بھی مقصود ومطلوب ہے اور وہ ساری نوع انسان میں نہیں پایا جاتا۔
اس لیے انسان کے مطیع ومنقاد ہونے کو بہ طور کلیہ کے نہیں۔ بلکہ محض بطور
اکثریت کے ارشاد فرمایا گیا، "دیگر مخلوقات مذکورہ آیت چونکہ مکلف نہیں ہیں
اس لیے ان کے مناسب صرف انقیاد تکوینی وتسخیری ہے اور وہ ان سب میں متحقق
ہے۔ اور انسان مکلف ہے۔ اس لیے اسی کے مناسب علاوہ انقیاد تسخیری وتکوینی
کے انقیاد تشریعی واختیاری ہی ہے۔ پس 'یَسْجُدُ' میں 'مناسب' کی قید لگا دینے
سے سجدہ کا تحقق دیگر مخلوقات کے لئے عام ہو گیا۔ اور انسان کے لئے صرف
بعض افراد کے اعتبار سے ہوا۔" (تھانوی علیہ الرحمۃ) "اور سجدہ کے معنی حقیقی کے
لئے جبہہ کا وجود ضروری ہے اور جبہہ ہر مخلوق میں معین ہے۔" (تھانوی علیہ الرحمۃ)
سجدہ کے لغوی معنٰی پر حاشیے کئی بار گزر چکے۔ ۲۴ (اسی لئے کہ وہ غیر
ساجد یعنی غیر منقاد ہیں) الْعَذَابُ۔ عذاب سے مراد استحقاق عذاب ہے۔
۲۵ وہ حکیم مطلق بھی ہے اور قادر مطلق بھی۔ وہ جسے چاہے اپنی قدرت سے
ہدایت دیدے اور جسے چاہے اقتضائے حکمت سے توفیق نہ نصیب کرے۔ وَ
مَنْ يُّهِنِ اللّٰهُ۔ اللہ کا کسی کو ذلیل کرنا یہی ہے کہ اسے توفیق ہدایت نہ رہے۔
۲۶ یعنی ایک طرف مومن، دوسری طرف کافر مع اپنے تمام اقسام کے۔
۲۷ توریت کا تو خیر ذکر ہی نہیں۔ انجیل جو عام طور پر تمامتر رحم وکرم، شفقت
ورحمانیت ہی کی کتاب سمجھی جاتی ہے۔ اس میں بھی دوزخ کے ہولناک مناظر بار
بار پیش کیے گئے ہیں۔ حوالے پیشتر گزر چکے۔ مَا فِيْ بُطُوْنِهِمْ۔ یعنی انتڑیاں
وغیرہ۔ ۲۸ (ہمیشہ کے لئے اور تمہیں کبھی نکلنا نصیب نہ ہوگا) یہ فرشتے اہل
دوزخ سے کہیں گے۔

مِنۡ ذَهَبٍ وَّ لُؤۡلُؤًا ؕ وَ لِبَاسُهُمۡ فِيۡهَا حَرِيۡرٌ ﴿۲۳﴾

اور موتی پہنائے جائیں گے وہاں ان کی ریشم کی پوشاک ہو گی ف۲۹

وَ هُدُوۡۤا اِلَى الطَّيِّبِ مِنَ الۡقَوۡلِ ۖۚ وَ هُدُوۡۤا اِلٰى

اور ان کو ہدایت ہو گئی تھی کلمۂ طیبہ کی طرف اور ان کو ہدایت ہو گئی تھی (خدائے) لائق حمد کے

صِرَاطِ الۡحَمِيۡدِ ﴿۲۴﴾ اِنَّ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا وَ يَصُدُّوۡنَ

راستہ کی جانب ف۳۰ بے شک جو لوگ کافر ہیں اور (لوگوں کو) روکتے ہیں

عَنۡ سَبِيۡلِ اللّٰهِ وَ الۡمَسۡجِدِ الۡحَـرَامِ الَّذِىۡ جَعَلۡنٰهُ

اللہ کی راہ سے ف۳۱ اور مسجد حرام سے ف۳۲ جس کو ہم نے مقرر کیا ہے

لِلنَّاسِ سَوَآءَ ۨ الۡعَاكِفُ فِيۡهِ وَالۡبَادِ ؕ وَمَنۡ يُّرِدۡ فِيۡهِ

لوگوں کے واسطے کہ اس میں رہنے والا اور باہر سے آنے والا (سب) برابر ہیں ف۳۳ اور جو کوئی بھی اس کے اندر

بِاِلۡحَـادٍۢ بِظُلۡمٍ نُّذِقۡهُ مِنۡ عَذَابٍ اَ لِيۡمٍ ﴿۲۵﴾ ع وَ اِذۡ بَوَّاۡنَا ع ۲ / ۱۰

کسی بے دینی کا ارادہ ظلم سے کرے گا ہم اسے عذاب دردناک چکھائیں گے ف۳۴ اور (وہ وقت یاد دلایئے) جب ہم

لِاِبۡرٰهِيۡمَ مَكَانَ الۡبَيۡتِ اَنۡ لَّا تُشۡرِكۡ بِىۡ شَيۡـئًا

نے ابراہیم کو بیت اللہ کی جگہ بتا دی ف۳۵ (اور حکم دیا) کہ میرے ساتھ کسی کو شریک نہ کرنا ف۳۶

وَّطَهِّرۡ بَيۡتِىَ لِلطَّآئِفِيۡنَ وَالۡقَآئِمِيۡنَ وَالرُّكَّعِ

اور میرے گھر کو پاک رکھنا طواف کرنے والوں اور قیام و رکوع و سجود

السُّجُوۡدِ ﴿۲۶﴾ وَاَذِّنۡ فِى النَّاسِ بِالۡحَجِّ يَاۡتُوۡكَ رِجَالًا

کرنے والوں کے لئے ف۳۷ اور لوگوں میں حج کا اعلان کر دو لوگ تمہارے پاس پیدل بھی آئیں گے

وَّعَلٰى كُلِّ ضَامِرٍ يَّاۡتِيۡنَ مِنۡ كُلِّ فَجٍّ عَمِيۡقٍ ﴿۲۷﴾ لا

اور دبلی اونٹنیوں پر بھی جو دور دراز راستوں سے پہنچی ہوں گی ف۳۸

ف۲۹ زیور اور ریشم اس دارالعمل میں مردوں کے لئے ناجائز ہیں۔ جنت میں جو صرف دارالجزاء ہے اور جس کے قانون اور ضابطے دارالعمل سے بالکل مختلف ہوں گے وہاں بالکل جائز ہو جائیں گے۔ ف۳۰ (اسی دنیا میں اور یہ جنت کا انعام واکرام سب اسی ہدایت کا نتیجہ ہے) الطَّيِّبِ۔ طیب کا اطلاق ہر پاکیزہ نافع چیز پر ہو سکتا ہے۔ یہاں مراد ہے کلمہ طیبہ توحید۔ بعض نے مراد قرآن وغیرہ لی ہے۔ ماحصل ہر تفسیر کا ایک ہی ہے۔ ف۳۱ یعنی دین کے کام سے۔ یہاں مراد عمرہ ہے۔ ۶ھ میں جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک جماعت کثیر کے ساتھ مدینہ سے عمرہ کا قصد کیا تھا تو مشرکین مکہ نے آپ کو مقام حدیبیہ پر آ کر آگے بڑھنے سے روک دیا تھا۔ اشارہ اسی طرف ہے۔ مفصل ذکر پ۲۶ سورۂ فتح کے ذیل میں آئے گا۔ ف۳۲ یعنی حرم مکہ ہے۔ شریعت کی مخالفت تو سب ہی جگہ موجب عذاب ہے۔ حرم کے اندر اور زیادہ موجب عذاب ہے۔ الۡمَسۡجِدِ الۡحَرَامِ۔ مسجد حرام سے مراد یہاں پورا رقبہ حرم ہے۔ والمراد بالمسجد الحرام مكة وعبّر به عنها (روح) فيه قولان......الثاني انه اراد به الحرم كله (ابن العربی) ف۳۳ (اس کے مامن و مرجع ہونے کی حیثیت سے) حرم محترم کے دروازہ ہر مومن موحد کے لئے کھلے ہوئے ہیں۔ کسی کے واسطے اسے کوئی خصوصیت نہیں۔ پردیسی اور وطنی، ملکی وآفاقی دونوں اس پر یکساں حق رکھتے ہیں۔ فقہاء حنفیہ نے اسی آیت سے اخذ کر کے لکھا ہے کہ حرم کی سرزمین مثل وقف کے ہے۔ کسی کو اس میں ملک کا دعویٰ کرنا یا کسی کو ان حدود میں انتفاع سے روکنا جائز نہیں، نہ یہاں اراضی کا کرایہ لینا درست ہے۔ مکہ کے مکانات کی بیع کی کراہت پر خود تابعین اور صحابہ کی روایات موجود ہیں، اور یہ بجائے خود دلیل ہے اس امر کی کہ ان کے نزدیک بھی مسجد حرام سے یہاں مراد سارا حرم مکہ ہے نہ کہ محض مسجد حرام روى عن الصحابة والتابعين ما وصفنا من كراهة بيع بيوت مكة وان الناس كلهم فيها سواء وهٰذا يدل على ان تاويلهم لقوله تعالىٰ والمسجد الحرام للحرم كله (جصاص) ف۳۴ جو کوئی ایسے خلاف دین کام کا ارادہ کرے گا اور پھر ظلم کے ساتھ، اسے یقیناً عذاب شدید بھی بھگتنا ہے۔ مَنۡ...... بِظُلۡمٍ۔ تقدیر کلام یوں سمجھی گئی ہے۔ من يرد فيه الحادًا بظلم (ابن جریر) بِظُلۡمٍ۔ ظلم سے مراد شرک بھی لی گئی ہے۔ اے بشرک (ابن عباس رضی اللہ عنہما) هو ان يعبد فيه غير الله (ابن جریر۔ عن مجاہد) وكذا قال قتادة وغير واحد (ابن کثیر) بالحاد میں ب زائد ہے۔ ف۳۵ الۡبَيۡتِ۔ بیت اللہ یعنی خانہ کعبہ۔ بَوَّاۡنَا یعنی خانہ کعبہ کی عمارت اس وقت موجود نہ تھی۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے ہدایت غیبی پا کر خود وہاں تعمیر شروع کی۔ یہ سارا بیان حرم محترم کی عظمت مزید ظاہر کرنے کو اور مجرموں کی مزید تہدید کے لئے ہو رہا ہے۔ ف۳۶ (جیسا کہ اب تک بھی نہیں کیا ہے) ذکر بیت کے ساتھ ہی ممانعت شرک کا ذکر اس لئے نہایت ہی مناسب ہوا کہ کسی نافہم کو تعظیم بیت سے پرستش بیت کا اور اس کے معبد ہونے سے اس کے معبود ہونے کا وہم نہ پیدا ہو جائے۔ ان مفسرہ ہے اور قائلین له یہاں مقدر مانا گیا ہے۔ ان هى المفسرة للقول المقدر اى قائلين له (مدارک) ف۳۷ اس حکم تطہیر میں نجاستیں مادی ومعنوی دونوں قسموں کی آ گئیں۔ الفاظ آیت سے بعض عارفوں نے یہ نکتہ نکالا ہے کہ بعض اوقات طالب کی بھی بعض خدمتیں شیخ کے ذمہ واجب ہو جاتی ہیں۔ ف۳۸ مقصود یہ ہے کہ جو آنے والے ہیں ہر حال میں آئیں گے۔ خواہ سواری نصیب نہ ہو، پیدل ہی آنا پڑے۔ سواری کے جانور ملیں مگر مشقت سفر سے وہ ہلکان ہو ہو جائیں۔ یا مسافت بہت دور دراز کی طے کرنا پڑے (ملاحظہ ہو ضمیمہ سورۃ ہٰذا) ابراہیم علیہ السلام کو اس اعلان کا حکم اس وقت ملا تھا جب دنیا نہ تار سے واقف تھی نہ ٹیلیفون سے نہ مائیکروفون سے نہ لاؤڈ اسپیکر سے۔ لیکن ابراہیم علیہ السلام نے خدا معلوم کس لاہوتی اسٹیشن سے اور کس ملکوتی میٹر پر اس پیام کو نشر کیا کہ روئے زمین کے ہر براعظم کے ایک ایک گوشہ میں سمندر کے ایک ایک جزیرہ میں یہ آواز پہنچ گئی اور ہزاروں برس گزر چکے کہ خلقت آج تک اس بے آب وگیاہ سرزمین کی طرف کھنچی چلی آتی ہے۔ (ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی) مفسرین نے ذکر کیا ہے کہ جب یہ حکم ملا ہے تو حضرت ابراہیم نے عرض کیا کہ اے پروردگار میری آواز کون سب کے کانوں تک پہنچائے گا؟ جواب ملا کہ ہم!۔ اتنا بلیغ، موثر، سچا جواب مخلوق کی زبان سے نکل ہی نہیں سکتا تھا، خالق ہی کے لیے ممکن تھا۔ يَاۡتُوۡكَ رِجَالًا وَّعَلٰى كُلِّ ضَامِرٍ۔ مطلب یہ ہوا کہ سفر حج پیدل بھی اور سواری پر بھی دونوں طرح جائز ہے۔ يقتضى اباحة الحج ماشيا وراكبا و لادلالة فيه على الافضل منها (جصاص)

لِّيَشْهَدُوْا مَنَافِعَ لَهُمْ وَ يَذْكُرُوا اسْمَ اللّٰهِ فِيْٓ اَيَّامٍ
تاکہ اپنے فوائد کے لئے آ موجود ہوں و۳۹ اور تاکہ ایام معلوم میں اللہ
مَّعْلُوْمٰتٍ عَلٰى مَا رَزَقَهُمْ مِّنْۢ بَهِيْمَةِ الْاَنْعَامِ ۚ
کا نام لیں ان چوپایوں پر جو اللہ نے ان کو عطا کئے ہیں و۴۰
فَكُلُوْا مِنْهَا وَ اَطْعِمُوا الْبَآئِسَ الْفَقِيْرَ ﴿۲۸﴾ ثُمَّ لْيَقْضُوْا
پس تم بھی اس میں سے کھاؤ اور مصیبت زدہ محتاج کو بھی کھلاؤ و۴۱ پھر لوگوں کو چاہئے
تَفَثَهُمْ وَلْيُوْفُوْا نُذُوْرَهُمْ وَ لْيَطَّوَّفُوْا بِالْبَيْتِ
کہ اپنا میل کچیل دور کریں و۴۲ اور اپنے واجبات کو پورا کریں و۴۳ اور چاہیے کہ (اس) قدیم گھر کا
الْعَتِيْقِ ﴿۲۹﴾ ذٰلِكَ ۗ وَ مَنْ يُّعَظِّمْ حُرُمٰتِ اللّٰهِ فَهُوَ
طواف کریں و۴۴ یہ بات ہو چکی اور جو کوئی بھی اللہ کے محترم احکام کا ادب کرے گا سو یہ
خَيْرٌ لَّهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ ؕ وَ اُحِلَّتْ لَكُمُ الْاَنْعَامُ اِلَّا مَا
اس کے حق میں اس کے پروردگار کے پاس بہتر ہوگا و۴۵ اور اللہ نے حلال کردیئے ہیں تمہارے لئے چوپائے بجز
يُتْلٰى عَلَيْكُمْ فَاجْتَنِبُوا الرِّجْسَ مِنَ الْاَوْثَانِ
ان کے کہ جو تم کو پڑھ کر سنا دیئے گئے و۴۶ سو تم بچے رہو بتوں کی گندگی سے
وَاجْتَنِبُوْا قَوْلَ الزُّوْرِ ﴿۳۰﴾ حُنَفَآءَ لِلّٰهِ غَيْرَ مُشْرِكِيْنَ
اور بچے رہو جھوٹی بات سے و۴۷ جھکے رہو اللہ کی طرف اس کے ساتھ کسی کو شریک
بِهٖ ؕ وَ مَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَكَاَنَّمَا خَرَّ مِنَ السَّمَآءِ
نہ کر کے اور جو کوئی اللہ کے ساتھ شریک کرتا ہے تو جیسے وہ گر پڑا آسمان سے
فَتَخْطَفُهُ الطَّيْرُ اَوْ تَهْوِيْ بِهِ الرِّيْحُ فِيْ مَكَانٍ
پھر پرندوں نے اسے نوچ ڈالا یا اس کو ہوا نے کسی دور دراز جگہ



و۳۹ فوائد سے مراد اصلاً تو منافع اخروی ہیں مثلاً حج، عمرہ رضاء حق۔ اور ضمناً دنیوی بھی مثلاً تجارت، البتہ منافع دنیوی کو مستقل مقصود بنالینا ممنوع ہے۔ ظاهره يوجب ان يكون قداريد به منافع الدين و ان كانت التجارة جائزة ان تراد (جصاص) و يدخل فيها منافع الدنيا على وجه التبع و الرخصة دون ان تكون هي المقصودة بالحج (جصاص) اسلام کے ہر رکن اور ہر عبادت کی طرح حج کے فوائد و مصالح بھی بے شمار ہیں۔ انفرادی و شخصی بھی اور ملی و اجتماعی بھی، اور مادی و روحانی بھی۔ احکام الٰہی کی تعمیل بجائے خود ایک سب سے بڑی روحانی لذت ہے۔ پھر اسلام کے مولد، سردار اسلام کے وطن اور ان تمام مقامات کی زیارت جن سے اسلام و سردار اسلام دونوں کی اولین تاریخ وابستہ ہے کس درجہ سبق آموز، ولولہ انگیز و موثر ہو سکتی ہے۔ دنیوی و ملی حیثیت کو لیجئے تو مسلمانان عالم کے درمیان تبادلہ خیالات اور یک جہتی پیدا کرنے کے لیے، نیز بین الاقوامی تجارت و سیاست کے لیے اس سالانہ عالمگیر اجتماع سے بہتر ذریعہ اور کیا ہو سکتا ہے؟ اور افراد کو جو تجربے لمبے اور اکثر بحری سفر کے ہو جاتے ہیں وہ اس سب کے علاوہ۔ (ملاحظہ ہوں حواشی تفسیر انگریزی) و۴۰ چوپایوں سے مراد قربانی کے جانور، اونٹ، گائے، بھیڑ، بکری ہیں۔ اَيَّامٍ مَّعْلُوْمٰتٍ میں معلوم سے مراد قربانی کی تاریخ ۱۰، ۱۱، ۱۲ ذی الحجہ ہیں۔ هي عشر ذى الحجة عند ابى حنيفةؒ و اٰخرها يوم النحر و هو قول ابن عباس رضی اللہ عنہما و اكثر المفسرين (مدارک) روی عن علیؓ و ابن عمر ان المعلومات يوم النحر و يومان بعده (جصاص) قربانی کا منکر سطحی دماغ والا گروہ حال میں پیدا ہوا ہے اور کہتا ہے کہ قرآن میں کہیں قربانی کا ذکر نہیں ملتا۔ کاش وہ قرآن ہی پر غور کرنا سیکھے اور اس آیت سے قربانی کی اہمیت کا سبق لے۔ و۴۱ فقہاء مفسرین نے تصریح کی ہے کہ صیغۂ امر یہاں استحبابی ہے۔ فرضیت کے مفہوم میں نہیں۔ الامر للاباحة (مدارک) ظاهرهٗ يقتضي ايجاب الاكل الا ان السلف متفقون على ان الاكل منها ليس على الوجوب (جصاص) و لا خلاف من السلف و من بعدهم من الفقهاء ان قوله فكلوا منها ليس على الوجوب (جصاص) و۴۲ یعنی احرام (حج کی وردی) اتار دیں، حجامت بنوائیں، غسل کریں و قس على هذا۔ احرام و لبیک کے ساتھ ہی حاجی پر ایک عاشقانہ و مستانہ کیفیت طاری ہو جاتی ہے۔ ہزار ہا انسانوں اور جانوروں کے ہجوم میں دھکم دھکا، گرد و غبار، جسم اور جامۂ احرام گرد آلود۔ اجازت نہ خط بنوانے کی نہ ناخن کٹانے کی نہ تیل لگانے کی۔ اب حکم ہوتا ہے کہ وہ ممانعت کا زمانہ ختم ہوا۔ اب آزادی سے نہائیں دھوئیں، کپڑے بدلیں، تیل لگائیں، خط بنوائیں وغیرہا۔ و۴۳ نذر کے تحت میں ہر وہ چیز داخل ہے جو اپنے اوپر واجب کر لی گئی ہو۔ یہاں وہ تمام اعمال مراد ہیں جو خود عمل حج کے ضمن و ذیل میں لازم ہوں، مثلاً منٰی میں تین نشانوں پر کنکریاں پھینکنا یا جو قربانیاں وغیرہ از خود اپنے اوپر لازم کر لی گئی ہوں۔ وَلْيُوْفُوْا۔ صیغہ امر وجوب کے معنی میں ہے۔ والامر على الوجوب (جصاص) نذر جس مراد کے لیے بھی مانی جائے، چاہیے کہ ہمیشہ اللہ ہی کے نام کی ہو۔ کسی اور کے نام کی نذر حرام ہے۔ و۴۴ یہ طواف فرض ہے اور اصطلاح فقہ میں طواف الزيارة یا طواف الافاضه کہلاتا ہے۔ وَلْيَطَّوَّفُوْا۔ یہاں بھی صیغۂ امر وجوب ہی کے لیے ہے۔ ظاهره يقتضي الوجوب لانهٗ امر والا وامر على الوجوب (جصاص) الْبَيْتِ الْعَتِيْقِ کے ایک معنی تو خانۂ قدیم کے ہیں۔ قيل للقديم العتيق (راغب) العتيق القديم (ابن جریر۔ عن ابن زید) العتيق القديم قالهٗ الحسن و ابن زيد (بحر) سمي به لانهٗ قديم (معالم۔ عن الحسن و ابن زید) یعنی وہ گھر جو شروع ہی سے معبد الٰہی ہے۔ خانۂ کعبہ کی تاریخ اتنی پرانی ہو چکی ہے کہ خود تاریخ کو بھی اب یاد نہیں رہی ہے۔ اب اس کی قدامت کی شہادت خود مخالفین بھی دے رہے ہیں۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ دوسرے معنی خانۂ محفوظ کے ہیں۔ یعنی وہ گھر جو امن کی جگہ بنا دیا گیا ہے اور جباروں کی گرفت سے آزاد رہا ہے۔ المقتضي من الجبابرة قاله ابن الزبير و ابن ابى نجيح و قتادة (بحر) و۴۵ یعنی احکام مخصوص کا بیان تو ہو چکا۔ اب عام کلیہ یہ بیان ہوتا ہے کہ جو بھی احکام الٰہی ہے، جو کوئی ان کا ادب و لحاظ رکھے گا علماً اس طرح کہ انہیں حاصل کرے اور عملاً اس طرح کہ ان کی خلاف ورزی نہ کرے۔ سو یہ احکام الٰہی کا ادب و احترام اسی کے کام آئے گا۔ اور سبب بن جائے گا بلندیٔ درجات کا، مقبولیت کا، حصول خیر و برکات کا۔ حُرُمٰتِ اللّٰهِ۔ جو چیزیں بھی محبت و تقرب سے اللہ کی جانب منسوب ہیں وہ سب اس میں داخل ہو گئیں مثلاً احکام الٰہی، کتب دین، مکانات مقدس، اوقات متبرک، بندگان مقرب (ملائکہ، انبیاء، صالحین) آثار کاملین وغیرہا۔ لَهٗ میں لِ تخصیص کا ہے۔ یعنی فائدہ خود اسی کا ہے۔ کسی اور کا نہیں۔ و۴۶ یعنی بجز ان چوپایوں کے جن کی حرمت قرآن ہی کی دوسری آیتوں میں مذکور ہے اور سب چوپائے تمہارے لیے حلال ہیں۔ حدود حرم کے اندر ممانعت شکار کی ہے نہ کہ ذبح کی۔ و۴۷ (خصوصاً شرک جیسے کذب اعظم سے) قَوْلَ الزُّوْرِ۔ جھوٹی بات کے تحت میں ہر جھوٹ آ جاتا ہے۔ لیکن دنیا کا سب سے بڑا جھوٹ کلمہ توحید کے برخلاف کلمۂ شرک کا اقرار ہے۔ الرِّجْسَ مِنَ الْاَوْثَانِ۔ گندگی یہی کہ بتوں کو معبودیت میں شریک کر لیا جائے۔

سَحِيۡقٍ ﴿۳۱﴾ ذٰلِكَ ۗ وَ مَنۡ يُّعَظِّمۡ شَعَآئِرَ اللّٰهِ فَاِنَّهَا

جا پھینکا و۴۸ یہ بات ہو چکی۔ اور جو کوئی (دین) خدا کی یادگاروں کا ادب رکھے گا سو یہ (ادب) دلوں کی

مِنۡ تَقۡوَى الۡقُلُوۡبِ ﴿۳۲﴾ لَكُمۡ فِيۡهَا مَنَافِعُ اِلٰٓى اَجَلٍ

پرہیزگاری میں سے ہے و۴۹ تمہارے لئے ان سے فوائد حاصل کرنا (جائز ہیں) ایک

مُّسَمًّى ثُمَّ مَحِلُّهَاۤ اِلَى الۡبَيۡتِ الۡعَتِيۡقِ ﴿۳۳﴾ ع وَ لِكُلِّ

مدت معین تک و۵۰ پھر اس (کے ذبح) کا موقع بیت عتیق کے قریب ہے و۵۱ اور ہم نے ہر ایک

اُمَّةٍ جَعَلۡنَا مَنۡسَكًا لِّيَذۡكُرُوا اسۡمَ اللّٰهِ عَلٰى مَا

امت کے لئے قربانی رکھ دی تھی و۵۲ تاکہ وہ لوگ اللہ کا نام ان چوپایوں پر لیں جو

رَزَقَهُمۡ مِّنۡۢ بَهِيۡمَةِ الۡاَنۡعَامِ ؕ فَاِلٰهُكُمۡ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ

اس نے انہیں عطا کر رکھے ہیں و۵۳ سو تمہارا خدا تو خدائے واحد ہی ہے و۵۴

فَلَهٗۤ اَسۡلِمُوۡا ؕ وَ بَشِّرِ الۡمُخۡبِتِيۡنَ ﴿۳۴﴾ الَّذِيۡنَ اِذَا

تم اسی کے آگے جھکو و۵۵ اور آپ خوش خبری سنا دیجیے گردن جھکا دینے والوں کو و۵۶ جن کے دل ڈر جاتے ہیں جب

ذُكِرَ اللّٰهُ وَجِلَتۡ قُلُوۡبُهُمۡ وَ الصّٰبِرِيۡنَ عَلٰى مَاۤ

اللہ کا ذکر کیا جاتا ہے و۵۷ اور جو مصیبتیں ان پر پڑتی ہیں ان پر

اَصَابَهُمۡ وَالۡمُقِيۡمِى الصَّلٰوةِ ۙ وَ مِمَّا رَزَقۡنٰهُمۡ

صبر کرنے والوں کو اور نماز کی پابندی کرنے والوں کو اور (ان کو) جو خرچ کرتے رہتے ہیں اس میں سے جو ہم نے

يُنۡفِقُوۡنَ ﴿۳۵﴾ وَالۡبُدۡنَ جَعَلۡنٰهَا لَكُمۡ مِّنۡ شَعَآئِرِ اللّٰهِ

انہیں دے رکھا ہے و۵۸ اور قربانی کے جانوروں کو ہم نے تمہارے لئے اللہ (کے دین) کی یادگاریں بنا دیا ہے، و۵۹

لَكُمۡ فِيۡهَا خَيۡرٌ ۖ فَاذۡكُرُوا اسۡمَ اللّٰهِ عَلَيۡهَا صَوَآفَّ ۚ

تمہارے حق میں ان ہی کے اندر بھلائی (رکھ دی گئی) ہے سو تم انہیں کھڑے کر کے ان پر اللہ کا نام لیا کرو و۶۰



و۴۸ غرض یہ کہ بری طرح ہلاک ہی ہوا۔ تو جس طرح وہ بدنصیب منزل مقصود سے بہ مراحل دور پڑ گیا، اسی طرح یہ بدنصیب مشرک بھی راہِ حق بالکل کھو بیٹھا۔ بعض مفسرین نے کہا ہے کہ تشبیہ میں شکاری پرندوں سے مراد نفس کے اوہام اور وسوسے ہیں اور ہوا کے جھکڑ سے مراد شیطان کا حملہ ہے۔ و۴۹ شَعَآئِرَ اللّٰهِ سے یہاں خاص طور پر قربانیاں مراد ہیں۔ مطلب یہ کہ احکام الٰہی کی عام تعظیم و احترام کا کلیہ تو بیان ہو چکا۔ اب تاکیدی حکم قربانیوں کے باب میں دیا جا رہا ہے۔ اوپر شرک کی مذمت بار بار ہو چکی تھی۔ اس آیت نے اسے کھول دیا کہ شرک بری چیز ہے لیکن غیر اللہ کی تعظیم بری نہیں۔ بلکہ جو چیزیں اللہ کی جانب منسوب و منتسب ہیں ان کی تعظیم و تکریم تو عین جزو دین ہیں۔ فقہاء نے کہا کہ تعظیم غیر اللہ مستقلاً ممنوع و ناجائز ہے۔ لیکن بہ لحاظ نسبت و تقرب ذات الوہیت جائز و مشروع ہے۔ بعض عارفوں نے یہاں سے دو مسئلہ نکالے ہیں۔ ایک یہ کہ تقویٰ کا اصل محل قلب ہے۔ دوسرے یہ کہ شعائر دین کی (جن کے اندر انبیاء و اولیا کے آثار بھی شامل ہیں) تعظیم حدود شرعی کے اندر خود مشروع ہے۔ و۵۰ یعنی جب تک وہ جانور، بہ قاعدۂ شرعی "ہدی" نہ بنا دیا جائے، اس جانور سے اور کام لینا، مثلاً اس پر سواری، بار برداری، دودھ وغیرہ سب جائز ہیں۔ و۵۱ یہاں بیت العتیق سے مراد کل حرم ہے۔ یعنی ذبح کی جگہ حدود حرم کے اندر ہے، اس سے باہر نہیں۔ الْبَيْتِ الْعَتِيْقِ کے لفظی معنٰی کے لیے ملاحظہ ہو حاشیہ ۴۴۔ و۵۲ قربانی کا حکم کسی نہ کسی صورت میں ہر پچھلی شریعت میں موجود رہا ہے۔ یہ شریعت

ع ۸/۱۱

اسلامی کا کوئی نیا اور انوکھا حکم نہیں اور اہل کتاب کے مذہب (یعنی مذہب بنی اسرائیل) میں تو قربانی مذہب کا ایک اہم رکن ہے۔ حوالوں کے لیے ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ آج منکرین کا جو گروہ کہہ رہا ہے کہ قربانی کا حکم قرآن میں کہیں مذکور نہیں۔ کاش وہ آیت نمبر ۲۹ کی طرح اس آیت پر بھی غور کر سکے! لِيَذْكُرُوا ...... الْاَنْعَامِ۔ یعنی مقصود اصلی تو بس اللہ کے نام کی تعظیم اور اللہ کے نام سے حصول تقرب رہا ہے، مذبوح اور مذبح کی حیثیت صرف آلہ اور ظرف کی ہے۔ بعض اہل علم صوفیہ نے مفہوم آیت کے عموم و اطلاق سے اہل باطن کے مسلکوں میں اختلاف کے باوجود اتحادِ مقصود کا نکتہ بھی نکالا ہے۔ و۵۳ مقصود اصلی بس اسی کی تعظیم ہے۔ حرم، ہدی وغیرہ کے آداب و احکام سب اسی غایت کے لیے ہیں۔ و۵۴ (سو نہ تو کسی غیر اللہ کے آگے بھینٹ چڑھاؤ اور نہ کسی مکان وغیرہ کو معظم بالذات سمجھ کر ہرگز اپنے اندر شائبہ شرک پیدا ہونے دو) و۵۵ (جنت و رضاء الٰہی کی) الْمُخْبِتِيْنَ۔ یعنی احکام شریعت کے آگے گردن جھکا دینے والوں کو۔ و۵۶ یعنی اس کی ذات کا، صفات کا، احکام کا، وعدہ وعید کا ذکر کیا جاتا ہے۔ و۵۷ گویا توحید خالص چیز ہی ایسی بابرکت ہے کہ اس سے یہ تمام کمالات اخلاقی و روحانی پیدا ہو جاتے ہیں۔ و۵۸ (اور اس کی عظمت توحید کو اور زیادہ ظاہر کرنے والے۔ چنانچہ یہی حکم کہ اللہ کی جانب منسوب و نامزد ہو جانے کے بعد پھر اس جانور پر حکم اس کے مالک کا نہیں چل پاتا۔ مالک مجازی کی عبدیت اور مالک حقیقی کی معبودیت ظاہر کرنے کو بالکل کافی ہے۔ سو کہیں تم ان قربانی کے جانوروں ہی کو معظم بالذات نہ سمجھ بیٹھنا) الْبُدْنَ۔ بُدن جمع ہے بُدنہ کی۔ اصل معنٰی ہیں موٹے تازہ تیار اونٹ کے۔ الابل العظام الاجسام الضخام (ابن جریر) لیکن اہل عربیت نے اس سے گائے اور اونٹ دونوں مراد لیے ہیں اور یہی مذہب فقہاء حنفیہ کا ہے۔ البقرة والبعير (ابن جریر۔ عن عطاء) هي من الابل والبقر كالا ضحية من الغنم (قاموس) و هو مذهب الحنفية و هو قول عطاء و سعيد بن المسيب (روح) قربانی کے دوسرے جانور یعنی بھیڑ اور بکری بھی اسی حکم میں داخل ہیں۔ و۵۹ اصل بھلائی تو یہی ہے کہ ان کے ذریعہ سے حصول اجر و رضاء الٰہی کا موقع ملتا ہے۔ اور ضمناً دنیوی فوائد بھی ہیں۔ مثلاً ان کا گوشت کھانا کھلانا۔ اي نفع في الدنيا و اجر في الأخرة (روح۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما والسدی) اي اجر و منافع (ابن جریر۔ عن مجاہد) و۶۰ یہ خاص ذکر اونٹ کی قربانی کا ہے۔ اسی کو اس طریقہ پر ذبح کیا جاتا ہے۔ بدنۃ کا اصل اطلاق بھی اسی پر ہوتا ہے اور اسی کی قربانی افضل بھی ہے۔ لفظ صَوَآفَّ سے بعض صوفیہ نے یہ نکتہ نکالا ہے کہ حق تعالیٰ عبادات میں صف بندی کو پسند کرتا ہے۔ مثلاً نماز میں، جہاد میں، قربانی میں۔ اس لیے صوفیہ مشائخ کے حلقۂ ذکر بھی جو در حقیقت غیر اللہ کے مقابلہ کے لیے میدان جہاد اور خودی کے حق میں قربان گاہ ہیں اسی اصل کی ایک فرع ہیں۔

فَاِذَا وَجَبَتْ جُنُوْبُهَا فَكُلُوْا مِنْهَا وَ اَطْعِمُوا الْقَانِعَ
پھر جب وہ کروٹ کے بل گر پڑیں ف٦١ تو خود بھی ان میں سے کھاؤ اور بے سوال
وَ الْمُعْتَرَّ ؕ كَذٰلِكَ سَخَّرْنٰهَا لَكُمْ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ﴿٣٦﴾
اور سوالی کو بھی کھلاؤ ف٦٢ ہم نے اسی طرح ان (جانوروں) کو تمہارے زیرِ حکم کر دیا تاکہ تم شکر ادا کرو ف٦٣
لَنْ يَّنَالَ اللّٰهَ لُحُوْمُهَا وَ لَا دِمَآؤُهَا وَ لٰكِنْ يَّنَالُهُ
اللہ تک نہ ان کا گوشت پہنچتا ہے اور نہ ان کا خون ف٦٤ البتہ اس کے پاس تمہارا
التَّقْوٰى مِنْكُمْ ؕ كَذٰلِكَ سَخَّرَهَا لَكُمْ لِتُكَبِّرُوا اللّٰهَ
تقویٰ پہنچتا ہے ف٦٥ اسی طرح اللہ نے انہیں تمہارے زیرِ حکم کر دیا ہے تاکہ تم اللہ کی بڑائی بیان کرو کہ
عَلٰى مَا هَدٰىكُمْ ؕ وَ بَشِّرِ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿٣٧﴾ اِنَّ اللّٰهَ
اس نے تمہیں ہدایت دی ف٦٦ اور آپ اخلاص والوں کو خوش خبری سنا دیجیے ف٦٧ بے شک اللہ
يُدٰفِعُ عَنِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ كُلَّ
ایمان والوں سے دور کر دے گا (مشرکوں کے غلبہ و اقتدار کو) ف٦٨ بے شک اللہ پسند نہیں کرتا کسی
خَوَّانٍ كَفُوْرٍ ﴿٣٨﴾ اُذِنَ لِلَّذِيْنَ يُقٰتَلُوْنَ بِاَنَّهُمْ
دغاباز کفر والے کو ف٦٩ (اب لڑنے کی) اجازت دی جاتی ہے انہیں جن سے لڑائی کی جاتی ہے ف٧٠ اس لئے کہ ان پر
ظُلِمُوْا ؕ وَ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى نَصْرِهِمْ لَقَدِيْرُ ﴿٣٩﴾ الَّذِيْنَ
(بہت) ظلم ہو چکا ف٧١ اور بے شک اللہ ان کی نصرت پر (ہر طرح) قادر ہے ف٧٢ جو
اُخْرِجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ بِغَيْرِ حَقٍّ اِلَّآ اَنْ يَّقُوْلُوْا
اپنے گھروں سے بے وجہ نکالے گئے محض اس بات پر کہ وہ یوں کہتے ہیں کہ
رَبُّنَا اللّٰهُ ؕ وَ لَوْ لَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ
ہمارا پروردگار اللہ ہے ف٧٣ اور اگر اللہ لوگوں کا زور ایک دوسرے سے

ع ٥ ١٢

ف٦١ (اور گر کر ٹھنڈے ہو جائیں) وہی اونٹ کے طریق ذبح کا بیان ہو رہا ہے۔ ف٦٢ (کہ یہ دو قسمیں ہیں اہل حاجت کی) قانع وہ ہے جو صبر کیے بیٹھا ہے، جو کچھ بھی مل جائے، اسے قبول کر لیتا ہے۔ معتر وہ ہے جو بے قرار ہو ہو کر مانگتا رہتا ہے۔ آیت میں امر دو آتے ہیں اور دونوں امر وجوب کے لیے نہیں۔ مفسرین لکھتے ہیں کہ پہلا امر (یعنی كُلُوْا) اباحت و جواز کے لیے ہے۔ اور دوسرا امر (اَطْعِمُوْا) ندب و استحباب کے لیے ہے۔ لیکن بعض عارفین نے لکھا ہے کہ رسول اللہ ﷺ قربانی کا گوشت اہتمام کے ساتھ تناول فرماتے تھے جو دلیل ہے اس کے مندوب ہونے کی، راز اس کا یہ ہے کہ جو چیز بھی اللہ کی جانب منسوب ہو جائے وہ ہے ہی اس قابل کہ اس سے رغبت کی جائے۔ اور اس بنا پر مباحات سے اس نیت کے ساتھ متمتع ہونا مطلوب ٹھہرا۔ ف٦٣ (اس نعمت تسخیر پر) اونٹ اور گائے بیل کا انسان سے قوی تر ہونا ظاہر ہے۔ انسان کا باوجود اپنے ضعف کے ان پر قادر ہو جانا ایک مخصوص نعمت الٰہی ہے۔ قربانی دوسرے مذاہب میں ایک مشرکانہ رسم ہے۔ اسلام میں محض ایک توحیدی عبادت ہے۔ خدائے واحد کی طرف سے دھیان ہٹانے والی نہیں، عین اس کی طرف توجہ جمانے والی، رشتہ عبودیت کو اور محکم کرنے والی ف٦٤ (جیسا کہ مشرک قوموں کا عقیدہ بھینٹ چڑھا کر اپنے دیوتاؤں خداؤں سے متعلق ہے) اہل کتاب تک قربانی یعنی جانوروں کے خون بہانے کو ایک ذریعہ کفارہ کا سمجھتے تھے۔ عہد عتیق میں ہے:۔ ”بدن کی حیات لہو میں ہے۔ سو میں نے مذبح پر وہ تم کو دیا ہے کہ اس سے تمہاری جانوں کے لیے کفارہ ہو، کیونکہ وہ جس سے کسی جان کا کفارہ ہوتا ہے سو لہو ہے“۔ (احبار۔ ١٧: ١١) اور عہد جدید میں ہے:۔ ”تقریباً ساری چیزیں شریعت کے مطابق خون سے پاک کی جاتی ہیں اور بغیر خون بہائے معافی نہیں ہوتی“۔ (عبرانیون ٩: ٢٢) اور مشرک قوموں کا تو ذکر ہی کیا۔ اہل بابل کا عقیدہ تھا کہ دیوتاؤں کی دعوت آسمان پر ہوتی ہے۔ ان کے نام پر جو بھینٹ چڑھائی جاتی ہے وہ اس کی خوشبو محسوس کرتے ہیں، اسے کھاتے ہیں۔ وقس علی ہذا ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ فقہاء نے لکھا ہے کہ نفس ذبح کی نیت جو ایک فعل قلب ہے، باری تعالیٰ ہی کے لیے مخصوص رہنا چاہیے اور غیر اللہ کی رضا و تقرب کی خاطر جانور ذبح کرنا ایک صورت شرک کی ہے۔ البتہ گوشت کھانے کھلانے یا اسی قسم کے اور فوائد حاصل کرنے کے لیے ذبح بالکل جائز ہے کہ لحم و دم وغیرہ سے وہ ذات بالکل بے نیاز و بری ہے۔ ف٦٥ یعنی اجر تو تمہارے اخلاص و نیت تقرب پر ملتا ہے آیت نے قربانی کے سلسلہ میں ایک بڑی اہم اصل کا بیان کر دیا“۔ ف٦٦ (اور راہ حق پر قائم رکھا، ورنہ تم بھی مسیحیوں کی طرح کفارہ وغیرہ کے عقائد باطلہ و شرکیہ میں مبتلا ہو کر راہ حق سے بھٹک گئے ہوتے۔ ف٦٧ (اے ہمارے پیغمبر!) احسان یہاں اخلاص کے معنی میں ہے۔ المحسنین اے المخلصین (بیضاوی) ف٦٨ (مستقبل قریب میں چنانچہ مشرکین مکہ کو اس پر قدرت نہ باقی رہے گی کہ وہ مسلمانوں کو ادائے حج و عمرہ وغیرہ سے روک سکیں) آیت کا زمانہ نزول وہ ہے جب مکہ کی مشرک ریاست ہر طرح غالب و چیرہ دست تھی۔ اور مسلمان اس کے مقابلہ میں ہر طرح کمزور و بے بس۔ ف٦٩ (سو وہ نصرت ان کی نہیں اہل ایمان کی کرے گا) کافروں، منکروں، بے دینوں کو جو مہلت مل جاتی ہے وہ اول تو عارضی ہوتی ہے، دوسرے کسی مصلحت تکوینی کے ماتحت۔ ورنہ نصرت الٰہی کے اصل اور مستقل مستحق تو اہل ایمان ہی ہیں۔ ف٧٠ (خواہ مخواہ اور چھیڑ چھیڑ کر کافروں کی طرف سے) یعنی مسلمانوں کو اب تک مقابلہ اور لڑائی کی اجازت نہ تھی۔ ان پر ہر طرح کے ظلم و ستم ہوتے رہے۔ اور وہ یعنی خدائی فوج والے، خدائی ڈسپلن کے ماتحت ان مظالم اور چیرہ دستیوں کو صبر و سکون کے ساتھ برداشت کرتے رہے۔ اب پہلی بار انہیں بھی جواب دینے کی اجازت مل رہی ہے۔ یہ آیت احکام قتال و جہاد میں اولین آیت ہے۔ اور مکی اسلام کے آخری زمانہ میں ہجرت نبوی سے کچھ ہی قبل نازل ہوئی۔ ف٧١ (اور یہی مظلومیت چاہے بالفعل ہو یا بالقوی، حالی ہو یا امکانی، علت ہے مشروعیت جہاد کی) 'بِاَنَّهُمْ ظُلِمُوْا' کی علت ہونے سے کوئی یہ شبہ نہ کرے کہ جو کفار ظالم نہ ہوں مگر اسلام کے زیر فرمان بھی نہ ہوں وہ محل قتال نہیں ہیں۔ اصل یہ ہے کہ اس علت میں انحصار کی کوئی دلیل نہیں، بلکہ یکون الدین للہ کو غایت قرار دینے سے دوسری علت یہ بھی معلوم ہوئی“۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ ف٧٢ (چنانچہ عنقریب وہ انہیں باوجود ان کی ظاہری بے سروسامانی کے غالب کر کے رہے گا) ف٧٣ ذکر مسلمانان مکہ کا ہے۔ ان سے مشرکوں کو کوئی یہ شکایت تھوڑے ہی تھی کہ یہ لوگ شورش پسند ہیں یا چوریاں کرتے ہیں یا ڈاکے ڈالتے ہیں۔ الزام تھا تو صرف یہی کہ یہ ہمارے آبائی دھرم اور باپ دادا کے وقت کے دیویوں دیوتاؤں کو چھوڑ کر صرف ایک خدا کے ہو رہے ہیں اور بس اسی قصور پر بیچاروں کو وطن چھوڑنا پڑا۔ اور ہجرت پہلے حبشہ کی جانب اور پھر مدینہ کو کرنی پڑی۔

بِبَعْضٍ لَّهُدِّمَتْ صَوَامِعُ وَ بِيَعٌ وَّصَلَوٰتٌ

نہ گھٹاتا رہتا تو نصاریٰ کی خانقاہیں اور عبادت خانے اور یہود کے عبادت خانے

وَّ مَسٰجِدُ يُذْكَرُ فِيْهَا اسْمُ اللّٰهِ كَثِيْرًا ؕ وَلَيَنْصُرَنَّ

اور مسلمانوں کی مسجدیں جن میں اللہ کا نام کثرت سے لیا جاتا ہے (سب) منہدم ہوگئے ہوتے ف۷۴ اور اللہ ضرور

اللّٰهُ مَنْ يَّنْصُرُهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَقَوِيٌّ عَزِيْزٌ ﴿٤٠﴾ اَلَّذِيْنَ

اس کی مدد کرے گا جو اس کی مدد کرے ف۷۵ بے شک اللہ قوت والا ہے غلبہ والا ہے ف۷۶ (یہ لوگ ایسے ہیں کہ)

اِنْ مَّكَّنّٰهُمْ فِي الْاَرْضِ اَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَ اٰتَوُا الزَّكٰوةَ

اگر ہم انہیں زمین میں حکومت دے دیں تو یہ لوگ نماز کی پابندی کریں اور زکوٰۃ دیں

وَ اَمَرُوْا بِالْمَعْرُوْفِ وَ نَهَوْا عَنِ الْمُنْكَرِ ؕ وَ لِلّٰهِ

اور (دوسروں کو بھی) نیک کام کا حکم دیں اور برے کام سے منع کریں ف۷۷ اور انجام (سب) کاموں کا

عَاقِبَةُ الْاُمُوْرِ ﴿٤١﴾ وَ اِنْ يُّكَذِّبُوْكَ فَقَدْ كَذَّبَتْ

اللہ ہی (کے ہاتھ) میں ہے ف۷۸ اور اگر یہ لوگ آپ کو جھٹلاتے ہیں تو (کیا ہوا) ان سے

قَبْلَهُمْ قَوْمُ نُوْحٍ وَّ عَادٌ وَّثَمُوْدُ ﴿٤٢﴾ وَ قَوْمُ اِبْرٰهِيْمَ

قبل قوم نوح و عاد و ثمود اور قوم ابراہیم

وَ قَوْمُ لُوْطٍ ﴿٤٣﴾ وَّاَصْحٰبُ مَدْيَنَ ۚ وَكُذِّبَ مُوْسٰى

وقوم لوط اور اہل مدین بھی (تو اپنے اپنے پیغمبروں کو) جھٹلا چکے ہیں اور موسیٰ بھی جھٹلائے جا چکے ہیں ف۷۹

فَاَمْلَيْتُ لِلْكٰفِرِيْنَ ثُمَّ اَخَذْتُهُمْ ۚ فَكَيْفَ كَانَ

سو (پہلے تو) میں نے کافروں کو مہلت دی پھر میں نے انہیں پکڑ لیا سو (دیکھو) میرا عذاب

نَكِيْرِ ﴿٤٤﴾ فَكَاَيِّنْ مِّنْ قَرْيَةٍ اَهْلَكْنٰهَا وَ هِيَ ظَالِمَةٌ

کیسا ہوا ف۸۰ غرض کتنی ہی بستیاں ہیں جنہیں ہم نے ہلاک کر ڈالا جو نافرمان تھیں



ف۷۴ یعنی اگر یہ سنت اللہ ہمیشہ سے نہ چلی آئی ہوتی کہ ظالموں، سرکشوں، زبردستوں کا زور انسانوں ہی کے بعض گروہوں کے ہاتھ سے تڑوایا جاتا رہتا تو اب تک جو جو عمارتیں توحید کی مرکز رہی ہیں، ...مسجدیں جواب بھی اسی غرض کے لیے ہیں، اور اہل کتاب کی مذہبی عمارتیں جو اپنے اپنے زمانہ میں یہ کام انجام دے چکی ہیں، سب ختم ہوگئی ہوتیں۔ گویا جہاد کی مشروعیت و مطلوبیت اقامتِ توحید ...کی خاطر ہے۔ خوب خیال رہے کہ پرانی عبادتگاہوں کے سلسلہ میں بھی ذکر مندروں، شوالوں، ٹھاکر دواروں کا نہیں بلکہ صرف انہیں مذاہب کا آنے پایا ہے جو بعد کو عملاً جیسے کچھ بھی ہوگئے ہیں، لیکن اصلاً بہر حال توحیدی ہی مذہب تھے۔ ''کوئی یہ شبہ نہ کرے کہ گاہ گاہ اہل حق بھی تو مغلوب ہوتے ہیں۔ اصل یہ ہے کہ اتنا غلبہ جس میں حق محو نہ ہو جائے، مقصود بالحکمت ہے۔ سو یہ حاصل رہا ہے''۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ف۷۵ یعنی بہ شرط ثبات انجام میں غلبہ اہل حق ہی کو ہوتا ہے۔ ''اور اعتبار ہر کام میں انجام ہی کا ہوتا ہے، جیسا دوران علاج میں مریض کی مختلف حالتیں ہوتی ہیں مگر انجام اگر صحت ہے تو علاج کو نافع کہیں گے''۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) يَنْصُرُهٗ میں اللہ کی مدد سے مراد، اللہ کے دین کی مدد ہے۔ ينصرهٗ اى ينصر دينه (بیضاوی) انما المراد من نصرة الله نصرة دينه (کبیر) ف۷۶ قوت و غلبہ کی آخری باگ اسی کے ہاتھ میں ہے اور اس کا ارادہ ہر مادی سامان اور ہر ظاہری تدبیر سے بالاتر ہے۔ ف۷۷ یہ ہے اصلی اور سچی تصویر اسلامی طرز حکومت کی۔ گورنمنٹ اگر مسلمانوں، سچے مسلمانوں کی قائم ہو جائے تو مسجدیں آباد و پر رونق ہو جائیں۔ ہر طرف سے صدائیں تکبیر و تہلیل کی گونجا کریں۔ بیت المال کے بعد کوئی ننگا بھوکا نہ رہ جانے پائے۔ عدالتوں میں انصاف بکنے کے بجائے ملنے لگے۔ رشوت، جعلسازی، دروغ حلفی کا بازار سرد پڑ جائے۔ امیر کو کوئی حق، کوئی موقع، غریب کی تحقیر کا، ایذا کا نہ باقی رہ جائے۔ غیبتیں، بدکاریاں، چوریاں، ڈاکے، خواب و خیال ہو جائیں۔ آبکاری کے محکمہ کو کوئی پانی دینے والا بھی نہ رہے۔ مہاجنی کوٹھیوں، سود خوار ساہو کاروں، بینکوں کے ٹاٹ الٹ جائیں۔ گویے نچنیے اگر تائب نہ ہوں، شہر بدر کر دیے جائیں۔ سینما، تھیٹر، تمام شہوانی تماشا گاہوں کے پردوں کو آگ لگا دی جائے۔ گندہ، فحش، افسانہ و شاعری کی جگہ صالح و پاکیزہ ادبیات لے لیں۔ غرض یہ کہ دنیا، دنیا رہ کر بھی نمونہ جنت بن جائے۔ مَكَّنّٰهُمْ فِي الْاَرْضِ کی مناسبت سے بعض صوفیہ نے کہا ہے کہ آیت میں اشارہ ہے اہل تمکین کے مقام کی طرف ان کے ہاں شطحیات نہیں ہوتے اور ان کے کلمات سے کوئی گمراہ نہیں ہوتا۔ محققین نے آیت سے خلفاء اربعہ کی صحت امارت و امامت پر بھی استدلال کیا ہے کہ ان چاروں مہاجرین (یعنی الذين اخرجوا من ديارهم بغير حق کے مصداقوں) کے دور حکومت میں ان اوصاف کا تحقق پوری طرح پایا گیا۔ و هو صفة الخلفاء الراشدين الذين مكنهم فى الارض هم ابو بكر و عمر و عثمان و على رضى الله عنهم و فيه الدلالة الواضحة على صحة امامتهم لاخبار الله تعالىٰ بانهم اذا مكنوا فى الارض قاموا بفروض الله عليهم (جصاص) ف۷۸ (سو عارضی ناکامی و مغلوبیت سے اہل حق کو ہراساں و دل شکستہ نہ ہونا چاہیے) ف۷۹ یعنی آپ کی قوم جو آپ کے پیام کی اور آپ کی پیامبری کی تکذیب کر رہی ہے۔ یہ کوئی نئی اور انوکھی چیز نہیں۔ سارے پیمبروں کو یہی معاملہ اپنی قوم کی طرف سے پیش آتا رہا ہے، اور یہ تو محض تاریخ اپنا اعادہ کر رہی ہے۔ نُوْح، عَاد، ثَمُوْد، اِبْرٰهِيْم، لُوْط، مَدْيَن، مُوْسٰى ان سب پر حاشیے گزر چکے ہیں۔ ف۸۰ (یعنی وہ بڑی بڑی مہذب و متمدن، پر قوت و پر شوکت، دولت و تمول والی قومیں تباہ و بے نشان ہی ہو کر رہیں۔ اور ان کے علوم و فنون، ان کی صناعی اور انجینئری، ان کی سپاہ اور ان کی خوش تدبیریاں کوئی بھی ہلاکت سے آڑے نہ آسکیں) فَاَمْلَيْتُ۔ عام سنت اللہ ہے یہی کہ معاندوں، منکروں پر گرفت فی الفور نہیں ہوتی، بلکہ پہلے انہیں مہلت دی جاتی ہے۔

فَهِيَ خَاوِيَةٌ عَلٰى عُرُوْشِهَا وَ بِئْرٍ مُّعَطَّلَةٍ وَّ قَصْرٍ

سو وہ اپنی چھتوں پر گری پڑی ہیں اور کتنے ہی بے کار کنوئیں اور بہت سے قلعی چونے

مَّشِيْدٍ ﴿۴۵﴾ اَفَلَمْ يَسِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ فَتَكُوْنَ لَهُمْ

کے محل! ف۸۱ سو کیا یہ لوگ زمین پر چلے پھرے نہیں کہ ان کے دل

قُلُوْبٌ يَّعْقِلُوْنَ بِهَاۤ اَوْ اٰذَانٌ يَّسْمَعُوْنَ بِهَا ۚ فَاِنَّهَا لَا

ایسے ہو جاتے جن سے یہ سمجھنے لگتے یا کان ایسے ہو جاتے جن سے یہ سننے لگتے ف۸۲ اصل یہ ہے

تَعْمَى الْاَبْصَارُ وَ لٰكِنْ تَعْمَى الْقُلُوْبُ الَّتِيْ فِي

کہ آنکھیں اندھی نہیں ہو جایا کرتیں بلکہ دل جو سینوں میں ہیں وہ اندھے

الصُّدُوْرِ ﴿۴۶﴾ وَ يَسْتَعْجِلُوْنَكَ بِالْعَذَابِ وَ لَنْ

ہو جایا کرتے ہیں ف۸۳ اور آپ سے یہ لوگ عذاب کی جلدی مچا رہے ہیں درآنحالیکہ

يُّخْلِفَ اللّٰهُ وَعْدَهٗ ؕ وَ اِنَّ يَوْمًا عِنْدَ رَبِّكَ

اللہ کبھی اپنے وعدہ کے خلاف نہ کرے گا اور آپ کے پروردگار کے پاس کا ایک دن

كَاَلْفِ سَنَةٍ مِّمَّا تَعُدُّوْنَ ﴿۴۷﴾ وَ كَاَيِّنْ مِّنْ قَرْيَةٍ

مثل ایک ہزار سال کے ہے تم لوگوں کے شمار کے مطابق ف۸۴ اور کتنی ہی بستیاں ہیں

اَمْلَيْتُ لَهَا وَ هِيَ ظَالِمَةٌ ثُمَّ اَخَذْتُهَا ۚ وَ اِلَيَّ

جنہیں میں نے مہلت دی تھی اور وہ نافرمان تھیں پھر میں نے انہیں پکڑ لیا اور میری ہی طرف

الْمَصِيْرُ ﴿۴۸﴾ ع قُلْ يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اِنَّمَاۤ اَنَا لَكُمْ نَذِيْرٌ

(سب کی) واپسی ہے ف۸۵ آپ کہہ دیجئے کہ اے لوگو میں تو تمہارے لئے صرف ایک صاف صاف

مُّبِيْنٌ ﴿۴۹﴾ فَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَهُمْ

ڈرانے والا ہوں ف۸۶ سو جو لوگ ایمان لے آئے اور نیک کام کرنے لگے ان کے لئے

ع ۱۳ / ۶

ف۸۱ یعنی ان کے ٹوٹے ہوئے قلعہ اور محل اور ان کے اُجڑے ہوئے کنوئیں اب تک ان کے گزشتہ تمدن کی نشاندہی کر رہے ہیں۔ بِئْرٍ مُّعَطَّلَةٍ۔ کنووں کو قدیم تمدن و معاشرت میں مرکزی اہمیت حاصل تھی۔ اب بھی جہاں پانی کے نلوں اور پمپوں کا رواج نہیں، کنواں آبادی و بستی کے اندر بڑی اہم چیز ہوتا ہے۔ ف۸۲ جغرافیہ، تاریخ، اثریات (آرکیالوجی) کا علم اگر محض علم و فن کی حیثیت سے نہیں بلکہ عبرت پذیری کی غرض سے پڑھا جائے تو داخل عبادت ہے۔ ف۸۳ سبق عبرت و موعظت حاصل کرنے کی جگہ دل ہے۔ ارشاد یہ ہو رہا ہے کہ ان نہ سمجھنے والوں کے دل ہی اندھے ہو گئے ہیں۔ ظاہری آنکھوں سے دیکھتے سب کچھ ہیں۔ گزشتہ برباد شدہ قوموں کے حالات، اور ان کی تہذیب و تمدن بھی۔ لیکن سبق ان سے کچھ نہیں حاصل کرتے۔ ف۸۴ (بہ لحاظ امتداد و بہ لحاظ اشتداد) مراد یہاں روزِ قیامت ہے۔ مقدار الحساب یوم القيمة الف سنة (ابن جریر۔ عن ابن عباس) ای من الایام الأخرة (ابن جریر۔ عن مجاہد) هذه ایام الأخرة (ابن جریر۔ عن مجاہد) عالم ناسوت کے ہزار سال کا عند اللہ ایک دن کے برابر ہونے کا محاورہ قدیم صحیفوں میں بھی آیا ہے:۔ "ہزار برس تیرے آگے ایسے ہیں جیسے کل کا دن جو گزر گیا"۔ (زبور۔ ۹۰: ۴) اور انجیل میں ہے:۔ "اے عزیزو، یہ خاص بات تم پر پوشیدہ نہ رہے کہ خداوند کے نزدیک ایک دن ہزار برس کے برابر ہے، اور ہزار برس ایک دن کے برابر"۔ (۲۔ پطرس۔ ۳: ۸) مِّمَّا تَعُدُّوْنَ۔ یعنی تم اہل ناسوت کے حساب کے مطابق۔ مطلب یہ ہوا کہ کسی کی جلدی کرنے یا تقاضا کرنے سے کیا ہوتا ہے۔ عذاب موعود تو اپنے وقت پر آ کر رہے ہی گا۔ اللہ کے احکام میں کسی تغیر و تبدل کا امکان کچھ تھوڑے ہی ہے۔ ف۸۵ اس مہلت سے انہوں نے فائدہ یہ اٹھایا تھا کہ بجائے اپنی حالت کی اصلاح کے الٹے اسی استہزاء و استعجال میں لگی رہیں۔ ف۸۶ (اور اس سے زیادہ میرا کوئی اختیار نہیں۔ سو اگر تمہاری حسب فرمائش میں عذاب نہ لا سکوں تو اس سے نفس وقوع عذاب کی تکذیب کیسے ہو گی؟)

مَّغْفِرَةٌ وَّ رِزْقٌ كَرِيْمٌ (٥٠) وَ الَّذِيْنَ سَعَوْا فِيْٓ اٰيٰتِنَا

مغفرت ہے اور عزت کی روزی اور جو لوگ کوشش کرتے رہتے ہیں ہماری نشانیوں کے باب میں

مُعٰجِزِيْنَ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ (٥١) وَمَآ اَرْسَلْنَا

ہرانے کے لئے ف۸۷ وہی لوگ دوزخی ہیں اور ہم نے آپ سے قبل

مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَّسُوْلٍ وَّ لَا نَبِيٍّ اِلَّآ اِذَا تَمَنّٰٓى اَلْقَى

کوئی رسول اور کوئی نبی ایسا نہیں بھیجا مگر یہ کہ جب اس نے کچھ پڑھا ہو ف۸۸ تو شیطان نے

الشَّيْطٰنُ فِيْٓ اُمْنِيَّتِهٖ ۚ فَيَنْسَخُ اللّٰهُ مَا يُلْقِى

اس کے پڑھنے کے باب میں شبہ ڈالا ف۸۹ سو اللہ شیطان کے ڈالے ہوئے شبہ کو مٹا

الشَّيْطٰنُ ثُمَّ يُحْكِمُ اللّٰهُ اٰيٰتِهٖ ۗ وَ اللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ (٥٢) ۙ

دیتا ہے ف۹۰ پھر اللہ اپنی آیات کو (اور زیادہ) مضبوط کر دیتا ہے ف۹۱ اور اللہ خوب علم والا ہے خوب حکمت والا ہے ف۹۲

لِّيَجْعَلَ مَا يُلْقِى الشَّيْطٰنُ فِتْنَةً لِّلَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ

(اور یہ سب اس لئے ہوتا ہے) تا کہ اللہ شیطان کے ڈالے ہوئے (شبہات) کو آزمائش بنادے ان کے حق میں جن

مَّرَضٌ وَّ الْقَاسِيَةِ قُلُوْبُهُمْ ۗ وَ اِنَّ الظّٰلِمِيْنَ لَفِيْ

کے دلوں میں روگ ہے ف۹۳ اور ان کے دل بالکل سخت ہیں اور بے شک ظالم لوگ بڑی دور کی مخالفت میں

شِقَاقٍۢ بَعِيْدٍ (٥٣) ۙ وَّ لِيَعْلَمَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ اَنَّهُ

(پڑے ہوئے) ہیں ف۹۴ اور (یہ سب اس لئے بھی) تا کہ جن لوگوں کو فہم عطا ہوا ہے وہ یقین کر لیں کہ یہ آپ کے

الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ فَيُؤْمِنُوْا بِهٖ فَتُخْبِتَ لَهٗ قُلُوْبُهُمْ ۗ

پروردگار کی طرف سے حق ہے سو اس کے ایمان پر (اور زیادہ) قائم ہو جائیں ف۹۵ پھر اس کی طرف ان کے دل (اور بھی)

وَ اِنَّ اللّٰهَ لَهَادِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ (٥٤)

جھک جائیں اور بے شک اللہ ایمان والوں کو راہ راست دکھا کر رہتا ہے ف۹۶



ف۸۷ یعنی نبی کو اور اہل ایمان کو ہرانے کے لیے۔ اہل باطل کی کوششیں حق و اہل حق کی مخالفت میں خواہ وہ فلسفہ یا سائنس کے نام سے ہوں یا ادب و شاعری کے یا حکومت و سیاست کے پردہ میں۔ غرض جس نام سے بھی ہوں سب اسی آیت کے تحت میں آجاتی ہیں۔ ف۸۸ (احکام الٰہی سے) اِذَا تَمَنّٰٓى۔ منی کے معنی جس طرح تمنا کرنے کے ہیں، پڑھنے کے بھی ہیں۔ وقال رواة اللغة الامنية القرأة (کبیر) فی امنيته ای فی تلاوته (راغب) ای قرء و تلا (لسان) تمنّی الكتاب قرأه و كتبه (لسان) چنانچہ شاعر اسلام حضرت حسان ﷺ کا یہ شعر حضرت عثمان ﷺ کے مرثیہ کا اور ایک دوسرا شعر بھی بہ کثرت نقل ہوا ہے۔ لسان العرب کے الفاظ یہ ہیں:۔ تمنّی كتاب الله اخر ليله و اخره لاقی حمام المقادر + والتمنی التلاوة و تمنّی اذا تلا القران و قال اٰخر + تمنّی كتاب الله اخر ليله تمنّی داوٗد الزبور علی رسل + ان تینوں موقعوں پر تَمَنّٰى صاف تلاوت و قرأت کے معنی میں ہے۔ اور یہاں یہی مراد ہے۔ يعنی بالتمنی التلاوة والقرأة (ابن جریر۔ عن الضحاک) هذا القول اشبه بتاويل الكلام (ابن جریر) و اكثر المفسرين قالوا معنی قوله تمنّی يعنی تلا و قرأ كتاب الله تعالٰی (معالم) رسول و نبی کے درمیان جو واو عطف آیا ہے بعض نے اسے تفسیری قرار دے کر دونوں کا مفہوم متحد قرار دیا ہے لیکن محقق قول اس بارہ میں یہ ہے کہ نزول وحی نبی و رسول دونوں میں مشترک ہوتا ہے۔ باقی رسول وہ نبی ہوتا ہے جو شریعت کے ساتھ بغرض تبلیغ احکام بھیجا جاتا ہے۔ والفرق بينهما ان الرسول من جمع الی معجزة الكتب المنزل عليه والنبی من لم ينزل عليه كتاب و انما امران يدعوا الی شريعة من قبله و قيل الرسول واضع شرع والنبی حافظ شرع غيره (مدارک) ف۸۹ (منکرین و مذبذبین کے قلب میں اور اہل باطل نے اسی شیطانی حربہ سے کام لے کر مجادلہ و مقابلہ کیا، اپنے اپنے عہد کے رسل و انبیاء سے۔ سو آپ کے معاصر منکرین کا بھی آپ سے اسی القاء شیطانی سے مجادلہ و مقابلہ کرنا کوئی انوکھی مثال تاریخ انبیاء میں نہیں) والمعنی و ما ارسلنا من قبلک رسولًا و لانبيًا الا و حاله انه اذا قرأ شيئًا من الاٰيات القی الشيطان الشبه والتخيلات فی ما يقرأه علی اوليائه ليجادلوه بالباطل و يردوا ما جاء به (روح) الشَّيْطٰنُ۔ شیطان سے یہاں مراد جنس شیطان لی گئی ہے۔ جو سارے شیاطین جن و انس کو شامل ہے۔ و قيل ان الشيطان هنا هو جنس يراد به شياطين الانس (بحر) سمی الذی القی ذلک فی حال تلاوة النبی ﷺ شيطانًا لانه كان من شياطين الانس (صاص) یعنی وہ سارے انسان صورت شیطان بھی جو دوسروں کو قرآن و اسلام اور حق کے خلاف بھڑکاتے، اکساتے رہتے ہیں۔ اس موقع پر بعض سادہ دل حضرات کی بے خیالی سے ایک لغو قصہ بھی نقل ہو گیا ہے۔ لیکن محققین نے اس کی پوری تردید کر دی ہے اور وہ قصہ نہ روایۃً قابل قبول ہے نہ درایۃً چنانچہ مشہور و قدیم ترین سیرت نگار رسول ابن اسحٰق کا قول ہے کہ یہ قصہ زندیقوں کا گڑھا ہوا ہے۔ قال هذا وضع من الزنادقة (کبیر) اور انہوں نے اس کے رد میں ایک پوری کتاب لکھ دی ہے۔ و صنف فی ذلک كتابا (کبیر) اور مشہور محدث امام بیہقی نے کہا ہے کہ یہ قصہ روایۃً بے اصل ہے۔ اس کے راوی مطعون ہیں اور یہ حدیث کی کسی معتبر کتاب میں نقل نہیں ہوا ہے (بحر) هو مردود عند المحققين (بیضاوی) اما اهل التحقيق فقد قالوا هذه الرواية باطلة موضوعة واحتجوا عليه بالقراٰن والسنة والمعقول (کبیر) روایت جتنے طریقوں سے بھی آئی ہے کوئی سی بھی ان میں سے سند متصل کے ساتھ نہیں ہے۔ كلها مرسلات و منقطعات (ابن کثیر) ف۹۰ (جوابات قاطعہ سے، براہین ساطعہ سے، دلائل قاہرہ سے) عارفین صوفیہ کہتے ہیں کہ شیطان کے پیدا کئے ہوئے وسوسے اسی سنت الٰہی کے مطابق خود بخود مضمحل و نابود ہو جاتے ہیں اور محققین اہل تربیت اسی لیے ان کے لیے کسی خاص مستقل تدبیر کی ضرورت نہیں سمجھتے۔ ف۹۱ یعنی ان کی قوت کو اور زیادہ واضح و روشن کر دیتا ہے۔ ف۹۲ اس کے علم و حکمت کے سامنے ان خرافاتی اعتراضات کی حقیقت ہی کیا ہے۔ ف۹۳ (شک یا تذبذب یا کھلے ہوئے انکار کا) یہ مصلحت تکوینی بیان ہو رہی ہے شیطان کے اختیار و وسوسہ اندازی کی۔ ف۹۴ (کہ حق کو باوجود اس کے وضوح کے قبول نہیں کرتے) ف۹۵ یعنی یہ شیطان کو جو حق تصرف شبہات ڈالنے کا دیا گیا ہے، یہ ایک طرف تو منکرین و مذبذبین کے حق میں آزمائش کا طریقہ ہے، دوسری طرف اہل حق کے لیے ان کے ایمان میں اضافہ اور نور ہدایت میں ترقی کا باعث ہے۔ ف۹۶ راہ راست پر تو ایمان والے شروع ہی سے ہوتے ہیں، یہاں مراد یہ ہے کہ اللہ اس زیادت یقین کی برکت سے انہیں راہ راست کے انتہائی مقامات تک پہنچا کر رہتا ہے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ف۹۷ "شک" یعنی وہی شکوک وشبہات جو شیطان نے احکام الٰہی سے متعلق ان کے دلوں میں ڈال دیئے تھے جس طرح ایمان کی برکت سے قلب کی نورانیت روز بروز کامل تر ہوتی جاتی ہے، اسی طرح



وَ لَا يَزَالُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِيْ مِرْيَةٍ مِّنْهُ حَتّٰى تَاْتِيَهُمُ
اور جو کافر ہیں وہ تو ہمیشہ اس کی طرف سے شک ہی میں پڑے رہتے ہیں ف۹۷
السَّاعَةُ بَغْتَةً اَوْ يَاْتِيَهُمْ عَذَابُ يَوْمٍ عَقِيْمٍ ﴿۵۵﴾ اَلْمُلْكُ
یہاں تک کہ ان پر قیامت یک بیک آپہنچے یا ان پر بے برکت دن کا عذاب آپہنچے ف۹۸ حکومت
يَوْمَئِذٍ لِّلّٰهِ ؕ يَحْكُمُ بَيْنَهُمْ ؕ فَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا
اس روز اللہ ہی کی ہوگی ف۹۹ وہ ان (سب) کے درمیان فیصلہ کردے گا سو جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے نیک
الصّٰلِحٰتِ فِيْ جَنّٰتِ النَّعِيْمِ ﴿۵۶﴾ وَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا
عمل بھی کیے وہ عیش کے باغوں میں ہوں گے اور جنہوں نے کفر کیا
وَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا فَاُولٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ ﴿۵۷﴾ ع ۹ ۱۴
اور ہماری آیتوں کو جھٹلایا سو ان کے لئے تو عذاب ذلت والا ہو گا
وَ الَّذِيْنَ هَاجَرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ثُمَّ قُتِلُوْٓا اَوْ مَاتُوْا
اور جن لوگوں نے اللہ کی راہ میں اپنا وطن چھوڑا پھر وہ مارے گئے یا مر گئے
لَيَرْزُقَنَّهُمُ اللّٰهُ رِزْقًا حَسَنًا ؕ وَ اِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ خَيْرُ
اللہ انہیں یقیناً ایک بہترین رزق دے کر رہے گا ف۱۰۰ اور اللہ ہی سب رزق دینے والوں سے
الرّٰزِقِيْنَ ﴿۵۸﴾ لَيُدْخِلَنَّهُمْ مُّدْخَلًا يَّرْضَوْنَهٗ ؕ وَ اِنَّ
بہتر (اور بڑھ کر) ہے وہ انہیں ایسی جگہ داخل کرے گا جسے وہ (بہت ہی) پسند کریں گے اور بے شک
اللّٰهَ لَعَلِيْمٌ حَلِيْمٌ ﴿۵۹﴾ ذٰلِكَ ۚ وَ مَنْ عَاقَبَ بِمِثْلِ مَا
اللہ بڑا علم والا ہے ف۱۰۱ بڑا حلم والا ہے ف۱۰۲ یہ (بات تو ہو چکی) اور جو شخص اسی قدر تکلیف پہنچائے جتنی
عُوْقِبَ بِهٖ ثُمَّ بُغِيَ عَلَيْهِ لَيَنْصُرَنَّهُ اللّٰهُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ
تکلیف اسے پہنچائی گئی، اور پھر اس پر زیادتی کی جائے ف۱۰۳ تو اللہ اس کی ضرور مدد کرے گا ف۱۰۴ بے شک اللہ

کفر کی نحوست وشامت سے ظلمانیت بھی برابر بڑھتی اور ترقی ہی کرتی جاتی ہے۔ منه میں ضمیر "اس" سے مراد وہ پڑھا ہوا حکم بھی ہوسکتا ہے جس سے متعلق شیطان نے وسوسہ اندازی کی ہے اور خود قرآن یا رسول اللہ بھی مراد ہوسکتی ہے۔ منه ای من القرآن اوالرسول او مما القی الشیطان فی امنیته (بیضاوی)
ف۹۸ یعنی قیامت کا محض آپہنچنا ہی اپنی ہولناکیوں کے لحاظ سے کیا کم تھا، چہ جائیکہ اس کا عذاب بھی ان پر واقع ہو جائے۔ قیامت کا بالکل دفعۃً برپا ہونا انجیل میں بھی مذکور ہے:۔ "خداوند کا دن چور کی طرح آجائے گا، اس دن آسمان بڑے شور وغل کے ساتھ برباد ہو جائیں گے"۔ (۲۔ پطرس۔ ۳:۱۰) ف۹۹ (براہ راست و بلا وسائط) حکومت تو اللہ کی آج بھی ہے، مگر آج اس پر صدہا پردے درمیانی وسائط کے پڑے ہوئے ہیں، اس روز یہ حجابات دور ہو جائیں گے اور ہر کس و ناکس کو مشاہدہ حکومت حق کا براہ راست ہونے لگے گا۔
ف۱۰۰ (جنت میں) یعنی لوگ راہ دین میں ترک وطن کے بعد یا شہید ہو گئے یا اپنی طبعی موت سے مر گئے۔ غرض کسی سبب سے بھی اہل کفر پر غلبہ وفتحمندی کے ثمرات سے اس دنیا میں محروم رہ گئے، وہ اطمینان کامل رکھیں کہ وہ جنت میں ضرور اعلیٰ سے اعلیٰ نعمتوں سے مستفید ومحظوظ ہوں گے۔ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ۔ "اللہ کی راہ" سے مراد اللہ کے دین کی راہ میں۔ رزق کا مفہوم بہت وسیع ہے صرف کھانا پینا ہی مراد نہیں۔ نعمتیں، راحتیں اور آسائشیں دنیوی واخروی ہر قسم کی اس میں آگئی۔ الرزق ھو یقال للعطاء الجاری دنیویا کان او دینیا (ابو البقاء) ف۱۰۱ ہر واقعہ کی حکمت ومصلحت اس پر خوب روشن رہتی ہے۔ اہل ایمان کو دنیا میں اگر ناکامی بھی ہو تو اس سے مایوس وبددل ہرگز نہ ہونا چاہیے۔
ف۱۰۲ چنانچہ بڑے سے بڑے مجرموں، غداروں، باغیوں کو بھی ہمیشہ فوری ہی سزا نہیں دیتا۔ ف۱۰۳ یعنی ایک شخص پر اس کے دشمن نے ظلم کیا اور اس نے اپنا انتقام لے لیا، اور معاملہ برابر سرابر ہو گیا۔ لیکن اس پر بھی اس مظلوم پر از سر نو زیادتی شروع ہوئی۔ ف۱۰۴ (دنیا میں نصرت شرعی ہے، آخرت میں نصرت معنوی ہے) "اور یہ جو اوپر قید لگائی گئی، بِمِثْلِ مَا عُوْقِبَ الخ سو اس مماثلت کی مراعاۃ مظلوم کے اجتہاد پر ہے جس میں اس نے اپنی وسعت حتی الامکان مبذول کی ہو اور اس پر بھی اگر مماثلت سے قدرے بیشی ہو جائے جو بوجہ غایت غموض وخفاء کے ضبط میں نہ آسکے تو وہ موجب مؤاخذہ وخل وعدۂ نصرت نہیں"۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) "یہ رعایت مماثلت کا وجوب معاملات معاشرت میں ہے نہ کہ جہاد میں، چنانچہ ادلۂ شرعیہ سے یہ امر ظاہر ومشہور ہے۔ اور نیز جو افعال ہر حال میں معصیت ہیں وہ اس عموم سے مستثنیٰ ہیں۔ مثلاً کوئی کسی کے والدین کو برا کہے تو عوض میں اس کے والدین کو برا کہنا جائز نہ ہوگا"۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ)

لَعَفُوٌّ غَفُوْرٌ ﴿٦٠﴾ ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ يُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ
بڑا معاف کرنے والا بڑا بخشنے والا ہے ف۱۰۵ یہ (یعنی مومنین کی نصرت وغلبہ) اس سبب سے ہے کہ اللہ رات کو
وَ يُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ وَاَنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌۢ بَصِيْرٌ ﴿٦١﴾
داخل کر دیتا ہے دن میں اور دن کو داخل کر دیتا ہے رات میں ف۱۰۶ اور اس سبب سے کہ اللہ بڑا سننے والا ہے بڑا
ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْحَقُّ وَاَنَّ مَا يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ
دیکھنے والا ہے ف۱۰۷ یہ (نصرت) اس لئے بھی (ہوگی) کہ اللہ ہی تو بس حق ہے اور اس کے سوا یہ جس کو بھی پکار
هُوَ الْبَاطِلُ وَاَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْعَلِيُّ الْكَبِيْرُ ﴿٦٢﴾ اَلَمْ تَرَ اَنَّ
رہے ہیں وہ (بالکل) باطل ہے ف۱۰۸ اور اللہ ہی تو عالی شان ہے سب سے بڑا ہے ف۱۰۹ کیا تو یہ نہیں دیکھتا کہ
اللّٰهَ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءًۚ فَتُصْبِحُ الْاَرْضُ
اللہ ہی آسمان سے پانی برساتا ہے سو زمین
مُخْضَرَّةًؕ اِنَّ اللّٰهَ لَطِيْفٌ خَبِيْرٌ ﴿٦٣﴾ لَهٗ مَا فِي
سرسبز ہو جاتی ہے بے شک اللہ بڑا مہربان ہے بڑا خبر رکھنے والا ہے ف۱۱۰ اسی کا ہے جو کچھ
السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِؕ وَاِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ الْغَنِيُّ
آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے اور بے شک اللہ ہی بے نیاز ہے اور
الْحَمِيْدُ ﴿٦٤﴾ اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ سَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِي الْاَرْضِ
ہر تعریف کا سزاوار ف۱۱۱ کیا تو نے اس پر نظر نہیں کی کہ اللہ نے تمہارے واسطے کام میں لگا رکھا ہے اس کو بھی جو کچھ
وَالْفُلْكَ تَجْرِيْ فِي الْبَحْرِ بِاَمْرِهٖؕ وَيُمْسِكُ السَّمَآءَ
زمین پر ہے اور کشتی کو بھی کہ وہ اس کے حکم سے سمندر میں چلتی ہے اور وہی آسمان کو اس سے روکے ہوئے ہے
اَنْ تَقَعَ عَلَى الْاَرْضِ اِلَّا بِاِذْنِهٖؕ اِنَّ اللّٰهَ بِالنَّاسِ
کہ وہ زمین پر گر پڑے مگر ہاں کہ اسی کا حکم (ہو جائے) ف۱۱۲ بے شک اللہ انسانوں پر

ف۱۰۵ (سو وہ خفی و نازک دقائق پر گرفت نہیں کرتا) ف۱۰۶ (سو جس کی قدرت اس قدر کامل، اور جس کا انتظام اس قدر مستحکم ہو اس کے لیے نصرتِ مومنین میں تعجب کی کونسی بات ہے) رات جیسی مہیب، سنسان، کامل تاریکی والی ہستی کو روز روشن میں، اور دن جیسی چہل پہل، ہنگامہ و حرکت اور روشنی کامل والی ہستی کو شب تاریک میں تبدیل کرنا، قدرت کا کوئی معمولی نہیں، نہایت درجہ غیر معمولی کرشمہ ہے۔ بے حسی اس کی طرف سے ہم میں صرف اس سبب سے پیدا ہوگئی ہے کہ اس دائمی معجزہ کو دن رات آنکھوں کے سامنے دیکھتے رہتے ہیں۔
ف۱۰۷ وہ ظالموں کے اقوال کو سن رہا ہے، ان کے اعمال کو دیکھ رہا ہے، اسی طرح مظلوم کی مظلومیت قولی و فعلی سب اس پر روشن ہے۔ ف۱۰۸ ابھی ابھی قبل والی آیت میں مضمون یہ بیان ہوا ہے کہ اللہ کی اطلاع بھی کامل، قدرت بھی کامل۔ اب بیان یہ ہو رہا ہے کہ وہی تو ایک کامل موجود ہستی ہے، واجب الوجود۔ اس کے مقابلہ میں جن معبودوں کی حمایت و نصرت پر بھروسہ کیے یہ اہل شرک بیٹھے ہیں، وہ تو خود ہیچ محض ہیں، وہ کسی کی نصرت و حمایت کیا کریں گے۔
ف۱۰۹ قدرت اسی کی کامل، نصرت اسی کی حقیقی، اختیارات اسی کے اصلی۔
ف۱۱۰ وہی اپنے بندوں کی ساری ضرورتوں سے خواہ انفرادی ہوں یا اجتماعی، قومی ہوں یا ذاتی، جسمانی ہوں یا روحانی، مادی ہوں یا اخلاقی، ذرہ ذرہ واقف ہے۔ اور انہیں کی مناسبت سے بہ کمال مہربانی بڑے بڑے باریک طریقوں سے انتظام کرتا رہتا ہے۔ جاہل و مشرک قوموں ہی نے نہیں، بعض جاہلی فلاسفہ نے بھی خدا کی قدرت و علم کو محدود و ناقص تسلیم کیا ہے اس قسم کی آیتیں ایسے ہی عقائد کی تردید میں ہیں۔ ف۱۱۱ یعنی وہی سب کا مالک بھی ہے اور وہی ہر ضرورت سے، ہر حاجت سے پاک و بالاتر ہے۔ اور ہر ایک کی عبادت سے اور اعانت سے بے نیاز، اور وہی سرتاسر محمود ستودہ صفات ہے، جامع کمالات ہے۔
ع ۸ / ۱۵
ف۱۱۲ یعنی اس سارے کارخانۂ حیات کو انسان کے کام میں لگا دینے والا، بحری قوتوں کو انسان کا مسخر کر دینے والا، زمین آسمان کو ان کی موجودہ ہیئتوں کے ساتھ موجودہ حالتوں پر قائم و برقرار رکھنے والا، سب وہی اکیلا ہے، کوئی اور دیوی دیوتا ان کاموں میں شریک نہیں جیسا کہ بہت سی مشرک قوموں کا مفروضہ ہے۔ اصل مقصود توحید ہی پر استدلال ہے۔ باقی سماء سے مراد بارش اور ابر دونوں بھی ہو سکتے ہیں وسمی المطر سماءً لخروجه منها (راغب) السماء السحاب والسماء المطر (لسان) قيل للسحاب السماء لانها عالية (لسان) سمي السحاب سماء لعلوها (عن الزجاج) و سمي المطر سماء لخروجه من السماء (تاج)

لَرَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ﴿۶۵﴾ وَ هُوَ الَّذِيْٓ اَحْيَاكُمْ ثُمَّ يُمِيْتُكُمْ

بڑا شفقت والا ہے بڑا رحمت والا ہے ف۱۱۳ وہ وہی تو ہے جس نے تم کو زندگی دی پھر تمہیں موت دے گا

ثُمَّ يُحْيِيْكُمْ ؕ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَكَفُوْرٌ ﴿۶۶﴾ لِكُلِّ اُمَّةٍ

پھر تم کو جلائے گا بے شک انسان بڑا ناشکرا ہے ف۱۱۴ ہم نے ہر امت کے واسطے

جَعَلْنَا مَنْسَكًا هُمْ نَاسِكُوْهُ فَلَا يُنَازِعُنَّكَ فِي الْاَمْرِ

ایک طریقہ (ذبح وعبادت کا) مقرر کر رکھا ہے کہ وہ اس پر چلنے والے ہیں سو انہیں نہ چاہئے کہ آپ سے جھگڑا کریں

وَادْعُ اِلٰى رَبِّكَ ؕ اِنَّكَ لَعَلٰى هُدًى مُّسْتَقِيْمٍ ﴿۶۷﴾

(اس) امر میں ف۱۱۵ اور آپ ان کو اپنے پروردگار کی طرف بلاتے رہیے بیشک آپ ہی سیدھے راستے پر ہیں ف۱۱۶

وَ اِنْ جٰدَلُوْكَ فَقُلِ اللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ﴿۶۸﴾ اَللّٰهُ

اور اگر یہ لوگ آپ سے جھگڑے نکالتے رہیں تو آپ کہہ دیجیے کہ اللہ خوب جانتا ہے جو کچھ تم کرتے ہو ف۱۱۷ اللہ

يَحْكُمُ بَيْنَكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فِيْمَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ﴿۶۹﴾

تمہارے درمیان قیامت کے دن فیصلہ کر دے گا اس باب میں جس میں تم اختلاف کرتے رہتے ہو ف۱۱۸

اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا فِي السَّمَآءِ وَ الْاَرْضِ ؕ

کیا تمہیں علم نہیں کہ اللہ واقف ہے ہر اس چیز سے جو آسمان اور زمین میں ہے

اِنَّ ذٰلِكَ فِيْ كِتٰبٍ ؕ اِنَّ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرٌ ﴿۷۰﴾

یہ سب نامۂ اعمال میں (بھی درج) ہے بے شک یہ (یعنی فیصلہ) اللہ کے نزدیک آسان ہی ہے ف۱۱۹

وَ يَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَمْ يُنَزِّلْ بِهٖ سُلْطٰنًا وَّ مَا

اور یہ لوگ اللہ کے سوا ایسوں کی عبادت کرتے ہیں جن (کے جواز عبادت) پر اللہ نے کوئی حجت نہیں اتاری ہے اور نہ

لَيْسَ لَهُمْ بِهٖ عِلْمٌ ؕ وَ مَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ نَّصِيْرٍ ﴿۷۱﴾ وَ اِذَا

ان کے پاس اس کے لئے دلیل ہے اور نہ ان ظالموں کا کوئی مددگار ہو گا ف۱۲۰ اور جب

ف۱۱۳ اس کی صفات رافت ورحمت کی تجلیاں ہیں جو انسان کو کارگاہ حیات میں اس منزل ومرتبہ پر قائم رکھے ہوئے ہیں۔ ف۱۱۴ (کہ اس یکتا وقابل پرستش معبود کی توحید کی ناقدری کر کے کفر وشرک کی طرف ڈھل جاتا ہے۔ هُوَ...... يُحْيِيْكُمْ یہاں اس عقیدہ کا اثبات ہے کہ پیدا کرنے، مارنے اور پھر جلا اٹھنے کی ساری قوتیں ایک ہی معبود یکتا کی ذات بے ہمتا میں جمع ہیں۔ اور سارے تصرفات کی مرکز اسی کی ذات ہے۔ اور اس میں ہندی مشرکوں کے اس عقیدہ کا رد آ گیا کہ پیدا کرنے والا کوئی اور ہے، اور باقی رکھنے والا کوئی اور، ہلاک کرنے والا اس کے بھی علاوہ کوئی اور۔ ف۱۱۵ یعنی یہ منکرین تو تقلید محض کے پجاری ہیں، انہیں اصلاً کیا حق آپ پر اعتراض وگرفت کا ہے۔ مَنْسَكًا هُمْ نَاسِكُوْهُ۔ منسک سے مراد خصوصی اگرچہ موضع ذبح ہے لیکن لفظ جملہ عبادات کے لیے عام ہے۔ قال عكرمة ذبائح هم ذابحوه (جصاص) وليس يمنع ان يكون المراد جميع العبادات و يكون الذبح احد ما اريد بالأية (جصاص) محققین نے کہا ہے کہ منسک یہاں شریعت کے مرادف ہے۔ قال ابن عباس يعنى شريعة هم عاملون بها (معالم) فِي الْاَمْرِ۔ یعنی مسئلہ جواز ذبیحہ میں۔ يعنى فى امر الذبائح (معالم) شان نزول کی روایتوں میں آتا ہے کہ بعض مشرکوں نے مسلمانوں سے یہ عجیب کٹ حجتی شروع کی تھی کہ تم لوگ اپنے مارے ہوئے (ذبح کئے ہوئے) کو جائز اور اللہ کے مارے ہوئے (مردار) کو ناجائز سمجھتے ہو۔ ف۱۱۶ انہیں آپ کو ٹوکنے کا کوئی حق نہیں۔ البتہ آپ کو حق انہیں ٹوکنے کا ہے کہ آپ تو راہ صحیح پر ہیں۔ آنکھوں والے پر فرض ہے کہ وہ اندھوں کو راستہ بتلائے۔ اندھوں کو یہ حق آنکھوں والوں کے مقابلہ میں نہیں پہنچتا۔ وَادْعُ اِلٰى رَبِّكَ۔ یعنی اپنے پروردگار کے دین کی طرف بلائیے۔ اے الى الايمان بربك (معالم) ف۱۱۷ (اور آپ خود زیادہ رد وقدح میں نہ پڑیے) صوفیہ عارفین نے منکر معاند سے جو طالب حق نہ ہو، ترک جدال کا جو طریقہ اختیار کیا ہے اس کا مبنی وماخذ منجملہ اور آیتوں کے یہ آیت بھی ہے۔ ف۱۱۸ فیصلہ سے مراد عملی مشاہد فیصلہ ہے۔ ورنہ دلائل وشواہد کے لحاظ سے تو فیصلہ دنیا ہی میں ہو چکا ہے۔ ف۱۱۹ یعنی جب حکومت کے ساتھ ساتھ علم بھی اللہ کا کامل ہے تو اسے فیصلہ صادر کرنے میں دیر ہی کیا لگ سکتی ہے۔ کتاب سے مراد لوح محفوظ بھی ہو سکتی ہے۔ يعنى اللوح المحفوظ (معالم) اس وقت ذٰلک سے مراد معلومات الٰہی لی جائیں گی۔ ف۱۲۰ یعنی جن کو یہ خدا کا شریک ٹھہرائے ہوئے ہیں، ان کی معبودیت پر نہ کوئی دلیل اللہ نے اپنی کتابوں، صحیفوں کے ذریعہ سے نازل کی ہے۔ نہ اس پر کوئی دلیل علمی وعقلی قائم ہے اور ان معبودوں کی بے کسی اس سے ظاہر ہے کہ قیامت کے دن ان کی ذرا بھی مدد نہ کر سکیں گے۔

تُتۡلٰی عَلَیۡهِمۡ اٰیٰتُنَا بَیِّنٰتٍ تَعۡرِفُ فِیۡ وُجُوۡهِ الَّذِیۡنَ
ان پر ہماری کھلی کھلی آیتیں پڑھ کر سنائی جاتی ہیں تو آپ کافروں کے چہروں پر
کَفَرُوا الۡمُنۡکَرَ ؕ یَکَادُوۡنَ یَسۡطُوۡنَ بِالَّذِیۡنَ یَتۡلُوۡنَ
برے آثار دیکھتے ہیں ف۱۲۱ گویا یہ لوگ ان پر حملہ کر بیٹھیں گے جو انہیں
عَلَیۡهِمۡ اٰیٰتِنَا ؕ قُلۡ اَفَاُنَبِّئُکُمۡ بِشَرٍّ مِّنۡ ذٰلِکُمۡ ؕ اَلنَّارُ ؕ
ہماری آیتیں پڑھ کر سناتے ہیں ف۱۲۲ آپ کہہ دیجیے کہ کیا میں تمہیں اس سے بڑھ کر ناگوار چیز بتاؤں؟ ف۱۲۳ (وہ) دوزخ
وَعَدَهَا اللّٰهُ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا ؕ وَبِئۡسَ الۡمَصِیۡرُ ﴿٧٢﴾ ع ٩ ٨ ١٦
ہے اللہ نے اس کا کافروں سے وعدہ کر رکھا ہے اور وہ برا ٹھکانا ہے
یٰۤاَیُّهَا النَّاسُ ضُرِبَ مَثَلٌ فَاسۡتَمِعُوۡا لَهٗ ؕ اِنَّ
اے لوگو ایک بڑی بات بیان کی جاتی ہے ف۱۲۴ سو
الَّذِیۡنَ تَدۡعُوۡنَ مِنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ لَنۡ یَّخۡلُقُوۡا ذُبَابًا
اسے سنو جن لوگوں کو تم اللہ کے سوا پکارتے ہو وہ ایک مکھی (تک تو) پیدا
وَّلَوِ اجۡتَمَعُوۡا لَهٗ ؕ وَاِنۡ یَّسۡلُبۡهُمُ الذُّبَابُ شَیۡـًٔا لَّا
کر نہیں سکتے چاہے سب ہی اس غرض کے لئے جمع ہو جائیں اور اگر مکھی ان کے سامنے سے کچھ چھین لے جائے تو
یَسۡتَنۡقِذُوۡهُ مِنۡهُ ؕ ضَعُفَ الطَّالِبُ وَالۡمَطۡلُوۡبُ ﴿٧٣﴾
وہ اس سے چھڑا تک نہیں سکتے ف۱۲۵ لچر ہے (ایسا) طالب (بھی) اور (ایسا) مطلوب (بھی)!
مَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدۡرِهٖ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَقَوِیٌّ عَزِیۡزٌ ﴿٧٤﴾
ان لوگوں نے تعظیم نہ کی اللہ کی جو اس کی تعظیم کا حق ہے ف۱۲۶ بے شک اللہ بڑا قوت والا ہے، غالب ہے ف۱۲۷
اَللّٰهُ یَصۡطَفِیۡ مِنَ الۡمَلٰٓئِکَةِ رُسُلًا وَّمِنَ النَّاسِ ؕ
اللہ انتخاب کر لیتا ہے فرشتوں میں سے پیام پہنچانے والے اور آدمیوں میں سے بھی ف۱۲۸

ف۱۲۱ (ان کی ناگواری اور غصہ کو ظاہر کرنے والے، مثلاً ان کے تیور پر بل پڑ جانا) قرآن مجید کے واضح احکام وہدایات سے تسلی حاصل کرنے کے بجائے منکرین شدت عناد سے الٹے غصہ سے بھر بھر جاتے تھے۔ اور ان کے دلی بغض کے آثار ان کے چہرے بشرے سے ظاہر ہو کر رہتے تھے — آج بھی بہت سے دشمنانِ دین اور بعض ”روشن خیالوں“ کے چہروں کا انقباض سے کیا حال ہو جاتا ہے جب ان پر احکام الٰہی کی تبلیغ کی جاتی ہے۔ ف۱۲۲ یَکَادُوۡنَ کے لفظی معنٰی کسی فعل یا عمل کے قریب ہو جانے کے ہیں۔ منکرین معاندین جب قرآن کی آیتیں سنتے تو غصہ سے بھر جاتے۔ معلوم ایسا ہونے لگتا کہ بس اپنے سنانے والوں پر حملہ کر ہی بیٹھیں گے۔ اور کبھی کبھی حملہ کر بیٹھتے بھی۔ ف۱۲۳ ”ناگوار تر تمہارے نقطۂ خیال سے“ یعنی تم پر اس قرآن سے بڑھ کر گراں گزرنے والی، قرآن سے جو ناخوشی پیدا ہوتی ہے، اس کا تو خیر کچھ تدارک کر ہی لیتے ہو۔ دوزخ کے بے پناہ عذاب کے مقابلہ میں کیا کرو گے۔ ای اکرہ لکم من ھٰذا القراٰن الذی تسمعون (معالم) ف۱۲۴ جو بالکل واضح ہے اور ہر ایک کی سمجھ میں آ جانے والی ہے۔ ف۱۲۵ تو ایسی عاجز، درماندہ مخلوق کو معبود ٹھہرا لینا کس درجہ حماقت و سفاہت ہے۔ یہ ساری مورتیاں مل ملا کر ایک مکھی جیسی حقیر و بے حقیقت مخلوق کو پیدا بھی تو نہیں کر سکتیں اور پیدا کرنا تو پھر بڑی چیز ہے، ان کے آگے نذر اور چڑھاوے کے جو ڈھیر لگے رہتے ہیں ان میں سے اگر وہ کچھ اٹھایا چاہے تو ان میں اتنی سکت بھی تو نہیں کہ اسی کو اس سے واپس لے لیں۔ ف۱۲۶ یعنی اس کی وہ عظمت جو اس سے رشتہ عبدیت و تعلق عبودیت پیدا کرنے کے لیے کافی ہے۔ انسان اسی کا مکلف ہے اور اسی درجہ کی عظمت نہ محسوس کرنے کا کافروں پر الزام ہے۔ باقی اللہ کی شایان شان، اور سزاوار الوہیت عظمت کا اندازہ، تو وہ کون کر سکتا ہے۔ اور نہ اس کا کوئی بشر یا کوئی مخلوق مکلف ہے۔ آیت کے مخاطب تمام منکرین توحید ہیں۔ خواہ مجوسیہ ہوں یا اہل تثلیث ہوں یا مشرکین ہوں۔ ف۱۲۷ معبودیت والوہیت کا حق صرف اسی کو پہنچتا ہے نہ کہ بے قدرت، بے بس مخلوقات میں سے کسی کو۔ ف۱۲۸ مِنَ الۡمَلٰٓئِکَةِ رُسُلًا۔ فرشتے اللہ کا پیغام انبیاء تک لانے والے اور انہیں اور احکام پہنچانے والے۔ وَمِنَ النَّاسِ۔ اور نوع انسان میں سے اللہ کا پیغام نوعِ انسانی کو پہنچانے والے، اور اسے اس کے احکام سنانے والے (اصطلاحی نام انہیں کا رسل وانبیاء ہے) اَللّٰهُ یَصۡطَفِیۡ۔ ان دونوں قسم کے پیغمبروں کا انتخاب تمامتر دست خداوندی میں ہے وہ جس کا بھی چاہے انتخاب کرے۔ ملائکہ میں سفیر اعلیٰ حضرت جبرئیل ہیں، قرآن مجید تمامتر انہیں کا لایا ہوا ہے باقی نفس سفارت کچھ انہیں پر منحصر وموقوف نہیں۔

إِنَّ اللَّهَ سَمِيعٌ بَصِيرٌ ﴿٧٥﴾ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ أَيْدِيهِمْ

بے شک اللہ خوب سننے والا ہے خوب دیکھنے والا ہے ف۱۲۹ وہ جانتا ہے جو کچھ ان کے آگے ہے

وَمَا خَلْفَهُمْ ۗ وَإِلَى اللَّهِ تُرْجَعُ الْأُمُورُ ﴿٧٦﴾ يَا أَيُّهَا

اور جو کچھ ان کے پیچھے ہے ف۱۳۰ اور اللہ ہی پر (تمام) کاموں کا مدار ہے۔ اے

الَّذِينَ آمَنُوا ارْكَعُوا وَاسْجُدُوا وَاعْبُدُوا رَبَّكُمْ وَافْعَلُوا

ایمان والو رکوع کیا کرو اور سجدہ کیا کرو اور اپنے پروردگار کی عبادت کرتے رہو اور (اور) نیکی

الْخَيْرَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ۩ ﴿٧٧﴾ وَجَاهِدُوا فِي اللَّهِ حَقَّ

کرتے رہو، تاکہ کچھ فلاح پاجاؤ ف۱۳۱ اور اللہ (کے کام) میں کوشش کرتے رہو جو اس کی

جِهَادِهِ ۚ هُوَ اجْتَبَاكُمْ وَمَا جَعَلَ عَلَيْكُمْ فِي الدِّينِ

کوشش کا حق ہے ف۱۳۲ اس نے تمہیں برگزیدہ کیا ف۱۳۳ اور اس نے تم پر دین کے بارہ میں

مِنْ حَرَجٍ ۚ مِلَّةَ أَبِيكُمْ إِبْرَاهِيمَ ۚ هُوَ سَمَّاكُمُ

کوئی تنگی نہیں کی ف۱۳۴ تم اپنے باپ ابراہیم کی ملت (پر قائم رہو) ف۱۳۵ اسی نے تمہیں

الْمُسْلِمِينَ مِنْ قَبْلُ وَفِي هَٰذَا لِيَكُونَ الرَّسُولُ

مسلم قرار دیا پہلے بھی اور اس (قرآن) میں بھی ف۱۳۶ تاکہ رسول

شَهِيدًا عَلَيْكُمْ وَتَكُونُوا شُهَدَاءَ عَلَى النَّاسِ ۚ

تمہارے اوپر گواہ ہوں ف۱۳۷ اور تم (سب) لوگوں کے مقابلہ میں گواہ ٹھہرو ف۱۳۸

فَأَقِيمُوا الصَّلَاةَ وَآتُوا الزَّكَاةَ وَاعْتَصِمُوا بِاللَّهِ

سو تم لوگ نماز کی پابندی رکھو اور زکوٰۃ دیتے رہو ف۱۳۹ اور اللہ ہی کو مضبوط پکڑے رہو

هُوَ مَوْلَاكُمْ ۖ فَنِعْمَ الْمَوْلَىٰ وَنِعْمَ النَّصِيرُ ﴿٧٨﴾

وہی تمہارا کارساز ہے ف۱۴۰ سو کیا اچھا کارساز ہے اور کیا اچھا مددگار ف۱۴۱

السجدة — ع ۱۰/۱۷



ف۱۲۹ وہی سب کی ظاہری و باطنی صلاحیتوں سے خوب واقف ہے۔ اور اس کے انتخاب میں کسی غلطی کا امکان نہیں۔ ف۱۳۰ اس پر سب کا مستقبل و ماضی مثل حال کے عیاں وروشن ہے۔ ف۱۳۱ یعنی یہ سب اعمال اصل ایمان کی شاخیں ہیں۔ قبول اسلام کے بعد نماز اور اور سب عبادتوں کو بجالاتے رہو۔ اور دوسری نیکیوں میں بھی لگے رہو۔ وَافْعَلُوا الْخَيْرَ۔ ہر فعل مباح، نیت عبادت کر لینے کے بعد خود عبادت بن جاتا ہے۔ لَعَلَّ سے متعلق شروع تفسیر میں تصریح کی جاچکی ہے کہ جب حق تعالیٰ کی زبان سے ادا ہوگا تو معنی صرف امید کے نہیں یقین کے دے گا۔ اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے وعدہ کا مفہوم پیدا کردے گا۔ ف۱۳۲ مطلب یہ ہے کہ دین کے کاموں میں سستی اور بے دلی کو دخل نہ دو، بلکہ ہر کام اللہ کا کام سمجھ کر پوری مستعدی، توجہ واستحضار قلب اور اخلاص نیت کے ساتھ ہو۔ قال الضحاک یعنی اعملوا بالحق لله عزوجل (جصاص) قال اکثر المفسرین حق الجهاد ان تکون بنية خالصة صادقة لله عزوجل (معالم) اے جهادًا فيه حقًا خالصًا لوجهه (بیضاوی) فِی اللّٰہِ کو یہاں للّٰہِ کے بھی مرادف لیا گیا ہے۔ اے لله من اجله (بیضاوی) حَقَّ جِهَادِهٖ۔ کی ترکیب معکوس سمجھی گئی ہے اور حق کی اضافت جہاد کی طرف تاکید اور زور کلام کے لیے خیال کی گئی ہے۔ عکس واضیف الحق الی الجهاد مبالغة (بیضاوی) صوفیہ عارفین نے لکھا ہے کہ یہ آیت ہر قسم کے مجاہدات پر شامل ہے۔ مثلاً مجاہدۂ نفس، مجاہدۂ قلب، مجاہدۂ روح، مفسرین بھی اسی طرف گئے ہیں جاهدوا اعداء و منه الظاهرة کاهل الزيغ والباطنة کالهوى والنفس (بیضاوی) قال عبدالله بن المبارک حق جهاده مجاهدة النفس والهوى والاولى ان يحمل ذلک علی کل التکالیف فکل ما امربه و نهى عنه فالمحافظة عليه جهاد (کبیر) ف۱۳۳ (دوسری امتوں اور قوموں کے مقابلہ میں، اور تمہیں عالمگیر دعوتِ توحید کا حامل بنایا) اور ساری دینی دعوتیں جغرافی یا نسلی قیود سے محدود رہیں، صرف اسلام ہی کی دعوت ان قیود وحدود سے بالاتر، صحیح معنی میں عالمگیر دعوت ہے۔ فقہاء مفسرین نے لکھا ہے کہ اس میں مدح صحابہ اور ان کی تطہیر ثابت ہوتی ہے۔ و فی ذلک مدح للصحابة المخاطبين بذلک و دليل على طهارتهم (جصاص) ف۱۳۴ یعنی اسے دوسرے ادیانِ مروج کی طرح محدود و مقید نہیں رکھا۔ دنیا جن مذہبوں کو جانتی پہچانتی ہے، ان میں کثرت سے تو مذاہب شرکیہ ہی ہیں۔ مثلاً ہندو مذہب، بودھ مذہب، مجوسی مذہب، عیسائی مذہب، اور شرک نام خود محدودیت وتنگ نظری کا ہے۔ مشرک کے مطمح نظر میں ہمہ گیر وسعت پیدا ہی نہیں ہوسکتی۔ مذاہب توحید لے دے کے صرف دو ہیں۔ ایک یہودیت دوسرے اسلام۔ یہودیت کا غیر تبلیغی ہونا اور نسل اسرائیل تک محدود رہنا بالکل ظاہر ہے۔ اس کے بعد صرف اسلام ہی ایسا دین باقی رہ جاتا ہے جس کی دعوت کسی ملک، قوم، نسل وقبیلہ کے ساتھ محدود نہیں۔ اس کا خطاب دنیا کے ہر فرد بشر سے ہے۔ اس کی تعلیم چھوٹے بڑے ہر انسان کے لیے ہے۔ پھر اس عالمگیری کے ساتھ ہمہ گیری تعلیم اسلام کی ہے۔ یعنی زندگی کا ہر شعبہ چھوٹے سے چھوٹا بھی اس کے دائرہ سے باہر نہیں بعض صوفیہ نے اس نفی حرج سے استدلال کیا ہے تربیت میں سالکین کی سہولت پر۔ ف۱۳۵ اسلام دوسرا نام ہے ملت ابراہیمی کا۔ اَبِيْكُمْ اِبْرٰهِيْمَ۔ قرآن کے مخاطبین اول یعنی اہل عرب تو نسل ابراہیم علیہ السلام سے تھے ہی اور ان کے لیے یہ استشہاد دلا دینے سے ایک خاص پہلو تشویق وترغیب کا بھی نکل رہا ہے۔ یعنی یہ مذہب کوئی انوکھا اور بیرونی نہیں، یہ تو عین تمہارے جد محترم ہی کا ہے۔ اور اگر مخاطب عامۂ مسلمین سمجھے جائیں تو اس لفظ کے لانے سے خاص تعلیم حضرت ابراہیم علیہ السلام کے تعظیم واحترام کی مل رہی ہے۔ قیل خاطب به جميع المسلمين و ابراهيم اب لهم على معنى وجوب احترامه و حفظ حقه كما يجب احترام الاب (معالم) روی عن الحسن انه ارادان حرمة ابراهيم على المسلمين كحرمة الوالد على (جصاص) پہلے حکم ہوا تھا ایمان لانے کا اب حکم مل رہا ہے اس دین پر قائم رہنے کا۔ محققین نے شروع فقرہ میں کوئی فعل مثلاً اتبعوا یا الزموا محذوف مانا ہے۔ ف۱۳۶ هُوَ سَمّٰىكُمُ ضمیر هُوَ سے مراد اللہ تعالیٰ ہے، ابراہیم علیہ السلام مراد نہیں۔ خود سیاق کلام بھی اسی کا مقتضی ہے اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما اور متعدد تابعین سے منقول بھی یہی ہے۔ اے الله تعالى كما روى عن ابن عباس و مجاهد والضحاک و قتادة و سفيان و يدل عليه ماسيأتي بعد في الأية (روح) مِنْ قَبْلُ۔ یعنی قرآن مجید سے پہلے۔ وَفِیْ هٰذَا یعنی قرآن مجید میں۔ قال مجاهد من قبل القرآن و فی القرآن (جصاص) يعنی من قبل نزول القرآن فی الکتب المتقدمة و فی هذا الکتاب هذا قول اکثر المفسرین (معالم) ف۱۳۷ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پاک و پاکیزہ سیرت، مکمل زندگی بطور معیار کے کام دے گی۔ حشر میں تمہیں اسی معیار سے جانچا جائے گا کہ تم نے اپنی زندگیوں کو کہاں تک اس نمونہ پر ڈھالا۔ ف۱۳۸ یعنی دوسری امتوں اور قوموں کے مقابلہ میں۔ مسلمانوں کو دین حق کی تبلیغ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ سے ہوئی ہے۔ اور مسلمانوں کے واسطہ سے دین حق ساری نسل انسانی کو پہنچا ہے۔ ف۱۳۹ اس میں خلاصہ اور لب لباب آگیا تمام بدنی اور مالی عبادتوں کا۔ ف۱۴۰ عزم وہمت کو قائم رکھنے والی اور کشاکش حیات میں ہر مصلحت نفس پر غالب رکھنے والی چیز یہی عقیدۂ توحید ہے۔ جس قدر یہ اعتماد علی اللہ قوی ہوگا، اسی درجہ میں انسان مراتب معرفت وقرب میں ترقی کرتا جائے گا اور ہر غیر الٰہی قوت کے مقابلہ میں دلیر تر ہوتا جائے گا۔ ف۱۴۱ انسان کو ضمیر کی پابندی سے ہٹانے والی چیز ہمیشہ یہی خوف ہوتا ہے کہ اگر فلاں کو میں نے خوش نہ رکھا تو وہ مجھے نقصان پہنچادے گا۔ قرآن نے بار بار ضرب کاری اسی گمان فاسد پر لگائی ہے، اور بار بار اعلان کیا ہے کہ کام بنانے والا اور ہر طرح کی نصرت واعانت کرنے والا تو صرف

ف۱ فلاح کے مفہوم کی وسعت اور جامعیت پر حاشیہ سورۃ البقرہ کے رکوع اول میں المفلحون کے تحت میں گزر چکا۔ فلاح کی پہلی شرط مومن ہونا ہے۔ بغیر ایمان یا صحت اعتقاد کے کوئی سا بھی عمل مقبول نہیں۔ ف۲ (اور نماز خواہ فرض ہو یا غیر فرض) نماز کی اہمیت اس سے ظاہر ہے کہ اعمال میں سب سے پہلے جگہ اسی کو ملی۔ خٰشِعُوْنَ "خشوع کی حقیقت ہے سکون۔ یعنی قلب کا بھی کہ خیالات غیر کو قلب میں بالقصد حاضر نہ کرے۔ اور جوارح کا بھی کہ عبث حرکتیں نہ کرے۔ اور اس کی فرضیت میں کلام ہے۔ مگر حق یہ ہے کہ صحت صلوٰۃ کا تو موقوف علیہ نہیں، اور اس مرتبہ میں فرض نہیں، اور قبول صلوٰۃ کا موقوف علیہ ہے اور اس مرتبہ میں فرض ہے" (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) روی عن ابراھیم ومجاھد والزھری الخشوع السکون (جصاص) ف۳ (خواہ وہ لغویت فعلی ہو یا قولی) اللَّغْوِ۔ لغو کہتے ہیں ہر اس حرکت کو جو عبث، بے حاصل، لایعنی ہو، آخرت یا صرف دنیا کے اعتبار سے بھی۔ اللغو ما لا یعنیک من قولٍ اوفعلٍ (کشاف) اللغو ھو الفعل الذی لا فائدہ فیہ (جصاص) زندگی بڑی ہی قیمتی شے اور بڑی سنجیدہ واہم حقیقت ہے۔ مسلمان کی شان یہ نہیں کہ ایک لمحہ بھی کسی غیر مفید بات کی طرف توجہ کرے۔ سیر و تفریح، مشاغل نشاط، جس حد تک صحت جسم اور انبساط قلب کے لئے ضروری ہیں۔ ظاہر ہے کہ انکا شمار لغو میں نہیں۔ "لغو کا ادنیٰ درجہ مباح ہے مگر ترک اس کا اولیٰ و موجب مدح ہے۔ لغو کا اعلیٰ درجہ معصیت ہے اور اس کا ترک واجب۔" (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ ہر لغویات سے بچنے کا ذکر جو خشوع صلوٰۃ کے معاً بعد اور حکم زکوٰۃ سے قبل ہی لے آیا گیا ہے اس کا راز یہ ہے کہ لغویات سے اجتناب صلوٰۃ کی عین تکمیل کرنے والا ہے۔ الاعراض عن اللغو من متممات الصلوٰۃ (کبیر) ف۴ (اعمال میں، اخلاق میں) الزکٰوۃ یہاں اصطلاحی معنی میں نہیں لغوی معنی میں ہے۔ ابو مسلم سے یہی معنی منقول ہیں۔ ان فعل الزکٰوۃ یقع علی کل فعل محمود مرضی (کبیر) الظاھر ان المراد بالزکٰوۃ المعنی المصدری اعنی التزکیۃ (روح) لِلزَّکٰوۃِ ل یہاں غایت کے لئے ہے۔ اللام فیہ للعلۃ والقصد (راغب) یعنی ان کا مقصود اعمال و افعال سے یہی ہوتا ہے کہ اپنے کو پاک وصاف کریں۔ یفعلون ما یفعلون من العبادۃ لیزکیھم اللّٰہ تعالٰی اولیزکوا انفسھم (راغب) قال صاحب الکشاف عنی عن الأیۃ الذین ھم لاجل الطھارۃ وتزکیۃ النفس عاملون الخیر (روح) قیل الزکٰوۃ ھنا النماء والزیادۃ واللام لام العلۃ ومعمول فاعلون محذوف التقدیر والذین ھم لاجل تحصیل النماء والزیادۃ فاعلون الخیر (بحر) الزکٰوۃ کے اگر اصطلاحی فقہی معنی لئے جائیں جب بھی کوئی مضائقہ نہیں اور بہت سے حضرات اسی طرف گئے ہیں۔ ف۵ (اور بڑے سخت نافرمان) آیت کا مطلب یہ ہے کہ قضائے شہوت بجائے خود ہرگز محل الزام نہیں اور جس طرح بھوک، پیاس، نیند وغیرہ کی ضرورتیں فطری ہیں یہ خواہش بھی طبعی ہے۔ قابل الزام صرف اس کا بے محل استعمال ہے۔ مَا مَلَکَتْ اَیْمَانُھُمْ۔ باندیوں سے مراد ظاہر ہے کہ صرف شرعی باندیاں ہیں نہ کہ عرفی۔ حاشیہ پہلے گزر چکا ہے۔ بیویوں اور باندیوں کے حلال ہونے سے مراد ان کی جنس کا حلال ہونا ہے۔ نہ یہ کہ بیوی اور باندی سے صحبت ہر صورت اور حال میں جائز ہے ملاحظہ ہوں حواشی تفسیر انگریزی۔ عَلٰٓی اَزْوَاجِھِمْ میں علی مرادف ہے مِنْ کے۔ فراء نحوی و ابن مالک نحوی وغیرہ سے یہی قول منقول ہے (بحر) وَرَآءَ ذٰلِکَ۔ فقہائے اہل سنت نے ان الفاظ سے متعہ کے حرام ہونے پر استدلال کیا ہے۔ اس لیے کہ متعہ والی عورت نہ ازواج کے حکم میں ہوتی ہے نہ مَا مَلَکَتْ اَیْمَانُھُمْ کے تحت میں۔ یقتضی تحریم نکاح المتعۃ اذلیست بزوجۃ ولا مملوکۃ یمینٍ (جصاص) زنا کاری اور شہوت رانی کی جتنی بھی غیر فطری صورتیں رائج ہوگئیں ہیں سب اسی کے حکم میں آجائیں گی۔ ولا یخفی ان کل ما یدخل فی العموم تفید الأیۃ حرمۃ متعۃ علی ابلغ وجہٍ (روح) یعنی ان ساری حرکتوں کے کرنے والے نافرمان مجرم ہیں۔ الْعٰدُوْنَ یعنی بڑے شدید نافرمان۔ الکاملون فی العدوان والمتناھون فیہ (روح) ف۶ "اپنی امانتوں" سے مراد اپنی سپردگی میں لی ہوئی امانتیں ہیں۔ عَھْدِھِمْ۔ عہد کے تحت میں حقوق اللہ حقوق العباد ہر قسم سے متعلق عہد آ گیا۔ معاملات و عبادات کے سارے عہد اس میں شامل ہیں۔ ف۷ ابھی مومنین و مفلحین کی صفات حسنہ کا آغاز خشوع نماز کے ذکر سے کیا تھا۔ اختتام بھی نماز ہی کی محافظت و مداومت پر کیا — مقام عبرت ہے کہ جس امت کو انفرادی و اجتماعی ہر حیثیت سے فلاح کے لیے نماز کی اس قدر تاکید ہو رہی ہے وہ نماز ہی کی طرف سے اس غفلت میں پڑ جائے!



آیاتھا ۱۱۸ — ۲۳ سُوْرَۃُ الْمُؤْمِنُوْنَ مَکِّیَّۃٌ ۷۴ — رکوعاتھا ۶

اس کی ۱۱۸ آیتیں — سورۂ مومنون مکی ہے — اور ۶ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

قَدْ اَفْلَحَ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝١ الَّذِيْنَ هُمْ فِيْ صَلَاتِهِمْ

یقیناً (وہ) مومنین فلاح پا گئے ف۱ جو اپنی نماز میں

خٰشِعُوْنَ ۝٢ وَ الَّذِيْنَ هُمْ عَنِ اللَّغْوِ مُعْرِضُوْنَ ۝٣

خشوع رکھنے والے ہیں ف۲ اور جو لغو (بات) سے برکنار رہنے والے ہیں ف۳

وَالَّذِيْنَ هُمْ لِلزَّكٰوةِ فٰعِلُوْنَ ۝٤ وَ الَّذِيْنَ هُمْ

اور جو (اپنا) تزکیہ کرنے والے ہیں ف۴ اور جو

لِفُرُوْجِهِمْ حٰفِظُوْنَ ۝٥ اِلَّا عَلٰٓى اَزْوَاجِهِمْ

اپنی شرمگاہوں کی نگہداشت رکھنے والے ہیں۔ ہاں البتہ اپنی بیویوں

اَوْ مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُمْ فَاِنَّهُمْ غَيْرُ مَلُوْمِيْنَ ۝٦

اور باندیوں سے نہیں کہ (اس صورت میں) ان پر کوئی الزام نہیں

فَمَنِ ابْتَغٰى وَرَآءَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْعٰدُوْنَ ۝٧

ہاں جو کوئی اس کے علاوہ کا طلب گار ہو گا، سو ایسے ہی لوگ تو حد سے نکل جانے والے ہیں ف۵

وَ الَّذِيْنَ هُمْ لِاَمٰنٰتِهِمْ وَ عَهْدِهِمْ رٰعُوْنَ ۝٨

اور جو اپنی امانتوں اور اپنے عہد کا لحاظ رکھنے والے ہیں ف۶

وَالَّذِيْنَ هُمْ عَلٰى صَلَوٰتِهِمْ يُحَافِظُوْنَ ۝٩ اُولٰٓئِكَ

اور جو اپنی نمازوں کی پابندی رکھنے والے ہیں ف۷ (بس) یہی لوگ

هُمُ الْوٰرِثُوْنَ ﴿۱۰﴾ الَّذِيْنَ يَرِثُوْنَ الْفِرْدَوْسَ ؕ هُمْ
وارث ہونے والے ہیں جو فردوس کے وارث ہوں گے اور اس میں

فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿۱۱﴾ وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ سُلٰلَةٍ
(ہمیشہ ہمیش) رہیں گے وٖ۸ اور بالیقین ہم نے انسان کو مٹی کے جوہر سے

مِّنْ طِيْنٍ ﴿۱۲﴾ ثُمَّ جَعَلْنٰهُ نُطْفَةً فِيْ قَرَارٍ مَّكِيْنٍ ﴿۱۳﴾
پیدا کیا وٖ۹ پھر ہم نے اسے نطفہ بنایا ایک محفوظ مقام میں

ثُمَّ خَلَقْنَا النُّطْفَةَ عَلَقَةً فَخَلَقْنَا الْعَلَقَةَ مُضْغَةً
پھر ہم نے نطفہ کو خون کا لوتھڑا بنا دیا پھر ہم نے خون کے لوتھڑے کو (گوشت کی) بوٹی بنا دیا

فَخَلَقْنَا الْمُضْغَةَ عِظٰمًا فَكَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا ۗ
پھر ہم نے بوٹی کو ہڈی بنا دیا پھر ہم نے ہڈیوں پر گوشت چڑھا دیا وٖ۱۰

ثُمَّ اَنْشَاْنٰهُ خَلْقًا اٰخَرَ ؕ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ
پھر ہم نے اسے ایک دوسری ہی مخلوق بنا دیا وٖ۱۱ کیسی شان والا ہے اللہ تمام صناعوں

الْخٰلِقِيْنَ ﴿۱۴﴾ ؕ ثُمَّ اِنَّكُمْ بَعْدَ ذٰلِكَ لَمَيِّتُوْنَ ﴿۱۵﴾ ؕ ثُمَّ
سے بڑھ کر وٖ۱۲ پھر تم اس (سب) کے بعد ضرور ہی مر کر رہو گے پھر

اِنَّكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ تُبْعَثُوْنَ ﴿۱۶﴾ وَلَقَدْ خَلَقْنَا فَوْقَكُمْ
تم قیامت کے دن از سر نو اٹھائے جاؤ گے وٖ۱۳ اور ہم نے تمہارے اوپر

سَبْعَ طَرَآئِقَ ۖ وَمَا كُنَّا عَنِ الْخَلْقِ غٰفِلِيْنَ ﴿۱۷﴾
سات آسمان بنائے اور ہم مخلوق کے باب میں بے خبر نہ تھے وٖ۱۴

وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءًۢ بِقَدَرٍ فَاَسْكَنّٰهُ فِي
اور ہم نے آسمان سے اندازہ کے ساتھ پانی برسایا پھر ہم نے اسے زمین میں

وٖ۸ وارث ہونے کے معنی ہیں کہ جنت پر قابض و متصرف ہوں گے اور گویا اس کے مالک ہو جائیں گے۔ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْوٰرِثُوْنَ جو حصر ہے وہ باعتبار استحقاق فردوس کے ہے جو بحسب احادیث جنت کا اعلیٰ درجہ ہے۔ ورنہ نفس جنت مطلق مومنین کے لیے عام ہوگی گو صفات مذکورہ میں کمی ہو۔ وٖ۹ مٹی کا خلاصہ یعنی غذا۔ غذائے نباتی کا مٹی سے اگنا اور پیدا ہونا بالکل ظاہر ہے۔ اور غذائے حیوانی کا آخری ماخذ بھی جا کر نباتات کے واسطہ سے مٹی ہی ٹھہرتی ہے۔ وٖ۱۰ (جس سے وہ ہڈیاں ڈھک گئیں اور ڈھانچہ پر جلد چڑھ گئی) فِيْ قَرَارٍ مَّكِيْنٍ یعنی رحم مادر میں۔ رحم کی مضبوطی اور محفوظیت پر تشریح الابدان کی کتابیں گواہ ہیں۔ فَخَلَقْنَا الْمُضْغَةَ عِظٰمًا۔ یعنی بوٹی کے بعض اجزاء کو ہڈیوں میں تبدیل کر دیا۔ خلقت انسانی کے ان مراتب کی تفصیل طب قدیم و جدید کی کتابوں میں ملاحظہ کی جا سکتی ہیں۔ وٖ۱۱ (روح انسانی ڈال کر اور حالات سابق سے بالکل ممتاز بنا کر) جمادیت و نباتیت کا ذکر نہیں، حیوانیت بلکہ حیوانیت اعلیٰ سے بھی انسان جس قدر ممتاز و بلند ہے اس کی شرح کے لیے ایک دفتر چاہیے۔ کچھ مختصر حوالے انگریزی تفسیر القرآن میں ملیں گے۔ یہ خَلْقًا اٰخَرَ ہی وہ چیز ہے جہاں تک ڈارون غریب اور اس کے پیروؤں کی نظر نہ پہنچ سکی اور یہ لوگ انسان کو ایک ترقی یافتہ حیوان ہی سمجھتے رہے۔ خَلْقًا اٰخَرَ کی تفسیر صحابہ اور تابعین کے کلام میں روح سے آئی ہے۔ قال ابن عباس والشعبی و ابو العالية والضحاک و ابن زيد هو نفخ الروح فيه (بحر) وٖ۱۲ (جس کی قدرت اور صناعی تک کسی بڑے سے بڑے بھی صناع کی رسائی ممکن نہیں) دوسرے صناعوں کی قدرت صرف ترکیب و تحلیل تک محدود ہے۔ آفرینش جس چیز کا نام ہے یہ خاص اللہ ہی کا حصہ ہے۔ خلق عربی میں ایک تو ایجاد و ابداع یعنی نیست سے ہست کرنے کے معنی میں آتا ہے۔ اور اس معنی میں یہ اللہ کا وصف خصوصی ہے اور اسی معنی میں قرآن میں آیا ہے افمن يخلق كمن لا يخلق۔ اَحْسَنُ الْخٰلِقِيْنَ سے یہ دھوکا نہ ہو کہ کیا اللہ کے سوا کوئی اور خالق بھی ہے؟ خالقین یہاں صانعین کے معنی میں ہے۔ اے احسن الصانعين (ابن جریر عن مجاہد) اور عربی میں ہر صانع کو خالق بھی کہا جاتا ہے۔ العرب تسمى كل صانع خالقا (ابن جریر) اور آگے سند میں زہیر کا کلام پیش کیا ہے۔ وٖ۱۳ یہاں ایجاد یا ابداع اور افناء یا اہلاک اور احیاء تینوں مراتب کا بیان آ گیا۔ وٖ۱۴ (کہ اناڑیوں کی طرح مخلوق کی ضرورتوں اور حکمتوں مصلحتوں کو نظر انداز کر جائیں) طَرَآئِقَ۔ طريقة کے لفظی معنی راستہ کے ہیں۔ مجازاً مراد یہاں آسمانوں سے لی گئی ہے۔ یعنی السمٰوٰت السبع (ابن کثیر عن مجاہد) الطرائق السمٰوٰت (ابن جریر عن ابن زید) اور بعض نے براہ راست ہی اس کے معنی آسمانوں کے لئے ہیں اور کہا ہے کہ جو چیز کسی چیز کے اوپر ہوتی ہے وہ بھی عربی میں طریقہ ہی کہلاتی ہے۔ الطرائق السمٰوٰت لانه طوارق والعرب تسمى كل شيء فوق شيء طريقة (ابن جریر) یا آسمانوں کو طرائق سے یہاں اس لئے تعبیر کیا گیا کہ ان میں فرشتوں کی آمد و رفت اور ستاروں کی گردش کے لئے راہیں اور راستے ہیں۔ بعضها فوق بعض (کشاف) او لانها طرق الملائكة وقيل الافلاک لانها طرائق الكواكب فيها مسيرها (کشاف)

الْاَرْضِ ۖ وَ اِنَّا عَلٰى ذَهَابٍ بِهٖ لَقٰدِرُوْنَ ﴿۱۸﴾ فَاَنْشَاْنَا
ٹھہرایا اور ہم اس کے معدوم کرنے پر بھی قادر ہیں ف۱۵ پھر ہم نے اس کے ذریعہ سے
لَكُمْ بِهٖ جَنّٰتٍ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّ اَعْنَابٍ ۘ لَكُمْ فِيْهَا
تمہارے لئے کھجوروں کے اور انگوروں کے باغ اگائے ان میں تمہارے لئے
فَوَاكِهُ كَثِيْرَةٌ وَّ مِنْهَا تَاْكُلُوْنَ ﴿۱۹﴾ وَشَجَرَةً
بہت سے میوے ہیں اور ان میں سے تم کھاتے بھی ہو ف۱۶ اور ایک اور درخت بھی (پیدا کیا)
تَخْرُجُ مِنْ طُوْرِ سَيْنَآءَ تَنْۢبُتُ بِالدُّهْنِ وَ صِبْغٍ
جو طور سینا میں پیدا ہوتا ہے وہ اگتا ہے تیل لئے ہوئے اور کھانے والوں کے لئے
لِّلْاٰكِلِيْنَ ﴿۲۰﴾ وَ اِنَّ لَكُمْ فِى الْاَنْعَامِ لَعِبْرَةً ؕ نُسْقِيْكُمْ
سالن لئے ہوئے ف۱۷ اور تمہارے لئے غور کا موقع مویشیوں میں ہے ہم تمہیں پینے کو دیتے ہیں
مِّمَّا فِىْ بُطُوْنِهَا وَ لَكُمْ فِيْهَا مَنَافِعُ كَثِيْرَةٌ وَّ مِنْهَا
ان کے جوف میں کی چیز کو اور تمہارے لئے ان میں بہت سے فائدے ہیں ف۱۸ اور ان میں سے (بعض کو)
تَاْكُلُوْنَ ﴿۲۱﴾ وَ عَلَيْهَا وَ عَلَى الْفُلْكِ تُحْمَلُوْنَ ﴿۲۲﴾ وَ لَقَدْ ع ۲۲
تم کھاتے بھی ہو اور ان پر اور کشتی پر سوار پھرتے ہو ف۱۹ اور بے شک
اَرْسَلْنَا نُوْحًا اِلٰى قَوْمِهٖ فَقَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ
ہم نے نوحؑ کو بھیجا ان کی قوم کی طرف سو انہوں نے کہا اے میری قوم والو اللہ ہی کی عبادت کرو
مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿۲۳﴾ فَقَالَ الْمَلَؤُا
اس کے سوا کوئی تمہارا معبود نہیں تو کیا تم ڈرتے نہیں؟ ف۲۰ تو ان کی قوم میں
الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖ مَا هٰذَآ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ ۙ
جو کافر رئیس تھے وہ کہنے لگے ف۲۱ کہ یہ (شخص) اور ہے کیا بجز اس کے کہ تمہارا ہی جیسا انسان ہے ف۲۲

ف۱۵ ان سب افعال تکوینی کی خالق تنہا وہی ذات واحد ہے۔ اندر دیوتا یا کوئی اور دیوی دیوتا اس کے شریک نہیں۔ بِقَدَرٍ یعنی مقدار معین ومناسب میں اور وقت مناسب پر۔ ف۱۶ (بعض کو خشک کر کے بطور غذا کے) فَوَاكِهُ كَثِيْرَةٌ۔ بہت سے پھل تر وتازہ کھائے جاتے ہیں۔ یہاں یہ بتایا کہ یہ عمل تکوینی بھی تمام ترحق تعالیٰ ہی کا ہے۔ کھیت پات رزق کا دیوتا کوئی الگ نہیں۔ نَخِيْلٍ وَّ اَعْنَابٍ۔ کھجور کی اہمیت اور اس لئے اس کے ذکر کی تخصیص اہل عرب کے لئے بالکل ظاہر ہے۔ انگور بھی عرب کے بعض حصوں کا خاص میوہ ہے۔ ملاحظہ ہو بقرہ (پ۳) آیت ۲۶۶ کا حاشیہ۔ ف۱۷ یہاں کسی درخت کے نام کی تصریح نہیں لیکن سب کا اتفاق ہے کہ اس سے مراد زیتون ہے۔ والمراد به هنا الزيت (روح) زیتون خاص پیداوار ہے ملک فلسطین اور اس سے ملحق جزیرہ نما سیناء کی۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ ف۱۸ روغن زیتون کے فوائد غذائی بھی اور خارجی استعمال میں بھی طب قدیم وجدید دونوں کو مسلم ہیں۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ زیتون کا ذکر توریت وانجیل دونوں میں بھی بار بار آیا ہے۔ مثلاً استثناء ۸:۸۔ قاضیون ۹:۸۔ متی ۶:۷۔ او۲۵:۳۔ لوقا ۱۰:۳۴۔ ف۱۹ جمادات ونباتات کی طرح چوپائے جانور اور مویشی بھی انسان کی خدمت ہی کے لئے ہیں۔ انہیں اپنا معبود یا مخدوم سمجھ لینا انسان کی انتہائی پستی اور نافہمی ہے۔ الْاَنْعَامِ پر حاشیے سورۂ انعام پ۸ اور سورۂ النحل پ۱۴ میں گزر چکے۔ نُسْقِيْكُمْ مِّمَّا فِىْ بُطُوْنِهَا۔ مراد دودھ کا ہونا ظاہر ہی ہے۔ وَ لَكُمْ فِيْهَا مَنَافِعُ كَثِيْرَةٌ۔ علاوہ غذائی مصرف کے۔ گائے بیل کی کھال۔ بھیڑی کی اون، بعض جانوروں کے سینگ وغیرہ یہ سب انسانوں کے کام کی چیزیں ہیں اور جانوروں کی تجارت ایک بڑی نفع بخش تجارت۔ وَ عَلَى الْفُلْكِ۔ بحری سواریاں جتنی بھی ایجاد ہوں سب فلک کے تحت میں آ جائیں گی۔ ف۲۰ (دوسروں کو شریک خدائی بنانے سے) حضرت نوح علیہ السلام اور ان کے قوم کے معاملات پر حواشی سورۃ الاعراف پ۸ میں گزر چکے۔ ف۲۱ (اپنی قوم کی عام پبلک سے) ف۲۲ (اور جب خالی خولی انسان ہی ہے تو پھر خدا کا اوتار یا دیوتا وغیرہ کیسے ہوسکتا ہے) مشرک قوموں کی بنیادی غلطی بھی عقیدۂ رسالت میں گمراہی ہے۔ وہ سمجھتے ہیں کہ انسان کی ہدایت کے لئے جب کوئی آئے گا وہ یا تو خود خدا ہوگا بہ شکل انسان، اور یا کوئی دیوتا۔ یہ اسلام ہی ہے جس نے اس بنیادی گمراہی پر ضرب لگائی اور بار بار اعلان کیا کہ رسول تو محض بشر ہی ہوتا ہے مع تائید وحی کے۔ بجز دولت وحی کے کوئی شے بھی اس میں عام انسانوں سے زائد نہیں ہوتی۔ اہل توحید کو اور مسلمان کے گھر میں پیدا ہونے والوں کو یہ بات بالکل موٹی سی معلوم ہوتی ہے۔ لیکن مشرکوں کی سمجھ میں اتنی بات بھی نہیں آتی۔

يُرِيْدُ اَنْ يَّتَفَضَّلَ عَلَيْكُمْ ؕ وَ لَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَاَنْزَلَ

چاہتا ہے کہ تم سے برتر ہو کر رہے اور اگر خدا (یہی) چاہتا تو وہ فرشتوں کو

مَلٰٓئِكَةً ۖۚ مَّا سَمِعْنَا بِهٰذَا فِیْٓ اٰبَآئِنَا الْاَوَّلِیْنَ ۚ﴿۲۴﴾ اِنْ

بھیجتا ہم نے یہ بات اپنے پہلے بڑوں سے تو سنی ہی نہیں ف۲۳ بس

هُوَ اِلَّا رَجُلٌۢ بِهٖ جِنَّةٌ فَتَرَبَّصُوْا بِهٖ حَتّٰى حِیْنٍ ﴿۲۵﴾

یہ ایک آدمی ہے جس کو جنون ہو گیا ہے سو ایک خاص وقت تک انتظار کرو ف۲۴

قَالَ رَبِّ انْصُرْنِیْ بِمَا كَذَّبُوْنِ ﴿۲۶﴾ فَاَوْحَیْنَآ اِلَیْهِ

(نوح نے) عرض کیا اے میرے پروردگار میرا بدلہ لے کہ انہوں نے مجھ کو جھٹلایا ف۲۵ پس ہم نے ان کے پاس حکم بھیجا

اَنِ اصْنَعِ الْفُلْكَ بِاَعْیُنِنَا وَ وَحْیِنَا فَاِذَا جَآءَ

کہ کشتی ہماری نگرانی میں اور ہمارے حکم سے تیار کرو پھر جب ہمارا حکم (عذاب)

اَمْرُنَا وَ فَارَ التَّنُّوْرُ ۙ فَاسْلُكْ فِیْهَا مِنْ كُلٍّ

آ پہنچے گا۔ اور زمین سے پانی ابلنا شروع ہو جائے تو ہر قسم کے (جانوروں میں سے)

زَوْجَیْنِ اثْنَیْنِ وَ اَهْلَكَ اِلَّا مَنْ سَبَقَ عَلَیْهِ الْقَوْلُ

دو دو عدد اس میں رکھ لو اور اپنے گھر والوں کو بھی اس میں (سوار کر لو) بجز اس کے جس پر ان میں سے حکم (غرق) نازل

مِنْهُمْ ۚ وَ لَا تُخَاطِبْنِیْ فِی الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا ۚ اِنَّهُمْ

ہو چکا ہے ف۲۶ اور مجھ سے ظالموں (کی نجات) کے بارہ میں کچھ نہ کہنا بے شک وہ سب

مُّغْرَقُوْنَ ﴿۲۷﴾ فَاِذَا اسْتَوَیْتَ اَنْتَ وَ مَنْ مَّعَكَ

غرق ہو کر رہیں گے ف۲۷ پھر جب تم اور تمہارے ساتھی کشتی پر

عَلَى الْفُلْكِ فَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ نَجّٰىنَا مِنَ

بیٹھ چکیں تو کہنا کہ (ساری) حمد ہے اللہ کے لئے جس نے ہم کو ظالم لوگوں سے

ف۲۳ یعنی کیسی انوکھی اس شخص کی دعوت ہے۔ دیوی دیوتا جنھیں ہم اور ہمارے
باپ دادا ہمیشہ سے مانتے چلے آئے ہیں۔ ان کا یہ شخص منکر ہے۔ اور سب سے
نرالی بات یہ کہہ رہا ہے کہ معبود بس خالی ایک ہی ہے!— منکرین دعوت پیغمبر ہر
دور میں اپنے زمانہ کے نہایت جمود پسند (کنسرویٹو) قسم کے لوگ ہوا کئے ہیں۔
یُرِیْدُ اَنْ یَّتَفَضَّلَ عَلَیْكُمْ۔ برتری سے مراد دنیوی یعنی جاہ وریاست کی برتری
مراد ہے— بدبخت منکروں نے ہمیشہ اپنے ظرف وطینت پر قیاس کر کے
پیمبروں کی نیت سے بدگمانی کی ہے اور انہیں اپنا ہی جیسا طالب دنیا فرض کیا
ہے۔ لَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَاَنْزَلَ مَلٰٓئِكَةً یعنی خدا کو ہماری اصلاح وہدایت ہی اگر منظور
ہوتی تو اس غرض کے لئے کوئی فوق البشر ہستی نازل کی جاتی۔ کوئی دیوی دیوتا
آتے، کوئی اوتار ظاہر ہوتے۔ ف۲۴ (جب یہ خود ہی ایک وقت پر پہنچ کر ختم ہو
جائے گا) بِهٖ جِنَّةٌ۔ یعنی اسے جنون ہو گیا ہے۔ یا یہ آسیب زدہ ہے۔ ف۲۵
پیغمبروں کا صبر بھی آخر غیر محدود نہیں ہوتا۔ جب وہ دیکھتے ہیں کہ ان کے پیام حق
کی برابر تکذیب ہی ہو رہی ہے تو ایک مدت مدید کے بعد آخر ان کا پیمانہ صبر بھی
لبریز ہو جاتا ہے۔ اور وہ نصرت الٰہی کے اسی دنیا میں عملی ظہور کی دعا کرنے لگتے
ہیں۔ ف۲۶ (اس کے کفر کے پاداش میں) کافر نافرمان کے لئے کوئی گنجائش
نجات ومغفرت کی نہیں۔ خواہ وہ نبی کا عزیز قریب ہی ہو۔ مِنْ كُلٍّ زَوْجَیْنِ
اثْنَیْنِ یعنی ایسے جانوروں میں سے جو کام آنے والے ہوں دو دو عدد۔ نوح۔
فلک۔ تنور وغیرہ پر حاشیے سورۂ ہود (پ۱۲) میں گزر چکے۔ ف۲۷ (ان کے حق
میں سعی سفارش سب لاحاصل ہے) الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا۔ اپنے حق میں ظلم کرنے
والے یعنی کافر۔ محاورۂ قرآنی میں یہ استعمال عام ہے۔ ای فی الذین کفروا
(ابن جریر)

الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۲۸﴾ وَ قُلْ رَّبِّ اَنْزِلْنِيْ مُنْزَلًا

نجات دی ف۲۸ اور کہنا کہ اے میرے پروردگار مجھے برکت کا اتارنا

مُّبٰرَكًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْمُنْزِلِيْنَ ﴿۲۹﴾ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ

اتاریو اور تو سب اتارنے والوں سے اچھا ہے ف۲۹ اس (سارے واقعہ) میں (بہت سی) نشانیاں ہیں

وَّ اِنْ كُنَّا لَمُبْتَلِيْنَ ﴿۳۰﴾ ثُمَّ اَنْشَاْنَا مِنْۢ بَعْدِهِمْ

اور ہم آزماتے ہی رہتے ہیں ف۳۰ پھر ہم نے دوسرا گروہ ان کے

قَرْنًا اٰخَرِيْنَ ﴿۳۱﴾ۚ فَاَرْسَلْنَا فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ

بعد پیدا کیا پھر ہم نے ان کی طرف ایک پیغمبر کو انہیں میں سے بھیجا (یہ پیام دے کر)

اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ اَفَلَا

کہ اللہ ہی کی پرستش کرو تمہارا کوئی معبود اس کے سوا نہیں سو کیا تم

تَتَّقُوْنَ ﴿۳۲﴾ۧ وَ قَالَ الْمَلَاُ مِنْ قَوْمِهِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

ڈرتے نہیں ہو! ف۳۱ ان کی قوم میں جو سردار تھے اور جو کافر

وَ كَذَّبُوْا بِلِقَآءِ الْاٰخِرَةِ وَ اَتْرَفْنٰهُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۙ

اور آخرت کے آنے کے جھٹلانے والے تھے اور ہم نے انہیں دنیا کی زندگی میں عیش بھی دے رکھا تھا ف۳۲

مَا هٰذَاۤ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ ۙ يَاْكُلُ مِمَّا تَاْكُلُوْنَ مِنْهُ

وہ بولے کہ یہ تو بس تمہارے ہی طرح کے ایک آدمی ہیں وہی کھاتے ہیں جو تم کھاتے ہو

وَ يَشْرَبُ مِمَّا تَشْرَبُوْنَ ﴿۳۳﴾ۙ وَ لَئِنْ اَطَعْتُمْ بَشَرًا مِّثْلَكُمْ

اور وہی پیتے ہیں جو تم پیتے ہو ف۳۳ اور اگر تم نے اپنے ہی جیسے بشر کی راہ قبول کر لی

اِنَّكُمْ اِذًا لَّخٰسِرُوْنَ ﴿۳۴﴾ۙ اَيَعِدُكُمْ اَنَّكُمْ اِذَا مِتُّمْ

تو تم تو نرے گھاٹے ہی میں رہے ف۳۴ یہ (شخص) تم سے یہی کہتا ہے کہ جب تم مرجاؤ گے

ع ۱۰ ۲

ف۲۸ انبیاء و مومنین کو ایک ایک ادب کی تعلیم اللہ کی طرف سے ہوتی رہتی ہے۔ اور ہر نعمت کو اسی کی جانب منسوب کرنا سکھایا جاتا ہے۔ ف۲۹ یہ تعلیم دعا اس وقت کے لئے ہے جب کشتی خشکی پر ٹھہرنے کے قریب ہو۔ ف۳۰ (اپنے بندوں کو ایسے ایسے حوادث تکوینی کے ذریعہ سے) لَاٰیٰتٍ۔ اس سارے واقعہ کے اندر بہت سی نشانیاں حق تعالیٰ کی قدرت و حکمت کی ہیں۔ ف۳۱ (شرک اور انجام شرک سے) مِنْۢ بَعْدِهِمْ۔ یعنی قوم نوح علیہ السلام کے بعد جس کا ذکر ابھی ہو چکا ہے۔ قَرْنًا اٰخَرِيْنَ۔ یہ قوم کون سی تھی؟ عام رجحان یہ ہے کہ یہ قوم عاد یا قوم ثمود کی جانب اشارہ ہے۔ بہر حال کوئی نہ کوئی مشرک ہی قوم تھی۔ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ۔ سنت الٰہی یہی ہے کہ جس قوم کی ہدایت مقصود ہوتی ہے۔ اس کے لئے ہادی خود اسی قوم میں سے بھیجا جاتا ہے۔ اَنِ ..... تَتَّقُوْنَ دعوت ہر نبی مرسل کی ہر زمانہ اور ہر ملک میں توحید ہی کی رہی ہے۔ ف۳۲ یہ آیت (دوسری متعدد آیات کی طرح) اس باب میں نص ہے کہ دولت و خوشحالی کفر و شرک کے ساتھ جمع ہو سکتی ہے...... آج جو خامکار مصلحین اس بات پر اڑے ہوئے ہیں کہ دنیوی اور مادی ترقیاں اسلام صحیح ہی سے پیدا ہو سکتی ہیں۔ وہ اس آیت کو اور ایسے ہی بہت سے دوسرے نصوص کو کیا کریں گے؟ ف۳۳ منکرین و مکذبین کی سب سے بڑی دلیل پہلے بھی یہی رہی ہے اور اب بھی یہی ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ جب مادی حیثیت سے ہم اور نبی یکساں ہیں۔ طبعی حاجتوں کے لحاظ سے ہم میں اس میں کوئی فرق ہی نہیں وہ ہماری ہی طرح کھاتا پیتا، چلتا پھرتا، سوتا جاگتا، لیٹتا بیٹھتا ہے تو اسے ہم نبی کیسے مان لیں؟ "خدا کا اوتار تو وہ ہو سکتا ہے جو عجیب و غریب کرشمہ دکھائے، ہوا پر اڑے، جانوروں سے باتیں کرے، بھوک پیاس وغیرہ کی طلب سے آزاد ہو۔ غرض ہر مادی اعتبار سے انسان نہ ہو بلکہ کم از کم فوق البشر تو ضرور ہو! ف۳۴ (عقلی اور عملی نتائج کے لحاظ سے) یعنی اپنی رائے اور اپنے آزاد مشرب کو چھوڑ کر اگر تم ایک اپنے ہی جیسے انسان کی بتائی ہوئی راہ پر پڑ لیے تو اس سے بڑھ کر بیوقوفی اور کیا ہو گی؟ یہ تو بڑا نقصان عقل ہوا۔ اور پھر یہ تمہیں خدا معلوم کیسی کیسی مادی مضرتوں میں مبتلا کر دے!

وَكُنْتُمْ تُرَابًا وَّعِظَامًا اَنَّكُمْ مُّخْرَجُوْنَ ﴿۳۵﴾ هَيْهَاتَ

اور مٹی اور ہڈیاں ہو جاؤ گے تو تم (پھر سے) نکالے جاؤ گے؟ بہت ہی بعید

هَيْهَاتَ لِمَا تُوْعَدُوْنَ ﴿۳۶﴾ اِنْ هِيَ اِلَّا حَيَاتُنَا الدُّنْيَا

بہت ہی بعید ہے جو بات تم سے کہی جاتی ہے بس زندگی تو ہماری (یہی) دنیوی زندگی ہے

نَمُوْتُ وَنَحْيَا وَمَا نَحْنُ بِمَبْعُوْثِيْنَ ﴿۳۷﴾ اِنْ هُوَ

کہ ہم میں کوئی مرتا ہے اور کوئی پیدا ہوتا ہے اور ہم ہرگز (دوبارہ) اٹھائے جانے والے نہیں ف۳۵ یہ تو بس

اِلَّا رَجُلُ ۨافْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا وَّمَا نَحْنُ لَهٗ

ایک انسان ہے جس نے خدا پر جھوٹ گڑھ لیا ہے اور ہم تو ہرگز اس کو

بِمُؤْمِنِيْنَ ﴿۳۸﴾ قَالَ رَبِّ انْصُرْنِيْ بِمَا كَذَّبُوْنِ ﴿۳۹﴾ قَالَ

ماننے والے نہیں ف۳۶ (پیغمبر نے) کہا اے میرے پروردگار میرا بدلہ لے کہ انہوں نے مجھے جھٹلایا (اللہ نے) فرمایا

عَمَّا قَلِيْلٍ لَّيُصْبِحُنَّ نٰدِمِيْنَ ﴿۴۰﴾ فَاَخَذَتْهُمُ

عنقریب یہ لوگ پچھتا کر رہیں گے چنانچہ پھر انہیں ایک سخت آواز نے

الصَّيْحَةُ بِالْحَقِّ فَجَعَلْنٰهُمْ غُثَآءً ۚ فَبُعْدًا لِّلْقَوْمِ

موافق وعدۂ برحق کے آ پکڑا تو ہم نے ان کو خس و خاشاک بنا دیا ف۳۷ سو خدا کی مار

الظّٰلِمِيْنَ ﴿۴۱﴾ ثُمَّ اَنْشَاْنَا مِنْ بَعْدِهِمْ قُرُوْنًا

ظالم لوگوں پر ف۳۸ پھر ہم نے ان کے بعد دوسرے گروہوں کو

اٰخَرِيْنَ ﴿۴۲﴾ مَا تَسْبِقُ مِنْ اُمَّةٍ اَجَلَهَا وَمَا

پیدا کیا ف۳۹ کوئی امت اپنے مقرر وقت سے نہ پیش دستی کر سکتی ہے اور نہ وہ لوگ

يَسْتَاْخِرُوْنَ ﴿۴۳﴾ ثُمَّ اَرْسَلْنَا رُسُلَنَا تَتْرَا ۭ كُلَّمَا جَآءَ

پیچھے ہٹ سکتے تھے ف۴۰ پھر ہم نے اپنے پیغمبروں کو متواتر بھیجا۔ جب کبھی کسی امت



www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ف۳۵ مادیت و دہریت کا پورا فلسفہ ان سطروں میں آ گیا۔ دین صحیح کے داعی کا اصلی کام انہیں خیالات وعقائد پر ضرب کاری لگانا ہے اور یہی خیالات وعقائد نام اور اصطلاحیں بدل بدل کر ہر زمانہ اور ہر ملک میں منکرین ومکذبین کی زبان سے ظاہر ہوا کئے ہیں۔ ف۳۶ خدا پر افتراء یہی کہ مثلاً خدا اپنے بندوں سے کلام کرتا ہے۔ خدا اکیلا بغیر کسی شریک، سہیم ومصاحب کے ہے اس مادی زندگی کے بعد کوئی دوسری زندگی بھی پیش آنی ہے۔ وغیرہا۔ ملحد ومشرک قومیں ان عقائد کو تمامتر بے بنیاد سمجھتی رہتی ہیں۔ ف۳۷ یعنی ان قوموں کو ہلاک وبرباد کرنے کے بعد ان کے مسکنوں تک کو ویران کر دیا۔ بِالْحَقِّ سے مراد ہے اس صحیح وعدہ کے مطابق جو رسول سے ہو چکا تھا۔ ای بالوعد الصدق الذی وعدہ الرسول (روح) الصَّيْحَةُ سے مراد تند آندھی بھی ہو سکتی ہے، زلزلہ بھی۔ غرض عذاب کی ہر صورت۔ عَمَّا میں عن مرادف ہے بعد کا۔ عن بمعنی بعدھا (روح) قَلِيْلٍ کو زمان قلیل کے معنی میں لیا گیا ہے۔ ای عن زمان قلیل (بیضاوی) ف۳۸ ظالم سے مراد کافر ومنکر ہیں۔ بُعْدًا۔ عربی محاورہ میں یہ اسی موقع پر آتا ہے جیسے اردو میں "خدا کی مار" ف۳۹ (اور یہ مختلف امتیں بھی تکذیب انبیاء کی پاداش میں اپنے اپنے وقت پر ہلاک ہوتی رہیں) ف۴۰ (وقت ہلاکت کے لحاظ سے) یعنی جس قوم کو جس وقت ہلاک ہونا ہی تھا وہ عین وقت معین پر ہلاک ہوئی۔ نہ اس سے ذرا پہلے نہ اس سے ذرا پیچھے۔

اُمَّةً رَّسُوْلُهَا كَذَّبُوْهُ فَاَتْبَعْنَا بَعْضَهُمْ بَعْضًا

کے پاس اس کا پیمبر آیا انہوں نے اُسے جھٹلایا سو ہم نے بھی انہیں ایک کے پیچھے ایک کو لگا دیا ف۴۱

وَّجَعَلْنٰهُمْ اَحَادِيْثَ ۚ فَبُعْدًا لِّقَوْمٍ لَّا يُؤْمِنُوْنَ ﴿۴۴﴾

اور ہم نے انہیں کہانیاں بنا دیا سو خدا کی مار ان لوگوں پر جو ایمان نہیں لاتے تھے ف۴۲

ثُمَّ اَرْسَلْنَا مُوْسٰى وَاَخَاهُ هٰرُوْنَ ۙ بِاٰيٰتِنَا وَسُلْطٰنٍ

پھر ہم نے موسیٰ اور ان کے بھائی ہارون کو بھیجا اپنے احکام اور کھلی دلیل

مُّبِيْنٍ ﴿۴۵﴾ اِلٰى فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ئِهٖ فَاسْتَكْبَرُوْا وَكَانُوْا

کے ساتھ فرعون اور اس کے درباریوں کے پاس سو ان لوگوں نے تکبر کیا اور وہ لوگ

قَوْمًا عَالِيْنَ ﴿۴۶﴾ فَقَالُوْٓا اَنُؤْمِنُ لِبَشَرَيْنِ مِثْلِنَا

تھے ہی متکبر ف۴۳ چنانچہ وہ بولے کیا ہم اپنے ہی جیسے دو انسانوں پر ایمان لے آئیں

وَقَوْمُهُمَا لَنَا عٰبِدُوْنَ ﴿۴۷﴾ فَكَذَّبُوْهُمَا فَكَانُوْا مِنَ

درآنحالیکہ ان کی قوم (بھی) ہمارے زیر حکم ہے ف۴۴ غرض وہ لوگ ان دونوں کی تکذیب ہی کرتے رہے سو وہ

الْمُهْلَكِيْنَ ﴿۴۸﴾ وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ لَعَلَّهُمْ

ہلاک ہو کر رہے اور بالیقین ہم نے موسیٰ کو کتاب دی تاکہ وہ لوگ

يَهْتَدُوْنَ ﴿۴۹﴾ وَجَعَلْنَا ابْنَ مَرْيَمَ وَاُمَّهٗٓ اٰيَةً

ہدایت پائیں ف۴۵ اور ہم نے ابن مریم اور ان کی والدہ کو ایک بڑا نشان بنایا ف۴۶

وَّاٰوَيْنٰهُمَآ اِلٰى رَبْوَةٍ ذَاتِ قَرَارٍ وَّمَعِيْنٍ ﴿۵۰﴾ يٰٓاَيُّهَا

اور ہم نے ان دونوں کو بلند زمین پر پناہ دی جو ٹھہرنے کے قابل اور شاداب تھی ف۴۷ اے

الرُّسُلُ كُلُوْا مِنَ الطَّيِّبٰتِ وَاعْمَلُوْا صَالِحًا ۭ اِنِّيْ

پیغمبرو نفیس چیزیں کھاؤ اور نیک عمل کرو ف۴۸ میں

ع ۱۸/۳



ف۴۱ (ہلاک ہونے میں) یعنی جوں جوں جو قوم اپنے رسول کی تکذیب کی مجرم ہوتی رہی اسی نسبت و ترتیب سے وہ ہلاک و برباد کی جاتی رہی۔ ف۴۲ یعنی وہ ایسے نیست و نابود ہوئے کہ ان کا نام و نشان بھی باقی نہ رہا۔ بس محض ان کے تذکرے اور قصے رہ گئے کہ لوگ سنیں اور عبرت حاصل کریں۔ اے صاروا یتحدث بھم ویحالھم فی الاھلاک علی سبیل التعجب والاعتبار وضرب المثل بھم (بحر) احادیث جمع ہے احدوثۃ کی۔ ف۴۳ قبول حق واتباع ہدایت کی راہ میں بڑا مانع یہی جذبہ خود بینی واستکبار رہا ہے۔ بِاٰيٰتِنَا وَسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ۔ یعنی احکام اور معجزۂ صریح کے ساتھ۔ ف۴۴ یعنی ایک تو یہ دونوں یوں ہی محض بشر ہیں ہمارے ہی جیسے۔ کوئی فوق البشر نہیں، کوئی دیوتا نہیں اور پھر بشر بھی کیسے ایسے پست وحقیر کہ ان کی قوم کی قوم ہماری محکوم وغلام ہے۔ اسے تو آزاد کرا سکے نہیں اور چلے ہیں ہمارے سامنے پیمبری کا دعویٰ کرنے! شامت زدہ قوموں کی ہمیشہ یہ شامت رہی ہے کہ اصل مسئلہ پر خلوئے ذہن کے ساتھ غور ہی نہیں کرتے۔ صحیح تنقیح کو سامنے لاتے ہی نہیں، غیر متعلق اور دوسرے مسائل میں الجھ جاتے ہیں۔ وَقَوْمُهُمَا لَنَا عٰبِدُوْنَ۔ حکمران ظاہر ہے کہ فرعون تھا نہ کہ اس کی ساری قوم۔ لیکن وہی نفسیت بشری جو آج پھیلی ہوئی ہے اس وقت بھی تھی، یعنی حکمران قوم کا ایک ایک فرد اپنے کو بھی بجائے خود حکمران سمجھ رہا تھا اور پھر یہاں تو فرعون کے ارکان دربار کا ذکر ہے۔ یہ تو بہرحال اپنے کو حاکم سمجھتے ہی۔ اور اپنی ''محکوم رعایا'' کے ایک ایک فرد کو ذلت وحقارت کی نظر سے دیکھتے ہی۔ ف۴۵ الْكِتٰبَ سے مراد ظاہر ہے کہ توریت ہے اور ذکر اب فرعونیوں کی ہلاکت کے بعد اسرائیلیوں کا ہو رہا ہے۔ لَعَلَّهُمْ۔ ضمیر جمع غائب اسرائیلیوں یا قوم موسیٰ کی جانب ہے، نہ کہ قوم فرعون کی۔ ولا یجوز عود الضمیر الی فرعون وقومہ (بیضاوی) ف۴۶ (اپنی قدرت وصنعت کا، مثلاً یہی کہ عیسیٰ مسیح کو باپ کے بلا توسط پیدا کر دیا) اٰيَةً۔ کی تنوین اظہار عظمت کے لئے ہے۔ اور بڑا نشان محاورۂ قرآنی میں وہ ہے جو معمولات عام سے ہٹ کر ہو۔ امام رازی علیہ الرحمۃ سے فرمایا کہ مریم وابن مریم دو ہستیوں کا ذکر لا کر قیاس یہ چاہتا تھا کہ اٰيَةً (واحد) کے بجائے صیغۂ تثنیہ اٰیتین استعمال ہوتا۔ لیکن قرآن مجید نے صیغۂ واحد لا کر ادھر اشارہ کر دیا کہ حضرت عیسیٰ کے معجزات مراد نہیں، بلکہ کسی ایک ایسے واقعہ کی طرف اشارہ ہے، جس میں حضرت عیسیٰ اور ان کی والدہ دونوں شریک ہیں اور ایسا عجیب وغریب واقعہ بجز ان کی بے باپ کی ولادت کے اور کوئی نہیں۔ سلسلۂ اسرائیلی کے انبیاء کا ذکر یہاں صرف دو بڑے پیغمبروں پر ختم کر دیا۔ ایک وہ جو اس امت کے لئے کتاب احکام و دستور شریعت لیکر آیا۔ دوسرا جو اس سلسلہ کا خاتم ہوا۔ ف۴۷ یہ مقام کون سا تھا؟ اور واقعہ کب کا ہے؟ بعض اہل تفسیر ادھر گئے ہیں کہ یہ ذکر حضرت عیسیٰ کی پیدائش کے وقت کا ہے۔ اس وقت حضرت مریم علیہا السلام کسی بلند ٹیلہ پر مقیم تھیں۔ اور نیچے چشمہ بہہ رہا تھا جیسا کہ سورۂ مریم میں ہے۔ قَدْ جَعَلَ رَبُّكِ تَحْتَكِ سَرِيًّا۔ ابن کثیر نے اسی کو ترجیح دی ہے۔ لیکن اکثر محققین کی رائے میں اس سے مراد ملک مصر ہے اور آیت کا تعلق ایک دوسرے قصہ سے ہے حضرت مسیح علیہ السلام کی پیدائش کے زمانہ میں ملک شام کا حاکم ہیرودیس (HEROD) تھا۔ اور وہ نجوم وکہانت کے عروج کا زمانہ تھا۔ انجیل کی روایت ہے کہ اسے نجومیوں سے یہ پتہ چلا کہ اسرائیلیوں کا آئندہ بادشاہ ایک گھر میں تولد ہو گیا ہے۔ اور وہ گھر حضرت مریم کے شوہر یوسف نجار کا تھا۔ اس نے چاہا کہ اس بچہ کو پکڑ کر قتل کر ڈالے اور آئندہ کے لئے اندیشہ ہی باقی نہ رہے۔ یوسف اس کے قبل ہی غیبی اطلاع پا کر مع حضرت مریم وعیسیٰ علیہما السلام کے وطن چھوڑ کر مصر کے لئے روانہ ہو گئے۔ ''خداوند کے فرشتہ نے یوسف کو خواب میں دکھائی دے کر کہا کہ اٹھ بچہ اور اس کی ماں کو ساتھ لیکر مصر کو بھاگ جا۔ اور جب تک میں تجھ سے نہ کہوں وہیں رہنا۔ کیونکہ ہیرودیس اس بچہ کو تلاش کرنے کو ہے تاکہ اسے ہلاک کر دے پس وہ اٹھا اور رات کے وقت بچہ اور اس کی ماں کو ساتھ لیکر مصر کو روانہ ہو گیا۔ اور ہیرودیس کے مرنے تک وہیں رہا۔'' (متی ۲: ۱۳، ۱۴) اٰوَيْنٰهُمَا سے بھی اشارہ یہی نکلتا ہے کہ موقع کوئی خطرہ کا تھا جس سے مریم کو بچایا گیا۔ اور مفسرین کا بھی ایک بڑا گروہ اسی طرف گیا ہے۔ لیس الربی الا بمصر (ابن کثیر۔ عن ابن زید) وروی عن وھب بن منبہ نحو ھذا (ابن کثیر) قال الکلبی وابن زید ھی بمصر (کبیر) رَبْوَةٍ کے لفظی معنی ٹیلہ یا بلند زمین کے ہیں۔ ھی الارض المرتفعۃ (کشاف) ھی ما ارتفع من الجبل دون الارض (روح) دوسرے مقامات مثلاً دمشق، رملہ، ایلیاء، بیت المقدس وغیرہ کے نام بھی نقل ہوئے ہیں۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ۔ ف۴۸ اور پیمبروں ہی کے ضمن میں حکم ان کی امتوں کا بھی آ گیا۔ كُلُوْا مِنَ الطَّيِّبٰتِ۔ میں ذکر تکوینی نعمت کا ہے۔ وَاعْمَلُوْا صَالِحًا میں حکم تشریعی ہے۔ نفیس ولذیذ چیزوں سے مراد ظاہر ہے کہ صرف حلال غذائیں ہیں۔ حرام غذا میں اگر لذت ہے بھی تو محض عارضی وفوری، جس پر حقیقۃً لذت کا اطلاق ہو ہی نہیں سکتا۔ محققین صوفیہ نے کہا ہے کہ آیت میں رہبانیت کا بھی ابطال ہے، جس میں بعض غالی مبتلا ہیں۔

بِمَا تَعْمَلُوْنَ عَلِيْمٌ ﴿۵۱﴾ وَ اِنَّ هٰذِهٖۤ اُمَّتُكُمْ اُمَّةً

خوب جانتا ہوں تمہارے کئے ہوئے کاموں کو اور یہی تمہارا طریقہ ہے کہ وہ ایک ہی

وَّاحِدَةً وَّاَنَا رَبُّكُمْ فَاتَّقُوْنِ ﴿۵۲﴾ فَتَقَطَّعُوْٓا اَمْرَهُمْ

طریقہ ہے اور میں تمہارا پروردگار ہوں سو مجھ سے ڈرتے رہو ف۴۹ پر ان (کی امتوں) نے دین میں اپنا طریقہ الگ الگ

بَيْنَهُمْ زُبُرًا ؕ كُلُّ حِزْبٍۭ بِمَا لَدَيْهِمْ فَرِحُوْنَ ﴿۵۳﴾

پیدا کر لیا ہر گروہ کے پاس جو (دین) ہے وہ اسی میں مگن ہے ف۵۰

فَذَرْهُمْ فِيْ غَمْرَتِهِمْ حَتّٰى حِيْنٍ ﴿۵۴﴾ اَيَحْسَبُوْنَ

سو آپ ان کو ان کی غفلت میں ایک خاص وقت تک پڑا رہنے دیجیے ف۵۱ کیا یہ لوگ یہ گمان کر رہے ہیں

اَنَّمَا نُمِدُّهُمْ بِهٖ مِنْ مَّالٍ وَّبَنِيْنَ ﴿۵۵﴾ نُسَارِعُ لَهُمْ

کہ ہم ان کو جو کچھ مال و اولاد دیتے چلے جاتے ہیں تو ہم ان کو جلدی جلدی

فِي الْخَيْرٰتِ ؕ بَلْ لَّا يَشْعُرُوْنَ ﴿۵۶﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ هُمْ

فائدے پہنچا رہے ہیں نہیں بلکہ یہ لوگ سمجھتے نہیں ف۵۲ بے شبہ جو لوگ

مِّنْ خَشْيَةِ رَبِّهِمْ مُّشْفِقُوْنَ ﴿۵۷﴾ وَ الَّذِيْنَ هُمْ

اپنے پروردگار کی ہیبت سے ڈرتے رہتے ہیں اور جو لوگ اپنے پروردگار کی

بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ يُؤْمِنُوْنَ ﴿۵۸﴾ وَ الَّذِيْنَ هُمْ بِرَبِّهِمْ لَا

نشانیوں پر ایمان رکھتے ہیں اور جو لوگ اپنے پروردگار کے ساتھ شرک

يُشْرِكُوْنَ ﴿۵۹﴾ وَ الَّذِيْنَ يُؤْتُوْنَ مَآ اٰتَوْا وَّ قُلُوْبُهُمْ

نہیں کرتے اور جو لوگ دیتے رہتے ہیں جو کچھ دیتے رہتے ہیں اور ان کے دل

وَجِلَةٌ اَنَّهُمْ اِلٰى رَبِّهِمْ رٰجِعُوْنَ ﴿۶۰﴾ اُولٰٓئِكَ

اس سے ڈرتے رہتے ہیں کہ انہیں پروردگار کے پاس واپس جانا ہے ف۵۳ یہ لوگ



ف۴۹ (اور میرے احکام کی مخالفت نہ کرو) اللہ سے ڈرنے کے معنی بس اسی قدر ہیں کہ اس کے احکام کی مخالفت پر جرات اقدام باقی نہ رہے۔ یہ معنی ہرگز نہیں کہ (نعوذ باللہ) اسے ھَوّا بنا کر اس طرح ڈرا جائے، جس طرح کسی جابر حاکم یا موذی دشمن سے ڈرا جاتا ہے۔ اللہ تو محبت و محبوبیت کی چیز ہے، دہشت و وحشت کی نہیں۔ اس کا خوف، صرف خوفِ عقلی رہنا چاہیے نہ کہ خوفِ طبعی۔ اُمَّۃٌ سے یہاں مراد دین یا مسلک سے ہے۔ امتکم ای ملتکم وشریعتکم (روح) امة واحدة ای بالملة والدین (ابن جریر۔ عن ابن جریج) دین اللہ کی طرف سے ہمیشہ ایک ہی رہا ہے۔ ف۵۰ (اور باوجود وضوح حق کے اپنے ہی دین وطریقہ سے چمٹا ہوا ہے) ف۵۱ (اے ہمارے پیغمبر۔ اور ان کی ضد اور اصرار علی الباطل پر زیادہ غم نہ کیجئے) یہ ذکر رسول اللہ ﷺ کے معاصر کفار کا ہے۔ حَتّٰى حِيْنٍ۔ مراد وقت موت تک ہے۔ ف۵۲ یہ دھوکا عام وعالمگیر ہے۔ آج تک ہزاروں لاکھوں مذہب اسی میں مبتلا ہیں۔ تکوینی عیش وراحت کو اپنی حقانیت ومقبولیت کی دلیل سمجھ رہے ہیں! حالانکہ نظام تکوینی میں قانونِ ربوبیت کے ماتحت تو سانپوں، بچھوؤں سب ہی کی پرورش وکفالت ہوتی رہتی ہے۔ محققین عارفین نے کہا ہے کہ جس طرح ظاہری نعمتوں سے دھوکا نہ کھانا چاہیے اسی طرح باطنی نعمتوں (احوال ومواجید وغیرہا) پر مطمئن ومغرور نہ ہو جانا چاہیے۔ ف۵۳ (تو دیکھئے کہ ہمارے اعمال خیر قبول بھی ٹھہرتے ہیں یا نہیں) اَلَّذِيْنَ ...... مُشْفِقُوْنَ۔ خدائے نادیدہ سے ڈرتے رہتے ہیں، اور اس لئے اس کی معصیت ونافرمانی سے بھی بچتے رہتے ہیں۔ خوفِ الٰہی پر حاشیہ ابھی گزر چکا ہے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۴۹۔ اَلَّذِيْنَ ...... يُشْرِكُوْنَ۔ مشرکین عرب کا اصلی مرض یہی تھا کہ اقرار الوہیت کے ساتھ ساتھ شرک بھی کئے جاتے تھے...... تنہا وجود باری کا اقرار شریعت میں اسی لئے مستند اور کافی نہیں۔ جب تک کہ نفی شرک بھی ساتھ ہی ساتھ نہ ہو۔ يُؤْتُوْنَ مَآ اٰتَوْا۔ ان کی یہ عطا وبخشش دین کی راہ میں، احکام الٰہی کے ماتحت ہوتی رہتی ہے۔ عارفین نے کہا ہے کہ سالک کو اپنے اعمال اور اپنے نفس پر کبھی مطمئن نہ ہونا چاہیے۔

يُسٰرِعُوْنَ فِي الْخَيْرٰتِ وَ هُمْ لَهَا سٰبِقُوْنَ ﴿٦١﴾ وَلَا

(البتہ) فائدے جلدی جلدی حاصل کر رہے ہیں اور وہی ان کی طرف دوڑ رہے ہیں ف۵۴ اور ہم

نُكَلِّفُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا وَلَدَيْنَا كِتٰبٌ يَّنْطِقُ بِالْحَقِّ

کسی پر اس کی وسعت سے زیادہ بار نہیں ڈالتے ف۵۵ اور ہمارے پاس ایک رجسٹر ہے جو ٹھیک ٹھیک بتا دے گا

وَ هُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ﴿٦٢﴾ بَلْ قُلُوْبُهُمْ فِيْ غَمْرَةٍ مِّنْ

اور لوگوں پر ظلم ذرا نہ ہوگا ف۵۶ لیکن ان (کافروں) کے قلوب اس (دین) کی طرف سے غفلت (وجہالت) میں

هٰذَا وَ لَهُمْ اَعْمَالٌ مِّنْ دُوْنِ ذٰلِكَ هُمْ لَهَا

پڑے ہیں اور اس کے علاوہ بھی ان کے (برے) عمل ہیں جو یہ کرتے

عٰمِلُوْنَ ﴿٦٣﴾ حَتّٰٓى اِذَآ اَخَذْنَا مُتْرَفِيْهِمْ بِالْعَذَابِ

رہتے ہیں ف۵۷ یہاں تک کہ جب ہم ان کے خوشحال لوگوں کو عذاب میں پکڑ لیں گے

اِذَا هُمْ يَجْئَرُوْنَ ﴿٦٤﴾ لَا تَجْئَرُوا الْيَوْمَ اِنَّكُمْ مِّنَّا لَا

تو یہ فوراً چلا اٹھیں گے ف۵۸ اب چلاؤ مت ہماری طرف سے تمہاری مطلق

تُنْصَرُوْنَ ﴿٦٥﴾ قَدْ كَانَتْ اٰيٰتِيْ تُتْلٰى عَلَيْكُمْ فَكُنْتُمْ

مدد نہ ہو گی ف۵۹ میری آیتیں تم کو پڑھ پڑھ کر سنائی جاتی تھیں تو تم

عَلٰٓى اَعْقَابِكُمْ تَنْكِصُوْنَ ﴿٦٦﴾ مُسْتَكْبِرِيْنَ بِهٖ سٰمِرًا

الٹے پاؤں بھاگتے تھے تکبر کرتے ہوئے قرآن کا مشغلہ بناتے ہوئے

تَهْجُرُوْنَ ﴿٦٧﴾ اَفَلَمْ يَدَّبَّرُوا الْقَوْلَ اَمْ جَآءَهُمْ مَّا لَمْ

بیہودہ بکتے ہوئے ف۶۰ کیا ان لوگوں نے (اس) کلام میں غور نہیں کیا یا (یہ بات ہے کہ) ان کے پاس وہ بات آئی جو ان

يَأْتِ اٰبَآءَهُمُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿٦٨﴾ اَمْ لَمْ يَعْرِفُوْا رَسُوْلَهُمْ

کے اگلے بڑوں کے پاس (کبھی) نہیں آئی تھی؟ ف۶۱ یا یہ لوگ اپنے رسول کو پہچان نہ سکے

ف۵۴ یعنی یہ اہل ایمان واہل تقویٰ ہی نفع حاصل کرتے ہیں، نہ کہ وہ کافر بے دین جو اپنی دنیوی کامیابیوں اور کامرانیوں پر مغرور ہو کر اپنے کو برسرِ حق سمجھ رہے ہیں۔ نسارع لهم في الخيرات کا گمان رکھنے والوں کی تردید میں الفاظ بھی انہی کے الٹ کر لے آئے گئے ہیں۔ الْخَيْرٰتِ یہاں طاعات کے معنی میں ہے، اور ان کی طرف اہل ایمان ہی سبقت کرتے ہیں۔ الخيرات هنا الطاعات يسارع اليها اهل الايمان بالله ويجتهدون في السبق اليها رغبةً فيها وعلماً بمالهم بها من حسن الجزاء (جصاص) ف۵۵ (چنانچہ ایمان وتقویٰ کے جو کام ادھر بتائے گئے وہ بالکل وسعت بشری کے حدود کے اندر ہیں) ف۵۶ (بلکہ ہر ایک کی سعی پوری طرح مشکور ہوگی، اور ذرہ ذرہ ہر عمل خیر پر ثواب ملے گا) یہاں یہ بتا دیا کہ جس طرح اعمال خیر سہل ہیں، اسی طرح ان کا ثمرہ بھی یقینی اور غیر مشتبہ ہے۔ اس لئے سعی کے قابل تو بس یہی ایمانی زندگی ہے۔ كِتٰبٌ سے مراد نامۂ اعمال ہے۔ يَّنْطِقُ بِالْحَقِّ۔ یعنی اس میں غلطی اور سہو کا احتمال ہی نہیں۔ سب کچھ ٹھیک ہی ٹھیک درج ہوگا۔ ف۵۷ جس طرح مومنین کا سرمایہ، علاوہ ان کے ایمان کے اعمال حسنہ وصالحہ ہوں گے، اسی طرح کافر علاوہ کفر کے طرح طرح کے اعمال بد میں بھی مبتلا رہا کرتے ہیں۔ ف۵۸ (اور اپنا کبر واستکبار بھول بھال، بے اختیار فریاد برپا کرنے لگیں گے اور عاجزی کے ساتھ رحم کی درخواست کرنے لگیں گے) مُتْرَفِيْهِمْ۔ یعنی ان کے بڑے بڑے لیڈر، سردار اور پیشوا جو اس وقت ہر طرح کا سامان جاہ وحشم رکھتے ہیں۔ بِالْعَذَابِ۔ عذاب سے یہاں مراد عذاب بعد الموت ہے۔ ف۵۹ یہ دار العمل نہیں دار الجزاء ہے۔ یہاں چلانا عاجزی کرنا لاحاصل ہے۔ ف۶۰ جو دار العمل تھا اس میں تو تمہاری یہ حالت تھی۔ شانِ نزول کی روایتوں میں آتا ہے کہ یہ فخر وناز کرنے والے قریش تھے۔ جنہیں فخر تولیت وخدمت کعبہ پر تھا۔ مشائخ محققین نے اس سے اخذ کر کے کہا ہے کہ اپنی کسی نسبت یا فضیلت اضافی پر، مثلاً یہ کہ ہم فلاں بزرگ کی اولاد ہیں، فلاں فلاں برکات کے حامل ہیں فخر کرنا مذموم ہے۔ ف۶۱ (یعنی کیا تکذیب کی بنیاد یہ ہے کہ وحی ورسالت کا تخیل ہی ان کے لئے نامانوس ہے۔ اور یہ آواز پہلی بار ان کے کان میں پڑ رہی ہے؟) اَفَلَمْ يَدَّبَّرُوا الْقَوْلَ۔ یعنی اگر یہ لوگ اس کلام پر غور کرتے تو اس کے اعجاز کے قائل ہو جاتے اور تکذیب سے باز آ جاتے۔۔ یہاں تکذیب کا اصل باعث بے التفاتی کو ٹھہرایا ہے۔

فَهُمْ لَهٗ مُنْكِرُوْنَ ﴿٦٩﴾ اَمْ يَقُوْلُوْنَ بِهٖ جِنَّةٌ ؕ بَلْ
اور اس لئے ان کے منکر رہے؟ ف۶۲ یا یہ لوگ یہ کہتے ہیں کہ انہیں جنون ہے ف۶۳ نہیں بلکہ
جَآءَهُمْ بِالْحَقِّ وَ اَكْثَرُهُمْ لِلْحَقِّ كٰرِهُوْنَ ﴿٧٠﴾ وَلَوِ
یہ (رسول) ان کے پاس حق لے کر آئے اور ان میں سے اکثر حق (ہی) سے نفرت رکھتے ہیں ف۶۴ اور اگر
اتَّبَعَ الْحَقُّ اَهْوَآءَهُمْ لَفَسَدَتِ السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ
(دین) حق کہیں ان لوگوں کی خواہشوں کا تابع ہو جاتا تو آسمان و زمین اور جو ان میں (آباد) ہیں
وَ مَنْ فِيْهِنَّ ؕ بَلْ اَتَيْنٰهُمْ بِذِكْرِهِمْ فَهُمْ عَنْ
(سب) تباہ ہو جاتے ف۶۵ بلکہ ہم نے تو ان کے پاس ان کی نصیحت (ہی کی بات) بھیجی سو یہ لوگ
ذِكْرِهِمْ مُّعْرِضُوْنَ ﴿٧١﴾ اَمْ تَسْـَٔلُهُمْ خَرْجًا فَخَرَاجُ
اپنی نصیحت سے بھی روگردانی کرتے ہیں ف۶۶ کیا آپ ان سے کچھ معاش طلب کرتے ہیں ف۶۷ سو معاش آپ کے
رَبِّكَ خَيْرٌ ۖۗ وَّهُوَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ﴿٧٢﴾ وَ اِنَّكَ
پروردگار کی (دی ہوئی) سب سے بہتر ہے اور وہی سب روزی دینے والوں سے بہتر ہے ف۶۸ اور یقیناً آپ تو
لَتَدْعُوْهُمْ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿٧٣﴾ وَ اِنَّ الَّذِيْنَ
ان کو سیدھے راستہ کی طرف بلا رہے ہیں ف۶۹ اور یقیناً جو لوگ
لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ عَنِ الصِّرَاطِ لَنٰكِبُوْنَ ﴿٧٤﴾
آخرت پر ایمان نہیں رکھتے وہ راہ سے بھٹکنے والے ہیں ف۷۰
وَ لَوْ رَحِمْنٰهُمْ وَ كَشَفْنَا مَا بِهِمْ مِّنْ ضُرٍّ لَّلَجُّوْا فِيْ
اور اگر ہم ان پر مہربانی کر دیں اور انہیں جو تکلیف ہے اسے دور بھی کر دیں تو بھی یہ لوگ اپنی گمراہی میں
طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ﴿٧٥﴾ وَلَقَدْ اَخَذْنٰهُمْ بِالْعَذَابِ فَمَا
بھٹکتے ہوئے اصرار کرتے رہیں ف۷۱ اور بالیقین ہم نے انہیں عذاب میں ہی پکڑا لیکن

ف۶۲ اَمْ لَمْ يَعْرِفُوْا رَسُوْلَهُمْ۔ یعنی رسول کے صدق سے، دیانت سے امانت سے ناواقف تھے؟ مطلب یہ ہے کہ ان کفار معاصرین کے انکار کی ممکن وجہ یہ ہے کہ یہ آپ کی سیرت سے، آپ کے اخلاق فاضلہ سے ناواقف ہیں اظاہر ہے کہ یہ وجہ بھی نہیں ہو سکتی۔ وہ تو آپ کی پاکیزہ سیرت کے پورے گواہ تھے۔ ف۶۳ نہیں بلکہ اس کے برعکس لوگ تو آپ کی اصابت رائے کے فہم و ذکاوت کے پوری طرح قائل تھے۔ سو اس وجہ کا بھی باطل ہونا بالکل ظاہر ہے۔ حیرت اور حیرت سے زیادہ عبرت کا مقام ہے کہ عرب کے ان جاہلین کے بالکل قدم بقدم آج یورپ کے جاہلین جدید بھی، ایک طرف آپ کے کمال حکمت و دانائی کے قائل ہیں یہاں تک کہ یہ کہتے ہیں کہ آپ نے اپنی حکمت و خوش تدبیری سے قرآن نامے ایک جامع کتاب گڑھ لی، سارے ملک عرب کی بیسیوں ٹکڑیوں اور ٹولیوں کو متحد کر لیا۔ سب کو ایک دین کا پابند بنا لیا۔ بڑے بڑے پر قوت دشمنوں، مشرکین و یہود وغیرہ پر غالب آ گئے وقس علی ہذا۔ ایک طرف تو آپ کی دانائی، فرزانگی، خوش تدبیری کا اعتراف اس زور شور سے ہے اور دوسری طرف آپ کو (نعوذ باللہ) نیم مجنون و صرع زدہ بتانے پر بھی اصرار جاری ہے! ف۶۴ سو اصل وجہ ان فرض کی ہوئی وجوہ میں سے کوئی نہیں، بلکہ یہ ہے کہ انہیں حق ہی سے بیزاری ہے اور طلب حق تو ان میں کیا ہوتی، الٹی اس سے نفرت ہے۔ ف۶۵ اگر دنیا سے نظام حق ناپید ہو جائے تو پہلے تشریعی حیثیت سے اور پھر اس کے نتیجہ کے طور پر تکوینی حیثیت سے نظام عالم ہی درہم و برہم ہو جائے۔ وَلَوِ اتَّبَعَ الْحَقُّ اَهْوَآءَهُمْ۔ یہ ان منکرین کی خواہش کی طرف اشارہ ہے — ان لوگوں کا مذاق اس قدر فاسد ہو چکا تھا کہ اتباع حق کرنا الگ رہا الٹا وہ دین حق کو اپنی ترمیمات کا تختہ مشق بنانے کی فکر میں تھے۔ صوفیہ عارفین نے کہا ہے کہ اسی طرح اہل طریق بھی مریدین کی خواہشوں کا اتباع نہیں کرتے، بلکہ صرف حکمت و مصلحت کا اتباع کرتے ہیں۔ ف۶۶ (اور اپنے نفع نقصان کی طرف سے اتنے اندھے ہو چکے ہیں) ف۶۷ (جیسا کہ اکثر جاہلی مذہبوں کے پروہت اور پجاری اپنے ماننے والوں سے طلب کیا کرتے ہیں) سوال کا مطلب یہ ہے کہ ایسے بے بنیاد وہم سے بھی تو یہ اپنی تکذیب کے لیے سہارا نہیں پا سکتے۔ ف۶۸ (تو آپ اس حقیقت سے آشنا ہو کر تو کبھی اس خیال کی طرف رخ بھی نہیں کر سکتے) فقہاء نے یہاں سے یہ مسئلہ نکالا ہے کہ علماء اور واعظین کو اجرت طلب کرنا ناجائز ہے۔ محققین صوفیہ نے کہا ہے کہ جس کی اصلاح کی جائے اس سے مال طلب کرنا مذموم ہے اور مقصود میں مخل ہوتا ہے۔ ف۶۹ (علم، یقین و ایمان کی پوری مستحکم قوت کے ساتھ) ف۷۰ (وہ تو ہر سیدھی بات کو ٹیڑھی بنا لیں گے) ہدایت کی طلب دل میں جبھی پیدا ہوتی ہے۔ جب پہلے آخرت کا یعنی اس "آج" کے بعد ایک "کل" کے ظہور کا یقین ہو لے۔ ف۷۱ اس حد تک ان کی فطرت مسخ ہو چکی ہے اور کفر و انکار پر اتنا جمود انہیں ہو چکا ہے۔

اسْتَكَانُوا لِرَبِّهِمْ وَ مَا يَتَضَرَّعُونَ ﴿۷۶﴾ حَتّٰٓى اِذَا

ان لوگوں نے نہ اپنے پروردگار کے سامنے فروتنی کی اور نہ عاجزی کی ف۷۲ یہاں تک کہ جب

فَتَحْنَا عَلَيْهِمْ بَابًا ذَا عَذَابٍ شَدِيْدٍ اِذَا هُمْ

ہم ان پر سخت عذاب کا دروازہ کھول دیں گے تو اس وقت یہ بالکل

فِيْهِ مُبْلِسُوْنَ ﴿۷۷﴾ ع وَ هُوَ الَّذِيْٓ اَنْشَاَ لَكُمُ السَّمْعَ

حسرت زدہ رہ جائیں گے ف۷۳ اور وہ (اللہ) وہی تو ہے جس نے تمہارے لئے کان

وَ الْاَبْصَارَ وَ الْاَفْـِٕدَةَ ؕ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ﴿۷۸﴾ وَ هُوَ

اور آنکھیں اور دل بنائے (لیکن) تم لوگ بہت ہی کم شکریہ ادا کرتے ہو ف۷۴ اور وہ (اللہ) وہی تو ہے

الَّذِيْ ذَرَاَكُمْ فِي الْاَرْضِ وَ اِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ﴿۷۹﴾

جس نے تم کو زمین پر پھیلا رکھا ہے اور تم (سب) اسی کے پاس اکٹھے کئے جاؤ گے ف۷۵

وَ هُوَ الَّذِيْ يُحْيٖ وَ يُمِيْتُ وَ لَهُ اخْتِلَافُ الَّيْلِ

اور وہی ہے جو جلاتا ہے اور مارتا ہے اور اسی کے بس میں ہے رات اور دن

وَ النَّهَارِ ؕ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿۸۰﴾ بَلْ قَالُوْا مِثْلَ مَا قَالَ

کا الٹ پھیر سو کیا تم عقل سے کام نہیں لیتے؟ ف۷۶ نہیں بلکہ یہ لوگ ویسی ہی بات کہتے ہیں جیسے اگلے (کافر)

الْاَوَّلُوْنَ ﴿۸۱﴾ قَالُوْٓا ءَاِذَا مِتْنَا وَ كُنَّا تُرَابًا وَّ عِظَامًا

کہتے آئے ہیں کہتے ہیں کہ جب ہم مر جائیں گے اور مٹی اور ہڈیاں بن جائیں گے

ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ ﴿۸۲﴾ لَقَدْ وُعِدْنَا نَحْنُ وَ اٰبَآؤُنَا هٰذَا

تو کیا ہم پھر سے اٹھائے جائیں گے؟ یہ وعدہ تو ہم سے اور ہمارے بڑوں سے پہلے ہی

مِنْ قَبْلُ اِنْ هٰذَآ اِلَّآ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿۸۳﴾ قُلْ

سے ہوتا آیا ہے یہ کچھ بھی نہیں ہے بجز اگلوں کی بے سند باتوں کے ف۷۷ آپ کہہ دیجیے

ف۷۲ اشارہ خصوصی معاصر معاندین رسول ﷺ کے سلسلہ میں قحط مکہ کی جانب ہے جو ۸ نبوی میں ہوا تھا۔ فَمَا اسْتَكَانُوْا، وَ مَا يَتَضَرَّعُوْنَ۔ استکانت اور تضرع مرادف نہیں اول کا تعلق ظاہر سے اور ثانی کا قلب سے ہے۔ ف۷۳ (کہ یہ کیا ہو گیا اور اس وقت سارے حواس درست ہو جائیں گے) عَذَابٍ شَدِيْدٍ۔ یہ عذاب شدید آخرت میں تو یقیناً ہوگا اور احتمال اس دنیا میں بھی ہے۔ ف۷۴ یعنی اتنا بھی تو نہیں کہ کم از کم ایسے قادر و منعم پر ایمان ہی لے آتے۔ ف۷۵ (قیامت میں) اس میں اشارہ ادھر آ گیا کہ اس وقت اس کفران نعمت کی حقیقت معلوم ہوگی۔ ف۷۶ (اور اتنی موٹی بات بھی نہیں سمجھتے؟) مطلب یہ ہے کہ ان ساری قوتوں کا مرجع و منبع تو وہی ایک ذات ہے یہ سب دلائل و شواہد اس کی توحید کے ہیں۔ پھر تم پر کیا حماقت سوار ہے کہ تم متفرق و متعدد دیویوں، دیوتاؤں کے قائل ہوا یُحْيٖ۔ يُمِيْتُ۔ ...... لَهٗ...... وَ النَّهَارِ۔ زندہ کرنے اور رکھنے، ہلاک کرنے اور سارے تصرفات تکوینی سب اسی مالک واحد و خود مختار کے ہاتھ میں ہیں۔ ف۷۷ جزا و سزا، حشر و نشر سے انکار کوئی بیسویں صدی کی نئی روشن خیالی نہیں یہ قدیم گمراہی تو اتنی بوڑھی ہے کہ خود ابلیس کی ہم سن ہے۔

لِّمَنِ الْاَرْضُ وَ مَنْ فِيْهَآ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿۸۴﴾

کہ (اچھا) زمین اور اس پر جو (رہتے بستے) ہیں کس کے ہیں اگر تم جانتے ہو؟

سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ؕ قُلْ اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ ﴿۸۵﴾ قُلْ مَنْ

یہ ضرور یہ کہیں گے کہ اللہ کے ہیں تو کہیے کہ پھر کیوں نہیں غور کرتے ہو و۸۷ آپ کہیے

رَّبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ﴿۸۶﴾

کہ (اچھا) سات آسمانوں کا مالک اور عالی شان عرش کا مالک کون ہے؟

سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ؕ قُلْ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿۸۷﴾ قُلْ مَنْۢ بِيَدِهٖ

تو ضرور وہ یہی جواب دیں گے کہ (یہ سب) اللہ کا ہے آپ کہیے کہ پھر تم کیوں نہیں ڈرتے؟ و۷۹ آپ کہیے وہ کون ہے جس

مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ وَّ هُوَ يُجِيْرُ وَ لَا يُجَارُ عَلَيْهِ

کے ہاتھ میں ہر چیز کا اختیار ہے اور وہ پناہ دیتا ہے اور کوئی اس کے مقابلہ میں پناہ نہیں دے سکتا

اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿۸۸﴾ سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ؕ قُلْ فَاَنّٰى

اگر تم جانتے ہو؟ وہ ضرور یہی کہیں گے کہ یہ سب (صفت) اللہ ہی کی ہے۔ آپ کہیے کہ پھر تمہیں کیسا

تُسْحَرُوْنَ ﴿۸۹﴾ بَلْ اَتَيْنٰهُمْ بِالْحَقِّ وَ اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ﴿۹۰﴾

خبط ہو رہا ہے؟ و۸۰ اصل بات یہ ہے کہ ہم نے انہیں حق بات پہنچا دی ہے اور یقیناً یہ لوگ جھوٹے ہیں

مَا اتَّخَذَ اللّٰهُ مِنْ وَّلَدٍ وَّ مَا كَانَ مَعَهٗ مِنْ اِلٰهٍ اِذًا

اللہ نے کسی کو بھی بیٹا نہیں قرار دیا ہے اور نہ اس کے ساتھ کوئی اور معبود ہے اگر ایسا ہوتا تو

لَّذَهَبَ كُلُّ اِلٰهٍۢ بِمَا خَلَقَ وَ لَعَلَا بَعْضُهُمْ عَلٰى

ہر خدا اپنی مخلوق کو جدا کر لیتا اور (پھر) ایک دوسرے پر

بَعْضٍ ؕ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ﴿۹۱﴾ عٰلِمِ الْغَيْبِ

چڑھائی کرتا اللہ ان باتوں سے پاک ہے جو یہ اس کی نسبت بیان کرتے ہیں و۸۱ وہ جاننے والا ہے پوشیدہ

و۷۸ (اور کیوں نہیں یہ شرک سے دستبردار ہو جاتے ہیں) اللہ یعنی ایک رب الارباب کے وجود سے انکار کر کے چند خداؤں کا ماننا دنیا میں شاذ و نادر ہی رہا ہے۔ ورنہ عموماً شرک کے معنی تو بس یہ رہے ہیں کہ ایک طرف اقرار ایک رب الارباب کا بھی جاری ہے اور دوسری طرف کائنات کو الگ الگ شعبوں میں تقسیم کر کے ایک ایک شعبہ کا ایک ایک مستقل خدا یا دیوتا مانا جاتا رہا ہے۔ زمین کا دیوتا الگ۔ آسمان کا الگ۔ ہوا کا دیوتا الگ۔ پانی کا دیوتا الگ۔ وقس علی ہذا۔ قرآن گرفت اسی عام و عالمگیر مشرکانہ ذہنیت پر کر رہا ہے۔ و۷۹ (اور اس کی قدرت کامل اور توحید کا انکار کیے جاتے ہو!) جاہلی مذہبوں میں ایک بڑی جہالت یہ چلی رہی ہے کہ توحید کے اجمالی اقرار و اعتراف کے بعد بھی مقتضیات توحید و مطالبات توحید پر ذرا سا بھی غور و توجہ کیے بغیر شرک بھی ساتھ ساتھ چلتا رہتا ہے۔ و۸۰ (کہ مقدمات توحید تو تمہیں سب تسلیم ہیں اور اس کے قدرتی اور پھر لازمی نتیجہ سے نکلے جاتے ہو!) وَ هُوَ يُجِيْرُ۔ یعنی وہ جسے چاہتا ہے اپنی پناہ میں لے آتا ہے۔ و۸۱ مشرک قوموں کی خرافی روایات (میتھالوجی) ان قصوں سے بھری پڑی ہیں کہ فلاں دیوتا اور فلاں دیوتا میں یوں جنگ ہوئی۔ اُس نے اس پر یوں چڑھائی کی۔ وہ اس پر یوں غالب آیا۔ قرآن نے ایک مختصر سے بلیغ فقرہ میں ان لوگوں کی دیومالا کا گویا ست کھینچ کر رکھ دیا ہے۔ مَا اتَّخَذَ اللّٰهُ مِنْ وَّلَدٍ۔ اللہ کے نہ کوئی بیٹا ہے۔ جیسا کہ بدنصیب مسیحیوں نے سمجھ رکھا ہے۔ اور نہ اس کے کوئی بیٹی ہے جیسا کہ بدبخت مشرکوں نے گڑھ لیا ہے۔ وَ مَا كَانَ...... بَعْضٍ۔ استدلال کا خلاصہ یہ ہے کہ اگر معبودوں میں تعدد ہوتا تو یہ نظام عالم پارہ پارہ ہو کر رہ جاتا۔ لیکن ایسا نہ ہونا بدیہی ہے اس لیے اس مفروضہ پر جمے رہنا گویا بداہت کا انکار کیے جانا ہے۔

وَ الشَّهَادَةِ فَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿۹۲﴾ قُلْ رَّبِّ اِمَّا ع ۵ ۱۵

اور ظاہر کا غرض ان لوگوں کے شرک سے بالاتر ہے آپ کہیے کہ اے میرے پروردگار اگر آپ

تُرِيَنِّيْ مَا يُوْعَدُوْنَ ﴿۹۳﴾ رَبِّ فَلَا تَجْعَلْنِيْ فِي الْقَوْمِ

مجھے وہ (عذاب) دکھادیں جس کا وعدہ ان سے کیا جارہا ہے تو اے میرے پروردگار مجھے ان ظالم لوگوں میں

الظّٰلِمِيْنَ ﴿۹۴﴾ وَ اِنَّا عَلٰٓى اَنْ نُّرِيَكَ مَا نَعِدُهُمْ

شامل نہ کیجیو ف۸۲ اور ہم بے شک اس پر قادر ہیں کہ ہم جو وعدہ ان سے کر رہے ہیں

لَقٰدِرُوْنَ ﴿۹۵﴾ اِدْفَعْ بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ السَّيِّئَةَ ؕ

وہ آپ کو بھی دکھادیں ف۸۳ (ان کی) بدی کا دفعیہ ایسے برتاؤ سے کیجیے جو بہت ہی اچھا ہو ف۸۴

نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَا يَصِفُوْنَ ﴿۹۶﴾ وَ قُلْ رَّبِّ اَعُوْذُ بِكَ

ہم خوب جانتے ہیں جو یہ (آپ کی نسبت) کہا کرتے ہیں ف۸۵ اور آپ کہیے کہ اے میرے پروردگار میں تجھ سے پناہ مانگتا ہوں

مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ ﴿۹۷﴾ وَ اَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ

شیطانوں کے وسوسوں سے ف۸۶ اور اے میرے پروردگار میں تجھ سے پناہ مانگتا ہوں اس سے کہ وہ (یعنی شیطان) میرے پاس

يَّحْضُرُوْنِ ﴿۹۸﴾ حَتّٰٓى اِذَا جَآءَ اَحَدَهُمُ الْمَوْتُ قَالَ

بھی آئیں ف۸۷ (یہ کافر اپنی بکواس سے باز نہیں آتے) یہاں تک کہ جب ان میں سے کسی پر موت آ کھڑی ہوتی ہے ف۸۸ (اس

رَبِّ ارْجِعُوْنِ ﴿۹۹﴾ لَعَلِّيْٓ اَعْمَلُ صَالِحًا فِيْمَا تَرَكْتُ

وقت) کہتا ہے کہ میرے پروردگار مجھے پھر واپس بھیج دے تاکہ جس (دنیا) کو چھوڑ کر آیا ہوں اس میں (پھر جاکر) نیک کام کروں۔

كَلَّا ؕ اِنَّهَا كَلِمَةٌ هُوَ قَآئِلُهَا ؕ وَ مِنْ وَّرَآئِهِمْ بَرْزَخٌ

ہرگز نہیں یہ ایک بات ہی ہے جسے وہ کہے جا رہا ہے ف۸۹ اور ان کے آگے ایک آڑ ہے

اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ﴿۱۰۰﴾ فَاِذَا نُفِخَ فِي الصُّوْرِ فَلَآ اَنْسَابَ

(ان کے) دوبارہ اٹھائے جانے کے دن تک ف۹۰ پھر جب صور پھونکا جائے گا تو اس روز نہ ان کے درمیان



ف۸۲ یہ تعلیم ہے دعا و آداب دعا کی۔ مطلب یہ ہے کہ ہر مومن کو اللہ سے یہی دعا کرتے رہنا چاہیے کہ ”اردگرد کی پھیلی ہوئی برائیوں سے جب عذاب نازل ہونے لگے تو مجھے محفوظ و مستثنیٰ کردیا جائے۔ ایسا نہ ہو کہ کہیں میں بھی اسی لپیٹ میں آجاؤں۔“ اور یہ مقام ہے کمال عبدیت کا۔ پیمبر یہاں محض واسطہ ہیں۔ مقصود امت کو تعلیم دینا ہے۔ ظاہر ہے کہ پیمبر کے لیے محل عذاب ہونے کا تو احتمال بھی نہیں۔ ”دعا اس وجہ سے نہیں ہے کہ (نعوذ باللہ) ایسا امر محتمل ہے بلکہ اظہار ہے تہویل عذاب کا کہ جو محل اس کا محتمل ہی نہیں ہے، جب وہاں امر ہے استعاذہ کا۔ تو جو مستحق ہیں ان کو تو بہت ہی ڈرنا چاہیے۔ اور صحت سوال موقوف نہیں احتمال وقوع پر، بلکہ مقدوریت بھی کافی ہے“۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ف۸۳ یعنی اللہ تو اس پر بھی قادر ہے کہ آپ کی زندگی ہی میں عذاب ان پر لے آئے۔ ف۸۴ (اور ان کی شرارتوں، خباثتوں کا انتقام اپنی طرف سے نہ لیجیے کیا عجب کہ دعوت و اصلاح کے حق میں آپ کی یہی بے نفسی مفید ہو جائے) انتقام اپنے نفس کے لیے بھی لینا بالکل جائز ہے۔ لیکن پیمبر کا مقام رخصت کا نہیں عزیمت کا ہوتا ہے اسے تعلیم اسی بلند مقام پر رہنے کی دی گئی ہے۔ یہ حکم اس وقت تک کے لیے ہے جب تک عذاب موعود نہ آئے۔ جہاد و قتال کا حکم، حقوق دین کے تحفظ کے لیے ہے اور یہ نرمی کی تعلیم حقوق نفس کے سلسلہ میں ہے۔ دونوں کا فرق خوب ملحوظ رہے۔ ف۸۵ (بس اس کا استحضار رہے۔ تو آپ کو انتقام لینے کی ضرورت ہی کیا باقی رہ جاتی ہے ہم خود ہی ہر سزا کے لیے کافی ہیں) ف۸۶ (کہ میں ان کافروں سے خلاف مصلحت مقابلہ پر آمادہ ہو جاؤں) پیمبر کے لیے اس کا تو احتمال ہی نہیں کہ شیطان انہیں کسی معصیت پر لا سکتا ہے۔ بس یہی ہوسکتا ہے کہ وہ اپنی ترغیبات سے کسی امر خلاف مصلحت پر آمادہ کردے۔ یہاں اس سے بھی پناہ مانگنے کی دعا ارشاد ہوگئی ہے۔ عارفین نے کہا ہے کہ وسوسوں کا امکان جب منتہیوں کے لیے ہے تو مبتدی کہاں بچ سکتے ہیں۔ ف۸۷ وسوسہ ڈالنا الگ رہا شیطان تو پیغمبر کے پاس بھی نہیں پھٹکنے پاتے۔ اور یہی حاصل ہے اس دعاء استعاذہ کا۔ ف۸۸ حَتّٰٓى۔ اظہار غایت کے لیے ہے۔ یہاں اس کا تعلق يَصِفُوْنَ سے ہے۔ درمیانی آیت بہ طور جملہ معترضہ کے ہے۔ يتعلق بيصفون اى لايزالون على سوء الذكر الى هذا الوقت والأية فاصلة بينهما على وجه الاعتراض والتاكيد للاغضاء منهم (کشاف) ف۸۹ اس بدبخت کی یہ تمنا ہرگز پوری نہ ہوگی اور نہ اسے پورا ہونا چاہیے تھا۔ دنیا میں اس پر شامت اسی بنا پر سوار رہی کہ وہ غیب کو بھول گیا۔ یہی غفلت جب پھر اس پر طاری ہوگی تو پھر وہ آخرت و احکام آخرت کو اسی طرح بھول جائے گا۔ ارْجِعُوْنِ۔ صیغہ جمع کا ہے۔ واحد کے لیے یہ جمع تعظیمی ہے۔ خطاب الله بلفظ الجمع للتعظيم (کشاف) ف۹۰ موت کے بعد روح انسانی ایک درمیانی عالم میں رہتی ہے۔ اور وقت حشر تک رہے گی۔ اسی کا اصطلاحی نام عالم برزخ ہے۔

بَيْنَهُمْ يَوْمَئِذٍ وَّ لَا يَتَسَآءَلُوْنَ ﴿١٠١﴾ فَمَنْ ثَقُلَتْ

رشتے ناطے رہیں گے اور نہ کوئی کسی کو پوچھے گا و۹۱ البتہ جس کسی کا پلہ

مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿١٠٢﴾ وَ مَنْ خَفَّتْ

بھاری ہو گا تو ایسے ہی لوگ تو کامیاب ہوں گے و۹۲ اور جس کسی کا پلہ

مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ فِيْ

ہلکا ہو گا سو یہ لوگ وہ ہوں گے جنہوں نے اپنا نقصان کر لیا اور

جَهَنَّمَ خٰلِدُوْنَ ﴿١٠٣﴾ تَلْفَحُ وُجُوْهَهُمُ النَّارُ وَ هُمْ

جہنم میں ہمیشہ کے لئے رہیں گے ان کے چہروں کو آگ جھلستی ہو گی اور اس میں ان کے منہ

فِيْهَا كٰلِحُوْنَ ﴿١٠٤﴾ اَلَمْ تَكُنْ اٰيٰتِيْ تُتْلٰى عَلَيْكُمْ

بگڑے ہوئے ہوں گے کیوں کیا میری آیتیں تم کو پڑھ کر نہیں سنائی جاتی تھیں

فَكُنْتُمْ بِهَا تُكَذِّبُوْنَ ﴿١٠٥﴾ قَالُوْا رَبَّنَا غَلَبَتْ عَلَيْنَا

جنہیں جھٹلایا کرتے تھے؟ و۹۳ وہ کہیں گے اے ہمارے پروردگار ہماری بدبختی نے ہم

شِقْوَتُنَا وَ كُنَّا قَوْمًا ضَآلِّيْنَ ﴿١٠٦﴾ رَبَّنَآ اَخْرِجْنَا

کو گھیر لیا تھا اور ہم گمراہ لوگ تھے اے ہمارے پروردگار ہم کو اس (جہنم) سے

مِنْهَا فَاِنْ عُدْنَا فَاِنَّا ظٰلِمُوْنَ ﴿١٠٧﴾ قَالَ اخْسَئُوْا فِيْهَا

نکال دے اب اگر ہم پھر ایسا کریں تو بے شک ہم (پورے) قصوروار ہوں گے و۹۴ ارشاد ہو گا دھتکارے ہوئے اسی میں

وَ لَا تُكَلِّمُوْنِ ﴿١٠٨﴾ اِنَّهٗ كَانَ فَرِيْقٌ مِّنْ عِبَادِيْ

پڑے رہو اور مجھ سے بات مت کرو ایک گروہ ایسا بھی تو میرے بندوں میں سے تھا

يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَ اَنْتَ

جو (ہم سے) کہا کرتے تھے کہ اے ہمارے پروردگار ہم ایمان لے آئے سو ہم کو بخش دے اور ہم پر رحم کر اور تو تو

و۹۱ جب قیامت واقع ہوگی تو اس کا ہول اور عذاب اور بھی شدید تر ہوگا۔ اس
روز دنیا کے رشتے ناطے، دوستی، تعارف کچھ کام نہ آئے گا۔ بعض محققین صوفیہ نے
کہا ہے کہ یہ وعید کافروں کے حق میں ہے اور وعید سے متعلق یہ قاعدہ مقرر ہو چکا
ہے کہ مفہوم مخالف معتبر ہوتا ہے۔ اس لیے نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ اہلِ ایمان کو نسبت
اپنے اپنے بزرگوں کے ساتھ نافع ہوگی۔ انشاء اللہ۔ و۹۲ اس روز کام آنے
والی چیز صرف ایمان ہوگی۔ اور اہلِ ایمان کی شناخت یہ ہوگی کہ ان کے عقائد و
اعمال کا پلہ میزانِ عدل میں بھاری ہوگا۔ و۹۳ یہ ان دوزخیوں سے اللہ تعالیٰ
بلاواسطہ یا بہ واسطہ ارشاد کرے گا۔ و۹۴ (اس وقت ہمیں سزا دے لینا۔ لیکن
اب تو چھوڑ ہی دے) وہاں پہنچ کر بڑے سے بڑا منکر اور مکذب بھی اقرار و
اعتراف وندامت وحسرت پر اپنے کو مجبور پائے گا۔

خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ (١٠٩) فَاتَّخَذْتُمُوْهُمْ سِخْرِيًّا حَتّٰٓى

سب رحم کرنے والوں سے بڑھ کر ہے تو تم نے انہیں تمسخر پر رکھ لیا تھا یہاں تک کہ

اَنْسَوْكُمْ ذِكْرِيْ وَ كُنْتُمْ مِّنْهُمْ تَضْحَكُوْنَ (١١٠) اِنِّيْ

(اس مشغلہ نے) تم کو ہماری یاد بھی بھلا دی اور تم ان سے ہنسی کرتے رہے ف٩٥ میں نے

جَزَيْتُهُمُ الْيَوْمَ بِمَا صَبَرُوْٓا ۙ اَنَّهُمْ هُمُ الْفَآئِزُوْنَ (١١١)

آج ان کو ان کے صبر کا بدلہ یہ دیا کہ وہی (پوری طرح) کامیاب نکلے ف٩٦

قٰلَ كَمْ لَبِثْتُمْ فِي الْاَرْضِ عَدَدَ سِنِيْنَ (١١٢) قَالُوْا

ارشاد ہو گا کہ (اچھا) تم برسوں کے حساب سے کتنی مدت زمین پر رہے؟ وہ کہیں گے

لَبِثْنَا يَوْمًا اَوْ بَعْضَ يَوْمٍ فَسْئَلِ الْعَآدِّيْنَ (١١٣) قٰلَ

ہم ایک دن رہے ہوں گے یا دن کا بھی کچھ حصہ سو تو گننے والوں سے پوچھ لے ف٩٧ ارشاد ہو گا کہ

اِنْ لَّبِثْتُمْ اِلَّا قَلِيْلًا لَّوْ اَنَّكُمْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ (١١٤)

بے شک تم (دنیا میں) تھوڑی ہی مدت رہے کاش تم (اسے) سمجھے رہے ہوتے! ف٩٨

اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّاَنَّكُمْ اِلَيْنَا لَا

ہاں تو کیا تمہارا خیال تھا کہ ہم نے تمہیں یوں ہی بلا مقصد پیدا کر دیا ہے اور تم ہمارے پاس لوٹا کر لائے

تُرْجَعُوْنَ (١١٥) فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا

نہ جاؤ گے؟ ف٩٩ سو اللہ (بڑا) عالی شان ہے بادشاہ حقیقی ہے! اس کے سوا کوئی بھی

هُوَ ۚ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ (١١٦) وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ

معبود نہیں عرش بزرگ کا مالک ہے ف١٠٠ اور جو کوئی اللہ کے ساتھ کسی اور

اِلٰهًا اٰخَرَ ۙ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ ۙ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ

خدا کو بھی پکارے حالانکہ اس کے پاس اس پر کوئی دلیل نہیں، سو اس کا حساب اس کے پروردگار کے ہاں



ف٩٥ کتنی صحیح، موثر و عبرتناک تصویر ہے! آج کتنے ہی منکر و کافر ہی نہیں، نام کے مسلمان بھی اپنی ''روشن خیالی'' کے زعم میں اسی طرح کا مضحکہ بیچارے سیدھے سادھے دیندار مسلمانوں سے برابر کرتے رہتے ہیں! اِنَّهٗ کلمہ تعلیل کا ہے۔ اس سے محققین صوفیہ نے یہ نکالا ہے کہ اولیاء اللہ کی بڑی شان ہوتی ہے۔ اور مقبولین سے گستاخی و تمسخر کا انجام نار ہے۔ اخْسَئُوْا فِيْهَا۔ اخساء کا ترجمہ اردو کے کسی ایک لفظ سے دشوار ہے۔ عربی میں یہ لفظ کتے کے دھتکارنے کے موقع پر آتا ہے۔ ای ابعدوا فیها کما یقال للکلب اذا طرد اخساء (معالم) ف٩٦ (اور تم اپنی روشن خیالی پر گھمنڈ رکھنے والے اس ناکامی کے عذاب میں گرفتار نکلے۔ ان غریبوں کا کیا بگڑا جو تمہارے تختۂ مشق تھے۔ چند روزہ کلفت کو صبر کے ساتھ برداشت کر لے گئے۔ مصیبت تو تمہارے ہی حصہ میں آئی) ''مطلب جواب کا یہ ہوا کہ تمہارا قصور اس قابل نہیں کہ سزا کے وقت اقرار کرنے سے معاف کر دیا جائے۔ کیونکہ تم نے ایسا معاملہ کیا جس سے ہمارے حقوق کا بھی اتلاف ہوا اور حقوق العباد کا بھی۔ اور عباد بھی کیسے، ہمارے مقبول و محبوب، جو ہم سے خصوصیت خاصہ رکھتے تھے۔ کیونکہ ان کو تمسخر بنانے میں ان کی ایذاء کہ اضاعۃ حق العبد ہے اور تکذیب حق جو منشا تمسخر کا ہے کہ اضاعۃ حق اللہ ہے دونوں لازم آئے۔ بس اس کی سزا کے لیے دوام اور اتمام مناسب ہے۔ اور مومنین کو جزائے فوز دینا منجملہ تمام سزا ہے کفار کے لیے۔ کیونکہ اعداء کی کامیابی سے روحانی تاذی ہوتی ہے''۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ف٩٧ (ہمیں اب کچھ یاد و اد نہیں) یہ جواب ان کی زبان سے شدت سراسیمگی اور حواس کی گمشدگی میں ادا ہو گا۔ الْعَآدِّيْنَ۔ گننے والوں سے مراد فرشتے لیے گئے ہیں، کہ ان کے پاس بندوں کی ہر چیز کا حساب و کتاب رہتا ہے۔ الملئکة الذین یحفظون اعمال بنی اٰدم و یحصونها علیهم (ابن کثیر) ف٩٨ ارشاد ہو گا کہ یہاں کے طول و دوام کے مقابلہ میں تم دنیا میں بیشک بہت ہی قلیل مدت کے لیے رہے، لیکن کاش تم نے دنیا ہی میں دنیا کے بے ثبات اور زود فنا ہونے کا احساس کر لیا ہوتا۔ ف٩٩ تمہاری کیسی شدید حماقت تھی کہ تم اپنی تخلیق ہی کا مقصد نہ سمجھے اور اسی کے دلائل کو جھٹلاتے رہے! گویا جس طرح شمع یا چراغ گل ہو جاتا ہے، ایسے ہی انسانی روح بھی معدوم محض ہو جاتی ہے۔ قرآن اسی خیال باطل کی تردید کرتا ہے۔ اور انسان کی حیات دنیوی کا انجام پیش گاہ الٰہی میں حاضری بتاتا ہے— اسی میں رد آ گیا ان باطل مذہبوں کا جو انسان کا انجام فنائے محض سمجھے ہوئے ہیں — ف١٠٠ عرش جو مخلوقات میں سب سے بڑی چیز ہے، یاد رہے کہ اللہ اس کا بھی مالک ہے، پروردگار ہے۔ نعوذ باللہ وہ خود کسی آسمان کے ساتھ متحد یا اس کا مترادف نہیں۔ جیسا کہ بعض ''دانشمندوں'' نے سمجھ رکھا ہے!

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

و۱۰۱ (بلکہ وہ ابدالآباد تک عذاب میں مبتلا رہیں گے) فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ۔ یہاں غافل انسان کے احساس ذمہ داری کو ایک بار پھر بیدار کیا ہے۔ اور یاد دلایا ہے کہ غیر اللہ سے لو لگانا کچھ بھی کام نہ آئے گا، پوری جوابدہی کرنی پڑے گی۔ و۱۰۲ اس الحاح ولجاجت کے ساتھ دعا کرنے کی تعلیم افضل البشر کو مل رہی ہے۔ تو دوسروں کا ذکر ہی کیا۔ اللہ اللہ، کتنا زور عبدیت پر، اور کتنی تاکید توحید کی ہے اِرَبِّ اغْفِرْ ہر شخص کی مغفرت اس کے درجہ ومرتبہ کے متناسب ہوتی ہے۔ پیمبر کی مغفرت ظاہر ہے کہ اعلیٰ ترین مرتبہ کی ہوگی۔ وَارْحَمْ۔ یہ طلب رحمت کی درخواست ہر حال اور ہر مقام کے لیے ہے۔ معاش میں رحمت، درجہ طاعات میں رحمت، مراتب نجات میں رحمت۔ وقس علیٰ ہذا۔ غفر و رحمۃ کے درمیان یہ فرق بھی کیا گیا ہے کہ غفر تو گناہوں کو مٹا دیتا، اور خلق کی نگاہ سے انہیں اوجھل کر دیتا ہے، اور رحمت اقوال واعمال میں توفیق خیر دیتا ہے۔ الغفر اذا اطلق معناہ محو الذنوب و سترہ عن الناس والرحمۃ معناھا ان یسددہ و یوفقہٗ فی الاقوال والافعال (ابن کثیر)



رَبِّهٖ ؕ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ﴿۱۱۷﴾ وَ قُلْ رَّبِّ اغْفِرْ

ہوگا یقیناً کافروں کو فلاح نہیں ہونے کی و۱۰۱ اور آپ کہیے کہ اے میرے پروردگار میری مغفرت کر

وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ﴿۱۱۸﴾ ع

اور میرے اوپر رحم کر اور تو سب رحم کرنے والوں سے بڑھ کر ہے و۱۰۲

اٰیاتها ۶۴ ۲۴ سُوْرَةُ النُّوْرِ مَدَنِيَّةٌ ۱۰۲ رکوعاتها ۹

اس میں ۶۴ آیتیں سورۂ نور مدنی ہے اور ۹ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

سُوْرَةٌ اَنْزَلْنٰهَا وَ فَرَضْنٰهَا وَ اَنْزَلْنَا فِيْهَاۤ اٰيٰتٍۢ

(یہ ایک) سورت ہے کہ ہم (ہی) نے اس کو نازل کیا ہے اور ہم (ہی) نے اس کو مقرر کیا ہے اور ہم ہی نے اس میں کھلی ہوئی

بَيِّنٰتٍ لَّعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ﴿۱﴾ اَلزَّانِيَةُ وَ الزَّانِيْ

آیتیں نازل کی ہیں تاکہ تم سمجھو و۱ زناکار عورت اور زناکار مرد

فَاجْلِدُوْا كُلَّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا مِائَةَ جَلْدَةٍ ۪ وَّ لَا

سو (دونوں کا حکم یہ ہے کہ) ان میں سے ہر ایک کے سو سو درے مارو و۲ اور تم لوگوں کو

تَاْخُذْكُمْ بِهِمَا رَاْفَةٌ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ

ان دونوں پر اللہ کے معاملہ میں ذرا رحم نہ آنے پائے اگر تم

تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَ الْيَوْمِ الْاٰخِرِ ۚ وَلْيَشْهَدْ عَذَابَهُمَا

اللہ اور روز آخرت پر ایمان رکھتے ہو و۳ اور چاہیے کہ دونوں کی سزا کے وقت

طَآئِفَةٌ مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۲﴾ اَلزَّانِيْ لَا يَنْكِحُ اِلَّا زَانِيَةً

مسلمانوں کی ایک جماعت حاضر رہے و۳ زناکار مرد نکاح بھی کسی کے ساتھ نہیں کرتا بجز زناکار عورت



و۱ (اور ان احکام پر عمل کرو) اَنْزَلْنٰهَا۔ یعنی اس کے الفاظ کو نازل کیا ہے۔ فَرَضْنٰهَا۔ یعنی اس کے مضامین ومطالب ہم نے مقرر کیے ہیں۔ مراد احکام سے ہے۔ اٰيٰتٍۢ بَيِّنٰتٍ۔ یعنی ان احکام پر کھلی ہوئی دلالت کرنے والی آیتیں۔ قرآن مجید تو ظاہر ہے کہ سارے کا سارا حق تعالیٰ ہی کا نازل کیا ہوا اور اس کے احکام اسی کے مقرر کیے ہوئے ہیں۔ پھر یہاں خصوصیت کے ساتھ ان چیزوں کو اپنی جانب منسوب کرنے کے معنی بجز اس کے اور کیا ہو سکتے ہیں کہ اس سورت اور اس کے مندرج احکام کی اہمیت خاص طور پر ذہن نشین کرائی جائے ــــ حدیث صحیح میں بھی حکم آیا ہے کہ اپنی عورتوں کو سورۃ النور کی تعلیم دو۔ سورت کے مرکزی مطالب عورت کی عفت سے متعلق ہیں۔ عورت کی عفت وناموس ہی خانگی زندگی کی جان ہے، اور یہ بنیادی نکتہ یاد رہے کہ اسلام نے معاشرہ کی بنیاد خاندان ہی کو قرار دیا ہے۔ اگر خاندان کا نظام صحیح اصول پر قائم ہو گیا تو اصلاح سارے معاشرہ کی ہو رہے گی۔ سورۃ کی اہمیت اس پہلو سے بھی ظاہر وروشن ہے۔ سورۂ ماقبل کے آخری اجزاء اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا الخ سے مفہوم یہ پیدا ہوا تھا کہ خلق انسانی کی حکمتوں میں سے ایک حکمت یہ بھی ہے کہ انسان کو اس عالم میں احکام کا مکلف کیا جائے، اور انہیں کی اطاعت ومخالفت پر اس عالم میں جزاوسزا کا اجرا ہو۔ سورۃ موجودہ میں انہیں احکام میں سے بعض اہم اجزاء کی تفصیل ہے۔ و۲ (اور اس جرم کو کوئی معمولی اور ہلکی بات ہرگز نہ خیال کرو) اَلزَّانِيَةُ وَ الزَّانِيْ۔ زنا لغت میں ہر اس ہمبستری کے لیے عام ہے جو قید نکاح سے باہر ہو۔ لیکن سنت رسول نے اس عموم کو یہاں سیاق میں مخصوص ومقید کر دیا ہے۔ جیسا کہ اور بہت سے موقعوں پر کیا ہے۔ یہاں مراد وہ زانی اور زانیہ ہیں جو آزاد ہوں، عاقل ہوں، بالغ ہوں لیکن ہنوز ان کا نکاح نہ ہوا ہو۔ یا نکاح تو ہو چکا ہو۔ لیکن ہمبستری کی نوبت ابھی نہ آئی ہو۔ مِائَةَ جَلْدَةٍ۔ یہ سو تازیانوں کی سزا ایسوں ہی کے لیے ہے۔ باقی جو آزاد نہیں ان کی سزا اس کی نصف ہے۔ فَعَلَيْهِنَّ نِصْفُ مَا عَلَى الْمُحْصَنٰتِ مِنَ الْعَذَابِ (پ۵ سورہ النساء) اور جو عاقل وبالغ نہیں وہ مکلف ہی نہیں۔ جس مسلمان میں پوری صفتیں جمع ہوں، یعنی وہ آزاد ہو، عاقل ہو، بالغ ہو۔ نکاح وہمبستری کر چکا ہو۔ اس کے لیے شریعت میں اصطلاح محصن یا محصنہ کی ہے۔ اس کے لیے سزائے زنا رجم یا سنگساری ہے، تا آنکہ وہ مرجائے۔ یہ سزا سنت رسول سے، تعامل صحابہ سے، مجتہدین امت کے اجماع سے، متفقہ طور پر ثابت ہے۔ اختلاف کسی سے منقول نہیں بجز خوارج، اور بعض خوارج جدید کے۔ و یکفینا فی تعیین الناسخ القطع بامرہ ﷺ بالرجم و فعل فی زمانہ علیہ الصلوٰۃ والسلام مرات فیکون من نسخ الکتب بالسنۃ القطعیۃ و قد اجمع الصحابۃ و من تقدم من السلف و علماء الامۃ وائمۃ المسلمین علی ان المحصن یرجم بالحجارۃ حتی یموت و انکار الخوارج ذلک باطل (روح) والظاہر انہٗ لیس علی الزانیۃ والزانی حد غیر الجلد فقط و ہو مذہب الخوارج و قد ثبت الرجم بالسنۃ المستیقنۃ و عمل بہ بعد الرسول خلفاء الاسلام ابو بکر و عمر و علی و من الصحابۃ جابر و ابو ہریرۃ و بریدۃ الاسلمی و زید بن خالد (بحر) فَاجْلِدُوْا۔ اس حکم کے مخاطب امراء اسلام ہیں۔ یعنی امیر المومنین یا ان کے مقرر کیے ہوئے قاضی وحاکم۔ اور اجراء حدود کا محل دارالاسلام ہے دارالحرب نہیں۔ الخطاب للائمۃ لان اقامۃ الحدمن الدین (مدارک) لا حد علی من زنی فی دار الحرب (روح) لا خلاف ان المخاطب ہذا الامر بالجلد الامام و من ناب عنہ (ابن العربی) والامر للامام و نوابہ بالجلد (نہر) فَاجْلِدُوْا میں ف سببیہ ہے (روح) حدّ۔ اصطلاح شریعت میں اس سزا کا نام ہے جو اللہ کی طرف سے مقرر ہو، اور اس کی مقدار شارع کی معین کی ہوئی ہو۔ اس کا نفاذ حکم امیر اسلام کے بغیر جائز نہیں۔ اور اس میں تخفیف وترحم کا حق امیر کو بھی حاصل نہیں۔ البتہ قبل ثبوت ابتداءً اس کی جانب سے اعراض وچشم پوشی اولیٰ ہے۔ انہیں حدود میں سے ایک حد زنا ہے جو یہاں مذکور ہوئی۔ تجربہ شاہد ہے کہ آج بھی جن ملکوں مثلاً نجد، حجاز، یمن وغیرہ میں حد شرعی جاری ہے، وہاں جرم زنا آج بھی گویا عنقاء ہے۔ اجراء حد زنا کی شرط یہ ہے کہ چار کی تعداد میں مسلم، عاقل، بالغ وعادل گواہ چشم دید تفصیلی شہادت دیں یا مجرم خود بار بار اقرار کرے۔ شبہ سے حد ساقط ہو جائے گی۔ عورت اگر مجنون، مجبور، بیہوش یا نیند سے معذور ہو تو سزا سے معاف رہے گی۔ اسی طرح مرد مجبور بھی ماخوذ نہ ہوگا۔ و۳ مطلب یہ ہے کہ یہ حکم مؤکد ہے اور تمہارے ایمان کی پختگی کی آزمائش کا ذریعہ۔ پرانی امتیں انہی موقعوں پر بے جا مروت اور بے محل نرمی برتنے سے تباہ ہو گئی ہیں، یہود علی الخصوص۔ ملاحظہ ہوں حواشی تفسیر انگریزی۔ اور غور کیجیے کہ یہ سزائے سخت بھی مجرموں کے حق میں سرتاسر رحمت ہی ہے۔ یہاں سزا بھگت لینے کے بعد انشاء اللہ وہاں پاک وصاف ہو کر اٹھیں گے۔ اور اس وقت قدر ہوگی کہ کیسے سستے چھوٹ کر رہے۔ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ۔

اَوْ مُشْرِكَةً ۫ وَّ الزَّانِيَةُ لَا يَنْكِحُهَآ اِلَّا زَانٍ اَوْ
یا مشرکہ عورت کے ف۵ اور زناکار عورت کے ساتھ بھی کوئی نکاح نہیں کرتا بجز زانی یا
مُشْرِكٌ ۚ وَ حُرِّمَ ذٰلِكَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۳﴾ وَ الَّذِيْنَ
مشرک کے ف۶ اور اہل ایمان پر یہ حرام کر دیا گیا ہے ف۷ اور جو لوگ
يَرْمُوْنَ الْمُحْصَنٰتِ ثُمَّ لَمْ يَاْتُوْا بِاَرْبَعَةِ شُهَدَآءَ
تہمت لگائیں پاک دامن عورتوں کو ف۸ اور پھر چار گواہ نہ لا سکیں
فَاجْلِدُوْهُمْ ثَمٰنِيْنَ جَلْدَةً وَّ لَا تَقْبَلُوْا لَهُمْ شَهَادَةً
تو انہیں اسّی درے لگاؤ ف۹ اور کبھی ان کی کوئی گواہی نہ قبول
اَبَدًا ۚ وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ﴿۴﴾ اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا
کرو ف۱۰ یہی لوگ تو فاسق ہیں ف۱۱ ہاں البتہ جو لوگ اس کے بعد
مِنْ بَعْدِ ذٰلِكَ وَ اَصْلَحُوْا ۚ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ
توبہ کر لیں اور (اپنی) اصلاح کر لیں سو اللہ بڑا مغفرت والا ہے
رَّحِيْمٌ ﴿۵﴾ وَالَّذِيْنَ يَرْمُوْنَ اَزْوَاجَهُمْ وَ لَمْ يَكُنْ
بڑا رحم کرنے والا ہے ف۱۲ اور جو لوگ اپنی بیویوں کو تہمت لگائیں اور ان کے پاس
لَّهُمْ شُهَدَآءُ اِلَّآ اَنْفُسُهُمْ فَشَهَادَةُ اَحَدِهِمْ اَرْبَعُ
بجز اپنے (اور) کوئی گواہ نہ ہو تو ان کی شہادت یہ ہے کہ وہ (مرد) چار بار
شَهٰدٰتٍ بِاللّٰهِ ۙ اِنَّهٗ لَمِنَ الصّٰدِقِيْنَ ﴿۶﴾ وَالْخَامِسَةُ
اللہ کی قسم کھا کر کہے کہ میں سچا ہوں اور پانچویں بار یہ کہے
اَنَّ لَعْنَتَ اللّٰهِ عَلَيْهِ اِنْ كَانَ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ ﴿۷﴾
کہ مجھ پر اللہ کی لعنت ہو اگر میں جھوٹا ہوں ف۱۳

یعنی شریعتِ الٰہی کے نفاذ کے معاملہ میں۔ مطلب یہ ہے کہ کوئی مروت اور بیجا نرمی تمہیں اجراء حد سے باز نہ رکھے۔ یہ مراد نہیں کہ سزا پانے والے کے ساتھ تم طبعی ہمدردی بھی نہ محسوس کرو۔ ف۴ (تاکہ ایسے مجرموں کی تشہیر و تفضیح بھی ساتھ ہی ساتھ ہوتی جائے۔ اور دوسروں کو عبرت بھی پوری طور پر حاصل ہوتی رہے) چپ چپاتی سزائے جسمانی۔ چاہے وہ بجائے خود بھی کیسی ہی سخت ہو۔ بدرجہا زائد موثر ہو جاتی ہے اگر یہ تشہیر و تفضیح والا عنصر بھی اس کے ساتھ لگا رہے۔ ف۵ مُشْرِكَةً۔ زَانِيَةً۔ مشرکہ سے مراد وہ مشرک عورت ہے جو حالت شرک میں ہو نہ کہ وہ جو کسی زمانہ میں مشرک رہ چکی ہو، اور اب تائب ہو کر مسلمان ہو چکی ہو۔ ایسی کے ساتھ نکاح بالکل درست ہے۔ اسی طرح زانیہ بھی وہ ہے جو فی الحال زنا میں مبتلا ہو نہ کہ وہ جس سے کسی زمانہ میں یہ معصیت صادر ہوئی اور اب وہ تائب ہو کر پاکبازی کی زندگی بسر کر رہی ہو۔ تائبہ سے نکاح کے عدم جواز کا کوئی سوال ہی نہیں پیدا ہوتا۔ یہاں ممانعت تو صرف ان سے نکاح کی ہو رہی ہے جو فی الحال مشرکہ یا زانیہ ہیں۔ اس ایک حقیقت کو مستحضر رکھنے سے آیت پر عاید ہونے والے اعتراضات از خود ختم ہوتے جاتے ہیں۔ ف۶ بہت سی جاہلی قوموں میں یہ دستور بھی رہا ہے کہ عورت ایک طرف کسی کے نکاح میں بھی ہے اور دوسری طرف شوہر کے علم میں بلکہ اس کی اجازت سے زناکاری میں بھی مبتلا ہے۔ اور یہ دستور عرب میں بھی موجود تھا۔ آیت قرآنی کا ایک پہلو یہ بھی ہے کہ ایسی بے عصمت عورت کی طرف کوئی رغبت کر بھی کیسے سکتا ہے۔ جب تک کہ وہ خود بھی ایسی ہی مسخ شدہ ذہنیت کا شکار نہ ہو۔ ف۷ یعنی مشرکہ اور زانیہ دونوں سے نکاح معصیت ہے۔ مشرکہ سے جواز نکاح کی تو کوئی صورت ہی نہیں زانیہ سے نکاح قانونی حیثیت سے نافذ ہو جائے گا لیکن عنداللہ معصیت تو بہرحال رہے گا۔ ف۸ (زنا کی) یعنی وہ لوگ جو پارسا بیویوں کو حرامکاری کی تہمت لگائیں۔ وَالْمُحْصَنٰتِ۔ محصنہ کی تعریف اس سیاق میں یہ ہے کہ آزاد ہو، عاقل ہو، بالغ ہو، کوئی علامت زنا کی اس میں ظاہر نہ ہو۔ وَالَّذِيْنَ سے یہ نہ سمجھا جائے کہ تہمت کی یہ سزا صرف مردوں تک محدود ہے۔ جو عورت کسی دوسری عورت یا مرد پر تہمت لگائے وہ بھی اسی حکم میں آتی ہے۔ ف۹ اللہ اللہ! اللہ کو مسلمان مرد و مسلمان عورت کی عزت کے تحفظ کا کس درجہ اہتمام ہے! گواہ ایک نہیں دو بھی نہیں۔ اکٹھے چار چار گواہ وہ بھی چشم دید ہونا چاہیے۔ اگر اس تعداد میں ایک کی بھی کمی رہ جائے گی تو حد جاری نہ ہو سکے گی۔ اور جب چار چشم دید گواہ موجود نہیں اس لیے اجراء حد بھی نہ ہو سکے گا۔ جو بلا ضرورت ایسی بات زبان سے نکالتا ایک مسلمان کی خواہ مخواہ آبروریزی کرتا ہے۔ وہ شریعت اسلام اور خدائے اسلام کی نظر میں نہایت ناپسندیدہ ہے۔ یہ چاروں گواہ مرد ہونے چاہئیں۔ اس حد کو اصطلاح میں قذف کہتے ہیں۔ اس کا اجراء مقذوف کے مطالبہ ہی پر ہو سکے گا۔ یہ ساقط بھی ہو سکتی ہے اگر مقذوف معاف کر دے۔ غلام و باندی پر تہمت کی سزا نصف یعنی چالیس درے ہیں۔ فَاجْلِدُوْا کے مخاطب یہاں بھی امراء اسلام اور ان کے نائب ہیں۔ عفو و تخفیف ان کے اختیار میں بھی نہیں۔ البتہ اجراء حد کے لیے یہ ضروری ہے کہ تہمت کھلے الفاظ میں لگائی گئی ہو۔ ف۱۰ (معاملات میں) یعنی بندوں کے باہمی مقدمات میں ایسے لوگوں کی شہادت بعد توبہ بھی قبول نہ ہوگی۔ البتہ جن امور کا تعلق دیانت محض سے ہے۔ مثلاً رویت ہلال رمضان، روایت حدیث وغیرہ ان میں توبہ کے بعد شہادت مقبول ہو جائے گی۔ ف۱۱ جنہیں ایک عفیف یا عفیفہ کلمہ گو کی جانب ایسے بدترین جرم کو منسوب کرتے باک نہیں ہوتا) جب زناکاری خود ایک شدید گناہ ٹھہرا تو اس کی تہمت بھی کسی کلمہ گو کے حق میں اس کی شدید توہین کے مرادف ہوئی اور سزا بھی اس کے لیے ایسی ہی سخت لازم آئی۔ آج دنیا کے کسی دوسرے قانون میں معاشرہ کی پاکیزگی و صفائی کا اس درجہ اہتمام ولحاظ ہے؟ خود مسلمان آج ان احکام پر عمل کرنے لگیں تو باہمی رنجشوں، کدورتوں کا کیسا سدباب ہو کر رہے! ف۱۲ (وہ آخرت میں اس پر رحم کرے گا، اور فسق کو جو سبب تھا استحقاق عذاب کا اس سے دور کر دے گا) تَابُوْا یعنی اللہ کے حضور میں توبہ کر لیں۔ وَاَصْلَحُوْا یعنی جس پر تہمت لگائی تھی اس سے اپنا قصور معاف کرا لیں۔ فقہاء نے کہا ہے کہ اجراء حد قذف توبہ سے ساقط نہیں ہو جاتی۔ ف۱۳ اس بیان حلفی کا نام اصطلاح شریعت میں لعان ہے۔ اور اس کی تفصیل فقہ کی کتابوں میں درج ہے۔ الزام بدکاری کے عام ثبوت کا تو قاعدہ وہی ہے "چار گواہوں کی چشم دید شہادت۔ لیکن شوہر جب بیوی سے متعلق یہ دعویٰ کرے اور چار چشم دید گواہ نہ پیش کر سکے تو خود اس کی یہ پانچ بار کی حلفی شہادت قائم مقام چار گواہوں کے سمجھی جائے گی اور بیوی پر حد زنا جاری کر دی جائے گی۔

ف۱۴ یعنی عورت بھی اگر اسی طرح پانچ بار حلفی شہادت مرد کی تکذیب میں دے تو حد زنا سے تو بچ جائے گی۔ البتہ اس مرد پر حرام ہو جائے گی۔ قاضی ان کے درمیان تفریق کرا دے گا۔ اور پھر تجدید نکاح بھی نہ ہو سکے گی۔ جب تک دونوں میں سے ایک اپنی خطا کا قائل اور دوسرے کا مصدق نہ ہو جائے۔ ف۱۵ خطاب یہاں ساری امت کو ہے، مردوں عورتوں سب کو۔ مطلب یہ ہے کہ امت کے ہاتھ میں کیسا جامع، کیسا پر حکمت قانون دے دیا گیا ہے۔ زبردستوں، زیردستوں، عاصیوں، مظلوموں سب کی مصلحتوں کی رعایت کرنے والا۔ اتنا مکمل قانون صرف خدائی ہی قانون ہو سکتا ہے۔ ف۱۶ ۶ ہجری کا واقعہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ غزوۂ بنی مصطلق سے مدینہ منورہ واپس تشریف لا رہے تھے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ہمراہ تھیں، آپ کی سواری کا اونٹ علیحدہ تھا۔ اس پر ہودج تھا۔ آپ ہودج میں پردہ چھوڑ کر بیٹھ جاتیں۔ جمال ہودج کو اٹھا کر اونٹ پر باندھ دیتے۔ آپ ہلکی پھلکی کم سن تھیں۔ ایک روز اتفاق سے ایک منزل پر آپ کو ہودج سے باہر ویرانہ کی طرف جانے کی ضرورت پیش آئی۔ واپس آئیں تو قافلہ کوچ کر چکا تھا۔ ہودج پر پردے پڑے ہوئے تھے۔ جمالوں کا خیال بھی ادھر نہ گیا، کہ آپ موجود نہیں ہیں۔ اب جب آپ آئیں تو سخت متاسف ہوئیں۔ لیکن آپ نے خیال کیا کہ آگے چل کر جب میری تلاش ہوگی اور میں نہ ملوں گی تو کوئی ڈھونڈنے بہر حال یہاں ضرور ہی آئے گا۔ رات کا وقت چادر لپیٹ کر آپ وہیں بیٹھ گئیں۔ اور آپ کو نیند آ گئی۔ ایک صحابی حضرت صفوان رضی اللہ عنہ تھے۔ ان کی ڈیوٹی یہ تھی کہ قافلہ سے کچھ فاصلہ پر پیچھے پیچھے چلا کریں۔ گری پڑی چیز کی، بھولے بھٹکے کی خبر گیری کے لیے۔ وہ جب صبح سویرے یہاں پہنچے تو دیکھا کوئی انسان سو رہا ہے۔ قریب پہنچے تو پہچانا اور بے اختیار پکار اٹھے اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّآ اِلَیْہِ رٰجِعُوْنَ۔ آواز سے حضرت صدیقہ رضی اللہ عنہا کی آنکھ کھل گئی۔ منہ ڈھانپ لیا۔ انہوں نے اپنا اونٹ قریب لا کر بٹھا دیا۔ ام المومنین پردہ کے ساتھ سوار ہو گئیں۔ انہوں نے اونٹ کی نکیل تھامے قافلہ میں جا کر ملا دیا۔ بات کچھ بھی نہ تھی لیکن مدینہ منافقوں کا گھر تھا۔ ان کے سردار عبداللہ بن ابی کو ایک شگوفہ ہاتھ آ گیا۔ اپنی خباثت سے خوب خوب حاشیہ آرائی کی۔ اور تحقیق کے تین مسلمان بھی سنی سنائی اس کی باتوں کو دہرانے لگے۔ تمام پاکیزہ خصلت، پاکیزہ مزاج مسلمانوں کو اس گندے تذکرے سے جیسی کلفت ہوئی ہوگی ظاہر ہی ہے۔ خصوصاً جناب صدیقہ رضی اللہ عنہا اور خود حضرت رسول اللہ ﷺ کو۔ یہاں تک کہ ایک مہینہ کے بعد برأت کی یہ آیتیں خود قرآن مجید میں نازل ہو کر رہیں۔ نبی کی [illegible] امت کے حق میں رحمت ہے، برکت ہے۔ امت کی کتنی [illegible] سب بیچاریوں کو اس [illegible] ایک تو وہی منافقوں کا [illegible] تین مسلمان [illegible] حسان بن ثابت اور [illegible] عُصْبَةٌ سے اصل مراد تو [illegible] منافقوں کو بھی ان کے دعویٰ اسلام [illegible] قرآن مجید میں بار ہا ملے گی۔ ”گروہ قلیل“ [illegible] حضرت صدیقہ رضی اللہ عنہا اور حضرت رسول اللہ ﷺ کے [illegible] ف۱۸ خطاب [illegible] امت اسلامیہ سے ہے جیسے قدرۃً اس موقع پر غم بھی تھا اور فکر بھی۔ اور جس پر خود تہمت لگی تھی وہ تو بدرجہ اولیٰ اس کے مخاطب ٹھہرے۔ ف۱۹ تہمت [illegible] بدنامی و رسوائی کا رنج ہونا ایک امر طبعی تھا۔ قرآن مجید انہیں تسلی دے رہا ہے کہ اول تو بدنامی ہی کیا۔ تہمت کا مخترع ایک مسلّم منافق (اور وہ بھی تعداد میں کل ایک) اور اس کے پھیلانے والے اور اس میں شریک ہونے والے اسلامی آبادی کے کل تین بھولے بھالے فرد، پھر تیر تھوڑی بہت جو کچھ بھی یہ بدنامی و رسوائی ہوئی اس پر اجر بھی تو سوچو کتنا عظیم الشان ملے گا! اس کے سامنے اس دار آنی و فانی کی بدنامی کی حقیقت ہی کیا! اور سب سے بڑی نعمت یہ کہ خود قرآن مجید تمہاری صفائی پیش کر رہا ہے! ایسی نعمت کس کے نصیب میں آتی ہے۔ اتنا ہی نہیں! تمہارے ہی واقعہ سے ایک عام ضابطہ و قانون بھی تو امت کو ہمیشہ کے لیے مل رہا ہے۔ صوفیہ محققین نے کہا ہے کہ آیت میں اشارہ ہے کہ مشائخ کو اس بات پر غمگین نہ ہونا چاہیے کہ منکرین ان سے تشنیع و انکار سے پیش آتے ہیں۔ اس سے تو اور ان کے مرتبہ میں ترقی ہوتی ہے۔ ف۲۰ (اس کے درجۂ معصیت کے مطابق) مثلاً ایک تو وہ ہے جس نے اس فتنہ کا اختراع کیا۔ دوسرے وہ لوگ جنہوں نے اپنی زبان سے اسے دہرایا۔ تیسرے وہ جنہوں نے سن کر سکوت اختیار کیا۔ سو ضرر تو انہیں لوگوں کے حق میں ہوا۔ مسلمانوں کو تو بجائے ضرر کے نفع ہی ہوا۔ ف۲۱ (اور وہ عذاب ہے دوزخ کا۔ اس کا مستحق تو اپنے کفر و عداوت رسول کی بنا پر وہ پہلے ہی سے تھا اب اور زیادہ مستحق عقوبت کا ہو گیا) مراد اس سے وہی مخترع افک، عبد اللہ بن ابی رئیس المنافقین ہے۔ ف۲۲ یعنی ایک صحابی رسول ﷺ حضرت صفوان رضی اللہ عنہ اور ایک زوج رسول ﷺ کے حق میں۔ اَنْفُسِهِمْ کا لفظ اس موقع پر لا کر قرآن مجید نے ایک تازہ سبق امت کو احساس وحدت کا دے دیا۔ امت کے ہر فرد کو دوسرے فرد کی بدنامی اسی طرح محسوس ہونی چاہیے جیسی خود اپنی رسوائی۔ الله جعل المؤمنين كالنفس الواحدة في ما يجرى عليها من الامور فاذا جرى على احدٍ مكروه فكانه جرى على جميعهم (کبیر) اَلْمُؤْمِنُوْنَ۔ مثلاً حسان و مسطح رضی اللہ عنہما۔ اَلْمُؤْمِنٰتُ۔ مثلاً حمنہ رضی اللہ عنہا۔ ف۲۳ قرآن نے یہاں اس ضابطہ کی تعلیم دے دی کہ پہلے مسلمان سے متعلق ہر روایت کے وقت حسن ظن ہی سے کام لیتے رہنا چاہیے۔ تا آنکہ اس کے خلاف کوئی قطعی شہادت اور کافی ثبوت نہ مل جائے۔ نفی الزام کے لیے صرف عدم ثبوت و عدم شہادت کافی ہے۔ ثبوت عدم، شہادت عدم کی ضرورت ہرگز نہیں۔ یہ تو عام مسئلہ ہوا۔ باقی خود حضرت صدیقہ رضی اللہ عنہا کی صفائی میں تو اب شہادت قرآنی مہیا ہو گئی۔ جس سے اونچی کوئی اور شہادت ممکن ہی نہیں۔ اب حضرت صدیقہ رضی اللہ عنہا کی عصمت میں شک کرنا قرآن میں شک کرنے کے مرادف ہوگا۔ ”مطلب یہ کہ اصل امر نزاہت ہے۔



وَ يَدْرَؤُا عَنْهَا الْعَذَابَ اَنْ تَشْهَدَ اَرْبَعَ شَهٰدٰتٍ

اور عورت سے سزا اس طرح ٹل سکتی ہے کہ وہ اللہ کی قسم چار بار

بِاللّٰهِ ۙ اِنَّهٗ لَمِنَ الْكٰذِبِيْنَ ۟۸ وَ الْخَامِسَةَ اَنَّ

کھا کر کہے کہ بے شک مرد جھوٹا ہے اور پانچویں بار یہ کہے کہ

غَضَبَ اللّٰهِ عَلَيْهَآ اِنْ كَانَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ۟۹ وَ لَوْ

مجھ پر اللہ کا غضب ہو اگر مرد سچا ہے ف۱۴ اور اگر

لَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَ رَحْمَتُهٗ وَ اَنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ

اللہ کا فضل و کرم تم پر نہ ہوتا اور یہ بات نہ ہوتی کہ اللہ بڑا توبہ قبول کرنے والا ہے۔

حَكِيْمٌ ۟۱۰ ع اِنَّ الَّذِيْنَ جَآءُوْ بِالْاِفْكِ عُصْبَةٌ

بڑا حکمت والا ہے (تو تم بڑی مصیبتوں میں پڑ جاتے) ف۱۵ بے شک جن لوگوں نے یہ طوفان برپا کیا ہے ف۱۶ وہ تم میں سے

مِّنْكُمْ ؕ لَا تَحْسَبُوْهُ شَرًّا لَّكُمْ ؕ بَلْ هُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ؕ

ایک (چھوٹا سا) گروہ ہے ف۱۷ تم اس کو برا نہ سمجھو اپنے حق میں ف۱۸ بلکہ تمہارے حق میں بہتر ہی ہے ف۱۹

لِكُلِّ امْرِئٍ مِّنْهُمْ مَّا اكْتَسَبَ مِنَ الْاِثْمِ ۚ وَ الَّذِيْ

ان میں سے ہر شخص کو جس نے جتنا کچھ کیا تھا گناہ ہوا ف۲۰ اور جس نے

تَوَلّٰى كِبْرَهٗ مِنْهُمْ لَهٗ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۟۱۱ لَوْ لَآ اِذْ

ان میں سے سب سے بڑا حصہ لیا اس کے لئے سزا بھی (سب سے بڑھ کر) سخت ہے ف۲۱ جب تم لوگوں نے

سَمِعْتُمُوْهُ ظَنَّ الْمُؤْمِنُوْنَ وَ الْمُؤْمِنٰتُ بِاَنْفُسِهِمْ

یہ (افواہ) سنی تھی تو کیوں نہ مسلمان مردوں اور مسلمان عورتوں نے اپنوں کے حق میں نیک

خَيْرًا ۙ وَّ قَالُوْا هٰذَآ اِفْكٌ مُّبِيْنٌ ۟۱۲ لَوْ لَا جَآءُوْ

گمان کیا ف۲۲ اور (یہ کیوں نہ) کہہ دیا کہ یہ تو صریح طوفان بندی ہے ف۲۳ یہ لوگ اپنے قول پر

عَلَيْهِ بِاَرْبَعَةِ شُهَدَآءَ ۚ فَاِذْ لَمْ يَاْتُوْا بِالشُّهَدَآءِ

چار گواہ کیوں نہ لائے سو جب یہ لوگ گواہ نہیں لائے

فَاُولٰٓئِكَ عِنْدَ اللّٰهِ هُمُ الْكٰذِبُوْنَ ﴿۱۳﴾ وَ لَوْ لَا فَضْلُ

تو بس یہ اللہ کے نزدیک جھوٹے ہی ہیں ف۲۴ اور اگر تم پر

اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَ رَحْمَتُهٗ فِي الدُّنْيَا وَ الْاٰخِرَةِ لَمَسَّكُمْ

اللہ کا فضل وکرم نہ ہوتا دنیا میں (بھی) اور آخرت میں (بھی) تو جس شغل میں تم

فِيْ مَآ اَفَضْتُمْ فِيْهِ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ﴿۱۴﴾ اِذْ تَلَقَّوْنَهٗ

پڑے تھے اس میں تم پر سخت عذاب واقع ہوتا ف۲۵ (عذاب عظیم کے مستحق تو اس وقت ہوتے) جب تم اپنی زبانوں سے

بِاَلْسِنَتِكُمْ وَ تَقُوْلُوْنَ بِاَفْوَاهِكُمْ مَّا لَيْسَ لَكُمْ بِهٖ عِلْمٌ

اسے نقل در نقل کر رہے تھے اور اپنے منہ سے وہ کچھ کہہ رہے تھے جس کی تمہیں کوئی تحقیق نہ تھی

وَّ تَحْسَبُوْنَهٗ هَيِّنًا ۖ وَّ هُوَ عِنْدَ اللّٰهِ عَظِيْمٌ ﴿۱۵﴾ وَ لَوْ لَآ

اور تم اسے ہلکا سمجھ رہے تھے حالانکہ وہ اللہ کے نزدیک بہت بڑی بات تھی ف۲۶ اور تم نے جب

اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ قُلْتُمْ مَّا يَكُوْنُ لَنَآ اَنْ نَّتَكَلَّمَ بِهٰذَا ۖ

اسے سنا تھا تو کیوں نہ کہہ دیا تھا کہ ہم کیسے ایسی بات منہ سے نکالیں

سُبْحٰنَكَ هٰذَا بُهْتَانٌ عَظِيْمٌ ﴿۱۶﴾ يَعِظُكُمُ اللّٰهُ اَنْ

توبہ یہ تو سخت بہتان ہے ف۲۷ اللہ تمہیں نصیحت کرتا ہے کہ

تَعُوْدُوْا لِمِثْلِهٖٓ اَبَدًا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿۱۷﴾ وَ يُبَيِّنُ

پھر اس قسم کی حرکت کبھی نہ کرنا اگر تم ایمان والے ہو ف۲۸ اور اللہ تم سے

اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ ؕ وَ اللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ﴿۱۸﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ

صاف صاف احکام بیان کرتا ہے اور اللہ بڑا علم والا ہے بڑا حکمت والا ہے ف۲۹ یقیناً جو لوگ



جب تک اس کا یقین رافع نہ ہو اسی کا یقین شرعاً واجب ہے۔ لان الیقین لایزول بالشک الابیقین مثلہ۔ بس اسی بنا پر نزاہت صدیقہ رضی اللہ عنہا کا یقین اور قذف کے مقابلہ میں اسی یقین کا اظہار واجب تھا۔ اور یہی یقین ہے جس کا ایسے امور میں عبد مکلف بنایا گیا ہے۔ بس محل افک میں قبل نزول آیات کے صرف عدم ثبوت بالدلیل تھا اور بعد آیات کے البتہ ثبوت عدم بالدلیل تحقق ہو گیا...... اس وقت یقین اصطلاحی کا مکلف نہیں فرمایا تھا۔ البتہ اب بعد نزول آیات چونکہ اس یقین اصطلاحی کا مبنی کہ ثبوت عدم بالدلیل ہے۔ پایا گیا، اب اس کا بھی مکلف ہے۔ اور اس کا ترک یعنی احتمال مرجوح بھی کفر ہے۔" (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) فقہاء نے کہا ہے کہ گو یہاں صیغہ امر نہیں لیکن کلمۂ تمنا امر سے بھی زیادہ مؤکد ہے بس مومن پر لازم ہے کہ جب کسی کی برائی سنے اور شہادت اس پر کافی نہ ہو تو اسے باور نہ کرے اور اپنے بھائی کو بری ہی قرار دیتا رہے۔ صوفیہ محققین نے کہا کہ اس میں صریح تاکید ہے کہ خبروں میں سخت احتیاط و تحقیق سے کام لینا چاہیے۔ چنانچہ اہل اللہ کی عادت ہے کہ بعید سے بعید احتمال سے کام لے کر حسن ظن ہی قائم رکھتے ہیں۔ ف۲۴ اثبات زنا کے لیے شرط چار گواہوں کی چشم دید شہادت ہے۔ عدم ثبوت خود ہی مرادف ہے قانون شریعت میں، عدم صدق یعنی کذب کے۔ پھر یہاں تو قانون کذب کے علاوہ واقعی کذب بھی موجود تھا۔ اہل افک کا دعویٰ نہ صرف غیر ثابت شدہ تھا بلکہ سرے سے واقعیت کے بھی خلاف تھا۔ عِنْدَ اللّٰهِ۔ اللہ کے نزدیک سے مراد ہے شریعتِ الٰہی میں یا اللہ کے قانون میں۔ ورنہ اصل علم الٰہی کو ظاہر ہے کہ کسی بندہ کی شہادت وغیرہ کی کیا حاجت ہے۔ معنی عنداللہ یرید فی حکمہ لا فی علمہ (ابن العربی) عنداللہ ای فی حکمہ (کبیر) ای فی حکمہ و شریعتہ (مدارک) ای فہم محکومون بکذبہم عنداللہ فی ایجاب الحد علیہم (جصاص) فیقتضی ذلک الامر بالحکم بکذبہم فان کان جائزًا الا یکونوا صادقین فی الغیب عنداللہ (جصاص) شریعت کے احکام ظاہری کی ناقدری کرنے والے کاش دیکھیں کہ اس آیت میں احکام ظاہری کی بھی کس درجہ اہمیت کا سبق موجود ہے! ف۲۵ (جیسا کہ عبداللہ بن ابی کو بسبب عدم توبہ کے ہوگا) فَضْلُ اللّٰهِ وَ رَحْمَتُهٗ۔ فضل وکرم کا ہونا دنیا میں یہ کہ توبہ کی مہلت عطا ہوئی اور آخرت میں یہ کہ توبہ کی توفیق ملی اور توبہ قبول بھی ہوئی۔ فقہاء نے آیت سے استنباط کیا ہے کہ صحابہ مقبول التوبہ اور پاک ہو کر آخرت میں مرحوم ہیں۔ ف۲۶ یعنی ایک تو کسی پاک دامن مومنہ کا قذف بجائے خود ہی سخت معصیت ہے۔ پھر مومنہ بھی کون؟ ایک عالی مرتبت زوجِ رسول۔ اور پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قلب مبارک کو جو اذیت پہنچی وہ مستزاد۔ هَيِّنًا۔ ہلکا، یعنی غیر موجب گناہ۔ عِنْدَ اللّٰهِ عَظِيْمٌ۔ اللہ کے نزدیک بہت بڑی بات۔ یعنی موجب گناہ عظیم۔ ف۲۷ یعنی تامل و تذبذب الگ رہا۔ تحقیق ہی کی کیا ضرورت تھی۔ تمہیں سنتے ہی کانوں پر ہاتھ رکھ کر انکار کر دینا تھا۔ سر ولیم میور کا شمار اسلام و شارع اسلام کے دوستوں میں نہیں، مخالفوں میں ہے۔ باوجود اس کے اقرار ہے:۔ "عائشہ کی سیرت سے متعلق کچھ زیادہ کہنے کی ضرورت نہیں...... ان کی زندگی واقعہ سے قبل بھی اور بعد بھی اس پر گواہ ہے کہ ہم انہیں اس الزام سے بالکل بری یقین کریں۔" (لائف آف محمد صفحہ ۳۰۳، ۳۰۴) بعض صحابہ کی جانب منقول بھی ایسا ہی قول ہے۔ انہوں نے جوں ہی یہ افواہ سنی تھی، فوراً ہی وہ یہ کہہ اٹھے تھے۔ و فی بعض الاخبار ان ام ایوب قالت لابی ایوب الانصاری اما بلغک ما یقول الناس فی عائشۃ قال ابو ایوب، سبحانک ھذا بھتان عظیم (معالم) یہاں تعلیم اس کی مل رہی ہے کہ سب کو یہی کہنا چاہیے تھا۔ ف۲۸ یعنی یہ تو عین تقاضائے ایمان ہے کہ ایسی باتیں زبان سے نکالنا تو کجا سنی بھی نہ جائیں۔ ف۲۹ چنانچہ تمہارے دلوں کا حال بھی اس پر خوب روشن ہے۔ اور تمہاری مجلسی و معاشری پاکیزگی کی مصلحتیں بھی اس پر عیاں ہیں۔ وہ جو بھی احکام دیتا ہے وہ اس کے علم کامل پر ہی مبنی ہوتے ہیں۔ اور اس کی حکمت مطلقہ پر بھی۔ الْاٰيٰتِ۔ ان احکام کے تحت میں احکام اخلاقی (ملامت، نصیحت وغیرہ) اور احکام قانونی (حد قذف وغیرہ) سب آ گئے۔

يُحِبُّوۡنَ اَنۡ تَشِيۡعَ الۡفَاحِشَةُ فِى الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا لَهُمۡ

چاہتے ہیں کہ مومنین کے درمیان بے حیائی کا چرچا رہے ف۳۰ ان کے لئے

عَذَابٌ اَلِيۡمٌ ۙ فِى الدُّنۡيَا وَالۡاٰخِرَةِ ؕ وَاللّٰهُ يَعۡلَمُ

سزائے دردناک ہے دنیا میں (بھی) اور آخرت میں (بھی) اللہ علم رکھتا ہے

وَاَنۡتُمۡ لَا تَعۡلَمُوۡنَ ﴿۱۹﴾ وَلَوۡلَا فَضۡلُ اللّٰهِ عَلَيۡكُمۡ

اور تم علم نہیں رکھتے ف۳۱ اور اگر اللہ کا فضل و کرم نہ ہوتا

وَرَحۡمَتُهٗ وَاَنَّ اللّٰهَ رَءُوۡفٌ رَّحِيۡمٌ ﴿۲۰﴾ ع يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ

اور یہ بات نہ ہوتی کہ اللہ بڑا شفیق بڑا رحیم ہے (تو تم بھی نہ بچتے) ف۳۲ اے ایمان والو

اٰمَنُوۡا لَا تَتَّبِعُوۡا خُطُوٰتِ الشَّيۡطٰنِ ؕ وَمَنۡ يَّتَّبِعۡ

تم شیطان کے قدم بہ قدم نہ چلو اور جو کوئی شیطان کے

خُطُوٰتِ الشَّيۡطٰنِ فَاِنَّهٗ يَاۡمُرُ بِالۡفَحۡشَآءِ وَالۡمُنۡكَرِ ؕ

قدم بہ قدم چلتا ہے تو وہ تو بے حیائی اور بیہودگی ہی کا حکم دیتا ہے ف۳۳

وَلَوۡلَا فَضۡلُ اللّٰهِ عَلَيۡكُمۡ وَرَحۡمَتُهٗ مَا زَكٰى مِنۡكُمۡ

اور اگر تم پر اللہ کا فضل و کرم نہ ہوتا تو تم میں سے کوئی

مِّنۡ اَحَدٍ اَبَدًا ۙ وَّلٰـكِنَّ اللّٰهَ يُزَكِّىۡ مَنۡ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ

بھی کبھی پاک و صاف نہ ہوتا ف۳۴ لیکن اللہ جس کو چاہتا ہے پاک و صاف کر دیتا ہے اور اللہ

سَمِيۡعٌ عَلِيۡمٌ ﴿۲۱﴾ وَلَا يَاۡتَلِ اُولُوا الۡفَضۡلِ مِنۡكُمۡ

بڑا سننے والا ہے بڑا جاننے والا ہے ف۳۵ اور جو لوگ تم میں بزرگی

وَالسَّعَةِ اَنۡ يُّؤۡتُوۡۤا اُولِى الۡقُرۡبٰى وَالۡمَسٰكِيۡنَ

اور وسعت والے ہیں وہ قرابت والوں کو اور مسکینوں کو

ف۳۰ یعنی جولوگ ان آیتوں کی اور اس خدائی براءت کے نزول کے بعد بھی چاہتے ہیں کہ اس گندگی کے تذکرے قائم رہیں اور مقدسین سے متعلق تہمتیں پھیلی رہیں۔ فِى الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا۔ آیت کا سبب خاص تو ظاہر ہے کہ وہی واقعۂ افک عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا ہے۔ یعنی اشارہ قریب انہی لوگوں کی طرف ہے جو اس مخصوص تہمت کو زندہ رکھنا چاہتے ہیں۔ یا آج بھی زندہ رکھنا چاہ رہے ہیں۔ لیکن آیت کے مفہوم میں عموم بھی ہے۔ اور وہ سب اس کے تحت میں آجاتے ہیں جو مسلمانوں کے کسی معاشرہ میں بھی گندی روایتوں کا چرچا کرنے میں لگے رہتے ہیں۔ ف۳۱ انفرادی واجتماعی مصلحتیں، جن پر یہ احکام اور یہ سزائیں مرتب ہیں وہ تو سب علم الٰہی ہی میں ہیں۔ محدود علم ونظر والے بندوں کو ان کا کیا علم۔ فِى الدُّنۡيَا۔ دنیا کی سزا وہی حد قذف ہے۔ یعنی اسّی درّے۔ ف۳۲ (اس وعید سے) خطاب عام مسلمانوں کو ہے۔ رَءُوۡفٌ رَّحِيۡمٌ۔ توفیق توبہ کی اللہ کے اسی فضل وکرم سے ہوئی اور مقبولیت توبہ اسی شفقت ورحمت کے اثر سے ہوئی۔ امت اسلامیہ کے ساتھ بار بار اس تعلق شفقت ورحمت کا ذکر کر کے ان کے ساتھ اپنی تخصیص کو تازہ کرنا، ان کے دلوں کو گرمانا اور ان میں طاعت واطاعت کا مزید شوق پیدا کرنا ہے۔ ف۳۳ چنانچہ آج بھی مشاہدہ ہے کہ شیطان جدید عورت کے کان میں کیسے کیسے افسون "آزادی" و "مساوات کامل" کے نام سے پھونک پھونک کر اسے انتہائی اخلاقی پستیوں کی منزل کی طرف لیے جا رہا ہے۔۔۔ "مخلوط تعلیم"، تھیٹر، سینما ہال روم ڈانس اور ہر شعبہ زندگی میں مرد وزن کا آزادانہ بے تکلف اختلاط! ف۳۴ یہ توفیق توبہ جو اہل ایمان کو ہو جاتی ہے۔ اللہ کے فضل وکرم ہی سے ہوتی ہے۔ کوئی بندہ اسے اپنے ذاتی استحقاق کا نتیجہ نہ سمجھے۔ صوفیہ محققین کہتے ہیں کہ مدار کار فضل ورحمت ہے نہ کہ سعی ومجاہدہ۔ ف۳۵ (چنانچہ تمہاری بھی توبہ سن لی اور دلی ندامت جان لی) اصل خطاب تو اس وقت کے خاطی مسلمانوں سے ہے۔ لیکن ساتھ ہی عام قاعدہ بھی ہمیشہ کے لیے بیان ہو گیا۔

ع ۱۰ ۸

وَ الْمُهٰجِرِيْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۪ۖ وَلْيَعْفُوْا

اور ہجرت فی سبیل اللہ کرنے والوں کو دینے سے قسم نہ کھا بیٹھیں ف۳۶ چاہیے کہ معاف کرتے رہیں

وَلْيَصْفَحُوْا ؕ اَلَا تُحِبُّوْنَ اَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَكُمْ ؕ وَاللّٰهُ

اور درگزر کرتے رہیں کیا تم یہ نہیں چاہتے کہ اللہ تمہارے قصور معاف کرتا رہے ف۳۷ بے شک اللہ

غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۲۲﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ يَرْمُوْنَ الْمُحْصَنٰتِ

بڑا مغفرت والا ہے بڑا رحمت والا ہے ف۳۸ جو لوگ تہمت لگاتے ہیں ان (بیویوں) کو جو پاک دامن ہیں

الْغٰفِلٰتِ الْمُؤْمِنٰتِ لُعِنُوْا فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۪

بے خبر ہیں ایمان والیاں ہیں ف۳۹ ان پر لعنت ہے دنیا اور آخرت میں ف۴۰

وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ﴿۲۳﴾ ۙ يَّوْمَ تَشْهَدُ عَلَيْهِمْ

اور ان کے لئے سخت عذاب (رکھا ہوا) ہے اس دن (جس دن) ان کے خلاف گواہی دیں گی

اَلْسِنَتُهُمْ وَ اَيْدِيْهِمْ وَ اَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۲۴﴾

ان کی زبانیں اور ان کے ہاتھ اور ان کے پیر ان کاموں کی جو یہ کیا کرتے تھے ف۴۱

يَوْمَئِذٍ يُّوَفِّيْهِمُ اللّٰهُ دِيْنَهُمُ الْحَقَّ وَيَعْلَمُوْنَ اَنَّ

اس روز اللہ ان کو ان کا واجبی بدلہ پورا پورا دے گا اور یہ جان جائیں گے کہ

اللّٰهَ هُوَ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ ﴿۲۵﴾ اَلْخَبِيْثٰتُ لِلْخَبِيْثِيْنَ

اللہ ہی ٹھیک فیصلہ کرنے والا ہے بات کو کھول دینے والا ہے ف۴۲ گندی عورتیں گندے مردوں ہی کے لائق ہوتی ہیں

وَالْخَبِيْثُوْنَ لِلْخَبِيْثٰتِ ۚ وَ الطَّيِّبٰتُ لِلطَّيِّبِيْنَ

اور گندے مرد گندی عورتوں کے اور بہتر عورتیں بہتر مردوں کے لائق ہوتی ہیں

وَ الطَّيِّبُوْنَ لِلطَّيِّبٰتِ ۚ اُولٰٓئِكَ مُبَرَّءُوْنَ مِمَّا

اور بہتر ہی مرد بہتر عورتوں کے ف۴۳ یہ لوگ اس بات سے پاک ہیں جو یہ (منافق)



ف۳۶ (بلکہ اپنے حسن سلوک وامداد کو جاری رکھیں) حضرت مسطحؓ ایک صحابی تھے پورے مومن، مسکین بھی، مہاجر بھی، اور حضرت صدیقؓ کے عزیز بھی، محض اپنی سادہ دلی سے اس طوفان میں شریک ہوگئے۔ جب صدیقہؓ کی برأت میں آیات قرآنی نازل ہوئیں اور حضرت صدیقہؓ کی عفت تابی اتنی روشن ہوگئی، جتنی بجز حضرت مریمؑ کے دنیا میں شاید کسی پاک دامن خاتون کی بھی نہ ہوئی ہوتو حضرت صدیقؓ کو اپنی اس قابل فخر بیٹی کی نصرت وحمایت میں غصہ آنا بالکل طبعی تھا۔ آپ مسطحؓ کی ناداری پر ترس کھا کر مدد بھی فرماتے رہتے اس غیظ کی حالت میں قسم کھا بیٹھے کہ بس آج سے امداد موقوف۔ یہ بات مرتبہ صدیقیت کے شایاں نہ تھی۔ ارشاد ہوا کہ امداد جاری رکھو اور قسم کے مقتضا پر عمل نہ کرو۔ مسطح کی اس خدمت دینی، یعنی ہجرت فی سبیل اللہ کو یاد دلا کر یہاں گویا یہ بتادیا کہ اس نئے جرم سے انکا پچھلا عمل خیر باطل نہیں ہوگیا۔ صوفیہ محققین نے آیت سے اشارہ یہ نکالا ہے کہ بزرگوں کو مناسب یہی ہے کہ مریدوں کی لغزشوں پر اپنے فیض کو بند نہ کردیں۔ ف۳۷ (سو اس کا طریقہ یہی ہے کہ تم دوسروں کے قصور معاف کرتے رہو) ترغیب عفو کا پیرایہ اس سے مؤثر تر اور کیا ہوگا! وَلْيَعْفُوْا وَلْيَصْفَحُوْا۔ عفو ودرگزر کا یہ حکم استحبابی ہے وجوبی نہیں، بندہ کو اس کے حق کے ترک پر مجبور نہیں کیا جا سکتا۔ ف۳۸ (سو تمہیں چاہیے کہ تم بھی اللہ ہی کے رنگ میں رنگ جاؤ) ف۳۹ عمل کرنا کیسا ان بیچاریوں کو تو خبر تک بھی نہیں ایسی گندہ باتوں کی۔ الْغٰفِلٰتِ۔ اردو محاورہ میں ایسے موقع پر بھولی بھالی، سیدھی سادی کہتے ہیں۔ اسلام نے شریف پاکدامن خاتونوں کا وصف یہ بیان کیا ہے۔ کھیلی کھائی ہوئی، چاروں کھونٹ گھومی گھامی ہوئی، اپنے حقوق کے لیے مرنے مارنے والیاں، اور کسی معاشرہ میں جو درجہ بھی رکھتی ہوں، اسلام میں تو یقیناً کوئی بلند مقام نہیں رکھتیں۔ ف۴۰ (بہ سبب ان کے کفر ونفاق کے) ان وعیدوں کے نزول کے بعد مومنات کے حق میں ایسی جرأتیں کرنے والے کافر ومنافق ہی ہوسکتے ہیں۔ اور ان کا دنیا وآخرت میں اللہ کی رحمت خاص سے مردود ومہجور ہونا بالکل ظاہر ہے اور یہی حاصل ہے لعنت کا۔ ف۴۱ مثلاً زبان یوں کہے گی کہ اس نے میرے ذریعہ سے فلاں فلاں کفر قولی صادر کیے۔ ہاتھ پیر یہ کہیں گے کہ اس نے فلاں فلاں کفر عملی میں ہم سے مدد لی۔ ام المومنین عائشہ صدیقہؓ کا جو مرتبہ حق تعالیٰ کے ہاں سے ہے اسی سے ظاہر ہو رہا ہے کہ جس تفصیل واہتمام کے ساتھ ان کی صفائی قرآن میں پیش کی گئی ہے، کسی اور کی نہیں ہوئی ہے۔ ف۴۲ (اور یہ اس علم یقینی کے بعد اپنی نجات سے بالکل مایوس ہو جائیں گے) ف۴۳ لِلْخَبِيْثِيْنَ، لِلطَّيِّبِيْنَ وغیرہ میں ل لیاقت کا ہے۔ یعنی اہلیت وموزونیت کو ظاہر کرنے والا۔

ف۴۴ اُولٰٓئِكَ۔ یعنی جولوگ بہ سلسلۂ افک عائشہ رضی اللہ عنہا متہم ہوئے۔ ف۴۵ یعنی پہلے ان گھروں میں رہنے والوں کو سلام کر کے ان سے اجازت لو، کہ ہم اندر آ ئیں؟ ''یہ مسئلہ استیذ ان کا مردانہ اور زنانہ سب گھروں کے لیے ہے...... استیذ ان واجب ہے اور تقدیم سلام سنت ہے۔ اور اپنے جس گھر میں یقیناً بجز منکوحہ یا مملوکہ شرعی کے کوئی نہ ہو وہ اس سے مستثنیٰ ہے۔ ورنہ وہ بیوت بھی حکم میں غَيْرَ بُيُوْتِكُمْ کے ہو جائیں گے، لا شتراک العلۃ۔ اور وہ مکان مردانہ بھی اس سے مستثنیٰ ہے جہاں آدمی اس غرض سے بیٹھا ہو کہ جس کا دل چاہے ملنے کو آئے للاذن دلالۃً۔ اور جو مکان خلوت وآرام کے لیے مخصوص ہو۔ گو مردانہ ہی ہو۔ یا مکان ملاقات کا خلوت خانہ میں جانا کسی وقت قرائن سے معلوم ہو جائے وہاں استیذ ان کی حاجت ہو گی۔ اور ہر چند کہ یہاں خطاب مردوں کو ہے مگر عورتوں کا حکم بھی یہی ہے اور مردانہ میں بھی اور زنانہ میں بھی۔'' (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ایک صورت تو اذن صریح کی ہے، باقی اذن کبھی ضمنی بھی ہوتا ہے۔ مثلاً مشائخ کے ہمراہ خادموں وامراء کے ہاں ملازموں کے لیے۔ اور کبھی اذن حکمی بھی ہوتا ہے۔ مثلاً کسی حکم یا عرف یا قاعدہ سے معلوم ہو جائے کہ یہ وقت عام ملاقات کا ہے۔ یا میرے لیے مخصوص ہے ایسے موقعوں پر دریافت کرنے کی ضرورت نہیں۔ ایک گھر کے اندر جب کئی درجہ ہوں تو ہر درجہ جس میں کوئی مستقل رہتا ہو۔ ایک مستقل گھر کے حکم میں ہے۔ اور اس میں جانے کے لیے اذن شرط ہے۔ تَسْتَاْنِسُوْا محض اجازت طلب کرنے کے لیے لفظ تستاذنوا کافی تھا۔ بجائے اس کے تَسْتَاْنِسُوْا لانے سے (جو انس سے ہے) مراد یہ معلوم ہوتی ہے کہ اسے اپنا نام و پتہ پوری طرح بتا دو تا کہ اسے وحشت نہ رہے۔ ف۴۶ یعنی اس اجازت لینے میں ہرگز اپنے لیے کوئی ذلت نہ سمجھو۔ یہ تو ذریعہ ہے بہت سے مفاسد کی جڑ کاٹ دینے کا۔ اور ہر طرح مفید ہی ہے۔ ذٰلِكُمْ۔ یعنی یہی اجازت طلبی اور سلام۔ ای الاستیذان والتسلیم (مدارک) ف۴۷ (کسی ایسے شخص کی طرف سے جو اجازت دینے کا اختیار رکھتا ہے) ف۴۸ (نہ یہ کہ اسے ناگوار محسوس کر کے وہاں لڑنا جھگڑنا شروع کر دو) ف۴۹ (بس اگر خلاف حکم کرو گے سزا کے مستحق ہو گے) اَزْكٰى سے مراد ہے کہ بلا تکدر واپسی میں صفائی وطہارت زائد ہے۔ بِمَا تَعْمَلُوْنَ عَلِيْمٌ۔ مطلب یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اگر اس نے بر بنائے تکبر وتحقر اجازت نہیں دی تو بھی ہم ہی جانتے ہیں، اور اگر واقعی کوئی عذر تھا تو اس سے بھی ہم واقف ہیں۔ هُوَ۔ یعنی یہی واپس چلا آنا۔ ای الرجوع (مدارک) ف۵۰ یہ حکم ان مکانات کا ہے، جس میں کسی شخص خاص کا سکونت نہ رکھنا متیقن ہو۔ اور دلالۃً وہاں جانے کی عام اجازت ہو۔ مثلاً دکان، مدرسہ، حمام، کارخانہ، خانقاہ وغیرہ، ایسی عمارتوں میں جانے کے لیے اجازت خاص کی ضرورت نہیں۔ لیکن جن کو اجازت نہ ہو ان کو ایسی عمارتوں میں بھی جانا جائز نہ ہو گا۔ مَتَاعٌ لَّكُمْ۔ متاع سے مراد کاروبار اور نفع کا سامان ہے۔ ف۵۱ چنانچہ جسم کے جن حصوں پر نظر کرنا سرے سے ناجائز ہے انہیں تو دیکھیں ہی نہ اور جنہیں دیکھنا جائز ہے انہیں بھی خواہش نفس کے ساتھ نہ دیکھیں) مِنْ اَبْصَارِهِمْ۔ مِنْ تبعیضیہ ہے یعنی ہر نظر حرام نہیں۔ صرف بعض نظریں حرام ہیں اور وہ حرام نظریں، نظر اجنبی و نظر شہوت ہیں۔ من للتبعیض والمراد غض البصر عما یحرم والاقتصار بہ علی ما یحل (مدارک) ذٰلِكَ۔ یعنی یہی نظروں کا نیچا رکھنا اور حفظ ناموس۔ ای غض البصر و حفظ الفروج (مدارک)



ع ۲ / ۹

يَقُوْلُوْنَ ؕ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّرِزْقٌ كَرِيْمٌ ﴿۲۶﴾ يٰۤاَيُّهَا

بکتے پھرتے ہیں ان کے لئے مغفرت ہے اور عزت کی روزی ف۴۴ اے

الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَدْخُلُوْا بُيُوْتًا غَيْرَ بُيُوْتِكُمْ حَتّٰى

ایمان والو تم اپنے (خاص) گھروں کے سوا دوسرے گھروں میں داخل مت ہو جب تک کہ

تَسْتَاْنِسُوْا وَتُسَلِّمُوْا عَلٰۤى اَهْلِهَا ؕ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ

اجازت حاصل نہ کرلو ف۴۵ اور ان کے رہنے والوں کو سلام نہ کرلو تمہارے حق میں یہی بہتر ہے

لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ﴿۲۷﴾ فَاِنْ لَّمْ تَجِدُوْا فِيْهَاۤ اَحَدًا

تاکہ تم خیال رکھو ف۴۶ پھر اگر ان میں تمہیں کوئی (آدمی) نہ معلوم ہو

فَلَا تَدْخُلُوْهَا حَتّٰى يُؤْذَنَ لَكُمْ ۚ وَاِنْ قِيْلَ

تو بھی ان میں نہ داخل ہو جب تک تم کو اجازت نہ مل جائے ف۴۷ اور اگر تم سے

لَكُمُ ارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا هُوَ اَزْكٰى لَكُمْ ؕ وَاللّٰهُ بِمَا

کہہ دیا جائے کہ لوٹ جاؤ تو لوٹ آیا کرو ف۴۸ یہی تمہارے حق میں پاکیزہ تر ہے اور اللہ تمہارے

تَعْمَلُوْنَ عَلِيْمٌ ﴿۲۸﴾ لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَدْخُلُوْا

اعمال کو خوب جانتا ہے ف۴۹ تم پر کوئی گناہ اس میں نہیں ہے کہ تم ان مکانات میں داخل ہو جاؤ

بُيُوْتًا غَيْرَ مَسْكُوْنَةٍ فِيْهَا مَتَاعٌ لَّكُمْ ؕ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ

(جن میں) کوئی رہتا نہ ہو (اور) ان میں تمہارا کچھ مال ہو ف۵۰ اور اللہ جانتا ہے

مَا تُبْدُوْنَ وَمَا تَكْتُمُوْنَ ﴿۲۹﴾ قُلْ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ يَغُضُّوْا

جو کچھ تم ظاہر کرتے ہو اور جو کچھ تم چھپاتے ہو آپ ایمان والوں سے کہہ دیجیے کہ اپنی نظریں

مِنْ اَبْصَارِهِمْ وَيَحْفَظُوْا فُرُوْجَهُمْ ؕ ذٰلِكَ اَزْكٰى

نیچی رکھیں ف۵۱ اور اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کریں یہ ان کے حق میں زیادہ صفائی کی

وا۵۲ بدکاری وبدنظری وغیرہ کے ارتکاب میں انسان خاص طور پر اہتمام ستر واخفاء کا رکھتا ہے۔ اس لیے یہاں یاد دلا دیا کہ تم چھپانے کی کتنی ہی کوشش کر ڈالو۔ بہر حال اس حاضر وناظر، ہمہ بین وہمہ دان سے تو نہیں چھپا سکتے ہو۔ ذٰلِكَ اَزْكٰى لَهُمْ میں صاف اشارہ اس طرف ہے کہ افعال غیر مرضیہ کے مقدمات کا بھی انسداد واجب ہے۔ اور اس اصل سے فقہاء وصوفیاء امت دونوں نے اپنے اپنے فن میں بڑا کام لیا ہے۔ يَحْفَظُوْا فُرُوْجَهُمْ۔ حکم کے عموم میں علاوہ زنا کاری کے اور بھی سارے طریقے ناجائز شہوت رانی کے اور ان کے مقدمات ومبادی بھی آگئے۔ لفظ حفظ نظر ولمس وغیرہ سب کے لیے عام ہے۔ الذی تقتضیه الظاهر ان یکون المعنی حفظها عن سائر ما حرم علیه من الزنا واللمس والنظر (جصاص) عاشقانہ افسانے اور ڈرامے، بے حیائی کے منظر دکھانے والے تھیٹر اور سینما، شہوت انگیز تصویریں وغیرہ سب اس کے تحت میں آجاتی ہیں۔ وا۵۳ غض بصر اور حفظ فروج دونوں پر حاشیے ابھی ابھی گزر چکے۔ اتنا جز مؤمنین ومؤمنات، مسلمان مردوں ومسلمان عورتوں دونوں میں مشترک ہے۔ عورت کے لیے حجاب کے جو احکام خصوصی ہیں وہ اب آگے آرہے ہیں۔ وا۵۴ (خواہ وہ جسم کا ہو یا متعلقات جسم کا) لفظ زینت عام ہے۔ الزینة ما زینت به المراة (مدارک) قیل المراد بالزینة ما یعم المحاسن الخلقیة والزینیة (بیضاوی) اس کے تحت میں ہر وہ چیز آجاتی ہے جو مرد کے لیے باعث شوق ورغبت ہوسکے۔ خواہ خلقی ہو مثلاً حسن اعضاء۔ حسن صورت، خوش خرامی وغیرہا۔ خواہ کسبی ہو مثلاً لباس، خوشبو، زیور، پوڈر، غازہ وغیرہ۔ وا۵۵ (عموماً وعادۃً) یعنی جسم کے وہ حصے مستثنیٰ ہیں جو اگرچہ زینت کے موقع ہیں، لیکن ان کے چھپائے رکھنے میں عموماً سخت ہرج وزحمت ہے مثلاً چہرہ کی ٹکیا اور ہتھیلیاں اور پیر۔ مَا ظَهَرَ مِنْهَا۔ کی تفسیر چہرہ وکف دست سے خود حدیث میں آچکی ہے۔ الکفان والقدمان (مدارک) اور حنفیہ میں یہی تفسیر مقبول ہے۔ قال اصحابنا المراد الوجه والکفان (جصاص) ای الاٰمَاجرت العادة والجبلة علی ظهوره و هذا الوجه والکفان والقدمان (مدارک) اور اسی لیے حنفی فقہاء ومفسرین کے ہاں چہرہ اور کف دست اور پیروں کے دیکھنے کی اجازت ملتی ہے۔ یجوزالنظر الی وجه الاجنبیة و کفها و قدمیها (مدارک) لیکن متاخرین فقہاء نے خوف فتنہ سے اب چہرہ کا کھلا رکھنا بھی ممنوع قرار دے دیا ہے۔ و اما فی زماننا منع (درمختار) ناف سے گھٹنے تک کا ستر مذہب اہل سنت میں سب پر واجب ہے۔ عورت کا عورت سے بھی، مرد کا مرد سے بھی۔ وا۵۶ (کہ سر اور سینہ دو مقام خاص طور پر زینت کے ہیں ان کے ڈھانپنے کا اور زیادہ اہتمام رکھیں) جاہلیت فرنگ ہی سے ملتا جلتا دستور جاہلیت عرب میں بھی یہ تھا کہ عورتیں لباس اس طرح کا پہنتیں کہ پشت کا حصہ تو خیر ڈھکا رہتا۔ باقی سامنے سے سینہ کا حصہ عریاں رہتا۔ کانت جیوبهن واسعة تبدوا منها صدورهن و ما حوالیها و کن یسدلن الخمر من ورائهن فتبقی مکشوفة (مدارک) نفسیات بشری کی محقق، رازداں اور بدکاری کے مبادی ومقدمات کی بیخ کنی کرنے والی شریعت اسلامی نے ٹھیک اس کے برعکس یہ فیشن چلایا کہ سینہ کا کوئی حصہ عریاں رہ جانا کیا معنٰی وہ تو خاص طور پر ڈھکا رہے۔ و فی ذلک دلیل علی ان صدر المراة و نحرها عورة لا یجوز لاجنبی النظر الیها منهما (جصاص) کانت جیوبهن واسعة تبدواهنا صدورهن و ما حوالیها و کن جیوبهن الخمر من ورائهن فیبقی مکشوفة (مدارک) وا۵۷ (کسی شخص پر بھی) زینة کی تشریح ابھی اوپر گزر چکی ہے کہ قدرتی یا مصنوعی ہر وہ شے ہے جو عورت کی جانب رغبت والتفات بڑھادے۔ لَا يُبْدِيْنَ زِيْنَتَهُنَّ۔ پہلے موقع پر یہ فقرہ بہ لحاظ اعضاء وجسم تھا۔ یہاں بہ اعتبار اشخاص کے ہے۔ پہلے استثناء میں فلاں فلاں عضو شامل تھے اب استثناء میں فلاں فلاں اشخاص کی نشاندہی ہو رہی ہے۔ وا۵۸ یہ سب عزیز اصطلاح میں محرم کہلاتے ہیں۔ فقہاء نے محرموں کی بھی دو قسمیں قرار دی ہیں۔ ایک وہ جو محرم ابدی ہیں مثلاً باپ، چچا، بیٹا، پوتا وغیرہ۔ دوسرے وہ جو بعد زوال وصف اجنبی ہوجائیں۔ مثلاً شوہر طلاق کے بعد، مملوک آزاد ہونے کے بعد، بچہ جوان ہو جانے کے بعد۔ اِخْوَانِهِنَّ۔ بھائی جو محرم ہیں ان سے سگے بھائی یا ایک باپ کی اولاد یا ایک ماں کی اولاد یا دودھ شریکے مراد ہیں۔ اور کسی قسم کے بھائی چچیرے، خلیرے وغیرہ جو عرفاً اور رواجاً ہندوستان میں محرم سمجھ لیے گئے ہیں، مراد نہیں ہے۔ اَخَوٰتِهِنَّ۔ علیٰ ہذا بہنوں سے بھی مراد سگی بہنیں یا ایک ماں یا ایک باپ کی اولاد یا دودھ شریکی بہنیں ہیں۔ عرفی بہنیں مثلاً چچیری، خلیری وغیرہ کے مراد نہیں۔ اٰبَاۗىِٕهِنَّ۔ دادا، نانا وغیرہ بھی اس کے باپ ہی کے حکم میں داخل ہیں۔ و یدخل فیهم الاجداد (مدارک) اَبْنَاۗىِٕهِنَّ۔ اولاد ہی میں اولاد در اولاد پوتے نواسے وغیرہ شامل ہیں۔ و یدخل فیهم النوافل (مدارک) ان رشتوں کے علاوہ عورت کے چچا اور ماموں بھی اس کے محرم ہوتے ہیں۔ ”غرض مدار محرمیت پر ہے اور محرم وہ رشتہ دار ہے جس سے ابداً نکاح حرام ہو خواہ نسب سے ہو یا مصاہرۃ سے یا رضاع سے۔ البتہ بعض فقہاء نے زمانہ کے فتن کو دیکھ کر مصاہرت اور رضاع سے خلوت میں رہنے بیٹھنے کو منع کیا ہے“۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) اَوْ۔ اس آیت بھر میں اور (واو عاطفہ) کے معنٰی میں ہے۔ تردید وتخییر کے لیے نہیں۔ مشائخ صوفیہ کہتے ہیں کہ لَا يُبْدِيْنَ زِيْنَتَهُنَّ اِلَّا لِبُعُوْلَتِهِنَّ میں اشارہ اس طرف ہے کہ زینت اسرار کو نامحرم یعنی نااہل سے پوشیدہ رکھنا چاہیے۔ وا۵۹ نِسَاۗىِٕهِنَّ سے مراد مومن عورتیں ہیں۔ یعنی المومنات (بیضاوی) اراد نساء المومنات (جصاص) کافر عورت شریعت اسلام میں اجنبی مرد کے حکم میں ہے۔ پردہ اس سے بھی اسی طرح واجب ہے۔ صحابہ میں حضرت عمر، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ اور تابعین میں مجاہد وغیرہ کا یہی مذہب منقول ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا ایک مکتوب حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ کے نام کا نقل ہوا ہے کہ کتابیہ (یعنی مسیحی، یہودی عورتیں) مومن عورتوں کے ساتھ حمام میں نہ جانے



لَهُمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ خَبِيْرٌۢ بِمَا يَصْنَعُوْنَ ۝۳۰ وَقُلْ

بات ہے بے شک اللہ کو سب کچھ خبر ہے جو کچھ لوگ کیا کرتے ہیں وا۵۲ اور آپ کہہ دیجیے

لِّلْمُؤْمِنٰتِ يَغْضُضْنَ مِنْ اَبْصَارِهِنَّ وَيَحْفَظْنَ

ایمان والیوں سے کہ اپنی نظریں نیچی رکھیں اور اپنی شرمگاہوں کی

فُرُوْجَهُنَّ وَلَا يُبْدِيْنَ زِيْنَتَهُنَّ اِلَّا مَا ظَهَرَ مِنْهَا

حفاظت رکھیں وا۵۳ اور اپنا سنگار ظاہر نہ ہونے دیں وا۵۴ مگر ہاں جو اس میں سے کھلا ہی رہتا ہے وا۵۵

وَلْيَضْرِبْنَ بِخُمُرِهِنَّ عَلٰي جُيُوْبِهِنَّ ۠ وَلَا يُبْدِيْنَ

اور اپنے دوپٹے اپنے سینوں پر ڈالے رہا کریں وا۵۶ اور اپنی زینت

زِيْنَتَهُنَّ اِلَّا لِبُعُوْلَتِهِنَّ اَوْ اٰبَاۗىِٕهِنَّ اَوْ اٰبَاۗءِ بُعُوْلَتِهِنَّ

ظاہر نہ ہونے دیں وا۵۷ مگر ہاں اپنے شوہر پر اور اپنے باپ پر

اَوْ اَبْنَاۗىِٕهِنَّ اَوْ اَبْنَاۗءِ بُعُوْلَتِهِنَّ اَوْ اِخْوَانِهِنَّ اَوْ

اور اپنے شوہر کے باپ پر اور اپنے بیٹوں پر اور اپنے شوہر کے بیٹوں پر اور اپنے بھائیوں پر اور

بَنِيْٓ اِخْوَانِهِنَّ اَوْ بَنِيْٓ اَخَوٰتِهِنَّ اَوْ نِسَاۗىِٕهِنَّ

اپنے بھائیوں کے لڑکوں پر یا اپنی بہنوں کے لڑکوں پر وا۵۸ اور اپنی (ہم مذہب) عورتوں پر وا۵۹

اَوْ مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُنَّ اَوِ التّٰبِعِيْنَ غَيْرِ اُولِي

اور اپنی باندیوں پر وا۶۰ اور ان مردوں پر جو طفیلی ہوں (اور عورت کی طرف) انہیں

الْاِرْبَةِ مِنَ الرِّجَالِ اَوِ الطِّفْلِ الَّذِيْنَ لَمْ يَظْهَرُوْا

ذرا توجہ نہ ہو وا۶۱ اور ان لڑکوں پر جو ابھی عورتوں کی

عَلٰي عَوْرٰتِ النِّسَاۗءِ ۠ وَلَا يَضْرِبْنَ بِاَرْجُلِهِنَّ

پردہ کی بات سے واقف نہیں ہوئے ہیں وا۶۲ اور عورتیں اپنے پیر زور سے نہ رکھیں

پائیں۔ اللہ اللہ کہاں تاکید اس احتیاط کی تھی، کہاں اس امت کو فرنگیوں سے ارتباط و اختلاط پر فخر رہنے لگا! فقہاء نے لکھا ہے کہ فاحشہ عورت اگرچہ مسلمان ہو، پاکدامنوں میں نہ آنے پائے۔ ایک تو نِسَآئِهِنَّ پر قیاس کر کے دوسرے بہ خوف اغوا و فتنہ۔ و٦٠ مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُنَّ کا لفظ عام ہے لیکن حنفیہ کے ہاں صرف باندیاں مراد ہیں غلام مراد نہیں۔ غلام اجنبی مردوں کے حکم میں ہیں۔ ای اماتهن ولا يحل لعبد ها ان ينظر الى هذه المواقع (مدارک) مَا۔ یہاں اپنے عموم پر نہیں۔ و٦١ (بوجہ ان کے سلب حواس کے) التّٰبِعِيْنَ۔ تابع یا طفیلی وہ ہے جو محض کھانے پینے کے واسطے پڑا رہتا ہو۔ الذی يتبعک ليصيب من طعامک (جصاص۔ عن ابن عباس وقتادة ومجاهد) ان کا ذکر اس لئے کیا کہ ایسے لوگ اس وقت موجود تھے۔ غَيْرِ اُولِي الْاِرْبَةِ۔ هو الاحمق الذی لا ارب له فی النساء (جصاص) ”مدار حکم سلب حواس پر ہے نہ کہ تابع ہونے پر۔ اس وقت وہ تابع ایسے ہی تھے۔“ (تھانوی ؒ) خواجہ سرا وغیرہ کی آمد و رفت عورتوں میں فقہاء نے ممنوع لکھی ہے۔ عورت کو اجنبی مردوں سے ایسے کام لینا۔ جن میں جسم کو مس کرنا پڑے جائز نہیں۔ اسی طرح مرد کو اجنبی عورتوں سے اس قسم کے کام لینا یا خادمہ کو خلوت میں بلانا یا اس پر نظر کرنا جائز نہیں۔ و٦٢ مراد اس سن کے بچے ہیں جو ابھی شہوانیت کے معنی ہی سے واقف نہیں۔ یہ معنی نہیں کہ ابھی باقاعدہ بالغ نہیں ہوئے ہیں۔ قال مجاهد هم الذين لا يدرون ما هن من الصغر (جصاص) اے لا يميزون من عورات النساء والرجال بصغرهم وقلة معرفتهم بذلک (جصاص) طفل یہاں بطور اسم جنس ہے اس لئے مابعد صیغہ جمع آگیا ہے۔



لِيُعْلَمَ مَا يُخْفِيْنَ مِنْ زِيْنَتِهِنَّ ؕ وَ تُوْبُوْۤا اِلَى اللّٰهِ

کہ ان کا مخفی زیور معلوم ہو جائے۔ و٦٣ اور تم سب اللہ کے سامنے

جَمِيْعًا اَيُّهَ الْمُؤْمِنُوْنَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿٣١﴾ وَ اَنْكِحُوا

توبہ کرو اے ایمان والو تاکہ تم فلاح پاؤ و٦٤ اور تم اپنے بے نکاحوں کا

الْاَيَامٰى مِنْكُمْ وَ الصّٰلِحِيْنَ مِنْ عِبَادِكُمْ وَ اِمَآئِكُمْ ؕ

نکاح کرو و٦٥ اور تمہارے غلام اور باندیوں میں جو اس کے (یعنی نکاح کے) لائق ہوں ان کا بھی و٦٦

اِنْ يَّكُوْنُوْا فُقَرَآءَ يُغْنِهِمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ؕ وَ اللّٰهُ

اگر یہ لوگ مفلس ہوں گے تو اللہ اپنے فضل سے انہیں غنی کر دے گا و٦٧ اور اللہ

وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ﴿٣٢﴾ وَلْيَسْتَعْفِفِ الَّذِيْنَ لَا يَجِدُوْنَ

بڑا وسعت والا ہے بڑا جاننے والا ہے و٦٨ اور جن لوگوں کو نکاح کا مقدور نہیں انہیں چاہیے کہ

نِكَاحًا حَتّٰى يُغْنِيَهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ؕ وَ الَّذِيْنَ

ضبط سے کام لیں، یہاں تک کہ اللہ انہیں اپنے فضل سے غنی کر دے و٦٩ اور تمہارے

يَبْتَغُوْنَ الْكِتٰبَ مِمَّا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ فَكَاتِبُوْهُمْ

مملوکوں میں سے جو مکاتب ہونے کے خواہاں ہوں تو انہیں مکاتب بنا دیا کرو

اِنْ عَلِمْتُمْ فِيْهِمْ خَيْرًا ۖ وَّاٰتُوْهُمْ مِّنْ مَّالِ اللّٰهِ

اگر ان میں بہتری (کے آثار) پاؤ و٧٠ اور اللہ کے اس مال میں سے بھی انہیں دو

الَّذِيْۤ اٰتٰىكُمْ ؕ وَ لَا تُكْرِهُوْا فَتَيٰتِكُمْ عَلَى الْبِغَآءِ

جو اس نے تمہیں عطا کیا ہے و٧١ اور اپنی باندیوں کو مت مجبور کرو زنا پر

اِنْ اَرَدْنَ تَحَصُّنًا لِّتَبْتَغُوْا عَرَضَ الْحَيٰوةِ

جب کہ وہ پاک دامن رہنا چاہیں و٧٢ محض اس لئے کہ دنیوی زندگی کا کچھ فائدہ



و٦٣ فقہاء نے اس سے استنباط اور بالکل صحیح استنباط کیا ہے کہ ہر وہ آواز جو رغبت اور دلکشی کا باعث ہو، اسی پر محمول اور اسی لئے ممنوع ہوگی۔ اللہ، اللہ۔ عفت و طہارت کا کس درجہ اہتمام ہماری پاک شریعت میں ہے، اور فتنہ کے کیسے کیسے دروازوں اور چھپے ہوئے سوراخوں کو ہماری شریعت نے بند کیا ہے۔ ایک طرف یہ احتیاطیں و پابندیاں ہیں۔ دوسری طرف گانے اور طرح طرح کے سریلے باجوں کے ساتھ گانے ہی کی نہیں بلکہ ناچ اور مرد و عورت کے مشترک ناچ کی آزادیاں ہیں!...... دونوں زندگیوں کے نتائج بالکل ظاہر ہیں۔ مِنْ زِيْنَتِهِنَّ۔ زیور سے یہاں مراد وہ زیور ہیں جو از خود نہیں بجتے بلکہ کسی چیز کی رگڑ سے بج اٹھتے ہیں۔ مثلاً چھڑے، کڑے۔ قرآن نے انہیں کے بارہ میں ارشاد فرمایا ہے کہ ان کی پہننے والیاں پیر زمین پر زور سے نہ رکھیں۔ گویا ان کا پہننا فی نفسہ درست ہے۔ لیکن ان کی آواز یا جھنکار بہ اندیشہ فتنہ درست نہیں۔“ اس سے یہ بھی مفہوم ہوسکتا ہے کہ جب زیور کی صوت کے اخفاء کا اتنا اہتمام ہے تو صاحب زیور کی صوت کا کہ اکثر موجب فتنہ و میلان ہو جاتی ہے اخفاء کیوں نہ قابل اہتمام ہوگا۔ نیز یہ بھی مفہوم ہوسکتا ہے کہ جب صوت ایسی قابلِ اخفاء ہے تو صورت تو کیوں نہ قابلِ اخفاء ہوگی کہ اصل مبداء فتنہ ہے۔“ (تھانوی ؒ) قال ابو بكر قد عقل من معنى اللفظ النهى عن ابداء الزينة واظهارها بورود النص فى النهى عن سماع صوتها اذ كان اظهار الزينة اولى بالنهى مما يعلم به الزينة فاذا لم يجز اخفى الوجهين لم يجز ما ظهر هما (جصاص) اسی طرح وہ زیور جن میں از خود آواز پیدا ہوتی ہو، مثلاً گھنگرو، ان کا پہننا ہی سرے سے ناجائز ہے۔ حدیث میں جرس سے ممانعت وارد ہوئی ہے۔ و٦٤ (اور ان احکام میں جو کوتاہیاں ہوگئی ہوں وہ معاف ہوں) فلاح سے مراد یہاں فلاح کامل ہے۔ معصیتوں کا صدور نقصان فلاح کا باعث ہوتا ہے۔ آیت سے اہل سنت نے استدلال کیا ہے۔ کہ عصیان کا وجود ایمان کے منافی نہیں۔ ظاهر الاٰية يدله على ان العصيان لا ينا فى الايمان (مدارک) و٦٥ ایم کے معنی ہیں عورت بلا شوہر، یا شوہر بلا عورت۔ عام ہے ہر مرد و عورت کے لئے جس کا نکاح یا تو سرے سے ہوا ہی نہ ہو۔ یا ہوا ہو اور بہ سبب وفات و طلاق کے تجرد ہو گیا ہو۔ الايم من النساء من لا زوج او بكرًا او ثيبًا ومن الرجال من لا امراة له (تاج) اسم الايامى ينتظم الرجال والنساء (جصاص) وَ اَنْكِحُوا۔ حکم وجوبی نہیں استحبابی ہے۔ قد قامت الدلالة من اجماع السلف و فقهاء الامصار على انه لم يرد بها الايجاب۔ و انما استحباب (جصاص) شریعت اسلام میں نکاح بجائے خود ایک فضیلت کی چیز ہے۔ مسیحیت کی طرح نکاح ایک ناگزیر برائی کا نام نہیں۔ ملاحظہ ہوں حواشی انگریزی۔ و٦٦ صٰلِحِيْنَ۔ یعنی حقوق زوجیت ادا کرنے کے لائق ہوں۔ اَنْكِحُوا۔“ عام ہے معاونت و توسط و تمکین سب کو جیسا جہاں موقع ہو، اور اس میں خطاب عام ہے اولیاء یعنی اقارب و سادات یعنی آقاؤں کو“ (تھانوی) و٦٧ (اپنی حسب مشیت) یعنی اگر غلاموں میں صلاحیت کسب معیشت کی موجود ہے، تو ان کے فقر و افلاس بالفعل کو مانع نکاح نہ قرار دو۔ فقر و نکاح میں کوئی منافات نہیں۔ جو سر دست فقیر ہے کیا عجب کہ حسب مشیت صاحب معاش ہو جائے۔ نکاح اس مشیت تکوینی میں مانع نہیں۔“ پس نہ عدم غنا کو مانع نکاح سمجھیں اور نہ نکاح کو مانع غنا، اس کا دار و مدار مشیت پر ہے۔ اگر فقر کے ساتھ مشیت متعلق ہو جائے تو باوجود نکاح نہ ہونے کے بھی ہوگا۔ پس ایسے ارتباطات وہمیہ و باطلہ پر کیوں نظر کی جائے۔“ (تھانوی) آیت میں کوئی وعدہ مراد نہیں کہ اہل فقر کو نکاح کے بعد خواہ مخواہ غنا حاصل ہی ہو جائے گا۔ اور اس طرح گویا نکاح بجائے خود ایک مستقل وسیلہ معاش ہے! بلکہ مراد صرف یہ ہے کہ جب دوسرے حالات موافق جمع ہوں تو محض فقر کو مانع نہ قرار دو۔ فقر و غنا کو نکاح و عدم نکاح سے کوئی تعلق نہیں۔ الاصح ان هذا ليس وعدًا عن الله تعالى اغناء من يتزوج بل المعنى لا تنظروا الى فقر من يخطب اليكم (کبیر) و٦٨ (جسے چاہے غنی کرسکتا ہے۔ خوشحالی سے نواز سکتا ہے، اس کے ہاں کوئی تنگی، کمی تو ہے نہیں اور پھر ہر ایک کی اہلیت و صلاحیت، ظرف و بساط سے خوب واقف جسے کفر کا اہل دیکھے گا اسے کا فری رکھے گا) معاشیات کو مسائل معاش کو ربوبیت الٰہی کے عام قانون سے عملاً خارج سمجھ لینا، عصر حاضر کی سب سے بڑی گمراہیوں میں سے ہے۔ قرآن نے بار بار اس گمراہی پر ضرب لگائی ہے۔ اور بار بار اعلان کیا ہے کہ جسمانیات و روحانیات کے سارے دوسرے مسائل کی طرح معاشیات بھی اسی کی مشیت کے محکوم و تابع ہیں۔ و٦٩ (اور پھر نکاح کر

الدُّنْيَا ۭ وَ مَنْ يُّكْرِهْهُّنَّ فَاِنَّ اللّٰهَ مِنْۢ بَعْدِ
تمہیں حاصل ہو جائے و۳ے اور جو کوئی انہیں مجبور کرے گا سو اللہ ان کے مجبور کئے جانے
اِكْرَاهِهِنَّ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۳۳﴾ وَلَقَدْ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكُمْ اٰيٰتٍ
کے بعد بخشنے والا ہے مہربان ہے و۴ے اور ہم نے تمہارے پاس کھلے کھلے احکام
مُّبَيِّنٰتٍ وَّ مَثَلًا مِّنَ الَّذِيْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلِكُمْ
بھیجے ہیں اور جو لوگ تم سے پہلے گزرے ہیں ان کی حکایتیں
وَمَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِيْنَ ﴿۳۴﴾ ع اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ ع ۸/۱۰
اور خدا سے ڈرنے والوں کے لئے نصیحت (کی باتیں بھی بھیجی ہیں) و۵ے اللہ (ہی) آسمانوں
وَالْاَرْضِ ۭ مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ ۭ
اور زمین کا نور ہے و۶ے اس کے نور (ہدایت) کی مثال ایسی ہے جیسے ایک طاق ہے اس میں ایک چراغ ہے
اَلْمِصْبَاحُ فِيْ زُجَاجَةٍ ۭ اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ
چراغ قندیل میں ہے قندیل گویا ایک چمک دار
دُرِّيٌّ يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ
ستارہ ہے چراغ روشن کیا جاتا ہے ایک نہایت مفید درخت (یعنی) زیتون سے جو نہ پورب رخ ہے
وَّلَا غَرْبِيَّةٍ ۙ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِيْۗءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ
اور نہ پچھم رخ ہے و۷ے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ خود بخود جل اٹھے گا اگرچہ آگ اسے نہ بھی
نَارٌ ۭ نُوْرٌ عَلٰي نُوْرٍ ۭ يَهْدِي اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ
چھوئے و۸ے نور ہی نور ہے و۹ے اللہ اپنے اسی نور تک جس کو چاہتا ہے
يَّشَاۗءُ ۭ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ ۭ وَاللّٰهُ بِكُلِّ
ہدایت دیتا ہے و۸۰ اور اللہ لوگوں کے لئے (یہ) مثالیں بیان کرتا ہے و۸۱ اور اللہ ہر چیز کا



لیں) مطلب یہ ہے کہ اگر کوئی نکاح کے سامان سے محروم و معریٰ ہو تو اس کے لئے ہدایت یہی ہے کہ وہ صبر و عفت سے کام لئے بیٹھا رہے یہ اجازت ہرگز نہیں کہ کسی ناجائز طریقہ پر شہوت رانی کرنے لگے۔ جیسا کہ شدید بھوک کے موقع پر حرام کھالینے کی اجازت ہے۔ شہوت جنسی کا ضبط بھوک پیاس کی طرح کچھ بہت دشوار نہیں۔ نسبۃً بہت آسان ہے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ استعفاف۔ یعنی پارسائی سے مراد ہے زنا اور اس کے مقدمات دونوں سے بچنا اور اپنی حفظ عفت کے لئے خاص اہتمام رکھنا۔ ولیجتھد فی العفۃ (کبیر) غنی سے مراد وہ شوہر ہے جو ادائے مہر و نفقہ پر قادر ہو۔ و۶ے مکاتبت اصطلاح شریعت میں غلام و آقا کے درمیان معاہدہ کا نام ہے۔ غلام آقا سے یہ کہے کہ میں کما کر اتنا مال تجھے دیدوں تو آزاد ہو جاؤں اور مالک اسے منظور کرلے اور یہ مکاتب اگرچہ ابھی غلام رہے گا لیکن پیشہ یا تجارت اختیار کرنے کے باب میں خود مختار ہو جائے گا۔ پھر اگر شرط پوری ہوگئی تو غلام آزاد ہو جائے گا۔ نہ پوری ہو سکنے کی صورت میں غلام یا تو خود ہی مکاتبت کو فسخ کرالے۔ ورنہ قاضی فسخ کرادے گا۔ خَیْرًا۔ خیر یعنی بہتری کے آثار سے مراد ہے کمانے کا سلیقہ، فضول خرچی سے بچنا آزاد ہو کر دوسروں کو تکلیف نہ دینا۔ قال ابن عمر قوۃ علی الکسب وھو قول مالک وثوری (معالم) قال الشافعی واظھر معانی الخیر فی العبد الاکتساب مع الامانۃ (معالم) الاظھر انہ اراد الصلاح فینتظم ذلک الوفاء والصدق والامانۃ (جصاص) اگر یہ آثار نہ معلوم ہوتے تو خود مصیبت و معصیت میں پڑتے، اور دوسروں کے لئے بھی باعثِ آزار بنے سے تو یہی بہتر ہے کہ وہ بجائے خود مختاری کے قید و غلامی میں رہے۔ فقہاء نے لکھا ہے کہ عقد مکاتبت جائز، بغیر خیر ہی ہے۔ عَلِمْتُمْ۔ علم سے مراد ظن غالب ہے۔ و۱ے (تاکہ وہ جلد آزادی حاصل کر سکیں) مَالِ اللّٰہِ۔ مال کی اضافت اللہ کی طرف کرکے یہ حقیقت تازہ کردی کہ یہ مال تمہارا اپنا ہے کب۔ جو کچھ بھی خرچ کروگے اللہ ہی کا تو مال ہوگا! اٰتُوْھُمْ۔ صیغۂ امر کے مخاطب عام مسلمین ہیں۔ امت کو حکم ہو رہا ہے کہ زکوٰۃ دے کر مکاتبین کی امداد کرو۔ اعانت مکاتبین مصارفِ زکوٰۃ میں سے ایک مصرف ہے۔ و۲ے (جیسا کہ جاہلیت عرب میں رواج تھا) بغآء کے معنی حرامکاری کے ہیں البغاء الزنا (مجاہد) البغاء ھو الزنا (ابن جریر) فَتَیٰتِ کے لفظی معنی ہیں جوان عورتیں، یہاں مراد ہیں مطلق باندیاں خواہ کسی عمر کی ہوں۔ فتیاتکم ای امائکم (راغب) یہ مراد نہیں کہ اگر وہ ابھی جوانی کو نہ پہنچی ہوں یا جوانی سے اتر چکی ہوں تو ان کے لئے یہ جائز ہوگا۔ و۳ے یہ دونوں قیدیں بہ طور قید واقعی ہے۔ یعنی رسول اللہ ﷺ کے ہمعصر اہل جاہلیت واقعۃً اپنی باندیوں کو ان کی خواہش کے خلاف عصمت فروشی پر مجبور کرتے رہتے تھے۔ اور مقصود اس سے محض نفع مالی تھا۔ وکذلک کانوا یفعلون فی الجاھلیۃ یؤاجرون امائھم (معالم) یہ مراد نہیں کہ اگر باندیاں از خود آمادہ ہوں یا ان کے مالک ان سے فیس نہ وصول کرتے رہیں تو عصمت فروشی ان کے حق میں جائز ہو جائے گی۔ و۴ے (ان مجبوریوں کے حق میں) ای مکروھات مع الزناء (ابن جریر۔ عن مجاہد) عن ترکھن ما اکرھن علیہ (ابن جریر عن الزہری) لھن غفور رحیم (جصاص۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) ”جس اکراہ سے مکرہات پر مواخذہ نہیں وہ وہ ہے جس میں اتلاف نفس یا اتلافِ عضو کا خوف ہو۔“ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) فقہاء نے لکھا ہے کہ مجبور پر نہ حد جاری ہوگی نہ اس کے عمل کا شمار عصیان میں ہوگا۔ قال ابو بکر اخبر تعالی ان المکرھۃ علی الزنا مغفور لھا ما فعلتہ علی وجہ الاکراہ (جصاص) سورت میں شروع سے بے عصمتی کی تقبیح اور عصمت کی تاکید چلی آرہی ہیں۔ غلاموں، کنیزوں کے نکاح کی تاکید، کنیزوں کی عصمت کا تحفظ سب اسی سلسلہ کی چیزیں ہیں۔ و۵ے (اس قرآن بلکہ اس سورت کے ذریعہ سے) وحی خفی جو رسول اللہ ﷺ پر نازل ہوتی ہیں۔ وہ بھی آیت کا مدلول بن سکتی ہیں۔ و۶ے یعنی اللہ ہی نور ہدایت بخشنے والا ہے اہل آسمان کو بھی، اہل زمین کو بھی، یعنی جملہ مخلوقات کو۔ ای ھادی من فی السمٰوٰت والارض فھم بنورہ الی الحق یھتدون بھداہ من حیرۃ الضلالۃ یعتصمون (ابن جریر) یقول اللہ سبحانہ ھادی اھل السموات والارض (ابن جریر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) ھادی اھل السمٰوٰت والارض (جصاص عن انس) ای مثل نور اللہ تعالی فی قلب المؤمن ھو النور الذی یھتدی بہ (معالم) انجیل میں بھی خدا کو نور کہا گیا ہے۔ یوحنا کے پہلے عام خط میں ہے:۔ ”خدا نور ہے اور اس میں ذرا بھی تاریکی نہیں“ (۱۔۵) اصل انجیل یوحنا باب اول کے شروع میں بھی اس قسم کی کچھ عبارتیں ہیں۔ نُوْر۔ اپنے لغوی معنی میں وہ روشنی ہے جس کا ادراک آنکھ سے ہو سکے۔ تو حق تعالیٰ پر اس کا اطلاق جب بھی ہوگا مجازی ہی معنی میں ہوگا۔ النور فی کلام العرب الضوء المدرک بالبصر فاسنادہ الی اللہ تعالیٰ مجاز (بحر) یا یوں کہا جائے کہ اس کی صفت نورانیت کے اظہار عظمت کے لئے ہے۔ وتسمیتہ تعالی بذلک لمبالغۃ فعلہ (راغب) و۷ے یعنی نہ اس کے جانب شرقی میں کوئی آڑ ہے نہ جانب غربی میں۔ اس کا فیض شرق و غرب کے ساتھ مخصوص نہیں کوئی جانب اس سے خالی نہیں، وہ مقید کسی جہت کے ساتھ نہیں۔ زَیْتُوْنَۃٍ۔ روغن زیتون اپنی لطافت و صفائی و روشنی کے لئے مشہور ہے۔ عرب میں مشہور تر تھا۔ مَثَلُ۔ اہل تحقیق نے بہ طور عبارۃ النص یہاں لکھا ہے کہ اللہ کی صفات کی مثال بیان کرنا جائز ہے۔ بشرطیکہ خلاف آداب حضرت نہ ہو۔ اور نفی لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ میں جس چیز کی کی گئی ہے، وہ وجود مثل و نظیر کی ہے۔ و۸ے یعنی وہ روغن اپنی غایت تنویر سے از خود روشن ہو جانے والا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ خود ایمان غایت وضوح سے کسی ایضاح خارجی کا محتاج نہیں۔ و۹ے نُوْرٌ عَلٰی نُوْرٍ کا یہ ترجمہ اردو محاورہ کے لحاظ سے کیا گیا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ ایک تو اس میں خود قابلیت نور کی اعلیٰ درجہ کی تھی پھر ادھر سے فاعل یعنی نار کے ساتھ اجتماع ہو گیا۔ اور پھر اجتماع بھی ان کیفیات کے ساتھ کہ چراغ قندیل میں رکھا ہو۔ جس سے بالمشاہدہ چمک بڑھ جاتی ہے۔ اور

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



شَیۡءٍ عَلِیۡمٌ ﴿۳۵﴾ فِیۡ بُیُوۡتٍ اَذِنَ اللّٰهُ اَنۡ تُرۡفَعَ

خوب جاننے والا ہے وا۸۲ (وہ) وا۸۳ ایسے گھروں میں ہیں جن کے لئے اللہ نے حکم دیا ہے کہ ان کا ادب کیا جائے

وَ یُذۡکَرَ فِیۡهَا اسۡمُهٗ ۙ یُسَبِّحُ لَهٗ فِیۡهَا بِالۡغُدُوِّ

اور ان میں اس کا نام لیا جائے وا۸۴ ان میں وہ لوگ صبح و شام اللہ کی پاکی

وَ الۡاٰصَالِ ﴿۳۶﴾ رِجَالٌ ۙ لَّا تُلۡهِیۡهِمۡ تِجَارَةٌ وَّ لَا بَیۡعٌ

بیان کرتے ہیں وا۸۵ ایسے لوگ جنھیں نہ تجارت غفلت میں ڈال دیتی ہے نہ (خرید و) فروخت

عَنۡ ذِکۡرِ اللّٰهِ وَ اِقَامِ الصَّلٰوةِ وَ اِیۡتَآءِ الزَّکٰوةِ ۪ۙ

اللہ کی یاد سے اور نماز پڑھنے سے اور زکوۃ دینے سے وا۸۶

یَخَافُوۡنَ یَوۡمًا تَتَقَلَّبُ فِیۡهِ الۡقُلُوۡبُ وَ الۡاَبۡصَارُ ﴿۳۷﴾

وہ ڈرتے رہتے ہیں ایسے دن سے جس میں دل اور آنکھیں الٹ جائیں گی وا۸۷

لِیَجۡزِیَهُمُ اللّٰهُ اَحۡسَنَ مَا عَمِلُوۡا وَ یَزِیۡدَهُمۡ

انجام یہ ہو گا کہ اللہ ان کو ان کے اعمال کا بہت ہی اچھا بدلہ دے گا اور ان کو

مِّنۡ فَضۡلِهٖ ؕ وَ اللّٰهُ یَرۡزُقُ مَنۡ یَّشَآءُ بِغَیۡرِ

اپنے فضل سے اور بھی زیادہ دے دے گا اور اللہ جسے چاہتا ہے بے شمار دے دیتا ہے وا۸۸

حِسَابٍ ﴿۳۸﴾ وَ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡۤا اَعۡمَالُهُمۡ کَسَرَابٍۭ

اور جو لوگ کافر ہیں ان کے اعمال مثل سراب کے ہیں

بِقِیۡعَةٍ یَّحۡسَبُهُ الظَّمۡاٰنُ مَآءً ؕ حَتّٰۤی اِذَا جَآءَهٗ لَمۡ

چٹیل میدان میں کہ پیاسا اس کو پانی خیال کرتا ہے یہاں تک کہ جب اس کے پاس آیا

یَجِدۡهُ شَیۡئًا وَّ وَجَدَ اللّٰهَ عِنۡدَهٗ فَوَفّٰىهُ حِسَابَهٗ ؕ

تو اسے کچھ بھی نہ پایا اور اس کے پاس (قضاء) الٰہی کو پایا وا۸۹ سو اللہ نے اس کا حساب پورا چکا دیا وا۹۰



گر وہ ایسے طاق میں رکھا ہو جو ایک طرف سے بند ہے۔ ایسے موقع پر شعاعیں ایک جگہ تیز ہو کر بہت تیز روشنی ہوتی ہے۔ اور پھر تیل بھی زیتون کا جو مزید اشراق وقلت دخان میں مشہور ہے۔ تو اس قدر روشنی ہو گئی کہ جیسے بہت سی روشنیاں جمع ہو گئی ہوں۔ اس کو نُوۡرٌ عَلٰی نُوۡرٍ فرمایا۔ یہاں مثال ختم ہو گئی۔ بس اسی طرح مومن کے قلب میں اللہ تعالیٰ جب نور ہدایت ڈالتا ہے تو روز بروز اس کا انشراح قبول حق کے لیے بڑھتا چلا جاتا ہے۔ اور ہر وقت احکام پر عمل کرنے کے لیے تیار رہتا ہے۔ اور جب اس کو علم حاصل ہو جاتا ہے تو نور عمل یعنی عزم علی العمل کے ساتھ جو کہ ایک حال رفیع ہے، نور علم بھی منظم ہو جاتا ہے جسے وہ فوراً ہی قبول کر لیتا ہے، بس علم وعمل جمع ہو کر نُوۡرٌ عَلٰی نُوۡرٍ صادق آ جاتا ہے"۔ (تھانوی علیہ الرحمۃ) وا۸۰ (اور انہیں اپنے قانون تکوینی کے ماتحت منزل تک پہنچا دیتا ہے) اس نعمت پر اہل ایمان کو خوش ہونا چاہیے۔ وا۸۱ (تا کہ معقولات، مجردات، محسوسات کی مثالوں کے ذریعہ سے آسان اور قریب الفہم ہو جائیں، اور اس سے خوب ہدایت حاصل ہو)" یہ ہدایت جو ضرب امثال پر مرتب ہے عامہ ہے۔ اور یَهۡدِی اللّٰهُ میں ہدایت خاصہ ہے، اس لیے وہاں مَنۡ یَّشَآءُ کے ساتھ متعلق ہے اور یہاں جمیع ناس کے لیے۔ پس باہم تعارض نہیں۔" (تھانوی علیہ الرحمۃ) وا۸۲ ہدایت کے طریقے بھی اس نے کافی بلکہ وافی اختیار کیے ہیں اور ہر ایک شخص کی صلاحیت ہدایت کا بھی صحیح علم اسی کو ہے۔ وا۸۳ یعنی یہی ہدایت پائے ہوئے اشخاص۔ وا۸۴ مراد مسجدوں کا ہونا ظاہر ہے۔ اکثر المفسرین قالوا المراد المساجد (کبیر) قال ابن عباس رضی اللہ عنهما هذه البيوت هی المساجد و كذلك قال الحسن و مجاهد (جصاص) تُرۡفَعَ۔ رفع کے لفظی معنی بلند کرنے کے ہیں۔ لیکن بلندی ہمیشہ مادی ہی نہیں ہوتی، معنوی بھی ہوتی ہے۔ الرفع قال تارة فی الاجسام الموضوعة ...... و تارة فی المنزلة اذا شرفها (راغب) ترفع ای تشرف (راغب) اور معنوی بلندی یہی ہے کہ مسجدوں کی تعظیم و تطہیر کا اہتمام رکھا جائے۔ ای تعظم و تطهر عن الانجاس و عن اللغو من الاقوال (کبیر۔ عن الزجاج) ای تعظم بذكره (کبیر۔ عن مجاہد) فقہاء نے یہیں سے مسجد کی تعظیم وادب اور اس کے اندر بیٹھ کر دنیوی امور میں مشغولیت کی ممانعت نکالی ہے۔ هذا يدل على انه يجب تنزيهها من القعود فيها لامور الدنيا مثل البيع والشراء و عمل الصناعات و لغو الحديث الذى لا فائدة فيه والسعة وما جرى مجرى ذلك (جصاص) وا۸۵ صبح و شام سے محاورہ میں مراد دوام سے ہوتی ہے۔ اس سے قطع نظر اصیل کا وقت دن ڈھلنے کے بعد سے پوری رات تک رہتا ہے۔ گویا نماز فجر اگر غدو میں آ گئی تو ظہر سے لے کر عشاء تک کی نمازیں اصال میں۔ وا۸۶ احکام فرعی میں سے یہ دو نہایت اہم ہیں۔ انہیں بطور نمونہ کے بیان کر دیا گیا۔ ذِکۡرِ اللّٰهِ۔ اللہ کی یاد سے مراد اس کے احکام کی بجا آوری ہے۔ تِجَارَةٌ وَّ لَا بَیۡعٌ۔ خوب غور کر کے دیکھ لیا جائے۔ اس خاص فضیلت کے موقع پر ذکر کس کا فرمایا گیا۔ گوشہ نشین، تارک دنیا زاہدوں راہبوں کا نہیں۔ بلکہ ان کا جو دنیا کے معاملات میں پوری طرح پڑے ہوئے ہیں۔ بیع و تجارت میں لگے ہوئے ہیں۔ پھر بھی دل ان کے کہیں اور ہی اٹکے ہوئے ہیں۔ فرائض میں غفلت نہیں کرتے۔ ادائے حقوق میں سستی نہیں برتتے۔ روی عن الحسن فی هذه الاية والله لقد كانوا يتبايعون فی الاسواق فاذا حضر حق من حقوق الله بدءوا بحق الله حتى يقضوه ثم عادوا الى تجارتهم (جصاص) صوفیہ کے مسئلہ خلوت در انجمن کی اصل یہیں سے نکلتی ہے۔ وا۸۷ یہ بیان ان کے کمال خشیت و تقوی کا ہے کہ باوجود پابندی احکام کے ہر وقت روز جزا سے ڈرتے رہتے ہیں۔ وا۸۸ مفصل و مستقل متعین وعدہ، اہل ایمان سے جس جزا کا ہے وہ تو جنت ہے۔ اس کے علاوہ محض اپنے فضل و کرم سے اللہ جس کو جتنا نواز دینا چاہے اس کے لیے کوئی حد و حساب ہی نہیں ــــ اسلام کا خدا بعض دوسرے مذہبوں کی طرح کرم و عطا میں کنجوس نہیں۔ وا۸۹ یعنی تڑپ تڑپ کر پیاس سے مر گیا۔ یہ مثال ان کافروں، منکروں کی ہے جو اپنے اپنے باطل مذہب پر قائم، اپنے زعم میں عمر بھر اعمال صالحہ میں لگے رہے، اور جزائے آخرت کے امیدوار۔ ان بدنصیبوں کی آخری مایوسی کی شدت کا کیا ٹھکانا ہے کہ جب حقیقت کا انکشاف ہو گا تو ان کی دل خوش کن امیدیں کچھ بھی کام نہ دیں گی۔ اور غایت تحسر کے ساتھ انہیں قعر ہلاکت میں گرنا ہو گا۔ وا۹۰ یعنی عمر کا خاتمہ کر دیا۔

وَاللّٰهُ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ﴿٣٩﴾ اَوْ كَظُلُمٰتٍ فِيْ بَحْرٍ لُّجِّيٍّ

اور اللہ بہت ہی جلد حساب کر دیتا ہے یا (وہ اعمال) ایسے ہیں جیسے بڑے گہرے سمندر کے اندرونی اندھیرے

يَّغْشٰىهُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ سَحَابٌ ؕ

کہ اس کو ایک (بڑی) موج نے ڈھانپ لیا ہو پھر اس (موج) کے اوپر (ایک اور) موج ہو (پھر) اس کے اوپر بادل ہو

ظُلُمٰتٌ ۢ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ ؕ اِذَآ اَخْرَجَ يَدَهٗ لَمْ

(غرض) اوپر تلے اندھیرے ہیں اگر کوئی اپنا ہاتھ نکالے تو اس کے

يَكَدْ يَرٰىهَا ؕ وَمَنْ لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ

دیکھنے کا احتمال تک نہیں ف۹۱ اور جس کو اللہ ہی نور (ہدایت) نہ دے اس کے لئے (کہیں سے)

نُّوْرٍ ﴿٤٠﴾ اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ يُسَبِّحُ لَهٗ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ

نور نہیں ف۹۲ کیا تجھے معلوم نہیں کہ اللہ کی تسبیح کرتے رہتے ہیں جو کوئی بھی آسمانوں اور

وَالْاَرْضِ وَالطَّيْرُ صٰٓفّٰتٍ ؕ كُلٌّ قَدْ عَلِمَ صَلَاتَهٗ

زمین میں ہیں اور پرند بھی جو پر پھیلائے ہوئے ہیں ف۹۳ ہر ایک کو معلوم ہے اپنی اپنی دعا

وَتَسْبِيْحَهٗ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِمَا يَفْعَلُوْنَ ﴿٤١﴾ وَلِلّٰهِ

اور اپنی تسبیح ف۹۴ اور اللہ خوب جانتا ہے جو کچھ یہ لوگ کرتے رہتے ہیں ف۹۵ اور اللہ ہی کی

مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَاِلَى اللّٰهِ الْمَصِيْرُ ﴿٤٢﴾

ملک ہیں آسمان اور زمین اور اللہ ہی کی طرف واپسی ہے ف۹۶

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ يُزْجِيْ سَحَابًا ثُمَّ يُؤَلِّفُ بَيْنَهٗ ثُمَّ

کیا تجھے یہ علم نہیں کہ اللہ ایک ایک بادل کو چلاتا رہتا ہے پھر اس کو باہم ملا دیتا ہے پھر

يَجْعَلُهٗ رُكَامًا فَتَرَى الْوَدْقَ يَخْرُجُ مِنْ خِلٰلِهٖ ۚ

اس کو تہ بتہ کر دیتا ہے پھر تو دیکھتا ہے بارش کو کہ وہ اس کے بیچ میں نکل کر آتی ہے

ع ٥ ١١

ف۹۱ یہ مثال ان کافروں کی ہے، جو سرے سے ملحد یا لامذہب ہیں اور جنہیں کوئی دہمی سہارا بھی آخرت کا حاصل نہیں۔ ان کی غایت ظلمانیت کا کیا کہنا۔ ایک تو قعر سمندر کی تاریکیاں خود ہی معاذ اللہ کیا کم ہیں، اور پھر سطح سمندر کے اوپر موج در موج اور اس پر چھائی ہوئی گھٹائیں۔ غرض کیسا کچھ اندھیرا گھپ! ف۹۲ چنانچہ یہ بھی اپنے اعراض کے باعث ایسی تاریکیوں میں گھرے اور پڑے رہ گئے ہیں کہ اب ان کا کوئی سہارا نہیں! — انہیں چاہیے تھا کہ اتباع احکام الٰہی کا قصد اپنی طرف سے کرتے۔ حق تعالیٰ اپنی عادت کے موافق ان کے عزم پر فعل کو بھی ضرور مرتب کر دیتا۔ وَمَنْ لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا۔ اور اللہ کی طرف سے ہدایت سے محروم وہی رہتے ہیں جو خود ہی حصول ہدایت کا قصد نہیں کرتے۔ صوفیہ نے یہیں سے یہ مسئلہ نکالا ہے کہ جس میں استعداد نہیں اس میں عقل بھی نہیں۔ ف۹۳ (اور بہ ظاہر زمین و آسمان کی درمیانی فضا میں معلق) اَلَمْ تَرَ۔ خطاب عام سننے والے سے ہے۔ یعنی کیا تجھ پر دلالت عقل و مشاہدات سے یہ بات واضح نہیں ہوتی؟ يُسَبِّحُ لَهٗ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ۔ یہ تسبیح خواہ قالاً ہو یا حالاً ہر صنف موجودات کے اپنے اپنے مرتبۂ وجود کے مطابق ہوتی ہے۔ وَالطَّيْرُ۔ پرند پرستی جاہلی قوموں میں سب سے زیادہ پھیلی رہی ہے۔ باز، عقاب، طوطا، نیل کنٹھ، ہنس، شکرہ اور خدا معلوم کتنے اور پرندے پُج چکے ہیں۔ مخلوقیت و عبدیت کے موقع پر پرندوں کا ذکر خصوصیت کے ساتھ، عجب نہیں کہ اسی مصلحت سے ہو۔ ف۹۴ (بہ طریق الہام) كُلٌّ۔ یہاں مراد پرند (الطیر) بھی ہو سکتی ہے۔ جو بالکل قریب ہے۔ اور ہر موجود و مخلوق بھی مراد ہو سکتی ہے۔ ف۹۵ (اور وہ ان کو وقت مناسب پر سزا دے کر رہے گا) اشارہ ہے ان لوگوں کی جانب جو دلائل کے باوجود توحید و ایمان سے اعراض و انکار کرتے رہتے ہیں۔ ف۹۶ اس وقت ملکیت و حاکمیت سب کے مشاہدہ میں آ کر رہے گی۔

وَ يُنَزِّلُ مِنَ السَّمَآءِ مِنْ جِبَالٍ فِيْهَا مِنْۢ بَرَدٍ
اور اسی بادل سے یعنی اس کے بڑے بڑے حصوں میں سے اولے برساتا ہے
فَيُصِيْبُ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ وَيَصْرِفُهٗ عَنْ مَّنْ يَّشَآءُ ؕ
پھر ان کو جس پر چاہتا ہے گراتا ہے اور اسے ہٹا دیتا ہے جس سے وہ چاہتا ہے
يَكَادُ سَنَا بَرْقِهٖ يَذْهَبُ بِالْاَبْصَارِ ﴿۴۳﴾ يُقَلِّبُ اللّٰهُ
اس (بادل) کے بجلی کی چمک گویا اب بینائی چاپا ہی چاہتی ہے ف۹۷ اللہ رات اور دن کو
الَّيْلَ وَ النَّهَارَ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَعِبْرَةً لِّاُولِي الْاَبْصَارِ ﴿۴۴﴾
الٹتا پلٹتا رہتا ہے اس میں اہل بینش کے لئے (بڑا) سبق ہے ف۹۸
وَ اللّٰهُ خَلَقَ كُلَّ دَآبَّةٍ مِّنْ مَّآءٍ ۚ فَمِنْهُمْ مَّنْ يَّمْشِيْ
اور اللہ ہی نے ہر چلنے والے جانور کو پانی سے پیدا کیا ہے سو ان میں وہ بھی ہیں جو پیٹ کے بل
عَلٰى بَطْنِهٖ ۚ وَ مِنْهُمْ مَّنْ يَّمْشِيْ عَلٰى رِجْلَيْنِ ۚ
چلتے ہیں اور ان میں وہ بھی ہیں جو دو پیروں پر چلتے ہیں
وَ مِنْهُمْ مَّنْ يَّمْشِيْ عَلٰۤى اَرْبَعٍ ؕ يَخْلُقُ اللّٰهُ مَا
اور ان میں وہ بھی ہیں جو چار پیروں پر چلتے ہیں اللہ جو چاہتا ہے
يَشَآءُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۴۵﴾ لَقَدْ
پیدا کرتا ہے بے شک اللہ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے ف۹۹ بے شک
اَنْزَلْنَآ اٰيٰتٍ مُّبَيِّنٰتٍ ؕ وَ اللّٰهُ يَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ
ہم نے کھلے ہوئے نشان نازل کئے ہیں اور اللہ جسے چاہے سیدھی راہ کی طرف
اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿۴۶﴾ وَ يَقُوْلُوْنَ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ
ہدایت کر دیتا ہے ف۱۰۰ اور یہ لوگ کہتے (تو) ہیں کہ ہم اللہ اور رسول پر



ف۹۷ غرض اپنی مشیت تکوینی کے یہ عجائب وغرائب ہر لحظہ و ہر آن دکھاتا رہتا ہے۔ دیکھنے کے لیے صرف چشم بینا ہونا چاہیے — ایک مناسب وقت پر مناسب موسم میں، ابر کو پیدا کرنا، ایک مناسب بلندی پر لے جانا، ہوا میں مناسب حال تغیرات پیدا کرنا، ابر کے منتشر ٹکڑوں کو تلے اوپر جمع کر کے انہیں گھنگھور گھٹا کی شکل میں تبدیل کر دینا، پھر ایک مناسب مقدار میں مناسب مدت تک بارش کرتے رہنا یہ سب کام اسی صانع مطلق وحکیم برحق کے ہیں۔ مِنَ السَّمَآءِ۔ سمآء کے لغوی معنی پر حاشیے کئی بار گزر چکے۔ ہر بلند سائبان اور چھت پر اس کا اطلاق ہو سکتا ہے۔ یہاں مراد ابر ہے۔ مِنْ جِبَالٍ۔ عربی محاورہ میں کثرت وعظمت کے اظہار کے لیے آتا ہے۔ مثلاً کثرتِ علم کے موقع پر عندهٔ جبال من العلم۔ کثرت زر کے موقع پر فلان یملک جبالًا من ذهب (بحر) اُردو محاورہ میں بھی بولتے ہیں، ”اس کے پاس تو سونے کے پہاڑ ہیں“۔ زجاج لغوی کا قول نقل ہوا ہے کہ مِنْ جِبَالٍ یہاں کجبال کے معنی میں ہے۔ حرف تشبیہ ک محذوف ہے۔ (بحر) سحاباً۔ لفظ واحد ہے۔ لیکن بہ طور اسم جنس جمع کے معنی میں ہے۔ المعنی یسوق سحابة الی سحابة (بحر) بَيْنَهٗ کو بین اجزائه کے معنی میں لیا گیا ہے۔ ای یؤلف بین اجزائه (بحر) فَيُصِيْبُ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ۔ جسے چاہتا ہے اپنی مشیت تکوینی کے مطابق مال اور جان کا نقصان پہنچا دیتا ہے۔ يَصْرِفُهٗ عَنْ مَّنْ يَّشَآءُ۔ جس کو چاہے اپنی مشیت تکوینی کے مطابق محفوظ کر دیتا ہے۔ مِنَ السَّمَآءِ میں من ابتداء غایت کا ہے۔ اور مِنْ جِبَالٍ میں مِنْ تبعیض کا ہے اور مِنْۢ بَرَدٍ میں مِنْ تبیینِ جنس کا ہے۔ (بصاص) ف۹۸ (اللہ کی توحید ربوبیت کا، اس کی صنعت کاملہ وقدرت مطلقہ کا) یہ ساری صناعیاں اسی صانع مطلق کی ہیں۔ کوئی دیوی دیوتا اس میں اس کا شریک نہیں۔ ف۹۹ (اسے کچھ بھی مشکل نہیں۔ وہ جو جانور جس قسم کا بھی چاہے پیدا کر دے) يَمْشِيْ عَلٰى بَطْنِهٖ پیٹ کے بل چلنے والوں میں کل رینگنے والے جانور، حشرات الارض آ گئے۔ مثل سانپ کے اور تیرنے والے جانور بھی مثل مچھلی کے۔ يَمْشِيْ عَلٰى رِجْلَيْنِ۔ دو پایہ جانوروں کی مثال خود انسان ہے۔ نیز پرندے جب وہ زمین پر چل رہے ہوں۔ يَمْشِيْ عَلٰۤى اَرْبَعٍ۔ چوپایہ جانوروں کی مثالیں بالکل ظاہر ہیں۔ وَاللّٰهُ خَلَقَ كُلَّ دَآبَّةٍ مِّنْ مَّآءٍ۔ حاشیہ ف۳۲ سورۃ الانبیاء میں گزر چکا۔ ف۱۰۰ یہ احسان خاص ہے ہدایت یافتوں کے لیے۔ یہ ظہور ہے رحمت خاصہ کا۔ لَقَدْ اَنْزَلْنَاۤ اٰيٰتٍ مُّبَيِّنٰتٍ۔ یعنی دلائل حق سب کی ہدایت کے لیے نازل کیے ہیں۔ یہ ظہور ہے رحمتِ عامہ کا۔

وَ بِالرَّسُوْلِ وَ اَطَعْنَا ثُمَّ يَتَوَلّٰى فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ مِّنْۢ
ایمان لے آئے اور ان کا حکم مانا پھر ان میں کا ایک گروہ اس کے بعد سرتابی
بَعْدِ ذٰلِكَ ؕ وَ مَاۤ اُولٰٓئِكَ بِالْمُؤْمِنِيْنَ ۝۴۷ وَ اِذَا دُعُوْۤا
کر جاتا ہے اور یہ لوگ (ہرگز) ایمان والے نہیں ف۱۰۱ اور جب یہ
اِلَى اللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ اِذَا فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ
اللہ اور اس کے رسول کی طرف بلائے جاتے ہیں کہ (رسول) ان کے درمیان فیصلہ کردیں تو ان میں کا ایک گروہ
مُّعْرِضُوْنَ ۝۴۸ وَ اِنْ يَّكُنْ لَّهُمُ الْحَقُّ يَاْتُوْۤا اِلَيْهِ
پہلو تہی کرتا ہے ف۱۰۲ اور اگر ان کا حق (نکلتا ہوتا) ہے تو (رسول) کی طرف سر تسلیم خم
مُذْعِنِيْنَ ۝۴۹ ؕ اَفِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ اَمِ ارْتَابُوْۤا اَمْ
آجاتے ہیں ف۱۰۳ آیا ان کے دلوں میں مرض ہے یا یہ شک میں پڑے ہوئے ہیں یا
يَخَافُوْنَ اَنْ يَّحِيْفَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ وَ رَسُوْلُهٗ ؕ بَلْ
ان کو یہ اندیشہ ہے کہ اللہ اور اس کا رسول ان پر ظلم نہ کرنے لگیں (نہیں) بلکہ
ع ۱۰/۱۲ اُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ۝۵۰ ع اِنَّمَا كَانَ قَوْلَ الْمُؤْمِنِيْنَ
یہ لوگ تو خود ہی ظالم ہیں ف۱۰۴ ایمان والوں کا قول تو یہ ہے،
اِذَا دُعُوْۤا اِلَى اللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ اَنْ يَّقُوْلُوْا
جب وہ بلائے جاتے ہیں اللہ اور اس کے رسول کی طرف کہ (رسول) ان کے درمیان فیصلہ کردیں تو وہ کہہ اٹھتے ہیں
سَمِعْنَا وَ اَطَعْنَا ؕ وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝۵۱ وَ مَنْ
کہ ہم نے سن لیا اور مان لیا ف۱۰۵ تو ایسے ہی لوگ تو فلاح یاب ہیں اور جو کوئی بھی
يُّطِعِ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ وَ يَخْشَ اللّٰهَ وَ يَتَّقْهِ فَاُولٰٓئِكَ
کہا مانے گا اللہ اور اس کے رسول کا اور اللہ سے ڈرے گا اور اس (کی نافرمانی) سے بچے گا تو بس ویسے ہی لوگ



ف۱۰۱ ان لوگوں کے ایمان کامل کی نفی بیان کی جارہی ہے۔ یعنی دل میں ایمان تو کسی منافق کے بھی نہیں۔ لیکن ان کھلم کھلا عدول حکمی کر جانے والوں نے تو اس ایمان کا ظاہری پردہ بھی ہٹادیا۔ مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ۔ یعنی جب اس زبانی دعویٰ کے عملی ظہور کا وقت آتا ہے۔ ذکر منافقین کا ہے۔ زبان سے تو یہ لوگ بڑے دعوے ایمان واطاعت کے کیا کرتے ہیں۔ مگر جب وقت اس دعویٰ کے ثبوت کا آتا ہے تو ان میں کا زیادہ شریر حصہ صاف نکل جاتا ہے۔ ف۱۰۲ (رسول کی خدمت میں حاضری دینے سے) یہ آیت اوپر کی آیت کی تفصیل کررہی ہے۔ یعنی اپنے قضیوں، جھگڑوں کے فیصلہ کے واسطے جب یہ رسول اللہ ﷺ کے حضور میں طلب کیے جاتے ہیں تو یہ لوگ یہ سمجھ کر کہ وہاں تو فیصلہ تمامتر حق وانصاف ہی کے مطابق ہوگا، اور کوئی خیانت، چالاکی چلنے نہ پائے گی۔ ٹال مٹول کر جاتے ہیں۔ دُعُوْۤا اِلَى اللّٰهِ۔ ظاہر ہے کہ ان لوگوں کی طلبی صرف بارگاہ رسول ہی میں ہوتی تھی مگر چونکہ رسول کے فیصلے عین خدائی ہی فیصلے کے نافذ کرنے والے ہوتے تھے اس لیے دعوا کے ساتھ اِلَى اللّٰهِ بڑھا دیا گیا۔ دُعُوْۤا اِلَى اللّٰهِ میں دعوت حکم اللہ کی طرف ہے۔ دُور بین فقہاء نے یہ مسئلہ نکالا ہے کہ حاکم اسلام جب کسی مقدمہ کے تصفیہ کے لیے بلائیں تو حاضری لازمی ہے۔ معناه الی حکم الله هذا یدل علی من ادعی الی غیرہٖ حقًا و دعاہ الی الحاکم فعلیه اجابتهٗ والمصیر معهٗ الیه (جصاص) ف۱۰۳ یعنی جب ان کا حق کسی اور کے ذمہ نکلتا ہوتا ہے اور یہ خود مظلوم ہوتے ہیں تو پھر بے تکلف چلے آتے ہیں اس اطمینان پر کہ وہاں تو حق رسی ہو ہی گی، ف۱۰۴ (اور چونکہ خود بر سر ظلم ہوتے ہیں) اس لیے ان مقدمات کو حضور نبوی میں لانے سے پہلو بچاتے ہیں کہ وہاں تو قلعی کھل کر رہے گی) اَفِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ۔ مرض سے مراد کفر قطعی ہے۔ یعنی آیا یہ انکار نبوت پر جرم میں مبتلا ہیں۔ اَمِ ارْتَابُوْۤا۔ یعنی آیا یہ نبوت و رسالت کی طرف سے شک میں پڑے ہوئے ہیں۔ ف۱۰۵ (اور پھر فوراً حضور نبوی میں حاضر بھی ہوجاتے ہیں) یعنی اہل ایمان کے قول پر ان کا عمل گواہ رہتا ہے۔ اِلَى اللّٰهِ کے معنی کیے گئے ہیں کہ حکم الٰہی کی طرف۔ معناه الی حکم الله (جصاص) اور فقہاء نے اس سے استدلال کیا ہے کہ حاکم شریعت جب طلب کرے حاضری ضروری ہوجاتی ہے۔ هٰذا الأیة دلیل علی وجوب اجابة الدعوٰی الی الحاکم لان الله تعالٰی ذم من دعی الی رسول الله لیحکم بینه و بین خصمه فلم یجب باقبح المذمة (ابن العربی) تاکید لما تقدم ذکرہ من وجوب الاجابة الی الحاکم اذا دعوا الیه وجعل ذٰلک من صفات المؤمنین (جصاص) اور فقہاء نے اسی معنی میں یہ حدیث نبوی بھی نقل کی ہے۔ من دعی الی سلطان فلم یجب فھو ظالم لا حق لهٗ (جصاص)

هُمُ الْفَآئِزُوْنَ ﴿۵۲﴾ وَ اَقْسَمُوْا بِاللّٰهِ جَهْدَ اَيْمَانِهِمْ
بامراد ہوں گے اور یہ لوگ بڑے زور سے اللہ کی قسم کھاتے رہتے ہیں
لَئِنْ اَمَرْتَهُمْ لَيَخْرُجُنَّ ؕ قُلْ لَّا تُقْسِمُوْا ۚ طَاعَةٌ
کہ اگر آپ ہمیں حکم دیں تو ہم نکل پڑیں ف۱۰۶ آپ کہیے کہ (بس) قسمیں نہ کھاؤ فرمانبرداری
مَّعْرُوْفَةٌ ؕ اِنَّ اللّٰهَ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ﴿۵۳﴾ قُلْ اَطِيْعُوا
معلوم ہے اللہ تمہارے اعمال کی پوری خبر رکھتا ہے ف۱۰۷ آپ کہہ دیجیے کہ اللہ کی
اللّٰهَ وَ اَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ ۚ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا عَلَيْهِ
اطاعت کرو اور رسول کی اطاعت کرو پھر اگر روگردانی کرو گے تو (سمجھ لو کہ) رسول کے ذمہ اسی قدر ہے جس کا
مَا حُمِّلَ وَ عَلَيْكُمْ مَّا حُمِّلْتُمْ ؕ وَ اِنْ تُطِيْعُوْهُ
بار ان پر رکھا گیا ہے اور تمہارے اوپر اسی قدر جس کا بار تم پر رکھا گیا ہے ف۱۰۸ اور اگر تم نے ان کی اطاعت کر لی ف۱۰۹
تَهْتَدُوْا ؕ وَ مَا عَلَى الرَّسُوْلِ اِلَّا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ ﴿۵۴﴾
تو راہ سے جا لگو گے اور رسول کے ذمہ تو صرف صاف صاف پہنچا دینا ہے ف۱۱۰
وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ
تم میں سے جو لوگ ایمان لائیں اور نیک عمل کریں ان سے اللہ وعدہ کرتا ہے کہ
لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْاَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِيْنَ
انہیں زمین میں حکومت عطا کرے گا جیسا کہ ان سے پہلے لوگوں کو حکومت
مِنْ قَبْلِهِمْ ۠ وَ لَيُمَكِّنَنَّ لَهُمْ دِيْنَهُمُ الَّذِي ارْتَضٰى
دے چکا ہے ف۱۱۱ اور جس دین کو ان کے لئے پسند کیا ہے اس کو ان کے واسطہ قوت
لَهُمْ وَ لَيُبَدِّلَنَّهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ خَوْفِهِمْ اَمْنًا ؕ
دے گا ف۱۱۲ اور ان کے خوف کے بعد اس کو امن میں تبدیل کر دے گا



ف۱۰۶ (گھربار سب چھوڑ چھاڑ) اب ذکر انہیں منافقین کا ہے۔ ف۱۰۷ (اور اس نے مجھے بتا دیا ہے) مطلب یہ ہے کہ زبانی ونمائشی دعووں سے کچھ بھی نہیں ہونے کا، ضرورت صرف مخلصانہ عمل کی ہے۔ طَاعَةٌ مَّعْرُوْفَةٌ۔ یعنی تمہاری فرمانبرداری کی حقیقت خوب معلوم ہو چکی! ف۱۰۸ یعنی رسول کے ذمہ تو تبلیغ تھی۔ وہ اسے پوری طرح ادا کر چکے۔ اب آگے اس پر عمل تمہارا کام تھا۔ تم وہ نہیں کرتے سو خود ہی بھگتو گے، رسول کا اس سے کیا ضرر؟ ف۱۰۹ (جو عین اطاعت ہے اللہ کی) بندوں کے پاس اور کوئی ذریعہ ہی احکام الٰہی ومرضیات الٰہی کے علم کا نہیں بجز وساطت رسول کے۔ صوفیہ نے کہا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی اطاعت ہی سے کشف حقائق ہوتا ہے اور وہی حاصل ہے اہتداء کا۔ ف۱۱۰ (نہ کہ کسی کو ہدایت پر مجبور کر دینا) یہ بات بھی بار بار صاف کرنے کی تھی۔ دنیا کو کثرت سے اس باب میں ٹھوکر لگی ہے۔ تَهْتَدُوْا۔ یعنی ہدایت پا کر خود ہی فائدہ میں رہو گے۔ ف۱۱۱ (مثلاً قوم طالوت کو جالوت اور زبردست فلسطینیوں کے مقابلہ میں، یا یوشع بن نون کے زمانہ میں بنی اسرائیل کو زبردست قوم عمالقہ کے مقابلہ میں) مِنْكُمْ خطاب نوع انسانی سے ہے۔ یعنی تم انسانوں میں سے جو طبقہ بھی ایمان و مقتضیاتِ ایمان پر عمل کرے گا۔ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ۔ یہ استخلاف یا حکومت ارض اسی ایمان وعمل صالح کی برکت سے حاصل ہوگی۔ آیت کی پوری قدر اس وقت ہو گی۔ جب اس کا زمانہ نزول بھی ذہن میں رہے۔ نازل اس وقت ہوئی ہے جب مسلمان تمامتر حالت مغلوبیت میں تھے اور رسول اللہ ﷺ کی تکذیب ہو رہی تھی۔ اس وقت اس دھڑلے سے پیش گوئی کر دینا بجز حق تعالیٰ کے اور کسی کا کام ہو نہیں سکتا تھا۔ فقہاء نے کہا ہے کہ یہ گویا نص ہے خلفاء اربعہ کے برسرِ حق ہونے کی۔ ان کی ذات میں اللہ کا وعدہ استخلاف فی الارض تمکین دین پوری طرح پورا ہو کر رہا۔ البتہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اس زمرہ میں شامل نہیں، کہ وہ نزول آیت کے وقت تک ایمان نہیں لائے تھے۔ اور نص میں ان کی جانب اشارہ نہیں۔ و فیه الدلالة علی صحة امامة الخلفاء الاربعة ایضًا لان الله استخلفهم فی الارض و مکن لهم کما جاء الوعد ولایدخل فیهم معاویة لانه لم یکن مؤمنا فی ذٰلک الوقت (جصاص) الأیة اوضح علی صحة خلافة الخلفاء الراشدین رضی الله عنهم اجمعین لان المستخلفین الذین اٰمنوا و عملوا الصالحات هم هم (مدارک) قال بعض السلف خلافة ابی بکر و عمر رضی الله عنهما حق فی کتاب الله ثم تلا هٰذه الأیة (ابن کثیر) ف۱۱۲ یہ گویا اس حکومت سے مقصود ہوگا۔ یعنی حکومت دنیوی مقصود بالذات نہ ہوگی، بلکہ ذریعہ اور واسطہ ہوگی اللہ کے پسند کیے ہوئے دینِ اسلام کی تقویت کا۔

يَعْبُدُوْنَنِيْ لَا يُشْرِكُوْنَ بِيْ شَيْـًٔا ؕ وَمَنْ كَفَرَ بَعْدَ

(بشرطیکہ) میری عبادت کرتے رہیں کسی کو میرا شریک نہ بنائیں ف۱۱۳ اور جو کوئی اس کے بعد بھی کفر

ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ۝۵۵ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ

کرے گا سو ایسے ہی لوگ تو نافرمان ہیں ف۱۱۴ اور نماز کی پابندی رکھو

وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ۝۵۶

اور زکوٰۃ دیتے رہو اور رسول کی اطاعت کرتے رہو تاکہ تم پر رحمت (کامل) کی جائے ف۱۱۵

لَا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مُعْجِزِيْنَ فِي الْاَرْضِ ۚ

جو لوگ کافر ہیں ان کی نسبت یہ خیال نہ کرنا کہ وہ زمین میں (ہمیں) ہرا دیں گے

ع ۷ / ۱۴ وَمَاْوٰىهُمُ النَّارُ ؕ وَلَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ۝۵۷ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ

اور ان کا ٹھکانا دوزخ ہے اور وہ بہت ہی برا ٹھکانا ہے ف۱۱۶ اے

اٰمَنُوْا لِيَسْتَاْذِنْكُمُ الَّذِيْنَ مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ وَالَّذِيْنَ

ایمان والو تمہارے مملوکوں کو اور تم میں جو (لڑکے)

لَمْ يَبْلُغُوا الْحُلُمَ مِنْكُمْ ثَلٰثَ مَرّٰتٍ ؕ مِنْ قَبْلِ صَلٰوةِ

حد بلوغ کو نہیں پہنچے ہیں ان کو تم سے تین وقتوں میں اجازت لینا چاہیے ف۱۱۷

الْفَجْرِ وَحِيْنَ تَضَعُوْنَ ثِيَابَكُمْ مِّنَ الظَّهِيْرَةِ وَمِنْۢ

(ایک) نماز صبح سے پہلے (دوسرے) جب دوپہر کو اپنے کپڑے اتار دیا کرتے ہو

بَعْدِ صَلٰوةِ الْعِشَآءِ ۛؕ ثَلٰثُ عَوْرٰتٍ لَّكُمْ ؕ لَيْسَ

اور (تیسرے) بعد نماز عشا (یہ) تین وقت تمہارے پردہ کے ہیں ف۱۱۸ ان (اوقات) کے سوا

عَلَيْكُمْ وَلَا عَلَيْهِمْ جُنَاحٌۢ بَعْدَهُنَّ ؕ طَوّٰفُوْنَ عَلَيْكُمْ

نہ تم پر کوئی الزام ہے اور نہ ان پر ف۱۱۹ وہ بکثرت تمہارے پاس آتے جاتے رہتے ہیں



ف۱۱۳ یعنی توحید و مقتضیات توحید پر قائم رہیں۔ وَلَيُبَدِّلَنَّهُمْ...... اَمْنًا۔ پُر قوت دشمن کی طرف سے خوف ایذاء طبعی ہوتا ہے جو ایمان کامل کے منافی نہیں۔ لَا يُشْرِكُوْنَ بِيْ شَيْـًٔا کے ایک معنی تو یہی ہیں کہ کسی کو بھی میرا شریک نہ بنائیں۔ دوسرے معنی یہ ہو سکتے ہیں کہ کسی طرح کا بھی شرک میرے ساتھ نہ روا رکھا جائے۔ ف۱۱۴ (اور ان سے کوئی وعدہ استخلاف ارض کا نہیں) بَعْدَ ذٰلِكَ سے مراد ہے اس وعدہ کے صدق کے ظہور کے بعد۔ اے بعد الوعد (مدارک) گویا اب کفر و فسق اور اشد ہے۔ اے هم الكاملون في فسقهم (مدارک) ف۱۱۵ (دنیا و آخرت دونوں میں) یعنی طاعات بدنی و مالی میں تمام تر مشغول رہو، اور رسول برحق کے جملہ احکام و ہدایات کی پابندی کرتے رہو — یہ تاکید ہے انہیں ارشادات کی جو اوپر گزر چکے۔ اَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ۔ حکم ابھی اوپر بھی آچکا تھا۔ یہ تکرار ظاہر کر رہی ہے کہ حکم اکد و اشد ہے۔ كررت طاعة الرسول تاكيدا لوجوبها (مدارک) ف۱۱۶ یعنی آخرت میں تو ان کے لیے عذاب جہنم ہے ہی۔ دنیا میں بھی خیال نہ گزرے کہ ان کی چالیں خدائی تدبیروں پر غالب آسکتی ہیں۔ اور معاندین منکرین ہمارے قہر کی گرفت سے بچ کر کہیں نکل جاسکتے ہیں۔ خطاب یہاں عام ہے ہر پڑھنے والے سے۔ فِي الْاَرْضِ۔ یعنی زمین کے کسی حصہ میں بھی۔ ف۱۱۷ عام آنے جانے والوں، عاقلوں، بالغوں، آزادوں کے واسطے حکم اوپر گزر چکا ہے کہ گھروں میں جب آئیں اجازت لے کر آئیں۔ اب حکم مل رہا ہے مملوکوں کے لیے، غلاموں اور کنیزوں کے لیے، جنہیں گھروں میں بار بار آنے جانے کی ضرورت رہتی ہے نیز نابالغ بچوں کے لیے جو بلا ضرورت بھی گھر کے اندر چکر لگاتے رہتے ہیں۔ ان کے لیے اس عام حکم کی پابندیاں دشوار تھیں۔ اب ان کے باب میں حکم الگ نازل ہو رہا ہے — اللہ اللہ! مسلمان کے گھر کی اندرونی راحت کا اہتمام کس درجہ مدنظر ہے۔ کیسے کیسے جزئیات تک کے احکام اس غرض کے لیے صادر ہو رہے ہیں! الَّذِيْنَ مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ۔ پر حاشیہ پہلے گزر چکا ہے ف۱۱۸ (کہ یہ تین وقت عام طور پر تخلیہ و استراحت کے ہوتے ہیں) "یعنی یہ اوقات چونکہ عادۃً اور غالباً تخلیہ اور استراحت کے ہیں۔ ان میں اکثر آدمی بے تکلفی سے رہتے ہیں۔ اس لیے اپنے مملوکین اور نابالغ بچوں کو سمجھا دو کہ بے اطلاع اور اجازت لیے ہوئے تمہارے پاس نہ آیا کریں"۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) فقہاء نے تصریح کر دی ہے کہ کچھ تخصیص انہیں تین وقتوں کی نہیں۔ جہاں جیسی ضرورت ہو وجود علت پر مدار ہے حکم معلول کا۔ اوقات خواب و تخلیہ تابع نص کے نہیں۔ بلکہ یہاں خود نص میں رعایت عرف عام کی ہے۔ ف۱۱۹ ان پر الزام بلا اجازت چلے آنے میں نہیں اور تم پر الزام انہیں منع نہ کرنے میں نہیں۔

بَعْضُكُمْ عَلٰى بَعْضٍ ؕ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ

کوئی کسی کے پاس ف۱۲۰ اسی طرح اللہ تم سے احکام کھول کر بیان

الْاٰيٰتِ ؕ وَ اللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ﴿۵۸﴾ وَ اِذَا بَلَغَ الْاَطْفَالُ

کرتا ہے اور اللہ بڑا علم والا ہے بڑا حکمت والا ہے ف۱۲۱ اور جب تم میں کے لڑکے بلوغ کو

مِنْكُمُ الْحُلُمَ فَلْيَسْتَاْذِنُوْا كَمَا اسْتَاْذَنَ الَّذِيْنَ مِنْ

پہنچ جائیں ف۱۲۲ تو انہیں بھی اجازت لینا چاہیے جیسا کہ ان کے اگلے لوگ اجازت

قَبْلِهِمْ ؕ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اٰيٰتِهٖ ؕ وَ اللّٰهُ عَلِيْمٌ

لے چکے ہیں اسی طرح اللہ تم سے اپنے احکام کھول کر بیان کرتا ہے اور اللہ بڑا علم والا ہے

حَكِيْمٌ ﴿۵۹﴾ وَ الْقَوَاعِدُ مِنَ النِّسَآءِ الّٰتِيْ لَا يَرْجُوْنَ

اور بڑا حکمت والا ہے ف۱۲۳ اور بڑی بوڑھیاں جنہیں نکاح کی امید

نِكَاحًا فَلَيْسَ عَلَيْهِنَّ جُنَاحٌ اَنْ يَّضَعْنَ ثِيَابَهُنَّ غَيْرَ

نہ رہی ہو ف۱۲۴ ان کو کوئی گناہ نہیں (اس بات میں) کہ وہ اپنے زائد کپڑے اتار رکھیں ف۱۲۵ (بشرطیکہ) زینت

مُتَبَرِّجٰتٍۭ بِزِيْنَةٍ ؕ وَ اَنْ يَّسْتَعْفِفْنَ خَيْرٌ لَّهُنَّ ؕ

کو دکھلانے والیاں نہ ہوں ف۱۲۶ اور اگر (اس سے بھی) احتیاط رکھیں تو ان کے حق میں اور بہتر ہے ف۱۲۷

وَ اللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿۶۰﴾ لَيْسَ عَلَى الْاَعْمٰى حَرَجٌ وَّ لَا

اور اللہ بڑا سننے والا ہے بڑا جاننے والا ہے ف۱۲۸ نہ اندھے (آدمی) پر الزام ہے نہ

عَلَى الْاَعْرَجِ حَرَجٌ وَّ لَا عَلَى الْمَرِيْضِ حَرَجٌ وَّ لَا

لنگڑے (آدمی) پر الزام ہے اور نہ بیمار (آدمی) پر الزام ہے اور نہ

عَلٰٓى اَنْفُسِكُمْ اَنْ تَاْكُلُوْا مِنْۢ بُيُوْتِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ

خود تم پر اس بات میں کہ تم اپنے گھروں میں سے کھانا کھا لو ف۱۲۹ یا اپنے باپ کے



ف۱۲۰ (اس کا مطلب موافق مذہب حنفیہ کے یہ ہے کہ غلام تو تمہارے پاس آتے جاتے رہتے ہیں نہ کہ عورتوں کے پاس کیونکہ غلام کا حکم غیر محرم مرد کا سا ہے۔ اور لونڈیاں عورتوں کے پاس بھی۔ اور اسی طرح نابالغ بچے سب جگہ آتے ہیں۔ پس ہروقت اجازت لینے میں دقت ہے۔ اور چونکہ یہ وقت پردہ کے نہیں، اس لیے ان میں اعضائے مستورہ کو چھپائے رکھنا کچھ مشکل نہیں۔ پس مرد تو غلام کے سامنے ناف سے زانو تک چھپائے رکھے اور عورت کافر لونڈی سے بجز مواقع زینت کے باقی سب چھپائے رکھے۔ اور مرد کو لونڈی سے اگرچہ اس کے لیے حلال ہے کسی بدن کا چھپانا ضروری نہیں اور اگر حرام ہے تو ناف سے زانو تک چھپائے رکھے اور عورت مسلمان لونڈی سے صرف ناف سے زانو تک چھپائے رکھے سو اس استتار میں کوئی دشواری نہیں۔ لہٰذا بے اذن آنا جائز ہوا۔ اور نابالغ بچہ کے روبرو مرد صرف زانو سے ناف اور عورت باستثناء مواقع زینت کے سب چھپائے رکھے۔ یہ بھی دشوار نہیں، اور ہروقت اجازت لینے میں تنگی ہے۔ کیونکہ اس کی آمدورفت بھی بہت ہے''۔ (تھانوی علیہ رحمۃ اللہ) يعني ان بكم و بهم حاجة الى المخالطة والمداخلة يطوفون عليكم للخدمة و تطفون عليهم لاستخدام (مدارک) استيناف ببيان القدر المرخص في ترك الاستيذان (بیضاوی) يشق عليهم الاستيذان في كل وقت لكثرة دخولهم و خروجهم و هو معنى طوافون عليكم بعضكم على بعض (جصاص) فقہاء مفسرین نے یہاں سے یہ بھی نکالا ہے کہ احکام مصلحتوں پر مبنی ہوتے ہیں و فيه دليل على تعليل الاحكام (بیضاوی) ف۱۲۱ (سو اس کی نظر انفرادی و اجتماعی ساری حکمتوں اور مصلحتوں پر ہے اس کے احکام میں سب ہی پہلوؤں کی رعایت ہوتی ہے) ف۱۲۲ یعنی بالغ یا تقریباً بالغ ہو جائیں۔ خطاب یہاں احرار مسلمین سے ہے۔ ممالیک کا ذکر تو ابھی اوپر آچکا۔ ف۱۲۳ (اس کے احکام کو خفیف اور اس کی ہدایات کو حقیر نہ سمجھو) یہ تاکید و تکرار اس امر کی صاف دلیل ہے کہ یہ احکام جو بظاہر محض ادنیٰ جزئیات معلوم ہوتے ہیں اللہ کے قانون میں حد درجہ اہمیت رکھتے اور حد درجہ اہتمام کے مستحق ہیں۔ فَلْيَسْتَاْذِنُوْا...... مِنْ قَبْلِهِمْ۔ یعنی جب بچے سیانے ہونے لگیں تو جس طرح ان کے بڑوں پر اندر آنے کے لیے ہروقت اجازت کی ضرورت تھی، ان پر بھی اجازت لینا انھیں تین اوقات میں نہیں، بلکہ ہروقت واجب ہوگی۔ اي في جميع الاوقات كما استاذن الذين بلغوا الحلم من قبلهم و هم الرجال (مدارک) ف۱۲۴ یعنی وہ اس سن کو پہنچ گئی ہوں کہ اب اصلاً محل رغبت نہ رہیں۔ اور ان کی بے پردگی سے احتمال فتنہ کا نہ باقی رہے۔ الْقَوَاعِدُ مِنَ النِّسَآءِ کے لفظی معنی ہیں خانہ نشین عورتیں۔ ف۱۲۵ یعنی نامحرم کے روبرو اس ہیئت سے آجائیں کہ ان کے جسم پر چادر وغیرہ لپٹی نہ ہو۔ يعني به الرداء والمقنعة التي فوق الخمار و هو قول ابن مسعود (ابن العربی) ف۱۲۶ یہ قید یہاں بھی لگی ہوتی ہے۔ قدرتی یا مصنوعی سنگار کے موقعوں کو نامحرموں کے سامنے بے پردہ لانا اس سن کی بوڑھیوں کے لیے بھی جائز نہیں، جو حد نکاح سے گزر چکی ہوں۔ اس سے ظاہر ہے کہ جوان جہان عورتوں کو اپنے جسم کے اخفاء کے باب میں کتنا اہتمام چاہیے۔ یہاں تک کہ چہرہ اور ہتھیلیاں جو بالذات داخل ستر نہیں، بہ قول فقہاء کے احتمال فتنہ سے وہ بھی داخل ستر ہو جاتی ہیں۔ ف۱۲۷ خوب خیال کر لیا جائے۔ حجاب و ستر کی جو پابندیاں بوڑھیوں پر واجب نہیں، بہتر وہ بھی ان کے حق میں ہیں۔ ف۱۲۸ (تمہارا ظاہر و باطن، تمہارے رمز و کنائے، تمہارے ارادے اور نیتیں سب ہی اس پر روشن ہیں) ف۱۲۹ عرب جاہلیت میں کھانے پینے کے باب میں ایک ہلکی سی شکل کمیونزم (اشتمالیت) کی جاری تھی۔ دستور یہ تھا کہ جو جس کے ہاں پہنچ جاتا بے تکلفی سے اس کے ہاں کی چیزیں کھانا پینا شروع کر دیتا۔ یہ بے تکلفی بجائے خود تو اچھی چیز تھی۔ لیکن افراط اس میں اس قدر ہو گئی تھی کہ مستحقین پر نوبت ظلم کی پہنچ گئی تھی اور گھر والے اکثر گھاٹے میں رہنے لگے تھے۔ جب آیت لَا تَاْكُلُوْٓا اَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ نازل ہوئی تو متقی مسلمان فرط خشیت سے بہت ہی زائد احتیاط کرنے لگے۔ اور وہاں بھی کھانے پینے سے پرہیز کرنے لگے جہاں رضا یقینی طور پر معلوم تھی۔ اور اپنے ساتھ میں اندھوں، لنگڑوں، بیماروں، معذوروں کا لے جانا تو بالکل ہی رک گیا۔ اس شدت احتیاط کو توڑنے اور اعتدال قائم کرنے کے لیے آیت بالا نازل ہوئی۔ مطلب یہ ہے کہ جن گھروں کی تفصیل بیان کی جارہی ہے، یہاں خود کھا لینے یا اپنے ساتھ معذورین کو کھلا دینے میں جب کہ صاحب خانہ کی رضا کا یقین ہو، کوئی مضائقہ نہیں۔ مِنْۢ بُيُوْتِكُمْ۔ اپنے گھروں میں بیوی اور اولاد کے گھر بھی داخل ہیں۔ علٰی یہاں فی کے معنی میں لیا گیا ہے۔ یعنی اندھوں، لنگڑوں وغیرہ کے باب میں نہ تم پر کوئی الزام ہے نہ ان پر۔

اٰبَآئِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ اُمَّهٰتِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ اِخْوَانِكُمْ اَوْ
گھروں سے یا اپنی ماؤں کے گھروں سے یا اپنے بھائیوں کے گھروں سے یا
بُيُوْتِ اَخَوٰتِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ اَعْمَامِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ
اپنی بہنوں کے گھروں سے یا اپنے چچاؤں کے گھروں سے یا اپنی پھوپھیوں کے گھروں
عَمّٰتِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ اَخْوَالِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ خٰلٰتِكُمْ اَوْ مَا
سے یا اپنے ماموؤں کے گھروں سے یا اپنی خالاؤں کے گھروں سے
مَلَكْتُمْ مَّفَاتِحَهٗٓ اَوْ صَدِيْقِكُمْ ؕ لَيْسَ عَلَيْكُمْ
یا (ان گھروں سے) جن کی کنجیاں تمہارے اختیار میں ہوں یا اپنے دوستوں (کے گھروں) سے ف١٣٠ تم پر کچھ
جُنَاحٌ اَنْ تَاْكُلُوْا جَمِيْعًا اَوْ اَشْتَاتًا ؕ فَاِذَا دَخَلْتُمْ
الزام نہیں کہ سب مل کر کھاؤ یا الگ الگ ف١٣١ پھر جب تم گھروں میں داخل ہونے لگو تو اپنے لوگوں
بُيُوْتًا فَسَلِّمُوْا عَلٰٓى اَنْفُسِكُمْ تَحِيَّةً مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ
کو سلام کر لیا کرو ف١٣٢ (جو) دعا کے طور پر اللہ کی طرف سے (مقرر) ہے
مُبٰرَكَةً طَيِّبَةً ؕ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ لَعَلَّكُمْ
بابرکت (اور) عمدہ (چیز) اللہ اسی طرح تم سے کھول کر احکام بیان کرتا ہے تاکہ تم
تَعْقِلُوْنَ ﴿٦١﴾ اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ ع ٨ / ١٤
سمجھو ف١٣٣ بس مومنین تو وہی ہیں جو ایمان رکھتے ہیں اللہ
وَرَسُوْلِهٖ وَاِذَا كَانُوْا مَعَهٗ عَلٰٓى اَمْرٍ جَامِعٍ لَّمْ
اور اس کے رسول پر اور جب رسول کے پاس (کسی ایسے) کام پر ہوتے ہیں جس کے لئے جمع کیا گیا ہے تو جب تک
يَذْهَبُوْا حَتّٰى يَسْتَاْذِنُوْهُ ؕ اِنَّ الَّذِيْنَ يَسْتَاْذِنُوْنَكَ
آپ سے اجازت نہیں لے لیتے جاتے نہیں ف١٣٤ بے شک جو لوگ آپ سے اجازت لیتے ہیں



ف١٣٠ (کہ عادتاً اور اغلباً ان جگہوں میں رضا مل ہی جاتی ہے) اگر کہیں عدم رضا ہو تو فقہاء نے تصریح کر دی ہے کہ اس موقع پر یہ حکم ثابت نہ رہے گا۔ اسی طرح اگر ان گھروں کے علاوہ بھی یہ رضا مل جائے تو وہاں یہ حکم ثابت ہو جائے گا۔ غرض یہ کہ مدار اس حکم کا صاحب خانہ کی رضا پر ہے۔ مسئلہ کی اصل یہ ہے کہ کسی کے گھر کا کھانا بغیر اس کی اجازت کے جائز نہیں۔ البتہ اجازت کے لیے ضروری نہیں کہ ہمیشہ صریحی ہی ہو۔ ضمنی، حکمی، عرفی اجازت بھی اجازت ہی ہے۔ مَا مَلَكْتُمْ مَّفَاتِحَهٗٓ سے مراد وہ گھر ہیں جن کا یہ مخاطب امین، نگران وغیرہ ہو۔ بعض لوگ جہاں لڑکی بیاہی ہو یعنی اپنے سمدھیانہ میں کھانا پینا باعث عار سمجھتے ہیں۔ یہ تمامتر مشرکین ہند کی صحبت کا اثر ہے۔ ف١٣١ فرط تقویٰ سے بعض صحابہ کو اپنے اپنے متعلق خیال یہ پیدا ہو گیا تھا کہ ساتھ کھانے میں کہیں ایسا نہ ہو کہ میں زیادہ کھا جاؤں اور ساتھیوں کے حصہ کی حق تلفی ہو کر رہے۔ آیت میں بتایا گیا کہ اتنے دقیق احتمالات قابل اعتناء نہیں۔ ”دو تنگیاں تو اوپر رفع کی جا چکیں، تیسری تنگی جو ساتھ کھانے کے متعلق تھی وہ اب رفع کی جاتی ہے۔ یعنی ایسے ضعیف دسوسے کہ شاید میں زیادہ کھاؤں تو پرایا حق کھا لیا اور دوسرا کم کھائے تو اس کا حق رہ گیا۔ شریعت کو مطمح نظر نہیں ہیں۔ مخالطت میں ایسے دقائق کی تکلیف نہیں۔ البتہ اگر کسی کے کھانے پر گھر والے کی رضا نہ صراحۃً قال سے معلوم ہو نہ دلالت حال سے اس وقت جائز نہیں۔ اسی طرح جس مواکلت پر شریک بااختیار راضی نہ ہو اس کی تقسیم ضروری ہے۔ اور اگر شریک بااختیار نہیں ہے جیسے یتیم باعتبار اپنے وصی و قیم کے کہ اس کی رضا و عدم رضا بہ وجہ عدم بلوغ نامعتبر ہے وہاں بلا رضا بھی مخالطت درست ہے بشرط رعایت اس کے مصالح کے“۔ (تھانوی علیہ الرحمۃ) کھانے میں چھوت چھات کا دخل ہونا، اونچی ذاتوں کا نیچی ذاتوں کے ساتھ ایک کھانے پر نہ جمع ہونا، یہ دستور بہت سی مشرک قوموں کا رہا ہے۔ ہندوستان میں تو یہ دستور آج تک زندہ ہے۔ مصر قدیم میں بھی رہ چکا ہے۔ آیت میں اس عقیدۂ باطل کی بھی تردید کی طرف اشارہ ہے۔ ف١٣٢ یعنی جو مسلمان وہاں موجود ہوں انہیں سلام کر لیا کرو۔ سعید بن جبیر، حسن بصری، قتادہ، زہری حضرات تابعین سے یہی معنی مروی ہیں (ابن کثیر) ف١٣٣ ایک بار پھر اس کی تاکید کہ معاشری و خانگی زندگی کے یہ جزئی احکام حد درجہ اہم اور واجب الاعتناء ہیں۔ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ۔ ان احکام کے سلسلہ میں یہ فقرہ مکرر ہی نہیں، تیسری بار لایا گیا ہے۔ اور اس سے ظاہر ہے کہ ان احکام کا کس قدر اہتمام مقصود ہے۔ كرره ثلاثا لمزيد التاكيد و تفخيم الاحكام المختتمة به (بیضاوی) مُبٰرَكَةً۔ بابرکت اس اعتبار سے کہ سلام پر ثواب مرتب ہوتا ہے۔ طَيِّبَةً۔ عمدہ اس اعتبار سے کہ مخاطبین کا دل اس سے خوش ہو جاتا ہے۔ ف١٣٤ منافقین پر تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مجلس مبارک ہی میں حاضری بار تھی۔ پھر عبادت (مثلاً خطبہ جمعہ) میں حاضری تو اور زیادہ۔ جب موقع پاتے تو چپکے سے کھسک جاتے۔ ان کے مقابلہ میں یہاں مدح مومنین کی ہو رہی ہے کہ ان کی شان تو یہ ہے کہ اگر اتفاقاً انہیں کوئی ضرورت مجلس مبارک سے چلے جانے کی پیش آ جاتی ہے، تو بھی جب تک آپ سے اجازت لے نہ لیں اور آپ دے نہ دیں اپنی جگہ سے ہلتے نہیں۔ اَمْرٍ جَامِعٍ کے معنی اہم مشورت کے بھی ہیں۔ جس میں ضرورت اہتمام و اجتماع کی پڑتی ہے۔ هو الامر الموجب للاجتماع (کبیر) یہ معنی بھی کیے گئے ہیں کہ جس معاملہ میں خطاب عام (پبلک اسپیچ) کی ضرورت پڑے۔ كل شيء تكون فيه الخطبة (کبیر عن الضحاک)

أُولَٰٓئِكَ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ ۚ فَاِذَا
وہ تو وہی لوگ ہیں جو اللہ اور اس کے رسول پر ایمان رکھتے ہیں ف۱۳۵ پھر جب
اسْتَاْذَنُوْكَ لِبَعْضِ شَاْنِهِمْ فَاْذَنْ لِّمَنْ شِئْتَ
یہ لوگ آپ سے اجازت طلب کریں اپنے کسی کام کے لئے تو آپ ان میں سے جس کے لئے چاہیں
مِنْهُمْ وَ اسْتَغْفِرْ لَهُمُ اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ
اجازت دے دیں ف۱۳۶ اور آپ ان کے لئے اللہ سے مغفرت کی دعا بھی کیجیے بے شک اللہ بخشنے والا ہے
رَّحِيْمٌ ﴿۶۲﴾ لَا تَجْعَلُوْا دُعَآءَ الرَّسُوْلِ بَيْنَكُمْ كَدُعَآءِ
مہربان ہے ف۱۳۷ تم لوگ رسول کے بلانے کو ایسا مت سمجھو جیسا تم میں ایک
بَعْضِكُمْ بَعْضًا ؕ قَدْ يَعْلَمُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ يَتَسَلَّلُوْنَ
دوسرے کو بلا لیتا ہے ف۱۳۸ اللہ خوب جانتا ہے ان لوگوں کو جو تم میں سے آڑ میں ہو کر
مِنْكُمْ لِوَاذًا ۚ فَلْيَحْذَرِ الَّذِيْنَ يُخَالِفُوْنَ عَنْ اَمْرِهٖٓ
کھسک جاتے ہیں ف۱۳۹ ان لوگوں کو جو اللہ کے حکم کی مخالفت کر رہے ہیں ڈرنا چاہیے
اَنْ تُصِيْبَهُمْ فِتْنَةٌ اَوْ يُصِيْبَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۶۳﴾ اَلَآ
کہ کہیں ان پر (دنیا میں ہی) کوئی آفت نازل ہو جائے یا ان کو کوئی دردناک عذاب آ پکڑے ف۱۴۰ یاد رکھو
اِنَّ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ قَدْ يَعْلَمُ مَآ
اللہ ہی کی ملک ہے جو کچھ بھی آسمانوں اور زمین میں ہے ف۱۴۱ وہ اس کو بھی جانتا ہے جس
اَنْتُمْ عَلَيْهِ ؕ وَيَوْمَ يُرْجَعُوْنَ اِلَيْهِ فَيُنَبِّئُهُمْ بِمَا
(حالت) پر تم اب ہو ف۱۴۲ اور اس دن کو بھی جب (سب) اس کے پاس لوٹائے جائیں گے پھر وہ انہیں جتلا دے گا جو کچھ
عَمِلُوْا ؕ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿۶۴﴾ ع
انہوں نے کیا تھا اور اللہ سب ہی کچھ جانتا ہے ف۱۴۳

ع ۴ ۱۵



ف۱۳۵ یعنی جس طرح منافق اجازت نہیں لیتا اور مومن بغیر اجازت کے جاتا نہیں۔ اسی طرح جو اجازت لیتا ہے وہ مومن ہی ہوتا ہے، منافق نہیں ہوتا۔ اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الخ کا حاصل تو یہ ہے کہ ایمان بدون استیذان کے نہیں پایا جاتا، کیونکہ ہر مومن اجازت لیتا تھا۔ اور اِنَّ الَّذِيْنَ الخ کا حاصل یہ ہے کہ استیذان بغیر ایمان کے نہیں پایا جاتا۔ کیونکہ کوئی منافق اجازت نہیں لیتا تھا"۔ (تھانوی علیہ الرحمۃ) اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ ـــ يَسْتَاْذِنُوْهُ کا حاصل یہ ہے کہ ایمان بدون استیذان کے نہیں پایا جاتا ـــ ہر مومن اجازت ضرور لیتا تھا۔ اِنَّ الَّذِيْنَ ..... رَسُوْلِهٖ کا حاصل یہ نکلا کہ استیذان بغیر ایمان کے نہیں پایا جاتا ـــ کوئی غیر مومن (یعنی منافق) اجازت نہیں لیتا تھا۔ ف۱۳۶ یعنی آپ ان میں سے جن کے لیے مناسب سمجھیں اجازت دے دیں، اور جن کے لیے مناسب نہ سمجھیں نہ دیں، ضرورت کے اہم و غیر اہم ہونے کا فیصلہ تمامتر رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ میں رہا۔ اور یہی اختیار امام المسلمین کو حاصل ہے۔ فقہاء نے یہاں سے یہ نکالا ہے کہ بعض احکام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہی کی رائے پر چھوڑ دیئے گئے تھے۔ تفويض للامر الى راى رسول الله صلى الله عليه وسلم واستدل به على ان بعض الاحكام مفوضة الى رايه (بیضاوی) ف۱۳۷ (وہ تو گنہگاروں تک کو معاف کر دیتا ہے تو یہاں تو معصیت سے کم کا معاملہ ہے) استغفار کے ذکر سے یہ نکلا کہ گو اجازت لے کر چلا جانا جائز ہے، لیکن بہر حال کچھ بہتر نہیں بلکہ ایک صورت نقص ہی کی ہے۔ اور استغفار جس طرح تلافی معصیت کے لیے ہے تلافی نقص کے لیے بھی ہوتا ہے۔ وذكر الاستغفار للمستاذنين دليل على ان الافضل ان لا يستاذن (مدارک) ف۱۳۸ (کہ جی چاہا آئے نہ جی چاہا نہ آئے۔ بلکہ رسول کا بلانا ایک حاکمانہ حیثیت رکھتا ہے اجابت واجب ہے اور بلا اجازت چلا آنا حرام) اے لا تقيسوا دعاءه عليه الصلوٰة والسلام اياكم على دعاء بعضكم بعضاً فى حال من الاحوال (روح) قيل هٰذا نهى عن الابطاء والتاخير اذا دعاهم واختاره المبرد و القفال وهٰذا القول موافق لمساق الاٰية و نظمها (بحر) فقہاء نے کہا ہے کہ یہی حکم امام کے لیے بھی ہے، امام المسلمین اگر اب بھی بلائے تو جانا واجب ہوگا اور بلا اجازت چلے آنا ناجائز۔ جو امور مباحات میں داخل نہیں امام کے حکم کے بعد واجب ہو جاتے ہیں۔ اور امت کا کسی جگہ جمع ہونا اور جمع رہنا، جب امام کے حکم سے ہوں، واجب ہو جائیں گے البتہ جب کسی اجتماع میں یہ معلوم ہو جائے کہ اب جمع رہنا امام کی طرف سے مامور نہیں تو بلا اجازت اُٹھ آنے میں بھی مضائقہ نہیں۔ دُعَآءَ الرَّسُوْلِ کی اس تفسیر میں مصدر کی اضافت فاعل کی جانب ہے۔ لیکن یہ بھی جائز ہے کہ مصدر کی اضافت مفعول کی جانب کی جائے۔ اس کے اعتبار سے معنٰی یہ ہوں گے کہ "اے لوگو رسول کو اس طرح نہ پکارو جیسے آپس میں ایک دوسرے کو پکارتے رہتے ہو"۔ مثلاً محض یا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کہہ کر ـــ منقول یہ تفسیر بھی ہے، لیکن سیاق سے بہت بعید ہے۔ قال مجاهد و قتادة ادعوه بالخضوع والتعظيم نحو يا رسول الله يا نبى الله ولا تقولوا يا محمد (صاص) لا تجعلوا تسميته و نداءه بينكم كما يسمّى بعضكم بعضاً (کشاف) ذٰلک نهى من الله ان يدعوا رسول الله صلى الله عليه وسلم بغلظٍ و جفاءٍ و امرلهم ان يدعوه بلينٍ و تواضعٍ (ابن جریر) و تعقبه ابن عطية بان لفظ الاٰية يدفع هٰذا المعنٰى (روح) ف۱۳۹ اشارہ انہیں چپکے سے کھسک جانے والے منافقین کی طرف ہے ف۱۴۰ اس وعید سے ظاہر ہو گیا کہ امر سے امر ایجابی مراد ہے الاٰية تدل على ان الامر للايجاب (مدارک) الَّذِيْنَ يُخَالِفُوْنَ عَنْ اَمْرِهٖ۔ مراد وہی منافقین ہیں۔ اے الذين يصدون عن امره دون المؤمنين و هم المنافقون (مدارک) عَنْ اَمْرِهٖ۔ یعنی ان کے دین سے یا ان کی طاعت سے۔ اے عن طاعته و دينه (مدارک) ف۱۴۱ (اور اختیار و اقتدار اسی کا کامل ہے) ف۱۴۲ (تو کیا بعید ہے کہ یہیں دنیا میں گرفت ہو جائے) ف۱۴۳ (اس کا علم جب دارین کے ساتھ متعلق ہے تو وہ سزا جب اور جہاں چاہے دے سکتا ہے)

ایاتها ٧٧ ٢٥ سُورَةُ الْفُرْقَانِ مَكِّيَّةٌ ٤٢ رکوعاتها ٦

اس کی ٧٧ آیتیں سورۂ فرقان مکی ہے اور ٦ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

تَبٰرَكَ الَّذِیْ نَزَّلَ الْفُرْقَانَ عَلٰی عَبْدِهٖ لِیَكُوْنَ

بڑی عالی ذات ہے وہ جس نے یہ فیصلہ (کی کتاب) اپنے بندۂ (خاص) پر اتاری تاکہ وہ (بندہ)

لِلْعٰلَمِیْنَ نَذِیْرَاۨ ۝١ الَّذِیْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ

سارے دنیا جہان والوں کے لئے ڈرانے والا ہو وہی ہے کہ آسمان اور زمین

وَالْاَرْضِ وَلَمْ یَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ یَكُنْ لَّهٗ شَرِیْكٌ

اسی کی ملک ہیں اور اس نے کسی کو اپنی اولاد نہیں قرار دیا اور نہ اس کا کوئی حکومت میں

فِی الْمُلْكِ وَ خَلَقَ كُلَّ شَیْءٍ فَقَدَّرَهٗ تَقْدِیْرًا ۝٢

شریک ہے اور اس نے ہر چیز کو پیدا کیا پھر سب کا الگ الگ اندازہ رکھا ١

وَاتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِهٖۤ اٰلِهَةً لَّا یَخْلُقُوْنَ شَیْـًٔا وَّ هُمْ

اور (مشرکوں نے) اللہ کے علاوہ (اور ایسے) خدا قرار دے رکھے ہیں جو کسی چیز کے خالق نہیں اور خود ہی

یُخْلَقُوْنَ وَ لَا یَمْلِكُوْنَ لِاَنْفُسِهِمْ ضَرًّا وَّ لَا نَفْعًا

مخلوق ہیں اور خود اپنے لئے نہ کسی نقصان کا اختیار رکھتے ہیں اور نہ کسی نفع کا

وَّ لَا یَمْلِكُوْنَ مَوْتًا وَّ لَا حَیٰوةً وَّ لَا نُشُوْرًا ۝٣

اور نہ (کسی کی) موت کا اختیار رکھتے ہیں اور نہ (کسی کی) زندگی کا اور نہ (کسی کے) دوبارہ اٹھانے کا ٢

وَ قَالَ الَّذِیْنَ كَفَرُوْۤا اِنْ هٰذَاۤ اِلَّاۤ اِفْكُ ِۨافْتَرٰىهُ

اور جو لوگ کافر ہیں وہ کہتے ہیں کہ یہ (قرآن) بس نرا جھوٹ ہے جس کو اس شخص نے گڑھ لیا ہے

ف١ (اور کوئی شے نہ اس کے دائرۂ تخلیق سے باہر ہے نہ دائرۂ تقدیر سے
الْفُرْقَانَ۔ فرقان کے معنی پر حاشیہ سورۂ بقرہ پ١ میں گزر چکا۔ یہاں الْفُرْقَانَ
سے مراد قرآن کے ہونے پر سب کا اتفاق ہے۔ ولا نزاع ان الفرقان هو
القرآن (کبیر) عَبْدِهٖ۔ مراد رسول اللہ ﷺ کا ہونا ظاہر ہے۔ عبد پر حاشیہ
سورۂ بقرہ پ١ آیت وَ اِنْ كُنْتُمْ فِیْ رَیْبٍ مِّمَّا الخ پر گزر چکا۔ لِلْعٰلَمِیْنَ
عالمین کے لفظ نے ایک بار پھر واضح کر دیا کہ اسلام ایک عالمگیر دین ہے کوئی نسلی
قومی یا وطنی مذہب نہیں۔ قرآن کی مخاطب ساری دنیا ہے، کوئی مخصوص قوم نہیں۔
عموم الرسالة من خصائصه عليه الصلوٰة والسلام (مدارک) لَ
یَتَّخِذْ...... الْمُلْكِ۔ مسیحی شرک کے مظہر خصوصی بھی دو ہیں۔ جن کی تردید یہاں کر
دی گئی۔ ملاحظہ ہو پ١٥ سورۂ بنی اسرائیل کی آخری آیت۔ خَلَقَ...... تَقْدِیْرًا
یونان کے مشرک فلسفی تقدیر الٰہی کے منکر ہوئے ہیں، اور انہیں کی پیروی میں ان
کی "حکمت" سے مرعوب ہو کر یہود کا بھی ایک فرقہ تقدیر الٰہی کا منکر ہو گیا تھا
آیت کے اس جزو کا اشارہ اسی گمراہی کی جانب ہے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر
انگریزی۔ عقیدہ، جس طرح جبر محض کا غلط ہے اسی طرح اختیار محض کا بھی، کائنات
میں جو کچھ بھی ہو رہا ہے سب مشیت الٰہی تکوینی کے مطابق ہی ہو رہا ہے اور بند
کے اعمال اختیاری میں ارادۂ عبد اس کا منافی نہیں۔ ف٢ مشرکین کے جہل
عبادت کا بیان ہو رہا ہے کہ ایسے قادر مطلق ہمہ بین و ہمہ تواں، خدا کا شریک بے
بس مخلوق کو بھی بنائے جاتے ہیں، ان گڑھے ہوئے معبودوں کا اختیار اتنا بھی
نہیں کہ کوئی نقصان اپنے سے دور کر سکیں، کوئی نفع اپنے لیے حاصل کر سکیں۔ کسی
کی جان نکال سکیں، کسی میں جان ڈال سکیں، حشر میں دوبارہ کسی کو اٹھا سکیں۔
یَمْلِكُوْنَ...... نُشُوْرًا۔ مراتب وجود یہی تین، یعنی حیات و موت و نشور ہی ممکن
ہیں۔ اور ان سب پر قدرت کی یہاں نفی کی جا رہی ہے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



وَ اَعَانَهٗ عَلَيْهِ قَوْمٌ اٰخَرُوْنَ ۚ فَقَدْ جَآءُوْ ظُلْمًا
اور دوسروں نے اس میں اس کی مدد کی ہے و۳ یہ لوگ بڑے ظلم اور جھوٹ کے
وَّزُوْرًا ۚ ۴ وَ قَالُوْٓا اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ اكْتَتَبَهَا فَهِيَ
مرتکب ہوئے و۴ اور یہ لوگ کہتے ہیں کہ یہ (قرآن) تو اگلوں کی بے سند باتیں ہیں جن کو اس شخص نے
تُمْلٰى عَلَيْهِ بُكْرَةً وَّ اَصِيْلًا ۵ قُلْ اَنْزَلَهُ الَّذِيْ يَعْلَمُ
لکھوالیا ہے پھر وہی اس (شخص) کو صبح و شام پڑھ کر سنایا جاتا ہے و۵ آپ کہہ دیجیے کہ اس کو اس ذات نے اتارا ہے
السِّرَّ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ اِنَّهٗ كَانَ غَفُوْرًا
جسے آسمانوں اور زمین کے ہر راز کی خبر ہے و۶ بے شک وہ بڑا مغفرت والا ہے
رَّحِيْمًا ۶ وَقَالُوْا مَالِ هٰذَا الرَّسُوْلِ يَاْكُلُ الطَّعَامَ
بڑا رحمت والا ہے و۷ اور یہ لوگ کہتے ہیں کہ کیسا ہے یہ رسول جو کھانا کھاتا ہے
وَ يَمْشِيْ فِي الْاَسْوَاقِ ؕ لَوْلَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مَلَكٌ
اور بازاروں میں چلتا پھرتا ہے۔ اس کے پاس کوئی فرشتہ کیوں نہیں بھیجا گیا
فَيَكُوْنَ مَعَهٗ نَذِيْرًا ۷ۙ اَوْ يُلْقٰٓى اِلَيْهِ كَنْزٌ اَوْ تَكُوْنُ
کہ وہ اس کے ساتھ ڈراتا یا اس کے پاس کوئی خزانہ غیب سے آ پڑتا یا اس کے پاس
لَهٗ جَنَّةٌ يَّاْكُلُ مِنْهَا ؕ وَقَالَ الظّٰلِمُوْنَ اِنْ تَتَّبِعُوْنَ
کوئی باغ ہوتا جس سے یہ کھاتا (پیتا) و۸ اور (یہ) ظالم کہتے ہیں کہ تم لوگ تو بس
اِلَّا رَجُلًا مَّسْحُوْرًا ۸ اُنْظُرْ كَيْفَ ضَرَبُوْا لَكَ
ایک سحر زدہ شخص کی پیروی کر رہے ہو و۹ دیکھئے تو یہ لوگ آپ کے لئے کیسی عجیب عجیب
الْاَمْثَالَ فَضَلُّوْا فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ سَبِيْلًا ۹ؑ تَبٰرَكَ ع ۹ / ۱۶
باتیں بیان کرتے ہیں سو وہ (بالکل) گمراہ ہو گئے پھر وہ (بالکل) راہ نہ پا سکے و۱۰ وہ ذات بڑی عالی شان ہے



و۳ بعینہ یہی جاہلانہ، بیدردانہ الزام آج بھی سینکڑوں یہودی، مسیحی، ملحد مستشرقین اپنی کتابوں میں دہرا رہے ہیں۔ اور اس جہل کو سند اپنی "روشن خیالی" کی سمجھ رہے ہیں!۔۔۔ فرماتے ہیں اور کس قدر مضحکہ انگیز نمائش علم و فضل کے ساتھ فرماتے ہیں کہ (نعوذ باللہ) محمد تھے بڑے ذہین، زیرک و چالاک، ایک اثر انگیز کتاب اپنی طرف سے گڑھ کر اسے خدا کی جانب منسوب کر دیا۔ و۴ (کہ حقیقت اور اصلیت سے اس قدر بعید، ثبوت و تحقیق سے اس قدر معرا، دعویٰ کر بیٹھے ثبوت کوئی ادنیٰ سا بھی پیش نہیں کر سکتے۔ و۵ ملاحظہ ہو پ۱۴ سورۃ النحل آیت لقد نعلم انھم یقولون انما یعلمہ بشر کا حاشیہ۔ و۶ (اور جس طرح اس کا علم کامل ہے جس سے مخلوقات کا علم کوئی نسبت نہیں رکھتا، اسی طرح اس کا کلام بھی بے شمار وجوہ اعجاز کا جامع ہے) و۷ (اسی لیے وہ ایسا بیہودہ بکنے والوں پر فوراً گرفت نہیں کرتا، بلکہ انہیں مہلت دیتا جاتا ہے۔ اور اگر وہ تائب ہو جائیں تو انہیں معاف بھی کر دے گا) و۸ (اور اس کو فکر معاش سے غیبی طور پر فارغ البالی حاصل رہتی) جاہلی قوموں کے اصولی اعتراضات نقل ہو رہے ہیں۔ وحی و نبوت کا مسئلہ اصلاً ہی ان کی سمجھ میں نہیں آتا تھا۔ وہی دیوی دیوتا والا، اوتار والا عقیدہ دلوں میں جما ہوا تھا۔ خدا خود تو دنیا میں آ سکتا ہے۔ کسی انسان بلکہ حیوان کے قالب میں آ سکتا ہے۔ لیکن کسی بشر کو اپنا نائب، اپنا سفیر، اپنا پیامبر بنانا کیا معنی؟۔۔۔ وہی بنیادی گمراہی جو جاہلی قوموں میں آج تک چلی آ رہی ہے۔ یَاْكُلُ الطَّعَامَ وَيَمْشِيْ فِي الْاَسْوَاقِ۔ یعنی کھانے پینے، چلنے پھرنے، خرید و فروخت کی ضرورتیں پوری کرنے میں یہ تو بالکل عام انسانوں کی طرح ہیں۔ انہیں پیمبر کیسے مان لیا جائے؟۔۔۔ گویا پیمبری عام بشری ضرورتوں کے منافی تھی!۔۔۔ اسلام کی بنیاد خوارق پر نہیں بلکہ اصل تعلیمات پر ہے۔ برخلاف اس کے مسیحیوں خصوصاً فرقۂ کیتھولک کے ہاں تو مذہب کی روح یا جان ہی خوارق ہیں۔ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ آیت سے مشی فی الاسواق کا غیر مکروہ ہونا ثابت ہوتا ہے۔ اور حدیث میں جو اس کی کراہت آئی ہے تو وہاں بلا ضرورت بازاروں میں گھومنا پھرنا مراد ہے۔ بلکہ اگر عدم مشی فی الاسواق از راہ تکبر ہے تو مذموم عدم مشی قرار پائے گی اور محمود مشی ٹھہرے گی۔ جاہل مسلمانوں نے بھی آج انہیں جاہلی قوموں کے اثر سے یہی توقعات اولیاء امت سے متعلق قائم کر لی ہیں۔ بجائے ان کی زندگی کی صالحیت اور پاکیزگی پر نظر کر کے تلاش ہر وقت عجائب و خوارق کی کی جاتی ہے، اور عوام کے خیال میں اب بزرگی اور مقبولیت کا اصل معیار کرامتیں ہی رہ گئی ہیں!
و۹ یہ وہ مسلمانوں کی طرف اشارہ کر کے کہتے تھے۔ ان کا کہنا یہ تھا کہ جب ان میں خدائی یا ملکوتی قوت کچھ بھی موجود نہیں اور پھر بھی یہ دعویٰ مامور من اللہ ہونے کا کیے جاتے ہیں تو لامحالہ ان کی عقل میں فتور ہے اور یہ سحر زدہ یا مجنون ہی ہیں۔
و۱۰ قرآن مجید رسول اللہ ﷺ کو مخاطب کر کے کہتا ہے کہ ذرا دیکھئے کہ یہ لوگ آپ کے دعویٰ نبوت کا انکار کر کر کے کہاں سے کہاں پہنچ گئے اور ایک نبوت کو نہ مان کر کیسی کیسی عجیب اور بے سروپا باتوں کے ماننے پر مجبور ہو گئے! ان کی عقلوں پر یہ کیسے مار پڑ کر رہی! یہی حال آج یورپ کے بڑے بڑے نامور مستشرقین کا ہے۔ سیدھے سادہ دعویٰ نبوت سے انکار کے بعد انہیں کیسے کیسے بے سروپا نظریات ماننے اور فرض کرنے پڑتے ہیں!

الَّذِیْٓ اِنْ شَآءَ جَعَلَ لَكَ خَیْرًا مِّنْ ذٰلِكَ جَنّٰتٍ
کہ اگر وہ چاہے تو آپ کو اس سے بھی بہتر چیز دے دے (یعنی بہت سے) باغات
تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ۙ وَ یَجْعَلْ لَّكَ قُصُوْرًا ﴿۱۰﴾
کہ ان کے نیچے نہریں بہتی ہوں اور آپ کو (بہت سے) محل دے دے ف۱۱
بَلْ كَذَّبُوْا بِالسَّاعَةِ ۟ وَ اَعْتَدْنَا لِمَنْ كَذَّبَ بِالسَّاعَةِ
اصل یہ ہے کہ یہ لوگ قیامت کے منکر ہیں ف۱۲ اور ہم نے اس کے لئے جو قیامت کو جھٹلائے دوزخ تیار
سَعِیْرًا ﴿۱۱﴾ۚ اِذَا رَاَتْهُمْ مِّنْ مَّكَانٍۭ بَعِیْدٍ سَمِعُوْا لَهَا
کر رکھی ہے وہ ان کو دور سے دیکھے گی تو یہ اس کا
تَغَیُّظًا وَّ زَفِیْرًا ﴿۱۲﴾ وَ اِذَاۤ اُلْقُوْا مِنْهَا مَكَانًا ضَیِّقًا
جوش و خروش سنیں گے ف۱۳ اور جب وہ اس میں کسی تنگ جگہ ہاتھ پاؤں جکڑ کر
مُّقَرَّنِیْنَ دَعَوْا هُنَالِكَ ثُبُوْرًا ﴿۱۳﴾ؕ لَا تَدْعُوا الْیَوْمَ ثُبُوْرًا
ڈال دیئے جائیں گے تو وہاں موت کو پکاریں گے
وَّاحِدًا وَّ ادْعُوْا ثُبُوْرًا كَثِیْرًا ﴿۱۴﴾ قُلْ اَذٰلِكَ خَیْرٌ اَمْ
آج ایک ہی موت کو نہ پکارو بہت سی موتوں کو پکارو ف۱۴ آپ کہیے کہ آیا یہ (مصیبت) اچھی ہے
جَنَّةُ الْخُلْدِ الَّتِیْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ ؕ كَانَتْ لَهُمْ جَزَآءً
یا وہ ہمیشگی کی جنت جس کا وعدہ متقیوں سے کیا جا چکا ہے ف۱۵ وہ ان کے لئے صلہ ہے
وَّ مَصِیْرًا ﴿۱۵﴾ لَهُمْ فِیْهَا مَا یَشَآءُوْنَ خٰلِدِیْنَ ؕ كَانَ
اور آخری ٹھکانا انہیں وہاں جو کچھ وہ چاہیں گے ملے گا وہ ہمیشہ رہیں گے (یہ) وعدہ ہے
عَلٰی رَبِّكَ وَعْدًا مَّسْـُٔوْلًا ﴿۱۶﴾ وَ یَوْمَ یَحْشُرُهُمْ وَ مَا
ان کے پروردگار کے ذمہ (اور) قابل درخواست ف۱۶ اور جس روز (اللہ) جمع کرے گا انہیں اور ان لوگوں کو

ف۱۱ (اسی دنیا میں) یعنی یہ کافر تو صرف ایک باغ غیبی کی فرمائش آپ کے لیے کر رہے ہیں۔ ہماری مشیت تکوینی اگر ہوتی، تو ہم تو اس سے بھی کہیں بڑھ چڑھ کر چیزیں آپ کو یہیں اور ابھی دے دیتے۔ باغ ایک نہیں کئی ایک، قصر و محل متعدد وغیرہا۔ ف۱۲ یعنی یہ لوگ جو ایسے واہی تباہی مطالبات پیش کر رہے ہیں تو اس کی وجہ یہ نہیں کہ انہیں حق کی تلاش و طلب شروع ہوئی اور دوران تحقیق میں کچھ شبہات پیش آگئے، بلکہ دلوں میں انکار جزاء اعمال شروع سے بسا ہوا ہے۔ اس لیے سنجیدگی و ذمہ داری سے یہ مسائل دین پر غور و فکر کی زحمت بھی گوارا نہیں کرتے۔ اور ایسی بے سروپا باتیں زبان سے نکال ڈالتے ہیں۔ ف۱۳ یعنی دوزخ ان بدبختوں کو دیکھ کر اس قدر غضبناک ہوگی کہ یہ دور ہی سے اس کا جوش خروش سن لیں گے۔ رَاَتْهُمْ سے استدلال کیا گیا ہے کہ دوزخ بھی صاحب شعور و ادراک ہے۔ سَعِیْرًا۔ سعیر مذکر ہے، یہاں نار کے معنی میں ہے اور معنی کی مناسبت سے مؤنث لایا گیا ہے۔ لھا کی ضمیر مؤنث بھی اسی جانب ہے۔ انما جاء مؤنثا علی معنی النار (کبیر) ف۱۴ وہ بدبخت دوزخی جو دوزخ ہی کی ناقابل برداشت ہولناکیوں سے گھبرا کر چیخ اٹھیں گے کہ کاش ہمیں موت آجاتی! انہیں جواب ملے گا کہ ایک ہی موت کیسی، اب تو تمہاری قسمت میں موتوں ہی موتوں کی تکلیفیں ہیں! ف۱۵ اب بھی سوچنے سمجھنے کی مہلت ہے۔ یہ لوگ خود غور کر کے یہ فیصلہ کریں کہ ایک طرف دوزخ کی یہ ناقابل برداشت مصیبتیں ہیں جو ثمرہ ہیں کفر و انکار کا، اور دوسری طرف جنت کی بے شمار راحتیں ہیں، جو موعود ہے ایمان و طاعت پر۔ ف۱۶ یعنی اللہ نے اپنے فضل و عنایت سے یہ اجر اپنے اوپر لازم کر لیا ہے۔ اور یہ اس قابل ہے کہ اس کی درخواست کی جائے۔ مَسْـُٔوْلًا۔ یہاں قابل درخواست کے معنی میں ہے ای من حقه ان یکون مسئولا (کبیر) حقیقا بان یسال و یطلب (بیضاوی) لَهُمْ فِیْهَا مَا یَشَآءُوْنَ۔ اہل جنت کا پہلا وصف یہاں یہ بیان ہوا کہ جنت میں انہیں کی مرضی کارفرما ہوگی — وہ جو کچھ بھی چاہیں گے جو بھی نعمتیں، راحتیں، لذتیں، مادی، روحانی جس قسم کی بھی انہیں مرغوب ہوں گی، بس وہ انہیں مہیا و حاضر مل جائیں گے — آج اپنی خواہشوں کو مرضی الٰہی کے تابع کر دینے کا یہی نتیجہ کل نکلنا بھی چاہیے تھا۔ خٰلِدِیْنَ۔ دوسرا وصف یہ بیان ہوا کہ یہ نعمتیں ساری کی ساری دائمی، سرمدی اور غیر منقطع ہوں گی۔ ہرگز کسی تلف و نقصان و ختم و فنا کا اندیشہ نہ ہوگا — عجب کیا ہے جو اس عالم میں وقت کی رفتار ہی روک دی جائے۔ اور ہم جس حرکت فرمائی کے خوگر و مانوس ہیں سرے سے یہی باقی نہ رہے۔ یہ دو وصف ایسے جامع و مانع بیان ہو گئے کہ اب ان پر کسی اضافہ کی نہ ضرورت ہے نہ گنجائش ہی۔

يَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ فَيَقُوْلُ ءَاَنْتُمْ اَضْلَلْتُمْ

جنہیں وہ اللہ کے سوا پوجتے تھے پھر ان سے کہے گا کہ کیا تمہیں نے میرے ان بندوں کو

عِبَادِيْ هٰٓؤُلَآءِ اَمْ هُمْ ضَلُّوا السَّبِيْلَ ﴿١٧﴾ قَالُوْا

گمراہ کیا تھا ف۱۷ یا یہ (خود ہی) راہ سے بھٹک گئے تھے؟ وہ کہیں گے

سُبْحٰنَكَ مَا كَانَ يَنْۢبَغِيْ لَنَآ اَنْ نَّتَّخِذَ مِنْ دُوْنِكَ

سبحان اللہ ہماری مجال نہ تھی کہ ہم تیرے سوا اور کارسازوں کو

مِنْ اَوْلِيَآءَ وَلٰكِنْ مَّتَّعْتَهُمْ وَاٰبَآءَهُمْ حَتّٰى نَسُوا

تجویز کریں ہاں تو نے ان کو اور ان کے بڑوں کو خوب آسودہ کیا، یہاں تک کہ یہ (تیری) یاد ہی کو

الذِّكْرَ ۚ وَكَانُوْا قَوْمًۢا بُوْرًا ﴿١٨﴾ فَقَدْ كَذَّبُوْكُمْ بِمَا

بھلا بیٹھے اور یہ لوگ برباد ہو کر رہے ف۱۸ سو (تمہارے معبودوں ہی نے) تمہاری باتوں کو

تَقُوْلُوْنَ ۙ فَمَا تَسْتَطِيْعُوْنَ صَرْفًا وَّلَا نَصْرًا ۚ وَمَنْ

جھٹلا دیا سو (اب) تم نہ (تو خود) ٹال سکتے ہو اور نہ (تمہیں) مدد ہی پہنچ سکتی ہے۔ اور جو تم

يَّظْلِمْ مِّنْكُمْ نُذِقْهُ عَذَابًا كَبِيْرًا ﴿١٩﴾ وَمَآ اَرْسَلْنَا

میں سے ظلم کرے گا (اپنے اوپر) اسے ہم بڑا عذاب چکھائیں گے ف۱۹ اور ہم نے آپ سے

قَبْلَكَ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ اِلَّآ اِنَّهُمْ لَيَاْكُلُوْنَ الطَّعَامَ

پہلے جتنے پیغمبر بھیجے ہیں سب کھانا بھی کھاتے تھے

وَيَمْشُوْنَ فِي الْاَسْوَاقِ ۗ وَجَعَلْنَا بَعْضَكُمْ لِبَعْضٍ

اور بازاروں میں چلتے پھرتے تھے ف۲۰ اور ہم نے تم میں ایک کو دوسرے کے لئے

فِتْنَةً ۭ اَتَصْبِرُوْنَ ۚ وَكَانَ رَبُّكَ بَصِيْرًا ﴿٢٠﴾ ع ۱۱ ۱۷

آزمائش بنایا ہے ف۲۱ تو اب بھی صبر کرو گے؟ اور آپ کا پروردگار بڑا دیکھنے والا ہے ف۲۲

ف۱۷ یہ سوال مشرکوں کو اور زیادہ قائل اور نادم کرنے کے لیے انبیاء، ملائکہ، اولیاء سے ہوگا۔ جنہیں مشرکین ان بیچاروں کے شائبہ رضا کے بغیر الوہیت وصفات الوہیت میں شریک رکھتے تھے۔ ف۱۸ یعنی تو نے تو ان کے لیے اسباب شکر فراہم کردیے تھے، جن کا مقتضا یہ تھا کہ منعم کی معرفت اور اس کے شکر و اطاعت میں خوب لگ جاتے۔ لیکن انہوں نے اس کے برعکس راستہ اختیار کر کے انہیں کو اسباب کفر بنالیا۔ ف۱۹ (قیامت میں) وَمَنْ يَّظْلِمْ مِّنْكُمْ۔ ظلم سے مراد کفر و شرک ہے۔ ابن عباس صحابی اور تابعین سے یہی مروی ہے۔ ای یشرک باللہ (ابن کثیر) یشرک بہ (معالم) الظلم ھنا الشرک قال ابن عباس والحسن و ابن جریج (بحر) ف۲۰ مشرکین کا اعتراض رسول اللہ ﷺ کی صفات بشری پر، اوپر نقل ہو چکا ہے۔ یہاں اسی کا جواب ہے کہ بشریت اور رسالت میں ذرا بھی منافات نہیں۔ سلسلۂ نبوت کے جتنے حامل گزرے ہیں یہ صفات بشری تو سب ہی کے ساتھ لگے ہوئے رہے ہیں۔ ف۲۱ (اے انسانو! چنانچہ انبیاء کو بھی ایسے حالات میں رکھا جن سے امت کی پوری آزمائش ہو جائے گی۔ کہ کون ان کے صفات بشری پر نظر کر کے تکذیب کرتا ہے، اور کون ان کے کمالات نبوت پر نظر کر کے تصدیق) ف۲۲ (چنانچہ ان کے حالات بھی خوب دیکھ رہا ہے، اور وقت موعود پر انہیں سزا دے کر رہے گا)۔

وَ قَالَ الَّذِيْنَ لَا يَرْجُوْنَ لِقَآءَنَا لَوْ لَآ اُنْزِلَ عَلَيْنَا

وہ لوگ جو ہمارے پاس آنے کی امید نہیں رکھتے و۲۳ وہ کہتے ہیں کہ ہمارے پاس فرشتے کیوں نہیں

الْمَلٰٓئِكَةُ اَوْ نَرٰى رَبَّنَا ؕ لَقَدِ اسْتَكْبَرُوْا فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ

آتے یا ہم اپنے پروردگار کو دیکھ ہی لیتے و۲۴ یقیناً انہوں نے اپنے دلوں میں اپنے کو بہت بڑا سمجھ لیا ہے

وَعَتَوْ عُتُوًّا كَبِيْرًا ﴿۲۱﴾ يَوْمَ يَرَوْنَ الْمَلٰٓئِكَةَ لَا بُشْرٰى

اور حد سے بہت ہی دور نکل گئے ہیں و۲۵ جس روز یہ لوگ فرشتوں کو دیکھیں گے اس روز مجرموں کے لئے

يَوْمَئِذٍ لِّلْمُجْرِمِيْنَ وَ يَقُوْلُوْنَ حِجْرًا مَّحْجُوْرًا ﴿۲۲﴾

کوئی خوشی کی بات نہ ہو گی اور یہ کہیں گے کہ پناہ پناہ! و۲۶

وَ قَدِمْنَآ اِلٰى مَا عَمِلُوْا مِنْ عَمَلٍ فَجَعَلْنٰهُ هَبَآءً

اور ہم ان کے کاموں کی طرف متوجہ ہوں گے جو یہ کر چکے ہیں سو ان کو ایسا کر دیں گے جیسے پریشان

مَّنْثُوْرًا ﴿۲۳﴾ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ يَوْمَئِذٍ خَيْرٌ مُّسْتَقَرًّا

غبار اہل جنت اس روز قیام گاہ میں بھی اچھے رہیں گے

وَّ اَحْسَنُ مَقِيْلًا ﴿۲۴﴾ وَ يَوْمَ تَشَقَّقُ السَّمَآءُ بِالْغَمَامِ

اور آرام گاہ میں بھی خوب اچھے و۲۷ اور جس روز آسمان پھٹ جائے گا ایک بدلی پر سے

وَ نُزِّلَ الْمَلٰٓئِكَةُ تَنْزِيْلًا ﴿۲۵﴾ اَلْمُلْكُ يَوْمَئِذِ ࣙالْحَقُّ

اور فرشتے بکثرت اتارے جائیں گے و۲۸ اس روز حکومت حقیقی (خدائے)

لِلرَّحْمٰنِ ؕ وَ كَانَ يَوْمًا عَلَى الْكٰفِرِيْنَ عَسِيْرًا ﴿۲۶﴾

رحمن ہی کی ہو گی و۲۹ اور وہ دن کافروں پر بہت سخت ہو گا

وَيَوْمَ يَعَضُّ الظَّالِمُ عَلٰى يَدَيْهِ يَقُوْلُ يٰلَيْتَنِي اتَّخَذْتُ

اور جس روز ظالم اپنے ہاتھ کاٹ کاٹ کھائے گا کہے گا کہ کاش میں

و۲۳ یعنی یوم حشر کے منکرین، ساتھ ہی شرک اور اوہام پرستی میں مبتلا۔ مشرکین عرب میں یہ دونوں باتیں موجود تھیں۔ و۲۴ مشرکین عرب دیوتاؤں کے قائل تھے، اور انہیں کو فرشتہ کہتے تھے۔ دعویٰ رسالت سے انکار کے وقت کہتے تھے کہ یہ "رسول" اگر اپنے دعویٰ میں سچے ہیں تو آسمانی دیوتا مجسم اور متشکل ہو کر ان کے ساتھ کیوں نہیں جو ان کے دعویٰ کی تصدیق کرتے رہیں، یا خود خدا ہی کو ہمیں کیوں نہیں دکھا دیا جاتا جو ہم براہ راست اسی کی زبان سے ان کے دعووں کی تصدیق سن لیں۔ و۲۵ یعنی کافروں میں خود کفر و عدم ایمان ہی کی بناء پر، صلاحیت نہ رویت باری کی رہ گئی ہے اور نہ ملائکہ رحمت سے دوچار ہونے کی۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ جو سلوک میں احوال باطنی غیر اختیاری کا منتظر رہتا ہے، اس کے انتظار کا منشاء یہی تکبر ہوتا ہے، گویا وہ اپنے اعمال و مجاہدات کو استحقاق کی بنیاد قرار دیتا ہے۔ و۲۶ کافروں کا سامنا فرشتوں سے جب بھی ہوگا عذاب ہی کے فرشتوں سے ہوگا، اور وہ وقت کافروں کی مسرت کا نہیں، انتہائی مصیبت کا ہوگا۔ حِجْرًا مَّحْجُوْرًا ایک محاورہ ہے عہد جاہلیت میں جب کسی کو کوئی بلا پیش آتی یا کوئی اپنے دشمن کو دیکھ پاتا اور خیال یہ ہوتا کہ وہ اس پر حملہ کرے گا تو یہی لفظ پکار کر کہتا۔ جیسے اردو محاورہ میں کہتے ہیں دور، دور! هذه كلمة كانوا يتكلمون بها عند لقاء عدو موفور او هجوم نازلة او نحو ذلك يضعونها موقع الاستعاذة (کشاف) كان الرجل اذا لقى من يخاف يقول ذلك (راغب) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ سلوک میں حالات محمود غیر اختیاری کا پیش آجانا بعض طالبین کے حق میں مضر ہوتا ہے اور اس کی فہم مشائخ اہل تربیت رکھتے ہیں۔ و۲۷ ماجرا قیامت کا بیان ہو رہا ہے۔ کافروں کو اپنے اپنے جن جن اعمال پر غرہ ہوگا کہ ہم نے دنیا میں فلاں فلاں اعمال خیر بھی تو کیے ہیں، چونکہ وہ ایمان سے خالی ہوں گے قیامت کے دن انہیں غبار پریشان کی طرح بالکل بے مصرف کر کے دکھا دیا جائے گا۔ مُّسْتَقَرًّا ...... وَّ مَقِيْلًا۔ مستقر جائے قیام اور مقیل جائے آرام دونوں سے مراد جنت ہے۔ اور جنت کا ہر حیثیت سے بہترین ہونا ظاہر ہے۔ صوفیہ نے وَ قَدِمْنَآ اِلٰى مَا عَمِلُوْا الخ سے یہ مسئلہ مستنبط کیا ہے کہ بدون باطن کے محض ظاہری عمل ہرگز معتبر نہیں۔ و۲۸ (زمین پر) یہ وقت وہ ہوگا، جب صور کے نفخ ثانی کے بعد زمین و آسمان سب از سر نو درست ہو جائیں گے۔ حساب کتاب شروع ہو رہا ہوگا حق تعالیٰ کی ایک تجلی خاص حساب و کتاب کی غرض سے ہوگی۔ ملائکہ ارد گرد کثرت سے ہوں گے۔ سورۂ بقرہ کی آیت هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّاْتِيَهُمُ اللّٰهُ فِيْ ظُلَلٍ مِّنَ الْغَمَامِ وَ الْمَلٰٓئِكَةُ الخ میں بھی اسی موقع کا ذکر ہے۔ بِالْغَمَامِ میں ب یا تو مرادف عن کے ہے یا سببیہ ہے بہ معنی بسبب الغمام یا بسبب طلوعه منها۔ اور یا حالیہ ہے یعنی ملتبسة بالغمام (جمل) تَشَقَّقُ السَّمَآءُ۔ آسمان کا یہ پھٹنا بطور کھلنے کے ہوگا۔ جو پھٹنا بطور تخریب و افناء کے ہوگا وہ نفخ اول کے وقت ہو چکا ہوگا۔ و۲۹ (عیاناً وشہوداً ہی اور کسی کو ظاہراً گنجائش بھی کسی دخل و تصرف کی نہ ہوگی، جیسا کہ دنیا میں رہتی ہے)

مَعَ الرَّسُوْلِ سَبِيْلًا ﴿٢٧﴾ يٰوَيْلَتٰى لَيْتَنِىْ لَمْ اَتَّخِذْ فُلَانًا

رسول کے ساتھ راہ پر لگ لیتا! و٣٠ ہائے میری شامت! کاش میں نے فلاں شخص کو دوست

خَلِيْلًا ﴿٢٨﴾ لَقَدْ اَضَلَّنِىْ عَنِ الذِّكْرِ بَعْدَ اِذْ جَآءَنِىْ ؕ

نہ بنایا ہوتا! یقیناً اس نے نصیحت آئے پیچھے مجھے اس سے بہکا دیا

وَ كَانَ الشَّيْطٰنُ لِلْاِنْسَانِ خَذُوْلًا ﴿٢٩﴾ وَقَالَ الرَّسُوْلُ

اور شیطان تو انسان کو امداد کرنے سے جواب دے ہی دیتا ہے و٣١ اور رسول کہیں گے

يٰرَبِّ اِنَّ قَوْمِى اتَّخَذُوْا هٰذَا الْقُرْاٰنَ مَهْجُوْرًا ﴿٣٠﴾

کہ اے میرے پروردگار میری (اس) قوم نے اس قرآن کو بالکل نظر انداز کر رکھا تھا و٣٢

وَ كَذٰلِكَ جَعَلْنَا لِكُلِّ نَبِىٍّ عَدُوًّا مِّنَ الْمُجْرِمِيْنَ ؕ

اور ہم اسی طرح ہر نبی کے دشمن مجرم لوگوں میں سے بناتے رہتے ہیں و٣٣

وَ كَفٰى بِرَبِّكَ هَادِيًا وَّنَصِيْرًا ﴿٣١﴾ وَ قَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

اور آپ کا پروردگار ہی کافی ہادی اور مددگار ہے و٣٤ اور کافر یہ کہتے ہیں کہ

لَوْ لَا نُزِّلَ عَلَيْهِ الْقُرْاٰنُ جُمْلَةً وَّاحِدَةً ۛ كَذٰلِكَ ۛ

اس شخص پر قرآن اکبارگی (پورا) کیوں نہیں نازل کر دیا گیا؟ و٣٥ اس طرح

لِنُثَبِّتَ بِهٖ فُؤَادَكَ وَ رَتَّلْنٰهُ تَرْتِيْلًا ﴿٣٢﴾ وَ لَا يَاْتُوْنَكَ

اس لئے کہ ہم اس کے ذریعہ سے آپ کے دل کو قوی رکھیں اور ہم نے اسے ٹھہرا ٹھہرا کر اتارا ہے و٣٦ اور یہ لوگ جیسا

بِمَثَلٍ اِلَّا جِئْنٰكَ بِالْحَقِّ وَ اَحْسَنَ تَفْسِيْرًا ﴿٣٣﴾ ؕ

بھی عجیب سوال آپ کے سامنے پیش کرتے ہیں ہم اس کا جواب ٹھیک اور وضاحت میں بڑھا ہوا آپ کو بتاتے ہیں و٣٧

اَلَّذِيْنَ يُحْشَرُوْنَ عَلٰى وُجُوْهِهِمْ اِلٰى جَهَنَّمَ ۙ

یہ وہ لوگ ہیں جو اپنے چہروں کے بل جہنم کی طرف لے جائے جائیں گے



و٣٠ یہ ہاتھوں کا کاٹنا فرطِ حسرت سے ہوگا۔ عض اليدين والانامل كناية عن الغيظ والحسرة (کشاف) من فرط الحسرة (بیضاوی) الظَّالِمُ۔ ظالم سے مراد اردو کا ظالم نہیں بلکہ اپنے نفس پر ظلم کرنے والا، یعنی کافر یا منکر دین مراد ہے۔ و٣١ (چنانچہ قیامت میں زبانی ہمدردی تک کے بھی کام نہ آئے گا) يٰوَيْلَتٰى لَيْتَنِىْ الخ۔ بڑا عبرت کا مضمون اپنے اندر رکھتا ہے۔ دنیا میں جتنی بھی گمراہیاں آتی ہیں کسی نہ کسی انسانی ہی ذریعہ سے آتی ہیں اور شیطان جب آتا ہے، کسی دوست و آشنا راز دان ہی کے قالب میں آتا ہے۔ فقہاء نے اس آیت سے بہ طور اشارۃ النص نکالا ہے کہ صحبت بد کا ترک واجب ہے۔ خصوصاً اس شخص کا جو اغوا کرتا رہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں صحبت اشرار سے بچنے کی تعلیم ہے اور شریر کی تفسیر یہ ہے کہ جو کوئی ذکر الٰہی سے بعید ہونے کا سبب بن جائے۔ لَقَدْ...... جَآءَنِىْ۔ آیت میں صاف اشارہ اس طرف موجود ہے کہ جن کافروں پر مؤاخذہ کا ذکر ہے، یہ وہی ہیں جنہوں نے تبلیغ کے بعد اور تبلیغ کے باوجود کفر اختیار کیا۔ و٣٢ ذکر وہی قیامت کا چل رہا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جناب باری میں بہ طور شکایت عرض کریں گے کہ جو قوم میری مخاطب دعوت تھی اس نے قرآن کو ماننا اور اس پر عمل کرنا الگ رہا، اسے قابل التفات ہی نہ سمجھا۔ قَوْمِى۔ قوم سے مراد صرف قوم قریش ہے یا امت دعوت۔ قریشًا (مدارک و بیضاوی) مَهْجُوْرًا۔ هجر کے ایک معنی تو اعراض کرنے کے ہیں، جیسا کہ متن ترجمہ میں درج ہوئے، اور دوسرے معنی ہذیان بکنے کے ہیں۔ منقول یہ دونوں معنی ہیں۔ یعنی متروكا فاعرضوا عنه و لم يؤمنوا به (معالم) من الايمان به مبعدًا مقصيًا من الهجر (بحر۔ عن النخعی ومجاہد و اتباعہ) جعله بمنزلة الهجر و هو الهذيان (معالم عن النخعی ومجاہد) اى تركوا و لم يؤمنوا به من الهجران (مدارک) بہرحال اس شکایت کا تعلق منکرین قرآن سے ہے نہ کہ ضعیف العمل مسلمانوں سے۔ قرآن مجید سے تعلق واجب کا ادنیٰ درجہ یہ ہے کہ اسے کلام الٰہی اور واجب العمل مانا جائے۔ اور یہ تعلق بھی اگر ٹوٹ گیا تو یہ کفر ہے۔ اعلیٰ درجہ تعلق کا یہ ہے کہ قرآن کو قولاً و فعلاً تمام تر اپنے اوپر حاوی کرلیا جائے۔ اور اگر یہ درجہ نہیں قائم ہے۔ تو یا تو معصیت ہے، اور یا بعض صورتوں میں صرف حجاب۔ مہجوریت کا تعلق بالفرض مسلمانوں ہی سے سمجھا جائے، تو مراد اعلیٰ اور اوسط درجہ کے تعلق کا ترک ہوگا۔ ــــ اس سے زیادہ ترک تعلق کا اشارا مسلمانوں کی جانب سمجھنا اہل سنت کا مذہب نہیں مسلک خوارج میں جو کچھ بھی ہو۔ و٣٣ (اپنی مشیت تکوینی کے ماتحت) مطلب یہ ہے کہ ناحق شناس لوگ تو ہر زمانہ میں اپنے وقت کے پیمبر کے دشمن رہے ہیں، سو آپ کے بھی کفر پسند معاصرین آپ سے عداوت ٹھانے ہوئے ہیں آپ اس پر اتنا غم نہ کیجئے۔ عارفین کہتے ہیں چونکہ ہر ولی نبی ہی کے قدم پر ہوتا ہے تو اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ہر ولی کا بھی ایک عدو ہوتا ہے۔ و٣٤ (چنانچہ جن کے لیے ہدایت منظور ہے انہیں ہدایت ہوتی رہے گی، اور مجرموں، سرکشوں سے مقابلہ کی جب ضرورت ہوگی، آپ کی مدد بھی ہوتی رہے گی) "یعنی غم کے دو سبب ہو سکتے ہیں۔ ایک ان کا گمراہ رہنا، اور دوسرا ان کا درپے ایذا ہونا۔ سو اللہ تعالیٰ ہدایت کے لیے بھی کافی ہے اور اگر حکمت مقتضی ہوگی تو ہدایت کی توفیق دے دے گا۔ جب ہدایت نہیں ہوتی تو اسی میں حکمت ہے۔ اور ایذا کے دفع کرنے کے لیے بھی اللہ کافی ہے۔ اگر چندے دفع نہ کرے تو اسی میں حکمت ہوگی۔ غرض نہ اس سے غم کیجئے نہ اس سے"۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) و٣٥ یعنی اگر خدا کا کلام ہوتا تو رفتہ رفتہ کیوں نازل ہوتا۔ یہ تو (نعوذ باللہ) انہیں کا کلام ہے، سوچ سوچ کر حسب موقع تھوڑا تھوڑا تصنیف کرتے رہتے ہیں۔ و٣٦ یعنی ایک بڑی مصلحت اس تدریجی نزولِ قرآن میں تو رسول کی تقویت قلب ہے۔ مشائخ نے کہا ہے کہ ثمرات و مقامات میں جو تاخیر و تدریج ہوتی ہے اس میں بھی یہی حکمت ہے کہ ثبات و رسوخ حاصل ہوتا جائے۔ جو چیز جلدی آتی ہے، وہ جلدی نکل بھی جاتی ہے ــــ سالک کو دیر ہونے سے تنگ نہ ہونا چاہیے، بلکہ صبر کرنا چاہیے۔ علماء کے ہاں تعلیم کا سبقاً سبقاً ہونا اور مشائخ کے ہاں افادہ و افاضہ میں تدریج اسی آیت سراپا حکمت کی ماتحتی میں ہے۔ نیت کا مستحکم ہونا، قلب کا تحمل پر قادر ہونا، ملکۂ علمی کا راسخ ہونا، سب اسی کے برکات ہیں۔ و٣٧ یعنی ایسا جواب جو قطعی بھی ہوتا ہے اور قریب الفہم بھی۔ "جواب کی دو خوبیاں ہیں۔ ایک ذاتی کہ فی نفسہٖ قاطع مادہ شبہ ہو اور دوسری اضافی کہ اپنی وضاحت کے سبب قریب الفہم ہو۔ الحق میں خوبی اول اور احسن تفسیرا میں خوبی دوم کی طرف اشارہ ہے"۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ)

أُولَٰٓئِكَ شَرٌّ مَّكَانًا وَّ اَضَلُّ سَبِيْلًا ﴿۳۴﴾ وَ لَقَدْ اٰتَيْنَا

یہ لوگ جگہ کے لحاظ سے بدترین اور طریقہ میں بہت گمراہ ہیں و۳۸ اور بہ تحقیق ہم نے

مُوْسَى الْكِتٰبَ وَجَعَلْنَا مَعَهٗٓ اَخَاهُ هٰرُوْنَ وَزِيْرًا ﴿۳۵﴾

موسیٰ کو کتاب دی تھی اور ہم نے ان کے ساتھ ان کے بھائی ہارون کو ان کا معین بنا دیا

فَقُلْنَا اذْهَبَآ اِلَى الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ؕ فَدَمَّرْنٰهُمْ

اور پھر ہم نے کہا کہ دونوں آدمی ان لوگوں کے پاس جاؤ جنہوں نے ہماری نشانیوں کو جھٹلایا ہے سو ہم نے انہیں بالکل ہی

تَدْمِيْرًا ﴿۳۶﴾ وَ قَوْمَ نُوْحٍ لَّمَّا كَذَّبُوا الرُّسُلَ اَغْرَقْنٰهُمْ

ہلاک کر دیا و۳۹ اور ہم نے قوم نوح کو بھی (ہلاک کیا) جب انہوں نے پیغمبروں کو جھٹلایا و۴۰ ہم نے انہیں غرق کر دیا

وَ جَعَلْنٰهُمْ لِلنَّاسِ اٰيَةً ؕ وَ اَعْتَدْنَا لِلظّٰلِمِيْنَ عَذَابًا

اور ہم نے انہیں ایک نشان (عبرت) بنا دیا اور ہم نے ظالموں کے لئے ایک دردناک عذاب تیار

اَلِيْمًا ﴿۳۷﴾ وَّ عَادًا وَّ ثَمُوْدَا۠ وَ اَصْحٰبَ الرَّسِّ وَ قُرُوْنًۢا بَيْنَ

کر رکھا ہے و۴۱ اور ہم نے (اسی طرح ہلاک کیا) عاد اور ثمود اور اصحاب رس کو اور ان کے درمیان میں

ذٰلِكَ كَثِيْرًا ﴿۳۸﴾ وَ كُلًّا ضَرَبْنَا لَهُ الْاَمْثَالَ ۫ وَ كُلًّا تَبَّرْنَا

بہت سی امتوں کو و۴۲ اور ہم نے ہر ایک کے لئے عجیب عجیب مضامین بیان کئے اور ہر ایک کو ہم نے بالکل ہی

تَتْبِيْرًا ﴿۳۹﴾ وَ لَقَدْ اَتَوْا عَلَى الْقَرْيَةِ الَّتِيْٓ اُمْطِرَتْ مَطَرَ

برباد کر دیا و۴۳ اور (یہ لوگ) اس بستی پر سے گذر رہے ہیں جس پر پتھر بری طرح برسائے

السَّوْءِ ؕ اَفَلَمْ يَكُوْنُوْا يَرَوْنَهَا ۚ بَلْ كَانُوْا لَا يَرْجُوْنَ

گئے تھے و۴۴ سو کیا یہ لوگ اس کو دیکھتے نہیں رہتے؟ و۴۵ بات یہ ہے کہ یہ لوگ مر کر جی اٹھنے کا خیال ہی نہیں

نُشُوْرًا ﴿۴۰﴾ وَ اِذَا رَاَوْكَ اِنْ يَّتَّخِذُوْنَكَ اِلَّا هُزُوًا ؕ اَهٰذَا

رکھتے و۴۶ اور آپ کو جب یہ دیکھ لیتے ہیں تو بس آپ کے حق میں تمسخر ہی کرنے لگتے ہیں کیا یہی وہ (حضرت) ہیں



و۳۸ جگہ سے مراد دوزخ اور طریقہ سے مراد مسلک اور مذہب۔ اور یہ سزا متناسب اس لیے ہے کہ اعتراضات نگونساری عقل سے تھے سزا نگونساری بدن سے ہوئی''۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) اشارۃ النص سے یہ بات بھی صاف ہوئی کہ قادر مطلق اس پر پوری طرح قادر ہے کہ جس عضو، جس قوت سے جو کام، جس وقت چاہے لے لے۔ خواہ اس کی عام عادت و معمول کے موافق خواہ اس کے مخالف۔ اور ان فطرت پرستوں کی سطحیت اور بے مغزی بالکل آشکارا ہو جاتی ہے جو ہمہ توان خدا کی قدرت کو ''نیچر کے قوانین'' کا تابع و محکوم سمجھتے ہیں۔ و۳۹ (چنانچہ قوم فرعون کی غرقابی مشہور واقعہ ہے۔ قرآن میں بھی بار بار اس کا ذکر آ چکا ہے) کلمہ ف ہمیشہ تاخر زمانی ہی کے لیے نہیں آتا۔ چنانچہ یہاں بھی معلوم ہے کہ نزول کتاب (توراۃ) کا واقعہ مخاطبہ قوم فرعون سے قبل کا نہیں بہت بعد کا ہے۔ اِذْهَبَا کا عطف قبل والی آیت کے جَعَلْنَا پر ہے اور جعل اور قول دونوں کے ماتحت واقعات کا وقوع ایتاء کتاب کے قبل کا ہے۔ فقولهٗ فقلنا اذهبا معطوف علی جعلنا و کل من الجعل و القول کان قبل ایتاء الکتب (جمل) اَلْكِتٰبَ سے مراد توریت کا ہونا بالکل ظاہر ہے۔ بِاٰيٰتِنَا۔ ایتا میں دلائل سے مراد یا تو دلائل عقلیہ ہیں اور ظاہر ہے کہ بعد سمجھ جانے ان دلائل کے توحید کا انکار ضرور قابل زجر ہے۔ اور یا مراد دلائل نقلیہ ہیں جو انبیاء سابقین سے منقول ہوتے ہوئے ان لوگوں تک پہنچے ہوں گے۔ ان کے انکار کا مذموم ہونا ظاہر ہی ہے''۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) یہ بھی ممکن ہے کہ ایک طرف احکام و شرائع مراد ہوں اور دوسری طرف خوارق و معجزات۔ وَزِيْرًا۔ یہیں سے یہ مسئلہ صاف ہو گیا کہ وزارت نبوت کے منافی نہیں۔ والوزارة لا تنافی النبوة فقد کان فی الزمان الواحد انبیاء یوزر بعضهم بعضاً (بحر) فَدَمَّرْنٰهُمْ تَدْمِيْرًا۔ تدمیر اہلاک کی شدید ترین شکل کا نام ہے۔ یعنی انہیں بالکل چور چور ریزہ ریزہ ہی کر ڈالا۔ والتدمیر اشد الاهلاک و اصله کسر الشیء علی وجه لا یمکن اصلاحه (بحر) و۴۰ شرک و جاہلیت میں مبتلا قوم نوح کا انکار محض شخصی رسالت نوح کا انکار نہ تھا، سارے سلسلۂ انبیاء کا اور نفس مسئلہ نبوت کا انکار تھا۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ (اور ان کے اتباع میں بعض دوسرے مفسرین) کی بھی نظر اس نکتہ تک پہنچ گئی تھی کہ ممکن ہے یہ لوگ براہمۂ ہند کی طرح سلسلہ نبوت ہی کے منکر ہوں۔ اما کانوا من البراهمة المنکرین بکل الرسل (کبیر) او کذبوا بعثة الرسل مطلقا کالبراهمة (بیضاوی) او لم یروا بعثة الرسل کالبرا همة (بحر) و۴۱ (آخرت میں، جیسا کہ دنیا میں سزا غرقابی کی ملی) لِلظّٰلِمِيْنَ۔ ظالمون سے یہاں بھی مراد کافر ہی ہیں، جیسا کہ قرآن میں اکثر مقامات پر ہے۔ و۴۲ (ان کے انکار، تکذیب و نافرمانی کی بنا پر) اَصْحٰبَ الرَّسِّ۔ اصحاب رس سے متعلق مختلف قول نقل ہوئے ہیں۔ رس محققین کے قول کے مطابق ایک شہر علاقہ یمامہ میں تھا۔ یہاں قوم ثمود کا کوئی قبیلہ آباد تھا۔ الرس قریة بفلج الیمامة و هم بقیة ثمود (کبیر) هم اهل قریة من قری ثمود (ابن کثیر عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) موجودہ نقشوں میں یہ مقام وادی رُمہ کے علاقہ میں ملتا ہے۔ طول البلد مشرقی ۴۳۔ عرض البلد شمالی ۲۶۔ و۴۳ یعنی ان میں سے ہر امت کو تبلیغ ہر اعتبار سے مؤثر و بلیغ ہوتی رہی، اس کے بعد بھی جب یہ لوگ ایمان نہ لائے تو عذاب سے ہلاک کر دیئے گئے۔ و۴۴ (اور جہاں ہو کر یہ منکرین اپنی آمد و رفت شام میں گزرتے رہتے ہیں) مراد ہیں سدوم وغیرہ قوم لوط کے علاقے۔ و۴۵ (اور پھر بھی عبرت نہیں پکڑتے؟) مطلب یہ ہے کہ خدائی قانون سے بغاوت و سرکشی کرنے والی قوموں کی عبرتناک سزائیں اور بربادیاں خوب ان کے علم میں ہیں۔ ان کے کھنڈر اور مٹے ہوئے آثار ان کے مشاہدہ میں آ چکے ہیں۔ و۴۶ یعنی یہ اس کا یقین ہی نہیں رکھتے کہ عمل کی جزا و سزا کا ایک ضابطہ اور دستور و نظام ہے۔ اور ہر عمل پر ایک ثمرہ دنیا و آخرت میں مرتب ہوتا ہے۔ اس لیے یہ کفر کو موجب سزا و ہلاکت ہی نہیں تصور کرتے۔

الَّذِیْ بَعَثَ اللّٰهُ رَسُوْلًا ﴿۴۱﴾ اِنْ كَادَ لَيُضِلُّنَا عَنْ اٰلِهَتِنَا

جنہیں خدا نے پیغمبر بنا کر بھیجا ہے؟ ف۴۷ اس (شخص) نے تو ہم کو ہمارے معبودوں سے ہٹا ہی دیا ہوتا

لَوْلَآ اَنْ صَبَرْنَا عَلَيْهَا ۭ وَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ حِيْنَ يَرَوْنَ

اگر ہم ان پر قائم نہ رہتے ف۴۸ اور عنقریب یہ جان لیں گے جب عذاب

الْعَذَابَ مَنْ اَضَلُّ سَبِيْلًا ﴿۴۲﴾ اَرَءَيْتَ مَنِ اتَّخَذَ

دیکھ لیں گے کہ کون (شخص) راہ سے ہٹا ہوا تھا؟ آپ نے اس کی بھی حالت دیکھی ہے جس نے اپنی

اِلٰهَهٗ هَوٰىهُ ۭ اَفَاَنْتَ تَكُوْنُ عَلَيْهِ وَكِيْلًا ﴿۴۳﴾ اَمْ

خواہشوں کو اپنا خدا بنا رکھا ہے؟ کیا آپ اس کے ذمہ دار رہ سکتے ہیں ف۴۹ یا

تَحْسَبُ اَنَّ اَكْثَرَهُمْ يَسْمَعُوْنَ اَوْ يَعْقِلُوْنَ ۭ اِنْ هُمْ

آپ یہ خیال کرتے ہیں کہ ان میں اکثر سنتے یا سمجھتے ہیں یہ تو محض

اِلَّا كَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ سَبِيْلًا ﴿۴۴﴾ اَلَمْ تَرَ اِلٰى رَبِّكَ

چوپایوں کی طرح ہیں بلکہ ان سے بھی زیادہ بے راہ ہیں ف۵۰ کیا تو نے اپنے پروردگار پر نظر نہیں کی

كَيْفَ مَدَّ الظِّلَّ ۚ وَلَوْ شَاۗءَ لَجَعَلَهٗ سَاكِنًا ۚ ثُمَّ جَعَلْنَا

کہ اس نے سایہ کو کیوں کر پھیلا دیا ہے ف۵۱ اور اگر وہ چاہتا تو اسے ٹھہرایا ہوا رکھتا پھر ہم نے

الشَّمْسَ عَلَيْهِ دَلِيْلًا ﴿۴۵﴾ ثُمَّ قَبَضْنٰهُ اِلَيْنَا قَبْضًا

آفتاب کو اس پر ایک علامت مقرر کر دیا ف۵۲ پھر ہم نے اس کو اپنی طرف آہستہ آہستہ

يَّسِيْرًا ﴿۴۶﴾ وَهُوَ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ لِبَاسًا وَّالنَّوْمَ

سمیٹ لیا ف۵۳ اور وہ ہی تو ہے جس نے تمہارے لئے رات کو پردہ کی چیز اور نیند کو

سُبَاتًا وَّجَعَلَ النَّهَارَ نُشُوْرًا ﴿۴۷﴾ وَهُوَ الَّذِيْٓ اَرْسَلَ

آرام کی چیز اور دن کو (گویا) جی اٹھنے کا وقت بنا دیا ف۵۴ اور وہ وہی ہے جو اپنی بارش رحمت سے پہلے



ف۴۷ اور وہ یہ فقرہ طنز و استہزاء کے طور پر کہتے تھے۔ یعنی اگر رسالت کوئی چیز ہے تو رسول کسی بڑے رئیس کو ہونا چاہیے تھا۔ نہ کہ ایک عامی معمولی شخص کو۔۔۔ مشرکین عرب کے خیال میں منصب رسالت اگر واقعی کسی کو ملنا تھا ہی تو کسی سردار قریش کو ملتا نہ کہ ایک معمولی تاجر کو۔ ھٰذَا۔ یہاں تحقیر کے لیے ہے۔ ف۴۸ یعنی وہ تو کہو خیر ہوگئی کہ ہم اپنی استقامت سے اپنے طریق قدیم پر قائم رہے، ورنہ اس شخص میں قوت تسخیر و جادو بیانی اس غضب کی ہے کہ اس نے ہمیں اکھاڑ ہی دیا ہوتا۔ ف۴۹ یعنی آپ ان پر مسلط کر کے تو بھیجے نہیں گئے ہیں، پھر آپ ان کی بے راہی پر غم کیوں کیجئے۔ مَنِ اتَّخَذَ اِلٰهَهٗ هَوٰىهُ سے یہ صاف ہو گیا کہ ان کی گمراہی کی بنیاد میں کوئی شبہ عقلی و اجتہادی نہیں، بلکہ محض اتباع ہوائے نفس ہے۔ جاہلیت عرب کے لوگ آج ہی کل کی فرنگی قوموں کی طرح ایک نیم دہری قسم کے الحاد پسند لوگ تھے۔ ان کی طبیعت ذکر و فکر آخرت کی طرف آمادہ ہی نہیں ہوتی تھی۔ اور بت پرستی سے بھی بڑھ کر ہوا پرستی اور دنیوی لذات میں مبتلا رہتے تھے۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ ف۵۰ (کہ وہ مکلف نہیں اور یہ مکلف ہو کر بھی نہ حق بات سنتے ہیں نہ فہم سے کام لیتے ہیں) كَالْاَنْعَامِ چوپایوں سے تشبیہ ان کی بے حسی اور عدم تاثر میں ہے ف۵۱ (اے مخاطب!) یہاں مسئلہ یہ بیان ہوا ہے کہ چیزوں کے سایہ کا طلوع آفتاب کے بعد، صبح کے وقت بڑھنا اور آفتاب کے بلند ہونے پر خصوصاً دوپہر کے وقت بالکل گھٹ جانا اور پھر بڑھتے بڑھتے شام کو معدوم ہو جانا، یہ سب بہ تخلیق باری تعالیٰ ہے۔ ارادۂ حق کا محتاج اور اس کے ماتحت ہے۔ محض مقتضائے طبیعت سے خود بخود نہیں ہو رہا ہے۔ الظِّلَّ۔ صوفیہ کی اصطلاح میں ممکنات کو واجب الوجود کا ظل (سایہ) کہا گیا ہے۔ ف۵۲ یعنی آفتاب کے طلوع و بلندی کو ایک ظاہری علامت سایہ کی درازی و کوتاہی پر بنا دیا۔ اہل اشارات نے یہاں یہ نکتہ پیدا کیا ہے کہ سارے عالم کی تخلیق و ربوبیت و فنا حق تعالیٰ کے آفتاب قدرت سے وہی نسبت رکھتی ہے جو سایہ کو نور آفتاب سے ہے۔ ف۵۳ یعنی وہ سایہ جو اس کے نزدیک معدوم ہو جاتا ہے۔ لیکن علم الٰہی سے غائب نہیں ہو جاتا۔ ف۵۴ بیان توحید و یکتائی ذات حق کا ہو رہا ہے۔ دن و رات اس نے بنائے۔ اپنی قدرت سے بلا کسی کی شرکت کے اور اپنی حکمت سے کسی خاص مقصد و مصلحت کے لئے۔ ایسے مضامین کی پوری قدر اسی وقت ہوتی ہے جب مشرک قوموں کے عقیدے بھی پیش نظر ہوں۔ جنہوں نے خود دن اور رات کو دیوتا قرار دیا ہے۔ انہیں کسی دیوی یا دیوتا کا پیدا کیا ہوا مانا ہے۔ وَّالنَّوْمَ سُبَاتًا۔ نیند کا باعث تفریح و تازگی ہونا ایک طبی حقیقت ہے۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔

ع ۴ / ۲

الرِّيٰحَ بُشْرًاۢ بَيْنَ يَدَيْ رَحْمَتِهٖ ۚ وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ

ہواؤں کو بھیج دیتا ہے کہ وہ خوش کر دیتی ہیں اور ہم آسمان سے پانی برساتے ہیں

مَآءً طَهُوْرًا ۝۴۸ لِّنُحْيِۦَ بِهٖ بَلْدَةً مَّيْتًا وَّنُسْقِيَهٗ مِمَّا

خوب پاک وصاف (کرنے والا) ف۵۵ تاکہ ہم اس کے ذریعہ سے مردہ بستی میں جان ڈال دیں اور اپنے پیدا کیے ہوؤں

خَلَقْنَآ اَنْعَامًا وَّاَنَاسِيَّ كَثِيْرًا ۝۴۹ وَلَقَدْ صَرَّفْنٰهُ بَيْنَهُمْ

میں سے بکثرت مویشیوں اور انسانوں کو سیراب کردیں اور ہم اس پانی کو ان کے درمیان تقسیم کر دیتے ہیں

لِيَذَّكَّرُوْا ۖ فَاَبٰٓى اَكْثَرُ النَّاسِ اِلَّا كُفُوْرًا ۝۵۰ وَلَوْ شِئْنَا

تاکہ وہ غور کریں ف۵۶ تاہم اکثر لوگ ناشکر گزار ہوئے بغیر نہیں رہتے ف۵۷ اور اگر ہم چاہتے تو

لَبَعَثْنَا فِيْ كُلِّ قَرْيَةٍ نَّذِيْرًا ۝۵۱ فَلَا تُطِعِ الْكٰفِرِيْنَ

ایک ایک بستی میں ہم ایک ڈرانے والا بھیج دیتے ف۵۸ سو آپ کافروں کا کہنا نہ مانئے

وَجَاهِدْهُمْ بِهٖ جِهَادًا كَبِيْرًا ۝۵۲ وَهُوَ الَّذِيْ مَرَجَ

اور قرآن کے ذریعہ سے ان کا مقابلہ زور شور سے کیجیے ف۵۹ اور وہی (اللہ) ہے جس نے دو دریاؤں کو

الْبَحْرَيْنِ هٰذَا عَذْبٌ فُرَاتٌ وَّهٰذَا مِلْحٌ اُجَاجٌ ۚ

ملایا ایک شیریں تسکین بخش ہے اور ایک کھاری اور تلخ ہے

وَجَعَلَ بَيْنَهُمَا بَرْزَخًا وَّحِجْرًا مَّحْجُوْرًا ۝۵۳ وَهُوَ الَّذِيْ

اور دونوں کے درمیان ایک حجاب اور ایک مانع قوی رکھ دیا ف۶۰ اور وہ وہی ہے جس نے

خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ بَشَرًا فَجَعَلَهٗ نَسَبًا وَّصِهْرًا ۗ وَكَانَ

انسان کو پانی سے پیدا کیا ف۶۱ پھر اس کو خاندان والا اور سسرال والا بنایا اور آپ کا

رَبُّكَ قَدِيْرًا ۝۵۴ وَيَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَنْفَعُهُمْ

پروردگار بڑا قدرت والا ہے ف۶۲ اور یہ (مشرک لوگ) اللہ کے مقابلہ میں ان کی عبادت کرتے ہیں جو نہ انہیں نفع پہنچا



ف۵۵ ہوا، بارش وغیرہ سب کا خالق وہی ایک ہے۔ اندر دیوتا یا اور کوئی دیوی دیوتا وجود نہیں رکھتے۔ طَهُوْر فعول کے وزن پر طاہر کا صیغۂ مبالغہ ہے، اور امام ابوحنیفہ علیہ الرحمہ نے اسے طاہر ہی کے معنی میں لیا ہے۔ دوسرے بعض فقہاء نے اسے مطہر کے معنی میں بھی لیا ہے۔ واختلف الناس فی معنی و صفه بانه طهور علی قولین احدهما انهٗ مطهر لغیره و به قال مالک و الشافعی و خلق کثیر سواهما والثانی انه بمعنی طاهر و به قال ابو حنیفة (ابن العربی) فقہاء مفسرین نے آیت کے تحت میں طہارت آب کے متعلق طویل بحثیں چھیڑ دی ہیں جن کا تعلق تفسیر قرآنی سے نہیں، فقہیات سے ہے۔ یہاں صرف اتنا جان لینا کافی ہے کہ پانی کے اس وصف مخصوص سے فقہاء نے یہ استنباط کیا ہے کہ حکمی نجاستوں کے ازالہ اور طہارت کا کام صرف آب خالص ہی دے سکتا ہے۔ آب غیر خالص مثلاً عرق کیوڑہ، عرق گلاب، شربت انار گو کیسے ہی لطیف ہوں۔ صرف طاہر ہیں مطہر نہیں۔ ف۵۶ (اور اس نتیجہ تک پہنچیں کہ یہ سارے طبعی تصرفات اور پھر انسانوں کے درمیان پانی کی حسب مصلحت تقسیم کسی بڑے قادر و حکیم ہی کے ہو سکتے ہیں) صَرَّفْنٰهُ میں ضمیر پانی کی طرف بھی ہو سکتی ہے۔ جیسا کہ ترجمہ میں اختیار کیا گیا ہے۔ اور قول کی جانب بھی ہو سکتی ہے۔ یعنی ہم نے یہ حقیقت ان پرانی امتوں کے سامنے بار بار دہرائی ہے۔ بَلْدَةً مَّيْتًا سے مراد خشک زمین ہے۔ ف۵۷ (اور سب سے بڑی ناشکری کفر و شرک ہے) ف۵۸ (اور تنہا آپ پر اتنا بار نہ ڈالتے، لیکن ہماری مشیت تکوینی اس کی مقتضی نہیں ہم تو دنیا کی اصلاح کا کام آپ ہی کے ذریعہ سے لینا چاہتے ہیں) ف۵۹ (جیسا کہ اب تک یہی کرتے رہے ہیں) یعنی کافر تو چاہتے ہی یہ ہیں کہ ان کی آزادی میں فرق نہ پڑنے پائے۔ اور آپ تبلیغ کے کام میں سست پڑ جائیں۔ سو آپ کہیں ان کے کہے میں نہ آ جائیے گا۔ آپ قرآن کے قائم کیے ہوئے دلائل حق کے ساتھ اپنی تبلیغ عام و تام دونوں جاری رکھیے۔ فقہاء نے کہا ہے کہ اعلاء کلمۃ الحق اور ترک دعوت کے باب میں کافروں کی رعایت و اطاعت حرام ہے، اور اعلان قرآن و تبلیغ بالقرآن میں غایت سعی و جہاد واجب ہے۔ بِهٖ میں ضمیر قرآن کی جانب ہے۔ ای بالقراٰن (ابن جریر۔ عن ابن عباس) ف۶۰ (جو خود تو مخفی اور غیر محسوس ہے لیکن اس کا اثر یعنی امتیاز دونوں پانیوں کے درمیان محسوس ہے) مراد ان دو دریاؤں سے وہ مواقع ہیں جہاں شیریں ندیاں اور نہریں بہتے بہتے سمندر میں آ کر گرتی ہیں، وہاں باوجود اس کے کہ اوپر سے دونوں کی سطح ایک معلوم ہوتی ہے لیکن قدرت الٰہیہ سے ان میں ایک ایسی حد فاصل ہے کہ ملتقی کے ایک جانب سے پانی لیا جائے تو شیریں ہے اور دوسری جانب سے جو کہ جانب اول کے بالکل قریب ہے پانی لیا جائے تو تلخ (تھانوی علیہ الرحمہ) ہندوستان میں دو دریاؤں کے درمیان اس قسم کے اختلاط صوری اور افتراق معنوی کا مشاہدہ متعدد مقامات پر ہو سکتا ہے۔ مثلاً مشرقی سرحد پر، اراکان (علاقہ برما) اور چاٹگام کے درمیان اسی طرح ضلع باریسال (مشرقی بنگال) میں بھی دو ندیاں ایک دوسرے سے متصل اسی قسم کی بیان کی گئی ہیں۔ مزید معلومات کے لیے ملاحظہ ہو فاضل جلیل مولانا شبیر احمد صاحب عثمانی کا حاشیہ ترجمۃ القرآن (مدینہ پریس، بجنور، یوپی) یہ معنی بھی ہو سکتے ہیں کہ دنیا میں پانی کے دو عظیم الشان ذخیرہ ہیں۔ ایک سمندری پانی جو کھاری اور پیاس بڑھانے والا ہوتا ہے۔ دوسرا پانی جو دریا، جھیل، تالاب، پہاڑی چشموں وغیرہ میں ملتا ہے اور شیریں اور مسکن ہوتا ہے۔ المراد من البحر العذب هذه الاودیة و من الاجاج البحار الکبار (کبیر) یہ دونوں پانی باہمی تعامل و تاثر کے باوجود اپنے الگ الگ خصوصیات پر قائم رہتے ہیں۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ الْبَحْرَيْنِ۔ صوفیہ نے اس نظیر سے فائدہ اٹھا کر معنوی حیثیت سے بھی دو بحر قرار دیئے ہیں۔ ایک بحر روح، موصوف بصفات حمیدہ۔ دوسرا بحر نفس، موصوف بصفات ذمیمہ۔ اور کہا ہے کہ سطحی طور پر دونوں ایک دوسرے سے ملتبس و مختلط معلوم ہوتے ہیں، مگر واقع میں دونوں میں امتیاز ہے، جسے بصر معلوم کر لیتا ہے۔ ف۶۱ یہاں پانی سے مراد نطفۂ بشری لیا گیا ہے۔ یجوز ان یرید به النطفة التی خلق بها ولد ادم (جصاص) یجوز ان یراد بالماء النطفة (روح) اگر مطلق پانی بھی مراد لیا جائے تو اس پر حاشیہ سورۃ الانبیاء پ۱۷ میں آیت وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ کے تحت میں گزر چکا۔ ف۶۲ (کہ کیسی بہ ظاہر بے حقیقت چیز سے کتنے عظیم الشان اور دور دراز کے تعلقات قائم کر دیئے) فَجَعَلَهٗ نَسَبًا وَّصِهْرًا۔ اسلام نے سارے انسانی معاشرہ کی بنیاد خاندان ہی پر رکھی ہے اور سسرال کو بھی خاندان ہی کا ایک جزو ٹھہرایا ہے۔ عقد مناکحت کی پوری اہمیت جبھی ذہن نشین ہو گی جب پہلے خاندان کی اہمیت اجتماعی زندگی میں ذہن نشین کر لی جائے۔

وَلَا يَضُرُّهُمْ ؕ وَكَانَ الْكَافِرُ عَلٰى رَبِّهٖ ظَهِيْرًا ﴿۵۵﴾ وَمَآ

سکیں اور نہ انہیں نقصان پہنچا سکیں اور کافر تو اپنے پروردگار کا مخالف ہی ہے و۶۳ اور ہم نے

اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ﴿۵۶﴾ قُلْ مَآ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ

تو آپ کو بس اس لئے بھیجا ہے کہ خوش خبری سنائیں اور ڈرائیں و۶۴ آپ کہہ دیجیے کہ میں تم سے کوئی معاوضہ تو

مِنْ اَجْرٍ اِلَّا مَنْ شَآءَ اَنْ يَّتَّخِذَ اِلٰى رَبِّهٖ سَبِيْلًا ﴿۵۷﴾

مانگتا نہیں و۶۵ ہاں (یہ البتہ چاہتا ہوں کہ) جو کوئی چاہے اپنے پروردگار تک راستہ اختیار کر لے

وَتَوَكَّلْ عَلَى الْحَيِّ الَّذِيْ لَا يَمُوْتُ وَسَبِّحْ بِحَمْدِهٖ ؕ

اور آپ بھروسہ اسی زندہ پر رکھیے جسے کبھی موت نہیں اور اسی کی حمد میں تسبیح کرتے رہیے

وَكَفٰى بِهٖ بِذُنُوْبِ عِبَادِهٖ خَبِيْرًا ﴿۵۸﴾ الَّذِيْ خَلَقَ

اور وہ اپنے بندوں کے گناہوں سے (خوب) خبردار ہے و۶۶ (وہ) وہی ہے جس نے

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ

آسمان و زمین اور جو کچھ دونوں کے درمیان ہے اسے پیدا کر دیا چھ دنوں میں پھر وہ

اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ ۚ اَلرَّحْمٰنُ فَسْـَٔلْ بِهٖ خَبِيْرًا ﴿۵۹﴾

تخت پر قائم ہو گیا و۶۷ (وہی ہے خدائے) رحمٰن سو اس کی شان کسی جاننے والے سے پوچھنا چاہیے و۶۸

وَاِذَا قِيْلَ لَهُمُ اسْجُدُوْا لِلرَّحْمٰنِ قَالُوْا وَمَا الرَّحْمٰنُ ۗ

اور جب ان سے کہا جاتا ہے کہ (خدائے) رحمٰن کو سجدہ کرو تو کہتے ہیں کہ رحمٰن ہے کیا چیز؟ و۶۹

اَنَسْجُدُ لِمَا تَاْمُرُنَا وَزَادَهُمْ نُفُوْرًا ﴿۶۰﴾ تَبٰرَكَ الَّذِيْ

کیا ہم اسے سجدہ کرنے لگیں گے جس کے لئے تم ہمیں حکم دو گے اور انہیں اور زیادہ نفرت ہو گئی ہے و۷۰ بہت عالی شان

جَعَلَ فِي السَّمَآءِ بُرُوْجًا وَّجَعَلَ فِيْهَا سِرٰجًا وَّقَمَرًا

ہے وہ جس نے آسمان میں بڑے بڑے ستارے بنائے اور اس میں ایک چراغ اور نورانی

و۶۳ (سو مخالف کی فکر و غم ہی میں آپ کیوں پڑے اور اس کے ایمان و ہدایت کی کیوں اتنی پروا کیجئے) اَلْکَافِرُ۔ صورۃً مفرد ہے۔ بہ طور اسم جنس آیا ہے۔ والمراد بالكافر الجنس (بیضاوی) يريد بالكافر الجنس (کشاف) و۶۴ (اس تبشیر و انذار سے بڑھ کر کوئی ذمہ داری آپ پر ہرگز نہیں) و۶۵ (اور میری کوئی غرض، جاہی و مالی اس تبلیغ حق کے سلسلہ میں متعلق نہیں) پیمبر کے "تبلیغی لکچروں" کو گراں قدر فیسوں سے کوئی دور کا بھی تعلق نہیں ہوتا۔ پیمبر ایک پیکر بے غرضی و بے نفسی کا ہوتا ہے۔ و۶۶ (وہ خود ہی جب مناسب سمجھے گا انہیں پوری سزا دے لے گا) اسم باری حی الذی لا یموت ہم مسلمانوں کو ایک معمولی سی بات معلوم ہوتی ہے اور چونکہ کان شروع ہی سے اس کے عادی ہیں، حیرت اس پر ہوتی ہے کہ اس کے خلاف کوئی عقیدہ ممکن کیونکر ہے؟ یہ ہو کیسے سکتا ہے کہ کوئی خدا بھی ہو اور ساتھ ہی فانی بھی! لیکن دنیا کی دوسری قوموں میں خدائی کے تصور کے ساتھ یہ بقا و عدم فنا کا لزوم ہرگز قائم نہیں۔ مشرک قومیں کثرت سے اپنے دیوتاؤں کی مستقل یا عارضی وفات کی قائل ہیں اور صلیب پر ابن اللہ کی وفات (گو تین ہی دن کے لیے سہی) تو مسیحیت کا بنیادی و مرکزی عقیدہ ہے۔ مع

و۶۷ تخت یعنی تخت حکومت۔ سِتَّةِ اَيَّامٍ، اِسْتَوٰى، عرش سب پر مفصل حاشیے سورۂ اعراف رکوع ۷ میں گزر چکے۔ و۶۸ (کافروں و مشرکوں، منکروں کو کیا خبر اور کیا قدر؟) مشرک جاہلی قومیں اپنے دیوی دیوتاؤں کو ہوا بنائے ہوئے ان سے محض ڈرنا، سہمنا، خوف کرنا جانتی ہیں۔ صفت رحمانیت کا مظہر کامل ہونا ان کی سمجھ میں ہی نہیں آتا۔— خود مسیحیوں کو بھی اسی صفت باری کے سمجھنے میں ٹھوکر لگی، اور اسی سے انہیں کفارہ وغیرہ کے عقاید تراشنے کی ضرورت پڑی۔ بِهٖ میں ب عن کے معنی میں ہے۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ سوال کا صلہ جس طرح عن آتا ہے ب بھی آتا ہے۔ اہل نحو سے دونوں قول منقول ہیں۔ والباء في به صلة سئل كما تكون عن صلته (کشاف) والسوال كما يعدّى بعَنْ لتضمنه معنى التفتيش يعدّى بالباء لتضمنه معنى الاعتناء (بیضاوی) قال الزجاج معناه عنه (کبیر) و۶۹ یہ سوال مشرکین عرب کی طرف سے پیش ہوتا تھا۔ وہ مسلمانوں سے کہتے تھے کہ اللہ تک تو خیر اسے تو معبود اعظم کی حیثیت سے ہم بھی جانتے ہیں، لیکن یہ دوسرا نام اَلرَّحْمٰنُ تم کیا لیا کرتے ہو۔ یہ کیا کوئی دوسرا خدا ہے۔ اس کی ماہیت اور صفات تو بیان کرو۔— مشرکین حق تعالیٰ کی صفت رحمانیت سے بہت ہی دور اور بیگانہ تھے۔ و۷۰ (اور بجائے اس کے کہ اسلام سے قریب ہوتے اور زیادہ دور ہو گئے)

السجدة ع ۵/۱۶/۲

مُّنِيْرًا ﴿٦١﴾ وَ هُوَ الَّذِيْ جَعَلَ الَّيْلَ وَ النَّهَارَ خِلْفَةً لِّمَنْ

چاند بنادیا وا۷ اور وہ وہی تو ہے جس نے رات اور دن کو ایک دوسرے کے پیچھے آنے جانے والا بنادیا اس شخص کے لئے

اَرَادَ اَنْ يَّذَّكَّرَ اَوْ اَرَادَ شُكُوْرًا ﴿٦٢﴾ وَ عِبَادُ الرَّحْمٰنِ

جو سمجھنا چاہے یا شکر ادا کرنا چاہے و۷۲ اور (خدائے) رحمٰن کے (خاص) بندے وہ ہیں

الَّذِيْنَ يَمْشُوْنَ عَلَى الْاَرْضِ هَوْنًا وَّ اِذَا خَاطَبَهُمُ

جو زمین پر فروتنی کے ساتھ چلتے ہیں و۷۳ اور جب ان سے جہالت والے لوگ

الْجٰهِلُوْنَ قَالُوْا سَلٰمًا ﴿٦٣﴾ وَ الَّذِيْنَ يَبِيْتُوْنَ لِرَبِّهِمْ

بات چیت کرتے ہیں تو وہ کہہ دیتے ہیں خیر و۷۴ اور جو راتوں کو اپنے پروردگار کے سامنے

سُجَّدًا وَّ قِيَامًا ﴿٦٤﴾ وَ الَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا اصْرِفْ

سجدہ قیام میں لگے رہتے ہیں و۷۵ اور وہ جو دعائیں مانگتے ہیں کہ اے ہمارے پروردگار ہم سے جہنم

عَنَّا عَذَابَ جَهَنَّمَ ۖ اِنَّ عَذَابَهَا كَانَ غَرَامًا ﴿٦٥﴾ اِنَّهَا

کے عذاب کو دور رکھیو کہ بے شک اس کا عذاب پوری تباہی ہے اور بے شک

سَآءَتْ مُسْتَقَرًّا وَّ مُقَامًا ﴿٦٦﴾ وَ الَّذِيْنَ اِذَآ اَنْفَقُوْا

وہ (جہنم) برا ٹھکانا ہے اور (برا) مقام ہے و۷۶ اور وہ لوگ جب خرچ کرنے لگتے ہیں

لَمْ يُسْرِفُوْا وَ لَمْ يَقْتُرُوْا وَ كَانَ بَيْنَ ذٰلِكَ قَوَامًا ﴿٦٧﴾

تو نہ فضول خرچی کرتے ہیں اور نہ تنگی کرتے ہیں اور اس کے درمیان (ان کا خرچ) اعتدال پر رہتا ہے و۷۷

وَ الَّذِيْنَ لَا يَدْعُوْنَ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ وَ لَا يَقْتُلُوْنَ

اور جو اللہ کے ساتھ کسی اور معبود کو نہیں پکارتے و۷۸ اور جس (انسان کی) جان کو اللہ نے محفوظ

النَّفْسَ الَّتِيْ حَرَّمَ اللّٰهُ اِلَّا بِالْحَقِّ وَ لَا يَزْنُوْنَ ۚ وَ مَنْ

قرار دے دیا ہے اسے قتل نہیں کرتے مگر ہاں حق پر و۷۹ اور نہ زنا کرتے ہیں و۸۰ اور جو کوئی



و۷۱ سِرٰجًا۔ سراج سے مراد یہاں آفتاب ہے۔ یعنی الشمس (راغب) ویعبر به عن کل مضیء (راغب) وھی الشمس المنیرة التی ھی کالسراج فی الوجود (ابن کثیر) بُرُوْجًا۔ بروج کے معنی بڑے بڑے ستاروں کے ہیں۔ البروج ھی الکواکب العظام (کبیر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) ھی الکواکب العظام (ابن کثیر۔ عن مجاہد وسعید بن جبیر وابی صالح والحسن و قتادة) فِيْهَا سے یہ لازم نہیں آتا کہ یہ اجرام فلکی، فلک کے اندر ہی ہوں۔ و۷۲ مطلب یہ ہے کہ یہ مہیب وعظیم الشان نورانی اجسام تو ایسے ہیں کہ مشرک قومیں انہیں کو دیوتا اور صاحب اختیار وتصرف خدا سمجھ بیٹھی ہیں۔ ان سب کا ایک نظام کے ماتحت ہونا، ایک آئین میں جکڑا ہونا، ان کے خالق وصانع کی قدرت، حکمت، صفت سب کے کمال، اور صفت یکتائی پر ایک دلیل قوی ہے۔ لِمَنْ ..... شُكُوْرًا۔ یہ سب ''سمجھنے والے کی نظر میں استدلالات ہیں اور شکر گزاری کرنے والے کی نظر میں انعامات ہیں۔'' و۷۳ یعنی بجائے فخر وغرور وتمکنت کے جو جاہلیت اور جاہلی قوموں کا شعار خاص ہے ان کے مزاج میں نرمی وتواضع غالب آ گئی ہے۔ یہاں تک کہ چال میں اس کا اثر ظاہر ہونے لگا ہے۔ مقصود یہاں رفتار کی کوئی مخصوص ہیئت نہیں بلکہ محض تواضع وانکسار کا بیان ہے۔ المراد مدجسم بالسکینة والوقار فیه (روح) رکوع میں اللہ کے بندگان خاص کے جو اوصاف بیان ہو رہے ہیں، گو عمومی رنگ میں ہیں تاہم براہ راست اس کے مصداق خود رسول کے معاصر مومنین یعنی صحابہ کرام ہیں جو ابھی ابھی شرک کے دین اور جہالت کے آئین کو چھوڑ کر داخل اسلام ہوئے ہیں رسول کی صحبت سے ان کی قلب ماہیت ہو چکی ہے۔ رکوع کی تفسیر مزید کے لیے ملاحظہ ہو راقم آثم کا ایک مقالہ ''مردوں کی مسیحائی'' کے عنوان سے بہ طور ضمیمہ کے سورت کے خاتمہ پر۔ عِبَادُ الرَّحْمٰنِ میں بندوں کی اضافت رحمٰن کی جانب ان کے اظہار خصوصیت وفضیلت کے لیے ہے۔ ورنہ تکوینی طور پر تو سارے انسان رحمٰن ہی کے بندے ہیں۔ ھذہ الاضافة للتخصیص و التفضیل والا فالخلق کلھما عباد اللہ (معالم) و۷۴ (اور اپنے نفس کے لیے انتقام قولی وفعلی کے درپے نہیں ہو جاتے) سَلٰمًا۔ ''خیر'' اردو محاورہ میں ایسے ہی موقع پر آتا ہے۔ جہاں بات کو ختم کر دینا اور پی جانا منظور ہوتا ہے۔ یہ سلام ''تسلیم'' سے نہیں، ''تسلّم'' سے ہے جو علیحدگی وبرأت کے موقع پر آتا ہے۔ لیس سلامًا من التسلیم انما ھو من التسلّم۔ تقول العرب سلامًا ای تسلّما منک ای براء ة منک (قرطبی) یعنی یہ لوگ نہ صرف اپنے معاملات میں متواضع و منکسر ہیں بلکہ دوسروں کے مقابلہ کے وقت بھی ضبط وتحمل کے پیکر بنے رہتے ہیں اور از خود کسی پر زیادتی کرنا الگ رہا، جب دوسرے ان پر زیادتی کرنے لگتے ہیں، جب بھی اشتعال قبول کر کے آمادۂ جنگ نہیں ہو جاتے۔ غرض حقوق اللہ وحقوق العباد دونوں کی ادائی میں سرگرم رہتے ہیں۔ ''جو خشونت، تادیب واصلاح و سیاست شرعیہ یا اعلاء کلمۃ اللہ کے لیے ہو، اس کی نفی مقصود نہیں۔'' (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) الْجٰهِلُوْنَ۔ جہالت والوں سے مراد ہر وہ شخص ہوتا ہے جو بات جہالت کی کرے۔ مگر جس طرح جاہلیت کا اطلاق خاص طور پر شرک قبل الاسلام پر ہوتا ہے، الْجٰهِلُوْنَ سے بھی مراد خصوصیت کے ساتھ وہی دور قبل اسلام کے مشرکین ہیں۔ و۷۵ یہ لوگ راتیں شراب خانوں میں، نشاط خانوں میں، ناچ گھروں میں نہیں گزارتے۔ سینما، تھیٹر وغیرہ میں مارے مارے نہیں پھرتے۔ جائز استراحت میں توغل سے کام نہیں لیتے۔ بلکہ الٹے نماز وعبادت میں پوری پوری راتیں گزار دیتے ہیں۔ و۷۶ باوجود طاعت وعبادت میں اس اہتمام تام کے ان کی خشیت قلب کی کیفیت یہ رہتی ہے۔ و۷۷ یعنی مالی معاملات میں ان کا طریقہ عین اعتدال ومیانہ روی کا رہتا ہے۔ نہ وہ افراط کہ معصیت کی راہ میں خرچ کرنے لگیں۔ نہ یہ تفریط کہ طاعت وعبادت کے موقع پر بھی پیسہ اٹھانے سے بخل کریں۔ — مختصر آیت کے اندر صحیح معاشیات ملی وانفرادی کا اصل اصول بیان کر دیا ہے۔ و۷۸ اور اپنے عقیدہ میں کوئی شائبہ شرک کا نہیں آنے دیتے) و۷۹ یعنی بجز اس صورت کے کہ کسی کے قتل کے وجوب یا جواز پر کوئی شرعی سند ہی مل جائے، ان کا دامن قتل وخون سے تمامتر پاک رہتا ہے۔ اس کی پوری قدر اس وقت ہو گی جب یہ پیش نظر رہے کہ اہل عرب اسلام سے ما قبل بھی قتل وخونریزی میں کس قدر غرق تھے۔ بات بات پر تلواریں نکل آتیں اور گردنیں کٹ جاتی تھیں۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ و۸۰ حالانکہ چند ہی سال قبل ان کی سوسائٹی میں حرامکاری بالکل معیوب نہ تھی۔ بلکہ ٹھیک آج کل کی جاہلی فرنگی قوموں کی طرح اس جاہلی تہذیب میں بھی تھوڑی بہت حرامکاری اور ''خوش وقتی'' عین فیشن میں داخل تھی۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



يَّفْعَلْ ذٰلِكَ يَلْقَ اَثَامًا ۝۶۸ لا يُّضٰعَفْ لَهُ الْعَذَابُ يَوْمَ

ایسا کرے گا اس کو سزا سے سابقہ پڑے گا قیامت کے دن اس کا عذاب

الْقِيٰمَةِ وَ يَخْلُدْ فِيْهٖ مُهَانًا ۝۶۹ ق اِلَّا مَنْ تَابَ وَاٰمَنَ

بڑھتا جائے گا وہ اس میں (ہمیشہ) ذلیل ہو کر پڑا رہے گا و۸۱ مگر ہاں جو توبہ کرے اور ایمان لے آئے

وَ عَمِلَ عَمَلًا صَالِحًا فَاُولٰٓئِكَ يُبَدِّلُ اللّٰهُ سَيِّاٰتِهِمْ

اور نیک کام کرتا رہے سو ایسے لوگوں کو اللہ ان کی بدیوں کی جگہ نیکیاں

حَسَنٰتٍ ط وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ۝۷۰ وَمَنْ تَابَ

عنایت کرے گا و۸۲ اور اللہ تو ہی ہے بڑا مغفرت والا بڑا رحمت والا و۸۳ اور جو کوئی توبہ کرتا ہے

وَعَمِلَ صَالِحًا فَاِنَّهٗ يَتُوْبُ اِلَى اللّٰهِ مَتَابًا ۝۷۱ وَالَّذِيْنَ

اور نیک کام کرتا ہے تو وہ بھی اللہ کی طرف خاص طور پر رجوع کر رہا ہے و۸۴ اور وہ لوگ

لَا يَشْهَدُوْنَ الزُّوْرَ لا وَ اِذَا مَرُّوْا بِاللَّغْوِ مَرُّوْا كِرَامًا ۝۷۲

ایسے ہیں کہ بیہودہ باتوں میں شامل نہیں ہوتے اور جب وہ لغو مشغلوں کے پاس سے گزرتے ہیں تو شرافت کے ساتھ گزر

وَالَّذِيْنَ اِذَا ذُكِّرُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ لَمْ يَخِرُّوْا عَلَيْهَا صُمًّا

جاتے ہیں و۸۵ اور وہ لوگ ایسے ہیں کہ جب انہیں نصیحت کی جاتی ہے ان کے پروردگار کی آیات کے ذریعہ سے تو یہ ان پر

وَّ عُمْيَانًا ۝۷۳ وَالَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ

اندھے بہرے ہو کر نہیں گرتے و۸۶ اور یہ وہ لوگ ہیں جو دعا کرتے رہتے ہیں کہ اے ہمارے پروردگار ہم کو ہماری

اَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ وَّ اجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ

بیویوں اور ہماری اولاد کی طرف سے آنکھوں کی ٹھنڈک عطا فرما اور ہم کو پرہیزگاروں کا

اِمَامًا ۝۷۴ اُولٰٓئِكَ يُجْزَوْنَ الْغُرْفَةَ بِمَا صَبَرُوْا وَيُلَقَّوْنَ

سردار بنا دے و۸۷ ایسے لوگوں کو بالا خانے ملیں گے بوجہ ان کی ثابت قدمی کے اور ان کو



و۸۱ ذٰلِكَ میں اشارہ ان تمام اعمال کی طرف آ گیا جن کا ذکر اوپر آ چکا ہے۔ یعنی شرک، قتل، زنا۔ عذاب کے ساتھ زیادتی عذاب، دوام عذاب اور اہانت کی قیدوں سے معلوم ہوتا ہے کہ مقصود یہاں کفار و مشرکین ہی ہیں۔ عاصی مومن پر عذاب اگر ہوگا بھی تو محض اصلاح و تطہیر کی غرض سے۔ و۸۲ یعنی جو شخص اپنے کفر کو اسلام سے بدل دے اور اپنے فسق کو طاعت سے اس کے گزشتہ یعنی زمانہ کفر کے گناہ تو اسلام کی برکت سے محو ہو ہی جائیں گے، اور اب التزام طاعت سے آیندہ نیکیاں ہی اس کے لیے لکھی جائیں گی۔ و۸۳ چنانچہ بہ اقتضائے مغفرت وہ گناہوں کو محو کر دیتا ہے، اور بہ اقتضائے رحمیت حسنات کو ثبت فرماتا رہتا ہے۔ و۸۴ یہاں ذکر مومن عاصی کا ہے جو معصیتوں سے تائب ہو رہا ہے اور آئندہ نیکیاں کرتا ہے۔ یعنی ان معصیتوں کا اعادہ نہیں ہونے دیتا۔ مَتَابًا۔ متاب مصدر ہے جو فعل کی تاکید کے لیے لایا گیا ہے۔ یعنی مومن عاصی توبہ نصوح کر رہا ہے، اللہ کیوں نہ اسے قبول کرے گا۔ اے تاب حق التوبه و هی النصوح ولذا اكد بالمصدر. فمتابا مصدر معناه التاكيد كقوله كلّم الله موسٰى تكليمًا اے فانه يتوب الى الله حقًا فيقبل الله توبته حقًا (قرطبی) و۸۵ یعنی نظریں نیچی کیے ہوئے سلامت روی کے ساتھ ان بیہودگیوں سے گزر جاتے ہیں نہ ان لایعنی مشاغل کی طرف مشغول ہوتے ہیں، نہ عاصیوں کی تحقیر کر کے اپنا کبر ظاہر کرتے ہیں۔ الزُّوْرَ۔ زور کے معنٰی کذب اور میل عن الحق کے ہیں (راغب) يشهدون الزور سے مراد لی گئی ہے ناجائز مجمع میں حاضری۔ اے حضور مواضع الكذب (کبیر) و يحتمل كل موضع يجرى فيه مالا ينبغى (کبیر) اور اس کے تحت میں مشرکوں کے جشن اور فاسقوں کے جلسے سب داخل ہیں۔ يدخل فيه اعياد المشركين و مجامع الفساق (کبیر) عن عكرمة لعب كان فى الجاهلية يسمٰى بالزور (قرطبی) ہمارے زمانہ کے میلے ٹھیلے، مختلف ''بازیوں'' کے جمگھٹے، ناچ رنگ کی محفلیں، تھیٹر، سینما وغیرہ سب اس کے تحت میں داخل ہیں۔ دوسرے معنٰی جھوٹی گواہی دینے کے بھی کیے گئے ہیں۔ الزور يحتمل ان منه الشهادة الباطلة (کبیر) اے انهم لايشهدون شهادة الزور (کبیر) اور ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ مراد مجالس زور ہیں، جن میں اللہ و رسول سے متعلق باتیں گڑھ گڑھ کر بیان کی جاتی ہیں۔ المراد مجالس الزور التى يقولون فيها الزور على الله تعالٰى و رسوله (کبیر) اور کوئی جھوٹی گواہی اس سے بڑھ کر کیا ہو سکتی کہ شرک کی گواہی دی جائے۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ سب معانی بیان کر کے لکھا ہے کہ درست یہ سب ہو سکتے ہیں۔ البتہ زور کا استعمال کذب کے معنٰی میں اکثر ہوتا ہے۔ كل هذه الوجوه محتملة و لكن استعماله فى الكذب اكثر (کبیر) وَاِذَا مَرُّوْا۔ یعنی جب کبھی اتفاقی طور پر ادھر ان کا گزر ہوتا ہے۔ بِاللَّغْوِ۔ لغو عملی یا زبانی ہر وہ لایعنی مسئلہ ہے جو بچنے کے قابل ہوتا ہے۔ گانے، تماشے خاص طور پر اس کے مفہوم میں داخل ہیں۔ اے بما ينبغى ان يلقى و يطرح ممالا خير فيه (روح) و هو كل مسقط من قول او فعل فيدخل فيه الغناء واللهو و غير ذلك مما قاربه (قرطبی) لغو کے لیے ملاحظہ ہو پ۱۸ حاشیہ نمبر ۳ و۸۶ یعنی قرآن کے حقائق و معارف کی طرف سے اندھے بہرے نہیں ہو جاتے بلکہ عقل و فہم کے ساتھ اس طرف متوجہ ہوتے اور تعمیل احکام میں لگ جاتے ہیں۔ یہ انہیں بگوش قبول سنتے اور بچشم عبرت دیکھتے ہیں۔ ایات سے مراد احکام الٰہی بھی ہو سکتے ہیں اور اللہ کی نشانیاں بھی۔ و۸۷ یعنی ہمارے گھر والے، ہمارے بیوی بچے، سب ایسے دیندار و پابند شریعت ہوں کہ ہم انہیں دیکھ دیکھ کر باغ باغ ہو جایا کریں۔ اور ہم کو تقوٰی میں کمال بھی اس درجہ کا عطا کر کہ دوسرے اہل تقوٰی ہم سے ہدایت پائیں — انسان کا بجائے خود دیندار ہونا کافی نہیں، اپنے گھر والوں کی بھی دینداری کی دیکھ بھال اس پر لازم ہے۔ ضمناً یہ بات بھی نکل آئی کہ صاحب اہل و عیال ہونا، ایمان کیا معنٰی کمال ایمان و تقوٰی کے بھی منافی نہیں۔ اور اس میں رد ہے مسیحیوں اور بعض ان مشرک قوموں کا جنہوں نے تجرد و انقطاع و رہبانیت کو دلیل کمال سمجھا ہے۔

فِيهَا تَحِيَّةً وَّ سَلٰمًا ﴿۷۵﴾ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ حَسُنَتْ

وہاں دعا و سلام ملے گا ف۸۸ اسی میں وہ ہمیشہ رہیں گے کیسا اچھا ہے

مُسْتَقَرًّا وَّمُقَامًا ﴿۷۶﴾ قُلْ مَا يَعْبَؤُا بِكُمْ رَبِّيْ لَوْ لَا

وہ ٹھکانا اور مقام! آپ کہہ دیجیے کہ میرا پروردگار تمہاری پرواہ ذرا بھی نہ کرے گا اگر تم

دُعَآؤُكُمْ ۚ فَقَدْ كَذَّبْتُمْ فَسَوْفَ يَكُوْنُ لِزَامًا ﴿۷۷﴾ ع

عبادت نہ کرو گے سو تم خوب جھٹلا چکے سو عنقریب یہ (تکذیب) وبال بن کر رہے گی ف۸۹

ع ۱۶ / ۴

اٰیاتھا ۲۲۷ ۲۶ سُوْرَةُ الشُّعَرَآءِ مَكِّيَّةٌ ۴۷ رکوعاتھا ۱۱

اس میں دو سو ستائیس آیتیں سورۂ شعرا مکی ہے اور گیارہ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

طٰسٓمّٓ ﴿۱﴾ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ﴿۲﴾ لَعَلَّكَ

طا۔ سیم۔ میم ف۱ یہ کتاب واضح کی آیتیں ہیں۔ شاید کہ آپ

بَاخِعٌ نَّفْسَكَ اَلَّا يَكُوْنُوْا مُؤْمِنِيْنَ ﴿۳﴾ اِنْ نَّشَاْ

ان کے ایمان نہ لانے پر جان دے دیں گے ف۲ ہم اگر چاہیں

نُنَزِّلْ عَلَيْهِمْ مِّنَ السَّمَآءِ اٰيَةً فَظَلَّتْ اَعْنَاقُهُمْ لَهَا

تو ان پر آسمان سے کوئی (ایسا) نشان اتار دیں کہ ان کی گردنیں اس کے آگے

خٰضِعِيْنَ ﴿۴﴾ وَ مَا يَاْتِيْهِمْ مِّنْ ذِكْرٍ مِّنَ الرَّحْمٰنِ

بالکل جھک جائیں ف۳ اور ان کے پاس کوئی بھی تازہ فہمائش (خدائے) رحمٰن کی طرف سے

مُحْدَثٍ اِلَّا كَانُوْا عَنْهُ مُعْرِضِيْنَ ﴿۵﴾ فَقَدْ كَذَّبُوْا

ایسی نہیں آتی کہ یہ اس سے بے رخی نہ کرتے ہوں چنانچہ یہ جھٹلا کر رہے ف۴

منزل ۵



ف۸۸ (فرشتوں کی طرف سے بہ طور جنتیوں کی تعظیم و اکرام کے) بِمَا صَبَرُوْا۔ ثابت قدمی سے مراد ہے دین پر ثابت قدمی۔ ہجوم مشکلات میں صبر و استقامت۔ ف۸۹ (خواہ دنیا میں، خواہ آخرت میں، خواہ دونوں ہی جگہ) قُلْ ...... دُعَآؤُكُمْ۔ اس میں رد آ گیا ان جاہل صوفیوں کا جو محض تبرکات یا کسی صالح کے ساتھ انتساب کو مقبولیت کے لیے کافی سمجھتے ہیں۔ حقیقۃً دربار خداوندی میں بندوں کی جو بھی قدر ہے ایمان و طاعت ہی کی بنا پر ہے۔

ف۱ کہا گیا ہے کہ ط سے اشارہ ہے طرب قلوب عارفین کی طرف اور س سے سرور محبین کی طرف اور م سے مناجات مریدین کی طرف الطاء اشارۃ الی طرب قلوب العارفین والسین سرور المحبین والمیم مناجات المریدین (کبیر) دوسرا قول یہ ہے کہ ط "ذی الطَّول" کا مخفف ہے اور س قدوس کا اور م رحمٰن کا۔ عن محمد ابن کعب انه قال فی هذا الطاء من ذی الطول والسین من القدوس والمیم من الرحمٰن (روح) تِلْكَ۔ اشارۂ بعید ہے۔ لیکن یہاں مقصود علو منزلت کا اظہار ہے۔ اشارۃ الی السورۃ ما فی ذٰلک من معنی البعد للتنبیه علی بعد منزلة المشار الیه فی الفخامة (روح) ف۲ یعنی آپ کے غم و تاسف سے معلوم کچھ ایسا ہی ہوتا ہے۔ یہ ایک نقشہ ہے رسول اللہ ﷺ کی غمخواری اور دلسوزی کا شدید منکروں اور کٹر کافروں تک کے لیے! قرآن کریم نے آپ کو سمجھایا ہے کہ اس قدر غم و تاسف بے کار ہے۔ ہمارا کام تو اثبات حق کے ساتھ صرف دلائل صحیح و واضح کا نازل کر دینا ہے۔ باقی ایمان لانا نہ لانا یہ خود لوگوں کے اختیار کی چیز ہے۔ صاحب روح المعانی نے آیت سے دو امر اخذ کیے ہیں۔ ایک یہ کہ رسول اللہ ﷺ اپنی امت پر کمال شفقت رکھتے تھے۔ دوسرے یہ کہ کافر کے ایمان پر حرص حکم ازلی کے منافی نہیں۔ اور عارف تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے آیت کے ذیل میں فرمایا ہے کہ (۱) شیخ کو شفقت میں اعتدال مناسب ہے، جو ہدایت نہ پائے اس پر حزن نہ کیا جائے۔ (۲) کسی کی اصلاح شیخ کے اختیار و قدرت و تصرف میں نہیں۔ ف۳ (اور انھیں چار و ناچار ایمان لاتے ہی بنے) اِنْ نَّشَاْ۔ یعنی اگر مشیت یہ ہوتی کہ سب کے سب ایمان لے ہی آئیں، تو غیب سے کوئی نہ کوئی ایسا کھلا ہوا نشان دکھا دیا جاتا، جس کے بعد تردد و تامل، رد و انکار کی گنجائش ہی باقی نہ رہتی اور سب کے سب ایمان لانے پر مجبور و مضطر ہو جاتے۔ لیکن پھر یہ عالم ابتلاء باقی نہ رہتا یہاں تو مقصود ہی ان کی قوت اختیار کا امتحان ہے۔ اور یہی دیکھنا ہے کہ کون کس حد تک اپنے ارادہ کو صحیح مصرف میں لاتا ہے۔ محقق تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے یہاں یہ نکتہ خوب بیان کیا ہے کہ تصرف باطنی میں بھی ایک شان جبر و زبردستی کی ہے۔ اس لئے مشائخ محققین سلوک و ارشاد میں اسے پسند نہیں کرتے۔ ف۴ (پیام حق، اور پیامبر برحق دونوں کو) یہ تکذیب انتہائی درجہ ہے اس ابتدائی اعراض یا بے اعتنائی کا۔ پھر تکذیب بھی جب استہزاء کے ساتھ مل جلی ہوا جرم کے یہاں تینوں مرتبے بیان کر دیے گئے ہیں۔ پہلے اعراض پھر تکذیب اور پھر استہزاء۔ مُحْدَثٍ۔ ذکر رحمانی کے لیے یہاں جو صفت محدث کی آئی ہے یہ حدوث ذات باری و صفات باری کے اعتبار سے، کہ وہ قدیم ہیں ممتنع ہے، اور وہ یہاں مراد بھی نہیں۔ البتہ باعتبار تخلوق بالکل جائز ہے، اور وہی یہاں مراد ہے اور یہیں سے معتزلہ کے قول کی کمزوری معلوم ہو گئی، جنھوں نے مُحْدَثٍ کو ذِكْرٍ مِّنَ الرَّحْمٰنِ سے متعلق کر کے اس کے اتیان کو قرآن کے مخلوق و حادث ہونے کے ثبوت میں پیش کرنا چاہا ہے۔ من ذکر من زائدہ تاکید عموم اور نفی کو زوردار بنانے کے لیے ہے۔ من مزيدة لتاكيد العموم (روح)

و۵ یعنی موت اور حیات کے وقت انہیں ایک ایک حقیقت کا انکشاف ہو کر رہے گا۔ و۶ (ہمارے کمال قدرت اور توحید کی) فن نباتات میں اگر گہری نظر ہو اور نباتاتی حکمتیں اور صناعیاں پیش نظر ہوں، تو ممکن نہیں کہ دل صناع مطلق کی یکتائی پر گواہی نہ دے اٹھے۔ لَاٰیَۃً۔ ایۃ (پر تنوین) سے مراد عظیم الشان نشان ہے، جس کے بعد ایمان واجب ہو جاتا ہے۔ اٰیۃ عظیمۃ دالۃ علی ما یجب علیھم الایمان بہ (روح) و۷ (اور اس کی رحمت عام دنیا میں کافروں سے بھی متعلق ہے۔ اس لیے باوجود کمال قدرت انتقام اس نے انہیں مہلت دے رکھی ہے) اَلْعَزِیْزُ الرَّحِیْمُ۔ صفت عزیز کا



فَسَيَاْتِيْهِمْ اَنْۢبٰٓؤُا مَا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ (٦) اَوَلَمْ

پس عنقریب ان کو اس کی حقیقت معلوم ہو جائے گی جس کے ساتھ یہ استہزا کرتے رہے ہیں و۵ کیا انہوں نے

يَرَوْا اِلَى الْاَرْضِ كَمْ اَنْۢبَتْنَا فِيْهَا مِنْ كُلِّ زَوْجٍ كَرِيْمٍ (٧)

زمین کو نہیں دیکھا کہ ہم نے اس میں کس قدر بوٹیاں عمدہ عمدہ قسم کی اگائی ہیں!

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً ؕ وَمَا كَانَ اَكْثَرُهُمْ مُّؤْمِنِيْنَ (٨)

بے شک اس کے اندر ایک (بڑی) نشانی ہے و۶ لیکن ان میں کے اکثر لوگ ایمان نہیں لاتے

وَاِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ (٩) ع وَاِذْ نَادٰى رَبُّكَ

اور بے شک آپ کا پروردگار (بڑا) غالب ہے (بڑا) رحیم ہے و۷ اور (انکں اس وقت کا قصہ یاد دلائیے) جب آپ

مُوْسٰٓى اَنِ ائْتِ الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ (١٠) لا قَوْمَ فِرْعَوْنَ ؕ

کے پروردگار نے موسیٰ کو پکارا کہ تم ان ظالم لوگوں یعنی قوم فرعون کے پاس جاؤ و۸

اَلَا يَتَّقُوْنَ (١١) قَالَ رَبِّ اِنِّيْٓ اَخَافُ اَنْ يُّكَذِّبُوْنِ (١٢) ؕ

کیا یہ لوگ نہیں ڈرتے؟ وہ بولے کہ اے میرے پروردگار مجھے بس اسی کا اندیشہ ہے کہ وہ مجھے جھٹلائیں گے و۹

وَيَضِيْقُ صَدْرِيْ وَلَا يَنْطَلِقُ لِسَانِيْ فَاَرْسِلْ اِلٰى

اور میرا سینہ تنگ ہونے لگتا ہے اور میری زبان (خوب) نہیں چلتی ہے و۱۰ سو تو ہارون کے پاس

هٰرُوْنَ (١٣) وَلَهُمْ عَلَيَّ ذَنْۢبٌ فَاَخَافُ اَنْ يَّقْتُلُوْنِ (١٤) ج

(بھی وحی) بھیج دے و۱۱ اور میرے ذمہ ان لوگوں کا ایک جرم بھی ہے سو مجھے اندیشہ ہے کہ مجھے قتل ہی کر ڈالیں گے و۱۲

قَالَ كَلَّا ۚ فَاذْهَبَا بِاٰيٰتِنَآ اِنَّا مَعَكُمْ مُّسْتَمِعُوْنَ (١٥)

ارشاد ہوا کہ ہرگز نہیں و۱۳ تم دونوں جاؤ ہمارے احکام کے ساتھ۔ ہم خود تمہارے ساتھ سنتے رہیں گے و۱۴

فَاْتِيَا فِرْعَوْنَ فَقُوْلَآ اِنَّا رَسُوْلُ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ (١٦) لا اَنْ

سو تم دونوں فرعون کے پاس جاؤ اور کہو کہ ہم پروردگار عالم کے رسول ہیں و۱۵ کہ



تقاضا یہ تھا کہ سب اس کے بس میں ہیں، وہ سب پر غالب ہے، ان مجرموں کو مٹا ہلاک کر ڈالتا۔ لیکن ساتھ ہی وہ رحیم بھی ہے۔ ای ھو الغالب القاھر و مع ذٰلک فانہ رحیم بعبادہ (کبیر) و۸ (عبرت و موعظت کے لیے) اِذْ نَادٰی۔ اکابر اہل سنت کے درمیان اس پر بحث ہوئی ہے کہ یہ ندا جو حضرت موسیٰ کے کان میں آئی کون سی تھی، آیا حق تعالیٰ کا کلام قدیم غیر مخلوق، جیسا کہ امام ابوالحسن اشعری کا خیال ہے۔ یا حروف و اصوات سے مرکب آواز، جیسا کہ امام ابو منصور ماتریدی کا مسلک ہے۔ تفسیر کبیر میں دونوں قول نقل ہوئے ہیں۔ و۹ (قبل اس کے کہ میں پوری تبلیغ کر سکوں) حضرت موسیٰ نے عرض کیا کہ مجھے تعمیل ارشاد میں عذر ہی کیا ہو سکتا ہے۔ البتہ یہ خیال ضرور ہوتا ہے کہ وہ لوگ میری تبلیغ کے تمام ہونے سے قبل ہی میری تکذیب شروع کر دیں گے۔ حضرت موسیٰ اور فرعون کا قصہ اس کے قبل بھی کئی بار آ چکا ہے۔ و۱۰ حضرت موسیٰ علیہ السلام کچھ زیادہ خوش تقریر نہ تھے۔ روایات یہود میں آتا ہے کہ بچپن میں کوئی تین چار برس کے سن میں ایک جلتا ہوا انگارہ آپ نے اپنی زبان پر رکھ لیا تھا اس سے زبان میں لکنت یا ہکلاہٹ پیدا ہو گئی تھی۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی ہمارے ہاں روایات اس معنی میں نقل ہوئی ہیں۔ توریت میں ہے:۔ "تب موسیٰ نے خداوند سے کہا کہ اے میرے خداوند میں فصاحت نہیں رکھتا نہ تو آگے سے اور نہ جب سے کہ تو نے اپنے بندے سے کلام کیا اور میری زبان اور باتوں میں لکنت ہے۔" (خروج ۴:۱۰) آیت سے ظاہر ہو رہا ہے کہ بعض نقصانات طبعی اور کمال روحانی کے درمیان کوئی منافات نہیں۔ و۱۱ (اور انہیں شریک نبوت کر دیجیے) حضرت ہارون، حضرت موسیٰ علیہما السلام سے زیادہ خوش تقریر تھے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ اور پھر ان پر کسی قبطی کے قتل وغیرہ کا کوئی الزام بھی نہ تھا۔ و۱۲ (قبل اس کے کہ میں فرائض تبلیغ ادا کر سکوں) جرم سے مراد ایک قبطی کا قتل ہے، جو حضرت موسیٰ کے ہاتھ سے قبل نبوت اتفاقی طور پر ہو گیا تھا۔ وَلَھُمْ عَلَیَّ ذَنْۢبٌ سے یہ مراد نہیں کہ حضرت موسیٰؑ نے اس کا جرم ہونا تسلیم بھی کر لیا تھا۔ آپ کا مقصود صرف یہ تھا کہ "ان کے خیال میں میں ان کا مجرم بھی ہوں" المراد لھم علی ذنب فی زعمھم (کبیر) و تسمیتہ ذنبا بحسب زعمھم بما ینبی عنہ قولہ تعالیٰ لھم (روح) و۱۳ یعنی ان کی اتنی مجال نہیں کہ وہ تمہیں قتل کر سکیں۔ معناہ ارتدع یا موسیٰ عما تظن (کبیر) و۱۴ تسکین، تشفی، دلدہی کا یہ اعلیٰ مقام ہے۔ بندہ کو خود پروردگار عالم کی معیت کا یقین تازہ ہو جائے تو اس سے بڑھ کر اطمینان اور ہو کیا سکتا ہے؟ بِاٰیٰتِنَا۔ ایات سے مراد احکام بھی ہو سکتے ہیں اور خوارق بھی۔ مَعَکُمْ۔ یہ معیت عامہ نہیں ہے جو حق تعالیٰ کی ہر بندہ کے ساتھ رہتی ہے۔ بلکہ معیت خاصہ مراد ہے جو معیت رافت و نصرت ہوتی ہے و۱۵ رسول، رب العالمین کے، سارے جہان کے پروردگار کی طرف سے، نہ کہ "بنی اسرائیل کے خداوند خدا" یا "عبرانیوں کے خدا" یا تمہارے باپ دادوں کے خدا" کی طرف سے، جس سے توریت بھری پڑی ہے۔ (ملاحظہ ہو کتاب خروج، باب ۳) قرآن اور توریت کے بیانات میں یہی تو وہ نازک فرق ہیں جو ایک کا مرتبہ دوسرے سے کہیں ممتاز کر رہے ہیں۔ موسیٰ کے اس مختصر سے فقرہ میں سب سے پہلے تبلیغ توحید و رسالت دونوں کی آ گئی۔ گویا یہی نقطۂ آغاز ہے ان کی تبلیغ کا! اور یہ خصوصیت ہے ہر پیغمبرانہ دعوت کی۔

ف۱۶ (ان کے وطن ملک شام کو۔ اور اپنے بیگار اور ظلم سے انہیں رہائی دے) توریت میں ہے:۔ "اب دیکھ بنی اسرائیل کی فریاد مجھ تک آئی، اور میں نے وہ ظلم جو مصری ان پر کرتے ہیں دیکھا ہے۔ بس اب تو جا۔ میں تجھے فرعون کے پاس بھیجتا ہوں۔ میرے لوگوں کو جو بنی اسرائیل ہیں مصر سے نکال"۔ (خروج ۳:۹، ۱۰) مجموعۂ دعوت کا حاصل، دعوتِ توحید و رسالت اور پھر مخلوق میں ترکِ تعدی ہے۔ اَنْ یہاں مفسرہ ہے۔ ان مفسرة لتضمن الارسال المفهوم من الرسول (روح) ف۱۷ (اے موسیٰ) موسیٰ علیہ السلام کی تعلیم و تربیت سب شاہی ظلِ عاطفت میں ہوئی تھی۔ اور آپ قصرِ فرعونی میں سالہا سال تک رہے۔ قیام کی مدت روایات یہود میں مختلف آئی ہے۔ کوئی کہتا ہے ۱۸ سال کی عمر تک اور کوئی کہتا ہے ۲۰ سال کی عمر تک اور کسی کسی کی روایات ہے کہ چالیس برس کی عمر تک۔ وَلِیْدًا۔ ولید وہ لڑکا ہے جس کی پیدائش کا ابھی تھوڑا ہی زمانہ گزرا ہے۔ الولید یقال لمن قرب عهده بالولادة (راغب) ف۱۸ اشارہ ہے اس نادانستہ قتل کی جانب۔ مفصل ذکر سورۂ قصص میں آئے گا۔ معناه و انت ممن عادته كفران النعم (کبیر) فرعون غصہ اور طنز کے ساتھ کہہ رہا ہے کہ تم جو یہ سرکاری دھرم (State, Religion) قومی دین (National, Religion) کے مقابلہ میں نیا دین گڑھ کر لائے ہو، تو اس میں نئی بات کون سی ہے، تم تو شروع ہی سے اپنے محسنوں سے غداری کرتے آئے ہو۔ ف۱۹ (سو حقیقۂ قصوروار تو میں اس وقت بھی نہ تھا) حضرت موسیٰ علیہ السلام کے جرم قتل عمد سے تبری ضالین میں آجاتی ہے۔ ضال کے معنی ہی ہیں انجان کوئی حرکت کر بیٹھنے والا۔



اَرْسِلْ مَعَنَا بَنِیْۤ اِسْرَآءِیْلَ (۱۷) قَالَ اَلَمْ نُرَبِّكَ فِیْنَا

تو بنی اسرائیل کو ہمارے ساتھ جانے دے ف۱۶ (فرعون) بولا کیا ہم نے تمہیں بچپن میں

وَلِیْدًا وَّ لَبِثْتَ فِیْنَا مِنْ عُمُرِكَ سِنِیْنَ (۱۸) وَ فَعَلْتَ

پرورش نہیں کیا تھا اور تم ہم لوگوں میں اپنی اس عمر میں برسوں رہا کیے ف۱۷ اور تم نے وہ حرکت بھی تو کی

فَعْلَتَكَ الَّتِیْ فَعَلْتَ وَ اَنْتَ مِنَ الْكٰفِرِیْنَ (۱۹) قَالَ

جو کی تھی اور تم بڑے نا شکرے ہو ف۱۸ (موسیٰ نے) کہا

فَعَلْتُهَاۤ اِذًا وَّ اَنَا مِنَ الضَّآلِّیْنَ (۲۰) فَفَرَرْتُ مِنْكُمْ لَمَّا

(واقعی) میں وہ حرکت کر بیٹھا تھا اور مجھ سے (نادانستہ) غلطی ہو گئی تھی ف۱۹ پھر جب مجھے

خِفْتُكُمْ فَوَهَبَ لِیْ رَبِّیْ حُكْمًا وَّ جَعَلَنِیْ مِنَ

ڈر لگا تو میں تمہارے ہاں سے مفرور ہو گیا، پھر میرے پروردگار نے مجھے حکمت عطا کی اور مجھے پیمبروں میں

الْمُرْسَلِیْنَ (۲۱) وَ تِلْكَ نِعْمَةٌ تَمُنُّهَا عَلَیَّ اَنْ عَبَّدْتَّ

شامل کر دیا ف۲۰ اور یہی وہ احسان ہے جس کا تو بار مجھ پر رکھ رہا ہے کہ تو نے بنی اسرائیل کو

بَنِیْۤ اِسْرَآءِیْلَ (۲۲) قَالَ فِرْعَوْنُ وَ مَا رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ (۲۳)

سخت غلامی میں ڈال رکھا ہے ف۲۱ فرعون نے کہا کہ اچھا پروردگار عالم کیا چیز ہے؟ ف۲۲

قَالَ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ وَ مَا بَیْنَهُمَا اِنْ كُنْتُمْ

(موسیٰ نے) کہا کہ وہ پروردگار ہے آسمانوں اور زمین کا اور جو کچھ ان کے درمیان ہے اس (سب) کا، اگر تم کو

مُّوْقِنِیْنَ (۲۴) قَالَ لِمَنْ حَوْلَهٗۤ اَلَا تَسْتَمِعُوْنَ (۲۵) قَالَ

یقین حاصل کرنا ہو ف۲۳ (فرعون نے) اپنے اردگرد والوں سے کہا کہ تم لوگ (کچھ) سنتے ہو؟ ف۲۴ (موسیٰ نے) کہا

رَبُّكُمْ وَ رَبُّ اٰبَآىِٕكُمُ الْاَوَّلِیْنَ (۲۶) قَالَ اِنَّ رَسُوْلَكُمُ

وہ پروردگار ہے تمہارا اور پروردگار ہے تمہارے اگلے بزرگوں کا ف۲۵ (فرعون) بولا کہ یہ تمہارا رسول



تنبیه ان ذٰلک منه سهو (راغب) المراد بذٰلک الذاهلین من معرفة مایؤول الیه من القتل (کبیر) المراد انی فعلت ذٰلک الفعل و انا ذاهل من کونه مهلکًا و کان منی فی حکم السهو (کبیر) عن قتادة الله فعل ذٰلک جاهلًا به غیر متعمد ایاه (روح) ضلال کا لفظ ارادی و غیر ارادی، بڑی اور چھوٹی ہر غلطی کے لیے عام ہے۔ یقال الضلال بکل عدول عن المنهج عمدًا کان او سهوًا یسیرًا کان او کثیرًا (راغب) اور اسی لیے اس کا اطلاق ضلالِ انبیاء و ضلالِ کفار دونوں پر ہوتا ہے حالانکہ اس ضلال اور اس ضلال کے درمیان زمین و آسمان کا فرق ہے صح ان یستعمل لفظ الضلال ممن یکون منه خطأ ما ولذٰلک نسب الضلال الی الانبیاء والی الکفار و ان کان بین الضلالین بون بعید (راغب) ف۲۰ (چنانچہ اب میں خدا ہی کے حکم سے اس کے پیمبر کی حیثیت سے آیا ہوں) پیمبری کی استعداد خطاء عمد کے منافی ہے، نہ کہ اتفاقی غلطی، بھول چوک کے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی یہ گفتگو فرعون کے سامنے بہت ہی سبق آموز ہے قتل، ظاہر میں دنیا کی نگاہ میں ایک کھلا ہوا دینی جرم ہے اور فرار ایک اخلاقی جرم۔ آپ ان دونوں ظاہری جرموں کا اقرار کھلے لفظوں میں اپنے کھلے ہوئے دشمن سے کر رہے ہیں۔ حالانکہ دنیا اس قسم کی کمزوریوں کو شدت سے چھپاتی ہے — مخلصین صادقین کے اخلاق ایسے ہی ہوتے ہیں۔ ف۲۱ یہ حضرت موسیٰ کی طرف سے فرعون کے احسان جتلانے کا جواب ہے۔ آپ فرماتے ہیں کہ مجھے پرورش کا جو احسان تو جتلاتا ہے خود اس کی بھی تو حقیقت یہ ہے کہ تیرے ہی ظلم کے باعث مجھے دریا میں بہا دیا گیا۔ تیرے گھر والوں نے لاوارث سمجھ کر نکال لیا اور پرورش کی۔ نہ یہ تیرا شدید ظلم اسرائیل کے بچوں پر ہوتا اور نہ مجھے یوں دریا میں ڈالا جاتا۔ محققین نے یہاں سے یہ استنباط کیا ہے کہ کافر کا مجرد کفر اس کے احسان کو باطل کرنے کے لئے کافی نہیں۔ اعلم ان فی الاٰیة دلالة علیٰ ان کفر الکافر لا یبطل نعمته علیٰ من یحسن الیه ولا یبطل منته (کبیر) ف۲۲ سوال فرعون کی طرف سے ہو رہا ہے۔ جو مجسمہ شرک تھا، عقیدۂ توحید سے تمام تر نا آشنا۔ مصری عقیدہ میں سورج دیوتا سب سے بڑا دیوتا تھا اور خود فرعون اس کا اوتار یا مظہر۔ اسے بڑی حیرت ہوئی کہ موسیٰ یہ انوکھا لفظ رب العالمین کیا بول رہے ہیں؟ عالمگیر ربوبیت کا تخیل ہی مشرکانہ دماغ کی گرفت سے باہر رہتا ہے۔ جاہلی دماغ الگ الگ اصناف موجودات کے دیوی دیوتا تو سمجھ لیتا ہے، لیکن اس حقیقت کے قبول کرنے میں وہ اپنے کو تنگ پاتا ہے کہ کوئی ایک پروردگار ساری کائنات کا ہے۔ توریت میں ہے "فرعون نے کہا کہ خداوند کون ہے کہ میں اس کی آواز کو سنوں کہ بنی اسرائیل کو جانے دوں؟ میں خداوند کو نہیں جانتا اور نہ میں بنی اسرائیل کو جانے دوں گا۔" (خروج ۵:۳) ف۲۳ موسیٰ علیہ السلام اپنے جواب میں سب سے زیادہ زور پروردگار عالم کی صفت ہمہ گیری پر دے رہے تھے۔ یعنی دائرۂ امکان میں کوئی شے بھی اس کی خالقیت، مالکیت، اور ربوبیت سے باہر نہیں۔ مصریوں کے ہاں آسمان، زمین اور فضائے درمیانی تینوں کے خدا الگ الگ تھے۔ قرآن مجید نے حضرت موسیٰ کے جواب کے الفاظ سے اس طرف بھی اشارہ کر دیا۔ قَالَ ...... وَ مَا بَیْنَهُمَا۔ اس سے یہ استدلال بھی کیا گیا ہے کہ حق تعالیٰ صورت و جسم سے پاک ہے۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو یہ موقع تھا کہ حضرت موسیٰ حضرت باری کی شکل و صورت کو بیان کر چلتے۔ الاٰیة تدل علیٰ الله تعالیٰ لیس بجسم (کبیر) ف۲۴ (کہ یہ شخص کیسی عجیب و غریب باتیں بے پر کی اڑا رہا ہے!) لِمَنْ حَوْلَهٗ سے مراد اہلِ دربار ہیں۔ ای اشراف قومه (کشاف) التفت فرعون الی من حوله من ملائه و رؤساء دولته (ابن کثیر) سب کے سب عقیدۂ توحید سے یکسر نا آشنا و نامانوس تھے۔ ف۲۵ یعنی وہی ایک خدا ساری کائنات خارجی کا بھی ہے اور ساری نوعِ انسانی کا بھی۔ ہمیشہ سے ہے ہمیشہ رہے گا۔ مصری مذہب انسانی آبادی کو مختلف بستیوں اور جغرافی ٹکڑوں میں تقسیم کیے ہوئے تھا اور سب کے دیوی دیوتا الگ الگ تھے۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ مصریوں کا ایک عقیدہ یہ بھی تھا کہ خود مردہ اسلاف ہی معبودیت کے درجہ کو پہنچ جاتے تھے۔ حضرات انبیاء سب سے زیادہ حریص تبلیغ توحید ہی کے ہوتے ہیں۔ اپنے بیان میں اسی کو سب پر مقدم رکھتے ہیں۔

الَّذِیۡۤ اُرۡسِلَ اِلَیۡکُمۡ لَمَجۡنُوۡنٌ ﴿۲۷﴾ قَالَ رَبُّ الۡمَشۡرِقِ

جو تمہاری طرف رسول ہو کر آیا ہے یہ تو مجنون ہے و۲۶ (موسیٰ نے) کہا وہ پروردگار ہے مشرق و مغرب

وَ الۡمَغۡرِبِ وَ مَا بَیۡنَہُمَا ؕ اِنۡ کُنۡتُمۡ تَعۡقِلُوۡنَ ﴿۲۸﴾ قَالَ لَئِنِ

کا اور جو کچھ ان کے درمیان ہے اس سب کا، اگر تم عقل سے کام لو و۲۷ (فرعون) بولا اگر تم نے

اتَّخَذۡتَ اِلٰـہًا غَیۡرِیۡ لَاَجۡعَلَنَّکَ مِنَ الۡمَسۡجُوۡنِیۡنَ ﴿۲۹﴾

میرے سوا اور کوئی معبود تجویز کیا تو میں تمہیں قید میں ڈال دوں گا و۲۸

قَالَ اَوَ لَوۡ جِئۡتُکَ بِشَیۡءٍ مُّبِیۡنٍ ﴿ۚ۳۰﴾ قَالَ فَاۡتِ بِہٖۤ اِنۡ

(موسیٰ نے) کہا اور جو میں کوئی کھلی ہوئی بات پیش کر دوں تو؟ و۲۹ (فرعون) بولا، اچھا تو وہ لاؤ اگر

کُنۡتَ مِنَ الصّٰدِقِیۡنَ ﴿۳۱﴾ فَاَلۡقٰی عَصَاہُ فَاِذَا ہِیَ ثُعۡبَانٌ

تم سچے ہو پھر (موسیٰ نے) اپنی لاٹھی ڈال دی، سو وہ یک بیک ایک نمایاں

مُّبِیۡنٌ ﴿ۚۖ۳۲﴾ وَّ نَزَعَ یَدَہٗ فَاِذَا ہِیَ بَیۡضَآءُ لِلنّٰظِرِیۡنَ ﴿۳۳﴾ ع ۲

اژدہا بن گیا و۳۰ اور اپنا ہاتھ (گریبان سے) باہر نکالا تو وہ یک بیک دیکھنے والوں کی نظر میں بہت ہی چمک دار ہو گیا

قَالَ لِلۡمَلَاِ حَوۡلَہٗۤ اِنَّ ہٰذَا لَسٰحِرٌ عَلِیۡمٌ ﴿ۙ۳۴﴾ یُّرِیۡدُ اَنۡ

و۳۱ (فرعون نے) اپنے اہل دربار سے جو اس کے آس پاس تھے کہا کہ یہ بڑا ماہر جادوگر ہے چاہتا یہ ہے کہ

یُّخۡرِجَکُمۡ مِّنۡ اَرۡضِکُمۡ بِسِحۡرِہٖ ٭ۖ فَمَاذَا تَاۡمُرُوۡنَ ﴿۳۵﴾

تمہیں تمہارے ملک سے اپنے جادو کے زور سے نکال دے و۳۲ سو اب کیا کہتے ہو؟

قَالُوۡۤا اَرۡجِہۡ وَ اَخَاہُ وَ ابۡعَثۡ فِی الۡمَدَآئِنِ حٰشِرِیۡنَ ﴿ۙ۳۶﴾

(درباریوں نے) کہا کہ آپ اسے اور اس کے بھائی کو کچھ مہلت دیجیے اور شہروں میں ہرکاروں کو بھیج دیجیے

یَاۡتُوۡکَ بِکُلِّ سَحَّارٍ عَلِیۡمٍ ﴿۳۷﴾ فَجُمِعَ السَّحَرَۃُ لِمِیۡقَاتِ

کہ وہ جمع کر کے ماہر فن جادوگروں کو آپ کے پاس لے آئیں و۳۳ چنانچہ جادوگر ایک معین دن کے خاص



و۲۶ (جب ہی تو ایسی بہکی بہکی باتیں کر رہا ہے کہ تعدد آلہہ ہی سے انکار کر رہا ہے!) آج بھی دنیا کی مشرک قوموں کی سمجھ ہی میں یہ نہیں آتا کہ توحید خالص بھی کوئی صحیح مسلک ہو سکتا ہے۔ و۲۷ مصری شرک کی تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ سورج دیوتا کی پوجا کرنے والوں کے مقابلہ میں اللہ کو مشرق و مغرب کے خدائے واحد اور مالک کی حیثیت سے پیش کرنا بہت ہی بلیغ ہے۔ و۲۸ ہندوستان میں سورج بنسی خاندان کی طرح مصر میں بھی ایک نسل رب الارباب یعنی سورج دیوتا کی نسل سے تھی۔ بادشاہِ وقت یا فرعون، اسی نسل کا سب سے بڑا نمائندہ اور سورج دیوتا کا مظہر یا اوتار ہوتا تھا۔ اس کی پرستش عین سورج دیوتا کی پرستش تھی۔ آج کے زمانہ (یعنی ۱۹۴۵ء) میں اس کی قریب ترین مثال ڈھونڈنا ہو تو ملک جاپان کے فرمانروا میکاڈو کو پیش نظر رکھا جائے۔ جاپانی میکاڈو کو محض بادشاہ نہیں، خدا یا بڑا دیوتا سمجھتے ہیں۔ اور سب معاملات اس کے ساتھ وہی برتتے ہیں جو سب سے بڑے دیوتا کے ساتھ برتنے چاہئیں۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ مِنَ الْمَسْجُوْنِیْنَ۔ فرعون کے زمانہ کے جیل اپنے شدائد کے لیے مشہور تھے۔ فرعون کی اس دھمکی میں یہ مضمون بھی شامل ہے کہ ان قیدیوں کا حال زار دیکھ لو یہی نوبت تمہاری بھی آتا ہے۔ و۲۹ فرعون اور فرعونی سحر وغیرہ کے خرافات میں غرق تھے۔ جب حضرت موسیٰ نے دیکھا کہ نفس مسائل و حقائق ان لوگوں کی سمجھ میں نہیں آتے، تو فرمایا کہ تم جو خرق عادت ہی کو دلیل صداقت اور معیارِ حقانیت قرار دیتے ہو تو کہو، میں بھی کوئی خارقِ عادت ہی پیش کروں۔ و۳۰ نمایاں یعنی ایسا جسے سب نے دیکھا۔ حاشیے سورۂ اعراف پ۹ میں گزر چکے۔ ثُعْبَانٌ۔ ثعبان اور حیۃ میں فرق یہ ہے کہ ثعبان میں پہلو سانپ کے حجم اور قد و قامت کی بڑائی کا زیادہ ہے یعنی خوب موٹا تازہ سانپ۔ اور حیۃ میں اس کی تیز رفتاری کا۔ یعنی بڑی تیزی سے دوڑنے والا سانپ۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ حیۃ ہر قسم کے سانپ کے لیے عام ہے۔ ثعبان اسے اس کی بڑائی کے لحاظ سے کہا گیا ہے۔ اور جان اسے اس کے ہلکے پھلکے ہونے اور تیز رفتاری کی بناء پر۔ اما الحیۃ فھی اسم الجنس ثم انھا لکبرھا صارت ثعبانا و شبھھا بالجانّ لخفتھا و سرعتھا (کبیر) و۳۱ "بہت ہی چمکدار" یعنی اس کو بھی سب نے نظر حسی سے دیکھا۔ توریت میں یہ معجزات حضرت ہارون کی جانب منسوب ہیں۔ قرآن نے حسب معمول اس موقع پر بھی توریت کی تصحیح کر کے بتایا کہ یہ معجزات حضرت موسیٰ کے تھے و۳۲ (اور خود مع اپنی قوم کے حکومت کرے) انسان اپنے ہی نفس پر دوسروں کو قیاس کرتا ہے، اور اپنے ہی ظرف کے پیمانہ سے سب کو ناپتا ہے۔ خارق عادت کی کوئی توجیہ ان مشرکوں کے ذہن میں آ ہی نہیں سکتی تھی بجز سحر و ساحری کے۔ اور تبلیغ دین حق کا کوئی محرک ان کے خیال میں اور کوئی ہو ہی نہیں سکتا تھا بجز ہوس ملک گیری و اقتدار دنیوی کے۔ و۳۳ (اور پھر وہ جادوگر مقابلہ کر کے اس نئے ساحر کا زور توڑیں) سَحَّار صیغۂ مبالغہ ہے ساحر کا۔ یعنی بڑے ماہر فن ساحر۔ علیم اسی صفت کو اور بڑھا رہا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ سرکاری ماہرین فن بڑے بڑے باکمال تھے۔ سحر مصری تمدن میں آج کل کی طرح کوئی حقیر و بے حقیقت چیز نہ تھی۔ سائنس کی اعلیٰ شاخوں کی طرح اس کا شمار علوم عالیہ میں تھا۔ اور ساحر کا مرتبہ وہ تھا جو آج سائنس کے کسی اکسپرٹ کا ہوتا ہے۔ حٰشِرِیْنَ۔ یعنی وہ جو جمع کر کے لائیں۔

يَوْمٍ مَّعْلُوْمٍ ﴿۳۸﴾ وَّقِيْلَ لِلنَّاسِ هَلْ اَنْتُمْ مُّجْتَمِعُوْنَ ﴿۳۹﴾

وقت پر جمع کر لئے گئے لوگوں سے کہہ دیا گیا کہ جمع ہو جاؤ

لَعَلَّنَا نَتَّبِعُ السَّحَرَةَ اِنْ كَانُوْا هُمُ الْغٰلِبِيْنَ ﴿۴۰﴾ فَلَمَّا

تاکہ جادوگر اگر غالب ہو جائیں تو ہم انہیں کی راہ پر رہیں ف۳۴ پھر جب

جَآءَ السَّحَرَةُ قَالُوْا لِفِرْعَوْنَ اَئِنَّ لَنَا لَاَجْرًا اِنْ

جادوگر آئے تو فرعون سے بولے کہ ہم کو کوئی (بھاری) انعام ملے گا؟ اگر

كُنَّا نَحْنُ الْغٰلِبِيْنَ ﴿۴۱﴾ قَالَ نَعَمْ وَ اِنَّكُمْ اِذًا لَّمِنَ

ہم غالب رہے ف۳۵ (فرعون نے) کہا ضرور اور تم اس صورت میں ہمارے مقربوں میں

الْمُقَرَّبِيْنَ ﴿۴۲﴾ قَالَ لَهُمْ مُّوْسٰٓى اَلْقُوْا مَآ اَنْتُمْ

داخل ہو جاؤ گے ف۳۶ موسٰی نے ان لوگوں سے کہا، ڈال چلو جو کچھ تمہیں

مُّلْقُوْنَ ﴿۴۳﴾ فَاَلْقَوْا حِبَالَهُمْ وَعِصِيَّهُمْ وَ قَالُوْا بِعِزَّةِ

ڈالنا ہو سو انہوں نے ڈالیں اپنی رسیاں اور اپنی لاٹھیاں ف۳۷ اور کہنے لگے کہ فرعون کے

فِرْعَوْنَ اِنَّا لَنَحْنُ الْغٰلِبُوْنَ ﴿۴۴﴾ فَاَلْقٰى مُوْسٰى عَصَاهُ

اقبال کی قسم ف۳۸ غالب یقیناً ہم ہی رہیں گے پھر موسٰی نے اپنا عصا ڈال دیا

فَاِذَا هِيَ تَلْقَفُ مَا يَاْفِكُوْنَ ﴿۴۵﴾ فَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ

سو وہ لگا نگلنے ان کے بنائے ہوئے گورکھ دھندے کو ف۳۹ سو جادوگر سجدہ میں

سٰجِدِيْنَ ﴿۴۶﴾ قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۴۷﴾ رَبِّ

گر پڑے ف۴۰ بولے کہ ہم ایمان لے آئے پروردگار عالم پر موسٰی و ہارون کے

مُوْسٰى وَ هٰرُوْنَ ﴿۴۸﴾ قَالَ اٰمَنْتُمْ لَهٗ قَبْلَ اَنْ اٰذَنَ

پروردگار پر ف۴۱ (فرعون نے) کہا تم اس پر ایمان لے آئے بغیر اس کے کہ میں تمہیں



ف۳۴ جادوگر دار السلطنت میں آ کر اکٹھے ہوئے۔ مقابلہ کا وقت ومقام طے پا گیا۔ اور عام منادی سرکار کی طرف سے کردی گئی کہ سب لوگ آ کر غلبۂ حق (یعنی سرکاری مذہب کے غلبہ) کا تماشا دیکھیں۔ نَتَّبِعُ السَّحَرَةَ ساحروں کی راہ کے اتباع پر حیرت نہ ہو یہی ساحر دین مصری کے اعیان و اساطین تھے۔ ساحر مصری تمدن میں باکمال ماہرین سائنس اور محققین مذہب دونوں کی حیثیت رکھتے تھے۔ اِنْ...... الْغٰلِبِيْنَ۔ فرعون کو تو یقین تھا کہ ہمارے ہی جادوگروں کی پارٹی کامیاب رہے گی۔ اور اسی کو صداقت وحقانیت کا معیار قرار دے کر اس نے پکار کرادی تھی کہ آؤ سب لوگ اپنے ملکی اور سرکاری ماہرین فن کے کمالات کا مشاہدہ کرو اور مشاہدہ کے بعد اپنے اسی دین فرعونی کی صداقت پر اور زیادہ جم جاؤ۔ ف۳۵ طالبانِ دنیا کی نظر مہارت وکمالِ فن کے باوجود عموماً نفع عاجل ہی پر رہتی ہے ـــ برطانوی حکومت کے زمانہ میں ہندوستانیوں سے جب کوئی بڑا کارنمایاں انجام پا جاتا تھا، تو یہ برابر توقع خان بہادری کی، رائے بہادری کی، اور نائٹ ہڈ کی، اور دوسرے خطابات کی رکھتے تھے۔ ف۳۶ فرعون نے کہا کہ انعام محض مالی ہی نہ رہے گا، بلکہ "اسٹیٹ" تمہاری اور بھی ہر طرح سرپرستی کرے گی۔ مال وجان دونوں سے تمہاری حوصلہ افزائی ہوگی۔ ف۳۷ (اور وہ سحر کے اثر سے سب کو سانپ دکھائی دینے لگیں) مصری عقائد میں سانپ کو بڑی اہمیت حاصل تھی۔ قَالَ...... اَلْقُوْا۔ موسٰی علیہ السلام کے قول سے کیا یہ ثابت ہوتا ہے کہ آپ سحر کی اجازت دے رہے تھے؟ سحر ایسی معصیت ہے جو محض فسق ہی نہیں، بلکہ اس کے ڈانڈے کفر سے ملے ہوئے ہیں۔ تو کیا پیمبر اپنی رضا، کفر یا تقریباً کفر کو دے رہے تھے؟ صاحب روح المعانی کہتے ہیں کہ اس میں بظاہر امر ہے سحر کرنے کا، لیکن درحقیقت آپ نے انہیں اس عمل کا حکم دیا، جو آپ کو الہام یا فراست یا قرائن سے معلوم ہو گیا تھا کہ وہ کر کے رہیں گے۔ مقصود آپ کا رد تھا اس سحر کا اور خود وہ رد موقوف تھا سحر کے اظہار پر۔ بالکل ایسی ہی بات۔ جیسے زندیق سے کہا جائے کہ اپنے دعوٰی باطل پر دلیل قائم کر، اور مقصود اس دلیل کا ابطال ہو۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ شبہ کے مٹانے کے لیے جب یہی صورت تھی تو یہ امر جائز ہو گیا تھا۔ لماتعین ذلک طریقا الی کشف الشبهة صار جائزا (کبیر) عارف تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے یہاں سے یہ مسئلہ پیدا کیا ہے کہ بعض مشائخ سے جو کھلے ہوئے منکرات پر چشم پوشی منقول ہے۔ اس کی تہ میں کوئی مصلحت دینی ہی ہوتی ہے جو اس وقت مخفی ہوتی ہے۔ اور بعد کو واضح ہو جاتی ہے ف۳۸ بِعِزَّةِ فِرْعَوْنَ ایسا ہی فقرہ ہے جیسا آج میلوں ٹھیلوں، کانگرسوں وغیرہ کے موقع پر "بھارت ماتا کی جے" "سری رامچندر کی جے" وغیرہ کے نعرے لگائے جاتے ہیں۔ ف۳۹ (یعنی جادو کے ان مصنوعی سانپوں کو) ف۴۰ (موسٰی علیہ السلام کے معجزہ سے متاثر اور اس کے سامنے لاجواب اور بے بس ہو کر) ف۴۱ یعنی شرک چھوڑ کر توحید پر ایمان لے آئے۔ "پروردگار عالم" کے تخیل ہی سے یہ اب تک نا آشنا تھے، اور اس کا نام بھی انہوں نے انہیں دونوں پیمبروں کی زبان سے سنا تھا۔

www.besturdubooks.com

لَكُمْ ۚ اِنَّهٗ لَكَبِيْرُكُمُ الَّذِىْ عَلَّمَكُمُ السِّحْرَ ۚ فَلَسَوْفَ
اجازت دوں ضرور یہی تمہارا سردار ہے جس نے تمہیں جادو سکھایا ہے اچھا تو تمہیں ابھی
تَعْلَمُوْنَ ۬ؕ لَاُقَطِّعَنَّ اَيْدِيَكُمْ وَاَرْجُلَكُمْ مِّنْ خِلَافٍ
حقیقت معلوم ہوئی جاتی ہے میں تمہارے ہاتھ کاٹوں گا ایک طرف کے اور تمہارے پاؤں دوسری طرف کے
وَّلَاُوصَلِّبَنَّكُمْ اَجْمَعِيْنَ ۚ ﴿۴۹﴾ قَالُوْا لَا ضَيْرَ ۫ اِنَّاۤ اِلٰى
اور سولی پر تم سب کو چڑھاؤں گا ف۴۲ (جادوگر) بولے کچھ ہرج نہیں ہم اپنے پروردگار
رَبِّنَا مُنْقَلِبُوْنَ ۚ ﴿۵۰﴾ اِنَّا نَطْمَعُ اَنْ يَّغْفِرَ لَنَا رَبُّنَا خَطٰيٰنَاۤ
کے پاس جا پہنچیں گے ف۴۳ ہم امید رکھتے ہیں کہ ہمارا پروردگار ہماری خطاؤں کو معاف کرے
اَنْ كُنَّاۤ اَوَّلَ الْمُؤْمِنِيْنَ ؕ﴿۵۱﴾ وَاَوْحَيْنَاۤ اِلٰى مُوْسٰۤى اَنْ ع ۳ ۱۸
اس لئے کہ ہم سب سے پہلے ایمان لے آئے ف۴۴ اور ہم نے موسیٰ کو وحی بھیجی کہ شباشب
اَسْرِ بِعِبَادِيْۤ اِنَّكُمْ مُّتَّبَعُوْنَ ﴿۵۲﴾ فَاَرْسَلَ فِرْعَوْنُ
میرے (ان) بندوں کو لے کر نکل جاؤ، تم لوگوں کا پیچھا (بھی) کیا جائے گا ف۴۵ فرعون نے
فِى الْمَدَآئِنِ حٰشِرِيْنَ ۚ ﴿۵۳﴾ اِنَّ هٰۤؤُلَآءِ لَشِرْذِمَةٌ
شہروں میں ہرکارے بھیجے کہ یہ لوگ ایک چھوٹی سی
قَلِيْلُوْنَ ۙ﴿۵۴﴾ وَاِنَّهُمْ لَنَا لَغَآئِظُوْنَ ۙ﴿۵۵﴾ وَاِنَّا لَجَمِيْعٌ
جماعت ہیں اور انہوں نے ہم کو بہت غصہ دلایا ہے اور ہم سب کو ان سے
حٰذِرُوْنَ ؕ﴿۵۶﴾ فَاَخْرَجْنٰهُمْ مِّنْ جَنّٰتٍ وَّعُيُوْنٍ ۙ﴿۵۷﴾
خطرہ ہے ف۴۶ پھر ہم نے انہیں نکال باہر کیا باغوں اور چشموں
وَّكُنُوْزٍ وَّمَقَامٍ كَرِيْمٍ ۙ﴿۵۸﴾ كَذٰلِكَ ؕ وَاَوْرَثْنٰهَا بَنِيْۤ
اور خزانوں اور عمدہ مکانات سے ف۴۷ یوں ہی ہوا اور ہم نے ان کے بعد ان کا مالک بنی اسرائیل کو

ف۴۲ سولی پر چڑھانے اور اعضاء کے قطع کر دینے کی سزائیں مصری حکومت میں رائج تھیں۔ مفصل حاشیہ کے لیے ملاحظہ ہوں سورۂ اعراف پ۹ کے حاشیے۔ قَبْلَ اَنْ اٰذَنَ لَكُمْ۔ قبل کے معنی یہاں پیشتر کے نہیں، اور نہ یہ مراد ہے کہ اگر فرعون سے اجازت لے لی جاتی تو وہ اس کی اجازت دے دیتا۔ بلکہ معنی بغیر یا بدون کے ہیں اور قبل کے اس مفہوم نفی پر حاشیہ اس سے قبل گزر چکا ہے۔ ف۴۳ (جو حقیقی امن و عافیت اور دائمی راحت کا ٹھکانا ہے)۔ اللہ اللہ توحید کا عقیدہ بھی سکون خاطر بہم پہنچا دینے میں کس درجہ مؤثر ہوتا ہے! ف۴۴ "سب سے پہلے" یعنی مخالفین و منکرین کے اس مجمع میں سب سے پہلے۔ یا قوم فرعون میں سب سے پہلے۔ فالمراد لان کنا اول المومنین من الجماعة الذین حضروا ذٰلک الموقف (کبیر) ای من اھل زماننا (معالم) اَن یہاں لان کے مرادف ہے یعنی "اس لیے کہ" یا "اس بنا پر کہ" معناه لان کنا (کشاف) ای بسبب انا بادرنا قومنا من القبط الی الایمان (ابن کثیر) ف۴۵ اب یہ قصہ بعد کا ہے۔ جب حضرت موسیٰ کو تبلیغ کرتے ایک عرصہ گزر گیا۔ اور فرعون کی طرف سے اسرائیلیوں پر سلسلۂ آزار جاری رہا تو اب حضرت موسیٰ کو حکم الٰہی یہ ملا کہ ایک روز راتی رات اپنی قوم کو لے کر نکل جاؤ اگرچہ فرعون تمہارا تعاقب زبردست کرے گا۔ ف۴۶ (امن عامہ کی خاطر ان کا قلع قمع فوراً کر دینا چاہیے) آج بھی قاہر اور چنگیزی حکومتیں اسی قسم کے اعلان شائع کرتی رہتی ہیں کہ بس ایک مٹھی بھر لوگ ہمارے خلاف شورش پھیلا رہے ہیں اور طرح طرح کی حرکتیں امن سوزی اور قانون شکنی کی کر رہے ہیں۔ اس لیے امن عامہ کی خاطر انہیں دبا ہی دینا چاہیے۔ قَلِيْلُوْنَ سے اشارہ علاوہ قلت تعداد کے، ان لوگوں کی بے وقعتی اور کم حیثیتی کا بھی نکلتا ہے۔ یجوزان یرید بالقلة الذلة لا قلة العدد والمعنی انھم بقلتھم لا یبالی بھم ولا یتوقع غلبھم و علوھم (کبیر) ف۴۷ یعنی ظالم فرعونیوں کی حکومت، ثروت، اقبال مندی سب مٹ کر رہی۔

اِسۡرَآءِیۡلَ ؕ﴿۵۹﴾ فَاَتۡبَعُوۡهُمۡ مُّشۡرِقِیۡنَ ﴿۶۰﴾ فَلَمَّا تَرَآءَ

بنادیا و۴۸ غرض سورج نکلنے پر انہوں نے ان کو پیچھے سے جالیا و۴۹ پھر جب دونوں جماعتوں نے ایک دوسرے کو

الۡجَمۡعٰنِ قَالَ اَصۡحٰبُ مُوۡسٰۤی اِنَّا لَمُدۡرَکُوۡنَ ۚ﴿۶۱﴾ قَالَ

دیکھا تو موسیٰ کے ہمراہی (گھبرا کر) بول اٹھے کہ ہم تو بس پکڑے گئے و۵۰ (موسیٰ نے) فرمایا کہ

کَلَّا ۚ اِنَّ مَعِیَ رَبِّیۡ سَیَهۡدِیۡنِ ﴿۶۲﴾ فَاَوۡحَیۡنَاۤ اِلٰی

ہرگز نہیں کیونکہ میرے ہمراہ میرا پروردگار ہے وہ مجھے ابھی راہ بتا دے گا و۵۱ پھر ہم نے موسیٰ کی طرف

مُوۡسٰۤی اَنِ اضۡرِبۡ بِّعَصَاكَ الۡبَحۡرَ ؕ فَانۡفَلَقَ فَکَانَ

وحی بھیجی کہ اپنے عصا کو دریا پر مارو چنانچہ وہ دریا پھٹ گیا اور ہر حصہ

کُلُّ فِرۡقٍ کَالطَّوۡدِ الۡعَظِیۡمِ ۚ﴿۶۳﴾ وَ اَزۡلَفۡنَا ثَمَّ الۡاٰخَرِیۡنَ ۚ﴿۶۴﴾

اتنا بڑا تھا جیسے بڑی پہاڑی اور ہم نے دوسرے فریق کو بھی اس مقام کے قریب پہنچا دیا

وَ اَنۡجَیۡنَا مُوۡسٰی وَ مَنۡ مَّعَهٗۤ اَجۡمَعِیۡنَ ۚ﴿۶۵﴾ ثُمَّ اَغۡرَقۡنَا

اور ہم نے موسیٰ اور ان کے ساتھ والوں سب کو بچا لیا پھر دوسرے فریق کو

الۡاٰخَرِیۡنَ ؕ﴿۶۶﴾ اِنَّ فِیۡ ذٰلِكَ لَاٰیَةً ؕ وَ مَا کَانَ اَکۡثَرُهُمۡ

غرق کر دیا و۵۲ بے شک اس واقعہ میں ایک بڑا نشان ہے و۵۳ اور ان میں سے اکثر ایمان لانے والے

مُّؤۡمِنِیۡنَ ﴿۶۷﴾ وَ اِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الۡعَزِیۡزُ الرَّحِیۡمُ ﴿۶۸﴾ ع ١٧ ٨

نہ تھے و۵۴ اور آپ کا پروردگار بڑا قوت والا ہے بڑا رحمت والا ہے و۵۵

وَ اتۡلُ عَلَیۡهِمۡ نَبَاَ اِبۡرٰهِیۡمَ ﴿۶۹﴾ اِذۡ قَالَ لِاَبِیۡهِ وَ قَوۡمِهٖ

اور آپ ان لوگوں کے سامنے ابراہیم کا قصہ بیان کیجیے (اس وقت کا) جب کہ انہوں نے اپنے والد اور اپنی قوم سے کہا

مَا تَعۡبُدُوۡنَ ﴿۷۰﴾ قَالُوۡا نَعۡبُدُ اَصۡنَامًا فَنَظَلُّ لَهَا

تم کس چیز کی عبادت کرتے ہو؟ وہ بولے ہم تو بتوں کی عبادت کرتے ہیں اور ہم انہیں پر



و۴۸ "ھا" کی ضمیر مطلق باغوں اور چشموں اور علامات امارت وغیرہ کی جانب ہے، خاص مصر ہی کے باغ اور چشمے مراد نہیں چنانچہ اسرائیلیوں کو ایک عرصہ کے بعد فلسطین میں حکومت مل گئی۔ اور داؤد و سلیمان علیہما السلام کی زبردست بادشاہتیں قائم ہوگئیں۔ اور اگر مصر ہی کے باغ اور چشمے مراد لیے جائیں، جب بھی حضرت سلیمان کے زمانہ میں مصر کے علاقے دارالسلطنت میں شامل ہوگئے تھے۔ اور یرمیاہ نبی کے زمانہ میں تو مصر یہود کا وطن ازسرنو بن گیا تھا۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ و۴۹ درمیان میں ایک جملہ معترضہ آ گیا تھا اب پھر اس قصہ کا تسلسل شروع ہوا۔ توریت میں ہے:۔ "اور جب شاہ مصر کو خبر دی گئی کہ وہ لوگ بھاگ گئے...... تب اس نے اپنی گاڑیاں جوتیں اور اپنے لوگ ساتھ لیے۔ اور اس نے چھ سو چنی ہوئی گاڑیاں اور مصر کی سب گاڑیاں ساتھ لیں اور ان سب پر سردار بٹھائے۔ اور خداوند نے شاہ مصر فرعون کے دل کو سخت کر دیا اور بنی اسرائیل کے پیچھے چڑھ دوڑا"۔ (خروج ١۴: ۵۔ ٨) و۵۰ توریت میں ہے:۔ "اور جب فرعون نزدیک ہوا اور بنی اسرائیل نے آنکھیں ادھر کیں۔ اور مصریوں کو اپنے پیچھے آتے ہوئے دیکھا اور وہ شدت سے ڈرے۔ تب بنی اسرائیل نے خداوند سے فریاد کی۔ اور موسیٰ سے کہا کہ کیا مصر میں قبروں کی جگہ نہ تھی کہ تو ہم کو وہاں سے بیابان میں مرنے کے لیے لایا"۔ (خروج ١۴: ١٠ و ١١) و۵۱ ان لوگوں کا اپنے مقابلہ میں شاہی باقاعدہ فوج کو دیکھ کر گھبرا جانا ایک حد تک امر طبعی تھا۔ لیکن حضرت موسیٰ کو وعدۂ نصرت الٰہی پر بھروسہ تھا۔ آپ نے پیمبرانہ وقار و مسکنت کے ساتھ فرمایا کہ گھبراؤ نہیں ایسا ہرگز نہ ہونے پائے گا۔ میرے پروردگار نے میرا ساتھ کہیں چھوڑ تھوڑے ہی دیا ہے۔ وہ مخلصی کی راہیں ابھی ابھی مجھے دکھا کر رہے گا۔ توریت میں ہے:۔ "تب موسیٰ نے لوگوں کو کہا، خوف نہ کرو، کھڑے رہو، اور خداوند کی نجات دیکھو، جو آج کے دن وہ تمہیں دیوے گا۔ کیونکہ ان مصریوں کو جنہیں تم آج دیکھتے ہو تم انہیں پھر تا ابد نہ دیکھو گے۔ خداوند تمہارے لیے جنگ کرے گا، اور تم چپ چاپ رہو گے"۔ (خروج ١۴: ١٣ و ١۴) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ "ان دس آیتوں کے مجموعہ میں مسئلۂ تدبیر و ترک تدبیر کے درمیان اعتدال و توسط کی تعلیم ہے۔ تدبیر تو یہ بتائی گئی کہ بنی اسرائیل کو لے کر شباشب چلے جاؤ۔ پھر جب انہوں نے پکڑے جانے کا اندیشہ ظاہر کیا، جس سے مقصود یہ تھا کہ کچھ اور تدبیر کی جائے، تو موسیٰ نے ان کو اِنَّ مَعِیَ رَبِّیۡ سَیَهۡدِیۡنِ فرما کر یہ بتلایا کہ حق تعالیٰ کی تدبیر کے ہوتے ہوئے ہماری کسی تدبیر کی ضرورت نہیں اور عارف کی بھی یہی شان ہے کہ وہ تمسک کرتا ہے اسباب سے۔ مگر توسط کے ساتھ اور اس میں مبالغہ نہیں کرتا۔" و۵۲ بحر قلزم کے کنارے فرعونیوں کے غرق ہونے پر مفصل حاشیے سورۂ بقرہ پ١ میں گزر چکے۔ کالطود العظیم۔ ابن مسعود اور ابن عباس رضی اللہ عنہ صحابیوں، اور متعدد تابعین سے معنی یہی بڑی پہاڑی کے منقول ہیں۔ ای کالجبل الکبیر قالہ ابن مسعود و ابن عباس و محمد بن کعب و قتادة والضحاک و غیرھم (ابن کثیر) ثَمَّ۔ یعنی وہیں۔ اسی مقام تک۔ ای ھنالک قال ابن عباس و عطاء الخراسانی و قتادة والسدی (ابن کثیر) الۡاٰخَرِیۡنَ۔ یعنی فرعون اور فرعونیوں کو۔ یعنی قوم فرعون (معالم) فرعون و جنودهٗ (ابن کثیر) فَاَوۡحَیۡنَاۤ الخ۔ صاحب روح المعانی نے لکھا ہے کہ حق تعالیٰ تو بغیر عصائے موسیٰ کی ضرب کے بھی سمندر میں راستہ بنا دینے پر قادر تھا، لیکن اس واسطہ کے اختیار کرنے سے موسیٰ کلیم اللہ کی بھی عظمت کا اظہار ہو گیا۔ اور مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اولیاء اللہ کے ساتھ خوارق کے ظاہر کرنے کی یہی حکمت ہوتی ہے اور اسی لیے اسے کہتے بھی کرامات ہی ہیں۔ و۵۳ (اللہ کی قدرت و حکمت کا اور مخالفین حق کی سزایابی کا) ای فی ھذہ القصة و ما فیھا من العجائب والنصر و التائید لعباد اللہ المؤمنین لدلالة و حجة قاطعة و حکمة بالغة (ابن کثیر) و۵۴ یعنی قوم فرعون و اہل مصر میں سے۔ ای من اھل مصر (معالم) ای اکثر قوم فرعون و ھم القبط (بحر) بعض نے رسول اللہ کے معاصر کفار اہل عرب بھی مراد لیے ہیں۔ و۵۵ چنانچہ صفت عزیز کے تقاضہ سے وہ جب اور جسے چاہے سزا دے دے۔ لیکن صفت رحیم کے تقاضہ سے فوراً گرفت نہیں کرتا بلکہ بہت موقع دیتا رہتا ہے۔

ف٥٦ آزر اور قوم ابراہیم کے مذہب شرک پر مفصل حاشیے اوپر گزر چکے۔ سورۃ الانعام، سورۂ ہود، سورۃ الانبیاء وغیرہ میں۔ ف٥٧ یہ جرح بڑی وسعت واطلاق رکھتی ہیں۔ دنیا میں کسی بت پرست کے پاس انکا کوئی جواب نہیں۔ ف٥٨ (اور اسی لیے ہم بھی یہی کر رہے ہیں) گویا اثبات شرک و بت پرستی پر نہ کوئی دلیل عقلی اور نہ کوئی دلیل نقلی بلکہ صرف اندھی تقلید۔ ف٥٩ یعنی یہ معبود اور میرا اسہارا تو کیا



عٰكِفِيْنَ ﴿٧١﴾ قَالَ هَلْ يَسْمَعُوْنَكُمْ اِذْ تَدْعُوْنَ ﴿٧٢﴾ اَوْ
جمے رہتے ہیں ف٥٦ (ابراہیم نے) کہا اچھا تو یہ تمہاری سنتے ہیں جب تم انہیں پکارتے ہو؟ یا یہ تم کو کچھ نفع پہنچاتے ہیں یا
يَنْفَعُوْنَكُمْ اَوْ يَضُرُّوْنَ ﴿٧٣﴾ قَالُوْا بَلْ وَجَدْنَآ اٰبَآءَنَا
ضرر پہنچا سکتے ہیں؟ ف٥٧ وہ بولے (نہیں یہ کچھ نہیں) البتہ ہم نے اپنے بڑوں کو
كَذٰلِكَ يَفْعَلُوْنَ ﴿٧٤﴾ قَالَ اَفَرَءَيْتُمْ مَّا كُنْتُمْ
اسی طرح کرتے ہوئے پایا ہے ف٥٨ (ابراہیم نے) کہا بھلا تم نے ان کی (اصل حالت کو) دیکھا بھی ہے جن کی
تَعْبُدُوْنَ ﴿٧٥﴾ اَنْتُمْ وَ اٰبَآؤُكُمُ الْاَقْدَمُوْنَ ﴿٧٦﴾ فَاِنَّهُمْ
تم عبادت کرتے ہو تم خود اور تمہارے پرانے بڑے بھی؟ یہ تو
عَدُوٌّ لِّيْۤ اِلَّا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿٧٧﴾ الَّذِيْ خَلَقَنِيْ فَهُوَ
میری نظر میں دشمن ہیں ف٥٩ مگر ہاں پروردگار عالم (وہ ہے) جس نے مجھ کو پیدا کیا، پھر وہی
يَهْدِيْنِ ﴿٧٨﴾ وَالَّذِيْ هُوَ يُطْعِمُنِيْ وَ يَسْقِيْنِ ﴿٧٩﴾ وَاِذَا
میری رہنمائی کرتا ہے اور وہی جو مجھے کھلاتا ہے اور پلاتا ہے اور جب
مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ ﴿٨٠﴾ وَالَّذِيْ يُمِيْتُنِيْ ثُمَّ
میں بیمار پڑتا ہوں تو وہی مجھے شفا دیتا ہے ف٦٠ اور وہی مجھے موت دے گا پھر
يُحْيِيْنِ ﴿٨١﴾ وَ الَّذِيْۤ اَطْمَعُ اَنْ يَّغْفِرَ لِيْ خَطِيْٓئَتِيْ
مجھے زندہ کرے گا اور وہی جس سے میں آس لگائے ہوں کہ وہ میری غلط کاری کو قیامت کے دن
يَوْمَ الدِّيْنِ ﴿٨٢﴾ رَبِّ هَبْ لِيْ حُكْمًا وَّ اَلْحِقْنِيْ
معاف کر دے گا ف٦١ اے میرے پروردگار مجھے حکمت عطا کر اور مجھے نیک لوگوں
بِالصّٰلِحِيْنَ ﴿٨٣﴾ وَاجْعَلْ لِّيْ لِسَانَ صِدْقٍ فِي
کے ساتھ شامل کر اور میرا ذکر آئندہ آنے والوں میں



ہوتے، یہ تو اور دشمن ہیں، انہیں کے ذریعہ سے گمراہی پھیل رہی ہے۔ یہ تو واسطۂ شرک اور باعث تباہی و بربادی ہیں۔ عدو کا لفظ صدیق کی طرح واحد وجمع دونوں موقعوں پر آجاتا ہے۔ یہاں جمع کے معنی میں ہے۔ والعدو والصديق يجيئان في معنى الوحدة والجماعة (کشاف) ف٦٠ یعنی اس خدائے واحد کی ذات تمام صفات کمال کی جامع ہے — وہی خالق ہے اور وہی ہادی ومدبر بھی۔ یہ نہیں کہ خلق کا کام کوئی اور دیوتا کرے اور انتظام وہدایت کا دیوتا کوئی اور ہو — کھانا اور پانی دونوں وہی خدائے واحد دیتا ہے۔ یہ نہیں کہ ایک دیوتا زراعت ونباتات کا ہو اور کوئی اور دیوتا بارش کا — صحت وشفا بھی وہی خدائے واحد دیتا ہے۔ یہ نہیں کہ بیماری سے صحت بخشنے کے لیے کوئی الگ دیوی یا دیوتا ہو۔ مشرک جاہلی قوموں نے انہی صفات کے لیے برابر الگ الگ دیویوں، دیوتاؤں کے وجود کو تسلیم کیا ہے۔ اِلَّا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ۔ یہ استثناء اس لیے کہ مشرکین دوسرے دیویوں اور دیوتاؤں کے ساتھ ساتھ حق تعالیٰ کی بھی پرستش جاری رکھے ہوئے تھے۔ انهم كانوا يعبدون الاصنام مع الله فقال ابراهيم كل من تعبدون اعدائي الارب العلمين (معالم) فَهُوَ يَهْدِيْنِ۔ يُطْعِمُنِيْ وَ يَسْقِيْنِ۔ فَهُوَ يَشْفِيْنِ۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ان فقروں کے اندر پوری تعلیم عبدیت اور ادب کی موجود ہے جاہل مدعیان زہد دنیوی نعمتوں کی تحقیر کرتے اور ان سے اپنا استغناء ظاہر کرتے رہتے ہیں۔ یہاں ایک پیمبر کی زبان سے یہ کہلایا جا رہا ہے کہ اسے تمنا جس طرح ہدایت کی ہے۔ اسی طرح کھانے اور پینے اور بیماری سے تندرست ہونے کی بھی ہے۔ اِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ۔ آیت کے الفاظ پر غور ہو۔ حضرت یہ نہیں کہتے کہ وہی مجھے بیمار ڈالتا ہے اور وہی شفا دیتا ہے، بلکہ یہ کہتے ہیں کہ بیمار جب میں پڑتا ہوں، تو شفا وہی دیتا ہے۔ گویا بیماری یا نقص کا انتساب تمامتر اپنی جانب اور شفا بخشی یا کمال کا تمامتر حق تعالیٰ کی جانب — اسی کا نام رعایت ادب اور ادائے حق عبدیت ہے۔ ف٦١ وہی الٰہ المعاد بھی وہی الٰہ المعاش بھی۔ وہی موت وفنا طاری کرنے والا بھی اور وہی جزا وسزا کے لیے دوبارہ جلانے والا بھی۔ یہ نہیں کہ افنا واہلاک کا دیوتا کوئی الگ ہو، اور حشر میں داوری کے وقت سامنا کسی اور کا کرنا پڑے۔ جیسا کہ عموماً مشرک ونیم مشرک قوموں نے فرض کیا ہے — اور پھر مغفرت کی امیدیں بھی تمامتر اسی خدائے واحد کی ذات سے ہیں۔ نہ کہ کسی اور سے۔ مشرک اور جاہلی قوموں کو شرک کی ٹھوکریں جب جب لگی ہیں، انہیں صفات ہی سے متعلق لگی ہیں۔ اَطْمَعُ …… الدِّيْنِ الفاظ آیت کے اندر رعایت ادب کس درجہ موجود ہے! اول تو پیمبر صاف صاف اپنے لیے خطیئة کا وجود تسلیم کرتے ہیں، محض اجتہادی غلطی کہہ کر نہیں گزر جاتے اور پھر اپنی مغفوریت کو بھی جزم کے ساتھ نہیں بیان کرتے، اس کی صرف امید یا آس لگاتے ہیں — کہاں پیمبر جلیل حضرت خلیل علیہ السلام کا یہ ادب در درجۂ تواضع۔ اور کہاں بعض صوفیہ خام کار کے یہ دعوے کہ ہم اپنے مریدوں میں سے جس کو چاہیں گے چھڑا لیں گے!

الْاٰخِرِیْنَ ﴿۸۴﴾ وَ اجْعَلْنِیْ مِنْ وَّرَثَةِ جَنَّةِ النَّعِیْمِ ﴿۸۵﴾

جاری رکھ و٦٢ اور مجھے جنت نعیم کے مستحقوں میں سے کر دے

وَاغْفِرْ لِاَبِیْۤ اِنَّهٗ كَانَ مِنَ الضَّآلِّیْنَ ﴿۸۶﴾ وَلَا تُخْزِنِیْ

اور میرے باپ کی مغفرت کر کہ وہ گمراہوں میں سے ہے و٦٣ اور مجھے رسوا نہ کرنا

یَوْمَ یُبْعَثُوْنَ ﴿۸۷﴾ یَوْمَ لَا یَنْفَعُ مَالٌ وَّ لَا بَنُوْنَ ﴿۸۸﴾ اِلَّا

اس دن جب سب اٹھائے جائیں گے جس دن نہ مال کام آئے گا نہ اولاد مگر ہاں

مَنْ اَتَى اللّٰهَ بِقَلْبٍ سَلِیْمٍ ﴿۸۹﴾ وَ اُزْلِفَتِ الْجَنَّةُ

جو اللہ کے پاس پاک دل لے کر آئے و٦٤ اور جنت متقیوں کے نزدیک

لِلْمُتَّقِیْنَ ﴿۹۰﴾ وَ بُرِّزَتِ الْجَحِیْمُ لِلْغٰوِیْنَ ﴿۹۱﴾ وَقِیْلَ

کر دی جائے گی و٦٥ اور گمراہوں کے سامنے دوزخ ظاہر کر دی جائے گی و٦٦ اور ان سے کہا

لَهُمْ اَیْنَمَا كُنْتُمْ تَعْبُدُوْنَ ﴿۹۲﴾ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ هَلْ

جائے گا کہ (اب) وہ کہاں گئے جن کی تم عبادت کیا کرتے تھے اللہ کے سوا کیا

یَنْصُرُوْنَكُمْ اَوْ یَنْتَصِرُوْنَ ﴿۹۳﴾ فَكُبْكِبُوْا فِیْهَا هُمْ

وہ تمہارا ساتھ دے سکتے ہیں یا وہ اپنا ہی بچاؤ کر سکتے ہیں؟ و٦٧ پھر وہ اور گمراہ لوگ اور

وَالْغَاوٗنَ ﴿۹۴﴾ وَ جُنُوْدُ اِبْلِیْسَ اَجْمَعُوْنَ ﴿۹۵﴾ قَالُوْا وَ هُمْ

ابلیس کا لشکر سب کے سب اس میں اوندھے منہ ڈال دیے جائیں گے۔ وہ اس

فِیْهَا یَخْتَصِمُوْنَ ﴿۹۶﴾ تَاللّٰهِ اِنْ كُنَّا لَفِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ ﴿۹۷﴾

(دوزخ) میں باہم جھگڑتے ہوئے کہیں گے و٦٨ کہ بخدا بے شک ہم صریح گمراہی میں تھے

اِذْ نُسَوِّیْكُمْ بِرَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ﴿۹۸﴾ وَ مَاۤ اَضَلَّنَاۤ اِلَّا

جب کہ تم کو پروردگار عالم کے برابر کرتے تھے اور ہم کو تو بس ان (بڑے)



و٦٢ (تاکہ وہ لوگ میرے طریق پر چلیں اور میرے لیے اضافۂ ثواب وحسنات کا باعث ہوں) بِالصّٰلِحِیْنَ۔ صالحین سے یہاں مراد ان کی اعلیٰ فرد یعنی انبیاء عالی شان ہیں۔ هَبْ لِیْ حُكْمًا۔ نفس حکمت تو حضرت کو دعا کے وقت بھی حاصل تھی، دعا سے مقصود جامعیت علم وعقل میں مزید حصول کمال معلوم ہوتا ہے۔ رَبِّ هَبْ لِیْ۔ ابراہیم علیہ السلام خلیل ابھی تک برابر صیغۂ غائب استعمال کر رہے تھے، هُوَ یَهْدِیْنِ، هُوَ یُطْعِمُنِیْ وغیرہ، صفات کمال بیان کرتے کرتے غلبۂ حضور سے براہ راست مناجات شروع کر دیتے ہیں۔ وَاجْعَلْ لِّیْ لِسَانَ صِدْقٍ فِی الْاٰخِرِیْنَ۔ فقہاء محققین نے یہیں سے یہ نکالا ہے کہ انسان کا اپنے ذکر خیر کو محبوب رکھنا اور اس کی تمنا کرنا مطلق صورت میں معیوب ومذموم نہیں۔ بلکہ یہ آیت تو عین محل ترغیب پر ہے۔ عن اشهب عن مالك قال لاباس ان یحب الرجل ان یثنی علیه صالحًا ویرعی فی عمل الصالحین اذا قصد به وجه الله تعالیٰ (قرطبی) قال المحققون من شیوخ الزهد فی هذا دلیل علی الترغیب فی العمل الصالح الذی یکسب الثناء الحسن (قرطبی) مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ بعض بزرگوں سے جو اپنے سلسلہ کے بقاء وقیام کی تمنا ودعا منقول ہے، اس کی اصل اس آیت میں مل گئی۔ و٦٣ (سو تو اس کے لیے مغفوریت کے اسباب، یعنی ایمان اور اس کے برکات میسر کر دے) دعا آزر کی زندگی ہی کے آخر زمانہ کی معلوم ہوتی ہے۔ وَاجْعَلْنِیْ...... النَّعِیْمِ۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ اس سے ان لوگوں کا رد نکل آیا جو جنت سے مستغنی ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں۔ و٦٤ (تو اسے البتہ کوئی کھٹکا نہ ہوگا) بِقَلْبٍ سَلِیْمٍ۔ یعنی ایسا دل جو کفر وشرک کی آلائش سے پاک ہو۔ یعنی من الشرک (ابن کثیر) ای خالص من الشرک والشک (معالم) ای القلب السلیم عن مرض الكفر و النفاق هو الماثور عن ابن عباس و مجاهد و قتادة و ابن سیرین و غیرهم (روح) یہ مراد نہیں کہ قلب گناہوں سے خالی ہو، کہ ایسا قلب کون سا ہو سکتا ہے۔ فاما الذنوب فلیس یسلم منها احد هذا قول اکثر المفسرین (معالم) قاله قتادة و ابن زید و اکثر المفسرین (قرطبی) ایک قول یہ بھی نقل ہوا ہے کہ وہ ایسا قلب ہو جو بدعت سے خالی اور سنت پر مطمئن ہو۔ قال ابو اسحاق النیشا بوری هو القلب الخالی من البدعة والمطمئن علی السنة (معالم) یَوْمَ لَا یَنْفَعُ مَالٌ وَّ لَا بَنُوْنَ۔ جاہلی قومیں جس ادھوری، مبہم، ناقص حد تک حشر کی قائل بھی تھیں، تو آخرت کو دنیا پر قیاس کر کے یہ فرض کیے رہتی تھیں کہ جس طرح دنیا میں کام آنے والی چیزیں مال واولاد ہیں آخرت میں بھی یہی کام آجائیں گی۔ ہندوستان کی بھی بعض مشرک قومیں اس کی قائل تھیں کہ ان کی اولاد نرینہ ان کے بعد اگر ان کے نام پر ایک خاص طریق پر کھانا پانی تصدق کرے تو اس سے ان کی نجات ہو جائے گی۔ وَلَا تُخْزِنِیْ یَوْمَ یُبْعَثُوْنَ۔ اللہ اللہ! ابراہیم علیہ السلام پیمبر جلیل اور اپنے رب کے خلیل ہیں، اس پر بھی دعا ومناجات یہی کر رہے ہیں، کہ اے پروردگار قیامت کی رسوائی سے مجھے محفوظ رکھنا! و٦٥ (تاکہ وہ اسے دیکھیں اور اس میں عنقریب داخلہ کی بشارت سے خوش ہوں) اللہ اکبر! مومنین ومتقین کے مرتبہ واکرام کا کیا کہنا بجائے اس کے کہ ان کا کوچ جنت کی طرف کرایا جائے۔ الٹی جنت ہی خود ان کی طرف بڑھ آئے گی و٦٦ (تاکہ وہ اسے دیکھیں اور اس میں عنقریب داخلہ کی خبر سے اور زیادہ افسردہ ومایوس ہوں) بُرِّزَتِ۔ دوزخ تو شروع ہی سے ان خبیثوں کو گھیرے ہوئے تھی، آخرت میں فرق یہ ہوگا کہ وہ ان پر نمایاں اور ظاہر ہو کر رہے گی۔ و٦٧ معبودان باطل کی غایت بے بسی وبیچارگی کا بیان ہے۔ کہ وہ دوسروں کو کیا چھڑائیں گے، خود اپنے کو بچانے پر بھی قادر نہیں۔ قِیْلَ...... تَعْبُدُوْنَ۔ یہ سوال ظاہر ہے کہ اہل دوزخ سے انہیں اور زیادہ جلانے کے لیے کیا جائے گا۔ و٦٨ یہ کہنے والے وہی مشرکین اور دیوی دیوتاؤں کے پجاری ہوں گے۔ اور ان سے کہیں گے جنہیں دنیا میں وہ دیوتا دیوی، ٹھاکر، اوتار وغیرہ مانتے رہے تھے۔ وَ هُمْ فِیْهَا یَخْتَصِمُوْنَ۔ اہل دوزخ، عابد ومعبود، برابر باہم لڑتے جھگڑتے رہیں گے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



الْمُجْرِمُونَ ﴿٩٩﴾ فَمَا لَنَا مِنْ شَافِعِينَ ﴿١٠٠﴾ وَلَا صَدِيقٍ

مجرموں نے گمراہ کیا سو اب کوئی ہمارا سفارشی نہیں اور نہ کوئی مخلص دوست

حَمِيمٍ ﴿١٠١﴾ فَلَوْ أَنَّ لَنَا كَرَّةً فَنَكُونَ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ ﴿١٠٢﴾

ہی ہے ف۶۹ سو کاش ہمیں (دنیا میں) پھر جانا ملتا تو ہم مومن ہو جاتے

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً ۖ وَمَا كَانَ أَكْثَرُهُمْ مُؤْمِنِينَ ﴿١٠٣﴾

بے شک اس ماجرے میں ایک نشان ہے ف۷۰ اور ان میں سے اکثر ایمان لانے والے نہ تھے

وَإِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِيزُ الرَّحِيمُ ﴿١٠٤﴾ كَذَّبَتْ قَوْمُ

اور بے شک آپ کا پروردگار بڑا قدرت والا ہے بڑا رحمت والا ہے نوح کی قوم نے

نُوحٍ الْمُرْسَلِينَ ﴿١٠٥﴾ إِذْ قَالَ لَهُمْ أَخُوهُمْ نُوحٌ أَلَا

پیمبروں کو جھٹلایا جب کہ ان سے ان کے بھائی نوح نے کہا کیا تم

تَتَّقُونَ ﴿١٠٦﴾ إِنِّي لَكُمْ رَسُولٌ أَمِينٌ ﴿١٠٧﴾ فَاتَّقُوا اللَّهَ

ڈرتے نہیں؟ میں ہوں تمہارا راست باز پیمبر ف۷۱ سو اللہ سے ڈرو

وَأَطِيعُونِ ﴿١٠٨﴾ وَمَا أَسْأَلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ أَجْرٍ ۖ إِنْ

اور میرا کہا مانو اور میں تم سے اس پر کوئی صلہ نہیں مانگتا

أَجْرِيَ إِلَّا عَلَىٰ رَبِّ الْعَالَمِينَ ﴿١٠٩﴾ فَاتَّقُوا اللَّهَ

میرا صلہ تو بس پروردگار عالم کے ذمہ ہے سو تم اللہ سے ڈرو

وَأَطِيعُونِ ﴿١١٠﴾ قَالُوا أَنُؤْمِنُ لَكَ وَاتَّبَعَكَ

اور میرا کہا مانو ف۷۲ وہ بولے، تو کیا ہم تمہیں ماننے لگیں درآنحالیکہ تمہارے پیرو تو بس

الْأَرْذَلُونَ ﴿١١١﴾ قَالَ وَمَا عِلْمِي بِمَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ﴿١١٢﴾

رذیل ہی ہیں ف۷۳ (نوح نے) کہا ان کے کام سے مجھے کیا بحث



ف۶۹ (جو رہائی دلاتا تو خیر دور رہا، کم از کم ایسا ہی ہوتا کہ خالی ہمدردی و دلسوزی ہی کی بات کر لے) ان الفاظ میں اہلِ دوزخ کی بے بسی کا پورا نقشہ کھینچ دیا گیا ہے۔

ف۷۰ (ہماری توحید و قدرت کا) ''اس ماجرا میں'' یعنی یہی جو اوپر مذکور ہوا۔ حضرت ابراہیم کا قصہ اور قیامت کے دن کا نقشہ۔ ف۷۱ (سو مجھ پر اور میرے لائے ہوئے پیام پر اعتماد کرو) نُوْحٍ اور قوم نوح دونوں پر حاشیے گزر چکے ہیں۔ اَمِيْنٌ یعنی متدین۔ دیانت و احتیاط کے ساتھ پیام الٰہی پہنچانے والا۔ الْمُرْسَلِيْنَ صیغۂ جمع شاید اس لیے لایا گیا کہ ایک پیمبر کی تکذیب سارے سلسلۂ نبوت کی تکذیب کو مستلزم ہے۔ اور جاہلی قوموں کا مقصود اصلی کسی پیمبر کی شخصی تکذیب ہوتی ہی نہیں۔ بلکہ وہ لوگ سرے سے اس تخیل رسالت ہی کے منکر ہوتے ہیں۔ اَخُوْهُمْ نُوْحٌ۔ یعنی حضرت نوح جو انہیں لوگوں کے ہم قوم، ہم وطن و ہم نسل تھے۔ ف۷۲ یعنی توحید اور عقائد حقہ کے قائل ہو جاؤ۔ وَمَا...... الْعٰلَمِيْنَ یہ مضمون کئی بار پیشتر بھی بیان ہو چکا ہے۔ پیمبر اپنی تبلیغ کی کوئی فیس نہیں طلب کیا کرتے، نہ نقد میں نہ جنس میں، نہ مال سے نہ جاہ سے، انہیں رضائے الٰہی کی دولت ہر دنیوی فیس اور معاوضہ سے مستغنی کر دینے کے لیے کافی ہوتی ہے۔

ف۷۳ پیمبروں، داعیانِ حق اور مصلحوں پر شروع شروع میں ایمان لانے والے اور ان کی دعوت کو قبول کرنے والے زیادہ تر غریب غربا عوام الناس ہی ہوتے ہیں۔ کہ ان پر حُبِ جاہ و حُبِ ریاست کی تہیں بہت ہلکی چڑھی ہوتی ہیں — حضرت مسیح پر ابتدائی ایمان لانے والے تو تاریخ کی شہادت ہے کہ غریب مچھیرے (ماہی گیر) ہی تھے۔ اور خود ہمارے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی دعوت پر ابتدائی لبیک کہنے والوں میں رؤسا و امراء سے کہیں زیادہ عوام و غرباء تھے الْاَرْذَلُوْنَ۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ انسانی آبادی کے ایک حصہ کو نیچ اور اچھوت قرار دینے کا مرض مشرک جاہلی قوموں میں شروع سے چلا آ رہا ہے! مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ بعض اہل اللہ سے جو لوگ استفادہ اس بناء پر نہیں کرتے کہ ان کی حیثیت ظاہری پست ہے وہ ایسی ہی ذہنیت میں مبتلا ہیں۔ محققین نے تنبیہ کی ہے کہ مسلمان مسلمان سب برابر و ہم سطح ہیں۔ اور فقہاء نے جو کفاءت کا باب باندھا ہے تو اس کا تعلق محض عرف عام اور دنیا کی انتظامی مصلحتوں سے ہے۔ نہ کہ قبولیت عند اللہ سے۔ و ما ذکرہ الفقهاء في باب الكفاءة مبني علی عرف العامة لانتظام امر المعاش و نحوہ علی انه روی عن الامام مالک عدم اعتبار شیء من ذلک اصلا و ان المسلمین کیفما کانوا اکفاء بعضهم لبعض (روح)

إِنْ حِسَابُهُمْ إِلَّا عَلَىٰ رَبِّي ۖ لَوْ تَشْعُرُونَ ﴿١١٣﴾ وَمَا
ان سے حساب لینا تو بس میرے پروردگار ہی کا کام ہے کاش تم اسے سمجھتے! اور میں
أَنَا بِطَارِدِ الْمُؤْمِنِينَ ﴿١١٤﴾ إِنْ أَنَا إِلَّا نَذِيرٌ مُّبِينٌ ﴿١١٥﴾
ایمان والوں کو (اپنے پاس سے) دور کرنے والا نہیں میں تو بس ایک صاف صاف ڈرانے والا ہوں ف۷۴
قَالُوا لَئِن لَّمْ تَنتَهِ يَا نُوحُ لَتَكُونَنَّ مِنَ الْمَرْجُومِينَ ﴿١١٦﴾
وہ بولے کہ اگر اے نوح تم باز نہ آئے تو ضرور ہی سنگسار کر دیئے جاؤ گے ف۷۵ (نوح نے) دعا کی
قَالَ رَبِّ إِنَّ قَوْمِي كَذَّبُونِ ﴿١١٧﴾ فَافْتَحْ بَيْنِي وَبَيْنَهُمْ
کہ اے میرے پروردگار میری قوم مجھے جھٹلا رہی ہے سو آپ ہی میرے اور ان کے درمیان ایک کھلا ہوا فیصلہ
فَتْحًا وَنَجِّنِي وَمَن مَّعِيَ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ ﴿١١٨﴾ فَأَنجَيْنَاهُ
کر دیجیے اور مجھے اور میرے ساتھ جو ایمان والے ہیں انہیں نجات دیجیے چنانچہ ہم نے انہیں اور جو
وَمَن مَّعَهُ فِي الْفُلْكِ الْمَشْحُونِ ﴿١١٩﴾ ثُمَّ أَغْرَقْنَا بَعْدُ
ان کے ساتھ بھری ہوئی کشتی میں تھے (سب) کو نجات دی پھر اس کے بعد باقی لوگوں کو
الْبَاقِينَ ﴿١٢٠﴾ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً ۖ وَمَا كَانَ أَكْثَرُهُم
غرق کر دیا اس ماجرے میں (بھی بڑا) نشان ہے ف۷۶ اور ان میں سے اکثر لوگ ایمان لانے والے
مُّؤْمِنِينَ ﴿١٢١﴾ وَإِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِيزُ الرَّحِيمُ ﴿١٢٢﴾
نہ تھے اور بے شک آپ کا پروردگار بڑا قوت والا ہے، بڑا رحمت والا ہے
كَذَّبَتْ عَادٌ الْمُرْسَلِينَ ﴿١٢٣﴾ إِذْ قَالَ لَهُمْ أَخُوهُمْ هُودٌ
قوم عاد نے بھی پیمبروں کو جھٹلایا جب کہ ان سے ان کے بھائی ہود نے کہا ف۷۷
أَلَا تَتَّقُونَ ﴿١٢٤﴾ إِنِّي لَكُمْ رَسُولٌ أَمِينٌ ﴿١٢٥﴾ فَاتَّقُوا اللَّهَ
کہ کیا تم (اللہ سے) ڈرتے نہیں؟ میں تمہارا متدین پیمبر ہوں سو اللہ سے ڈرو

ع ۱۸ / ۱۰

ف۷۴ حضرت نوح نے جواب میں فرمایا کہ مجھے ان کے پیشوں، حرفوں، صناعتوں کے اعلیٰ وادنیٰ ہونے سے کیا بحث، اور اگر ان کا ایمان دل سے نہیں، صرف زبان سے ہے، جب بھی میرے اوپر کیا ذمہ داری۔ وہ جانے ان کا خدا جانے۔ میں بہرحال انہیں اپنے پاس سے تمہارے خوش کرنے کو کیسے ہٹا سکتا ہوں۔ میرا فرض تبلیغ پر ختم ہو جاتا ہے، دلوں کی ٹٹول اور احتساب میرا کام نہیں۔
ف۷۵ سنگساری، یاد رہے کہ دنیا کی قدیم ترین سزاؤں میں سے ہے۔ اور معاصرین نوح علیہ السلام انہیں اپنا قومی مجرم سمجھ کر اسی سزا دینے پر آمادہ تھے۔ ف۷۶ (ہماری قوت اور قدرت انتقام کا) قوم نوح کی غرقابی پر مفصل حاشیے سورۂ ہود وغیرہ میں گزر چکے۔ فَافْتَحْ بَيْنِي وَبَيْنَهُمْ فَتْحًا۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ جو شخص دین کو ضرر پہنچا رہا ہو اس کے لیے بددعا کرنا کمال صبر و حلم کے منافی نہیں۔
ف۷۷ ہود۔ قوم عاد وغیرہ پر حاشیے سورۂ اعراف پ۸ میں گزر چکے۔ كَذَّبَتْ عَادٌ۔ لفظ عاد کے لیے فعل مؤنث قبیلۂ عاد یا جماعت عاد کی رعایت سے لایا گیا ہے۔ التانيث بمعنى القبيلة والجماعة (قرطبی) أَخُوهُمْ۔ بھائی، ہم وطنی یا ہم نسلی کے اعتبار سے کہا گیا ہے۔

وَاَطِيْعُوْنِ ﴿۱۲۶﴾ وَمَآ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ اَجْرٍ ۚ اِنْ

اور میری اطاعت کرو اور میں تم سے اس (تبلیغ) پر کوئی صلہ نہیں مانگتا میرا

اَجْرِيَ اِلَّا عَلٰي رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۱۲۷﴾ اَتَبْنُوْنَ بِكُلِّ

صلہ تو بس پروردگار عالم ہی کے ذمہ ہے تو کیا تم ایک محض فضول یادگار

رِيْعٍ اٰيَةً تَعْبَثُوْنَ ﴿۱۲۸﴾ وَتَتَّخِذُوْنَ مَصَانِعَ لَعَلَّكُمْ

ہر اونچے مقام پر بناتے ہو اور بڑے بڑے محل بناتے ہو جیسے تمہیں

تَخْلُدُوْنَ ﴿۱۲۹﴾ وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِيْنَ ﴿۱۳۰﴾

ہمیشہ ہی رہنا ہے و۷۸ اور جب تم کسی پر دارو گیر کرتے ہو تو بالکل جابر بن کر دارو گیر کرتے ہو و۷۹

فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ ﴿۱۳۱﴾ وَاتَّقُوا الَّذِيْٓ اَمَدَّكُمْ بِمَا

سو اللہ سے ڈرو اور میرا کہا مانو اور اس سے ڈرو جس نے تمہاری مدد ان چیزوں سے کی جنہیں

تَعْلَمُوْنَ ﴿۱۳۲﴾ اَمَدَّكُمْ بِاَنْعَامٍ وَّبَنِيْنَ ﴿۱۳۳﴾ وَجَنّٰتٍ

تم جانتے ہو تمہاری مدد کی مویشیوں اور بیٹوں اور باغوں

وَّعُيُوْنٍ ﴿۱۳۴﴾ اِنِّيْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ يَوْمٍ

اور چشموں سے و۸۰ مجھے تمہارے لئے اندیشہ ہے بڑے سخت دن کے

عَظِيْمٍ ﴿۱۳۵﴾ قَالُوْا سَوَآءٌ عَلَيْنَآ اَوَعَظْتَ اَمْ لَمْ تَكُنْ

عذاب کا وہ لوگ بولے ہمارے لئے برابر ہے خواہ

مِّنَ الْوٰعِظِيْنَ ﴿۱۳۶﴾ اِنْ هٰذَآ اِلَّا خُلُقُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿۱۳۷﴾

تم نصیحت کرو خواہ ناصح نہ بنو یہ تو بس اگلے لوگوں کی ایک رسم ہے

وَمَا نَحْنُ بِمُعَذَّبِيْنَ ﴿۱۳۸﴾ فَكَذَّبُوْهُ فَاَهْلَكْنٰهُمْ ۭ اِنَّ

اور ہم کو (ہرگز) عذاب نہیں ہونے کا و۸۱ غرض ان لوگوں نے (ہود کو) جھٹلایا سو ہم نے انہیں ہلاک کر دیا و۸۲ بے شک



و۷۸ یہ قدیم شائستہ و متمدن قوم بڑی صناع و کاریگر تھی۔ خصوصاً انجینئری اور فن تعمیرات کی ماہر۔ ملاحظہ ہوں پ۸ سورۃ الاعراف کے حاشیے۔ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ خوب لکھا ہے کہ اس سورہ میں مختلف انبیاء کی دعوت میں بار بار انہی فقروں کی تکرار اس لیے ہے کہ ایک ہی طرز تبلیغ سب کا تھا۔ تَعْبَثُوْنَ سے ظاہر ہے کہ یہ شوق تعمیر کسی ضرورت کی بنا پر نہ تھا۔ محض جذباتِ فخر و نمائش کی تسکین کے لیے تھا۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ تعبثون سے عبث (محض فضول) کی مذمت صریح نکلتی ہے، خواہ وہ عبث بہ لحاظ قول ہو یا فعل۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ بھی فرمایا کہ عقیدۃً یہ لوگ ان تعمیرات کے ذریعہ سے خلود کے قائل نہ تھے، مگر ان کا طرز عمل گویا اس قسم کے عقیدہ پر مبنی تھا اس لیے ان کو اسی عقیدہ کا معتقد فرمایا گیا۔ یہیں سے حضرات صوفیہ کے اس تعامل کی توجیہ ہو جاتی ہے کہ کافروں کے سے کام کرنے والوں کو کافر کہہ دیا جاتا ہے۔ اور حدیث میں بھی اس کی مثالیں کثرت سے ملتی ہیں۔ فقہاء نے لکھا ہے کہ بلا ضرورت بڑی بڑی عمارتیں نام کے لیے تعمیر کرانا سرتاسر داخلِ اسراف ہے۔ و۷۹ غفلت و سرمستی کی افراط کے ساتھ قوم عاد کی دوسری خصوصیت ان کا ظلم و تشدد تھا۔ قرآن مجید نے پچھلی مشرک و معذب قوموں کا جہاں جہاں بیان کیا ہے، ان کے شرک و جہالت کے ساتھ، کہ وہ سب میں مشترک ہے، ذکر ان کے مخصوص قومی جرائم کا بھی کرتا گیا ہے۔ کوئی قوم تجارتی بددیانتی، خیانت و غبنِ فاحش میں خاص طور پر آلودہ گزری ہے کوئی ظلم و شقاوت و سنگدلی میں، کوئی بدچلنی و شہوت پرستی میں، وغیرہا۔ صاحب روح المعانی کہتے ہیں کہ اس سے مراد ایسی گرفت ہے جس میں نہ رحم ہو، نہ اس سے تادیب کا قصد ہو، اور نہ اس میں انجام پر نظر رہے۔ اور مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ جس گرفت میں یہ امور ملحوظ رہیں وہ اصلاح ہے اور منافیٔ طریق نہیں۔ و۸۰ مطلب یہ ہے کہ تم کو جو ناز اپنی کثرت تعداد پر ہے نیز اپنے ملک کے باغ و سبزہ زار پر، اور اپنے ہاں کے نہر و دریا پر ہے یہ سب آخر انعاماتِ الٰہی ہی تو ہیں۔ یہ عطیے کسی دیوی دیوتا کے نہیں اور نہ تمہارے اپنے پیدا کیے ہوئے ہیں۔ اسی معبود واحد ہی کے تو ہیں۔ توحید کا تو تمہیں اور زائد قائل ہونا چاہیے۔ قرآن مجید نے توحید پر استدلال جس طرح انسان کی غربت و افلاس سے کیا ہے اسی طرح اس کی خوشحالی و امارت سے بھی کیا ہے۔ جَنّٰتٍ وَّعُيُوْنٍ قوم عاد، خیال رہے کہ جزیرہ نمائے عرب کے شاداب و زرخیز ترین علاقہ میں آباد تھی یعنی یمن، حضرموت میں، خلیج فارس کے ساحل پر، اور عراق عرب کی سرحد تک۔ و۸۱ یعنی اس قسم کا وعظ و پند تو پرانے زمانہ کے لوگ ہمیشہ کرتے آئے ہیں، اس کے اندر حقیقت کبھی نہ دیکھی۔ هٰذَآ۔ یعنی جو کچھ تم ہمیں سنا رہے ہو۔ ای هذا الذی جئتنا به (روح) و۸۲ (زبردست اور تند آندھیوں سے) قوم عاد کی ہلاکت کے لیے ملاحظہ ہوں پ۸، سورۃ الاعراف کے حاشیے۔

فِیْ ذٰلِكَ لَاٰیَةً ؕ وَ مَا كَانَ اَكْثَرُهُمْ مُّؤْمِنِیْنَ (۱۳۹)

اس میں ایک (بڑا) نشان ہے لیکن ان میں سے اکثر لوگ ایمان لانے والے نہ تھے

ع ۱۸/۱۱ وَ اِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِیْزُ الرَّحِیْمُ (۱۴۰) ع كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ

اور آپ کا پروردگار بے شک بڑا قوت والا ہے بڑا رحمت والا ہے قوم ثمود نے بھی

الْمُرْسَلِیْنَ (۱۴۱) ۚۖ اِذْ قَالَ لَهُمْ اَخُوْهُمْ صٰلِحٌ اَلَا

پیمبروں کو جھٹلایا جب کہ ان سے ان کے بھائی صالح نے کہا کہ تم لوگ

تَتَّقُوْنَ (۱۴۲) ۚ اِنِّیْ لَكُمْ رَسُوْلٌ اَمِیْنٌ (۱۴۳) ۙ فَاتَّقُوا اللّٰهَ

ڈرتے نہیں؟ میں تمہارے لئے ایک متدین پیمبر ہوں سو اللہ سے ڈرو

وَ اَطِیْعُوْنِ (۱۴۴) ۚ وَ مَاۤ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَیْهِ مِنْ اَجْرٍ ۚ اِنْ

اور میرا کہا مانو اور میں تم سے کوئی صلہ اس پر نہیں مانگتا

اَجْرِیَ اِلَّا عَلٰی رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ (۱۴۵) ؕ اَتُتْرَكُوْنَ فِیْ مَا

میرا صلہ تو بس پروردگار عالم کے ذمہ ہے ف۸۳ کیا تم کو انہیں چیزوں میں

هٰهُنَاۤ اٰمِنِیْنَ (۱۴۶) ۙ فِیْ جَنّٰتٍ وَّ عُیُوْنٍ (۱۴۷) ۙ وَّ زُرُوْعٍ

بے فکری سے رہنے دیا جائے گا باغوں اور چشموں اور کھیتوں

وَّ نَخْلٍ طَلْعُهَا هَضِیْمٌ (۱۴۸) ۚ وَ تَنْحِتُوْنَ مِنَ الْجِبَالِ

اور خوب گندھے ہوئے گپھے والے کھجوروں میں؟ اور تم پہاڑوں کو تراش تراش کر

بُیُوْتًا فٰرِهِیْنَ (۱۴۹) ۚ فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَ اَطِیْعُوْنِ (۱۵۰) ۚ وَ لَا تُطِیْعُوْۤا

اتراتے ہوئے مکان بناتے ہو ف۸۴ سو اللہ سے ڈرو اور میرا کہا مانو اور حدود سے نکل جانے والوں کا

اَمْرَ الْمُسْرِفِیْنَ (۱۵۱) ۙ الَّذِیْنَ یُفْسِدُوْنَ فِی الْاَرْضِ

کہا نہ مانو جو ملک میں فساد کرتے رہتے ہیں

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.con

ف۸۳ قوم ثمود اور حضرت صالح دونوں پر حاشیے سورۃ الاعراف پ۸ میں گزر چکے۔ اَخُوْهُمْ۔ "بھائی" سے مراد وہی وطنی یا نسلی برادری ہے نہ کہ دینی یا اعتقادی۔ باقی آیتیں اس سلسلہ کی بار بار آ چکی ہیں، اور اوپر ان کے حاشیے گزر چکے۔

ف۸۴ قوم ثمود کی تہذیب و تمدن اور فنونِ سنگ تراشی وغیرہ پر حاشیے پ۸ سورۃ الاعراف میں گزر چکے۔ جَنّٰتٍ وَّعُیُوْنٍ۔ زُرُوْعٍ وَّنَخْلٍ۔ قوم ثمود عرب کے شمالی و مغربی علاقہ میں جو خوب سرسبز و شاداب تھا آباد تھی۔

وَلَا يُصْلِحُونَ (١٥٢) قَالُوٓا إِنَّمَآ أَنتَ مِنَ ٱلْمُسَحَّرِينَ (١٥٣)

اور اصلاح نہیں کرتے و٨٥ وہ لوگ بولے کہ تم پر تو کسی نے سخت جادو کر دیا ہے

مَآ أَنتَ إِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُنَا ۚ فَأْتِ بِـَٔايَةٍ إِن كُنتَ مِنَ

تم بس ہمارے ہی جیسے ایک آدمی ہو سو کوئی نشان پیش کرو اگر تم

ٱلصَّٰدِقِينَ (١٥٤) قَالَ هَٰذِهِۦ نَاقَةٌ لَّهَا شِرْبٌ وَلَكُمْ

سچے ہو و٨٦ (صالح نے) کہا یہ ایک اونٹنی ہے پانی پینے کے لئے ایک باری اس کی ہے اور ایک

شِرْبُ يَوْمٍ مَّعْلُومٍ (١٥٥) وَلَا تَمَسُّوهَا بِسُوٓءٍ فَيَأْخُذَكُمْ

مقرر دن میں ایک باری تمہاری و٨٧ اور اس کو برائی کے ساتھ ہاتھ بھی نہ لگانا ورنہ تمہیں ایک

عَذَابُ يَوْمٍ عَظِيمٍ (١٥٦) فَعَقَرُوهَا فَأَصْبَحُوا۟ نَٰدِمِينَ (١٥٧)

بڑے سخت دن کا عذاب آ پکڑے گا مگر انہوں نے اس کی کوچیں کاٹ ڈالیں پھر (اس پر) پچھتائے و٨٨

فَأَخَذَهُمُ ٱلْعَذَابُ ۗ إِنَّ فِى ذَٰلِكَ لَءَايَةً ۖ وَمَا

پھر ان کو عذاب نے آ لیا بے شک اس ماجرے میں ایک (بڑا) نشان ہے اور ان

كَانَ أَكْثَرُهُم مُّؤْمِنِينَ (١٥٨) وَإِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ ٱلْعَزِيزُ

میں سے اکثر لوگ ایمان لانے والے نہ تھے اور بے شک آپ کا پروردگار بڑا قوت والا ہے،

ٱلرَّحِيمُ (١٥٩) كَذَّبَتْ قَوْمُ لُوطٍ ٱلْمُرْسَلِينَ (١٦٠) إِذْ قَالَ ع ٨ ١٩ ١٢

بڑا رحمت والا ہے قوم لوط نے بھی پیمبروں کو جھٹلایا جب کہ ان سے

لَهُمْ أَخُوهُمْ لُوطٌ أَلَا تَتَّقُونَ (١٦١) إِنِّى لَكُمْ رَسُولٌ

ان کے بھائی لوط نے کہا کیا تم لوگ ڈرتے نہیں ہو و٨٩ میں تمہارے لئے ایک متدین

أَمِينٌ (١٦٢) فَٱتَّقُوا۟ ٱللَّهَ وَأَطِيعُونِ (١٦٣) وَمَآ أَسْـَٔلُكُمْ

پیمبر ہوں سو اللہ سے ڈرو اور میرا کہا مانو! اور میں تم سے

و٨٥ خداوندی قانون کو نہ ماننے اور اس پر عمل نہ کرنے کا نتیجہ دنیا میں ہمیشہ خرابیوں ہی کی صورت میں ظاہر ہوا ہے۔ شراب نوشی و زنا کاری، سود خواری، رشوت و خیانت، رشک و حسد سے ہمیشہ جسمانی اور اخلاقی بیماریاں ہی بڑھی ہیں۔ اور معاشری ابتری ہر قسم کی پیدا ہوتی رہی ہے۔ قرآن نے ان سارے انفرادی و اجتماعی امراض کے لیے ایک جامع لفظ فساد فی الارض کا استعمال کر دیا ہے۔ الْمُسْرِفِيْنَ۔ قوت عقلی ہو یا فعلی یا اعتقادی ان کا بے جا صرف کرنا سب داخلِ اسراف ہے۔ و٨٦ نشان یعنی خارقِ عادت۔ انبیاء کی دعوت کا اصل جوہر خود ان کی تعلیمات رہی ہیں۔ جاہل قوموں نے بجائے ان تعلیمات کی قدر کرنے کے ہمیشہ مطالبہ خوارق و معجزات کا کیا ہے۔ اور پیمبروں کی بشریت ہی کو ان کی رسالت کا مانع اور اس کے منافی قرار دیا ہے۔ مظہرِ خدا، فرزندِ خدا، زوجِ خدا یہ سب کچھ تو وہ سمجھ سکتے تھے لیکن رسولِ خدا کا تصور ہی گویا ان کی دماغی گرفت سے باہر تھا۔ آج اولیاء اللہ کو بھی، بہت سے جاہل ان کے لوازم طبعی اور حوائج بشری کی بناء پر کم وقعت و حقیر سمجھتے ہیں۔ و٨٧ یعنی ایک باری میں وہ اونٹنی پانی پیا کرے اور دوسری باری میں تمہارے جانور۔ مفصل حاشیے اس سارے ماجرے پر سورۃ الاعراف پ٨ میں گزر چکے۔ و٨٨ (جب عذاب کی آمد دیکھ لی) یہ پچھتاوا ایک تو یوں بھی بیکار تھا اس لیے کہ ایک محض طبعی کیفیت تھی۔ تلافی و تدارک اور تجدید ایمان کا کوئی جزو اس کے ساتھ نہ تھا۔ اور پھر یہ بھی اس وقت جب آثار عذاب نمایاں ہو چکے تھے۔ صاحب روح المعانی نے لکھا ہے کہ یہ ندامت اس لیے لاحاصل رہی کہ انہوں نے اپنے فعل کی تلافی ایمان سے نہ کی۔ مرشد تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے فرمایا کہ توبہ کے لیے ندامت طبعی کافی نہیں ندامت عقلی ہونا چاہیے۔ و٨٩ حضرت لوط اور قوم لوط پر حاشیے سورۃ الاعراف پ٨ میں گزر چکے۔ الْمُرْسَلِيْنَ کے صیغہ جمع پر حاشیہ اوپر گزر چکا۔ اَخُوْهُمْ۔ اخ انہیں یہاں اس لحاظ سے کہا گیا کہ حضرت لوط عراق سے آ کر انہیں کے ملک شرق یردن میں بس گئے تھے۔

عَلَيۡهِ مِنۡ اَجۡرٍ ۚ اِنۡ اَجۡرِىَ اِلَّا عَلٰى رَبِّ
اس پر کچھ صلہ نہیں مانگتا میرا صلہ تو بس پروردگار عالم
الۡعٰلَمِيۡنَ ؕ﴿۱۶۴﴾ اَتَاۡتُوۡنَ الذُّكۡرَانَ مِنَ الۡعٰلَمِيۡنَ ۙ﴿۱۶۵﴾
کے ذمہ ہے تمام دُنیا جہان والوں میں سے تم (یہ حرکت کرتے ہو کہ) مردوں سے فعل کرتے ہو
وَتَذَرُوۡنَ مَا خَلَقَ لَـكُمۡ رَبُّكُمۡ مِّنۡ اَزۡوَاجِكُمۡ ؕ بَلۡ
اور تمہارے پروردگار نے تمہارے لئے بیویاں پیدا کی ہیں انہیں چھوڑے رہتے ہو بات یہ ہے کہ
اَنۡتُمۡ قَوۡمٌ عٰدُوۡنَ ﴿۱۶۶﴾ قَالُوۡا لَئِنۡ لَّمۡ تَنۡتَهِ يٰلُوۡطُ لَتَكُوۡنَنَّ
تم حد سے گزر جانے والے ہی لوگ ہو ف۹۰ وہ لوگ بولے کہ اے لوط اگر تم باز نہ آئے تو تم ضرور
مِنَ الۡمُخۡرَجِيۡنَ ﴿۱۶۷﴾ قَالَ اِنِّىۡ لِعَمَلِكُمۡ مِّنَ الۡقَالِيۡنَ ؕ﴿۱۶۸﴾
نکال دیئے جاؤ گے (لوط نے) کہا کہ میں تمہارے (اس) عمل سے سخت نفرت رکھتا ہوں ف۹۱
رَبِّ نَجِّنِىۡ وَاَهۡلِىۡ مِمَّا يَعۡمَلُوۡنَ ﴿۱۶۹﴾ فَنَجَّيۡنٰهُ وَاَهۡلَهٗۤ
اے میرے پروردگار مجھے اور میرے گھر والوں کو نجات دے اس کام (کے وبال سے) جو یہ کرتے رہتے ہیں سو ہم نے
اَجۡمَعِيۡنَ ۙ﴿۱۷۰﴾ اِلَّا عَجُوۡزًا فِى الۡغٰبِرِيۡنَ ۚ﴿۱۷۱﴾ ثُمَّ دَمَّرۡنَا
انہیں اور ان کے گھر والوں سب کو نجات دی البتہ ایک بڑھیا کہ وہ رہ جانے والوں میں رہ گئی ف۹۲ پھر ہم نے اور سب کو
الۡاٰخَرِيۡنَ ۚ﴿۱۷۲﴾ وَاَمۡطَرۡنَا عَلَيۡهِمۡ مَّطَرًا ۚ فَسَآءَ مَطَرُ
ہلاک کر دیا اور ہم نے ان پر ایک خاص قسم کا مینہ برسایا سو کیسا برا مینہ تھا
الۡمُنۡذَرِيۡنَ ﴿۱۷۳﴾ اِنَّ فِىۡ ذٰلِكَ لَاٰيَةً ؕ وَمَا كَانَ اَكۡثَرُهُمۡ
جو ڈرائے ہوؤں پر برسا ف۹۳ بے شک اس (ماجرے) میں ایک (بڑا) نشان ہے اور ان میں سے اکثر لوگ ایمان
ع ۱۶ / ۱۲ مُّؤۡمِنِيۡنَ ﴿۱۷۴﴾ وَاِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الۡعَزِيۡزُ الرَّحِيۡمُ ﴿۱۷۵﴾
لانے والے نہ تھے اور آپ کا پروردگار بے شک بڑا قوت والا ہے بڑا رحمت والا ہے

ف۹۰ ذکر قوم لوط کی اس غیر طبعی شہوت پرستی کا ہے، جس میں وہ لوگ آج کل کی بھی بعض "مہذب ومتمدن" قوموں کی طرح شدت سے مبتلا تھے۔ بَلۡ اَنۡتُمۡ قَوۡمٌ عٰدُوۡنَ۔ یعنی ان بدفعلیوں کی محرک کوئی طبعی جنسی خواہش کسی درجہ میں بھی نہ تھی۔ یہ محض نفس کا خبث اور طبیعت کا شیطانی میلان تھا جو انہیں اغلام ولواطت کی طرف لے آیا تھا۔ "حد سے گزر جانے والے" یعنی حدود انسانیت سے گزر جانے والے یا جرائم پیشہ یا مجرمانہ فطرت کے لوگ۔ ف۹۱ (اور میں تمہاری ان دھمکیوں میں آ کر اپنے وعظ وپند وتبلیغ سے رک نہ جاؤں گا) اَلۡقَالِيۡنَ۔ قلی بغض شدید کو کہتے ہیں۔ القلی البغض الشدید (کشاف) القلی شدة البغض (راغب) پیمبر جیسے صالح الفطرت کی تو خود فطرت ایسے گندے جرم سے اباء کرنے لگتی ہے۔ انہیں تو جتنی بھی بیزاری ایسے جرم سے ہو کم ہے۔ ف۹۲ مراد زوجۂ لوط ہے تفصیلی قصہ سورۂ ہود پ۱۲ میں گزر چکا ہے۔ مِمَّا يَعۡمَلُوۡنَ میں مضاف مقدر ہے۔ اے من عقوبة عملهم (کشاف) اے من شوم عملهم (روح) ف۹۳ ملاحظہ ہوں سورۃ الاعراف پ۸ اور سورۂ ہود پ۱۲ کے حاشیے

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

كَذَّبَ اَصْحٰبُ لْئَيْكَةِ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿۱۷۶﴾ اِذْ قَالَ لَهُمْ

اصحاب ایکہ نے بھی پیمبروں کو جھٹلایا ۹۴ جب کہ ان سے

شُعَيْبٌ اَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿۱۷۷﴾ اِنِّيْ لَكُمْ رَسُوْلٌ اَمِيْنٌ ﴿۱۷۸﴾ فَاتَّقُوا

شعیب نے کہا کیا تم (اللہ سے) ڈرتے نہیں؟ میں تمہارے لئے ایک متدین پیمبر ہوں سو اللہ

اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ ﴿۱۷۹﴾ وَمَآ اَسْئَلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ اَجْرٍ اِنْ

سے ڈرو اور میرا کہا مانو اور میں تم سے اس پر کوئی صلہ تو مانگتا نہیں

اَجْرِيَ اِلَّا عَلٰى رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۱۸۰﴾ اَوْفُوا الْكَيْلَ وَلَا

میرا صلہ تو بس پروردگار عالم کے ذمہ ہے تم لوگ پورا ناپا کرو اور

تَكُوْنُوْا مِنَ الْمُخْسِرِيْنَ ﴿۱۸۱﴾ وَزِنُوْا بِالْقِسْطَاسِ

نقصان پہنچانے والے نہ بنو اور صحیح ترازو سے

الْمُسْتَقِيْمِ ﴿۱۸۲﴾ وَلَا تَبْخَسُوا النَّاسَ اَشْيَآءَهُمْ وَلَا

تولا کرو ۹۵ اور لوگوں کا نقصان ان کی چیزوں میں نہ کیا کرو اور ملک میں

تَعْثَوْا فِي الْاَرْضِ مُفْسِدِيْنَ ﴿۱۸۳﴾ وَاتَّقُوا الَّذِيْ

فساد مت مچایا کرو ۹۶ اور اس (خدا) سے ڈرو جس نے

خَلَقَكُمْ وَالْجِبِلَّةَ الْاَوَّلِيْنَ ﴿۱۸۴﴾ قَالُوْٓا اِنَّمَآ اَنْتَ مِنَ

تمہیں اور (ساری) اگلی مخلوقات کو پیدا کیا ۹۷ وہ لوگ بولے کہ تم تو بس

الْمُسَحَّرِيْنَ ﴿۱۸۵﴾ وَمَآ اَنْتَ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُنَا وَاِنْ نَّظُنُّكَ

سخت سحر زدہ ہو اور تم ہی کیا ہو بجز ہمارے ہی جیسے ایک آدمی کے اور ہم تو تم کو

لَمِنَ الْكٰذِبِيْنَ ﴿۱۸۶﴾ فَاَسْقِطْ عَلَيْنَا كِسَفًا مِّنَ السَّمَآءِ اِنْ

جھوٹوں ہی میں سمجھتے ہیں اچھا تو تم ہم پر آسمان سے کوئی ٹکڑا لا گراؤ اگر

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

۹۴ اَصْحٰبُ لْئَيْكَةِ پر حاشیہ سورۃ الحجر پ۱۴ میں گزر چکا۔ ۹۵ (یعنی نہ ڈنڈی
ماراکرو، نہ تولنے کے باٹوں میں گڑبڑ کیا کرو) ہدایاتِ قرآنی کی مخاطب یہ کوئی
زراعت پیشہ، تجارت پیشہ قوم تھی۔ کاروباری بداخلاقی، بددیانتی، خیانت میں
مبتلا۔ تعلیم انہیں تجارتی اخلاق وشائستگی کی دی جارہی ہے۔ حاشیے سورۃ الاعراف
پ۸ وسورۃ الحجر پ۱۴ وسورۂ ہود پ۱۲ میں گزر چکے۔ ۹۶ کاروباری بداخلاقی،
بددیانتی کا انجام آخرکار اجتماعی فساد پر ہوتا ہے۔ ۹۷ خطاب، ہوسکتا ہے کہ
یہاں عام نوعِ انسانی سے ہو۔ اور الْاَوَّلِيْنَ سے مراد اس صورت میں ان مخلوقات
سے ہوگی جو انسان سے قبل خلعتِ وجود سے مشرف ہو چکی تھی، فرشتہ وجنات
وغیرہا۔

كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ﴿١٨٧﴾ قَالَ رَبِّيْٓ اَعْلَمُ بِمَا

تم سچے ہو وف۹۸ (شعیب نے) کہا میرا پروردگار ہی خوب جانتا ہے جو کچھ

تَعْمَلُوْنَ ﴿١٨٨﴾ فَكَذَّبُوْهُ فَاَخَذَهُمْ عَذَابُ يَوْمِ الظُّلَّةِ ؕ

تم کرتے رہتے ہو وف۹۹ پھر ان لوگوں نے انہیں جھٹلایا سو انہیں عذاب سائبان نے آ لیا

اِنَّهٗ كَانَ عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ﴿١٨٩﴾ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً ؕ وَمَا

بے شک وہ بڑے سخت عذاب کا دن تھا وف۱۰۰ یقیناً اس (ماجرے) میں ایک (بڑا) نشان ہے اور

كَانَ اَكْثَرُهُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿١٩٠﴾ وَاِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِيْزُ

ان میں سے اکثر لوگ ایمان لانے والے نہ تھے اور آپ کا پروردگار بڑا قوت والا ہے،

ع ١٠ ١٦ ١٤ الرَّحِيْمُ ﴿١٩١﴾ وَاِنَّهٗ لَتَنْزِيْلُ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿١٩٢﴾ نَزَلَ

بڑا رحم والا ہے اور بے شک یہ (قرآن) پروردگار عالم کا اتارا ہوا ہے اسے روح الامین نے

بِهِ الرُّوْحُ الْاَمِيْنُ ﴿١٩٣﴾ عَلٰى قَلْبِكَ لِتَكُوْنَ مِنَ

آپ کے قلب پر اتارا ہے تاکہ آپ ڈرانے والوں

الْمُنْذِرِيْنَ ﴿١٩٤﴾ بِلِسَانٍ عَرَبِيٍّ مُّبِيْنٍ ﴿١٩٥﴾ وَاِنَّهٗ لَفِيْ زُبُرِ

میں سے ہوں وف۱۰۱ صاف عربی زبان میں اور بے شک اس (کا ذکر) پہلی امتوں کی

الْاَوَّلِيْنَ ﴿١٩٦﴾ اَوَلَمْ يَكُنْ لَّهُمْ اٰيَةً اَنْ يَّعْلَمَهٗ عُلَمٰٓؤُا بَنِيْٓ

کتابوں میں ہے وف۱۰۲ کیا ان لوگوں کے لئے یہ (کافی) دلیل نہیں کہ اسے علمائے بنی اسرائیل

اِسْرَآءِيْلَ ﴿١٩٧﴾ وَلَوْ نَزَّلْنٰهُ عَلٰى بَعْضِ الْاَعْجَمِيْنَ ﴿١٩٨﴾

جانتے ہیں؟ وف۱۰۳ اور اگر ہم اس کو کسی عجمی پر نازل کرتے

فَقَرَاَهٗ عَلَيْهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ مُؤْمِنِيْنَ ﴿١٩٩﴾ كَذٰلِكَ سَلَكْنٰهُ

پھر وہ ان کے سامنے اسے پڑھ بھی دیتا جب بھی یہ لوگ اسے نہ مانتے وف۱۰۴ ہم نے اسی طرح اس (ایمان نہ لانے) کو



وف۹۸ نبی کے سحر زدہ ہونے اور اس کی بشریت ورسالت کے درمیان حسب تخیل مشرکین تنافی پر حاشیے کئی بار اوپر گزر چکے۔ فَاَسْقِطْ...... السَّمَآءِ۔ شعیب کے قوم والے کہتے ہیں کہ اگر دعوائے نبوت میں برحق ہو تو کوئی ایسا نمایاں خارق عادت پیش کرو، جیسے یہی کہ آسمان کا کوئی ٹکڑا ٹوٹ کر ہم پر گر پڑے۔ اِنْ..... الصّٰدِقِيْنَ۔ گویا وبال نازل نہ ہونا ان جاہلوں کے خیال میں دلیل تھی ان کے انکار کے قبیح تر نہ ہونے کی۔ اور یہی ذہنیت آج بھی بہت سے جاہلیوں اور جاہلوں کی ہے۔ کسی بزرگ سے انکار پر وبال نازل نہ ہونے کو اس انکار کے قبیح نہ ہونے کی دلیل قرار دیتے ہیں۔ وف۹۹ (سو تمہارے عمل کا جو مقتضا ہے یعنی عذاب کیا ہو اور کب ہو، اسے بھی وہی خوب جانتا ہے اور اسی کے اختیار میں ہے) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس سے یہ ثابت ہو گیا کہ خوارق اہل اللہ کے بس میں نہیں۔ وف۱۰۰ عذاب کے وقت پہلے ایک ابر نمودار ہوا تھا، گرمی پہلے سے مسلط تھی۔ لوگ ٹھنڈی ہوا کے شوق میں اس کے نیچے جمع ہو گئے۔ اس میں سے آگ برسنا شروع ہوئی اور سب جل گئے۔ وہ ابر سائبان سا تھا۔ اسی بناء پر اسے عذاب سائبان سے تعبیر کیا گیا۔ وف۱۰۱ یہاں قرآن مجید سے متعلق سب سے پہلی بات یہ ارشاد ہوئی کہ وہ کسی مخلوق کا نہیں، خود پروردگار عالم کا اتارا ہوا ہے، اور دوسری بات یہ کہ رسول ﷺ کے قلب مبارک تک جبرئیل امین جیسے زبردست محافظ نے پہنچایا ہے۔ جن کے لائے ہوئے پیام پر کسی غلطی وتحریف کا امکان نہیں۔ نَزَلَ بِهٖ نزل صلہ ب کے بعد انزل کے معنی میں ہے۔ اے انزل علی ان الباء للتعدية (روح) الرُّوْحُ الْاَمِيْنُ۔ یعنی امانت دار فرشتہ مراد حضرت جبرئیل ہیں۔ اور ملت کا اس پر اتفاق ہے۔ و هو جبرئیل عليه السلام قال غير واحد من السلف۔ ابن عباس و محمد بن كعب و قتادة و عطية العوفي والسدي والضحاک والزهري و ابن جريج و هذا مما لا نزاع فيه (ابن کثیر) ان کے وصف امانت کو یہاں نمایاں کرنے کے یہی معنی ہیں کہ ان کا لایا ہوا پیام قطعاً اور تمامتر محفوظ ہے۔ بِلِسَانٍ عَرَبِيٍّ مُّبِيْنٍ۔ رسول اللہ ﷺ کی دو حیثیتیں تھیں۔ ایک یہ کہ آپ نبی عالم تھے۔ دوسرے یہ کہ آپ نبی عرب تھے۔ یہاں بھی آخری حیثیت مراد ہے اسی لیے زبان عرب کی اہمیت بیان ہوئی ہے۔ قرآن کے عربی زبان میں ہونے پر یہاں اور دوسرے مقامات پر جو زور دیا گیا ہے، اس سے بعض فقہاء نے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ غیر عربی قرآن پر یعنی کسی ترجمۂ قرآن پر حکم قرآن کا نہیں لگایا جا سکتا۔ عَلٰى قَلْبِكَ۔ وحی کا مخاطب اصلی قلب ہی ہوتا ہے۔ اور باقی دوسرے اعضاء قلب کے ماتحت ہوتے ہیں۔ القلب هو المخاطب في الحقيقة لانه موقع التميز والاختيار و اما سائر الاعضاء فمسخرة له والدليل عليه القرأن والحديث والمعقول (کبیر) محققین سے منقول ہے کہ نبی کے پاس قبول وحی کے لیے ایک قلب بھی مخصوص ہوتا ہے اور ایک مخصوص سامعہ و باصرہ بھی۔ وف۱۰۲ اِنَّهٗ میں مضاف مقدر ہے۔ عربی محاورہ میں عام طور سے آتا ہے۔ فلان في دفتر الامير۔ اور فلاں سے مراد فلاں کے نام یا ذکر سے ہوتی ہے۔ اے اسمهٗ و ذكرهٗ في دفتر الامير یہاں بھی تقدیر کلام کچھ یوں ہی معلوم ہوتی ہے۔ ان ذكرهٗ في زبر الاولين۔ یعنی ذكرهٗ (کشاف) اے ذكر انزال القرأن قالهٗ اكثر المفسرين (معالم) اے ذكر هذا القرأن والتنويه به (ابن کثیر) يعني ذكرهٗ ثبت في سائر كتب السماوية (مدارک) لیکن بہرحال الفاظ قرآنی سے یہ بھی استدلال کیا جا سکتا ہے کہ چونکہ "قرآن" کا "زُبُرِ الْاَوَّلِيْنَ" میں ہونا ارشاد ہو گیا ہے، حالانکہ قرآن ان اگلی کتابوں میں بجنسہٖ عربی زبان میں نہیں اس لیے قرآن کا اطلاق غیر عربی کے قرآن پر بھی صحیح وصادق آتا ہے۔ هذا مما يحتج به في ان نقله في لغة اخرى لا يخرجه من ان يكون قرأنا لاطلاق اللفظ بانهٗ في زبر الاولين مع كونه فيها بغير اللغة العربية (جصاص) واحتج صاحب الكشاف والمدارک والهداية على ان القرأن قرأن و ان ترجم بغير العربية فيكون دليلا على جواز قراءة القرأن با لفارسية في الصلٰوة لانه لم يكن في زبر الاولين الابغير العربية (احمدی) فيه دليل على ان القرأن قرأن اذا ترجم بغير العربية فيكون دليلاً على جواز قراءة القرأن با لفارسية في الصلٰوة (مدارک) اور یہیں سے امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے نماز میں فارسی ترجمہ قرآن خود قرآن کا قائم مقام قرار دیا ہے۔ واشتهر من الامام ابي حنيفة انه جوز قراءة القرأن با لفارسية والتركية والهندية و غير ذٰلک من اللغات مطلقاً استدلالاً بهذه الأية و في رواية تخصيص الجواز بالفارسية (روح) لیکن محققین کا بیان ہے کہ بعد کو امام نے اپنی رائے سے رجوع بھی کر لیا تھا۔ اور اپنے استدلال کی خامی انہیں خود نظر آ گئی۔ و قد صحح رجوعهٗ عن القول بجواز القراءة بغير العربية مطلقاً جمع من الثقات المحققين (روح) و كان رجوع الامام عليه الرحمة عما اشتهر عنه لضعف الاستدلال بهذه الأية عليه (روح) و قد صح رجوعه عن قوله و عليه الاعتماد (احمدی) وف۱۰۳ (اور کبھی اس کا اعتراف بھی کر لیتے ہیں) يَعْلَمَهٗ میں ضمیر قرآن مجید کی جانب ہے۔ لَهُمْ میں ضمیر قریش کی جانب ہے، جو علماء بنی اسرائیل کے علم وفضل کے خود بھی قائل ومعتقد تھے۔ مطلب یہ ہوا کہ یہ امر تو ان کے نزدیک خود ایک دلیل معتبر ہونا چاہیے، کہ علماء بنی اسرائیل اپنے مقدس صحیفوں میں قرآن مجید کا ذکر اور اخبار پاتے ہیں۔ اے اولیس يكفيهم من الشاهد الصادق على ذٰلک ان العلماء من بني اسرائيل يجدون ذكر هذا القرأن في كتبهم التي يدرسونها (ابن کثیر)

فِيْ قُلُوْبِ الْمُجْرِمِيْنَ ﴿٢٠٠﴾ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ حَتّٰى يَرَوُا

ان نافرمانوں کے دلوں میں ڈال رکھا ہے وف١٠٥ یہ لوگ اس پر ایمان نہ لائیں گے جب تک

الْعَذَابَ الْاَلِيْمَ ﴿٢٠١﴾ فَيَاْتِيَهُمْ بَغْتَةً وَّهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴿٢٠٢﴾

عذاب دردناک کو نہ دیکھ لیں گے جو اچانک ان کے سامنے آ کھڑا ہو گا اور ان کو خبر بھی نہ ہو گی

فَيَقُوْلُوْا هَلْ نَحْنُ مُنْظَرُوْنَ ﴿٢٠٣﴾ اَفَبِعَذَابِنَا

پھر (اس وقت) کہیں گے کیا (اب) ہمیں مہلت مل سکتی ہے؟ وف١٠٦ یہ لوگ ہمارے عذاب (کوئن کراس) کی

يَسْتَعْجِلُوْنَ ﴿٢٠٤﴾ اَفَرَءَيْتَ اِنْ مَّتَّعْنٰهُمْ سِنِيْنَ ﴿٢٠٥﴾ ثُمَّ

کیا جلدی چاہتے ہیں وف١٠٧ ذرا بتلا اگر ہم انہیں چند سال تک عیش میں رہنے دیں، پھر

جَآءَهُمْ مَّا كَانُوْا يُوْعَدُوْنَ ﴿٢٠٦﴾ مَآ اَغْنٰى عَنْهُمْ مَّا

جس (عذاب) کا ان سے وعدہ ہے وہ ان پر آجائے تو وہ ان کا عیش ان کے

كَانُوْا يُمَتَّعُوْنَ ﴿٢٠٧﴾ وَمَآ اَهْلَكْنَا مِنْ قَرْيَةٍ اِلَّا لَهَا

کیا کام آ سکتا ہے وف١٠٨ اور ہم نے جتنی بھی بستیاں ہلاک کیں سب میں

مُنْذِرُوْنَ ﴿٢٠٨﴾ ذِكْرٰى ۛ وَمَا كُنَّا ظٰلِمِيْنَ ﴿٢٠٩﴾ وَمَا

ڈرانے والے آ چکے نصیحت کے واسطے وف١٠٩ اور ہم کچھ ظلم کرنے والے تو تھے نہیں اور

تَنَزَّلَتْ بِهِ الشَّيٰطِيْنُ ﴿٢١٠﴾ وَمَا يَنْۢبَغِيْ لَهُمْ وَمَا

اس (قرآن) کو شیطان لے کر نہیں آئے اور نہ وہ اس قابل اور نہ یہ

يَسْتَطِيْعُوْنَ ﴿٢١١﴾ اِنَّهُمْ عَنِ السَّمْعِ لَمَعْزُوْلُوْنَ ﴿٢١٢﴾ فَلَا

ان کے بس کی بات وف١١٠ وہ تو (وحی کے) سننے سے محروم کئے جا چکے ہیں وف١١١ آپ

تَدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ فَتَكُوْنَ مِنَ الْمُعَذَّبِيْنَ ﴿٢١٣﴾

اللہ کے ساتھ کسی اور کو مت پکاریے، ورنہ آپ کو بھی سزا ہونے لگے گی وف١١٢



ہے کہ ایمان یہ اس صورت میں بھی نہ لاتے اور خدائی کلام اسے جب بھی نہ تسلیم کرتے۔ قال تعالی مخبرًا عن شدة كفر قريش و عنادهم لهذا القرآن الله لو نزل على رجل من الاعاجم ممن لايدرى من العربية كلمة و انزل عليه هذا الكتاب ببيانه و فصاحته لايؤمنون به (ابن کثیر) والمراد بيان فرط عنادهم و شدة شكيمتهم فى المكابرة كانه قيل و لو نزلنا بهذا النظم الرائق المعجز على من لا يقدر على التكلم بالعربية فقرأه عليهم قراءة صحيحة خارقة للعادة (روح) اے لو نزلناه على بعض الاعاجم لايحسن العربية فضلا عن ان يقدر على نظم مثله فقرءه عليهم هكذا معجزًا لكفروا به (مدارک) مَا كَانُوْا بِهٖ مُؤْمِنِيْنَ۔ منکرین، معاندین کے ایمان کی طرف سے اتنی یاس دلانا غالباً رسول اللہ ﷺ کی تسلی کے لیے ہے۔ وف١٠٥ اور وہ لوگ اپنے انکار پر ہٹ کی شدت کے ساتھ قائم ہیں۔ اَعجمی اور عجمی کے درمیان یہی فرق ہے کہ عجمی غیر عرب کے لیے آتا ہے اور اعجمی غیر فصیح کے لیے خواہ وہ عرب ہی ہو۔ العجم خلاف العرب و العجمى منسوب اليهم والاعجم من فى لسانه عجمة عربيا كان او غير عربى (راغب) يقال رجل اعجمى و اعجم اذا كان غير فصيح و ان كان عربيا و رجل عجمى و ان كان فصيحاً ينسب الى اصله (قرطبی) سَلَكْنٰهُ۔ میں ضمیر کفر وعدم ایمان کی طرف ہے، جو شامل ہے مَا كَانُوْا بِهٖ مُؤْمِنِيْنَ میں۔ اے التكذيب و الكفر والجحود والعناد (ابن کثیر) قال ابن عباس و مجاهد ادخلنا الشرك والتكذيب (معالم) اے ادخلنا التكذيب او الكفر و هو مدلول قوله ما كانوا به مومنين (مدارک) یہ دلوں میں کفر وتکذیب کا ڈال رکھنا ظاہر ہے کہ حق تعالیٰ کی طرف سے محض تکوینی حیثیت سے ہے۔ اور آیت اس پر دلیل ہے کہ امور تکوینی جتنے بھی ہیں، سب اللہ ہی کی طرف سے ہیں۔ يدل على ان الكل بقضاء الله و خلقه (کبیر) اور آیت سے اہل سنت نے معتزلہ کے مقابلہ میں استدلال کیا ہے کہ ہر فعل خیر وشر کا خالق اللہ تعالیٰ ہی ہے۔ و هو حجتنا على المعتزلة فى خلق افعال العباد خيرها و شرها (مدارک) وف١٠٦ (حالانکہ وہ وقت نہ مہلت ملنے کا ہو گا نہ قبولِ ایمان کا) وف١٠٧ (بہ راہِ انکار) کفار معاندین عذاب کی وعید سن کر کہتے ہیں، کہ اگر یہ خبر سچ ہے، تو عذاب آخر آ کیوں نہیں جاتا؟ وف١٠٨ تو اگر انہیں مہلت مل بھی جائے تو اس سے حاصل کیا؟ جب عذاب ان پر آنا ہی ہے، اور انہیں ایمان نہ لانا ہی ہے، تو جیسے آج ویسے چند سال بعد، عارضی مہلت والتوا سے کچھ جان تو ان کی بچ نہ جائے گی۔ وف١٠٩ اور جب ان لوگوں نے پیمبر کی کچھ نہ سنی بلکہ الٹے اسی کے رد و مضحکہ میں لگ گئے، جب کہیں جا کر عذاب نازل ہوا۔ وف١١٠ (جو اس کے مضامین میں کسی خلط کا احتمال ہو، یا اسے غیر خدائی وضع وتحریف کا نتیجہ سمجھا جائے)۔ وف١١١ (چنانچہ متعدد عرب کاہنوں اور مشرکوں سے ان کے جنات نے اس ناکامی کا خود اعتراف کیا، اور انہوں نے اس کی خبر دوسروں کو بھی دی) عرب، کاہنوں اور ساحروں کے خوگر، قرآن مجید کے اعجاز سے قائل ولاجواب ہو کر یہی سمجھنے لگتے تھے کہ ہو نہ ہو یہ ''نبی'' کوئی کاہن ہیں، ان کے پاس یہ کلام ان کے مؤکل شیاطین لے کر آئے ہیں۔ قرآن اس کے جواب میں کہتا ہے، کہ تم لوگ بھی کس درجہ بدعقل ہو، شیاطین تو تمام تر ظلمت وضلالت ہیں، اور قرآن سرتاسر نور وہدایت، قرآن کے مضامین عالیہ وعلوم کو بھلا شیطانی ہفوات سے مناسبت کیا؟ اور پھر شیطانوں میں اتنی قوت وقدرت ہی کہاں، کہ وحی الٰہی کو گڑھ سکیں، یا اس میں اپنی طرف سے کوئی جزو ہی شامل کر سکیں۔ وف١١٢ یہ صیغۂ حاضر کمال تخویف اور انتہائی اہمیت کے اظہار کے لئے ہے، ورنہ ظاہر ہے کہ پیمبر کو شرک سے مناسبت ہی کیا ہو سکتی ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس آیت سے ظاہر ہے کہ ولی سے کسی حال میں بھی تکلیف شرعی ساقط نہیں ہو سکتی۔

وَ اَنْذِرْ عَشِيْرَتَكَ الْاَقْرَبِيْنَ ﴿۲۱۴﴾ وَاخْفِضْ جَنَاحَكَ

آپ اپنے کنبہ کے عزیزوں کو ڈراتے رہئے ف۱۱۳ اور جو مسلمانوں میں داخل ہو کر آپ کی راہ پر چلے

لِمَنِ اتَّبَعَكَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۲۱۵﴾ فَاِنْ عَصَوْكَ فَقُلْ

تو آپ اس کے ساتھ (مشفقانہ) فروتنی سے پیش آیئے ف۱۱۴ لیکن اگر یہ آپ کا کہنا نہ مانیں تو آپ کہہ دیجیے

اِنِّيْ بَرِيْٓءٌ مِّمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿۲۱۶﴾ وَ تَوَكَّلْ عَلَى الْعَزِيْزِ

کہ میں تمہارے اعمال سے بیزار ہوں ف۱۱۵ اور آپ بھروسہ رکھئے بڑے قوت والے

الرَّحِيْمِ ﴿۲۱۷﴾ الَّذِيْ يَرٰىكَ حِيْنَ تَقُوْمُ ﴿۲۱۸﴾ وَتَقَلُّبَكَ فِي

بڑے رحم والے (خدا) پر جو آپ کو جب آپ کھڑے ہوتے ہیں اور نمازیوں کے ساتھ آپ کی نشست برخاست کو

السّٰجِدِيْنَ ﴿۲۱۹﴾ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿۲۲۰﴾ هَلْ اُنَبِّئُكُمْ

دیکھتا رہتا ہے ف۱۱۶ بے شک وہ بڑا ہی سننے والا بڑا جاننے والا ہے ف۱۱۷ اچھا تو میں تم کو بتاؤں کہ

عَلٰى مَنْ تَنَزَّلُ الشَّيٰطِيْنُ ﴿۲۲۱﴾ تَنَزَّلُ عَلٰى كُلِّ اَفَّاكٍ

شیطان کس پر اترا کرتے ہیں ف۱۱۸ ایسوں پر اترا کرتے ہیں جو (جھوٹے) لپاپیے ہوں

اَثِيْمٍ ﴿۲۲۲﴾ يُّلْقُوْنَ السَّمْعَ وَاَكْثَرُهُمْ كٰذِبُوْنَ ﴿۲۲۳﴾

بدکردار ہوں اور جو (ان کی طرف) کان لگائے رکھتے ہوں۔ اور ان میں سے اکثر جھوٹے ہی ہوتے ہیں

وَ الشُّعَرَآءُ يَتَّبِعُهُمُ الْغَاوٗنَ ﴿۲۲۴﴾ اَلَمْ تَرَ اَنَّهُمْ فِيْ كُلِّ

ف۱۱۹ اور رہے شاعر تو ان کی پیروی بدراہ لوگ کرتے ہیں ف۱۲۰ کیا تجھے خبر نہیں کہ وہ (شاعر) ہر میدان میں

وَادٍ يَّهِيْمُوْنَ ﴿۲۲۵﴾ وَاَنَّهُمْ يَقُوْلُوْنَ مَا لَا يَفْعَلُوْنَ ﴿۲۲۶﴾ اِلَّا

حیران پھرا کرتے ہیں ف۱۲۱ اور وہ کہتے وہ ہیں جو وہ کرتے نہیں ف۱۲۲ البتہ

الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَ ذَكَرُوا اللّٰهَ كَثِيْرًا

جو لوگ ایمان لائے اور نیک عمل کئے اور کثرت سے اللہ کا ذکر کیا



ف۱۱۳ چنانچہ آپ نے اس کی تعمیل میں اپنے عزیزوں کو بلا کر جمع کیا، اور ان پر تبلیغ کی۔ صحیح بخاری وغیرہ میں اس کی تفصیل موجود ہے..... قریبی عزیزوں کے ذکر کی تخصیص اس لئے ہے تاکہ انہیں بھی معلوم ہو جائے کہ نجات بغیر پیمبر کے اتباع کے نہیں اور آپ سے محض رشتہ داری ہرگز کافی نہیں۔ خصھم لیعلموا انه لا یغنی عنھم من الله شیئا وان النجاۃ فی اتباعه دون قربه (مدارک) عَشِيْرَتَكَ الْاَقْرَبِيْنَ۔ فقہاء نے کہا ہے کہ وعظ فرض کفایہ ہے۔ شروع اپنے عزیزوں قریبوں سے کرے، اور پھر جہاں تک ہو سکے پھیلاتا جائے۔ ف۱۱۴ کہاں پیمبر اور کہاں امتی، شرف و منزلت کے اعتبار سے دونوں کا مقابلہ ہی کیا۔ لیکن یہاں صراحت کے ساتھ حکم مخدوم و آقا کو مل رہا ہے کہ وہ اپنے متبعین کے ساتھ فروتنی سے پیش آئیں۔ یہ تعلیم اسلام کے سوا کہاں ملے گی؟ محققین نے کہا ہے کہ فروتنی کا حکم جب سردار و مخدوم کو اپنے خادموں کے مقابلہ میں مل رہا ہے تو خود خادموں، مریدوں، شاگردوں کو تو اپنے بزرگوں، مرشدوں، استادوں کے حضور میں کہیں زیادہ فروتنی کے ساتھ رہنا چاہیے!— وَاخْفِضْ جَنَاحَكَ۔ مفسر تھانوی علیہ الرحمۃ نے کہا ہے کہ خفض جناح کی صورتیں دو ہیں۔ ایک تو وہ جو اطاعت سے پیدا ہوتی ہے جیسے اولاد کی فروتنی والدین کے مقابلہ میں، دوسری وہ جو شفقت سے پیدا ہوتی ہے، وہی یہاں مقصود ہے ف۱۱۵ وَاخْفِضْ جَنَاحَكَ میں تعلیم ابھی ابھی حب فی اللہ کی تھی اب فَاِنْ عَصَوْكَ میں تعلیم بغض فی اللہ کی مل رہی ہے۔ ف۱۱۶ (اور وہی ہر ضرر سے آپ کی حفاظت کے لئے کافی ہے) مفسر تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ آپ ضرر حقیقی سے ہمیشہ محفوظ رہے۔ اور متوکل کو جو ضرر پہنچتا ہے، وہ صرف ضرر صوری ہوتا ہے، جس کے اندر ہزاروں نفع ہوتے ہیں، جن کا ظہور خواہ دنیا میں ہو خواہ آخرت میں۔ اور مقام توکل صوفیہ کے ہاں ایک معروف و مسلم مقام ہے۔ يَرٰىكَ حِيْنَ تَقُوْمُ۔ یعنی حالت نماز میں اے تقوم الی صلاتک من اکثر المفسرین (معالم) اللہ دیکھتا تو بہرحال اور ہر وقت ہی رہتا ہے، یہاں حالت نماز سے متعلق تخصیص ہے۔ يَرٰىكَ کہنے کے معنی یہ ہیں کہ وہ عنایت خاص کی نظر سے دیکھتا رہتا ہے۔ تقلب کے لفظی معنی گھومنے پھرنے الٹ پلٹ کے ہیں۔ التقلب التصرف (راغب) مراد یہاں نشست و برخاست سے لی گئی ہے۔ السّٰجِدِيْنَ کے لفظی معنی سجدہ کرنے والے کے ہیں۔ مراد نمازی ہیں، خود سجود کے مجازی معنی نماز کے ہیں۔ و قد یعبر به عن الصلوۃ (راغب) فی السّٰجدین اے فی المصلین (ابن جریر عن قتادۃ) الساجدین المصلین (ابن جریر۔ عن ابن زید) والمراد بالساجدین المصلین (کشاف) ف۱۱۷ آپ کی دعاؤں کا خوب سننے والا، آپ کے پاکیزہ حالات کا خوب جاننے والا ہے۔ آپ کے دشمنوں کی کھلی اور چھپی ہوئی دشمنی اس پر عیاں ہے۔ ف۱۱۸ (اور تمہارے اس فریب ذہنی کو بھی دور کر دوں؟) مشرکین مکہ کا ایک وسوسہ یہ بھی تھا کہ رسالت (نعوذ باللہ) ایک شعبہ کہانت کا ہے۔ اور کاہنوں کو غیب کی خبریں موکل شیطانوں کے ذریعہ سے مل جایا کرتی ہیں۔ قرآن مجید یہاں جواب ان کے اسی شبہ کا دے رہا ہے۔ ف۱۱۹ (اپنے دعوائے کہانت و غیب دانی میں) قرآن مجید خود مشرکوں سے مخاطب ہو کر کہتا ہے کہ بات بک ڈالنے سے پیشتر یہ بھی تو سوچ لیا کرو، کہ کچھ لگتی ہوئی بھی ہے۔ شاگرد و استاد میں کچھ تو مناسبت ہونا چاہیے۔ شیطان سے تعلق رکھنے والے کون لوگ ہوتے ہیں؟ شیطان سے فیض پانے والے کس سیرت کس اخلاق کے ہوتے ہیں؟ شیطان کے تربیت یافتہ تو وہی ہوتے ہیں جو جھوٹے، لپاپیے، بدکردار، گناہوں کی گندگی میں آلودہ ہوتے ہیں— یعنی ٹھیک ان پاکیزہ خو، فرشتہ صفت اصحاب نبوی کے برعکس، جن کے اوصاف ابھی سورۃ الفرقان میں بیان ہو چکے ہیں۔ ایسے متقیوں پاکبازوں کے سردار کو بھلا شیطان کے سایہ سے بھی کوئی مناسبت ہو سکتی ہے؟ اَكْثَرُهُمْ كٰذِبُوْنَ میں اکثر سے مراد کل لی گئی ہے۔ یعنی یہ سب کے سب جھوٹے ہیں۔ وقد فسر الاکثر بالکل (بیضاوی) دوسرے معنی یہ کیے گئے ہیں کہ یہ لوگ کثرت سے جھوٹ بولنے والے ہیں۔ گویا کثرت کا تعلق تعداد سے نہیں، ان کے اقوال سے ہے۔ والاظھر ان الاکثریۃ باعتبار اقوالھم (بیضاوی) سب سے زیادہ دل نشین معنی وہ ہیں جو زمخشری نے کیے ہیں۔ یعنی ان میں سے اکثر خود دعویٰ کہانت ہی میں جھوٹے ہیں۔ شیاطین سے جو خبریں پاتا بیان کرتے ہیں۔ خود اس دعوے میں یہ سچے نہیں۔ واکثر الافاکین کاذبون یفترون علی الشیطین مالم یوحوا الیھم (کشاف) کاذبون فی مایقولون و یخبرون (ابن جریر) مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ آیت میں یہ بڑا اشارہ ہے کہ شیطان طالب صادق و متقی کے اندر ایسا تصرف نہیں کر سکتا، جس سے اس کے دین کو ضرر پہنچے۔ ف۱۲۰ دوسرا بڑا شبہ مشرکین و منکرین کا آپ سے متعلق شاعر ہونے کا تھا۔ شاعر سے مراد ناظم نہیں بلکہ وہ لوگ ہیں، جو خیالی فضا اور رنگین عبارت کو اپنا پیشہ بنائے ہوئے ہیں۔ عرب جاہلی کی تہذیب و تمدن میں شعراء کا ایک خاص اور بڑا ممتاز مرتبہ تھا۔ عیب کو ہنر، ہنر کو عیب بنا دینا ان کا معمولی کرتب تھا— شاعروں کی ذریت تو انہیں لوگوں پر شامل رہتی ہے جو خود بھٹکے ہوئے ہوتے ہیں۔ الْغَاوٗنَ کے تحت میں وہ سب لوگ آ گئے، جن کے ایمان اور جن کے اخلاق کمزور ہیں۔ اے السفھاء او الرادون او الشیاطین او المشرکون (مدارک) ف۱۲۱ (خیالی مضامین کی تلاش میں ٹکریں مارتے، ٹھوکریں کھاتے) یعنی شاعروں کو واقعیت و حقیقت سے واسطہ کیا ہوتا ہے؟ یہ تو تمام تر تخیل پرستی میں مبتلا رہتے ہیں۔ قرآن جو سرتاسر دفتر حقائق ہے وہ تو شعر و شاعری کی بالکل ضد ہے۔ ف۱۲۲ شاعر کو عمل کی زندگی سے کوئی تعلق ہی نہیں ہوتا۔ وہ مضامین شجاعت و مردانگی کے باندھے گا لیکن خود بھاگنے والوں میں سب سے آگے ہو

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

گا، وہ قصیدہ خوانی عفت وعصمت کی کرے گا، اور خود انتہا درجہ کا بدچلن اور سیاہ کار ہوگا۔ عام دستور ہر ملک وقوم کے شاعروں کا یہی ہے۔ قوم کی قوت عملی کو وہ اور کمزور کرتے رہتے ہیں۔ تاریخوں میں آتا ہے کہ دورِ اُموی کے مشہور عرب شاعر فرزدق نے جب اپنا وہ شعر جس میں اپنی حرامکاری کو مزے لے لے کر بیان کیا ہے خلیفۂ وقت سلیمان بن عبدالملک کو سنایا تو خلیفہ نے برجستہ کہا، کہ اس اقبالِ جرم کے بعد تم پر حدِ شرعی واجب آگئی، شاعر نے فوراً یہی آیت قرآنی اپنی صفائی میں پڑھ کر اپنی جان بچائی۔۔۔ یعنی اس نے گویا یہ ظاہر کردیا کہ ہم شاعر لوگ ہیں، ہمارے کلام سے ہمارے عمل کا بھلا کیا پتہ چل سکتا ہے۔ ف۱۲۳ اسلام اکثر "فنون لطیفہ" کی طرح عموماً شاعری کا بھی ہرگز قدرداں نہیں، اور نہ شاعروں کی ہمت افزائی کرنا چاہتا ہے۔ اسلام کے دربار میں کوئی کرسی ہرگز شاعروں کے لیے نہیں۔ اس لیے کہ عام شاعری میں بجز خیال آرائی اور مبالغہ پروری کے اور کچھ نہیں ہوتا۔ اعلم ان الأيات الدالة على تقبيح الشعر اكثر من ان يحصى (احمدی) لیکن اس عام بے راہ روی کی شاعری کے حکم سے وہ شاعری یقیناً مستثنیٰ ہے، جو حقائق اور صداقتوں کی جامع ہے، جو نصرت وحمایتِ حق میں کی جائے۔ جس سے کام دین کے غلبہ کا لیا جائے۔ ذَكَرُوا اللّٰهَ كَثِيْرًا۔ اسلامی نظمیں، جوشِ دینی پیدا کرنے والی، عصبیتِ اسلامی کو بیدار کرنے والی، سب ذکرِ الٰہی ہی کی فرد ہیں۔ شاعرِ دربارِ نبوت حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ سے لے کر مولانا روم علیہ الرحمۃ اور پھر اقبال وجوہر واکبر کی شاعری اسی طبقہ میں آتی ہے۔ ف۱۲۴ یعنی جہنم میں۔ اَیَّ مُنْقَلَبٍ کیسی جگہ سے مراد کیسی تکلیف ومصیبت کی اور بری جگہ ہے۔ یہ ان منکرین سے متعلق وعید ہے جو اب بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تکلیف ہی پہنچاتے رہے۔ الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا۔ مراد وہ لوگ ہیں جو اللہ کے، رسول کے، بندوں کے حقوق تلف کرتے رہے۔



وَانْتَصَرُوْا مِنْۢ بَعْدِ مَا ظُلِمُوْا ؕ وَسَيَعْلَمُ الَّذِيْنَ

اور بعد اس کے کہ ان پر ظلم ہو چکا (اس کا) بدلہ لیا (تو وہ اس حکم میں داخل نہیں) ف۱۲۳ اور عنقریب

ظَلَمُوْۤا اَیَّ مُنْقَلَبٍ یَّنْقَلِبُوْنَ ۲۲۷ ع

ان لوگوں کو معلوم ہو جائے گا جنہوں نے ظلم کر رکھا ہے کہ کیسی جگہ ان کو لوٹ کر جانا ہے ف۱۲۴

ع ۱۱ ۱۵

آیاتها ۹۳ ۲۷ سُوْرَةُ النَّمْلِ مَكِّيَّةٌ ۴۸ رکوعاتها ۷

اور اس میں ترانوے آیتیں سورۂ نمل مکی ہے اور سات رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

طٰسٓ ۚ تِلْكَ اٰيٰتُ الْقُرْاٰنِ وَكِتَابٍ مُّبِيْنٍ ۙ۱ هُدًى

طا۔ سین یہ آیتیں ہیں قرآن اور ایک واضح کتاب کی (موجب) ہدایت

وَّبُشْرٰی لِلْمُؤْمِنِیْنَ ۙ۲ الَّذِیْنَ یُقِیْمُوْنَ الصَّلٰوةَ

و بشارت ایمان والوں کے لئے ف۱ جو نماز کی پابندی کرتے رہتے ہیں

وَيُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَهُمْ بِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۳ اِنَّ

اور زکوٰۃ دیتے رہتے ہیں اور آخرت پر پورا یقین رکھتے ہیں ف۲ جو

الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ زَيَّنَّا لَهُمْ اَعْمَالَهُمْ فَهُمْ

لوگ آخرت پر ایمان نہیں رکھتے ہم نے ان کے اعمال ان کی نظر میں خوش نما بنا رکھے ہیں سو وہ

يَعْمَهُوْنَ ۴ ؕ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ لَهُمْ سُوْٓءُ الْعَذَابِ وَهُمْ

بھٹکتے پھرتے ہیں ف۳ یہی وہ لوگ ہیں جن کے لئے سخت عذاب ہے ف۴ اور

فِي الْاٰخِرَةِ هُمُ الْاَخْسَرُوْنَ ۵ وَاِنَّكَ لَتُلَقَّى الْقُرْاٰنَ

آخرت میں تو وہ بڑا سخت نقصان اٹھانے والے ہیں ہی اور آپ کو یقیناً قرآن دیا جا رہا ہے



ف۱ گویا آیتوں سے متعلق یہاں چار باتیں بیان ہوئیں۔ ایک یہ کہ یہ آیتیں جس کتاب کی ہیں وہ قرآن ہے۔ دوسرے یہ کہ وہ کتاب روشن وواضح ہے، تیسرے اور چوتھے یہ کہ آیات انہیں اہلِ ایمان کے لیے سببِ ہدایت بھی ہیں اور ذریعہ بشارت بھی۔ تِلْكَ کا اشارۂ بعید قرآن کے شرف ومنزلت کے اظہار کے لیے ہے۔ لاداة البُعد للاشارة الٰى بُعد المنزلة فى الفضل والشرف (روح) كِتَابٍ۔ کتاب کی تنوین وتنکیر اظہارِ عظمت کے لیے ہے۔ و تنوينهٔ للتفخيم (روح) ف۲ یعنی عقائد واعمال دونوں کے باب میں بڑے پختہ ہیں۔ يُقِيْمُوْنَ...... الزَّكٰوةَ نماز گویا خلاصہ ہے طاعات بدنی کا اور زکوٰۃ طاعات مالی کا۔ وكنى باقامة الصلوٰة و ايتاء الزكوٰة عن عمل الصالحات مطلقاً (روح) وَهُمْ يُوْقِنُوْنَ۔ عقائد کے باب میں عقیدۂ آخرت کو بڑی اہمیت حاصل ہے۔ انسان کو اپنی ذمہ داری، مسئولیت کا پورا احساس بغیر اس کے ہو نہیں سکتا۔ مشرکین کے ہاں تو یہ عقیدہ پہلے ہی سے مسخ شدہ تھا۔ یہود بھی آخرت کی سزا وجزا کو بھلا کر اسی دنیا پر قانع ہو گئے تھے۔ چنانچہ ان کی توریت اور دوسرے صحائف عالمِ آخرت سے خاموش ہی ہیں۔ ف۳ یہ مشاہدہ ہے کہ جن قوموں کے دل سے آخرت کا خیال مٹ جاتا ہے وہ اپنا سارا وقت، ساری قوت اسی دنیا کی دوڑ دھوپ، اسی کی ترقیوں کے لیے وقف رکھتے ہیں۔ زَيَّنَّا لَهُمْ اَعْمَالَهُمْ فَهُمْ يَعْمَهُوْنَ۔ جو لوگ مذہب کا دامن چھوڑے ہوئے ہیں، قرآن مجید نے کتنی صحیح تشخیص ان کے بارے میں کردی۔ اپنی اس مادی حسی دنیا کے سامان اور یہیں کی ترقیوں پر وہ پھولے اور اتراتے ہوئے۔ کس کس طرح ایک ایک نظریہ، ایک ایک فلسفہ کی آڑ ڈھونڈتے پھرتے ہیں اور اس در سے اس در تک منڈلاتے ہی رہتے ہیں! ف۴ (اس دنیا میں بھی) موت کے وقت تو اس عذاب شدید کا نزول مشاہد اور قطعی ہے۔ باقی موت سے پہلے بھری پری زندگی ہی میں غور کر کے دیکھا جائے، تو آخرت فراموش قومیں کتنی ذہنی اذیتوں میں مبتلا بسر کرتی رہتی ہیں۔ برطانیہ، فرانس، امریکا، روس وغیرہ پر ان کی ساری ظاہری خوشحالیوں کے باوجود آج جو کچھ گزر رہی ہے، وہ کس کی نظر سے مخفی ہے؟

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

مِنْ لَّدُنْ حَكِيْمٍ عَلِيْمٍ ۝﴿٦﴾ اِذْ قَالَ مُوْسٰى لِاَهْلِهٖٓ اِنِّيْٓ

ایک بڑے حکمت والے بڑے علم والے کی طرف سے ف۵ (یاد کیجیے وہ وقت) جب موسٰی نے اپنے گھر والوں سے کہا میں نے

اٰنَسْتُ نَارًا ؕ سَاٰتِيْكُمْ مِّنْهَا بِخَبَرٍ اَوْ اٰتِيْكُمْ بِشِهَابٍ

آگ دیکھی ہے میں ابھی وہاں سے کوئی خبر لے کر آتا ہوں یا تمہارے پاس آگ کا شعلہ لکڑی وغیرہ میں لگا ہوا

قَبَسٍ لَّعَلَّكُمْ تَصْطَلُوْنَ ۝﴿٧﴾ فَلَمَّا جَآءَهَا نُوْدِيَ اَنْۢ

لاتا ہوں تاکہ تم تاپ سکو ف۶ پھر جب وہ اس (آگ) کے پاس پہنچے تو انہیں آواز دی گئی

بُوْرِكَ مَنْ فِي النَّارِ وَمَنْ حَوْلَهَا ؕ وَسُبْحٰنَ اللّٰهِ رَبِّ

کہ برکت ہو ان پر جو اس آگ کے اندر ہیں ف۷ اور اس پر بھی جو اس کے پاس ہے ف۸ اور پاک ہے اللہ

الْعٰلَمِيْنَ ۝﴿٨﴾ يٰمُوْسٰٓى اِنَّهٗٓ اَنَا اللّٰهُ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝﴿٩﴾ لا

پروردگار عالم! ف۹ اے موسٰی یہ تو میں ہوں اللہ بڑا غلبہ والا، بڑا حکمت والا ف۱۰

وَاَلْقِ عَصَاكَ ؕ فَلَمَّا رَاٰهَا تَهْتَزُّ كَاَنَّهَا جَآنٌّ وَّلّٰى مُدْبِرًا

اور تم اپنا عصا ڈال دو پھر جب انہوں نے اسے دیکھا کہ وہ حرکت کر رہا ہے جیسے سانپ (کرتا ہے)

وَّلَمْ يُعَقِّبْ ؕ يٰمُوْسٰى لَا تَخَفْ ۣ اِنِّيْ لَا يَخَافُ لَدَيَّ

تو وہ پیچھے پیٹھ پھیر کر بھاگے اور پیچھے پھر کر بھی نہ دیکھا ف۱۱ اے موسٰی خوف نہ کرو ہمارے حضور میں پیمبر خوف

الْمُرْسَلُوْنَ ۝﴿١٠﴾ اِلَّا مَنْ ظَلَمَ ثُمَّ بَدَّلَ حُسْنًۢا بَعْدَ

نہیں کرتے ف۱۲ ہاں البتہ جس سے کوئی قصور ہو جائے پھر برائی کے بعد بجائے اس کے

سُوْٓءٍ فَاِنِّيْ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝﴿١١﴾ وَاَدْخِلْ يَدَكَ فِيْ جَيْبِكَ

نیک کام کرے تو میں بڑا مغفرت والا ہوں بڑا رحمت والا ہوں ف۱۳ اور تم اپنا ہاتھ اپنے گریبان کے اندر لے جاؤ

تَخْرُجْ بَيْضَآءَ مِنْ غَيْرِ سُوْٓءٍ ۣ فِيْ تِسْعِ اٰيٰتٍ اِلٰى

تو وہ بلا کسی عیب کے بالکل سفید ہو کر نکلے گا (یہ) نو معجزات میں سے ہیں فرعون

ف۵ (اور اس لیے وہ قرآن ہی ہر انسانی ضرورت کا ایک جامع نسخہ ہے) ف۶ ذکر حضرت موسٰی کے مدین سے واپسی کے وقت کوہ طور سے قریب ہو کر گزرنے کا ہے۔ آپ مصر کی راہ بھول گئے تھے۔ سردی کا موسم اور اندھیری رات تھی۔ حاشیے سورۂ طٰہٰ پ۱۶ میں گزر چکے۔ لِاَهْلِهٖ۔ اھل پر بھی حاشیہ وہیں گزر چکا ہے۔ اگلی سورۃ القصص میں بھی یہی قصہ خفیف لفظی تغیرات کے ساتھ آ رہا ہے۔ فقہاء مفسرین نے اس لفظی اختلاف و معنوی اتحاد سے استدلال یہ کیا ہے کہ حدیث نبوی کی روایت بالمعنٰی جائز ہے۔ واختلاف الالفاظ فی ھاتین السورتین والقصة واحدة دلیل علٰی جواز نقل الحدیث بالمعنٰی (مدارک) ف۷ یعنی ملائکہ۔ اے من فی مکان النار و ھم الملائکة (مدارک) آن۔ ان یہاں مفسرہ ہے اور تقدیر کلام یوں بھی سمجھی گئی ہے۔ نودی بانهٗ بورک۔ ان ھی المفسرة لان النداء فیه معنی القول والمعنٰی قیل لهٗ بورک (کشاف و کبیر) نودی بانهٗ بورک (مدارک) ف۸ یعنی حضرت موسٰی۔ ومن حول مکانھا اے موسٰی (مدارک) بہت سے مفسروں سے اس کے بالعکس بھی منقول ہے یعنی مَنْ فِي النَّارِ کو قرب نار کے معنٰی میں لے کر مراد اس سے حضرت موسٰی لی ہے، اور مَنْ حَوْلَهَا سے فرشتے۔ ف۹ (جہت، رنگ، مقدار، وزن وغیرہ تمام تعینات سے) یہ تنبیہ معاً اس لیے کر دی گئی ہے کہ کوئی اس تجلی کو جو بشکل نار محدود و مقید تھی کہیں عین ذات واجب الوجود نہ سمجھ بیٹھے! معاذ اللہ۔ کہیں رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ کی سی ناقابل پیمائش وسعتیں رکھنے والی ذات بے ہمتا آگ کے چند شعلوں کے اندر حلول کر سکتی ہے! اے الذی یفعل مایشاء ولا یشبهٗ شیءٌ من مخلوقاته ولا یحیط به شیء من مصنوعاته و ھو العلی العظیم المباین بجمیع المخلوقات ولا یکتنفه الارض والسمٰوٰت بل ھو الاحد الصمد المنزه عن مماثلة المحدثات (ابن کثیر) ”موسٰی علیہ السلام اگر اس مسئلہ سے خالی الذہن تھے تو یہ اس کی تعلیم ہے، اور اگر آپ کو دلائل عقلیہ اور فطرت صالحہ سے پہلے سے معلوم تھا تو زیادت تفہیم ہے“ (تھانوی) ف۱۰ (اور کوئی مادی مخلوق نہیں جو تم سے ہمکلام ہو رہا ہے) ف۱۱ خوف طبعی مرتبۂ نبوت کے بالکل منافی نہیں۔ اور پھر اگر یہ خوف عقلی تھا، جب بھی بسبب اس کے کہ اس میں کسی مخلوق کا واسطہ نہ تھا اس میں کوئی امر منافی شانِ نبوت نہیں (تھانوی) جانّ اور ثعبان اور حیہ سب پر حاشیے گزر چکے۔ ف۱۲ فقرہ صورۃً خبر ہے اور معنًی انشاء، یعنی ہدایت ہو رہی ہے کہ خوف نہ کرنا چاہیے۔ یہ خوف اگر طبعی تھا تو لَا تَخَفْ الخ سے جواز الخوف کیا گیا ہے، اس کی تقریر یہ ہوگی کہ ایک کیفیت طبعیہ پر جب دوسری کیفیت طبعیہ غالب آ جاتی ہے تو پہلی کیفیت زائل و مضمحل ہو جاتی ہے۔ بس تم یہ سمجھو کہ ہم نے تم کو نبوت دی ہے۔ اس عنایت متجددہ کا سرور طبعًا ایسا غالب ہوگا کہ اس خوف کا اثر نہ رہے گا۔ اور اگر خوف عقلی تھا تو تقریر یہ ہوگی کہ ہر چند کہ حوادث انبیاء پر بھی آتے ہیں، مگر ہم اپنی عادت سے اطلاع دیتے ہیں کہ خود معجزات سے اور بالخصوص عطائے نبوت کے وقت ابتلاء و تضرر نہیں ہوا کرتا بس اب خوف عقلی نہ رہے گا (تھانوی) ف۱۳ تو عام قاعدہ غفر و رحمت جب حقیقۃً عاصیوں اور خاطئوں کے حق میں ہے، تو حضرت موسٰی تو حقیقۃً عاصی و خاطی تھے بھی نہیں۔ قتل قبطی میں ان کا ”ظلم“ محض صورۃً تھا نہ کہ معنًی و حقیقۃً۔

و۱۴ غَيْرِ سُوْٓءٍ۔ ید بیضاء پر اور تسع ایات۔ نو معجزات موسوی پر حاشیے سورۃ الاعراف پ۹ اور سورہ طٰہٰ پ۱۶ میں گزر چکے۔ و۱۵ (کہ دنیا میں غرقابی نصیب ہوئی، اور آخرت میں عذاب شدید) جَآءَتْهُمْ ...... مُّبِیْنٌ۔ یعنی وہ معجزات وخوارق تو ایسے صریح تھے کہ ان کے وقوع سے انکار ممکن ہی نہ تھا۔ ان کے نفس مشاہدہ کے بعد اب ان منکروں نے توجیہ و تاویل شروع کی، کہ ان کو حقانیت ولّٰہیت سے کیا واسطہ، یہ تو عین سحر کی کارفرمائیاں ہیں۔ وَجَحَدُوْا بِهَا وَ اسْتَيْقَنَتْهَآ اَنْفُسُهُمْ۔ یعنی وہ شواہد نبوت اندر ہی اندر تو اپنا کام کرتے گئے، اور ان لوگوں کے دلوں میں اتر گئے، پھر بھی یہ لوگ محض اپنی ضد، اکڑ



فِرْعَوْنَ وَ قَوْمِهٖ ؕ اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمًا فٰسِقِیْنَ ﴿۱۲﴾ فَلَمَّا

اور اس کی قوم کے مقابل بے شک وہ لوگ حد سے نکل جانے والے ہیں و۱۴ غرض جب

جَآءَتْهُمْ اٰیٰتُنَا مُبْصِرَةً قَالُوْا هٰذَا سِحْرٌ مُّبِیْنٌ ﴿۱۳﴾

ان کے پاس ہمارے معجزات نہایت واضح پہنچے تو وہ بولے یہ تو کھلا ہوا جادو ہے

وَ جَحَدُوْا بِهَا وَ اسْتَیْقَنَتْهَاۤ اَنْفُسُهُمْ ظُلْمًا وَّ عُلُوًّا ؕ

ان (معجزات) سے بالکل منکر ظلم وتکبر کی راہ سے ہو گئے درآنحالیکہ ان کے دلوں نے اس کا یقین کر لیا تھا

فَانْظُرْ كَیْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُفْسِدِیْنَ ﴿۱۴﴾ وَ لَقَدْ اٰتَیْنَا دَاوٗدَ

سو دیکھئے کیسا انجام ان مفسدوں کا ہوا و۱۵ اور ہم نے داؤد

وَ سُلَیْمٰنَ عِلْمًا ۚ وَ قَالَا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ فَضَّلَنَا عَلٰی

اور سلیمان کو (ایک خاص) علم عطا فرمایا و۱۶ اور وہ دونوں کہنے لگے (ساری) تعریف اللہ ہی کے لئے ہے جس نے ہمیں

كَثِیْرٍ مِّنْ عِبَادِهِ الْمُؤْمِنِیْنَ ﴿۱۵﴾ وَ وَرِثَ سُلَیْمٰنُ دَاوٗدَ

اپنے بہت سے ایمان والے بندوں پر فضیلت دی و۱۷ اور داؤد کے جانشین سلیمان ہوئے و۱۸

وَ قَالَ یٰۤاَیُّهَا النَّاسُ عُلِّمْنَا مَنْطِقَ الطَّیْرِ وَ اُوْتِیْنَا مِنْ

اور انہوں نے کہا اے لوگو ہم کو پرندوں کی بولی کی تعلیم دی گئی ہے اور ہم کو ہر قسم کی چیزیں

كُلِّ شَیْءٍ ؕ اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْفَضْلُ الْمُبِیْنُ ﴿۱۶﴾ وَ حُشِرَ

عطا ہوئی ہیں و۱۹ بے شک یہ تو کھلا ہوا فضل ہے اور سلیمان کے لئے

لِسُلَیْمٰنَ جُنُوْدُهٗ مِنَ الْجِنِّ وَ الْاِنْسِ وَ الطَّیْرِ فَهُمْ

ان کا لشکر جمع کیا گیا جن بھی اور انسان بھی اور پرندے بھی اور انہیں (صف بندی کے لئے)

یُوْزَعُوْنَ ﴿۱۷﴾ حَتّٰۤی اِذَاۤ اَتَوْا عَلٰی وَادِ النَّمْلِ ۙ قَالَتْ

روکا جاتا تھا و۲۰ یہاں تک کہ ایک مرتبہ جب وہ چیونٹیوں کے میدان میں پہنچے و۲۱ ایک چیونٹی

ع ۱۴/۱۶

اور نفسانیت سے انکار پر قائم رہے۔ ظُلْمًا وَّ عُلُوًّا۔ دونوں کے درمیان فرق یہ کیا گیا ہے کہ ظلم ان آیات وشواہد کو ان کے مرتبہ سے گھٹاتا تھا اور علو اپنے کو اپنے درجہ سے بڑھانا تھا۔ و۱۶ یعنی علم نبوت و ملک داری۔ ملاحظہ ہوں انگریزی تفسیر القرآن کے حاشیے۔ نیز اسی تفسیر کے حاشیے سورۃ الانبیاء پ۱۷ میں۔ و۱۷ (اور ہم اس پر ادائے شکر اور تحدیث نعمت کرتے ہیں) فَضَّلَنَا اظہار افضلیت مطلق صورت میں مذموم وممنوع نہیں، ممنوع صرف راہِ کبر وتفاخر سے ہے۔ عَلٰی كَثِیْرٍ مِّنْ عِبَادِهِ الْمُؤْمِنِیْنَ۔ افضلیت کل مومنین پر نہیں، صرف اکثر مومنین پر ہے، دعویٰ بس یہیں تک محدود ہے۔ دوسرے انبیاء آخر ان سے افضل بھی تو ہوئے ہیں۔ ضمناً اس میں رد آ گیا توریت کا، جس نے حضرت سلیمان علیہ السلام کو نعوذ باللہ ایک بددین انسان کی حیثیت سے پیش کیا ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ غلبہ فنا کے آثار کا دائم ومستمر رہنا کاملین کے لیے بھی لازم نہیں۔ چنانچہ یہ دونوں حضرات اگرچہ فنا کے اعلیٰ مقام پر تھے تاہم اپنے کمالات کی طرف بھی التفات رہا۔ و۱۸ (ملک وسلطنت میں) وَرِثَ سے مراد میراث اصطلاحی نہیں، بلکہ معنی مطلق کسی متقدم کے کمالات کے مالک ہو جانے کے ہیں۔ و۱۹ (حکومت وسلطنت سے متعلق) مِنْ كُلِّ شَیْءٍ۔ مراد کثرت وافراط ہے، اور یہ عام محاورۂ زبان ہے۔ ای كثرة ما اوتی كما تقول فلان يقصده كل احد تريد كثرة قصاده (کشاف) المراد به كثرة ما اوتی (مدارک) اردو محاورہ میں بھی ایسے موقع پر بولتے ہیں "اس کو اللہ نے سب ہی کچھ دے رکھا ہے"۔ اُوْتِیْنَا۔ عُلِّمْنَا۔ جمع کے صیغے اظہار عظمت کے لیے ہیں۔ جیسا کہ شاہی محاورہ ہے۔ یٰۤاَیُّهَا النَّاسُ۔ اس طریق خطاب سے اشارۃً یہ نکل رہا ہے کہ آپؑ کو اس انعام الٰہی کی اشاعت خاص ہی منظور تھی۔ فالمقصود منه تشهير نعمة الله تعالى والتنويه بها ودعاء الناس الى التصديق بذكر المعجزة (کبیر) اس جاہ وحشم کا بیان توریت میں ان الفاظ میں ہے:۔ "اور سلیمان بادشاہ کے پینے کے سب باسن سونے کے تھے...... سو سلیمان بادشاہ، دولت اور حکمت کی نسبت زمین کے سب بادشاہوں سے سبقت لے گیا۔ اور سارے جہان نے سلیمان کی طرف توجہ کی تاکہ اس کی حکمت کو جو خدا نے اس کے دل میں ڈالی تھی سنے۔ اور ان میں سے ہر ایک آدمی اپنا ہدیہ روپے کے باسن اور سونے کے برتن اور پوشاکیں اور سلاح اور خوشبوئیاں اور گھوڑے اور خچر جتنے ہر ایک سال کے لیے ٹھہرائے ہوئے تھے۔ اس کے آگے گزرانتے تھے۔ اور سلیمان نے گاڑیاں اور سوار بہت سے جمع کیے۔ اس کی ایک ہزار چار سو گاڑیاں تھیں اور بارہ ہزار سوار" (۱۔ سلاطین۔ ۱۰۔ ۲۱۔ ۲۶) نیز ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ۔

و۲۰ (ان کی کثرت تعداد کی بنا پر) مِنَ الْجِنِّ وَ الْاِنْسِ وَ الطَّیْرِ۔ انسانوں کی سپاہ تو خیر ہوتی ہی ہے، جنات وطیور بھی جو عموماً وعادۃً کسی سلطان وملک کے تابع نہیں ہوتے، لشکر سلیمانی میں داخل تھے۔ و۲۱ چیونٹیوں کا میدان اس لیے کہا گیا کہ وہاں جھنڈ کے جھنڈ چیونٹیاں جمع تھیں۔ ایک مرتبہ حضرت سلیمان کا لشکر خشکی میں کسی سرزمین سے گزر رہا تھا کہ راہ میں ایسا قطعہ پڑا جہاں چیونٹیاں بکثرت آباد تھیں۔ اور وہیں یہ ماجرا پیش آیا۔

نَمْلَةٌ يّٰۤاَيُّهَا النَّمْلُ ادْخُلُوْا مَسٰكِنَكُمْ ۚ لَا يَحْطِمَنَّكُمْ
نے کہا کہ اے چیونٹیو اپنے سوراخوں میں جا گھسو کہیں سلیمان اور ان کا لشکر
سُلَيْمٰنُ وَ جُنُوْدُهٗ ۙ وَ هُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴿۱۸﴾ فَتَبَسَّمَ
تمہیں روند نہ ڈالیں اور انہیں خبر بھی نہ ہو ف۲۲ (سلیمان) اس بات پر
ضَاحِكًا مِّنْ قَوْلِهَا وَ قَالَ رَبِّ اَوْزِعْنِیْۤ اَنْ اَشْكُرَ
مسکرا کر ہنس پڑے ف۲۳ اور کہنے لگے اے میرے پروردگار مجھے اس پر مداومت دے کہ
نِعْمَتَكَ الَّتِیْۤ اَنْعَمْتَ عَلَیَّ وَ عَلٰی وَالِدَیَّ وَ اَنْ اَعْمَلَ
میں تیری نعمتوں کا شکر ادا کیا کروں، جو تو نے مجھے اور میرے ماں باپ کو عطا کی ہیں، اور اس پر بھی کہ میں نیک کام
صَالِحًا تَرْضٰىهُ وَ اَدْخِلْنِیْ بِرَحْمَتِكَ فِیْ عِبَادِكَ
کیا کروں جس سے تو راضی ہو ف۲۴ اور مجھے اپنی رحمت سے داخل رکھ اپنے نیک
الصّٰلِحِیْنَ ﴿۱۹﴾ وَ تَفَقَّدَ الطَّیْرَ فَقَالَ مَا لِیَ لَاۤ اَرَی
بندوں میں ف۲۵ اور انہوں نے پرندوں کی حاضری لی تو بولے کہ کیا بات ہے کہ میں ہدہد
الْهُدْهُدَ ۖ٘ اَمْ كَانَ مِنَ الْغَآىِٕبِیْنَ ﴿۲۰﴾ لَاُعَذِّبَنَّهٗ عَذَابًا
کو نہیں دیکھتا کیا وہ غیر حاضر ہے؟ ف۲۶ میں اسے سخت سزا دے کر
شَدِیْدًا اَوْ لَاۡاَذْبَحَنَّهٗۤ اَوْ لَیَاْتِیَنِّیْ بِسُلْطٰنٍ مُّبِیْنٍ ﴿۲۱﴾
رہوں گا یا اسے ذبح کر ڈالوں گا یا پھر وہ صاف عذر میرے سامنے پیش کرے ف۲۷
فَمَكَثَ غَیْرَ بَعِیْدٍ فَقَالَ اَحَطْتُّ بِمَا لَمْ تُحِطْ بِهٖ
سو تھوڑی دیر میں وہ آ گیا اور کہنے لگا کہ میں ایسی بات معلوم کر کے آیا ہوں جو آپ کو معلوم نہیں ف۲۸
وَ جِئْتُكَ مِنْ سَبَاٍۭ بِنَبَاٍ یَّقِیْنٍ ﴿۲۲﴾ اِنِّیْ وَجَدْتُّ امْرَاَةً
اور میں آپ کے پاس (ملک) سبا کی ایک تحقیقی خبر لایا ہوں ف۲۹ میں نے ایک عورت کو دیکھا وہ ان پر



ف۲۲ چیونٹی نہایت ذہین جانور ہوتی ہے۔ جیسا کہ ماہر فن کا بیان ہے۔ تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ نیز پارۂ ہٰذا کے صفحہ ۷۸۵ پر ضمیمہ۔ — حیوانات سے عقل کی بالکلیہ نفی کرنا قول بلا دلیل ہے اور چیونٹی کے متعلق تو یہ خیال خلاف دلیل بھی ہے۔ چیونٹی کے باب میں تو ماہرین فن کا بیان ہے کہ "تنظیم و تقسیم کار کے لحاظ سے ہو یا ذہانت و ذکاوت کی بنا پر چیونٹی کی زندگی ہر طرح مربوط و مکمل ہوتی ہے" "منطق الطیر کا علم تو حضرت سلیمان کو حسب تصریح قرآنی تھا ہی، اس قصہ سے معلوم ہوتا ہے کہ پرندوں کے علاوہ بھی حیوانات کی بولیوں کا علم آپ رکھتے تھے۔ وَهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ۔ سلیمان نبی معصوم تھے۔ ارادی ظلم آپ سے ممکن ہی نہ تھا۔ وَهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ اسی دفع دخل کے لیے ہے۔ یعنی یہ زیادتی بے خبری اور لاعلمی کی حالت میں ان کے لشکریوں سے نہ سرزد ہو جائے۔ ضمناً یہ بھی آیت سے نکل آیا کہ علم غیب ہرگز کوئی جزو نبوت نہیں (چہ جائیکہ جزو ولایت!) اس قصہ کے حوالے اسرائیلی مذہبی نوشتوں میں بھی آتے ہیں۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کے حاشیے۔ ف۲۳ (کہ اللہ رے احتیاط و دور اندیشی!) ضَاحِكًا۔ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ اس سے ثبوت ضحک کا انبیاء علیہم السلام سے ملتا ہے، اور حدیث نبوی میں جو اس کی نفی آئی ہے مراد اس سے نفی عادت ضحک کی ہے نہ کہ نفی بالکلیہ۔ تَبَسَّمَ ضَاحِكًا۔ ترکیب سے بعض اہل تفسیر نے بات یہ پیدا کی ہے کہ تبسم تو آپ نے اپنی عادت و معمول کے مطابق کیا، پھر وہ تبسم اضطراراً ضحک کے درجہ تک پہنچ گیا۔ ف۲۴ یعنی عمل مقبول عنایت ہو۔ نِعْمَتَكَ...... وَالِدَیَّ۔ نعمتوں سے مراد نعمت ایمان و نعمت علم ہیں۔ اور جہاں تک حضرت سلیمان علیہ السلام و حضرت داؤد علیہ السلام کا تعلق ہے نعمت نبوت بھی۔ جانوروں کی گفتگو سمجھ لینا ایک معجزہ اور نعمت عظیم ہے۔ حضرات انبیاء اپنے ان کمالات پر اتراتے نہیں جاتے بلکہ انہیں ایک نعمت سے دوسری نعمتوں کا استحضار ہو جاتا ہے۔ جیسا کہ یہاں حضرت سلیمان علیہ السلام کو ہوا۔ قرآن مجید کی یہ ساری صراحتیں توریت موجودہ کے ان بیانات کی تردید کر رہی ہیں، جن میں حضرت سلیمان علیہ السلام کے ایمان اور اخلاق کو مجروح کیا گیا ہے۔ ف۲۵ (اور کبھی بھی اس نعمت قرب کو بعد سے تبدیل نہ کر) رَحْمَتِكَ۔ رحمت سے مراد رحمت خاصہ ہے اور الصّٰلِحِیْنَ سے مراد اعلیٰ درجہ کے نیک بندے یعنی انبیاء ہیں۔ ف۲۶ ہدہد ایک معروف پرند ہے، سر پر کلغی لئے ہوئے، جو ہندوستان کے ان اطراف میں موسم برسات میں اکثر دکھائی دیتا ہے۔ ملک فلسطین میں بکثرت پایا جاتا ہے۔ جاڑوں میں مصر اور مضافات مصر کو چلا جاتا ہے اور مارچ کے مہینہ سے پھر فلسطین میں آ جاتا ہے۔ اڑان کی بڑی زبردست قوت رکھتا ہے۔ مزید تفصیلات کے لئے ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ ف۲۷ یعنی وہ اپنی غیر حاضری کا کوئی معقول عذر میرے سامنے پیش کر دے تو البتہ سزا سے بچ سکتا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس کے سپرد بھی کچھ خدمات تھیں۔ یہ بھی ممکن ہے کہ حاضری محض انضباط و انتظام کے لئے لی گئی ہو۔ اور فوج سے غیر حاضری خود ایک جرم ہے۔ لَاُعَذِّبَنَّهٗ...... مُّبِیْنٍ۔ حضرت سلیمان علیہ السلام یہاں صرف اپنا ارادۂ مشروط ظاہر کر رہے ہیں کہ اگر ملزم کوئی عذر ہی نہ پیش کر سکا، یا پیش بھی کیا تو بہت ضعیف تو وہ قابل تعزیر ہوگا۔ کوئی حکم شرعی نافذ نہیں کر رہے ہیں۔ اس لئے یہ سوال ہی نہیں پیدا ہوتا کہ فقہ اسلامی میں تو غائب پر قضا جائز نہیں، پھر یہ نبی کیسے غائب پر قضا جاری کر رہے ہیں۔ لَاُعَذِّبَنَّهٗ سے مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ استنباط کیا ہے کہ حیوانات کو تعلیم کے لئے تادیب جائز ہے، اور دفع اذیٰ کے لئے قتل بھی جائز ہے، لیکن وہیں جہاں تادیب و دفع اذیٰ مرتب ہو ورنہ نہیں۔ چنانچہ ہدہد ہی ہے کہ اب نہ وہ قابل تادیب ہے اور نہ اس سے کوئی ایذا پہنچتی ہے۔ ف۲۸ یہ بات ایک نبی سے ایک امتی ہی نہیں، حیوان کہہ رہا ہے، اور قرآن مجید اس دعوے کو بلا شائبہ تردید دہرا رہا ہے۔ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ ہدہد کے اس قول کا مطلب یہ ہے کہ میری غیر حاضری کسی نافرمانی کی بناء پر نہیں، بلکہ کار سرکاری سے تھی۔ ف۲۹ ملک سبا، عرب کے مغربی جنوبی علاقہ کو کہتے ہیں۔ تقریباً وہی ملک جہاں آج یمن، حضر موت، عسیر واقع ہیں۔ اپنے زمانہ میں بڑا زرخیز و متمول ملک رہ چکا ہے۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔

وف۳۰ اس ملکہ کا نام بلقیس تھا۔ اس کی دولت وامارت، ساز وسامان کے لئے انگریزی تفسیر القرآن ملاحظہ ہو۔ عَظِیْمٌ۔ عظیم جو تخت کی صفت آئی ہے اس سے مراد گرانقدر اور بیش بہا بھی ہوسکتا ہے اور



تَمْلِكُهُمْ وَأُوتِيَتْ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ وَلَهَا عَرْشٌ عَظِيمٌ ﴿۲۳﴾

حکومت کر رہی ہے اور اسے ہر سامان میسر ہے اور اس کے پاس ایک بڑا تخت ہے وف۳۰

وَجَدْتُهَا وَقَوْمَهَا يَسْجُدُونَ لِلشَّمْسِ مِنْ دُونِ اللَّهِ

میں نے اسے اور اس کی قوم کو دیکھا کہ وہ اللہ کو چھوڑ کر آفتاب کی پوجا کرتے ہیں وف۳۱

وَزَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطَانُ أَعْمَالَهُمْ فَصَدَّهُمْ عَنِ السَّبِيلِ

اور شیطان نے ان کے اعمال ان کی نظر میں خوش نما کر رکھے ہیں سو انہیں راستہ سے ہٹا دیا ہے

فَهُمْ لَا يَهْتَدُونَ ﴿۲۴﴾ أَلَّا يَسْجُدُوا لِلَّهِ الَّذِي يُخْرِجُ

چنانچہ وہ (راہ) ہدایت پر نہیں چلتے وف۳۲ یعنی اللہ کی عبادت نہیں کرتے جو باہر لاتا ہے

الْخَبْءَ فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَيَعْلَمُ مَا تُخْفُونَ وَمَا

آسمانوں اور زمین کی پوشیدہ چیزوں کو اور جو کچھ پوشیدہ رکھتے ہو اور جو کچھ ظاہر کرتے ہو

تُعْلِنُونَ ﴿۲۵﴾ اللَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ ﴿۲۶﴾

سب کو جانتا ہے وف۳۳ اللہ (وہ ہے کہ) سوا اس کے کوئی معبود نہیں، مالک ہے عرش عظیم کا وف۳۴

قَالَ سَنَنْظُرُ أَصَدَقْتَ أَمْ كُنْتَ مِنَ الْكَاذِبِينَ ﴿۲۷﴾

(سلیمان نے) کہا ہم ابھی دیکھے لیتے ہیں کہ تو سچ کہتا ہے یا تو جھوٹوں میں سے ہے۔

اذْهَبْ بِكِتَابِي هَٰذَا فَأَلْقِهْ إِلَيْهِمْ ثُمَّ تَوَلَّ عَنْهُمْ

(اچھا تو) یہ میرا خط لے جانا اور اسے اس کے پاس ڈال دینا پھر ان کے پاس سے (ذرا) ہٹ جانا

فَانْظُرْ مَاذَا يَرْجِعُونَ ﴿۲۸﴾ قَالَتْ يَا أَيُّهَا الْمَلَأُ إِنِّي

پھر دیکھنا آپس میں کیا سوال جواب کرتے ہیں وف۳۵ (بلقیس) نے کہا اے اہل دربار میرے پاس ایک

أُلْقِيَ إِلَيَّ كِتَابٌ كَرِيمٌ ﴿۲۹﴾ إِنَّهُ مِنْ سُلَيْمَانَ وَإِنَّهُ

معزز خط ڈالا گیا ہے وف۳۶ وہ سلیمان کی طرف سے ہے، اور وہ یہ ہے



السجدة ۸

جسامت کے اعتبار سے بے حد بڑا بھی۔ اِمْرَاَۃً تَمْلِکُھُمْ۔ بجائے بادشاہ کے ملکہ کی فرمانروائی دنیا میں کوئی نو پیداشے نہیں۔ جاہلی قوموں میں بہت قدیم زمانہ سے یہ ہوتا آیا ہے۔ اُوْتِیَتْ مِنْ کُلِّ شَیْءٍ۔ کُلِّ شَیْءٍ سے یہاں بھی مراد انھیں چیزوں کی کثرت وافراط ہے جو ملکہ کو اپنے جاہ وحشم کے لئے ضروری تھیں۔ ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۱۹ اِمْرَاَۃً تَمْلِکُھُمْ۔ عورتوں کے ہاتھ میں عہدہ اور منصب دے دینا یہاں تک کہ انہیں پورے ملک کی ملکہ یا فرمانروا بنا دینا، یورپ کی ایجاد نہیں۔ مشرک قوموں کے ہاں یہ دستور ہر زمانہ میں رہا ہے اور مصر، کلدانیہ، ایران کی جاہلی حکومتوں کے ہاں عورت کو اتنی آزادی ہمیشہ حاصل رہی ہے۔ یہ تو اسلام تھا جس نے آکر بریک لگایا، اور اس دستور کو ناجائز قرار دیا۔ صحیح بخاری کی صاف حدیث آئی ہے لن یفلح قوم ولوا امرھم امراۃ (بخاری۔ کتاب الفتن) وہ قوم فلاح یاب نہ ہوگی جو اپنی حکومت عورت کے سپرد کئے ہوئے ہے۔ وف۳۱ مؤرخین کا بیان ہے کہ اس ملک میں سوسے اوپر دیوتا پجتے تھے۔ معبود اعظم سورج دیوتا تھا۔ جو دنیا کی بہت سی قوموں کا معبود اعظم رہ چکا ہے۔ وف۳۲ (اور راہِ ہدایت پانے کی کوشش درجۂ ضروری میں بھی نہیں کرتے) زَیَّنَ...... اَعْمَالَھُمْ۔ جیسا کہ ہر جاہلی اور خدا فراموش وآخرت فراموش قوم اپنی دنیوی، مادی ترقیوں میں مست اور مگن رہا کرتی ہے، یہ "متمدن قوم" بھی تھی۔ فقہاء وصوفیہ نے چونکہ یہ سارا قول ہدہد پرندہ ہی کا قرار دیا ہے۔ اس لئے اس سے نتیجہ بھی یہ نکالا ہے کہ بقدر ضرورت علم ومعرفت حیوانات میں بھی موجود ہوتا ہے۔ وف۳۳ (اے انسانو!) اَلَّذِیْ یُخْرِجُ...... وَالْاَرْضِ۔ یَعْلَمُ...... تُعْلِنُوْنَ۔ یعنی اس کی قدرت بھی کامل اور اس کا علم بھی ہمہ گیر...... جاہلی مشرک قوموں کو مغالطہ عموماً انہیں دو صفات باری کے باب میں پیش آتا رہا ہے۔ اس لئے یہاں کھل کر دونوں کا اثبات کیا گیا۔ یُخْرِجُ الْخَبْءَ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ۔ پوشیدہ چیزوں کو آسمان، زمین سے نکالتا رہتا ہے، مثلاً پانی کو آسمان سے اور نباتات کو زمین سے۔ اَلَّا یَسْجُدُوْا۔ اس ترکیب سے مفہوم وجوب سجدہ کا لیا گیا ہے قال اھل التحقیق قولہ الا یسجدوا یجب ان یکون بمعنی الامر (کبیر) وف۳۴ (جس کے آگے تخت ملکۂ سبا کی حقیقت ہی کیا ہے) امام رازی علیہ رحمۃ اللہ فرماتے ہیں کہ ملکۂ سبا کے تخت کو جو عظیم کہا گیا تھا وہ باعتبار معاصر ملوک وسلاطین کے تھا۔ اور یہاں جو عرش الٰہی کو عظیم کہا جا رہا ہے، یہ جملہ مخلوقات کے مقابلہ میں ہے۔ وف۳۵ حضرت سلیمان علیہ السلام فرماتے ہیں اچھا ابھی امتحان ہوا جاتا ہے، یہ خط لے کر جا، بس حقیقتِ حال معلوم ہوئی جاتی ہے کہ تیرا بیان صحیح ہے یا غلط...... پرندوں کے ذریعہ سے خطوط رسانی کا طریقہ دنیائے قدیم میں عام رہا ہے۔ اور کبوتروں سے تو یہ خدمت یورپ میں آج تک لی جا رہی ہے۔ ثُمَّ تَوَلَّ عَنْھُمْ۔ ہٹ جانے کا حکم جو ہدہد کو دیا گیا، اس میں تعلیم ہے تہذیب وادب مجلسِ ملوک کی (تھانوی) لیکن یہ مقصود بھی ہوسکتا ہے کہ غیر ملک کے سفیر کے بالکل سامنے وہ لوگ آزادی سے بات چیت نہ کر سکیں گے۔ وف۳۶ کَرِیْمٌ۔ مکتوب کو معزز یا تو اس کے مضمون کی عظمت کے لحاظ سے کہا گیا ہے، اور یا اس لحاظ سے کہ اس کا بھیجنے والا معزز تھا۔ بکرم مضمونہ او مرسلہ (بیضاوی) حسن مضمونہ وما فیہ او لانہ من عند ملک کریم (مدارک)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ﴿٣٠﴾ اَلَّا تَعْلُوْا عَلَيَّ وَاْتُوْنِيْ

بسم اللہ الرحمن الرحیم تم لوگ میرے مقابلہ میں بڑائی مت کرو اور میرے پاس

ع ٢ ١٧ مُسْلِمِيْنَ ﴿٣١﴾ قَالَتْ يٰۤاَيُّهَا الْمَلَؤُا اَفْتُوْنِيْ فِيْۤ اَمْرِيْ ۚ مَا

مطیع ہو کر چلے آؤ ف ٣٧ (پھر) بولی اے اہل دربار مجھ کو میرے معاملہ میں رائے دو میں کبھی کسی معاملہ کا

كُنْتُ قَاطِعَةً اَمْرًا حَتّٰى تَشْهَدُوْنِ ﴿٣٢﴾ قَالُوْا نَحْنُ اُولُوْا

فیصلہ نہیں کرتی جب تک تم (میرے پاس) موجود نہ ہو ف ٣٨ وہ لوگ بولے ہم بڑے طاقتور

قُوَّةٍ وَّاُولُوْا بَاْسٍ شَدِيْدٍ ۙ وَّالْاَمْرُ اِلَيْكِ فَانْظُرِيْ مَاذَا

اور بڑے لڑنے والے ہیں لیکن اختیار آپ ہی کو ہے آپ ہی دیکھ لیجیے آپ کو

تَاْمُرِيْنَ ﴿٣٣﴾ قَالَتْ اِنَّ الْمُلُوْكَ اِذَا دَخَلُوْا قَرْيَةً

کیا حکم دینا ہے ف ٣٩ وہ بولی کہ بادشاہ جب کسی بستی میں (فاتحانہ) داخل ہوتے ہیں

اَفْسَدُوْهَا وَجَعَلُوْۤا اَعِزَّةَ اَهْلِهَاۤ اَذِلَّةً ۚ وَكَذٰلِكَ

تو اسے تہ و بالا کر دیتے ہیں اور وہاں والوں میں جو عزت دار ہوتے ہیں انہیں وہ ذلیل کر دیتے ہیں اور اسی طرح

يَفْعَلُوْنَ ﴿٣٤﴾ وَاِنِّيْ مُرْسِلَةٌ اِلَيْهِمْ بِهَدِيَّةٍ فَنٰظِرَةٌ

(یہ لوگ) کریں گے ف ٤٠ اور میں ان لوگوں کے پاس ہدیہ بھیجتی ہوں پھر دیکھوں گی

بِمَ يَرْجِعُ الْمُرْسَلُوْنَ ﴿٣٥﴾ فَلَمَّا جَآءَ سُلَيْمٰنَ قَالَ

کہ ایلچی کیا (جواب) لے کر آتے ہیں ف ٤١ سو جب وہ (ایلچی) سلیمان کے پاس پہنچا تو آپ نے کہا

اَتُمِدُّوْنَنِ بِمَالٍ ۫ فَمَاۤ اٰتٰىنِۦَ اللّٰهُ خَيْرٌ مِّمَّاۤ اٰتٰىكُمْ ۚ بَلْ اَنْتُمْ

کیا تم لوگ میری مدد مال سے کرنا چاہتے ہو سو اللہ نے مجھ کو جو کچھ دے رکھا ہے وہ اس سے کہیں بہتر ہے جو اس

بِهَدِيَّتِكُمْ تَفْرَحُوْنَ ﴿٣٦﴾ اِرْجِعْ اِلَيْهِمْ فَلَنَاْتِيَنَّهُمْ

نے تم کو دیا ہے البتہ تم ہی اپنے ہدیہ پر اتراتے ہو گے! تو لوٹ جا ان لوگوں کے پاس ہم ان پر ایسی فوجیں

ف ٣٧ خط کے مخاطب ملکہ کے علاوہ اعیانِ سلطنت بھی ہیں۔ اور تبعاً جملہ اہلِ سبا۔ اسی لئے صیغہ جمع مخاطب کا ہے۔ اْتُوْنِيْ مُسْلِمِيْنَ سے مراد جسمانی حاضری نہیں۔ محض دعوتِ اسلام واطاعت مقصود ہے المراد من المسلم اما المنقاد او المؤمن (کبیر) اے مومنین او منقادین (بیضاوی) یہ ضرور نہیں کہ خط کی عبارت بجنسہٖ یہی ہو۔ قرینہ روایت بالمعنیٰ کا ہے۔ یہود کے مقدس نوشتہ تالمود میں جو عبارت مکتوب دی ہوئی ہے، اس کے لیے ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ مضمون مکتوب کے اس ایجاز سے امام رازی علیہ رحمۃ اللہ نے یہ استنباط کیا ہے کہ کلام انبیاء میں طوالت نہیں ہوتی۔ بلکہ نفس مطلب پر اکتفا ہوتا ہے۔ الانبياء عليهم الصلوة والسلام لا يطيلون بل يقتصرون على المقصود و هذا الكتاب مشتمل على تمام المقصود (کبیر)

ف ٣٨ (اور اس معاملہ میں شریک نہ ہو لو) آیت سے ظاہر ہو رہا ہے کہ سبا کا آئینِ حکومت جمہوری یا شورائی طرز کا تھا۔ ف ٣٩ یعنی ہم تو صلح و جنگ ہر صورت میں آپ کی اطاعت کے لیے تیار ہی ہیں، جو راہ چاہے اختیار کیجئے۔ باقی جنگی اعتبار سے آپ کمزور نہیں۔ ف ٤٠ (اس لیے سر دست جنگ تو مناسب نہیں) ملکہ، ہر جنگِ عظیم کے نتائج، کشت و خون، تباہی و بربادی سے خوب واقف ہے، اس لیے جنگ سے بچنا چاہتی ہے۔ صاحب خلاصۃ التفاسیر (متوفی غالباً ١٩٠٥ء) اپنے استاد عالی مقام، فخر المتاخرین مولنا عبدالحی فرنگی محلی علیہ رحمۃ اللہ کے حوالہ سے لکھتے ہیں، کہ انہوں نے اس آیت کے سبق میں فرمایا کہ "مناسب نہیں کہ آدمی انقلاب کا خواہاں رہے، بلکہ یوں دعا کرے کہ اے اللہ بادشاہِ وقت کو ایسی ایسی توفیق دے، یہ ہدایت کر، اور یہ نہ کہے کہ یہ بادشاہ معزول اور فلاں فرمانروا ہو۔ اس لیے کہ اس میں ہزارہا بے جرم و خطا اربابِ شرف و ذکا پس جاتے ہیں"۔ ف ٤١ ملکہ نے کہا کہ سر دست تو میں اپنی طرف سے صلح و دوستی کی طرح ڈالتی ہوں، تحفہ تحائف دے کر کسی کو بھیجتی ہوں اس کا جواب آنے پر مکرر غور ہوگا۔ روایاتِ یہود میں ہے کہ ملکہ بلقیس نے یہ سفارت بحری راستہ سے روانہ کی۔ جس کے ساتھ علاوہ زر و جواہر کے چھ ہزار لڑکے اور لڑکیاں، ہم عمر، ہم قامت، ہم لباس بھی بطور غلاموں اور کنیزوں کے تھیں۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔

ف۴۲ سلیمان علیہ السلام نے فرمایا کہ میں نے دعوت تو اطاعت واسلام کی دی تھی، یہ بلا اطاعت وقبولِ دعوت محض اظہار دوستی کیسا؟ یہ تو ایک صورت رشوت کی ہوئی۔ مال وقوت دونوں کے لحاظ سے تو میری سلطنت اللہ کے فضل وکرم سے بلقیس کے ملک سے کہیں بڑھی ہوئی ہے، میں ان ہدایا وتحائف کو واپس کرتا ہوں اور عنقریب فوج کشی کرکے ان بے دینوں کو کچل ڈالوں گا۔ فقہاء نے کہا ہے کہ کافروں کے



بِجُنُوْدٍ لَّا قِبَلَ لَهُمْ بِهَا وَلَنُخْرِجَنَّهُمْ مِّنْهَآ اَذِلَّةً وَّهُمْ
بھیجتے ہیں کہ ان لوگوں سے ان کا (ذرا بھی) مقابلہ نہ ہوسکے گا اور ہم ان کو وہاں سے ذلیل کرکے نکال دیں گے اور وہ
صٰغِرُوْنَ ﴿۳۷﴾ قَالَ يٰۤاَيُّهَا الْمَلَؤُا اَيُّكُمْ يَاْتِيْنِيْ بِعَرْشِهَا
ماتحت ہوجائیں گے ف۴۲ (سلیمان نے) کہا اے درباریو تم میں کون ایسا ہے جو اس (بلقیس) کا تخت میرے پاس لے
قَبْلَ اَنْ يَّاْتُوْنِيْ مُسْلِمِيْنَ ﴿۳۸﴾ قَالَ عِفْرِيْتٌ مِّنَ
آئے قبل اس کے کہ وہ لوگ مطیع ہو کر حاضر ہوں ف۴۳ ایک شریر جن بولا
الْجِنِّ اَنَا اٰتِيْكَ بِهٖ قَبْلَ اَنْ تَقُوْمَ مِنْ مَّقَامِكَ ۚ وَاِنِّيْ
میں اسے آپ کی خدمت میں لے آؤں گا قبل اس کے کہ آپ اپنے اجلاس سے اٹھیں اور میں
عَلَيْهِ لَقَوِيٌّ اَمِيْنٌ ﴿۳۹﴾ قَالَ الَّذِيْ عِنْدَهٗ عِلْمٌ مِّنَ
اس (کے لانے) پر قدرت رکھتا ہوں امانت دار ہوں ف۴۴ (اور) اس نے کہا جسے علم کتاب
الْكِتٰبِ اَنَا اٰتِيْكَ بِهٖ قَبْلَ اَنْ يَّرْتَدَّ اِلَيْكَ طَرْفُكَ ؕ فَلَمَّا
حاصل تھا ف۴۵ کہ میں اسے تیرے پاس لے آؤں قبل اس کے کہ تیری پلک جھپکے پھر جب (سلیمان نے)
رَاٰهُ مُسْتَقِرًّا عِنْدَهٗ قَالَ هٰذَا مِنْ فَضْلِ رَبِّيْ ۖ
اسے اپنے پاس رکھا دیکھا تو بولے یہ بھی میرے پروردگار کا ایک فضل ہے
لِيَبْلُوَنِيْۤ ءَاَشْكُرُ اَمْ اَكْفُرُ ؕ وَمَنْ شَكَرَ فَاِنَّمَا يَشْكُرُ
تاکہ میری آزمائش کرے کہ آیا میں شکر کرتا ہوں یا ناشکری کرتا ہوں اور جو کوئی شکر کرتا ہے وہ اپنے ہی نفع کے لئے
لِنَفْسِهٖ ۚ وَمَنْ كَفَرَ فَاِنَّ رَبِّيْ غَنِيٌّ كَرِيْمٌ ﴿۴۰﴾ قَالَ
شکر کرتا ہے اور جو کوئی ناشکری کرتا ہے تو میرا پروردگار غنی ہے کریم ہے ف۴۶ (پھر سلیمان نے) کہا
نَكِّرُوْا لَهَا عَرْشَهَا نَنْظُرْ اَتَهْتَدِيْۤ اَمْ تَكُوْنُ مِنَ
اس کے لئے اس کے تخت کی صورت بدل دو ہم دیکھیں کہ اسے اس کا پتہ لگ



ہدیہ کو رد کر دینا، جب اپنی مصلحت اسی میں ہو مستحب ہے۔ لَا قِبَلَ لَهُمْ۔ قبل کے معنی طاقت، طاقت مقابلہ کے ہیں۔ اے لا یقدرون ان یقابلوھم (کبیر) اے لا طاقۃ و حقیقۃ القبل المقاومۃ و المقابلۃ (کبیر) اے لا طاقۃ لھم علی استقبالھا ودفاعھا (راغب) یقال لا قبل لی ھکذا اے لا یمکننی ان اقابلہ (راغب) اَذِلَّةً وَّهُمْ صٰغِرُوْنَ۔ ذلت، یہ کہ جو کچھ شوکت وحکومت ہے وہ سب یہیں چھن چھنا جائے گی اور صغار، یہ کہ غلامی واسیری میں بسر کرنا ہوگی۔ ف۴۳ وہ قاصد اب واپس پہنچتا ہے، اور حالات دربار سلیمان بیان کرتا ہے۔ بلقیس یہ سن کر حاضری کا قصد کرتی ہے۔ اس کی اطلاع حضرت سلیمان کو وحیِ الٰہی یا کسی اور ذریعہ سے آجاتی ہے۔ اس وقت وہ یہ گفتگو اپنے اہل دربار سے کرتے ہیں۔ عجب نہیں کہ اس خارقِ عادت کے ذریعہ سے مقصود حضرت سلیمان علیہ السلام کا اپنے کمالات باطنی کے ساتھ اپنی قوتِ اعجازی کا اظہار ہو۔ اس کے اعجازی پہلو کو سمجھنے کے لیے ملک یمن اور فلسطین کا درمیانی فاصلہ نظر میں رہے۔ بحری راستہ سے پہنچنے میں اس وقت مہینوں کا ذکر نہیں، دو دو تین تین سال لگ جاتے تھے! ف۴۴ لَقَوِيٌّ اَمِيْنٌ۔ قوی اس لیے کہ وہ تخت لاکھ وزنی سہی، لیکن اس پر بھی میں اسے لے آؤں گا۔ امین یوں کہ وہ ہزار قیمتی سہی، مرصع سہی، میں کسی طرح کی خیانت نہ کروں گا۔ عِفْرِيْتٌ۔ کے معنی شریر وسرکش قسم کے جن کے ہیں۔ ھو العارم والخبیث (راغب) مَقَامِكَ یعنی اپنے اجلاس سے۔ لفظی معنی مکانِ قیام کے ہیں، اور مقامِ جلوس کے بھی۔ المقام مقام القیام و زمانہ (راغب) قال الاخفش ان المقام المقعد (راغب) حضرت سلیمان روزانہ صبح سے دوپہر تک عدالت کیا کرتے تھے۔ ف۴۵ قَالَ...... الْكِتٰبِ۔ یہ کہنے والا کون تھا؟ اس باب میں اقوال مختلف ہیں۔ ایک رائے یہ ہے کہ یہ کہنے والے جبرئیل یا اور کوئی فرشتہ تھے۔ دوسرا قول یہ ہے کہ وہ وزیر سلطنت حضرت آصف تھے اور یہ قول ابن عباس رضی اللہ عنہما کی جانب منسوب ہے اور جمہور نے بھی یہی اختیار کیا ہے۔ قالہ الجمہور (بحر) و ھو الاصح و علیہ الجمہور (مدارک) قال اکثر المفسرین ھو اصف بن برخیا (معالم) و ھو المشہور من قول ابن عباسؓ (کبیر) تیسرا قول ہے کہ وہ خود حضرت سلیمان ہی تھے (کبیر) امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے قرائن قوی قائم کرکے ترجیح اسی آخری قول کو دی ہے لیکن مفسر ابن حیان نے اس قول کی تضعیف کی ہے۔ و من اغرب الاقوال انہ سلیمان علیہ السلام (بحر) الْكِتٰبِ سے مراد توریت بھی ہوسکتی ہے، اور کوئی دوسری کتاب بھی جس میں اسماء الٰہی کی تاثیرات درج ہوں — یہ بھی کہا گیا ہے کہ جنس کتب الٰہی مراد ہے یا خود لوح محفوظ۔ المراد بالکتب جنس الکتب المنزلۃ او اللوح (بیضاوی) ف۴۶ (اسے نہ کسی کی شکر گزاری سے نفع، نہ کسی کی ناشکری سے نقصان، جود وکرم تو بہر صورت اس کا شیوہ ہے) ملکہ کا تخت خواہ حضرت کی دعا سے، خواہ کسی اور خارق عادت طریق پر، سینکڑوں میل سے فی الفور اٹھ آیا ہے۔ اس موقع پر آپ کی فطرت پیغمبرانہ جوش شکر گزاری سے لبریز ہو کر یہ الفاظ زبان پر لاتی ہے۔

الَّذِيْنَ لَا يَهْتَدُوْنَ ﴿٤١﴾ فَلَمَّا جَآءَتْ قِيْلَ اَهٰكَذَا

جاتا ہے یا وہ انہیں لوگوں میں ہے جنہیں پتہ نہیں لگتا ف۴۷ غرض جب وہ آئی تو اس سے کہا گیا کہ کیا تمہارا تخت

عَرْشُكِ ؕ قَالَتْ كَاَنَّهٗ هُوَ ۚ وَ اُوْتِيْنَا الْعِلْمَ مِنْ قَبْلِهَا

ایسا ہی ہے؟ وہ بولی کہ ہاں یہ تو گویا وہی ہے ف۴۸ اور ہم کو علم (ایمانی) اس کے پیشتر ہی (حاصل) ہو چکا ہے

وَ كُنَّا مُسْلِمِيْنَ ﴿٤٢﴾ وَ صَدَّهَا مَا كَانَتْ تَّعْبُدُ مِنْ

اور ہم مطیع ہو چکے ہیں ف۴۹ اور اس کو غیر اللہ کی عبادت نے

دُوْنِ اللّٰهِ ؕ اِنَّهَا كَانَتْ مِنْ قَوْمٍ كٰفِرِيْنَ ﴿٤٣﴾ قِيْلَ لَهَا

روک رکھا تھا اور وہ کافر قوم کی تھی ف۵۰ اس سے کہا گیا

ادْخُلِي الصَّرْحَ ۚ فَلَمَّا رَاَتْهُ حَسِبَتْهُ لُجَّةً وَّ كَشَفَتْ

کہ محل میں داخل ہو تو جب اس نے اس کو دیکھا اسے پانی خیال کیا ف۵۱ اور اپنی دونوں پنڈلیاں

عَنْ سَاقَيْهَا ؕ قَالَ اِنَّهٗ صَرْحٌ مُّمَرَّدٌ مِّنْ قَوَارِيْرَ ؕ۬

کھول دیں ف۵۲ (سلیمان نے) کہا یہ تو ایک محل ہے شیشوں سے بنایا ہوا ف۵۳

قَالَتْ رَبِّ اِنِّيْ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ وَ اَسْلَمْتُ مَعَ

وہ بولی اے میرے پروردگار میں نے اپنے اوپر ظلم کیا تھا اور (اب) میں سلیمان کے ساتھ (ہوکر)

ع ٣ / ١٨ سُلَيْمٰنَ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿٤٤﴾ وَ لَقَدْ اَرْسَلْنَاۤ اِلٰى ثَمُوْدَ

اللہ پروردگار عالم پر ایمان لے آئی ف۵۴ اور ہم نے قوم ثمود کے پاس

اَخَاهُمْ صٰلِحًا اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ فَاِذَا هُمْ فَرِيْقٰنِ

ان کے بھائی صالح کو بھیجا کہ تم اللہ کی عبادت کرو ف۵۵ سو ان میں دو فریق ہو گئے

يَخْتَصِمُوْنَ ﴿٤٥﴾ قَالَ يٰقَوْمِ لِمَ تَسْتَعْجِلُوْنَ بِالسَّيِّئَةِ

باہم جھگڑنے والے ف۵۶ (صالح نے) کہا اے میری قوم والو تم لوگ نیکی کے بجائے عذاب کو کیوں جلدی

ف۴۷ (تاکہ اس سے خود ملکہ کے عاقل وذہین ہونے نہ ہونے کا فیصلہ ہو جائے) ف۴۸ ملکہ نے جواب بڑی فہم ودانش سے دیا۔ نہ سرے سے انکار ہی کر دیا، اور کہہ دیا کہ نہیں وہ نہیں ہے۔ اور نہ جھٹ اقرار کر لیا کہ ہاں یہ تو وہی ہے۔ بلکہ جواب بین بین دیا۔ کہ ہاں یہ ہے تو اسی کی شکل، اسی جیسا۔ گویا اس کے اصل مادہ اور موجودہ بدلی ہوئی ہیئت، دونوں کی رعایتیں ملحوظ رکھ لیں۔ توریت میں بھی دربار سلیمانی میں ملکہ بلقیس کی حاضری کا ذکر ہے (۱۔ سلاطین ۱۰:۱۔ ۱۳) مگر قرآن مجید سے ایک بالکل مختلف صورت میں۔ ف۴۹ ملکہ کہتی ہے کہ ہم لوگ اس معجزہ کے صدور سے پہلے ہی ایمان لا چکے ہیں، اور دل سے آپ کے فرمانبردار ہو چکے ہیں۔ اَلْعِلْمَ۔ علم یہاں علم توحید و نبوت کے معنی میں ہے۔ العلم باللہ و بصحۃ نبوۃ سلیمان قبل ھذہ المعجزۃ (کبیر) ف۵۰ قرآن کہتا ہے کہ ایسی عاقل وصاحب فہم خاتون جو چند روز تک ایمان نہیں لائی، سوا سے بت پرستی، خدا پرستی سے روکے رہی تھی، غیر اللہ کی عبادت کی عادت روکے رہی تھی، اور عادت اس لیے پڑی تھی کہ آنکھ کھول کر اس نے اردگرد کفر ہی کفر دیکھا تھا۔ ف۵۱ ''اس کو دیکھا''، یعنی محل کے صحن کو دیکھا۔ عبارت میں مضاف مقدر ہے۔ یہ صحن شفاف شیشہ سے بنا ہوا تھا، دیکھنے میں پانی کی طرح جھلجھلا رہا تھا۔ ف۵۲ (جیسا کہ عموماً دامن اٹھانے اور پائنچے سمیٹتے وقت ہو جاتا ہے) یہ پائنچہ اٹھانے اور دامن سمیٹنے کا ذکر تالمود اور روایات یہود میں بتصریح مذکور ہے۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ بغرض نکاح عورت پر نظر کرنے کی اجازت کی احادیث میں تو صراحت ہے ہی۔ فقہاء نے استنباط قرآن کے اس مقام سے بھی کیا ہے۔ ف۵۳ (اور اس کا صحن تک شفاف شیشوں سے پٹا ہوا ہے۔ دامن اٹھانے کی ضرورت نہیں) قصر سلیمانی کے تجمل وتزئین کا نقشہ، جوزیفس قدیم یہودی مورخ کے حوالہ سے، انگریزی تفسیر میں درج ہو چکا ہے۔ ف۵۴ ملکہ، حضرت سلیمان کی روحانی عظمت ونبوت کی قائل تو پہلے ہی ہو چکی تھی، اب جب یہ مشاہدہ کر لیا کہ دنیوی سلطنت ولباس وحشم میں بھی سلیمان علیہ السلام کا مرتبہ مجھ سے کہیں بڑھا ہوا ہے، اور ایسے کی محافظت دوسرے خطرات سے پناہ دینے میں کافی ہو جائے گی، تو اب کھلم کھلا ایمان لے آئی۔ مَعَ سُلَيْمٰنَ۔ یعنی سلیمان علیہ السلام کے طریق پر۔ اَسْلَمْتُ۔ ''كُنَّا مُسْلِمِيْنَ میں بھی اقرار ایمان کا ہے۔ مگر اس سے مقصود اخبار ہے اور ایمان مطلوب یعنی انشاء وہ اسی صیغہ سے حاصل ہوا ہے'' (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) بلقیس کے ایمان لانے کا ذکر توریت میں بھی موجود ہے۔ (۱۔ سلاطین۔ ۱۰:۶۔ ۹) نیز ۲۔ تواریخ۔ ۹:۸۔ روایات یہود میں ہے کہ اس کے بعد ملکہ بلقیس حضرت سلیمان کے عقد میں آ گئیں۔ اور روایات اسلامی بھی اس باب میں کچھ ایسی ہی ہیں۔ اگرچہ قرآن مجید وحدیث صحیح اس باب میں خاموش ہیں۔ والاظھر فی کلام الناس انہ تزوجھا، و لیس لذلک ذکر فی الکتب ولا فی خبر مقطوع بصحتہ (کبیر)

ف۵۵ (شرک وکفر چھوڑ کر) قوم ثمود وحضرت صالح دونوں پر حاشیے سورۃ الاعراف (پ ۸) میں گزر چکے۔ ف۵۶ (دین کے باب میں) یعنی بجائے اس کے کہ سب کے سب دعوت توحید پر متفق ہو جاتے، صرف ایک فریق ایمان لایا۔ باقی لوگ ان سے جھگڑنے لگے۔

قَبْلَ الْحَسَنَةِ ج لَوْ لَا تَسْتَغْفِرُوْنَ اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ
مانگ رہے ہو؟ و۵۷ تم لوگ اللہ سے مغفرت ہی کیوں نہیں طلب کرتے جس سے
تُرْحَمُوْنَ ﴿٤٦﴾ قَالُوا اطَّيَّرْنَا بِكَ وَ بِمَنْ مَّعَكَ ط قَالَ
تمہارے اوپر رحمت ہو وہ بولے ہم تو تمہیں اور تمہارے ساتھیوں کو منحوس سمجھ رہے ہیں و۵۸ (صالح نے) کہا
طٰٓئِرُكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ تُفْتَنُوْنَ ﴿٤٧﴾ وَ كَانَ
تمہاری نحوست تو اللہ کے علم میں ہے البتہ تم ہی وہ لوگ ہو کہ عذاب میں پڑو گے و۵۹ اور
فِي الْمَدِيْنَةِ تِسْعَةُ رَهْطٍ يُّفْسِدُوْنَ فِي الْاَرْضِ
شہر میں نو شخص تھے جو ملک میں فساد کیا کرتے تھے
وَ لَا يُصْلِحُوْنَ ﴿٤٨﴾ قَالُوْا تَقَاسَمُوْا بِاللّٰهِ لَنُبَيِّتَنَّهٗ
اور اصلاح نہ کرتے تھے و۶۰ وہ بولے آپس میں خدا کی قسم کھاؤ کہ ہم شب کے وقت صالح
وَ اَهْلَهٗ ثُمَّ لَنَقُوْلَنَّ لِوَلِيِّهٖ مَا شَهِدْنَا مَهْلِكَ اَهْلِهٖ
اور ان کے متعلقین کو جا ماریں گے، پھر ان کے وارث سے کہہ دیں گے و۶۱ کہ ہم ان کے متعلقین کے مارے
وَ اِنَّا لَصٰدِقُوْنَ ﴿٤٩﴾ وَ مَكَرُوْا مَكْرًا وَّ مَكَرْنَا مَكْرًا
جانے کے وقت موجود بھی نہ تھے اور ہم بالکل سچے ہیں اور ایک چال وہ چلے اور ایک چال ہم چلے
وَّ هُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴿٥٠﴾ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ
اور (ہماری چال کی) انہیں خبر بھی نہ ہوئی۔ و۶۲ سو دیکھئے ان کی چال کا کیا
مَكْرِهِمْ لا اَنَّا دَمَّرْنٰهُمْ وَ قَوْمَهُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿٥١﴾ فَتِلْكَ
انجام ہوا ہم نے ان کو اور ان کی قوم سب کو ہلاک کر ڈالا سو یہ ان کے
بُيُوْتُهُمْ خَاوِيَةًۢ بِمَا ظَلَمُوْا ط اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً
گھر ہیں جو ویران پڑے ہیں ان کے کفر کے باعث بے شک اس (واقعہ) میں بڑا نشان ہے و۶۳

و۵۷ الْحَسَنَةِ یعنی توبہ وایمان یا عافیت ورحمت۔ المراد بالحسنة الثواب
(کبیر) العافیة والرحمة (معالم) السَّیِّئَةِ یعنی عذاب۔ المراد بالسیئة
العقاب (کبیر) البلاء والعقوبة (معالم) حسب دستور یہ کافر قوم بھی بجائے
ایمان لانے کے یہی کہنے لگی کہ عذاب ہے کہاں؟ لاکر دکھاؤ عذاب، اگر سچے
پیمبر ہو اقبل یہاں بھی پیشتر کے بجائے "بجائے" کے معنی میں ہے۔ و۵۸
(کہ جب سے تم نے یہ نیا مذہب کھڑا کیا ہے قوم میں انتشار پیدا ہو گیا ہے)
و۵۹ (اپنے اسی کفر کی بدولت) طٰٓئِرُكُمْ۔ نحوست یعنی اسباب نحوست۔ حضرت
نے فرمایا کہ تمہارے اعمال کفریہ اللہ کو خوب معلوم ہیں اور موجودہ مسائل انہی
اعمال کفریہ کا ثمرہ ہیں — سو ابھی کیا ہوا ہے، ابھی تو تمہیں اس کفر کی بدولت
عذاب میں مبتلا ہونا ہے۔ طائر کم اے السبب الذی منه یجیء خیر کم
و شرکم عندالله (کبیر) و۶۰ یعنی وہ سرتاسر مفسد ہی مفسد تھے۔ صالحیت کی
صلاحیت بھی گویا ان میں نہ تھی۔ و۶۱ (جو خون کا دعویٰ کرے گا) یہ ولی یا قریب
ترین وارث، تو مومن ہی ہوگا، اور یا پھر محض غیرت قرابت سے طالب قصاص ہو
گا۔ المرادبه طالب ثارة من ذی قرابته اذا قتل (روح) و۶۲
لَنَقُوْلَنَّ لِوَلِيِّهٖ مَا شَهِدْنَا، اِنَّا لَصٰدِقُوْنَ، وَمَكَرُوْا مَكْرًا۔ سرکش جاہلی قومیں
جس طرح دولت ایمان وتوحید سے معرّیٰ ہوئی ہیں، عموماً اسی طرح راستی ودیانت
و اخلاق سے بھی کوری رہی ہیں۔ و۶۳ (اللہ کی قدرت وحکمت اور انبیاء کی
صداقت کا) مدائن صالح کے کھنڈر ملک شام جاتے ہوئے تجارت پیشہ اہل مکہ
کے قافلوں کی راہ میں برابر پڑتے رہتے تھے۔

## ضمیمہ ۱۹پ بہ سلسلہ حاشیہ نمبر ۲۲

# چیونٹی

(روزنامہ رہبر دکن حیدر آباد کے سائنسی کالموں سے)

چیونٹی بظاہر بڑی حقیر اور بڑی غیر اہم معلوم ہوتی ہے لیکن محنت اور ذہانت کے لحاظ سے ایک ایسا نادر نمونہ ہے جس کی مثال ملنی دشوار ہے۔ یہ کبھی نہ نچلی بیٹھتی ہے نہ کبھی بیکار، ہر وقت مصروف، ہر وقت مشغول، اس کی زندگی کے مختلف ادوار اور اس کے رہنے سہنے کے طریقوں کا حال سنایا جائے تو آپ ششدر رہ جائیں۔ تنظیم اور تقسیم کار کے لحاظ سے ہو یا ذہانت اور ذکاوت کی بنا پر چیونٹی کی زندگی ہر طرح مکمل اور مربوط ہوتی ہے! حقیقت افسانہ سے زیادہ تعجب خیز ہوتی ہے۔ چیونٹی کسی طرح اشرف المخلوقات حضرت انسان سے کمتر نہیں ہے۔ یہ جانور پالتی ہے۔ ان کو اپنے فائدے کے لیے استعمال کرتی ہے۔ فوج رکھتی ہے۔ دشمن پر حملہ کرتی ہے، اسے کھیتی باڑی کا سلیقہ بھی آتا ہے!!۔۔۔ کھیتوں میں تاگر چلاتی ہے، بیج بوتی ہے۔ کاشت تیار ہوتی ہے تو اسے دور کرتی اور احتیاط کے ساتھ تہ خانوں میں محفوظ اور منتقل کر دیتی ہے۔ مدارج کے فرق البتہ اس میں بھی پائے جاتے ہیں۔۔۔ اس قوم میں بھی حیدر آباد کا نظام جاگیرداری موجود ہے۔ ان کے جاگیردار ہمارے جاگیرداروں کی طرح مطلبی، آرام پسند، قومی فرائض سے غافل، خود پسند اور تن آسان ہوتے ہیں۔ ان کو کسی کام سے کوئی غرض نہیں ہوتی، دن بھر کھاتے اور پڑے اینڈا کرتے ہیں!

اب تک یہ سمجھا جاتا تھا کہ اپنی نوع سے ہٹ کر دوسری نوع کے جانوروں کو پالنا، ان سے فائدہ اٹھانا صرف اشرف المخلوقات کا حصہ ہے لیکن تجربات نے اب یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچا دی ہے کہ چیونٹی جیسی حقیر خلقت بھی اس خصوص میں انسان کی رقیب ہے، چیونٹی کی گائے، بھینس ایک قسم کے کیڑے ہوتے ہیں جن کو (Aphieds) افائیڈس کہا جاتا ہے۔ ان کے شکم میں شہد بھرا رہتا ہے۔ چیونٹیاں اپنے چھوٹے چھوٹے ڈنکوں کی مدد سے ان کیڑوں سے شہد حاصل کر لیتی ہیں۔ بعض مرتبہ چیونٹیاں ان دودھیلے جانوروں کو اپنے چھتوں میں اٹھا لاتی ہیں اور ان کے انڈے بچوں کی بڑی سخت نگہداشت کی جاتی ہے۔

چیونٹی کی ایک قسم وہ بھی ہوتی ہے جو خود دودھ دیتی ہے۔ یہ میکسیکو اور آسٹریلیا کے بعض حصوں میں کثرت سے پائی جاتی ہے۔ ان کی زندگی کا مقصد اپنے دیگر ہم قوموں کو آرام اور غذا پہنچانا ہوتا ہے۔ ابتداء میں قومی مزدور اور رضا کار ان کو گائے بھینسوں کی طرح اچھی اچھی غذا مہیا کرتے ہیں۔ یعنی خوب چارہ ڈال کر ان کو دودھ حاصل کرنے کی غرض سے پالا اور پرورش کیا جاتا ہے جس طرح کبوتر اپنے بچوں کو غذا بھراتا ہے۔

رضا کار چیونٹیاں ان گائے بھینسوں کو شہد بھرایا کرتی ہیں۔ جوں جوں یہ عمل جاری رہے گائے بھینسوں کا جثہ بڑھتا جاتا ہے۔۔۔۔ یہاں تک کہ ان کے لیے چلنا پھرنا حتیٰ کہ سرکنا بھی دوبھر ہو جاتا ہے۔ یوں بھی ان کو چلنے پھرنے کی ضرورت نہیں رہتی اور یہ اپنے لیے بنے ہوئے مخصوص خانوں کی دیواروں سے چمٹ جاتی ہیں۔ یہ خاص کمرہ تقریباً تین انچ لمبا اور ایک انچ چوڑا ہوتا ہے۔ اس کی شکل کروی یعنی گول ہوتی ہے۔۔۔ یہ کمرے دراصل چوپال کا کام دیتے ہیں جہاں گائے بھینس باندھی جاتی ہیں!! ان کی دیواروں سے شہد بھری چیونٹیاں اس طرح لٹکی رہتی ہیں جیسے انگور کے خوشے لٹک رہے ہوں۔ مزدوروں اور رضا کاروں کو جب بھی بھوک ستائے وہ ان زندہ مرتبانوں کے پاس آ کر اپنی غذا لیتے اور پھر کام میں مشغول ہو جاتے ہیں۔ یوں تو عموماً چیونٹیوں کی یہ گائیں چل پھر سکنے سے معذور ہوتی ہیں لیکن اگر ان کے شکم میں بھرا ہوا شہد کم ہو جائے تو ان کو چلتے پھرتے بھی دیکھا گیا ہے۔ آیئے

اب چیونٹیوں کے جاگیرداروں اور نوابین کا حال سن لیجئے۔ یہ دراصل مفت خورے ہوتے ہیں اور اپنی زندگی میں ایک آدھ مرتبہ مزدوروں رضا کاروں کے محلوں پر دھاوا بول کر ان کے انڈے اپنے پاس اٹھا لاتے ہیں اور جب ان سے بچے نکلتے ہیں تو ان سے ملازمین کا سا کام لیتے ہیں۔ گھر بار کی نگہداشت، صفائی، تعمیر و ترمیم، بچوں کی نگرانی، غذا کی فراہمی یہ سب ان ہی رضا کاروں کے ذمہ ہوتی ہے۔ مشہور فرانسیسی سائنس داں ہیوبر نے اس خصوص میں ایک بڑا دلچسپ تجربہ دہرایا ہے۔ اس نے تقریباً (۳۰) ''جاگیردار چیونٹیوں'' کو ان کے رضا کاروں سے علیحدہ کر کے ایک ڈبہ میں علیحدہ بند کر دیا۔ ہاتھ پیر ہلانے کی توفیق تو خدا نے ان کو دی نہ تھی وہ دن کے اندر نصف سے زیادہ جاگیردار دوسری دنیا کو سدھار چکے تھے اور جو باقی تھے، وہ بھی لب گور، سکت جواب دے چکی تھی۔ چہرے زرد، موت آنکھوں کے سامنے کھیل رہی تھی۔۔۔ ہیوبر کو ان کی حالت پر رحم آ گیا۔ اس نے صندوق میں ایک رضا کار کو بھی منتقل کر دیا۔ اس رضا کار نے تن تنہا بغیر کسی دوسرے کی مدد کے سب کے رہنے کے لیے زمین میں ایک گھر بنا لیا سب کو اس میں منتقل کیا، غذا مہیا کی، بیماروں کی تیمارداری کی، ان کو بھلا چنگا بنایا، اور دیکھتے دیکھتے اس چھوٹی سی جگہ میں زندگی کی ہماہمی پھر سے پیدا ہو گئی!!

شہد کی مکھیوں کی طرح چیونٹیوں کی بھی تین گروہوں میں تقسیم ہوتی ہے۔ نر اور مادہ اور غیر نمو یافتہ مادہ یا رضا کار۔۔۔ یہ امر تو ہمیں بہت قدیم سے معلوم ہے کہ چیونٹیاں کفایت شعار اور گرہستی بھی ہوتی ہیں۔ غذائی دانے محفوظ کر لینا ان کا ایک عام وطیرہ ہے۔ لیکن یہ حالیہ انکشاف بے حد تعجب خیز ہے کہ چیونٹیوں کی بعض انواع نہ صرف یہ کہ آئندہ کے استعمال کے لیے اپنی غذا محفوظ کرتی ہیں بلکہ ان کو باضابطہ طریقوں سے اور خوش سلیقگی سے کاشت کرنا بھی آتا ہے!

ان کسان چیونٹیوں کا رنگ بھورا ہوتا ہے۔ یہ جسامت میں بھی دوسری چیونٹیوں کے مقابلہ میں بڑی ہوتی ہیں اور مناسب موسم آنے پر بالکل کسانوں کی طرح بیج بونے کی تیاریاں شروع کر دیتی ہیں۔ کھیت کے لیے زمین کے انتخاب کے بعد وہ ایک مٹی کا چبوترہ بنا لیتی ہیں یہ چار تا چھ انچ اونچا ہوتا ہے پوری چوڑائی تین تا چار فیٹ ہوتی ہے۔ اس چمنہ کے اطراف تین چار فیٹ تک کی زمین بالکل صاف کر دی جاتی ہے۔۔۔ جیسے کسی پائیں باغ کی تیاری ہو! اس صاف شدہ اراضی پر کسی قسم کی نباتات اگنے نہیں دی جاتی ہے البتہ صرف ایک خاص قسم کی گھاس اگتی ہے جو بیج دار ہوتی ہے۔ یہی چیونٹیوں کا کھیت ہے، اگر دوسری قسم کی گھاس اس میں اگنے لگے تو بیکار گھاس کو چیونٹیاں فوراً علیحدہ کر دیتی ہیں۔ یہ بیج دار گھاس جو اہتمام سے اگائی جاتی ہے چاول سے بہت کچھ ملتی ہوتی ہے۔ فصل کے تیار ہونے پر چیونٹیاں بڑی احتیاط سے اس کو گودام میں منتقل کر دیتی ہیں۔ گودام میں منتقل کرنے کے بعد ان کی صفائی کی جاتی ہے اور بھوسہ دوبارہ باہر پھینک دیا جاتا ہے!!

اگر گودام میں غلہ نمی اور رطوبت کی وجہ سے خراب ہونے لگے تو کبھی کبھی باہر نکال کر دھوپ کھلا لیا جاتا ہے! یہ تمام تحقیق سب سے پہلے ڈاکٹر لنکم نے کی تھی اور پھر میک کک نے ۱۸۷۷ء میں اس کی تصدیق کی۔ اس کے بعد متواتر تجربات نے رہے سہے شبہ کو بھی بالکل دور کر دیا۔۔۔ یہ لوگ کہتے ہیں کہ سائنس اور مذہب میں بڑا اختلاف ہے۔ لیکن کوئی یہ نہیں دیکھتا کہ سائنس دراصل اپنے ان تجربات اور معلومات سے ایک اَن دیکھے خدا کی عظمت اور قدرت کے تصور میں غیر معمولی اضافہ کر دیتا ہے۔

لِّقَوۡمٍ يَّعۡلَمُوۡنَ ۝٥٢ وَاَنۡجَيۡنَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا وَ كَانُوۡا

ان لوگوں کے لئے جو صاحب علم ہیں اور ہم نے ایمان و تقویٰ والوں کو

يَتَّقُوۡنَ ۝٥٣ وَلُوۡطًا اِذۡ قَالَ لِقَوۡمِهٖۤ اَتَاۡتُوۡنَ الۡفَاحِشَةَ

نجات دے دی و٦٤ اور لوط (کو بھی ہم نے پیمبر بنا کر بھیجا تھا) جب کہ انہوں نے اپنی قوم والوں سے کہا، کہ ارے

وَاَنۡتُمۡ تُبۡصِرُوۡنَ ۝٥٤ اَئِنَّكُمۡ لَتَاۡتُوۡنَ الرِّجَالَ شَهۡوَةً

کیا تم یہ بے حیائی کا کام کرتے ہو درآنحالیکہ سمجھ رکھتے ہو و٦٥ ارے! تم مردوں کے ساتھ شہوت رانی کرتے ہو

مِّنۡ دُوۡنِ النِّسَآءِ ؕ بَلۡ اَنۡتُمۡ قَوۡمٌ تَجۡهَلُوۡنَ ۝٥٥ فَمَا

عورتوں کو چھوڑ کر! مگر ہاں تم لوگ ہی ہو جاہلیت میں (مبتلا) و٦٦ سو

كَانَ جَوَابَ قَوۡمِهٖۤ اِلَّاۤ اَنۡ قَالُوۡۤا اَخۡرِجُوۡۤا اٰلَ

ان کی قوم کوئی جواب نہ دے سکی بجز اس کے کہ آپس میں یہ کہنے لگے کہ لوط والوں کو اپنی بستی

لُوۡطٍ مِّنۡ قَرۡيَتِكُمۡ ۚ اِنَّهُمۡ اُنَاسٌ يَّتَطَهَّرُوۡنَ ۝٥٦

سے نکال دو یہ لوگ بڑے پاک صاف بنتے ہیں سو ہم نے لوط اور ان کے متعلقین کو نجات دے دی

فَاَنۡجَيۡنٰهُ وَاَهۡلَهٗۤ اِلَّا امۡرَاَتَهٗ قَدَّرۡنٰهَا مِنَ

بجز لوط کی بیوی کے۔ انہیں ہم نے رہ جانے والوں میں

الۡغٰبِرِيۡنَ ۝٥٧ وَاَمۡطَرۡنَا عَلَيۡهِمۡ مَّطَرًا ۚ فَسَآءَ مَطَرُ

تجویز کرلیا تھا اور ہم نے ان کے اوپر ایک نئی طرح کا مینہ برسادیا سو جو لوگ ڈرائے جاچکے تھے سو ان کے لئے مینہ

الۡمُنۡذَرِيۡنَ ۝٥٨ قُلِ الۡحَمۡدُ لِلّٰهِ وَسَلٰمٌ عَلٰى عِبَادِهِ

کیسا برا ہوا! و٦٧ آپ کہہ دیجیے کہ ہر تعریف اللہ ہی کے لئے ہے اور اس کے ان بندوں پر سلام ہو

الَّذِيۡنَ اصۡطَفٰى ؕ آٰللّٰهُ خَيۡرٌ اَمَّا يُشۡرِكُوۡنَ ؕ ۝٥٩

جنہیں اس نے منتخب کیا۔ آیا اللہ بہتر ہے یا وہ جنہیں یہ (اس کا) شریک کرتے ہیں و٦٨



www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

و٦٤ نجات اپنے عذاب سے بھی، اور نجات کفار کی سازش قتل سے بھی۔ و٦٥ یعنی یہ تو بہت موٹی اور معمولی سمجھ بوجھ کی بات ہے۔ اس حرکت کے بیہودہ ہونے میں کسی قسم کا خفاء یا غموض نہیں۔ وَلُوۡطًا میں عامل مقدر ہے۔ یعنی و ارسلنا لوطا قصۂ لوط و قوم لوط پر حاشیے سورۃ الاعراف (پ ٨) میں گزر چکے۔ و٦٦ دینِ فطرت کی طرح دینِ جاہلیت کا بھی ایک مستقل نظام ہے، زندگی کے ہر شعبہ پر حاوی، جاہلی عقائد، جاہلی عبادات جاہلی اخلاق، جاہلی معاملات وغیرہا۔ اسی جاہلی اخلاق و معاشرت کا ایک مظہر غیر طبعی بہیمانہ شہوت رانیاں بھی ہیں۔ جن سے ہر سلیم الفطرت انسان ہی کو نہیں، حیوانات تک کو گھن آتی ہے۔ آج جاہلیت فرنگ میں پھر یہی بدکاریاں نئے نئے خوشنما ناموں کے ساتھ دنیا کے سامنے لوٹ کر آرہی ہیں۔ اَتَاۡتُوۡنَ اور اَئِنَّكُمۡ دونوں میں ہمزہ استفہام کمال استعجاب کے لیے ہے۔ ترجمہ میں ”ارے“ دونوں جگہ اسی مفہوم کے لیے ہے۔ و٦٧ (اور یہ اس لیے کہ یہ بدنصیب اس پر ذرا ملتفت نہیں ہوئے تھے) اَمۡرَاَةَ لُوۡطٍ اور عذاب قوم لوط وغیرہ پر حاشیے پہلے گزر چکے۔ و٦٨ آگے ایک مستقل خطبہ توحید پر آرہا ہے، یہ ایک آیت اس کے مقدمہ یا تمہید کے طور پر ہے۔ قُلِ الۡحَمۡدُ لِلّٰهِ۔ خیال رہے کہ حمد الٰہی زبان پر لانے کا یہ حکم عین ہلاکت کفار کے موقع پر مل رہا ہے۔ جیسا کہ صاحب روح المعانی نے توجہ دلائی ہے۔ اور مرشد تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے اس سے مزید استنباط یہ کیا ہے کہ معاندین کی ہلاکت پر مسرور ہونا جب کہ اس کا باعث دنیانہ ہو، اخلاقِ فاضلہ کے ذرا بھی منافی نہیں۔ بحمد اللہ جمعہ ١١ شوال ١٣٦٦ھ بمطابق ٢٩ اگست ١٩٤٧ء کو قبل نماز جمعہ اس انیسویں پارہ کی نظر ثانی سے فراغت ہوئی۔ اور نظر ثالث سے آج سہ شنبہ ١٧ جمادی الاولیٰ ١٣٦٩ھ مطابق ٧ مارچ ١٩٥٠ء کو قبل نماز ظہر۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

اَمَّنۡ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضَ وَ اَنۡزَلَ لَکُمۡ مِّنَ

(آیا یہ بت بہتر ہیں) یا وہ ذات جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا۔ اور تمہارے لئے آسمان سے

السَّمَآءِ مَآءً ۚ فَاَنۡۢبَتۡنَا بِهٖ حَدَآئِقَ ذَاتَ بَهۡجَةٍ ۚ

پانی اتارا اور اس کے ذریعہ سے بارونق باغ اگائے

مَا کَانَ لَکُمۡ اَنۡ تُنۡۢبِتُوۡا شَجَرَهَا ؕ ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ؕ

(ورنہ) تم سے تو ممکن نہ تھا کہ ان کے درختوں کو اگاؤ کیا اللہ کے ساتھ کوئی (اور بھی) خدا ہے؟

بَلۡ هُمۡ قَوۡمٌ یَّعۡدِلُوۡنَ ؕ﴿۶۰﴾ اَمَّنۡ جَعَلَ الۡاَرۡضَ قَرَارًا

مگر ہاں یہ لوگ ہیں ہی حق سے عدول کرنے والے و۶۹ (یہ بت بہتر ہیں) یا وہ ذات جس نے زمین کو قرار گاہ بنایا

وَّ جَعَلَ خِلٰلَهَاۤ اَنۡهٰرًا وَّ جَعَلَ لَهَا رَوَاسِیَ وَ جَعَلَ

اور اس کے درمیان درمیان ندیاں بنائیں اور زمین کی خاطر پہاڑ بوجھل بنائے اور دو دریاؤں کے

بَیۡنَ الۡبَحۡرَیۡنِ حَاجِزًا ؕ ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ؕ بَلۡ اَکۡثَرُهُمۡ

درمیان حدِ فاصل بنائی کیا اللہ کے ساتھ کوئی (اور بھی) خدا ہے؟ مگر ہاں ان میں سے اکثر تو

لَا یَعۡلَمُوۡنَ ؕ﴿۶۱﴾ اَمَّنۡ یُّجِیۡبُ الۡمُضۡطَرَّ اِذَا دَعَاهُ

سمجھتے ہی نہیں و۷۰ (یہ بت بہتر ہیں) یا وہ جو بے قرار کی (فریاد) سنتا ہے جب وہ اسے پکارتا ہے

وَ یَکۡشِفُ السُّوۡٓءَ وَ یَجۡعَلُکُمۡ خُلَفَآءَ الۡاَرۡضِ ؕ ءَاِلٰهٌ

اور مصیبت کو دور کر دیتا ہے اور تم کو زمین میں صاحب تصرف بناتا ہے کیا اللہ کے ساتھ

مَّعَ اللّٰهِ ؕ قَلِیۡلًا مَّا تَذَکَّرُوۡنَ ؕ﴿۶۲﴾ اَمَّنۡ یَّهۡدِیۡکُمۡ

کوئی (اور بھی) خدا ہے؟ تم لوگ بہت ہی کم غور کرتے ہو و۷۱ (یہ بت بہتر ہیں) یا وہ جو تمہیں راستہ سجھاتا ہے

فِیۡ ظُلُمٰتِ الۡبَرِّ وَ الۡبَحۡرِ وَ مَنۡ یُّرۡسِلُ الرِّیٰحَ بُشۡرًۢا

خشکی اور تری کی تاریکیوں میں اور جو ہواؤں کو بارش سے پہلے بھیجتا ہے

و۶۹ (چنانچہ اس معاملہ میں بھی توحید کی سیدھی راہ چھوڑ بیٹھے) آیت ماقبل سے لے کر کئی آیتوں تک مسلسل مضمون توحید کا چلا گیا ہے۔ اور شرک کی تمام صورتوں کی تردید ہوتی گئی ہے۔ ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ۔ آسمان، زمین سب کا پیدا کرنے والا، پانی برسانے والا، نباتات اگانے والا، وہ ایک اور یکتا خدا ہی ہے۔ اس کے سوا نہ کوئی میگھ دیوتا یا بارش کا خدا ہے، نہ ہوا، زراعت وغیرہ کے لئے کوئی دیوی دیوتا اور نہ زمین وآسمان کی خالقیت میں کوئی شریک۔ مَا کَانَ ...... شَجَرَهَا۔ انسان خوب غور کر کے دیکھ لے، کاشتکاری ہو یا باغبانی۔ اس عظیم الشان نظام کے کسی جزء پر بھی اسے قدرت حاصل ہے؟ کیا زمین میں صلاحیت قبول رکھنا اس کا کام ہے؟ کیا خاک میں قوتِ نمو رکھ دینا اس کے بس کی بات ہے؟ کیا وقت مناسب پر اور مقام مناسب پر بارش لانا اس کے اختیار میں ہے؟ کیا بارش کے قطروں میں یہ اثر رکھ دینا کہ وہ نباتات اگائیں اس کے دخل وتصرف کی چیز ہے؟ درختوں، پودوں، سبزیوں کو آفتاب کی گرمی ایک خاص درجہ میں پہنچانا کیا اس کے اختیار کی چیز ہے؟ غرض کھاد، سورج۔ پانی وغیرہ میں پیداواری کی صلاحیتیں اور تاثیرات رکھ دینا اور ان ساری استعدادوں کو ایک متعین درجہ میں اور مناسب حد تک قوت سے فعل میں لانا، ان میں سے کوئی بھی شے انسان غریب کے دخل وتصرف میں ہے؟ مَا کَانَ ...... شَجَرَهَا میں جب اس کی نفی ہوگئی کہ اس نظامِ نباتی کی کوئی سی کڑی بھی انسان کے اختیار کی ہے تو اب معاً جرح یہ کی ہے کہ ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ اچھا تمہارے اپنے بس کی نہ سہی تو پھر کیا کوئی اور غیر اللہ خدائی میں شریک ہے؟ یَعۡدِلُوۡنَ۔ عدول سے ہے۔ جس کے معنی حق سے انحراف اور کجی کے ہیں۔ من العدول بمعنی الانحراف ای بل ھم قوم عادتھم العدول عن طریق الحق بالکلیة فلذالک یفعلون ما یفعلون (روح) عن الحق الذی ھو التوحید (بیضاوی) ان آیات میں (اور اسی طرح اور بھی قرآن کے بے شمار مقامات میں) مسلسل دعوت دی گئی ہے، کائنات اور اس کے اجزاء وعناصر پر نظر کرنے کی۔ یہیں سے عارفین صوفیہ نے لکھا ہے کہ خلائق پر نظر مطلق صورت میں ممنوع نہیں۔ توحید کے منافی صرف وہ نظر ہے جو خود مقصود ہو۔ اور خلائق پر نظر کرنا جب کہ وصول الی الحق کے لئے ہو تو عین مطلوب ہے، اور توحید کے ذرا بھی منافی نہیں۔ و۷۰ چنانچہ اتنی موٹی سی بات کو نہ کلدانیہ والے سمجھے نہ مصر والے۔ نہ ہندوستان والے نہ ایران والے۔ نہ یونان والے نہ رومہ والے سب نے اپنے ''کمال تہذیب'' و ''عروجِ تمدن'' کے زمانہ میں پرستش دوسروں کی کی ہے۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ الۡبَحۡرَیۡنِ۔ ملاحظہ ہو سورۃ الفرقان آیت هُوَ الَّذِیۡ مَرَجَ الۡبَحۡرَیۡنِ الخ کا حاشیہ۔ لَهَا یعنی زمین کی خاطر۔ زمینی مصلحتوں کے لحاظ سے۔ ای لصلاح امرھا (روح) و۷۱ اوپر کی آیتوں میں حق تعالیٰ کی صفاتِ خالقیت، ناظمیت وربوبیت پر توجہ دلائی جا چکی۔ اس آیت میں اس کی صفاتِ فریادرسی اور تصرفِ تکوینی یاد دلائی گئی ہیں۔ اور پہلی آیتوں میں خطاب خاص اگر عام مشرکوں سے تھا تو اس میں مخاطبت خصوصی مسیح پرستوں، مریم پرستوں اور ہر قسم کے روح پرستوں اور پیر پرستوں سے ہے۔ یُجِیۡبُ اور یَکۡشِفُ سے یہ مطلب نہیں کہ اللہ ہمیشہ بندہ کے حسب مرضی فریاد قبول ہی کر لیتا ہے اور ہمیشہ مصیبت کو دور ہی کر دیتا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ جب کبھی بھی فریاد سنی جاتی اور دعا قبول ہوتی ہے تو یہ اللہ ہی کی طرف سے ہوتی ہے کسی اور کی طرف سے نہیں ہوتی۔ مَّا تَذَکَّرُوۡنَ۔ ما زائد قلت کو مؤکد کرنے کے لئے ہے۔ ما مزیدة لتاکید معنی القلة التی ارید بھا العدم (روح)

بَيْنَ يَدَىْ رَحْمَتِهٖ ؕ ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ؕ تَعٰلَى اللّٰهُ عَمَّا

(دلوں کو) خوش کر دینے کے لئے کیا اللہ کے ساتھ کوئی (اور بھی) خدا ہے؟ اللہ برتر ہے ان لوگوں کے

يُشْرِكُوْنَ ؕ ﴿٦٣﴾ اَمَّنْ يَّبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيْدُهٗ وَ مَنْ

شرک سے ف٢٧ (یہ بت بہتر ہیں) یا وہ جو مخلوق کو اول بار پیدا کرتا ہے پھر اس کو دوبارہ پیدا کرے گا اور جو

يَّرْزُقُكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَ الْاَرْضِ ؕ ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ؕ

تمہیں رزق دیتا ہے آسمان اور زمین سے کیا اللہ کے ساتھ کوئی (اور بھی) خدا ہے؟

قُلْ هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿٦٤﴾ قُلْ لَّا

آپ کہیے تم اپنے (دعوے پر) دلیل پیش کرو اگر تم سچے ہو ف٣٧ آپ کہہ دیجیے کہ

يَعْلَمُ مَنْ فِى السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ الْغَيْبَ اِلَّا اللّٰهُ ؕ

آسمانوں اور زمین میں جتنی (مخلوق) موجود ہے کوئی بھی غیب کی بات نہیں جانتا بجز اللہ کے

وَ مَا يَشْعُرُوْنَ اَيَّانَ يُبْعَثُوْنَ ﴿٦٥﴾ بَلِ ادّٰرَكَ

اور نہ وہ یہ جانتے ہیں کہ وہ کب (دوبارہ) اٹھائے جائیں گے ف٤٧ بات یہ ہے کہ آخرت کے باب میں

عِلْمُهُمْ فِى الْاٰخِرَةِ ۫ بَلْ هُمْ فِىْ شَكٍّ مِّنْهَا ۫ بَلْ

ان کا علم نیست ہو چکا بلکہ یہ اس کی طرف سے شک میں ہیں بلکہ

هُمْ مِّنْهَا عَمُوْنَ ﴿٦٦﴾ وَ قَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا ءَاِذَا كُنَّا ع

یہ اس کی طرف سے اندھے بنے ہوئے ہیں ف٥٧ اور یہ کافر کہتے ہیں کہ کیا ہم جب

تُرٰبًا وَّ اٰبَآؤُنَآ اَئِنَّا لَمُخْرَجُوْنَ ﴿٦٧﴾ لَقَدْ وُعِدْنَا هٰذَا

خاک ہو گئے اور (اسی طرح) ہمارے باپ (دادا بھی) تو کیا ہم (قبر سے) نکالے جائیں گے اس کا تو وعدہ

نَحْنُ وَ اٰبَآؤُنَا مِنْ قَبْلُ ۙ اِنْ هٰذَآ اِلَّآ اَسَاطِيْرُ

ہم سے اور ہمارے باپ داداؤں سے پہلے سے ہوتا چلا آیا ہے یہ تو بس اگلوں کی بے سند

ف٢٧ آیت میں ربوبیت تکوینی ہی کے بعض اور پہلوؤں کو نمایاں کر کے توحید پر استدلال کیا گیا ہے۔ رَحْمَتِهٖ۔ رَحْمَةٌ یہاں بارش کے معنی میں ہے۔ یعنی المطر (بیضاوی) ف٣٧ یعنی حق تعالیٰ کی صفاتِ خالقیت، حاکمیت ورزاقیت تو ظاہر ہی ہیں تم اگر ان کا انتساب کسی اور کی جانب بھی کرتے ہو تو اپنے دعوئے شرک پر کوئی دلیل بھی تو پیش کرو اگر کر سکتے ہو۔ ف٤٧ (چنانچہ یہ وقتِ قیامت کا تعین بھی انہیں مسائلِ غیب میں سے ہے) آیت کا مطلب یہ ہوا کہ اللہ کو تو بے بتائے سب کچھ معلوم ہے اور کسی دوسرے کو بے بتائے کچھ بھی معلوم نہیں۔ عقیدۂ آخرت اہم ترین عقائد میں سے ہے اس لئے اس کا ذکر خاص طور پر کیا گیا۔ ف٥٧ منکرینِ آخرت کے کئی طبقے ہیں۔ قرآن نے ان کی نفسیات کی الگ الگ پوری تشریح کر دی۔ ایک طبقہ تو وہ ہے جس کا ظاہری، سطحی، مادی وحسی علم آخرت کے باب میں جواب دے جاتا ہے اور وہ طبقہ اپنے عدمِ علم پر قانع ومطمئن ہو کر بیٹھ جاتا ہے۔ یہ لوگ بَلِ ادّٰرَكَ عِلْمُهُمْ فِى الْاٰخِرَةِ کے مصداق ہیں۔ دوسرا طبقہ، عدمِ علم سے آگے قدم بڑھا کر اس عقیدہ پر جرح وقدح شروع کرتا ہے اور اس باب میں تشکیک وارتیاب میں مبتلا رہتا ہے۔ یہ گروہ بَلْ هُمْ فِىْ شَكٍّ مِّنْهَا کے تحت میں آیا۔ تیسرا طبقہ اس سے بھی آگے بڑھ کر اپنی آنکھیں دلائل وشواہد کی طرف سے بند کر لیتا ہے اور اس کے برسرِ راہ آنے کی طرف سے قطعی مایوسی ہو جاتی ہے۔ ایسوں کے لئے کھلی ہوئی وعید بَلْ هُمْ مِّنْهَا عَمُوْنَ کی ہے۔

الْاَوَّلِيْنَ ﴿٦٨﴾ قُلْ سِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ فَانْظُرُوْا

باتیں ہیں ۷۶ آپ کہئے کہ تم زمین پر چلو (پھرو) پھر دیکھو

كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُجْرِمِيْنَ ﴿٦٩﴾ وَ لَا تَحْزَنْ

کہ مجرموں کا کیا انجام ہوا ہے! ۷۷ اور آپ ان پر غم

عَلَيْهِمْ وَ لَا تَكُنْ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ ﴿٧٠﴾

نہ کیجیے اور جو کچھ یہ چالیں چل رہے ہیں اس سے تنگ نہ ہو جئے ۷۸

وَ يَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿٧١﴾

اور یہ پوچھتے ہیں کہ ۷۹ یہ وعدہ (آخر) کب پورا ہو گا اگر تم سچے ہو؟

قُلْ عَسٰۤى اَنْ يَّكُوْنَ رَدِفَ لَكُمْ بَعْضُ الَّذِيْ

آپ کہہ دیجیے کہ جس (عذاب) کی تم جلدی مچا رہے ہو، عجب نہیں کہ اس کا کچھ حصہ تمہارے پاس ہی

تَسْتَعْجِلُوْنَ ﴿٧٢﴾ وَ اِنَّ رَبَّكَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَى

آ لگا ہو ۸۰ اور آپ کا پروردگار لوگوں پر بڑا فضل

النَّاسِ وَ لٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَشْكُرُوْنَ ﴿٧٣﴾ وَ اِنَّ

رکھنے والا ہے ۸۱ لیکن اکثر انسان ہی شکر نہیں ادا کرتے اور بے شک

رَبَّكَ لَيَعْلَمُ مَا تُكِنُّ صُدُوْرُهُمْ وَ مَا يُعْلِنُوْنَ ﴿٧٤﴾

آپ کا پروردگار خوب جانتا ہے جو کچھ ان کے سینہ چھپائے ہوئے (اس کو)

وَ مَا مِنْ غَآئِبَةٍ فِي السَّمَآءِ وَ الْاَرْضِ اِلَّا فِيْ

اور جو کچھ وہ ظاہر کرتے ہیں (اس کو) اور کوئی چیز مخفی آسمان اور زمین میں ایسی نہیں جو کتاب مبین میں

كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ ﴿٧٥﴾ اِنَّ هٰذَا الْقُرْاٰنَ يَقُصُّ عَلٰى

درج نہ ہو ۸۲ بے شک یہ قرآن بنی اسرائیل پر بہت سی ان



و۷۶ (جو نہ آج تک واقع ہو کر رہی ہیں، نہ آیندہ ہو کر رہیں گی) اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ پر حاشیہ سورۃ الانعام پ۷ میں گزر چکا۔ ءَاِذَا كُنَّا۔ اَئِنَّا لَمُخْرَجُوْنَ۔ ہمزۂ استفہام کی تکرار انکار میں تاکید و مبالغہ کے لیے ہے۔ و تکریر الهمزة للمبالغة فی الانکار (بیضاوی) و۷۷ (اسی دنیا میں) مطلب یہ کہ جو قومیں خدا کی باغی یعنی توحید و آخرت کی منکر ہوئی ہیں، وہ باوجود اپنی ساری ظاہری شوکت و عظمت کے بالآخر اسی دنیا میں کیسی تباہ و برباد ہو کر رہی ہیں۔ ان کے قلعوں، ان کی عمارتوں، ان کے محلوں کے گرے پڑے، ٹوٹے پھوٹے کھنڈر، ان کے آثار قدیمہ عبرت کے لیے کافی ہیں۔ سِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ۔ سیر فی الارض اگر تذکرو عبرت پذیری کی راہ سے یا اور کسی دینی غرض سے ہو تو خود ایک عبادت بن جاتی ہے۔ لیکن بغیر اس قسم کی کسی غرض و مقصود کے اگر محض تفریح اور تماشہ کے مد میں یا جغرافی معلومات کی فراہمی کے لیے ہے تو عبادت نہیں۔ و۷۸ (بلکہ اسے مستحضر رکھیے کہ دوسرے انبیاء کے ساتھ بھی برابر یہی معاملہ ہوتا رہا ہے) مشرکین معاندین کی مسلسل و شدید مخالفتوں کے دو ہی اثرات رسول اللہ ﷺ کے قلب مبارک پر پڑ سکتے ہیں۔ ایک آپ کا فرط شفقت سے ان کے حق میں غم کھانا اس کی تردید وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ میں آ گئی۔ دوسرے آپ کے دل کا اس خیال سے کڑھنا کہ کہیں ترقی اسلام کی رفتار میں اس سے رکاوٹ نہ پیدا ہو جائے سو اس کی پوری تردید لَا تَكُنْ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ سے کر دی گئی۔ اکبر الہ آبادی (اللہ ان کی تربت کو ٹھنڈا رکھے) نے اپنے ایک شعر میں آیۂ کریمہ کے اس ٹکڑے کی خوب تضمین کی ہے۔

آگ ان کی خود ہی دے گی ان کو بھون لَا تَكُنْ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ

و۷۹ (طنز و استہزاء کے لہجہ میں) و۸۰ چنانچہ قحط، قتل، ہزیمت وغیرہ کے تجربے تو اسی دنیا میں ہو کر رہے۔ رَدِفَ لَكُمْ پر نحوی حیثیت سے خاصی بحث ہوئی ہے۔ عام استعمال زبان میں بلا صلۂ لام کے ہے۔ ردفه امرء اردفه كما يقال تبعه واتبعه بعض اہل نحو نے کہا ہے لام اس وقت داخل کیا جاتا ہے جب اضافت کسی فعل کی جانب مقصود ہوتی ہے جیسے تعبرون و یرهبون میں للرءیا تعبرون ولربهم یرهبون (ابن جریر) اور بعض نے کہا ہے کہ اس سے معنیٰ میں زور پیدا ہو گیا ہے اور معنیٰ "قریب آ لگا" کے ہو گئے ہیں۔ ادخل اللام فی ذلک المعنی لان معناه دنالهم۔ ابن جریر نے یہ سب نقل کر کے ترجیح اسی آخری قول کو دی ہے۔ و هذا القول الثانی هو اولهما عندی بالصواب (ابن جریر) سب سے بے تکلف اور بے غبار قول زمخشری کا ہے کہ ل یہاں تاکید کے لیے ہے۔ جیسا کہ کہیں کہیں ب بھی تاکید کے لیے آئی ہے۔ زیدت اللام للتاکید کالباء فی ولا تلقوا بایدیکم (کشاف) اللام مزیدة للتاکید (بیضاوی) و۸۱ (اور وہ عذاب کو بہت ٹالتا رہتا، اور مہلت بہت دیتا رہتا ہے)۔ اور کثرت سے منکروں پر، کافروں پر تو اس دنیا میں اس کی نعمتوں کی بارش آخر وقت تک جاری رہتی ہے۔ ہوا، بارش، روشنی، کھانا، پانی، کسی پر ایک دن کے لیے بھی بند نہیں ہوتا۔ و۸۲ یعنی حق تعالیٰ کو براہ راست علم تو ہے ہی۔ باقی باضابطہ اور ظاہری طور پر بھی ہر چیز خداوندی رجسٹر میں درج ہے۔ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ سے مراد لوح محفوظ ہے جس میں ہر چیز چھوٹی بڑی، اگلی پچھلی لکھی ہوئی موجود ہے۔ وهو ام الکتاب الذی اثبت ربه کل ما هو کائن من لدن ابتداء خلق خلقه الی یوم القیامة (ابن جریر) ای فی اللوح المحفوظ (معالم)

و۸۳ یعنی بنی اسرائیل پر بہت سے وہ حقائق روشن کردیے جن کے باب میں وہ غلط فہمیوں میں مبتلا تھے۔ اور جن صداقتوں کو وہ بھلا چکے تھے انہیں پھر سے روشن کردیا۔ یہود اپنے صحائف میں دانستہ و نادانستہ بہت کچھ تحریف و تصرف کر چکے تھے۔ قرآن نے جچے تلے فیصلے ان امور میں صادر فرمادیے۔ اَکْثَرَ یہاں کثیر کے معنی میں ہے۔ و۸۴ یعنی ہدایت خاص و رحمت بالاختصاص۔ ورنہ عموماً ہدایت و رحمت تو ساری دنیا کے لیے ہے۔ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ ہدایت باعتبار طاعات کے اور رحمت بلحاظ ثمرات کے۔ و۸۵ (اسے اپنے فیصلہ کے صادر کرنے اور نافذ کرنے میں دیر ہی کیا لگ سکتی ہے) یہاں فیصلہ سے مراد قیامت کے دن کا عملی فیصلہ ہے۔ ورنہ شرعی و عقلی فیصلہ تو آج بھی اسی دنیا میں موجود ہے۔ و۸۶ (اس لیے آپ معاندین منکرین کے مکر و کید کی مطلق پروانہ کیجیے اس عالم الغیب پر ان کی ایک ایک چال روشن ہے۔ امداد و نصرت اس قوت والے کی طرف سے ان کی نہیں، آپ کی ہوگی) و۸۷ (کوئی ایسی آواز و کلام جواب ان کے حق میں نافع ہو) مطلب یہ ہے کہ یہ معاندین تو مُردوں کی طرح ہیں، ان سے توقع ہی فہم و ہدایت کی بیکار ہے انما شبهوا بالموتى لعدم انتفاعهم باستماع ما يتلى عليهم كما شبهوا بالصم (بیضاوی) بعض علماء نے آیت سے یہ مستنبط کیا ہے



بَنِیۡۤ اِسۡرَآءِیۡلَ اَکۡثَرَ الَّذِیۡ هُمۡ فِیۡهِ یَخۡتَلِفُوۡنَ ﴿۷۶﴾

باتوں کو ظاہر کرتا ہے جن میں وہ اختلاف رکھتے ہیں و۸۳

وَ اِنَّهٗ لَهُدًی وَّ رَحۡمَةٌ لِّلۡمُؤۡمِنِیۡنَ ﴿۷۷﴾ اِنَّ رَبَّكَ

اور بے شک وہ ایمان والوں کے حق میں ہدایت و رحمت ہے و۸۴ بے شک آپ کا پروردگار

یَقۡضِیۡ بَیۡنَهُمۡ بِحُکۡمِهٖ ۚ وَ هُوَ الۡعَزِیۡزُ الۡعَلِیۡمُ ﴿۷۸﴾

ان کے درمیان فیصلہ اپنے حکم سے کر دے گا اور وہ غلبہ والا ہے علم والا ہے و۸۵

فَتَوَکَّلۡ عَلَی اللّٰهِ ؕ اِنَّكَ عَلَی الۡحَقِّ الۡمُبِیۡنِ ﴿۷۹﴾

سو آپ اللہ پر توکل رکھیے بے شک آپ صریح حق پر ہیں و۸۶

اِنَّكَ لَا تُسۡمِعُ الۡمَوۡتٰی وَ لَا تُسۡمِعُ الصُّمَّ الدُّعَآءَ

آپ مُردوں کو نہیں سنا سکتے و۸۷ اور نہ بہروں کو (اپنی) پکار سنا سکتے ہیں

اِذَا وَلَّوۡا مُدۡبِرِیۡنَ ﴿۸۰﴾ وَ مَاۤ اَنۡتَ بِهٰدِی الۡعُمۡیِ عَنۡ

جب کہ وہ پیٹھ پھیر کر چل دیں و۸۸ اور آپ اندھوں کو ان کی گمراہی سے راستہ

ضَلٰلَتِهِمۡ ؕ اِنۡ تُسۡمِعُ اِلَّا مَنۡ یُّؤۡمِنُ بِاٰیٰتِنَا فَهُمۡ

دکھانے والے نہیں آپ تو بس انہیں کو سنا سکتے ہیں جو ہماری آیتوں پر یقین رکھتے ہیں پھر وہ (انہیں)

مُّسۡلِمُوۡنَ ﴿۸۱﴾ وَ اِذَا وَقَعَ الۡقَوۡلُ عَلَیۡهِمۡ اَخۡرَجۡنَا

مانتے ہیں و۸۹ اور جب وعدہ ان لوگوں پر پورا ہونے کو ہوگا تو ہم ان کے لئے زمین سے

لَهُمۡ دَآبَّةً مِّنَ الۡاَرۡضِ تُکَلِّمُهُمۡ ۙ اَنَّ النَّاسَ کَانُوۡا

ایسا جانور نکالیں گے جو ان سے باتیں کرے گا کہ لوگ ہماری

بِاٰیٰتِنَا لَا یُوۡقِنُوۡنَ ﴿۸۲﴾ ع وَ یَوۡمَ نَحۡشُرُ مِنۡ کُلِّ اُمَّةٍ ع ۱۶/۲

آیتوں پر یقین نہیں لاتے تھے و۹۰ اور جس دن ہم ہر امت سے ایک ایک گروہ ان لوگوں کا



کہ مردے مطلق کلام نہیں سن سکتے۔ حالانکہ یہاں مقصود صرف تشبیہ ہے۔ اور اس کی بناء عرف و ظاہر پر ہے۔ کوئی مسئلہ فقہی بیان نہیں ہو رہا ہے اور پھر کافروں سے سمع و بصر کی نفی تو اور بھی متعدد مقامات پر قرآن میں آئی ہے۔ جس طرح وہاں مراد معرفت و ادراک لی گئی ہے یہاں بھی نفی سمع نفی قبول ہی پر محمول ہوگی۔ اس کے علاوہ موتیٰ کا اطلاق تو جسد مردہ پر ہوتا ہے۔ روح کے سننے کی نفی تو اس سے بھی نہیں ہوتی۔ اور بعض محققین نے یہ نکتہ بھی لکھا ہے کہ تُسْمِعُ باب افعال سے ہے۔ یعنی تم ان میں قوت سماع نہیں پیدا کر سکتے اور سماعِ عادی جو نام ہے تصادم صوت و سامعہ کا وہ ظاہر ہے کہ مُردوں میں مفقود ہے۔ و۸۸ (اور سننا ہی نہ چاہیں) مقصود اس تشبیہ سے بھی اس کا اظہار ہے کہ جب کوئی نفع حاصل کرنے کا ارادہ ہی نہ کرے، بلکہ اس کے برعکس کا ارادہ کرلے تو کوئی اسے نفع پہنچا سکتا ہی نہیں فان اسماعهم في هذه الحالة ابعد (بیضاوی) یہ سنانے اور نفع پہنچانے کی نفی جب حضرات انبیاء سے کی جارہی ہے تو کسی شیخ یا مرشد غریب کے اختیار میں کب ہدایت کا دل میں اتار دینا ہے! و۸۹ یعنی آپ کی تبلیغ سے فائدہ اٹھانے والے صرف وہی ہو سکتے ہیں۔ و۹۰ قرب قیامت کی علامتیں بہت سی حدیث صحیح میں وارد ہوئی ہیں۔ بہت سی عجیب و غریب چیزوں کا اس وقت ظہور ہوگا، اور عجیب چیزوں کا یہ خاصہ ہے کہ اپنے ظہور سے قبل سمجھ میں نہیں آتیں۔ ریل، تار، ٹیلیفون، ریڈیو، وائرلیس وغیرہ تمام مادی ایجادیں ایسی ہیں جو پہلے سمجھ ہی میں نہیں آتی تھیں۔ جب ظہور میں آگئیں، جب ہی سمجھ میں آگئیں۔ جس قسم کے جانور کا یہاں ذکر ہے روایتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کا ظہور بالکل آخر میں ہوگا اور خود الفاظِ قرآنی بھی یہی معنی چاہ رہے ہیں۔ یہ آخر ترین علامت اگر عجیب ترین بھی ہو تو اس میں عجب کیا ہے۔ حدیث میں اس عجیب ترین حیوان کا نام جساسہ آیا ہے۔ کافر اس وقت بالاضطرار اس خارق عظیم کی تصدیق کریں گے لیکن اضطراری تصدیق ظاہر ہے کہ مقبول نہ ہوگی۔ اَلْقَوْلُ۔ قول یہاں عذاب و قیامت موعود کے معنی میں ہے۔ وهو ما وعدوا به من البعث والعذاب (بیضاوی) مِنَ الْاَرْضِ۔ آیت میں مِنَ الْاَرْضِ کا لفظ بہت قابل غور ہے اس سے ذہن اس طرف منتقل ہوتا ہے کہ اس حیوان کی پیدائش عام حیوانات کی طرح بہ طریق توالد و تناسل نہ ہوگی بلکہ یہ از خود پیدا ہوجائے گا۔ وفي تفسير اخراجها بقوله من الارض نوع اشارة الى ما قيل ان خلقها ليس بطريق التوالد بل هو بطريق التولد (روح) دَآبَّةً۔ یہ قول بھی نقل ہوا ہے کہ دَآبَّةً یہاں بطور اسم جنس کے آیا ہے۔ گویا یہ ایک جانور نہ ہوگا بلکہ ایسے بہت سے جانور ہوں گے۔ ہر ہر شہر سے ایک ایک جانور۔ روى انه يخرج في كل بلد دابة مما هو مبثوث نوعها في الارض وليست واحدة فيكون قوله دابة اسم جنس (بحر) حكى ابو حيان في البحر والدميري في حياة الحيوان رواية انه يخرج في كل بلد دابة مما هو مبثوث نوعها في الارض فليست دابة واحدة وعليه يراد بدابة الجنس الصادق بالمتعدد (روح) روى انها تخرج في كل بلد دابة مما هو مبثوث نوعها في الارض وليست واحدة فيكون قوله دابة اسم جنس (نہر) دَآبَّةً کے بارہ میں روایتیں نقلی بہت سی ہوئی ہیں لیکن بقول امام رازی رحمۃ اللہ علیہ کتاب الٰہی اس باب میں ہر صراحت سے خاموش ہے۔ اب اگر کوئی بات قول رسول سے ثابت ہوجائے، وہ تو خیر مان لی جائے گی۔ باقی اور کوئی شے قابل التفات نہیں۔ اعلم انه لا دلالة في الكتب على شيء من هذه الامور فان اصح الخبر فيه عن الرسول صلی اللہ علیہ وسلم قبل والا لم يلتفت اليه (کبیر)

فَوْجًا مِّمَّنْ يُّكَذِّبُ بِاٰيٰتِنَا فَهُمْ يُوْزَعُوْنَ ﴿۸۳﴾

جمع کریں گے جو ہماری آیتوں کو جھٹلاتے تھے سو وہ صف بستہ کھڑے کر دیئے جائیں گے ف۹۱

حَتّٰۤى اِذَا جَآءُوْ قَالَ اَكَذَّبْتُمْ بِاٰيٰتِىْ وَ لَمْ تُحِيْطُوْا

یہاں تک کہ جب (سب) حاضر ہو جائیں گے تو (اللہ ان سے) کہے گا کہ کیا تم نے میری آیتوں کو جھٹلایا تھا درآنحالیکہ

بِهَا عِلْمًا اَمَّا ذَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۸۴﴾ وَ وَقَعَ الْقَوْلُ

تم انہیں اپنے احاطۂ علمی میں بھی نہیں لائے تھے، بلکہ اور ہی کیا کیا کرتے رہے تھے ف۹۲ اور (اب) ان پر وعدہ

عَلَيْهِمْ بِمَا ظَلَمُوْا فَهُمْ لَا يَنْطِقُوْنَ ﴿۸۵﴾ اَلَمْ يَرَوْا اَنَّا

پورا ہوگا بسبب اس کے کہ انہوں نے (بڑی) زیادتیاں کی تھیں سو وہ لوگ بات بھی نہ کر سکیں گے ف۹۳ کیا انہوں نے اس پر

جَعَلْنَا الَّيْلَ لِيَسْكُنُوْا فِيْهِ وَالنَّهَارَ مُبْصِرًا ؕ اِنَّ

نظر نہیں کی کہ ہم نے رات بنائی تاکہ اس میں لوگ آرام کریں اور دن بنایا جس میں دیکھیں بھالیں بے شک

فِىْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿۸۶﴾ وَ يَوْمَ يُنْفَخُ

اس میں (بڑی) دلیلیں ہیں ف۹۴ ایمان والوں کے لئے ف۹۵ اور جس دن صور

فِى الصُّوْرِ فَفَزِعَ مَنْ فِى السَّمٰوٰتِ وَ مَنْ فِى

پھونکا جائے گا سو جتنے آسمان و زمین میں ہیں (سب) گھبرا

الْاَرْضِ اِلَّا مَنْ شَآءَ اللّٰهُ ؕ وَكُلٌّ اَتَوْهُ دٰخِرِيْنَ ﴿۸۷﴾

جائیں گے بجز اس کے جس کے لئے اللہ کی مشیت ہو ف۹۶ اور سب اس کے آگے دبے جھکے حاضر ہوں گے۔

وَتَرَى الْجِبَالَ تَحْسَبُهَا جَامِدَةً وَّهِىَ تَمُرُّ مَرَّ

اور تو پہاڑوں کو دیکھ رہا ہے اور ان کے لئے خیال کر رہا ہے کہ وہ جنبش نہ کریں گے ف۹۷ درآنحالیکہ وہ بادلوں کی طرح

السَّحَابِ ؕ صُنْعَ اللّٰهِ الَّذِىْۤ اَتْقَنَ كُلَّ شَىْءٍ ؕ

اڑے پھریں گے ف۹۸ یہ کاریگری اللہ ہی کی ہے جس نے ہر چیز کو مضبوط بنا رکھا ہے ف۹۹



ف۹۱ يُوْزَعُوْنَ کا مفہوم یہ ہے کہ اگلوں کو چلنے میں پچھلوں کے آملنے کے واسطے روکا جائے گا۔ یہ کنایہ کثرتِ انبوہ سے ہے۔ کہ کثرت انبوہ کے وقت ایسا ہی کیا جاتا ہے۔ مِنْ كُلِّ اُمَّةٍ میں مِن تبعیض کا ہے۔ مِمَّنْ يُّكَذِّبُ میں مِن تبیین کا ہے۔ ف۹۲ مثلاً یہی کہ انبیاء و اہلِ ایمان کو ناحق ستایا، جو نفسِ تکذیب سے بھی بڑھا ہوا جرم ہے۔ مطلب یہ ہے کہ ان کے جمع ہونے پر ان پر فردِ جرم لگ جائے گی اور الزام یہ قائم ہوگا کہ تم نے سنتے ہی بلا تدبر و تفکر تکذیب شروع کر دی اور تکذیب ہی پر اکتفا نہ کی بلکہ اور بھی بہت کچھ کر گزرے۔ اَمَّا میں ام منقطعہ ہے۔ یعنی بل کے معنی میں۔ و ام هنا منقطعة بمعنى ان تعدى بل (بحر) ف۹۳ یعنی ثبوتِ جرم اتنا قوی، قطعی اور یقینی ہوگا کہ جواب دہی کرنا چاہیں گے بھی تو کچھ نہ بن پڑے گی۔ اللہ وہ وقت نہ اس نامۂ سیاہ خادمِ قرآن پر ڈالے نہ کسی اقرار شہادتین کرنے والے پر! بِمَا ظَلَمُوْا سے مراد کفر و شرک کی حرکتیں ہیں یا جامع لفظ میں یوں کہیے کہ تکذیب آیاتِ الٰہی۔ هو التكذيب بآيات الله (بیضاوی) ف۹۴ (امکان بعث و قیامت پر) شب کا آرام مشابہ ہے موت کے اور دن کی بیداری مشابہ ہے اخروی زندگی کے۔ امکان بعث یوں بھی ایک صریح و واضح حقیقت ہے۔ یہ روزمرہ کی نظیر اس امکان کو کہیں زیادہ قوی کر دیتی ہے۔ ''موت کی حقیقت ہے زوال تعلق روح عن الجسد اور حیاتِ ثانیہ کی حقیقت ہے عود اس تعلق کا۔ اور نوم بھی من وجہ زوال ہے اس تعلق کا کیونکہ ضعف بھی اس شے کے مراتب وجود میں سے کسی مرتبہ کا زوال ہوتا ہے اور یقظہ عود ہے اس تعلق زائل کا۔ پس دونوں میں تشابہ تام ہوا، اور ایک نظیر کے ساتھ قدرت کا تعلق مشاہد ہے اور یہ تعلق معلل کسی علت سے ہے نہیں بلکہ ذاتِ واجب اس کو مقتضی ہے اور محلِ قدرت کا امتناع کسی دلیل سے ثابت نہیں اور امکان اولا بدیہی ہے۔ پھر اس کی نظیر کا امکان اس بداہت کو اور قوی کرتا ہے پھر اس کے ساتھ تعلق قدرت میں کیا کلام ہے۔'' (تھانوی علیہ الرحمۃ) لَاٰيٰتٍ۔ آیات بصیغۂ جمع فرمایا ہے حالانکہ بظاہر دلیل واحد ہے یا تو اس وجہ سے کہ مدلول متعدد ہے مثلاً امکانِ شب و صدق آیات شب تو ہر مدلول کے اعتبار سے گویا ایک ایک دلیل ہے اور یا بوجہ عظیم ہونے کے ایک دلیل بجائے کئی دلیل کے ہے۔'' (تھانوی علیہ الرحمۃ) ف۹۵ یعنی یہ دلائل عقل و مشاہدہ پر مبنی عام تو ہیں سب ہی کے لئے لیکن نفع اس سے صرف اہلِ ایمان ہی اٹھاتے ہیں کہ وہی ان واقعات پر فکر و تدبر سے کام لیتے ہیں۔ ف۹۶ یعنی عام ضابطہ تو یہی ہے کہ آوازِ صور سے ساری مخلوق کیا زمینی اور کیا آسمانی گھبرا اٹھے گی لیکن اللہ کی مشیت معطل نہیں ہو جائے گی وہ جس سے متعلق بھی ہوگی وہ اس ہول شدید سے محفوظ رہے گا۔ ف۹۷ (اور بیشک ظاہری نظر میں وہ ہیں بھی ایسے ہی بھاری بھرکم) ف۹۸ یعنی نفخ صور جس طرح جانداروں پر اس قدر موثر ہوگا، بے جان چیزوں کو بھی متاثر اور درہم برہم کیے بغیر نہ رہے گا ان کے اجزاء تحلیل ہو جائیں گے، اور ان میں تخلخل واقع ہو کر رہے گا یہاں تک کہ اڑے اڑے پھرنے لگیں گے۔ حال کے ایک ہندی مفسر قرآن نے تَمُرُّ کے صیغۂ مضارع کو بجائے مستقبل کے صرف حال کے معنی میں لے کر آیت سے حرکتِ ارض پر استدلال کیا ہے، اور آیت کا مفہوم یہ بتایا ہے کہ پہاڑ جو بظاہر بالکل جمے ہوئے نظر آتے ہیں، وہ دراصل بادل کی سی تیزی کے ساتھ رواں ہیں — یہ معنی اگرچہ سیاقِ قرآنی سے بہت دور ہیں تاہم تفسیر بالرائے نہیں کہے جا سکتے اور جواز کی گنجائش کسی نہ کسی حد تک رکھتے ہیں۔ ف۹۹ ہر شے کی مضبوطی اس کے مناسب حال ہی ہونا چاہیے جس وقت تک ان پہاڑوں کا قیام و بقا منظور ہے اپنی جگہ پر وہ کیسے جمے ہوئے رہتے ہیں اور جب حکمتِ کاملہ کو ان کا انہدام ہی منظور ہو جاتا ہے تو اب کاریگری کا عین تقاضا یہی ہے کہ ان کے اجزا میں انتہائی نرمی اور ڈھیلا پن پیدا ہو جائے۔ اتقن اى احكم خلقه و سوّاه على ما ينبغى (بیضاوی) صُنْعَ اللّٰهِ میں صُنْعَ مصدر مؤکد ہے جیسے وعد اللّٰہ اور صبغۃ اللّٰہ میں اس کا مؤکدہ محذوف ہے۔ (کشاف)

اِنَّهٗ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَفْعَلُوْنَ ﴿۸۸﴾ مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ
بے شک اسے تمہارے افعال کی پوری طرح خبر ہے ف۱۰۰ جو کوئی نیکی (یعنی ایمان) لے کر آئے گا
فَلَهٗ خَيْرٌ مِّنْهَا ۚ وَهُمْ مِّنْ فَزَعٍ يَّوْمَئِذٍ اٰمِنُوْنَ ﴿۸۹﴾
سو اس کو اس سے بہتر اجر ملے گا اور ف۱۰۱ وہ لوگ اس روز کی (بڑی) گھبراہٹ سے محفوظ رہیں گے ف۱۰۲
وَمَنْ جَآءَ بِالسَّيِّئَةِ فَكُبَّتْ وُجُوْهُهُمْ فِى النَّارِ ؕ
اور جو شخص بدی (یعنی کفر) لے کر آئے گا تو وہ لوگ اوندھے منہ آگ میں ڈال دیئے جائیں گے
هَلْ تُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۹۰﴾ اِنَّمَآ اُمِرْتُ
تم کو سزا اسی کرتوت کی مل رہی ہے جو (دنیا میں) تمہارے تھے (آپ کہہ دیجیے) مجھے تو یہی حکم ملا ہے
اَنْ اَعْبُدَ رَبَّ هٰذِهِ الْبَلْدَةِ الَّذِىْ حَرَّمَهَا وَلَهٗ
کہ میں عبادت کروں اس شہر کے مالک (حقیقی) کی جس نے اسے محترم بنایا ہے اور سب چیزیں
كُلُّ شَىْءٍ ۫ وَّاُمِرْتُ اَنْ اَكُوْنَ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ﴿۹۱﴾ ۙ
اسی کی ملک ہیں اور مجھے حکم ملا ہے کہ میں فرمانبردار رہوں ف۱۰۳
وَاَنْ اَتْلُوَا الْقُرْاٰنَ ۚ فَمَنِ اهْتَدٰى فَاِنَّمَا يَهْتَدِىْ
اور یہ بھی کہ میں قرآن پڑھ کر سناؤں سو جو کوئی راہ پر آئے گا وہ اپنے ہی لئے راہ پر
لِنَفْسِهٖ ۚ وَمَنْ ضَلَّ فَقُلْ اِنَّمَآ اَنَا مِنَ
آئے گا۔ اور جو کوئی گمراہ رہے گا تو آپ کہہ دیجیے کہ میں تو بس ڈرانے والوں میں سے
الْمُنْذِرِيْنَ ﴿۹۲﴾ وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ سَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ
ہوں ف۱۰۴ اور آپ کہہ دیجیے کہ ساری تعریف اللہ ہی کے لئے ہے ف۱۰۵ وہ تم کو اپنی نشانیاں عنقریب دکھائے گا،
فَتَعْرِفُوْنَهَا ؕ وَمَا رَبُّكَ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿۹۳﴾ ع
سو تم انہیں پہچانو گے ف۱۰۶ اور آپ کا پروردگار ان کاموں سے بے خبر نہیں جو تم (سب) کر رہے ہو ف۱۰۷

ع ۱۱ / ۳



ف۱۰۰ اور مجازاۃ ومکافاۃ کی شرط اول یہی علم محیط وکامل ہے) ف۱۰۱ یعنی جس اجر کا وہ مستحق ہے اس سے بھی کہیں بڑھ کر اسے اجر ملے گا۔ اَلْحَسَنَةِ کی تفسیر کلمۂ توحید ہے اور اگلی آیت میں السَّیِّئَةِ کی تفسیر شرک ہے۔ ابومسعود رضی اللہ عنہ صحابی اور ابن عباس رضی اللہ عنہما صحابی اور بہ کثرت تابعین سے یہی منقول ہے۔ واراد بالحسنة علی ماروی عن ابن عباس و ابن مسعود و مجاهد و الحسن والنخعی و ابی صالح و سعید بن جبیر و عطاء و قتادة شهادة ان لااله الاالله (روح) بلکہ بعض صحابیوں سے تو اس معنٰی کی سند خود رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچتی ہے۔ عن ابی هریرةؓ و عن کعب بن عجرة ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم فسرها بذلک (روح) اور اقرار توحید سے مراد اقرار مقبول ہے۔ والمراد بهذه الشهادة التوحید المقبول (روح) ف۱۰۲ یہ فزع صور کے نفخۂ ثانی کے بعد ہوگا۔ فزع اولی مراد نہیں، وہ پہلا فزع طبعی ہوگا۔ اور اس دوسرے فزع کا تعلق مراتبِ ایمان سے ہے۔ سورۂ انبیاء کی آیت لَا يَحْزُنُهُمُ الْفَزَعُ الْاَكْبَرُ میں بھی ذکر اسی دوسرے فزع کا ہے۔ ف۱۰۳ (جیسا کہ اب تک بھی رہا ہوں عقائد واعمال دونوں میں) عبادت وتعمیل احکام سے جب سرورِ انبیاء مستثنٰی نہیں تو ظاہر ہے کسی ولی، کسی بزرگ کا کیا ذکر ہے۔ هٰذِهِ الْبَلْدَةِ یعنی شہر مکہ۔ اللہ مالک تو سب ہی شہروں، ملکوں کا ہے۔ مکہ کی تخصیص سے مقصود مکہ کے مرتبہ کا شرف واعزاز ہے۔ وَلَهٗ كُلُّ شَىْءٍ۔ یعنی ہر چیز جب اسی کی ملک ہے، تو وہ جس چیز کو بھی چاہے محترم ومتبرک ٹھہرا دے۔ ف۱۰۴ یعنی میرا کام تو صرف حکم پہنچا دینا، تبلیغ احکام کر دینا ہے۔ باقی جو کوئی مانے گا وہ خود اپنے اجر وثواب ونجات کے لیے اور جو نہ مانے گا وہ بھی خود ہی بھگتے گا، میرا نہ اس سے کوئی نفع نہ اس سے کوئی ضرر۔ ف۱۰۵ (اور قدرت، ملک، علم، حکمت، سارے صفات کمال اسی کے لیے ثابت ہیں، سو اس کے علم کے موافق جب حکمت کا مقتضا ہوگا وہ اپنی قدرت سے اپنی مخلوق میں قیامت واقع کر دے گا) اہلِ اشارات نے کہا کہ سورہ کے خاتمہ پر اَلْحَمْدُ لانے میں تعلیم یہ ہے کہ مسلمان کو بھی اپنے سارے احوال وامور کا خاتمہ اللہ کی حمد وثنا ہی پر کرنا چاہیے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ واجب ہے کہ قبول کو منسوب اللہ تعالٰی کی جانب کرے، اپنے مجاہدہ وعمل کی جانب نہ کرے۔ ف۱۰۶ (اور اب انکار کر رہے ہو) اٰيٰتِهٖ سے مراد واقعات واہوالِ قیامت ہیں۔ بعض نے مراد فتوحاتِ بدر وغیرہ بھی لی ہیں۔ اٰیاته القاهرة فی الدنیا او فی الأخرة (بیضاوی) قال الحسن و ذلک فی الأخرة و قال الکلبی فی الدنیا (بحر) مقصود بہر صورت یہ ہے کہ جب عذابِ الٰہی مشاہدہ کر لو گے جب تو میری بات کا یقین کرو گے اور جب میری نصیحتوں کی قدر ہوگی۔ یریکم ربکم اٰیات عذابه و سخطه فتعرفون بهاحقیقة نصحی کان لکم و یتبین صدق ما دعوتکم الیه من الرشاد (ابن جریر) ف۱۰۷ (سو سب کو جزا وسزا بھی اس کے مطابق ملے گی) عاصیوں نافرمانوں کے حق میں اس کا تنبیہ ہونا تو ظاہر ہی ہے لیکن اربابِ باطن نے اس میں اہلِ ذوق کے لیے بھی بڑی بشارت سمجھی ہے کہ اہلِ سوز کی آہ وزاری محبوبِ حقیقی سے ذرا بھی مخفی نہیں۔ بلکہ ان کی ساری بے قراری اس پر آئینہ ہے۔

آیاتہا ۸۸ ۲۸ سُوْرَةُ الْقَصَصِ مَكِّيَّةٌ ۴۹ رکوعاتہا ۹

اس میں اٹھاسی آیتیں سورۂ قصص مکی ہے اور نو رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

طٰسٓمٓ ۝١ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ۝٢ نَتْلُوْا

طا۔ سیم۔ میم یہ کتاب واضح کی آیتیں ہیں ہم آپ کو

عَلَيْكَ مِنْ نَّبَاِ مُوْسٰى وَ فِرْعَوْنَ بِالْحَقِّ لِقَوْمٍ

موسیٰ و فرعون کا کچھ قصہ ٹھیک ٹھیک پڑھ کر سناتے ہیں ان لوگوں کے لئے

يُّؤْمِنُوْنَ ۝٣ اِنَّ فِرْعَوْنَ عَلَا فِي الْاَرْضِ وَ جَعَلَ

جو ایمان رکھتے ہیں ف۱ بے شک فرعون ملک میں بہت بڑھ چڑھ گیا تھا، اور اس نے وہاں کے

اَهْلَهَا شِيَعًا يَّسْتَضْعِفُ طَآئِفَةً مِّنْهُمْ يُذَبِّحُ

باشندوں کو طبقات میں تقسیم کر رکھا تھا، ان میں سے ایک جماعت کا زور گھٹا رکھا تھا، ان کے بیٹوں کو ذبح

اَبْنَآءَهُمْ وَيَسْتَحْيٖ نِسَآءَهُمْ ؕ اِنَّهٗ كَانَ مِنَ

کر دیتا تھا اور ان کی عورتوں کو زندہ رکھتا تھا واقعی وہ (بڑے) مفسدوں میں سے

الْمُفْسِدِيْنَ ۝٤ وَنُرِيْدُ اَنْ نَّمُنَّ عَلَى الَّذِيْنَ

تھا ف۲ اور ہم کو یہ منظور ہوا کہ جن لوگوں کا زور

اسْتُضْعِفُوْا فِي الْاَرْضِ وَ نَجْعَلَهُمْ اَئِمَّةً وَّ نَجْعَلَهُمُ

ملک میں گھٹایا جا رہا ہے ہم ان پر احسان کریں اور انہیں پیشوا بنائیں، اور انہیں (زمین کا)

الْوٰرِثِيْنَ ۝٥ لا وَنُمَكِّنَ لَهُمْ فِي الْاَرْضِ وَنُرِيَ فِرْعَوْنَ

مالک بنائیں ف۳ اور ہم انہیں زمین میں حکومت دیں اور فرعون اور ہامان اور ان کے تابعین



www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.con

ف۱ یعنی نفع اس سے وہی اٹھائیں گے، سبق اس سے وہی حاصل کریں گے جو صاحبِ ایمان ہیں خواہ حقیقۃً، یا حکماً، یعنی ایمان کا ارادہ رکھتے ہوں۔ مِنْ نَّبَا میں مِنْ تبعیضیہ ہے "کچھ" کے معنی میں۔ جیسا کہ ظاہر ہے، قصہ پورا نہیں بلکہ اس کا کچھ حصہ یہاں بیان ہو رہا ہے۔ بِالْحَقِّ بالکل صحیح و معتبر۔ توریت وغیرہ کے ذریعہ سے ناقص اور محرف قصہ پہلے سے مشہور تھا۔ ف۲ ملک سے مراد ملک مصر ہے۔ الْاَرْض کا اطلاق جس طرح سارے روئے زمین پر ہوتا ہے اسی طرح اس کے ہر ٹکڑے پر۔ طَآئِفَةً مِّنْهُمْ یعنی بنی اسرائیل یہ فرعون کونسا تھا، کس زمانہ میں تھا۔ اس کے مظالم کی کیا نوعیت تھی۔ اسی قسم کے سارے سوالات کے جوابات تفسیر کے ابتدائی حصوں میں آچکے ہیں۔ ف۳ یعنی ہماری مشیت میں یہ تھا کہ ہم انہیں دنیوی و دینی عروج دے کر رہیں۔ نَجْعَلَهُمْ اَئِمَّةً اس ارادۂ الٰہی کا ظہور دینی پیشوائی میں یوں ہوا کہ موسیٰ علیہ السلام پر صحیفۂ آسمانی نازل ہوا۔ شریعت الٰہی اسی قوم پر اتری۔ انبیاء اس میں برابر پیدا ہوتے رہے۔ نَجْعَلَهُمُ الْوٰرِثِيْنَ اس مشیت کا ظہور یوں ہوا کہ فرعون کی غلامی سے آزادی نصیب ہوئی اور آگے چل کر شام و فلسطین کی حکومت بھی مل گئی۔ نُمَكِّنَ ...... الْاَرْض۔ بعض عارفوں نے اس سے یہ نکتہ بھی نکالا ہے کہ کمزور و مظلوم ہونا خود موجبِ التفات و نصرتِ الٰہی ہے۔

ف۴ (اور اپنی قضا و قدر کے سامنے ان کی ایک تدبیر بھی نہ چلنے دیں) ہَامٰنَ۔ ھامان کا نام یہاں پہلی بار قرآن میں آیا ہے۔ یہ کون شخص تھا؟ یہود و نصاریٰ کہتے ہیں کہ مصر میں کوئی شخص اس نام کا تھا ہی نہیں۔ البتہ ایران میں ایک شخص اس نام کا گزرا ہے۔ اور (نعوذ باللہ) قرآن نے دونوں میں خلط کردیا۔ لیکن ہامان کو شخصی نام فرض ہی کیوں کیا جائے؟ جس طرح اس کا عطف ''فرعون'' کے ساتھ یہاں اور آگے چل کر بھی آیا ہے اس سے تو قیاس یہی ہوتا ہے کہ جس طرح فرعون شخصی نام نہیں بلکہ شاہی لقب تھا اسی طرح ہامان بھی کوئی سرکاری لقب ہی تھا۔ تاریخ سے اتنا تو بہرحال ثابت ہے کہ مصر کے ایک بہت بڑے دیوتا کا نام آمن (AMON) تھا۔ اس کے بڑے پجاری کے اختیارات بادشاہ سے بس کچھ ہی کم ہوتے تھے۔ عجب کیا کہ اس بڑے پجاری کا سرکاری لقب عربی تلفظ میں ہامان ہی ہو۔ (ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی) مَا كَانُوْا يَحْذَرُوْنَ۔ یعنی زوالِ سلطنت اور ہلاکت۔ اسی کا انہیں



وَهَامٰنَ وَجُنُوْدَهُمَا مِنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَحْذَرُوْنَ ۝۶

کو ان میں سے وہ کچھ دکھلائیں جس سے وہ بچنا چاہتے تھے ف۴

وَاَوْحَيْنَآ اِلٰٓى اُمِّ مُوْسٰٓى اَنْ اَرْضِعِيْهِ ۚ فَاِذَا

اور ہم نے موسیٰ کی والدہ کو الہام کیا کہ تم انہیں دودھ پلاؤ، پھر جب

خِفْتِ عَلَيْهِ فَاَلْقِيْهِ فِي الْيَمِّ وَلَا تَخَافِيْ وَلَا تَحْزَنِيْ ۚ

تم کو ان کی نسبت اندیشہ ہو ف۵ تو تم انہیں دریا میں ڈال دو اور نہ اندیشہ کرو اور نہ غم کرو

اِنَّا رَآدُّوْهُ اِلَيْكِ وَجَاعِلُوْهُ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ۝۷

ہم ضرور ان کو تمہارے پاس واپس پہنچا دیں گے اور انہیں پیمبر بنا دیں گے ف۶

فَالْتَقَطَهٗٓ اٰلُ فِرْعَوْنَ لِيَكُوْنَ لَهُمْ عَدُوًّا وَّحَزَنًا ۭ

چنانچہ فرعون کے لوگوں نے موسیٰ کو اٹھا لیا تاکہ وہ ان کے لئے دشمن اور غم (کا باعث) بنیں ف۷

اِنَّ فِرْعَوْنَ وَهَامٰنَ وَجُنُوْدَهُمَا كَانُوْا خٰطِـِٕيْنَ ۝۸

بے شک فرعون اور ہامان اور ان کے تابعین (بڑے) خطا کار تھے ف۸

وَقَالَتِ امْرَاَتُ فِرْعَوْنَ قُرَّتُ عَيْنٍ لِّيْ وَلَكَ ۭ

اور فرعون کی بیوی بولیں کہ یہ (بچہ) میری اور تیری آنکھ کی ٹھنڈک ہے

لَا تَقْتُلُوْهُ ۤ عَسٰٓى اَنْ يَّنْفَعَنَآ اَوْ نَتَّخِذَهٗ وَلَدًا

اسے قتل مت کرنا عجب کیا کہ یہ ہمیں نفع پہنچائے یا ہم اسے اپنا بیٹا ہی بنا لیں

وَّهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ۝۹ وَاَصْبَحَ فُؤَادُ اُمِّ مُوْسٰى

اور انہیں کچھ خبر نہ تھی (انجام کی) ف۹ اور والدہ موسیٰ کا دل

فٰرِغًا ۭ اِنْ كَادَتْ لَتُبْدِيْ بِهٖ لَوْلَآ اَنْ رَّبَطْنَا عَلٰى

بے قرار ہوا (ایسا کہ) قریب تھا کہ وہ موسیٰ کا حال ظاہر کر دیتیں اگر ہم ان کے



اندیشہ تھا اور یہی واقع ہو کر رہا۔ فِي الْاَرْضِ۔ یہ لازمی نہیں کہ اسرائیلیوں کو یہ تمکین و تمکن اسی ملک مصر ہی میں حاصل ہوا ہو۔ روئے زمین کے کسی حصہ میں بھی ہو جانا، وعدۂ الٰہی کے تحقق کے لیے کافی تھا۔ ف۵ بنی اسرائیل کی اولاد ذکور تو چن چن کر قتل کی ہی جا رہی تھی۔ حضرت موسیٰ کی والدہ ماجدہ کو بھی قدرۃً یہ فکر پیدا ہوئی کہ اب ان کی بھی تلاش ہوگی۔ اس وقت ان کے دل میں بات غیب سے ڈال دی گئی۔ اَوْحَيْنَآ۔ وحی یہاں الہام یا القاء کے معنی میں ہے۔ اے القينا في قلبها (ابن قتیبہ) الوحي كل ما دللت عليه من كلام او كتاب او اشارة او رسالة (ابن قتیبہ) اس اصطلاحی معنی میں نہیں جو انبیاء کے ساتھ مخصوص ہے، اس وحی کا ذکر سورۂ طٰہٰ پ۱۶ میں گزر چکا ہے۔ بہرحال نہ یہ وحی، وحی رسالت تھی اور نہ والدۂ حضرت موسیٰ نبی یا رسول تھیں۔ و ليس هذا وحي رسالة ولا تكون هي رسولا (مدارک) توریت میں ہے:۔ ''وہ عورت حاملہ ہوئی اور بیٹا جنی اور اس نے اسے خوبصورت دیکھ کے تین مہینے تک چھپا رکھا اور جب آگے کو نہ چھپا سکی تو اس نے سرکنڈوں کا ایک ٹوکرا بنایا اور اس پر لاسا اور رال لگایا اور لڑکے کو اس میں رکھا اور اس نے اسے دریا کے کنارہ پر جھاڑ میں رکھ دیا۔'' (خروج۔ ۲:۱۔۳) ف۶ یعنی سردست تو یہ کرو کہ ان کی رضاعت بدستور کرتی رہو۔ پھر جب دیکھو کہ افشاء راز ہوا جاتا ہے تو ایک صندوق میں انہیں بند کر کے دریائے نیل میں ڈال دو۔ نہ ان کے ڈوب جانے کا اندیشہ کرو نہ ان کی مفارقت کا غم کرو، ہم ایسا انتظام کیے دیتے ہیں کہ عنقریب ہی یہ پھر تمہارے پاس پہنچ جائیں اور پھر ایک خاص وقت پر انہیں پیمبری عنایت کر دیں گے۔ لَا تَخَافِيْ وَلَا تَحْزَنِيْ۔ جس خوف و حزن سے یہاں ممانعت ہے وہ عقلی و اختیاری تھا، اس خوف و حزن کے علاوہ جو طبعی اور غیر اختیاری ہوتا ہے۔ فِي الْيَمِّ۔ یم سے یہاں مراد مصر کا مشہور اور لمبا چوڑا دریائے نیل ہے۔ جو اسرائیلیوں کے محلہ سے ہوتا ہوا عین شاہی محل کے دامن سے گزرتا تھا۔ ف۷ حضرت موصوفہ نے ان ہدایتوں پر عمل کیا۔ دریائے نیل فرعون کے شاہی محل کے نیچے ہو کر بہا تھا۔ صندوق بہتے بہتے وہاں پہنچا۔ فرعونیوں کی نظر پڑی جھپٹ کر نکالا۔ اس کے اندر سے ایک پیارا بچہ نکلا۔ اس کی پرورش کی گئی۔ اور اس طرح اپنے ہاتھوں اپنی ہلاکت اور مصیبت کا سبب بن گئے۔ اٰلُ فِرْعَوْنَ۔ یعنی فرعون کے لوگ۔ لِيَكُوْنَ میں ل عاقبت کا ہے یعنی ان کے اس بچہ کو اٹھا لینے کا نتیجہ یہی ہونا تھا۔ تعليل لالتقاطهم اياه بما هو عاقبته (بیضاوی) و هذه اللام تسمى لام العاقبة ولام الصيرورة لانهم لم يلتقطوه ليكون لهم عدوا و حزنا ولكن صار عاقبة امرهم الى ذلك (معالم) اے ليصير الامر الى ذلك لانهم اخذوه لهذا كذا قاله الزجاج و عن هذا قال المفسرون ان هذه لام العاقبة والصيرورة (مدارک) ف۸ (اور ایسے ظالموں فاجروں کو سزا ملنی ہی تھی) جمہور مفسرین کا یہی مذہب ہے۔ و اما جمهور المفسرين فقالوا معناه كانوا خاطئين في ما كانوا عليه من الكفر والظلم (کبیر) كانوا خاطئين سے دوسری مراد یہ بھی ہو سکتی ہے کہ اپنے اس عمل میں بڑے خطا کار، بڑے لغزش کرنے والے، بڑے چوکنے والے ثابت ہوئے۔ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ

سے یہی معنی مروی ہے۔قال الحسن معنی کانوا خاطئین لیس معنی الخطیئة بل المعنی هم لایشعرون انهٗ الذی یذهب بملکهم (کبیر) یہ پہلو بھی اختیار کیا جا سکتا ہے اور کیا گیا ہے کہ خطا شعاری تو ان میں رچی ہوئی تھی ہی۔ سو اگر اس معاملہ میں بھی غلطی کر بیٹھے تو ان کے لیے کوئی انوکھی چیز نہ ہوئی۔ای کانوا خاطئین فی کل شیء فلیس خطؤهم فی تربیة عدوهم ببدع منهم (مدارک) و ۹ (کہ اسی بچہ کے ہاتھوں فرعون کی سلطنت غارت ہوگی) ای لا یشعرون ان هلاکهم بسببه و علی یده و هذا قول مجاهد و قتادة والضحاک و مقاتل (کبیر) امْرَاَتُ فِرْعَوْنَ سے مراد حضرت آسیہ ہیں۔توریت محرف میں انہیں فرعون کی لڑکی بتایا گیا ہے۔قرآن نے اس پرانی تاریخی غلطی کی اصلاح کر کے بتایا کہ وہ خاتون بیٹی نہیں بیوی تھیں۔ البتہ یہ بھی ممکن ہے کہ وہ اصلاً بیٹی ہی ہو جس کے ساتھ بعد کو فرعون نے شادی کر لی ہو۔اس پر حیرت نہ کی جائے۔متعدد جاہلی شاہی خاندانوں میں عام رواج محرمات ہی سے شادی کرنے کا رہا ہے۔ اور مصر کے شاہی (فرعونی) خاندان میں بادشاہ کا اپنی ہمشیر سے نکاح کرنے کا دستور تو عام تھا۔ بیٹی سے شادی کر کے اسے ملکہ بنا لینے کا تاریخی ثبوت تو موجود نہیں، لیکن ہمشیر کے نکاح پر قیاس کر کے اس کا امکان تو بہر حال موجود ہے۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔توریت میں ہے:۔ ’’تب فرعون کی بیٹی غسل کرنے کو دریا پر اتری اور اس کی سہیلیاں دریا کے کنارہ پر پھرنے لگیں۔اس نے جھاڑ میں ٹوکرا دیکھ کر اپنی سہیلی کو بھیجا کہ اسے اٹھا لے جب اس نے اسے کھولا تو لڑکے کو دیکھا، اور دیکھا کہ وہ روتا ہے۔ اسے اس پر رحم آیا۔ اور بولی یہ کسی عبرانی کا لڑکا ہے‘‘۔ (خروج۔ ۲:۵و۶) عارفین نے کہا کہ اہل اللہ سے محبت رائیگاں نہیں جاتی چنانچہ موسیٰ علیہ السلام سے محبت کا نتیجہ حضرت آسیہ نے مشاہدہ کر لیا کہ مشرف بایمان ہی نہیں ہوئیں بلکہ افضل نساء عالمین قرار پائیں۔مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس قول کا سبب محض حبِ طبعی تھا لیکن اہل اللہ کے ساتھ حبِ طبعی بھی، بشرطیکہ کوئی مانع موجود نہ ہو، ایمان و ہدایت میں نافع ہو جاتی ہے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



قَلْبِهَا لِتَكُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝۱۰ وَ قَالَتْ لِاُخْتِهٖ

دل کو اسی لئے مضبوط نہ کیے رہتے کہ وہ یقین کیے رہیں ف۱۰ اور انہوں نے موسیٰ کی بہن سے کہا

قُصِّيْهِ ۫ فَبَصُرَتْ بِهٖ عَنْ جُنُبٍ وَّهُمْ لَا

کہ موسیٰ کا سراغ تو لگانا، سو انہوں نے موسیٰ کو دور سے دیکھا اور وہ لوگ (یعنی فرعون والے)

يَشْعُرُوْنَ ۝۱۱ وَحَرَّمْنَا عَلَيْهِ الْمَرَاضِعَ مِنْ قَبْلُ

بے خبر تھے ف۱۱ اور ہم نے موسیٰ پر دائیوں کی بندش پہلے ہی کر رکھی تھی ف۱۲

فَقَالَتْ هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰۤى اَهْلِ بَيْتٍ يَّكْفُلُوْنَهٗ

سو وہ کہنے لگیں کیا میں تم لوگوں کو ایسے گھرانے کا پتہ بتاؤں جو تمہارے لئے اس بچہ کی پرورش

لَكُمْ وَ هُمْ لَهٗ نٰصِحُوْنَ ۝۱۲ فَرَدَدْنٰهُ اِلٰۤى اُمِّهٖ كَيْ

کریں اور ساتھ ہی اس کے خیر خواہ بھی ہوں ف۱۳ غرض ہم نے موسیٰ کو ان کی والدہ کے پاس واپس پہنچا دیا تا کہ

تَقَرَّ عَيْنُهَا وَ لَا تَحْزَنَ وَ لِتَعْلَمَ اَنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ

ان کی آنکھیں ٹھنڈی ہوں اور تا کہ غم میں نہ رہیں اور تا کہ اس بات کو جان لیں ف۱۴ کہ اللہ کا وعدہ سچا ہوتا ہے،

وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝۱۳ وَ لَمَّا بَلَغَ اَشُدَّهٗ

البتہ اکثر لوگ اس کا یقین نہیں رکھتے ف۱۵ پھر جب وہ اپنی پختگی کو پہنچ گئے

وَاسْتَوٰۤى اٰتَيْنٰهُ حُكْمًا وَّ عِلْمًا ؕ وَ كَذٰلِكَ نَجْزِى

اور درست ہو گئے ہم نے انہیں حکمت اور علم عطا کیا ف۱۶ اور ہم نیک کاروں کو ایسا ہی صلہ

الْمُحْسِنِيْنَ ۝۱۴ وَدَخَلَ الْمَدِيْنَةَ عَلٰى حِيْنِ غَفْلَةٍ

دیا کرتے ہیں ف۱۷ اور وہ شہر میں ایسے وقت پہنچے کہ وہاں کے باشندے بے خبر تھے

مِّنْ اَهْلِهَا فَوَجَدَ فِيْهَا رَجُلَيْنِ يَقْتَتِلٰنِ ۫

تو انہوں نے وہاں دو آدمیوں کو لڑتے پایا



ف۱۰ یعنی ادھر انہوں نے اپنے نورِ نظر کو سپرد دریا کیا اور ادھر ان کے قلب پر غم و صدمہ نے اتنا ہجوم کیا کہ قریب تھا کہ مضطر ہو کر وہ سب ہی راز ظاہر کر دیں لیکن ہم نے ان کے دل کو مضبوط رکھا تا کہ وہ ہمارے وعدہ پر یقین کیے بیٹھی رہیں۔ گویا طبعی تقاضا تو شدتِ غم و حزن میں اس راز کے افشاء ہی کا تھا لیکن تائید ایزدی ان کے شامل حال رہی اور انہوں نے طبیعت کے مقتضا پر عمل نہ کیا، عارفین نے لکھا ہے کہ کاملین بھی امورِ طبعیہ کے اثرات سے بالکل محفوظ نہیں ہو جاتے چنانچہ حضرت موصوفہ کو باوجود وعدۂ الٰہی کے تردد قلبی شدت کے ساتھ محسوس ہوا لیکن آپ نے بفضلِ الٰہی اس کے مقتضا پر عمل نہ کیا اور یہ شیوہ کاملین کا ہوتا ہے۔ لَوْلَآ اَنْ رَّبَطْنَا سے مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ بھی اشارہ کیا ہے کہ تکمیل اخلاق میں قوتِ بشری تنہا کافی نہیں، تائیدِ الٰہی کا شامل ہونا ضروری ہے۔ ف۱۱ (اس امر سے کہ وہ ان کی بہن ہیں اور اسی سراغ رسی میں آئی ہیں) وَقَالَتْ لِاُخْتِهٖ قُصِّيْهِ سے مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ افادہ کیا ہے کہ درجۂ اعتدال میں تدبیر اختیار کرنا مرتبۂ توکل کے منافی نہیں۔ توریت میں ان کا نام مریم آیا ہے۔ یہ بھی لکھا ہے کہ وہ ''نبیہ'' تھیں (خروج۔ ۱۰: ۲۰) اسلامی عقیدہ یہ ہے کہ کوئی عورت نبی نہیں ہوئی ہے۔ اسرائیلی اصطلاح دوسری تھی۔ وہاں ''نبیہ'' کے معنی صرف پیشین گوئی کرنے والی یا تقریباً کاہنہ کے ہیں۔ توریت میں یہ بھی ہے:۔ ''اور اس کی بہن دور سے کھڑی دیکھتی تھی کہ اس کے ساتھ کیا ہوتا ہے''۔ (خروج۔ ۲: ۴) ف۱۲ (چنانچہ آپ کسی کا دودھ نہ لیتے تھے) ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی ف۱۳ محل والے پریشان تو ہو ہی رہے تھے کہ بچہ کسی دایہ کی دایہ گری نہیں قبول کر رہا ہے۔ خواہر موسیٰ نے اجنبی اور انجان بن کر ان سے کہا کہ میں تمہیں ایسے گھرانے کا پتہ بتا سکتی ہوں جو بچہ کی پرورش کا کام ہی نہ کریں بلکہ پوری دلسوزی سے اسے انجام دیں۔ وہ لوگ تو دل سے یہی چاہتے تھے فوراً راضی ہو گئے۔ والدۂ موسیٰ ایک اجنبی دایہ کی حیثیت سے بلائی گئیں۔ رضاعت شروع کی۔ کبھی اپنے گھر لاتیں، کبھی محل میں جا رکھتیں۔ روایاتِ یہود کے لیے ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ ف۱۴ (مشاہدہ و معائنہ کے مرتبہ میں) فَرَدَدْنٰهُ یعنی واپس پہنچا دیا، اپنے وعدہ کے مطابق۔ تَقَرَّ عَيْنُهَا یعنی آنکھیں ٹھنڈی ہوں اپنی اولاد کو دیکھ کر۔ اور یہ جو بعض روایات میں آیا ہے کہ والدۂ موسیٰ نے اس ارضاع کی اجرت بھی لی تھی تو اپنے کو اجنبی اور انجان ظاہر کرنے کے بعد بھی بالکل قرین قیاس یہی ہے۔ رہا اس پر یہ فقہی شبہ کہ واجب پر تو اجرت جائز ہی نہیں۔ سو اس کے متعدد جوابات ممکن ہیں۔ اول تو یہ کیا ضرور ہے کہ فقہ اسرائیلی میں بھی یہ جزئیہ موجود ہو۔ اور پھر حربی کا مال اس کی رضامندی سے لینا، خواہ کسی طریق سے بھی ہو، ہماری شریعت میں بھی جائز ہے۔ ان کے علاوہ یہاں ضرورت و مصلحت کا تقاضا بھی یہی تھا۔ ف۱۵ تعریض ہے کافروں پر کہ ان بدبختوں کو وعدۂ الٰہی پر بھی اطمینان نہیں ہوتا۔ ذرا سی دیر لگی، یا درمیان میں کوئی پیچ پڑا اور یہ بدعقیدہ ہو جاتے ہیں۔ ف۱۶ یعنی فہم سلیم و عقل مستقیم بطور مقدمۂ نبوت کے۔ حضرت موسیٰ ابھی تک نبی نہ تھے، لیکن آثار نبوت سب بیدار ہو چکے تھے۔ اسْتَوٰۤى یعنی قوائے جسمانی و عقلی پورے بلوغ کو پہنچ لیے۔

ف۱۷ یعنی عمل صالح سے فیضان علمی میں ترقی ہوتی رہتی ہے۔ نَجْزِى سے معلوم ہوتا ہے کہ حکم سے مراد یہاں نبوت نہیں۔ کیونکہ نبوت جزاء اعمال و احسان نہیں، محض خدائے رحمٰن کا فضل خاص ہے (کبیر)

وٞ۱۸ یعنی ایک اسرائیلی (سبطی) تھا اور ایک مصری (قبطی) الْمَدِيْنَةَ شہر سے مراد مصر کا قدیم شہر ممفس ہے اور توریت میں یہ نام موف کر کے آتا ہے اور ہمارے ہاں کی قدیم روایات میں منف کر کے۔ موجودہ دارالسلطنت شہر قاہرہ سے کوئی ۱۲ میل جنوب میں واقع تھا۔ اور اپنے زمانہ کا بڑا نامور شہر تھا۔ اب موقع مطرا ینہ اسی جگہ پر ہے۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ حِیْنِ غَفْلَةٍ مِّنْ اَهْلِهَا۔ یعنی لوگ بے خبر پڑے سو رہے تھے۔ وقت غالباً دوپہر کا تھا۔ وٞ۱۹ حضرت موسیٰ نے پایا کہ مصری ظالم تھا اور اسرائیلی مظلوم آپ نے گھونسا محض رفع ظلم کے لیے تادیباً مارا۔ اور یہ محض اتفاق تھا کہ اس سے وہ مصری مر گیا۔



هٰذَا مِنْ شِيْعَتِهٖ وَ هٰذَا مِنْ عَدُوِّهٖ ۚ فَاسْتَغَاثَهُ
ایک تو ان کی برادری کا تھا اور ایک ان کے مخالفین میں تھا وٞ۱۸ سو وہ جو ان کی برادری
الَّذِيْ مِنْ شِيْعَتِهٖ عَلَى الَّذِيْ مِنْ عَدُوِّهٖ ۙ فَوَكَزَهٗ
کا تھا اس نے ان سے دادخواہی کی اس کے مقابلہ میں جو ان کے مخالفین میں تھا، سو موسیٰ نے اس کو
مُوْسٰى فَقَضٰى عَلَيْهِ ۫ قَالَ هٰذَا مِنْ عَمَلِ
گھونسا مارا پس اس کا کام تمام کر دیا وٞ۱۹ (موسیٰ) بولے یہ تو شیطانی حرکت
الشَّيْطٰنِ ؕ اِنَّهٗ عَدُوٌّ مُّضِلٌّ مُّبِيْنٌ ﴿١٥﴾ قَالَ رَبِّ
ہو گئی بے شک شیطان کھلا ہوا دشمن بہکا دینے والا ہے وٞ۲۰ عرض کیا اے میرے پروردگار
اِنِّيْ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ فَاغْفِرْ لِيْ فَغَفَرَ لَهٗ ؕ اِنَّهٗ هُوَ
مجھ سے قصور ہو گیا وٞ۲۱ سو تو بخش دے، پھر (اللہ نے) انہیں بخش دیا، بیشک وہ تو ہی ہے
الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ﴿١٦﴾ قَالَ رَبِّ بِمَآ اَنْعَمْتَ عَلَيَّ
بڑا بخشنے والا بڑا رحم کرنے والا (موسیٰ نے) عرض کی اے میرے پروردگار تو نے مجھ پر (بڑے بڑے) انعامات کیے ہیں،
فَلَنْ اَكُوْنَ ظَهِيْرًا لِّلْمُجْرِمِيْنَ ﴿١٧﴾ فَاَصْبَحَ فِي
سو میں بھی مجرموں کی مدد نہ کروں گا وٞ۲۲ پھر (موسیٰ کو) شہر میں
الْمَدِيْنَةِ خَآئِفًا يَّتَرَقَّبُ فَاِذَا الَّذِي اسْتَنْصَرَهٗ
صبح ہوئی خوف و اندیشہ کی حالت میں کہ اتنے میں وہی جس نے کل ان سے مدد چاہی تھی وٞ۲۳
بِالْاَمْسِ يَسْتَصْرِخُهٗ ؕ قَالَ لَهٗ مُوْسٰٓى اِنَّكَ
(آج پھر) اسے پکار رہا ہے (موسیٰ نے) اس سے کہا تو بھی
لَغَوِيٌّ مُّبِيْنٌ ﴿١٨﴾ فَلَمَّآ اَنْ اَرَادَ اَنْ يَّبْطِشَ بِالَّذِيْ
بڑا ہی بد راہ ہے وٞ۲۴ پھر جب (موسیٰ نے) اس پر ہاتھ بڑھایا جو

توریت میں یہ حکایت یوں درج ہے:۔ "جب موسیٰ بڑا ہوا تو اپنے بھائیوں کے پاس باہر گیا اور ان کی مشقتوں کو دیکھا اور دیکھا کہ ایک مصری ایک عبرانی کو جو اس کے بھائیوں میں سے ایک تھا مار رہا ہے۔ پھر اس نے ادھر اُدھر ہر طرف نظر کیا اور دیکھا کہ کوئی نہیں، تب اس مصری کو مار ڈالا۔ اور ریت میں چھپا دیا" (خروج۔ ۲: ۱۱ و ۱۲) یہ قتل نہ عمداً تھا نہ ظلماً محض خطا تھا اور قتل خطا تو معصیت یوں ہی نہیں ہوتی۔ چہ جائیکہ جب مقصود اس سے اصلاح وغیرہ اور ایک مظلوم کی نصرت و رہائی ہو۔ یہ قتل ایسا ہی ہے جیسا ہماری شریعت میں کسی مجرم پر حد یا تعزیر جاری ہو اور وہ اتفاقاً اسی میں مر جائے تو نہ قاضی پر گناہ ہو گا نہ جلاد پر۔ وٞ۲۰ یعنی شیطان کا کام ہی انسان کو بہکانا، غلطیوں میں مبتلا کرنا ہے۔ عَمَلِ الشَّيْطٰنِ۔ اس فرعونی کا قتل اس کے حربی ہونے کی بنا پر تو یوں ہی مباح تھا اور حق العبد نہ تھا۔ پھر قتل عمد نہیں قتل خطا تھا اور مقصود اس سے تادیب تھی۔ لیکن موسیٰ پیمبر تھے کمالِ خشیت سے خلافِ اولیٰ کو بھی گناہ قرار دیا (تھانوی علیہ الرحمۃ) هٰذَا یعنی یہ قتل جو بالکل بے ارادہ عمل میں آ گیا۔ اشارة الى القتل الحاصل بغير قصد (مدارک) وٞ۲۱ (اور جو نتیجہ میں نہیں چاہتا تھا وہ نکل آیا) ظَلَمْتُ نَفْسِيْ۔ حضرت کا اپنی زبان سے یہ ادا کرنا ہرگز اثباتِ جرم کے مرادف نہیں۔ یہ تو کاملین کی عام عادت ہی ہوتی ہے کہ اپنی خفیف سی بے احتیاطی کو بھی گویا خطا و لغزش کا ایک پہاڑ بنا کر پیش کرتے ہیں انما عدهٗ من عمل الشيطان و سماه ظلما و استغفر منه على عادتهم في استعظام محقرات فرطت منهم (بیضاوی) مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ حضرت موسیٰ نے تو محض رفع ظلم چاہا تھا قتل بلا قصد واقع ہو گیا۔ آپ کو بعد تامل معلوم ہوا کہ رفع ظلم دوسرے طریق سے بھی ممکن تھا جو قصد کے وقت سمجھ میں نہ آیا بس اس لیے آپ نے استغفار فرمایا۔ اس سے چند مسئلے ثابت ہوئے۔ ایک یہ کہ کاملین سے بھی بعض طبعیات مثلاً غضب کا صدور ہوتا رہتا ہے۔ دوسرے حسنات الابرار سیئات المقربین اور یہاں وہ حسنہ دفع ظلم تھا تیسرے یہ کہ کاملین کو خشیت دوسروں سے کہیں زائد ہوتی ہے۔ وٞ۲۲ "یہاں مجرمین سے مراد وہ ہیں جو دوسروں سے گناہ کا کام کرانا چاہیں کیونکہ گناہ کسی سے کرانا یہ بھی جرم ہے۔ بس اس میں شیطان بھی داخل ہو گیا کہ وہ گناہ کراتا ہے اور گناہ کرنے والا اس کی مدد کرتا ہے خواہ عمداً یا خطاً" (تھانوی علیہ الرحمۃ) حضرت موسیٰ کو اس مغفرت و مغفوریت کا حال بطریق الہام معلوم ہو گیا تھا۔ جیسا کہ ہر ولی اللہ کو مکشوف ہو سکتا ہے۔ وٞ۲۳ (اور اس وقت کسی اور سے الجھ رہا تھا) يَتَرَقَّبُ یعنی آپ کو برابر یہ دھڑکا لگا ہوا تھا کہ کہیں مصری پولیس گرفتار کرنے نہ آ رہی ہو۔ حضرت موسیٰ اس وقت تک نبی نہیں ہوئے تھے لیکن اگر ہوتے بھی تو طبعی خوف و اندیشہ کسی بھی مرتبۂ کمال کے منافی نہیں۔ خَآئِفًا يَّتَرَقَّبُ۔ فقہاء مفسرین نے لکھا ہے کہ جو لوگ مطلقاً غیر اللہ کے خوف کو ناجائز بتاتے ہیں۔ یہ آیت ان کے خیال کی بالکل تردید کر رہی ہے۔ فيه دليل على انه لا باس بالخوف من دون الله بخلاف ما يقوله بعض الناس انه لا يسوغ الخوف من دون الله (مدارک) وٞ۲۴ (کہ روز ہی لوگوں سے الجھتا رہتا ہے) حضرت موسیٰ کو کل کی بات یاد آ گئی۔ اسی پر آپ کو ناخوشی پیدا ہوئی۔ توریت میں ہے:۔ "اور جب وہ دوسرے دن باہر گیا تو کیا دیکھتا ہے کہ دو عبرانی آپس میں جھگڑ رہے ہیں، تب اس نے اس کو جو ناحق پر تھا کہا کہ تو اپنے یار کو کیوں مارتا ہے؟" (خروج۔ ۲: ۱۳)

هُوَ عَدُوٌّ لَّهُمَا ۙ قَالَ يٰمُوْسٰٓى اَتُرِيْدُ اَنْ تَقْتُلَنِىْ

ان دونوں کا مخالف تھا ۲۵ تو وہ (اسرائیلی) بول اٹھا کہ اے موسیٰ کیا اب مجھے قتل کرنا چاہتے ہو

كَمَا قَتَلْتَ نَفْسًا بِالْاَمْسِ ۖ اِنْ تُرِيْدُ اِلَّآ اَنْ

جیسا کل ایک آدمی کو قتل کر چکے ہو بس تم دنیا میں

تَكُوْنَ جَبَّارًا فِى الْاَرْضِ وَمَا تُرِيْدُ اَنْ تَكُوْنَ مِنَ

اپنا زور بٹھانا چاہتے ہو اور (صلح و) اصلاح

الْمُصْلِحِيْنَ ﴿١٩﴾ وَجَآءَ رَجُلٌ مِّنْ اَقْصَا الْمَدِيْنَةِ

نہیں چاہتے ۲۶ اور ایک شخص شہر کے کنارہ سے ۲۷ دوڑتا ہوا

يَسْعٰى ۫ قَالَ يٰمُوْسٰٓى اِنَّ الْمَلَاَ يَاْتَمِرُوْنَ بِكَ

آیا کہنے لگا اے موسیٰ اہل دربار آپ کے متعلق مشورہ کر رہے ہیں

لِيَقْتُلُوْكَ فَاخْرُجْ اِنِّىْ لَكَ مِنَ النّٰصِحِيْنَ ﴿٢٠﴾

کہ آپ کو قتل کر دیں ۲۸ سو آپ چلے جائیے میں آپ کا بڑا خیر خواہ ہوں،

فَخَرَجَ مِنْهَا خَآئِفًا يَّتَرَقَّبُ ۫ قَالَ رَبِّ نَجِّنِىْ

سو موسیٰ وہاں سے نکل کھڑے ہوئے خوف و اندیشہ کے ساتھ ۲۹ بولے اے میرے پروردگار مجھے

مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ﴿٢١﴾ ؏ وَلَمَّا تَوَجَّهَ تِلْقَآءَ مَدْيَنَ

ظالم لوگوں سے بچا لیجیے ۳۰ اور جب (موسیٰ) مدین کی طرف ہو لیے

قَالَ عَسٰى رَبِّىْٓ اَنْ يَّهْدِيَنِىْ سَوَآءَ السَّبِيْلِ ﴿٢٢﴾

تو بولے کہ امید ہے کہ میرا پروردگار مجھے سیدھی راہ پر چلا دے ۳۱

وَلَمَّا وَرَدَ مَآءَ مَدْيَنَ وَجَدَ عَلَيْهِ اُمَّةً مِّنَ

اور جب وہ مدین کے پانی پر پہنچے تو اس پر آدمیوں کا ایک مجمع

ع ۲ ۸ ۵

ف۲۵ (کہ اس کو ظلم و زیادتی سے روک دیں) مراد فرعونی ہے جو حضرت موسیٰ اور اس اسرائیلی فریادی دونوں کا مخالف تھا۔ مرشد تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے فرمایا کہ کاملین جس طرح دشمن پر سیاست کرتے ہیں دوست پر بھی کرتے ہیں۔ جیسا جس کے حال کا مقتضا ہوا۔ چنانچہ یہاں آپ نے قول سے سیاست سبطی کی فرمائی اور ارادۂ بطش سے قبطی کی۔ غرض ان میں عدل کامل ہوتا ہے۔ عصبیتِ قومی نہیں ہوتی۔ ف۲۶ وہ اسرائیلی جس پر ابھی ڈانٹ پڑ چکی تھی قدرۃً یہ سمجھا کہ اب کہ وار مجھ پر ہو گا۔ یہ سمجھ کر چلا اٹھا۔ بس اسی سے شہر میں خبر پھوٹ گئی۔ توریت میں ہے:۔ ”وہ بولا کہ کس نے تجھے ہم پر حاکم یا منصف مقرر کیا ہے آیا تو چاہتا ہے کہ جس طرح تو نے اس مصری کو مار ڈالا، مجھے بھی مار ڈالے۔ (خروج۔ ۲: ۱۴) ف۲۷ یعنی بڑے فاصلہ پر اس مقام سے جہاں شاہی کمیٹیاں منعقد ہوتی رہتی تھیں۔ رَجُلٌ یہ شخص حضرت موسیٰ کا مومن مخلص تھا۔ ف۲۸ یعنی سرکاری کمیٹی میں گفتگو اس موضوع پر ہو رہی ہے کہ آپ کو اس مصری کے قتل کے جرم میں قتل کیوں نہ کر دیا جائے۔ توریت میں ہے:۔ جب فرعون نے یہ سنا تو چاہا کہ موسیٰ کو قتل کرے۔“ (خروج۔ ۲: ۱۵) ف۲۹ توریت میں ہے:۔ ”تب موسیٰ ڈرا اور کہا کہ یقیناً یہ بھید فاش ہوا“۔ (خروج۔ ۲: ۱۴) کاملین یہاں تک کہ انبیاء کے لیے بھی یہ ہرگز ضروری نہیں کہ امور طبعیہ میں وہ عام انسانوں سے الگ ہوں۔ فَخَرَجَ مِنْهَا ظاہر ہے کہ اب حضرت موسیٰ کے لیے مملکت مصر میں کہیں بھی ٹھہرنا خطرہ سے خالی نہ تھا۔ جائے امن اب آپ کے لیے حدود مصر سے باہر ہی ہو سکتی تھی۔ مِنْهَا یعنی اس شہر سے۔ اے من المدینۃ (بیضاوی) ف۳۰ (اور امن کی جگہ پہنچا دیجیے) انبیاء اپنا تعلق ہر حال میں اللہ سے جوڑے رکھتے ہیں۔ ہجرت اس ملک سے خود کر رہے ہیں لیکن دعا حق تعالیٰ سے کرتے جاتے ہیں۔ ف۳۱ (چنانچہ ایسا ہی ہوا اور آپ مدین پہنچ گئے) مدین پر حواشی پہلے گزر چکے۔ سورۃ الاعراف (پ۸) وغیرہ میں ــــ ملزم کی تلاش میں سڑکوں کی ناکہ بندی ہو چکی تھی۔ اس لیے آپ جنگل بیہڑ ہوتے ہوئے چلے۔

۳۲ (وہ مردوں کے مجمع میں گھسی نہیں پڑتیں) مَآءَ مَدْیَنَ سے مراد شہر مدین کا کنواں ہے۔ قدیم تہذیب وتمدن میں کنوؤں کو بڑی اہمیت اور مرکزیت حاصل تھی۔ جس کا کچھ نمونہ آج بھی دیہات میں
ظر آ جاتا ہے۔ یہ دونوں نوجوان لڑکیاں شہر کے رئیس و چودھری اور اللہ کے پیمبر حضرت شعیب علیہ السلام کی تھیں۔ توریت میں ان کا نام رعدایل آیا ہے۔ اور اس موقع پر توریت کا بیان حسب ذیل ہے۔ "موسیٰ
رعون کے حضور سے بھاگا۔ اور مدیان کی زمین میں گیا اور ایک کنوئیں کے نزدیک بیٹھا اور مدیان کے کاہن کی سات بیٹیاں تھیں وہ آئیں اور پانی نکالنے لگیں اور کٹھروں کو بھرا تاکہ اپنے باپ کے گلے کو پانی
پلادیں"۔ (خروج۔ ۲:۱۶) قدیم تمدن میں اونچی اونچی شریف زادیوں کا بھی کنوئیں پر جا کر پانی بھرنا یا جانوروں کا پانی پلانا خلاف دستور نہ تھا۔ باہر نکلنا تو ہماری شریعت میں بھی جائز ہے، بشرطیکہ حیاء و
پردہ داری کے ساتھ ہو۔ تَذُوْدٰنِ اس میں خود اس طرف اشارہ ہوگیا کہ دونوں صاحبزادیاں الگ حیاء وتہذیب کے ساتھ کھڑی ہوئی تھیں۔ مردوں کے مجمع میں گھسی نہیں پڑتی تھیں۔ ۳۳ (سودہ خود تو
آنے سے معذور ہیں اور یہ کام ہمیں کو کرنا پڑتا ہے لیکن ہم اپنی طرف سے اتنی احتیاط رکھتے ہیں کہ اپنے جانوروں کو مردوں کے مجمع سے الگ کیے کھڑے رہتے ہیں۔ جب مردوں کا مجمع رخصت ہو لیتا ہے جب جا کر ہم اپنے جانوروں کو پانی پلاتے ہیں) شریف زادیوں کی یہ غیرت و حیاداری کتنی سبق آموز ہے۔

۳۴ حضرت موسیٰ کا طویل سفر کے بعد بھوکا پیاسا، تھکا ماندہ ہونا بالکل قدرتی تھا۔ آپ سایہ میں آ کر بیٹھ گئے۔ اور اللہ تعالیٰ سے رزق کے لیے دعا کی۔ انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی حدیث مرفوع میں آتا ہے کہ حضرت موسیٰ نے حاجت صرف بقدر ایک کفِ دست کے بیان فرمائی تھی۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ تفسیر اس پر دلالت کرتی ہے کہ کاملین کی شان اپنی ہر حاجت قلیل وکثیر کا حق تعالیٰ کے سامنے ظاہر کرنا ہے۔ بخلاف مدعیانِ زہد کے جو حق تعالیٰ کی نعمتوں سے استغناء بلکہ نفرت ظاہر کیا کرتے ہیں۔ فَسَقٰى لَهُمَا۔ یعنی موسیٰ علیہ السلام نے ان عورتوں کی خاطر ان کے جانوروں کو پانی بھر کر پلا دیا۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس میں دلالت ہے اس پر کہ کاملین کو خدمت خلق سے عار نہیں ہوتی۔ توریت میں ہے:۔ "وہ آئیں اور پانی نکالنے لگیں اور کٹھروں کو بھرا تاکہ اپنے باپ کے گلے کو پانی پلا دیں۔ تب گڈریوں نے آ کے انہیں ہانکا۔ لیکن موسیٰ نے کھڑے ہو کر ان لڑکیوں کی مدد کی اور ان کے گلے کو پانی پلایا"۔ (خروج۔ ۲:۱۶، ۱۷) تَوَلّٰٓى اِلَى الظِّلِّ یہاں یہ جتا دیا کہ حضرت موسیٰ دھوپ کے وقت سایہ کے بھی محتاج تھے۔ — کمال یہ ہرگز نہیں کہ کوئی بشر لوازمِ بشریت مثلاً بھوک، پیاس، گرمی، سردی کے احساس سے بے نیاز ہو جائے۔ رَبِّ...... فَقِيْرٌ کامل سے کامل بندے یہاں تک کہ انبیاء اللہ کے دیئے ہوئے رزق سے مستغنی نہیں ہوتے۔ بھوک کے وقت للک کر اس کے لیے دعائیں، آرزوئیں کرتے ہیں۔

۳۵ ادھر حضرت موسیٰ نے کھانے پینے کے لیے خدا سے دعا کی، ادھر یہ ہوا کہ لڑکیاں جو آج خلافِ معمول سویرے واپس آ گئیں تو حضرت شعیب نے سبب دریافت کیا۔ لڑکیوں نے اصل ماجرا سنا دیا۔ حضرت کی شرافت کب اسے گوارا کر سکتی تھی کہ ایسے محسن کو یوں ہی بالا بالا چلا جانے دیتے لڑکی کو بھیج اپنے گھر بلوایا کہ کچھ تو حق میزبانی کا ادا کریں۔ توریت میں ہے:۔ "اور جب وہ اپنے باپ رعدایل کے پاس آئیں اس نے پوچھا کہ آج تم کیونکر سویرے پھریں؟ وہ بولیں ایک مصری نے ہمیں گڈریوں کے ہاتھ سے بچایا اور ہمارے لیے جتنا کافی تھا پانی بھرا۔ اور گلے کو پلایا۔ اس نے اپنی بیٹیوں سے کہا کہ وہ مرد کہاں ہے؟ تم اسے کیوں چھوڑ آئیں؟ اسے بلاؤ کہ روٹی کھاوے"۔ (خروج۔ ۲:۱۸۔۲۰) تَمْشِيْ عَلَى اسْتِحْيَآءٍ میں صاف دلالت اس امر پر ہے کہ شریف زادیوں کے
لیے چنک مٹک، تیزی طراری نہیں، بلکہ غیرت وحیاء لجانا اور شرمانا امر طبعی ہے۔ تَذُوْدٰنِ۔ لَا نَسْقِيْ حَتّٰى يُصْدِرَ الرِّعَآءُ۔ اور پھر اب تَمْشِيْ عَلَى اسْتِحْيَآءٍ عورت کے لیے اگر غیرت وحیاداری اس
درجہ میں مطلوب ومقصود نہیں تو آخر قرآن کو بار بار ان تصریحات کی ضرورت کیا تھی۔ اِحْدٰىهُمَا۔ ان صاحبزادی کا نام بی بی صفورہ تھا۔ روایاتِ اسلامی میں آتا ہے کہ حضرت موسیٰ جب روانہ ہوئے تو ان
سے کہا کہ تم میرے پیچھے ہو جاؤ۔ میں پسند نہیں کرتا کہ نامحرم پر بلاضرورت نظر بلاقصد بھی پڑے۔ ۳۶ (یہاں فرعون مصر کا حکم نہیں چلتا) مدین حدودِ مصر سے باہر تھا۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ
حضرت موسیٰ علیہ السلام کا ان صاحبزادی کی زبان سے لِيَجْزِيَكَ اَجْرَ مَا سَقَيْتَ لَنَا سن کر چلا آنا اس پر دال ہے کہ اگر عمل بقصدِ عوض نہ ہو پھر بعد عمل کچھ عوض قبول کر لیا جائے تو یہ منافی اخلاص نہیں۔ ۳۷
یعنی جس کے قوائے جسمانی بھی اچھے ہوں، محنت سے اپنے کام انجام دے سکے اور اخلاقی صفات سے بھی متصف ہو۔ خدمت کی بجا آوری میں خیانت وبددیانتی سے کام نہ لے۔ بی بی صاحبہ کو حضرت



النَّاسِ يَسْقُوْنَ ۠ وَ وَجَدَ مِنْ دُوْنِهِمُ امْرَاَتَيْنِ
دیکھا پانی پلاتے اور ان لوگوں سے ایک طرف دو عورتیں دیکھیں

تَذُوْدٰنِ ۚ قَالَ مَا خَطْبُكُمَا ؕ قَالَتَا لَا نَسْقِيْ حَتّٰى
کہ وہ (اپنے جانور) روکے کھڑی ہیں ۳۲ پوچھا تمہارا کیا مقصود ہے؟ دونوں بولیں ہم پانی نہیں پلاتے جب تک

يُصْدِرَ الرِّعَآءُ ٚ وَ اَبُوْنَا شَيْخٌ كَبِيْرٌ ﴿۲۳﴾ فَسَقٰى لَهُمَا
(یہ) چرواہے (اپنے جانوروں کو) ہٹا کر نہیں لے جاتے، اور ہمارے والد بہت بوڑھے ہیں، ۳۳ پس (موسیٰ نے) ان

ثُمَّ تَوَلّٰٓى اِلَى الظِّلِّ فَقَالَ رَبِّ اِنِّيْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَيَّ
کے لئے پانی پلا دیا پھر ہٹ کر سایہ میں آ گئے اور عرض کی کہ اے میرے پروردگار تو جو نعمت بھی مجھے دے دے

مِنْ خَيْرٍ فَقِيْرٌ ﴿۲۴﴾ فَجَآءَتْهُ اِحْدٰىهُمَا تَمْشِيْ عَلَى
میں اس کا حاجت مند ہوں ۳۴ پھر ان دو میں سے ایک لڑکی موسیٰ کے پاس آئی کہ شرماتی ہوئی

اسْتِحْيَآءٍ ۫ قَالَتْ اِنَّ اَبِيْ يَدْعُوْكَ لِيَجْزِيَكَ
چلتی تھی بولی کہ میرے والد تم کو بلاتے ہیں تاکہ تم کو اس کا

اَجْرَ مَا سَقَيْتَ لَنَا ؕ فَلَمَّا جَآءَهٗ وَ قَصَّ عَلَيْهِ
صلہ دیں جو تم نے ہماری خاطر پانی پلا دیا تھا ۳۵ پھر جب ان کے پاس پہنچے اور ان سے حالات

الْقَصَصَ ۙ قَالَ لَا تَخَفْ ٚ نَجَوْتَ مِنَ الْقَوْمِ
بیان کئے تو انہوں نے کہا خوف مت کرو (اب) تم ظالم لوگوں سے

الظّٰلِمِيْنَ ﴿۲۵﴾ قَالَتْ اِحْدٰىهُمَا يٰٓاَبَتِ اسْتَاْجِرْهُ ۫ اِنَّ
بچ آئے ۳۶ (پھر) ان دو میں سے ایک لڑکی بولی اے ابا ان کو نوکر رکھ لیجیے کیونکہ

خَيْرَ مَنِ اسْتَاْجَرْتَ الْقَوِيُّ الْاَمِيْنُ ﴿۲۶﴾ قَالَ اِنِّيْ
اچھا نوکر وہی ہے جو قوت دار ہو، امانت دار ہو ۳۷ وہ بولے میں

أُرِيدُ أَنْ أُنكِحَكَ إِحْدَى ابْنَتَيَّ هٰتَيْنِ عَلٰٓى أَن

چاہتا ہوں کہ میں اپنی ان دو بیٹیوں میں سے ایک تمہارے نکاح میں دے دوں اس شرط پر کہ

تَأْجُرَنِى ثَمٰنِىَ حِجَجٍ ۚ فَإِنْ أَتْمَمْتَ عَشْرًا فَمِنْ

تم آٹھ سال میری نوکری کرو و۳۸ اور اگر تم دس سال پورے کر دو تو یہ تمہاری طرف سے

عِندِكَ ۚ وَمَآ أُرِيدُ أَنْ أَشُقَّ عَلَيْكَ ۚ سَتَجِدُنِىٓ

(احسان) ہے اور میں تم پر کوئی سختی نہیں چاہتا تم انشاءاللہ

إِن شَآءَ اللّٰهُ مِنَ الصّٰلِحِينَ ﴿۲۷﴾ قَالَ ذٰلِكَ بَيْنِى

مجھ کو خوش معاملہ پاؤ گے و۳۹ (موسیٰ نے) کہا تو یہ بات میرے

وَبَيْنَكَ ۖ أَيَّمَا الْأَجَلَيْنِ قَضَيْتُ فَلَا عُدْوٰنَ

اور آپ کے درمیان ہو گئی، میں ان دونوں میں سے جو مدت بھی پوری کر دوں مجھ پر کوئی جبر

عَلَىَّ ۖ وَاللّٰهُ عَلٰى مَا نَقُولُ وَكِيلٌ ﴿۲۸﴾ فَلَمَّا قَضٰى ع ۳

نہ ہوگا، اور ہم جو کچھ کہہ (سن) رہے ہیں اللہ اس کا گواہ ہے و۴۰ پھر جب موسیٰ اس مدت کو

مُوسَى الْأَجَلَ وَسَارَ بِأَهْلِهِۦٓ ءَانَسَ مِن جَانِبِ

پورا کر چکے اور اپنے گھر والوں کو لے کر روانہ ہوئے و۴۱ تو انہوں نے طور کی طرف

الطُّورِ نَارًا ۖ قَالَ لِأَهْلِهِ امْكُثُوٓا إِنِّىٓ ءَانَسْتُ نَارًا

ایک آگ دیکھی و۴۲ اپنے گھر والوں سے بولے کہ تم (یہیں) ٹھہرو میں نے تو آگ دیکھی ہے۔

لَّعَلِّىٓ ءَاتِيكُم مِّنْهَا بِخَبَرٍ أَوْ جَذْوَةٍ مِّنَ النَّارِ

شاید میں وہاں سے کچھ خبر لاؤں یا آگ کا (کوئی) انگارا ہی لیتا آؤں

لَعَلَّكُمْ تَصْطَلُونَ ﴿۲۹﴾ فَلَمَّآ أَتٰىهَا نُودِىَ مِن

تاکہ تم سینک کر لو و۴۳ سو جب وہ اس آگ کے پاس پہنچے تو انہیں آواز آئی،



و۳۸ (اور اس نوکری کا بدل وہی نکاح ہے) یعنی آٹھ سال کی خدمت اس نکاح کا مہر قرار پایا۔ کسی مدت معینہ تک مویشیوں کی چرائی کا مہر مقرر ہو جانا فقہ اسلامی میں بھی جائز ہے۔ ''یہ بکریاں اگر ان صاحبزادی کی تھیں تب تو ان کا مہر ادا کیا جانا ظاہر ہے۔ اور اگر باپ کی تھیں تو بالغہ کی رضا سے ایسا معاملہ اس شریعت میں بھی جائز ہے''۔ (تھانوی علیہ الرحمۃ) و۳۹ حضرت شعیب نے فرمایا کہ تمہاری خوشی ہو تو تم دس برس رہ جانا، اس میں میری طرف سے کوئی جبر یا اصرار نہیں۔ میں تو کام کی تعداد، وقت کی پابندی وغیرہ ہر معاملہ میں تمہاری سہولت کو مدنظر رکھوں گا۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ نوکری یا مزدوری یا دوسرے اسباب معاش منافی توکل نہیں۔ و۴۰ حضرت موسیٰ نے کہا تو اچھا یہ معاملہ میرے آپ کے درمیان پختہ ہو گیا۔ خدائے حاضر و ناظر اس معاہدہ کا گواہ ہے۔ و۴۱ (مصر کی طرف) اپنی مدت مقرر بسر کر کے حضرت موسیٰ مع اہل و عیال اب اپنے وطن مصر کو روانہ ہوئے ہیں۔ بِأَهْلِهِ توریت میں تصریح ہے کہ ساتھ میں آپ کی زوجۂ محترمہ حضرت صفورہ تھیں اور ان کے دونوں بچے تھے۔ (خروج۔ ۴: ۲۰) نیز ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ و۴۲ یعنی ایسی روشنی جسے وہ آگ سمجھے اور آگ ہی وہ معلوم ہوتی بھی تھی۔ و۴۳ رات اندھیری تھی اور سردی کا موسم۔ راستہ بھی یہ چھوٹا سا قافلہ بھول گیا تھا۔ آگ کی روشنی آبادی کی علامت تھی۔ مفصل حاشیے سورۃ طٰہٰ پ۱۶ میں گزر چکے، نیز سورۃ النمل پ۱۹ میں۔

شَاطِئِ الْوَادِ الْاَيْمَنِ فِي الْبُقْعَةِ الْمُبٰرَكَةِ مِنَ
اس میدان کے داہنی جانب سے اس مبارک مقام میں ایک درخت
الشَّجَرَةِ اَنْ يّٰمُوْسٰٓى اِنِّيْٓ اَنَا اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۟ۙ ۳۰
سے کہ اے موسیٰ یہ تو میں ہوں اللہ پروردگار عالم۔
وَاَنْ اَلْقِ عَصَاكَ ؕ فَلَمَّا رَاٰهَا تَهْتَزُّ كَاَنَّهَا جَآنٌّ
اور یہ بھی کہ تم اپنا عصا ڈال دو پھر جب انہوں نے اسے لہراتا ہوا دیکھا جیسا پتلا (تیز) سانپ
وَّلّٰى مُدْبِرًا وَّلَمْ يُعَقِّبْ ؕ يٰمُوْسٰٓى اَقْبِلْ وَلَا تَخَفْ ۫
تو وہ پشت پھیر کر بھاگے اور پیچھے پھر کر بھی نہ دیکھا (حکم ہوا) اے موسیٰ آگے آؤ اور ڈرو مت۔
اِنَّكَ مِنَ الْاٰمِنِيْنَ ۳۱ اُسْلُكْ يَدَكَ فِيْ جَيْبِكَ
تم (ہر طرح) امن میں ہو ف۴۴ اپنا ہاتھ اپنے گریبان میں ڈالو
تَخْرُجْ بَيْضَآءَ مِنْ غَيْرِ سُوْٓءٍ ۡ وَّاضْمُمْ اِلَيْكَ
وہ روشن ہو کر نکلے گا بغیر کسی مرض کے اور خوف (رفع کرنے) کے واسطے
جَنَاحَكَ مِنَ الرَّهْبِ فَذٰنِكَ بُرْهَانٰنِ مِنْ
اپنا بازو پھر اپنے سے ملا لینا ف۴۵ سو یہ دو سندیں ہیں تمہارے
رَّبِّكَ اِلٰى فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ئِهٖ ؕ اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمًا
پروردگار کی طرف سے فرعون اور اس کے سرداروں کے پاس (جانے کے لئے) بے شک وہ بڑے نافرمان
فٰسِقِيْنَ ۳۲ قَالَ رَبِّ اِنِّيْ قَتَلْتُ مِنْهُمْ نَفْسًا
لوگ ہیں، (موسیٰ نے) عرض کیا اے میرے پروردگار میں نے ان میں سے ایک شخص کا خون کر دیا تھا
فَاَخَافُ اَنْ يَّقْتُلُوْنِ ۳۳ وَاَخِيْ هٰرُوْنُ هُوَ اَفْصَحُ
سو مجھے اندیشہ ہے کہ وہ مجھے قتل کر ڈالیں گے ف۴۶ اور میرے بھائی ہارون کہ وہ مجھ سے زیادہ

ف۴۴ (اور یہ تو تمہارا معجزہ ہے) الْوَادِ الْاَيْمَنِ۔ میدان کی داہنی جانب۔ حضرت موسیٰ کی بھی داہنی جانب تھی۔ سارے واقعہ پر مفصل حاشیے سورۂ طٰہٰ پ۱۶ میں گزر چکے، نیز سورۂ النمل پ۱۹، سورۃ الاعراف پ۸ میں۔ اِنِّيْٓ اَنَا اللّٰهُ کے ساتھ صفت رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ کا اضافہ اس حقیقت کو اور مؤکد و مصرح کر رہا ہے کہ جو سارے عالم کا مالک و حاکم ہے وہ کسی محدود جگہ کے اندر گھر کیونکر سکتا ہے؟ وَلّٰى مُدْبِرًا وَّلَمْ يُعَقِّبْ۔ سانپ، شیر وغیرہ زہریلے اور خطرناک جانوروں سے ڈرنا بالکل ایک امر طبعی ہے، اور بڑے سے بڑے کمالات ولایت، یہاں تک کہ نبوت کے بھی منافی نہیں۔ اور حضرت کلیم اللہ کا یہ خوف تمامتر خوف طبعی ہی تھا۔ آیت سے ضمناً اس حقیقت پر بھی روشنی پڑ جاتی ہے کہ معجزہ تمامتر ایک فعل خداوندی ہوتا ہے، پیمبر اس کا صرف واسطہ ہوتا ہے پیمبر کو اس معجزہ کی تکوین میں مطلق دخل نہیں ہوتا۔ ورنہ کم از کم اپنے معجزہ سے تو حضرت کلیم اللہ خوف نہ کھاتے۔ ف۴۵ (جس سے ہاتھ اپنے اصلی رنگ پر لوٹ آئے گا اور یہ تمہارا طبعی خوف بھی جاتا رہے گا)۔ وَاضْمُمْ اِلَيْكَ الخ کی تعبیر و تقریر میں ائمہ مفسرین کو اشکالات پیش آئے ہیں یہاں ترجمہ و تقریر میں مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کی پیروی کی گئی ہے جو بالکل بے تکلف و بے غبار ہے۔ عصا کے بعد یہ ذکر دوسرے معجزۂ ید بیضا کا ہے۔ مِنْ غَيْرِ سُوْٓءٍ۔ یہ تصریح توریت مروجہ کی تغلیط کے لیے ہے، جس کا بیان ہے کہ نعوذ باللہ آپ کو برص کا مرض تھا۔ (حاشیے سورۂ طٰہٰ وغیرہ میں گزر چکے) بُرْهَانٰنِ۔ یعنی سندیں اور دلیلیں جو مشرکوں کے بھی سمجھ میں آجائیں۔ ف۴۶ (اسی خون کے عوض میں، اور آگے کچھ میری سنیں ہی نہیں) فرعون کے سلسلہ میں یہ خوب ذہن نشین رہے کہ وہ ایک خودمختار، مطلق العنان جابر بادشاہ تھا۔ اس کے فیصلے کے خلاف اپیل کی کہیں گنجائش نہیں تھی۔ وہ اپنے اختیارات سے سب کچھ کر سکتا تھا۔ یہ مضمون بھی اوپر کئی بار آچکا ہے۔

مِنِّیْ لِسَانًا فَاَرْسِلْهُ مَعِیَ رِدْاً یُّصَدِّقُنِیْۤ ۡ اِنِّیْۤ

خوش بیان ہیں انہیں بھی میرے ساتھ رسالت دے دیجیے مددگار بنا کر کہ وہ میری تصدیق کرتے رہیں، ف۴۷ مجھے

اَخَافُ اَنْ یُّكَذِّبُوْنِ ﴿۳۴﴾ قَالَ سَنَشُدُّ عَضُدَكَ

اندیشہ ہے کہ وہ لوگ میری تکذیب بھی کریں گے (اللہ نے) فرمایا ہم ابھی تمہارے بھائی کو تمہاری قوتِ بازو

بِاَخِیْكَ وَ نَجْعَلُ لَكُمَا سُلْطٰنًا فَلَا یَصِلُوْنَ

بنائے دیتے ہیں اور ہم تم دونوں کو ایک شوکت (خاص) عطا کرتے ہیں، سو انہیں تم دونوں

اِلَیْكُمَا ۚۛ بِاٰیٰتِنَاۤ ۚۛ اَنْتُمَا وَ مَنِ اتَّبَعَكُمَا الْغٰلِبُوْنَ ﴿۳۵﴾

پر دسترس نہ ہوگی، ہمارے نشان لے کر جاؤ تم دونوں اور جو تمہارے پیرو ہوں گے غالب رہیں گے

فَلَمَّا جَآءَهُمْ مُّوْسٰی بِاٰیٰتِنَا بَیِّنٰتٍ قَالُوْا مَا هٰذَاۤ

پھر جب موسیٰ ان کے پاس ہمارے کھلے ہوئے نشان لے کر آئے ف۴۸ تو وہ بولے کہ یہ تو ایک

اِلَّا سِحْرٌ مُّفْتَرًی وَّ مَا سَمِعْنَا بِهٰذَا فِیْۤ اٰبَآىِٕنَا

بس گڑھا ہوا جادو ہے اور ہم نے ایسی بات اپنے اگلوں باپ دادوں کے وقت تو

الْاَوَّلِیْنَ ﴿۳۶﴾ وَ قَالَ مُوْسٰی رَبِّیْۤ اَعْلَمُ بِمَنْ جَآءَ

سنی نہیں ف۴۹ اور موسیٰ نے کہا کہ میرا پروردگار خوب جانتا ہے اس کو جو

بِالْهُدٰی مِنْ عِنْدِهٖ وَ مَنْ تَكُوْنُ لَهٗ عَاقِبَةُ الدَّارِ ؕ

(دین) ہدایت لے کر اس کے پاس سے آیا ہے اور جس کو آخرت کا گھر ملنے والا ہے

اِنَّهٗ لَا یُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿۳۷﴾ وَ قَالَ فِرْعَوْنُ یٰۤاَیُّهَا

بے شک ظالم (کبھی) فلاح نہ پائیں گے ف۵۰ اور فرعون نے کہا اے

الْمَلَاُ مَا عَلِمْتُ لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَیْرِیْ ۚ فَاَوْقِدْ لِیْ

سردارو، مجھ کو تو اپنے سوا کوئی تمہارا معبود معلوم نہیں ف۵۱

ف۴۷ (اور گفتگو ومناظرہ کے لیے روانئ زبان وفصاحتِ بیان کی ضرورت بہت پڑا کرے گی) هٰرُوْنُ اور هُوَ اَفْصَحُ مِنِّیْ پر بھی حاشیے سورۂ طٰہٰ پ۱۶ میں گزر چکے۔ رِدْاً۔ ردء وہ چیز ہے جس کا سہارا لیا جائے۔ یہاں مراد مددگار ہے۔ معینا و هوفی الاصل اسم مایعان به (بیضاوی) الردء الذی یتبع غیرہ معینا لہ (راغب) ف۴۸ معجزات ودلائل وغیرہ سب اس میں شامل ہیں۔ نَجْعَلُ لَكُمَا سُلْطٰنًا۔ یہ یاد کرلیجیے کہ موسیٰ وہارون علیہما السلام دونوں محکوم قوم اور رعایا کے فرد تھے اور ان کا مقابلہ ایسے بادشاہ خودمختار سے ہورہا تھا جس کی زبان خود ہی قانون تھی۔ اور جو ملک میں مطاعِ مطلق ہی کی حیثیت نہیں رکھتا تھا بلکہ ملک کی اکثریت کے عقیدہ میں معبود واِلٰہ (سب سے بڑے دیوتا کا اوتار) بھی تھا! اس استحضارِ حقیقت کے بعد اس رعبِ نبوت کی پوری قدر ہوگی۔ فرعون تو فرعون، اس کے درباری اور ارکانِ حکومت تک موسیٰ اسرائیلی وہارون اسرائیلی کی حقیقت کیا سمجھتے تھے اور اپنے کو ان کے پیس ڈالنے کے لیے کافی سمجھ رہے تھے۔ فَلَا یَصِلُوْنَ اِلَیْكُمَا اسی رعبِ خداداد کا یہ نتیجہ تھا کہ بڑے بڑے ہیکڑوں میں سے کوئی آپ دونوں پر دسترس نہ پاسکا۔ بِاٰیٰتِنَا۔ تقدیرِ کلام یوں ہے۔ اِذْهَبَا بِاٰیٰتِنَا۔ ف۴۹ مصری قوم شرک در شرک میں مبتلا، عقیدۂ توحید ونبوت سے سرے سے نا آشنا تھی۔ پیامِ موسوی سن کر اور دلائل سے واقف ہوکر اور معجزات کے مشاہدہ ہونے کے بعد بولی کہ یہ تو محض ایک ساحرانہ کارروائی ہے اور اسے دل سے گڑھ کر خدا کی جانب منسوب کیا جارہا ہے۔ ف۵۰ حضرت موسیٰ نے منکروں کی ہٹ دھرمی دیکھ کر آخر میں عاجز آکر کہا کہ خیر آج میری نہیں سنتے ہو تو نہ سنو اللہ کو تو خوب معلوم ہے کہ راہِ ہدایت پر کون ہے اور ظالم کون؟ عاقبت بخیر کس کی ہونا ہے اور محرومِ الفلاح کون؟ عَاقِبَةُ الدَّارِ۔ تقدیرِ کلام یوں سمجھی گئی ہے۔ العاقبة المحمودة فی الدار الاٰخرة (جلالین) ف۵۱ میں ہی تمہارا اصلی اور قدیمی دیوتا ہوں۔ میری ہی پوجا تمہارے باپ دادا ہمیشہ سے کرتے چلے آتے ہیں تو اب یہ نیا نام کس خدا کا سننے میں آرہا ہے۔ فراعنۂ مصر کی نسل مصریوں کے عقیدہ میں خدائی اوتار تھی اور بادشاہ سب سے بڑے دیوتا سورج کا زندہ نمائندہ ہوتا تھا۔ ملاحظہ ہو سورۃ الشعراء (پ۱۹) میں آیہ لَئِنِ اتَّخَذْتَ اِلٰهًا غَیْرِیْ پر حاشیہ۔ اور انگریزی تفسیر القرآن۔

يٰهَامٰنُ عَلَى الطِّيْنِ فَاجْعَلْ لِّيْ صَرْحًا لَّعَلِّيْٓ

تو اے ہامان وؔ۵۲ میرے لئے مٹی کو آگ میں پکا پھر

اَطَّلِعُ اِلٰٓى اِلٰهِ مُوْسٰى ۙ وَاِنِّيْ لَاَظُنُّهٗ مِنَ

میرے واسطے ایک بلند عمارت بناؤ تاکہ میں موسٰی کے خدا کو دیکھوں اور میں تو موسٰی کو جھوٹا ہی

الْكٰذِبِيْنَ ﴿۳۸﴾ وَاسْتَكْبَرَ هُوَ وَجُنُوْدُهٗ فِي الْاَرْضِ

سمجھتا ہوں وؔ۵۳ اور فرعون اور اس کے تابعین نے ناحق ملک میں اپنا سر

بِغَيْرِ الْحَقِّ وَظَنُّوْٓا اَنَّهُمْ اِلَيْنَا لَا يُرْجَعُوْنَ ﴿۳۹﴾

اٹھا رکھا تھا اور یہ سمجھ رکھا تھا کہ انہیں ہمارے پاس لوٹ کر آنا نہیں ہے وؔ۵۴

فَاَخَذْنٰهُ وَجُنُوْدَهٗ فَنَبَذْنٰهُمْ فِي الْيَمِّ ۚ فَانْظُرْ

سو ہم نے اس کو اور اس کے تابعین کو پکڑ کر سمندر میں پھینک دیا سو دیکھئے

كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۴۰﴾ وَجَعَلْنٰهُمْ اَئِمَّةً

ظالموں کا کیا انجام ہوا وؔ۵۵ اور ہم نے انہیں (ایسا) پیشوا بنا دیا تھا

يَّدْعُوْنَ اِلَى النَّارِ ۚ وَيَوْمَ الْقِيٰمَةِ لَا يُنْصَرُوْنَ ﴿۴۱﴾

جو (لوگوں کو) دوزخ کی طرف بلاتے رہے، اور قیامت کے دن کوئی ان کا ساتھ نہ دے گا وؔ۵۶

وَاَتْبَعْنٰهُمْ فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا لَعْنَةً ۚ وَيَوْمَ الْقِيٰمَةِ

اور دنیا میں بھی ہم نے ان کے پیچھے لعنت لگا دی وؔ۵۷ اور قیامت کے دن بھی

هُمْ مِّنَ الْمَقْبُوْحِيْنَ ﴿۴۲﴾ وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ

وہ بدحال لوگوں میں ہوں گے اور بالیقین ہم نے موسٰی کو کتاب دی تھی

مِنْۢ بَعْدِ مَآ اَهْلَكْنَا الْقُرُوْنَ الْاُوْلٰى بَصَآئِرَ لِلنَّاسِ

اگلی امتوں کے ہلاک کئے پیچھے جو لوگوں کے لئے ذریعہ تھی

ع ۱۲ ۴

وؔ۵۲ ہامان پر حاشیہ ابھی اوپر گزر چکا نمبر ۴ یہاں بھی سیاقِ کلام سے اندازہ یہی ہوتا ہے کہ ہامان کسی اعلیٰ ترین عہدہ دار کا سرکاری لقب ہے۔ وؔ۵۳ حق تعالیٰ گویا یہاں اور اور کہیں بھی نہیں ہے۔ بلکہ مجسم ہو کر آسمان پر بیٹھا ہوا ہے، اور اس تک رسائی کسی بڑی اونچی سیڑھی سے چڑھ کر یا فضا میں اڑ کر ممکن ہے۔ یہ عقیدہ آج بھی بہت سی قوموں کے عوام ہی میں نہیں، خواص میں بھی شائع ہے۔ چنانچہ ابھی چند ہی سال ہوئے سوویٹ روس سے اطلاع آئی تھی کہ دو ملحد ہوا بازوں نے اپنا بیان شائع کیا ہے کہ ہم اتنا اونچا اڑ آئے، ہمیں تو کہیں خدا نظر نہیں آیا۔ مصری خاص طور پر اسی قسم کے شرک میں مبتلا تھے۔ فرعون نے انہیں عقائد و خیالات کے ماتحت ایک ان دیکھے خدا کے وجود کو باطل ثابت کرنے بلکہ اس کا مضحکہ کرنے کو یہ اپج کر لی۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ اَوْقِدْ لِيْ ...... عَلَى الطِّيْنِ۔ قرآن یہاں فرعون کی زبان سے یہ بھی کہلا سکتا تھا کہ "ہامان، میرے لیے پتھر کی عمارت تیار کر"۔ یا اینٹ پتھر وغیرہ کسی چیز کی تصریح ہی نہ کرتا۔ لیکن نہیں۔ قرآن کو تو علم صحیح کی بے شمار مثالوں میں سے ایک اور مثال پیش کرنی اور اپنے دعوائے اعجاز پر ایک اور دلیل قائم کرنی تھی — مصری قوم اینٹوں ہی کے کام کے لیے مشہور تھی یہاں تک کہ اس کی مشہور شاہی عمارتیں بھی پتھر کی نہیں، اینٹ ہی کی ہیں۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ وؔ۵۴ یہ فرعونیوں کے عام فسق اعمال و فساد عقائد کا بیان ہے — یوں بھی روز جزا کا اعتقاد اور پرسشِ اعمال کا یقین ان کے مذہب میں داخل نہ تھا۔ وؔ۵۵ اس واقعۂ غرقابی کی تفصیل (سورۃ البقرہ پ۱) کے علاوہ کئی جگہ گزر چکی۔ وؔ۵۶ اس زندگی میں تو ضلالت کے لیڈر رہے، اور بے شمار مخلوق ان کے اشاروں پر حرکت کرتی رہی۔ قیامت کے روز ایسے بے کس رہ جائیں گے کہ کوئی پوچھے گا بھی نہیں۔ جَعَلْنٰهُمْ میں حق تعالیٰ کا انتساب فعل اپنی جانب کرنا اپنی تمامتر تکوینی حیثیت سے بطور مسبب الاسباب کے ہے۔ نہ کہ اظہار رضامندی کے لیے۔ وؔ۵۷ چنانچہ آج انہیں اچھا کہنے والا کوئی بھی نہیں، سب کی زبان سے برائی ہی نکلتی ہے۔ لَعْنَةً کے معنٰی رحمت خداوندی سے مجبوری اور محرومی کے پیشتر بیان ہو چکے ہیں — ان شامت زدوں کا دنیا ہی میں فضلِ خداوندی سے مجبور و محروم ہو جانا ایک مشاہدہ واقعہ ہے۔

وَهُدًى وَّرَحْمَةً لَّعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ ۝۴۳ وَمَا كُنْتَ
دانش مندیوں اور ہدایت اور رحمت کی، تاکہ وہ نصیحت حاصل کریں ف۵۸ اور آپ (پہاڑ کے)
بِجَانِبِ الْغَرْبِيِّ اِذْ قَضَيْنَآ اِلٰى مُوْسَى الْاَمْرَ وَمَا
مغربی جانب موجود نہ تھے ف۵۹ جب ہم نے موسیٰ کو احکام دیئے تھے اور نہ آپ
كُنْتَ مِنَ الشّٰهِدِيْنَ ۝۴۴ وَلٰكِنَّآ اَنْشَاْنَا قُرُوْنًا
ان لوگوں میں سے تھے جو (اس وقت) موجود تھے ف۶۰ لیکن ہم نے (بہت سی) نسلیں پیدا کیں،
فَتَطَاوَلَ عَلَيْهِمُ الْعُمُرُ ۚ وَمَا كُنْتَ ثَاوِيًا فِيْٓ اَهْلِ
پھر ان پر زمانہ دراز گزر گیا ف۶۱ اور نہ آپ اہل مدین میں قیام پذیر
مَدْيَنَ تَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِنَا ۙ وَلٰكِنَّا كُنَّا مُرْسِلِيْنَ ۝۴۵
تھے کہ ہماری آیتیں ان لوگوں کو پڑھ کر سنا رہے ہوں، لیکن ہم آپ ہی کو رسول بنانے والے تھے ف۶۲
وَمَا كُنْتَ بِجَانِبِ الطُّوْرِ اِذْ نَادَيْنَا وَلٰكِنْ رَّحْمَةً
اور نہ آپ طور کے پہلو میں اس وقت موجود تھے، جب ہم نے (موسیٰ کو) آواز دی تھی لیکن آپ اپنے
مِّنْ رَّبِّكَ لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اَتٰىهُمْ مِّنْ نَّذِيْرٍ
پروردگار کی رحمت سے (نبی بنائے گئے) تاکہ آپ ایسے لوگوں کو ڈرائیں جن کے پاس آپ سے پہلے کوئی ڈرانے والا
مِّنْ قَبْلِكَ لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ ۝۴۶ وَلَوْلَآ اَنْ
نہیں آیا، تاکہ وہ لوگ نصیحت قبول کریں ف۶۳ اور (ہم رسول نہ بھی بھیجتے) اگر
تُصِيْبَهُمْ مُّصِيْبَةٌ ۢبِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْهِمْ فَيَقُوْلُوْا
یہ بات نہ ہوتی کہ ان (بدبختوں) پر ان کے کرتوتوں کے سبب کوئی مصیبت نازل ہو جاتی تو یہ کہنے لگتے کہ
رَبَّنَا لَوْلَآ اَرْسَلْتَ اِلَيْنَا رَسُوْلًا فَنَتَّبِعَ اٰيٰتِكَ
اے ہمارے پروردگار تو نے ہمارے پاس کوئی رسول کیوں نہ بھیج دیا کہ ہم تیرے احکام کی پیروی کرتے

ف۵۸ ”دانشمندیوں اور ہدایت اور رحمت کا ذریعہ“ ہونا یہ سب صفت بیان ہوئی کتاب موسیٰ یعنی توریت کی۔ بَصَآئِرَ۔ هُدًى۔ رَحْمَةً۔ ”طالبِ حق کی اول فہم درست ہوتی ہے۔ یہ **بصیرت** ہے۔ پھر احکام قبول کرتا ہے، یہ **ہدایت** ہے۔ پھر ہدایت کا ثمرہ یعنی قرب و قبول عنایت ہوتا ہے۔ یہ **رحمت** ہے“۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) الْقُرُوْنَ الْاُوْلٰى۔ اگلی امتوں سے مراد اگلے پیمبروں کی نافرمان امتیں ہیں۔ قوم نوح، قوم لوط، قوم ہود، قوم صالح علیہم السلام وغیرہا۔ ف۵۹ جس چوٹی کا نام طور ہے وہ کوہستان سینا کی جانب مغرب میں واقع ہے— مطلب یہ ہوا کہ موسیٰ پر نزولِ وحی و کتاب کے وقت اے رسول آپ وہاں موجود نہ تھے۔ ف۶۰ یعنی یہ امور آپ کو مشاہدہ سے تو معلوم ہی نہیں ہو سکتے تھے۔ ہماری وحی ہی سے معلوم ہو رہے ہیں۔ نہ آپ کو جسماً وہاں حضوری حاصل۔ نہ یہ چیزیں آپ کے مشاہدہ میں آئیں۔ پھر آپ جو انہیں اتنا صاف و صحیح بتا رہے ہیں تو بجز وحی کے اور کیا ذریعہ ہے؟ ف۶۱ (اور دنیا پھر نئے سرے سے ہدایت کی محتاج ہو گئی) اور خاتم الکتب قرآن کے نزول سے قبل ہر دور میں کچھ کچھ وقفہ کے بعد یہی ہوا بھی کرتا تھا۔ ف۶۲ (اس لیے آپ کو یہ سب صحیح صحیح خبریں وحی سے بتا دیں) مُرْسِلِيْنَ۔ جمع تعظیمی ہے— یا تقدیر کلام یوں رکھی ہے۔ مرسلین فی کل زمانٍ رسولاً (بحر وغیرہ) ف۶۳ (اور آپ کے اس دعوائے نبوت پر دلیل قائم کرنے کو آپ کو یہ تمام علوم صحیح عطا کر دیئے گئے ہیں) قَوْمًا ...... قَبْلِكَ۔ مراد مشرکین عرب ہیں جن کے پاس پشتہا پشت سے کوئی نبی نہیں آیا تھا گو توحید کی تعلیم ان کو بھی بالواسطہ پہنچ چکی تھی۔ ”ان آیات میں اولاً نفی کی گئی حضور عند عطاء التوراۃ کی جس کا وقوع سب کے بعد ہوا۔ پھر نفی کی گئی حضورِ وقتِ قیام مدین کی جو سب سے پہلے واقع ہوا پھر نفی کی گئی حضورِ وقت النداء کی جو درمیان میں واقع ہوئی۔ اس ترتیب بدلنے میں یہ نکتہ ہے کہ ہر موقع میں آپ کا تشریف نہ رکھنا مستقل دلیل ہو صاحبِ وحی ہونے، ورنہ اگر وقوع کے موافق ذکر میں ترتیب ہوتی تو مجموعہ دلیل واحد سمجھا جاتا۔ اور گو نفی ثانی و ثالث میں ترتیب وقوعی کے موافق ترتیب ذکری ہے مگر نفی اول و ثانی میں ترتیب بدلنے سے اشارہ ہو گیا تعددِ دلائل کے قصد کی طرف“ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ)

وَ نَكُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۴۷﴾ فَلَمَّا جَآءَهُمُ الْحَقُّ

اور ایمان والوں میں ہوتے ۶۴ سو جب ان لوگوں کے پاس ہماری طرف سے

مِنْ عِنْدِنَا قَالُوْا لَوْ لَآ اُوْتِيَ مِثْلَ مَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى ؕ

امر حق پہنچا تو یہ کہنے لگے اس رسول کو وہ کیوں نہ ملا جیسا موسیٰ کو ملا تھا

اَوَ لَمْ يَكْفُرُوْا بِمَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى مِنْ قَبْلُ ۚ قَالُوْا

کیا جو موسیٰ کو ملا تھا اس کے قبل یہ لوگ اس کے منکر نہ ہوئے ۶۵ یہ لوگ تو کہتے ہیں

سِحْرٰنِ تَظٰهَرَا ۫ۗ وَقَالُوْٓا اِنَّا بِكُلٍّ كٰفِرُوْنَ ﴿۴۸﴾ قُلْ

کہ دونوں جادو ہیں ایک دوسرے کے مددگار، اور کہتے ہیں کہ ہم تو ہر ایک کے منکر ہیں ۶۶ آپ کہئے

فَاْتُوْا بِكِتٰبٍ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ هُوَ اَهْدٰى مِنْهُمَآ

کہ اچھا تو کوئی کتاب اللہ کے پاس سے ایسی لے آؤ جو ہدایت میں ان دونوں سے بہتر ہو

اَتَّبِعْهُ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿۴۹﴾ فَاِنْ لَّمْ يَسْتَجِيْبُوْا لَكَ

میں اسی کی پیروی کرنے لگوں گا، اگر تم سچے ہو ۶۷ پھر اگر یہ لوگ آپ کا یہ کہنا نہ کر سکیں

فَاعْلَمْ اَنَّمَا يَتَّبِعُوْنَ اَهْوَآءَهُمْ ؕ وَمَنْ اَضَلُّ مِمَّنِ

تو آپ سمجھ لیجیے کہ یہ لوگ محض اپنی نفسانی خواہشوں پر چلتے ہیں ۶۸ اور اس سے زیادہ گمراہ کون ہو گا

اتَّبَعَ هَوٰىهُ بِغَيْرِ هُدًى مِّنَ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا

جو شخص محض اپنی نفسانی خواہش پر چلے بغیر اللہ کی طرف سے کسی ہدایت کے، بے شک اللہ

يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۵۰﴾ ع وَلَقَدْ وَصَّلْنَا لَهُمُ الْقَوْلَ

ظالم لوگوں کو ہدایت نہیں کرتا ۶۹ اور ہم نے (اس) کلام کو ان لوگوں کے لئے یکے بعد دیگرے بھیجا

لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ ﴿۵۱﴾ ؕ اَلَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ مِنْ

تاکہ یہ لوگ نصیحت مانیں ۷۰ جن لوگوں کو ہم نے کتاب اس (قرآن) کے قبل دے



ع ۵ ۸

۶۴ مطلب یہ ہے کہ یہ تو ان کے حق میں رحمت مزید وعنایت خاص ہوئی کہ ان کے پاس انہیں میں سے ایک رسول بھی آ گیا ورنہ گرفت کے وقت (اور گرفت تو اس لیے ہوتی کہ ان کے کرتوت عقلاً بھی قبیح ہیں) انہیں یہ حسرت بھی رہ جاتی کہ کوئی پیمبر ہمارے پاس کیوں نہ آ گئے، آ جاتے تو ہم ضرور ان کے متبع ہو جاتے۔ لَوْلَا کا جواب محذوف ہے جو قوسین میں بڑھا دیا گیا ہے۔ والمعنی لو لا قولهم ...... ما ارسلنک (بیضاوی) ای انما ارسلنک قطعا لعذرهم والزاما للحجة علیهم (بیضاوی) عربی اسلوب بیان میں ایسے موقع پر حذف وتقدیر کلام عیب نہیں، عین حسن اور داخل فصاحت ہے۔ ۶۵ مَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى کے تحت میں کتاب توریت اور معجزات سب آ گئے۔ معجزات مادّی وحسی آپ کو بہت نہیں ملے تھے اور کتاب بھی آپ کو یکجائی نہیں ملی تھی۔ من الکتب جملة والید والعصا و غیرها (بیضاوی) من الکتاب المنزل جملة واحدة و من سائر المعجزات (کبیر) یہ موجودہ منکرین کہتے ہیں کہ یہ جو ہمارے زمانہ میں رسول بن کر آئے ہیں، ان کے پاس نہ تو موسیٰ کی طرح عصا اور ید بیضا کی طرح کھلے ہوئے مادی معجزے ہیں اور نہ اکبارگی لکھی لکھائی ہوئی تیار کتاب۔ قَالُوْا یہ کہنے والے رسول ﷺ کے معاصر مشرکینِ مکہ تھے۔ ای اولئک القوم والمراد بهم هنا اهل مکة الموجودین عندالبعثة (روح) اَوَلَمْ...... قَبْلُ جواب یہ ملتا ہے کہ اچھا موسیٰ کو یہ کچھ ملا تو نتیجہ کیا ہوا؟ آخر ان کی قوم نے بھی تو ان چیزوں کے باوجود انکار و نافرمانی کی۔ وہ چیزیں کہیں نافرمانی سے روک تھوڑے ہی بن گئیں۔ ۶۶ یہ مقولہ مشرکین کا تھا جو قرآن و توریت دونوں کے بلکہ سارے ہی سلسلۂ وحی کے یکساں منکر تھے۔ ۶۷ گویا کتاب الٰہی کا اہم ترین جوہر اس کا ہادی ہونا، اس کے مضامین کا پُرہدایت ہونا اور اس کے قانون کا دنیا کے حق میں بہترین ہونا ہے۔ ۶۸ یعنی اگر آپ کا یہ چیلنج یہ لوگ نہ قبول کر سکیں، اور یقیناً نہ کر سکیں گے تو آپ یقین کر لیجئے کہ ان کے انکار کا منشا کوئی اشتباہِ عقلی کوئی نادانستہ غلط فہمی نہیں بلکہ محض ان کی خواہشِ نفس ہے، جس کا تقاضا یہ ہے کہ جس طرح بھی بن پڑے بس انکار ہی کیے جانا چاہیے۔ ۶۹ ظالم لوگوں کو یعنی ایسے لوگوں کو جو اپنی ضلالت پر مصر ہیں اور قصد ہی ہدایت پانے کا نہیں کرتے۔ ۷۰ یعنی بار بار تازہ بتازہ سننے سے امید اُن کے قبولیت ایمان کی زیادہ بڑھتی ہے اور اس لیے یہ کلام تھوڑا تھوڑا کر کے وقتاً فوقتاً نازل کیا گیا لیکن یہ بدبخت خود اپنی مصلحت کی بھی قدر نہیں کرتے اور الٹا اسی کو بنائے اعتراض قرار دے رہے ہیں۔ وَصَّلْنَا لَهُمُ الْقَوْلَ۔ توصیل قول کے معنی ہیں بات کو بار بار اور مسلسل بیان کرتے رہنا و توصیل القول هواتیان بیان بعد بیان (کبیر) وصلنا لهم القول ای اکثرنا لهم القول موصولاً بعضه بعض (راغب) یہاں مراد یہ ہے کہ ہم قرآن کو تھوڑا تھوڑا کر کے مسلسل نازل کرتے رہے اور اس کے نظم کو نہایت مرتبط رکھا۔ ای اتبعنا بعضه بعضاً فی الانزال لیتصل التذکیر او فی النظم لتتقرر الدعوة بالحجة والمواعظ بالمواعید والنصائح بالعبر (بیضاوی) المراد منه انا انزلنا القرآن منجماً مفرقاً یتصل بعضه ببعض لیکون ذلک اقرب الی التذکیر والتنبیه (کبیر) اور ایک معنی یہ بھی ہو سکتے ہیں کہ ہمارا سلسلۂ وحی برابر شروع سے چلا آ رہا ہے۔ ایک کے بعد دوسرا پیمبر آتا رہا۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



قَبْلِهٖ هُمْ بِهٖ يُؤْمِنُوْنَ ﴿۵۲﴾ وَ اِذَا يُتْلٰى عَلَيْهِمْ قَالُوْٓا

رکھی ہے وہ اس پر ایمان لاتے ہیں ولے اور جب یہ ان کے سامنے پڑھا جاتا ہے تو کہتے ہیں

اٰمَنَّا بِهٖٓ اِنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّنَآ اِنَّا كُنَّا مِنْ قَبْلِهٖ

ہم اس پر ایمان لائے بے شک یہ حق ہے ہمارے پروردگار کی طرف سے اور ہم تو اس سے پہلے بھی (اسے)

مُسْلِمِيْنَ ﴿۵۳﴾ اُولٰٓئِكَ يُؤْتَوْنَ اَجْرَهُمْ مَّرَّتَيْنِ بِمَا

مانتے تھے و۲ے ان لوگوں کو ان کا اجر دہرا ملے گا اس لئے کہ

صَبَرُوْا وَيَدْرَءُوْنَ بِالْحَسَنَةِ السَّيِّئَةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ

یہ ثابت رہے اور یہ لوگ بدی کا دفعیہ نیکی کے ساتھ کرتے رہتے ہیں اور جو کچھ ہم نے دے رکھا ہے اس میں سے

يُنْفِقُوْنَ ﴿۵۴﴾ وَ اِذَا سَمِعُوا اللَّغْوَ اَعْرَضُوْا عَنْهُ وَ قَالُوْا

(اللہ کی راہ میں) خرچ کرتے رہتے ہیں، اور جب کوئی لغو بات سنتے ہیں تو اسے ٹال جاتے ہیں اور کہہ دیتے ہیں

لَنَآ اَعْمَالُنَا وَلَكُمْ اَعْمَالُكُمْ سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ لَا نَبْتَغِي

کہ ہمارے عمل ہمارے لئے اور تمہارے عمل تمہارے لئے تم پر سلام ہو ہم

الْجٰهِلِيْنَ ﴿۵۵﴾ اِنَّكَ لَا تَهْدِيْ مَنْ اَحْبَبْتَ وَ لٰكِنَّ

بے سمجھ لوگوں سے (تعلقات) نہیں چاہتے و۳ے جس کو آپ چاہیں ہدایت نہیں کر سکتے البتہ

اللّٰهَ يَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَ هُوَ اَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِيْنَ ﴿۵۶﴾

اللہ ہدایت دیتا ہے اسے جس کے لئے اس کی مشیت ہوتی ہے، اور وہی ہدایت پانے والوں کو خوب جانتا ہے و۴ے

وَ قَالُوْٓا اِنْ نَّتَّبِعِ الْهُدٰى مَعَكَ نُتَخَطَّفْ مِنْ

اور یہ لوگ کہتے ہیں کہ اگر ہم آپ کے ساتھ ہو کر ہدایت پر چلنے لگیں تو اپنی سرزمین سے مار

اَرْضِنَا ؕ اَوَ لَمْ نُمَكِّنْ لَّهُمْ حَرَمًا اٰمِنًا يُّجْبٰٓى اِلَيْهِ

کر نکال دیے جائیں و۵ے کیا ہم نے ان کو امن وامان والے حرم میں جگہ نہیں دی جہاں ہر قسم کے پھل



ولے یعنی وہ جوان میں سے منصف مزاج اور اپنے دین صحیح پر قائم ہیں۔ نزلت فی اناس من اهل الکتب کانوا علی شریعة حقة متمسکون بها (کبیر) مفسرین نے مختلف طبقات وافراد کے نام گنائے ہیں لیکن بقول صاحب بحر کے یہ سب نمونے اور مثالیں ہیں ان کل اہلِ کتاب کی جو بالآخر قرآن پر ایمان لائے۔ الظاهر انها امثلة لمن أمن منهم (بحر) والضمیر فی به عائد علی القول و هو القرآن (بحر) اور امام رازی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ کسی خصوصی سببِ نزول سے کیا ہوتا ہے اعتبار تو عموم عبارت کا کیا جائے گا بس جس کسی میں بھی یہ صفات پائے جائیں گے وہ آیت کے حکم میں داخل ہوگا۔ و قد عرفت ان العبرة بعموم اللفظ لا بخصوص السبب فکل من حصل فی حقه تلک الصفة کان داخلا فی الاٰیة (کبیر) و۲ے (اپنی کتابوں کی بشارتوں کی بناپر۔ اور اب بعد نزول اپنے اس ایمان کی تجدید کرتے ہیں) مُسْلِمِيْنَ کے لفظ پر حیرت نہ کی جائے ہر وہ شخص جو توحید وسلسلۂ وحی کا قائل ہو، مسلم کہا جاسکتا ہے۔ الاسلام صفة کل موحد مصدق بالوحی (بحر) و۳ے (ہمیں ایسی صحبتوں سے تو معاف ہی رکھو) ای لا نطلب مخالطتکم (بحر) لَنَا ...... الْجٰهِلِيْنَ۔ اس پورے فقرہ سے مقصود ان کی سلامت روی کا اظہار ہے۔ یہ مقصود نہیں کہ یہ اپنے مخالفین کو سلام کرتے رہتے ہیں۔ سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ۔ سلام متارکت وعلیحدگی مقصود ہے۔ سلام متعارف مراد نہیں۔ قال الزجاج سلام متارکة لا سلام تحیة (بحر) قال ابو بکر هذا سلام متارکة و لیس بتحیة (جصاص) و من الناس من یظن ان هذا یجوز علی جواز ابتداء الکافر بالسلام و لیس کذلک لما وضعنا عن ان السلام ینصرف علی معنیین احدهما المسالمة التی هی المتارکة والثانی التحیة التی هی دعاء بالسلامة والامن (جصاص) اللَّغْوَ سے مراد ہے ایسا قول جس کے سننے سے نہیں تکلیف ہوتی ہو قال مجاهد الاذی والسب (بحر) يَدْرَءُوْنَ ...... يُنْفِقُوْنَ۔ مفسر تھانوی نے لکھا ہے کہ یدرءون میں حُبِّ جاہ سے اور مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ میں حُبِّ مال سے ان کے خالی ہونے کی طرف اشارہ ہے۔ و۴ے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے عزیزوں قریبوں کے ایمان نہ لانے پر رنج قدرۃً اور زیادہ تھا اور شوق واہتمام بھی انہیں کے ایمان لانے کا طبعاً زیادہ تھا۔ یہ آیت آپ کی تسلی کے لیے ہے کہ ہدایت کا تعلق تو مشیت تکوینی سے ہے اس میں آپ کی مرضی اور پسند کو دخل نہیں۔ لَا تَهْدِيْ۔ ہدایت کے ایک معنٰی تو راہ دکھانے، راہ طریق کے ہوتے ہیں۔ یہاں اس کی نفی پیمبر کی ذات سے نہیں ہو رہی ہے۔ وہ تو پیمبر کے عین فرائض میں داخل ہے۔ دوسرے معنٰی ہدایت کے منزلِ مقصود تک پہنچا دینا۔ اور ایصال الی المقصود ہے، یہاں نفی اسی کی جارہی ہے کہ یہ رسول کے بس کی چیز نہیں تمام تر مشیتِ تکوینی کے تابع ہے۔ و۵ے (جیسے اور بہت سے مسلمان مارے نکالے جاچکے ہیں) آپ کے بعض کمزور معاصرین کا ایک عذر اپنے ایمان نہ لانے سے متعلق یہ تھا۔

ثَمَرٰتُ كُلِّ شَيْءٍ رِّزْقًا مِّنْ لَّدُنَّا وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا

کھنچے چلے آتے ہیں ہمارے پاس سے بطور کھانے کے لیکن ان میں سے اکثر لوگ (اتنی بات بھی)

يَعْلَمُوْنَ ۝۵۷ وَكَمْ اَهْلَكْنَا مِنْ قَرْيَةٍۭ بَطِرَتْ

نہیں جانتے ؀۷۶ اور ہم کتنی ہی بستیاں ہلاک کر چکے ہیں جنہیں اپنی خوش عیشی پر

مَعِيْشَتَهَا ۚ فَتِلْكَ مَسٰكِنُهُمْ لَمْ تُسْكَنْ مِّنْۢ بَعْدِهِمْ

ناز تھا یہ ان کے گھر (اجڑے ہوئے پڑے) ہیں کہ ان کے بعد آباد ہی نہ ہوئے

اِلَّا قَلِيْلًا ؕ وَكُنَّا نَحْنُ الْوٰرِثِيْنَ ۝۵۸ وَمَا كَانَ رَبُّكَ

مگر تھوڑی دیر کے لئے اور ہم ہی مالک رہے ؀۷۷ آپ کا پروردگار

مُهْلِكَ الْقُرٰى حَتّٰى يَبْعَثَ فِيْۤ اُمِّهَا رَسُوْلًا يَّتْلُوْا

بستیوں کو ہلاک نہیں کیا کرتا جب تک کہ ان کے صدر مقام میں کسی پیمبر کو نہ بھیج لے جو انہیں ہماری آیتیں

عَلَيْهِمْ اٰيٰتِنَا ۚ وَمَا كُنَّا مُهْلِكِي الْقُرٰۤى اِلَّا وَاَهْلُهَا

پڑھ کر سنا دے اور ہم بستیوں کو ہلاک نہیں کرتے بجز اس حال کے کہ وہاں کے باشندے

ظٰلِمُوْنَ ۝۵۹ وَمَاۤ اُوْتِيْتُمْ مِّنْ شَيْءٍ فَمَتَاعُ الْحَيٰوةِ

شرارت کرنے لگیں ؀۷۸ اور تمہیں جو کچھ بھی دیا گیا ہے وہ محض دنیوی زندگی کو برتنے

الدُّنْيَا وَزِيْنَتُهَا ۚ وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرٌ وَّاَبْقٰى ؕ اَفَلَا

کے لئے ہے اور اس کی زینت ہے اور جو کچھ اللہ کے ہاں ہے وہ بہتر بھی ہے اور پائیدار تر بھی، سو کیا

تَعْقِلُوْنَ ۝۶۰ ۧ اَفَمَنْ وَّعَدْنٰهُ وَعْدًا حَسَنًا فَهُوَ لَاقِيْهِ

تم لوگ نہیں سمجھتے؟ ؀۷۹ بھلا وہ شخص جس سے ہم نے پسندیدہ وعدہ کر رکھا ہے اور وہ اسے پالینے والا ہے

كَمَنْ مَّتَّعْنٰهُ مَتَاعَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ثُمَّ هُوَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

اس جیسا ہو سکتا ہے جسے ہم نے دنیوی زندگی کا چند روزہ فائدہ دے رکھا ہے اور وہ قیامت کے دن ان لوگوں میں ہوگا

؀۷۶ یعنی اس پر غور نہیں کرتے۔ مطلب یہ ہوا کہ یہ لوگ ہماری قدرت اور رزاقی پر غور نہیں کرتے کہ کہاں تو انہیں ایسے ویران اور بے بر سرزمین پر پیدا کیا اور پھر ایک دن کے لیے بھوکا نہ رکھا، رزق کی ہر قسم کی افراط بھی رکھی اور ان کے وطن کو حرم قرار دے کر کشت وخون تک سے اسے محفوظ کر دیا۔ ایسے قادر ورزاق مطلق کے لیے مشکل کیا ہے جو اپنے ایمان والے بندوں، اپنے اطاعت شعار غلاموں کو اپنے افضالِ خاص سے مستفید اور تنگی وفلاکت سے برابر محفوظ رکھے؟ ؀۷۷ (اور کوئی ان کا ظاہری وارث بھی نہ رہا) اس میں ڈرایا ہے مکہ والوں کو کہ اپنی خوش عیشی وخوشحالی پر نازاں نہ ہوں۔ مکہ والوں کی خوشحالی آج بہت سے لوگوں کو ایک عجیب سی بات معلوم ہوگی۔ دماغ انہیں غربت زدہ، مفلوک الحال ونیم فاقہ کش سمجھتے رہنے کے عادی ہو گئے ہیں۔ حالانکہ ان کی یہ تصویر واقعہ کے بالکل خلاف ہے۔ مکہ کی منڈی اپنے زمانہ کی یوں بھی بہت بڑی تجارتی منڈی تھی، اس پر اضافہ تاجران مکہ کے شمالی اور جنوبی تجارتی سفر، ایک موسم میں شام اور دوسرے میں یمن کی جانب۔ اس صورت حال نے مل ملا کر اہل جاہلیت کے تاجروں کو امیر کبیر بلکہ کہنا چاہیے کہ لکھ پتی بنا دیا تھا۔ اور چونکہ تجارت میں شرکت اور حصہ داری کا طریقہ بھی جاری تھا اس لیے دولت کی تقسیم بھی عام تھی۔ شاید ہی کوئی گھرانہ اس تجارتی منافع سے محروم رہتا ہو۔ اور منافع کا اوسط اصل رقم پر ۴ یا ۵ فیصدی نہیں، اکثر ۵۰، ۵۰ فیصدی ہوتا رہتا۔ ایسی خوشحال آبادی کے سامنے عبرت وتخویف کے لیے مثال بھی قدرۃً کسی متمول وخوشحال ہی قوم کی پیش کرنی مناسب تھی۔ ایک طرف ہندوستان، ایران وعراق کے مال کی اور دوسری طرف مصر شام اور رومی ملکوں کی ساری تجارت اس وقت کہنا چاہیے کہ عربوں ہی کے ہاتھ میں تھی۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ ؀۷۸ یہ قہر الٰہی کا ایک عام قانون بیان ہو رہا ہے۔ یعنی اول تو کسی آبادی پر عذاب آتا نہیں جب تک پہلے اس کے صدر مقام میں خوب تبلیغ نہ ہو لے۔ اور پھر وہاں کے باشندے ایک مدتِ مدید تک مسلسل نافرمانیاں نہ کر لیں۔ ؀۷۹ یعنی اس دنیا کی لذتوں اور آخرت کی راحتوں کا مقابلہ ہی کیا؟ اس دنیا کی بڑی سے بڑی نعمت بھی محض عارضی وچند روزہ۔ بخلاف عیشِ آخرت کے کہ وہ بلحاظِ نوعیت وکیفیت بھی کہیں اعلیٰ اور بلحاظِ بقا تو دائم وقائم ہے۔

ع ۶ / ۹

مِنَ الْمُحْضَرِيْنَ ﴿۶۱﴾ وَيَوْمَ يُنَادِيْهِمْ فَيَقُوْلُ اَيْنَ

جو گرفتار کر کے لائے جائیں گے ف۸۰ اور وہ دن (بھی یاد رکھنے کے قابل ہے) جب (اللہ) ان سے پکار کر کہے گا کہ

شُرَكَآءِيَ الَّذِيْنَ كُنْتُمْ تَزْعُمُوْنَ ﴿۶۲﴾ قَالَ الَّذِيْنَ

کہاں ہیں وہ میرے شریک جن کے باب میں تمہارا زعم (ہی) تھا، (اس پر) وہ لوگ کہیں گے

حَقَّ عَلَيْهِمُ الْقَوْلُ رَبَّنَا هٰٓؤُلَآءِ الَّذِيْنَ اَغْوَيْنَا ۚ

جن پر (اللہ کا) فرمودہ ثابت ہو چکا ہوگا، ف۸۱ اے ہمارے پروردگار یہی وہ لوگ ہیں جنہوں نے ہمیں بہکایا تھا

اَغْوَيْنٰهُمْ كَمَا غَوَيْنَا ۚ تَبَرَّاْنَآ اِلَيْكَ ۖ مَا كَانُوْٓا اِيَّانَا

ہم نے انہیں (بے شک) بہکایا تھا جیسا کہ ہم خود بہکے تھے ف۸۲ ہم تیری پیشی میں دستبردار ہوتے ہیں ف۸۳ (اور) یہ

يَعْبُدُوْنَ ﴿۶۳﴾ وَقِيْلَ ادْعُوْا شُرَكَآءَكُمْ فَدَعَوْهُمْ فَلَمْ

لوگ کچھ ہم کو تو پوجتے نہ تھے ف۸۴ اور کہا جائے گا کہ اپنے (ان) شریکوں کو بلاؤ، چنانچہ وہ انہیں پکاریں گے سو وہ

يَسْتَجِيْبُوْا لَهُمْ وَ رَاَوُا الْعَذَابَ ۚ لَوْ اَنَّهُمْ كَانُوْا

انہیں جواب بھی نہ دیں گے اور یہ لوگ عذاب کو دیکھ لیں گے ف۸۵ کاش یہ لوگ (دنیا میں)

يَهْتَدُوْنَ ﴿۶۴﴾ وَيَوْمَ يُنَادِيْهِمْ فَيَقُوْلُ مَاذَآ اَجَبْتُمُ

راہ راست پر رہے ہوتے، اور جس دن (اللہ) ان سے پکار کر پوچھے گا کہ تم نے کیا جواب پیمبروں کو

الْمُرْسَلِيْنَ ﴿۶۵﴾ فَعَمِيَتْ عَلَيْهِمُ الْاَنْۢبَآءُ يَوْمَئِذٍ فَهُمْ

دیا تھا؟ ف۸۶ اس روز ان (کے دل) سے (سارے) مضامین گم ہو جائیں گے اور آپس میں

لَا يَتَسَآءَلُوْنَ ﴿۶۶﴾ فَاَمَّا مَنْ تَابَ وَ اٰمَنَ وَ عَمِلَ

پوچھ پاچھ بھی نہ کر سکیں گے ف۸۷ البتہ جو کوئی توبہ کر لے اور ایمان لے آئے اور نیک

صَالِحًا فَعَسٰٓى اَنْ يَّكُوْنَ مِنَ الْمُفْلِحِيْنَ ﴿۶۷﴾

عمل کرے تو عجب نہیں کہ (ایسے لوگ) فلاح پانے والوں میں ہوں

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ف۸۰ یعنی وہ متاعِ دنیوی میں بھولا رہنے والا کافر جو مجرم کی طرح قیامت میں پکڑ کر لایا جائے گا اور وہ مومن جس سے جنت کا وعدہ اور قطعی ایفا ہو کر رہنے والا وعدہ ہے، یہ دونوں کہیں برابر ہو سکتے ہیں؟ ف۸۱ یعنی فرمودہ عذاب۔ ای حق علیہ مقتضاہ (کبیر) و ھو قولہ تعالٰی لاملئن جھنم من الجنۃ والناس اجمعین وغیرہ من ایات الوعید (بیضاوی) شُرَكَآءِيَ ...... تَزْعُمُوْنَ۔ مراد ان شرکاء مستحقِ عذاب سے شیاطین ہیں۔ ف۸۲ یعنی جس طرح ہم پر کسی نے جبر نہیں کیا تھا ہم اپنے ہی ارادہ سے بہکے، ہم نے بھی ان لوگوں پر جبر نہیں کیا، یہ لوگ بھی اپنے ہی ارادہ سے بہکے ہیں۔ ف۸۳ (اپنے ان کے تعلقات سے) مقصود یہ ہے کہ آج جن کی شفاعت پر مشرکوں کو بھروسہ ہے، کل وہ خود ہی کانوں پر ہاتھ رکھ کر علیحدہ ہو جائیں گے۔ ف۸۴ (بلکہ اپنے نفس وخواہش کے اشاروں پر چل رہے تھے) ف۸۵ (اس وقت اپنی آنکھ سے) منکرین کے سامنے ان کے حشر کی یہ تفصیلات لے آنے سے مقصود ان کے دلوں میں ان کے انجام کی ہیبت اور ہول کا اتارنا ہے۔ ف۸۶ سوال کے اندر خود متعدد علامتیں پوشیدہ ہیں کہ تبلیغ تو تم پر ہو چکی، رسول تو تمہارے پاس آ چکے، اپنی بے خبری کا عذر تو پیش کر سکتے ہی نہیں ہو۔ اب یہ بتاؤ کہ تم نے تبلیغ سے اثر کیا قبول کیا؟ ف۸۷ اپنے انجام کو سامنے دیکھ کر مارے ہول کے ان کی عقلیں معطل ہو جائیں گی۔ دماغ جواب دے دیں گے اور کچھ بنائے نہ بن پڑے گی۔ نہ خود ہی جواب سوجھے گا نہ دوسروں سے صلاح و مشورہ کر سکیں گے۔

وَ رَبُّكَ يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ وَيَخْتَارُ ؕ مَا كَانَ لَهُمُ
اور آپ کا پروردگار پیدا کرتا ہے جس چیز کو بھی اس کی مشیت ہوتی ہے اور جو (حکم بھی) وہ پسند کرے ان لوگوں کو تجویز کا
الْخِيَرَةُ ؕ سُبْحٰنَ اللّٰهِ وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿۶۸﴾
کوئی حق نہیں، ف۸۸ اللہ پاک اور برتر ہے ان لوگوں کے شرک سے ف۸۹
وَ رَبُّكَ يَعْلَمُ مَا تُكِنُّ صُدُوْرُهُمْ وَ مَا يُعْلِنُوْنَ ﴿۶۹﴾
اور آپ کا پروردگار سب کی خبر رکھتا ہے جو کچھ ان کے دلوں میں پوشیدہ ہے اور جو کچھ یہ ظاہر کرتے رہتے ہیں ف۹۰
وَ هُوَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ لَهُ الْحَمْدُ فِى الْاُوْلٰى
اور اللہ وہی ہے کہ اس کے سوا کوئی معبود نہیں (سب) تعریف اسی کی ہے دنیا میں (بھی)
وَ الْاٰخِرَةِ ز وَ لَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿۷۰﴾ قُلْ
اور آخرت میں (بھی) اور حکومت بھی اسی کی ہے اور اسی کے پاس تم (سب) لوٹ کر جاؤ گے ف۹۱
اَرَءَيْتُمْ اِنْ جَعَلَ اللّٰهُ عَلَيْكُمُ الَّيْلَ سَرْمَدًا اِلٰى
آپ کہئے بھلا یہ بتاؤ اگر اللہ تم پر ہمیشہ کے لئے قیامت تک
يَوْمِ الْقِيٰمَةِ مَنْ اِلٰهٌ غَيْرُ اللّٰهِ يَاْتِيْكُمْ بِضِيَآءٍ ؕ
رات ہی رہنے دے تو اللہ کے علاوہ کوئی معبود ہے جو تمہارے لئے روشنی کر دے؟
اَفَلَا تَسْمَعُوْنَ ﴿۷۱﴾ قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ جَعَلَ اللّٰهُ عَلَيْكُمُ
تو کیا تم سنتے نہیں؟ آپ کہئے بھلا یہ بتاؤ کہ اگر اللہ تم پر
النَّهَارَ سَرْمَدًا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ مَنْ اِلٰهٌ غَيْرُ اللّٰهِ
ہمیشہ کے لئے قیامت تک دن ہی رہنے دے تو اللہ کے علاوہ کون معبود ہے جو
يَاْتِيْكُمْ بِلَيْلٍ تَسْكُنُوْنَ فِيْهِ ؕ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ ﴿۷۲﴾
تمہارے لئے رات کو لے آئے جس میں تم آرام پاؤ؟ تو کیا تم دیکھتے نہیں؟

ف۸۸ سارے تکوینی وتشریعی اختیارات اس کو اور صرف اس کو حاصل ہیں۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ اپنے ارادہ واختیار کے غیر مستقل ہونے کا علماً وعملاً استحضار رکھنا جبریتِ محمود ہے۔ ف۸۹ (بلحاظ ذات بھی، بلحاظ صفات بھی) یونان کے "حکماء" بھی اکثر مشرک ہوئے ہیں۔ خدا کا وجود تسلیم کرنے کے بعد بھی عجیب عجیب قیود سے اسے مقید مانا ہے۔ آیت توحید کامل کی شارح ان سب شرکوں کی جڑ کاٹ رہی ہے۔ ف۹۰ کھلا ہوا کفر اور چھپا ہوا نفاق سب اس پر روشن وآشکار ہے۔ ف۹۱ تاکید ہے اس کے اکیلے ہونے کی۔ اور دوسرے خداؤں کی نفی قطعی کی۔ یہ نہیں کہ منجملہ اور معبودوں کے ایک وہ بھی ہو۔ اتنا تو مشرکین بھی مانتے تھے۔ حکومت آج بھی حقیقۃً اسی کی ہے۔ آخرت میں چونکہ بالکل بلاوسائط ہوگی، عیاں وظاہر اور ہر ایک پر منکشف ہو کر رہے گی۔ محققین نے لَهُ الْحَمْدُ الخ سے یہ نکتہ بھی نکالا ہے کہ اللہ تعالیٰ کا ہر فعل بالآخر خیر محض ہی ہے۔ ورنہ ہر حال میں حمد اس کے لیے ثابت نہ ہوتی۔

ف۹۲ (اس کی دونوں نعمتوں کا) رات ہمیشہ ہوتا اس طور پر کہ کسی کواکب سے طلوع نہ ہونے دے یا اس کا نور سلب کرلے اور دن کا ہمیشہ ہونا کہ کسی کو غروب نہ ہونے دے یا بلا کسی ایسا نور پیدا کردے (تھانوی) وَلِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ روزی کمانے کے دھندے کو مِنْ رَّحْمَتِهٖ رحمتِ الٰہی کے تحت میں لانا صاف اس امر پر دلیل ہے کہ معاشی مشغلے اسلام میں کتنی فضیلت کا درجہ رکھتے ہیں۔ حقیر و ذلیل نہیں معزز و مکرم ہیں۔ و فیها اشارة الی مدح السعی فی طلب الرزق و قد ورد الکاسب حبیب اللہ و هو لاینا فی التوکل (روح) مِنْ رَّحْمَتِهٖ میں من سبیہ قرار دیا گیا ہے۔ من ههنا للسبب ای و بسبب رحمته ایاکم (بحر) ف۹۳ مراد انبیاء علیہم السلام ہیں جو اپنی اپنی امت کے کفر پر گواہی دیں گے۔ حجت تو کافروں پر خود انہیں کے قول سے پوری ہو جائے گی۔ اہتمام



وَ مِنْ رَّحْمَتِهٖ جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ وَ النَّهَارَ لِتَسْكُنُوْا
اور یہ اس کی رحمت ہی تو ہے کہ اس نے تمہارے لئے رات اور دن بنا دیئے کہ تم اس میں آرام (بھی)
فِيْهِ وَ لِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ وَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ (۷۳)
کرو اور تاکہ اس کی روزی (بھی) تلاش کرتے رہو، اور تاکہ تم شکر کرتے رہو ف۹۲
وَ يَوْمَ يُنَادِيْهِمْ فَيَقُوْلُ اَيْنَ شُرَكَآءِيَ الَّذِيْنَ
اور جس روز اللہ انہیں پکار کر کہے گا کہ کہاں ہیں (اب) وہ جنہیں تم
كُنْتُمْ تَزْعُمُوْنَ (۷۴) وَ نَزَعْنَا مِنْ كُلِّ اُمَّةٍ شَهِيْدًا
میرا شریک قرار دیتے تھے؟ اور ہم ہر امت سے ایک ایک گواہ نکال کر لائیں گے ف۹۳
فَقُلْنَا هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ فَعَلِمُوْۤا اَنَّ الْحَقَّ لِلّٰهِ وَ ضَلَّ
پھر ہم کہیں گے کہ کوئی دلیل اپنی پیش کرو سو (اس وقت) وہ (بالیقین) جان لیں گے کہ سچی بات اللہ کی تھی ف۹۴ اور
عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ (۷۵) ع اِنَّ قَارُوْنَ كَانَ مِنْ
جو کچھ گڑھا کرتے تھے وہ سب ان سے کنارہ کر جائے گا ف۹۵ قارون موسیٰ کی قوم میں سے
قَوْمِ مُوْسٰى فَبَغٰى عَلَيْهِمْ ۪ وَ اٰتَيْنٰهُ مِنَ الْكُنُوْزِ
تھا ف۹۶ سو اس نے ان کے مقابلہ میں گھمنڈ اختیار کیا ف۹۷ اور ہم نے اسے کتنے خزانے دے رکھے تھے
مَاۤ اِنَّ مَفَاتِحَهٗ لَتَنُوْٓاُ بِالْعُصْبَةِ اُولِي الْقُوَّةِ ۗ اِذْ قَالَ
کہ اس کی کنجیاں زور آوروں کی ایک جماعت کو گرانبار کر دیتی تھیں ف۹۸ جب کہ اس کی قوم نے
لَهٗ قَوْمُهٗ لَا تَفْرَحْ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْفَرِحِيْنَ (۷۶)
اس سے کہا کہ اترا مت بے شک اللہ اترانے والوں کو پسند نہیں کرتا ف۹۹
وَ ابْتَغِ فِيْمَاۤ اٰتٰىكَ اللّٰهُ الدَّارَ الْاٰخِرَةَ وَ لَا تَنْسَ
اور جو کچھ تجھے اللہ نے دے رکھا ہے اس میں عالم آخرت کی بھی جستجو کر اور دنیا سے (بھی)



مزید کے طور پر بیرونی شہادتیں بھی مہیا کر دی جائیں گی۔ ف۹۴ (جو انبیاء کے ذریعہ سے ان تک پہنچ چکی تھی مگر پھر بھی اپنی حماقت سے اسے جھٹلاتے رہے تھے) کافروں سے کہا جائے گا کہ کوئی عذر، کوئی جواب رکھتے ہو تو اب پیش کرو تا۔ انکشاف کامل ہو چکے گا، سب خاموش و لاجواب رہ جائیں گے۔ ف۹۵ جتنے سہارے انہوں نے گڑھ رکھے تھے کوئی ان میں سے ذرا بھی کام نہ آئے گا ف۹۶ یعنی اسرائیلی تھا، قبطی نہ تھا۔ اور صرف اسرائیلی ہی نہیں بلکہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا ہم جد اور عزیز قریب بھی تھا۔ توریت میں نام قرح کرکے آیا ہے اور نسب نامہ یوں درج ہے۔ قرح بن اظہار بن قہات بن لاوی بن اسرائیل۔ ہمارے ہاں کے نسب ناموں میں املاء یوں آیا ہے۔ قارون بن یصہر بن تاہث بن لاوی بن یعقوب، تاہث پر جا کر موسیٰ بن عمران کا بھی نسب نامہ مل جاتا ہے۔ اور تاہث بن لاوی جس طرح حضرت موسیٰ کے جد امجد تھے اسی طرح قارون کے بھی تھے۔ اس رشتہ سے قارون آپ کے سگے چچا کا لڑکا ٹھہرتا ہے۔ ف۹۷ (اپنی دولت و تمول کی بناء پر) یعنی اس نے جماعت اسرائیل کے مقابلہ میں شیوۂ تمرد و طغیان اختیار کیا اپنی دولت پر نازاں ہو کر۔ بکثرة ماله (ابن جریر۔ عن قتادة) بغی علیه کے ایک معنیٰ حسد کرنے کے بھی آتے ہیں۔ چنانچہ یہاں یہ معنیٰ بھی لیے گئے ہیں۔ توریت میں ہے کہ اس کو اصلی حسد و عناد حضرت ہارون و حضرت موسیٰ سے تھا۔ اور اسرائیلیوں کی ایک چھوٹی سی ٹکڑی، کوئی ۲۵۰ افراد کی اس کے ساتھ بھی تھی، اور وہ اور بنی اسرائیل میں سے بعض لوگ یعنی اڑھائی سو شخص جو سرگروہ اور نامی اور جماعت کے مشہور تھے، موسیٰ کے مقابلہ میں اٹھے اور وہ موسیٰ اور ہارون کی مخالفت پر جمع ہوئے (گنتی۔ ۱۶: ۲ و ۳) ف۹۸ یعنی وہ اتنا بڑا سرمایہ دار اور مہاجن تھا کہ ایک مستقل عملہ اس کے ہاں کنجی برداروں ہی کا تھا۔ مختلف تہ خانوں، چور دروازوں، کمروں، الماریوں، ان کے مختلف خانوں، تجوریوں، صندوقچیوں کی کنجیوں کی تعداد اگر پچاسوں بلکہ سینکڑوں کی تعداد میں ہو تو اس میں استبعاد ذرا سا بھی نہیں آج بھی ہر کروڑ پتی سیٹھ ساہوکار کے ہاں منشیوں، خزانچیوں، سیاہہ نویسوں، محاسبوں اور ان کے نائبوں، مددگاروں، چپراسیوں، پہرہ داروں کا کتنا بڑا عملہ کام کرتا رہتا ہے۔ کنجیاں ظاہر ہے کہ مختلف اہل کار مزدوروں کی طرح سر پر رکھ کر تو چلتے نہ ہوں گے، جیبوں ہی میں رکھتے یا کمر میں باندھتے ہوں گے۔ پھر اگر سو دو سو کنجیاں دس بیس آدمیوں کے عملہ پر تقسیم ہوں تو اس میں استبعاد کا شائبہ ہی کیا ہے؟ روایاتِ یہود میں آتا ہے کہ یہ کنجیاں تین سو خچروں پر لد کر چلتی تھیں۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ مَفَاتِحْ کے اصلی معنیٰ تو کنجی ہی کے ہیں۔ جمع مفتح و هو ما یفتح به (بیضاوی) و هو الذی یفتح به الابواب (ابن جریر) لیکن بعض نے اس سے مراد خزانہ بھی لی ہے۔ و قال بعضهم عنی بالمفاتح فی هذا الموضع الخزائن لتثقل العصبة (ابن جریر) قیل بل عنی بالمفاتح الخزائن انفسها (راغب) مَفَاتِحْ کے اگر یہ مجازی معنیٰ لیے جائیں تو مراد یہ ہوگی کہ اس کے خزانہ کے حسابات، حفاظت و انتظام کے ماہرین (اولوا القوة) کا ایک بڑا عملہ موجود تھا۔ ف۹۹ اتراہٹ یہی ہے کہ گھمنڈ کے نشہ میں انسان خدا اور بندوں کے حقوقِ واجب کی ادائی میں غافل ہو جائے اور یہاں تو اس کی کم ظرفی اسے پیمبر برحق سے سرکشی پر ابھار لائی تھی۔

نَصِیْبَكَ مِنَ الدُّنْیَا وَ اَحْسِنْ كَمَآ اَحْسَنَ اللّٰهُ
اپنا حصہ فراموش مت کر ف۱۰۰ اور جس طرح اللہ نے تیرے ساتھ حسن سلوک کیا ہے تو بھی (بندوں کے ساتھ) حسن
اِلَیْكَ وَ لَا تَبْغِ الْفَسَادَ فِی الْاَرْضِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا
سلوک سے پیش آ، اور روئے زمین پر فساد مت پھیلا بے شک اللہ فساد کرنے والوں کو
یُحِبُّ الْمُفْسِدِیْنَ ﴿۷۷﴾ قَالَ اِنَّمَاۤ اُوْتِیْتُهٗ عَلٰی عِلْمٍ
پسند نہیں کرتا ف۱۰۱ اس نے کہا مجھ کو تو یہ سب میری ہنر مندی سے
عِنْدِیْ ؕ اَوَ لَمْ یَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَهْلَكَ مِنْ قَبْلِهٖ
ملا ہے ف۱۰۲ کیا اسے یہ خبر نہ تھی کہ اللہ اس کے قبل کی امتوں میں ایسوں کو ہلاک
مِنَ الْقُرُوْنِ مَنْ هُوَ اَشَدُّ مِنْهُ قُوَّةً وَّ اَكْثَرُ جَمْعًا ؕ
کر چکا ہے جو قوت میں بھی اس سے بڑھے ہوئے تھے اور مجمع بھی (ان کا) زیادہ تھا ف۱۰۳
وَ لَا یُسْـَٔلُ عَنْ ذُنُوْبِهِمُ الْمُجْرِمُوْنَ ﴿۷۸﴾ فَخَرَجَ عَلٰی
اور مجرموں سے ان کے گناہوں کی بابت سوال نہیں کرنا پڑتا ف۱۰۴ پھر وہ اپنے قوم والوں
قَوْمِهٖ فِیْ زِیْنَتِهٖ ؕ قَالَ الَّذِیْنَ یُرِیْدُوْنَ الْحَیٰوةَ
کے سامنے اپنے (تجمل و) آرائش کے ساتھ نکلا، جو لوگ دنیوی زندگی کے طالب
الدُّنْیَا یٰلَیْتَ لَنَا مِثْلَ مَاۤ اُوْتِیَ قَارُوْنُ ۙ اِنَّهٗ لَذُوْ
تھے ف۱۰۵ بولے کاش ہم کو بھی ویسا ہی (سازوسامان) ملا ہوتا جیسا قارون کو ملا ہے بے شک وہ بڑا
حَظٍّ عَظِیْمٍ ﴿۷۹﴾ وَ قَالَ الَّذِیْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ وَیْلَكُمْ
خوش نصیب ہے ف۱۰۶ اور جن لوگوں کو (دین کی) فہم عطا ہوئی تھی وہ بولے تمہارے اوپر
ثَوَابُ اللّٰهِ خَیْرٌ لِّمَنْ اٰمَنَ وَ عَمِلَ صَالِحًا ۚ وَ لَا
نیکی پڑے اللہ (کے ہاں) کا ثواب کہیں بہتر ہے جو ایسے شخص کو ملتا ہے جو ایمان لائے اور نیک عمل کرے، اور وہ تو



ف۱۰۰ یعنی یہ کوئی نہیں کہتا کہ تو ساری کی ساری دولت بندگانِ خدا کو دے ڈال۔ فراغت سے کھا، پی، عیش کر، لیکن اپنے حدود کے اندر رہ۔ حقوقِ واجب کی ادائی پر توجہ کر کے اسی سرمایہ کو توشۂ آخرت بھی بنا لے۔ ولاتنس نصیبک من الدنیا و ھو ان تحصل بھا اٰخرتک و تاخذ منھا ما یکفیک (بیضاوی) ای لاباس بالتمتع بالوجوہ المباحۃ (کبیر) ای ما احل اللہ لک منھا (ابن جریر۔ عن الحسن) معنی ذٰلک لا تترک ان تطلب فیھا حظک من الرزق (ابن جریر) ف۱۰۱ راہِ کفر و معصیت کے ساتھ ساتھ بار بار فساد فی الارض کو لا کر قرآن نے بتا اور جتلا دیا ہے کہ غیر اسلامی طریقے اس دنیا کے بھی امن و نظام کے برہم زن ہیں۔ وَلَا تَبْغِ الْفَسَادَ فِی الْاَرْضِ۔ معاشیات کا ہر طالب علم آج یہ جانتا ہے کہ ہر سرمایہ پرست معاشی توازن کو بگاڑ کر دنیا میں کتنی تباہی و بربادی کا باعث ہو سکتا ہے۔ ف۱۰۲ (اس میں کسی کے احسان کی کیا بات اور اس میں کسی کا استحقاق کیسا؟) "روشن خیال" قارون نے جواب دیا کہ یہ کیا دقیانوسیوں کی سی باتیں ہیں۔ میں مالیات و معاشیات کا ماہر ہوں۔ مجھے جو کچھ بھی ملا ہے، یہ میں نے اپنی قوتِ بازو سے، اپنے علم و ہنر کے زور سے کمایا ہے۔ نہ میرے اوپر کوئی احسانِ غیبی، نہ میری کمائی میں دوسرں کا حق۔ علی علم، قیل علم التجارۃ والامتعۃ وسائر المکاسب (بیضاوی) عارفین نے کہا ہے کہ علم و فضل، فن و ہنر کو اپنی جانب منسوب کرنا، اپنا ذاتی کمال سمجھنا اور اسے اللہ کا عطیہ نہ جاننا بھی اصل جڑ ہے مغضوبیت و مخذولیت کی۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اسی طرح طریقت میں بھی ثمرات کو بجائے فضل و انعامِ خداوندی کے اپنی سعی و مجاہدہ کی جانب منسوب کرنا مذموم ہے۔ ف۱۰۳ قارون کی حماقت و کج فہمی کا بیان ہو رہا ہے۔ اس کے اتنی عقل نہ آئی کہ اگر دولتمندی، ہنر مندی اور فن دانی ہی کا نتیجہ ہوتی تو پرانے بڑے بڑے سرمایہ دار اور ساہوکار اپنے کو تباہ ہی کیوں ہونے دیتے۔ اپنے کو ہمیشہ بربادی سے بچائے ہی کیوں نہ رکھتے؟ ف۱۰۴ یعنی ان جرائم کی تحقیقات سے متعلق کہ وہ تو خدا کو معلوم ہی رہتے ہیں۔ کسی پوچھ پاچھ کی ضرورت نہیں۔ ہاں اس کی رسوائی و تفضیح کے لئے اور اس پر مزید حجت قائم کرنے کی غرض سے سوالات کئے جائیں تو اور بات ہے۔ ف۱۰۵ یعنی ان کے اوپر محبت اسی دنیا اور اس کی مادی زیب و زینت کی غالب تھی۔ یُرِیْدُوْنَ الْحَیٰوةَ الدُّنْیَا۔ یعنی اسی زندگی کے زیب و زینت کو اپنا مقصد وجود بنائے ہوئے اور اپنا اصلی مطمح نظر قرار دیئے ہوئے تھے۔ ف۱۰۶ دوسروں کے ظاہری سازوسامان یا ٹیپ ٹاپ پر پھسل پڑنا فطرتِ بشری میں ہمیشہ سے داخل رہا ہے۔ یہاں اہلِ ایمان بنی اسرائیل کی زبان پر اس کلمۂ رشک کا آنا۔ اسی فطرت بشری کا ظہور تھا۔ یٰلَیْتَ...... قَارُوْنُ۔ "یہ تمنا حرص کی بنا پر تھی۔ اس سے کافر ہونا لازم نہیں آتا۔ جیسا اب بھی بعضے آدمی باوجود مسلمان ہونے کے شب و روز دوسری قوموں کی ترقیاں دیکھ کر للچاتے ہیں اور اس کی فکر میں لگے رہتے ہیں۔" (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) توریت میں آتا ہے کہ اسرائیلیوں کی ایک چھوٹی سی جماعت قارون کے ساتھ ہو گئی تھی۔ اور روایات یہود میں مریدین کی ایک بڑی جماعت کا ذکر ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ وَقَالَ الَّذِیْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ کے مقابلہ میں یہ وَقَالَ الَّذِیْنَ یُرِیْدُوْنَ الْحَیٰوةَ الدُّنْیَا اس پر دال ہے کہ علم معتبر وہ ہے جس سے دنیا مقصود نہ ہو۔

يُلَقّٰىهَآ اِلَّا الصّٰبِرُوْنَ ﴿۸۰﴾ فَخَسَفْنَا بِهٖ وَ بِدَارِهِ

صرف صبر کرنے والوں ہی کو ملتا ہے و۱۰۷ پھر ہم نے اس (قارون) کومع اس کے مکان کے زمین میں

الْاَرْضَ ۟ فَمَا كَانَ لَهٗ مِنْ فِئَةٍ يَّنْصُرُوْنَهٗ مِنْ دُوْنِ

دھنسا دیا، سو کوئی جماعت اس کے لئے ایسی نہ ہوئی جو اسے اللہ کے مقابلہ میں

اللّٰهِ ۟ وَ مَا كَانَ مِنَ الْمُنْتَصِرِيْنَ ﴿۸۱﴾ وَ اَصْبَحَ

بچا لیتی اور نہ وہ خود ہی اپنے کو بچا سکا و۱۰۸ اور کل جو لوگ

الَّذِيْنَ تَمَنَّوْا مَكَانَهٗ بِالْاَمْسِ يَقُوْلُوْنَ وَيْكَاَنَّ اللّٰهَ

اس جیسے ہونے کی تمنا کر رہے تھے وہ (اب) کہنے لگے بس تو یوں معلوم ہوتا ہے کہ اللہ

يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ وَ يَقْدِرُ ۚ

اپنے بندوں میں سے جس کو اس کی مشیت ہوتی ہے خوب روزی دے دیتا ہے اور (جس کو چاہتا ہے)

لَوْ لَآ اَنْ مَّنَّ اللّٰهُ عَلَيْنَا لَخَسَفَ بِنَا ۭ وَيْكَاَنَّهٗ

تنگی سے دیتا ہے، اگر ہم پر اللہ نے (اپنا) کرم نہ کیا ہوتا تو ہم کو بھی دھنسا دیتا بس تو

لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ﴿۸۲﴾ تِلْكَ الدَّارُ الْاٰخِرَةُ

معلوم ہوا کہ کافروں کو فلاح نہیں ہوتی و۱۰۹ یہ عالم آخرت تو ہم

نَجْعَلُهَا لِلَّذِيْنَ لَا يُرِيْدُوْنَ عُلُوًّا فِي الْاَرْضِ

انہیں لوگوں کے لئے خاص کر دیتے ہیں جو زمین پر نہ بڑا بنا چاہتے ہیں

وَ لَا فَسَادًا ۭ وَ الْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِيْنَ ﴿۸۳﴾ مَنْ جَآءَ

نہ فساد کرنا اور انجام (نیک) تو متقیوں ہی کا (حصہ) ہے، و۱۱۰ جو کوئی نیکی لے کر

بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ خَيْرٌ مِّنْهَا ۚ وَ مَنْ جَآءَ بِالسَّيِّئَةِ

آئے گا اس کو اس سے بہتر (بدلہ) ملے گا اور جو کوئی بدی لے کر آئے گا



و۱۰۷ اسرائیلیوں میں جو صاحب فہم وتقویٰ تھے انہوں نے اپنی قوم والوں کو سمجھایا کہ اس دنیوی ٹیپ ٹاپ میں کیا رکھا ہے، اصل شے تو خدا کے ہاں کا اجر ہے اور وہ مشروط ہے ایمان وطاعت کے ساتھ اور اجر میں بھی درجۂ کامل کا مستحق وہی ہوتا ہے جو اپنے نفس کو دنیوی حرص وطمع سے روکے رہے۔ وَیْلَکُمْ سے مقصود یہاں بددعا نہیں۔ عربی محاورہ میں ترحم یا تنبیہ کے موقع پر بھی آتا ہے اور وہی یہاں مراد ہے۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ وَلَا یُلَقّٰہَآ اِلَّا الصّٰبِرُوْنَ دال ہے مطلوبیت مجاہدہ پر۔ و۱۰۸ لیعنی نہ اس کی اپنی ہی ہنرمندی اور کاروانی کام آئی، جس پر اسے ناز رہتا تھا۔ اور نہ ہمدردوں کا وہ جتھا ہی کام آسکا جو اس نے پیدا کرلیا تھا اور جس پر اسے گھمنڈ تھا۔ زمین میں دھنسنے کا ماجرا توریت میں ان الفاظ میں ہے:۔ ”تب خداوند کا جلال اس سارے گروہ کے سامنے ظاہر ہوا اور خداوند نے موسیٰ اور ہارون کو خطاب کرکے فرمایا تم آپ کو اس گروہ سے جدا کرو تاکہ میں انہیں ایک پل میں ہلاک کروں...... تب خداوند نے موسیٰ کو خطاب کرکے فرمایا کہ تو جماعت کو کہہ تم قرح اور داتن اور ابرام کے خیمہ کے گرداگرد سے دور ہو...... تب موسیٰ نے کہا تم اس سے جانیو کہ خداوند نے مجھے بھیجا ہے کہ یہ سب کام کروں اور کہ میں نے کچھ اپنی خواہش سے نہیں کہا۔ اگر یہ آدمی اسی موت سے مریں جس موت سے سب مرتے ہیں یا ان پر کوئی حادثہ ایسا نہ ہووے جو سب پر ہوتا ہے تو میں خداوند کا بھیجا ہوا نہیں۔ پر اگر خداوند کوئی نئی بات پیدا کرے اور زمین اپنا منہ پھیلائے اور ان کو اس سب سمیت جو ان کا ہے نگل جائے اور وہ جیتے جی گور میں جائیں تو تم جانیو کہ ان لوگوں نے خدا کی اہانت کی ہے اور یوں ہوا کہ جوں ہی موسیٰ یہ سب باتیں کہہ چکا تو زمین جو ان کے نیچے تھی فوراً پھٹی اور زمین نے اپنا منہ کھولا۔ اور انہیں اور ان کے گھروں اور ان سب آدمیوں کو جو قرح کے تھے اور ان سب کے مال کو نگل گئی سو وہ اور سب جو ان کے تھے جیتے جی گور میں گئے۔ اور زمین نے انہیں چھپا لیا۔ اور جماعت کے درمیان سے فنا ہوگئے (گنتی۔ ۱۶: ۲۰۔ ۳۳) مکانوں اور عمارتوں بلکہ پوری پوری آبادیوں کا زلزلہ وغیرہ کے اثر سے زمین میں دھنس جانا دنیا کی تاریخ میں نامعلوم نہیں اور پھر خدا اور بندوں کے ایسے مجرم کے لئے اس سزا سے دوچار ہونا تو کچھ ایسا غیر قدرتی بھی نہیں۔ و۱۰۹ اب سب کے سب گھبرائے اور جو ابھی کل تک رشک کررہے تھے یہ منظر دیکھ کر بولے کہ بیشک یہ ہماری حماقت تھی جو ہم دولت کی کمی بیشی کو بدنصیبی وخوش نصیبی سے تعبیر کررہے تھے۔ یہ تقسیم تو سرتاسر حکمتِ تکوینی کے ماتحت ہے۔ حرص

ع ۱۱

دنیا تو ہم پر بھی مسلط ہو چکی تھی۔ یہ کہو اللہ نے ہمیں بچادیا ورنہ آج یہی حشر ہمارا بھی ہوتا تھا۔ توریت میں ہے:۔ ”اور سارے بنی اسرائیل جو ان کے آس پاس تھے ان کا چلانا سن کر بھاگے کہ انہوں نے کہا، نہ ہو کہ زمین ہم کو بھی نگل جائے پھر خداوند کے حضور سے ایک آگ نکلی اور ان اڑھائی سو کو جنہوں نے بخور گزرانا تھا، کھا گئی“۔ (گنتی ۱۶: ۳۴ و ۳۵) وَیْکَاَنَّهٗ لَا یُفْلِحُ الْکٰفِرُوْنَ آخری اور انتہائی فلاح بیشک کافر کے نصیب میں نہیں۔ و۱۱۰ عُلُوًّا۔ علو سے مراد معصیتِ نفسانی لی گئی ہے۔ اور فساد سے گناہِ متعدی اور دوسرے معانی بھی منقول ہیں۔ علو ای بغیاً (ابن جریر) و ظلماً (الضحاک) و کبیراً (مدارک) فساداً ای عملاً بالمعاصی (مدارک) ”یہ علو اور فساد اگر حد کفر تک ہے تو مطلقاً مانع حصولِ ثوابِ آخرت ہے اور اگر حد کفر تک نہیں تو مانع حصولِ کمالِ ثوابِ آخرت ہے اور یُرِیْدُوْنَ کے لانے میں اشارہ ہے کہ عزم معصیت بھی معصیت ہے گو معصیت پر دسترس نہ ہو“ (تھانوی علیہ الرحمۃ) آیت قرآن کی ان آیات میں سے ہے جن میں چند مختصر الفاظ کے اندر گہرے اصول اور پورے پورے قانون بیان کردیئے گئے ہیں اور اس قابل ہے کہ ہر پڑھا لکھا شخص اپنے اپنے کمرہ میں اس کا کتبہ لگا کر ٹانگ دے کہ ہر وقت پیش نظر رہے۔ خلیفہ عمر بن عبدالعزیز اموی جنہیں پانچواں خلیفۂ راشد سمجھا گیا ہے۔ ان کی بابت تاریخوں میں درج ہے کہ نزع کے وقت یہی آیت زبان پر تھی۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ آخرت سے جس طرح عمل بالمعاصی مانع ہے اور فساد سے یہی مراد ہے اسی طرح کبر بھی اس سے مانع ہے اور علو سے یہی مراد ہے۔ اسی لیے اہلِ طریق ترکِ معاصی ہی کا سا اہتمام ازالہ تکبر کا بھی کرتے ہیں۔ الْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِيْنَ جس طرح کافر کی قسمت میں فلاحِ حقیقی سے محرومی ہے اسی طرح حسنِ عاقبت متقین کے نصیب کے ساتھ مخصوص ہے۔

فَلَا يُجْزَى الَّذِيْنَ عَمِلُوا السَّيِّاٰتِ اِلَّا مَا كَانُوْا

سو ایسے لوگوں کو جو بدی کے کام کرتے ہیں بدلہ بس اتنا ہی ملے گا جتنا

يَعْمَلُوْنَ ﴿۸۴﴾ اِنَّ الَّذِيْ فَرَضَ عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ

وہ کرتے تھے ف۱۱۱ جس (خدا) نے آپ پر قرآن کو فرض کیا ہے، وہ آپ کو آپ کے وطن میں

لَرَآدُّكَ اِلٰى مَعَادٍ ؕ قُلْ رَّبِّيْٓ اَعْلَمُ مَنْ جَآءَ

پھر پہنچا کر رہے گا ف۱۱۲ آپ کہہ دیجیے، میرا پروردگار خوب جانتا ہے کہ کون سچا دین

بِالْهُدٰى وَ مَنْ هُوَ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿۸۵﴾ وَ مَا كُنْتَ

لے کر آیا ہے اور کون صریح گمراہی میں مبتلا ہے ف۱۱۳ اور آپ کچھ (اس کا)

تَرْجُوْٓا اَنْ يُّلْقٰٓى اِلَيْكَ الْكِتٰبُ اِلَّا رَحْمَةً مِّنْ

آسرا لگائے ہوئے نہ تھے کہ آپ پر (یہ) کتاب نازل کی جائے گی، مگر آپ کے پروردگار کی

رَّبِّكَ فَلَا تَكُوْنَنَّ ظَهِيْرًا لِّلْكٰفِرِيْنَ ﴿۸۶﴾ وَ لَا يَصُدُّنَّكَ

رحمت سے (نازل ہوئی) سو آپ (ان) کافروں کی ذرا بھی تائید نہ کیجیے گا ف۱۱۴ اور جب اللہ کے احکام

عَنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ بَعْدَ اِذْ اُنْزِلَتْ اِلَيْكَ وَادْعُ اِلٰى

آپ پر نازل ہوں تو ایسا نہ ہونے پائے کہ یہ ان سے آپ کو روک دیں اور آپ اپنے پروردگار کی طرف

رَبِّكَ وَ لَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ﴿۸۷﴾ وَ لَا تَدْعُ

(لوگوں کو) بلاتے رہیے اور (ان) مشرکوں میں شامل نہ ہو جائیے ف۱۱۵ اور اللہ کے ساتھ

مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ ۘ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۟ كُلُّ شَيْءٍ

کسی اور معبود کو نہ پکاریے، کوئی معبود نہیں اس کے سوا ہر شے فنا ہونے

هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ ؕ لَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿۸۸﴾

والی ہے بجز اس کی ذات کے ف۱۱۶ حکومت اسی (ایک) کی ہے اور اسی کی طرف تم (سب) لوٹائے جاؤ گے



ف۱۱۱ یعنی عالم آخرت کا قانون یہ ہے کہ بدی کا معاوضہ تو صرف اسی قدر ملے گا جتنا اس عمل بد کا مقتضا ہے اور نیکی کا معاوضہ اس کے اصل مقتضا سے کہیں زیادہ ملا کرے گا جس کا اقل درجہ حدیث نبوی کے مطابق دس گنا ہے — قرآن کا خدا بندوں کے ساتھ حسن سلوک کرنے والا کریم ورحیم، تواب وغفار ہے مشین کی طرح بیجان، بے ارادہ خدا نہیں۔ ف۱۱۲ (اور اس وقت آپ آزاد اور غالب اور صاحب حکومت ہوں گے) یہ آپ کی تسلی میں اس وقت ارشاد ہوا جب ہجرت کے بعد مفارقت وطن سے آپ کو طبعی صدمہ ہو رہا تھا۔ فَرَضَ عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ۔ یعنی قرآن کو بہ طور حکم کے آپ پر اتارا ہے۔ اس پر عمل آپ پر واجب کیا ہے۔ ای اوجب علیک العمل بہ (راغب) ف۱۱۳ مطلب یہ ہے کہ میرے حق ہونے اور تمہارے باطل ہونے پر تو دلائل قطعی موجود ہیں۔ ادنیٰ سے غور میں سمجھ میں آسکتے ہیں۔ جب ان سے کام ہی نہیں لیتے ہو تو خیر۔ اخیر جواب یہ ہے کہ اللہ ہی بتلا دے گا۔ ف۱۱۴ (جیسا کہ اب تک بھی ان سے الگ تھلگ ہی رہے ہیں۔) آیت میں تردید ان لوگوں کی ہے جو کہتے تھے کہ اپنی محنت وکوشش کے بعد آپ نے دعویٰ مرتبۂ نبوت کا کر دیا ہے۔ ف۱۱۵ (بلکہ جیسا اب تک شرک سے معصوم رہے ہیں، آئندہ بھی رہیے) ”ان آیتوں میں کفار ومشرکین کو ان کی درخواستوں سے ناامید کرنا ہے اور روئے سخن انہیں کی طرف ہے کہ تم جو حضور ﷺ سے دین میں موافق ہونے کی درخواست کرتے ہو اس میں کامیابی کا کبھی احتمال نہیں، مگر عادت ہے کہ جس شخص پر زیادہ غصہ ہوتا ہے اس سے بات نہیں کیا کرتے۔ اپنے محبوب سے باتیں کر کے اسی شخص کو سنایا کرتے ہیں“ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) مفسرین نے کہا کہ لفظاً یہاں خطاب آپ سے ہے لیکن مراد آپ کی امت والے ہیں۔ الخطاب فی الظاهر للنبی ﷺ۔ المراد به اهل دينه (معالم۔ عن ابن عباس) لعل الخطاب معه و لكن المراد غيره (کبیر) و هذه المناهی كلها ظاهرها انها للرسول و هی فی الحقيقة لاتباعه (بحر) ف۱۱۶ اس میں رد آ گیا ان ساری مشرک قوموں کا جنہوں نے صانع مطلق کے ساتھ ساتھ روح یا مادہ یا کسی اور چیز کو بھی ازلی وابدی تسلیم کیا ہے۔ وحدۃ الوجود کے ماننے والوں نے اس آیت سے اپنے عقیدہ پر بھی استدلال کیا ہے ان کی تقریر یہ ہے کہ آیت میں هَالِكٌ بصیغۂ اسم فاعل ہے، نہ کہ یہلک بصیغۂ مضارع بمعنی مستقبل، گویا مراد یہ نہیں کہ عملی فنا آئندہ کسی زمانہ میں طاری ہوگا۔ بلکہ مراد یہ ہے کہ عملی فنا ہر موجود پر مستقلاً طاری ہوتا ہی رہتا ہے۔ اور اس کا تحقق اسی صورت میں ممکن ہے جب ہالک کو کالہالک اور معدوم کو کالمعدوم کے معنی میں لیا جائے اور مراد یہ سمجھی جائے کہ موجودات کا وجود ذاتی نہ ہونے کے سبب سے ہر وقت قابل عدم ہے اور وجود مثل لا وجود کے ہے۔ وَجْهَهٗ سے مراد ذات باری ہے۔ ای الا ذاته (بیضاوی) الوجه هو الوجود و الحقيقة (کبیر) والمراد كل شيء هالک الا هو (کبیر) ای الا اياه (ابن کثیر) الا اياه قاله الزجاج (بحر) فالوجه يعبر به عن الذات (مدارک)

ع ۹
۱۲

آیاتها ۶۹ ۲۹ سُوْرَةُ الْعَنْكَبُوْتِ مَكِّيَّةٌ ۸۵ رکوعاتها ۷

اس کی انہتر آیتیں سورۂ عنکبوت مکی ہے اور سات رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

الٓمّٓ ۝۱ اَحَسِبَ النَّاسُ اَنْ يُّتْرَكُوْٓا اَنْ يَّقُوْلُوْٓا

الف۔ لام۔ میم۔ کیا لوگوں نے یہ خیال کیا ہے کہ محض یہ کہنے سے

اٰمَنَّا وَهُمْ لَا يُفْتَنُوْنَ ۝۲ وَلَقَدْ فَتَنَّا الَّذِيْنَ مِنْ

کہ ہم ایمان لے آئے چھوٹ جائیں گے اور وہ آزمائے نہ جائیں گے ف۱ اور ہم تو انہیں بھی آزما چکے ہیں جو ان

قَبْلِهِمْ فَلَيَعْلَمَنَّ اللّٰهُ الَّذِيْنَ صَدَقُوْا وَلَيَعْلَمَنَّ

سے قبل گذرے ہیں سو اللہ ان لوگوں کو جان کر رہے گا جو سچے تھے اور جھوٹوں کو بھی جان کر

الْكٰذِبِيْنَ ۝۳ اَمْ حَسِبَ الَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ السَّيِّاٰتِ

رہے گا ف۲ ہاں تو کیا جو لوگ برے برے کام کر رہے ہیں وہ یہ بھی خیال کر رہے ہیں

اَنْ يَّسْبِقُوْنَا ؕ سَآءَ مَا يَحْكُمُوْنَ ۝۴ مَنْ كَانَ يَرْجُوْا

کہ ہم سے نکل بھاگیں گے کیسی بیہودہ ان کی (یہ) تجویز ہے! جو کوئی اللہ سے

لِقَآءَ اللّٰهِ فَاِنَّ اَجَلَ اللّٰهِ لَاٰتٍ ؕ وَهُوَ السَّمِيْعُ

ملنے کی امید رکھتا ہو سو اللہ کا وہ معین وقت تو ضرور ہی آنے والا ہے ف۳ اور وہ بڑا سننے والا ہے،

الْعَلِيْمُ ۝۵ وَمَنْ جَاهَدَ فَاِنَّمَا يُجَاهِدُ لِنَفْسِهٖ ؕ اِنَّ

بڑا جاننے والا ہے ف۴ اور جو کوئی محنت کرتا ہے وہ اپنے ہی لئے محنت کرتا ہے ف۵ بے شک

اللّٰهَ لَغَنِيٌّ عَنِ الْعٰلَمِيْنَ ۝۶ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا

اللہ سارے عالم سے بے نیاز ہے ف۶ اور جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے نیک عمل

ف۱ (طرح طرح کے مصائب سے) یعنی ایسے امتحانات ضرور پیش آئیں گے۔ اشارہ ہے ان مومنین کی طرف جو کفار کی ایذاء سے گھبرا گئے تھے۔ مرشد تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے فرمایا کہ آیت اس امر پر دال ہے کہ مجاہدہ وصول الی المقصود کے شرائط عادیہ میں سے ہے۔ اگرچہ اضطراری ہی ہو۔ ف۲ یعنی جس طرح سابق امتوں کے مومنوں کی آزمائشیں ہو چکی ہیں، ان لوگوں کے ساتھ بھی یہ معاملات پیش آ کر رہیں گے، جو اپنے دعوے میں سچے ہوتے ہیں وہ امتحان سے اور پختہ ہو جاتے ہیں اور جن کے دعوے محض زبانی ہوتے ہیں وہ نکل بھاگتے ہیں۔ لَيَعْلَمَنَّ اللّٰهُ "اللہ جان کر رہے گا" یعنی علم ظاہری سے، خلقت کی نظر میں، ورنہ حقیقۃً تو اللہ کو علم شروع ہی سے ہے۔ ف۳ (سوایسوں کو تو ان واقعات سے پریشانی کی مطلق کوئی وجہ نہیں۔ وقت موعود پر ان کے سارے غم غلط ہو کر رہیں گے) اَمْ ...... يَحْكُمُوْنَ۔ مشرک جاہلی قوموں کا اپنے دیوی دیوتاؤں پر قیاس کر کے خود حق تعالیٰ کے متعلق بھی یہ سمجھے رہنا کہ اس کی گرفت سے نکل جانا بالکل ممکن ہوگا، ذرا بھی تعجب انگیز نہ تھا۔ ف۴ ہر طاعت قولی سے واقف۔ ہر طاعت فعلی پر مطلع۔ اس کی راہ میں آج جتنی بھی کلفتیں انہیں اٹھانا پڑ رہی ہیں سب کی جزائے خیر ایک ایک کر کے انہیں مل کر رہے گی۔ خدائے اسلام جاہلی قوموں کے دیوتاؤں کی طرح نہیں کہ اس کا علم ناقص ہو، اس کے حواس محدود ہوں وغیرہا۔ ف۵ (نہ یہ کہ اس سے اس کے معبود کو کوئی نفع پہنچے) لِنَفْسِهٖ یعنی اپنے ہی نفع و راحت کے لیے ـــ اپنے نفع کا علم ہو جانے کے بعد قدرۃً ہر مشقت آسان ہو جاتی ہے۔ مشرک جاہلی قوموں کا فلسفہ یہ تھا کہ بندے، جس طرح خدا کے محتاج ہیں، خدا بھی اسی طرح ان کا محتاج ہے اور جس طرح وہ ان کی نگرانی کرتا رہتا ہے یہ بھی تو برابر اس کی خدمت میں لگے رہتے ہیں! ف۶ غَنِيٌّ عَنِ الْعٰلَمِيْنَ "بے نیاز" یہاں اردو کے "بے پروا" کے معنی میں نہیں، غیر محتاج کے معنی میں ہے۔ یعنی تم جو خدا کو بھی کسی معنی میں اپنا محتاج و دست نگر سمجھ رہے ہو یہ تمامتر جہل ہے، وہ تو مخلوق میں سے کسی کا، کسی معنی میں بھی دست نگر نہیں۔ مرشد تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے فرمایا کہ آیت میں مجاہدہ کے بعد عجب اور دعویٰ استحقاق پیدا ہونے کی جڑ کاٹ دی گئی ہے۔

الصّٰلِحٰتِ لَنُكَفِّرَنَّ عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ وَ لَنَجْزِيَنَّهُمْ
بھی کیے ہم ان کے گناہ ان سے دور کر کے رہیں گے ف۷ اور ہم ان کو ان کے اعمال کا
اَحْسَنَ الَّذِيْ كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۷﴾ وَ وَصَّيْنَا الْاِنْسَانَ
زیادہ اچھا بدلہ دے کر رہیں گے ف۸ اور ہم نے حکم دیا ہے انسان کو
بِوَالِدَيْهِ حُسْنًا ؕ وَ اِنْ جَاهَدٰكَ لِتُشْرِكَ بِيْ مَا
اپنے والدین کے ساتھ سلوک نیک کا لیکن اگر وہ تجھ پر زور ڈالیں کہ تو کسی چیز کو میرا شریک بنا
لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ فَلَا تُطِعْهُمَا ؕ اِلَيَّ مَرْجِعُكُمْ
جس کی کوئی دلیل تیرے پاس نہیں تو تُو ان کا کہنا نہ ماننا تم سب کو میرے ہی پاس آنا ہے
فَاُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۸﴾ وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا
میں تمہیں جتلا دوں گا کہ تم کیا کچھ کرتے رہتے تھے ف۹ اور جو لوگ ایمان لائے اور نیک
الصّٰلِحٰتِ لَنُدْخِلَنَّهُمْ فِي الصّٰلِحِيْنَ ﴿۹﴾ وَ مِنَ النَّاسِ
عمل کیے انہیں ہم نیک بندوں میں داخل کر کے رہیں گے اور بعضے آدمی ایسے ہیں
مَنْ يَّقُوْلُ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ فَاِذَآ اُوْذِيَ فِي اللّٰهِ جَعَلَ
جو (زبان سے) کہتے ہیں کہ ہم اللہ پر ایمان لے آئے، پھر جب اللہ (کی راہ) میں تکلیف پہنچائی
فِتْنَةَ النَّاسِ كَعَذَابِ اللّٰهِ ؕ وَ لَئِنْ جَآءَ نَصْرٌ مِّنْ
جاتی ہے تو لوگوں کی اذیت رسانی کو مثل عذاب الٰہی کے سمجھنے لگتے ہیں، ف۱۰ اور اگر کوئی مدد آپ کے
رَّبِّكَ لَيَقُوْلُنَّ اِنَّا كُنَّا مَعَكُمْ ؕ اَوَ لَيْسَ اللّٰهُ بِاَعْلَمَ
پروردگار کی طرف سے آ پہنچتی ہے، ف۱۱ تو کہنے لگتے ہیں ہم تو تمہارے ساتھ تھے ہی ف۱۲ کیا اللہ کو
بِمَا فِيْ صُدُوْرِ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۱۰﴾ وَ لَيَعْلَمَنَّ اللّٰهُ الَّذِيْنَ
دنیا جہان والوں کے دلوں کی باتیں خوب معلوم نہیں؟ ف۱۳ اور اللہ ایمان والوں کو بھی

ف۷ چنانچہ مؤمنین صالحین کے بعض گناہ محض توبہ سے کہ وہ بھی ایک فردِ عمل صالح کی معاف ہو جائیں گے اور بعض دوسرے حسنات سے اور بعض محض فضلِ خداوندی سے۔ ف۸ یعنی ان کے اعمال حسنہ کی جزا ان کے اصل استحقاق سے کہیں بڑھ کر۔ ف۹ والدین کی اطاعت کا حکم تو قرآن میں عام ہے، بار بار آیا ہے۔ اس خاص آیت سے متعلق واقعہ نزول صحیح مسلم و جامع ترمذی دونوں میں یہ منقول ہے کہ حضرت سعد بن ابی وقاص جب ایمان لے آئے تو ان کی مشرک والدہ بہت ہی ناخوش ہوئیں اور قسم کھا کر کہا کہ میں کھانا چھوڑتی ہوں اور چھوڑے رہوں گی جب تک تو اسلام ترک نہ کرے گا — یہ گویا تاریخ میں پہلی مثال بھوک ہڑتال (بلکہ بھوک اور پیاس ہڑتال) کی تھی — اس پر آیت نازل ہوئی اور ارشاد ہوا کہ ایسی باتوں میں والدین کی اطاعت نہیں۔ لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ۔ علم سے مراد دلیل، شہادت یا ثبوت ہے۔ ف۱۰ (اور اس بشری گزند رسانی کے خوف سے نہ صرف زبان سے باطل کا کلمہ پڑھنے لگتے ہیں بلکہ دل تک کو انہیں عقائد باطلہ کے موافق بنا لیتے ہیں) فِي اللّٰهِ۔ فی سببیہ ہے۔ یعنی اللہ کی خاطر۔ اللہ کے سبب سے۔ یا اللہ کی راہ میں۔ اے لاجله عز و جل علی ان فی للسببية او المراد فی سبیل الله (روح) ف۱۱ مثلاً جہاد ہوا۔ مسلمانوں کو فتح ہوئی اور یہ لوگ بھی مسلمانوں کے ہاتھ لگ گئے۔ ف۱۲ (دین و عقیدہ میں دل سے) یعنی جب مسلمانوں کے بس میں آ جاتے ہیں تو کہنے لگتے ہیں کہ ہم تو مسلمان شروع ہی سے تھے۔ کافروں کے ساتھ محض مجبوریوں اور مصلحتوں سے ہو گئے تھے۔
ف۱۳ اللہ تعالیٰ ان کے قول کو رد کر کے فرماتا ہے کہ عالم الغیوب والسرائر سے بھی یہ چالاکی! تم مسلمان تھے ہی کب؟ ”ہر چند کہ اکراہ میں تلفظ بکلمۂ کفر کی اجازت ہے مگر ملامت اس پر ہے کہ دل سے کیوں کفر کیا تھا، جیسا صدور کے لفظ سے معلوم ہوتا ہے“۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ)

اٰمَنُوْا وَ لَيَعْلَمَنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ ﴿١١﴾ وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

معلوم کر کے رہے گا اور منافقوں کو بھی معلوم کر کے رہے گا اور کافر

لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّبِعُوْا سَبِيْلَنَا وَلْنَحْمِلْ خَطٰيٰكُمْ ۭ

ایمان والوں سے کہتے ہیں ہماری راہ چلو اور تمہارے گناہ ہمارے ذمہ

وَ مَا هُمْ بِحٰمِلِيْنَ مِنْ خَطٰيٰهُمْ مِّنْ شَيْءٍ ۭ

حالانکہ یہ لوگ ان کے گناہوں میں سے ذرا بھی نہیں لے سکتے

اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ﴿١٢﴾ وَ لَيَحْمِلُنَّ اَثْقَالَهُمْ وَاَثْقَالًا

یہ بالکل جھوٹے ہیں اور یہ لوگ اپنے گناہ اپنے اوپر لادے ہوں گے اور اپنے گناہوں کے ساتھ

مَّعَ اَثْقَالِهِمْ ۡ وَ لَيُسْـَٔـلُنَّ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ عَمَّا كَانُوْا

کچھ اور گناہ بھی ف۱۴ اور ان سے قیامت کے دن باز پرس ہو کر رہے گی جیسی جیسی باتیں

يَفْتَرُوْنَ ﴿١٣﴾ ع وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا نُوْحًا اِلٰى قَوْمِهٖ فَلَبِثَ

یہ گڑھتے رہتے تھے، اور بالیقین ہم نے نوح کو ان کی قوم کی طرف (پیمبر بنا کر) بھیجا تو وہ ان کے درمیان

فِيْهِمْ اَلْفَ سَنَةٍ اِلَّا خَمْسِيْنَ عَامًا ۭ فَاَخَذَهُمُ

پچاس سال کم ایک ہزار برس رہے پھر ان کو طوفان نے

الطُّوْفَانُ وَهُمْ ظٰلِمُوْنَ ﴿١٤﴾ فَاَنْجَيْنٰهُ وَاَصْحٰبَ

آ دبایا اور وہ (بڑے) ظالم لوگ تھے پھر ہم نے ان کو اور کشتی والوں کو

السَّفِيْنَةِ وَ جَعَلْنٰهَآ اٰيَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ ﴿١٥﴾ وَاِبْرٰهِيْمَ اِذْ

بچالیا، اور ہم نے اس (واقعہ) کو دنیا جہان والوں کے لئے ایک نشان بنا دیا ف۱۵ اور ابراہیم کو (بھی ہم نے

قَالَ لِقَوْمِهِ اعْبُدُوا اللّٰهَ وَ اتَّقُوْهُ ۭ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ

پیمبر بنا کر بھیجا) جب کہ انہوں نے اپنی قوم سے کہا اللہ کی پرستش کرو اور اس سے ڈرو، یہ بہتر ہوگا تمہارے حق میں

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ف۱۴ یہ دوسرے گناہ وہ ہوں گے جن کے یہ لوگ سبب و باعث بنے تھے گو اس سے سبکدوشی ان اصلی گنہگاروں کی بھی نہ ہو جائے گی۔ مِنْ خَطٰيٰهُمْ میں مِنْ بیانیہ ہے۔ مِنْ شَيْءٍ میں مِنْ زائد تاکید استغراق یا تاکید نفی کے لیے ہے۔ یعنی "کچھ بھی" یا "ذرا بھی"۔ من مزيدة لتاكيد الاستغراق (روح)

ف۱۵ حضرت نوح اور طوفان نوح وغیرہ پر حاشیے سورۃ الاعراف (پ۸) اور سورۃ ہود (پ۱۲) میں گزر چکے۔ فَلَبِثَ ...... عَامًا۔ حضرت نوح کی عمر سے متعلق توریت میں ہے:۔ "اور طوفان کے بعد نوح ساڑھے تین سو برس جیتا رہا اور نوح کی ساری عمر ساڑھے نو سو برس کی تھی۔ تب وہ مر گیا" (پیدائش۔ ۹:۲۹) حضرت آدم سے اس وقت تک حسب تصریح توریت کل دس پشتیں گزری تھیں اور اوسط عمر بھی اس وقت کا آج کے مقابلہ میں کہیں زیادہ تھا۔ اس لیے آپ کی اتنی عمر چنداں مستبعد بھی نہیں۔ خود آپ کے والد کی عمر ۷۷۳ سال کی ہوئی تھی اور آپ کے دادا کی عمر تو آپ سے بھی کچھ زائد ۹۶۹ سال کی ہوئی تھی۔ نو سو سال سے اوپر عمروں کا ہونا تو اس وقت سے ذرا پہلے معمول عام ہی تھا۔ اس لیے ان کی اس قدر عمر غیر محال بلکہ مستبعد تو کیا ہوتی اس وقت کے معیار کے لحاظ سے کچھ ایسی طویل بھی نہیں کہی جا سکتی۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ وَ جَعَلْنٰهَا۔ ھا کی ضمیر مؤنث عقوبۃ کی طرف سمجھی گئی ہے۔ اور جائز ہے کہ سفینۃ کی جانب لی جائے۔ اور سب سے بہتر ہے کہ نجات کی طرف سمجھی جائے۔ الهاء والالف في جعلنا ها للسفينة او للعقوبة او للنجاة (قرطبی)

اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿۱۶﴾ اِنَّمَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

اگر تم کچھ سمجھ رکھتے ہو تم تو اللہ کو چھوڑ کر محض بتوں کو پوج

اَوْثَانًا وَّ تَخْلُقُوْنَ اِفْكًا ؕ اِنَّ الَّذِيْنَ تَعْبُدُوْنَ مِنْ

رہے ہو اور جھوٹ تراشتے ہو جنہیں تم اللہ کو چھوڑ کر

دُوْنِ اللّٰهِ لَا يَمْلِكُوْنَ لَكُمْ رِزْقًا فَابْتَغُوْا عِنْدَ اللّٰهِ

پوج رہے ہو وہ تمہیں رزق دینے کا کچھ اختیار نہیں رکھتے ف۱۶ سو تم لوگ رزق اللہ کے ہاں سے

الرِّزْقَ وَاعْبُدُوْهُ وَاشْكُرُوْا لَهٗ ؕ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿۱۷﴾

تلاش کرو اور اسی کی عبادت کرو اور اسی کا شکر ادا کرو ف۱۷ اسی کے پاس تم سب کو لوٹ کر جانا ہے ف۱۸

وَاِنْ تُكَذِّبُوْا فَقَدْ كَذَّبَ اُمَمٌ مِّنْ قَبْلِكُمْ ؕ وَمَا

اور اگر تم لوگ (مجھے) جھٹلا رہے ہو، تو تم سے پہلے بھی امتیں (اپنے پیمبروں کو) جھٹلا چکی ہیں، اور

عَلَى الرَّسُوْلِ اِلَّا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ ﴿۱۸﴾ اَوَلَمْ يَرَوْا كَيْفَ

پیمبر کے ذمہ تو صرف صاف صاف پہنچا دینا ہوتا ہے ف۱۹ کیا ان لوگوں نے اس پر نظر نہیں کی کہ

يُبْدِئُ اللّٰهُ الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيْدُهٗ ؕ اِنَّ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ

اللہ کس طرح مخلوق کو اول بار پیدا کرتا ہے پھر وہی اسے دوبارہ پیدا کرے گا، یہ اللہ کے نزدیک بہت ہی

يَسِيْرٌ ﴿۱۹﴾ قُلْ سِيْرُوْا فِى الْاَرْضِ فَانْظُرُوْا كَيْفَ بَدَاَ

آسان بات ہے، آپ کہیے تم لوگ زمین میں چلو پھرو، پھر اس پر نظر کرو اللہ نے کس طرح

الْخَلْقَ ثُمَّ اللّٰهُ يُنْشِئُ النَّشْاَةَ الْاٰخِرَةَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى

مخلوق کو اول بار پیدا کیا، پھر اللہ پچھلی بار بھی پیدا کرے گا بے شک اللہ ہر

كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۲۰﴾ يُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُ وَيَرْحَمُ مَنْ

چیز پر پوری قدرت رکھتا ہے ف۲۰ عذاب دے گا اسے جس کی بابت اس کی مشیت ہوگی اور رحم کرے گا اس پر جسے

ف۱۶ نہ وہ ہوائیں چلانے پر قادر، نہ وہ برساتی بخارات اٹھانے پر قادر، نہ وہ فضا میں بادل کے پھیلانے پر قادر، نہ وہ پانی کو بوندوں کی شکل میں اتارنے پر قادر، نہ وہ زمین کے آفتاب سے تپانے پر قادر، نہ وہ زمین میں قوتِ نمو پیدا کرنے پر قادر، زراعت، فلاحت، تجارت، صنعت وحرفت غرض معاش کی کسی ایک صنعت کے بھی اسباب مؤثر ان کے بس میں ذرا سے بھی نہیں۔ رِزْقًا کی تنوین وتنکیر رزق کی تقلیل وتحقیر کے لیے ہے یعنی کوئی ادنیٰ سا بھی رزق ان معبودانِ باطل کے بس میں نہیں۔ اِبْرٰهِيْمَ اور قوم ابراہیم پر حاشیے بار بار گزر چکے۔ ف۱۷ (کہ وہی ہر قسم کے نفع کا مالک ہے۔ تمہارے ہر نفع کا منبع بھی وہی ہے) فَابْتَغُوْا عِنْدَ اللّٰهِ الرِّزْقَ۔ اللہ سے تمہارا تعلق محض بحیثیت الٰہ المعاد کے نہیں، الٰہ معاش بھی وہی تو تمہارا ہے۔ سارے معاشی واسطے اور وسیلے اسی سے نکلتے ہیں۔ اسی پر جا کر ختم ہوتے ہیں۔ الرِّزْقَ۔ رزق کا صیغہ معرفہ میں آنا اس کی کلیت واستغراق کے لیے ہے۔ یعنی سارے کا سارا رزق۔ اے کلہ علی ان تعریف الرزق للاستغراق (روح) وَاعْبُدُوْهُ وَاشْكُرُوْا لَهٗ۔ ہر قسم کے حقوق اسی کے مقرر کیے ہوئے ادا کرتے رہو۔ ف۱۸ جس طرح ہر نفع کا مالک وہی ہے، ہر ضرر کا بھی مالک وہی ہے۔ حساب کتاب اسی کو دینا ہوگا۔ آخری واسطہ اور سابقہ صرف اسی سے ٹھہرے گا۔ ف۱۹ (جس کے بعد اس کے اوپر امت کے کسی قول وفعل کی ذمہ داری نہیں) ف۲۰ (خلق اول پر بھی اور اعادۂ خلق پر بھی) اَوَلَمْ يَرَوْا۔ دعوتِ استدلال غور وفکر سے ہے — انسان اگر صرف اپنی ذات ہی میں، اپنے نیست سے ہست ہو جانے ہی پر غور کرے تو یہ حق تعالیٰ کی قوتِ ایجاد وابداع پر اعتقاد پیدا کر دینے کے لیے کافی ہے۔ سِيْرُوْا فِى الْاَرْضِ۔ دعوتِ استدلال مشاہداتِ مادی سے ہے — انسان اگر دوسری مخلوقات کے عجائبات پر نظر کرتا رہے تو اللہ تعالیٰ کی ہر قدرت کا کلمہ پڑھ اٹھے۔ مرشد تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے فرمایا کہ سِيْرُوْا فِى الْاَرْضِ ان اہل طریق کا مستدل ہے جنہوں نے راہِ سیاحی اختیار کی ہے۔ یہ گھوم پھر کر احوالِ خلق سے عبرت حاصل کرتے ہیں اور اس میں ان کی اور بھی مصلحتیں ہوتی ہیں۔ مثلاً یہ کہ مخلوق سے تعلقات میں کمی ہو اور زندگی، گمنامی، کسمپرسی، بے نشانی میں بسر ہو اور معصیتوں کے اسباب ہی پر دسترس کم سے کم ہو جائے۔

يَّشَآءُ ۚ وَاِلَيْهِ تُقْلَبُوْنَ ﴿۲۱﴾ وَمَآ اَنْتُمْ بِمُعْجِزِيْنَ فِي

وہ چاہے گا اور اسی کے پاس تم سب لوٹ کر جاؤ گے ف۲۱ اور تم نہ زمین میں ہرا

الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ ۫ وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ

سکتے ہو اور نہ آسمان میں اور اللہ کے سوا کوئی تمہارا

مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ﴿۲۲﴾ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ

نہ کارساز ہے نہ مددگار ف۲۲ اور جو لوگ اللہ کی نشانیوں اور سامنے جانے کے

وَلِقَآئِهٖٓ اُولٰٓئِكَ يَئِسُوْا مِنْ رَّحْمَتِيْ وَاُولٰٓئِكَ لَهُمْ

منکر ہیں وہی تو ہیں جو میری رحمت سے مایوس ہوں گے ف۲۳ اور وہی تو ہیں جنہیں

عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۲۳﴾ فَمَا كَانَ جَوَابَ قَوْمِهٖٓ اِلَّآ اَنْ قَالُوا

عذاب دردناک ہوگا سو ان (ابراہیم) کی قوم کا (آخری) جواب بس یہی تھا کہ کہنے لگے

اقْتُلُوْهُ اَوْ حَرِّقُوْهُ فَاَنْجٰىهُ اللّٰهُ مِنَ النَّارِ ۭ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ

انہیں قتل کر ڈالو یا انہیں جلا ڈالو، سو اللہ نے ان کو (اس) آگ سے بچالیا ف۲۴ بے شک (اس واقعہ) میں

لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿۲۴﴾ وَقَالَ اِنَّمَا اتَّخَذْتُمْ مِّنْ

نشانیاں ہیں ان لوگوں کے لئے جو ایمان رکھتے ہیں ف۲۵ اور (ابراہیم نے یہ بھی) کہا کہ تم نے تو بس

دُوْنِ اللّٰهِ اَوْثَانًا ۙ مَّوَدَّةَ بَيْنِكُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ ثُمَّ

اپنے باہمی تعلقاتِ دنیا کی بناء پر اللہ کو چھوڑ کر بت تجویز کر رکھے ہیں پھر

يَوْمَ الْقِيٰمَةِ يَكْفُرُ بَعْضُكُمْ بِبَعْضٍ وَّيَلْعَنُ بَعْضُكُمْ

قیامت میں تم سے ایک دوسرے کا منکر ہو جائے گا اور ایک دوسرے پر لعنت

بَعْضًا ۡ وَّمَاْوٰىكُمُ النَّارُ وَمَا لَكُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَ ﴿۲۵﴾ قلا

کرے گا اور تمہارا ٹھکانا دوزخ ہو گا اور تمہارا کوئی حمایتی نہ ہو گا ف۲۶

ف۲۱ اس ذرا سے فقرہ میں دو اہم حقیقتوں کا اثبات آگیا۔ ایک یہ کہ سب کا حشر حق تعالیٰ ہی کے حضور میں ہوگا نہ کہ کسی اور کے — مسیحیوں اور دوسرے اہلِ باطل کی تردید۔ يُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُ وَيَرْحَمُ مَنْ يَّشَآءُ۔ یہ مشیت عذاب ہمیشہ اسی کے متعلق ہوگی جو مستحق عذاب ہوگا اور مشیت رحم اسی کے متعلق ہوگی جو رحمت کا اہل ہوگا۔ ف۲۲ یعنی اس کی تعذیب سے بچنے کی کوئی صورت نہیں۔ نہ اپنی کسی تدبیر سے بچ سکتے ہو نہ کسی دوسرے کی حمایت ونصرت سے۔ فِي الْاَرْضِ۔ یعنی تکوینی قوتیں تو ساری کی ساری اسی کی محکوم وتابع تھیں۔ وَلَا فِي السَّمَآءِ۔ نہ آسمان پر کوئی دیوی دیوتا تمہاری مدد کو موجود ہے۔ اسی سے ملتا جلتا ایک مضمون عہدِ عتیق میں ہے:۔ ”تیری روح سے میں کدھر جاؤں اور تیری حضوری سے میں کہاں بھاگوں؟ اگر میں آسمان کے اوپر چڑھ جاؤں تو تُو وہاں ہے اگر میں پاتال میں اپنا بستر بچھاؤں تو دیکھ تو وہاں بھی ہے۔ اگر صبح کے پنکھ لے کے میں سمندر کی انتہا میں جا رہوں تو وہاں بھی تیرا ہاتھ مجھے لے چلے گا“۔ (زبور، ۱۳۹: ۷۔۹) ع ۲ ۱۴

ف۲۳ (قیامت کے دن) یعنی جب انکشافِ حقائق کا وقت ہوگا تو انہیں خود مشاہدہ ہو جائے گا کہ ہم تو محل رحمت ہی نہیں! يَئِسُوْا۔ صیغۂ ماضی ہے لیکن یہاں مضارع کے معنی کھلے ہوئے ہیں۔ اور جس مستقبل کا تحقق یقینی ہے اس کے لیے ماضی کا صیغہ لے آنے کا دستور عربی فن بلاغت میں عام ہے۔ رَحْمَتِيْ۔ عَذَابٌ اَلِيْمٌ۔ امام رازی علیہ نے کہا ہے کہ عذاب کو یوں بھی مطلق چھوڑ دینا اور رحمت کا انتساب اپنی جانب صیغۂ واحد متکلم کے ساتھ کرنا، یہ خود غلبہ رحمت الٰہی کے آثار میں سے ہے۔ ف۲۴ ذکر وہی حضرت ابراہیم اور ان کی قوم کا چل رہا ہے۔ ان واقعات پر حاشیے سورۃ الانبیاء (پ۱۷) میں گزر چکے۔ ف۲۵ (نشانیاں اللہ کے قادرِ مطلق ہونے کی پیمبرانِ برحق کے منصور ہونے کی اور کفر و شرک کے باطل ہونے کی) ف۲۶ مشرک جاہلی قوموں میں عموماً ہر ہر قبیلہ کے بت جداگانہ رہتے تھے اور قوم وار اور قبیلہ وار دیوی دیوتاؤں کی پرستش کا راز یہ بتایا جاتا ہے کہ اس سے قوم یا قبیلہ میں نظم یا جتھا قائم رہے گا۔ قیامت کے دن جب منکشف ہو جائے گا کہ یہ سیاسی یا معاشرتی مصلحتیں کس درجہ بے حقیقت تھیں تو احمق پجاری ایک دوسرے کے خلاف خوب دل کھول کر بخار نکالیں گے۔ مرشد تھانوی علیہ نے فرمایا کہ جو اتحاد واتفاق سبب بن جائے فسادِ دین کا، اس کا ترک واجب ہے۔

فَاٰمَنَ لَهٗ لُوۡطٌ ۘ وَقَالَ اِنِّیۡ مُهَاجِرٌ اِلٰی رَبِّیۡ ؕ اِنَّهٗ

پھر لوط نے ان کی تصدیق کی ف٢٧ اور (ابراہیم) بولے کہ میں اپنے پروردگار کی طرف ترک وطن کر کے چلا جاؤں گا

هُوَ الۡعَزِیۡزُ الۡحَکِیۡمُ ﴿٢٦﴾ وَوَهَبۡنَا لَهٗۤ اِسۡحٰقَ وَیَعۡقُوۡبَ

بے شک وہی بڑا زبردست ہے، بڑا حکمت والا ہے ف٢٨ اور ہم نے انہیں اسحٰق اور یعقوب عطا کیا ف٢٩

وَجَعَلۡنَا فِیۡ ذُرِّیَّتِهِ النُّبُوَّةَ وَالۡکِتٰبَ وَاٰتَیۡنٰهُ اَجۡرَهٗ

اور ہم نے ان کی نسل میں نبوت اور کتاب کو قائم رکھا ف٣٠ اور ہم نے ان کو ان کا صلہ

فِی الدُّنۡیَا ۚ وَاِنَّهٗ فِی الۡاٰخِرَةِ لَمِنَ الصّٰلِحِیۡنَ ﴿٢٧﴾ وَلُوۡطًا

دنیا میں (بھی) دیا اور آخرت میں یقیناً وہ (بڑے) نیک کاروں میں ہوں گے ف٣١ اور لوط کو (بھی ہم نے پیمبر بنا کر

اِذۡ قَالَ لِقَوۡمِهٖۤ اِنَّکُمۡ لَتَاۡتُوۡنَ الۡفَاحِشَةَ ۫ مَا سَبَقَکُمۡ

بھیجا) جب کہ انہوں نے اپنی قوم سے کہا کہ بے شک تم تو ایسی بے حیائی کا کام کرتے ہو جو تم سے پہلے

بِهَا مِنۡ اَحَدٍ مِّنَ الۡعٰلَمِیۡنَ ﴿٢٨﴾ اَئِنَّکُمۡ لَتَاۡتُوۡنَ

دنیا جہان والوں میں کسی نے نہیں کیا ف٣٢ ارے! تم تو مردوں سے

الرِّجَالَ وَتَقۡطَعُوۡنَ السَّبِیۡلَ ۙ۬ وَتَاۡتُوۡنَ فِیۡ نَادِیۡکُمُ

فعل کرتے ہو اور تم رہزنی کرتے ہو اور تم بھری مجلس میں ممنوعات کا

الۡمُنۡکَرَ ؕ فَمَا کَانَ جَوَابَ قَوۡمِهٖۤ اِلَّاۤ اَنۡ قَالُوا ائۡتِنَا

ارتکاب کرتے ہو ف٣٣ سو ان کی قوم کا (آخری) جواب بس یہی تھا کہ ہم پر عذاب

بِعَذَابِ اللّٰهِ اِنۡ کُنۡتَ مِنَ الصّٰدِقِیۡنَ ﴿٢٩﴾ قَالَ رَبِّ

لے آؤ اگر تم سچے ہو (لوط نے) دعا کی کہ اے میرے پروردگار

ع ٣ ١٥ انۡصُرۡنِیۡ عَلَی الۡقَوۡمِ الۡمُفۡسِدِیۡنَ ﴿٣٠﴾ ع وَلَمَّا جَآءَتۡ

مجھے (ان) مفسد لوگوں پر غالب کر دے ف٣٤ اور جب ہمارے قاصد



ف٢٧ لوط حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بھتیجے تھے اور آگے چل کر خود بھی نبوت سے مشرف ہوئے۔ مفصل حاشیے پچھلی سورتوں میں گزر چکے۔ ف٢٨ وہ میری حفاظت پر بھی ہر طرح قادر ہے اور میری رہنمائی پر بھی۔ الی ربی۔ یعنی اس مقام کی طرف جو میرے پروردگار کا بتایا ہوا ہے۔ اے الی حیث امرنی بالتوجه الیه (کبیر) امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے خوب لکھا ہے کہ قرآنی فقرہ الی ربی تفسیری فقرہ الی حیث امرنی ربی سے کہیں زیادہ بلند و بلیغ ہے۔ یہ کہ اس میں توجہ تمامتر پروردگار ہی کی طرف ظاہر ہو رہی ہے نہ کہ کسی جہت و مقام کی طرف۔ الی ربی بعض صوفیہ نے کہا ہے کہ اسی طرح طریقت میں اپنے رب کی طرف فنا و محو ہوتا ہے اپنی خواہش و اختیار و ہستی کو ترک کر کے۔ ف٢٩ (بطور بیٹے اور پوتے کے) ان سب پر حاشیے اپنے اپنے مقام پر گزر چکے۔ ف٣٠ یہ کتنی بڑی نعمت ہے کہ آپ کے بعد بھی مسلک توحید و رسالت کی دعوت آپ ہی کی اولاد اور اولاد در اولاد کے ذریعہ سے ہوتی رہی۔ قرآن مجید میں یہ کہیں بصیغۂ حصر تو وارد نہیں ہوا ہے لیکن جا بجا جہاں بھی اس نعمت کا ذکر آیا ہے سب کے سیاق پر غور کرنے سے معلوم یہی ہوتا ہے کہ منصب نبوت اور عقیدۂ توحید دنیا میں نسل ابراہیمی ہی کے ساتھ مخصوص رہا ہے جس کی دو بڑی شاخیں اسرائیلی اور اسمٰعیلی ہیں۔ الکتٰب۔ کتاب سے مراد جنس کتاب ہے۔ فقصد به جنس الکتاب (کشاف) ف٣١ دنیا میں مال، جاہ، عزت، خوش اقبالی نے آپ کا ساتھ دیا اور آخرت میں آپ مراتب قبول و قرب سے نوازے گئے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ دنیوی نعمتوں سے سرافرازی جیسا کہ بعض اہل اللہ کو ہوتی رہتی ہے آخرت میں ان کے مرتبہ کو گھٹا نہیں دیتی۔ ف٣٢ حضرت لوط اور ان کی قوم سے متعلق حواشی سورۃ الاعراف پ٨ میں گزر چکے۔ مَا سَبَقَکُمۡ بِهَا سے معلوم ہوا کہ ایک زمانہ دنیا پر ایسا بھی گزرا ہے جب انسان بدکاری کی اس خاص صورت سے واقف بھی نہ تھا اور یہیں سے بعض فقہاء نے استدلال کیا ہے اس حرکت کے خلاف وضع فطرت ہونے پر۔ وہ کہتے ہیں کہ امر خلقی و طبعی محتاج کسب و تعلیم نہیں ہوتا۔ اور جب انسان اس فعل سے ہزارہا سال تک واقف نہ ہوا تو یہ خواہش اس کی فطرت و طبیعت میں داخل نہیں ہو سکتی، اس گندی حرکت کے تاریخی پہلو پر بھی حاشیہ سورۃ الاعراف ہی کے ذیل میں آ چکا ہے۔ ف٣٣ قوم لوط علاوہ اس مخصوص گندگی کے اور بھی طرح طرح کے جرائم میں مبتلا تھی، حاشیے سورۃ الاعراف میں گزر چکے۔ فقہاء نے کہا ہے۔ ناچ رنگ اور عام منکرات کی محفلیں اسی حکم کے تحت میں آ جاتی ہیں — اور جب یہ حال ان مجلسوں کا تھا تو آج تھیٹر اور سینما اور میوزک ہال اور آپیرا ہاؤس اور پکچر گیلری و قس علیٰ ہذا کے جو احکام ہیں، وہ بالکل ظاہر ہیں۔ ف٣٤ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت سے اعداء دین پر بددعا کرنے کا جواز ثابت ہے۔ نیز یہ کہ ایسی بددعا حلم و کرم وغیرہ کمالات اخلاقی کے منافی نہیں۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

رُسُلُنَآ اِبْرٰهِيْمَ بِالْبُشْرٰى ۙ قَالُوْٓا اِنَّا مُهْلِكُوْٓا اَهْلِ

ابراہیم کے پاس بشارت لے کر آئے ف۳۵ تو کہنے لگے ہم اس بستی والوں کو

هٰذِهِ الْقَرْيَةِ ۚ اِنَّ اَهْلَهَا كَانُوْا ظٰلِمِيْنَ ﴿۳۱﴾ قَالَ اِنَّ

ہلاک کرنے والے ہیں بے شک اس کے باشندے بڑے بدکار ہیں ف۳۶ (ابراہیم نے) کہا (مگر)

فِيْهَا لُوْطًا ۭ قَالُوْا نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَنْ فِيْهَا ڭ لَنُنَجِّيَنَّهٗ

وہاں تو لوط (بھی) ہیں (فرشتے) بولے ہم کو خوب معلوم ہے وہاں کون کون رہتا ہے ہم لوط اور ان کے گھر والوں کو

وَاَهْلَهٗٓ اِلَّا امْرَاَتَهٗ ڭ كَانَتْ مِنَ الْغٰبِرِيْنَ ﴿۳۲﴾ وَلَمَّآ

بچالیں گے بجز ان کی بیوی کے کہ وہ (عذاب میں) رہ جانے والوں میں ہوگی ف۳۷ اور پھر جب

اَنْ جَاۗءَتْ رُسُلُنَا لُوْطًا سِيْۗءَ بِهِمْ وَضَاقَ بِهِمْ

ہمارے (وہ) قاصد لوط کے پاس پہنچے تو وہ ان (کے آنے) سے مغموم ہو گئے اور ان کے سبب سے

ذَرْعًا وَّقَالُوْا لَا تَخَفْ وَلَا تَحْزَنْ ۣ اِنَّا مُنَجُّوْكَ

بہت کڑھے ف۳۸ (اس پر ان فرستادوں نے) کہا آپ اندیشہ نہ کریں اور مغموم نہ ہوں ہم بچالیں گے آپ کو

وَاَهْلَكَ اِلَّا امْرَاَتَكَ كَانَتْ مِنَ الْغٰبِرِيْنَ ﴿۳۳﴾ اِنَّا

اور آپ کے گھر والوں کو بجز آپ کی بیوی کے کہ وہ (عذاب میں) رہ جانے والوں میں ہوگی ہم

مُنْزِلُوْنَ عَلٰٓي اَهْلِ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ رِجْزًا مِّنَ السَّمَاۗءِ

اس بستی کے باشندوں پر ایک عذاب آسمانی ان کی بدکاریوں کی پاداش میں

بِمَا كَانُوْا يَفْسُقُوْنَ ﴿۳۴﴾ وَلَقَدْ تَّرَكْنَا مِنْهَآ اٰيَةًۢ بَيِّنَةً

نازل کرنے والے ہیں اور ہم نے اس بستی کے کچھ نشان رہنے دیئے ہیں

لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ﴿۳۵﴾ وَاِلٰى مَدْيَنَ اَخَاهُمْ شُعَيْبًا ۙ

ان لوگوں کے لئے جو عقل رکھتے ہیں ف۳۹ اور مدین (والوں) کی طرف (ہم نے) ان کے بھائی شعیب کو (پیمبر بنا کر

۳۵ یہ قاصد انسانی شکل میں اللہ کے فرشتہ تھے۔ جو حضرت ابراہیم کے پاس
ن کے صاحبزادہ اسحٰق کی ولادت کی بشارت لے کر آئے تھے۔ ملاحظہ ہوں سورۃ
اعراف (پ۸) اور سورۂ ہود (پ۱۲) کے حاشیے۔ رُسُلُنَا ۔ رَسُوْل یہاں پیمبر
کے اصطلاحی معنٰی میں نہیں۔ قاصد کے عام لغوی معنٰی میں ہے۔ اَلْبُشْرٰی۔
شارت سے حضرت اسحاق کی ولادت کی بشارت مراد ہے۔ ف۳۶ مراد وہ
ستیاں ہیں جن میں قوم لوط آباد تھی، یعنی شہر سدوم اور اس کے مضافات۔
۳۷ حضرات انبیاء شفقتِ مجسم ہوتے ہیں اور حضرت ابراہیم تو شاید شفقت
یں اور زیادہ بڑھے چڑھے ہوئے تھے۔ فرشتوں سے سفارش ایک لطیف انداز
یں کی۔ حضرت لوط کی بیوی اور ان کے انجام کا ذکر پہلے آ چکا ہے۔ سورۃ
اعراف (پ۸) سورۂ ہود (پ۱۲)۔ لَنُنَجِّيَنَّهٗ ۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے آیت سے
ستفاد فرمایا کہ کسی مجمع میں اہل اللہ کا ہونا اس پر نزولِ عقوبت سے مانع ہو جاتا ہے
ور اس سے اہل اللہ کا جدا ہو جانا تو اس مانع کا ارتفاع ہے۔ اِلَّا امْرَاَتَهٗ یہ بھی
رمایا کہ مقربین کے ساتھ محض قرابت کا تعلق بدون ایمان کے نافع نہیں۔
۳۸ (اپنی نالائق قوم کی حرکتوں کا خیال کر کے کہ وہ ضرور انہیں چھیڑیں گے)
سِیْٓءَ...... ذَرْعًا۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے یہاں سے مستنبط فرمایا کہ طبعی غم اور
زن، کمال کے منافی نہیں جب کہ ان کے مقتضائے غیر مشروع پر عمل نہ کیا
جائے۔ یہ فرشتے حسین نوجوان لڑکوں کی شکل میں تھے۔ اور سدوم والے یوں بھی
ردیسیوں کے دشمن تھے۔ انہیں طرح طرح ستایا کرتے تھے۔ ضَاقَ بِهِمْ
ذَرْعًا۔ عربی محاورہ میں یہ ایسے موقع پر بولتے ہیں جب شدتِ ناگواری برداشت
سے باہر ہوئی جارہی ہو۔ اور انسان عاجز آیا جارہا ہو۔ و قد جعلت العرب
ضیق الذراع والذرع عبارۃ عن فقد الطاقۃ (کشاف) ای عجز
عنهم (راغب) ف۳۹ سدوم والوں کی تہ وبالا شدہ آبادیوں کے کھنڈر اب تک
گاہ عبرت کے لیے شرقِ یردن میں بحرِ مردہ (DEAD. SEA) کے مشرق میں
موجود ہیں۔ اور بحرِ مردہ خود ایک عبرت گاہ ہے۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔

فَقَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ وَارْجُوا الْيَوْمَ الْاٰخِرَ

بھیجا) انہوں نے کہا کہ اے میری قوم والو اللہ کی عبادت کرو اور روز قیامت سے ڈرو

وَ لَا تَعْثَوْا فِي الْاَرْضِ مُفْسِدِيْنَ ﴿۳۶﴾ فَكَذَّبُوْهُ

اور ملک میں فساد مت پھیلاؤ سو ان لوگوں نے شعیب کو جھٹلایا

فَاَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ فَاَصْبَحُوْا فِيْ دَارِهِمْ جٰثِمِيْنَ ﴿۳۷﴾

بس انہیں زلزلہ نے آ پکڑا وہ اپنے گھروں میں اوندھے گر کر رہ گئے ف۴۰

وَ عَادًا وَّ ثَمُوْدَاْ وَقَدْ تَّبَيَّنَ لَكُمْ مِّنْ مَّسٰكِنِهِمْ

اور عاد وثمود کو (بھی ہم نے ہلاک کیا) اور یہ تم پر ان کے مسکنوں سے ظاہر ہو چکا ہے ف۴۱

وَ زَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطٰنُ اَعْمَالَهُمْ فَصَدَّهُمْ عَنِ

اور شیطان نے ان کے اعمال (بد) کو ان کی نظر میں خوش نما کر دکھایا تھا اور ان کو راہ (حق) سے روک

السَّبِيْلِ وَ كَانُوْا مُسْتَبْصِرِيْنَ ﴿۳۸﴾ وَقَارُوْنَ وَ فِرْعَوْنَ

رکھا تھا اور وہ لوگ (ویسے) ہوشیار تھے ف۴۲ اور قارون اور فرعون اور

وَهَامٰنَ وَ لَقَدْ جَآءَهُمْ مُّوْسٰى بِالْبَيِّنٰتِ

ہامان کو (بھی ہم نے ہلاک کیا) اور موسیٰ یقیناً ان لوگوں کے پاس کھلے نشان لے کر آ چکے تھے،

فَاسْتَكْبَرُوْا فِي الْاَرْضِ وَ مَا كَانُوْا سٰبِقِيْنَ ﴿۳۹﴾

لیکن انہوں نے زمین پر سرکشی کی اور بھاگ نہ سکے ف۴۳

فَكُلًّا اَخَذْنَا بِذَنْۢبِهٖ فَمِنْهُمْ مَّنْ اَرْسَلْنَا عَلَيْهِ

سو ہم نے (ان میں سے) ہر ایک کو اس کے گناہ کی پاداش میں پکڑ لیا، سو ان میں سے کسی پر تو ہم نے تند ہوا

حَاصِبًا وَ مِنْهُمْ مَّنْ اَخَذَتْهُ الصَّيْحَةُ

بھیجی اور ان میں سے کسی کو ہولناک آواز نے آ دبایا ف۴۴

ف۴۰ شعیب علیہ السلام۔ مدین وغیرہ سب پر حاشیے اپنے اپنے مقام پر گزر چکے۔

ف۴۱ یعنی ان کی آبادی کے نشان ان کے موجودہ کھنڈروں اور آثار قدیمہ سے ظاہر ہیں۔ عاد، ثمود دونوں پر مفصل حاشیے سورۃ الاعراف (پ۸) میں گزر چکے ہیں۔ عرب تجارتی قافلے اپنے شام اور یمن کے سفروں میں اکثر ان مقامات سے گزرتے بھی رہتے تھے۔ ف۴۲ ان شامت زدہ قوموں میں لوگ ایسے نہ تھے جو عام طور سے احمق، بیوقوف، وحشی، لاعقل سمجھے جاتے۔ اچھے خاصے مہذب، شائستہ، متمدن لوگ تھے۔ دنیا کے اور سارے معاملات میں بڑے سوجھ بوجھ والے، بڑے بڑے تاجر، بڑے بڑے صناع، بڑے بڑے جہاز راں، بس ایک دین ہی کے معاملہ میں غفلت کے پردے پڑے ہوئے تھے۔ گویا ہو بہو نقشہ آج کی مہذب ومتمدن قوموں کا! ف۴۳ (اور اپنی کسی حکمت وتدبیر، کسی صنعت وتزویر، کسی زور وقوت، کسی دولت وحشمت سے اپنے کو بچا نہ سکے) فِرْعَوْنَ پر تو بار بار اور قَارُوْنَ وهَامٰنَ پر قریب میں حاشیے گزر چکے۔ ف۴۴ (غرض کسی نہ کسی طریق پر وہ عذاب الٰہی کی گرفت ہی میں آ کر رہے) مَنْ اَرْسَلْنَا عَلَيْهِ حَاصِبًا۔ مثلاً قوم عاد پر۔ مَنْ اَخَذَتْهُ الصَّيْحَةُ۔ مثلاً قوم ثمود کو۔ مَنْ خَسَفْنَا بِهِ الْاَرْضَ۔ مثلاً قارون وبیت قارون کو۔ مَنْ اَغْرَقْنَا۔ مثلاً فرعون اور اس کے لشکر کو۔

وَمِنْهُمْ مَّنْ خَسَفْنَا بِهِ الْاَرْضَ ۚ وَ مِنْهُمْ مَّنْ

اور ان میں سے کسی کو ہم نے زمین میں دھنسا دیا اور ان میں سے کسی کو ہم نے

اَغْرَقْنَا ۚ وَ مَا كَانَ اللّٰهُ لِيَظْلِمَهُمْ وَ لٰكِنْ كَانُوْٓا

غرق کر دیا اور اللہ ایسا نہ تھا کہ ان پر ظلم کرتا البتہ یہ خود

اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ﴿۴۰﴾ مَثَلُ الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مِنْ

اپنے اوپر ظلم کرتے تھے ف۴۵ جن لوگوں نے اللہ کے سوا اور کارساز تجویز

دُوْنِ اللّٰهِ اَوْلِيَآءَ كَمَثَلِ الْعَنْكَبُوْتِ ۖ اِتَّخَذَتْ

کر رکھے ہیں ان کی مثال مکڑی کی سی مثال ہے اس نے ایک

بَيْتًا ۭ وَ اِنَّ اَوْهَنَ الْبُيُوْتِ لَبَيْتُ الْعَنْكَبُوْتِ ۘ

وقف لازم

گھر بنایا اور مکڑی کا گھر سب گھروں سے زیادہ بودا ہوتا ہے ف۴۶

لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ﴿۴۱﴾ اِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا يَدْعُوْنَ

کاش انہیں اس حقیقت کا علم ہوتا ف۴۷ بے شک اللہ کے سوا جس کسی کو بھی پکارتے

مِنْ دُوْنِهٖ مِنْ شَيْءٍ ۭ وَ هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿۴۲﴾

رہتے ہیں ف۴۸ اللہ ان سب کو جانتا ہے اور وہ بڑا زبردست ہے بڑا حکمت والا ہے، ف۴۹

وَ تِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ ۚ وَمَا يَعْقِلُهَآ

ہم ان مثالوں کو لوگوں کے لیے بیان کرتے ہیں اور انہیں بس علم والے

اِلَّا الْعٰلِمُوْنَ ﴿۴۳﴾ خَلَقَ اللّٰهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

ہی سمجھتے ہیں ف۵۰ اللہ نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا ہے

بِالْحَقِّ ۭ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۴۴﴾ ع

ع ۴ / ۱۲

(بالکل) ٹھیک طور پر، اس میں (بھی بڑی) دلیل ہے ایمان والوں کے لیے ف۵۱



ف۴۵ یعنی یہ خود ہی اپنے کو مستحق عذاب بناتے اور عذاب الٰہی کی گرفت میں لاتے رہے۔ مَا كَانَ اللّٰهُ لِيَظْلِمَهُمْ۔ مطلب یہ ہوا کہ اللہ نے تو ان پر صورۃً بھی ظلم نہیں کیا یعنی یہ کہ انہیں بلا وجہ ظاہری سزا دے دیتا، واقعۃً وحقیقۃً تو حق تعالیٰ سے ''ظلم'' کا صدور کسی حال میں بھی ممکن نہیں۔ ف۴۶ یعنی جس طرح وہ مکڑی کا گھر اپنے غایت ضعف کی بناء پر کالعدم ہوتا ہے ان کے یہ معبودانِ باطل بھی جن کی کارسازی پر انہیں بھروسہ ہے ان کے لیے لاشئے محض ثابت ہوں گے آسرے کے غایت ضعف کے موقع پر مثال اس مکڑی کے جالے کی قدیم صحیفوں میں بھی ملتی ہے۔ ''ان کی جو خدا کو بھول جاتے ہیں یہ راہیں ہیں اور ریاکار کی امید توڑی جاتی ہے۔ ان کی امید کی جڑ کٹ جاتی اور ان کی آس مکڑی کا جالا سا ہے'' (ایوب۔۸: ۱۴) ''وہ ناگ کے انڈے سیتے ہیں اور مکڑی کی طرح جالا بنتے ہیں ــــ ان کے جالے کی اشاک بن نہیں سکتی، وہ اپنی بناوٹ یا آپ کو ڈھانپ نہیں سکتے''۔ (یسعیاہ۔۵۹: ۶۰) ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ ف۴۷ (کہ شرک کس درجہ لچر، مہمل اور بیہودہ چیز ہے!) ف۴۸ (درحقیقت یہی ان پر خوب روشن ہے کہ وہ سہارے کیسے بودے اور پھسپھسے ہیں) ف۴۹ یعنی قوتِ عملی میں بھی کامل، اور قوتِ علمی میں بھی کامل ــــ وہ جب اور جو۔ جس سے چاہے ہر انتقام پر قادر ہے۔ پھر بھی جو فوراً نہیں لیتا ہے تو اپنے کمالِ حکمت سے کسی دوسرے وقت کے لیے اٹھائے ہوئے ہے۔ ف۵۰ یعنی وہ لوگ جو حقائق کا علم رکھتے ہیں یا علم وحق کے طالب ہیں۔ ان احقائق کو اپنی گرفت میں وہی لاتے ہیں جو درجۂ ضروری میں اپنے عقل وعلم سے کام لیتے رہتے ہیں۔ ف۵۱ (ایسے خالق وصانع کے معبود واحد ہونے کی) بِالْحَقِّ۔ اس خلق کائنات سے بھی اسے مقصود احقاقِ حق ہی رہا ہے۔ اور لوگوں کو اپنی ذات وصفاتِ کمال کی طرف توجہ دلانا۔ ای محقا غیر قاصد به باطلاً فان المقصود بالذات من خلقها افادة الخیر والدلالة علی ذاته و صفاته (بیضاوی) ای محقاً مراعیاً للحکم والمصالح (روح)

اُتۡلُ مَاۤ اُوۡحِیَ اِلَیۡکَ مِنَ الۡکِتٰبِ وَ اَقِمِ الصَّلٰوۃَ ؕ اِنَّ

جو کتاب آپ پر وحی کی گئی ہے اسے پڑھا کیجیے اور نماز کی پابندی رکھیے ف۵۲ بے شک

الصَّلٰوۃَ تَنۡہٰی عَنِ الۡفَحۡشَآءِ وَ الۡمُنۡکَرِ ؕ وَ لَذِکۡرُ اللّٰہِ

نماز بے حیائی اور ناشائستہ کاموں سے روکتی رہتی ہے ف۵۳ اور اللہ کی یاد بہت

اَکۡبَرُ ؕ وَ اللّٰہُ یَعۡلَمُ مَا تَصۡنَعُوۡنَ ﴿۴۵﴾ وَ لَا تُجَادِلُوۡۤا اَہۡلَ

بڑی چیز ہے، اور اللہ تمہارے سب کاموں کو جانتا ہے ف۵۴ اور تم اہل کتاب سے مباحثہ

الۡکِتٰبِ اِلَّا بِالَّتِیۡ ہِیَ اَحۡسَنُ ٭ۖ اِلَّا الَّذِیۡنَ ظَلَمُوۡا

مت کرو بجز مہذب طریقہ کے سوا ان میں سے ان لوگوں کے

مِنۡہُمۡ وَ قُوۡلُوۡۤا اٰمَنَّا بِالَّذِیۡۤ اُنۡزِلَ اِلَیۡنَا وَ اُنۡزِلَ اِلَیۡکُمۡ

جو زیادتی کریں، ف۵۵ اور کہہ دو کہ ہم ایمان رکھتے ہیں اس (کتاب) پر بھی جو ہم پر نازل ہوئی اور ان (کتابوں)

وَ اِلٰـہُنَا وَ اِلٰـہُکُمۡ وَاحِدٌ وَّ نَحۡنُ لَہٗ مُسۡلِمُوۡنَ ﴿۴۶﴾

پر بھی جو تم پر نازل ہوئیں، اور ہمارا معبود اور تمہارا معبود تو ایک ہی ہے اور ہم تو اسی کے فرمانبردار ہیں ف۵۶

وَ کَذٰلِکَ اَنۡزَلۡنَاۤ اِلَیۡکَ الۡکِتٰبَ ؕ فَالَّذِیۡنَ اٰتَیۡنٰہُمُ

اور اسی طرح ہم نے آپ پر کتاب نازل کی، سو جن لوگوں کو ہم نے کتاب

الۡکِتٰبَ یُؤۡمِنُوۡنَ بِہٖ ۚ وَ مِنۡ ہٰۤؤُلَآءِ مَنۡ یُّؤۡمِنُ بِہٖ ؕ

دی ہے وہ اس پر ایمان بھی لے آتے ہیں ف۵۷ اور ان لوگوں میں سے بھی بعض اس پر ایمان لے آتے ہیں

وَ مَا یَجۡحَدُ بِاٰیٰتِنَاۤ اِلَّا الۡکٰفِرُوۡنَ ﴿۴۷﴾ وَ مَا کُنۡتَ

اور ہماری آیتوں سے بجز (کٹے) کافروں کے اور کوئی منکر نہیں ہوتا ف۵۸ اور آپ تو

تَتۡلُوۡا مِنۡ قَبۡلِہٖ مِنۡ کِتٰبٍ وَّ لَا تَخُطُّہٗ بِیَمِیۡنِکَ

اس (قرآن) سے قبل نہ کوئی کتاب پڑھے ہوئے تھے اور نہ اسے (یعنی کوئی کتاب) اپنے ہاتھ سے لکھ سکتے تھے



ف۵۲ اُتۡلُ ...... اَقِمِ الصَّلٰوۃَ یعنی تشریع قولی اور تشریع فعلی، دین کے دونوں کاموں میں برابر لگے رہیے۔ اُتۡلُ میں خطاب رسول اللہ ﷺ سے ہے اور اَقِمۡ میں رسول و اُمت دونوں سے۔ اَقِمِ الصَّلٰوۃَ۔ اقامت صلوٰۃ کے تحت میں نماز کے وقت کی پابندی اور اس کے ارکان و شرائط کی رعایت آگئی۔ اقامة الصلوٰة اداؤها فی وقتها بقراء تها و رکوعها و سجودها و قعودها و تشهدها و جمیع شروطها (قرطبی) اُتۡلُ یعنی قرآن کی تلاوت خود بھی کیجیے اور دوسروں کو بھی سنایئے۔ علم عمل پر مقدم ہوتا ہے۔ اس ترتیب کے مطابق یہاں تلاوت قرآن کو اقامة الصلوٰة پر مقدم رکھا ہے۔ مِنَ الۡکِتٰبِ میں من بیانیہ ہے۔ ف۵۳ یعنی نماز میں خاصہ طبعی یہی ہے کہ وہ عظمت الٰہی کا استحضار بار بار کرا کے ہر گناہ و معصیت سے روک دیتی ہے۔ اب اگر نماز کے شرائط ہی پوری طرح نہ ادا کیے جائیں تو اسی نسبت سے ادائے نماز ناقص رہے گی۔ اور پھر اسی مناسبت سے اس کی یہ طبعی خاصیت بھی ضعیف و مضمحل رہے گی۔ یہاں تک کہ جو نماز بالکل سطحی اور اوپری ہوگی اور روح نماز سے خالی، اس میں وہ برائیوں کے روک تھام والی قوت بھی گویا معدوم ہوگی۔ دوسرے معنی یہ بھی ہو سکتے ہیں کہ نماز جو یاد الٰہی اور اس کی عظمت کے استحضار کی ایک اعلیٰ و مکمل شکل ہے اس کا اقتضاء یہی ہے کہ وہ ہر برائی سے روک دے۔ اس کا اثر ہونا بھی چاہیے، عام اس سے کہ کسی پر ہو یا نہ ہو۔ اَلصَّلٰوۃَ میں ال عہد کا ہے یعنی وہ نماز جو ظاہری و باطنی شرائط معین کے ساتھ ادا کی گئی ہو۔ اَلۡفَحۡشَآءِ بے حیائی کے تصریحی ذکر میں نکتہ یہ ہے کہ اکثر دوسری قوموں اور مذہبوں میں بے حیائی صرف جائز ہی نہیں بلکہ ایک لازمی جزء عبادت و نماز کا ہے۔ اور مغربی فاضلوں کی تحقیق یہ ہے کہ بیسوائی کی ابتداء ہی مندروں اور مشرکانہ معبدوں کے سایہ میں پڑی ہے۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ گویا یہاں یہ ارشاد ہوا کہ فحش دوسرے مذہبوں میں جزء عبادت ہو تو ہو، اسلامی عبادت تو اس کے جواز کی بھی روادار نہیں عین اسے توڑنے اور کاٹنے والی ہے۔ ف۵۴ اللہ کے یہی عالم کل ہونے کا مراقبہ ہی ہر مجاہدہ کو آسان بنا دینے اور قلب میں خشیت پیدا کر دینے کو کافی ہے۔ ذِکۡرُ اللّٰہِ اَکۡبَرُ ذکر الٰہی ہی کی افضل ترین و مکمل ترین فرد نماز ہے۔ وَ لَذِکۡرُ اللّٰہِ اَکۡبَرُ۔ کے معنی یہ بھی ہو سکتے ہیں کہ بڑائی تو بس اسی کے ذکر کی ہے نہ کہ کسی اور کے ذکر کی۔ ای له الکبر لا لغیره (کبیر) اور ایک اور معنی یہ بھی ہو سکتے ہیں کہ اللہ جو تمہیں یاد کرے گا اس کا مرتبہ اس یاد سے بھی بڑھا ہوا ہے جو تم اس کی کرتے رہتے ہو۔ ای ذکر اللہ ایاکم افضل من ذکرکم ایاه (معالم) ای ذکر اللہ لکم بالثواب والثناء علیکم اکبر من ذکرکم له فی عبادتکم و صلواتکم (قرطبی) ابن عباس، ابن مسعود ابن عمر رضی اللہ عنہم وغیرہ متعدد صحابیوں اور مجاہد و عکرمہ و سعید بن جبیر تابعین سے یہی معنی مروی ہیں۔ بلکہ ایک روایت میں تو خود رسول اللہ ﷺ سے۔ یروی ذٰلک عن ابن عباس و هو قول مجاهد و عکرمة و سعید بن جبیر و یروٰی ذٰلک مرفوعًا عن ابن عمر عن النبی ﷺ (معالم) و قد روی هذا من غیر وجه عن ابن عباس و روی ایضاً عن ابن مسعود و ابی الدرداء و سلمان الفارسی و غیرهم (ابن کثیر) امام ابن جریر رحمۃ اللہ علیہ نے بھی ترجیح اسی توجیہ کو دی ہے۔ واشبه هذه الاقوال بما دل علیه ظاهر التنزیل قول من قال لذکر اللہ ایاکم افضل من ذکرکم ایاه (ابن جریر) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں اعمال سلوک کے اصول سب جمع ہو گئے یعنی تلاوت اور نماز اور ذکر اور مراقبہ۔ باقی جتنے اعمال و اشغال ہیں سب انہیں کے تابع ہیں۔ ف۵۵ (تو انہیں البتہ جواب ترکی بہ ترکی دینے میں مضائقہ نہیں) مسلمانوں کو ہدایت کی جا رہی ہے کہ تبلیغ کے سلسلہ میں موقع مباحثہ و مناظرہ کے بھی آئیں گے۔ کتابی مذہب والوں یعنی جو توحید و سلسلۂ نبوت کے قائل ہیں ان سے مباحثہ کے وقت ہمیشہ نرمی، تہذیب اور ان کی دلجوئی سے کام لیتے رہو کہ اس سے انہیں ترغیب اسلام میں داخل ہونے کی ہوتی رہے گی۔ ہاں البتہ ان میں جو بدزبان ہوں انہیں حسب مصلحت ان کے رنگ میں بھی جواب دیا جا سکتا ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا، اس میں دلالت ہے کہ مخالف کے ساتھ اول نرمی برتے اور جب عناد ظاہر ہو تو خشونت کی اجازت ہے۔ چنانچہ یہی طریقہ ہے اہل اللہ کا مخالفین کے ساتھ۔ البتہ طالبین کے ساتھ طرز دوسرا ہے۔ یعنی ان کے ساتھ نرمی کی جائے جب تک عذر جہل باقی ہے۔ اور جب یہ عذر نہ رہے تو پھر سختی کی جائے۔ اور یہی معاملہ تھا رسول اللہ ﷺ کا صحابہ کے ساتھ۔ ف۵۶ یعنی اہل کتاب کو سمجھاؤ کہ جب ہم تم میں اتنا اشتراک ہے کہ ہماری

طرح تم بھی توحید کے قائل ہو، اور بجائے ملکی یا قومی یا قبائلی خدا کے، ایک خدائے پروردگار عالم کے قائل ہو، ہماری طرح سلسلۂ وحی و نبوت کو مانتے ہو اور ہم تمہاری الہامی کتابوں کو مانتے ہیں، تو اب بات ہی کیا رہ جاتی ہے، جو تم ہمارے صحیفۂ آسمانی سے انکار کیے جاتے ہو؟ اٰمَنَّا ...... اِلَیْکُمْ۔ مسلمان اپنے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی وحی و نبوت کو دنیا سے بالکل الگ و منفرد نہیں مانتا۔ وہ تو تسلسل وحی کا قائل ہے، وہ تو اس کا معتقد ہے کہ ہمارے نبی کے پاس وہی وحی آخر میں بطور خاتم الانبیاء و اعظم الانبیاء ہونے کے آئی ہے، جو آپ سے قبل ابراہیم اور اسماعیل اور موسیٰ اور عیسیٰ علیہم السلام اور بیسیوں دوسرے پیمبران جلیل القدر پر آچکی تھی۔ وَ اِلٰهُنَا وَ اِلٰهُكُمْ وَاحِدٌ۔ ہمارے تمہارے درمیان یہ جھگڑا بھی تو نہیں کہ ہم فلاں فلاں دیویوں کے ماننے والے ہیں اور تم فلاں فلاں دیوتا کے پجاری۔ پروردگار عالم کی توحید اور اس کی عبادت تو ہم تم میں مشترک ہے ــــ اسلام کا یہ ایک امتیازی نشان تمام غیر کتابی مذہبوں کے مقابلہ میں خوب سمجھے رہنا چاہیے کہ اسلام ہی نے پروردگار عالم کا، الٰہ الکائنات کا تخیل دنیا کے سامنے پیش کیا۔ ورنہ دنیا میں اب تک تو ہر ہر علاقہ، یا ہر ہر قوم کے الگ الگ دیوتا ہوتے تھے۔ و۵۷ چنانچہ ان لوگوں کا ذی فہم اور منصف مزاج طبقہ بالآخر اسلام لے ہی آیا۔ یعنی مومنی اهل الکتب (معالم) ای الـذین اخذوہ فتلوہ حق تلاوتہ من احبارهم العلماء الاذکیاء (ابن کثیر) اَلْكِتٰبَ سے یہاں مراد جنس کتاب ہے۔ بِهٖ۔ یعنی قرآن پر۔ اَلَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ۔ کی ایک تفسیر امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ بھی نقل کی ہے کہ اس سے مراد اہل کتاب نہیں بلکہ خود انبیاء کرام ہیں کہ کتابیں براہ راست دور حقیقت تو انہیں کو عطا ہوئی تھیں۔ و۵۸ (جو ہر طرح کے وضوح دلائل کے بعد بھی انکار پر اڑے ہوئے ہیں) مِنْ هٰٓؤُلَآءِ۔ یعنی مشرکین مکہ میں سے۔ یعنی اهل مکة (معالم) یعنی العرب من قریش و غیرهم (ابن کثیر) بِهٖ۔ یعنی قرآن پر۔ اِلَّا الْكٰفِرُوْنَ۔ یعنی بجز ضدی اور ہٹ دھرم کافروں کے۔ الا المتوغلون فی الکفر فان جزمهم به یمنعهم عن التامل (بیضاوی) امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے ایک تفسیر یہ نقل کی ہے کہ مِنْ هٰٓؤُلَآءِ سے مراد بعض مشرکین مکہ نہیں بلکہ بعض اہل کتاب ہی ہیں۔ اور اسی تفسیر کو عقل و نقل سے قریب تر قرار دیا ہے۔ اولی و اقرب الی العقل والنقل و اقرب الی الاحسن من الجدال المامور به (کبیر)

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com
www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com
www.OnlyOneOrThree.com

اِذًا لَّارْتَابَ الْمُبْطِلُوْنَ ﴿۴۸﴾ بَلْ هُوَ اٰيٰتٌۢ بَيِّنٰتٌ فِيْ

ورنہ (یہ) ناحق شناس لوگ شبہ نکالنے لگتے و۵۹　بات یہ ہے کہ یہ (کتاب خود ہی بہت سی)

صُدُوْرِ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ ؕ وَ مَا يَجْحَدُ بِاٰيٰتِنَاۤ اِلَّا

کھلی ہوئی نشانیاں ہے ان لوگوں کے ذہن میں جنھیں علم عطا ہوا ہے، و۶۰ اور ہماری آیتوں سے تو بس ضدی ہی لوگ

الظّٰلِمُوْنَ ﴿۴۹﴾ وَ قَالُوْا لَوْ لَاۤ اُنْزِلَ عَلَيْهِ اٰيٰتٌ مِّنْ رَّبِّهٖ ؕ

انکار کرتے ہیں، و۶۱ اور کہتے ہیں کہ ان (پیمبر) پر کوئی نشان ان کے پروردگار کی طرف سے کیوں نہیں اترے و۶۲

قُلْ اِنَّمَا الْاٰيٰتُ عِنْدَ اللّٰهِ ؕ وَ اِنَّمَاۤ اَنَا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ﴿۵۰﴾

آپ کہہ دیجیے کہ نشان تو بس اللہ کے قبضہ میں ہیں و۶۳ اور میں تو بس ایک صاف صاف ڈرانے والا ہوں و۶۴

اَوَ لَمْ يَكْفِهِمْ اَنَّاۤ اَنْزَلْنَا عَلَيْكَ الْكِتٰبَ يُتْلٰى عَلَيْهِمْ ؕ

کیا ان لوگوں کے لئے یہ کافی نہیں ہے کہ ہم نے آپ کے اوپر کتاب نازل کی ہے جو ان کو سنائی جاتی رہتی ہے و۶۵

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَرَحْمَةً وَّ ذِكْرٰى لِقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿۵۱﴾ ع

بے شبہ اس (کتاب) میں بڑی رحمت اور نصیحت ہے ایمان والے لوگوں کے لئے و۶۶

قُلْ كَفٰى بِاللّٰهِ بَيْنِيْ وَ بَيْنَكُمْ شَهِيْدًا ۚ يَعْلَمُ مَا فِي

آپ کہہ دیجیے کہ اللہ کافی ہے میرے اور تمہارے درمیان بطور گواہ کے اسے ہر چیز کی خبر ہے جو کچھ

السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِالْبَاطِلِ وَ كَفَرُوْا

آسمانوں اور زمین میں ہے و۶۷　اور جو لوگ باطل پر ایمان لائے ہیں اور اللہ کے

بِاللّٰهِ ۙ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿۵۲﴾ وَ يَسْتَعْجِلُوْنَكَ

منکر ہیں وہی تو ہیں بڑے گھاٹے میں پڑے ہوئے و۶۸　اور یہ لوگ آپ سے جلدی کر رہے ہیں

بِالْعَذَابِ ؕ وَ لَوْ لَاۤ اَجَلٌ مُّسَمًّى لَّجَآءَهُمُ الْعَذَابُ ؕ

عذاب کی و۶۹　اور اگر ایک میعاد متعین نہ ہوتی تو ان پر عذاب آ چکا ہوتا

و۵۹ یعنی اُس وقت کچھ تو منشاء اشتباہ ان لوگوں کے پاس ہوتا۔ اور یہ لوگ آپ کی بابت یہ کہنے لگتے کہ آدمی پڑھے لکھے ہیں کسی دوسری آسمانی کتاب سے مضامین چرا لیے ہیں حالانکہ قرآن کے وجوہ اعجاز اتنے کھلے ہوئے ہیں کہ اُس وقت بھی دعوے کو چلنے نہ دیتے۔ لیکن بہرحال کچھ تو گنجائش ہوتی۔ اور اب تو اتنی بھی نہیں۔ رسول کریم ﷺ کی اُمیت اور ناخواندہ ہونے پر اس سے بڑھ کر صریح شہادت اور کیا ہوگی۔ اس پر بھی ناحق شناسوں کا ایک گروہ (خصوصاً مسیحی پادریوں کا) آج تک اس پر مصر چلا آ رہا ہے کہ آپؐ ضرور پڑھے لکھے تھے۔ اور اس پر رسالے اور کتابیں چھاپتا چلا جاتا ہے!— باطل پرستی کی بھی کوئی انتہاء ہے! و۶۰ یعنی اس کے وجوہ اعجاز اتنے کھلے ہوئے اور متعدد ہیں، کہ یہ ایک کتاب بجائے خود بہت سے نشانوں کے قائم مقام ہے۔ اَلَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ سے مراد مومنین ہیں۔ صُدُوْرِ کے معنی اگر لفظی یعنی سینہ کے لیے جائیں تو مراد ہوگی کہ یہ کتاب بطور نشان واضح کے سینہ بہ سینہ محفوظ چلی آتی ہے ہر امکان تحریف سے ماوراء۔ و۶۱ (ورنہ منصف مزاج کو تو ذرا شک نہیں رہ سکتا)۔ يَجْحَدُ۔ جحد کے معنی پہلے بیان ہو چکے ہیں کہ دل کو یقین تو کسی بات کا آ جائے۔ پھر بھی ضد و جہل سے زبان انکار پر اڑی رہے۔ اَلظّٰلِمُوْنَ۔ یعنی ضدی۔ ہٹ دھرم۔ اے المتوغلون فی الظلم بالمکابرة بعد وضوح دلائل اعجازها (بیضاوی) و۶۲ (ہماری خواہش و فرمائش کے مطابق) نشان سے مراد خارقِ عادت ہے۔ مشرک اور مشرک مزاج قوموں کو ہمیشہ گرویدگی عجائب و خوارق ہی سے رہی ہے۔ اسی بناء پر رسول اللہ ﷺ کی تعلیمات اور پیام کو بالکل نظر انداز کر کے فرمائشیں بار بار ہوتی تھیں کہ فلاں اور فلاں معجزہ دکھاؤ!— گویا پیغمبر بھی ایک طرح کا بازیگر ہوتا ہے! و۶۳ رسول اللہ ﷺ کی زبان سے قرآن میں یہ بار بار کہلایا گیا ہے کہ واقعات و حوادث تکوینی تمام تر اللہ کے ہاتھ میں ہیں۔ چنانچہ خوارق و معجزات بھی اسی کے قبضہ قدرت میں ہیں۔ میں جس طرح کسی واقعہ مطابق عادت کی تکوین میں بے بس محض ہوں اسی طرح واقعات خارق عادت میں بھی— اِنَّمَا کلمۂ حصر ہے۔ یعنی میرا کسی عمل تکوینی سے قطعاً کوئی بھی تعلق نہیں۔ و۶۴ یعنی میری صداقت کی جانچ کرنا ہو تو میری تعلیمات کو دیکھو، پرکھو اور جو دین میں لایا ہوں، اس کی تحقیق کرو۔ و۶۵ جو ہر قسم کی معنوی گہرائیوں ادبی لطافتوں، مطالب کی ہمہ گیری، مضامین کی جامعیت و کاملیت سے معمور ہے۔ و۶۶ رَحْمَة۔ تعلیم احکام کے پہلو سے۔ ذِكْرٰى۔ نصیحت و ترغیب و ترہیب کے اعتبار سے۔ و۶۷ (میرے دل میں ذرہ بھر بھی کھوٹ ہوگا تو اس سے نہیں چھپ سکتا) مطلب یہ ہے کہ کسی کے ماننے نہ ماننے سے کیا ہوتا ہے۔ میری رسالت تو عند اللہ ثابت ہے— ایک حقیقی مذہبی شخص کے پاس اس سے بڑا واسطہ اور ہے ہی کیا کہ وہ خدا کو درمیان ڈال کر کسی بات کا اقرار کرے۔ و۶۸ جنہوں نے اللہ اور اس کی شریعت سے کفر کر کے باطل کو اپنا سہارا قرار دے لیا، تو انہوں نے تو ایک تمام تر غلط نقشہ زندگی ہی تیار کر لیا۔ اب انہیں فوز و فلاح نصیب ہی کہاں سے ہو سکتا ہے؟ و۶۹ (کہ اچھا اگر تم سچے ہو اور ہم نافرمان اہل باطل، تو ہم پر عذاب فوراً کیوں نہیں لے آتے ہو؟)

ف۷۰ یعنی نزول عذاب کی ساعت تو علم الٰہی میں مقرر ہے۔ اس کی تاخیر کو صحت دعوئے نبوت کی تغلیط وتردید سے مربوط کرنا عجب طرح کا جہل بلکہ خبط ہے۔ لَيَاْتِيَنَّهُمْ ...... لَا يَشْعُرُوْنَ۔ عذاب موت کا ہو یا قیامت کا۔ بہرحال جب بھی آئے گا ان شامت زدوں کی غفلت میں یک بیک ہی آئے گا۔ ف۷۱ (جس کا پورا ظہور قیامت میں ہو کر رہے گا) مُحِيْطَةٌ صیغہ اسم فاعل کا ہے۔ فعل مضارع کا نہیں۔ یعنی یہ نہیں کہ جہنم کہیں آگے چل کر انہیں گھیرے گی، بلکہ اسی وقت ہی گھیرے ہوئے ہے۔ اس سے بعض عارفین نے یہ نکالا ہے کہ اصل جہنم تو کفر ومعصیت ہی ہیں۔ آخرت میں صرف اتنا ہوگا کہ اُن کا ظہور کامل ہو کر رہے گا۔ ف۷۲ (خواہ یہاں یا جہاں کہیں بھی، توحیدی عبادت ممکن ہے) یہ ترغیب ہے ہجرت یعنی اقامت دین کی خاطر ترکِ وطن کی۔ علماء نے اس سے یہ نکالا ہے کہ جہاں کفر وفسق کی شدت ہو اور خدا پرستی کا موقع نہ مل سکے۔ وہاں سے بندۂ مومن چلا جائے۔ اِنَّ اَرْضِيْ وَاسِعَةٌ میں اشارہ ہے کہ اللہ کی نعمتیں کھانے پینے، رہنے سہنے سے متعلق کسی ایک خطہ یا علاقہ تک محدود نہیں۔ یہ تو وطن کے باہر بھی سب کہیں مل سکتی ہیں اُن کی طرف سے اتنا فکر مند کیوں ہوتے ہو — یہ مضمون زیادہ کھول کر پہلے ہی بیان ہو چکا ہے۔ يجد في الارض مراغما كثيرًا (سورۃ النساء) ف۷۳ (اور دنیا کے مرغوبات ومالوفات کو ایک دن تو بہرحال چھوڑنا ہی ہے، پھر آج اقامت دین ہی کی خاطر ترکِ وطن واقارب کیوں نہ اختیار کیا جائے) ہجرت کے جو مانع نفس میں موجود ہیں ان میں ایک تو اِنَّ اَرْضِيْ وَاسِعَةٌ سے رفع کیا جا چکا ہے۔ دوسرا جواب اب مل رہا ہے کہ جن چیزوں کا ترک ومفارقت آج شاق گزر رہی ہے اُن سے دُوری اور مجبوری ایک دن تو بہرحال ناگزیر ہی ہے۔ تو آج ہی اپنے قصد واختیار سے کیوں نہ حاصل کر لی جائے کہ آئندہ ہر طرح کی نعمتوں کا استحقاق ہو جائے۔ فقال لهم ان ماتكرهون لابد من وقوعه فان كل نفس ذائقه الموت والموت مفرق الاحباب فالاولى ان يكون ذلك في سبيل الله فيجازيكم عليه (کبیر) اي انتم لا محالة ميتون و محشورون الينا فالبدار الى طاعة الله والهجرة اليه والى ما يمتثل (قرطبی) ف۷۴ (تو اگر نافرمان ہو کر آئے تو کیسی گزرے گی) اِلَيْنَا تُرْجَعُوْنَ۔ ذرا سے دو لفظی فقرے میں دو اہم حقیقتوں کا اثبات آگیا۔ ایک یہ کہ موت، عدم محض وخلاء محض کا نام نہیں، موت کے بعد سزا جزا، حساب وکتاب یقینی ہے۔ دوسرے یہ کہ سب کی پیشی حق تعالیٰ ہی کے حضور میں ہوگی کسی اور کے ہاں نہیں۔ ف۷۵ (اور انہیں نیک اعمال میں بوقت ضرورت ہجرت بھی ہے، جس کا ابھی اُوپر بیان آچکا ہے) ف۷۶ (چنانچہ اس صبر وتوکل علی اللہ ہی کی بناء پر وہ اس فکر میں زیادہ نہیں پڑے کہ ہجرت کے بعد کھانا پینا کہاں سے چلے گا) اَلَّذِيْنَ صَبَرُوْا۔ جو صالح بندے ہوتے ہیں، لازمی نہیں کہ انہیں سارے تکوینی حالات اپنی مرضی کے موافق ہی ملتے رہیں۔ ایسے موقعوں پر وہ بے صبری سے نہیں، صبر سے کام لیتے رہتے ہیں۔ وَعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ۔ بڑی بات ان نیک اور صالح بندوں میں یہ ہوتی ہے کہ وہ آخری اعتماد چھوٹی بڑی ہر چیز میں اللہ ہی پر رکھتے ہیں جھوٹے اور چھوٹے معبودوں کے پھیر میں پڑ کر اپنی قوتوں کو ضائع ومنتشر نہیں کرتے رہتے۔



وَلَيَاْتِيَنَّهُمْ بَغْتَةً وَّهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴿۵۳﴾ يَسْتَعْجِلُوْنَكَ

اور (وہ عذاب) ان پر اچانک آ پڑے گا اور انہیں خبر بھی نہ ہوگی ف۷۰ آپ سے جلدی کر رہے ہیں

بِالْعَذَابِ ۭ وَاِنَّ جَهَنَّمَ لَمُحِيْطَةٌۢ بِالْكٰفِرِيْنَ ﴿۵۴﴾ يَوْمَ

عذاب کی اور یقیناً دوزخ کافروں کو گھیرے ہوئے ہے ف۷۱ جس دن

يَغْشٰىهُمُ الْعَذَابُ مِنْ فَوْقِهِمْ وَمِنْ تَحْتِ اَرْجُلِهِمْ

کہ عذاب ان پر چھا جائے گا ان کے اوپر سے بھی اور ان کے پیروں کے نیچے سے بھی

وَيَقُوْلُ ذُوْقُوْا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۵۵﴾ يٰعِبَادِيَ الَّذِيْنَ

اور (اللہ) کہے گا (اب) مزہ چکھو اس کا جو کچھ کہ تم کرتے رہے ہو اے میرے ایمان دار

اٰمَنُوْٓا اِنَّ اَرْضِيْ وَاسِعَةٌ فَاِيَّايَ فَاعْبُدُوْنِ ﴿۵۶﴾ كُلُّ

بندو میری زمین تو بہت وسیع ہے سو اکیلی میری ہی پرستش کرو ف۷۲ ہر

نَفْسٍ ذَآئِقَةُ الْمَوْتِ ۣ ثُمَّ اِلَيْنَا تُرْجَعُوْنَ ﴿۵۷﴾ وَالَّذِيْنَ

جان دار کو موت کا مزہ چکھنا ہے ف۷۳ پھر تم سب ہماری طرف واپس لائے جاؤ گے ف۷۴ اور جو لوگ

اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَنُبَوِّئَنَّهُمْ مِّنَ الْجَنَّةِ غُرَفًا

ایمان لائے اور انہوں نے اچھے عمل کئے ف۷۵ ہم ان کو جنت میں جگہ دیں گے، بالاخانوں پر

تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۭ نِعْمَ اَجْرُ

جن کے نیچے نہریں بہہ رہی ہوں گی ان میں وہ ہمیشہ رہیں گے کیا اچھا اجر ہے

الْعٰمِلِيْنَ ﴿۵۸﴾ الَّذِيْنَ صَبَرُوْا وَعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ﴿۵۹﴾

نیک کام کرنے والوں کا جنہوں نے صبر کیا اور اپنے پروردگار پر توکل کیا کرتے تھے ف۷۶

وَكَاَيِّنْ مِّنْ دَآبَّةٍ لَّا تَحْمِلُ رِزْقَهَا ڰ اَللّٰهُ يَرْزُقُهَا

اور کتنے ہی جانور ہیں جو اپنی غذا اٹھا کر نہیں رکھتے اللہ ہی انہیں روزی پہنچاتا ہے

وَاِيَّاكُمْ ۖ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿٦٠﴾ وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ

اور تم کو بھی اور وہی خوب سننے والا ہے (اور) خوب جاننے والا ہے و۷۷ اور اگر آپ ان سے دریافت کریں کہ

خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ

وہ کون ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا اور سورج و چاند کو کام میں لگا دیا

لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ ۚ فَاَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ ﴿٦١﴾ اَللّٰهُ يَبْسُطُ الرِّزْقَ

تو وہ یہی کہیں گے کہ اللہ نے، تو پھر یہ کدھر الٹے چلے جارہے ہیں؟ و۷۸ اللہ روزی کھول دیتا ہے اپنے بندوں

لِمَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ وَيَقْدِرُ لَهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ

میں سے جس کے لئے چاہتا ہے، اور (جس کے لئے چاہے) تنگ کردیتا ہے، بے شک اللہ ہی ہر چیز سے

شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿٦٢﴾ وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ نَّزَّلَ مِنَ السَّمَآءِ

خوب واقف ہے و۷۹ اور اگر آپ ان سے پوچھئے کہ آسمان سے پانی کس نے برسایا

مَآءً فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ مِنْ بَعْدِ مَوْتِهَا لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ ؕ

پھر اس سے زمین کو اس کی خشکی کے بعد تروتازہ کر دیا، تو بھی یہ لوگ کہیں گے کہ اللہ نے،

ع ۲۱ قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ ؕ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ ﴿٦٣﴾ وَمَا

آپ کہیے الحمدللہ و۸۰ لیکن ان میں سے اکثر عقل سے کام نہیں لیتے و۸۱ اور یہ

هٰذِهِ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَآ اِلَّا لَهْوٌ وَّلَعِبٌ ؕ وَاِنَّ الدَّارَ الْاٰخِرَةَ

دنیوی زندگی بجز کھیل تماشہ کے کچھ ہے ہی نہیں و۸۲ اور عالم آخرت ہی

لَهِيَ الْحَيَوَانُ ۘ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ﴿٦٤﴾ فَاِذَا رَكِبُوْا فِي الْفُلْكِ

اصل زندگی ہے و۸۳ کاش انہیں (اس کا) علم ہوتا! و۸۴ اور جب یہ لوگ کشتی میں سوار ہوتے ہیں

دَعَوُا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ۚ فَلَمَّا نَجّٰىهُمْ اِلَى الْبَرِّ

تو خالص اعتقاد کرکے اللہ ہی کو پکارنے لگتے ہیں، پھر جب وہ انہیں نجات دے کر خشکی کی طرف لے آتا ہے تو یہ لوگ

و۷۷ سب کی ضرورتوں سے خبردار، سب کے حالات سے خوب واقف۔ وَكَاَيِّنْ مِّنْ ...... اِيَّاكُمْ۔ ایک بار پھر یہ حقیقت دلوں میں اتاردی ہے کہ اللہ کا تعلق بندوں سے صرف معادی ہی زندگی کا نہیں، بلکہ اس ناسوتی زندگی اور اس کے معاشی پہلوؤں میں بھی پورا پورا ہے۔ اس کے ایک ایک جزئیہ کے ساتھ ہے — بے صبر اور تھڑدلے انسان کو سمجھایا ہے کہ جانوروں کی حالت پر غور کرو وہ کب اپنا رزق اپنے ساتھ لیے لیے گھومتے ہیں۔ لیکن باوجود اس کے انہیں بھی کہیں بھوکا نہیں رکھا جاتا ہے۔ اُن کی غذا انہیں بہم پہنچائی ہی جاتی ہے۔ تو انسان کیوں اپنے متعلق اتنا بے آس ہوا جاتا ہے؟ انسان کے لیے کیا اتنا بھی فکر و اہتمام نہ ہوگا جتنی پروا حیوانات کے لیے رکھی جاتی ہے؟ و۷۸ یعنی توحید فی التکوین کے قائل ہو کر پھر معبودیت والوہیت میں بھی توحید پر کیوں نہیں قائم رہتے، اور اس باب میں کیسے بھٹکے جارہے ہو کہ آکاش دیوتا دھرتی مائی اور سورج دیوتا کے بھی قائل ہو رہے ہو! و۷۹ (اور وہی جیسی مصلحت دیکھتا ہے روزی دیتا ہے۔ پھر رزق کے لیے شرک کرنا کیسی حماقت ہے!) يَبْسُطُ ...... لَهٗ۔ رزق میں کسی بندہ کی کشادگی ہو یا تنگی، بہرحال کسی نہ کسی مصلحت تکوینی ہی کے ماتحت ہوتی ہے۔ ہر کشادگی اپنے ساتھ فرائض اور ذمہ داریوں کا ایک انبار ہی لاتی ہے جن کے ظرف اُن کا تحمل نہیں کرسکتے انہیں اس بارے سرے سے سبکدوش کیا جاتا ہے۔ و۸۰ یعنی تمہارے اس اقرار سے اس شرک کی جڑ تو کٹی، جو تمہیں ایک بارش کے دیوتا اور ایک زراعت کے دیوتا کی طرف لیے جاتا ہے۔ و۸۱ (اس لیے صحیح مقدمات سے جو نتیجہ بالکل واضح طور پر نکلتا ہے وہ بھی یہ نہیں نکالتے، اور پھر شرک میں مبتلا ہوجاتے ہیں) و۸۲ (اپنے فانی، عارضی، بے ثبات ہونے کے لحاظ سے) لیکن اگر یہی حیاتِ دنیا تحصیل دین کا ذریعہ بن جائے تو یہی لہو و لعب خود دارِ آخرت کا ایک جزو بن جائے گا اور باعتبار ثمرات اس کا شمار بھی باقی میں ہوجائے گا۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) و۸۳ (اپنے باقی، قائم و پائیدار ہونے کے اعتبار سے) حیوان۔ یہاں اپنے عام معنی میں جاندار یا ذی حیات کے مرادف نہیں، بلکہ مصدر ہے خود حیات کے معنی میں، البتہ اس کے معنی میں حیات سے زور زائد ہے۔ الحیوان مصدر حي کا لحیاۃ لکن فیها مبالغة لیست في الحیاۃ (کبیر) اور فقرہ کے معنی یہ ہوئے کہ اصلی اور حقیقی زندگی وہی آخرت کی زندگی ہے۔ فکانہ قال الحیاۃ الثانیة هي الحیاۃ المعتبرۃ (کبیر) حیوان کے معنی مستقر حیات کے بھی کیے گئے ہیں۔ الحیوان المقر الحیٰوۃ (راغب) و۸۴ (تو فانی میں منہمک ہو کر باقی کو بھول نہ جاتے، اور غور و تدبر سے کام لے کر اپنی عقل کو شرک کے ترک اور ایمان کے اختیار پر مجبور پاتے) انسان اگر اس عالم کے عارضی ناپائیدار ہونے اور اُس عالم کے مستقل و پائیدار ہونے کو مستحضر رکھے تو زندگی کا نقشہ ہی سرا سر بدل جائے۔



۱؎ غم و حسرت:۔ آج یوم جمعہ ۱۹ رجب ۱۳۶۲ھ مطابق ۲۳ جولائی ۱۹۴۳ء جبکہ قلم اِنَّ الدَّارَ الْاٰخِرَةَ لَهِيَ الْحَيَوَانُ کی تلاوت سے فارغ ہو چکا تھا، اطلاع موصول ہوئی کہ مفسر جلیل، امام علم و عرفان، مجدد وقت، حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے وطن تھانہ بھون میں ۱۵، ۱۶ رجب (دوشنبہ، سہ شنبہ) کی درمیانی شب میں رحلت فرمائی۔ اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّآ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ۔ آہ کہ اس دور کا بہترین مفسر و بہترین فقیہ، بہترین متکلم اور بہترین عارف، درویش اُٹھ گیا! آج تک انہیں بزرگ کے افادات مرشد تھانوی مدظلہ کے نام سے درج ہوتے رہے تھے۔ اب آج سے یہ "مدظلہ" "رحمۃ اللہ علیہ" میں تبدیل کرنا پڑا۔ آہ کہ کس دل سے!

و۸۵ مطلب یہ ہوگا کہ جہاں ظاہری سہارے ٹوٹے، بس خدائے واحد یاد آنے لگتا ہے، اور ادھر ذرا آس اپنے عادی سہاروں کی بناء پر قائم ہوئی پھر توحید چھوڑ اپنی پرانی گمراہیوں میں پڑ گئے۔ یہ مضمون پہلے بھی کئی بار آ چکا ہے۔ و۸۶ یعنی وقوع موت یا قربِ موت پر۔ لِيَكْفُرُوْا۔ لِيَتَمَتَّعُوْا۔ دونوں میں لؔ تاکہ کے معنی میں ہے، کَے کا مرادف۔ اے لكي يكفروا و كي يتمتعوا (مدارک) والمعنى يعودون الى شركهم ليكونوا بالعود الى شركهم كافرين بنعمة النجاة قاصدين التمتع بها (مدارک) اور بعض نے کہا ہے کہ لؔ امر کا ہے اعملوا ما شئتم کا مرادف اور کمال غضب کا مظہر جیسے اُردو میں ایسے موقع پر کہا جائے گا کہ اچھا، خوب کفر کر لو، اور اس دنیائے چند روزہ کے خوب مزے لوٹ لو۔ او لام الامر على التهديد (بیضاوی) و۸۷ اشارہ مشرکین مکہ کی جانب ہے۔ حَرَمًا ...... حَوْلِهِمْ۔ یعنی یہ مشرکین مکہ اس پر غور نہیں کرتے کہ اب تک ہم نے ان کے خاص شہر کو کیسا محفوظ رکھا ہے۔ درآنحالیکہ اردگرد کے سارے مقامات زد میں آ چکے ہیں۔ نِعْمَةِ اللّٰهِ۔ میں نعمة بطور اسم جنس کے آیا ہے۔ مراد ساری ہی نعمتیں ہیں۔ و۸۸ ایسے ناانصافوں کو جہنم کی سزا ملنا بالکل قدرتی ہے۔ اِفْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا۔ افتراء علی اللہ سب سے بڑا یہی ہے کہ اللہ کا شریک کسی کو ٹھہرایا جائے۔ كَذَّبَ بِالْحَقِّ۔ تکذیب حق سب سے بڑی یہی ہے کہ توحید و رسالت سے انکار کیا جائے۔ و۸۹ (دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی) مَعَ الْمُحْسِنِيْنَ۔ اللہ کی معیت اُس کی نصرت و اعانت ہی کا دوسرا نام ہے۔ اے معية النصرة والمعونة (روح) سُبُلَنَا۔ یعنی اللہ کے قرب کے راستے۔ سبلنا اے سبل السير الينا والوصول الى جنابنا (بیضاوی) فِيْنَا۔ یعنی ہماری راہ میں یا ہماری خاطر۔ اے فی شاننا و من اجلنا ولوجهنا خالصًا (روح) فی حقنا (بیضاوی) اَلَّذِيْنَ ...... سُبُلَنَا۔ انسان کے لیے بس جدوجہد شرط ہے۔ مجرد مجاہدہ پر ہدایت یابی کا وعدہ ادھر سے موجود ہی ہے۔ جَاهَدُوْا فِيْنَا۔ کے معنی، قدرت، صنعت، حکمت الٰہی کے دلائل پر غور و فکر کے بھی کیے گئے ہیں۔ اے الذين نظروا فی دلائلنا (کبیر) و۱ حروف مقطعات پر حاشیہ پارۂ اوّل کے شروع میں گزر چکا۔ امام رازی علیہ رحمۃ اللہ نے یہاں یہ نکتہ خوب لکھا ہے کہ حروف مقطعات قرآن مجید کی جن جن سورتوں کی ابتداء میں آئے ہیں، عموماً وہاں معًا بعد ذکر "قرآن" یا "کتاب" یا "تنزیل" کا بھی آیا ہے۔ عام قاعدہ یہی ہے۔ البتہ کل تین مقام اس سے مستثنٰی ہیں۔ اور انہیں تین مستثنیات میں سے ایک موقع یہ ہے۔ قرآن یا کتاب یا تنزیل کا ذکر اعجازی ہی حیثیت سے آیا ہے۔ یہاں اعجازی پہلو بجائے کسی لفظ کے نفسِ مضمون سے آشکار ہے۔ یعنی جو زبردست پیشگوئی یہاں فوراً بعد بیان ہو رہی ہے، اس کا تمامتر پورا ہونا بجائے خود اعجاز قرآن کی ایک زبردست شہادت ہے۔ و۲ اہل ایران سے تقریبًا ۶۱۴ء، ۶۱۵ء میں) الرُّوْمُ۔ سے مراد قدیم "رومن ایمپائر" کا وہ مشرقی حصہ ہے، جو ۳۹۵ء میں اس سے کٹ کر خود ایک مستقل سلطنت بن گیا تھا۔ مسیحیوں کے قبضہ میں یہ سلطنت ۱۴۵۳ء تک رہی، اس کے بعد ترکوں کے قبضہ میں آ گئی۔ اس کا دارالسلطنت استانبول یا قسطنطنیہ تھا۔ اور اسی کا قدیم نام "جدید رومہ" بھی ہے۔ شام، فلسطین، ایشیائے کوچک کے علاقے سب اسی میں شامل تھے۔ اَدْنَى الْاَرْضِ۔ یا "قرب کی زمین" سے مراد اس کے وہ علاقے ہیں جو عرب سے متصل تھے یعنی شام و فلسطین۔ آیت کا زمانہ نزول ۶ یا ۷ قبل ہجرت ہے یعنی ۶۱۵ء یا ۶۱۶ء عین قریبی زمانہ یعنی ۶۱۴ء میں مسیحی رومیوں کو مجوس ایران کے مقابلہ میں سخت ہزیمت اٹھانا پڑی تھی۔ اور آیت میں اسی جانب اشارہ ہے۔ مجوس ایران کا مذہب چونکہ مشرکین عرب سے ملتا جلتا تھا اور وہ لوگ بھی نبوت و رسالت کے قائل نہ تھے اس لئے قدرۃً اہل مکہ ان کی فتح کو اپنے نیم ہم مذہبوں کی فتح سمجھے اور بڑے خوش ہوئے اور آپس میں چرچے کرنے لگے کہ جیسے دیوتاؤں اور اوتاروں کے قائل ایران نے کتاب و نبوت کے قائل رومیوں پر فتح پائی ہے، ہم بھی اس کتاب اور رسول والے نئے دین (اسلام) کے مقابلہ میں فتح پائیں گے۔ مسلمانوں کی ہمدردی قدرۃً رومی مسیحیوں کے ساتھ تھی کہ بہرحال وہ سلسلۂ وحی اور کتاب آسمانی کے تو قائل تھے۔

اِذَا هُمْ يُشْرِكُوْنَ ﴿٦٥﴾ لِيَكْفُرُوْا بِمَآ اٰتَيْنٰهُمْ ۚ وَ لِيَتَمَتَّعُوْا

فوراً ہی شرک کرنے لگتے ہیں و۸۵ یعنی جو (نعمت) ہم نے انہیں دی ہے اس کی ناشکری کرنے لگتے ہیں، یہ لوگ چندے اور حظ

فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ ﴿٦٦﴾ اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّا جَعَلْنَا حَرَمًا اٰمِنًا

اٹھا لیں، پھر تو انہیں عنقریب معلوم ہی ہوا جاتا ہے، و۸۶ کیا ان لوگوں نے اس پر نظر نہیں کی کہ ہم نے (ان کے شہر کو) امن والا حرم

وَّيُتَخَطَّفُ النَّاسُ مِنْ حَوْلِهِمْ ؕ اَفَبِالْبَاطِلِ يُؤْمِنُوْنَ

بنایا ہے اور ان کے گرد و پیش لوگوں کو نکالا جا رہا ہے تو کیا یہ لوگ جھوٹے معبودوں پر ایمان رکھیں گے

وَ بِنِعْمَةِ اللّٰهِ يَكْفُرُوْنَ ﴿٦٧﴾ وَ مَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى

اور اللہ کی نعمتوں کی ناشکری ہی کرتے رہیں گے؟ و۸۷ اور اس سے بڑھ کر ظالم کون ہے جو اللہ پر

عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا اَوْ كَذَّبَ بِالْحَقِّ لَمَّا جَآءَهٗ ؕ اَلَيْسَ فِيْ

جھوٹ افتراء کرے اور سچی بات جب اس کے پاس آئے تو اسے جھٹلائے، کیا کافروں کا ٹھکانا

جَهَنَّمَ مَثْوًى لِّلْكٰفِرِيْنَ ﴿٦٨﴾ وَ الَّذِيْنَ جَاهَدُوْا فِيْنَا

جہنم میں نہ ہو گا؟ و۸۸ اور جو لوگ ہماری راہ میں مشقتیں برداشت کرتے ہیں

لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا ؕ وَ اِنَّ اللّٰهَ لَمَعَ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿٦٩﴾ ع ٦/٢

ہم ان کو اپنے راستے ضرور دکھا دیں گے اور بے شک اللہ خلوص والوں کے ساتھ ہے و۸۹

ایاتها ٦٠ | ٣٠ سُوْرَةُ الرُّوْمِ مَكِّيَّةٌ ٨٤ | ركوعاتها ٦

اس میں ساٹھ آیتیں ہیں | سورۂ روم مکہ میں نازل ہوئی | اور چھ رکوع

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

الٓمّٓ ﴿١﴾ غُلِبَتِ الرُّوْمُ ﴿٢﴾ فِيْٓ اَدْنَى الْاَرْضِ وَ هُمْ مِّنْۢ

الف۔ لام۔ میم و۱ اہل روم ایک قریب کی زمین میں مغلوب ہو گئے و۲ اور وہ اپنی اس

بَعْدِ غَلَبِهِمْ سَيَغْلِبُونَ ۝٣ فِي بِضْعِ سِنِينَ ۗ لِلَّهِ الْأَمْرُ

مغلوبیت کے بعد عنقریب چند سال میں غالب آ جائیں گے ف۳ اختیار اللہ کو

مِنْ قَبْلُ وَمِنْ بَعْدُ ۚ وَيَوْمَئِذٍ يَفْرَحُ الْمُؤْمِنُونَ ۝٤

پہلے بھی تھا اور پیچھے بھی ہے اور اس روز اہل ایمان اللہ کی امداد پر

بِنَصْرِ اللَّهِ ۚ يَنْصُرُ مَنْ يَشَاءُ ۖ وَهُوَ الْعَزِيزُ

خوش ہوں گے ف۴ وہ جس کو چاہے غالب کر دیتا ہے اور وہ زبردست ہے

الرَّحِيمُ ۝٥ وَعْدَ اللَّهِ ۖ لَا يُخْلِفُ اللَّهُ وَعْدَهُ وَلَٰكِنَّ

رحیم ہے ف۵ (یہ) اللہ کا وعدہ ہے اللہ اپنے وعدہ کے خلاف نہیں کرتا البتہ

أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُونَ ۝٦ يَعْلَمُونَ ظَاهِرًا مِنَ الْحَيَاةِ

اکثر لوگ علم نہیں رکھتے ف۶ یہ لوگ صرف دنیوی زندگی کے ظاہر کو

الدُّنْيَا وَهُمْ عَنِ الْآخِرَةِ هُمْ غَافِلُونَ ۝٧ أَوَلَمْ

جانتے ہیں اور آخرت سے (محض) بے خبر ہیں ف۷ کیا انہوں نے

يَتَفَكَّرُوا فِي أَنْفُسِهِمْ ۗ مَا خَلَقَ اللَّهُ السَّمَاوَاتِ

اپنے دلوں میں غور نہیں کیا کہ اللہ نے آسمانوں اور زمین کو

وَالْأَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا إِلَّا بِالْحَقِّ وَأَجَلٍ مُسَمًّى ۗ

اور جو کچھ بھی ان کے درمیان ہے سب کو کسی حکمت ہی سے اور ایک میعاد معین تک کے لئے پیدا کیا ہے

وَإِنَّ كَثِيرًا مِنَ النَّاسِ بِلِقَاءِ رَبِّهِمْ لَكَافِرُونَ ۝٨

اور کثرت سے لوگ اپنے پروردگار کی ملاقات کے منکر ہیں ف۸

أَوَلَمْ يَسِيرُوا فِي الْأَرْضِ فَيَنْظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ

کیا یہ لوگ زمین میں چلتے پھرتے نہیں کہ یہ دیکھتے کہ جو لوگ ان سے پہلے ہو گذرے ہیں،



ف۳ (عام اس سے کہ اس وقت کچھ آثار ہوں یا نہ ہوں) بِضْعِ سے مراد تین اور دس کے درمیانی اعداد ہوتے ہیں۔ المنقطع من العشرة ويقال ذٰلك لمابين الثلاث الى العشرة (راغب) گویا قرآن نے دعوے کے ساتھ پیش گوئی یہ کر دی کہ اس نتیجہ جنگ پر خوش نہ ہو، نو سال کی قلیل مدت کے اندر ہی اندر پانسہ پلٹنے کو ہے اور جو آج فاتح نظر آ رہے ہیں وہ مفتوح ہو کر رہیں گے۔ یہ پیش گوئی وقت کی جنگی صورت حال کے بالکل منافی تھی۔ خسرو دوم شہنشاہ ایران کی اقبال مندی اوج پر تھی۔ ہرقل (Herculoo) فرمانروائے روم کا عہد حکومت اس وقت بے تدبیری، بداقبالی کا ایک مجسمہ تھا۔ افسران فوج نااہل، خزانہ خالی، دلیر ودلاور سپاہ کا قحط، غرض ظاہری حالات واسباب تمام تر رومیوں کے مخالف ہی تھے۔ اور بڑے سے بڑے جنگی مبصر کی بھی پیش بینیاں وپیش قیاسیاں رومیوں کے مخالف ہی جا رہی تھیں کہ یک بیک ۶۲۲ء میں ہرقل سنبھلا۔ اور بجائے مدافعانہ کے اب جارحانہ جنگ ایران کے مقابلہ میں شروع کر دی۔ ایران کی قسمت دیکھتے ہی دیکھتے پلٹی۔ اور ۶۲۴ء میں اس کی قوت بالکل ٹوٹ کر رہ گئی۔ یہاں تک کہ ایرانیوں کے مقدس ترین آتش کدے برباد ہونے لگے۔ اور خود شہنشاہ کو بھاگنا پڑا۔ تاریخ ایران در عہد ساسانیاں (مصنفہ پروفیسر کرسٹنسن در فرنچ۔ ترجمہ اردو از ڈاکٹر شیخ محمد اقبال) میں ہے!" اور آخرکار ہرقل ایرانی فوجوں کی فاتحانہ ترقی کو روکنے میں کامیاب ہوا۔ اس نے ایشیائے کوچک کو دوبارہ فتح کر لیا، اور شہنشاہ کی فوجوں کو آرمینیہ اور آذربائیجان تک پیچھے ہٹا دیا۔ ۶۲۳ء یا ۶۲۴ء میں اس نے ہٹر گنزک کو فتح کر کے آتشکدہ آذر گشنسپ کو برباد کر دیا۔ خسرو وہاں سے بھاگ کھڑا ہوا اور آتش مقدس کو ساتھ لیتا گیا...... ازاں بعد قیصر وادی دجلہ پر حملہ آور ہوا، اور ۶۲۸ء میں اس نے دستگرد کے قصر شاہی کو لے لیا، اور طیسفون کے محاصرہ کی تیاری کرنے لگا۔ خسرو پایۂ تخت کو چھوڑ کر کسی محفوظ جگہ میں چلا گیا۔" (صفحہ ۶۰۳) شائع کردہ (انجمن ترقی اردو، دہلی ۱۹۴۱ء) ف۴ فتح وشکست کے سارے اسباب اور حقیقی تصرفات سب اس کے ہاتھ میں ہیں۔ اس مغلوبیت سے قبل بھی حاکم علی الاطلاق ومتصرف وہی تھا۔ اور اس منصوریت کے بعد بھی متصرف وہی رہے گا...... آیت اس حقیقت کا ایک بار پھر اثبات کر رہی ہے کہ عالم ومافی العالم میں جو کچھ بھی ہو رہا ہے۔ سب محض اللہ ہی کی قدرت وارادہ سے ہو رہا ہے۔ اخبر تعالٰی بانفراده بالقدرة وان ما فى العالم من غلبة وغيرها انما هى عنه، بارادته وقدرته (قرطبی) مومنین کو خوشی ایک تو اس روز ہوئی، جب بلا کسی سبب ظاہری کے۔ بلکہ خلاف اسباب ظاہر، رومیوں کو فتح ایرانیوں پر حاصل ہوئی۔ اور یہ عین وہ وقت تھا، جب ادھر خود مسلمانوں کو مشرکوں کے مقابلہ میں غزوۂ بدر میں بے شان وگمان نمایاں فتح حاصل ہوئی تھی۔ لیکن اس میں اشارہ ایک اور پرمسرت فتح عظیم کی طرف بھی نکل سکتا ہے۔ یہ اس روز جب خلیفۂ ثانی حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے عہد میں خود مسیحی رومیوں پر مسلمانوں کو فتح حاصل ہوئی اور سارا شام وفلسطین مسلمانوں کے قبضہ میں آ گیا۔ اس آیت کے مضمون کا استحضار اگر رہتا تو دنیا ستمبر ۱۹۳۹ء سے لے کر مسلسل تین چار سال تک جنگ عظیم میں ہٹلر کی کامیابی کا اس قدر جزم کے ساتھ ہرگز یقین نہ کئے رہتی۔ لِلّٰهِ الْاَمْرُ۔ امر سے مراد اجراء احکام لی گئی ہے۔ لله الامر اى انفاذ الاحكام (قرطبی) ف۵ يَنْصُرُ مَنْ يَّشَآءُ۔ محققین نے تصریح کی ہے کہ نصرت الٰہی جب بھی ہوگی مومنین صادقین ہی کی ہوگی۔ اس لئے تفسیر میں من اوليائه محذوف ماننا پڑے گا۔ یعنی من اوليائه لان نصره مختص بغلبة اوليائه لاعدائه فاما غلبة اعدائه لاوليائه فليس بنصر و انما هو ابتلاء وقد يسمٰى ظفرا (قرطبی)...... وہ فتح وشکست اپنے مصالح تکوینی اور اپنی مشیت پر حکمت کے مطابق واقع کراتا رہتا ہے۔ اَلْعَزِيْزُ۔ وہ زبردست ہے کافروں کے مقابلے میں، جب چاہے انہیں ان کی ظاہری شان وشوکت کے باوجود مغلوب کر دکھائے! اَلرَّحِيْمُ۔ وہ رحیم ہے مسلمانوں کے حق میں جب چاہے ان کی ظاہری کمزوری اور بے سروسامانی کے باوجود انہیں فتح دیدے ف۶ (اس حقیقت کا کہ مؤثر وفاعل حقیقی صرف اللہ تعالٰی ہے۔ اس کے لئے تکوین باسباب وبلا اسباب، اسباب کے موافق، اسباب کے مخالف، ہر طرح آسان اور یکساں ہے) عارف رومی رحمۃ اللہ علیہ نے اسی مقام کی ترجمانی کی ہے جملہ قرآن است در قطع سبب:۔ عز درویش وہلاک بولہب ف۷ ان کی ساری عقلیں، ساری کوششیں بس اسی مادی کائنات اور اس کے آئین وقوانین تک محدود ہیں۔ اس کے آگے اور اس کے ماوراء ذرا بھی اپنے ذہن کو نہیں لے جاتے...... گویا سلسلہ کائنات کے صرف اقل قلیل حصہ کا علم ان کے پلے پڑا ہے۔ اور پھر اس سے بڑھ کر یہ کہ یہ آخرت کے وسیع ولق ودق عالم کی طرف سے بےخبر ہی نہیں، بے پروا بھی ہیں۔ کوئی فکر بھی اس کے علم کی نہیں کرتے۔ مادیت اور آخرت فراموشی سے بڑھ کر سطحیت اور جہالت اور ہو کیا سکتی ہے۔ شیطان نے آج اسی کو "علم" کا رنگ روپ دے دیا ہے۔ ف۸ مطلب یہ ہے کہ تکوینی کائنات خود اس امر کی مقتضی ہے کہ اس کے انجام کے ظہور کے لئے ایک یوم آخرت ہو، جس میں سلسلہ کائنات کی ہر کڑی اپنے اختتام کو پہنچے۔ امکان حشر سے ان کا انکار خود ان کی بے غوری کا نتیجہ ہے۔ اَوَ ...... اَنْفُسِهِمْ۔ انسان خود اپنی ہی خلقت میں اگر غور کرتا رہے تو وہ اسے اس نتیجہ تک کے پہنچا

الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ كَانُوْۤا اَشَدَّ مِنْهُمْ قُوَّةً وَّ اَثَارُوا
ان کا کیا انجام ہوا ہے وہ ان سے قوت میں بھی بڑھے ہوئے تھے اور زمین کو
الْاَرْضَ وَ عَمَرُوْهَاۤ اَكْثَرَ مِمَّا عَمَرُوْهَا وَ جَآءَتْهُمْ
بویا جوتا تھا اور اسے آباد کر رکھا تھا اس سے زیادہ جتنا انہوں نے اسے آباد کر رکھا ہے اور ان کے ہاں بھی
رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ ؕ فَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيَظْلِمَهُمْ وَ لٰكِنْ
ان کے پیمبر معجزے لے کر آئے تھے سو اللہ ایسا نہ تھا کہ ان پر ظلم کرتا لیکن
كَانُوْۤا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ؕ ۝٩ ثُمَّ كَانَ عَاقِبَةَ الَّذِيْنَ
وہ تو خود ہی اپنی جانوں پر ظلم کرتے رہے تھے ف۹ پھر ان لوگوں کا انجام جنہوں نے
اَسَآءُوا السُّوْۤاٰۤى اَنْ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَكَانُوْا بِهَا
برا کیا تھا برا ہی ہوا کہ انہوں نے اللہ کی نشانیوں کو جھٹلایا تھا اور ان کی
يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝١٠ ع اَللّٰهُ يَبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيْدُهٗ ثُمَّ
ہنسی اڑاتے رہے تھے ف۱۰ اللہ ہی خلق کو پہلی بار بھی پیدا کرتا ہے، پھر وہی اسے دوبارہ بھی پیدا کر دے گا پھر
اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝١١ وَ يَوْمَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ يُبْلِسُ
اسی کے پاس تم (سب) لائے جاؤ گے ف۱۱ اور جس روز قیامت قائم ہوگی اس روز مجرم بے آس ہو
الْمُجْرِمُوْنَ ۝١٢ وَ لَمْ يَكُنْ لَّهُمْ مِّنْ شُرَكَآىِٕهِمْ شُفَعٰٓؤُا
کر رہ جائیں گے ف۱۲ اور ان کے (گڑھے ہوئے) شریکوں میں سے کوئی ان کا سفارشی نہ ہوگا
وَ كَانُوْا بِشُرَكَآىِٕهِمْ كٰفِرِيْنَ ۝١٣ وَ يَوْمَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ
اور یہ لوگ (خود) اپنے شریکوں سے منکر ہو جائیں گے اور جس روز قیامت قائم ہو گی
يَوْمَىِٕذٍ يَّتَفَرَّقُوْنَ ۝١٤ فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا
اس روز (سب لوگ) جدا جدا ہو جائیں گے ف۱۳ سو جو لوگ ایمان لائے تھے اور انہوں نے نیک عمل

ع ۱۰

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ف۹ مراد یہ ہے کہ یہ اپنی مادیت میں مست و سرشار رہنے والے مشرکین مکہ تو اپنی تجارت کے سلسلہ میں برابر شام و یمن کی آمد و رفت رکھتے ہی ہیں۔ کیا اس پر غور نہیں کرتے کہ ان سے قبل کی بڑی بڑی مہذب و متمدن و پر شوکت، لیکن خدا فراموش و آخرت فراموش قومیں مثلاً عاد و ثمود کس طرح اپنے طغیان و عدوان کی پاداش میں برباد ہو کر رہی ہیں۔ ان کے آثار اور ان کے کھنڈر، انہیں یاد نہیں دلاتے کہ اللہ کی نافرمانی کے قدرتی انجام کو دنیا کی کوئی خوش تدبیری، کوئی اقبال مندی، کوئی مرفہ الحالی روکنے میں کامیاب نہیں ہو سکتی ہے۔ ان بدبختوں پر کوئی گرفت اللہ کی طرف سے خواہ مخواہ تھوڑی ہی ہوئی ہے۔ یہ تو خود اپنی حرکتوں سے یہ وقت اپنے اوپر لایا کئے۔ كَانُوْۤا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ۔ فاطر کائنات کے تشریعی احکام اور تکوینی ضابطے توڑتے رہنا خود اپنی جانوں پر زیادتی کرنا ہے۔ ف۱۰ تمسخر کا درجہ تکذیب سے بڑھا ہوا ہے۔ جو لوگ اس آخری منزل تک پہنچ جائیں ان کا انجام دوزخ ہونا ہی تھا۔ اٰيٰتِ اللّٰهِ۔ مثلاً قرآن کے احکام اور اس کی دی ہوئی خبریں۔ الَّذِيْنَ اَسَآءُوْا۔ یعنی اپنے انبیاء کو جھٹلاتے رہے۔ ف۱۱ خلق کی ایجاد و ابداء (يبدؤا الخلق) اعادہ آفرینش (يعيده) آخری حساب کے لئے پیشی (اليه ترجعون) ان سب کا تعلق صرف ذات باری تعالیٰ سے ہے کوئی دوسری ہستی، کوئی دیوی دیوتا ان صفات و افعال میں اس کا شریک نہیں۔ ف۱۲ (ان سے کچھ کہتے سنتے نہ بنے گی) يُبْلِسُ۔ ابلاس۔ شدت خوف و غم سے یاس چھا جانے اور لاجواب ہو جانے کا نام ہے۔ الابلاس الحزن المعترض من شدة الباس (راغب) قيل ابلس فلان اذا سكت واذا انقطعت حجته (راغب) ف۱۳ یعنی مومن الگ اور کافر الگ۔ اے المؤمنون والكافرون (بيضاوی)

الصّٰلِحٰتِ فَهُمْ فِيْ رَوْضَةٍ يُّحْبَرُوْنَ ﴿۱۵﴾ وَ اَمَّا الَّذِيْنَ

کئے تھے سو وہ باغ میں مسرور ہوں گے اور جن لوگوں نے

كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَ لِقَآئِ الْاٰخِرَةِ فَاُولٰٓئِكَ

کفر وتکذیب کی تھی ہماری نشانیوں سے اور آخرت کے پیش آنے سے سو وہ لوگ

فِي الْعَذَابِ مُحْضَرُوْنَ ﴿۱۶﴾ فَسُبْحٰنَ اللّٰهِ حِيْنَ

عذاب میں گرفتار ہوں گے و۱۴ سو اللہ کی تسبیح کیا کرو و۱۵ شام کے

تُمْسُوْنَ وَ حِيْنَ تُصْبِحُوْنَ ﴿۱۷﴾ وَ لَهُ الْحَمْدُ فِي

وقت بھی اور صبح کے وقت بھی اور آسمانوں اور زمین میں

السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ وَ عَشِيًّا وَّ حِيْنَ تُظْهِرُوْنَ ﴿۱۸﴾

حمد اسی کی ہوتی ہے اور بعد زوال بھی اور ظہر کے وقت بھی و۱۶

يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ

وہ باہر لاتا ہے جان دار کو بے جان سے اور باہر لاتا ہے بے جان کو جان دار سے

وَ يُحْيِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا ۭ وَكَذٰلِكَ تُخْرَجُوْنَ ﴿۱۹﴾ ع

اور زمین کو سرسبز کرتا ہے اس کے خشک ہونے کے بعد، و۱۷ اور اسی طرح تم لوگ باہر لائے جاؤ گے و۱۸

وَ مِنْ اٰيٰتِهٖٓ اَنْ خَلَقَكُمْ مِّنْ تُرَابٍ ثُمَّ اِذَآ اَنْتُمْ

اور اسی (اللہ) کی نشانیوں میں سے ہے کہ اس نے تم کو مٹی سے پیدا کیا، پھر تھوڑے ہی روز میں تم (سب)

بَشَرٌ تَنْتَشِرُوْنَ ﴿۲۰﴾ وَ مِنْ اٰيٰتِهٖٓ اَنْ خَلَقَ لَكُمْ

آدمی (بن کر زمین پر) پھیل گئے و۱۹ اور اسی کی نشانیوں میں ہے کہ اس نے تمہارے لئے تمہاری ہی

مِّنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا لِّتَسْكُنُوْٓا اِلَيْهَا وَ جَعَلَ

جنس کی بیویاں بنائیں تاکہ تم ان سے سکون حاصل کرو اور اس نے تمہارے (یعنی میاں بیوی کے)



ع ۹ ۵

و۱۴ ایک بار پھر جامع الفاظ میں اس حقیقت کو واضح کر دیا گیا کہ جنت کا ترتب ایمان وعمل صالح پر ہوگا، اور عذاب جہنم کا کفر وتکذیب پر۔ رَوْضَةٍ کی تنوین اظہار عظمت کے لئے ہے۔ عربی محاورہ میں جہاں کثرت یا عظمت کا اظہار منظور ہوتا ہے۔ اسم بجائے معرفہ کے نکرہ لاتے ہیں۔ کما یقال لفلانٍ مالٌ وجاہٌ ای کثیر وعظیم (کبیر) امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے یہاں دو نکتے اور لکھے ہیں۔ ایک یہ کہ مومنین کی جزائے خیر کا ذکر صیغہ فعل یُحْبَرُوْنَ سے کیا ہے نہ کہ صیغہ اسم محبرون سے۔ بخلاف اس کے کافروں کے عذاب کا ذکر صیغہ اسم سے کیا ہے۔ اس میں نکتہ بلاغت یہ ہے کہ صیغہ فعل، تجدد فعل کی خبر دیتا ہے۔ یعنی اہل جنت ہر وقت خوش ہوتے رہتے ہیں۔ ہر گھڑی ان کی خوشی تازہ ہوتی رہتی ہے۔ یعنی یاتیھم کل ساعة امر یسرون به۔ دوسرا نکتہ یہ ہے کہ مومنین کی جزائے خیر کے موقع پر ایمان کے ساتھ اعمال صالحہ کا بھی اضافہ کیا ہے۔ اس سے دو باتیں معلوم ہوئیں ایک یہ کہ عمل صالح معتبر وہی ہے جو ایمان پر مبنی اور متفرع ہو۔ دوسرے یہ کہ گویا اس امر کو صاف کر دیا ہے کہ مراتب عالیہ کے لئے اعمال صالحہ بھی ضروری ہیں۔ گو نفس نجات کے لئے مجرد ایمان کافی ہے۔ بخلاف اس کے کافروں کی سزا کے سلسلہ میں اعمالِ سیئہ کا کوئی ذکر نہیں۔ اس سے معلوم ہوا کہ مجرد کفر انتہائی سزا کے لئے کافی ہے۔ انسانوں کی دو قسموں کا حکم تو اس آیت سے صاف معلوم ہوگیا۔ ایک وہ جو ایمان کے ساتھ صاحب اعمالِ صالحہ ہیں۔ انہیں جنت کا اعلیٰ مقام حاصل ہے۔ دوسرے وہ جو کافر ہیں ان کے لئے دوزخ کا عذاب ابدی ہے۔ مگر ایک تیسری قسم ابھی باقی رہ گئی۔ یعنی مومن تو ہیں مگر اعمالِ صالحہ زیادہ نہیں رکھتے۔ اس طبقہ کا ذکر آیت میں نہیں۔ محققین اہل سنت کی تحقیق یہ ہے کہ ایسے شخص کو شروع میں تو عذاب ہوگا لیکن پھر اس سے نجات پا جائے گا۔ دوام عذاب اس کے لئے نہیں۔ اور جنت میں اسے جگہ تو مل جائے گی، البتہ بلند ترین مرتبہ اس کے لئے نہیں۔ هو في الاول في العذاب ولكن ليس من المحضرين دوام الحضور في الأخرة هو في الرياض ولكنه ليس من المحبورين غاية الحبور (کبیر) و۱۵ (دل سے بھی۔ جس کے اندر ایمان وتصدیق آگئی، اور زبان سے بھی جس کے اندر اقرار اور اذکار آگئے اور عمل سے بھی جس کے اندر ساری عبادتیں آگئیں، خصوصاً نماز) فَسُبْحٰنَ اللّٰهِ۔ صیغہ خبر کا ہے، لیکن معنیٰ امر کے ہیں۔ اور سبحان قائم مقام سبحوا کا ہے۔ اخبار في معنى الامر (بیضاوی) ای سبحوا الله تسبيحا (کبیر) و۱۶ ”کہ یہ اوقات تجدد نعمت وزیادت ظہور آثار قدرت کے ہیں۔ ان میں تجدید تسبیح کی مناسب ہے۔ بالخصوص نماز کے لئے یہی اوقات مقرر ہیں۔“ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) تُمْسُوْنَ۔ میں مغرب وعشاء کی نمازیں آگئیں۔ تُصْبِحُوْنَ۔ میں صبح کی نماز کی طرف اشارہ ظاہر ہے۔ عَشِيًّا۔ میں اشارہ نماز عصر کی جانب ہے۔ تُظْهِرُوْنَ۔ سے مراد نماز ظہر ہے۔ فَسُبْحٰنَ اللّٰهِ وَ لَهُ الْحَمْدُ۔ تسبیح قرب ذاتی کا مقام ہے اور حمد قرب صفاتی کا۔ و۱۷ (اور اپنے ان تکوینی وتخلیقی عجائبات کے نمونے دن رات ہر آن دکھاتا رہتا ہے) يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ۔ جیسے انڈے سے مرغی کا پیدا کرنا۔ يُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ۔ جیسے مرغی سے انڈہ پیدا کرنا۔ و۱۸ یہ مادہ پرست منکرین بعث وقیامت کے جواب میں ہے۔ قرآن اُن سے کہتا ہے کہ جس شے کو تم ناممکن کہہ رہے اور سمجھ رہے ہو اس کی نظیریں اور مثالیں تو اس زندگی میں اپنی آنکھ سے ہر روز دیکھتے رہتے ہو۔ اس کے عدم امکان پر جمے رہنا تو بے بصیرتی کی انتہا ہے۔ مِنْ اٰيٰتِهٖ۔ یعنی اس کی قدرت وحکمت وصنعت کی نشانیوں میں سے۔ مِنْ اٰيٰتِهٖ کا بھی مفہوم اس رکوع بھر میں ہر جگہ ہے۔ و۱۹ (اور ساری نوع انسان کے درمیان طرح طرح کے خانگی، مجلسی، معاشری، تمدنی تعلقات قائم ہوگئے)۔

بَیۡنَکُمۡ مَّوَدَّۃً وَّ رَحۡمَۃً ؕ اِنَّ فِیۡ ذٰلِکَ لَاٰیٰتٍ لِّقَوۡمٍ

درمیان محبت و ہمدردی پیدا کر دی، بے شک اس میں ان لوگوں کے لئے نشانیاں ہیں جو فکر سے کام

یَّتَفَکَّرُوۡنَ ﴿۲۱﴾ وَ مِنۡ اٰیٰتِہٖ خَلۡقُ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ

لیتے رہتے ہیں ف۲۰ اور اس کی نشانیوں میں سے بنانا ہے آسمانوں اور زمین کا

وَ اخۡتِلَافُ اَلۡسِنَتِکُمۡ وَ اَلۡوَانِکُمۡ ؕ اِنَّ فِیۡ ذٰلِکَ لَاٰیٰتٍ

اور الگ الگ ہونا تمہاری زبانوں اور رنگتوں کا بے شک اس میں (بھی) نشانیاں ہیں

لِّلۡعٰلِمِیۡنَ ﴿۲۲﴾ وَ مِنۡ اٰیٰتِہٖ مَنَامُکُمۡ بِالَّیۡلِ وَ النَّہَارِ

علم والوں کے لئے ف۲۱ اور اس کی نشانیوں میں سے تمہارا سونا ہے رات اور دن میں

وَ ابۡتِغَآؤُکُمۡ مِّنۡ فَضۡلِہٖ ؕ اِنَّ فِیۡ ذٰلِکَ لَاٰیٰتٍ لِّقَوۡمٍ

اور اپنے لئے اس کی (دی ہوئی) روزی کا تلاش کرنا ہے، بے شک اس میں نشانیاں ہیں ان لوگوں کے لئے

یَّسۡمَعُوۡنَ ﴿۲۳﴾ وَ مِنۡ اٰیٰتِہٖ یُرِیۡکُمُ الۡبَرۡقَ خَوۡفًا وَّ طَمَعًا

جو سنتے ہیں ف۲۲ اور اس کی نشانیوں میں یہ بھی ہے کہ وہ تمہیں بجلی دکھاتا ہے خوف کی راہ سے بھی اور امید کی راہ

وَّ یُنَزِّلُ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَیُحۡیٖ بِہِ الۡاَرۡضَ بَعۡدَ

سے بھی اور وہی آسمان سے پانی برساتا ہے، پھر اس سے زمین کو شاداب کر دیتا ہے اس کے خشک

مَوۡتِہَا ؕ اِنَّ فِیۡ ذٰلِکَ لَاٰیٰتٍ لِّقَوۡمٍ یَّعۡقِلُوۡنَ ﴿۲۴﴾

ہو جانے کے بعد، بے شک اس میں نشانیاں ہیں ان لوگوں کے لئے جو عقل سے کام لیتے ہیں، ف۲۳

وَ مِنۡ اٰیٰتِہٖۤ اَنۡ تَقُوۡمَ السَّمَآءُ وَ الۡاَرۡضُ بِاَمۡرِہٖ ؕ ثُمَّ

اور اس کی نشانیوں میں سے ہے کہ آسمان اور زمین اس کے حکم سے قائم ہیں ف۲۴ پھر

اِذَا دَعَاکُمۡ دَعۡوَۃً ٭ۖ مِّنَ الۡاَرۡضِ ٭ۖ اِذَاۤ اَنۡتُمۡ

جب وہ تمہیں پکار کر زمین سے بلائے گا تو تم یک بارگی

ف۲۰ آیت، آیات احکام میں بہت اہم ہے اور گویا اسلام کے مجلسی وخانگی نظام زندگی کے لئے سنگِ بنیاد ہے۔ یہاں تین باتیں بطور اصل کے بیان ہوئیں:۔(۱) مردوں کو بتایا گیا ہے کہ تمہاری بیویاں تمہاری ہی، ہم جنس مخلوق ہیں۔ ترکیب حیات میں تمہاری ہی مثل۔ تمہاری ہی جیسی خواہشیں، جذبات واحساسات رکھنے والی۔ مخلوق بے روح نہیں ہیں۔ مِنۡ اَنۡفُسِکُمۡ۔ (۲) ان کی غایت آفرینش یہی ہے کہ وہ تمہارے لئے سرمایۂ راحت وتسکین وباعث سکون خاطر ہوں۔ تمہارا دل ان سے لگے۔ جی ان سے بہلے۔ لِّتَسۡکُنُوۡۤا اِلَیۡہَا۔ (۳) تمہارے ان کے تعلقات کی بنیاد ہی باہمی محبت، اخلاص وہمدردی پر ہونا چاہیے۔ جَعَلَ بَیۡنَکُمۡ مَّوَدَّۃً وَّ رَحۡمَۃً۔ اسلام میں عورت مرد کی کنیز نہیں، جیسا کہ بعض دوسرے مذاہب میں ہے بلکہ اس کی صاحبہ، انیس، رفیق ومصاحب ہے۔ ملاحظہ ہوں تفسیر انگریزی کے حاشیے۔ اِنَّ ...... یَّتَفَکَّرُوۡنَ۔ ماہرین اجتماعیات چاہیں تو ایک پورا فلسفہ انہیں اصول اور بنیادی کلیات سے تیار کر سکتے ہیں۔ مرشد تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے فرمایا کہ بیویوں کی طرف میلان والتفات ہونا منافی کمال نہیں جیسا کہ بعض زاہدان خشک سمجھتے ہیں۔ کیونکہ یہاں اس کا ذکر اللہ تعالیٰ نے موقع احسان پر کیا ہے۔ ف۲۱ (کہ اسی اختلاف لون وزبان سے تمدن زندہ ہے اور اس کا تنوع قائم ہے) یہ اختلاف طبعی اس لئے نہیں کہ اس کی بنیاد پر ایک دوسرے پر ظلم روا رکھا جائے اور ایک قوم دوسری قوم کو حقیر وذلیل سمجھنے لگے۔ اِنَّ ...... لِّلۡعٰلِمِیۡنَ۔ ان بنیادوں پر چاہیں تو باخدا اہل علم علوم طبعی اور علوم اجتماعی کے پورے پورے دفتر تیار کر سکتے ہیں۔ ف۲۲ مِنۡ فَضۡلِہٖ۔ فضل اللہ کے ایک معنی محاورہ میں اللہ کے دیئے ہوئے رزق کے بھی آتے ہیں۔ اور وہی یہاں مراد ہیں۔ الرزق من كسبه (کبیر) اے طلب معاشكم (بیضاوی) مرشد تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے فرمایا کہ استراحت کے لئے سونا اور اسی طرح اسباب معاش کا حاصل کرنا منافی کمال نہیں کیونکہ موقع فضل وکرم میں اس کا ذکر فرمایا ہے۔ البتہ ان میں انہماک ممنوع ہے۔ ف۲۳ چنانچہ باخدا اہل علم اگر چاہیں تو ان اشارات سے فائدہ اٹھا کر پورے پورے علوم بارش اور زمین اور کائنات فضائی سے متعلق مرتب کر سکتے ہیں۔ یُرِیۡکُمُ ...... طَمَعًا۔ یعنی ایک طرف تو تمہیں بافراط بارش سے امیدیں بڑی بڑی قائم ہو جاتی ہیں اور تم ان سے آس بھی ہر طرح کی لگانے لگتے ہو۔ اور دوسری طرف طوفانی بارش سے اندیشے بھی بہت زیادہ لگے رہتے ہیں...... آیت کے مفہوم میں اگر توسع سے کام لیا جائے تو زمانہ حال کی ساری برقی ترقیات بھی اس کے تحت میں آجاتی ہیں۔ برقی آلات سے جدید انسان کیسی امیدیں زندگی کے ہر شعبہ میں ترقیوں کی بھی قائم کرتا ہے اور پھر یہی مشینیں کس درجہ اس کی ہلاکت وبربادی کا باعث بھی بن جاتی ہیں۔ خَوۡفًا وَّ طَمَعًا دونوں کی شان کا پورا ظہور مرشد تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے فرمایا کہ خطاب اپنے عموم میں کاملین کو بھی شامل کئے ہوئے ہے۔ یہ عموم خطاب اس امر پر دال ہے کہ خوف وامید طبعی منافی کمال نہیں۔ ف۲۴ خود بخود نہیں بلکہ ارادۂ الٰہی سے۔ اوپر ذکر پیدائش کائنات کا تھا، اب ذکر نظام عالم کے قیام کا ہے۔ یہ سب اللہ کے ارادہ ومشیت کے ماتحت قائم ہے جو نہ کسی آلہ کا محتاج ہے نہ سہارے کا۔ والتعبير بالامر للمبالغة فى كمال القدرة والغنى عن الالة (بیضاوی) تَقُوۡمَ السَّمَآءُ وَ الۡاَرۡضُ بِاَمۡرِہٖ۔ مادی علوم اسباب کا جال جتنا بھی پھیلاتے جائیں، آخر کہیں تو ان کا سلسلہ ختم ہوگا۔ اور اسی آخری سبب کا نام امر الٰہی ہے۔ پھر خود ہر سبب قریبی وظاہری بھی بغیر اس امر الٰہی کے تمامتر غیر موثر۔

تَخۡرُجُوۡنَ ﴿۲۵﴾ وَلَهٗ مَنۡ فِى السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ ؕ كُلٌّ

نکل پڑو گے ف۲۵ اور اسی کی ملک ہیں جو کوئی بھی موجود ہیں آسمانوں اور زمین میں سب

لَّهٗ قٰنِتُوۡنَ ﴿۲۶﴾ وَ هُوَ الَّذِىۡ يَبۡدَؤُا الۡخَلۡقَ ثُمَّ يُعِيۡدُهٗ

اسی کے تابع ہیں ف۲۶ اور وہ وہی ہے جو اول بار پیدا کرتا ہے، پھر وہی دوبارہ پیدا کرے گا ف۲۷

وَهُوَ اَهۡوَنُ عَلَيۡهِ ؕ وَلَهُ الۡمَثَلُ الۡاَعۡلٰى فِى السَّمٰوٰتِ

اور یہ (تو) اس کے لئے اور زیادہ آسان ہے ف۲۸ اور آسمانوں اور زمین میں اسی کی شان

ع ۳ ۸ ۱ وَالۡاَرۡضِ ۚ وَهُوَ الۡعَزِيۡزُ الۡحَكِيۡمُ ﴿۲۷﴾ ضَرَبَ لَكُمۡ

(سب سے) اعلیٰ ہے ف۲۹ اور وہ زبردست ہے حکمت والا ہے ف۳۰ (اللہ) تمہارے ہی متعلق

مَّثَلًا مِّنۡ اَنۡفُسِكُمۡ ؕ هَلۡ لَّكُمۡ مِّنۡ مَّا مَلَكَتۡ اَيۡمَانُكُمۡ

ایک مضمون تم سے بیان کرتا ہے ف۳۱ کیا تمہارے غلاموں میں کوئی

مِّنۡ شُرَكَآءَ فِىۡ مَا رَزَقۡنٰكُمۡ فَاَنۡتُمۡ فِيۡهِ سَوَآءٌ

تمہارا شریک ہے اس روزی میں جو ہم نے تم کو دی ہے کہ تم (اور وہ) اس میں برابر ہو جائیں

تَخَافُوۡنَهُمۡ كَخِيۡفَتِكُمۡ اَنۡفُسَكُمۡ ؕ كَذٰلِكَ نُفَصِّلُ

(اور) تم ان کا ایسا ہی خیال کرو جیسا کہ تم اپنے آپس والوں کا خیال رکھتے ہو؟ ہم اسی طرح دلائل

الۡاٰيٰتِ لِقَوۡمٍ يَّعۡقِلُوۡنَ ﴿۲۸﴾ بَلِ اتَّبَعَ الَّذِيۡنَ ظَلَمُوۡۤا

صاف صاف بیان کرتے ہیں ان لوگوں کے لئے جو عقل سے کام لیتے ہیں، ف۳۲ مگر اس پر بھی ظالموں نے بغیر دلیل کے

اَهۡوَآءَهُمۡ بِغَيۡرِ عِلۡمٍ ۚ فَمَنۡ يَّهۡدِىۡ مَنۡ اَضَلَّ اللّٰهُ ؕ

اپنی خواہشات کا اتباع کر رکھا ہے ف۳۳ سو اسے کون راہ پر لا سکتا ہے جسے اللہ گمراہ کرے

وَ مَا لَهُمۡ مِّنۡ نّٰصِرِيۡنَ ﴿۲۹﴾ فَاَقِمۡ وَجۡهَكَ لِلدِّيۡنِ

اور ان کا کوئی حمایتی نہ ہو گا ف۳۴ تو تم یکسو ہو کر ف۳۵ دین (حق) کی طرف



ف۲۵ یہ اس وقت جب موجودہ نظام عالم کو درہم وبرہم کر کے ایک دوسرا نظام قائم کرنا اس کی مشیت وحکمت کو منظور ہوگا۔ ف۲۶ (تکوینی طور پر) یعنی فرشتہ، جن، انسان، جتنی بھی صاحب حیات وصاحب ارادہ مخلوق ہے۔ سب اضطراراً قانون الٰہی کی پابند ہے۔ کسی کو مجال سرتابی نہیں۔ کسی کے لئے ممکن نہیں کہ اس کے قوانین تکوینی کے حدود توڑ کر باہر جاسکے۔ ف۲۷ امکان حشر وبعث پر جو شبہ پیدا ہوتا تھا۔ اس کے ازالہ کے بار بار اس حقیقت کا استحضار کرایا ہے کہ جس خدا کا موجد اول ہونا، خالق کائنات ہونا تم خود تسلیم کرتے ہو، اسی کے لئے تو اس صفت احیاء کا اثبات کیا جارہا ہے۔ تم آخر اسے اس کے لئے ناممکن یا مستبعد ہی کیوں سمجھتے ہو؟ ف۲۸ (تمہارے معیار اور تمہاری عادت کے اعتبار سے) حقیقۃً اس قادر مطلق کے لئے تو زیادہ آسان اور کم آسان کا کوئی سوال ہی نہیں۔ یہ سب درجے اور اضافتیں تو ہماری نسبت سے ہیں۔ هُوَ۔ ضمیر اعادہ واحیاء کے لئے ہے۔ والضمير للاعادة (روح) ف۲۹ (کہ نہ آسمانوں میں کوئی ایسا بڑا ہے نہ زمین میں) جیسا کہ دوسری جگہ ارشاد ہے۔ وَلَهُ الْكِبْرِيَآءُ فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ۔ متکلمین نے لکھا ہے کہ اللہ کا علو اضافی نہیں، مطلق ہے۔ وہ اعلیٰ اس وقت سے ہے جب علو کے مقابل دنو کا وجود بھی نہ ہوا تھا فقہاء نے کہا ہے کہ صاحب مثل اعلیٰ کو ادنیٰ صفات سے ذکر کرنا ناجائز ہے۔ مثلاً عاقل شجاع وغیرہ۔ ملکًا و خلقًا۔ یعنی خالق بھی سب کا وہی ہے اور مالک بھی سب کا وہی۔ مَثَلُ۔ (بفتحتین) جس کے معنی مثال کے ہیں، اور معنی میں شریک فی الوصف کے ہے۔ اس کا اللہ کے لئے لانا جائز ہے۔ اور اللہ کے مثل (بہ کسرہ میم) کا بیان کرنا، جس کے معنی شریک فی النوع کے ہیں، ناجائز۔ الاعلى اى الذى ليس لغيره ما يساويه اويدانيه (بیضاوی) اى الوصف الاعلى الذى ليس لغيره (مدارک) ف۳۰ جب چاہے اپنی قدرت سے، حسب اقتضائے اسم العزیز قیامت کو واقع کرسکتا ہے۔ لیکن اپنی حکمت سے اسے واقع اسی وقت کرے گا جس حسب اقتضائے اسم الحکیم عین مصلحت ہوگی۔ ف۳۱ (جس سے اس مسئلہ شرک وتوحید پر مزید روشنی پڑے گی) ف۳۲ ''ظاہر ہے کہ کوئی غلام اس طرح شریک نہیں ہوتا۔ پس جب تمہارا غلام جو نوع وغیرہ میں تمہارا شریک ہے۔ صرف ایک امر اضافی اس میں اور تم میں موجب امتیاز ہے، تمہارے خاص حق امتیاز میں تمہارا شریک نہیں ہوسکتا۔ تو تمہارے قرار دیئے ہوئے معبودات باطلہ کو جو کہ حق تعالیٰ کے غلام اور کسی کمال ذاتی یا وصفی میں خدا کے مماثل نہیں، بلکہ بعض تو ان میں سے خود مخلوقات الٰہیہ کے مصنوع ہیں۔ یہ معبودین خاص حق تعالیٰ کے حق معبودیت میں کس طرح اس کے ساتھ شریک ہوسکتے ہیں۔'' (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) یہ انسان تو تمہارے محض مجازی غلام ہیں، انسانی اوصاف میں تمہارے شریک، تم ان کے خالق نہیں۔ ان کے مالک علی الاطلاق نہیں۔ حقیقی غلام تو انسان ہے تمام تر اللہ ہی کا پیدا کیا ہوا۔ پھر یہ مال جو تمہارے پاس ہے یہ بھی ذاتی نہیں، محض عطیہ الٰہی ہے۔ بخلاف اس کے اللہ کے تمام صفات ذاتی اور دائمی ہیں۔ بس جب شرکۃ المساوات انسان کو اپنے غلاموں کی منظور نہیں، تو ظاہر ہے اس کا گزر جناب باری میں کہاں ہوسکتا ہے هَلْ لَّكُمْ...... اَنْفُسَكُمْ۔ یہاں کوئی اخلاقی بحث مقصود نہیں کہ آیا ایسا ہونا چاہیے بھی، اور ہو تو کس حد تک۔ مقصود صرف ایک واقعہ سے، جیسا کہ وہ پایا جاتا ہے، استدلال کرنا ہے۔ كَذٰلِكَ...... يَعْقِلُوْنَ۔ باخدا اہل علم چاہیں تو فطرت بشری سے اسی طرح کے استدلالات سے ایک پورا علم کلام مرتب کرسکتے ہیں۔ مِنْ شُرَكَآءَ۔ من زائد تاکید استفہام انکاری کے لئے ہے۔ من مزيدة لتاكيد الاستفهام الجارى مجرى النفى (مدارک۔ بیضاوی) مِنْ اَنْفُسِكُمْ۔ من ابتداء کلام کے لئے ہے۔ مِّمَّا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ۔ من تبعیض کے لئے ہے۔ ف۳۳ یعنی باوجود اس تبیین وتفصیل اور اس توضیح وتشریح کے یہ لوگ دلائل پر غور نہیں کرتے۔ بے انصافی اور ہٹ دھرمی کے ساتھ اتباع اپنی خواہشوں کا کئے جاتے ہیں۔ ف۳۴ (جو انہیں عذاب سے رہائی دلا سکے) یہ ان گمراہوں کی معذوری کا بیان نہیں، بلکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مخاطب کیا جارہا ہے کہ ایسے بدپرہیز لاعلاج مریضوں کے حق میں زیادہ غم وتردد سے کام نہ لیجئے، ہماری طرف توجہ رکھیے۔ مَنْ اَضَلَّ اللّٰهُ۔ اللہ کی طرف سے یہ اضلال یا گمراہی ان لوگوں کے عناد اور کجروی کے لازمی نتیجہ کے طور پر ہوگی۔ لَهُمْ۔ ضمیر کا صیغہ جمع مَنْ اَضَلَّ اللّٰهُ کے معنی کے اعتبار سے ہے۔ والجمع باعتبار المعنى (روح) ف۳۵ صیغہ واحد اسی مناسبت سے ہے کہ خطاب مخاطبین کے ایک ایک فرد سے ہے۔

حَنِيْفًا ؕ فِطْرَتَ اللّٰهِ الَّتِیْ فَطَرَ النَّاسَ عَلَيْهَا ؕ

اپنا رخ رکھو اللہ کی اس فطرت کا اتباع کرو جس پر اس نے انسان کو پیدا کیا ہے ف۳٦

لَا تَبْدِيْلَ لِخَلْقِ اللّٰهِ ؕ ذٰلِكَ الدِّيْنُ الْقَيِّمُ ۙ وَ لٰكِنَّ

اللہ کی بنائی فطرت میں کوئی تبدیلی نہیں، ف۳۷ یہی ہے سیدھا دین لیکن

اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۳۰﴾ مُنِيْبِيْنَ اِلَيْهِ وَاتَّقُوْهُ

اکثر لوگ (اس حقیقت کا بھی) علم نہیں رکھتے ف۳۸ اسی (اللہ) کی طرف رجوع ہو اور اس سے ڈرو

وَ اَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَلَا تَكُوْنُوْا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ﴿۳۱﴾ مِنَ

اور نماز کی پابندی رکھو اور شرک کرنے والوں میں مت رہو یعنی ان

الَّذِيْنَ فَرَّقُوْا دِيْنَهُمْ وَكَانُوْا شِيَعًا ؕ كُلُّ حِزْبٍۢ بِمَا

لوگوں میں جنہوں نے اپنے دین کو ٹکڑے ٹکڑے کرلیا اور گروہ گروہ ہوگئے ف۳۹ ہر گروہ نازاں ہے اس (طریق) پر جو

لَدَيْهِمْ فَرِحُوْنَ ﴿۳۲﴾ وَ اِذَا مَسَّ النَّاسَ ضُرٌّ دَعَوْا

اس کے پاس ہے ف۴۰ اور جب لوگوں کو کوئی تکلیف پہنچ جاتی ہے تو اپنے پروردگار کو

رَبَّهُمْ مُّنِيْبِيْنَ اِلَيْهِ ثُمَّ اِذَاۤ اَذَاقَهُمْ مِّنْهُ رَحْمَةً

اسی کی طرف رجوع ہو کر پکارنے لگتے ہیں پھر جب (اللہ) انہیں اپنی طرف سے کچھ عنایت کا مزہ چکھا دیتا ہے

اِذَا فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ بِرَبِّهِمْ يُشْرِكُوْنَ ﴿۳۳﴾ لِيَكْفُرُوْا بِمَاۤ

تو پھر ان میں سے بعض لوگ اپنے پروردگار کے ساتھ شرک کرنے لگتے ہیں کہ ہم نے انہیں جو کچھ

اٰتَيْنٰهُمْ ؕ فَتَمَتَّعُوْا ٝ فَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ﴿۳۴﴾ اَمْ اَنْزَلْنَا

دے رکھا ہے اس سے ناشکری کرنے لگتے ہیں سو (خیر) وقتی حظ حاصل کرلو پھر عنقریب ہی تم جان لوگے ف۴۱ کیا ہم نے ان پر

عَلَيْهِمْ سُلْطٰنًا فَهُوَ يَتَكَلَّمُ بِمَا كَانُوْا بِهٖ يُشْرِكُوْنَ ﴿۳۵﴾

کوئی سند اتاری ہے کہ وہ انہیں شرک کرنے کو کہہ رہی ہے،



ف۳٦ فطرت کا مطلب یہ ہے کہ ہر شخص میں اللہ تعالیٰ نے خلقۃً یہ استعداد رکھی ہے کہ اگر حق کو سنے اور سمجھنا چاہے تو وہ سمجھ میں آجاتا ہے، اور اس کے اتباع کا مطلب یہ ہے کہ اس استعداد اور قابلیت سے
م لے اور اس کے مقتضاء پر کہ ادراک حق ہے عمل کرے۔'' یہ اشارہ بھی نکلتا ہے کہ یہ دین تو عین فطرت انسانی کے مطابق ہے، اور فطرتِ بشری میں کوئی تبدیلی ممکن نہیں، اس لئے اس دین میں بھی کسی قسم
ی ترمیم کی خواہش کرنا سرتاسر بے عقلی اور نادانی ہے۔ ف۳۷ مراد یہ ہے کہ یہ
ین قدیم خلقی وازلی ہے، اس کے قبول کی صلاحیت بشر میں رکھدی گئی ہے۔ یہ
ل نہیں سکتا۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ فطریات میں تبدیلی نہیں ہوتی،
یاضت سے صرف تعدیل ہوجاتی ہے۔ اور یہ فن طریق کا بہت بڑا مسئلہ ہے۔
۳۸ (بسبب اپنے اعراض و بے توجہی کے نہ اس لئے کہ خود اس کا فہم کچھ بہت
شوار ہے) ف۳۹ یعنی حق تو بس ایک ہی ہے، جیسے دو نقطوں کے درمیان خط
ستقیم، تو اگر یہ لوگ حق پر قائم رہتے، تو ایک ہی گروہ رہتے۔ البتہ باطل میں تعدد
کثرت ہے۔ جیسے دو نقطوں کے درمیان خطوط منحنی۔ سو اہل باطل نے بھی یہی کیا
ہے کہ کسی نے کہیں سے ایک ٹکڑا حق کا لے لیا ہے، کسی نے کہیں سے دوسرا۔ مِنَ
الَّذِيْنَ فَرَّقُوْا۔ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ سے بدل ہے۔ بدل من المشركين
باعادة الجار (مدارک۔ روح۔ بیضاوی) ای لا تكونوا من المشركين
الذین قد فرقوا دینهم (ابن کثیر) ان لوگوں سے مراد نصاریٰ و یہود کا ہونا
متعدد تابعین سے منقول ہے۔ وقال الربيع بن انس الذين فَرَّقُوْا دينهم
اهل الكتب من اليهود والنصارى وقاله قتادہ ومعمر (قرطبی) وهم
اليهود والنصارى (معالم) بعض صحابیوں اور تابعین سے یہ قول بھی نقل ہوا
ہے کہ اس سے مراد خود اہل قبلہ کے بدعتی فرقے ہیں۔ فاوّلهٗ ابوہریرہ وعائشہ وابو
... الله لاهل القبلة من اهل الاهواء والبدع (قرطبی) وقيل هم اهل
البدع من هذه الامة (معالم) وهذه الامة ايضًا اختلفوا فيما بينهم
على نحل كلها ضلالة الا واحدة وهم اهل السنة والجماعة
المتمسكون بكتاب الله وسنة رسوله (ابن کثیر) ف۴۰ اہل باطل آج جو
بے شمار ٹکڑیوں، ٹولیوں میں تقسیم ہیں، یہ قابل عبرت ہے۔ ہندوؤں اور مسیحیوں،
سب کے اندر بے گنتی فرقے ہیں، ایک دوسرے کی تکذیب کرنے والے۔
مسلمانوں کے اندر جو فرقے توحید، رسالت آخرت، قرآن، قبلہ، کلمہ کے قائل
ہیں ان کے اندر کا اختلاف ظاہر ہے کہ بنیادی نہیں، صرف فرعی ہی ہوسکتا ہے۔
اس لئے کہ بنیادی چیزیں تو بس یہی ہیں جو ابھی گنا دی گئیں۔ كُلُّ حِزْبٍۢ بِمَا
لَدَيْهِمْ فَرِحُوْنَ۔ یہ حقیقت تو بالکل کھلی ہوئی ہے کہ ہر گروہ اور ہر ٹولی عام اس
سے کہ وہ اہل حق میں سے ہو یا اہل باطل سے، بس اپنے ہی مزعومات ومعتقدات،
یا آج کل کی زبان میں اپنی آئیڈیالوجی ہی میں مست ہے۔ ف۴۱ یعنی حقیقت
عنقریب ہی تم پر منکشف ہو کر رہے گی۔ وَ اِذَا الخ۔ لِيَكْفُرُوْا الخ بیان ان
دونوں آیتوں میں عام فطرت بشری کا ہو رہا ہے۔ وَ اِذَا مَسَّ النَّاسَ۔ میں یہ بھی
اشارہ ہے کہ انسان کی طبیعت مرکب ہے ہدایت وضلال سے۔ مصیبت کے
وقت ظہور ہدایت کا ہوتا ہے اور زوال مصیبت کے بعد ضلالت کا۔ (روح) لِيَكْفُرُوْا۔ ل عاقبۃ کا ہے۔ یعنی نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ کفر کرنے لگتے ہیں۔ واللام للعاقبة (بیضاوی) ل تہدید کے مفہوم میں بھی
سمجھا گیا ہے۔ قيل للامر بمعنى التهديد (بیضاوی)

وَ اِذَآ اَذَقْنَا النَّاسَ رَحْمَةً فَرِحُوْا بِهَا ؕ وَ اِنْ تُصِبْهُمْ

اور ہم جب لوگوں کو کچھ عنایت کا مزہ چکھا دیتے ہیں تو وہ اس سے خوش ہو جاتے ہیں اور اگر ان پر کوئی مصیبت

سَيِّئَةٌۢ بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْهِمْ اِذَا هُمْ يَقْنَطُوْنَ ﴿٣٦﴾

آپڑتی ہے ان اعمال کے بدلہ میں جو پہلے اپنے ہاتھوں کر چکے ہیں تو بس وہ لوگ نا امید ہو جاتے ہیں ف۴۲

اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّ اللّٰهَ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ

کیا انہوں نے اس پر نظر نہیں کی کہ اللہ ہی کھول کر روزی دیتا ہے جس کو چاہتا ہے

وَ يَقْدِرُ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿٣٧﴾ فَاٰتِ

اور تنگ کر کے دیتا ہے (جس کو چاہتا ہے) بے شک اس (امر) میں نشانیاں ہیں ان لوگوں کے لئے جو ایمان والے ہیں ف۴۳ سو

ذَا الْقُرْبٰى حَقَّهٗ وَ الْمِسْكِيْنَ وَ ابْنَ السَّبِيْلِ ؕ ذٰلِكَ

(اے مخاطب) تو قرابت دار کو اس کا حق دیا کر اور (اسی طرح) مسکین اور مسافر کو ف۴۴ یہ

خَيْرٌ لِّلَّذِيْنَ يُرِيْدُوْنَ وَجْهَ اللّٰهِ ٘ وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ

ان لوگوں کے حق میں بہتر ہے جو اللہ کی رضا کے طالب رہتے ہیں اور یہی لوگ تو

الْمُفْلِحُوْنَ ﴿٣٨﴾ وَ مَآ اٰتَيْتُمْ مِّنْ رِّبًا لِّيَرْبُوَا۠ فِيْٓ اَمْوَالِ

فلاح پانے والے ہیں ف۴۵ اور جو چیز تم اس غرض سے دو گے کہ لوگوں کے مال میں پہنچ کر

النَّاسِ فَلَا يَرْبُوْا عِنْدَ اللّٰهِ ۚ وَ مَآ اٰتَيْتُمْ مِّنْ زَكٰوةٍ

زیادہ ہو جائے ف۴۶ سو وہ اللہ کے آگے نہیں بڑھتی ف۴۷ اور تم جو صدقہ دو گے

تُرِيْدُوْنَ وَجْهَ اللّٰهِ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُضْعِفُوْنَ ﴿٣٩﴾

جس سے اللہ کی رضا طلب کرتے ہو گے تو ایسے ہی لوگ عنقریب بڑھاتے رہیں گے ف۴۸

اَللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ ثُمَّ رَزَقَكُمْ ثُمَّ يُمِيْتُكُمْ ثُمَّ

اللہ ہی وہ ہے جس نے تم کو پیدا کیا پھر تمہیں روزی دی پھر تمہیں موت دیتا ہے پھر



ف۴۲ اسی سے ملتی ہوئی ایک آیت سورۂ یونس (پ ۱۱ ع ۲) میں آچکی ہے۔ وَ اِذَا مَسَّ الْاِنْسَانَ الخ۔ آیت میں کھلا ہوا بیان فطرت بشری کا ہے۔ اَمْ ...... يُشْرِكُوْنَ۔ یعنی کوئی بھی دلیل عقلی یا نقلی ان کے پاس ایسی ہے جو شرک کا حکم دے رہی ہو؟ ...... دلائل توحید پر تو بیشمار ہیں شرک پر کوئی ایک بھی دلیل قائم کر کے دکھائی جائے۔ فَهُوَ يَتَكَلَّمُ۔ تکلم یہاں لفظی معنی میں نہیں، بلکہ ظہور دلالت کے معنی میں ہے۔ فَرِحُوْا بِهَا۔ اس اترامٹ سے ان پر جو غفلت اور بے فکری طاری ہوتی ہے وہ انہیں تحقیق وفکر سے بے نیاز کر دیتی ہے، اور وہی انہیں کفر وشرک تک پہنچا دیتی ہے۔ فَرَحٌ کا استعمال لغت عرب میں مدح وذم دونوں موقعوں پر آتا ہے۔ اور قرآن مجید میں بھی یہ لفظ دونوں معنی میں آیا ہے۔ کہیں تو موقع ذم پر، مثلاً اسی آیت میں۔ لَا تَفْرَحْ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْفَرِحِيْنَ (قصص) اِنَّهٗ لَفَرِحٌ فَخُوْرٌ (ھود) وغیرہ اور کہیں موقع مدح پر مثلاً فَرِحِيْنَ بِمَآ اٰتٰىهُمُ اللّٰهُ (آل عمران) بلکہ صیغۂ امر میں بھی مثلاً فَلْيَفْرَحُوْا (یونس) يَوْمَئِذٍ يَّفْرَحُ الْمُؤْمِنُوْنَ (عنکبوت) ...... گو لفظ مشترک ہے لیکن مفہوم دونوں موقعوں پر الگ الگ ہے۔ اس لئے کوئی تعارض وتناقض نہیں۔ موقع مدح پر فرح سے وہ خوشی مراد ہوتی ہے جو شکر کی جانب لے جاتی ہے، اور ایک طبعی بشری کیفیت کا نام ہے۔ موقع ذم پر مراد فخر وخویش بینی ہوتی ہے۔ جو ایک نفسانی طغیانی کیفیت کا نام ہے۔ ف۴۳ (کہ وہ اہل ایمان وعرفان الہ المعاش بھی تمامتر اسی کو یقین کئے رہتے، اور معاش کی فراخی اور تنگی دونوں کے سارے اسباب بس اسی کے ہاتھ میں سمجھتے ہیں)۔ اَوَلَمْ ...... يَقْدِرُ۔ دو شخص ایک ہی معاشی جدوجہد میں مشغول ہوتے ہیں۔ بظاہر دونوں کی صلاحیتیں، قابلیتیں توانائیاں بالکل ایک تھیں، اس پر بھی ایک مالا مال ہو جاتا ہے۔ اور دوسرے کی کوشش رائیگاں ہی رہتی ہے۔ وجہ صرف یہ کہ فلاح وکامیابی کے اسباب خفی ودقیق تمامتر اسی حکیم مطلق مسبب الاسباب کے ہاتھ میں ہیں جو اپنے مصالح تکوینی کے اعتبار سے جسے چاہتا ہے کامیاب بناتا ہے اور جسے چاہتا ہے ناکام رکھتا ہے۔ اسباب معاش اور ان کے درمیانی وسائط کا تمامتر حق تعالیٰ ہی کے ہاتھ میں ہونا بجائے خود اس کی دلیل ہے کہ معبودیت والوہیت کا حقدار بھی تنہا وہی ہے۔ ف۴۴ (اس کا اس کا حق) اسلامی نظام معاشیات میں درجہ بدرجہ عزیزوں کے اور پھر تمام دوسرے اہل حاجت کے حصے مقرر ہیں۔ حَقَّهٗ۔ لفظ حق بہت قابل غور ہے۔ ہر صاحب جائداد کے مال میں ان سب کے حق مقرر ہو گئے ہیں۔ ان کی ادائی خود اپنے سود وبہبود کے لحاظ سے واجب۔ دوسروں کو دیتے رہنا ان پر کوئی احسان کرنا اور منت رکھنا نہیں۔ فقہائے حنفیہ نے آیت سے استنباط کیا ہے کہ قریب کے حاجت مند عزیزوں کا نفقہ واجب ہے۔ فیه دلیل وجوب النفقه للمحارم کما هو مذهبنا (مدارک) ف۴۵ نظام معاشیات کو ان ضوابط الٰہی کے ماتحت چلانے والے، انفرادی طور پر بھی فلاح یاب رہیں گے اور اجتماعی طور پر بھی، دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی۔ يُرِيْدُوْنَ وَجْهَ اللّٰهِ۔ اس قید نے یہ حقیقت صاف کر دی کہ خلعت قبول سے سرفرازی پانے کے لئے شرط لازمی یہ ہے کہ یہ خرچ جو کچھ بھی ہو، سب رضاء الٰہی کی نیت سے ہو محض جبری اور نمائشی چندے اور اسی قبیل کی دوسری چیزیں سب اس مد سے باہر ہیں۔ وَجْهَ کے معنی اس سیاق میں ذات کے ہوتے ہیں۔ یعنی مقصود محض رضا الٰہی ہوتی ہے۔ ای ذاته ای یقصدون بمعروفهم ایاه خالصا (مدارک) ف۴۶ (اور پھر بڑھ کر اپنے ہی پاس واپس آجائے) رِبًا۔ ربا یہاں اپنے وسیع اور عام ولغوی معنی میں ہے۔ الزیادة علی راس المال (راغب) اِرْبُوا۔ یا ربائے اصطلاحی یا سود، اسی کی ایک مخصوص ومتعین شکل ہے۔ نیوتہ وغیرہ کے نام سے جن رقموں سے برادری کی اکثر تقریبات میں شرکت اس امید سے کی جاتی ہے کہ وہ رقم زائد ہو کر پھر اپنے پاس آجائے گی۔ اکثر محققین نے یہاں یہی مراد لی ہے۔ العطیة التی تعطی للاقارب للزیادة فی اموالهم (ابن عباس) العطیة التی یتوقع بها مزید مکافاة (روح۔ عن ابن عباس ومجاہد وسعید والضحاک ومحمد بن کعب القرظی وطاؤس وغیرہم) روی عن ابن عباس ومجاهد هو الرجل یهب الشیء یرید ان یثاب افضل منه فذٰلک الذی لا یربوا عند الله ولا یوجر صاحبه فیه ولا اثم علیه (جصاص) قال عکرمة الربا ربوان ربا حلال وربا حرام فاما الربوا الحلال فهو الذی یهدٰی یلتمس ما هو افضل منه (قرطبی) ف۴۷ یعنی اسے اللہ کے ہاں سند قبول حاصل نہیں ہوتی۔ اللہ کے ہاں مقبول مطلقاً مال نہیں، بلکہ صرف وہی ہوتا ہے جس سے مقصود ومطلوب رضائے الٰہی ہو۔ ف۴۸ یعنی دنیا میں بھی برکت انفرادی، اجتماعی، ہر حیثیت سے اسی مال سے حاصل ہوگی، اور آخرت میں بھی اجر کئی گنا یہی مال دلائے گا ...... یہی مال جو رضائے الٰہی کی نیت سے ادا کیا گیا تھا، نہ کہ سودی کاروبار اور نمائشی داد ودہش پر، حالانکہ ظاہراً پر منفعت تمامتر وہی معلوم ہوتا ہے۔ آیت میں تخاطب سود خوار کی طرف بالکل نہیں ...... بعض مفسرین نے نکتہ یہ لکھا کہ وہ ملعون قابل خطاب بھی نہیں۔ مِنْ زَكٰوةٍ۔ زکوٰۃ سے یہاں اصطلاحی زکوٰۃ مراد نہیں۔ شریعت کی یہ اصطلاح تو بہت بعد کی ہے۔ بلکہ مطلق صدقہ مراد ہے، جو اللہ کی رضا جوئی کے لئے دیا جائے۔ ای من صدقة (ابن عباس) ما اٰتیتم من صدقة (معالم)

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



يُحْيِيكُمْ ۗ هَلْ مِنْ شُرَكَآئِكُمْ مَّنْ يَّفْعَلُ مِنْ ذٰلِكُمْ

تم کو جلائے گا ف۴۹ کیا تمہارے شرکاء میں بھی کوئی ایسا ہے جو ان کاموں میں سے کچھ بھی

مِّنْ شَيْءٍ ۗ سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿۴۰﴾ ع ظَهَرَ

کر سکے؟ وہ "اللہ" ان کے شرک سے پاک و برتر ہے! بلائیں پھیل

الْفَسَادُ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ بِمَا كَسَبَتْ اَيْدِي النَّاسِ

پڑی ہیں خشکی و تری میں لوگوں کے کرتوت سے ف۵۰

لِيُذِيْقَهُمْ بَعْضَ الَّذِيْ عَمِلُوْا لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ﴿۴۱﴾

اس غرض سے کہ اللہ ان کے بعض اعمال کا مزہ ان کو چکھائے، تاکہ وہ لوگ باز آ جائیں ف۵۱

قُلْ سِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ فَانْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ

آپ کہیے کہ زمین میں چلو پھرو پھر دیکھو کہ جو لوگ پہلے گزرے ہیں

الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلُ ۗ كَانَ اَكْثَرُهُمْ مُّشْرِكِيْنَ ﴿۴۲﴾ فَاَقِمْ

ان کا انجام کیسا ہوا ہے ان میں سے اکثر مشرک ہی تھے ف۵۲ سو تو

وَجْهَكَ لِلدِّيْنِ الْقَيِّمِ مِنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ

اپنا رخ دین مستقیم کی طرف کر لے ف۵۳ قبل اس کے کہ وہ دن آ جائے

لَّا مَرَدَّ لَهٗ مِنَ اللّٰهِ يَوْمَئِذٍ يَّصَّدَّعُوْنَ ﴿۴۳﴾ مَنْ

جس کے لئے پھر اللہ کی طرف سے ہٹنا نہ ہوگا اس روز (سب لوگ) جدا جدا ہو جائیں گے ف۵۴ جو

كَفَرَ فَعَلَيْهِ كُفْرُهٗ ۚ وَمَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِاَنْفُسِهِمْ

کافر رہا ہے اس پر اسی کا کفر پڑے گا اور جو نیک عمل کر رہا ہے، سو ایسے لوگ اپنے ہی لئے

يَمْهَدُوْنَ ﴿۴۴﴾ لا لِيَجْزِيَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا

(نفع وراحت کا) سامان کر رہے ہیں ف۵۵ جس کا حاصل یہ ہے کہ جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نیک



ف۴۹ (قیامت میں) یعنی ایجاد وابقاء وافناء تینوں صفات کا مالک صرف وہی ہے۔ پیدا کرنے والا، پالنے والا، فنا کرنے والا سب صرف وہی ایک ہے۔ الگ الگ اور تین تین ہستیاں نہیں۔ جیسا کہ برہما وشنو اور شیو کی تریموِرتی کا عقیدہ ہے۔ اور پھر قیامت میں اٹھانے کا وصف بھی اسی کے ساتھ مخصوص ہے۔ ف۵۰ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ۔ یعنی جمیع کائنات میں — بشری آبادی کے چونکہ بڑے اور نمایاں مظہر یہی دو ہیں۔ لہذا نام انہیں کے لیے گئے۔ اَلْفَسَادُ۔ فساد کا لفظ جامع ہے۔ انفرادی واجتماعی زندگی کی ہر قسم کی جسمانی، مادی، اخلاقی، معاشرتی ابتری اور بدنظمی اس کے تحت میں آ جاتی ہے۔ خروج الشيء عن الاعتدال قليلا كان الخروج عنه او كثيرا (راغب) انسان کے اپنے کرتوتوں، شرک، کفر، معصیت، غرض غیر اسلامی زندگی اور جاہلی نظام کے اتباع سے ہر طرح کے اخلاقی و معاشرتی مفسدوں کا اٹھ کھڑا ہونا بالکل ظاہر ہے۔ البتہ آیت سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ مادی حوادث تکوینی (قحط، وبا، طوفان وغیرہ) بھی بہت دفعہ اسی جاہلی زندگی کے نتیجے ہوتے ہیں۔ نظام عالم قائم ہی ہے طاعت الٰہی سے یا طریق اسلام سے۔ اور اس راہ راست سے کجروی کا نتیجہ ہی یہ ہے کہ اخلاقی عمارت کے ستون گر جائیں۔ اور یہ جو روایات حدیث میں آتا ہے کہ آخر زمانہ میں عیسیٰ ابن مریم کے عہد حکومت میں زمین، عدل وامن سے بھر جائے گی، اس کا راز بھی یہی ہے کہ اُس وقت سکہ شریعت اسلامی کا چل رہا ہوگا۔ اَلْفَسَادُ۔ اَلْبَرِّ۔ اَلْبَحْرِ۔ تینوں میں کلمہ ال جنس فساد، جنس بر، جنس بحر کے لیے ہے۔ کوئی متعین بر و بحر اور کوئی متعین صورت فساد کی مقصود نہیں۔ اے ظهر جنس الفساد في جنس البر و جنس البحر (روح) یہاں بیان عام ہے۔ کسی ملک، کسی زمانہ کے ساتھ مقید نہیں۔ تاہم اس عموم کو اس زمانہ کے ساتھ ایک خصوص بھی حاصل ہے۔ جب یہ آیت نازل ہوئی تھی، اور قرآن کی روشنی اول بار طلوع ہو رہی تھی، عرب کا ملک تو تمام تر دین و دیانت سے معرا تھا ہی، پاس اور دُور کے سارے ملک۔ مصر، ہندوستان وغیرہ شرک کی گندگی اور بداخلاقی کی تاریکی میں یکساں مبتلا تھے۔ دنیا میں بڑی تہذیبیں اس وقت دو تھیں۔ ایک رومی مسیحی، دوسری ایرانی مجوسی۔ یہ دونوں تمدن خود انحطاط اخلاقی کی آخری پستیوں تک پہنچ چکے تھے۔ یہاں تک کہ قرآن نے آ کر یہ اعلان کیا کہ ہر مرض کا مداوا تو میرے ہی شفا خانہ میں ہے — ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ۔ اللہ ٹھنڈی رکھے ہمارے اسلاف کی تربت کو۔ ہمارے ہاں کے قدیم ترین مفسرین بھی اسی نتیجہ تک پہنچ گئے تھے۔ جو آج جدید ترین مؤرخ بیان کر رہے ہیں۔ ترجمان القرآن میں حبر الامۃ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کے حوالہ سے یہ روایت آج تک منقول چلی آتی ہے۔ رويت عن ابن عباس و كان ظهر الفساد برا و بحرا وقت بعثة رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم وكان الظلم عم الارض فاظهر الله به الدين و ازال الفساد و احمدهٗ صلی اللہ علیہ وسلم (بحر) ف۵۱ (اپنے ناکردنی اعمال سے، اور آئندہ کے لیے اصلاح کرلیں) لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ۔ یہاں حوادث تکوینی کا راز بتا دیا۔ یہ بلائیں اسی لیے آتی ہیں کہ انسان ان سے اپنی طرف توجہ کرنا سیکھے۔ مقصود ان بلاؤں سے بھی اصلاح خلق ہی ہوتی ہے۔ صاحب روح المعانی نے لکھا ہے کہ شر مقصود بالذات نہیں ہوتا اس کی حیثیت نشتر کی ہے۔ یعنی جس طرح نشتر کا زخم مقصود بالذات نہیں ہوتا۔ مقصود مطلوب تو صحت ہوتی ہے، نشتر محض اس کا ذریعہ ہوتا ہے۔ بَعْضَ الَّذِيْ عَمِلُوْا میں اشارہ اس طرف ہے کہ یہ مواخذہ شاید ہر گناہ پر نہیں ہوتا۔ کچھ مخصوص ہی معاصی اس کے لیے انتخاب کر لیے جاتے ہیں۔ لِيُذِيْقَهُمْ میں ل لام علت بھی مانا گیا ہے اور لام عاقبت بھی۔ و اللام للعلة والعاقبة (بیضاوی) ف۵۲ (سو وہ قومیں کیسی کیسی بلاؤں میں مبتلا ہو کر ہلاک ہوئیں) ف۵۳ (اے مخاطب) دین مستقیم کی طرف یعنی توحید اسلامی کی طرف۔ ف۵۴ (باعتبار جزاء کے) یعنی اہل جہنم کا گروہ الگ ہو جائے گا اور اہل جنت کا الگ۔ فريق في الجنة و فريق في السعير (بحر) يَوْمٌ لَّا مَرَدَّ لَهٗ۔ یعنی آج جس طرح عذاب ٹلتا رہتا ہے، اس یوم موعود کے وعدہ پر۔ جب خود یوم موعود آ جائے گا، تو اب کوئی صورت اُس عذاب کے ٹلنے کی باقی نہ رہے گی۔ ف۵۵ فَعَلَيْهِ كُفْرُهٗ ...... فَلِاَنْفُسِهِمْ يَمْهَدُوْنَ۔ اجزاء کلام کی یہ تقدیم وتاخیر زور وتاکید مفہوم کے لیے ہے۔ يَمْهَدُوْنَ۔ مہد کے لفظی معنی بچھانے کے ہیں۔ تو گویا یہاں ارشاد یہ ہو رہا ہے کہ جو اہل ایمان دنیا میں حسن عمل میں مصروف رہتے ہیں، وہ اپنے ہاتھ سے اپنے لیے راحت دائمی کا فرش بچھا رہے ہیں۔ اے فلانفسهم يستعدون و يسخرون المضجع ليسلموا من عقاب ربهم و نجوا من عذابه (ابن جریر) عَلَيْهِ كُفْرُهٗ کے صیغۂ واحد سے اور لانفسهم يمهدون کے صیغۂ جمع سے، امام المفسرین امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ پہلو پیدا کیا ہے کہ حق تعالیٰ کی رحمت اس کے غضب سے کہیں وسیع تر ہے۔ بدی کا بدلہ بدکار کی ذات تک محدود رہے گا۔ نیکی کی جزا نیک کار کے عزیزوں قریبوں کو بھی اپنے اندر لے لے گی۔ اشارة الى ان الرحمة اعم من الغضب تشملهٗ و اهلهٗ و ذريتهٗ اما الغضب فمسبوق بالرحمة لازم لمن اساء (کبیر) امام موصوف نے یہ بھی لکھا ہے کہ مَنْ كَفَرَ کے مقابلہ میں قرآن مجید نے من امن نہیں کہا۔ بلکہ تقابل میں وَمَنْ عَمِلَ صَالِحًا کہا، تاکہ مومن کو ساتھ ہی عمل کی بھی ترغیب ہو جائے اور ایمان کی تکمیل عمل صالح ہی سے ہوتی ہے۔ و لم يقل من امن و ذٰلك لان العمل الصالح به يكمل الايمان فذكرهٗ تحريضا للمكلف عليه (کبیر)

و۵۶ (بلکہ سخت مبغوض رکھتا ہے) لان عدم المحبة کناية عن البغض فی العرب (روح) فان عدم المحبة من الله غاية العذاب (کبیر) مِنْ فَضْلِهٖ۔ پہلی آیت میں ذکر دو طبقوں کا تھا۔ ایک مَنْ كَفَرَ کفر اختیار کرنے والوں کا دوسرے مَنْ عَمِلَ صَالِحًا راہ حسن عمل پر چلنے والوں کا۔ پہلے کے انجام عَلَيْهِ كُفْرُهٗ میں صاف علت انجام کا ذکر کر دیا۔ یعنی وبال کفر کفر ہی کی بنا پر پڑے گا۔ اور دوسرے کی جزاء میں "بجائے علت کے مِنْ فَضْلِهٖ بڑھا دیا اشارہ ہے کہ سزا تو بلا علت نہیں ہوتی۔ لیکن رحمت بلا علت محض فضل سے ہوتی ہے"۔ وذکر من فضله للدلالة علی ان الاثابة تفضل محض (روح) لِيَجْزِيَ میں ل عاقبت کا ہے۔ تعلیل کا بھی مانا گیا ہے متعلق بیمھدون تعلیل له (کشاف) و۵۷ (بارش کی) قرآن کے مخاطب اول، اہل عرب تھے۔ اور عرب جیسے ملک میں برساتی ہواؤں کی خوش گواری خود ایک مستقل نعمت ہے۔ اور عرب کو چھوڑ کر، ہندوستان اور پاکستان جیسے زراعتی ملکوں میں مانسون کسان کے لیے ایک بشارت عظیم نہیں؟ مِنْ اٰيٰتِهٖ۔ یعنی اس کی قدرت، شفقت وحکمت کی نشانیوں میں سے۔ و۵۸ یعنی پہلے تو بارشی ہواؤں سے تمہارا دل خوش کرے۔ پھر اصل بارش کے فائدے تمہیں عنایت کرے۔ رَّحْمَتِهٖ سے مراد یا بارش ہے یا وہ منافع جو بارش پر مرتب ہوتے ہیں۔ یعنی المنافع التابعة لها (بیضاوی) و۵۹ (انہیں ہواؤں کے ذریعہ سے) یعنی ہواؤں کا ایک کام علاوہ بارش لانے کے، یہ بھی ہے کہ وہ بحری سفر کو ممکن بنا دے۔ اور اس طرح قوموں کی قومیں بحری تجارت کے ذریعہ سے بن جائیں۔ عربوں نے قرآن مجید کے ان اشارات سے جس قدر فائدہ اٹھایا۔ اس کا مفصل ذکر مولانا سید سلیمان ندوی کی کتاب "عربوں کی جہاز رانی" میں ملے گا۔ اور آج تو دنیا کی متمول ترین قوموں کا راز یہی بحری تجارت ہے۔ فَضْلِهٖ۔ فضل یہاں تجارت بحری کے معنی میں ہے۔ اور یہ سلف سے مسلم چلا آتا ہے۔ اور بعض نے عام تجارتی سفر مراد لیے ہیں۔ یعنی تجارة البحر (بیضاوی۔ مدارک) من رزقه بالتجارة فی البحر (معالم) ای فی التجارات و المعایش والسیر من اقلیم الی اقلیم و قطر الی قطر (ابن کثیر) بِاَمْرِهٖ۔ امر یہاں تدبیر وتکوین کے معنی میں ہے۔ ای بتدبیره و تکوینه (مدارک) و۶۰ مقصود ان تمام نعمتوں سے یہی ہے کہ ان نعمتوں کا استعمال مصرف صحیح میں کیا جائے ــــ اور یہی وہ مقام ہے جو قرآن جیسی کتاب الہدیٰ کو تمام "علوم" و"فنون" کی کتابوں سے ممتاز کیے ہوئے ہے۔ قدم قدم پر سبق ساری مادی ترقیوں کے بعد انسان کو حدود عبدیت کے اندر رہنے کا۔ و۶۱ (اور وہ جرم یہی تھا کہ ان لوگوں نے ان دلائل حق کی تصدیق نہ کی، بلکہ الٹی اُن کی تکذیب کرتے رہے) فَانْتَقَمْنَا۔ بعض نافہموں نے انتقام حق کو اللہ تعالیٰ کی شان کے منافی اور اس سے پست سمجھا ہے۔ یہ نتیجہ ہے تمامتر "انتقام" اور "کینہ پروری" کے درمیان خلط مبحث کر دینے کا۔ انتقام جس کے معنی مجرموں کو کیفر کردار تک پہنچانے کے ہیں، وہ تو قیام عدل کے لیے لازمی ہے۔ ورنہ پھر نظام عدل ہی کو سرے سے خیر باد کہہ دیا جائے۔ و۶۲ (چنانچہ عذاب الٰہی سے کفار مغلوب ومقہور ہوئے اور اہل ایمان محفوظ ومنصور رہے) یہاں مومنوں اور کافروں کی عام آویزش کا بیان نہیں اور نہ ہر حال میں مومنین کی نصرت کا کوئی عام وعدہ ہے۔ بیان صرف اُس وقت کا ہے جب پیمبروں کی تکذیب اور ان سے براہ راست مقابلہ کیا جائے۔ اس وقت آخری شکست منکروں اور باغیوں کی یقینی ہوتی ہے) و۶۳ يَبْسُطُهٗ۔ سے مراد یہ ہے کہ بادل کو مجتمع کر کے دُور تک پھیلا دیتا ہے۔ جس سے گھنگھور گھٹا چھا جاتی ہے۔ يَجْعَلُهٗ كِسَفًا کا مطلب یہ ہے کہ بادل کو گھٹا نہیں ہونے دیتا متفرق پتلی پتلی بدلیاں رکھتا ہے۔ كَيْفَ يَشَآءُ۔ کا حاصل یہ ہے کہ بادل کو جس حالت میں چاہتا ہے رکھتا ہے۔ خواہ خوب گہری گھٹا بنا دے، خواہ ہلکی پھلکی بدلی رکھے۔ فِي السَّمَآءِ۔ سے مراد صرف "سمت آسمان میں" ہے۔ ای فی سمتها (بیضاوی) لا فی نفس السماء بالمعنی المتبادر (روح) و۶۴ یعنی اپنے بندوں کے جس ملک، جس سرزمین میں چاہتا ہے۔ لے جاتا ہے۔ یعنی بلادهم و اراضیهم (بیضاوی) اَلْوَدْقَ۔ ودق مرادف ہے مطر کے۔ الودق قیل ما یکون من خلال المطر کانهٗ غبار و قد یعبر به عن المطر (راغب)۔

الصّٰلِحٰتِ مِنْ فَضْلِهٖ ؕ اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۴۵﴾

عمل کیے (اللہ) انہیں اپنے فضل سے (نیک) جزا دے گا، واقعی اللہ کافروں کو پسند نہیں کرتا، و۵۶

وَ مِنْ اٰيٰتِهٖۤ اَنْ يُّرْسِلَ الرِّيَاحَ مُبَشِّرٰتٍ وَّ لِيُذِيْقَكُمْ

اور اللہ کی نشانیوں میں سے ایک یہ ہے کہ وہ ہواؤں کو بھیجتا ہے خوش خبری دیتی ہوئی و۵۷ اور تاکہ وہ تمہیں

مِّنْ رَّحْمَتِهٖ وَ لِتَجْرِيَ الْفُلْكُ بِاَمْرِهٖ وَ لِتَبْتَغُوْا

اپنی رحمت کی لذت چکھائے و۵۸ اور تاکہ کشتیاں اس کے حکم سے چلیں اور تاکہ تم اس کے فضل کی

مِنْ فَضْلِهٖ وَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ﴿۴۶﴾ وَ لَقَدْ اَرْسَلْنَا

تلاش کرو و۵۹ تاکہ تم شکر ادا کرو و۶۰ اور ہم نے آپ سے پہلے

مِنْ قَبْلِكَ رُسُلًا اِلٰى قَوْمِهِمْ فَجَآءُوْهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ

(بہت سے) پیمبر ان کی قوموں کے پاس بھیجے اور وہ ان کے پاس دلائل لے کر آئے

فَانْتَقَمْنَا مِنَ الَّذِيْنَ اَجْرَمُوْا ؕ وَ كَانَ حَقًّا عَلَيْنَا

پھر ہم نے ان لوگوں سے انتقام لے لیا جو جرم کرتے رہے تھے و۶۱ اور اہل ایمان کا غلبہ تو

نَصْرُ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۴۷﴾ اَللّٰهُ الَّذِيْ يُرْسِلُ الرِّيٰحَ فَتُثِيْرُ

ہمارے ذمہ تھا و۶۲ اللہ ایسا ہے کہ وہ ہوائیں بھیجتا ہے تو وہ بادلوں کو

سَحَابًا فَيَبْسُطُهٗ فِي السَّمَآءِ كَيْفَ يَشَآءُ وَ يَجْعَلُهٗ

اٹھائے پھرتی ہیں، پھر اللہ اس کو جس طرح چاہتا ہے آسمان میں پھیلا دیتا ہے اور اس کو ٹکڑے ٹکڑے

كِسَفًا فَتَرَى الْوَدْقَ يَخْرُجُ مِنْ خِلٰلِهٖ ۚ فَاِذَاۤ اَصَابَ

کر دیتا ہے و۶۳ پھر تو مینہ کو دیکھتا ہے کہ اس کے اندر سے نکلتا ہے پھر اسے اپنے بندوں میں سے

بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖۤ اِذَا هُمْ يَسْتَبْشِرُوْنَ ﴿۴۸﴾

جس کو چاہتا ہے پہنچا دیتا ہے و۶۴ تو بس وہ خوش ہونے لگتے ہیں

وَ اِنْ كَانُوْا مِنْ قَبْلِ اَنْ يُّنَزَّلَ عَلَيْهِمْ مِّنْ قَبْلِهٖ
درآنحالیکہ وہ لوگ قبل اس کے کہ اس خوشی سے قبل ان پر برسے بالکل
لَمُبْلِسِيْنَ ﴿٤٩﴾ فَانْظُرْ اِلٰٓى اٰثٰرِ رَحْمَتِ اللّٰهِ كَيْفَ يُحْيِ
مایوس ہو رہے تھے و٦٥ سو ذرا رحمتِ الٰہی کے آثار کو دیکھو کہ اللہ زمین کو اس کے خشک ہونے کے بعد
الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا ؕ اِنَّ ذٰلِكَ لَمُحْيِ الْمَوْتٰى ۚ وَهُوَ
کس طرح شاداب کرتا ہے، و٦٦ بے شک وہی مردوں کا جلانے والا ہے و٦٧ اور وہی
عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرٌ ﴿٥٠﴾ وَ لَئِنْ اَرْسَلْنَا رِيْحًا فَرَاَوْهُ
ہر چیز پر (پوری) قدرت رکھنے والا ہے، اور اگر ہم (کوئی اور) ہوا چلا دیں، پھر یہ لوگ کھیتی
مُصْفَرًّا لَّظَلُّوْا مِنْۢ بَعْدِهٖ يَكْفُرُوْنَ ﴿٥١﴾ فَاِنَّكَ لَا تُسْمِعُ
کو زرد ہوا دیکھیں تو یہ اس کے بعد ناشکری کرنے لگیں و٦٨ آپ مُردوں کو تو نہیں سنا
الْمَوْتٰى وَ لَا تُسْمِعُ الصُّمَّ الدُّعَآءَ اِذَا وَلَّوْا مُدْبِرِيْنَ ﴿٥٢﴾
سکتے اور نہ بہروں کو (اپنی) پکار سنا سکتے ہیں جب کہ وہ پیٹھ پھیرے چلے جا رہے ہوں
وَمَآ اَنْتَ بِهٰدِ الْعُمْیِ عَنْ ضَلٰلَتِهِمْ ؕ اِنْ تُسْمِعُ اِلَّا
اور آپ اندھوں کو بھی ان کی بے راہی سے راہ پر نہیں لا سکتے آپ تو بس انہیں کو سنا سکتے ہیں جو
مَنْ يُّؤْمِنُ بِاٰيٰتِنَا فَهُمْ مُّسْلِمُوْنَ ﴿٥٣﴾ ع اَللّٰهُ الَّذِیْ
ہماری آیتوں کا یقین رکھتے ہیں، پھر وہ (انہیں) مانتے بھی ہیں و٦٩ (اور وہی) اللہ ہے جس نے
خَلَقَكُمْ مِّنْ ضُعْفٍ ثُمَّ جَعَلَ مِنْۢ بَعْدِ ضُعْفٍ
تم کو (تمہاری) ناتوانی کی حالت میں پیدا کیا، پھر ناتوانی کے بعد توانائی
قُوَّةً ثُمَّ جَعَلَ مِنْۢ بَعْدِ قُوَّةٍ ضُعْفًا وَّشَيْبَةً ؕ يَخْلُقُ
عطا کی پھر توانائی کے بعد ناتوانی اور ضعیفی دی، وہ جو چاہتا ہے

و٦٥ یعنی ابھی تو مایوس ہو رہے تھے اور ابھی خوش ہو گئے۔ کاشتکار اور زراعت پیشہ کسی ملک وقوم کے بھی ہوں، جو لوگ ان کی نفسیات سے واقف ہیں، قرآن مجید کے اس فقرہ کی دل کھول کر داد دیں گے۔ و٦٦ (اور یہ خود ایک نظیر ہے قدرت علی البعث کی) رَحْمَتِ اللّٰهِ۔ سے یہاں بھی مراد بارش ہے یا اس کے اثرات عالم میں نباتات پر۔ ای اثر الغیث من النبات والاشجار و انواع الثمار (بیضاوی) و٦٧ (قیامت کے دن، اور وہی روزمرہ تجدید حیات کی نظیریں دکھاتا رہتا ہے) مطلب یہ ہے کہ خدا کی قدرتِ کاملہ اور اس کی خلاقی کا استحضار اگر رکھو تو امکانِ بعث میں کوئی اشکال ہی نہ رہ جائے۔ و٦٨ (ساری پچھلی نعمتوں کو بھول بھال کر) مقصود غافلوں کی بے حسی کو دکھانا ہے۔ رِيْحًا سے مراد ہے کسی دوسری قسم کی ہوا، جو زراعت کو نقصان پہنچانے والی ہو۔ مثلاً بجائے پچھوا ہوا کے پُروا کی، یا بجائے پُروا کے پچھوا۔ رَاَوْهُ میں ضمیر کھیتی کی جانب ہے۔ ای راٴوا النبت والزرع مصفرا (معالم) ای راٴوا اثر رحمة الله لان رحمة الله هی الغیث و اثرها النبات (کشاف) وهی النبات المفهوم من السیاق (بحر۔ روح) و٦٩ یعنی یہ لوگ بے ادراکی میں مُردوں، بہروں، اندھوں کی سطح پر ہیں آپ ان سے نہ ایمان کی توقع رکھیے نہ ان کے انکار و تکذیب پر غم و تردد کیجیے۔ فَاِنَّكَ لَا تُسْمِعُ الْمَوْتٰى۔ مُردوں کے سننے نہ سننے پر حاشیہ سورۃ النمل (پ ٢٠) آیت اِنَّكَ لَا تُسْمِعُ الْمَوْتٰى۔ کے تحت میں گزر چکا — کسی بندہ سے یہ کہنا کہ تم مُردوں کو اپنی آواز سنا نہیں سکتے، اس کا مستلزم نہیں کہ سرے سے سماعِ میت کا انکار ہی مقصود ہے۔ کسی سے یہ کہنا کہ تم آسمان کی سیر نہیں کر سکتے، اس کے مرادف نہیں کہ حق تعالیٰ بھی آسمان کی سیر نہیں کرا سکتا۔ سماعِ موتیٰ اپنے حدود کے اندر اہل سنت کے ہاں ایک متفقہ مسئلہ ہے۔ اس سے کلیۃً انکار درست نہیں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہاں تینوں جملے اس پر دال ہیں کہ ہدایت نہ کسی نبی کے قبضہ میں ہے اور نہ کسی ولی کے۔ پھر لوگ کیسے یہ گمان کر لیتے ہیں کہ کامل بنا دینا شیخ کے اختیار میں ہے۔ اِلَّا مَنْ يُّؤْمِنُ۔ میں ایمان سے مراد استعداد ایمان ہے، ورنہ ظاہر ہے کہ اصل ایمان تو سماع سے مؤخر ہے نہ کہ اس پر مقدم۔

مَا يَشَآءُ ۚ وَ هُوَ الْعَلِيْمُ الْقَدِيْرُ (۵۴) وَ يَوْمَ تَقُوْمُ

پیدا کرتا ہے ف۷۰ اور وہ خوب جاننے والا ہے، ہر قدرت رکھنے والا ہے۔ ف۷۱ اور جس دن قیامت

السَّاعَةُ يُقْسِمُ الْمُجْرِمُوْنَ ۙ مَا لَبِثُوْا غَيْرَ سَاعَةٍ ؕ

قائم ہوگی مجرم لوگ قسم کھا بیٹھیں گے (کہ) ہم لوگ تو ایک ساعت سے زیادہ رہے ہی نہیں، ف۷۲

كَذٰلِكَ كَانُوْا يُؤْفَكُوْنَ (۵۵) وَقَالَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ

اسی طرح یہ لوگ الٹے چلتے رہتے تھے ف۷۳ اور جن لوگوں کو علم و ایمان عطا ہوا ہے

وَالْاِيْمَانَ لَقَدْ لَبِثْتُمْ فِيْ كِتٰبِ اللّٰهِ اِلٰى يَوْمِ الْبَعْثِ ۫

وہ کہیں گے کہ تم نوشتۂ الٰہی کے مطابق قیامت کے دن تک رہے

فَهٰذَا يَوْمُ الْبَعْثِ وَلٰكِنَّكُمْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ (۵۶)

سو یہی تو ہے قیامت کا دن البتہ تم ہی (اس کا) یقین نہیں کرتے تھے ف۷۴

فَيَوْمَئِذٍ لَّا يَنْفَعُ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مَعْذِرَتُهُمْ وَ لَا

غرض اس روز ظالموں کو ان کا عذر کرنا (کچھ) نفع نہ دے گا، اور نہ

هُمْ يُسْتَعْتَبُوْنَ (۵۷) وَ لَقَدْ ضَرَبْنَا لِلنَّاسِ فِيْ هٰذَا

ان سے تدارک چاہا جائے گا ف۷۵ اور ہم نے لوگوں کے لئے اس

الْقُرْاٰنِ مِنْ كُلِّ مَثَلٍ ؕ وَلَئِنْ جِئْتَهُمْ بِاٰيَةٍ لَّيَقُوْلَنَّ

قرآن میں ہر طرح کے مضمون بیان کئے ہیں ف۷۶ اور اگر آپ ان کے پاس کوئی نشان بھی لے کر آئیں تو بھی

الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا مُبْطِلُوْنَ (۵۸) كَذٰلِكَ

یہ لوگ جو کافر ہیں یہی کہیں گے کہ تم (لوگ) اہل باطل ہو ف۷۷ جو لوگ

يَطْبَعُ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ (۵۹) فَاصْبِرْ

یقین نہیں رکھتے اللہ ان کے دلوں پر اسی طرح مہر کر دیا کرتا ہے ف۷۸ سو آپ صبر کیجیے

ف۷۰ ہر تصرف میں وہی آزاد و خودمختار ہے۔ وہی جب چاہے نیست سے ہست کرے، ضعیف سے قوی اور قوی سے ضعیف، کوئی اس کا مانع و مزاحم کسی درجہ میں بھی نہیں ہوسکتا۔ خَلَقَكُمْ مِّنْ ضُعْفٍ۔ اس ناتوانی سے مراد قبل پیدائش حالت جنین یا نطفہ کی بے حقیقتی اور کمزوری ہے۔ بَعْدِ ضُعْفٍ میں ضعف سے مراد بچپن کی ناطاقتی اور بے بسی ہے۔ قُوَّةً سے مراد جوانی اور قُوٰی کے بلوغ اور پختگی کا زمانہ ہے۔ ف۷۱ ہر ضرورت و مصلحت کا علم بھی اسی کو پورا ہے، اور ہر تصرف پر قدرت بھی پوری پوری اسی کو حاصل ہے۔ سو اس کے خلق و خلقت میں کسی کمی یا نقص کا امکان ہی نہیں۔ ف۷۲ (عالم برزخ میں یا دنیا میں) اَلْمُجْرِمُوْنَ۔ کافروں کو یوم حشر کی انتہائی گھبراہٹ اور بدحواسی میں محسوس واقعی ایسا ہی ہوگا کہ جیسے قیامت اپنے وقت موعود سے بہت پہلے آگئی اور ان لوگوں کو کچھ مہلت ہی نہ ملی! مَا لَبِثُوْا غَيْرَ سَاعَةٍ۔ یہ گھڑی بھر کی مدت قیام عالم برزخ میں بھی ہوسکتی ہے اور دنیا میں بھی۔ ائمہ مفسرین دونوں طرف گئے ہیں۔ فی قبورھم (معالم عن مقاتل والکلبی) فی قبورھم (ابن جریر) فی الدنیا (ابن کثیر) فی الدنیا (معالم) اے ما اقاموا فی القبور وروی غیرواحد عن قتادة انھم یعنون ما لبثوا فی الدنیا و رجح الاول بانہ الاظھر (روح) ف۷۳ یعنی ادراک حقائق کے سلسلہ میں ان کی غلط بینیاں اور غلط اندیشیاں کچھ آج نئی نہیں، دنیا میں بھی تو ادراک حقائق کے سلسلہ میں یہ ایسے ہی کج اندیش تھے۔ ف۷۴ یہ جواب دینے والے وہ لوگ ہوں گے جنہیں دنیا میں اخبار شرعیہ کا علم تھا۔ فی کتاب اللہ ای فی ما کتب اللہ لکم فی سابق علمہٖ من اللبث فی القبور (معالم) فی علم اللہ و قضائہٖ او فی ماکتبہٗ اے اوجبہٗ بحکمتہٖ (کشاف) آیت سے یہ بھی مستنبط ہوتا ہے کہ روز حشر کا ہول و انتشار کفار ہی کے ساتھ مخصوص ہوگا۔ شریعت پر عمل کرنے والے اہل ایمان انشاء اللہ اس وقت تمامتر محفوظ اور باحواس رہیں گے۔ اَلَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ وَالْاِيْمَانَ۔ بعض نے کہا۔ اس سے فرشتے مراد ہیں۔ اور بعض نے کہا انبیاء، بعض نے کہا علماء اُمت، اور بعض نے کہا کہ سارے مومنین۔ فقیل الملائکة و قیل الانبیاء و قیل علماء الامم و قیل جمیع المومنین (قرطبی) ف۷۵ یعنی ان ظالموں، کافروں کو اس کا موقع نہ دیا جائے گا کہ اُس روز توبہ کر کرا کے اللہ کو راضی کرلیں۔ اے لا یطلب منھم ازالة عتب اللہ تعالٰی والمراد بہٖ غضبہ سبحانہٗ علیھم بالتوبة والطاعة (روح) يُسْتَعْتَبُوْنَ۔ استعتاب کے لفظی معنٰی ازالۂ عتاب یعنی توبہ کے ہیں، جو گناہوں کو مٹا دے۔ و ھو ازالة العتب یعنی التوبة التی تزیل آثار الجریمة لا تطلب منھم لانھا لاتقبل منھم (کبیر) یہ معنٰی بھی کیے گئے ہیں کہ انہیں دنیا میں واپسی کا موقع نہ دیا جائے گا۔ ولا ھم یرجعون الی الدنیا (ابن کثیر) ف۷۶ (جس کا مقتضٰی یہ تھا کہ منکرین ایمان لے آتے) لِلنَّاسِ۔ یعنی لوگوں کی ہدایت و نفع کی غرض سے۔ مِنْ كُلِّ مَثَلٍ۔ یعنی ہر قسم کے عمدہ مفید مضمون۔ ف۷۷ کیا حد ہے اُن کے عناد و ضد اور حق طلبی کے فقدان کی!— کہاں تو خود ہی فرمائشی معجزوں کی بھرمار کر رہے ہیں۔ اور کہاں اگر معجزے دیکھ لیں تو الٹے مسلمانوں سے یہ کہنے لگیں کہ تم لوگ تو سحر کی باطل پرستیوں میں پڑے ہوئے ہو! اٰيَةٍ۔ یعنی کوئی ایسا نشان جس کی یہ خود فرمائش کرتے رہتے ہیں اُن کا فرمائشی نشان۔ اَنْتُمْ یعنی تم سب، پیمبر اور مومنین۔ ف۷۸ (اُن کی شدتِ عناد اور حق ناشناسی کی بناء پر) اور وہ دلوں پر مہر لگنا یہی ہے کہ روز بروز اُن کی قبول حق کی استعداد ضعیف و مضمحل ہوتی جاتی ہے۔ اَلَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ۔ کے معنٰی یہ بھی کیے گئے ہیں کہ وہ لوگ جن کے دلوں میں علم صحیح کی طلب نہیں ہوتی۔ اے لا یطلبون العلم (بیضاوی۔ روح)

إِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّلَا يَسْتَخِفَّنَّكَ الَّذِيْنَ لَا يُوْقِنُوْنَ ۞ (۶۰) ع

بے شک اللہ کا وعدہ سچا ہے و۷۹ اور جو لوگ بے یقین ہیں کہیں آپ کو بے برداشت نہ کر دیں و۸۰

آیاتہا ۳۴ — ۳۱ سُوْرَةُ لُقْمٰنَ مَكِّيَّةٌ ۵۷ — رکوعاتہا ۴

اس کی چونتیس آیتیں — سورۂ لقمٰن مکہ میں نازل ہوئی — اور چار رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت مہربان بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

الٓمّٓ ۞ (۱) تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ الْحَكِيْمِ ۞ (۲) هُدًى وَّرَحْمَةً

الف، لام، میم، یہ آیتیں ہیں ایک پُر حکمت کتاب کی جو ہدایت و رحمت ہے

لِّلْمُحْسِنِيْنَ ۞ (۳) الَّذِيْنَ يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوْنَ

نیک کاروں کے حق میں و۱ جو نماز کو قائم رکھتے ہیں اور زکوٰۃ دیتے

الزَّكٰوةَ وَهُمْ بِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۞ (۴) اُولٰٓئِكَ عَلٰى

رہتے ہیں اور وہ لوگ آخرت کا پورا یقین رکھتے ہیں یہی لوگ ہیں

هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۞ (۵)

اپنے پروردگار کی طرف سے راہ ہدایت پر اور یہی لوگ پوری فلاح پانے والے ہیں و۲

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّشْتَرِيْ لَهْوَ الْحَدِيْثِ لِيُضِلَّ

اور کوئی انسان ایسا بھی ہے جو اللہ سے غافل کرنے والی باتیں خرید کرتا ہے تاکہ اللہ کی راہ سے

عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِغَيْرِ عِلْمٍ ۖ وَّيَتَّخِذَهَا هُزُوًا ؕ اُولٰٓئِكَ

بے سمجھے بوجھے (دوسروں کو) گمراہ کرے اور اس راہ کی ہنسی اڑائے و۳ ایسے ہی

لَهُمْ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ ۞ (۶) وَاِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِ اٰيٰتُنَا وَلّٰى

لوگوں کے لئے ذلت کا عذاب ہے و۴ اور جب اس کے سامنے ہماری آیتیں پڑھی جاتی ہیں تو وہ تکبر کرتا



و۷۹ (کہ حق ایک روز منصور و کامیاب اور باطل بالآخر ناکام و سرنگوں ہو کر رہے گا) و۸۰ یعنی حالات کیسے ہی سخت اور صبر آزما ہوں، آپ کے ہاتھ سے دامن صبر و متانت و استقامت کسی حال میں بھی نہ چھوٹنے پائے۔ اور بے عقیدہ، بے ایمان لوگوں کو کوئی سا موقع ہنسی کا یا طنز کا نہ ملنے پائے۔ آیت میں تعلیم ہے ساری اُمت کے لیے۔ اکابر اُمت کو تو خصوصاً اپنے حال کا بڑا رکھ رکھاؤ چاہیے کہ حتی الامکان کافروں، فاجروں کو کوئی موقع اعتراض کا ہاتھ نہ لگنے پائے۔ لَا يَسْتَخِفَّنَّكَ خطاب براہِ راست رسول سے ہے لیکن مفہوم کے اعتبار سے اُمت سے ہے۔ والخطاب للنبی ﷺ والمراد امتهٗ (قرطبی) و۱ آیت میں قرآن مجید کی اہمیت و عظمت کا بیان ایک عجیب لطیف انداز سے ہے۔ محسن ہونے کا اطلاق تو خود انہیں لوگوں پر ہوگا، جو قرآن پر عمل کر کے مرتبہ اخلاق میں بڑھے ہیں اور اب انہیں کے حق میں اشارہ ہو رہا ہے کہ قرآن ان کے لیے موجب ہدایت ہے۔ اَلْحَكِيْمِ۔ سے مراد پر حکمت بھی ہو سکتی ہے، اور بے عیب بھی اور حاکم بھی۔ الحکیم المحکم ای لا خلل فیه ولا تناقض و قیل ذوالحکمة و قیل الحاکم (قرطبی) مرشد تھانوی ﷫ نے فرمایا کہ مراتب ہدایت کی حد و انتہا نہیں۔ محسنین تو خود ہی ہدایت کے مرتبہ اعلیٰ پر ہوتے ہیں۔ قرآن انہیں اور بڑھا رہا ہے۔ و۲ (دنیا و آخرت میں ہر طرح پر) عَلٰى هُدًى...... الْمُفْلِحُوْنَ۔ هُدًى۔ ہدایت ثمرہ ہے قرآن پر اعتقاد و عمل کا۔ اور فلاح ثمرہ ہے راہِ ہدایت کا۔ پارۂ اول کے رکوع اول میں انہیں سے ملتی ہوئی دو آیتیں آ چکی ہیں، وہاں کے حاشیے بھی ملاحظہ کر لیے جائیں۔ وَهُمْ بِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ۔ هُمْ کی تکرار تاکید اور زور کلام کے لیے ہے۔ اعید الضمیر للتاکید (روح) و۳ لَهْوَ الْحَدِيْثِ۔ مراد اس سے عموماً غناء (موسیقی) سمجھی گئی ہے۔ و فی الاٰیة عندالاکثرین ذمّ للغناء باعلی صوت (روح) الغناء فی قول ابن عباس و ابن مسعود و غیرهما و هو ممنوع بالکتاب والسنة (قرطبی) لیکن محققین کا فیصلہ ہے کہ اس میں گانے کا حصر و تعیین نہیں حضرت ابن عباس ﷠ کا قول ہے۔ لهو الحدیث هو الغناء واشباهه۔ یعنی اس سے مراد ہے گانا اور اس کے مشابہ چیزیں۔ گویا ہر بیکار، غیر مفید مشغلہ اس کے تحت میں داخل ہے جو حق کی طرف سے غفلت، بے رغبتی پیدا کرنے والا ہو، اس کے تحت میں آ جاتا ہے۔ ما یلهی عما یعنی کالاحادیث التی لا اصل لها والاساطیر التی لا اعتبار بها والمضاحک و فضول الکلام (بیضاوی) لَهْوَ الْحَدِيْثِ۔ غناء کے باب میں محدثین و فقہاء کے اقوال مختلف ہیں۔ جو گانا محض دل بہلانے یا باصطلاح فقہاء دفع وحشت نفس کے لیے ہو، اس میں مضائقہ فقہاء حنفیہ کے نزدیک بھی نہیں۔ درمختار میں اسے سرخسی، عینی و عنایہ کے حوالہ سے جائز رکھا ہے۔ و فی الدرالمختار التغنی لنفسه لدفع الوحشة لاباس به عندالعامة علی ما فی العنایة و صححه العینی والیه ذهب شمس الائمة السرخسی (روح) اور اگر اس میں کلام حکیمانہ اور مضامین اخلاق و معرفت کے ہوں جب تو بالکل ہی جائز ہے۔ قال و لو فیه وعظ و حکمة فجائز اتفاقاً (روح) لیکن جو گانا لوگوں کے سنانے کے لیے جشن عقد اور عید وغیرہ کے علاوہ ہو، خصوصاً جو "قوالی" کی محفلیں مسجدوں اور خانقاہوں میں مجمع فساق کے ساتھ ہوا کرتی ہیں اور جنہیں عبادت سمجھا جاتا ہے وہ تو اور زیادہ قابل ملامت ہیں۔ و صاحب الهدایة والذخیرة سمیاه کبیرة هذا فی التغنی للناس فی غیر الاعیاد و الاعراس و یدخل فیه تغنی صوفیة زماننا فی المساجد والدعوات بالاشعار والاذکار مع اختلاط اهل الاهواء والمرد بل هذا اشد من کل تغنٍ لانهٗ مع اعتقاد العبادة (روح) فاما ما ابتدعته الصوفیة الیوم من الادمان علی سماع المغانی بالاٰلات المطربة من الشبابات والطار و المعازف والاوتار فحرام (قرطبی) بلکہ اس تواجد و تراقص کا شمار تو علامات زندقہ میں سے کیا گیا ہے اور اس کا جائز سمجھنا حدود کفر میں داخل ہو جاتا ہے۔ و اماما ابتدعته الصوفیة فی ذٰلک فمن قبیل ما لا یختلف فی تحریمه لکن النفوس الشهوانیة غلبت علی کثیر ممن ینسب الی الخیر حتّٰی لقد ظهرت فی کثیر منهم فعلات المجانین و الصبیان حتّٰی رقصوا بحرکات متتابعة و تقطیعات متلاحقة وانتهی التواقح بقوم منهم الی ان جعلوها من باب القرب و صالح الاعمال و ان ذٰلک یثمر سنی الاحوال و هذا علی التحقیق من اٰثار الزندقة (روح) و اماما رسمهٗ اهل زماننا من انهم یهیئون المجالس و یرتکبون فیها بالشرب والفواحش و یجمعون الفساق والاماء یطلبون المغنین الطوائف و یسمعون منهم الغناء و یتلذذون بها کثیرًا من الهواء النفسانیة والخرافات الشیطانیة و یحمدون علی المغنین باعطاء النعم العظیم و یشکرون علیهم بالاحسان العمیم فلا شک ان ذٰلک ذنب کبیر و استحلالهٗ کفر قطعًا و یقینًا لانهٗ عین لهو الحدیث فی شانهم (احمدی) يَشْتَرِيْ کے لفظی معنی خرید کرنے کے ہیں۔ مراد ہے اختیار کرنا، خریدار ہونا، خواستگار ہونا، راغب ہونا، سب اس میں داخل ہے بِغَيْرِ عِلْمٍ۔ یعنی نفس پرستی اور عرف فاسد پر مبنی، اور ہر علمی سند سے خالی۔ لِيُضِلَّ میں لام تعلیل کا ہے۔ واللام للتعلیل (روح) سَبِيْلِ اللّٰهِ سے مراد اللہ کا دین ہے۔ یا کتاب اللہ کی تلاوت۔ ای دینه او قرأة کتابه (بیضاوی) آیت کے الفاظ سے ظاہر ہے کہ یہاں ذکر ایسے لہو و لعب کا ہے جو دینِ حق سے روکنے والے ہوں اور ان کا اثر دوسروں تک متعدی ہو رہا ہو، بلکہ دینِ حق کی تحقیر دلوں میں پیدا کرانے والے

مُسْتَكْبِرًا كَاَنْ لَّمْ يَسْمَعْهَا كَاَنَّ فِيْٓ اُذُنَيْهِ وَقْرًا ۚ
ہوا منہ موڑ لیتا ہے جیسے اس نے سنا ہی نہیں گویا اس کے کانوں میں ثقل ہے،

فَبَشِّرْهُ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ۝ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا
سو آپ اسے خبر سنا دیجیے عذاب دردناک کی ف۵ البتہ جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے نیک

الصّٰلِحٰتِ لَهُمْ جَنّٰتُ النَّعِيْمِ ۝ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۭ
کام بھی کئے ان کے لئے راحت کی جنتیں ہیں جن میں وہ (ہمیشہ) رہیں گے

وَعْدَ اللّٰهِ حَقًّا ۭ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ
(یہ) اللہ کا سچا وعدہ ہے اور وہ زبردست ہے حکمت والا ہے ف۶ (اسی نے) آسمانوں کو

بِغَيْرِ عَمَدٍ تَرَوْنَهَا وَاَلْقٰى فِي الْاَرْضِ رَوَاسِيَ
بلا ستون بنایا ہے تم ان کو دیکھ رہے ہو اور زمین پر بھاری پہاڑ ڈال رکھے ہیں

اَنْ تَمِيْدَ بِكُمْ وَبَثَّ فِيْهَا مِنْ كُلِّ دَاۗبَّةٍ ۭ وَاَنْزَلْنَا مِنَ
کہ کہیں تم کو لے کر ڈانواں ڈول نہ ہونے لگے اور اس میں ہر قسم کے جانور پھیلا رکھے ہیں، اور ہم نے آسمان سے

السَّمَاۗءِ مَاۗءً فَاَنْۢبَتْنَا فِيْهَا مِنْ كُلِّ زَوْجٍ كَرِيْمٍ ۝ هٰذَا
پانی اتارا پھر اس (زمین) میں ہر طرح کے عمدہ اقسام اگائے ف۷ یہ تو

خَلْقُ اللّٰهِ فَاَرُوْنِيْ مَاذَا خَلَقَ الَّذِيْنَ مِنْ دُوْنِهٖ ۭ
اللہ کی مخلوق ہوئی اب مجھے دکھاؤ کہ اس (اللہ) کے علاوہ جو ہیں انہوں نے کیا چیزیں پیدا کی ہیں

ع ۱۱/۱۰ بَلِ الظّٰلِمُوْنَ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ۝ۧ وَلَقَدْ اٰتَيْنَا لُقْمٰنَ
اصل یہ ہے کہ ظالم لوگ صریح گمراہی میں (مبتلا) ہیں ف۸ اور بے شک ہم نے لقمان کو

الْحِكْمَةَ اَنِ اشْكُرْ لِلّٰهِ ۭ وَمَنْ يَّشْكُرْ فَاِنَّمَا يَشْكُرُ
دانائی عطا کی ف۹ (اور یہ حکم) کہ اللہ کا شکر کرتے رہو، اور جو کوئی شکر کرتا ہے وہ اپنے ہی (نفع کے) لئے



ہوں، ظاہر ہے کہ ایسا مشغلہ صریح کفر کے درجہ میں آجائے گا۔ اور اس کی تائید شانِ نزول کی روایتوں سے بھی ہوتی ہے۔ جاہلیت میں کوئی ''قابل و فاضل'' شخص نضر بن الحارث نامی تھا۔ آس پاس کے ملکوں کا سیاح، وہاں سے جاہلی ''لٹریچر'' کی اعلیٰ درجہ کی کتابیں لاتا۔ انہیں لا کر اہل عرب کو سناتا۔ ایران کے بہادروں کے افسانے۔ حیرہ کے بادشاہوں کے قصے پڑھ کر سناتا اور کہتا جی ان میں لگاؤ، قرآن کے وعظ میں کیا رکھا ہے۔ ہمراہ کوئی حسین چھوکری بھی رکھتا۔ عملی دل بہلاوے کے لیے شراب و کباب کے ساتھ اس کی پیشکش بھی کرتا رہتا۔ اس سے بھی بڑھ کر ممنوع و ناجائز وہ سارے کھیل تماشے ہوں گے جو تہذیب و تمدن نے خدا اور آخرت کی طرف سے غافل کرنے کے لیے گڑھ لیے ہیں۔ سینما، تھیٹر، پکچر، گیلری وغیرہا۔ نیز ''ادبیات''، افسانہ و شعر کا وہ بہت بڑا ذخیرہ، جو آج ''آرٹ'' کے بڑے پُر فخر کارنامہ کی حیثیت سے پیش کیا جارہا ہے۔ مرشد تھانوی عَلَیْہِ الرَّحْمَۃ نے فرمایا کہ اس میں ہر اُس گانے کی حرمت آگئی جو عملاً دین سے غفلت کی طرف لے جانے والا ہو۔ یا اعتقاداً موجب ضلال ہو۔ اور قول فیصل یہ ہے کہ جو اِن دونوں باتوں سے مبرا ہو، اس کا یہ حکم نہیں ہے۔ ف۴ (آخرت میں) آخرت کا ہر عذاب شدید و الیم تو ہے ہی، یہ عذاب اس کے ساتھ ذلت آفریں بھی ہوگا۔ جس نے زندگی بھر دین حق کی تحقیر اور بے وقعتی کی، وہ نالائق ہے ہی اسی قابل کہ کل اس کی بھی ہر طرح ذلت و رسوائی ہولے۔ اس عذاب کا اصل ظہور تو آخرت ہی میں ہوگا۔ لیکن دنیا میں بھی ایک طرح اس کا ظہور مشاہد ہے، بھانڈ، نقال، گوئیے، میراثی، کسبیاں، نچنیے، غرض تمام طبقہ لَهْوَ الْحَدِيْثِ سے تعلق رکھنے والے دنیا میں بھی کیسے حقیر و رسوا رہتے ہیں، تا آنکہ کوئی معاشرہ مسخ ہو کر خود ہی اُن کے رنگ میں رنگ جائے، اور خود ہی فسق پیشہ بن جائے۔ ف۵ آیت ماقبل سے بھی ظاہر ہو گیا تھا، اور اس آیت نے اور زیادہ صاف کر دیا کہ یہاں مراد اس لہو و لعب اور ان اشغال تفریحی سے ہے جو دین اسلام سے ہٹنے اور ہٹانے، ضلال و اضلال کا باعث ہوں۔ ایسے مشاغل یقیناً حرام بلکہ ان میں سے بعض تو کفر کے درجہ میں داخل ہیں۔ باقی ''جو لہو اعمال فرعیہ شرعیہ سے باز رکھے یا کسی معصیت کا سبب ہو جائے وہ صرف معصیت ہے۔ اور جو لہو کسی امر واجب کا مفوت نہ ہو اور اس میں کوئی شرعی غرض و مصلحت بھی نہ ہو وہ مباح ہے۔ لیکن لایعنی ہونے کی وجہ سے خلاف اولیٰ ہے۔ اور مسابقت فرس اور مسابقت سہم و ملاعبت اہل میں چونکہ معتدبہ غرض تھی، اس لیے حدیث میں اس کو لہو باطل سے مستثنیٰ فرمایا، اور مسئلہ غنا اور سماع کا اس آیت کا مدلول ہونا ضروری نہیں۔ اس کا حکم مفصل مستقلاً مثل دیگر اقسام لہو کے دوسرے دلائل حدیثیہ و فقہیہ سے اپنے محل پر ثابت ہے۔ اور اس تفصیل سے تمام مشاغل اور تفریحات کا حکم بھی جس میں اخبار اور ناول وغیرہ بھی آگئے معلوم ہو گیا''۔ (تھانوی عَلَیْہِ الرَّحْمَۃ) ف۶ اپنے کمال قدرت سے۔ ہر وعدہ کے واقع کرنے پر قادر ہے۔ اور اپنے کمال حکمت سے واقع اسی وقت کرتا ہے جب عین مصلحت ہوتی ہے۔ ف۷ (ہر طرح کے شجر و نباتات کے) خَلَقَ ...... تَرَوْنَهَا۔ آسمان جیسی عظیم الشان موجودات کو بغیر کسی ظاہری و مرئی سہارے کے قائم رکھنا کمال قدرت پر ایک دلیل قاطع ہے۔ ملاحظہ ہوں (پ۱۳) سورۃ الرعد کے حاشیے۔ فقرہ کے یہ معنی بھی ہو سکتے ہیں۔ ''بغیر ایسے ستونوں کے جنہیں تم دیکھ سکو بنایا''۔ اس صورت میں تَرَوْنَهَا کا تعلق السَّمٰوٰتِ سے نہیں، بلکہ عَمَدٍ سے ہوگا۔ مفسرین نے یہ ترکیب بھی جائز رکھی ہے تکون ترونها في موضع خفض على النعت لعمد فيمكن ان يكون ثم عمد و لكن لاترى (قرطبی) بلکہ بعض صحابہ و تابعین سے بھی منقول یہی ہے۔ قال ابن عباس و عكرمه و مجاهد لها عمد لا ترونها (ابن کثیر) اَلْقٰى ...... بِكُمْ۔ ہلکی پھلکی سطح زمین پر اس مصلحت سے ایک خاص ترتیب و مناسبت مقام کے ساتھ بھاری بھاری پہاڑ نصب کر دیئے کہ زمین کہیں اپنی اتنی تیز گردش سے ہلنے نہ لگے۔ کمال صنعت گری کی دلیل ہے ملاحظہ ہوں سورۃ النحل (پ۱۴) کے حاشیے۔ مِنَ السَّمَاۗءِ سے جیسا کہ پہلے کئی بار گزر چکا ہے مراد سمت آسمان سے یا بلندی سے ہوتی ہے۔ ابر وغیرہ سب اسی میں شامل ہیں۔ ف۸ (اور وہ گمراہی اُن کی صریح ضد کی ہے۔ تو یہ لوگ بھلا دلیل وغیرہ کیا پیش کر سکیں گے) اہل شرک کو چیلنج کر کے پکارا ہے کہ اللہ کی صنعت و قدرت و حکمت پر تو آسمان و زمین میں ایسے ایسے روشن دلائل موجود ہیں۔ اب تم تو ذرا بتاؤ کہ تمہارے دیویوں دیوتاؤں کے مخلوقات و مصنوعات کون سے ہیں؟ اَلظّٰلِمُوْنَ۔ ظالمون سے مراد مشرکین ہیں۔ يعني المشركين بالله العابدين معهٗ غيره (ابن کثیر) ف۹ یہ لقمان کون تھے؟ اتنا تو بہر حال ظاہر ہے کہ کوئی مقبول، برگزیدہ بندہ تھے۔ اور ایسے کہ اہل عرب (قرآن کے مخاطبین اول) ان کے نام سے مانوس تھے۔ اس کے آگے اُن کی شخصیت کے بارہ میں اختلاف ہے۔ کلام جاہلیت میں ایک نہیں، اس نام کے تین تین شخصوں کا ذکر ملتا ہے۔ ان میں سے لقمان ثانی کا لقب لقمان حکیم مشہور ہے۔ عجب نہیں کہ قرآن مجید کا اشارہ انہیں کی جانب ہو۔ ان سے متعلق روایات تاریخی میں آتا ہے کہ یہ حضرت داؤد عَلَیْہِ السَّلَام کے ہمعصر تھے۔ ملک حبشہ کے رہنے والے تھے۔ اور ایک آزاد شدہ غلام تھے۔ (ارض القرآن جلد اول صفحہ ۱۸۰ الخ) بعض اکابر ان کی نبوت کے بھی قائل ہوئے ہیں۔ لیکن مسلک جمہور یہ ہے کہ نبی نہ تھے صرف حکیم تھے۔ یہ اختلاف سلف سے چلا آرہا ہے کہ آیا آپ نبی تھے، یا محض ایک بندۂ صالح۔ دونوں قول منقول ہیں۔ لیکن اکثریت نے قول ثانی ہی اختیار کیا ہے۔ اختلف السلف في لقمان هل كان نبيًا او عبدًا صالحًا من غير نبوة؟ على قولين الاكثرون على الثاني (ابن کثیر) والجمهور على انه كان حكيمًا و لم يكن نبيًا (مدارک) جمہور کا اس پر اتفاق ہے کہ آپ نبی نہ تھے۔ صرف حکیم تھے۔ البتہ عکرمہ اس

لِنَفۡسِهٖ ۚ وَمَنۡ كَفَرَ فَاِنَّ اللّٰهَ غَنِىٌّ حَمِيۡدٌ ﴿۱۲﴾ وَاِذۡ قَالَ

شکر کرتا ہے ف۱۰ اور جو کوئی ناشکری کرے سو اللہ بے نیاز ہے، ستودہ صفات ہے ف۱۱ اور اس وقت کا ذکر کیجیے جب

لُقۡمٰنُ لِابۡنِهٖ وَهُوَ يَعِظُهٗ يٰبُنَىَّ لَا تُشۡرِكۡ بِاللّٰهِ ؕ

لقمان نے اپنے بیٹے کو نصیحت کرتے ہوئے کہا کہ اے بیٹا اللہ کا شریک نہ ٹھہرانا،

اِنَّ الشِّرۡكَ لَظُلۡمٌ عَظِيۡمٌ ﴿۱۳﴾ وَوَصَّيۡنَا الۡاِنۡسَانَ

بے شک شرک بڑا بھاری ظلم ہے ف۱۲ اور ہم نے انسان کو تاکید کی

بِوَالِدَيۡهِ ۚ حَمَلَتۡهُ اُمُّهٗ وَهۡنًا عَلٰى وَهۡنٍ وَّفِصٰلُهٗ

اس کے ماں باپ سے متعلق، اس کی ماں نے ضعف پر ضعف اٹھا کر اسے پیٹ میں رکھا اور دو برس میں اس کا

فِىۡ عَامَيۡنِ اَنِ اشۡكُرۡ لِىۡ وَلِـوَالِدَيۡكَ ؕ اِلَىَّ الۡمَصِيۡرُ ﴿۱۴﴾

دودھ چھوٹتا ہے کہ تو میری اور اپنے ماں باپ کی شکر گذاری کیا کر، میری ہی طرف واپسی ہے ف۱۳

وَاِنۡ جَاهَدٰكَ عَلٰٓى اَنۡ تُشۡرِكَ بِىۡ مَا لَيۡسَ لَكَ بِهٖ

اور اگر وہ دونوں تجھ پر اس کا زور ڈالیں کہ تو میرے ساتھ کسی چیز کو شریک ٹھہرائے جس کی تیرے پاس کوئی

عِلۡمٌ ۙ فَلَا تُطِعۡهُمَا وَصَاحِبۡهُمَا فِى الدُّنۡيَا مَعۡرُوۡفًا ۡ

دلیل نہیں، تو تو ان کا کہا نہ ماننا اور دنیا میں ان کے ساتھ خوبی سے بسر کیے جانا ف۱۴

وَّاتَّبِعۡ سَبِيۡلَ مَنۡ اَنَابَ اِلَىَّ ۚ ثُمَّ اِلَىَّ مَرۡجِعُكُمۡ

اور اسی کی راہ پر چلنا جو میری طرف رجوع کیے ہو ف۱۵ پھر تم (سب) کو میرے پاس آنا ہے،

فَاُنَبِّئُكُمۡ بِمَا كُنۡتُمۡ تَعۡمَلُوۡنَ ﴿۱۵﴾ يٰبُنَىَّ اِنَّهَاۤ اِنۡ تَكُ

پھر جو کچھ تم کرتے رہتے تھے میں تمہیں سب جتلا دوں گا اے بیٹا اگر کوئی عمل

مِثۡقَالَ حَبَّةٍ مِّنۡ خَرۡدَلٍ فَتَكُنۡ فِىۡ صَخۡرَةٍ اَوۡ

رائی کے دانہ کی برابر ہو پھر کسی پتھر کے اندر ہو یا

۱۲ : ۳۱ ۱۶ : ۳۱ منزل ۵

کے قائل تھے کہ آپ نبی تھے۔ لیکن عکرمہ اپنی اس رائے میں متفرد ہیں۔ واتفق العلماء علی انه کان حکیمًا و لم یکن نبیًا الا عکرمة فانه قال کان لقمان نبیًا و تفرد بهٰذا القول (معالم)۔ تاریخ یونان میں ذکر ایک حکیم السیپ نامی کا آتا ہے (۶۱۹ تا ۵۶۴ ق،م) ان کے بعض حالات میں بھی حضرت لقمان کے ساتھ مشابہت ہے ہمارے ہاں کی روایتوں میں آتا ہے کہ آپ ملک نوبیا (افریقہ) یا سوڈان (افریقہ) کے ایک سیاہ فام غلام تھے۔ کان لقمان من سودان مصر ذا مشافر (ابن کثیر۔ عن سعید بن المسیب) و لقمان الحکیم کان اسود نوبیاذا مشافر (ابن کثیر۔ عن سعید بن المسیب) اَلۡحِكۡمَةَ حکمت سے مراد علم صحیح مع عمل صحیح ہے۔ ای الاصابة فی القول والعمل (مدارک) عبارة عن توفیق العمل بالعلم (کبیر)

ف۱۰ ”کہ اس سے نعمت میں ترقی ہوتی ہے۔ دنیوی نعمت میں تو باعتبار نفس نعمت کے کبھی اور باعتبار ثواب کے ہمیشہ اور دینی نعمت میں مثل علم وغیرہ کے دونوں طرح پر یعنی علم بھی بڑھتا ہے اور ثواب بھی ملتا ہے“۔ (تھانوی) ف۱۱ وہ کامل الصفات اپنی ذات سے ہے۔ اسے اپنی تکمیل کے لیے کسی کے شکر و حمد وغیرہ کی حاجت نہیں ـــ اس میں رد آ گیا بہت سی مشرک قوموں کا، جو اپنے دیویوں دیوتاؤں کو اپنی ہی طرح محدود القویٰ، ناقص الصفات سمجھتے ہیں۔ ف۱۲ (کہ اس کے سامنے اور سارے ظلم ہیچ ہیں) ظلم کی حقیقت ہے وضع الشیء فی غیر محلہٖ یعنی کسی شے کو اس کے خلافِ محل رکھنا اور شرک میں اس کا ظہور کامل ترین صورت میں ہوتا ہے۔ ف۱۳ (اور اس وقت ادائے حقوق سے متعلق باز پرس ہوگی) لِىۡ وَلِـوَالِدَيۡكَ۔ معطوف و معطوف علیہ کا خیال رہے۔ والدین کے حق کی یہ عظمت اس درجہ کی ہے کہ اس کا عطف خود حق تعالیٰ کے حق کی ادائی پر کیا گیا ہے۔ اِلَىَّ الۡمَصِيۡرُ یہ یاد دلا کر گویا یہ بھی بتا دیا کہ حکم کو معمولی نہ سمجھنا۔ سوال اس کی بابت رکھا ہوا ہے۔ حَمَلَتۡهُ ...... عَامَيۡنِ۔ پورا فقرہ بطور جملہ معترضہ کے ہے۔ والدہ کے حق کے بیان و توضیح میں ...... وَهۡنًا عَلٰى وَهۡنٍ ایک مختصر سے دو لفظی فقرہ میں حاملہ کی ساری معذوریوں اور ناتوانیوں کی جانب اشارہ آ گیا۔ تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ فِصٰلُهٗ فِىۡ عَامَيۡنِ۔ یہ کوئی فقہی حکم نہیں۔ کہ مدتِ رضاعت پورے دو سال ہی رہنا چاہیے۔ محض عادت غالب اور عرف عمومی کا بیان ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں صراحت ہے کہ شکر منعم کی طرح، جو واسطہ نعمت ہو، اس کا شکریہ بھی مطلوب ہے۔ اور اس واسطہ کے عموم میں والدین اور استاد اور مرشد سب آ گئے۔ ف۱۴ اطاعت والدین اپنی جگہ پر نہایت اہم اور ضروری شے سہی۔ بلکہ اسلام کی مجلسی و معاشری زندگی کی تو بنیاد ہی اتحاد زوجین کی طرح اطاعت والدین پر ہے، لیکن جب توحید پر زد پڑ رہی ہو تو وہاں یہ فریضہ بھی ساقط ہو جائے گا۔ اور اطاعت عین معصیت بن جائے گی ...... وَصَاحِبۡهُمَا فِى الدُّنۡيَا مَعۡرُوۡفًا۔ یہ حکم اس حال میں بھی قائم ہے کہ دنیوی حاجات و معاملات یعنی خور و نوش وغیرہ میں اُن کے ساتھ حسن سلوک برابر جاری رہے والدین کی شکر گزاری بہر صورت واجب ہے، بجز اس کے کہ وہ شکر گزاری اللہ کی ناشکری کے مستلزم ہو جائے۔ ف۱۵ (دینی معاملات میں) یعنی جو دین حق کا تابع اور اسی پر عامل ہو۔ معاملاتِ دین میں موافقت اسی کی کیا کرو۔ فقہاء نے کتاب و سنت و قیاس کے علاوہ جو چوتھا ماخذ احکامِ شریعت کا اجماعِ امت کو قرار دیا ہے، خود اس کی بنیاد علاوہ دوسرے نصوص کے یہ آیت بھی ہے۔ یدل علی صحة اجماع المسلین لامر اللہ تعالٰی ایانا باتباعهم (جصاص)

فِي السَّمٰوٰتِ اَوْ فِي الْاَرْضِ يَاْتِ بِهَا اللّٰهُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ

آسمانوں میں ہو یا زمین کے اندر ہو اللہ اسے لے ہی آئے گا بے شک اللہ

لَطِيْفٌ خَبِيْرٌ ﴿١٦﴾ يٰبُنَيَّ اَقِمِ الصَّلٰوةَ وَاْمُرْ بِالْمَعْرُوْفِ

بڑا باریک بین ہے بڑا باخبر ہے ف۱۶ اے میرے بیٹے نماز کو قائم رکھ اور اچھے کاموں کی نصیحت کیا کر

وَانْهَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَاصْبِرْ عَلٰى مَآ اَصَابَكَ ؕ اِنَّ ذٰلِكَ

اور برے کام سے منع کیا کر اور جو کچھ پیش آئے اس پر صبر کیا کر بے شک یہ (صبر)

مِنْ عَزْمِ الْاُمُوْرِ ﴿١٧﴾ وَلَا تُصَعِّرْ خَدَّكَ لِلنَّاسِ وَلَا

ہمت کے کاموں میں سے ہے ف۱۷ اور لوگوں سے اپنا رخ مت پھیر اور

تَمْشِ فِي الْاَرْضِ مَرَحًا ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ كُلَّ

زمین پر اکڑ کر مت چل بے شک اللہ کسی

مُخْتَالٍ فَخُوْرٍ ﴿١٨﴾ وَاقْصِدْ فِيْ مَشْيِكَ وَاغْضُضْ مِنْ

تکبر کرنے والے فخر کرنے والے کو پسند نہیں کرتا ف۱۸ اور اپنی چال میں میانہ روی اختیار کر اور اپنی آواز کو

صَوْتِكَ ؕ اِنَّ اَنْكَرَ الْاَصْوَاتِ لَصَوْتُ الْحَمِيْرِ ﴿١٩﴾ اَلَمْ

پست رکھ بے شک سب سے بری آواز گدھے کی ہوتی ہے ف۱۹ کیا تم لوگوں کی

تَرَوْا اَنَّ اللّٰهَ سَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ

اس پر نظر نہیں کہ اللہ نے تمہارے ہی کام میں لگا رکھا ہے اس (سب) کو جو آسمانوں اور زمین میں ہے

وَاَسْبَغَ عَلَيْكُمْ نِعَمَهٗ ظَاهِرَةً وَّبَاطِنَةً ؕ وَمِنَ النَّاسِ

اور اس نے تم پر اپنی حسی اور معنوی نعمتیں پوری کر رکھی ہیں ف۲۰ اور انسان ایسے بھی ہوتے ہیں

مَنْ يُّجَادِلُ فِي اللّٰهِ بِغَيْرِ عِلْمٍ وَّلَا هُدًى وَّلَا كِتٰبٍ

جو اللہ کے باب میں بغیر واقفیت بغیر دلیل اور بغیر کسی روشن کتاب کے بحث

ع ٢/٨ ١١

ف۱۶ (چنانچہ کوئی عمل کیسا ہی دقیق ہو، اور کیسے ہی اسباب خفاء اس کے لیے جمع ہو جائیں، اس عالم الغیب والشہادۃ کے احاطہ علم وخبر سے بہر حال وہ باہر نہیں رہ سکتا) مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ۔ یعنی حَبَّةٍ میں بہ غایت صغیر ہو۔ فَتَكُنْ فِيْ صَخْرَةٍ۔ یعنی حجاب شدید کے اندر ہو۔ اَوْ فِي السَّمٰوٰتِ۔ یعنی غایت بُعد میں ہو ...... اَوْ فِي الْاَرْضِ۔ یعنی ظلمات در ظلمات میں ہو۔ انسان کی نظر سے خفاء شئے کے اسباب عموماً یہی ہوتے ہیں۔ اور مشرک قوموں نے اپنے پر قیاس کر کے اپنی دیوی دیوتاؤں کو انہیں حالات میں معذور اور اُن کے علم کو ناقص سمجھا ہے۔ قرآن مجید نے ان میں سے ہر ممکن سبب کی تردید کر کے بتا دیا کہ حق تعالیٰ کے علم کامل و محیط کو کسی معنی میں اور کسی پہلو سے بھی ناقص، ناتمام، داغدار سمجھنا انتہائی جہل ہے۔ ف۱۷ (ہمیشہ مقبولین کی ایک خصوصیت۔ بلکہ بعض موقعوں پر واجب بھی) ذٰلِكَ۔ یعنی یہی صبر۔ یا وہ تمام اُمور جو مذکور ہو چکے۔ اشارة الى الصبر او الى كل ما امر به (بیضاوی) اَقِمِ الصَّلٰوةَ۔ نماز کی پابندی کا حکم التزام شرائط کے ساتھ۔ وَاْمُرْ بِالْمَعْرُوْفِ۔ نیکی و نیک کرداری کا حکم۔ وَانْهَ عَنِ الْمُنْكَرِ۔ بدی و بدکرداری سے بچنے بچانے کا حکم۔ وَاصْبِرْ عَلٰى مَآ اَصَابَكَ۔ تکوینی طور پر جو بھی ناموافق حالات پیش آئیں۔ دنیا میں جو جو رنج اور مصیبتیں پڑیں، یا مسلمان بننے اور بنے رہنے میں (اقامت صلوٰۃ میں۔ امر بالمعروف میں نہی عن المنکر میں) جو جو بھی دقتیں اُٹھانی پڑیں۔ ان سب کو صبر کی سپر پر روکنے کا حکم۔ ف۱۸ (یہاں تک کہ چال ڈھال میں متکبرین کا تشبہ بھی مبغوض ہے) ف۱۹ (سو انسان کو چاہیے کہ گدھوں کی طرح چیخنے چلّانے نہ لگ جائے) سارے پند و موعظت کا خلاصہ یہ نکلا کہ چال ڈھال، بول چال، رفتار و آواز، غرض ہر چیز میں انسان کو متکبرین کی روش سے بچنا چاہیے — اخلاق و آداب کے جزئیات تک کی تعلیم ہماری شریعت دیتی ہے۔ ف۲۰ (اور وہ تکوینی نعمتیں، ہوا، آگ، روشنی، پانی، صحت، غذا، مکان، لباس وغیرہا، مومن و کافر ساری مخلوق بشری کے لیے عام ہیں) ظَاهِرَةً۔ وہ تکوینی نعمتیں جن کا ادراک حواس سے ہو سکے۔ بَاطِنَةً۔ وہ تکوینی نعمتیں جن کا ادراک عقل سے ہو سکے۔ سَخَّرَ ...... الْاَرْضِ۔ اس میں تعریض ہے مشرک اور جاہلی قوموں پر، کہ اللہ کی ساری مخلوق تو خود تمہاری خدمت کے لیے، یہ آسمان اور یہ زمین، یہ چاند، یہ سورج، سب ہی۔ پھر یہ تم پر کیا شامت سوار ہے کہ تم اُلٹے انہیں کو اپنا معبود بنائے ہوئے ہو۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔

مُّنِيْرٍ ﴿٢٠﴾ وَاِذَا قِيْلَ لَهُمُ اتَّبِعُوْا مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ قَالُوْا بَلْ نَتَّبِعُ

کیا کرتے ہیں و۲۱ اور جب ان سے کہا جاتا ہے کہ اس چیز کی پیروی کرو جو اللہ نے اتاری ہے تو کہتے ہیں کہ نہیں، ہم تو

مَا وَجَدْنَا عَلَيْهِ اٰبَآءَنَا ؕ اَوَلَوْ كَانَ الشَّيْطٰنُ يَدْعُوْهُمْ

اسی کی پیروی کریں گے جس پر ہم نے اپنے بڑوں کو پایا ہے کیا یہ جب بھی، جب شیطان ان (بڑوں) کو عذاب دوزخ

اِلٰى عَذَابِ السَّعِيْرِ ﴿٢١﴾ وَمَنْ يُّسْلِمْ وَجْهَهٗۤ اِلَى اللّٰهِ

کی طرف بلا رہا ہو؟ و۲۲ اور جو کوئی اپنا رخ اللہ کی طرف جھکا دے

وَهُوَ مُحْسِنٌ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ؕ وَاِلَى

درآنحالیکہ وہ مخلص ہو تو اس نے بڑا مضبوط حلقہ تھام لیا اور سب کاموں کا اخیر

اللّٰهِ عَاقِبَةُ الْاُمُوْرِ ﴿٢٢﴾ وَمَنْ كَفَرَ فَلَا يَحْزُنْكَ كُفْرُهٗ ؕ

اللہ ہی تک پہنچے گا و۲۳ اور جو کوئی کفر کرے سو آپ کو اس کا کفر غمگین نہ کرے

اِلَيْنَا مَرْجِعُهُمْ فَنُنَبِّئُهُمْ بِمَا عَمِلُوْا ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌۢ

ان (سب) کو ہمارے ہی پاس لوٹنا ہے سو ہم انہیں جتلا دیں گے، جو کچھ وہ کیا کرتے تھے، بے شک اللہ کو دلوں کے اندر کی باتیں

بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ﴿٢٣﴾ نُمَتِّعُهُمْ قَلِيْلًا ثُمَّ نَضْطَرُّهُمْ اِلٰى

خوب معلوم ہیں و۲۴ ہم انہیں چند روزہ عیش دیے ہوئے ہیں، پھر ان کو سخت عذاب کی طرف

عَذَابٍ غَلِيْظٍ ﴿٢٤﴾ وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ

کشاں کشاں پہنچا دیں گے۔ اور اگر آپ ان سے پوچھیے کہ آسمانوں اور زمین کو کس نے پیدا

وَالْاَرْضَ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ ؕ قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ ؕ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا

کیا ہے تو وہ یہی کہیں گے کہ اللہ نے، آپ کہیے کہ الحمد للہ و۲۵ لیکن ان میں سے اکثر تو (اتنی بات بھی)

يَعْلَمُوْنَ ﴿٢٥﴾ لِلّٰهِ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ

نہیں جانتے و۲۶ اللہ ہی کی ملک ہے جو کچھ بھی آسمانوں میں ہے اور زمین میں بے شک اللہ ہی

و۲۱ یعنی اس جدال بے جا کی بنیاد نہ کسی علم صحیح پر ہے نہ کسی استدلال عقلی پر نہ کسی کتاب آسمانی پر، بلکہ محض اپنی کج فہمی پر۔ و۲۲ یعنی اس قدر ان کی طبیعت میں ضد وفساد ہے کہ بلا دلیل بلکہ خلاف دلیل بھی محض اپنے گمراہ باپ دادوں کی روش پر چلے جا رہے ہیں، اور وہ بھی جبکہ اس روش کے ناصواب ہونے پر انہیں صاف دلیل وبصیرت مل بھی چکی ہے۔ و۲۳ اکبر الہ آبادی نے بھی معرفت کے رنگ میں خوب کہا ہے۔ ع اخیر کیوں کا جواب تو ہے! وَهُوَ مُحْسِنٌ۔ یعنی وہ مومن خالص بھی ہو۔ فَقَدِ...... الْوُثْقٰى۔ یعنی جس نے توحید کی مضبوط رسی تھام لی۔ وہ اب ہر طرح محفوظ ہو گیا۔ اسے اب صدمۂ ہلاکت کا ڈر نہ رہا۔ و۲۴ (اس لیے آپ اتنا زیادہ فکر وتردد اپنے سر کیوں لیں)۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اصلاح وہدایت خلق کے باب میں بہت زیادہ اہتمام ومبالغہ نہ کیا جائے۔ و۲۵ (کہ دلیل کا ایک اہم مقدمہ تو تمہیں بھی تسلیم ہے) اَلسَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ۔ سے مراد ساری کائنات اور اس کے اعظم ترین قویٰ ہیں۔ استدلال کی منطقی شکل حسب ذیل ہوگی:۔ یہ عالم ومافی العالم سارے کا سارا مخلوق ومصنوع اللہ کا ہے۔ کوئی مخلوق ومصنوع رب ومعبود نہیں ہو سکتا اس لیے عالم ومافی العالم کی کوئی بھی چیز رب ومعبود بننے کے قابل نہیں۔ و۲۶ (کہ جب سب کو مخلوق ومصنوع تسلیم کر لیا۔ تو پھر ان کی الوہیت یا شرکت الوہیت کیا معنی) ہندوستان کے مشرکین میں بھی بکثرت ایسے ہیں جو ایک طرف ایک خالق اکبر، ایک رب اعظم کے قائل ہیں۔ لیکن ساتھ ہی بہتوں کو اربابِ اصغر کی طرح اس کا شریک بھی مانتے جاتے ہیں۔ اور توحید کے مضمرات پر کبھی غور ہی نہیں کرتے۔

الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ ﴿۲۶﴾ وَلَوْ اَنَّ مَا فِي الْاَرْضِ مِنْ شَجَرَةٍ

بے نیاز ہے ستودہ صفات ہے ف۲۷ اور جتنے درخت زمین بھر میں ہیں اگر یہ سب قلم

اَقْلَامٌ وَّالْبَحْرُ يَمُدُّهٗ مِنْۢ بَعْدِهٖ سَبْعَةُ اَبْحُرٍ مَّا نَفِدَتْ

بن جائیں ف۲۸ اور اس سمندر کے علاوہ سات سمندر اور ہو جائیں تو بھی اللہ کے کلمات (کی حکایت)

كَلِمٰتُ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿۲۷﴾ مَا خَلْقُكُمْ وَلَا

ختم نہ ہو بے شک اللہ بڑا زبردست ہے، حکمت والا ہے، ف۲۹ تم (سب) کا پیدا کرنا اور

بَعْثُكُمْ اِلَّا كَنَفْسٍ وَّاحِدَةٍ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌۢ بَصِيْرٌ ﴿۲۸﴾

دوبارہ اٹھانا بس ایسا ہی ہے جیسا ایک شخص کا ف۳۰ بے شک اللہ بڑا سننے والا ہے، خوب دیکھنے والا ہے،

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ يُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَيُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ

کیا تو نے اس پر نظر نہیں کی کہ اللہ رات کو داخل کرتا رہتا ہے دن میں اور دن کو داخل کرتا رہتا ہے رات میں

وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ؗ كُلٌّ يَّجْرِيْۤ اِلٰۤى اَجَلٍ مُّسَمًّى

اور سورج اور چاند کو کام میں لگا رکھا ہے، ہر ایک، ایک میعاد مقرر تک چلتا رہے گا

وَّاَنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ﴿۲۹﴾ ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْحَقُّ

اور کیا اس پر نظر نہیں کی کہ اللہ تمہارے سب عملوں کی پوری خبر رکھتا ہے ف۳۱ یہ اس سبب سے کہ اللہ ہی (کی ہستی) حقیقی ہے

وَاَنَّ مَا يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهِ الْبَاطِلُ ۙ وَاَنَّ اللّٰهَ هُوَ

اور اس لئے کہ اس کے سوا جن لوگوں کو یہ پکارتے ہیں سب ہیچ ہیں، اور اس لئے کہ اللہ ہی

ع ۱۱/۱۲ ۳ الْعَلِيُّ الْكَبِيْرُ ﴿۳۰﴾ اَلَمْ تَرَ اَنَّ الْفُلْكَ تَجْرِيْ فِي الْبَحْرِ

بلند شان والا ہے بڑی شان والا ہے ف۳۲ کیا تو نے اس پر نظر نہیں کی کہ اللہ ہی کے فضل سے کشتی

بِنِعْمَتِ اللّٰهِ لِيُرِيَكُمْ مِّنْ اٰيٰتِهٖ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّكُلِّ

سمندر میں چلتی ہے تاکہ تم کو (اللہ) اپنی نشانیاں دکھلائے بے شک اس میں نشانیاں ہیں ہر



ف۲۷ الْغَنِيُّ۔ بے نیاز ہے اپنی ذات کے لحاظ سے اور الْحَمِيْدُ جامع تمام خوبیوں کا اپنی صفات کے لحاظ سے۔ ف۲۸ (چنانچہ ایک ایک درخت سے ہزارہا ہزار قلم تیار ہونے لگیں) ف۲۹ وہ قدرت میں بھی کامل ہے اور علم وحکمت میں بھی۔ اس کی قدرت اور حکمت کی شانیں لاانتہاء ہیں۔ انسان اپنی سمجھ کے لائق بس یہ فرض کرلے، کہ روئے زمین کے جنگلوں میں، باغوں میں، کھیتوں میں، مکانوں میں، راہوں اور سڑکوں پر جو بے شمار درخت ہیں، یہ سب بھی اگر بے گنتی قلموں میں تبدیل ہو جائیں، اور دنیا کے سمندری پانی کا موجودہ ذخیرہ کئی گنا بڑھ کر روشنائی کے سمندر تیار ہو جائیں، تو وہ سارے قلموں کے جنگل اور یہ ساری روشنائی کے سمندر مل کر بھی اللہ کی قدرت وحکمت کو احاطہ میں لانے میں کافی نہیں ہو سکتے۔ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ۔ قدرت اور علم یہ وہ دو صفتیں ہیں جو تمام صفات وافعال سے تعلق رکھتی ہیں۔ اس لیے عموم کے بعد انہیں خصوصاً بھی بیان فرما دیا گیا۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) اَلْبَحْرُ۔ بحر سے مراد جنس بحر ہے۔ کوئی متعین سمندر مراد نہیں۔ سَبْعَةُ اَبْحُرٍ۔ سبعة سے بھی مراد سات کا مخصوص ومتعین عدد نہیں، بلکہ محاورۂ عربی کے مطابق محض کثرت۔ ليس لانحصارها فى سبعة و انما الاشارة الى المدد والكثرة و لو بالف بحر (كبير) المراد بالسبعة الكثرة (روح) ف۳۰ اس کے نزدیک جیسے ایک کا جلانا ایسے سب کا جلا اٹھانا۔ ف۳۱ یعنی تصرفات تکوینی تمامتر اسی کے ہاتھ میں ہیں، اور علم بھی اس کا کامل، محیط وہمہ گیر ہے۔ اِلٰۤى اَجَلٍ مُّسَمًّى۔ یعنی یوم قیامت تک— یہاں گویا ضمناً یہ بھی بتلا دیا ہے کہ دنیا کے موجودہ نظام تکوینی کی مدتِ عمر قیامت تک ہے۔ اس کے بعد ایک دوسرے ہی نظام کا دور شروع ہوگا۔ يُوْلِجُ ...... الْقَمَرَ۔ سیاہ رات اور روشن دن، اور سورج اور چاند سب اسی قادر مطلق کی مخلوق ومصنوع ہیں اور اُن سب کے تصرفات اسی کے حکم ومشیت کے محکوم ہیں۔ پھر یہ کیسی حماقت وسفاہت ہے کہ انہیں کو دیوی، دیوتا قرار دے کر معبود فرض کرلیا جائے۔ ف۳۲ (اور وہی اکیلا معبودیت کا مستحق) ذٰلِكَ۔ یعنی یہی مذکورۂ بالا دلائل وواقعات۔ اشارة الى الذى ذكر من سعة العلم و شمول القدرة و عجائب الصنع و اختصاص البارى بها (بيضاوى) واجب الوجود صرف اسی کی ذات، وجود حقیقی صرف اسی کا، صفات علو وکبریائی سے صرف وہی متصف، معبودیت والوہیت کا صرف وہی مستحق۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



صَبَّارٍ شَكُوْرٍ ﴿۳۱﴾ وَ اِذَا غَشِيَهُمْ مَّوْجٌ كَالظُّلَلِ دَعَوُا اللّٰهَ
صابر شاکر کے لئے و۳۳ اور جب انہیں موجیں سائبانوں کی طرح گھیر لیتی ہیں تو وہ خالص اعتقاد کر کے اللہ ہی کو
مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ۚ فَلَمَّا نَجّٰىهُمْ اِلَى الْبَرِّ فَمِنْهُمْ
پکارنے لگتے ہیں پھر جب وہ انہیں نجات دے کر خشکی پر لے آتا ہے تو کچھ ان میں سے
مُّقْتَصِدٌ ؕ وَ مَا يَجْحَدُ بِاٰيٰتِنَاۤ اِلَّا كُلُّ خَتَّارٍ كَفُوْرٍ ﴿۳۲﴾
اعتدال پر رہتے ہیں، و۳۴ اور ہماری آیتوں کے منکر تو بس وہی ہوتے ہیں جو بدعہد اور ناشکرے ہیں و۳۵
يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمْ وَ اخْشَوْا يَوْمًا لَّا يَجْزِيْ
اور اے لوگو! اپنے پروردگار سے ڈرو اور اس دن کا خوف رکھو جب نہ کوئی باپ اپنے بیٹے کی طرف سے
وَالِدٌ عَنْ وَّلَدِهٖ ۟ وَ لَا مَوْلُوْدٌ هُوَ جَازٍ عَنْ وَّالِدِهٖ شَيْـًٔا ؕ
کچھ بدلہ ہو سکے گا اور نہ بیٹا ہی اپنے باپ کی طرف سے کوئی بدلہ بن سکے گا و۳۶
اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ فَلَا تَغُرَّنَّكُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا ۫ وَ لَا
یقیناً اللہ کا وعدہ سچا ہے سو دنیوی زندگی تمہیں کہیں دھوکہ میں نہ ڈال دے اور نہ کہیں
يَغُرَّنَّكُمْ بِاللّٰهِ الْغَرُوْرُ ﴿۳۳﴾ اِنَّ اللّٰهَ عِنْدَهٗ عِلْمُ
وہ بڑا فریبیا تمہیں اللہ کے باب میں دھوکہ میں رکھے و۳۷ بے شک اللہ ہی کو قیامت کی
السَّاعَةِ ۚ وَ يُنَزِّلُ الْغَيْثَ ۚ وَ يَعْلَمُ مَا فِي الْاَرْحَامِ ؕ
خبر ہے اور وہی مینہ برساتا ہے اور وہی جانتا ہے کہ رحموں میں کیا ہے و۳۸
وَ مَا تَدْرِيْ نَفْسٌ مَّاذَا تَكْسِبُ غَدًا ؕ وَ مَا تَدْرِيْ
اور کوئی بھی نہیں جان سکتا کہ وہ کل کیا عمل کرے گا و۳۹ اور نہ کوئی
نَفْسٌۢ بِاَيِّ اَرْضٍ تَمُوْتُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ خَبِيْرٌ ﴿۳۴﴾ ع ۴ ۱۳
یہ جان سکتا ہے کہ وہ کس زمین میں مرے گا و۴۰ بے شک اللہ ہی علم والا ہے خبر رکھنے والا ہے و۴۱



و۳۳ اتھاہ اور بے پناہ جوش مارتے ہوئے سمندر پر انسان جیسے مشت خاک کو قدرت دینا اسے اتنی عقل وفہم سے بہرہ ور کرنا کہ وہ لکڑی کے تختوں کو جوڑ جاڑ، اور ان میں کیلیں ٹھونک ٹھانک اور ہوا اور بھاپ اور بجلی کی قوتوں سے کام لے کر چھوٹی بڑی کشتیاں اور آبدوزیں اور اسٹیمر اور لائنر اور ڈریڈ ناٹ وغیرہ تیار کر سکے۔ اور ان کے ذریعہ سے سینکڑوں نہیں، ہزاروں میل کے فاصلے شدید خطرات وموانع کے باوجود طے کرتا رہے، اور بحری تجارت وسیاحت سے عظیم الشان نفع حاصل کرتا رہے، یہ سب فضل الٰہی (نعمۃ اللہ) ہی کے حکم میں داخل اور اُس کی قدرت، رحمت، حکمت کی نشانیوں کے مشاہدہ ہی کے لیے ہیں۔ ذٰلِكَ۔ یعنی اس فضل خداوندی اور مشاہدۂ آیاتِ الٰہی میں۔ صَبَّارٍ شَكُوْرٍ۔ مراد مومن ہی ہے کہ وہی صفاتِ صبر وشکر میں کامل ہوتا ہے۔ كناية عن المؤمن (روح) ان دوصفات کی تخصیص اس موقع پر اس لیے کہ بحری سفر وسیاحت میں خوب موقع ان دونوں صفات کے ظہور کا رہتا ہے۔ و۳۴ (اور باقی پھر حق سے منحرف ہوجاتے ہیں) مُّقْتَصِدٌ۔ راہ اقتصاد واعتدال، توحید کی راہ ہے۔ شرک کی راہ سرتا سر کجی وکجروی ہے۔ كَالظُّلَلِ۔ سمندر میں طوفان وطغیانی کے وقت پانی کی موجیں سطح آب سے گزوں اُونچی ہو ہو کر جب کشتیوں اور جہازوں پر تھپیڑے مارتی ہیں تو یہی معلوم ہونے لگتا ہے کہ جیسے بدلیاں چھا گئی ہیں — قرآن مجید اپنی تشبیہات کے ذریعہ سے گویا اصل منظر کو سامنے لا دکھاتا ہے۔

و۳۵ (اور وہی کافر کہلاتے ہیں) خَتَّارٍ۔ بدعہدی کا ظہور یوں کہ توحید کا جو عہد وپیمان مضطر ومضطرب ہو کر کشتی میں کیا تھا، اسی کو اب توڑ دیا۔ كَفُوْرٍ۔ ناشکری کا صدور یوں کہ خشکی پر صحیح وسلامت آجانے کا جو مقتضا تھا، یعنی شکر، اسی کو چھوڑ دیا۔

و۳۶ باطل مذہبوں میں جو اہمیت کفارہ اور معاوضہ کے عقیدوں کو حاصل ہے۔ آیت ان سب کی تردید کیے دے رہی ہے — وَالِدٌ اور مَوْلُوْدٌ کی تخصیص اس لیے کہ اول تو کوئی رشتہ اس سے قریب تر اور کیا ہوگا۔ دوسرے یہ کہ بعض مذہبوں میں اولاد ہی کو "پانی دے کر" اپنے والد کا نجات دہندہ بتایا گیا ہے۔ و۳۷ (کہ تم اسی دنیا کی چمک دمک پر فریفتہ ہو کر یاد آخرت سے غافل ہو جاؤ) اَلْغَرُوْرُ۔ غرور ہر وہ چیز ہے جو انسان کو غفلت اور دھوکہ میں ڈال دے، مال ہو، جاہ ہو، خواہش شہوانی ہو، یا خود شیطان ہو۔ الغرور كل ما يغر الانسان من مال وجاه و شهوة و شيطان (راغب) یہاں مراد شیطان ہے، جیسا کہ صحابہ وتابعین سے مروی ہے۔ قد فسّر با لشيطان اذهو اخبث الغاوين (راغب) اي الشيطان كما روى عن ابن عباس و عكرمة و قتادة و مجاهد و الضحاك (روح) اس بڑے فریبیے کا دھوکہ حق تعالیٰ کے باب میں یہی ہے کہ عذاب وعقاب کی خبریں سب غلط ہیں، نہ کوئی عالم آخرت ہے اور نہ وہاں حساب کتاب اور پکڑ دھکڑ۔ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ۔ اللہ کا وعدہ یہی کہ حساب کتاب برحق ہے اور ہر ایک کو اپنے اعمال وافعال کی جواب دہی کرنا ہے۔

و۳۸ مثلاً یہی کہ جنین مردہ ہے یا زندہ، حمل، خصوصاً اپنے ابتدائی زمانہ میں لڑکی کا ہے یا لڑکے کا، بچہ صحیح وسالم پیدا ہوگا یا مریض وناقص۔ ولادت طبعی طور پر پورے دنوں پر ہوگی، یا غیر طبعی طور پر اس کے قبل یا بعد، اور ہوگی تو ٹھیک کس دن، کس وقت ہوگی، وقس علیٰ ہذا۔ رحمیات سے متعلق ان تفصیلات کا پورا اور تحقیقی علم صرف ذات باری کو رہتا ہے۔ وَيُنَزِّلُ الْغَيْثَ۔ یعنی اس کا پورا اور یقینی علم کہ بارش کب ہوگی، کہاں ہوگی، کس مقدار میں ہوگی، کتنی مدت تک رہے گی وقس علیٰ ہذا — فضائیات کے بارہ میں انسانی علوم کے ماہرین قرائن اور ظن وتخمین سے کام لے کر جس حد تک اندازہ لگاتے رہتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ نہ اس کا شمار علم غیب میں ہے، اور نہ اس کی نفی یہاں مقصود ہے۔ اِنَّ اللّٰهَ عِنْدَهٗ عِلْمُ السَّاعَةِ۔ آگے کے دو جملہ فعلیہ ہیں، اور یہ جملہ اسمیہ ہے۔ یہ فرق غالباً اس لیے کہ عِلْمُ السَّاعَةِ ایک امر متعین ہے۔ بخلاف اس کے وہ دونوں اُمور، دنیا میں برابر واقع ہوتے ہی رہتے ہیں۔ و۳۹ یہاں بھی وہی کل کے علم قطعی وتفصیلی کی نفی مراد ہے۔ ورنہ ظاہر ہے کہ کوئی نہ کوئی پروگرام اجمالی صورت میں تو دوسرے دن کے لیے ہر انسان رکھتا ہی ہے — اور جب انسان کو اپنے ہی کل سے متعلق تفصیلی اور تحقیقی خبر نہیں ہوسکتی، تو ظاہر ہے کہ دوسروں کے مستقبل سے متعلق تو اتنی بھی نہیں ہوسکتی۔

و۴۰ (اور جب "کہاں" کے متعلق کوئی تحقیقی خبر نہیں ہوسکتی تو "کب" کے متعلق تو اور بھی محال ہے) مکانِ موت تو بہرحال اس وقت بھی موجود ہے، اور عجب نہیں جو مرنے والے کے مشاہدہ میں بھی کبھی آچکا ہو تو زمانِ موت جو حواس ظاہری سے تمامتر مستور ومخفی ہے، اس کی بابت نفی علم تو اور زیادہ ہوگی۔ و۴۱ آیت کا حاصل یہ ہوا کہ علم غیب، یعنی ہر شے کا علم بلاواسطہ، اور جملہ اشیاء کا علم محیط، صرف حق تعالیٰ کو حاصل ہے کوئی بھی اس وصف میں اس کا شریک نہیں۔ یہ پانچ مسئلے صرف بطور مثال اور نمونے کے بیان ہوئے ہیں، اور ان کی تخصیص کی کھلی ہوئی وجہ یہ ہے، جیسا کہ شان نزول کی روایتوں میں متعدد طریقوں سے آیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں سوال انہیں پانچ مسئلوں کی بابت پیش کیا گیا تھا:۔

آیاتھا ۳۰ ۳۲ سُوْرَةُ السَّجْدَةِ مَكِّيَّةٌ ۷۵ رکوعاتھا ۳

اس کی تیس آیتیں سورۂ سجدۂ مکہ میں نازل ہوئی اور تین رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت مہربان بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

الٓمّٓ ① تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ لَا رَيْبَ فِيْهِ مِنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ②

الف۔لام۔میم یہ نازل کی ہوئی کتاب اس کے اندر کوئی اشتباہ نہیں، عالموں کے پروردگار کی طرف سے ہے و۱

اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰىهُ ۚ بَلْ هُوَ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ لِتُنْذِرَ

کیا یہ لوگ یہ کہتے ہیں کہ اس (پیمبر) نے اسے گڑھ لیا ہے، و۲ نہیں بلکہ یہ حق ہے آپ کے پروردگار کی طرف سے

قَوْمًا مَّآ اَتٰىهُمْ مِّنْ نَّذِيْرٍ مِّنْ قَبْلِكَ لَعَلَّهُمْ

(اترا ہوا) تاکہ آپ اس قوم کو ڈرائیں جس کے پاس آپ سے قبل کوئی ڈرانے والا نہیں آیا تھا، شاید کہ وہ لوگ

يَهْتَدُوْنَ ③ اَللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا

راہ پر آجائیں، و۳ اللہ ہی ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو اور جو کچھ ان کے درمیان ہے پیدا

بَيْنَهُمَا فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ ۗ مَا لَكُمْ

کر دیا چھ دنوں میں پھر وہ قائم ہوا تخت (شاہی) پر و۴ اس کے سوا کوئی

مِّنْ دُوْنِهٖ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا شَفِيْعٍ ۗ اَفَلَا تَتَذَكَّرُوْنَ ④ يُدَبِّرُ

نہ تمہارا مددگار ہے اور نہ سفارشی سو کیا تم سمجھتے نہیں ہو؟ و۵ آسمان سے

الْاَمْرَ مِنَ السَّمَآءِ اِلَى الْاَرْضِ ثُمَّ يَعْرُجُ اِلَيْهِ فِيْ يَوْمٍ

زمین تک وہی ہر امر کی تدبیر کرتا ہے و۶ پھر (یہ امر) اس کے پاس پہنچ جائے گا و۷ ایک ایسے دن

كَانَ مِقْدَارُهٗٓ اَلْفَ سَنَةٍ مِّمَّا تَعُدُّوْنَ ⑤ ذٰلِكَ عٰلِمُ

میں جس کی مقدار تمہارے شمار کے مطابق ایک ہزار سال کی ہوگی و۸ وہی جاننے والا ہے



و۱ آیت کا ایک مفہوم تو یہ ہے کہ اس کتاب کے کتابِ الٰہی ہونے میں اصلاً شک وشبہ کی گنجائش نہیں۔لیکن لَا رَیْبَ فِیْهِ کا ایک ذرا باریک پہلو یہ بھی نکلتا ہے کہ ریب وارتیاب، شک واشتباہ، تردد وتذبذب کا اس کتاب کے اندر کہیں گزر نہیں۔اس کے مضامین تو سرتاسر مایہ تسکین وخزانہ سکون ہیں۔یقین واطمینان اسی کتاب کے اندر ملے گا۔ملاحظہ ہو۔شروع سورۃ البقرہ کا حاشیہ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَیْبَ فِیْهِ پر۔نیز ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ۔و۲ یعنی کیا ان بدبخت منکرین کا یہ دعویٰ ہے کہ یہ کتاب جو معنوی اور ادبی ہر حیثیت سے بے نظیر وعدیم المثال ہے ایک انسان کی جو اپنے کو پیمبر کہتے ہیں، گڑھی ہوئی ہے اور کسی انسانی دماغ کی پیداوار ہے؟ و۳ یعنی اُن کی ہدایت یابی کا ایک متوقع ذریعہ تو یہ قرآن ہے، اب آگے چاہے وہ اس پر ایمان لائیں یا نہ لائیں۔ قَوْمًا...... قَبْلِكَ۔قوم قریش اسمٰعیلی تھی۔اور حضرت ابراہیم واسمٰعیل علیہما السلام کا پیمبرانِ برحق ہونا ظاہر ہے پھر اس ارشاد سے کیا مراد ہے کہ اس قوم کے پاس اس سے قبل کوئی نذیر نہیں آیا تھا؟— مراد یہ ہے کہ دین ابراہیمی واسمٰعیلی کے چھوڑنے کے بعد جب سے یہ قوم، عرب میں آباد ہو کر کفر وشرک میں مبتلا ہو گئی تھی اس وقت سے کوئی پیمبر اُن میں نہیں آیا تھا۔امام المفسرین امام رازی رحمۃ اللہ علیہ سے یہی تفسیر منقول ہے۔اے بعد الضلال الذی کان بعد الهدایة لم یأتهم نذیر (کبیر) اور بعض ائمہ نے یہ قید لگا دی ہے کہ بعثت عیسوی وبعثت محمدی کے درمیانی زمانہ فترت میں کوئی نبی عربوں کے درمیان نہیں آیا۔وقال ابن عباس و مقاتل ذاک فی الفترة التی کانت بین عیسٰی و بین محمد صلی اللہ علیہ وسلم (معالم) قیل المراد بالقوم اهل الفترة بین عیسٰی و محمد علیهما السلام (قرطبی) و۴ یعنی اپنے تصرفات نازل کرنے لگا، اپنے احکام نافذ کرنے لگا۔ خَلَقَ...... الْعَرْشِ۔ چھ دن کی مدت خلقت آسمان وزمین پر، نیز استواء علی العرش پر حاشیے (پ۸) سورۃ الاعراف میں گزر چکے۔و۵ (کہ ایسی ذات کا شریک کوئی بھی نہیں ہو سکتا) مراد یہ ہے اللہ کے سوا کوئی بھی مستقلاً نہ مددگار ہے نہ شافع، جیسا کہ تمام مشرکانہ مذہبوں نے سمجھ رکھا تھا۔اسلام سے قبل تقریباً تمام مذاہب نے اللہ کے علاوہ مستقلاً کچھ حمایتی اور کچھ شفیع ٹھہرا لیے تھے۔اور جزا وسزا کا تعلق خدائے تعالیٰ سے، بس محض برائے نام ہی رکھا تھا۔اسلام نے آکر اس کی تردید کی۔اور بار بار بتلایا کہ حکم نافذ کرنے والا، فیصلہ صادر کرنے والا دنیا کی طرح آخرت میں بھی صرف اللہ ہی ہے۔البتہ اِلَّا بِاِذْنِهٖ کی قید لگا کر دوسری جگہ یہ بتا دیا ہے کہ وہ خود ہی جس طرح دنیا میں سلسلۂ اسباب ووسائط پھیلائے ہوئے ہے، آخرت میں بھی، اپنے ایماء سے ملائکہ کو، انبیاء کو اولیاء کو، صالحین کو، اطفال معصوم کو سفارش کے لیے اُٹھا کھڑا کرے گا۔اور فساق مومنین کی مغفرت کا ذریعہ انہیں بنا دے گا۔مِنْ دُوْنِهٖ۔کی قید بہت قابل لحاظ ہے۔اللہ کے مقابل کی حیثیت سے قطعاً کوئی بھی شفیع وناصر نہیں۔و۶ چھوٹی بڑی ہر چیز کی تربیت، تدبیر، انتظام سب اسی کے ہاتھ میں ہے۔یہ نہیں کہ اس نے ایک بار پیدا کر کے کارخانہ کائنات کو یوں ہی معلق چھوڑ دیا ہے، بلکہ ہر آن اُس کا دخل وتصرف بھی جاری رہتا ہے یُدَبِّرُ الْاَمْرَ۔تدبیر کے ایک معنی انجام کار کے سوچنے کے ہیں۔ظاہر ہے کہ وہ یہاں مراد نہیں ہو سکتے۔یہاں مراد کارسازی، انتظام ونفاذ احکام ہی ہو سکتے ہیں۔قال ابن عباس ینزل القضاء والقدر (قرطبی) اے یحکم الامر و ینزل القضاء والقدر (معالم) مِنَ السَّمَآءِ اِلَى الْاَرْضِ۔یعنی سارے نظام کائنات کی۔و۷ یہ پہنچ جانے والی چیز وہی اَمر ہوگا جس کا ذکر ابھی یدبر الامر میں آچکا ہے۔وقیل اے یرجع ذٰلک الامر والتدبیر الیه بعد القضاء الدنیا (قرطبی) و۸ (اور وہ دن قیامت کا ہوگا، جب چھوٹا بڑا ہر عمل اللہ کے روبرو پیش ہوگا) والمراد یوم مقدارہٗ کذا یوم القیامة (روح) اسی دن کا طول بعض کو اشتداد کی بناء پر ہزار نہیں پچاس ہزار سال کا معلوم ہوگا۔ملاحظہ ہو سورۃ المعارج (پ۲۹) کی آیت فِیْ یَوْمٍ کَانَ مِقْدَارُهٗ خَمْسِیْنَ اَلْفَ سَنَةٍ۔

الْغَيْبِ وَ الشَّهَادَةِ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ﴿٦﴾ الَّذِيْٓ اَحْسَنَ

ہر پوشیدہ اور ظاہر کا زبردست ہے رحیم ہے وہی جس نے جو چیز بنائی

كُلَّ شَيْءٍ خَلَقَهٗ وَبَدَاَ خَلْقَ الْاِنْسَانِ مِنْ طِيْنٍ ﴿٧﴾ ثُمَّ

خوب ہی بنائی ف۹ اور انسان کی پیدائش گارے سے شروع کی پھر

جَعَلَ نَسْلَهٗ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ مَّآءٍ مَّهِيْنٍ ﴿٨﴾ ثُمَّ سَوّٰىهُ

چلائی اس کی نسل نچڑے ہوئے بے قدر پانی سے ف۱۰ پھر اسے درست کیا ف۱۱

وَ نَفَخَ فِيْهِ مِنْ رُّوْحِهٖ وَ جَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَ الْاَبْصَارَ

اور اس میں اپنی طرف سے روح پھونکی ف۱۲ اور تم کو کان اور آنکھ اور

وَ الْاَفْـِٕدَةَ ؕ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ﴿٩﴾ وَقَالُوْٓا ءَاِذَا ضَلَلْنَا

دل دیے تم لوگ بہت ہی کم شکر کرتے ہو ف۱۳ اور کہتے ہیں کہ بھلا جب ہم زمین میں

فِي الْاَرْضِ ءَاِنَّا لَفِيْ خَلْقٍ جَدِيْدٍ ؕ۬ بَلْ هُمْ بِلِقَآئِ

نیست ونابود ہوگئے تو کیا کہیں پھر ہم نئے جنم میں آئیں گے؟ ف۱۴ بات یہ ہے کہ یہ لوگ اپنے پروردگار سے

رَبِّهِمْ كٰفِرُوْنَ ﴿١٠﴾ قُلْ يَتَوَفّٰىكُمْ مَّلَكُ الْمَوْتِ الَّذِيْ

ملنے ہی کے منکر ہیں ف۱۵ آپ کہہ دیجیے تمہاری جان موت کا فرشتہ قبض کرتا ہے جو تم پر

وُكِّلَ بِكُمْ ثُمَّ اِلٰى رَبِّكُمْ تُرْجَعُوْنَ ﴿١١﴾ وَلَوْ تَرٰٓى اِذِ

متعین کردیا گیا ہے، پھر تم اپنے پروردگار کی طرف لوٹائے جاؤ گے ف۱۶ اور اگر آپ دیکھیں تو عجب حال دیکھیں کہ جب کہ

الْمُجْرِمُوْنَ نَاكِسُوْا رُءُوْسِهِمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ؕ رَبَّنَآ اَبْصَرْنَا

مجرم لوگ اپنے پروردگار کے سامنے سر جھکائے ہوئے ہوں گے اے ہمارے پروردگار (بس اب) ہمارے آنکھ

وَ سَمِعْنَا فَارْجِعْنَا نَعْمَلْ صَالِحًا اِنَّا مُوْقِنُوْنَ ﴿١٢﴾

کان ہو گئے ف۱۷ تو تو ہم کو پھر بھیج دے ہم نیک کام کیا کریں گے ہم کو پورا یقین آ گیا ف۱۸



ف۹ یعنی جس کو جس مصلحت کے لیے پیدا کیا، ٹھیک اسی کے مناسب حال اس کی ساخت وفطرت رکھی۔ ما من شیء خلقهٗ الا وھو مرتب علی ما تقتضیه الحکمة (بحر) یہ معنی بھی کیے گئے ہیں کہ ہر مخلوق کو اس کی ضرورت کی چیزیں الہام فطری سے واضح کردی گئیں۔ قال الفراء لھم کل شیء خلقهٗ فی ما یحتاجون الیه (بحر) ذٰلِكَ۔ ذلک یہاں انا کے معنی میں بھی لیا گیا ہے۔ و ذلک بمعنی انا (قرطبی) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ہر ہر مخلوق اپنی اپنی جگہ پر خوب اور حسن ہی ہے۔ یہاں تک کہ صفات کبر و بخل بھی اپنے محل استعمال میں خوب ہیں۔

اے بسا امساک کز انفاق بہ      مال حق را جز بامر حق مدہ!      ضرر صرف سوء استعمال سے پیدا ہوجاتا ہے۔ ف۱۰ یعنی نطفہ سے جو عرف عام میں ایک گندی چیز سمجھی جاتی ہے۔ مِنْ مَّآءٍ میں من بیانیہ ہے۔ ف۱۱ یعنی اس کے اعضاء وقویٰ ماں کے رحم میں درست کیے۔ ای عدله تکمیل اعضائه فی الرحم (روح) ف۱۲ رُّوْحِهٖ۔ میں اضافت تشریفی ہے، اظہار تعظیم کے لیے، جیسے بیت اللہ میں گھر کی اضافت اللہ کی طرف۔ یہ مراد نہیں، کہ نعوذ باللہ، اللہ کی بھی کوئی روح ہے، اور اس کا کوئی جزو انسان کے اندر پھونک دیا گیا۔ مراد صرف یہ ہے کہ وہ روح جسے اللہ نے معزز ومکرم بنایا ہے، اپنی خلافت سے۔ و اضافة الروح الی نفسه کا ضافة البیت الیه لتشریف (کبیر) بعض نے اضافت تملیکی قرار دی ہے۔ یعنی وہ روح جو اللہ کی مملوک ہے۔ ای الروح التی ھی ملکهٗ (کبیر) و ھی اضافة ملک الی مالک و خلق الی خالق تعالیٰ (بحر) ف۱۳ یعنی ہر طرح کے حواس ظاہری وباطنی عطا کیے۔ اس کا مقتضا یہ تھا کہ سب کو اسی محسن اعظم کے کام میں لگاتے، کان سے آیات تنزیلی کو شوق کے ساتھ سنتے، آنکھوں سے آیات تکوینی کو بنظر امعان دیکھتے۔ دل سے دونوں پر غور کرتے۔ لیکن منکرین کا یہ حال ہے کہ توحید تک سے انہیں انکار ہے! لَكُمُ میں ل تخصیص کا ہے۔ یعنی جس کلیت اور وسعت وکمال کے ساتھ انسان میں حواس ظاہری کے ساتھ ادراک باطنی جمع کردیا گیا ہے وہ انسان کے حق میں ایک انعام عظیم ہے اور مستحق صد منت وشکر۔ اَلسَّمْعَ وَ الْاَبْصَارَ وَ الْاَفْـِٕدَةَ۔ سمع کے واحد اور ابصار و افئدہ کے بصیغۂ جمع لانے میں امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے نکتہ یہ لکھا ہے کہ سماعت ایک آن میں مختلف ومتعدد جہات کی طرف متوجہ نہیں ہوسکتی۔ ہر حال میں حکم وحدت میں ہے۔ بخلاف اس کے بصارت، اور ادراک قلب، وقت واحد میں متعدد امور پر حاوی ہوسکتا ہے۔ اس لیے یہاں صیغۂ جمع ہی لانا مناسب ہوا۔ مَا تَشْكُرُوْنَ۔ میں ما زائدہ موکدہ ہے (جلالین) جَعَلَ لَكُمُ۔ ابتک انسان کا ذکر صیغۂ غائب میں چلا آرہا تھا۔ جَعَلَ نَسْلَهٗ۔ سَوّٰىهُ۔ نَفَخَ فِيْهِ۔ گویا انسان اب تک بے جان تھا۔ لیکن اب نفخ روح سے اس میں جان پڑ گئی۔ اور اب معاً خطاب براہ راست ہونے لگا۔ اور صیغہ بجائے غائب کے حاضر کا ہوگیا۔ نَفَخَ فِيْهِ مِنْ رُّوْحِهٖ۔ سے نصرانیوں کی بھی تردید نکل آئی جو مسیح علیہ السلام کو روح اللہ ہونے کی بناء پر ابن اللہ اور جزء خدا مان رہے ہیں۔ روح اللہ قرآن نے جس معنی میں حضرت مسیح کو کہا ہے اس طرح تو ہر انسان کو کہا ہے۔ نَفَخَ فِيْهِ مِنْ رُّوْحِهٖ۔ نفخ روح سے مراد نفخ مجازی ہی لیا گیا ہے۔ یعنی روح کو بدن سے متعلق کردیا گیا۔ و نفخ الروح قیل مجاز عن جعلھا متعلقة بالبدن (روح) امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ اور بعض متکلمین وفلاسفہ نے روح کو مجرد وغیر مادی قرار دیا ہے۔ بخلاف اس کے ابن قیم شد ومد کے ساتھ روح کے مجرد نہیں بلکہ جسم لطیف ہونے کے قائل ہیں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ تسویہ کے معنی اجزاء کے متساوی کرنے کے ہیں۔ جو خواص جسم میں سے ہے۔ اس کے بعد ہی نفخ روح کے ذکر سے ظاہراً ایسا معلوم ہوتا ہے کہ روح جسم نہیں، چنانچہ امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ کا بھی یہی مذہب ہے۔ لیکن جمہور نے جسم لطیف کہا ہے۔ تو ان دونوں بیانات میں کوئی تناقض نہیں۔ ہوسکتا ہے، کہ اس مجرد کا تعلق بدن کے ساتھ اسی جسم لطیف کے واسطے سے ہو۔ ف۱۴ منکرین قیامت کا ذکر ہے کہ وہ استعجاب کے لہجہ میں کہتے ہیں کہ بھلا ایسا بھی کہیں ممکن ہے کہ جب ہمارے جسم خاک میں رل مل جائیں! خاک میں مل کر خود بھی خاک بن جائیں تو وہ جسم دوبارہ زندگی پائیں؟ عرب میں دین کے نام سے جو

ع ۱۱/۱۴

نظام عقائد رائج تھا، اس کا ایک اہم جزء معاد وآخرت سے انکار تھا۔ یونان وروما میں بہت سے فلسفی مادہ پرست ہوچکے تھے، اور آج بھی مہذب دنیا پر عملاً یہی مذہب مادیئین چھایا ہوا ہے۔ جس کے نزدیک موت نام ہے معدومیت حیات کا اور بس۔ ءَاِنَّا۔ انکار میں تاکید پیدا کرنے کے لیے ہے۔ المراد تاکید الانکار (روح) ف۱۵ مطلب یہ ہے کہ محض حیرت واستعجاب ہی نہیں، ان منکرین کو تو سرے سے انکار ہی عقیدۂ حشر سے ہے۔ ف۱۶ سابقہ تم کو اللہ ہی سے آکر پڑے گا۔ مَلَكُ...... بِكُمْ۔ فرشتۂ موت کوئی فاعل مختار نہیں۔ محض ایک درمیانی واسطہ ہے اور اللہ ہی کا مقرر کیا ہوا ہے۔ اس میں ان مشرک، جاہلی قوموں کا رد آگیا جن کے ہاں موت کا دیوتا ایک مستقل ومتصرف حاکم ہے۔ اسی مضمون کی تائید میں ابن کثیر نے ایک طویل حدیث ابن ابی حاتم کے حوالہ سے نقل کی ہے۔ اس میں ملک الموت خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہتے ہیں۔ و اللہ یا محمد لو انی اردت ان اقبض روح بعوضة ما قدرت علی ذلک حتی یکون اللہ ھو الاٰمر بقبضھا۔ قسم ہے اللہ کی کہ اگر میں ایک مچھر کی جان بھی اپنے ارادہ سے لینا چاہوں تو نہیں لے سکتا جب تک اللہ ہی کے ہاں سے اس کا حکم نہ ہو۔ ف۱۷ (اور پیمبروں کے قول کی پوری تصدیق ہوگئی) نَاكِسُوْا...... رَبِّهِمْ۔ یہ سر غایت انفعال سے جھکے ہوئے ہوں گے۔ ف۱۸ یعنی اب ہم کو اپنی آنکھوں سے مشاہدہ ہوگیا۔ اب ہم کو دوبارہ دنیا میں بھیج دیجیے تو ہم ضرور ہی ایمان لے آئیں گے۔

وَ لَوْ شِئْنَا لَاٰتَيْنَا كُلَّ نَفْسٍ هُدٰىهَا وَ لٰكِنْ حَقَّ

اور اگر ہم کو (یہی) منظور ہوتا تو ہم ہر ایک کو اس کی (راہ) ہدایت دے ہی دیتے ف۱۹ لیکن میری یہ بات

الْقَوْلُ مِنِّيْ لَاَمْلَـَٔنَّ جَهَنَّمَ مِنَ الْجِنَّةِ وَ النَّاسِ

محقق ہو چکی ہے کہ میں دوزخ کو بھر کر رہوں گا جنات اور انسان

اَجْمَعِيْنَ ﴿۱۳﴾ فَذُوْقُوْا بِمَا نَسِيْتُمْ لِقَآءَ يَوْمِكُمْ هٰذَا ۚ اِنَّا

سب سے ف۲۰ سو لو اب اس کا مزہ چکھو کہ تم اپنے اس دن کے آنے کو بھولے رہے تھے، ہم نے

نَسِيْنٰكُمْ وَ ذُوْقُوْا عَذَابَ الْخُلْدِ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۱۴﴾

تمہیں بھلائے میں ڈال دیا ف۲۱ اور اپنے کرتوتوں کے بدلے ابدی عذاب کا مزہ چکھو

اِنَّمَا يُؤْمِنُ بِاٰيٰتِنَا الَّذِيْنَ اِذَا ذُكِّرُوْا بِهَا خَرُّوْا سُجَّدًا

ہماری آیتوں پر ایمان تو بس وہی لوگ لاتے ہیں کہ جن کو جب وہ یاد دلائی جاتی ہیں، تو وہ سجدہ میں گر پڑتے ہیں

السجدة ۹

وَّ سَبَّحُوْا بِحَمْدِ رَبِّهِمْ وَ هُمْ لَا يَسْتَكْبِرُوْنَ ﴿۱۵﴾

اور اپنے پروردگار کی حمد و تسبیح کرنے لگتے ہیں، اور وہ لوگ تکبر نہیں کرتے،

تَتَجَافٰى جُنُوْبُهُمْ عَنِ الْمَضَاجِعِ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ خَوْفًا

ان کے پہلو خواب گاہوں سے علیحدہ رہتے ہیں، اپنے پروردگار کو وہ پکارتے رہتے ہیں خوف سے

وَّ طَمَعًا ۫ وَّ مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ﴿۱۶﴾ فَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ مَّآ

اور امید سے اور جو کچھ ہم نے دے رکھا ہے اس میں سے خرچ کرتے رہتے ہیں ف۲۲ سو کسی کو علم نہیں جو جو (سامان)

اُخْفِيَ لَهُمْ مِّنْ قُرَّةِ اَعْيُنٍ ۚ جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا

آنکھوں کی ٹھنڈک کا ان کے لئے (خزانۂ غیب میں) مخفی ہے یہ صلہ ہے ان کے

يَعْمَلُوْنَ ﴿۱۷﴾ اَفَمَنْ كَانَ مُؤْمِنًا كَمَنْ كَانَ فَاسِقًا ؕ لَا

(نیک) اعمال کا ف۲۳ تو کیا جو کوئی مومن ہے وہ اس جیسا ہے جو نافرمان ہے؟ (نہیں)

وقف غفران

ف۱۹ (اور یہ عالم عالم ابتلاء رکھا ہی نہ جاتا۔ ہر ایک ہدایت پر مضطر و مجبول ہی ہوتا) ف۲۰ یعنی اگر ہم کو ہر ایک کو خواہ مخواہ راہ پر لے آنا ہی تکوینی حیثیت سے مطلوب ہوتا تو یہ درخواست منظور بھی ہو سکتی تھی۔ بلکہ اس کی نوبت ہی کیوں آتی۔ شروع ہی سے ہر شخص کو ہدایت اضطراراً مل ہی نہ جاتی؟ لیکن ہماری مشیت تکوینی کو تو ہدایت کو ارادہ و اختیار پر مرتب کرانا مقصود ہے۔ اس لیے مشاہدہ کے بعد اضطراراً ایمان لانے کا سوال ہی نہیں باقی رہتا۔ جو ارادۃً راہ کفر و ضلال اختیار کریں گے، انہیں نتائج بھی بھگتنے ہوں گے ف۲۱ یعنی اپنی رحمت سے تمہیں محروم کر دیا۔۔ اللہ کا کسی کو بھلا دینا ہمیشہ اسی مجازی معنی میں ہوگا۔ ف۲۲ اللہ کی رضا جوئی کے کاموں میں) دونوں آیتوں میں ایمان اور کمال ایمان دونوں کے صفات بیان کر دیے ہیں۔ تَتَجَافٰى جُنُوْبُهُمْ عَنِ الْمَضَاجِعِ۔ پہلوؤں کے خواب گاہوں سے علیحدہ رہنے کے معنی یہ ہیں۔ کہ راتوں کو اپنے بستر چھوڑ چھوڑ عبادتوں میں لگے رہتے ہیں۔ يَدْعُوْنَ...... طَمَعًا۔ یہ لوگ اپنے رب کو پکارتے رہتے ہیں۔ خوف عذاب کی راہ سے بھی اور امید ثواب کی راہ سے بھی۔ ف۲۳ حقیقۃً جنت کی نعمتوں کا پورا اندازہ انسان کو اپنے ان ناسوتی حواس کے ساتھ ہو ہی نہیں سکتا۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے واسطہ سے یہ جو حدیث قدسی مختلف طریقوں سے مروی ہوئی ہے کہ قال اللہ اعددت لعبادی الصالحین مالا عین رأت ولا اذن سمعت ولا خطر علی قلب بشر۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں نے اپنے صالح بندوں کے لئے وہ وہ نعمتیں تیار کر رکھی ہیں۔ جنہیں نہ کسی آنکھ نے دیکھا ہے نہ کسی کان نے سنا ہے، اور جو نہ کسی انسان کے دل میں گذری ہیں۔ وہ گویا ٹھیک اسی آیت کی تفسیر ہے۔ جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ۔ یہ کہہ کر کہ یہ انتہائی نعمتیں صلہ ہیں اعمال حسنہ کا۔ خاص ترغیب ان اعمال حسنہ کی دلائی ہے۔



www.Only1or3.com

يَسْتَوٗنَ ﴿١٨﴾ اَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَهُمْ

یکساں نہیں ہوسکتے ۲۴ جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے نیک عمل بھی کیے، سو ان کے لئے

جَنّٰتُ الْمَاْوٰى ۡ نُزُلًاۢ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿١٩﴾ وَاَمَّا الَّذِيْنَ

ہمیشہ کا ٹھکانا جنتیں ہیں جو ان کے (نیک) اعمال پر بطور مہمانی کے ہیں ۲۵ اور جو لوگ

فَسَقُوْا فَمَاْوٰىهُمُ النَّارُ ؕ كُلَّمَآ اَرَادُوْٓا اَنْ يَّخْرُجُوْا

نافرمان رہے سو ان کا ٹھکانا دوزخ ہے جب بھی وہ لوگ اس سے باہر نکلنا

مِنْهَآ اُعِيْدُوْا فِيْهَا وَقِيْلَ لَهُمْ ذُوْقُوْا عَذَابَ النَّارِ الَّذِيْ

چاہیں گے اسی میں دھکیل دیے جائیں گے، اور ان سے کہا جائے گا دوزخ کا وہ عذاب چکھو جسے تم

كُنْتُمْ بِهٖ تُكَذِّبُوْنَ ﴿٢٠﴾ وَلَنُذِيْقَنَّهُمْ مِّنَ الْعَذَابِ الْاَدْنٰى

جھٹلایا کرتے تھے اور ہم انہیں قریب کا عذاب بھی

دُوْنَ الْعَذَابِ الْاَكْبَرِ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ﴿٢١﴾ وَمَنْ اَظْلَمُ

علاوہ اس بڑے عذاب کے چکھا کر رہیں گے شاید کہ یہ لوگ باز آجائیں ۲۶ اور اس سے بڑھ کر ظالم اور کون ہوگا

مِمَّنْ ذُكِّرَ بِاٰيٰتِ رَبِّهٖ ثُمَّ اَعْرَضَ عَنْهَا ؕ اِنَّا مِنَ

جسے اس کے پروردگار کی نشانیاں یاد دلا دی جائیں اور پھر وہ ان سے منہ پھیرے رہے ہم

الْمُجْرِمِيْنَ مُنْتَقِمُوْنَ ﴿٢٢﴾ وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ ع ١١ ١٥

مجرموں سے بدلہ لے کر رہیں گے اور بالیقین ہم نے موسیٰ کو بھی کتاب دی تھی

فَلَا تَكُنْ فِيْ مِرْيَةٍ مِّنْ لِّقَآئِهٖ وَجَعَلْنٰهُ هُدًى لِّبَنِيْٓ

سو آپ اس (کتاب) کے ملنے میں کچھ شک نہ کیجیے ۲۷ اور ہم نے اس کتاب کو بنی اسرائیل کے لئے

اِسْرَآءِيْلَ ﴿٢٣﴾ وَجَعَلْنَا مِنْهُمْ اَئِمَّةً يَّهْدُوْنَ بِاَمْرِنَا

ذریعہ ہدایت بنایا تھا، ۲۸ اور ہم نے ان میں جب کہ انہوں نے صبر کیا پیشوا بنا دیے تھے جو ہمارے حکم

ف ۲۴ مؤمن اور فاسق کے تقابل سے صاف ظاہر ہے کہ فاسق یہاں اصطلاحِ فقہی میں نہیں، بلکہ لغوی معنٰی میں آیا ہے، اور مراد اس سے کافر مکذب ہے۔ ھذا الکافر مکذب بوعد اللہ (ابن جریر) اے خارجا عن طاعۃ ربہ مکذبا لرسل اللہ الیہ (ابن کثیر) مُؤْمِنًا۔ فَاسِقًا دونوں سے مراد طبقۂ مومنین وطبقۂ کفار ہے نہ کہ کوئی فرد۔ انما ارید بہ جمیع الفساق وجمیع المؤمنین (ابن جریر) ف ۲۵ حسن اعمال کی ترغیب وتشویق ابھی جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ سے ہو چکی ہے۔ اب نُزُلًا لا کر اہل جنت کا مزید اعزاز واکرام کیا گیا ہے۔ یعنی اشارہ اوپر کیا گیا ہے کہ یہ لوگ تو حق تعالیٰ کے مہمان ہوں گے۔ اور انہیں نعمتیں جو بھی ملیں گی، اعزاز واکرام وقدر کے ساتھ ملیں گی۔ نہ کہ ناقدری وبے وقعتی کے ساتھ جیسے کہ سائل ومحتاج کو دی جاتی ہیں۔ ف ۲۶ (اپنے کفر وشرک سے) لَعَلَّهُمْ متعلق ہے لَنُذِيْقَنَّهُمْ سے۔ گویا مقصود اس عذاب الادنٰی سے ان کافروں کی اصلاح ہی ہے۔ عَذَابِ الْاَدْنٰى سے مراد اسی دنیا کا عذاب ہے۔ اے بلاء الدنیا (ابن عباس رضی اللہ عنہما) قال الحسن وابو العالیہ والضحاک وابی بن کعب وابراھیم النخعی العذاب الادنٰی مصائب الدنیا واسقامھا فیما یبتلی بہ العبید حتی یتوبوا (قرطبی) مثلاً قحط، قتل، قید، شکست وبا، وغیرہ۔ جو کفار مکہ کے حق میں تو بالکل پورا اترا۔ عَذَابِ الْاَدْنٰى کی تفسیر عذاب الاصغر یا ہلکے عذاب سے بھی کی گئی ہے۔ وقیل الاقل (روح) اور ظاہر ہے کہ دنیا کا عذاب ہر صورت میں عذاب آخرت سے ہلکا ہی ہے۔ ذکر یہاں دو مختلف عذابوں کا ہے۔ ایک عَذَابِ الْاَدْنٰى دوسرا عَذَابِ الْاَكْبَرِ۔ لیکن تقابل کے لئے ہم وزن الفاظ یا تو عذاب الاصغر وعذاب الاکبر ہوتے، اور یا پھر عذاب الادنٰی وعذاب الاقصٰی۔ پھر آخر قرآن مجید نے بجائے ان کے مقابلہ کے لئے ایک طرف صفت ادنٰی (بمعنی قریب) اور دوسری طرف صفت اکبر کو کیوں رکھا؟ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے سوال پیدا کر کے حسب معمول نکتہ سنجی سے جواب دیا کہ ذکر عذاب سے مقصود تخویف ہے۔ اور یہ اثر پیدا نہیں ہوسکتا ہے اگر دنیا کے عذاب کو "ہلکا عذاب" یا آخرت کے عذاب کو "دور کا عذاب" کہہ کر پیش کیا جائے کہ اس صورت میں ایک عذاب کا ہلکا پن اور دوسرے عذاب کی دوری گہرے اثر تخویف کے منافی ہیں۔ اسے لئے قرآن نے بکمال بلاغت دونوں عذابوں کے وہی خصوصیات چن لئے جو اثر تخویف کو بڑھانے والے ہیں۔ یعنی دنیوی عذاب گو نسبتاً ہلکا ہو لیکن قریب کتنا ہے، اسے بس آیا ہی سمجھو۔ اسی طرح عذاب آخرت گو بجائے آج کے "کل" آئے گا، لیکن اس سے کس قدر شدید! ایک میں قرب کا خیال رکھا دوسرے میں شدت کا...... اللہ امام رحمۃ اللہ علیہ کی تربت کو رحمت کے پھولوں سے بھر دے۔ دُوْنَ۔ دون کے معنی قبل کے بھی کیے گئے ہیں۔ اے قبل العذاب الاکبر (ابن جریر) یعنی قبل عذاب الأخرۃ (کبیر) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ بعض صوفیہ کے نزدیک عذاب ادنٰی سے مراد حرص دنیوی ہے، اور عذاب اکبر سے اس حرص کی سزا۔ ف ۲۷ (بلکہ ان کی نظیر سے، اور انہیں راہ تبلیغ واشاعت دین میں جو جو مصیبتیں اٹھانی پڑیں۔ ان سے صبر کا سبق حاصل کیجئے) لِقَآئِهٖ۔ ضمیر "ہٖ" الْكِتٰبَ کی طرف ہے۔ اے من لقائک الکتاب (بیضاوی) اے لقائک ذلک الجنس (روح) الْكِتٰبَ سے مراد جنس کتاب ہے۔ اے جنس الکتاب (روح) حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ذکر کی تخصیص شاید اس لئے ہو کہ آپ میں موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ بہت وجوہ مشابہت جمع تھے۔ ف ۲۸ (اسی طرح آپ کی کتاب سے ابتداءً اور اصلاً قوم عرب کی اصلاح ہوگی، اور پھر بتدریج سارے عالم کی)۔

لَمَّا صَبَرُوْا ؕ وَ كَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يُوْقِنُوْنَ ﴿۲۴﴾ اِنَّ رَبَّكَ هُوَ

سے ہدایت کیا کرتے تھے اور وہ لوگ ہماری آیتوں کا یقین رکھتے تھے ۲۹ بے شک آپ کا پروردگار

يَفْصِلُ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ﴿۲۵﴾

ان (سب) کے درمیان فیصلہ قیامت کے دن ان امور میں کردے گا جن میں وہ اختلاف کرتے رہتے تھے ۳۰

اَوَلَمْ يَهْدِ لَهُمْ كَمْ اَهْلَكْنَا مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنَ الْقُرُوْنِ

کیا یہ ان کی ہدایت کے لئے کافی نہیں کہ ہم ان سے پہلے کتنی امتیں ہلاک کر چکے ہیں جن کے رہنے کے

يَمْشُوْنَ فِيْ مَسٰكِنِهِمْ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ ؕ اَفَلَا

مقامات میں یہ لوگ آتے جاتے ہیں اس کے اندر (صاف) نشانیاں ہیں تو کیا یہ لوگ

يَسْمَعُوْنَ ﴿۲۶﴾ اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّا نَسُوْقُ الْمَآءَ اِلَى الْاَرْضِ

سنتے نہیں؟ ۳۱ کیا انہوں نے اس پر نظر نہیں کی کہ ہم خشک افتادہ زمین کی طرف پانی پہنچاتے

الْجُرُزِ فَنُخْرِجُ بِهٖ زَرْعًا تَاْكُلُ مِنْهُ اَنْعَامُهُمْ

رہتے ہیں پھر اس کے ذریعہ سے کھیتی پیدا کر دیتے ہیں جس سے ان کے مواشی کھاتے ہیں

السجدة

وَاَنْفُسُهُمْ ؕ اَفَلَا يُبْصِرُوْنَ ﴿۲۷﴾ وَ يَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا

اور وہ خود بھی تو کیا یہ لوگ دیکھتے نہیں؟ ۳۲ اور یہ لوگ کہتے ہیں کہ (آخر) یہ فیصلہ

الْفَتْحُ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿۲۸﴾ قُلْ يَوْمَ الْفَتْحِ لَا

کب ہو گا اگر تم (اپنے دعوے میں) سچے ہو ۳۳ آپ کہہ دیجئے (اس) فیصلہ کے دن

يَنْفَعُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِيْمَانُهُمْ وَ لَا هُمْ يُنْظَرُوْنَ ﴿۲۹﴾

کافروں کو ان کا ایمان لانا (ذرا بھی) نفع نہ دے گا اور نہ انہیں مہلت دی جائے گی ۳۴

ع ۳ ۸ ۱۶

فَاَعْرِضْ عَنْهُمْ وَانْتَظِرْ اِنَّهُمْ مُّنْتَظِرُوْنَ ﴿۳۰﴾

سو آپ ان کی باتوں کا خیال نہ کیجیے اور آپ انتظار کیجیے، یہ بھی منتظر ہیں ۳۵

۲۹ (اور اسی لئے ان کی اشاعت اور خلق کی ہدایت میں مشقت گوارا کرتے تھے) اس میں مومنین کی تسلی ہے کہ تم لوگ صبر کرو اور جب تم صاحب یقین ہو اور یقین کا مقتضی صبر کرنا ہے تو تم کو صبر ضرور ہے۔ اس وقت ہم تم کو بھی ائمہ دین بنا دیں گے (تھانوی رحمہ اللہ) مرشد تھانوی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ اس میں شیخ کامل کی علامتیں ہیں، اور جو بغیر ان علامتوں کے مرشد ہونے کا مدعی ہو وہ ضال ومضل ہے۔ ۳۰ قیامت کے روز کے فیصلہ سے مراد عملی فیصلہ ہے ورنہ دلائل وشواہد کے لحاظ سے تو فیصلہ جیسا کہ پہلے ہی کئی بار گزر چکا ہے۔ اس وقت بھی موجود ہے۔ وہ عملی فیصلہ بھی ہوگا کہ مومن جنت میں بھیج دیئے جائیں گے اور کافر دوزخ میں۔ ۳۱ (ان مبغوض وہلاک شدہ قوموں کے قصبوں کو جو معروف ومشہور ہیں، اور تاریخوں میں مذکور) يَمْشُوْنَ فِيْ مَسٰكِنِهِمْ۔ یعنی یہ عرب اپنے سفر شام ویمن کے سلسلہ میں، ان مغضوب قوموں، عاد وثمود وغیرہ کے عبرت زار کھنڈروں سے گزرتے ہیں۔ اور پھر بھی عبرت نہیں حاصل کرتے۔ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ۔ یعنی جس طرح یا اپنے زمانہ کی بڑی "ترقی یافتہ ومہذب" قومیں قہر خدا سے نیست ونابود ہوگئی ہیں وہ خود اس امر کی دلیل ہے کہ وہ قومیں گمراہ اور مغضوب تھیں۔ فِيْ ذٰلِكَ۔ یعنی ان گمراہ قوموں کی ہلاکت میں۔ ای فی ذهاب اولئک القوم ودمارهم وماحل بهم بسبب تكذيبهم الرسل (معالم) ۳۲ (ہماری ربوبیت، خالقیت، مالکیت اور احیاء اموات کی ان ہر روز پیش آنے والی مثالوں کو) قرآن مجید آثار تاریخی، جغرافی اور روزمرہ کے تصرفات تکوینی سب سے سبق وہی توحید ہی کا دینا چاہتا ہے۔ ۳۳ منکر قیامت مشرکین، قیامت کی خبریں سن کر مسلمانوں سے بطور انکار، استہزاء واستبعاد پوچھتے تھے کہ آخر وہ دن کبھی آبھی چکے گا؟ ۳۴ ایمان مقبول ونافع صرف وہی ہے جو اس دنیا میں عالم ناسوت میں لایا جائے کہ یہ خود اختیاری ہے۔ ورنہ قیامت کے دن کشف حقائق کے وقت تو ایمان لانے پر بڑے سے بڑا کافر معاند بھی مجبور ومضطر ہو جائے گا۔ وَلَا هُمْ يُنْظَرُوْنَ۔ یعنی نہ انہیں اس کی مہلت دی جائے گی کہ دنیا میں بھیج کر ان کا ایمان قبول کیا جائے۔ لا یمهلون بالاعادة الى الدنيا ليؤمنوا (کبیر) ۳۵ اعراض۔ کا حکم رسول اللہ کے تسلیہ کے لئے ہے۔ منکروں اور کافروں کی دل آزار باتوں کا خیال کرتے رہنے سے خواہ مخواہ غم ہی بڑھتا تھا۔ مرشد تھانوی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ جو لوگ عارفین اور سالکین کے کمالات کے منکر ہوں، اور ان کے ساتھ استہزاء کرتے ہوں، جب انہیں فہمائش نافع نہ ہو تو ان سے اعراض مناسب ہے، اور انتظار کرے کہ ان پر وبال نازل ہونے والا ہے۔

آیاتہا ۷۳ ۳۳ سُوْرَۃُ الْاَحْزَابِ مَدَنِیَّۃٌ ۹۰ رکوعاتہا ۹

اس کی تہتر آیتیں ہیں سورۂ احزاب مدینہ میں نازل ہوئی اور نو رکوع

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ نہایت مہربان بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

یٰۤاَیُّہَا النَّبِیُّ اتَّقِ اللّٰہَ وَ لَا تُطِعِ الْکٰفِرِیْنَ وَ الْمُنٰفِقِیْنَ ؕ

اے نبی اللہ سے ڈرتے رہئے ف۱ اور کافروں اور منافقوں کا کہنا نہ مانئے ف۲

اِنَّ اللّٰہَ کَانَ عَلِیْمًا حَکِیْمًا ۙ﴿۱﴾ وَّ اتَّبِعْ مَا یُوْحٰۤی اِلَیْکَ

بے شک اللہ بڑا جاننے والا ہے بڑا حکمت والا ہے ف۳ اور جو حکم آپ پر آپ کے پروردگار کی طرف سے

مِنْ رَّبِّکَ ؕ اِنَّ اللّٰہَ کَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِیْرًا ۙ﴿۲﴾

وحی کیا جاتا ہے اسی کی پیروی کیجیے، اور اللہ، تم لوگ جو کچھ کرتے رہتے ہو، اس سے خوب باخبر ہے، ف۴

وَّ تَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ ؕ وَ کَفٰی بِاللّٰہِ وَکِیْلًا ﴿۳﴾ مَا جَعَلَ اللّٰہُ

اور آپ اللہ پر بھروسہ رکھئے اور اللہ ہی کارسازی کے لئے کافی ہے، ف۵ اللہ نے کسی مرد کے

لِرَجُلٍ مِّنْ قَلْبَیْنِ فِیْ جَوْفِہٖ ۚ وَ مَا جَعَلَ اَزْوَاجَکُمُ

سینہ میں دو دل نہیں بنائے ہیں ف۶ اور تمہاری بیویوں کو جن سے تم

الّٰٓیِٔ تُظٰہِرُوْنَ مِنْہُنَّ اُمَّہٰتِکُمْ ۚ وَ مَا جَعَلَ اَدْعِیَآءَکُمْ

اظہار کر لیتے ہو تمہاری مائیں نہیں بنا دیا ہے، اور نہ تمہارے منہ بولے بیٹوں کو

اَبْنَآءَکُمْ ؕ ذٰلِکُمْ قَوْلُکُمْ بِاَفْوَاہِکُمْ ؕ وَ اللّٰہُ یَقُوْلُ الْحَقَّ

تمہارا بیٹا بنا دیا یہ صرف تمہارے منہ سے کہنے کی بات ہے ف۷ اور اللہ حق بات کہتا ہے

وَ ہُوَ یَہْدِی السَّبِیْلَ ﴿۴﴾ اُدْعُوْہُمْ لِاٰبَآئِہِمْ ہُوَ اَقْسَطُ

اور وہی (سیدھا) راستہ دکھاتا ہے انہیں ان کے باپوں کی طرف منسوب کرو کہ یہی اللہ کے نزدیک



ف۱ (جیسا کہ اب تک ڈرتے رہے ہیں) اور جو اللہ سے ڈرے گا، وہ مخلوق کے ڈراوے دھمکیوں سے یقیناً بے نیاز و غیر متاثر رہے گا۔ یٰۤاَیُّہَا النَّبِیُّ۔ محققین نے کہا ہے کہ بجائے اسم علم کے اسی اسم وصفی سے مخاطب کرنا رسول کی عظمت و اکرام کے اظہار کے لئے ہے۔ ناداہ جل وعلا بوصفہ دون اسمہ تعظیماً لہ وتفخیماً (روح) جعل نداءہٗ بالنبی والرسول کرامۃً لہ وتشریفاً (کشاف) انما لم یقل یا محمد تشریفاً لہ وتنویھا بفضلہٖ (مدارک) ف۲ (جیسا کہ اب تک بھی نہیں مانا ہے) کافر تو دین کے خلاف مشورے کھلم کھلا دیتے ہی رہتے تھے اور منافقین در پردہ انہیں کے ہم رائے ہو جاتے تھے...... اصطلاح قرآن میں الْکٰفِرِیْنَ کھلے ہوئے کافروں کے لئے آتا ہے۔ اور الْمُنٰفِقِیْنَ چھپے ہوئے کافروں کے لئے۔ عقائد کفر کے لحاظ سے دونوں یکساں و ہم سطح۔ ف۳ اور اس لئے اس کا ہر حکم حکمتوں اور مصلحتوں ہی پر شامل ہوتا ہے۔ کسی انسان کا یہ مشورہ دینا کہ فلاں حکم الٰہی خلاف مصلحت ہے، خود اپنے جہل و سفاہت کا ثبوت دینا ہے۔ ف۴ (اس لئے پیمبر کی مخالفت و مزاحمت میں جو لوگ لگے ہوئے ہیں، خبردار رہیں کہ سب اپنے کیفر کردار کو پہنچیں گے) وَاتَّبِعْ ...... مِنْ رَّبِّکَ۔ یعنی نہ خود رائی سے کام لیجئے، نہ کسی اور کے مشوروں پر کان دھریئے۔ بِمَا تَعْمَلُوْنَ۔ سارے مخاطبین مراد ہیں۔ اور یا جمع تعظیمی ہے۔ قیل الخطاب للرسولؐ والجمع للتعظیم (روح) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ کامل کسی حال میں بھی ایسے مقام پر نہیں پہنچ سکتا کہ تکلیفات شرعیہ اس سے ساقط ہو جائیں۔ ف۵ یہاں یہ بتا دیا کہ کافر ہو یا منافق کسی کی بھی پیمبر سے تدبیر مخالفت اللہ کے مقابلہ میں چل نہیں سکتی۔ ف۶ عرف عام میں یہ جو کہہ دیا جاتا ہے کہ فلاں کے ایک نہیں، دو زبانیں ہیں۔ تو کہیں اس کا یہ مطلب تھوڑے ہی ہوتا ہے کہ واقعۃً اس کے منہ کے جوف کے اندر دو زبانیں ہیں۔ اسی طرح زبان کے اس مجاز استعارہ کے کہ فلاں کے دل ایک نہیں دو ہیں، یہ مطلب قرار دینا ہرگز صحیح نہیں کہ اس کے جوف صدر کے اندر قلب بھی دو ہیں...... تو اسی طرح کسی کو مجازاً بیٹا کہہ دینے یا سمجھ لینے سے یہ کیوں لازم آ جائے کہ معاملات بھی اس کے ساتھ صلبی بیٹوں کی طرح برتے جانے لگیں۔ آیت میں کوئی مسئلہ تشریح الابدان (اناٹومی) کا نہیں بیان ہو رہا ہے صرف تمثیل کے پیرایہ میں یہ تعلیم دی جا رہی ہے کہ زبان میں جو مجاز مستعمل رہتے ہیں انہیں لفظی معنی میں واقعیت پر مبنی سمجھنے لگنا جہل و نادانی ہے — اس لئے اگر واقعی کبھی کسی انسان کے سینہ میں دو قلب نکل آئیں تو یہ کسی قرآنی بیان کے ذرا بھی معارض نہ ہوگا۔ قرآن اول تو کلیہ نہیں اکثریہ بیان کر رہا ہے۔ اور وہ بھی تشریح جسمانی سے ہٹ کر ایک بالکل دوسرے سیاق میں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس سے صوفیہ کے اس قول کی اصل نکل آئی کہ نفس ایک وقت میں دو طرف توجہ نہیں کرتا۔ یہ بھی فرمایا کہ اس سے اس شخص کا کذب ظاہر ہو گیا۔ جو تسبیح پھراتا جاتا ہے اور باتیں کرتا جاتا ہے۔ اور دعویٰ کرتا ہے کہ میں عین گفتگو کے وقت بھی ذکر میں مشغول رہتا ہوں۔ ف۷ بِاَفْوَاہِکُمْ۔ میں اشارہ ہے کہ تم صرف زبان سے یہ کہہ رہے ہو، ورنہ دل تمہارے بھی اس پر نہیں جمتے۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ کلام انسانی دو طرح کے ہوتے ہیں ایک وہ کلام جو دل سے نکلے۔ دوسرے وہ جنہیں انسان محض زبان سے بک دے ایسے خرافاتی اقوال کے موقع پر قرآن یہی لفظ لاتا ہے۔ چنانچہ دوسری جگہ مسیحیوں کے قول مسیح کی ابن اللّٰہیت سے متعلق ہے۔ قالت النصارٰی المسیح ابن اللہ ذٰلک قولھم بافواھھم۔ یعنی انہ لاحکم لہٗ وانما ھو قول لا معنی لہ ولا حقیقۃ (جصاص) تُظٰہِرُوْنَ مِنْہُنَّ۔ ظہار اسے کہتے ہیں کہ اپنی بیوی کی مثال اپنے ماں کے کسی عضو مستور سے دے دی جائے۔ مثلاً یہ کہ تو میرے لئے ایسی ہے جیسی میری ماں کی پشت۔ اَنْتِ عَلَیَّ کَظَہْرِ اُمِّیْ۔ بس ایسا فقرہ بول کر عرب میں مرد اپنی بیوی کو ہمیشہ کے لیے اپنے اوپر حرام کر لیتا تھا۔ ف۷ (جو واقعہ کے مطابق نہیں بلکہ خلاف واقعہ ہے) وَ مَا جَعَلَ اَدْعِیَآءَکُمْ اَبْنَآءَکُمْ۔ ہر جاہلی قوم کی طرح عرب جاہلی بھی طرح طرح کی وہم پرستیوں میں مبتلا تھے۔ یہاں ان کی خانگی زندگی سے متعلق دو بیت رسموں کا ذکر ہے۔ ایک یہ کہ وہ منہ بولے لڑکے یا پالک (متبنّٰی) کو اپنے حقیقی یا صلبی فرزند کی طرح سمجھنے لگتے اور اس کی طلاق پائی ہوئی بیوی سے نکاح میں ان کے ہاں ایسی بدنامی ہوتی جیسے اپنی سگی بہو سے نکاح کرنے میں۔ تبنیت کی یہ اہمیت کیتھولک مسیحیوں اور ہندوؤں میں بھی مشترک ہے۔ اسلام نے اس رسم پر ضرب لگائی اور بتایا کہ متبنّٰی کی بیوی کو صلبی بیٹے کی بیوی پر قیاس کرنا کسی طرح درست نہیں۔ اور نہ اس سے نکاح کرنا کسی طرح موجب طعن۔ وَمَا جَعَلَ ...... اُمَّہٰتِکُمْ۔ دوسرا رواج یہ تھا کہ بیوی کو اشارہ و کنایہ میں ماں کہہ دیتے اور اس بناء پر اسے اپنے نکاح سے خارج سمجھنے لگتے۔ اس کے حقوقِ زوجیت ذرا بھی ادا نہ کرتے۔ لیکن اس کے ساتھ اسے اپنے سے جدا اور آزاد بھی نہ کرتے کہ وہ جس سے چاہے دوسرا نکاح کر لے۔ قید میں اپنے پہلے شوہر کے بدستور رہتی۔ گویا ایک ہی وقت میں مطلقہ بھی اور معلقہ بھی۔ اسلام نے آکر اس ظالمانہ دستور کا بھی خاتمہ کیا۔ اور بتایا کہ کوئی بیوی اس قسم کے فقروں سے ماں نہیں بن جایا کرتی۔ کانوا یظھرون من نسائھم فیقولون انت علی کظھر امی فاخبر اللہ تعالٰی انما لا تصیر بمنزلۃ امہ فی التحریم (جصاص)

عِنْدَ اللّٰهِ ۚ فَاِنْ لَّمْ تَعْلَمُوْٓا اٰبَآءَهُمْ فَاِخْوَانُكُمْ فِي الدِّيْنِ
راستی کی بات ہے ف۸ اور اگر تم ان کے باپوں کو نہ جانتے ہو تو (آخر) وہ تمہارے دین کے تو بھائی ہی ہیں

وَمَوَالِيْكُمْ ۭ وَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ فِيْمَآ اَخْطَاْتُمْ بِهٖ ۙ
اور تمہارے دوست ف۹ تمہارے اوپر اس کا کوئی گناہ نہیں جو تم سے بھول چوک ہو جائے

وَلٰكِنْ مَّا تَعَمَّدَتْ قُلُوْبُكُمْ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ⑤
ہاں (گناہ تو اس پر ہے) جو تم دل سے ارادہ کر کے کہو، اور اللہ بڑا مغفرت والا ہے بڑا رحمت والا ہے ف۱۰

اَلنَّبِيُّ اَوْلٰى بِالْمُؤْمِنِيْنَ مِنْ اَنْفُسِهِمْ وَاَزْوَاجُهٗٓ
نبی مومنین کے ساتھ خود ان کے نفس سے بھی زیادہ تعلق رکھتے ہیں ف۱۱ اور آپ کی بیویاں

اُمَّهٰتُهُمْ ۭ وَاُولُوا الْاَرْحَامِ بَعْضُهُمْ اَوْلٰى بِبَعْضٍ
ان کی مائیں ہیں ف۱۲ اور کتاب اللہ میں رشتہ دار ایک دوسرے سے زیادہ تعلق رکھتے ہیں

فِيْ كِتٰبِ اللّٰهِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُهٰجِرِيْنَ اِلَّآ اَنْ
بہ نسبت دوسرے مومنین اور مہاجرین کے ف۱۳ مگر ہاں

تَفْعَلُوْٓا اِلٰٓى اَوْلِيٰۗىِٕكُمْ مَّعْرُوْفًا ۭ كَانَ ذٰلِكَ فِي الْكِتٰبِ
تم اپنے دوستوں سے کچھ (سلوک) کرنا چاہو (تو وہ جائز ہے) ف۱۴ یہ بات نوشتہ (الٰہی) میں لکھی

مَسْطُوْرًا ⑥ وَاِذْ اَخَذْنَا مِنَ النَّبِيّٖنَ مِيْثَاقَهُمْ
جا چکی تھی ف۱۵ اور وہ وقت بھی قابل ذکر ہے جب ہم نے (تمام) پیمبروں سے عہد لیا ف۱۶

وَمِنْكَ وَمِنْ نُّوْحٍ وَّاِبْرٰهِيْمَ وَمُوْسٰى وَعِيْسَى
اور آپ سے بھی اور نوح اور ابراہیم اور موسیٰ اور عیسیٰ

ابْنِ مَرْيَمَ ۠ وَاَخَذْنَا مِنْهُمْ مِّيْثَاقًا غَلِيْظًا ⑦ ۙ لِّيَسْـَٔلَ
ابن مریم سے بھی اور ہم نے ان سے پختہ عہد لیا ف۱۷ تا کہ ان



ف۸ چنانچہ اس آیت کی تعمیل میں رسول اللہ ﷺ کے آزاد شدہ غلام جنہیں اب تک عرب اپنے مذاق ومحاورہ کے مطابق رسول اللہ کی انتہائی شفقت ورحمت دیکھ کر زید بن محمد ﷺ کہتے تھے، اب زید بن حارثہ کہے جانے لگے۔ هُوَ يَهْدِي السَّبِيْلَ۔ وہی سیدھا راستہ دکھاتا اور ہر جہل سے نکالتا ہے۔ ف۹ (تو انہیں پکارنے کے لئے یہ بھائی اور دوست کے رشتے کیا کچھ کم ہیں؟) اِخْوَانُكُمْ فِي الدِّيْنِ۔ یعنی وہ تمہارے بھائی دینی اعتبار سے ہوں گے نسبی حیثیت سے نہیں کہ میراث وغیرہ جاری ہو سکے۔ فقہاء نے یہاں سے یہ مسئلہ نکالا ہے کہ کسی سے بھائی کا رشتہ لے لینے میں کوئی مضائقہ نہیں، لیکن باپ کا رشتہ لینے میں، تاوقتیکہ نسب ہی مقصود نہ ہو، مضائقہ ہے۔ فيه اباحة اطلاق اسم الاخوة وحظر اطلاق اسم الابوة من غير جهة النسب (جصاص) فَاِنْ لَّمْ تَعْلَمُوْٓا اٰبَآءَهُمْ۔ فقہاء نے باقتضاء النص یہ مسئلہ نکالا ہے کہ جو چھوٹا بچہ پڑا ملے یا دارالاسلام میں اسیر ہو کر آ جائے وہ مومن سمجھا جائے گا۔ ف۱۰ (اس لئے اگر ایسا قصداً کہہ ڈالنے کے بعد بھی استغفار کر لو، تو اللہ معاف کر دے گا) ممانعت کسی کو متبنٰی بنانے اور کہنے کی صرف ان اثرات مخصوص کے لحاظ سے ہے، جو جاہلیت میں مرتب ہوتے تھے۔ باقی اگر کسی کو محض مجازاً وشفقۃً بیٹا کہا جائے، یا جاہلیت کے آثار مخصوصہ کے ترتب کے بغیر کسی کو فرزندی میں لے لیا اور اسے جائداد بھی ساری کی ساری بطور ہبہ دیدی جائے تو اس کی کوئی ممانعت نہیں۔ واما ما رسمهٗ اهل زماننا حيث يقيمون شخصًا مقامهم ويعطونهٗ مالًا ويجعلونهٗ وارثًا فليس ذلك بطريق الارث حقيقة بل بطريق الهبة وهو مشروع جدًا (احمدی) مَا تَعَمَّدَتْ قُلُوْبُكُمْ۔ کے تحت میں فقہاء مفسرین نے کہا ہے کہ نامحرم سے گفتگو کرنے میں نیت فاسد رکھنا یا اس کے تصور سے لذت حاصل کرنا یہ سب داخل معصیت ہے۔ ف۱۱ کیا انتہاء ہے اس شفقت وتعلق کی جو ہمارے نبی کو اپنی تمام امت کے ساتھ ہے۔ انسان خود اپنا دشمن وبدخواہ تو ہو بھی سکتا ہے اور بعض اوقات جہل وغباوت کی بناء پر بھی ہو جاتا ہے لیکن رسول اللہ ﷺ سے تو جن پر خفی سے خفی مصالح ومنافع روشن ہیں کسی حال میں بھی بدخواہی کا امکان نہیں۔ فانه لا يامرهم ولا يرضى منهم الا بما فيه صلاحهم ونجاحهم بخلاف النفس فلذالك اطلق (بیضاوی) آیت سے ثابت ہے کہ آپ کی اطاعت مطلق اور تعظیم بدرجہ کمال واجب ہے اور اس کے اندر تمام احکام ومعاملات آ گئے۔ اے اولى لهم في الحكم عليهم ولزومهم اتباعهٗ وطاعتهٗ (جصاص) في نفوذ حكمه فيهم ووجوب طاعته عليهم (معالم) ف۱۲ (وجوب تعظیم کے لحاظ سے) ''ازواج کا امہات ہونا باعتبار تعظیم کے ہے اور تعظیم کی ایک نوع تحریم بھی ہے۔ اس لئے تحریم بھی واقع ہوئی۔ قال تعالٰی وَلَآ اَنْ تَنْكِحُوْٓا اَزْوَاجَهٗ مِنْۢ بَعْدِهٖٓ اَبَدًا۔ اور بے حجابی کا تعظیم سے کوئی تعلق نہیں بلکہ احتجاب اقرب الی التعظیم ہے۔ اس لئے ان احکام یعنی جواز خلوت ونظر ومس وامثالہا میں امومیت ثابت نہیں۔'' (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) فيه وجهان احدهما انهن كالامهات لهم في وجوب الاجلال والتعظيم والثاني تحريم نكاحهن وليس المراد انهن كالامهات في كل شيء (جصاص) اے في التحريم واستحقاق التعظيم لا في ما عداه (احمدی) اے امهات المومنين في تعظيم حقهن وتحريم نكاحهن على التابيد لا في النظر اليهن والخلوة بهن (معالم) ف۱۳ (باعتبار ترکہ ومیراث کے) اُولُوا الْاَرْحَامِ۔ یعنی وہ رشتہ دار جن سے خون ملا ہو۔ فِيْ كِتٰبِ اللّٰهِ۔ یعنی شریعت الٰہی میں۔ في ما فرض الله (بیضاوی) اے في حكم الله (ابن کثیر) ف۱۴ یعنی اصل میراث میں تو حق متوفی کے عزیزوں ہی کا ہوتا ہے، اور عامہ مہاجرین ومومنین کو جو اس میں حقدار بنا دیا گیا تھا وہ انتظام عارضی تھا۔ ہاں ان کے ساتھ کوئی حسن سلوک کرنا چاہے تو وصیت جو مقدار ترکہ کے ایک ثلث پر جاری ہو سکتی ہے۔ اس میں گنجائش اب بھی باقی ہے۔ ف۱۵ (کہ شریعت اسلامی میں قانون میراث، عزیزوں ہی سے متعلق ہوگا) فِي الْكِتٰبِ۔ کتاب سے مراد لوح محفوظ لی گئی ہے۔ اے في اللوح (بیضاوی) ف۱۶ (احکام کے اتباع وتبلیغ کا) میثاق انبیاء پر حاشیہ سورۂ آل عمران (پ۳) میں گزر چکا۔ ف۱۷ ان انبیاء کے ناموں کی تخصیص کی وجہ عجب نہیں کہ یہ ہو کہ یہ صاحب شریعت انبیاء تھے، یا جو بھی وجہ ہو۔ لفظ میثاق کے ساتھ غلیظ کے اضافہ سے فقہاء نے یہ استنباط کیا ہے کہ عہد وپیمان کو حلف یا دوسرے قیود کے ساتھ مؤکد کرنا اَولیٰ ہے۔

الصّٰدِقِيْنَ عَنْ صِدْقِهِمْ ۚ وَ اَعَدَّ لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابًا

سچوں سے ان کے سچ کی بابت سوال کرے ف۱۸ اور کافروں کے لئے (اللہ نے) عذاب دردناک تیار

اَلِيْمًا ﴿8﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اذْكُرُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ

کر رکھا ہے ف۱۹ اے ایمان والو اللہ کا انعام اپنے اوپر

عَلَيْكُمْ اِذْ جَآءَتْكُمْ جُنُوْدٌ فَاَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ رِيْحًا

یاد کرو جب تم پر (کئی کئی) لشکر چڑھ آئے ف۲۰ پھر ہم نے ان پر ایک آندھی بھیجی

وَّ جُنُوْدًا لَّمْ تَرَوْهَا ۗ وَ كَانَ اللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرًا ﴿9﴾ ع ۱ / ۱۷

اور ایسی فوج جو تم کو دکھائی نہیں دیتی ف۲۱ اور اللہ تمہارے اعمال کو دیکھ رہا تھا ف۲۲

اِذْ جَآءُوْكُمْ مِّنْ فَوْقِكُمْ وَ مِنْ اَسْفَلَ مِنْكُمْ وَ اِذْ

جب کہ وہ لوگ تم پر آپڑے تھے تمہارے اوپر کی طرف سے بھی اور تمہارے نیچے کی طرف سے بھی ف۲۳ اور جب کہ

زَاغَتِ الْاَبْصَارُ وَ بَلَغَتِ الْقُلُوْبُ الْحَنَاجِرَ وَ تَظُنُّوْنَ

آنکھیں کھلی رہ گئی تھیں اور کلیجے منہ کو آنے لگے تھے ف۲۴ اور تم لوگ اللہ کے ساتھ

بِاللّٰهِ الظُّنُوْنَا ﴿10﴾ هُنَالِكَ ابْتُلِيَ الْمُؤْمِنُوْنَ وَ زُلْزِلُوْا

طرح طرح کے گمان کر رہے تھے ف۲۵ اس موقع پر مسلمانوں کا (پورا) امتحان لیا گیا اور وہ سخت

زِلْزَالًا شَدِيْدًا ﴿11﴾ وَ اِذْ يَقُوْلُ الْمُنٰفِقُوْنَ وَ الَّذِيْنَ فِيْ

زلزلہ میں ڈالے گئے اور جب کہ منافقوں اور ان لوگوں نے جن کے

قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ مَّا وَعَدَنَا اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهٗٓ اِلَّا غُرُوْرًا ﴿12﴾

دلوں میں مرض ہے یوں کہنا شروع کیا تھا کہ ہم سے اللہ اور اس کے رسول نے تو محض دھوکے ہی کا وعدہ کر رکھا ہے،

وَ اِذْ قَالَتْ طَّآئِفَةٌ مِّنْهُمْ يٰٓاَهْلَ يَثْرِبَ لَا مُقَامَ لَكُمْ

ف۲۶ اور یہ (اس وقت ہوا) جب ان میں سے ایک گروہ نے کہا ف۲۷ اے یثرب کے لوگو تمہارے ٹھہرنے کا



ف۱۸ (قیامت کے دن) الصّٰدِقِيْنَ۔ سچوں سے یعنی پیمبروں سے۔ لفظ الصّٰدِقِيْنَ لاکر یہ خود بتادیا کہ انبیاء نے اپنا عہد پورا کیا، اور اقرار میں سچے تھے۔ لِيَسْئَلَ۔ میں ل۔ کَیْ کے مرادف ہے۔ لکے یسال الصادقین (معالم) صِدْقِهِمْ۔ یعنی تبلیغ رسالت کے باب میں۔ اے من تبلیغھم الرسالۃ (معالم) ف۱۹ (قیامت کے دن) الکافرین۔ میں وہ سب لوگ آگئے، جو صاحب وحی کے اتباع کے منکر ہیں۔ ف۲۰ (یعنی قریش مکہ کا لشکر، قبیلہ غطفان کا لشکر اور یہود کا لشکر) شوال ۵ ہجری کا واقعہ ہے کہ اسلام کے مخالفین نے ایکا کر کے مدینہ پر دھاوا بول دیا، اور شہر کو ہر طرف سے گھیر لیا۔ تاریخ میں اس جنگ کا نام جنگ احزاب ہے۔ چار ہزار کی تعداد میں تو قریش ہی کا لشکر تھا۔ جس میں تین سو سوار اور ڈیڑھ ہزار شتر سوار تھے۔ مجموعی تعداد ان لشکروں کی کم از کم سات ہزار کی تھی۔ بعض تخمینے دس اور بارہ ہزار بلکہ بعض پندرہ ہزار کے بھی تھے۔ افسر اعلیٰ ابوسفیان قریشی تھا۔ عرب نے اتنی بڑی فوج کشی کی مثال اس سے پہلے نہیں دیکھی تھی۔ مسلمانوں کی جمعیت کل ۳ ہزار کی تھی۔ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ صحابی کے مشورہ پر لشکر اسلام کے سالار اعظم ﷺ نے خود گھوڑے پر سوار ہو کر شہر کا دورہ کرنے کے بعد حکم دیا کہ شہر کے گرد جس جس رخ سے دشمن کا داخلہ ممکن ہے خندق کھود دی جائے۔ چنانچہ شہر کے شمالی اور کسی قدر غربی رخ پر بھی ایک خندق تقریباً ساڑھے تین میل لمبی کھودی گئی۔ اور یہ کام ۳ ہزار رضا کاروں کی دس دس کی ٹولیوں پر تقسیم کر دیا گیا۔ غرض اس غزوہ کو غزوۂ خندق بھی اسی بناء پر کہتے ہیں...... عرب کے لئے یہ ایک نئی حکمت جنگ تھی، اور قریش اس پر دنگ رہ گئے۔ محاصرہ طول کھینچتا گیا۔ یہاں تک کہ شوال ختم ہونے پر آگیا، اور ذی قعدہ شروع ہونے لگا جسے قبائل عرب صلح و امن کا مہینہ مانتے تھے۔ اور اس درمیان میں خود سپہ سالار اسلام ﷺ ہی کے حسن تدبیر سے دشمن اور حلیفوں کے آپس میں بدگمانیاں اور غلط فہمیاں پھیل گئیں۔ سردار ابوسفیان بددل ہو ہی چلا تھا کہ حکم قضا سے ایک روز ایک طوفان آندھی اور بارش کا زور شور کا آیا۔ اور اس کی پوری زد لشکر کفار پر پڑی، خیمے اکھڑ گئے، برتن لڑھک گئے، روشنیاں بجھ گئیں۔ غرض ابتری ہر طرح پھیل گئی۔ قریش کا لیڈر اس غیبی گولہ کی تاب اور بھی نہ لا سکا۔ میدان جنگ چھوڑ چل دیا۔ اور پھر اور سارے لیڈر بھی ایک ایک کر کے رخصت ہو گئے۔ ف۲۱ مراد فرشتوں کی فوج ہے۔ وھم الملائکۃ (ابن کثیر۔ معالم) بعض صحابہ (مثلاً حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ) کا جو فرشتوں کو دیکھنا مروی ہوا ہے۔ یہ لَمْ تَرَوْهَا کے منافی نہیں۔ لَمْ تَرَوْهَا سے مراد صرف اس قدر ہے کہ فرشتے عام طور پر غیر مرئی تھے۔ بطور کرامت و خرق عادت کسی خاص صحابی پر ان کا مکشوف ہو جانا اس عام قاعدہ عدم مرئیت کے معارض نہیں۔ ف۲۲ (خصوصاً تمہاری ہمت و ثبات و استقلال، مستعدی، کار گزاری کو) ف۲۳ یعنی کچھ فوجیں آکر وادی مدینہ کے نشیبی حصہ میں خیمہ انداز ہو گئی تھیں۔ اور کچھ بالائی حصہ میں۔ مدینہ کی شرقی سمت اونچی ہے، اور غربی سمت نیچی۔ قبیلہ بنی اسد، قبیلہ غطفان کا لشکر سمت مشرق سے آیا تھا، اور قریش و بنی کنانہ کی فوجیں سمت مغرب سے۔ ف۲۴ (مارے دہشت و ہیبت کے) محاصرۂ جنگ کی شدت کا بیان ہو رہا ہے۔ آنکھیں پھٹی رہ جانا، اور کلیجہ منہ کو آنے لگنا، انتہائی خوف و دہشت کی علامتیں ہیں۔ بَلَغَتِ الْقُلُوْبُ الْحَنَاجِرَ۔ کے لفظی معنیٰ مراد نہیں۔ مقصود عربی محاورہ کے مطابق شدت خوف کو بیان کرنا ہے۔ یجوز ان یکون ذلک مثلا فی اضطراب القلوب ووجیبھا وان لم تبلغ الحناجر حقیقۃ (کشاف) ف۲۵ اور موقع شدت پر وسوسوں کا طبعی طور پر پیدا ہو جانا ایمان کیا معنیٰ کمال ایمان کے بھی منافی نہیں۔ ف۲۶ اہل ایمان کی پختگی و استقامت کی یہ پوری اور سخت آزمائش تھی۔ شدید سردی کا موسم تھا، غلہ کی گرانی انتہائی تھی۔ صحابہ بلکہ خود رسول اللہ ﷺ تک بھوک کی شدت سے پیٹ پر پتھر باندھے ہوئے تھے۔ اس پر بھی ہمت و استقلال کا یہ عالم تھا کہ سنگلاخ زمین کی کھدائی بغیر کسی "سفرمینا" کی پلٹن کے، بغیر (Sappers and Miner) کے کی دستے کے، اپنے ہاتھ سے جاری تھی۔ ظاہری مغلوبیت و بیچارگی کا یہ عالم تھا کہ رسول اللہ ﷺ نے خود اپنے دست مبارک میں پھاوڑا لے کر ایک پتھر پر جو ضرب لگائی تو آگ کے شرارے پیدا ہوئے اور ایسا تین بار ہر ہر ضرب پر ہوا۔ اس روشنی میں آپ کی نگاہ کشفی کو ایران اور شام اور یمن کے محل دکھائے گئے۔ اور آپ نے اپنے رفیقوں کو بشارت دی کہ یہ سب ملک میری امت کو دے دیئے گئے ہیں۔ ادھر کمزور ایمان والے تو دو دلے ہو ہی رہے تھے۔ اور اپنی جان کی خیر منا رہے تھے۔ منافقین نے طنز و استہزاء سے کہنا شروع کیا کہ "یہ لیجئے حالت تو یہ ہو رہی ہے، اور خواب دیکھ رہے ہیں ایران و روم کے شاہی محلوں کے۔" هُنَالِكَ ابْتُلِيَ الخ۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ بلاؤں کا پیش آنا، اور انہیں میں قبض وغیرہ مکروہات باطنی بھی داخل ہیں، کبھی امتحان صدق کے لئے بھی ہوتا ہے۔ پس اہل اللہ کو چاہئے کہ ان حالات میں صبر سے کام لے اور طاعت پر جما رہے۔ ف۲۷ یعنی جب انہیں منافقین میں سے بعض لوگوں نے دوسروں کو مخاطب کر کے جنگ کے مورچوں پر کہا۔ مِنْهُمْ۔ ضمیر انہیں لوگوں کی طرف ہے جن کا ذکر ابھی ابھی آچکا ہے۔ الْمُنٰفِقُوْنَ وَ الَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ۔

فَارْجِعُوْا ۚ وَيَسْتَاْذِنُ فَرِيْقٌ مِّنْهُمُ النَّبِيَّ يَقُوْلُوْنَ اِنَّ
موقع نہیں، سو (اپنے گھروں کو) واپس جاؤ ف۲۸ اور بعض لوگ ان میں سے نبی سے اجازت مانگتے تھے، کہتے تھے
بُيُوْتَنَا عَوْرَةٌ ۛ وَمَا هِيَ بِعَوْرَةٍ ۚۛ اِنْ يُّرِيْدُوْنَ اِلَّا ملع
کہ ہمارے گھر غیر محفوظ ہیں، حالانکہ وہ ذرا بھی غیر محفوظ نہیں ہیں، یہ محض بھاگنا ہی
فِرَارًا ﴿۱۳﴾ وَلَوْ دُخِلَتْ عَلَيْهِمْ مِّنْ اَقْطَارِهَا ثُمَّ سُئِلُوا
چاہتے ہیں ف۲۹ اور اگر ان (لوگوں) پر (مدینہ کے) اطراف سے کوئی (لشکر کافروں کا) آگھسے، پھر ان سے فساد کی
الْفِتْنَةَ لَاٰتَوْهَا وَمَا تَلَبَّثُوْا بِهَآ اِلَّا يَسِيْرًا ﴿۱۴﴾ وَلَقَدْ كَانُوْا
درخواست کی جائے ف۳۰ تو یہ اسے منظور کرلیں اور (ان گھروں میں) بس برائے نام ہی ٹھہریں ف۳۱ اور آنحالیکہ یہی
عَاهَدُوا اللّٰهَ مِنْ قَبْلُ لَا يُوَلُّوْنَ الْاَدْبَارَ ۭ وَكَانَ عَهْدُ
لوگ پیشتر اللہ سے عہد کرچکے تھے کہ پیٹھ نہ پھیریں گے ف۳۲ اور اللہ سے جو عہد
اللّٰهِ مَسْـُٔوْلًا ﴿۱۵﴾ قُلْ لَّنْ يَّنْفَعَكُمُ الْفِرَارُ اِنْ فَرَرْتُمْ مِّنَ
کیا جاتا ہے اس کی باز پرس ہوگی ف۳۳ آپ کہہ دیجیے تمہیں بھاگنا کچھ بھی نفع نہیں دے سکتا اگر تم موت یا
الْمَوْتِ اَوِ الْقَتْلِ وَاِذًا لَّا تُمَتَّعُوْنَ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿۱۶﴾ قُلْ مَنْ
قتل سے بھاگتے ہو اور اس سے تمتع بھی نہیں حاصل کرسکتے بجز چندروز کے ف۳۴ آپ کہہ دیجیے کہ وہ کون ہے
ذَا الَّذِيْ يَعْصِمُكُمْ مِّنَ اللّٰهِ اِنْ اَرَادَ بِكُمْ سُوْۗءًا اَوْ اَرَادَ بِكُمْ
جو تمہیں اللہ سے بچاسکے اگر (اللہ) تمہارے ساتھ برائی کرنا چاہے یا (اسے روک سکے جب) وہ تمہارے ساتھ
رَحْمَةً ۭ وَلَا يَجِدُوْنَ لَهُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلِيًّا وَّلَا
فضل کرنا چاہے ف۳۵ اور وہ لوگ اللہ کے سوا نہ کوئی اپنا حمایتی پائیں گے اور نہ
نَصِيْرًا ﴿۱۷﴾ قَدْ يَعْلَمُ اللّٰهُ الْمُعَوِّقِيْنَ مِنْكُمْ وَالْقَاۗىِٕلِيْنَ
مددگار ف۳۶ اللہ تم میں سے ان لوگوں کو خوب جانتا ہے جو مانع ہوتے ہیں اور جو اپنے بھائیوں سے

ف۲۸ (کہ اب موروچوں پر جمے رہنا صریحاً موت کے منہ میں جانا ہے) یَثْرِبَ مدینہ کا پرانا نام ہے۔ مدینة النبی تو ہجرت نبوی کے بعد نام پڑا۔ ف۲۹ بعض کج دلے اور منافق۔ سالار اعظم ﷺ کی خدمت میں آکر طرح طرح کے بہانے تراشتے تھے، اور یہ کہتے تھے کہ ہم اپنے گھروں کو غیر محفوظ حالت میں چھوڑ آئے۔ اور صرف عورتیں اور بچے ہیں۔ چوروں ڈاکوؤں کا ہر وقت خطرہ ہے۔ قرآن مجید جواب دیتا ہے کہ یہ عذرات ان کے گڑھے ہوئے ہیں۔ ان کے گھر خود ان کے خیال میں بھی غیر محفوظ نہیں۔ اور نہ ان کی جانے سے یہ نیت ہے کہ انتظام کرکے پھر چلے آئیں گے۔ یہ تو بس جنگ سے بھاگنا چاہتے ہیں۔ عَوْرَةٌ یہاں ذات عَوْرَة کے معنی میں ہے۔ یعنی شگاف زدہ جس کے اندر داخلہ ممکن ہو۔ والعورة ذات العورة (کشاف) اے متخرقة ممکنة لمن ارادها (راغب) وَمَا هِيَ بِعَوْرَةٍ۔ قرآن مجید میں یہ ترکیب جہاں جہاں بھی آئی ہے۔ اس وصف کی نفی کامل مراد رہی ہے۔ وَمَا هُمْ بِمُؤْمِنِيْنَ (ان میں ایمان ذرا بھی نہیں ہے) وَمَا رَبُّكَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ (آپ کا پروردگار بندوں کے حق میں ذرا سا بھی ظالم نہیں ہے) ف۳۰ یعنی مسلمانوں کے مقابلہ میں صف آرائی اور اس میں ان کی شرکت کی یا کفر کی۔ اے الردة ومقاتلة المسلمین (بیضاوی) وهی الدخول فی الکفر (ابن کثیر) اے القتال کما قال الضحاک (روح) ف۳۱ مطلب یہ ہے کہ اگر کہیں کافروں کا لشکر مدینہ میں داخل ہوجائے اور ان منافقوں سے کہے، کہ آؤ، ہم تم مل کر مسلمانوں سے مقابلہ کریں تو یہ لوگ بلا تامل آمادہ ہوجائیں، مسلمانوں کی لوٹ مار پر اٹھ کھڑے ہوں اور اس وقت ذرا خیال نہ کریں کہ آخر اب غیر محفوظ گھروں کی کون حفاظت کرے گا — یہ سب اُن کی انتہائی مذمت میں ارشاد ہو رہا ہے۔ و هذا ذم لهم فی غاية الذم (ابن کثیر) وَمَا تَلَبَّثُوْا بِهَآ۔ ضمیر ها بیوت کی طرف ہے۔ الضمیر علی کل تقدیر للبیوت (روح) ف۳۲ بدر کے بعد جب بعض مخلص مسلمان حسرت کر رہے تھے کہ افسوس، ہم شرکت سے محروم رہ گئے، تو بعض منافقین بھی اس گفتگو میں شامل ہوگئے۔ اور کہنے لگے اب جو کوئی موقع آیا تو ہم کسی سے پیچھے نہیں رہنے کے۔ ف۳۳ قرآن مجید کا یہ ایک عام حکیمانہ اسلوب ہے کہ معین ومشخص واقعات کا ذکر کرتے کرتے عام اصول شریعت واخلاق بھی سنا دیتا ہے۔ ف۳۴ اور اس چندروز سے مراد عمر مقدر کا بقیہ حصہ ہے کہ یہ جو تم بھاگے بھاگے پھرتے ہو، اس سے عمر مقدر تو بڑھ نہیں سکتی۔ ف۳۵ برائی مثلاً یہی کہ وہ تمہیں ہلاک کرنا چاہے تو کون تمہیں بچا سکتا ہے؟ فضل مثلاً یہ کہ وہ تمہیں زندہ رکھنا چاہے تو کون اس میں مانع ہوسکتا ہے؟ ف۳۶ ولی یا حمایتی وہ جو نفع پہنچاسکے، نصیر یا مددگار وہ جو ضرر سے بچاسکے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



لِاِخْوَانِهِمْ هَلُمَّ اِلَيْنَا ۚ وَلَا يَاْتُوْنَ الْبَاْسَ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿۱۸﴾

کہتے رہتے ہیں کہ ہمارے پاس آ جاؤ ف۳۷ اور یہ لوگ لڑائی میں تو بس نام ہی کو آتے ہیں

اَشِحَّةً عَلَيْكُمْ ۖ فَاِذَا جَآءَ الْخَوْفُ رَاَيْتَهُمْ يَنْظُرُوْنَ

تمہارے حق میں بخیل (ہو کر) ف۳۸ پھر جب کوئی خطرہ پیش آتا ہے تو آپ ان کو دیکھتے ہیں کہ وہ

اِلَيْكَ تَدُوْرُ اَعْيُنُهُمْ كَالَّذِىْ يُغْشٰى عَلَيْهِ مِنَ الْمَوْتِ ۚ

آپ کی طرف اس طرح دیکھنے لگتے ہیں کہ ان کی آنکھیں چکرائی جاتی ہیں جیسے کسی پر موت کی بے ہوشی طاری ہو

فَاِذَا ذَهَبَ الْخَوْفُ سَلَقُوْكُمْ بِاَلْسِنَةٍ حِدَادٍ اَشِحَّةً

پھر جب وہ خطرہ دور ہو جاتا ہے تو تمہیں تیز زبانوں سے طعنہ دیتے ہیں مال (غنیمت) پر

عَلَى الْخَيْرِ ؕ اُولٰٓئِكَ لَمْ يُؤْمِنُوْا فَاَحْبَطَ اللّٰهُ اَعْمَالَهُمْ ؕ

حرص لئے ہوئے ف۳۹ یہ لوگ ایمان ہی نہیں لائے چنانچہ اللہ نے ان کے اعمال بے کار کر رکھے ہیں، ف۴۰

وَكَانَ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرًا ﴿۱۹﴾ يَحْسَبُوْنَ الْاَحْزَابَ

اور یہ بات اللہ کے لئے (بالکل) آسان ہے ان لوگوں کا خیال ہے کہ لشکر (ابھی تک)

لَمْ يَذْهَبُوْا ۚ وَاِنْ يَّاْتِ الْاَحْزَابُ يَوَدُّوْا لَوْ اَنَّهُمْ بَادُوْنَ

گئے نہیں ف۴۱ اور اگر (یہ) لشکر آ پڑیں تو یہ لوگ یہ چاہیں گے کاش! ہم دیہاتوں میں باہر

فِى الْاَعْرَابِ يَسْاَلُوْنَ عَنْ اَنْۢبَآئِكُمْ ؕ وَلَوْ كَانُوْا فِيْكُمْ مَّا

جا رہتے (اور وہیں سے) تمہاری خبریں پوچھتے رہتے ف۴۲ اور اگر تم ہی میں رہیں جب بھی

قٰتَلُوْٓا اِلَّا قَلِيْلًا ﴿۲۰﴾ لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِىْ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُسْوَةٌ

کچھ یوں ہی سا لڑیں رسول اللہ کا ایک عمدہ نمونہ موجود ہے تمہارے

حَسَنَةٌ لِّمَنْ كَانَ يَرْجُوا اللّٰهَ وَالْيَوْمَ الْاٰخِرَ وَذَكَرَ اللّٰهَ

لئے ف۴۳ یعنی اس کے لئے جو ڈرتا ہو اللہ اور روزِ آخرت سے اور ذکرِ الٰہی کثرت سے



ف۳۷ (تو تمہاری جان بچ جائے گی اور تم چین اور سکھ سے زندگی بسر کر سکو گے) اِخْوَانِهِمْ سے مراد وطنی یا قومی بھائی ہیں۔ ف۳۸ یعنی یہ اپنی کم ہمتی اور ضعف ایمان کی بناء پر لڑائی میں شریک ہی کب ہوتے ہیں، اور اگر کبھی محض نام کرنے کے لیے شریک ہو بھی گئے تو یہ انہیں گوارا نہیں ہوتا کہ مال غنیمت مسلمانوں ہی کو ملے۔ ف۳۹ یعنی مال غنیمت لینے کی خاطر مسلمانوں سے دلخراش باتیں کرتے ہیں۔ مثلاً یہ کہ ہماری ہی مدد سے تمہیں یہ فتح میسر ہوئی۔ آیت میں منافقوں کی بزدلی اور حرص دونوں کا پورا بیان آ گیا۔ اَلْخَيْرِ۔ خیر سے مراد یہاں مال ہے، جیسا کہ قرآن مجید میں اور متعدد موقعوں پر بھی ہے۔ المال والغنيمة (مدارک) اى على الغنيمة (قرطبی) ف۴۰ یعنی اُن میں ایمان تو پہلے ہی سے نہ تھا، اور اسی لیے تو اُن کے کسی عمل اور ظاہری طاعت کا اجر نہیں۔ لَمْ يُؤْمِنُوْا۔ یہ منافق صرف زبان سے دعوی اسلام کرتے تھے۔ حقیقۃً ایمان سے بالکل خالی تھے۔ ف۴۱ یہ اُن کی بزدلی کی انتہاء ہے کہ فوج چلی بھی گئی، اور یہ اب تک اس کے ڈر سے دبے سہمے ہوئے ہیں۔ ف۴۲ منافقوں کی انتہائی اور ضرب المثل بزدلی کا ایک اور نقشہ۔ ان میں ہمت اتنی بھی نہیں کہ ان جگر دوز معرکوں کو دیکھنے کی تاب بھی لا سکیں۔ چاہتے ہیں کہ کہیں دُور دیہات میں چلے جائیں، اور وہیں سے بس خبریں سن لیا کریں۔ ف۴۳ (زندگی کے ہر شعبہ اور ہر پہلو میں، خصوصاً ثبات واستقامت میں) رسول اللہ ﷺ کا اتباع تو مومنین پر چھوٹے بڑے ہر امر میں واجب ہے اور آپؐ کی زندگی انسان کے لیے انفرادی واجتماعی، خانگی وملی، معاشرتی واخلاقی ہر ہر گوشہ میں شمع ہدایت ہے، لیکن یہاں اشارۃً خصوصی معرکہ جنگ میں ثبات واستقامت سے متعلق ہے۔ فقہاء مفسرین نے لکھا ہے کہ آیت کے اندر ایک اصل عظیم آ گئی ہے اور اس سے زندگی کے چھوٹے بڑے سارے معاملات میں رسول اللہ ﷺ کی اقتداء وپیروی کے وجوب پر استدلال کیا جا سکتا ہے۔ هذه الاية الكريمة اصل كبير فى التاسى برسول الله ﷺ فى اقواله و افعاله و احواله و لهذا امر تبارك و تعالى الناس بالتاسى بالنبى ﷺ يوم الاحزاب فى صبره و مصابرته و مرابطته و مجاهدته و انتظاره الفرج من ربه عزوجل دائما الى يوم الدين (ابن کثیر) الاسوة القدوة والاسوة مايتاسى به اى يتعزى به فيقتدى به فى جميع افعاله ويتعزى به فى جميع احواله (قرطبی) فِىْ رَسُوْلِ اللّٰهِ۔ اس لفظ نے صاف کر دیا کہ یہ مقتدائی وصف رسالت کے اعتبار سے ہوگی۔ رَسُوْلِ اللّٰهِ میں لفظ اللہ سے یہ نکتہ پیدا کیا گیا ہے کہ رسول کے کمالات محضاً آپؐ کی جانب نہیں، براہِ راست حق تعالیٰ ہی کی جانب منسوب ہیں۔ لِمَنْ...... كَثِيْرًا۔ یعنی مومن کامل کے لیے۔

ع ۱۲
۱۸

كَثِيْرًا ﴿٢١﴾ وَ لَمَّا رَاَ الْمُؤْمِنُوْنَ الْاَحْزَابَ ۙ قَالُوْا هٰذَا مَا

کرتا ہو اور جب اہل ایمان نے لشکروں کو دیکھا تو کہنے لگے یہی وہ (موقع) ہے

وَعَدَنَا اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ وَصَدَقَ اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهٗ ۫ وَ مَا

جس کی ہمیں اللہ اور اس کے رسول نے خبر دی تھی اور اللہ اور اس کے رسول نے سچ کہا تھا اور (اس سے)

زَادَهُمْ اِلَّاۤ اِيْمَانًا وَّتَسْلِيْمًا ﴿٢٢﴾ؕ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ رِجَالٌ

ان کے ایمان و طاعت میں ترقی ہی ہوئی، اہل ایمان میں کچھ لوگ ایسے بھی ہیں کہ انہوں نے

صَدَقُوْا مَا عَاهَدُوا اللّٰهَ عَلَيْهِ ۚ فَمِنْهُمْ مَّنْ قَضٰى

اللہ سے جو عہد کیا تھا اس میں سچے اترے ۴۴ سو ان میں کچھ ایسے بھی ہیں جو اپنی نذر

نَحْبَهٗ وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّنْتَظِرُ ۖ وَ مَا بَدَّلُوْا تَبْدِيْلًا ﴿٢٣﴾ۙ

پوری کر چکے اور کچھ ان میں کے راستہ دیکھ رہے ہیں ۴۵ اور انہوں نے ذرا فرق نہیں آنے دیا ۴۶

لِّيَجْزِيَ اللّٰهُ الصّٰدِقِيْنَ بِصِدْقِهِمْ وَ يُعَذِّبَ الْمُنٰفِقِيْنَ

(یہ اس لئے ہوا) تاکہ اللہ سچوں کو صلہ دے ان کی سچائی کا اور منافقین کو اگر چاہے

اِنْ شَآءَ اَوْ يَتُوْبَ عَلَيْهِمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ غَفُوْرًا

سزا دے یا (چاہے تو) ان کی توبہ قبول کرلے بے شک اللہ بڑا مغفرت والا ہے،

رَّحِيْمًا ﴿٢٤﴾ۚ وَ رَدَّ اللّٰهُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِغَيْظِهِمْ لَمْ يَنَالُوْا

بڑا رحمت والا ہے ۴۷ اور اللہ نے کافروں کو اس غصہ میں بھرا ہوا ہٹا دیا کہ ان کے کچھ بھی ہاتھ

خَيْرًا ؕ وَكَفَى اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ الْقِتَالَ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ قَوِيًّا

نہ لگا ۴۸ اور جنگ میں اللہ اہل ایمان کے لئے کافی ہو گیا ۴۹ اور اللہ تو ہے ہی بڑا قوت والا

عَزِيْزًا ﴿٢٥﴾ۚ وَاَنْزَلَ الَّذِيْنَ ظَاهَرُوْهُمْ مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ

بڑا زبردست ۵۰ اور جن اہل کتاب نے ان کی مدد کی تھی (اللہ نے) انہیں ان کے قلعوں سے



ف۴۴ ''مراد ان معاہدین سے حضرت انس بن النضر رضی اللہ عنہ اور اُن کے رفقاء ہیں۔ یہ حضرات اتفاق سے غزوۂ بدر میں شریک نہیں ہونے پائے تھے۔ تو اُن کو افسوس ہوا اور عہد کیا کہ اگر اب کے کوئی جہاد ہوتو اس میں ہماری جان توڑ کوشش دیکھ لی جائے گی...... مطلب یہ تھا کہ منہ نہ موڑیں گے کہ مارے جائیں''۔ مَا عَاهَدُوا اللّٰهَ عَلَيْهِ۔ کو اگر وسیع و عام معنٰی میں لیا جائے تو اس میں وہ تمام امور آجائیں گے جنہیں ہم نے بضمن ایمان اجمالاً اور قرآن وحدیث سے تفصیلاً قبول کیا ہے۔ اور اس معنٰی میں اس کی مصداق ساری اُمت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم ہوگی۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ کاملین کے لیے کبھی اُمور مکروہہ بھی، اور ان ہی میں قبض بھی شامل ہے، زیادتِ معارف کا سبب بن جاتے ہیں۔ ف۴۵ (شوق کے ساتھ، اس نذر کے پورے ہونے کا) وسیع معنٰی میں تمام زندہ مومنین صادقین اس میں داخل ہیں۔ مَنْ قَضٰى نَحْبَهٗ۔ یعنی شہید ہوگئے اور آخر تک ثبات میں فرق نہ آنے دیا۔ نحب کے لفظی معنٰی نذر کے ہیں۔ اور قَضٰى نَحْبَهٗ کے معنٰی ہوئے کہ اُس نے اپنی نذر اُتاری۔ النحب النذر المحکوم بوجوبہ فقال قضی فلان نحبہٗ اے وفی بنذرہ (راغب) محاورہ میں کنایہ وفات پا جانے سے ہوتا ہے۔ اور یہی معنٰی سلف سے منقول ہیں۔ و یعبّر ذٰلک عمن مات (راغب) قال الحسن مات علی ما عاهد علیه (جصاص) ف۴۶ (اپنے اس عزم راسخ میں۔ بلکہ اس پر بدستور ثابت ہیں) تَبْدِيْلًا۔ تنوین تصغیر کے لیے ہے۔ یعنی کسی نوع، کسی قسم کی ادنٰی تبدیلی ان میں نہیں ہوئی۔ ف۴۷ (اس کی وسیع رحمت سے کیا بعید ہے کہ وہ منافق کو مخلص بنا کر قابل مغفرت بنا دے) اس میں ترغیب آگئی توبہ ورجوع کی۔ الصّٰدِقِيْنَ سے مراد ظاہر ہے کہ سچے مسلمان ہیں۔ لِيَجْزِيَ۔ ل تعلیل کا ہے۔ و الظاهر اللام للتعلیل (روح) لِيَجْزِيَ...... عَلَيْهِمْ۔ آیت سے یہ ظاہر ہے کہ مومن صادق کی نجات یقینی ہے، بخلاف اس کے منافق کی سزا مشروط ہے مصلحت تکوینی کے ساتھ۔ اَوْ يَتُوْبَ عَلَيْهِمْ۔ یعنی اگر اس کی مشیت یہی ہوئی تو منافقین کو بھی آخرت میں سزا نہ ملے گی۔ ان کی تعذیب و مغفرت دونوں حق تعالٰی کی مشیت پر معلق ہیں۔ اے فلا یعذبهم بل یرحمهم سبحانهٗ ان شآء و ظاهرهٗ ان کلا من التعذیب والرحمة للمنافقین یوم القیامة و لو ماتوا علی النفاق معلق بمشیته تعالٰی (روح) آیت، مسلک خارجیت قدیم و جدید دونوں کی تردید کے لیے بالکل کافی ہے۔ منافقین حقیقۃً کافر ہی ہوتے ہیں۔ ایمان رتی بھر بھی ان میں نہیں ہوتا۔ اس پر بھی حکم ان کے معذب ہونے کا قطعی طور پر نہیں صادر ہوتا، بلکہ ان کی مغفرت و مغفوریت کی بھی گنجائش رکھ لی جاتی ہے۔ اور اس پہلو کو زوردار بنانے کے لیے اعلان اپنی عام غفوریت و رحیمیت کا بھی ساتھ ساتھ کر دیا جاتا ہے — کہاں حق تعالٰی کی طرف سے یہ گنجائشیں اور وسعتیں اور کہاں بعض نافہم بندوں کی یہ تنگیاں اور سختیاں کہ پختہ پختہ مسلمان بھی قابل نجات نہیں، اس لیے کہ ان سے فلاں فلاں لغزشیں بھی تو سرزد ہو چکی ہیں! ف۴۸ (اور انہیں محاصرۂ مدینہ سے ناکام، ناشاد، نامراد واپس جانا پڑا) خَيْرًا۔ یعنی جو بھلائی اُن کے خیال کے مطابق ہے۔ مراد فتح و کامیابی سے ہے۔ اے ظفرًا و سماہ خیرًا بزعمهم (مدارک) ف۴۹ (کہ بغیر کسی بڑی لڑائی کے انہیں نجات دلا دی) محمد بن عبداللہ (روحی فداہ) جس طرح حالت امن میں بہترین مدبر و بہترین منتظم تھے، اسی طرح حالت جنگ میں بہترین جنرل بھی تھے۔ ترتیب صفوف، مورچہ بندی وغیرہ تمام مسائل فن حرب میں بے مثال بصیرت رکھنے والے، لیکن باوجود اس سب کے، قرآن مجید آپ کے لشکروں کی فتح وظفر کو آپ کے کمالاتِ سپہ سالاری کی جانب نہیں، بلکہ اپنی ہی قدرت و حکمت کی جانب منسوب کرتا رہتا ہے — اور قرآن کا مقصود ہی یہ ہے کہ زندگی کے ہر ہر شعبے میں بندہ کا تعلق براہ راست حق تعالٰی ہی سے جڑا رہے۔ ف۵۰ (اس کے لیے ایسا کرنا مشکل ہی کیا تھا)۔

مِنْ صَيَاصِيْهِمْ وَقَذَفَ فِيْ قُلُوْبِهِمُ الرُّعْبَ فَرِيْقًا

اتار دیا وا۵ اور ان کے دلوں میں (تمہارا) رعب بٹھا دیا (پھر) بعض

تَقْتُلُوْنَ وَتَاْسِرُوْنَ فَرِيْقًا ﴿۲۶﴾ وَاَوْرَثَكُمْ اَرْضَهُمْ

کو تم قتل کرنے لگے اور بعض کو قید کر لیا اور تمہیں مالک بنا دیا ان کی زمین کا

وَ دِيَارَهُمْ وَاَمْوَالَهُمْ وَاَرْضًا لَّمْ تَطَئُوْهَا ۚ وَكَانَ اللّٰهُ

اور ان کے گھروں کا اور ان کے مال کا اور اس زمین کا بھی جس پر تم نے (اب تک) قدم نہیں رکھا ہے و۵۲ اور اللہ تو

عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرًا ﴿۲۷﴾ يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ ع ۱۹

ہر چیز پر قادر ہے اے نبی آپ اپنی بیویوں سے فرما دیجیے

اِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا وَزِيْنَتَهَا فَتَعَالَيْنَ

کہ اگر تم دنیوی زندگی اور اس کی بہار کو مقصود رکھتی ہو تو آؤ میں تمہیں

اُمَتِّعْكُنَّ وَاُسَرِّحْكُنَّ سَرَاحًا جَمِيْلًا ﴿۲۸﴾ وَ اِنْ كُنْتُنَّ

کچھ متاع (دنیوی) دے دلا کر خوبی کے ساتھ رخصت کر دوں و۵۳ اور اگر تم

تُرِدْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَ الدَّارَ الْاٰخِرَةَ فَاِنَّ اللّٰهَ اَعَدَّ

مقصود رکھتی ہو اللہ کو اور اس کے رسول کو اور عالم آخرت کو و۵۴ تو اللہ نے تم میں سے

لِلْمُحْسِنٰتِ مِنْكُنَّ اَجْرًا عَظِيْمًا ﴿۲۹﴾ يٰنِسَآءَ النَّبِيِّ

نیک کرداروں کے لئے اجر عظیم تیار کر رکھا ہے و۵۵ اے نبی کی بیویو

مَنْ يَّاْتِ مِنْكُنَّ بِفَاحِشَةٍ مُّبَيِّنَةٍ يُّضٰعَفْ لَهَا

تم میں سے جو کوئی کھلی ہوئی بیہودگی کرے گی تو اسے

الْعَذَابُ ضِعْفَيْنِ ۚ وَكَانَ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرًا ﴿۳۰﴾

دہری سزا دی جائے گی و۵۶ اور یہ اللہ کے لئے (بالکل) آسان ہے و۵۷



وا۵ ان اہل کتاب سے مراد یہود بنی قریظہ ہیں جو حوالی مدینہ میں اپنے بڑے بڑے مضبوط و مستحکم قلعوں اور گڑھیوں میں قلعہ بند رہا کرتے تھے۔ اور اس وقت تک مسلمانوں سے معاہدہ کیے ہوئے ان کے حلیف تھے۔ بعد کو عہد شکنی کر کے قتل و اسارت دونوں کے مستحق قرار پائے۔ صَيَاصِيْهِمْ۔ یعنی ان کے مایہ ناز مضبوط قلعے اور گڑھیاں۔ قیل فی الصیاصی انها الحصون التی کانوا یمتنون بها (جصاص) و۵۲ یعنی ابھی تم ان مقامات تک پہنچے نہیں ہو، لیکن اس نے تو اپنے علم ازل میں تمہیں اس کا مالک کر دیا۔ اشارہ ہے قبائل یہود کی ساری زمینوں اور جائیدادوں کی طرف جو بالآخر کچھ روز بعد مسلمانوں کے قبضہ میں آئے۔ اس جزم کے ساتھ قبل از وقوع اعلان بجز حق تعالیٰ کے اور کر ہی کون سکتا تھا۔ اَرْضًا لَّمْ تَطَئُوْهَا۔ کے مفہوم میں بڑی وسعت ہے۔ قیامت تک جو علاقہ بھی کبھی مسلمانوں کے قبضہ میں آئے، سب اس میں داخل ہے۔ وھی مکة او فارس والروم او خیبر او کل ارض تفتح الی یوم القیامة (مدارک) قیل کل ارض تفتح الی یوم القیامة (بیضاوی) وعد صادق فی فتح البلاد کالعراق والشام والیمن و مکة و سائر فتوح المسلمین (بحر) و۵۳ یعنی طلاق دے دوں کہ جہاں چاہو آزادی سے رہ کر دنیا حاصل کرو۔ فتح خیبر کے بعد جب مسلمانوں کو مالی وسعت اچھی خاصی حاصل ہو گئی تو ازواج مطہرات کو، جو ظاہر ہے کہ نبی اور صاحب وحی نہ تھیں، محض امتی تھیں، قدرۃً یہ خیال گزرا کہ اب ہمارے نفقہ میں بھی معقول اضافہ ہونا چاہیے، اسی خواہش کا اظہار رسول اللہ ﷺ کے سامنے کیا اور ذرا تقاضا کے ساتھ، رسول، صاحب وحی کے قلب مبارک کی اذیت کے لیے دنیا طلبی کی اتنی جھلک بھی بہت تھی۔ یہ آیتیں اس پر نازل ہوئیں — یہ اختیار دینے کو تو دے دیا گیا، لیکن اس کے مل جانے کے بعد حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے لے کر کسی ایک بیوی صاحبہ تک نے عیش دنیا کو ترجیح نہ دی۔ سب کی سب بدستور اللہ و رسول ہی کے ساتھ وابستہ رہیں۔ تعالین۔ اس کے لفظی معنی "آؤ" مراد نہیں۔ صرف یہ مراد ہے کہ "ادھر متوجہ ہو"، "یہ بات سنو"۔ جیسا کہ اُردو محاورہ میں بھی بولتے ہیں۔ ومعنی تعالین اقبلن بارادتکن و اختیارکن لاحد الامرین (مدارک) تُرِدْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا وَزِيْنَتَهَا۔ تُرِدْنَ کا لفظ بہت اہم ہے۔ دنیوی زندگی اور اس کے جائز عیش ہرگز ممنوع نہیں، ممنوع و مذموم انہیں مقصود بنا لینا ہے۔ تُرِدْنَ اسی مفہوم کا ترجمان ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ دنیا اور اس کی زینتوں کی محبت اللہ اور رسول سے بُعد کا سبب ہے۔ و۵۴ یعنی اگر تم عالم آخرت کے ان مدارج عالی کو دوست رکھتی ہو جو زوجیت رسول پر مرتب ہونے والے ہیں۔ اور رسول کی زوجیت میں صبر و قناعت کے ساتھ بسر کرنے پر تیار ہو۔ و۵۵ یعنی جنت میں وہ درجات عالیہ جو زوجاتِ نبی کے لیے مخصوص ہیں۔ مِنْكُنَّ۔ مِن بیانیہ ہے۔ تبعیضیہ نہیں۔ ازواج نبی تو محسنات سب کی سب تھیں۔ یہ نہیں کہ بعض ان میں نہ ہوں۔ من للتبیین لانهن کلهن من محسنات (بیضاوی) من للبیان لا للتبعیض (مدارک) و۵۶ (آخرت میں) یعنی جتنی دوسرے شخص کو ملتی، اس کی دوگنی سزا۔ بِفَاحِشَةٍ مُّبَيِّنَةٍ۔ مراد وہ سوء معاشرت ہے، جو رسول اللہ ﷺ کے تکدر قلب کا باعث ہو۔ یا مطلق معصیت صریح مراد لی جائے۔ المراد الفاحشة النشوز وسوء الخلق (ابن عباس رضی اللہ عنہما) ای بمعصیة ظاهرة (معالم) و ینبغی ان تحمل الفاحشة علی حقوق الزوج و فساد عشرته (بحر) بعض محققین نے یہاں یہ خوب لکھا ہے کہ صفت مُبَيِّنَةٍ کا اضافہ خود اس کی دلیل ہے کہ یہاں مراد زنا کاری ہو نہیں سکتی، جو ایک چوری چھپے کی چیز ہے لامحالہ مراد سوء معاشرت اور عدم ادائے حقوق زوج سے ہوگی۔ اور اگر مراد زنا کاری ہی لی جائے، جب بھی اس سے مرتبہ ازواج نبی کی منقصت ذرا بھی لازم نہیں آتی۔ اس لیے کہ یہ بات تو محض بطور فرض فرمائی گئی ہے اور بطور فرض اس سے بھی بڑھ چڑھ کر سخت اور شنیع چیزیں قرآن مجید میں مذکور ہو چکی ہیں۔ اور بعض اہل علم نے تو یہ صراحت کر دی ہے کہ لفظ فاحشة جب ال کے ساتھ معرفہ ہو کر آئے گا تو اس کے معنی حرام کاری کے ہوں گے اور جب تنوین کے ساتھ صیغہ نکرہ میں آئے گا، تو اس کے مفہوم میں ہر قسم کی معصیت داخل ہوگی۔ اور جب موصوف ہو کر آئے گا (جیسا کہ یہاں صفت مُبَيِّنَةٍ کے ساتھ ہے) تو مراد سوء معاشرت اور عدم ادائے حقوق زوجیت سے ہوگی۔ و قال قوم الفاحشة اذا وردت معرفة فهی الزنا واللواط واذا وردت منکرة فهی سائر المعاصی و اذا وردت منعوتة فهی حقوق الزوج و فساد عشرته (قرطبی) يُضٰعَفْ ...... ضِعْفَيْنِ۔ فقہاء نے لکھا ہے کہ خواص وعلماء پر بمقابلہ عوام اُمت کے گرفت زیادہ سخت ہوگی اور اسی طرح ان کا اجر و ثواب بھی عوام سے کہیں زیادہ ہے۔ لان النعمة کلما عظمت کان کفر انها اعظم فیما یستحق به من العقاب اذ کان استحقاق العقاب علی حسب کفران النعمة (جصاص) ولذا کان الذم للعاصی العالم اشد من العاصی الجاهل و ان المعصیة من العالم اقبح (مدارک) و سبب تضعیف العذاب ان الذنب منهن اقبح فان زیادة قبحه تابعة لزیادة فضل المذنب والنعمة علیه (روح) و۵۷ یعنی یہ نہیں کہ اللہ کسی کی وجاہت کی مروت یا دباؤ میں آکر اپنی سزا کے نفاذ میں ترمیم کرنے لگے۔

وَ مَنْ يَّقْنُتْ مِنْكُنَّ لِلّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ وَ تَعْمَلْ صَالِحًا

اور جو کوئی تم میں سے اللہ اور اس کے رسول کی فرمانبردار رہے گی اور عمل صالح کرتی رہے گی

نُّؤْتِهَاۤ اَجْرَهَا مَرَّتَيْنِ ۙ وَ اَعْتَدْنَا لَهَا رِزْقًا كَرِيْمًا ﴿۳۱﴾

تو ہم اس کا اجر دوہرا دیں گے، اور ہم نے اس کے لئے ایک (مخصوص) عمدہ نعمت تیار کر رکھی ہے ف۵۸

يٰنِسَآءَ النَّبِيِّ لَسْتُنَّ كَاَحَدٍ مِّنَ النِّسَآءِ اِنِ اتَّقَيْتُنَّ

اے نبی کی بیویو! تم عام عورتوں کی طرف نہیں ہو جب کہ تم تقویٰ اختیار کر رکھو ف۵۹ تو تم

فَلَا تَخْضَعْنَ بِالْقَوْلِ فَيَطْمَعَ الَّذِيْ فِيْ قَلْبِهٖ مَرَضٌ

بولی میں نزاکت مت اختیار کرو کہ (اس سے) ایسے شخص کو خیال (فاسد) پیدا ہونے لگتا ہے جس کے قلب میں خرابی ہے ف۶۰

وَّ قُلْنَ قَوْلًا مَّعْرُوْفًا ﴿۳۲﴾ وَ قَرْنَ فِيْ بُيُوْتِكُنَّ وَ لَا تَبَرَّجْنَ

اور قاعدے کے موافق بات کہا کرو، ف۶۱ اور اپنے گھروں میں قرار سے رہو ف۶۲ اور جاہلیت قدیم کے مطابق

تَبَرُّجَ الْجَاهِلِيَّةِ الْاُوْلٰى وَ اَقِمْنَ الصَّلٰوةَ وَ اٰتِيْنَ الزَّكٰوةَ

اپنے کو دکھاتی مت پھرو ف۶۳ اور نماز کی پابندی رکھو اور زکوٰۃ دیا کرو

وَ اَطِعْنَ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ ؕ اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ

اور اللہ کا اور اس کے رسول کا حکم مانو ف۶۴ اللہ تو بس یہی چاہتا ہے کہ اے (نبی کے) گھر والو تم سے

عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَ يُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا ﴿۳۳﴾

آلودگی کو دور رکھے اور تم کو خوب نکھار دے ف۶۵

وَ اذْكُرْنَ مَا يُتْلٰى فِيْ بُيُوْتِكُنَّ مِنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ وَ الْحِكْمَةِ ؕ

اور تم اللہ کی ان آیتوں اور اس علم کو یاد رکھو جو تمہارے گھروں میں پڑھ کر سنائے جاتے رہتے ہیں ف۶۶

ع اِنَّ اللّٰهَ كَانَ لَطِيْفًا خَبِيْرًا ﴿۳۴﴾ اِنَّ الْمُسْلِمِيْنَ

بے شک اللہ بڑا باریک بیں ہے پورا خبردار ہے ف۶۷ بے شک اسلام والے



ف۵۸ یہ صلہ جنت میں ازواج نبی کے لئے مخصوص ہوگا۔ رِزْقًا۔ رزق پر حاشیہ کہیں پہلے گزر چکا ہے کہ اس سے مراد محض کھانے پینے ہی کی چیزیں نہیں، بلکہ ہر قسم کی نعمتیں ہوتی ہیں۔ عربی میں اس کا مفہوم بہت وسیع ہے۔ اَجْرَهَا مَرَّتَيْنِ۔ اہل خصوصیت کا عصیان بھی اوروں کے عصیان سے اشد ہوتا ہے اسی طرح ان کی طاعت بھی اوروں کی طاعت سے زیادہ مقبول ہوتی ہے۔ بس وعدہ و وعید دونوں میں وہ دوسروں سے ممتاز ہوتے ہیں۔ اور خصوصاً مقام کلام میں یہ کہنا ممکن ہے کہ حضرات اُمہات المومنین سے خدمت واطاعت کا صدور حضور ﷺ کے قلب کو راحت افزا زیادہ ہوگا۔ اور اسی طرح اس کے خلاف کا صدور آپ کے لیے کلفت افزا زیادہ ہوگا"۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) اَعْتَدْنَا۔ میں اضافت تشریفی ہے۔ یعنی خود ہم نے تیار کیا ہے۔ مِنْكُنَّ۔ من یہاں بھی بیانیہ ہے۔ تبعیضیہ نہیں۔ وہ رزق کریم کیا ہے؟ اس کا تعین حد انسانی سے ماوراء ہے۔ بہر حال کوئی ایسا صلہ ہوگا جو دوسرے عطیوں سے ممتاز تر ہے۔ ف۵۹ ازواج نبی رضی اللہ عنھن کا مرتبہ وشرف اُمت کی عام عورتوں سے یقیناً کہیں زائد ہے۔ لیکن یہ شرط بہر حال ان کے ساتھ بھی لگی ہوئی ہے کہ جادۂ تقویٰ سے قدم نہ ہٹنے پائے۔ یا حرف خطاب جاب توجہ مزید کے لیے ہے۔ كَاَحَدٍ مِّنَ النِّسَآءِ۔ یعنی تم میں صرف انسانیت ہی نہیں۔ بلکہ دوسرے اوصاف فاضلہ بھی ہیں۔ جن سے مساوات ومماثلت ممکن نہیں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ تینوں آیتوں کا مجموعہ اس پر دال ہے کہ جس کی فضیلت زیادہ ہے اس کا عصیان واطاعت دونوں اوروں سے اشد واکمل ہیں۔ اور یہی اصل ہے۔ "نزدیکاں رابیش بود حیرانی" کی۔ ف۶۰ عورت کی آواز میں جو قدرتی نرمی اور لوچ ہوتا ہے، اس کو بڑا دخل مرد کی خواہش نفسانی کے اُبھارنے میں ہے۔ چنانچہ جدید نفسیین نے بھی اس کا کھلے لفظوں میں اعتراف کیا ہے۔ تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ اسلام کے ہمہ داں۔ ہمہ بیں۔ شارع عز وجل نے نفس کے اس محرک کو بھی اجراء احکام میں پوری طرح پیش نظر رکھا ہے۔ اس کی ہدایت اُمت کی ہر عورت کے لیے ہے کہ اپنی آواز کی نزاکت سے کسی نامحرم کو ناجائز فائدہ اٹھانے کا موقع نہ دے۔ اور ازواج نبی کے لیے ان کے شرف و احترام کی مناسبت سے اس کا اور زیادہ اہتمام ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت میں اسباب فتنہ سے بچنے کا ارشاد ہے۔ اگرچہ اسباب بعید ہی ہوں۔ خصوصاً عورتوں کے باب میں۔ عرب کی تہذیب جاہلی میں آج کل کی جاہلی تہذیبوں کی طرح یہ دستور تھا کہ لیڈیاں تصنع کے بڑے بڑے طریقوں سے آواز اور لب ولہجہ میں طرح طرح کی رعنائی، نزاکت اور دلفریبی پیدا کرتی تھیں۔ یہ ہنر وہاں کی فیشن ایبل سوسائٹی میں داخل تھا، اس لیے اس کی ممانعت خاص طور پر ہوئی۔ كما كانت الحال عليه في نساء العرب من مكالمة الرجال نرغيهم الصوت و لينه مثل كلام المريبات والمؤسات (قرطبی) اور جب مطلق گفتگو کے باب میں یہ اہتمام ہے تو نغمہ وموسیقی ظاہر ہے کہ عورت کے حلق و دہن سے نکلا ہوا محرم کے حق میں کیا حکم رکھے گا۔ ف۶۱ یعنی حیاء وعزت وآبرو کے جو قاعدے شرفاء میں چلے ہوتے ہیں، اپنا لب ولہجہ ان کے مطابق رکھو، تاکہ کسی بدکردار فاسد المزاج کو آگے بڑھنے کی ہمت ہی نہ پڑے۔ اس حکم کی جو اہمیت مدینہ کی ناموافق فضا میں تھی، وہی اہمیت عام مومنات کے لیے آج کی غیر صالح فاسقانہ فاجرانہ فضا میں بھی ہے۔ —ہاں مضبوط شریفانہ لہجہ اور ہے اور دلشکن اور دلآزار لہجہ اور۔ فقہاء نے اس پر قیاس کر کے لکھا ہے کہ اسی طرح مردوں کو بھی تلذذ فاسقانہ کی باتیں کرنا حرام ہیں۔ اور خود مردوں مردوں، عورتوں عورتوں کے درمیان بھی۔ اور فقہاء حنفیہ نے اس آیت کے ذیل میں متعدد مسئلے ذکر کیے ہیں۔ مثلاً یہ کہ عورت کے لیے اتنی بلند آواز سے گفتگو کرنی درست نہیں جسے مرد سنیں۔ وفيه الدلالة على ان الاحسن بالمرأة ان لا ترفع صوتها بحيث يسمعها الرجال (جصاص) اور یہ بھی کہ عورت کے لیے اذان دینا ناجائز ہے۔ و فيه الدلالة على ان المرأة منهية عن الاذان (جصاص) اور یہ بھی کہ جب عورت کے پیر کے زیوروں کی آواز ممنوع ہے تو جوان عورت کے کلام کی آواز تو بدرجہ اولیٰ ممنوع ٹھہرے گی۔ و كذلك قال اصحابنا و قال الله تعالى في اية اخرى ولا يضربن بارجلهن الخ فاذا كانت منهية عن السماع صوت خلخالها فكلامها اذا كانت شابة تخشى من قبلها الفتنة اولى بالنهي عنه (جصاص) ف۶۲ یعنی بلاضرورت گھروں سے باہر نہ نکلو۔ اور مردوں سے اختلاط کے مواقع نہ آنے دو۔ شرعی یا دنیوی ضرورتوں سے، بپابندی ستر وحجاب باہر نکلنا اس سے مستثنیٰ ہے۔ فيلزمن البيوت فان مست الحاجة الى الخروج فليكن على تبذل و تستر تام (قرطبی) مقصود اس حکم سے اختیار عفت وپارسائی ہے۔ بس اگر کوئی عورت فاحشہ باوجود فحش کاری پردہ کرتی ہے تو وہ بھی اس حکم کی عاصی ہی کہی جائے گی۔ وَقَرْنَ۔ کو بعض مفسرین نے وقار سے مشتق قرار دیا ہے۔ امے كن اهل وقار وهدوء و سكينة (جصاص) مقصود اس صورت میں بھی وہی رہتا ہے۔ و فيه الدلالة على ان النسآء مامورات بلزوم البيوت منهيات عن الخروج (جصاص) امے لا تخرجن منها ولا زمن الاقامة فيها (احمدی) امے الزمن بيوتكن فلا تخرجن لغير حاجة (ابن کثیر) ف۶۳ اس میں قانون ستر وحجاب کو توڑ کر باہر آزادانہ گھومنے پھرنے کی قطعی ممانعت ہے۔— ستر وحجاب کی اتنی تاکید وپابندی کے بعد بھی عورت کی "آزادی" کے دلائل قرآن مجید سے ڈھونڈے جانا جسارت اور ڈھٹائی کی انتہا ہے! اَلْجَاهِلِيَّةِ الْاُوْلٰى۔ نظام جاہلی۔ ہر نظام غیر اسلامی ہے۔ جاہلیت اولیٰ سے مراد وہ مشرکانہ تہذیب وتمدن ہے، جو اسلام سے قبل، دنیا خصوصاً عرب میں یونانی و رومی تمدن کے اثر سے رائج تھی۔ مکہ و مدینہ میں عورتیں بن ٹھن کر اس طرح باہر

آزادانہ گھوما پھرا کرتی تھیں، جس طرح آج فرنگی قوموں میں دستور ہے۔۔۔اور یہ لفظ اولیٰ کا اضافہ خود اس کی دلیل ہے کہ ایک دوسری جاہلی تہذیب (الجاهلية الاخرٰی) کا نقشہ شروع ہی سے اسلام کے پیش نظر رہا ہے۔ تَبَرُّجَ الْجَاهِلِيَّةِ کی شرح سب نے یہی لکھی ہے کہ اس تہذیب کی عورتیں آزادی سے مردوں کے ساتھ چلتی پھرتی، بیٹھتی بولتی رہتی تھیں۔ اور یہاں ممانعت اسی سے آئی ہے۔ عن مجاهد قال كانت المرأة تمشى بين ايدى القوم فذٰلك تبرج الجاهلية (جصاص) عن قتادة قال كانت لهن مشية و تكسر و تغنج فنها هن الله عن ذالک (جصاص) و قيل هو اظهار المحاسن للرجال (جصاص) و۶۴ (اور اپنی زندگی کے تمام شعبوں میں) ترتیب کلام پر غور کرنے سے معلوم ہوگا کہ عورت پر حیاداری، حفظ و ناموس کی تاکید نماز و زکوٰۃ کے حکم سے بھی مقدم رکھی گئی ہے۔ محققین نے لکھا ہے کہ آیت میں خطاب ازواج نبی سے ہے، لیکن جو تعلیم دی گئی ہے وہ ساری اُمت کی عورتوں کے لیے ہے۔ فهٰذه الامور كلها مما ادب الله تعالٰى به نساء النبى ﷺ صيانة لهن و سائر نساء المؤمنين مرادات بها (جصاص) فقیہ مالکی قاضی ابوبکر عبداللہ بن العربی اندلسی (متوفی ۵۴۳ھ) کہتے ہیں کہ میں نے اپنی سیاحی میں کوئی ایک ہزار مقامات دیکھ ڈالے۔ نابلوس کی عورتوں سے بڑھ کر پاکدامن کہیں اور کی نہیں پائیں۔ ان کے درمیان میں مہینوں ٹھہرا رہا۔ شہر میں یہ کبھی چلتی پھرتی نظر نہ آئیں۔ بس صرف جمعہ کے دن نماز جمعہ کے لیے نکلتی تھیں، اور بعد نماز اپنے گھروں میں پھر داخل ہو جاتی تھیں۔ اور پردہ داری اور باعصمتی کی کیفیت میں نے مسجد اقصیٰ کی معتکف عورتوں میں بھی پائی۔ ورنہ اور جگہ میں نے جہاں جہاں عورتوں کو بے پردہ چلتے پھرتے پایا۔ طرح طرح کی برائیوں اور فتنوں ہی میں مبتلا دیکھا۔ ولقد دخلت نيفًا على الف قرية من برية فمارايت اصون عيالًا ولا اعف نساءً من نسآء "نابلس" التى رمى فيها الخليل عليه السلام بالنار، فانى اقمت فيها اشهرًا فمارأيت امرأة فى طريق نهارًا الايوم الجمعة فانهن يخرجن اليها حتّٰى يمتلى المسجد منهن فاذا قضيت الصلاة و انقلبن الٰى منازلهن لم تقع عينى علٰى واحدةٍ منهن الى الجمعة الاخرٰى وسائر القرٰى ترى نسآء ها متبرجات بزينة و عطلة متفرقات فى كل فتنة و عضلة و قدرأيت با لمسجد الاقصٰى عفائف ماخرجن من معتكفهن حتّٰى استشهدن فيه (ابن العربی) یہ حال ۵۴۳ھ سے قبل کا ہے تو ظاہر ہے کہ آج ۱۳۶۹ھ میں کوئی غیر متمدن مومن قاہرہ اور اسکندریہ، تہران و انقرہ، بغداد و دمشق، کراچی و لاہور، دہلی و لکھنؤ کی کھلم کھلا بےحیائیاں دیکھنے کی تاب کہاں سے لاسکتا ہے۔ نابلوس آج جس قدیم شہر کا نام ہے، وہ فلسطین میں بیت القدس کے شمال میں واقع ہے۔ توریت میں اس کا ذکر سِکَم (Si-CHEM) کے نام سے آیا ہے۔ اب خدا معلوم شیخ ابن العربی کی مراد اسی شہر سے تھی یا کسی اور سے۔ و۶۵ یعنی معصیت و نافرمانی کی آلودگی سے پاک کرکے، عقیدہ، عمل، ظاہر، باطن ہر چیز میں خوب جلا پیدا کر دے۔۔۔ شریعت الٰہی نے انسان کی آزادی پر جو بھی قیود و حدود عائد کیے ہیں سب کا منشا بس یہی ہے کہ انسان کو بہتر انسان بنا دے، جسم، روح، عقل ہر اعتبار سے پاک صاف ہونہ یہ کہ اس کی راہ کو خواہ مخواہ سخت و تنگ بنا دے۔ اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ۔ چنانچہ ظاہر ہے کہ جب اللہ نے ارادہ کرلیا تو وہ اپنے ارادہ کو پورا کر کے بھی رہا۔ سیاق سے بالکل ظاہر ہے کہ اہل بیت سے مراد ازواج نبی ﷺ ہیں۔ اور یہی مفہوم سلف سے منقول بھی ہے۔ نزلت فى نسآء النبى ﷺ خاصةً (ابن جریر عن عکرمہ) اراده باهل البيت نسآء النبى۔ نزلت فى نسآء النبى خاصة (ابن کثیر عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) اہل سنت کا اس میں تو کوئی اختلاف ہی نہیں کہ آیت کا سبب نزول ازواج النبی ہی ہیں اور اہل بیت سے اولاً وہی مراد ہیں۔ البتہ گفتگو اس میں ہوئی ہے کہ آیا ان کے علاوہ بھی کوئی مراد ہے؟ سو محققین اہل سنت کا فیصلہ ہے کہ لفظ کے عموم میں ازواج نبی کے علاوہ بھی ہستیاں داخل ہیں۔ قال عكرمة انها نزلت فى شان نسآء النبى ﷺ فان كان المراد انهن كن سبب النزول دون غيرهن فصحيح و ان اريد انهن المراد فقط دون غيرهن ففى هٰذا نظر فانهٗ قدوردت احاديث تدل على ان المراد اعم من ذٰلک (ابن کثیر) والذى يظهر من الأية انها عامة فى جميع اهل البيت من الازواج وغيرهن (قرطبی) اہلبیت کے جو متعارف معنی اُردو میں چلے ہوئے ہیں وہ بھی حدیث سے نکلتے ہیں۔ لیکن یہاں ذکر صرف اصطلاح قرآنی کا ہے۔ قرآن مجید میں دوسری جگہ بھی اہل بیت کا لفظ ایک پیمبر کی زوجہ محترمہ ہی کے لیے آیا ہے۔ (ہود۔ ع۔ ۷) رجس۔ معنی گندگی۔ گناہ، سوء خلق دونوں پر شامل ہے۔ یطھر۔ اوّل تو باب تفعیل ہے خود بھی مبالغہ کے لیے۔ مبالغہ، پھر تاکید مزید کے لیے تطھیرًا یعنی خوب ہی پاک وصاف کر دے اور طہارت کا درجہ کامل و اعلیٰ نصیب کر دے۔ جیسا کہ ازواج نبی کی شان رفیع کا مقتضی ہے پوری آیت رسول اللہ کے گھر والوں کے مزید شرف و احترام کے اظہار کے لیے ہے۔ و۶۶ (اور خود بھی اس پر عمل کرو، اور دوسروں تک بھی اسے پہنچاؤ) امر الله ازواج رسوله بان يخبرن بما انزل الله من القرأن فى بيوتهن و ما يرين من افعال النبى ﷺ و اقواله فيهن حتّٰى يبلغ ذٰلک الى الناس فيعملوا بما فيه و يقتدوا به (ابن العربی) اور یہیں سے بعض نکتہ رس فقہاء نے مسائل دین میں خبر واحد کے قبول کا جواز نکالا ہے۔ وهٰذا يدل على جواز قبول خبر الواحد من الرجال والنساء فى الدين (ابن العربی) فِىْ بُيُوْتِكُنَّ رسول اللہ ﷺ کا کوئی الگ مستقل مکان حجرات ازواج کے علاوہ تو تھا نہیں۔ یہاں بُيُوْتِكُنَّ لا کر بیوی صاحبان کو اس شرف و فضیلت کی یاد دلائی گئی ہے کہ نزول وحی و حکمت خاص

وَ الْمُسْلِمٰتِ وَالْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ وَالْقٰنِتِيْنَ

اور اسلام والیاں و۶۸ اور ایمان والے اور ایمان والیاں و۶۹ اور فرمانبردار مرد

وَالْقٰنِتٰتِ وَالصّٰدِقِيْنَ وَالصّٰدِقٰتِ وَالصّٰبِرِيْنَ

اور فرمانبردار عورتیں و۷۰ اور صادق مرد اور صادق عورتیں و۷۱ اور صابر مرد اور

وَالصّٰبِرٰتِ وَالْخٰشِعِيْنَ وَالْخٰشِعٰتِ وَالْمُتَصَدِّقِيْنَ

صابر عورتیں و۷۲ اور خشوع والے اور خشوع والیاں و۷۳ اور تصدق کرنے والے

وَالْمُتَصَدِّقٰتِ وَالصَّآئِمِيْنَ وَالصّٰٓئِمٰتِ وَالْحٰفِظِيْنَ

اور تصدق کرنے والیاں و۷۴ اور روزہ رکھنے والے اور روزہ رکھنے والیاں اور اپنی شرم گاہوں کی

فُرُوْجَهُمْ وَالْحٰفِظٰتِ وَ الذّٰكِرِيْنَ اللّٰهَ كَثِيْرًا

حفاظت کرنے والے اور حفاظت کرنے والیاں اور اللہ کو بکثرت یاد کرنے والے

وَّالذّٰكِرٰتِ ۙ اَعَدَّ اللّٰهُ لَهُمْ مَّغْفِرَةً وَّ اَجْرًا عَظِيْمًا ﴿۳۵﴾

اور یاد کرنے والیاں ان (سب) کے لئے اللہ نے مغفرت اور اجر عظیم تیار کر رکھا ہے و۷۵

وَ مَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَةٍ اِذَا قَضَى اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهٗٓ

اور کسی مومن یا مومنہ کے لئے یہ درست نہیں کہ جب اللہ اور اس کا رسول کسی امر کا

اَمْرًا اَنْ يَّكُوْنَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ اَمْرِهِمْ ؕ وَ مَنْ

حکم دے دیں تو پھر ان کو اپنے (اس) امر میں کوئی اختیار باقی رہ جائے و۷۶ اور جو کوئی

يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا مُّبِيْنًا ﴿۳۶﴾ ؕ وَ اِذْ

اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کرے گا وہ صریح گمراہی میں جا پڑا اور (اس وقت کو بھی یاد کیجیے) جب

تَقُوْلُ لِلَّذِيْٓ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاَنْعَمْتَ عَلَيْهِ اَمْسِكْ

آپ اس شخص سے کہہ رہے تھے و۷۷ جس پر اللہ نے بھی فضل کیا ہے اور آپ نے بھی اس پر عنایت کی ہے و۷۸ کہ اپنی

لِيُعْجِزَهٗ مِنْ شَيْءٍ فِي السَّمٰوٰتِ وَلَا فِي الْاَرْضِ ؕ
ایسا نہیں کہ کوئی بھی چیز آسمانوں میں یا زمین میں اسے ہرا سکے
اِنَّهٗ كَانَ عَلِيْمًا قَدِيْرًا ﴿۴۴﴾ وَلَوْ يُؤَاخِذُ اللّٰهُ النَّاسَ
بے شک وہ بڑا علم والا ہے ف۶۰ بڑا قدرت والا ہے اور اگر اللہ ان لوگوں پر دارو گیر کرنے لگتا،
بِمَا كَسَبُوْا مَا تَرَكَ عَلٰى ظَهْرِهَا مِنْ دَآبَّةٍ وَّلٰكِنْ
ان کے اعمال کے سبب، تو پشت زمین پر ایک بھی چلنے پھرنے والے کو بھی نہ چھوڑتا اللہ تو
يُّؤَخِّرُهُمْ اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى ۚ فَاِذَا جَآءَ اَجَلُهُمْ
انہیں مہلت دے رہا ہے ایک میعاد معین تک، سو جب ان کی وہ میعاد آ پہنچے گی
فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِعِبَادِهٖ بَصِيْرًا ﴿۴۵﴾ ع
اللہ اپنے بندوں کو آپ ہی خوب دیکھ لے گا ف۶۱

آیاتها ۸۳ | ۳۶ سُوْرَةُ یٰسٓ مَكِّيَّةٌ ۴۱ | رکوعاتها ۵

اس کی تراسی آیتیں ہیں — سورۂ یٰس مکہ میں نازل ہوئی — اور پانچ رکوع

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

یٰسٓ ﴿۱﴾ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ﴿۲﴾ اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿۳﴾
یا۔سین قسم ہے قرآن پُرحکمت کی کہ آپ پیمبروں میں سے ہیں
عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿۴﴾ تَنْزِيْلَ الْعَزِيْزِ الرَّحِيْمِ ﴿۵﴾
(اور) سیدھے راستہ پر ہیں ف۱ (یہ قرآن) نازل کیا گیا (خدائے) غالب و رحیم کی طرف سے
لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُهُمْ فَهُمْ غٰفِلُوْنَ ﴿۶﴾ لَقَدْ
تاکہ آپ ان لوگوں کو ڈرائیں جن کے باپ دادا ڈرائے نہیں گئے تھے، سو وہ (اس سے) بے خبر ہیں، ف۲ ان میں سے

ف۶۰ چنانچہ اپنے علم کامل سے وہ ہر ارادہ کے نفاذ کا طریقہ وتدبیر جانتا ہے، اور اپنی قدرت کامل سے اسے نافذ کر دیتا ہے۔ اس لیے کائنات کی کوئی سی قوت اس سے مقابلہ کی مجال نہیں رکھتی۔ وَمَا كَانَ ...... الْاَرْضِ۔ مسلمانوں کو بتایا ہے کہ ان کا خدائے ذوالجلال مشرکوں کے دیوی دیوتاؤں کی طرح محدود القویٰ نہیں کہ آج فلاں سے مغلوب ہو گئے اور کل فلاں سے۔ ف۶۱ (اور ہر ایک سے اس کے مناسب حال برتاؤ کرے گا) وَلَوْ ...... دَآبَّةٍ۔ یعنی یہ تو مشیت تکوینی سرے سے ہے ہی نہیں کہ معاصی وذنوب پر گرفت فی الفور اور اسی دنیا میں ہو جایا کرے، یہ اگر ہوتا تو کوئی کافر زندہ ہی نہ رہنے پاتا، اور اہل ایمان اس لیے اُٹھا لیے جاتے کہ نظام عالم مجموعہ کے ساتھ ہی وابستہ ہے اور جب انسان نہ رہتے تو کوئی حیوان بھی نہ باقی رہنے دیا جاتا۔ کہ حیوانات کی حیثیت تو محض انسانوں کے خادم کی ہے۔ مِنْ دَآبَّةٍ۔ اس سیاق میں دَآبَّةٍ سے کیا مراد ہے، اس پر اچھی خاصی بحث ہوئی ہے۔ ہر متحرک جانور، جن وانس، اور نوع انسانی یہ سب مراد لیے گئے ہیں۔ اور مآل ہر تفسیر کا ایک ہی ہے۔ قال ابن مسعود یرید جمیع الحیوان مما دبّ و درج و قال الکلبی یرید الجن و الانس دون غیرهما لانهما مکلّفان بالعقل و قال ابن جریر والاخفش والحسن، بالفضل ای و بالدآبة هنا الناس وحدهم دُون غیرهم (قرطبی) ای لاهلک جمیع اهل السمٰوٰت والارض و ما یملکونه من دوآب و ارزاق (ابن کثیر)۔ ف۱ (یہاں تک کہ جو آپ کی پیروی کرے وہ بھی سیدھے راستہ پر
ع ۸ ۱۷ پڑ جائے، اور اللہ تک پہنچ جائے) یٰسٓ۔ روایتوں میں آتا ہے کہ یہ مخفف ہے، یا انسان کا۔ یٰسٓ بمعنی یا انسان (ابن کثیر۔ عن ابن عباس وعکرمۃ والضحاک والحسن وسفیان) وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ۔ یعنی اس قرآن کی حکیمانہ وپُرمغز تعلیمات خود اس کی گواہ ہیں کہ آپ مرتبہ رسالت پر فائز ہیں۔ کوئی غیر خدائی ماخذ ایسی تعلیمات کا ہو ہی نہیں سکتا۔ ف۲ یعنی انہیں اسی کا احساس نہیں کہ باز پرس اُخروی ہے کیا چیز اور رسالت اور توحید کے معنی کیا ہیں۔ لِتُنْذِرَ قَوْمًا۔ قوم سے مراد قریش یا قوم عرب ہے، جو پیام اسلام کی اولین مخاطب تھی۔ جس دور سے دنیا اُس وقت گزر رہی تھی۔ اور جس منزل میں اُس وقت تھی، لوگوں کی سمجھ میں یہی آنا ذرا مشکل تھا کہ کوئی نبی اپنی قوم یا قبیلہ کی اصلاح کے لیے بھی آ سکتا ہے تو عالمگیر نبوت اور کائناتی پیامبری کا تخیل تو وقت کے عام ذہنوں کی گرفت سے بالکل ہی باہر تھا۔ یہی راز ہے اس کا کہ قرآن مجید نے رسول اللہ ﷺ کے پیام کی عالمگیری کو اس تصریح اور اس تکرار کے ساتھ نہیں بیان کیا ہے، جس طرح آپ کی پیامبری خود آپ ہی کی قوم، قریش یا عرب کی طرف بیان کی ہے۔ نبوت محمدی ﷺ کی یہ عالمگیر حیثیت بھی بیان متعدد مقامات پر ہوئی ہے مثلاً لِيَكُوْنَ لِلْعٰلَمِيْنَ نَذِيْرًا۔ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا كَآفَّةً لِّلنَّاسِ بَشِيْرًا وَّنَذِيْرًا وغیرہا۔ لیکن اس سے بھی زیادہ وضاحت وتکرار کے ساتھ زور آپ کی قومی نبوت پر دیا ہے۔ قَوْمًا مَّآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُهُمْ۔ خاص بنی اسماعیل میں کوئی نبی نہیں آیا تھا۔ باقی دوسرے انبیاء کی تعلیمات اگر بالواسطہ اہل عرب تک پہنچ چکی ہوں تو وہ اس کے منافی نہیں۔ اس مفہوم کے حاشیے کئی بار گزر چکے ہیں۔



www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

حَقَّ الْقَوْلُ عَلٰٓی اَکْثَرِهِمْ فَهُمْ لَا یُؤْمِنُوْنَ ﴿۷﴾ اِنَّا

اکثر لوگوں پر یہ (تقدیری) بات ثابت ہو چکی ہے سو وہ لوگ ایمان نہ لائیں گے ف۳ ہم نے

جَعَلْنَا فِیْٓ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِیَ اِلَی الْاَذْقَانِ فَهُمْ

ان کی گردنوں میں طوق ڈال دیئے ہیں، سو وہ ان کی ٹھوڑیوں تک آ گئے ہیں، جن سے ان کے سر

مُّقْمَحُوْنَ ﴿۸﴾ وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَیْنِ اَیْدِیْهِمْ سَدًّا

اوپر کو اٹھے رہ گئے، اور ہم نے ایک آڑ ان کے سامنے کر دی ہے

وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰهُمْ فَهُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ ﴿۹﴾

اور ایک آڑ ان کے پیچھے کر دی ہے، جس سے ہم نے ان کو گھیر دیا ہے سو وہ دیکھ نہیں سکتے ف۴

وَسَوَآءٌ عَلَیْهِمْ ءَاَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَا یُؤْمِنُوْنَ ﴿۱۰﴾

اور ان کے حق میں (دونوں) برابر ہیں آپ انہیں ڈرائیں یا نہ ڈرائیں، وہ ایمان نہیں لانے کے ف۵

اِنَّمَا تُنْذِرُ مَنِ اتَّبَعَ الذِّکْرَ وَخَشِیَ الرَّحْمٰنَ بِالْغَیْبِ ۚ

آپ تو بس اسی کو ڈرا سکتے ہیں جو نصیحت پر چلے اور خدائے رحمٰن سے بے دیکھے خوف رکھے،

فَبَشِّرْهُ بِمَغْفِرَةٍ وَّاَجْرٍ کَرِیْمٍ ﴿۱۱﴾ اِنَّا نَحْنُ نُحْیِ الْمَوْتٰی

آپ اس کو خوش خبری سنا دیجیے مغفرت اور عمدہ معاوضہ کی ف۶ بے شک ہم ہی تو مُردوں کو جلائیں گے،

وَنَکْتُبُ مَا قَدَّمُوْا وَاٰثَارَهُمْ ۟ؕ وَکُلَّ شَیْءٍ اَحْصَیْنٰهُ

اور ہم لکھتے جاتے ہیں اسے جو یہ آگے بھیجتے جاتے ہیں اور پیچھے چھوڑے جاتے ہیں ف۷ اور ہم نے ہر شی کو

فِیْٓ اِمَامٍ مُّبِیْنٍ ﴿۱۲﴾ ع وَاضْرِبْ لَهُمْ مَّثَلًا اَصْحٰبَ

ایک واضح کتاب میں درج کر رکھا ہے ف۸ اور آپ ان کے سامنے ایک قصہ بیان کیجیے ایک بستی

الْقَرْیَةِ ۘ اِذْ جَآءَهَا الْمُرْسَلُوْنَ ﴿۱۳﴾ ۚ اِذْ اَرْسَلْنَآ اِلَیْهِمُ

والوں کا جب کہ ان کے پاس رسول آئے ف۹ جب ہم نے ان کے پاس دو کو

ف۳ وہ بات تقدیری یہی ہے کہ یہ لوگ ایمان نہ لائیں گے۔ تقدیری بات اللہ کے علم ازلی کے مرادف ہے۔ اور یہ علم ازلی ہرگز کسی شائبہ جبر واکراہ کے ہی مرادف نہیں۔ اور نہ علم کسی طرح رضا کے مستلزم ہے۔ طبیب کی پیشگوئی اور پیش خبری کسی بد پرہیز مریض کے انجام سے متعلق ہرگز طبیب کی مرضی اور خواہش کی ترجمان نہیں۔ یہ مفہوم بھی ہو سکتا ہے کہ ہدایت یابی کے جو قانون قاعدے شروع سے مقرر ہیں (مثلاً یہی کہ خلوئے ذہن کے ساتھ دعوتِ رسالت پر غور کیا جائے) یہ لوگ چونکہ انہیں پر عمل کرنے سے گریز کر رہے ہیں اس لیے قدرۃً ثمرۂ ہدایت سے محروم رہیں گے۔ ف۴ یعنی نہ آگے دیکھ سکتے ہیں نہ پیچھے۔ یہ ساری تمثیل ان لوگوں کے بُعد عن الایمان کی ہے۔ یعنی چونکہ انہوں نے خود قوت ارادی سے صحیح کام نہیں لیا، توفیق ہدایت بھی ان سے مطلق سلب ہو گئی۔ فی ان لا تامل لھم ولا تبصروالھم متعامون عن النظر فی ایات اللہ (مدارک) غفلت ان لوگوں کی ارادی اور مجرمانہ تھی، لیکن یہاں بحیثیت مسبب الاسباب کے ان حالات کو حق تعالیٰ نے منسوب اپنی ہی جانب کیا ہے۔ اِنَّا جَعَلْنَا۔ وَجَعَلْنَا۔ فَاَغْشَیْنٰهُمْ۔ صیغۂ متکلم ان سب مقامات پر حق تعالیٰ کی جانب محض نظامِ تکوینی کے علت العلل کی حیثیت سے استعمال ہوا ہے۔ ف۵ (سو آپ زیادہ غم وفکر میں نہ پڑیئے، لیکن ساتھ ہی اپنی تبلیغ جاری رکھیے) ف۶ مغفرت گناہوں سے، اور عمدہ معاوضہ طاعت پر۔ یا یوں کہا جائے کہ مغفرت مرتب ہوگی ایمان پر، اور اَجْرٍ کَرِیْمٍ ملے گا اعمال صالح پر۔ اِنَّمَا...... بِالْغَیْبِ۔ یافت حاصل ہوتی ہے طلب سے لیکن خود طلب پیدا ہوتی ہے خوف وخشیت سے۔ اگر سرے سے خشیت ہی مفقود ہوئی تو تلاش وطلب ہی کیوں پیدا ہونے لگی۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ تربیت پر جو نفع مرتب ہوتا ہے وہ طالب ہی کی استعداد کا ظہور ہوتا ہے، نہ کہ مربی ظاہری کی عطاء پر۔ ف۷ یعنی ان کا ہر وہ عمل جس پر جزاء وسزا مرتب ہو سکتی ہے۔ برابر لکھا جاتا رہتا ہے۔ مَا قَدَّمُوْا۔ سے مراد ہیں وہ کام جو انہیں کی ذات پر ختم ہو گئے۔ یعنی اعمال ذاتی۔ وَاٰثَارَهُمْ۔ سے مراد ہیں ان کے وہ اعمال جو سبب بنے دوسروں کی ہدایت وضلالت کے یعنی اعمال متعدی۔ نَکْتُبُ۔ فرشتوں کے عمل کتابت اعمال کو اپنی جانب منسوب فرمایا ہے۔ اِنَّا نَحْنُ نُحْیِ الْمَوْتٰی۔ یعنی ہم ہی مُردوں کو دوبارہ اٹھا کر کھڑا کریں گے، اور اس وقت جزاء وسزا دونوں کا پورا ظہور ہوگا۔ ف۸ مراد ہے لوح محفوظ، جس میں چھوٹا بڑا ہر واقعہ درج ہے۔ امے اللوح المحفوظ (بحر۔ عن مجاہد وقتادہ وابن زید) یعنی اللوح المحفوظ لانہ اصل الکتب و مقتداھا (مدارک) اِمَامٍ کے لغوی معنی میں ہر وہ چیز داخل ہے خواہ انسان ہو یا کتاب ہو یا کچھ اور جس کا اقتداء کیا جائے۔ الامام الموتم بہ انسانا کان او کتابا او غیر ذلک (راغب) فرقہ شیعہ کے غالیوں نے لفظ اِمَام کے اپنے اصطلاحی اور اختراعی معنی لے کر اِمَامٍ مُّبِیْنٍ سے مراد حضرت علی کرم اللہ وجہٗ سے لی ہے۔ ولا یخفی ما فی ذلک من عظیم الجھل بالکتاب الجلیل (روح) ف۹ اَلْقَرْیَةِ۔ سے مراد شام کا شہر انطاکیہ (Antiaca) لیا گیا ہے۔ الْمُرْسَلُوْنَ۔ اس سے اصطلاحی رسول (یعنی اللہ کے فرستادے) نہیں، بلکہ رسولِ وقت حضرت مسیح علیہ السلام کے بھیجے ہوئے نائبین مراد لیے گئے ہیں۔ لیکن کوئی حدیث صحیح اس باب میں موجود نہیں اور سیاق قرآنی سے بھی اس تفسیر منقول کی تائید نہیں ہوتی۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس تفسیر پر اصل نکلتی ہے مشائخ کے اس طریق کی کہ اپنے خلفاء کو ارشاد خلق کے لیے مختلف شہروں، ملکوں میں بھیجتے رہتے ہیں۔

اثۡنَيۡنِ فَكَذَّبُوۡهُمَا فَعَزَّزۡنَا بِثَالِثٍ فَقَالُوۡۤا اِنَّاۤ اِلَيۡكُمۡ
بھیجا تو انہوں نے دونوں کو جھٹلایا پھر ہم نے تیسرے سے ان کی تائید کی (انہوں نے) کہا ہم تمہارے پاس
مُّرۡسَلُوۡنَ ﴿۱۴﴾ قَالُوۡا مَاۤ اَنۡتُمۡ اِلَّا بَشَرٌ مِّثۡلُنَا ۙ وَمَاۤ
بھیجے گئے ہیں وہ لوگ بولے تم تو بس ہمارے ہی جیسے انسان ہو اور
اَنۡزَلَ الرَّحۡمٰنُ مِنۡ شَىۡءٍ ۙ اِنۡ اَنۡتُمۡ اِلَّا تَكۡذِبُوۡنَ ﴿۱۵﴾
خدائے رحمٰن نے کچھ بھی نہیں اتارا ہے تم نرا جھوٹ ہی بول رہے ہو ف۱۰
قَالُوۡا رَبُّنَا يَعۡلَمُ اِنَّاۤ اِلَيۡكُمۡ لَمُرۡسَلُوۡنَ ﴿۱۶﴾ وَمَا عَلَيۡنَاۤ
(رسولوں نے) کہا کہ ہمارا پروردگار علیم ہے کہ ہم تمہاری طرف بھیجے ہی گئے ہیں اور ہمارے ذمہ تو
اِلَّا الۡبَلٰغُ الۡمُبِيۡنُ ﴿۱۷﴾ قَالُوۡۤا اِنَّا تَطَيَّرۡنَا بِكُمۡ‌ ۚ لَئِنۡ لَّمۡ
صرف کھلی ہوئی تبلیغ ہے وہ لوگ بولے ہم تو تمہیں منحوس سمجھتے ہیں ف۱۱ اگر تم
تَنۡتَهُوۡا لَنَرۡجُمَنَّكُمۡ وَلَيَمَسَّنَّكُمۡ مِّنَّا عَذَابٌ اَلِيۡمٌ ﴿۱۸﴾
باز نہ آئے تو تمہیں سنگسار کر ڈالیں گے اور تم کو ہماری طرف سے سخت آزار پہنچے گا ف۱۲
قَالُوۡا طَآئِرُكُمۡ مَّعَكُمۡ‌ ؕ اَئِنۡ ذُكِّرۡتُمۡ‌ ؕ بَلۡ اَنۡتُمۡ قَوۡمٌ
وہ (رسول) بولے کہ تمہاری نحوست تو تمہارے ساتھ ہی چپکی ہوئی ہے، کیا (نحوست) یہ ہے کہ تمہیں نصیحت کی
مُّسۡرِفُوۡنَ ﴿۱۹﴾ وَجَآءَ مِنۡ اَقۡصَا الۡمَدِيۡنَةِ رَجُلٌ
گئی؟ اصل یہ ہے کہ تم، ہی حد سے نکل جانے والے لوگ، ف۱۳ اور ایک شخص اس شہر کے کسی دور مقام سے
يَّسۡعٰى قَالَ يٰقَوۡمِ اتَّبِعُوا الۡمُرۡسَلِيۡنَ ﴿۲۰﴾ ۙ اتَّبِعُوۡا مَنۡ
دوڑتا ہوا آیا (اور) کہنے لگا کہ اے میری قوم والو (ان) رسولوں کی راہ پر چلو، ان کی راہ پر چلو
لَّا يَسۡـئَلُكُمۡ اَجۡرًا وَّهُمۡ مُّهۡتَدُوۡنَ ﴿۲۱﴾
جو تم سے کوئی معاوضہ نہیں مانگتے اور خود راہ راست پر ہیں ف۱۴

ف۱۰ منکروں نے جواب میں کہا کہ تمہاری شخصی صداقت کا زیر بحث ہونا الگ رہا۔ ہم نفس مسئلہ رسالت و نبوت ہی کے قائل نہیں۔ نہ اوتار، نہ مظہر خدا، نہ دیوتاؤں کی اولاد، بلکہ محض انسان، اور وہ "پیمبر" ہوجائے یہ ہماری سمجھ میں تو آتا نہیں۔ مَاۤ اَنۡتُمۡ اِلَّا بَشَرٌ مِّثۡلُنَا۔ جاہل قوموں کو پیمبروں کی دعوت قبول کرنے میں سب سے بڑی ٹھوکر یہیں لگتی ہے کہ یہ ہماری ہی جیسی بشریت کے ساتھ ساتھ پیمبری کا دعویٰ کیسا۔ یہ سارے فقرے ذہن کو اسی طرف لیے جاتے ہیں کہ یہ لوگ براہ راست اللہ ہی کے رسول تھے۔ ف۱۱ (کہ تمہاری آمد سے ہمارے درمیان یہ فتنہ و فساد برپا ہوگئے) قَالُوۡا...... لَمُرۡسَلُوۡنَ، وَمَا...... الۡمُبِيۡنُ۔ یہ دونوں فقرے بھی ان مرسلین کی رسالت حقیقی ہی پر دلالت کر رہے ہیں۔ ف۱۲ (مختلف صورتوں سے) لَنَرۡجُمَنَّكُمۡ۔ رجم یا سنگساری، یاد رہے کہ دنیا کی قدیم ترین سلطنتوں اور تہذیبوں میں ایک عام سزا رہی ہے۔ ف۱۳ یعنی یہ کیا اندھیر ہے کہ عین جو طریقہ سعادت دارین اور فلاح دنیا و آخرت کا بتایا جاتا ہے، اسی کو نحوست قرار دے رہے ہو، اور نحوست تم جن واقعات کو قرار دے رہے ہو وہ تو خود تمہارے ہی کرتوت ہیں۔ تم ہی نے حق کے قبول سے انکار کیا، تو تمہارے اندر افتراق و تشتت پیدا ہوا۔ تمہیں نے پیام خداوندی کو ٹھکرایا۔ تو تمہارے سامان معاش میں بے برکتی پیدا ہوئی۔ وقس علی ہذا۔ طَآئِرُكُمۡ مَّعَكُمۡ۔ قدیم جاہل قوموں میں سعد و نحس کا تخیل بہت زیادہ پھیلا ہوا تھا۔ بات بات میں شگون، فال وغیرہ کا رواج عام تھا۔ مکالمہ اسی فضا میں ہو رہا ہے۔ طَآئِرُكُمۡ۔ یعنی نحوست بقول تمہارے، نحوست تمہارے زعم میں۔ ف۱۴ یعنی ان بزرگوں کی پیروی سے امر مانع کون سا ہے۔ خود یہ لوگ تو راہ ہدایت ہی پر ہیں، اور پھر خود غرضی کا خیال ان کی طرف سے مرتفع، اس لیے کہ ہم سے جاہ و مال کسی قسم کا صلہ نہیں چاہتے۔ رَجُلٌ يَّسۡعٰى۔ یہ شخص اس وقت تک مومن ہو چکا تھا۔ مَنۡ لَّا يَسۡـئَلُكُمۡ اَجۡرًا۔ پیمبروں کی یہ خصوصیت قرآن مجید میں بارہا بیان ہو چکی ہے کہ وہ تبلیغ و دعوت کسی قسم کے دنیوی معاوضہ کے لالچ میں نہیں کرتے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



وَمَا لِيَ لَآ اَعْبُدُ الَّذِيْ فَطَرَنِيْ وَ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿۲۲﴾

اور میرے پاس عذر ہی کیا ہے کہ میں اس کی عبادت نہ کروں جس نے مجھے پیدا کیا اور تم (سب) کو اسی کی طرف لوٹنا ہے

ءَاَتَّخِذُ مِنْ دُوْنِهٖٓ اٰلِهَةً اِنْ يُّرِدْنِ الرَّحْمٰنُ بِضُرٍّ لَّا

کیا میں اسے چھوڑ کر (اور ایسے) معبود قرار دے لوں کہ اگر (خدائے) رحمٰن مجھے کچھ نقصان پہنچانا چاہے تو

تُغْنِ عَنِّيْ شَفَاعَتُهُمْ شَيْـًٔا وَّ لَا يُنْقِذُوْنِ ﴿۲۳﴾ اِنِّيْٓ اِذًا

ان (معبودوں) کی سفارش میرے کچھ کام نہ آئے اور نہ وہ مجھے چھڑا سکیں اگر میں ایسا کروں

لَّفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿۲۴﴾ اِنِّيْٓ اٰمَنْتُ بِرَبِّكُمْ فَاسْمَعُوْنِ ﴿۲۵﴾

تو صریح گمراہی میں جا پڑا میں تو تمہارے پروردگار پر ایمان لے آیا سو میری سن لو ف۱۵

قِيْلَ ادْخُلِ الْجَنَّةَ ؕ قَالَ يٰلَيْتَ قَوْمِيْ يَعْلَمُوْنَ ﴿۲۶﴾ بِمَا

ارشاد ہو گا کہ جا جنت میں داخل ہو ف۱۶ وہ کہنے لگا کاش میری قوم کو یہ معلوم ہو جاتا کہ

غَفَرَ لِيْ رَبِّيْ وَجَعَلَنِيْ مِنَ الْمُكْرَمِيْنَ ﴿۲۷﴾ وَمَآ اَنْزَلْنَا

میرے پروردگار نے مجھے بخش دیا اور مجھے معززین میں شامل کر دیا ف۱۷ اور ہم نے اس کی قوم پر

عَلٰى قَوْمِهٖ مِنْۢ بَعْدِهٖ مِنْ جُنْدٍ مِّنَ السَّمَآءِ وَ مَا

اس کے بعد کوئی لشکر آسمان سے نہیں اتارا اور نہ ہم کو اتارنے کی

كُنَّا مُنْزِلِيْنَ ﴿۲۸﴾ اِنْ كَانَتْ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً فَاِذَا

ضرورت تھی وہ (سزا) تو بس ایک چیخ تھی کہ سب اسی دم

هُمْ خٰمِدُوْنَ ﴿۲۹﴾ يٰحَسْرَةً عَلَى الْعِبَادِ ۚ مَا يَاْتِيْهِمْ مِّنْ

بجھ کر رہ گئے ف۱۸ افسوس (ایسے) بندوں کے حال پر! کبھی ان کے پاس کوئی رسول

رَّسُوْلٍ اِلَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿۳۰﴾ اَلَمْ يَرَوْا كَمْ اَهْلَكْنَا

نہیں آیا جس کی یہ ہنسی نہ اڑاتے ہوں ف۱۹ کیا ان لوگوں نے اس پر نظر نہیں کی کہ ہم ان کے قبل

ف۱۵ مردمومن کی تقریر کا حاصل یہ ہے کہ جب پروردگار وہی ایک اور داور حشر بھی وہی ایک، اور سارے دیوی دیوتا بے اختیار محض، تو آخر دین توحید چھوڑ کر شرک اختیار کرنے کے معنٰی ہی کیا؟ یہ تو سرتاسر محض بے عقلی ہی ہوئی۔ الَّذِيْ فَطَرَنِيْ وَ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ۔ خالق بھی وہی داور حشر بھی وہی — مبدا بھی وہی، منتہٰی بھی وہی۔ ہر سادہ و سلیم فطرت والا بعینہٖ یہی استدلال کرے گا۔ وَمَا لِيَ لَآ اَعْبُدُ۔ ءَاَتَّخِذُ۔ اِنِّيْٓ اِذًا۔ ہر جگہ صیغۂ واحد متکلم کے استعمال سے مفسر تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے یہ استنباط کیا ہے کہ مردمومن نے یہ سب اپنے اوپر رکھ کر اس لیے کہا کہ مخاطبین کو اشتعال نہ ہو، جو غور و تدبر کی راہ میں ایک رکاوٹ ہے۔ اِنِّيْ ...... فَاسْمَعُوْنِ۔ فقہاء نے لکھا ہے کہ ترغیب و تحریص خیر کے موقع پر اپنی کسی خوبی کا اظہار کر دینا جائز بلکہ اولیٰ ہے۔ لَا تُغْنِ ...... لَا يُنْقِذُوْنِ۔ مشرکوں کے دیوتاؤں کی بیچارگی دکھائی ہے کہ نہ کسی معنٰی میں قادر، اور نہ اس قابل کہ قادر مطلق کے ہاں سفارش ہی کر سکیں۔ ف۱۶ مشرک قوم اپنے اس ہم قوم مردمومن کی دشمن ہوگئی۔ اور آخر اسے ہلاک کر ڈالا۔ جنت کی یہ بشارت اس شہید کو اپنی ہلاکت کے وقت مل رہی ہے۔ ف۱۷ اس شہید کو ہمدردی اپنی قوم کی، اور دھن اپنی ملت کی اس وقت بھی سوار رہی، اور حسرت کے لہجہ میں بولا کہ کاش میری قوم والوں کو بھی عالم جاودانی کے اعزاز و تکریم کا راز معلوم ہو گیا ہوتا، اور وہ سب بھی ایمان لے آئے ہوتے! بِمَا غَفَرَ ...... الْمُكْرَمِيْنَ۔ اس مغفرت اور مکرمت کا راز ابھی اوپر بیان ہو چکا ہے، اتَّبِعُوا الْمُرْسَلِيْنَ اور اٰمَنْتُ بِرَبِّكُمْ میں۔ یعنی یہ ثمرہ تمامتر ایمان اور اتباع مرسلین کا ہے۔ ف۱۸ وہ قوم انکار و تکذیب کی منزلیں طے کر چکنے کے بعد بالآخر ہلاک کر دی گئی ہے۔ یہ بیان اس وقت کا ہے۔ وَمَا كُنَّا مُنْزِلِيْنَ۔ خدائے قادر و غنی کو فرشتوں کا لشکر اتارنے کی احتیاج نہیں۔ بڑی سے بڑی آبادیوں کی ہلاکت کے لئے ایک ادنٰی سا اشارہ کافی ہے۔ مثلاً یہیں، ایک زور کی آواز (بادل اور بجلی کی کڑک ہو یا کچھ اور) کافی ہوگئی۔ اور بعض واقعات میں جو فرشتوں کے لشکر کا اتارنا مذکور ہے، وہ کسی وقتی حکمت و مصلحت کی بناء پر تھا۔ یہاں نفی صرف احتیاج کی ہو رہی ہے۔ خٰمِدُوْنَ۔ یعنی مرکھپ کر ایسے نیست و نابود ہو گئے جیسے خاکستر جلنے بجھنے کے بعد۔ اي ميتون هامدون تشبيهًا بالرماد الخامد (قرطبی) ف۱۹ حق تعالیٰ کا یہ اظہار تاسف و ملال اس کمال شفقت کے اظہار کے لئے انسانی محاورہ کے مطابق ہے جو حضرت حق کو بندوں کے ساتھ ہے۔ ورنہ حقیقۃً وہ ذات پاک ہر قسم کے تاثر و انفعال سے بالاتر ہے۔

قَبْلَهُمْ مِّنَ الْقُرُوْنِ اَنَّهُمْ اِلَيْهِمْ لَا يَرْجِعُوْنَ ﴿۳۱﴾ وَ اِنْ

(بہت سی) انہیں ہلاک کر چکے ہیں کہ یہ لوگ ان کی طرف لوٹ کر نہ آئیں گے اور

كُلٌّ لَّمَّا جَمِيْعٌ لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ ﴿۳۲﴾ وَاٰيَةٌ لَّهُمُ

ان سب میں کوئی بھی ایسا نہیں جو مجموعی طور پر ہمارے سامنے حاضر نہ کیا جائے ف۲۰ اور ایک نشانی ان لوگوں کے لئے

الْاَرْضُ الْمَيْتَةُ ۚ اَحْيَيْنٰهَا وَاَخْرَجْنَا مِنْهَا حَبًّا فَمِنْهُ

زمین مردہ ہے ہم نے اسے زندہ کیا اور اس میں سے غلے نکالے سو ان میں سے لوگ

يَاْكُلُوْنَ ﴿۳۳﴾ وَجَعَلْنَا فِيْهَا جَنّٰتٍ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّاَعْنَابٍ

کھاتے ہیں اور ہم نے اس (زمین) میں باغ لگائے کھجوروں اور انگوروں کے

وَّفَجَّرْنَا فِيْهَا مِنَ الْعُيُوْنِ ﴿۳۴﴾ لِيَاْكُلُوْا مِنْ ثَمَرِهٖ ۙ

اور اس (زمین) میں چشمے جاری کر دیے ف۲۱ تاکہ لوگ اس (باغ) کے پھلوں سے کھائیں

وَمَا عَمِلَتْهُ اَيْدِيْهِمْ ؕ اَفَلَا يَشْكُرُوْنَ ﴿۳۵﴾ سُبْحٰنَ الَّذِيْ

اور اس (سارے انتظام) کو ان کے ہاتھوں نے نہیں پیدا کیا سو کیا یہ لوگ شکر نہیں کرتے ف۲۲ پاک ذات ہے وہ جس

خَلَقَ الْاَزْوَاجَ كُلَّهَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ وَمِنْ اَنْفُسِهِمْ

نے تمام متقابل قسموں کو پیدا کیا نباتات زمین کے قبیل سے بھی اور ان شخصوں میں سے بھی اور ان چیزوں میں بھی

وَمِمَّا لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۳۶﴾ وَاٰيَةٌ لَّهُمُ الَّيْلُ ۚ نَسْلَخُ مِنْهُ النَّهَارَ

جن کو (عام لوگ) نہیں جانتے ف۲۳ اور ایک نشانی ان لوگوں کے لئے رات بھی ہے ہم اس پر سے دن کو اتار لیتے ہیں

فَاِذَا هُمْ مُّظْلِمُوْنَ ﴿۳۷﴾ وَالشَّمْسُ تَجْرِيْ لِمُسْتَقَرٍّ لَّهَا ؕ

سو یکایک لوگ اندھیرے میں رہ جاتے ہیں ف۲۴ اور ایک نشانی آفتاب بھی کہ اپنے ٹھکانے کی طرف چلتا رہتا ہے ف۲۵

ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ﴿۳۸﴾ وَالْقَمَرَ قَدَّرْنٰهُ مَنَازِلَ

یہ اندازہ ٹھہرایا ہوا ہے زبردست (اور) علم والے (خدا) کا ف۲۶ اور (ایک نشانی) چاند بھی کہ ہم نے اس کے لئے منزلیں

ف۲۰ یعنی اس دنیوی ہلاکت سے قطع نظر اصلی سزا تو اسی عالم آخرت میں ہوگی، اور وہ دائی اور غیر منقطع ہوگی۔ اَنَّهُمْ اِلَيْهِمْ لَا يَرْجِعُوْنَ۔ یہ آیت یا اس کے ہم معنی دوسری آیتوں میں صرف ایک عام قانون وعادت الٰہی کا بیان ہے۔ اس سے یہ مراد ہرگز نہیں کہ کہیں اور کسی خاص موقعہ پر بطور خرق عادت بھی ایسا نہیں ہو سکتا، جیسا کہ بعض کج فہموں نے ان آیتوں سے نکالا ہے۔ لَمَّا۔ ما زائد تاکید کے لئے ہے۔ ما مزيدة للتاكيد (بیضاوی) ف۲۱ (باغ کی آبپاشی کے لئے) جَنّٰتٍ...... اَعْنَابٍ۔ کھجور اور انگور کے نام کی تصریح مذاق عرب (مخاطبین اول) کی رعایت سے ہے۔ کھجور تو کہنا چاہیے کہ عرب کے حق میں مایۂ زندگی ہے، اور انگور کے شاداب باغوں سے بھی اہل عرب واقف تھے۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ اٰيَةٌ لَّهُمْ۔ سوکھی ہوئی زمین کا از سر نو جی اٹھنا بجائے خود ایک سبق ہے حق تعالیٰ کی قدرت وربوبیت کا۔ ف۲۲ (ان دلائل قدرت کو دیکھنے کے باوجود) اور ادائے شکر کا پہلا زینہ توحید ہے۔ وَمَا عَمِلَتْهُ اَيْدِيْهِمْ۔ ٹکڑا بہت قابل غور ہے ساری دنیا، خدائی قدرت وانتظام سے الگ ہو کر، اگر مل کر بھی کوشش کر ڈالے کہ تخم ریزی وآبپاشی کے نتائج غلہ پھل وغیرہ ہی کی شکل میں ظاہر ہوتے رہیں تو کامیابی ناممکن ہے یقینی طور پر ان مسببات کو انہیں نتائج کی صورت میں ظاہر کرنا خاص الخاص کرشمہ قدرتِ خداوندی ہے۔ وَمَا عَمِلَتْهُ۔ ما یہاں نافیہ ہے۔ ترجمہ اسی ترکیب کے مطابق کیا گیا۔ روی القول بان ما نافية عن ابن عباس والضحاک (روح) دوسری ترکیب یہ بھی جائز ہے کہ ما کو موصولہ قرار دیا جائے۔ اس صورت میں فقرہ کا عطف ثَمَرِهٖ پر ہوگا، اور مطلب یہ ہوگا کہ اپنے پکے پکائے کھانے کو دیکھو تو اس میں بھی حق تعالیٰ ہی کی ربوبیت کی جھلک پاؤ گے۔ ما موصولة في محل جر عطف على ثمره (روح) ف۲۳ یعنی پاک وبالاتر ہے ایسی قادر مطلق ذات ہر قسم کے شرک سے۔ اَلْاَزْوَاجَ كُلَّهَا۔ ہر قسم کے جوڑے اور سارے موجودات کے اصناف وانواع مراد ہیں۔ الازواج الانواع والاصناف فكل زوج صنف لانه مختلف في الالوان والطعوم والاشكال والصغر والكبر فاختلافها هو ازدواجها (قرطبی) جدید سائنس کا یہ ایک مشہور مسئلہ ہے کہ نر و مادہ کا وجود کائنات کی ہر صنف موجود میں پایا جاتا ہے۔ یہاں تک کہ حیوانات سے گذر کر نباتات بلکہ جمادات میں بھی۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ۔ نباتاتِ ارضی میں تقابل مماثلت کا بھی ہو سکتا ہے اور تضاد کا بھی۔ وَمِنْ اَنْفُسِهِمْ اشخاص میں تقابل یہ ہے کہ مثلاً مرد عورت، جوان بوڑھا، گورا کالا وغیرہ۔ ف۲۴ رات اور دن، دونوں تمامتر امر الٰہی کے مسخر ہیں۔ خود کوئی دیوی دیوتا نہیں جیسا کہ بعض مشرک جاہلی قوموں نے سمجھ رکھا ہے۔ ان کے درمیان یہ تقلب وتصرف سب قدرتِ الٰہی سے ہوتے رہتے ہیں۔ ف۲۵ (اپنی حرکت یومیہ میں بھی اور دورۂ سالانہ میں بھی) ف۲۶ (جس کے اندازہ میں دخل نہ بخت واتفاق کو ہو سکتا ہے اور نہ ظن وتخمین کو، بلکہ اس کا ہر قانون اپنی جگہ پر مستحکم اور اٹل ہوتا ہے اور حکمت ومصلحت پر مبنی بھی)

وف۲۷ (کہ پتلی اور خمدار ہونے میں ضرب المثل ہے) تشبیہ میں ممکن ہے کہ زردیٔ رنگ بھی شامل ہو۔ وف۲۸ اور اپنے خالق ومالک کے حکم کے مسخر اپنی اپنی رفتار سے چل رہے ہیں۔ اور نظام معین سے باہر نہیں ہو سکتے کہ رات دن کے حساب میں کچھ بھی خلل پڑ سکے۔ وَكُلٌّ۔ کل سے مراد سارے ہی اجرام فلکی لئے گئے ہیں یعنی من الشمس والقمر والنجوم (قرطبی) لَا...... الْقَمَرَ۔ آفتاب کی



حَتّٰى عَادَ كَالْعُرْجُوْنِ الْقَدِيْمِ ﴿۳۹﴾ لَا الشَّمْسُ يَنْۢبَغِيْ

مقرر کی ہیں یہاں تک کہ وہ ایسا رہ جاتا ہے جیسے کھجور کی پرانی ٹہنی وف۲۷ نہ آفتاب کی

لَهَآ اَنْ تُدْرِكَ الْقَمَرَ وَلَا الَّيْلُ سَابِقُ النَّهَارِ ؕ وَكُلٌّ فِيْ

مجال ہے کہ چاند کو جا پکڑے اور نہ رات دن سے پہلے آ سکتی ہے اور سب ایک ایک

فَلَكٍ يَّسْبَحُوْنَ ﴿۴۰﴾ وَاٰيَةٌ لَّهُمْ اَنَّا حَمَلْنَا ذُرِّيَّتَهُمْ فِي

دائرہ میں تیر رہے ہیں وف۲۸ اور ان کے لئے ایک نشانی یہ بھی ہے کہ ہم نے ان کی اولاد کو بھری ہوئی

الْفُلْكِ الْمَشْحُوْنِ ﴿۴۱﴾ وَخَلَقْنَا لَهُمْ مِّنْ مِّثْلِهٖ مَا

کشتی میں سوار کیا اور ہم نے ان کے لئے اسی (کشتی) جیسی چیزیں (اور بھی) پیدا کیں جن پر یہ لوگ

يَرْكَبُوْنَ ﴿۴۲﴾ وَاِنْ نَّشَاْ نُغْرِقْهُمْ فَلَا صَرِيْخَ لَهُمْ وَلَا هُمْ

سوار ہوتے ہیں وف۲۹ اور اگر ہم چاہیں انہیں غرق کر دیں، تو نہ ان کا کوئی فریاد رس ہو اور نہ

يُنْقَذُوْنَ ﴿۴۳﴾ اِلَّا رَحْمَةً مِّنَّا وَمَتَاعًا اِلٰى حِيْنٍ ﴿۴۴﴾ وَاِذَا

یہ رہائی پائیں وف۳۰ مگر ہاں یہ ہماری ہی مہربانی ہے اور ان کو ایک وقت معین تک فائدہ دینا مقصود ہے وف۳۱ اور جب ان

قِيْلَ لَهُمُ اتَّقُوْا مَا بَيْنَ اَيْدِيْكُمْ وَمَا خَلْفَكُمْ لَعَلَّكُمْ

سے کہا جاتا ہے کہ اس (عذاب) سے ڈرو جو تمہارے سامنے اور جو تمہارے پیچھے ہے تاکہ تم پر

تُرْحَمُوْنَ ﴿۴۵﴾ وَمَا تَاْتِيْهِمْ مِّنْ اٰيَةٍ مِّنْ اٰيٰتِ رَبِّهِمْ

رحمت کی جائے وف۳۲ اور ان کے پروردگار کی نشانیوں میں سے کوئی بھی نشان ایسا ان کے پاس نہیں آتا

اِلَّا كَانُوْا عَنْهَا مُعْرِضِيْنَ ﴿۴۶﴾ وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ اَنْفِقُوْا

کہ یہ اس سے سرتابی نہ کرتے ہوں اور جب ان سے کہا جاتا ہے کہ اللہ نے جو کچھ

مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ ۙ قَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا

تمہیں دے رکھا ہے اس میں سے خرچ کرو، تو کافر مومنوں سے کہتے ہیں



یہ مجال نہیں کہ کسی دن قبل از وقت طلوع ہو جائے۔ یعنی خورشید خاور بایں جاہ وجلال اور سورج دیوتا باوجود اپنی "دیوتائیت" کے تمامتر اسی قادر مطلق کے دست قدرت میں مسخر ہیں۔ وَلَا...... النَّهَارِ۔ یعنی ظہور ظلمت کے وقت معین سے پہلے شب تار کے لئے یہ ممکن نہیں کہ وہ اپنے ارادہ وخواہش سے نور کو زائل کر دے۔ وَلَا...... النَّهَارِ۔ تقویم اسلامی میں رات دن پر مقدم ہے۔ چنانچہ شب غرۂ شوال شوال ہی میں، اور شب غرۂ رمضان رمضان ہی میں داخل سمجھی جاتی ہے۔ اور تراویح، اعتکاف وغیرہ کا شمار شام ہی کے وقت سے کیا جاتا ہے۔ یدل علی ان ابتداء الشهور من اول الليل (جصاص) وف۲۹ اللہ ہی نے اپنی قدرت وحکمت وشفقت سے بندوں کو اس عقل وتدبیر کی تعلیم دی جس سے اس نے دریا اور سمندر کے پانی سے سواری کا کام لینا، اس کے طول وعرض کا عبور کرنا، اس کے مناسب حال کشتی بنانا، پھر کشتی چلانا وغیرہ وغیرہ سیکھ لیا۔ الْفُلْكِ الْمَشْحُوْنِ۔ لدی پھندی کشتیوں سے صاف اشارہ بحری تجارت کی جانب ہے۔ بڑے بڑے تجارتی جہاز، اور سامان سے کھچا کھچ لدے ہوئے اسٹیمر سب اس کے تحت میں آ جاتے ہیں۔ مِنْ مِّثْلِهٖ۔ کے اطلاق میں بڑی وسعت ہے، اسٹیمر، لائینر، کروزر، آبدوز کشتیاں، غرض ہر قسم کی بحری سواریاں ہی نہیں، بلکہ ان کے علاوہ ریل، موٹر، لاری، طیارہ، ہوائی جہاز وغیرہ سب ہی کچھ اس کے تحت میں آ سکتے ہیں۔ عن مجاهد ان الابل سفن البر (جصاص) فسره مجاهد بالانعام والابل وغيرها (روح) والقول الثاني انه للابل والدواب وكل ما يركب۔ (قرطبی) مِنْ بیان کے لئے بھی مانا گیا ہے اور تبعیض کے لئے بھی۔ تحتمل ان تكون للبيان وان تكون للتبعيض (روح) وف۳۰ نہ کوئی جل دیوتا ہے اور نہ کوئی اور فریادرس، جو غرق ہونے سے بچا سکے اور موت سے چھڑا سکے...... آیت میں تردید اس سلسلہ کے تمام مشرکانہ خیالات کی آ گئی۔ یہ جو اخباروں میں آئے دن خبریں ہوائی جہازوں اور طیاروں کی، گر گر کر پاش پاش ہونے کی چھپتی رہتی ہیں آیت ان پر کتنی منطبق ہے! وائرلس (لاسلکی) وغیرہ کے آلات سب دھرے کے دھرے رہ جاتے اور کوئی مدد کو تو کیا آئے، خبر بھی باہر والوں کو مدتوں نہیں پہنچ پاتی۔ اور پھر لاشوں کو سمندر کی گہرائیوں سے، یا پہاڑوں پر جمی ہوئی برف کے تودوں کے اندر سے کھود کھود کر یا گھنے جنگلوں کے اندر سے ڈھونڈ ڈھونڈ کر نکالنے کے مرحلے تو اور بھی صعب تر ہیں۔ وف۳۱ (چنانچہ اسی لئے اس قادر مطلق وحکیم برحق نے مہلت دے رکھی ہے) بے بس اور بے کس بندوں کے لئے کتنا بڑا سہارا اِلَّا رَحْمَةً مِّنَّا کا ہے۔ وف۳۲ (اور تم قریب وبعید ہر قسم کے عذاب سے محفوظ ہو جاؤ) مَا بَيْنَ اَيْدِيْكُمْ۔ وہ عذاب جو سامنے کا ہے۔ یعنی اس دنیا کا عذاب اور اس کا ہر وقت احتمال۔ وَمَا خَلْفَكُمْ۔ وہ عذاب جو آخرت میں پیش آئے گا، اور اس کا وقوع یقینی ہے۔ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ۔ دعوت تقوٰی اسی جلب رحمت کی غرض سے دی جا رہی ہے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



اَنُطْعِمُ مَنْ لَّوْ يَشَآءُ اللّٰهُ اَطْعَمَهٗۤ ۖ اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا فِيْ
کہ کیا ہم ان لوگوں کو کھانے کو دیں جنہیں اگر خدا چاہے تو (بہت کچھ) کھانے کو دے دے، تم تو نری
ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿۴۷﴾ وَ يَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ اِنْ
کھلی غلطی میں پڑے ہوئے ہو و۳۳ اور یہ کہتے ہیں کہ (آخر) یہ وعدہ کب (پورا) ہو گا اگر
كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿۴۸﴾ مَا يَنْظُرُوْنَ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً
تم سچے ہو یہ لوگ بس ایک آواز سخت کے منتظر ہیں کہ
تَاْخُذُهُمْ وَهُمْ يَخِصِّمُوْنَ ﴿۴۹﴾ فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ تَوْصِيَةً
وہ انہیں آ پکڑے گی اور یہ لوگ آپس میں لڑ جھگڑ رہے ہوں گے پھر نہ تو وصیت کرنے کی فرصت ہوگی
وَّلَآ اِلٰٓى اَهْلِهِمْ يَرْجِعُوْنَ ﴿۵۰﴾ ع وَ نُفِخَ فِي الصُّوْرِ فَاِذَا ع ۱۸ ۲
اور نہ اپنے گھر والوں کے پاس واپس جا سکیں گے و۳۴ اور صور پھونکا جائے گا سو وہ لوگ
هُمْ مِّنَ الْاَجْدَاثِ اِلٰى رَبِّهِمْ يَنْسِلُوْنَ ﴿۵۱﴾ قَالُوْا يٰوَيْلَنَا
یک بیک قبروں سے (نکل نکل) اپنے پروردگار کی طرف جلدی جلدی چلنے لگیں گے، کہیں گے ہائے ہماری کم بختی
مَنْۢ بَعَثَنَا مِنْ مَّرْقَدِنَا ۜ هٰذَا مَا وَعَدَ الرَّحْمٰنُ
کس نے ہم کو ہماری خواب گاہوں سے اٹھایا؟ یہ وہی ہے جس کا (خدائے) رحمٰن نے وعدہ کیا تھا
وَصَدَقَ الْمُرْسَلُوْنَ ﴿۵۲﴾ اِنْ كَانَتْ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً
اور پیمبروں نے سچ کہا تھا و۳۵ وہ بس ایک زور کی آواز ہو گی
فَاِذَا هُمْ جَمِيْعٌ لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ ﴿۵۳﴾ فَالْيَوْمَ لَا تُظْلَمُ
جس سے سب یکا یک جمع ہو کر ہمارے سامنے حاضر کر دیے جائیں گے و۳۶ پھر اس دن کسی شخص پر
نَفْسٌ شَيْـًٔا وَّ لَا تُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۵۴﴾
ذرا بھی ظلم نہ ہو گا اور تم کو بدلہ بھی بس انہیں کاموں کا ملے گا جو تم کیا کرتے تھے و۳۷

و۳۳ یہ بیان ہے منکرین کی مستقل قساوت قلب اور عدم تاثر کا۔ مِنْ اٰيَةٍ۔ من زائدہ تاکید و استغراق کے لئے ہے۔ متکبرین رؤساء قریش سے جب کہا جاتا تھا کہ غریبوں مسکینوں کی اعانت کرو (جو عموماً مسلمان ہی تھے) تو وہ طنزیہ جواب یہ دیتے تھے کہ ہم سے ان غریبوں کی اعانت کو کہتے ہو، حالانکہ تمہیں یہ بھی کہتے ہو کہ تمہارا خدا رزاق مطلق ہے، وہ جس کو چاہے روزی دے، تو خود وہ کیوں نہیں انہیں روزی دیتا...... طنز عجیب مہمل تھا۔ خدا کی رزاقی بھی تو اسی کی ہر صفت کی طرح اسی عالم اسباب میں انسانوں ہی کے واسطہ سے ظہور کرتی ہے۔ مسلمانوں کا یہ دعویٰ کب تھا کہ اللہ تعالیٰ اس دنیا میں عادۃً رزاق بلا واسطہ اور بلا ذریعہ اسباب ہے۔ اَنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ۔ یعنی اپنی آمدنیوں میں سے خدا کی راہ میں خرچ کرتے رہو...... قریش کے امراء و دولتمند عموماً کافر تھے اور مسکین افراد عموماً مسلمان۔ و۳۴ قیامت کے فوری و ناگہانی وقوع اور اس کی ہولناکیوں کا بیان ہے۔ هٰذَا الْوَعْدُ۔ یعنی وعدۂ قیامت۔ مَتٰى...... صٰدِقِيْنَ۔ سوال محض طنز و تعریض سے تھا۔ صَيْحَةً وَّاحِدَةً۔ مراد صور کا نفخہ اول ہے جب سب کے سب ہلاک ہو جائیں گے۔ صَيْحَةً۔ صیغہ نکرہ کی تنوین اظہار عظمت و جلالت کے لئے ہے۔ تَوْصِيَةً۔ یعنی کسی قسم کی بھی وصیت۔ وصیت کا اشارہ تک۔ التنكير في التوصية للتعميم اي لا يقدر على توصية ما (کشاف) و۳۵ (چنانچہ یہ وقوع قیامت انہیں سچے وعدوں کا ظہور ہے) هٰذَا...... الْمُرْسَلُوْنَ۔ یہ پورا ٹکڑا قیامت کے دن فرشتوں کی زبان سے ادا ہوگا۔ نُفِخَ فِي الصُّوْرِ۔ مراد صور کا نفخہ ثانی ہے۔ جب وہ از سر نو زندہ ہو کر اٹھے ہو جائیں گے۔ مَرْقَدِنَا۔ مرقد صورۃً واحد ہے، مراد جمع ہے۔ يراد بالمفرد الجمع اي مراقدنا (روح) برزخ کی درمیانی زندگی حشر برپا ہو جانے پر خواب کی زندگی معلوم ہوگی۔ اسی لئے اہل حشر اس کو مرقد سے تعبیر کریں گے۔ و۳۶ حق تعالیٰ کو قیامت برپا کرنے میں نہ کسی خاص اہتمام کی ضرورت ہوگی، نہ مشقت و تعب کی۔ بس ایک نفخ صور بالکل کافی ہوگا و۳۷ وہ دن عدل کامل کے ظہور کا ہوگا۔ دودھ کا دودھ، پانی کا پانی، ہر ایک معاملہ کا الگ ہو کر رہے گا۔



www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

اِنَّ اَصۡحٰبَ الۡجَنَّةِ الۡيَوۡمَ فِىۡ شُغُلٍ فٰكِهُوۡنَ ﴿۵۵﴾ هُمۡ
اہل جنت بے شک اس روز اپنے مشغلہ میں خوش دل ہوں گے وہ
وَاَزۡوَاجُهُمۡ فِىۡ ظِلٰلٍ عَلَى الۡاَرَآئِكِ مُتَّكِـُٔوۡنَ ﴿۵۶﴾ لَهُمۡ
اور ان کی بیویاں سایوں میں مسہریوں پر تکیہ لگائے بیٹھی ہوں گی ان کے لئے
فِيۡهَا فَاكِهَةٌ وَّلَهُمۡ مَّا يَدَّعُوۡنَ ﴿۵۷﴾ سَلٰمٌ قَوۡلًا مِّنۡ
وہاں میوے ہوں گے اوران کے لئے وہ (سب کچھ) ہوگا جو کچھ وہ مانگیں گے ف۳۸ سلام انہیں کہا جائے گا پروردگار
رَّبٍّ رَّحِيۡمٍ ﴿۵۸﴾ وَامۡتَازُوا الۡيَوۡمَ اَيُّهَا الۡمُجۡرِمُوۡنَ ﴿۵۹﴾ اَلَمۡ
مہربان کی طرف سے ف۳۹ اور آج الگ ہو جاؤ اے مجرمو ف۴۰ کیا میں نے
اَعۡهَدۡ اِلَيۡكُمۡ يٰبَنِىۡۤ اٰدَمَ اَنۡ لَّا تَعۡبُدُوا الشَّيۡطٰنَ ۚ اِنَّهٗ
تم کو تاکید نہیں کر دی تھی اے اولاد آدم کہ تم شیطان کی فرمانبرداری نہ کرنا
لَـكُمۡ عَدُوٌّ مُّبِيۡنٌ ﴿۶۰﴾ وَّاَنِ اعۡبُدُوۡنِىۡ ؕ هٰذَا صِرَاطٌ
وہ تمہارا کھلا ہوا دشمن ہے اور یہ کہ تم عبادت میری ہی کرنا یہی سیدھا
مُّسۡتَقِيۡمٌ ﴿۶۱﴾ وَلَقَدۡ اَضَلَّ مِنۡكُمۡ جِبِلًّا كَثِيۡرًا ؕ اَفَلَمۡ
راستہ ہے وہ تم میں سے ایک بڑی مخلوق کو گمراہ کر چکا ہے سو کیا
تَكُوۡنُوۡا تَعۡقِلُوۡنَ ﴿۶۲﴾ هٰذِهٖ جَهَنَّمُ الَّتِىۡ كُنۡتُمۡ تُوۡعَدُوۡنَ ﴿۶۳﴾
تم اتنا نہیں سمجھتے تھے؟ ف۴۱ یہی ہے جہنم جس کا تم سے وعدہ کیا جاتا تھا
اِصۡلَوۡهَا الۡيَوۡمَ بِمَا كُنۡتُمۡ تَكۡفُرُوۡنَ ﴿۶۴﴾ اَلۡيَوۡمَ نَخۡتِمُ عَلٰٓى
گھسو اس میں آج اپنے کفر کے بدلے آج ہم ان کے منہ پر مہر لگا
اَفۡوَاهِهِمۡ وَتُكَلِّمُنَاۤ اَيۡدِيۡهِمۡ وَتَشۡهَدُ اَرۡجُلُهُمۡ بِمَا كَانُوۡا
دیں گے اور ہم سے ان کے ہاتھ کلام کریں گے اور ان کے پاؤں شہادت دیں گے کہ یہ لوگ کیا کیا

وقف غفران

ف۳۸ (بلکہ بلا طلب بھی پاتے رہیں گے) نقشہ جنت کی غیر فانی راحتوں اور لاثانی آسائشوں کا پیش ہو رہا ہے۔ فِیْ شُغُلٍ۔ شغل سے ہر وہ دل پسند مشغلہ مراد ہے جو ذوق کو بالکل گھیر لے۔ العارض الذی یذھل الانسان (راغب) ھو الشان الذی یصدر المرء ویشغله عما سواہ من شئونه لکونه اھم عندہ من الکل (روح) اور انسان کے دل پسند مشغلوں کا نہ حصر ممکن ہے نہ شمار۔ اور لفظ شُغُل کے صیغۂ نکرہ سے مقصود بھی لذتوں کی وسعت واہمیت کا اظہار ہے۔ مَا یَدَّعُوْنَ کی وسعت، اطلاق وجامعیت قابل لحاظ ہے۔ جسمانی، دماغی، روحانی، ہر قسم کی ہر ممکن لذت، راحت، مسرت، نعمت اس کے عموم میں آگئی۔ اہل جنت جو کچھ بھی چاہیں گے، جو کچھ بھی مانگیں گے سب ہی کچھ ان کے لئے حاضر وموجود ہوگا۔ یَدَّعُوْنَ کی تفسیر یہاں یتمنون سے بھی کی گئی ہے۔ گویا مانگنے کی ضرورت بھی نہ ہوگی، ادھر تمنا پیدا ہوگی اور ادھر وہ شے حاضر وموجود ہوگی۔ قیل یتمنون (کشاف) ای یتمنون ویشتھون (معالم) لیکن اگر یَدَّعُوْنَ کو طلب ہی کے معنی میں رکھا جائے جب بھی کیا مضائقہ ہے بلکہ کسی لذیذ ومحبوب شے کا طلب کرنا، جب کہ اس کا مل جانا اور فوراً مل جانا یقینی ہو، بجائے خود ایک لذت ہے۔ ف۳۹ یعنی حق تعالیٰ کریم ورحیم کی طرف سے انہیں سلام پہنچا رہے گا، خواہ فرشتوں کے واسطہ سے خواہ بلا واسطہ وبراہ راست...... اہل جنت کا یہ انتہائی اکرام ہے۔ اکرام کا کوئی درجہ اس کے بعد ممکن بھی کیا ہے۔ والمعنی ان اللہ یسلم علیھم بواسطة الملائکة او بغیر واسطة مبالغة فی تعظیمھم (کشاف) ھو اکمل الاشیاء وھو آخرھا الذی لا شیء فوقه (کبیر) ف۴۰ (اہل ایمان سے) اَلْمُجْرِمُوْنَ۔ مجرموں سے مراد کفر وشرک کے مجرم ہیں۔ اَلْیَوْمَ سے ظاہر ہے کہ یوم حشر مراد ہے۔ ف۴۱ یہ سب ان مجرموں کو قائل کرنے کے لئے ان سے حشر میں کہا جائے گا...... آگے بھی دو آیتوں میں یہی مضمون چلا گیا ہے۔ لَا تَعْبُدُوا الشَّیْطٰنَ۔ عبادت یہاں اطاعت کے معنی میں ہے۔ المراد بعبادة الشیطن طاعته (روح) وعبادة الشیطن طاعته فی ما یوسوس به الیھم ویزینه الیھم (کشاف) ای لا تطیعوا الشیطن (معالم) اطاعت شیطان کی طرف سے شدت نفرت وبیزاری پیدا کرنے کے لئے اسے عبادت سے تعبیر فرمایا گیا۔ عبر عنھا بالعبادة لزیادة التحذیر والتنفیر عنھا (روح) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہ جو بعض صوفیہ نے اپنے لئے بت پرست وغیرہ الفاظ استعمال کئے ہیں، ان سے بھی ان کی مراد اقرار کفر سے نہیں، بلکہ اپنے کو مطیع نفس ظاہر کرنے سے ہے۔

يَكْسِبُوْنَ ﴿۶۵﴾ وَلَوْ نَشَآءُ لَطَمَسْنَا عَلٰٓى اَعْيُنِهِمْ فَاسْتَبَقُوا

کرتے رہتے تھے ف۴۲ اور اگر ہم چاہتے ان کی آنکھوں کو ملیامیٹ کر دیتے پھر یہ راستہ کی طرف

الصِّرَاطَ فَاَنّٰى يُبْصِرُوْنَ ﴿۶۶﴾ وَلَوْ نَشَآءُ لَمَسَخْنٰهُمْ

دوڑتے پھرتے، سو ان کو کہاں نظر آتا؟ اور اگر ہم چاہتے تو ان کی صورتیں

عَلٰى مَكَانَتِهِمْ فَمَا اسْتَطَاعُوْا مُضِيًّا وَّلَا يَرْجِعُوْنَ ﴿۶۷﴾ ع ۴

جہاں کی تہاں مسخ کر ڈالتے نہ یہ آگے کو چل سکتے، نہ پیچھے کو لوٹ سکتے ف۴۳

وَمَنْ نُّعَمِّرْهُ نُنَكِّسْهُ فِى الْخَلْقِ ؕ اَفَلَا يَعْقِلُوْنَ ﴿۶۸﴾ وَمَا

اور ہم جس کی عمر (بہت) زیادہ کر دیتے ہیں تو اسے (اس کی) خلقت میں الٹا کر دیتے ہیں سو کیا یہ لوگ (اتنا) نہیں سمجھتے؟ ف۴۴

عَلَّمْنٰهُ الشِّعْرَ وَمَا يَنْۢبَغِىْ لَهٗ ؕ اِنْ هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ وَّقُرْاٰنٌ

اور ہم نے آپ کو شعر و شاعری نہیں سکھلائی اور نہ وہ آپ کی شایان ہے ف۴۵ یہ (قرآن) تو ایک نصیحت اور کھلی ہوئی

مُّبِيْنٌ ﴿۶۹﴾ لِّيُنْذِرَ مَنْ كَانَ حَيًّا وَّيَحِقَّ الْقَوْلُ عَلَى

آسمانی کتاب ہے ف۴۶ تاکہ ایسے شخص کو ڈرائے جو زندہ ہو اور تاکہ کافروں پر حجت ثابت

الْكٰفِرِيْنَ ﴿۷۰﴾ اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّا خَلَقْنَا لَهُمْ مِّمَّا عَمِلَتْ

ہو جائے ف۴۷ کیا ان (مشرک) لوگوں نے اس پر نظر نہیں کی کہ ہم نے ان کے لئے اپنے ہاتھ

اَيْدِيْنَآ اَنْعَامًا فَهُمْ لَهَا مٰلِكُوْنَ ﴿۷۱﴾ وَذَلَّلْنٰهَا لَهُمْ فَمِنْهَا

سے بنائی ہوئی چیزوں میں مویشی پیدا کئے، پھر یہ لوگ ان کے مالک بن گئے ف۴۸ اور ہم نے ان (مواشی) کو ان کا تابع بنا

رَكُوْبُهُمْ وَمِنْهَا يَاْكُلُوْنَ ﴿۷۲﴾ وَلَهُمْ فِيْهَا مَنَافِعُ

دیا سو ان میں سے بعض ان کی سواریاں ہیں اور بعض کو وہ کھاتے ہیں، اور ان میں ان لوگوں کے اور بھی نفع ہیں

وَمَشَارِبُ ؕ اَفَلَا يَشْكُرُوْنَ ﴿۷۳﴾ وَاتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

اور پینے کی چیزیں بھی ہیں، سو کیا یہ لوگ شکر نہیں کرتے؟ ف۴۹ اور انہوں نے اللہ کے سوا



ف۴۲ (غرض یہ کہ ان کی کل روئداد زندگی رتی رتی حق تعالیٰ کے سامنے انھیں کے ہاتھوں پیروں کی زبانی پیش ہوگی) نَخْتِمُ عَلٰٓى اَفْوَاهِهِمْ۔ یہ منہ پر مہر لگنا یوں ہوگا کہ وہ کوئی جھوٹی داستان تصنیف کر کے پیش ہی نہ کر سکیں۔ تُكَلِّمُنَا ...... يَكْسِبُوْنَ۔ سورۃ النور میں اس سے ملتے ہوئے مضمون کی آیت تشهد عليهم السنتهم پر حاشیہ گذر چکا۔ ف۴۳ یعنی یہ سب سزائیں ہمارے امکان قدرت میں تھیں، لیکن وہ ان سے اس دنیا میں محفوظ رہے، اس سے انہیں مہلت مل گئی اور اصلاح حال کی ذمہ داری ان پر بڑھ گئی۔ لَطَمَسْنَا عَلٰٓى اَعْيُنِهِمْ۔ لَمَسَخْنٰهُمْ عَلٰى مَكَانَتِهِمْ۔ یعنی یہ سب سزائیں اسی دنیا میں انہیں ان کی پاداش کفر میں دے دیتے۔ ف۴۴ یعنی اس روزمرہ کے مشاہدہ سے کیا وہ یہ سبق نہیں لیتے کہ ہم ہر مسخ و تغییر حالت پر قادر ہیں؟ فِى الْخَلْقِ۔ خلقت یا طبیعت سے مراد انسان کے جسمانی قویٰ اور رنگ و روغن، حسن و جمال وغیرہ ہیں۔ نُنَكِّسْهُ۔ قویٰ کے الٹا دینے سے مراد ہے ان کا انقلاب کامل سے ناقص اور اعلیٰ و اشرف سے ارذل و اسفل کی طرف۔ ف۴۵ (بحیثیت آپ کی پیمبری کے) قرآن مجید کہتا ہے کہ یہ احمق مشرک آپ کے بیان کئے ہوئے مضامین عالیہ کو مؤثر پا کر اسے شاعری کی ساحری قرار دے رہے ہیں، جو ان بیچاروں کا منتہائے فکر ہے۔ شاعری یعنی تخیلی مضمون آفرینی کو مرتبۂ نبوت سے مناسبت ہی کیا آپ کے ہاں تو حقائق ہی حقائق ہیں، کہاں یہ، کہاں شاعر کی بہتر سے بہتر خیال بندیاں، وہ تو اس سے کہیں فرو مرتبہ چیز ہے۔ هٰذا ردّ لما كانوا يقولونهٗ من ان القران شعر والنبی ﷺ شاعر وغرضهم من ذٰلک ان ما جآء به عليه الصلوٰة والسلام من القران افتراء تخيل (روح) الشِّعْرَ۔ شعر یہاں اپنے معروف و متعارف معنیٰ میں مراد نہیں یعنی کلام موزوں و مقفّٰی کا مرادف نہیں، بلکہ شعر سے یہاں مراد جھوٹی خیال آرائیاں اور حقیقت و واقعیت سے عاری منصوبہ بندیاں ہیں...... شعر اور شاعر عربی میں گویا کذب و کاذب ہی کے مرادف ہیں۔ انها رموابا لكذب فان الشعر يعبربه من الكذب والشاعر الكاذب حتّٰى سمّٰى قوم الادلة الكاذبة الشعرية (راغب) واما معنٰى فلان الشعر تخيلات مرغبة اومنفرة اونحو ذٰلک وهو مقر الاكاذيب (روح) وَمَا يَنْۢبَغِىْ لَهٗ۔ یہاں سے شعر کی پستی کا استنباط کیا گیا ہے۔ وفی الاٰية دلالة علٰى غضاضة الشعر وهى ظاهرة فی انه ﷺ لم يعط طبيعة شعرية اعتناءً بشانه ورفعًا لقدره (روح) ف۴۶ (ایسی پر حقائق و لبریز معارف تعلیمات کو شاعرانہ تخیل آرائی سے مناسبت ہی کیا) قُرْاٰنٌ مُّبِيْنٌ۔ ”کھلی ہوئی کتاب“ اپنی تعلیمات اور اپنے احکام کی وضاحت کے لحاظ سے۔ ف۴۷ (نزول عذاب کے لئے) ف۴۸ (اور اپنے بغیر کسی استحقاق کے انھیں اپنے تصرف و قدرت میں لانے لگے) مِّمَّا عَمِلَتْ اَيْدِيْنَا۔ اظہار تخصیص و اہتمام کے لئے ہے۔ ورنہ ظاہر ہے کہ ہر مخلوق اللہ ہی کی بنائی ہوئی ہے۔ فَهُمْ لَهَا مٰلِكُوْنَ۔ آیت اس باب میں نص واضح ہے کہ حیوانات انسان کی ملک ہوتے ہیں، اور انسان کو ان پر تصرفات مالکانہ کے حق حاصل رہتے ہیں۔ ف۴۹ (اور ان نعمتوں کے استحضار کے باوجود کفران نعمت پر تلے ہوئے ہیں) خَلَقْنَا لَهُمْ۔ وَذَلَّلْنٰهَا لَهُمْ۔ گائے بیل وغیرہ سارے مویشی تو خود انسان کی خدمت کے لئے پیدا کئے گئے ہیں۔ کمال حماقت ہے کہ انسان انھیں کی پرستش میں مبتلا ہو جائے!...... مویشی پرستی ہندوستان کے علاوہ مصر وغیرہ اور ملکوں میں بھی عام رہی ہے۔ مَشَارِبُ۔ دودھ، دہی وغیرہ سب اس کے تحت میں آجاتے ہیں۔ مَنَافِعُ۔ چوپایوں کی ہڈیوں، بالوں، اور کھالوں کی تجارت، اور ان کے لئے بڑے بڑے کارخانے اور منڈیاں سب اس میں شامل ہو گئیں۔

اٰلِهَةً لَّعَلَّهُمْ يُنْصَرُوْنَ ﴿٧٤﴾ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ نَصْرَهُمْ ۙ

اور بھی معبود قرار دے رکھے ہیں تا کہ ان سے انہیں مدد ملے (حالانکہ) وہ ان کی (کچھ بھی) مدد نہیں کر سکتے،

وَهُمْ لَهُمْ جُنْدٌ مُّحْضَرُوْنَ ﴿٧٥﴾ فَلَا يَحْزُنْكَ قَوْلُهُمْ ۘ

اور وہ ان کے حق میں ایک فریق ہو جائیں گے لا حاضر کیے ہوئے ف۵۰ پس آپ کو ان لوگوں کا قول رنج میں نہ ڈالے

اِنَّا نَعْلَمُ مَا يُسِرُّوْنَ وَمَا يُعْلِنُوْنَ ﴿٧٦﴾ اَوَلَمْ يَرَ الْاِنْسَانُ

بے شک ہم ہی جانتے ہیں جو کچھ یہ چھپاتے ہیں اور جو کچھ یہ ظاہر کرتے ہیں ف۵۱ کیا انسان کی نظر اس پر نہیں

اَنَّا خَلَقْنٰهُ مِنْ نُّطْفَةٍ فَاِذَا هُوَ خَصِيْمٌ مُّبِيْنٌ ﴿٧٧﴾

کہ ہم نے اسے نطفہ سے پیدا کیا سو وہ ایک کھلا ہوا معترض بن بیٹھا

وَضَرَبَ لَنَا مَثَلًا وَّنَسِيَ خَلْقَهٗ ؕ قَالَ مَنْ يُّحْيِ الْعِظَامَ

اور ہمارے شان میں عجیب (گستاخانہ) مضمون بیان کیا اور اپنی خلقت کو بھول گیا ف۵۲ کہنے لگا کون زندہ کرے گا ہڈیوں

وَهِيَ رَمِيْمٌ ﴿٧٨﴾ قُلْ يُحْيِيْهَا الَّذِيْٓ اَنْشَاَهَآ اَوَّلَ مَرَّةٍ ؕ

کو جب کہ وہ بوسیدہ ہو گئی ہوں، آپ کہہ دیجیے انہیں وہی زندہ کرے گا جس نے انہیں اول بار پیدا کیا تھا

وَهُوَ بِكُلِّ خَلْقٍ عَلِيْمٌ ﴿٧٩﴾ ۙ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمْ مِّنَ الشَّجَرِ

اور وہی سب طرح کا پیدا کرنا خوب جانتا ہے ف۵۳ اور وہ ایسا ہے کہ ہرے درخت سے آگ تمہارے لئے

الْاَخْضَرِ نَارًا فَاِذَآ اَنْتُمْ مِّنْهُ تُوْقِدُوْنَ ﴿٨٠﴾ اَوَلَيْسَ

پیدا کر دیتا ہے پھر تم اس سے (اور) آگ سلگا لیتے ہو ف۵۴ تو کیا جس نے

الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِقٰدِرٍ عَلٰٓى اَنْ

آسمانوں اور زمین کو پیدا کر ڈالا، وہ اس پر قادر نہیں کہ ان جیسے لوگوں کو (دوبارہ)

يَّخْلُقَ مِثْلَهُمْ ؕ بَلٰى ۚ وَهُوَ الْخَلّٰقُ الْعَلِيْمُ ﴿٨١﴾ اِنَّمَآ اَمْرُهٗٓ

پیدا کر دے ف۵۵ ضرور (قادر) ہے، اور وہ بڑا پیدا کرنے والا ہے خوب جاننے والا ہے وہ تو بس



ف۵۰ یعنی ان دیوی دیوتاؤں سے مشرک توقع تو یہ رکھتا ہے کہ وہ اس کے آڑے آئیں گے۔ سو یہ ہونا تو الگ رہا۔ حشر میں وہ اور اس کے فریق مخالف کی حیثیت سے پیش ہوں گے اور الٹے اسی پر الزام رکھیں گے۔ ف۵۱ (اور ہم ہی ان سے وقت مناسب پر نبٹ لینے کے لئے کافی ہیں) فَلَا يَحْزُنْكَ قَوْلُهُمْ۔ یعنی جب وہ توحید تک میں ایسی سفاہت کی باتیں کرتے ہیں، تو پھر آپ کو اگر شاعر کہہ دیا، تو اس پر کیوں اتنا کڑھیے۔ اے اذا کان حالهم مع ربهم عزوجل فلا تحزن بسبب قولهم عليک هو شاعر (روح) ف۵۲ (کہ کیسی حقیر چیز سے اسے پیدا کیا، اور کیسی بے بسی کی حالت میں اسے رکھا) ف۵۳ سو جو ابداء پر قدرت رکھتا ہے، اس کے لئے اعادہ کیا دشوار ہے۔ بلکہ جو ابداء پر قادر ہے اسے تو قیاس انسانی کے مطابق اعادہ پر اور زیادہ قادر ہونا چاہیے۔ فيه من اوضح الدليل على ان من قدر على الابتداء كان اقدر على الاعادة (جصاص) فقہاء نے یہ بھی لکھا ہے کہ آیت سے قیاس منطقی وفقہی کی حجیت ثابت ہوئی ہے۔ وفيه الادلالة على وجوب القياس والاعتبار لانه الزمهم قياس النشأة الثانية على الاولى (جصاص) ففي هذا دليل على صحة القياس لان الله عزوجل احتج على منكر البعث بالنشاة الاولى (قرطبی) قَالَ ...... رَمِيْمٌ۔ "روشن خیال" منکرین بعث کا بیان ہو رہا ہے، جن کی کمی کسی زمانہ بھی نہیں رہی ہے۔ وہی گستاخانہ اور تمردانہ لہجہ میں یہ سوال کرتے رہتے ہیں کہ ہڈیاں جب سڑ گل گئیں تو ان کی حیات ثانی ممکن کیونکر ہے؟ مَنْ يُّحْيِ الْعِظَامَ۔ يُحْيِيْهَا، عظام کے ساتھ، احیاء کے اس اتصاف سے بعض فقہاء نے استدلال ہڈی کے ذی حیات یا جاندار ہونے پر کیا ہے لیکن محققین نے کہا ہے کہ یہ احیاء تو اسی مجازی معنی میں ہے، جس معنی میں ارض، (زمین) کے لئے آیا کرتا ہے۔

احتج بعضهم على ان العظم فيه حياة فيجعلهٗ حكم الموت بموت الاصل ويكون ميتة وليس كذلك لانه انما سماه حيًا مجازًا (جصاص) والمراد باحياء العظم ردها الى ما كانت عليه غضة رطبة فى بدن حي حساس (مدارک) لیکن اگر ہڈی میں حیات کا وجود اس کے مناسب حال تسلیم کر لیا جائے، جب بھی کوئی اشکال وارد نہیں ہوتا۔ ہڈی فقہ اہل سنت میں نجس نہیں، طاہر ہے۔ وهي عندنا طاهرة (مدارک) اَنْشَاَهَآ اَوَّلَ مَرَّةٍ۔ یعنی ایسی حالت میں انہیں پیدا کر دیا جب کہ وہ حیات سے بالکل بیگانہ وبعید تھیں۔ ف۵۴ (تو جو رطوبت سے آگ پیدا کرتا ہے اس کے لئے جماد میں حیات پیدا کر دینا کیا مشکل ہے) مِّنْهُ تُوْقِدُوْنَ۔ دیا سلائی وغیرہ کے دور سے بہت قبل آگ عموماً چقماق سے پیدا کی جاتی تھی۔ اور عرب میں وہ مخصوص درختوں کی رگڑ سے پیدا کی جاتی تھی۔ جَعَلَ...... نَارًا۔ یہاں ضمناً آتش پرستی کا بھی رد آ گیا۔ آگ ایسی چیز ہے جو تمام تر مخلوق ہے۔ اس میں معبودیت والوہیت کا شائبہ تک نہیں۔ ف۵۵ اول تو کہاں خلق اول، نیستی سے ہستی، عدم سے وجود میں لانا، اور کہاں حیات ثانی۔ اور پھر کہاں آسمان وزمین کا جثہ وجسامت اور کہاں انسان؟

اِذَآ اَرَادَ شَيْـًٔا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ﴿٨٢﴾ فَسُبْحٰنَ

جب کسی چیز کے پیدا کرنے کا ارادہ کرتا ہے تو اس کو کہہ دیتا ہے کہ ہو جا اور وہ ہو جاتی ہے ف٥٦ اسی کی پاک ذات ہے

الَّذِيْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ وَّاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿٨٣﴾

جس کے ہاتھ میں ہر چیز کا پورا اختیار ہے اور تم سب کو اسی کی طرف لوٹ کر جانا ہے۔

ع ٥

اٰیاتھا ١٨٢ | ٣٧ سُوْرَةُ الصّٰٓفّٰتِ مَكِّيَّةٌ ٥٦ | رکوعاتھا ٥

اس کی ایک سو بیاسی آیتیں | سورۂ صافات مکہ میں نازل ہوئی | اور پانچ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

المنزل ٦

وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا ﴿١﴾ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ﴿٢﴾ فَالتّٰلِيٰتِ

قسم ہے صف باندھ کھڑے ہونے والے (فرشتوں) کی، پھر بندش کرنے والے (فرشتوں) کی، پھر ذکر کی

ذِكْرًا ﴿٣﴾ اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ﴿٤﴾ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

تلاوت کرنے والے (فرشتوں) کی، کہ تمہارا معبود ایک ہی ہے ف١ (وہ) پروردگار (ہے) آسمانوں اور زمین کا

وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ﴿٥﴾ اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَآءَ

اور جو کچھ ان کے درمیان ہے (اس کا) اور پروردگار مشرقوں کا ف٢ بے شک ہم نے آراستہ کیا ہے آسمان دنیا

الدُّنْيَا بِزِيْنَةِ الْكَوَاكِبِ ﴿٦﴾ وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ

کو ستاروں کی آرائش کے ساتھ اور ہر شریر شیطان سے حفاظت کی

مَّارِدٍ ﴿٧﴾ لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى وَيُقْذَفُوْنَ

غرض سے (بھی) وہ عالم بالا کی (باتوں کی) طرف کان بھی نہیں لگا سکتے ف٣ اور ہر طرف سے مار کر

مِنْ كُلِّ جَانِبٍ ﴿٨﴾ دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ﴿٩﴾ اِلَّا

دھکے دے دیئے جاتے ہیں اور ان کے لئے عذاب دائمی ہو گا ف٤ مگر ہاں



ف٥٦ یعنی وہ خلاق مطلق ہے، محض اپنے ارادہ مشیت سے، معدوم کو موجود کر دینے والا، اسے حاجت نہ مادہ کی نہ روح کی نہ ہیولیٰ کی نہ کسی اور چیز کی۔ لَهٗ۔ ضمیر اس مخلوق کی اس صورت کی طرف ہے جو حق تعالیٰ کے علم میں ہوتی ہے۔ كُنْ فَيَكُوْنُ۔ حاشیہ سورۃ البقر (پ ١) میں گذر چکا۔ اِذَا ...... فَيَكُوْنُ۔ محاورہ میں یہ محض انتہائی سرعت تکوین کا بیان ہے۔ یہ مراد نہیں کہ حق تعالیٰ کی زبان سے حروف ک اور ن (جو خود ہی حادث ہیں) کا مرکب ادا ہوتا ہو۔ تذییل احادیث میں سورۂ یٰسٓ کے فضائل بکثرت وارد ہوئے ہیں۔ اسے قلب قرآن سے تعبیر کیا گیا ہے۔ اور نزع کے وقت اسے بیمار کے اوپر پڑھ کر دم کرنے کو اکسیر بتایا گیا ہے۔ ٢٦۔ ربیع الاول ١٣٦٠ھ (١٣۔ اپریل ١٩٤١ء) کو میری ضعیف العمر والدہ ماجدہ نے اپنی شدت علالت کے وقت مجھ نامہ سیاہ سے اس سورہ کے پڑھنے کی فرمائش کی، اور یہی ان کا آخری کلام مجھ سے تھا۔ تعمیل ارشاد اسی وقت کر دی گئی، اور انہیں تسکین ہو گئی۔ چار ہی پانچ گھنٹہ کے بعد سکرات کی کیفیت طاری ہو گئی، اور ان کے سرہانے بیٹھ کر میں نے پھر یہی سورت شروع کی۔ ان کا دم کھنچتا جاتا تھا، اور میں باآواز بلند پڑھتا جاتا تھا۔ آیہ کریمہ "سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ" کو تکرار کر کے تین بار پڑھا ادھر سورہ کی آخری آیت کے آخری لفظ" والیہ ترجعون "زبان پر ادا ہوئے کہ ادھر اس شفقت مجسم کی روح نے جسد خاکی کو خالی کر دیا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ قارئین کرام سے التجا ہے کہ جب یہ سطریں ان کی نظر سے گذریں سو اس تباہ کار اور اس مرحومہ دونوں کے حق میں دعا خیر و دعا مغفرت کے لئے ایک منٹ کو رک جائیں عین کرم واحسان ہو گا۔

ف١ یعنی نہ تین نہ زائد۔ نہ تین میں سے ایک، نہ ایک تین میں تقسیم، بلکہ محض ایک۔ بیان توحید کا ہو رہا ہے۔ اور ہر قسم کے شرک اور توحید فی التثلیث کی تردید ہو رہی ہے۔ وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا۔ یعنی ان فرشتوں کی قسم جو آسمان میں اللہ کی حمد و تسبیح میں اس کے احکام کی تعمیل میں صف بستہ کھڑے رہتے ہیں۔ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا۔ یعنی ان فرشتوں کی قسم جو آسمانی خبر رسانیوں سے شیطانوں کی بندش کرتے رہتے ہیں۔ فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا۔ یعنی ان فرشتوں کی قسم جو ذکر الٰہی کی تسبیح وتقدیس میں لگے رہتے ہیں۔ ف٢ یعنی زمین و آسمان نہ خود دیوتا ہیں نہ ان کے الگ الگ کوئی اور دیوتا ہیں۔ نہ کوئی اگنی دیوتا، نہ کوئی سرسوتی دیوی، نہ کوئی اندر دیوتا، معبود و خالق بس ایک ہی۔ مَشَارِق سے آفتاب کے طلوع کرنے کے مواقع مراد ہیں۔ صیغۂ جمع اختلاف مطالع کے اعتبار سے ہے۔ ہر روز طلوع آفتاب کا زاویہ دوسرے دن سے کچھ نہ کچھ مختلف ہوتا ہے، اور اس طرح سال کے ٣٦٥ مشرق ہوتے ہیں۔ ای مطالع الشمس وھی ثلث مائة وخمس وستون مشرقا (مدارک) ف٣ یعنی اکثر اور بالعموم تو یہی حالت رہتی ہے کہ رجم کے ڈر سے دور ہی دور رہتے ہیں۔ آیت میں بتایا ہے کہ اس نظام کواکب سے دو کام لئے جاتے ہیں۔ ایک تو زیب و زینت، دوسرے شیطانوں کا دفاع۔ السَّمَآءَ الدُّنْيَا۔ یعنی قریب ترین آسمان۔ مراد وہی آسمان ہے جو ہماری زمین سے قریب ترین نظر آ رہا ہے۔ اپنی ساخت و ترکیب کے لحاظ سے وہ خواہ کچھ بھی ہو۔ بِزِيْنَةِ الْكَوَاكِبِ۔ یہ ستارے آسمان میں جڑے ہیں یا نہیں۔ قرآن مجید کو ان بحثوں سے نفیاً واثباتاً کوئی تعلق نہیں۔ وہ صرف یہ کہتا ہے کہ ستارے اس فضائے آسمانی کے لئے ذریعۂ زینت وسامان آرائش ہیں۔ اور یہی ایک حسی بلکہ بدیہی شے ہے۔ حِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ۔ یہ شیطانوں کے لئے روک کس چیز سے کر دی گئی ہے؟ عالم بالا کی باتوں اور فرشتوں کی باہمی گفتگو سے۔ شیطان کے رجم و استراق پر حاشیہ سورۃ الحجر (پ ١٤) میں گزر چکا ہے ف٤ (آخرت میں) یعنی رجم و استراق تو اسی دنیا کی سزائیں تھیں، باقی آخرت کی دائمی سزا اس کے علاوہ ہے۔ اور یہ عذاب دائمی شیطانوں پر ان کے کفر کی بناء پر مرتب ہو گا۔ يُقْذَفُوْنَ ...... دُحُوْرًا۔ یعنی جو شیطان جدھر سے بھی جانے کی کوشش کرتا ہے، اسی طرف سے مرجوم ہوتا ہے۔

مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ ﴿۱۰﴾

جو (شیطان) کچھ خبر لے ہی بھاگا تو ایک دہکتا ہوا شعلہ اس کے پیچھے لگ لیتا ہے ف۵

فَاسْتَفْتِهِمْ اَهُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا ؕ اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ

تو آپ ان سے پوچھئے کہ خلقت میں یہ لوگ زیادہ مضبوط ہیں یا وہ جنہیں ہم نے پیدا کیا ہے، ہم نے ان لوگوں کو تو

مِّنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ ﴿۱۱﴾ بَلْ عَجِبْتَ وَيَسْخَرُوْنَ ﴿۱۲﴾ وَاِذَا

چپکتی ہوئی مٹی سے پیدا کیا ہے ف۶ اور آپ تو تعجب ہی کرتے ہیں، اور یہ لوگ تمسخر کرتے ہیں ف۷ اور جب

ذُكِّرُوْا لَا يَذْكُرُوْنَ ﴿۱۳﴾ وَاِذَا رَاَوْا اٰيَةً يَّسْتَسْخِرُوْنَ ﴿۱۴﴾

انہیں سمجھایا جاتا ہے تو یہ سمجھتے نہیں اور جب کوئی نشان دیکھ لیتے ہیں تو اس کی ہنسی اڑاتے ہیں اور کہتے ہیں

وَقَالُوْٓا اِنْ هٰذَآ اِلَّا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ﴿۱۵﴾ ءَاِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا

کہ یہ تو صریح جادو ہے ف۸ بھلا جب ہم مر گئے اور مٹی اور ہڈیاں ہو گئے

وَّعِظَامًا ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ ﴿۱۶﴾ اَوَاٰبَآؤُنَا الْاَوَّلُوْنَ ﴿۱۷﴾ قُلْ

تو کیا پھر سے اٹھائے جائیں گے؟ اور کیا ہمارے اگلے باپ دادا بھی؟ آپ کہہ دیجیے

نَعَمْ وَاَنْتُمْ دَاخِرُوْنَ ﴿۱۸﴾ فَاِنَّمَا هِيَ زَجْرَةٌ وَّاحِدَةٌ فَاِذَا

کہ ہاں (ضرور) اور تم ذلیل بھی ہو گے ف۹ قیامت تو بس ایک ہی للکار ہو گی سو یہ سب

هُمْ يَنْظُرُوْنَ ﴿۱۹﴾ وَقَالُوْا يٰوَيْلَنَا هٰذَا يَوْمُ الدِّيْنِ ﴿۲۰﴾ هٰذَا

دیکھنے بھالنے لگیں گے اور کہیں گے ہائے ہماری کم بختی یہ تو وہی روز جزا ہے (بے شک) یہ (ہی)

يَوْمُ الْفَصْلِ الَّذِيْ كُنْتُمْ بِهٖ تُكَذِّبُوْنَ ﴿۲۱﴾ اُحْشُرُوا

فیصلہ کا دن ہے جسے تم جھٹلایا کرتے تھے ف۱۰ جمع کر لو

الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا وَاَزْوَاجَهُمْ وَمَا كَانُوْا يَعْبُدُوْنَ ﴿۲۲﴾ مِنْ

مشرکوں اور ان کے ہم مشربوں کو اور ان کو جن کی وہ عبادت اللہ کو

ع ۵



ف۵ (اور اسے جلا پھونک کر رکھ دیتا ہے) گویا اگر کوئی شیطان آسمانی خبر کے حاصل کرنے میں کامیاب ہو بھی جائے تو اس خبر کے پہنچانے اور پھیلانے میں تو بہر حال ناکام رہتا ہے۔ معلوم ایسا ہوتا ہے کہ ستارے جس مادہ سے بنے ہیں، اس میں کوئی خاص صلاحیت وقوت آگ سے بنے ہوئے شیطانوں کے مارنے اور بھگانے کی ہے۔ ف۶ (جو نہ قوت میں کوئی امتیاز رکھتی ہے نہ صلاحیت میں) اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا۔ اللہ کی مخلوق تو انسان بھی ہے۔ یہاں اشارہ ان مخلوقات کی جانب ہے جن کا ذکر ابھی گزر چکا ہے، ستارے، آسمان، شیطان، فرشتے وغیرہ۔ اور تقابل ان کا انسان سے کیا گیا ہے، جس کو طین لازب جیسی معمولی اور کمزور چیز سے بنایا گیا ہے۔ یرید ما ذکر من خلائقه من الملٰئكة والسمٰوٰت والارض وما بينهما (مدارک) فسئل هؤلاء المنكرين للبعث ايما اشد خلقا هم ام السمٰوٰت والارض وما بينهما من الملٰئكة والشياطين والمخلوقات العظيمة (ابن کثیر) من ذوی العقول کے لئے آتا ہے۔ یہاں بہ قاعدۂ تغلیب لایا گیا ہے۔ جیئ بمن تغليبًا للعقلاء على غيرهم (مدارک) وغلب اولى العقل على غيرهم (کشاف) هِمْ، هُمْ، هم۔ ان تمام ضمیروں سے مراد کافر انسان بلکہ خود نوع انسان ہے۔ الضمير لمشركى مكة (کشاف) الضمير لمشركى مكة او بنى آدم (بیضاوی) ف۷ (عقیدۂ حشر وجزا وسزا پر) یعنی یہ لوگ انکار ہی پر بس نہیں کرتے، بلکہ تمسخر کی حد تک پہنچ چکے ہیں۔ عَجِبْتَ۔ یعنی آپ کو اس پر حیرت ہو رہی ہے کہ یہ لوگ انکار بعث میں، انکار قدرت خداوندی میں کتنے دلیر ہیں۔ بل عجبت من انكارهم للبعث (قرطبی) ف۸ مطلب یہ ہوا کہ امکان بعث پر جب ان کے سامنے تقریر کی جاتی ہے، اور دلائل عقلی قائم کئے جاتے ہیں، تو یہ لوگ تکذیب اور کٹ حجتی پر تل جاتے ہیں۔ اور جب اثبات نبوت کے لئے کوئی معجزہ ان کے سامنے پیش کیا جاتا ہے، تو اس پر مشق تمسخر کرنے لگتے ہیں۔ اٰیَۃً۔ ایسا خاص واقعہ جس سے اثبات رسالت ہوتا ہے۔ قَالُوْٓا...... مُّبِیْنٌ۔ یعنی قرآن کے اعجازی اثر، نیز رسول کے ہر معجزہ کی تاویل یہ کرنا شروع کر دیتے ہیں کہ یہ تو اثر سحر کا ہے۔ قرآن مجید کی شدید اثر اندازی تو ایک حسی اور بدیہی واقعہ ہے۔ اس سے انکار تو ان منکروں سے بھی نہیں بن پڑتا۔ فرق صرف یہ ہے کہ اس کی بودی سی بودی توجیہ یہ کمزور سے کمزور اسباب سے کرنے لگتے ہیں...... وہی ذہنیت جو آج بھی یورپ کے بڑے بڑے مستشرقین کی ہے۔ ف۹ یہ منکرین بعث کی تقریر اور اس کا جواب مذکور ہوا۔ وَاَنْتُمْ دَاخِرُوْنَ۔ منکرین کے جواب میں کہا جا رہا ہے کہ ہاں اٹھائے تو بہر حال جاؤ گے۔ اور تم اپنی ان منکرانہ گستاخیوں کی پاداش میں ذلیل وخوار بھی کئے جاؤ گے۔ ف۱۰ یہ منکروں کی صدائے حسرت وناله درد کے جواب میں غیب سے ارشاد ہوگا۔ هِيَ زَجْرَةٌ وَّاحِدَةٌ۔ اشارہ صور کے نفخ ثانی کی جانب ہے وهي النفخة الثانية (مدارک)

دُوْنِ اللّٰهِ فَاهْدُوْهُمْ اِلٰى صِرَاطِ الْجَحِيْمِ ۝۲۳ وَقِفُوْهُمْ
چھوڑ کر کیا کرتے تھے ف۱۱ پھر ان سب کو دوزخ کا راستہ بتلاؤ اور ان کو (ذرا) ٹھہراؤ
اِنَّهُمْ مَّسْـُٔوْلُوْنَ ۝۲۴ مَا لَكُمْ لَا تَنَاصَرُوْنَ ۝۲۵ بَلْ هُمُ
ان سے پوچھ گچھ ہوگی (اب) تمہیں کیا ہوا کہ ایک دوسرے کی مدد نہیں کرتے ف۱۲ نہیں بلکہ وہ (سب)
الْيَوْمَ مُسْتَسْلِمُوْنَ ۝۲۶ وَاَقْبَلَ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ
اس روز سرافگندہ ہوں گے اور ایک دوسرے کی طرف متوجہ ہو کر
يَّتَسَآءَلُوْنَ ۝۲۷ قَالُوْٓا اِنَّكُمْ كُنْتُمْ تَاْتُوْنَنَا عَنِ الْيَمِيْنِ ۝۲۸
سوال و جواب کریں گے (تابعین) کہیں گے کہ تمہاری ہی آمد ہم پر بڑے زور سے ہوا کرتی تھی ف۱۳
قَالُوْا بَلْ لَّمْ تَكُوْنُوْا مُؤْمِنِيْنَ ۝۲۹ وَمَا كَانَ لَنَا عَلَيْكُمْ
(سرغنہ) کہیں گے کہ نہیں، بلکہ تم خود ہی ایمان نہیں لائے، اور ہمارا تم پر کوئی زور تو
مِّنْ سُلْطٰنٍ ۚ بَلْ كُنْتُمْ قَوْمًا طٰغِيْنَ ۝۳۰ فَحَقَّ عَلَيْنَا
تھا نہیں بلکہ تم خود ہی سرکشی کیا کرتے تھے سو ہم (سب ہی) پر ہمارے پروردگار کی
قَوْلُ رَبِّنَآ ۖ اِنَّا لَذَآئِقُوْنَ ۝۳۱ فَاَغْوَيْنٰكُمْ اِنَّا كُنَّا غٰوِيْنَ ۝۳۲
یہ بات محقق ہو چکی تھی کہ ہم (سب) کو مزہ چکھنا ہے سو ہم نے تمہیں بھی گمراہ کیا اور ہم خود ہی گمراہ تھے ف۱۴
فَاِنَّهُمْ يَوْمَئِذٍ فِى الْعَذَابِ مُشْتَرِكُوْنَ ۝۳۳ اِنَّا كَذٰلِكَ
سو وہ (سب کے سب) اس روز عذاب میں شریک رہیں گے ہم (ایسے)
نَفْعَلُ بِالْمُجْرِمِيْنَ ۝۳۴ اِنَّهُمْ كَانُوْٓا اِذَا قِيْلَ لَهُمْ لَآ اِلٰهَ
مجرموں کے ساتھ ایسا ہی کیا کرتے ہیں یہ لوگ ایسے تھے کہ جب ان سے کہا جاتا تھا کہ اللہ کے سوا
اِلَّا اللّٰهُ ۙ يَسْتَكْبِرُوْنَ ۝۳۵ وَيَقُوْلُوْنَ اَئِنَّا لَتَارِكُوْٓا
کوئی معبود نہیں تو یہ لوگ تکبر کیا کرتے تھے اور کہا کرتے تھے کہ کیا ہم اپنے معبودوں کو ایک دیوانے

ف۱۱ اَزْوَاجَهُمْ۔زوج کے لفظی معنی ساتھی یا مقارن کے ہیں۔اصل الزوج المقارن (روح) یقال لکل ما یقترن باخر مماثلا لہ او مضادا زوج (راغب) یہاں ازواج بیویوں کے معنی میں نہیں، بلکہ رفیقوں، ہم مشربوں کے مرادف ہے۔ای اقرانھم المعتقدین بھم فی افعالھم (راغب۔ابوالبقاء) تابعین بلکہ صحابہ سے یہی تفسیر مروی ہے۔اخرج جماعۃ ابن عباس فی لفظ اشباھھم وفی لفظ نظراءھم وروی تفسیر الازواج بذالک ایضا عن ابن جبیر ومجاھد وعکرمۃ (روح) عن عمر بن الخطاب الزانی مع الزانی وشارب الخمر مع شارب الخمر وصاحب السرقۃ مع صاحب السرقۃ (قرطبی) وقیل قرناء ھم من الشیاطین وروی ھذا عن الضحاک (روح) ای اشیاعھم واتباعھم امثالھم قال قتادۃ والکلبی کل من عمل مثل عملھم فاھل الخمر مع اھل الخمر واھل الزنا مع اھل الزنا (معالم) ای اضربائھم (ابن جریر، عن عمر ابن الخطاب رضی اللہ عنہما) مَا كَانُوْا يَعْبُدُوْنَ۔اس کے تحت میں شیاطین واصنام سب آگئے، مطلب یہ ہوا کہ حشر میں منکروں کے رئیس اور عوام، سردار اور پیرو مع ان کے معبودان باطل کے سب اکٹھے کئے جائیں گے۔اَلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا۔کھلی ہوئی مراد مشرک کافروں سے ہے۔جیسا کہ وَمَا كَانُوْا يَعْبُدُوْنَ سے بالکل واضح ہو رہا ہے۔ھم المشرکون (بیضاوی) ف۱۲ (حالانکہ دنیا میں تو خوب کرتے رہتے تھے اور اپنی اسی باہمی اعانت ونصرت پر فخر وناز بھی رکھتے تھے) فَاهْدُوْهُمْ اِلٰى صِرَاطِ الْجَحِيْمِ۔یعنی ان سب کو دوزخ کی طرف لے جاؤ۔مطلب یہ ہوا کہ جب اہل کفر کے رئیس وعوام، مقتدا اور مقتدی سب جمع ہو جائیں گے تو حکم ہوگا کہ سب کو دوزخ کی طرف ہانک دیا جائے۔ف۱۳ عوام کفار اپنے سرداروں سے کہیں گے کہ بیشک تم نے ہمیں کفر پر صریحا مجبور تو نہیں کیا تھا، لیکن تم ترغیب وتحریض کے مختلف طریقے اختیار کر کر کے ہر طرح کا زور عوام پر دیا کرتے تھے۔ تَاْتُوْنَنَا عَنِ الْيَمِيْنِ۔ایتاء عن الیمین کے معنی محاورہ میں زور اور دباؤ ڈالنے کے آتے ہیں۔عن القوۃ والقھر اذ الیمین موصوفۃ بالقوۃ وبھا یقع البطش ای انکم تحملوننا علی الضلال وتقسروننا علیہ (مدارک) ای عن اقوی الوجوہ (بیضاوی) ای تخدعوننا وتفتنوننا عن طاعۃ اللہ (ابن قتیبہ) وقیل الیمین بمعنی القوۃ ای تمنعوننا بقوۃ وغلبۃ وقھر (قرطبی) عَنِ الْيَمِيْنِ سے کنایہ یہ بھی سمجھا گیا ہے کہ راہ حق کی طرف سے اس سے روکنے کے لئے آتے تھے۔ای عن الناحیۃ التی کان ھنا الحق تصرفوننا عنھا (راغب) وقال مجاھد ای من قبل الحق انہ معکم (قرطبی) ف۱۴ رؤساء اور مقتدایان کفر اپنی صفائی میں کہیں گے کہ ہم کیا کریں، اسباب ہی ایسے اکٹھے ہو گئے کہ ہم خود بھی گمراہ ہوئے، اور اپنی گمراہی کو تم تک پہنچایا، تو تم بھی باختیار خود گمراہ ہوئے۔ذمہ داری سے بری کوئی نہیں، سب کو اپنا کفر بھگتنا ہے۔امام رازی علیہ الرحمۃ نے خوب لکھا ہے کہ اگر ہر گمراہ کی ذمہ داری مغوی پر ڈال دینے کا قاعدہ صحیح تسلیم کر لیا جائے تو پھر دنیا میں کوئی شخص قابل سزا رہ ہی نہ جائے گا۔کہ اس مغوی کا بھی تو کوئی اور مغوی ہوگا، اور اس کا کوئی اور۔اس سے صاف دَور وتسلسل لازم آتا ہے۔اور ذمہ داری ایک سے دوسرے پر برابر منتقل ہی چلی جائے گی۔

اٰلِهَتِنَا لِشَاعِرٍ مَّجْنُوْنٍ ۳۶ بَلْ جَآءَ بِالْحَقِّ وَ صَدَّقَ
شاعر کی بات پر چھوڑ دیں گے؟ و۱۵ نہیں اصل یہ ہے، کہ وہ ایک سچا دین لے کر آئے ہیں اور (دوسرے) پیمبروں کی
الْمُرْسَلِيْنَ ۳۷ اِنَّكُمْ لَذَآئِقُوا الْعَذَابِ الْاَلِيْمِ ۳۸ وَ مَا
تصدیق کرتے ہیں، و۱۶ تم (سب) کو عذاب دردناک چکھنا پڑے گا اور
تُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۳۹ اِلَّا عِبَادَ اللّٰهِ
تم کو اسی کا بدلہ ملے گا جو تم کیا کرتے تھے و۱۷ مگر ہاں جو اللہ کے خاص
الْمُخْلَصِيْنَ ۴۰ اُولٰٓئِكَ لَهُمْ رِزْقٌ مَّعْلُوْمٌ ۴۱ فَوَاكِهُ
کئے ہوئے بندے ہیں ان کے لئے غذائے معلوم ہے یعنی میوے
وَ هُمْ مُّكْرَمُوْنَ ۴۲ فِيْ جَنّٰتِ النَّعِيْمِ ۴۳ عَلٰى سُرُرٍ
اور وہ عزت کے ساتھ راحت کے باغوں میں ہوں گے و۱۸ تختوں پر آمنے سامنے
مُّتَقٰبِلِيْنَ ۴۴ يُطَافُ عَلَيْهِمْ بِكَاْسٍ مِّنْ مَّعِيْنٍ ۴۵
بیٹھے ہوئے ان پر جام دور کرے گا بہتی ہوئی (شراب) سے (لبریز)
بَيْضَآءَ لَذَّةٍ لِّلشّٰرِبِيْنَ ۴۶ لَا فِيْهَا غَوْلٌ وَّ لَا هُمْ عَنْهَا
سفید سفید، پینے والوں کے حق میں خوب لذیذ اس سے نہ چکر آئے گا، اور نہ اس سے وہ بہکی بہکی
يُنْزَفُوْنَ ۴۷ وَعِنْدَهُمْ قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ عِيْنٌ ۴۸
باتیں کریں گے و۱۹ اور ان کے پاس نیچی نگاہ والیاں بڑی آنکھ والیاں ہوں گی،
كَاَنَّهُنَّ بَيْضٌ مَّكْنُوْنٌ ۴۹ فَاَقْبَلَ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ
گویا وہ انڈے ہیں چھپے چھپائے (رکھے ہوئے) و۲۰ پھر ایک دوسرے کی طرف متوجہ ہو کر بات چیت
يَّتَسَآءَلُوْنَ ۵۰ قَالَ قَآئِلٌ مِّنْهُمْ اِنِّيْ كَانَ لِيْ قَرِيْنٌ ۵۱
کریں گے و۲۱ ان میں سے ایک کہنے والا کہے گا کہ میرا ایک ملاقاتی تھا



و۱۵ مشرکین عرب کا بیان ہو رہا ہے کہ وہ دین جاہلیت کی "تہذیب اعلیٰ و برتر" (SUPERIOR, CULTURE) پر نازاں ہیں، اور جب خالص اور کھری توحید ان کے سامنے پیش کی جاتی ہے تو اسے قبول کرنے میں اور اپنے مشرکانہ عقائد سے دستبردار ہونے میں اپنی کسر شان سمجھتے ہیں۔ اور پیمبر کے لئے یہ نظریہ قائم کئے ہوئے کہ یہ تو ایک محض خیالی منصوبہ باز شخص ہے، اس کے کہے سے اپنے عقائد قدیم کیونکر بدل دیں۔ بِالْمُجْرِمِيْنَ۔ مجرمین سے مراد عام گنہگار نہیں، بلکہ جرم کفر کے مرتکبین مراد ہیں۔ ای بالمشرکین (بیضاوی۔ روح) اور صرف یہیں نہیں۔ بلکہ یہ لفظ اپنی مطلق صورت میں جہاں جہاں بھی قرآن مجید میں آیا ہے مراد کافر ہی ہیں۔ یدل علی ان لفظ المجرم المطلق مختص فی الفرقان بالکافر (کبیر) و۱۶ مشرکوں کو جواب مل رہا ہے کہ ان پیمبر کی زبان سے اظہار تمامتر حقائق ہی کا ہو رہا ہے۔ بھلا شاعری خیال بندی، منصوبہ بازی کو ان نبوی عقائد سے کیا مناسبت ہے؟ و۱۷ یعنی اس عام و مشترک سزا کے باب میں کوئی ظلم کسی قسم کا نہیں۔ نفس کفر و انکار میں تم سب شریک تھے، اس لئے لازم ہے کہ آج سزائے کفر میں بھی سب شریک ہو۔ و۱۸ چنانچہ یہ سارے ماکولات ان کے سامنے عزت و احترام کے ساتھ پیش کئے جائیں گے۔ یہ نہیں کہ جیسے گداگر کی جھولی میں کچھ ڈال دیا گیا۔ فَوَاكِهُ۔ عربی میں یہ لفظ بڑی وسعت رکھتا ہے اور اردو کے کسی ایک لفظ سے اس کا ترجمہ ممکن نہیں۔ عربی میں فاکھہ سے مراد صرف میوے ہی نہیں، بلکہ ہر وہ لذیذ نفیس چیز ہے جو انسان پیٹ بھرنے کے لئے نہیں بلکہ ذائقہ کے لئے کھاتا ہے۔ جنت میں اہل جنت کے جسم کو تغذیہ کی سرے سے ضرورت ہی نہ ہوگی اس لئے کہ وہاں جسم فناپذیر نہ ہوں گے۔ اہل جنت تو جو کچھ کھائیں پئیں گے صرف مزے اور لطف ہی کے لئے۔ وھی کل ما یتلذذ به ولا یتقوت کحفظ الصحة یعنی ان رزقھم کله فواکه لانھم مستغنون عن حفظ الصحة بالاقوات (کشاف) الفاکھة عبارة عما یوکل لاجل التلذذ لا لاجل الحاجة (کبیر) الفاکھة ما یقصد للتلذذ دون التغذی (بیضاوی) جَنّٰتِ النَّعِيْمِ۔ ایسے باغ جن میں راحت ہی راحت ہوگی، تکلیف کا کہیں گزر بھی نہ ہو گا۔ فی جنٰت لیس فیھا الا النعیم (بیضاوی) و۱۹ یعنی اس میں صرف سرور ہی سرور، لذت ہی لذت، لطافت ہی لطافت ہوگی۔ نشہ، خمار دوران سر، وغیرہ کی ساری تکلیف دہ کیفیات سے جو دنیا کی لطیف سے لطیف شرابوں کا بھی جزو ہوتی ہیں، وہ یکسر خالی ہوگی۔ غرض یہ کہ دنیا کی شرابوں اور اس شراب طہور کے درمیان بجز نام کے اور کوئی چیز مشترک نہ ہوگی۔ مِنْ مَّعِيْنٍ۔ اشارہ کثرت کی جانب ہے۔ یعنی شراب کے دریا بہ رہے ہوں گے۔ معین وہ چیز ہے جو پانی کی طرح چشمہ سے ابل رہی ہو۔ المعین ماخوذ من عین الماء ای یخرج من العیون کما یخرج الماء (کبیر) لذة میں حذف مضاف ہے، یعنی ذات لذة۔ قال الزجاج ای ذات لذة وعلی ھذا حذف مضاف (کبیر) یہ بھی ہو سکتا ہے کہ وصف لذت کی زیادتی کے اظہار کے لئے لذیذ چیز کو نفس لذت سے اور صیغۂ مصدر سے تعبیر کر دیا گیا ہو۔ وصفت بالمصدر للمبالغة بجعلھا نفس اللذة (روح) صاحب بحر نے دونوں ترکیبیں نقل کر دی ہیں۔ کاس۔ قرآن مجید میں جہاں جہاں آیا ہے، مراد شراب ہی سے ہے۔ قال ابن عباس والضحاک والاخفش کل کاس فی القرآن فھو خمر (بحر) اور محاورۂ عرب میں بھی یہی ہے کہ شراب سے بھرے ہوئے ہی جام کو کاس کہتے ہیں ورنہ قدح یا اناء ہو العرب تقول للاناء اذا کان فیه خمر کاس فاذا لم یکن فیه خمر قالوا اناء وقدح (قرطبی) غَوْلٌ کے معنی فساد کے بھی ہیں اور دردسر کے بھی۔ قال اللیث الغول الصداع (کبیر) و۲۰ (اور گرد و غبار و داغ سے بالکل محفوظ) تشبیہ صرف صفائی اور آب و تاب میں ہے، اردو خواں اس پر حیرت نہ کریں۔ محاورۂ عرب میں عورت کے گورے رنگ اور حسن کے لئے یہ تشبیہ عام ہے۔ کان ھذا اللون فی غایة الحسن والعرب کانوا یسمون النساء بیضات الخدور (کبیر) العرب تشبه النساء ببیض النعام (ابن قتیبہ) والعرب تشبه المراة بالبیضة لصفائھا وبیاضھا (قرطبی) عِيْنٌ میں خلاصہ آ گیا ان کے حسن و جمال کا۔ اور قاصرات الطرف سے اشارہ ہو گیا کہ علاوہ حسن صورت کے غیرت و حسن عفت سے جنت میں بھی موصوف رہیں گی، و۲۱ انفرادی، مادی لذتیں بڑی سی بڑی بھی اہل جنت کے لئے کافی نہ ہوں گی۔ ہم مشربوں، دوستوں، عزیزوں کے اجتماع کا لطف ان سب لذتوں کو دوبالا ہوگا۔

يَقُوْلُ اَئِنَّكَ لَمِنَ الْمُصَدِّقِيْنَ ﴿۵۲﴾ ءَاِذَا مِتْنَا وَ كُنَّا

وہ کہا کرتا تھا کیا تو بھی (حشر کے) معتقدین میں سے ہے تو کیا جب ہم مر جائیں گے اور

تُرَابًا وَّ عِظَامًا ءَاِنَّا لَمَدِيْنُوْنَ ﴿۵۳﴾ قَالَ هَلْ اَنْتُمْ

مٹی اور ہڈیاں ہو جائیں گے تو جزا و سزا دیے جائیں گے؟ ف۲۲ ارشاد ہوگا کہ کیا تم (اسے) جھانک کر

مُّطَّلِعُوْنَ ﴿۵۴﴾ فَاطَّلَعَ فَرَاٰهُ فِيْ سَوَآءِ الْجَحِيْمِ ﴿۵۵﴾ قَالَ

دیکھنا چاہتے ہو؟ ف۲۳ سو وہ (شخص) جھانکے گا تو اسے وسط جہنم میں دیکھے گا ف۲۴ (اور) بول اٹھے گا

تَاللّٰهِ اِنْ كِدْتَّ لَتُرْدِيْنِ ﴿۵۶﴾ وَلَوْلَا نِعْمَةُ رَبِّيْ لَكُنْتُ

اللہ کی قسم تُو تو مجھے ہلاک ہی کر ڈالنے کو تھا اور اگر میرے پروردگار کا فضل نہ ہوتا تو میں بھی

مِنَ الْمُحْضَرِيْنَ ﴿۵۷﴾ اَفَمَا نَحْنُ بِمَيِّتِيْنَ ﴿۵۸﴾ اِلَّا مَوْتَتَنَا

ماخوذ لوگوں میں ہوتا ف۲۵ تو کیا ہم (اب) نہ مریں گے بجز پہلی بار کے

الْاُوْلٰى وَ مَا نَحْنُ بِمُعَذَّبِيْنَ ﴿۵۹﴾ اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْفَوْزُ

مر چکنے کے اور نہ ہم کو عذاب ہو گا ف۲۶ بے شک بہت بڑی

الْعَظِيْمُ ﴿۶۰﴾ لِمِثْلِ هٰذَا فَلْيَعْمَلِ الْعٰمِلُوْنَ ﴿۶۱﴾ اَذٰلِكَ

کامیابی یہی ہے ف۲۷ ایسی ہی (کامیابی) کے لئے عمل کرنے والوں کو عمل کرنا چاہیے، بھلا یہ دعوت

خَيْرٌ نُّزُلًا اَمْ شَجَرَةُ الزَّقُّوْمِ ﴿۶۲﴾ اِنَّا جَعَلْنٰهَا فِتْنَةً

بہتر ہے یا زقوم کا درخت؟ ف۲۸ ہم نے اس کو کافروں کے لئے (موجب)

لِّلظّٰلِمِيْنَ ﴿۶۳﴾ اِنَّهَا شَجَرَةٌ تَخْرُجُ فِيْٓ اَصْلِ الْجَحِيْمِ ﴿۶۴﴾

آزمائش بنایا ہے ف۲۹ وہ ایک درخت ہے جو قعر دوزخ میں سے نکلتا ہے

طَلْعُهَا كَاَنَّهٗ رُءُوْسُ الشَّيٰطِيْنِ ﴿۶۵﴾ فَاِنَّهُمْ لَاٰكِلُوْنَ مِنْهَا

اس کے پھل ایسے ہیں جیسے سانپ کے پھن ف۳۰ تو وہ لوگ اس سے کھائیں گے



ف۲۲ یعنی دنیا میں میرا ایک ملنے والا تھا، وہ مجھ سے طنزاً کہا کرتا تھا کہ کیوں میاں اتم بھی حشر ونشر کے ڈھکوسلوں کے قائل ہو؟ ف۲۳ قَالَ کا فاعل حق تعالیٰ بھی ہوسکتا ہے، جیسا کہ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے قرار دیا اور بیضاوی وغیرہ میں بھی یہ قول نقل ہوا ہے، اور خود وہ جنتی بھی ہوسکتا ہے، جو اپنے رفیقوں، ہم نشینوں سے کلام کرے گا اور یہ قول جمہور مفسرین کا اختیار کیا ہوا ہے۔ یہ ہرگز ضروری نہیں کہ ساری جنت میں ایک ہی شخص اس کا قائل ہو۔ بلکہ اَنْتُمْ مُّطَّلِعُوْنَ کے صیغۂ جمع سے تو ظاہر ہو رہا کہ یہ بہتوں کا تجربہ ہوگا ف۲۴ سَوَآءِ الْجَحِيْمِ کے لفظ سے یہ مراد نہیں کہ وہ جہنم کا وسط حقیقی ہے۔ محاورات میں ''بیچوں بیچ'' برابر بول دیتے ہیں، جب مراد صرف خوب گھرے ہوئے ہونے سے ہوتی ہے فَاطَّلَعَ۔ سے ظاہراً معلوم ہوتا ہے کہ جنت اعلیٰ میں اور دوزخ اسفل میں ہے اور اس وقت باہم ایسی غیبت ہوگی کہ جھانکنے سے نظر آجائے گا۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ف۲۵ یعنی تو نے مجھے خراب کرنے اور اپنا ہم خیال بنانے میں کوئی کسر اٹھا نہیں رکھی تھی، یہ محض فضل خداوندی تھا جس نے مجھے عقیدہ صحیح پر قائم رکھا۔ ف۲۶ یہ سب کچھ جوش مسرت میں اس جنتی کی زبان پر آجائے گا۔ ف۲۷ یعنی جنت کی ان نعمتوں سے سرفرازی۔ الاشارة الى ماهم عليه من النعمة والخلود والامن من العذاب (بیضاوی) یہ حور اور قصور، جنت کی لذتیں اور سرور قابل مضحکہ نہیں کہ ہمارے صوفی اور شاعر انہیں طنز وتمسخر کا نشانہ بنائے رکھیں، یہ سب مطلوب شرعی ہیں۔ محل ومظہر رضاء الٰہی ہیں۔ قرآن مجید انہیں بار بار بطور مقصود کے پیش کر رہا ہے۔ افسوس اور صد ہزار افسوس ہے کہ ان پر فقرے کہہ کر اور پھبتیاں کس کر بھی ہمارے بہت سے شاعر اور صوفی، بزرگ اور مقبول سمجھے جا رہے ہیں۔ ف۲۸ الزَّقُّوْمِ ایک درخت ہے جو عرب میں اپنی تلخی کے لئے مشہور تھا۔ فارسی میں اسے حنظل اور اردو میں تھوہڑ کہتے ہیں۔ دوزخ میں آگ سے پیدا ہوگا، اور کسی طرح بھی انسانی غذا کے قابل نہ ہوگا۔ یوں بھی زہریلا اور تلخ ہوتا ہے، اور پھر دوزخ کے زقوم کا کہنا ہی کیا۔ مجازاً ہر زہریلی اور بدمزہ چیز کو کہہ سکتے ہیں۔ قال ثعلب الزقوم كل طعام يقتل (تاج) عبارة عن اطعمة كريهة في النار (راغب) ف۲۹ (اسی دنیا میں) کہ دیکھیں کون اسے سن کر اس کی تصدیق کرتا ہے اور کون تکذیب وتضحیک) زقوم کے ایک اور معنٰی خرما اور مسکہ کے بھی ہیں۔ مشرکین عرب نے یہی معنٰی لے کر مضحکہ شروع کر دیا تھا۔ الظّٰلِمِيْنَ۔ ظالموں سے یہاں مراد کافر ہی ہیں۔ ف۳۰ جیسے ہندوستان میں ناگ پھنی کے پتے ہوتے ہیں، نواح یمن میں بھی اسی نام کا ایک بدمنظر پودا ہوتا ہے۔ نبت معروف قبيح الرأس (کبیر) شجرة معروفة تكون بناحية اليمن منكرة الصورة (روح) اور صاحب روح نے دو شعر بھی اسی معنٰی میں نابغہ اور اصمعی کے پیش کئے ہیں۔ الشَّيٰطِيْنِ۔ شیطان کے مجازی معنٰی بدہیئت سانپ کے ہیں۔ اور وہی یہاں مراد ہیں۔ قيل هي حية خفيفة الجسم (راغب) وقيل الشياطين حيات هائلة قبيحة المنظر (بیضاوی) وهي من اقبح الحيات وبها يضرب المثل في القبح (کبیر)

فَمَالِـُٔوْنَ مِنْهَا الْبُطُوْنَ ۚ﴿۶۶﴾ ثُمَّ اِنَّ لَهُمْ عَلَيْهَا لَشَوْبًا

اور اسی سے پیٹ بھریں گے پھر انہیں کھولتا ہوا پانی ملا کر

مِّنْ حَمِيْمٍ ۚ﴿۶۷﴾ ثُمَّ اِنَّ مَرْجِعَهُمْ لَاِلَى الْجَحِيْمِ ﴿۶۸﴾

دیا جائے گا و۳۱ پھر اخیر ٹھکانا ان کا دوزخ ہی کی طرف ہو گا

اِنَّهُمْ اَلْفَوْا اٰبَآءَهُمْ ضَآلِّيْنَ ۙ﴿۶۹﴾ فَهُمْ عَلٰٓى اٰثٰرِهِمْ

انہوں نے اپنے بڑوں کو گمراہ پایا تھا سو یہ بھی انہیں کے قدم پر تیزی کے ساتھ

يُهْرَعُوْنَ ﴿۷۰﴾ وَلَقَدْ ضَلَّ قَبْلَهُمْ اَكْثَرُ الْاَوَّلِيْنَ ۙ﴿۷۱﴾

چل پڑے و۳۲ اور ان سے پہلے بھی اگلوں میں اکثر گمراہ ہو چکے تھے

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا فِيْهِمْ مُّنْذِرِيْنَ ﴿۷۲﴾ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ

اور ہم نے ان میں بھی ڈرانے والے بھیجے تھے سو دیکھ لیجیے ان کا

عَاقِبَةُ الْمُنْذَرِيْنَ ۙ﴿۷۳﴾ اِلَّا عِبَادَ اللّٰهِ الْمُخْلَصِيْنَ ﴿۷۴﴾ وَلَقَدْ ع ۵۳ / ۶

کیسا برا انجام ہوا جنہیں ڈرایا گیا تھا البتہ وہ نہیں جو اللہ کے خاص کئے ہوئے بندے تھے، و۳۳ اور ہم کو

نَادٰىنَا نُوْحٌ فَلَنِعْمَ الْمُجِيْبُوْنَ ۖ﴿۷۵﴾ وَنَجَّيْنٰهُ وَاَهْلَهٗ مِنَ

نوح نے پکارا، اور ہم خوب فریاد کے سننے والے ہیں و۳۴ اور ہم نے ان کو اور ان کے گھر والوں کو بڑے

الْكَرْبِ الْعَظِيْمِ ۖ﴿۷۶﴾ وَجَعَلْنَا ذُرِّيَّتَهٗ هُمُ الْبٰقِيْنَ ۖ﴿۷۷﴾

بھاری غم سے نجات دی و۳۵ اور ہم نے باقی انہیں کی نسل کو رہنے دیا

وَتَرَكْنَا عَلَيْهِ فِي الْاٰخِرِيْنَ ۖ﴿۷۸﴾ سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي

اور ہم نے ان کے لئے پیچھے آنے والوں میں (یہ بات) رہنے دی کہ نوح پر سلام ہو

الْعٰلَمِيْنَ ﴿۷۹﴾ اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۸۰﴾ اِنَّهٗ مِنْ

عالم والوں میں و۳۶ بے شک ہم مخلصین کو (ایسا ہی) صلہ دیا کرتے ہیں بے شک وہ ہمارے

و۳۱ (غساق یعنی پیپ کے ساتھ) یعنی بھوک سے مضطر ہو کر تو زقوم سے پیٹ بھریں گے، اور پیاس سے بے قرار ہو کر کھولتا ہوا پانی پیپ ملا ہوا پیٹ میں انڈیلیں گے۔ و۳۲ یعنی گمراہی کے راستہ میں بڑے شوق و رغبت سے چلنے لگے اِنَّهُمْ...... ضَآلِّيْنَ۔ آیت نے صاف کر دیا کہ اس نتیجہ کا ترتب اہل جہنم پر صرف اس لئے ہو گا کہ انہوں نے دلیل صحیح کی پیروی چھوڑ کر محض اندھی تقلید شروع کر دی تھی۔ والمقصود من الاٰية انه تعالٰى علل استحقاقهم للوقوع في تلك الشدائد كلها بتقليد الاٰبآء في الدين وترك اتباع الدليل (کبیر) اور امام رازی نے لکھا ہے کہ اندھی تقلید کے ذم میں اگر کوئی اور آیت قرآن میں نہ ہوتی تو یہی ایک آیت کافی تھی۔ ولو لم يوجد في القراٰن غير هٰذه الاٰية في ذم التقليد لكفى (کبیر) و۳۳ (بلکہ وہ اس عذاب دنیوی سے بھی محفوظ نہ رہے) یعنی جنہوں نے پیمبروں کی نہ سنی، ان پر دنیا میں بھی کیسے کیسے عذاب آئے۔ عِبَادَ اللّٰهِ الْمُخْلَصِيْنَ۔ یعنی اہل ایمان۔ و۳۴ (چنانچہ ہم نے نوح کی بھی سن لی) وَلَقَدْ نَادٰىنَا۔ یعنی ہمیں اپنی نصرت اور کافروں سے انتقام کے لئے پکارا۔ وَاَهْلَهٗ۔ اهل سے مراد حضرت نوح کے خاندان والے نہیں، بلکہ ہم عقیدہ اہل ایمان لئے گئے ہیں۔ یعنی اهل دينه وهم من اٰمن معه (قرطبی) و۳۵ (اور کافروں کو غرق کر دیا) اَلْكَرْبِ الْعَظِيْمِ سے مراد ہے کافروں کی تکذیب وایذاء سے پیش آنے والا غم۔ قصۂ نوح پر حاشیے کئی بار گزر چکے ہیں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ طبعی غم کمال کے منافی نہیں، اقتضاءات طبعی کاملین میں بھی باقی رہتے ہیں، اور اس کے خلاف جو کچھ منقول ہے وہ غلبۂ حال۔ و۳۶ چنانچہ آج تک ملائکہ ومومنین ان پر سلام بھیجتے اور ان کے حق میں رحمت کی دعا کرتے رہتے ہیں۔ وَجَعَلْنَا...... هُمُ الْبٰقِيْنَ۔ چنانچہ آج دنیا میں جتنی بھی آبادی ہے، سب حضرت نوح ہی کی نسل ہے۔

www.only1or3.con
www.onlyoneorthree.c



عِبَادِنَا الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۸۱﴾ ثُمَّ اَغْرَقْنَا الْاٰخَرِيْنَ ﴿۸۲﴾ وَ اِنَّ

ایمان دار بندوں میں تھے پھر ہم نے غرق کر دیا اوروں کو ف۳۷ اور ان کے طریقہ والوں

مِنْ شِيْعَتِهٖ لَاِبْرٰهِيْمَ ﴿۸۳﴾ اِذْ جَآءَ رَبَّهٗ بِقَلْبٍ سَلِيْمٍ ﴿۸۴﴾

میں ابراہیم بھی تھے ف۳۸ (ان کا قصہ یاد کیجیے) جب وہ اپنے پروردگار کی طرف قلب سلیم کے ساتھ متوجہ ہوئے ف۳۹

اِذْ قَالَ لِاَبِيْهِ وَقَوْمِهٖ مَاذَا تَعْبُدُوْنَ ﴿۸۵﴾ اَئِفْكًا اٰلِهَةً

جب کہ انہوں نے اپنے باپ اور اپنی قوم سے کہا کہ تم کس (واہیات) چیز کی عبادت کرتے ہو، کیا گڑھے ہوئے معبود

دُوْنَ اللّٰهِ تُرِيْدُوْنَ ﴿۸۶﴾ فَمَا ظَنُّكُمْ بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۸۷﴾ فَنَظَرَ

اللہ کے سوا (معبود بنانا) چاہتے ہو؟ تو تمہارا پروردگار عالم سے متعلق کیا خیال ہے؟ ف۴۰ پھر ابراہیم نے

نَظْرَةً فِي النُّجُوْمِ ﴿۸۸﴾ فَقَالَ اِنِّيْ سَقِيْمٌ ﴿۸۹﴾ فَتَوَلَّوْا عَنْهُ

ستاروں کو ایک نگاہ بھر کے دیکھا، اور کہہ دیا کہ میں مضمحل ہوں غرض وہ لوگ ان کو چھوڑ کر

مُدْبِرِيْنَ ﴿۹۰﴾ فَرَاغَ اِلٰٓى اٰلِهَتِهِمْ فَقَالَ اَلَا تَاْكُلُوْنَ ﴿۹۱﴾

چلے گئے ف۴۱ تو یہ ان کے ٹھاکروں میں جا گھسے اور کہنے لگے کیا تم کھاتے نہیں ہو؟

مَا لَكُمْ لَا تَنْطِقُوْنَ ﴿۹۲﴾ فَرَاغَ عَلَيْهِمْ ضَرْبًا بِالْيَمِيْنِ ﴿۹۳﴾

تمہیں کیا ہوا، تم بولتے ہی نہیں ہو؟ ف۴۲ پھر ان پر قوت کے ساتھ جا پڑے اور مارنے لگے ف۴۳

فَاَقْبَلُوْٓا اِلَيْهِ يَزِفُّوْنَ ﴿۹۴﴾ قَالَ اَتَعْبُدُوْنَ مَا تَنْحِتُوْنَ ﴿۹۵﴾

پھر وہ لوگ ان کے پاس دوڑتے آئے ف۴۴ (ابراہیم نے) کہا کیا تم ان چیزوں کی پرستش کرتے ہو جنہیں (خود ہی) تراشتے ہو ف۴۵

وَاللّٰهُ خَلَقَكُمْ وَمَا تَعْمَلُوْنَ ﴿۹۶﴾ قَالُوا ابْنُوْا لَهٗ بُنْيَانًا فَاَلْقُوْهُ

حالانکہ تم کو اور جو کچھ تم بناتے ہو (سب کو) اللہ ہی نے پیدا کیا ہے ف۴۶ وہ لوگ بولے اس کے لئے ایک آتش کدہ تعمیر کرو اور

فِي الْجَحِيْمِ ﴿۹۷﴾ فَاَرَادُوْا بِهٖ كَيْدًا فَجَعَلْنٰهُمُ الْاَسْفَلِيْنَ ﴿۹۸﴾

اس دہکتی ہوئی آگ میں اسے ڈال دو، غرض ان لوگوں نے اس کے ساتھ برائی کرنا چاہا، سو ہم نے انہیں کو نیچا دکھا دیا ف۴۷



ف۳۷ یعنی دوسرے کیش اور مذہب والوں کو، مشرکوں کو۔ اے المغایرین لنوح واھلہ وھم کفار قومہ اجمعین (روح) ثُمَّ یہاں تراخی ذکری کے لئے ہے۔ ورنہ آسمانی اعتبار سے جَعَلْنَا ذُرِّيَّتَهٗ هُمُ الْبٰقِيْنَ اور اَغْرَقْنَا الْاٰخَرِيْنَ دونوں فعلوں کا وقوع ساتھ ہی ساتھ ہوا تھا۔ اِنَّا..... الْمُحْسِنِيْنَ۔ سے یہ لازم نہیں آتا کہ تشبیہ تمام امور میں ہے۔ بلکہ معنی یہ ہیں کہ محسنین کو جزائے حسن دیا کرتے ہیں، اب جس مرتبہ کا احسان، اس مرتبہ کی جزاء بس انبیاء و غیر انبیاء میں تساوی لازم نہیں آتی (تھانوی علیہ الرحمۃ) ف۳۸ یعنی انھیں کے خاندان میں سے اور عقائد و اصول میں ان سے متحد۔ اے ممن شایعہ فی الایمان واصول الشریعۃ (بیضاوی) اے من اھل بیتہ وعلی امتہ ومنہاجہ (کبیر) اے ممن شایعہ علی اصول الدین او شایعہ علی التصلب فی دین اللہ (مدارک) قال ابن عباس اے من اھل دینہ وقال مجاھد اے علی منہاجہ وسنتہ (قرطبی) اِبْرٰهِيْمَ، ذکر بارہا آچکا اور آپ پر حاشیے بھی گزر چکے۔ ف۳۹ یعنی جس دل میں عقیدۂ توحید خالص و اخلاص کامل تھا، اس کے ساتھ، سید خل فیہ کونہ سلیمًا عن الشرک وعن الشک وعن الغل والغش والحقد والحسد (کبیر) ف۴۰ (جو سورج اور چاند اور تمہارے سارے بڑے بڑے دیوتاؤں کا خالق ہے) حضرت ابراہیم اب توحید کی تبلیغ شروع کرتے ہیں۔ لِاَبِيْهِ۔ آپ کے والد کا نام آزر تھا۔ ان کی بت پرستی و بت تراشی پر حاشیے پہلے گزر چکے۔ وَقَوْمِهٖ۔ آپ کی یہ قوم بابل یا کلدانیہ میں سکونت گزیں، ستارہ پرستی اور بت پرستی کے دوہرے دوہرے شرک میں مبتلا تھی۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ ف۴۱ اب صورت واقعہ یہ ہے کہ قوم کے سالانہ میلہ کا وقت آ گیا ہے (جاہلی قوموں میں میلوں ٹھیلوں کی جو اہمیت ہوتی ہے وہ بالکل ظاہر ہے) اور لوگ آپ کو اپنا ہم عقیدہ سمجھ کر آپ سے بھی ہمراہ چلنے کو کہتے ہیں۔ آپ عذر کر رہے ہیں...... یہ بیان اسی موقع کا ہے۔ نَظْرَةً فِي النُّجُوْمِ۔ گھڑی کی ایجاد سے قبل وقت وغیرہ کے علم کے لئے نظر قدرۃً رات کے وقت ستاروں کی طرف اٹھا کرتی تھی۔ جیسا کہ آج بھی ان ملکوں میں دستور ہے جہاں گھڑیاں ابھی نہیں پہنچی ہیں۔ اور پھر اہل کلدانیہ (بابل) تو فن نجوم، جوتش وغیرہ کے پرستاروں میں تھے۔ فال وغیرہ کے کتنے احکام تاروں ہی سے لیا کرتے تھے۔ حضرت ابراہیم نے نظر آسمان کی طرف اٹھائی، اور وہ لوگ اپنی حسب عادت یہ سمجھے کہ یہ ستاروں کی مدد سے اپنا مستقبل دریافت کر رہے ہیں۔ فَقَالَ اِنِّيْ سَقِيْمٌ۔ آپ نے بطور عذر فرمایا کہ آج مضمحل ہوں اس لئے تمہارا ساتھ دینے سے معذور، سقیم۔ یہاں ایک مشہور سوال یہ چلا آ رہا ہے کہ حضرت ابراہیم تو مریض نہ تھے، پھر کیسے اپنے کو مریض ظاہر کر دیا؟ جوابات اس کے مختلف اور متعدد دیئے گئے ہیں، لیکن ایک سوال نفس سوال ہی پر پیدا ہوتا ہے، وہ یہ کہ آپ کا مریض نہ ہونا کہاں سے فرض کیا گیا ہے۔ قرآن مجید میں تو اس کی صراحت کیا معنی اشارہ بھی نہیں۔ اور نہ کسی معتبر روایت میں یہ ذکر ہے۔ بالکل آسانی سے ممکن ہے کہ آپ مریض رہے ہوں گے اور اسی حال کا اظہار بھی آپ نے کر دیا۔ صرف ستاروں پر نظر کرنے کا جزو الگ تھا، اور وہ اس مصلحت سے تھا کہ اہل شرک کو مزید سوالات کا موقع نہ رہے۔ پھر سقیم کے معنی بھی مریض کیوں فرض کر لئے گئے؟ اور اس کا اردو ترجمہ بیمار سے کرنا کیونکر لازم آ گیا؟ سقیم کا اطلاق ہر مضمحل پر ہوتا ہے۔ جیسے خود قرآن مجید ہی میں، بلکہ اس کی اسی سورت میں آگے چل کر آ رہا ہے۔ فَنَبَذْنٰهُ بِالْعَرَآءِ وَهُوَ سَقِيْمٌ (آیت نمبر ۱۴۵) یہاں کوئی اس کے معنی بیمار کے نہیں لیتا۔ اور پھر جیسا کہ علامہ راغب نے لکھا ہے، بیماری کا تعلق ماضی سے بھی ہو سکتا ہے۔ اور مستقبل سے بھی اور حال سے بھی۔ اور صحت کامل تو کسی کی بھی نہیں ہوتی، کچھ نہ کچھ بیمار تو ہر شخص رہتا ہی ہے۔ اِنِّيْ سَقِيْمٌ کے معنی "میں بیمار ہونے کو ہوں" یا "بیمار ہونے کے قریب ہوں" ہی کئے گئے ہیں۔ اے مشارف للسقم (کشاف) اے ساسقم (مدارک) اے یشارف السقم (بحر) اراد انہ سقیم (روح) فالمعنی انی سقیم فی ما استقبل فتوھمھم انہ سقیم الساعۃ (قرطبی) ف۴۲ حضرت ابراہیم کی یہ ساری گفتگو ظاہر ہے کہ بطور تعریض کے ہے۔ اَلَا تَاْكُلُوْنَ۔ مورتیوں پر ان کے پجاری بڑے بڑے چڑھاوے چڑھاتے رہتے ہیں۔ آپ کا اشارہ انہی کی جانب ہے۔ ف۴۳ (جس سے وہ مورتیاں ٹوٹ پھوٹ کر رہ گئیں) ضَرْبًا بِالْيَمِيْنِ۔ یعنی بڑی شدت وقوت کے ساتھ۔ وتقیید الضرب بالیمین للدلالۃ علی شدتہ وقوتہ (روح) اے ضربًا شدیدًا قویًا (کشاف) ف۴۴ اس کی خبر آپ کے ہم قوموں کو ہوئی ہے، اور وہ اب دوڑے گھبرائے ہوئے اور غصہ میں بھرے ہوئے آتے ہیں۔ ف۴۵ (اور خدا اسے تسلیم کرتے ہو! جو خود تمہارا پیدا کیا ہوا اور تراشیدہ ہے!) ف۴۶ (اور مستحق عبادت صرف وہی ہے) متکلمین اہل سنت نے کہا ہے کہ یہ آیت اس باب میں نص ہے کہ انسان ہی کا نہیں، اس کے اعمال و افعال کا خالق بھی حق تعالیٰ ہی ہے۔ اور یہ آیت صاف تردید کر رہی ہے مسلک اہل اعتزال کی، جو اعمال کو غیر مخلوق سمجھتے ہیں۔ احتج جمھور الاصحاب علی ان فعل العبد مخلوق للہ تعالٰی (کبیر) وھو دلیلنا فی خلق الافعال اے اللہ خالقکم وخالق اعمالکم (مدارک) وفی ھذا ابطال مذاھب القدریۃ والجبریۃ (قرطبی) مَا تَعْمَلُوْنَ میں ما مصدریہ ہے۔ اس لئے وما تعملون کے معنی وعملکم کے ہوئے اور تقدیر کلام یہ ہوئی، واللہ خلقکم وخلق عملکم۔ ما مصدریۃ اے وخلق اعمالکم (مدارک) البتہ صاحب بحر نے کہا ہے کہ ما کو مصدری معنی میں لینا طریق بلاغت کے خلاف ہے۔ ف۴۷ اس قصہ پر حاشیے سورۃ الانبیاء (پ۱۷) میں گزر چکے۔ الْجَحِيْمِ۔ جحیم کے ال معرفہ کے ساتھ آنے کے معنی یہ ہیں کہ اس عمارت کی بھٹی۔ والالف واللام فی الجحیم تدل علی الکنایۃ اے فی جحیم ذٰلک البنیان (قرطبی) بُنْيَانًا۔ بنیان کے لفظی معنی عمارت کے ہیں، یہاں مراد آگ کی بھٹی ہے۔ اے موقع ایقادالنار (بحر)

وَ قَالَ اِنِّیْ ذَاهِبٌ اِلٰی رَبِّیْ سَیَهْدِیْنِ ﴿۹۹﴾ رَبِّ هَبْ

اور ابراہیم نے کہا میں اپنے پروردگار کی طرف چلا جاتا ہوں، سو وہ مجھے پہنچا ہی دے گا وہ۴۸ اے میرے پروردگار

لِیْ مِنَ الصّٰلِحِیْنَ ﴿۱۰۰﴾ فَبَشَّرْنٰهُ بِغُلٰمٍ حَلِیْمٍ ﴿۱۰۱﴾ فَلَمَّا

مجھے ایک صالح (فرزند) دے سو ہم نے انہیں ایک حلیم المزاج لڑکے کی بشارت دی، وہ۴۹ سو جب

بَلَغَ مَعَهُ السَّعْیَ قَالَ یٰبُنَیَّ اِنِّیْۤ اَرٰی فِی الْمَنَامِ اَنِّیْۤ

وہ لڑکا ان کے ساتھ چلنے پھرنے کے قابل ہو گیا تو انہوں نے کہا بیٹا! میں نے خواب دیکھا ہے کہ میں

اَذْبَحُكَ فَانْظُرْ مَاذَا تَرٰی ؕ قَالَ یٰۤاَبَتِ افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ ز

تمہیں ذبح کر رہا ہوں، سو تم بھی سوچ لو تمہاری کیا رائے ہے؟ وہ بولے اے میرے باپ آپ کر ڈالیے جو کچھ آپ کو حکم ملا ہے،

سَتَجِدُنِیْۤ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ مِنَ الصّٰبِرِیْنَ ﴿۱۰۲﴾ فَلَمَّاۤ اَسْلَمَا

آپ انشاء اللہ مجھے صبر کرنے والوں میں سے پائیں گے وہ۵۰ پھر جب دونوں نے حکم کو تسلیم کر لیا

وَ تَلَّهٗ لِلْجَبِیْنِ ۚ﴿۱۰۳﴾ وَ نَادَیْنٰهُ اَنْ یّٰۤاِبْرٰهِیْمُ ﴿۱۰۴﴾ لا قَدْ صَدَّقْتَ

اور (باپ نے بیٹے کو) کروٹ پر لٹا دیا وہ۵۱ اور ہم نے انہیں آواز دی کہ اے ابراہیم تم نے خواب کو خوب سچ

الرُّءْیَا ۚ اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِی الْمُحْسِنِیْنَ ﴿۱۰۵﴾ اِنَّ هٰذَا لَهُوَ

کر دکھایا وہ۵۲ (وہ وقت ہی عجب تھا) ہم مخلصین کو ایسا ہی صلہ دیا کرتے ہیں وہ۵۳ بے شک یہ تھا بھی

الْبَلٰٓؤُا الْمُبِیْنُ ﴿۱۰۶﴾ وَ فَدَیْنٰهُ بِذِبْحٍ عَظِیْمٍ ﴿۱۰۷﴾ وَ تَرَكْنَا عَلَیْهِ

کھلا ہوا امتحان وہ۵۴ اور ہم نے ایک بڑا ذبیحہ اس کے عوض میں دیا وہ۵۵ اور ہم نے پیچھے آنے والوں میں

فِی الْاٰخِرِیْنَ ﴿۱۰۸﴾ ۖ سَلٰمٌ عَلٰۤی اِبْرٰهِیْمَ ﴿۱۰۹﴾ كَذٰلِكَ نَجْزِی

یہ بات رہنے دی کہ ابراہیم پر سلام ہو ہم مخلصین کو ایسا ہی صلہ

الْمُحْسِنِیْنَ ﴿۱۱۰﴾ اِنَّهٗ مِنْ عِبَادِنَا الْمُؤْمِنِیْنَ ﴿۱۱۱﴾ وَ بَشَّرْنٰهُ

دیا کرتے ہیں وہ۵۶ بے شک وہ ہمارے ایمان دار بندوں میں تھے وہ۵۷ اور ہم نے اسے بشارت دی



حائطا توقدون فیه النار (روح) وہ۴۸ (منزل مقصود تک) اِلٰی رَبِّیْ۔ یعنی اپنے پروردگار کی راہ میں کسی طرف اس کے حکم کے مطابق۔ ای الٰی موضع امرنی بالذهاب الیه (مدارک) الٰی حیث امره بالمهاجرة الیه (کشاف) مراد ملک شام ہے۔ جو آپ کے وطن عراق سے شمال مغرب میں واقع تھا۔ سَیَهْدِیْنِ میں س تاکید وقوع کے معنی میں ہے۔ والسین لتاکید الوقوع فی المستقبل (روح) وہ۴۹ مراد حضرت اسمٰعیل ہیں۔ حَلِیْمٍ۔ لڑکے کے لئے یہ صفت حلم مزاجی کی تصریح یہود و نصاریٰ کے رد میں ہے، جو آج تک حضرت اسمٰعیل کو تند مزاجی و بدخوئی میں ضرب المثل کی شہرت دیئے ہوئے ہیں۔ رَبِّ هَبْ لِیْ مِنَ الصّٰلِحِیْنَ۔ فرزند صالح کی دعا مانگتے رہنا کسی کمال روحانی کے منافی ہونا الگ رہا، عین سنت انبیاء رہا ہے۔ وہ۵۰ حضرت اسمٰعیل جب سیانے ہو کر باپ کا ہاتھ بٹانے کے قابل ہو گئے تو حضرت ابراہیم نے عالم رؤیا میں دیکھا کہ آپ ان کو ذبح کر رہے ہیں۔ حضرات انبیاء کا خواب بھی وحی ہی کی ایک قسم ہوتا ہے۔ آپ اسے امر الٰہی سمجھے اور تعمیل پر آمادہ ہو گئے۔ یہ گفتگو اسی وقت کی ہے۔ قصہ کی تفصیلات احادیث نبوی میں آئی ہیں۔ فَانْظُرْ مَاذَا تَرٰی سے یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ آپ تعمیل ارشاد میں صاحبزادہ کی تائید کے محتاج تھے...... آپ کا خیال ہوگا کہ لڑکا بھی اگر اس کی تائید کر دے تو دل اور قوی ہو جائے گا اور اگر اسے تائید میں تامل ہوا تو مزید گفتگو کر کے اسے آمادہ کر دیا جائے گا۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) اِفْعَلْ مَا تُؤْمَرُ۔ اس فقرہ نے اس حقیقت کو بالکل واضح کر دیا کہ آپ کو ذبح اسمٰعیل کے لئے حکم ملا تھا، اور آپ اسی پر مامور تھے۔ ظاهره یدل علٰی انه کان مامورًا بذبحه وقد اقتضی الامر قوله افعل ما تؤمر (جصاص) اِنِّیْۤ اَرٰی فِی الْمَنَامِ۔ محققین نے اس ذیل میں لکھا ہے کہ نبی کا خواب حجت ہے۔ ورؤیا الانبیاء وحی کالوحی فی الیقظة (مدارک) رؤیا الانبیاء وحی کالیقظة (بحر) اس پر غیر نبی کے خواب کو قیاس نہیں کیا جا سکتا۔ فَلَمَّا بَلَغَ مَعَهُ السَّعْیَ۔ یعنی جب آپ اپنے والد کے ساتھ دوڑنے دھوپنے کے قابل ہو گئے۔ ای بلغ ان یسعی مع ابیه فی اشغاله وحوائجه (کشاف۔ مدارک) وہ۵۱ (جیسا کہ ذبح کے وقت جانور کو لٹاتے ہیں، اور گلے پر چھری پھیرا ہی چاہتے تھے) وہ۵۲ یعنی خواب میں جو حکم ملا، اس پر اپنی طرف سے تو پورا عمل کر ہی گزرے۔ اب ہم اس حکم کو منسوخ کرتے ہیں۔ محققین نے لکھا ہے کہ عزم فعل پر جب کہ وہ من وجہ فعل سے مؤید ہو، اجر کامل مل جاتا ہے۔ یہ تکمیل اجر اتمام فعل پر موقوف نہیں۔ وہ۵۳ کہ انہیں راحت کونین سے مالا مال کر دیتے ہیں۔ اکابر اہل سنت نے (بخلاف معتزلہ کے) اس آیت اور واقعہ سے استدلال کیا ہے کہ بالکل جائز ہے کوئی حکم نازل ہو اور قبل اس کے کہ اس پر عمل ہو، وہ منسوخ کر دیا جائے۔ وقد استدل بهذه الاٰیة والقصة جماعة من علماء الاصول علٰی صحة النسخ قبل التمکن من الفعل خلافًا لطائفة من المعتزلة والدلالة من هذه ظاهرة (ابن کثیر) وہ۵۴ (جسے بجز مخلص کامل کے کوئی دوسرا برداشت نہیں کر سکتا تھا) خواب میں حکم ہونے کی شاید یہ حکمت ہو کہ ابراہیم علیہ السلام کا انقیاد زیادہ ظاہر ہو کہ خواب کو خیال نہیں سمجھا، اتنے بڑے کام پر آمادہ ہو گئے (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) وہ۵۵ عَظِیْمٍ یہاں بمعنی عظیم القدر ہے۔ حدیث میں آیا ہے کہ ایک دنبہ تھا جو جنت سے آیا تھا۔ اس پر یہ شبہ نہ ہو کہ جنت کی چیز نے فنا کیسے قبول کر لی۔ جب وہ ناسوت میں لایا گیا تو تاثیرات و خصوصیات بھی یہیں کی پیدا ہو گئیں۔ اور ہو سکتا ہے کہ یہ جنت میں شروع سے اسی غرض مخصوص کے لئے رکھا گیا ہو۔ فقہاء نے یہاں یہ سوال پیدا کیا ہے کہ آیا ذبح ولد کی نذر ماننا اور اس کا ایفاء بکری کے ذبح سے کرنا جائز ہے؟ اور پھر جواب دیا ہے کہ آیت کو نذر سے کوئی تعلق نہیں۔ یہ تو محض امتثال امر تھا نہ کہ ایفاء نذر۔ لڑکے کے ذبح کرنے کی نذر بہر صورت اور بالاتفاق ناجائز ہے۔ لیکن اگر کوئی بدعقل ایسی نذر مان لے تو امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک اس کے بدلہ بکری قربان کر دے۔ لیکن امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ یہ سرے سے معصیت ہے جس پر اسے استغفار کرنا چاہیے۔ (ابن العربی) حنفیہ میں امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور امام محمد رحمۃ اللہ علیہ کی رائے ہے کہ بکری کی قربانی دینی چاہیے، کہ یہ شریعت ابراہیمی سے ثابت ہے، اور اس کا نسخ منقول نہیں۔ قال ابو حنیفة ومحمد علیه ذبح شاة وظاهر الاٰیة یدل علٰی قول ابی حنیفة (جصاص) لیکن امام ابو یوسف کی رائے ہے کہ ایسی نذر ہی سرے سے باطل ہے، اس لئے اس کا کچھ کفارہ اور بدلہ بھی نہیں۔ وقال ابو یوسف لاشیء علیه (جصاص) وہ۵۶ (کہ انہیں مورد دعا و بشارت بنا دیتے ہیں) وہ۵۷ (توحید کامل کے علمبردار، عبدیت کاملہ کے مظہر) یہ موقع ابراہیم خلیل کی انتہائی مدح و ثنا کا ہے۔ اس موقع پر بھی کیا ارشاد ہوتا ہے؟ یہ کہ وہ ہمارے بڑے اچھے بندے تھے!...... گویا مشرک و جاہلی قوموں کو یاد دلایا کہ کہیں انہیں خدائی کے مرتبہ پر نہ پہنچا دینا، اور ان کے نام کو برہما وغیرہ کی شکل میں بدل کر کہیں انہیں دیوتا نہ بنا لینا! اللہ اللہ کس درجہ اہتمام توحید ہے!

بِإِسْحٰقَ نَبِيًّا مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿١١٢﴾ وَبٰرَكْنَا عَلَيْهِ وَعَلٰٓى

اسحق کی کہ نبی اور نیک بندوں میں ہوں گے ف۵۸ اور ہم نے ابراہیم پر اور اسحق پر

إِسْحٰقَ ۭ وَمِنْ ذُرِّيَّتِهِمَا مُحْسِنٌ وَّظَالِمٌ لِّنَفْسِهٖ

برکتیں نازل کیں ف۵۹ اور ان دونوں کی نسل میں بعض بعض اچھے بھی ہیں اور بعض صریحاً اپنے اوپر

مُبِيْنٌ ﴿١١٣﴾ وَلَقَدْ مَنَنَّا عَلٰى مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ﴿١١٤﴾

ظلم کر رہے ہیں ف۶۰ اور ہم نے موسیٰ اور ہارون پر بھی احسان کیا

وَنَجَّيْنٰهُمَا وَقَوْمَهُمَا مِنَ الْكَرْبِ الْعَظِيْمِ ﴿١١٥﴾ وَنَصَرْنٰهُمْ

اور ہم نے ان دونوں کو اور ان کی قوم کو بڑے غم سے نجات دی ف۶۱ اور ہم نے ان سب کی مدد کی،

فَكَانُوْا هُمُ الْغٰلِبِيْنَ ﴿١١٦﴾ وَاٰتَيْنٰهُمَا الْكِتٰبَ الْمُسْتَبِيْنَ ﴿١١٧﴾

سو یہی لوگ غالب رہے ف۶۲ اور ہم نے ان دونوں کو ایک واضح کتاب دی

وَهَدَيْنٰهُمَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ﴿١١٨﴾ وَتَرَكْنَا عَلَيْهِمَا

اور ہم نے انہیں سیدھے راستہ پر قائم رکھا ف۶۳ اور ہم نے ان دونوں کے لئے پیچھے آنے والوں میں

فِي الْاٰخِرِيْنَ ﴿١١٩﴾ سَلٰمٌ عَلٰى مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ﴿١٢٠﴾ إِنَّا

یہ بات رہنے دی، موسیٰ اور ہارون پر سلام ہو ہم

كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ﴿١٢١﴾ إِنَّهُمَا مِنْ عِبَادِنَا

مخلصین کو ایسا ہی صلہ دیا کرتے ہیں ف۶۴ بے شک وہ دونوں ہمارے (کامل) ایمان دار

الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿١٢٢﴾ وَإِنَّ إِلْيَاسَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿١٢٣﴾ إِذْ قَالَ

بندوں میں تھے ف۶۵ اور الیاس بھی پیمبروں میں سے تھے ف۶۶ (اس وقت کا ذکر کیجیے) جب کہ انہوں نے

لِقَوْمِهٖٓ أَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿١٢٤﴾ أَتَدْعُوْنَ بَعْلًا وَّتَذَرُوْنَ أَحْسَنَ

اپنی قوم سے کہا کہ تم (اللہ) سے ڈرتے نہیں ہو؟ کیا تم بعل کو پکارا کرتے ہو اور اسے چھوڑے ہوئے ہو جو سب سے بڑھ کر

ف۵۸ یہ بنی اسمٰعیل کو خاص طور پر سنایا جا رہا ہے، کہ کہیں بنی اسرائیل کے مطاعن اسمٰعیل اور بنی اسمٰعیل کے خلاف سنتے سنتے جواب میں یہ بھی حضرت اسحٰق کی نبوت وجلالت قدر سے انکار نہ کر بیٹھیں مِنَ الصّٰلِحِيْنَ۔ اسرائیلیوں کے ہاں ”نبی“ کے ساتھ ”صالح“ ہونا لازمی نہ تھا۔ کاہن کی طرح صرف غیب بیں، غیب داں ہونا کافی تھا۔ قرآن اسی لئے بار بار انبیاء کے وصف صالحیت کو نمایاں کرتا رہتا ہے ف۵۹ (کہ دونوں کی نسل سے بکثرت انبیاء پیدا کیے گئے) انبیاء بنی اسرائیل ظاہر ہے کہ سب کے سب حضرت اسحٰق ہی کی اولاد میں تھے ف۶۰ (یہاں تک کہ ایمان سے محروم ہیں) ایسے لوگوں کے لئے پیمبر زادگی ہرگز کام نہیں آسکتی۔ ذُرِّيَّتِهِمَا کے صیغۂ تثنیہ سے اشارہ ادھر بھی ہو گیا کہ نسل ابراہیمی علاوہ حضرت اسحٰق کے کسی اور واسطہ سے بھی چلے گی۔ ف۶۱ یعنی ظالم ومشرک حکومت کے پنجہ سے رہائی دی۔ وَلَقَدْ...... هٰرُوْنَ۔ یعنی انہیں نبوت اور دوسرے کمالات سے مشرف کیا۔ ف۶۲ (اور فرعون باایں صولت وشوکت ان کا کچھ نہ بگاڑ سکا، اور آخر خود ہی غرق ہو کر رہا) ف۶۳ (یہاں تک کہ وصف عصمت سے ممتاز کیا۔ جو ہدایت واستقامت کا بلند ترین مرتبہ ہے) اس میں رد آ گیا یہود ونصاریٰ کا جو ہارون علیہ السلام کو بہت سے امور میں ضلالت وخطا پر سمجھتے تھے۔ یہاں تک کہ موجودہ توریت میں گوسالہ پرستی تک ان سے منسوب کر دی گئی ہے۔ اٰتَيْنٰهُمَا الْكِتٰبَ الْمُسْتَبِيْنَ۔ توریت موسیٰ علیہ السلام کو تو اصالۃً اور براہ راست عطا ہوئی تھی۔ شریک رسالت حضرت ہارون بھی تھے۔ اس لئے صبعاً وبالواسطہ ”توریت“ ان کی جانب بھی منسوب کی جا سکتی ہے۔ ف۶۴ (کہ ان کو مورد دعا و مستحق ثنا بنا دیتے ہیں) ف۶۵ (اس لئے صلہ بھی کامل عطا ہوا) قرآن مجید نے پیمبروں کے ذکر میں جو بار بار اس قسم کی تصریحات کی ہیں، ان کے مقصد دو ہیں۔ ایک تو پیمبروں کی مدح، ان کا مستحق دعا وثنا ہونا، ان کا قابل تقلید ہونا۔ اہل کتاب کی بدگوئی اور اتہام تراشیوں سے انہیں محفوظ رکھنا۔ اور ان کی طرف سے صفائی۔ ورنہ توریت موجودہ میں تو پیمبروں کی وہ بری گت بنائی گئی ہے کہ اخلاقی ودینی، عملی واعتقادی کبائر میں سے شاید ہی کوئی ایسا ہو جو ان کی جانب منسوب نہ کر دیے گئے ہوں۔ یہاں تک کہ (نعوذ باللہ) کفر وشرک بھی! دوسری غرض اس کے بالمقابل یہ بھی رہی ہے کہ انہیں ان کے مرتبہ سے زیادہ نہ بڑھایا جائے، انہیں ہر حال میں بندہ ہی سمجھا جائے، اور الوہیت کا کوئی جزو بھی شامل نہ ہونا سمجھا جائے۔ ف۶۶ اِلْيَاسَ ایک مشہور اسرائیلی نبی گزرے ہیں۔ توریت میں ان کا نام ایلیاہ (ELIJAH) آیا ہے۔ وہ بادشاہ اخی، ب (AHAB) کے ہمعصر ہوئے ہیں، جو شمالی مملکت کا فرمانروا تھا۔ اس بادشاہ کا زمانہ ۸۷۶ تا ۸۵۴ ق، م ہوا ہے۔ توریت میں ان کے کرامات ومعجزات کا ذکر کتاب سلاطین حصہ اول ودوم دونوں میں ملتا ہے۔ یہودی عقیدہ ہے کہ آپ حضرت ادریس کی طرح آسمان پر زندہ اٹھا لئے گئے۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی

الْخَالِقِيْنَ ﴿١٢٥﴾ اللّٰهَ رَبَّكُمْ وَ رَبَّ اٰبَآئِكُمُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿١٢٦﴾

بنانے والا ہے و٦٧ اللہ ہی تمہارا بھی پروردگار ہے اور تمہارے اگلے باپ دادوں کا بھی پروردگار،

فَكَذَّبُوْهُ فَاِنَّهُمْ لَمُحْضَرُوْنَ ﴿١٢٧﴾ اِلَّا عِبَادَ اللّٰهِ

سو ان لوگوں نے انہیں جھٹلایا، پس وہ لوگ پکڑے جائیں گے و٦٨ مگر ہاں جو اللہ کے خاص کئے ہوئے

الْمُخْلَصِيْنَ ﴿١٢٨﴾ وَ تَرَكْنَا عَلَيْهِ فِي الْاٰخِرِيْنَ ﴿١٢٩﴾ سَلٰمٌ

بندے تھے (وہ ثواب واجر میں ہوں گے) اور ہم نے الیاس کے لئے پیچھے آنے والوں میں یہ بات رہنے دی کہ سلام ہو

عَلٰٓى اِلْ يَاسِيْنَ ﴿١٣٠﴾ اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ﴿١٣١﴾

الیاسین پر، ہم مخلصین کو ایسا ہی صلہ دیا کرتے ہیں و٦٩

اِنَّهٗ مِنْ عِبَادِنَا الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿١٣٢﴾ وَ اِنَّ لُوْطًا لَّمِنَ

بے شک وہ ہمارے (کامل) ایمان دار بندوں میں سے تھے، اور بے شک لوط بھی پیمبروں میں

الْمُرْسَلِيْنَ ﴿١٣٣﴾ اِذْ نَجَّيْنٰهُ وَاَهْلَهٗٓ اَجْمَعِيْنَ ﴿١٣٤﴾ اِلَّا عَجُوْزًا

ہوئے ہیں (وہ وقت یاد کیجیے) جب ہم نے انہیں اور ان کے گھر والوں سب کو نجات دی تھی بجز ایک بوڑھی کے

فِي الْغٰبِرِيْنَ ﴿١٣٥﴾ ثُمَّ دَمَّرْنَا الْاٰخَرِيْنَ ﴿١٣٦﴾ وَ اِنَّكُمْ لَتَمُرُّوْنَ

(کہ) وہ رہ جانے والوں میں رہ گئی و٧٠ پھر ہم نے دوسروں کو ہلاک کر مارا، اور تم تو ان پر صبح وشام

عَلَيْهِمْ مُّصْبِحِيْنَ ﴿١٣٧﴾ وَ بِالَّيْلِ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿١٣٨﴾ وَ اِنَّ

گزرا کرتے ہو، تو کیا، پھر بھی عقل سے کام نہیں لیتے و٧١ اور بے شک

يُوْنُسَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿١٣٩﴾ اِذْ اَبَقَ اِلَى الْفُلْكِ

یونس پیمبروں میں تھے و٧٢ (اس وقت کا قصہ یاد کیجیے) جب وہ بھاگ کر بھری ہوئی

الْمَشْحُوْنِ ﴿١٤٠﴾ فَسَاهَمَ فَكَانَ مِنَ الْمُدْحَضِيْنَ ﴿١٤١﴾

کشتی کے پاس پہنچے و٧٣ پھر وہ بھی شریک قرعہ ہوئے تو وہ مجرم قرار پائے و٧٤

ع ٥/٨



و٦٧ اَحْسَنَ الْخَالِقِيْنَ۔ کا لفظ لا کر حق تعالیٰ کے اس صفاتی پہلو پر بھی توجہ دلا دی گئی ہے کہ چھوڑے ہوئے بھی ہو تو کس کو؟ اس کو جو تمہارا پروردگار تمہارا خالق ہے! اور خالق بھی کیسا؟ ہر اعتبار سے اشرف واحسن!...... ذرا تو اپنی اس بغاوت وسرکشی کو سوچو سمجھو، اور اس پر شرماؤ۔ بعل، فنیقی (فنیشین) قوم کے سب سے بڑے دیوتا کا نام تھا۔ اسرائیلی بادشاہ اخی اب نے جب غیر قوموں میں شادیاں کیں، تو ان میں سے کوئی بیوی اپنے ہمراہ بعل پرستی بھی شاہی محل میں لے آئی اور شاہی محل سے رفتہ رفتہ ساری اسرائیلی قوم میں سرایت کرگئی۔ انبیاء اسرائیل میں سے چند نے اس نئے شرک کا مقابلہ پورے زور وقوت کے ساتھ کیا، اور ان میں ممتاز نام حضرت الیاس نبی کا ہے۔ بعض روایتوں سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بعل نام کسی دیوتا کا نہیں، بلکہ سب سے بڑی دیوی کا تھا۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ حضرت الیاس کی قوم فلسطین کے مغربی وسطی علاقہ سامرہ (SAMARIA) میں آباد تھی، اور وہیں بعل کی پوجا زور شور سے جاری تھی۔ و٦٨ (عذاب آخرت میں اپنے اس جھٹلانے کی پاداش میں) و٦٩ (کہ انہیں مستحق اجر وموردِ دعا وثنا بنا دیا) اِلْ يَاسِيْنَ۔ لفظ الیاس ہی کا یہ دوسرا تلفظ ہے۔ و٧٠ (اور وہ آپ کی کافر بیوی تھی) حضرت لوط اور قوم لوط پر حاشیے کئی بار گذر چکے۔ خصوصاً سورۃ الاعراف (پ ٨) میں۔ و٧١ (کہ کفر وعدوان کا آخری انجام کیا ہوتا ہے) الْاٰخَرِيْنَ۔ یعنی لوط واہل لوط کے علاوہ اور جو لوگ تھے۔ اِنَّكُمْ۔ خطاب قریش مکہ سے ہے، جن کے تجارتی قافلے ملک شام کو جاتے ہوئے برابر شرق اردن کے علاقوں سے گزرتے رہتے تھے۔ و٧٢ یونس علیہ السلام اور آپ کے قصہ پر حاشیے بھی گزر چکے خصوصاً سورۂ یونس (پ ١١) میں۔ و٧٣ (اور اس مسافروں اور سامان سے لدی ہوئی کشتی میں سوار ہو گئے) آپ نے اپنی نافرمان اور سرکش قوم کو بہ حکم الٰہی عذاب کی خبر سنائی۔ اور اس کے بعد اسی توقع پر شہر چھوڑ کر چلے گئے۔ اور اس روانگی کے لئے کسی الگ اجازت کی ضرورت نہ سمجھی۔ قوم میں ابھی کچھ سمجھ باقی تھی۔ عذاب ابھی آنے پایا نہ تھا۔ محض دور سے اس کے ابتدائی آثار دیکھ ڈر گئے، اور توبہ واستغفار گریہ وزاری میں مشغول ہو گئے۔ اس پر عذاب ٹل گیا۔ آپ کو خبر پہنچی، تو آپ حیائے طبعی کے اثر سے وطن آنے کے بجائے، کسی بحری سفر پر روانہ ہو گئے۔ اور اس کے لئے بھی اجازت الٰہی کے انتظار کی ضرورت نہ سمجھی۔ توریت میں ہے:۔ "یوناہ خداوند کے حضور سے ترسیس کو بھاگنے کے لئے اٹھا اور وہ یافا میں اتر گیا۔ اور وہاں ایک جہاز کو جو ترسیس کو جانے پر تھا پایا (یوناہ۔ ١: ٣) ترسیس اور یافا کی تصریحات سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ سفر بحر روم میں تھا۔ لیکن ہمارے ہاں کی روایات میں نام دجلہ کا آتا ہے، جو عراق کا مشہور اور بڑا دریا ہے جس کا طول ساڑھے گیارہ سو (١١½) میل کا ہے۔ و٧٤ یعنی قرعہ میں نام انہیں کا نکلا۔ عقیدہ اس وقت یہ پھیلا ہوا تھا کہ کوئی بھگوڑا غلام یا کوئی مجرم اگر کشتی میں سوار ہو جاتا ہے، تو کشتی خطرہ میں آجاتی ہے۔ اور اس کا علاج یہی ہے کہ اس شخص کو اتار دیا جائے۔ حضرت یونس کی کشتی کو طغیانی وطوفان کا سامنا ہوا۔ ملاحوں نے مجرم کی تعیین کے لیے قرعہ اندازی پر اتفاق کیا، اور قرعہ میں نام حضرت یونس کا نکلا۔ اور ملاحوں نے آپ کو سمندر میں ڈال دیا۔ توریت میں ہے:۔ "خداوند نے سمندر پر ایک بڑی آندھی بھیجی، اور سمندر کے درمیان طوفان نے شدت کی، ایسی کہ گمان تھا کہ جہاز تباہ ہو جائے گا، تب ملاح ہراساں ہوئے اور ہر ایک نے اپنے معبود کو پکارا...... اور انہوں نے آپس میں کہا کہ آؤ ہم لوگ قرعہ ڈال کر دریافت کریں کہ کس کے سبب سے ہم پر یہ بلا آئی، چنانچہ انہوں نے قرعہ ڈالا اور قرعے میں یوناہ کا نام نکلا۔ اور انہوں نے یوناہ کو اٹھا کر سمندر میں ڈال دیا اور سمندر کا تلاطم موقوف ہو گیا (یوناہ ١: ٣۔ ١٥) فَسَاهَمَ۔ اس سے بعض لوگوں نے غلام وغیرہ کے باب میں قرعہ اندازی کا جواز نکالا ہے، لیکن محققین فقہاء کا قول ہے کہ یہ اس وقت کے پیمبر کا ایک مخصوص فعل تھا، اس سے کوئی عام جواز نہیں نکل سکتا۔ ذٰلک لا یجوز عند احد من الفقهاء فدل علی انہ خاص فیه علیه السلام دون غیرہ (جصاص)

فَالْتَقَمَهُ الْحُوْتُ وَ هُوَ مُلِیْمٌ (۱۴۲) فَلَوْ لَاۤ اَنَّهٗ كَانَ مِنَ

انہیں مچھلی نے نگل لیا و۷۵ درآنحالیکہ وہ اپنے کو ملامت کر رہے تھے و۷۶ سو اگر وہ تسبیح کرنے والوں

الْمُسَبِّحِیْنَ (۱۴۳) لَلَبِثَ فِیْ بَطْنِهٖۤ اِلٰی یَوْمِ یُبْعَثُوْنَ (۱۴۴)

میں سے نہ ہوتے تو اسی کے پیٹ میں قیامت تک رہتے و۷۷

فَنَبَذْنٰهُ بِالْعَرَآءِ وَ هُوَ سَقِیْمٌ (۱۴۵) وَ اَنْۢبَتْنَا عَلَیْهِ شَجَرَةً

پھر ہم نے ان کو ایک میدان میں ڈال دیا اور وہ مضمحل تھے و۷۸ اور ہم نے ان پر ایک

مِّنْ یَّقْطِیْنٍ (۱۴۶) وَ اَرْسَلْنٰهُ اِلٰی مِائَةِ اَلْفٍ اَوْ

بیل دار درخت بھی اگا دیا و۷۹ اور ہم نے ان کو ایک لاکھ (آبادی) یا اس سے بھی زیادہ کی طرف

یَزِیْدُوْنَ (۱۴۷) فَاٰمَنُوْا فَمَتَّعْنٰهُمْ اِلٰی حِیْنٍ (۱۴۸) فَاسْتَفْتِهِمْ

(پیمبر بنا کر) بھیجا تھا و۸۰ تو وہ لوگ ایمان لے آئے، سو ہم نے انہیں ایک زمانہ تک عیش دیا، اب آپ لوگوں سے پوچھئے

اَلِرَبِّكَ الْبَنَاتُ وَ لَهُمُ الْبَنُوْنَ (۱۴۹) اَمْ خَلَقْنَا الْمَلٰٓىِٕكَةَ اِنَاثًا

کہ کیا تمہارے پروردگار کے لئے تو بیٹیاں ہیں اور ان کے لئے بیٹے؟ و۸۱ کیا ہم نے فرشتوں کو عورت پیدا کیا

وَّ هُمْ شٰهِدُوْنَ (۱۵۰) اَلَاۤ اِنَّهُمْ مِّنْ اِفْكِهِمْ لَیَقُوْلُوْنَ (۱۵۱)

اور وہ دیکھ رہے تھے و۸۲ خوب سن لو کہ وہ لوگ محض اپنی سخن تراشی سے کہہ رہے تھے

وَلَدَ اللّٰهُ ۙ وَ اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ (۱۵۲) اَصْطَفَی الْبَنَاتِ عَلَی

کہ اللہ کے اولاد ہے، اور یہ لوگ یقیناً بالکل جھوٹے ہیں، و۸۳ کیا اللہ نے بیٹیوں کو بیٹوں پر

الْبَنِیْنَ (۱۵۳) مَا لَكُمْ ۫ كَیْفَ تَحْكُمُوْنَ (۱۵۴) اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ (۱۵۵)

ترجیح دی؟ تمہیں کیا ہوا تم کیسا (بے ہودہ) حکم لگاتے ہو؟ کیا تم سوچ سے (ذرا) کام نہیں لیتے و۸۴

اَمْ لَكُمْ سُلْطٰنٌ مُّبِیْنٌ (۱۵۶) فَاْتُوْا بِكِتٰبِكُمْ اِنْ كُنْتُمْ

کیا تمہارے پاس کوئی واضح دلیل بھی موجود ہے؟ تو اچھا اپنی وہ کتاب پیش کرو اگر تم

و۷۵ عجب نہیں کہ آپ پیراکی جانتے ہوں، اور ممکن تھا کہ پیر کر کنارہ تک پہنچ جاتے کہ حکم خداوندی سے ایک بڑی قد آور مچھلی نے آپ کو نگل لیا۔ شارک وغیرہ کی قسم کی بڑی قد آور مچھلیوں کا انسان کو نگل لینا حال میں بھی مشاہدہ میں آچکا ہے۔ صاحب روح المعانی نے جو عراقی ہیں، اور یونس سے متعلق روایت توریت سے بھی خوف واقف ہیں، اپنا مشاہدہ دجلہ سے متعلق لکھا ہے:۔ و قد شاهدنا فيها حيتانا عظيمة جدًا ہم نے اس میں بہت ہی عظیم الجثہ مچھلیاں دیکھی ہیں۔ توریت میں ہے:۔ ”خداوند نے ایک بڑی مچھلی مقرر کر رکھی تھی کہ یوفاہ کو نگل جاوے، اور یوفاہ تین دن رات مچھلی کے پیٹ میں رہا (یوفاہ۔ ۱:۱۷) و۷۶ (اپنی اس اجتہادی غلطی پر) قرب عذاب کے وقت شہر چھوڑ کر چلا جانا کوئی معصیت نہ تھی۔ تاہم ایک پیمبر کے مرتبہ سے بعید تھا کہ ایماء خداوندی کے بغیر اتنا قدم بھی اُٹھائے۔ اور اس پر بطور تنبیہ کچھ کلفت جسمانی اٹھانا پڑی، ورنہ حقیقی معصیت اور حقیقی عذاب سے تو کسی نبی کو کوئی واسطہ ہی نہیں ہو سکتا۔ و۷۷ یعنی انہیں مچھلی کے پیٹ سے نکلنا نصیب نہ ہوتا، اور وہ اسی کی غذا بنا دیئے جاتے۔ یہ مطلب نہیں کہ مچھلی کا پیٹ قیامت تک محفوظ وسالم رہتا۔ لَوْ...... الْمُسَبِّحِيْنَ۔ آیت سے معلوم ہوا کہ تسبیح و استغفار کی برکت سے جسمانی کلفتیں اور اذیتیں دور ہو جاتی ہیں۔ توریت میں ہے:۔ ”تب یوفاہ نے مچھلی کے پیٹ میں خداوند اپنے خدا سے دعا مانگی (یوفاہ۔ ۲:۱) اِلٰی یَوْمِ یُبْعَثُوْنَ۔ محاورہ میں مراد ہمیشہ تک رہنے سے ہوتی ہے۔ و۷۸ (شکم ماہی میں قید کے اثر سے) مچھلی نے جب بحکم خداوندی آپ کو ساحل پر اگل دیا تو آپ نے اپنے کو ایک چٹیل میدان میں پایا۔ عرآء سے یہ لازم نہیں آتا کہ کوئی ایک بھی درخت اس میدان میں نہ ہو۔ توریت میں ہے:۔ ”اور خداوند نے مچھلی کو کہا، اور اس نے یوفاہ کو خشکی پر اگل دیا۔ (یوفاہ ۲:۱۰) سَقِیْمٌ پر مفصل حاشیہ ابھی نمبر ۴۱ میں گزر چکا ہے۔ آپ شکم ماہی میں کتنی مدت رہے، اس کے جواب میں متعدد قول سلف سے نقل ہوئے ہیں، لیکن جیسا کہ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے۔ کسی بھی مدت کی تعیین پر کوئی دلیل قائم نہیں۔ ولا ادری بای دلیل عینوا هذه المقادیر (کبیر) و۷۹ (جو آپ کو مکھیوں وغیرہ سے محفوظ رکھتا تھا، اور جس کی ہوا صحت بخش تھی) یَقْطِیْن کے لفظی معنی ہر بیلدار درخت کے ہیں، کدو، خربوزہ وغیرہ سب اس میں آجاتے ہیں۔ و کل شجرة لا تقوم علی ساق کالدباء والبطیخ والحنظل و نحو ذلک فهی عند العرب یقطین (ابن جریر) روایتوں میں آتا ہے کہ مراد اس سے لوکی کا درخت ہے۔ و۸۰ یہ شہر نینوا تھا جو دریائے دجلہ کے داہنے کنارے پر واقع تھا۔ جہاں آج موصل واقع ہے ٹھیک اس کے مقابل۔ توریت میں اس کی آبادی ایک لاکھ بیس ہزار آدمیوں سے زیادہ درج ہے (یوفاہ۔ ۴:۱۱) کپتان جونس نے ۱۸۵۳ء میں جا کر شہر کے کھنڈروں کی باضابطہ پیمائش کی تھی۔ ان کی تحقیق میں شہر کا رقبہ ۱۸۰۰ ایکڑ تھا، اور ہر فرد کے لیے اگر ۵۰ گز مربع زمین فرض کی جائے، تو کل آبادی کا تخمینہ ایک لاکھ چوہتر ہزار یا ۷۵ ہزار تک پہنچتا ہے۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ او تخییر کے لیے ہے۔ یعنی اگر صرف عاقلوں، بالغوں کو رکھو تو ایک لاکھ، اور کل آبادی کو لو تو اور زائد۔ توریت میں ہے:۔ ”یوفاہ خداوند کے کلام کے مطابق اٹھ کر نینوا کو گیا، اور نینوا خدا کے سامنے ایک بڑا شہر تھا، کہ اس کا احاطہ تین دن کی راہ تھی“۔ (یوفاہ۔ ۳:۳) و۸۱ خطاب اس گروہ سے ہے جو اس کا قائل تھا کہ خدا کے بیٹیاں ہیں، جو دیویاں ہیں۔ مشرکین عرب کے معبودوں میں دیوتاؤں سے کہیں زائد دیویاں تھیں۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ اَلِرَبِّكَ الْبَنَاتُ میں ہمزہ انکار توبیخی یا انکار ابطالی کا ہے۔ (مفتی، جلد اول صفحہ ۱۶) و۸۲ یعنی جنہیں تم دیویاں قرار دے رہے ہو، اور در حقیقت وہ ملائکہ الٰہی ہیں، کیا ان کی نسوانیت تمہارے مشاہدہ میں آچکی ہے؟ مفصل حاشیہ سورۂ آل عمران (پ ۳) آیت ۱۱۷ کے تحت میں گزر چکا ہے۔ و۸۳ یعنی خدا کے صاحب اولاد ہونے کا عقیدہ کوئی بھی شائبہ حقیقت اپنے اندر نہیں رکھتا۔ و۸۴ ایک تو اللہ کے صاحب ولد ہونے کا دعویٰ خود ہی کس درجہ حماقت ہے، اور پھر اس پر مستزاد اولاد میں بھی لڑکوں کا نہیں، لڑکیوں کا تحقق جنہیں مشرکین خود ہی حقیر و ذلیل سمجھتے تھے۔

٨٥ یعنی دلیل عقلی نہیں قائم کر سکتے ہو تو کوئی مستند مذہبی نوشتہ ہی پیش کرو، جس میں یہ عقیدہ درج ہو۔ و٨٦ (تو حق تعالیٰ کے رشتہ داروں کا معاذ اللہ جہنمی ہونا تمہاری موٹی عقل بھی قبول کرتی ہے؟) وَ
جَعَلُوا...... نَسَبًا۔ اس عقیدہ کے لیے ملاحظہ ہوں سورۂ سبا (پ٢٢) آیت ٤٠ و ٤١ کے حاشیے۔ ہوسکتا ہے کہ اس میں اشارہ عقائد مجوس کی جانب بھی ہو، جیسا کہ امام رازی علیہ الرحمۃ کا خیال ہے۔ مجوس کا عقیدہ
ہے کہ یزدان واہرمن (خدا و ابلیس) دونوں ایک ہی جنس کی چیزیں ہیں۔ فرق یہ ہے کہ اول خیر محض ہے اور دوسرا شر محض۔ لیکن بہر حال ہیں دونوں ہم نسب ہی۔ اَلْجِنَّةِ سے مراد کافر جنات ہیں۔ وَ
لَقَدْ...... لَمُحْضَرُوْنَ۔ یعنی جنات خود اپنی حقیقت اپنی مسئولیت سے خوب واقف ہیں۔ لَمُحْضَرُوْنَ۔ محضرون سے مراد عذاب میں گرفتار ہونا ہے۔ اے محضرون فی العذاب (بیضاوی) اے
واللہ لقد علمت الشیاطین اے جنسهم ان اللہ تعالٰی یحضرهم ولابد النار و یعذبهم بها (روح)۔ اِنَّهُمْ۔ هم کی ضمیر جائز ہے کہ جنات کی طرف نہیں، بلکہ ان کے اور حق تعالیٰ کے



صٰدِقِيْنَ ﴿١٥٧﴾ وَجَعَلُوْا بَيْنَهٗ وَبَيْنَ الْجِنَّةِ نَسَبًا ۭ وَلَقَدْ

سچے ہو و٨٥ اور ان لوگوں نے اللہ اور جنات کے درمیان رشتہ قرار دے دیا ہے، حالانکہ

عَلِمَتِ الْجِنَّةُ اِنَّهُمْ لَمُحْضَرُوْنَ ﴿١٥٨﴾ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا

خود جنات خوب سمجھے ہوئے ہیں کہ وہ عذاب میں گرفتار ہوں گے و٨٦ اللہ پاک ہے اس سے جو یہ

يَصِفُوْنَ ﴿١٥٩﴾ اِلَّا عِبَادَ اللّٰهِ الْمُخْلَصِيْنَ ﴿١٦٠﴾ فَاِنَّكُمْ وَمَا

بیان کرتے ہیں و٨٧ مگر ہاں جو اللہ کے خاص کئے ہوئے بندے ہیں (وہ عذاب سے محفوظ رہیں گے) لیکن تم اور

تَعْبُدُوْنَ ﴿١٦١﴾ مَآ اَنْتُمْ عَلَيْهِ بِفٰتِنِيْنَ ﴿١٦٢﴾ اِلَّا مَنْ هُوَ صَالِ

تمہارے معبود (سب مل کر بھی) کسی کو اللہ سے نہیں پھیر سکتے مگر ہاں اسی کو جو جہنم میں گرنے والا

الْجَحِيْمِ ﴿١٦٣﴾ وَمَا مِنَّآ اِلَّا لَهٗ مَقَامٌ مَّعْلُوْمٌ ﴿١٦٤﴾ وَّاِنَّا لَنَحْنُ

ہی ہے و٨٨ اور ہم میں سے ہر ایک کا ایک معین درجہ ہے اور ہم (سب) صف بستہ

الصَّآفُّوْنَ ﴿١٦٥﴾ وَاِنَّا لَنَحْنُ الْمُسَبِّحُوْنَ ﴿١٦٦﴾ وَاِنْ كَانُوْا

کھڑے ہوتے ہیں اور ہم (سب) پاکی بیان کرنے میں لگے رہتے ہیں و٨٩ اور یہ لوگ

لَيَقُوْلُوْنَ ﴿١٦٧﴾ لَوْ اَنَّ عِنْدَنَا ذِكْرًا مِّنَ الْاَوَّلِيْنَ ﴿١٦٨﴾ لَكُنَّا

کہا کرتے تھے کہ اگر ہمارے پاس کوئی نصیحت (کی کتاب) پچھلے لوگوں کی طرح آتی تو ہم

عِبَادَ اللّٰهِ الْمُخْلَصِيْنَ ﴿١٦٩﴾ فَكَفَرُوْا بِهٖ فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ ﴿١٧٠﴾

اللہ کے خاص بندے ہوتے و٩٠ پھر یہ لوگ اس کا انکار کرنے لگے، سو عنقریب ان کو معلوم ہی ہوا جاتا ہے و٩١

وَلَقَدْ سَبَقَتْ كَلِمَتُنَا لِعِبَادِنَا الْمُرْسَلِيْنَ ﴿١٧١﴾ اِنَّهُمْ لَهُمُ

اور ہمارا (یہ) قول ہمارے بندگان مرسل کے لئے پہلے سے مقرر ہو چکا ہے کہ بے شک غالب

الْمَنْصُوْرُوْنَ ﴿١٧٢﴾ وَاِنَّ جُنْدَنَا لَهُمُ الْغٰلِبُوْنَ ﴿١٧٣﴾

وہی کئے جائیں گے اور ہمارا ہی لشکر غالب رہتا ہے و٩٢



درمیان رشتہ داری کے قائلوں کی جانب لی جائے۔ یعنی قائلی هذا القول (معالم) اے الذین قالوا ذٰلک (ابن کثیر) و٨٧ یعنی صاحب ولد ہونے سے، صاحب زوج ہونے سے، اور اس قسم کے سارے خرافاتی جاہلی دعووں اور عقیدوں سے۔ و٨٨ (علم الٰہی میں) یعنی شیاطین میں اور کسی میں بھی، قوت نہیں کہ وہ مجرد اپنے ارادہ سے کسی کو گمراہ کر سکیں، گمراہ تو وہی لوگ ہوتے ہیں، جنہیں علم الٰہی مشیت تکوینی کے مطابق پہلے سے تجویز کئے ہوتا ہے — یہ علم الٰہی بھی ظاہر ہے کہ کسی بندہ کو کفر و ضلالت کے اختیار پر مجبور نہیں کرتا۔ و٨٩ خلاصہ یہ ہے کہ ہم عبد محض اور محکوم خالص ہیں، اپنی رائے سے کچھ نہیں کر سکتے۔ جو خدمت ہم میں سے جس کے سپرد ہے، بس وہ اسی میں لگا رہتا ہے — یہ سب مضمون فرشتوں کی زبان سے ادا ہو رہا ہے۔ اس سے ایک طرف تردید ان جاہلی قوموں کی بھی ہو رہی ہے، جنہوں نے فرشتوں میں الوہیت اور معبودیت کی شان پائی ہے، اور دوسری طرف اہل کتاب کی بھی تردید ہے، جنہوں نے بعض فرشتوں کو خطا کار و عصیاں شعار قرار دیا ہے وَمَا...... مَعْلُوْمٌ۔ بعض نے اس سے یہ اشارہ سمجھا ہے کہ ملائکہ کے لیے مقامات معین و معلوم ہیں، جن میں علو و ترقی کی گنجائش نہیں، بخلاف انسان کے کہ وہ، جس قدر بھی جد و جہد کرے، قرب و علو کے مراتب طے کرتا رہے گا۔ یشیر الٰی ان الملک لا یتعدی مقامه الی ما فوقهٗ ولا یهبط عنه الی ما دونهٗ و هٰذا بخلاف نوع الانسان فان من افرادہٖ من سار الٰی مقام قاب قوسین بل طار الٰی منزل او ادنٰی (روح) اور صاحب تفسیر مظہری نے سورۂ بقر میں قصۂ تخلیق آدم کے سلسلہ میں لکھا ہے:۔ ”مراد اس سے یہ ہے کہ ملائکہ مقام اسماء و صفات سے آگے مقام ذات تک ترقی نہیں کر سکتے۔ بخلاف بشر کے کہ وہ مقام محرومی سے مقام ظلال اور وہاں سے مقام صفات و اسماء اور شئونات اور پھر مقام ذات تک ترقی کر سکتا ہے“۔ و٩٠ (اور تکذیب و مخالفت کرنے والوں میں نہ ہوتے) مشرکین مکہ کہا کرتے تھے کہ کوئی نبی اگر ہم میں پیدا ہوا ہوتا اور اس پر کوئی کتاب نازل ہوئی ہوتی جیسے بنی اسرائیل پر نازل ہوئی تو ہم یقیناً تصدیق کرنے والوں میں ہوتے اور اطاعت الٰہی کا ایک نمونہ اپنی ذات میں پیش کر دیتے۔ اوپر یہی مضمون آیہ لَئِنْ جَآءَهُمْ نَذِيْرٌ لَّيَكُوْنُنَّ اَهْدٰى مِنْ اِحْدَى الْاُمَمِ (سورۃ الفاطر، پ٢٢) کے تحت میں آ چکا ہے۔ و٩١ (کہ کفر و تکذیب کا کیا انجام ہوتا ہے) فَكَفَرُوْا بِهٖ۔ یعنی اب جب ان کی تمنا کے مطابق رسول اور صاحب کتاب و شریعت رسول، ان کی قوم میں آ گئے، تو یہ اپنے سب پچھلے قول اور قرار بھول بیٹھے۔ اور تکذیب و انکار میں پچھلی قوموں سے بازی لے گئے۔ سَوْفَ يَعْلَمُوْنَ۔ کفر کا انجام موت کے وقت تو بہر حال منکشف ہو جاتا ہے۔ باقی بعض عقوبتیں زندگی میں بھی واقع ہو جاتی ہیں۔ و٩٢ (انجام کار) غلبہ آخر کار حق ہی کو ہوتا ہے۔ باطل کی شان و شوکت محض عارضی اور کسی مصلحت تکوینی کے ماتحت ہوتی ہے۔ اور اگر غلبہ سے مراد بجائے مادی غلبہ کے محض قوت دلائل سمجھی جائے، تو یہ غلبہ تو ہر دور میں اور ہر وقت اہل حق کو حاصل رہا ہے، اور ہے۔ جُنْدَنَا۔ یعنی اہل حق۔ كَلِمَتُنَا۔ آگے جس وعدہ کا ذکر ہے، وہ تو ایک پوری عبارت ہے، اس کے لیے كلمة بصیغۂ واحد یوں آیا ہے کہ ساری عبارت مل کر معنی ایک ہی دیتی ہے۔ اور کلمة کا لفظ اسی پورے مفہوم کے لیے ہے۔ وانما سماها کلمة و هی کلمات لانها لما انتظمت فی معنی واحد کانت فی حکم کلمة مفردة (مدارک)

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



فَتَوَلَّ عَنْهُمْ حَتّٰى حِيْنٍ ﴿۱۷۴﴾ وَّاَبْصِرْهُمْ فَسَوْفَ

سو آپ تھوڑے زمانہ تک ان کا خیال نہ کیجیے اور ذرا انہیں دیکھتے رہیے، سو عنقریب

يُبْصِرُوْنَ ﴿۱۷۵﴾ اَفَبِعَذَابِنَا يَسْتَعْجِلُوْنَ ﴿۱۷۶﴾ فَاِذَا نَزَلَ

یہ بھی دیکھ لیں گے و۹۳ کیا یہ ہمارے عذاب کی جلدی مچا رہے ہیں؟ تو وہ جب ان کے روبرو

بِسَاحَتِهِمْ فَسَآءَ صَبَاحُ الْمُنْذَرِيْنَ ﴿۱۷۷﴾ وَتَوَلَّ عَنْهُمْ

آنازل ہوگا، سو وہ دن ان لوگوں کا جنہیں ڈرایا جاچکا ہے بہت برا ہوگا و۹۴ اور آپ تھوڑے زمانہ تک

حَتّٰى حِيْنٍ ﴿۱۷۸﴾ وَّاَبْصِرْ فَسَوْفَ يُبْصِرُوْنَ ﴿۱۷۹﴾ سُبْحٰنَ

ان کا خیال نہ کیجیے، اور ذرا انہیں دیکھتے رہیے، سو عنقریب یہ بھی دیکھ لیں گے و۹۵ پاک ہے

رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ﴿۱۸۰﴾ وَسَلٰمٌ عَلَى

آپ کا پروردگار بڑی عظمت کا پروردگار ان چیزوں سے جو یہ لوگ بیان کرتے ہیں، اور سلام ہو

الْمُرْسَلِيْنَ ﴿۱۸۱﴾ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۱۸۲﴾

پیمبروں پر اور ساری خوبیاں اللہ پروردگار عالم کے لئے ہیں و۹۶

ع ۵ / ۲۲ / ۹

آیاتہا ۸۸ — ۳۸ سُوْرَةُ صٓ مَكِّيَّةٌ ۳۸ — رکوعاتہا ۵

اس میں اٹھاسی آیتیں ہیں — سورۂ ص مکہ میں نازل ہوئی — اور پانچ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

صٓ وَالْقُرْاٰنِ ذِي الذِّكْرِ ﴿۱﴾ بَلِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِيْ عِزَّةٍ

صاد و۱ قسم ہے قرآن نصیحت والے کی (کہ کافروں کا انکار کسی دلیل پر مبنی نہیں) و۲ اصل یہ ہے کہ (یہ) کافر تعصب

وَّشِقَاقٍ ﴿۲﴾ كَمْ اَهْلَكْنَا مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنْ قَرْنٍ فَنَادَوْا

ومخالفت میں پڑے ہوئے ہیں، و۳ کتنی ہی امتوں کو ان سے پہلے ہم ہلاک کر چکے ہیں سو انہوں نے بڑی ہائے پکار



و۹۳ موت پر تو اپنا حال زار بہرحال دیکھیں گے، اور ممکن ہے دنیا میں بھی عذاب کی جھلک دیکھ لیں۔ فَتَوَلَّ...... حِيْنٍ۔ یعنی چندے ان کی ایذا رسانیوں پر التفات نہ کیجیے۔ و۹۴ یعنی جب وہ وقت موعود آجائے گا، پھر ٹالے ٹل نہ سکے گا۔ ساحة کے لفظی معنٰی صحن یا انگنائی کے ہیں۔ یعنی جب وہ عذاب ان سے ایسا متصل ہوجائے گا کہ ان کے لیے کوئی جائے پناہ نہ رہے گی۔ و۹۵ یعنی آپ کو تو ہمارے کہنے سے یقین ہی ہے، باقی معائنہ ومشاہدہ کے بعد انہیں بھی یقین ہو کر رہے گا۔ مفسرین نے کہا ہے کہ ابھی ابھی یہ مضمون جو اوپر گزرا ہے۔ وہاں اس کا تعلق غلبہ اہل حق سے تھا، اور یہاں اس کا تعلق عذاب اہل باطل سے ہے۔ اس لیے مضمون کی تکرار صرف صورۃً ہے، معنًی نہیں۔ و۹۶ (معبودیت، الوہیت، ربوبیت کا حقدار وہی اکیلا، بلا شائبہ شرکت غیرے ہے) سُبْحٰنَ...... يَصِفُوْنَ۔ حق تعالٰی پاک ومنزہ ہے ان تمام لغویات وخرافات سے جو اہل شرک اس کی جانب منسوب کرتے رہتے ہیں۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ قرآن کا یہ فقرہ بڑا جامع ہے۔ معرفت باری کے سارے مدارج اس مختصر سے فقرہ میں آگئے۔ كلمة محوية على اقصى الدرجات و اكمل النهايات في معرفة الله العالم (کبیر) رَبِّ الْعِزَّةِ۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ رب میں اشارہ ہے کمال حکمت ورحمت کی جانب، اور عزت میں کمال قدرت کی جانب۔ يَصِفُوْنَ کے عموم واطلاق سے اہل لطائف نے یہ نکتہ پیدا کیا ہے کہ حق تعالٰی جس طرح اہل شرک وضلالت کی یاوہ گوئیوں سے منزہ و برتر ہیں، اسی طرح مؤمنین صادق کی غایت مدح وثنا اور عارفین کاملین کے احاطۂ فہم رسا سے بھی بالاتر ہیں — اور عارف رومی رحمۃ اللہ علیہ نے ترجمانی اسی مقام کی کی ہے۔ ماہروں از پاک و ناپاکی ہمہ وزگراں جانی وچالاکی ہمہ سَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ۔ حق تعالٰی خود جن بندوں پر سلام بھیجیں، ان کا واجب الاتباع ہونا بالکل ظاہر ہے۔

و۱ دوسرے مقطعات کی طرح اس حرف صٓ کے اصل معنٰی تو اللہ ہی کو معلوم ہیں، البتہ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی تفسیر میں متعدد اقوال نقل کردیے ہیں۔ مثلاً۔
۱۔ صٓ مخفف ہے کسی اسم الٰہی کا، مثلاً صمد یا صادق الوعد، یا صانع المصنوعات۔
۲۔ صٓ مخفف ہے اس فقرہ کا کہ صدق محمد في كل ما اخبر به عن الله۔
۳۔ صٓ مخفف ہے اس فقرہ کا، کہ صد الكفار عن قبول هذا الدين۔ اور محمد بن کعب القرظی سے روایت ہے صٓ اسم الصمد اور صادق الوعد کا سر ہے (معالم) و۲ مطلب یہ کہ قرآن کی اعلٰی تعلیمات خود اس کی صداقت پر گواہ ہیں، اور یہ کافر جو اس کے کلام الٰہی ہونے اور آپ کی حالت سے انکار کر رہے ہیں سو اس کی بنیاد کسی دلیل یا وجہ عقلی پر ہرگز نہیں۔ ذِي الذِّكْرِ۔ یعنی یہ وعظ ونصیحت والا قرآن، یا عزت وعظمت والا قرآن۔ والمراد بالذكر العظمة او الشرف والشهرة (بیضاوی) ذی الشرف اے ذی الشان والمكانة (ابن کثیر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما وسعید بن جبیر وغیرہما) و۳ (اور اس تعصب وعناد کا وبال بھی ایک روز ان پر پڑے گا) یہاں یہ بتادیا کہ مخالفت حق کا سبب کوئی اشتباہ عقلی ہرگز نہیں، محض ان لوگوں کی ضد، ہٹ دھرمی اور نخوت پسندی ہے۔ عِزَّةٍ وَّشِقَاقٍ۔ دونوں کا تنوین نکرہ کے ساتھ آنا ان صفات کی شدت کے اظہار کے لیے ہے۔ یعنی یہ لوگ پرلے سرے کی ہٹ دھرمی سے کام لے رہے ہیں۔ والتنكير في عزة و شقاق لدلالة على شدتها (کشاف)

وَّلَاتَ حِيْنَ مَنَاصٍ (۳) وَعَجِبُوْٓا اَنْ جَآءَهُمْ مُّنْذِرٌ

کی دراں حالیکہ وقت خلاصی کا گزر چکا تھا۔ ۴ اور یہ اس پر حیرت کر رہے ہیں کہ ان کے پاس ایک ڈرانے والا

مِّنْهُمْ ز وَقَالَ الْكٰفِرُوْنَ هٰذَا سٰحِرٌ كَذَّابٌ (۴) اَجَعَلَ

انہیں میں سے آیا و۵ اور (یہ) کافر کہتے ہیں کہ یہ شخص ساحر ہے کذاب ہے و۶ ارے اس نے

الْاٰلِهَةَ اِلٰهًا وَّاحِدًا ۚ اِنَّ هٰذَا لَشَيْءٌ عُجَابٌ (۵) وَانْطَلَقَ

خداؤں کو بس ایک خدا کر دیا! بے شک یہ بڑی انوکھی بات ہے و۷ ان لوگوں کے سردار

الْمَلَاُ مِنْهُمْ اَنِ امْشُوْا وَاصْبِرُوْا عَلٰٓى اٰلِهَتِكُمْ ۚ اِنَّ

یہ کہتے ہوئے چلے کہ چلو اور اپنے دیوتاؤں پر قائم رہو

هٰذَا لَشَيْءٌ يُّرَادُ (۶) مَا سَمِعْنَا بِهٰذَا فِي الْمِلَّةِ الْاٰخِرَةِ ۚ

اس میں بے شک اس شخص کا کوئی مطلب ہے و۸ ہم نے تو یہ بات (اپنے) پچھلے مذہب میں (کبھی) سنی نہیں،

اِنْ هٰذَآ اِلَّا اخْتِلَاقٌ (۷) ءَاُنْزِلَ عَلَيْهِ الذِّكْرُ مِنْ

ہو نہ ہو یہ اس کی گڑھت ہے و۹ تو کیا ہم سب میں سے بس اسی شخص پر کلام الٰہی

بَيْنِنَا ۭ بَلْ هُمْ فِيْ شَكٍّ مِّنْ ذِكْرِيْ ۚ بَلْ لَّمَّا يَذُوْقُوْا

نازل کیا گیا و۱۰ اصل یہ ہے کہ یہ لوگ میری وحی ہی کی طرف سے شک میں پڑے، اصل یہ ہے کہ انہوں نے میرا عذاب

عَذَابِ (۸) اَمْ عِنْدَهُمْ خَزَآئِنُ رَحْمَةِ رَبِّكَ الْعَزِيْزِ

اب تک نہیں چکھا ہے و۱۱ کیا ان لوگوں کے پاس خزانے ہیں ان کے پروردگار زبردست و فیاض کی

الْوَهَّابِ (۹) اَمْ لَهُمْ مُّلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا

رحمت کے؟ و۱۲ کیا جو کچھ آسمانوں اور زمین اور ان کے درمیان ہے، وہ ان کی حکومت

بَيْنَهُمَا ۣ فَلْيَرْتَقُوْا فِي الْاَسْبَابِ (۱۰) جُنْدٌ مَّا هُنَالِكَ

میں ہے؟ تو انہیں چاہیے کہ سیڑھیاں لگا کر چڑھ جائیں و۱۳ اس مقام پر یوں ہی ایک بھیڑ ہے منجملہ گروہوں کے



و۴ (چنانچہ ان کا شور و واویلا انہیں کچھ بھی نفع نہ دے سکا۔ اور یہی حشر ان کافروں کا بھی ہونا ہے) لَاتَ۔ لات لیس کی ایک غیر منصرف صورت ہے۔ تقدیر کلام خلیل و سیبویہ کے نزدیک یہ ہوگی۔ لیس الحین حین مناص (کبیر۔ بیضاوی) اور اخفش کے نزدیک یوں، ولا حین مناص (کبیر، بیضاوی) مَنَاصٍ۔ جائے خلاص یا جائے گریز۔ و۵ (کوئی فوق البشر نہیں، بلکہ انہیں جیسا بشر و انسان) مشرکوں کی سمجھ میں یہی تو نہیں آتا کہ ایک بشر مرتبہ رسالت پر کیسے پہنچ سکتا ہے۔ دیوتا پرستی ان کی سمجھ میں آجاتی ہے۔ اوتار، مظہریت، عینیت، حلول کے عقیدے عین ان کے مذاق طبیعت کے موافق ہیں۔ بس ایک نہ سمجھ میں آنے والی بات یہی مسئلہ سفارت الٰہی و رسالت ہے۔ بار بار اسی پر الجھتے تھے۔ ضمیر ھم جنس بشری کی جانب ہے۔ رسول من جنسھم ای بشرًا (روح) یعنی استبعدوا ان یکون النبی من البشر (مدارک) و۶ "اس کے لائے ہوئے کلام میں اثر اور اس کے پیش کیے ہوئے معجزات تو نتیجہ ہیں اس کے کمال ساحری کا اور اس کا دعویٰ نبوت و رسالت تمام تر بے بنیاد ہے"۔ جب نقطۂ آغاز یہ ہوا کہ دعوائے نبوت صحیح ہو ہی نہیں سکتا، تو اب اس سے چارہ نہیں کہ مدعی نبوت کے وعظ و تبلیغ کے اثر کو سحر پر محمول کیا جائے۔ ساحر قرار دیتے ہوئے یہ احمق اتنا نہ سوچے کہ ساحر بھی کبھی دعوت توحید دیتا رہتا ہے؟ تزکیۂ اخلاق کی طرف بلاتا رہتا ہے؟ عقائد صحیحہ و اعمال صالحہ کی تبلیغ کرتا رہتا ہے؟ بات کچھ نہ کچھ کہہ دینی ہی تھی، تو ایسی تو کہتے جو کچھ لگتی ہوئی ہوتی۔ یہ تشخیص تو سراسر الٹی اور بالکل ہی بے تکی تھی۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ آیت میں کام محض قالوا سے بھی نکل سکتا تھا، لیکن بجائے اس کے قَالَ الْكٰفِرُوْنَ کی صراحت میں اشارہ ان لوگوں کی کمال بدعقلی کی طرف کرتا ہے کہ ایسے مہمل و لایعنی قول کا مصدر و منشا کفر محض ہی ہو سکتا ہے۔ و۷ پیمبر برحق کا اصلی جرم ان کج فہموں کے نزدیک یہی تلقین توحید تھی۔ وہ کہتے تھے عالم میں قدم قدم پر تو تنوع، تعدد، اختلاف ہے، اس کثرت کا مصدر وحدت کو فرض ہی کیسے کیا جا سکتا ہے؟ رات الگ ہے، دن الگ، آگ اور شے ہے پانی اور۔ زمین الگ مخلوق ہے آسمان الگ، ان میں سے ہر ایک کے کاروبار کے لیے ایک مستقل حاکم، متصرف فرماں روا کی ضرورت ہے، اور یہی دیوی دیوتا ہیں۔ سب کو مٹا کر صرف ایک مؤثر حقیقی و فاعل اصلی کو ماننے کے کوئی معنی ہی نہیں۔ عُجَابٌ۔ عجاب مرادف ہے عجیب کا، البتہ اس میں زور عجیب سے زیادہ ہے۔ ھو العجیب الا انه ابلغ من العجیب (کبیر) ای بلیغ فی العجب (روح) و۸ یہ شخص بھی بہکا کر اپنا کوئی نہ کوئی کام ہم سے نکالنا چاہتا ہے، تم لوگ ہرگز اس کے کہے میں نہ آنا۔ اپنے دیوتاؤں کی نصرت میں لگے رہنا۔ قریش کے ائمہ و سردار کبھی کبھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تقریر سننے کھڑے ہو جاتے تو اس کے بعد ذکر توحید کی تاب نہ لا کر اپنے پیرووں سے یہ کہنے لگتے۔ و۹ مِلَّةِ الْاٰخِرَةِ سے مراد وہی ملت عرب ہے۔ یعنی ہم نے کبھی اپنے بیروں کے مذہب، اپنے باپ دادوں کے دین میں تو یہ عقیدہ پایا نہیں۔ دوسرے معنیٰ "آخری مذہب" کے دین عیسوی کے بھی کیے گئے ہیں۔ یہ تفسیر بھی چسپاں ہو سکتی ہے۔ نصاریٰ اپنے نقطۂ نظر سے بالکل صحیح طور پر کہہ سکتے تھے، کہ یہ توحید خالص جس کی دعوت اسلام دے رہا ہے، ہم نے تو کہیں آبائے کلیسا سے سنی نہیں تھی؟ و۱۰ یعنی بالفرض نبوت یا پیمبری کی کچھ اصلیت ہوتی بھی، تو پیمبری ہمارے ہاں کے رؤسا و امراء کے ہوتے ہوئے آخر ایک یتیم و نادار شخص کو کیوں ملی! اہل لطائف نے کہا ہے کہ منشاء اس قول کا کبر تھا۔ اس سے معلوم ہوا کہ کبر ایسی بری چیز ہے جو کبھی کفر تک بھی پہنچا دیتی ہے۔ و۱۱ قرآن مجید کہتا ہے کہ انکار کا باعث محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی شخصی تکذیب نہیں، بلکہ یہ اصل مسئلہ وحی میں بھٹک رہے ہیں، اور خود اس کی بنیاد عذاب الٰہی سے غفلت پر ہے۔ و۱۲ (اور نبوت بھی کیا ان کے قبضۂ قدرت میں ہے، کہ جسے چاہیں اسے اس سے نواز دیں؟) نبوت کی عظمت و اہمیت اسی سے ظاہر ہے کہ اسلامی عقیدہ میں اسی پر تکوینی حیثیت سے دار و مدار نظام عالم کا ہے۔ چنانچہ جس وقت کوئی مومن یعنی نبی پر ایمان رکھنے والا سطح زمین پر نہ رہے گا، اس کائنات کا نظم بھی ختم ہو جائے گا، اور قیامت آجائے گی۔ و۱۳ (اپنی قدرت تصرف دکھانے کو) اَمْ ...... بَيْنَهُمَا۔ سوال گویا دوسرے الفاظ میں یہ ہے کہ آیا انہیں ارضیات و سماویات کے مصالح کا علم ہے، جو یہ نبوت کی تقسیم کے بھی ذمہ دار بنتے ہیں۔

مَهْزُوْمٌ مِّنَ الْاَحْزَابِ ﴿۱۱﴾ كَذَّبَتْ قَبْلَهُمْ قَوْمُ نُوْحٍ

جس کو شکست ہو گی ف۱۴ ان سے پہلے بھی قوم نوح و قوم عاد

وَّ عَادٌ وَّ فِرْعَوْنُ ذُو الْاَوْتَادِ ﴿۱۲﴾ وَ ثَمُوْدُ وَقَوْمُ لُوْطٍ

اور فرعون نے جس کے کھونٹے گڑے ہوئے تھے اور ثمود اور قوم لوط

وَّاَصْحٰبُ لْئَيْكَةِ ؕ اُولٰٓئِكَ الْاَحْزَابُ ﴿۱۳﴾ اِنْ كُلٌّ اِلَّا

اور اصحاب ایکہ نے تکذیب کی تھی یہ (بڑے بڑے) گروہ والے ان سب نے

كَذَّبَ الرُّسُلَ فَحَقَّ عِقَابِ ﴿۱۴﴾ وَ مَا يَنْظُرُ هٰٓؤُلَآءِ اِلَّا

رسولوں کو جھٹلایا تھا، سو میرا عذاب (ان پر) واقع ہو گیا ف۱۵ اور یہ لوگ تو بس ایک چیخ کے

صَيْحَةً وَّاحِدَةً مَّا لَهَا مِنْ فَوَاقٍ ﴿۱۵﴾ وَ قَالُوْا رَبَّنَا

منتظر ہیں جس میں دم لینے کی گنجائش نہ ہو گی، اور یہ لوگ کہتے ہیں کہ اے ہمارے پروردگار

عَجِّلْ لَّنَا قِطَّنَا قَبْلَ يَوْمِ الْحِسَابِ ﴿۱۶﴾ اِصْبِرْ عَلٰى مَا

ہم کو ہمارا حصہ روز حساب سے پہلے ہی دے دے ف۱۶ آپ ان لوگوں کے اقوال پر

يَقُوْلُوْنَ وَاذْكُرْ عَبْدَنَا دَاوٗدَ ذَا الْاَيْدِ ۚ اِنَّهٗٓ اَوَّابٌ ﴿۱۷﴾ اِنَّا

صبر کیجیے، اور ہمارے بندے داؤد بڑی قوت والے کو یاد کیجیے، وہ بڑے رجوع کرنے والے تھے ف۱۷ ہم نے

سَخَّرْنَا الْجِبَالَ مَعَهٗ يُسَبِّحْنَ بِالْعَشِيِّ وَ الْاِشْرَاقِ ﴿۱۸﴾

پہاڑوں کو (ان کے) تابع کر رکھا تھا کہ ان کے ساتھ شام و صبح تسبیح کیا کرتے تھے

وَالطَّيْرَ مَحْشُوْرَةً ؕ كُلٌّ لَّهٗٓ اَوَّابٌ ﴿۱۹﴾ وَشَدَدْنَا مُلْكَهٗ

اور پرندوں کو بھی جو (ان کے پاس) جمع ہو جاتے تھے، سب ان کی وجہ سے بڑے رجوع کرنے والے تھے ف۱۸ اور ہم نے

وَاٰتَيْنٰهُ الْحِكْمَةَ وَفَصْلَ الْخِطَابِ ﴿۲۰﴾ وَ هَلْ اَتٰىكَ نَبَؤُا

ان کی سلطنت کو قوت دی تھی اور ہم نے انہیں حکمت اور فیصلہ کرنے والی تقریر عطا کی تھی ف۱۹ بھلا آپ کو ان اہل مقدمہ کی خبر



ع ۱۴/۱۰

ف۱۴ مراد وہی اہل مکہ ہیں۔ پر قوت اہل مکہ کی بربادی کی پیشگوئی قطعیت کے ساتھ کر دینا بجائے خود ایک قرآنی معجزہ ہے۔ اس پیش خبری کا تحقق میدان بدر میں ہو کر رہا۔ قال قتادة هنالک اشارة الی یوم البدر فاخبر الله تعالٰی بمکة انه سیهزم جند المشرکین فجاء تاویلها یوم بدر (کبیر) ف۱۵ متعین طور پر نام بھی قرآن نے پرانی پر قوت، پر شوکت قوموں کے بتا دیے، کہ تکذیب انبیاء و تکذیب شریعت الٰہی ہی کی پاداش میں یہ لوگ ہلاک ہوتے تھے۔ وہی صورت آج کے منکرین کو بھی پیش آنی ہے۔ نُوْح، عَاد، فِرْعَوْن، ثَمُوْد، لُوْط، اَصْحٰبُ لْئَيْكَةِ۔ ان سب پر حاشیے اپنے اپنے مقام پر گزر چکے۔ اَصْحٰبُ لْئَيْكَةِ سے مراد حضرت شعیب کی امت ہے۔ ذُو الْاَوْتَادِ۔ محاورہ میں اس سے مراد شوکت و حشمت والے سے ہوتی ہے۔ استعیر لثبات العز والملک واستقامة الامر (کشاف) اصل هذه الکلمة من ثبات البیت المطنب باوتاده ثم استعیر لاثبات العز والملک (کبیر) پرانی قوموں میں تعذیب کی ایک صورت مجرم کو چومیخا کر دینے (یعنی لٹا کر ہاتھ پیروں میں میخیں ٹھونک دینے) کی جاری تھی۔ اور روایات میں ملتا ہے کہ فرعون کے دور میں بھی یہ سزا جاری تھی۔ ف۱۶ منکرین بطور استہزاء کہتے تھے کہ جو کچھ عذاب ہم پر ہونا ہے وہ ابھی لے آؤ، کل پر کیوں اٹھا رکھا ہے اعلم ان الکفار لما بالغوا فی السفاهة علی رسول الله ﷺ حیث قالوا انه ساحر کذاب و قالوا له علی سبیل الاستهزاء عجل لنا قطنا امره الله بالصبر علی سفاهتهم (کبیر) ف۱۷ (اور ان کی مثال و نظیر سے صبر میں تقویت حاصل کیجیے۔) اس کے بعد آپ کی تقویت قلب کے لیے نو پیمبروں کی مثالیں درج ہو رہی ہیں، ان میں سے تین کے قصے مفصل بیان ہوں گے اور چھ کا ذکر صرف اجمالاً آئے گا۔ ذَا الْاَيْدِ۔ یعنی بڑی قوت والے، ہمت والے، دین و تقویٰ کی راہ میں بڑے بڑے مجاہدے کر ڈالنے والے۔ ای ذا القوة فی الدین المضطلع بمشاقه و تکالیفه (کشاف) ای ذا القوة علی اداء الطاعة والاحتراز عن المعاصی (کبیر) اَوَّابٌ۔ اللہ کی طرف بڑے رجوع کرنے والے۔ اواب رجاع الی مرضاة الله (کشاف) حضرت داؤد، نبی و سلطان کی قوت و حشمت و نیز زہد و تقویٰ پر ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن عَبْدَنَا۔ لفظ عبد کو ضمیر متکلم کی طرف مضاف کر کے قرآن مجید نے اس سے کام اظہار تخصیص و تشریف ہی کا لیا ہے۔ ف۱۸ سَخَّرْنَا الْجِبَالَ..... وَالطَّيْرَ۔ تسبیح جبال و طیور پر حاشیے سورۃ الانبیاء (پ۱۷) میں گزر چکے۔ مَحْشُوْرَةً۔ یعنی ہر طرف سے آپ کے گرد جمع ہو جانے والے۔ ای محشورة الیه من کل جانب (بیضاوی) لَّهٗٓ اَوَّابٌ۔ یعنی ان کی تسبیح کے باعث یہ بھی اواب ہو گئے تھے۔ ای کل واحد من الجبال والطیر لاجل تسبیحه رجاع الی التسبیح (بیضاوی) بِالْعَشِيِّ وَالْاِشْرَاقِ۔ صبح و شام، کہ یہی ذکر و عبادت کے اوقات خصوصی ہوتے ہیں۔ ف۱۹ ”فلسطین کی سب سے بڑی حکومت وہی تھی جو داؤد علیہ السلام کے عہد میں قائم ہوئی تھی“۔ (انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا، جلد ۷ صفحہ ۸۷) مزید تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن الْحِكْمَةَ وَ فَصْلَ الْخِطَابِ، اس کے معنی علم قضا کے بھی کیے گئے ہیں، اور فریقین کے درمیان فیصلہ صحیح کے بھی۔ الفصل بین الخصوم بالحق (جصاص) العلم بالقضاء (جصاص۔ عن الحسن)

الْخَصْمِ اِذْ تَسَوَّرُوا الْمِحْرَابَ ۝۲۱ اِذْ دَخَلُوْا عَلٰى دَاوٗدَ

پہنچی ہے جب وہ دیوار پھاند کر حجرہ میں داؤد کے پاس آ گئے

فَفَزِعَ مِنْهُمْ قَالُوْا لَا تَخَفْ ۚ خَصْمٰنِ بَغٰى بَعْضُنَا عَلٰى

اور وہ ان سے گھبرا گئے تھے و۲۰ وہ لوگ بولے آپ ڈریے نہیں و۲۱ (ہم) دو اہل مقدمہ ہیں کہ ایک نے

بَعْضٍ فَاحْكُمْ بَيْنَنَا بِالْحَقِّ وَلَا تُشْطِطْ وَاهْدِنَآ اِلٰى

دوسرے پر زیادتی کی ہے، سو آپ ہم میں انصاف سے فیصلہ کر دیجیے اور بے انصافی نہ کیجیے، اور ہمیں سیدھی راہ

سَوَآءِ الصِّرَاطِ ۝۲۲ اِنَّ هٰذَآ اَخِيْ ۟ لَهٗ تِسْعٌ وَّتِسْعُوْنَ

بتا دیجیے و۲۲ یہ شخص میرا بھائی ہے، اس کے پاس ننانوے دنبیاں ہیں

نَعْجَةً وَّلِيَ نَعْجَةٌ وَّاحِدَةٌ ۟ فَقَالَ اَكْفِلْنِيْهَا وَعَزَّنِيْ فِي

اور میرے پاس ایک ہی دنبی ہے، سو یہ کہتا ہے وہ بھی مجھ کو دے ڈال اور بات چیت میں

الْخِطَابِ ۝۲۳ قَالَ لَقَدْ ظَلَمَكَ بِسُؤَالِ نَعْجَتِكَ اِلٰى

مجھے دباتا ہے و۲۳ (داؤد) نے کہا کہ اس نے تیری دنبی اپنی دنبیوں میں ملانے کی درخواست کر کے واقعی

نِعَاجِهٖ ؕ وَاِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ الْخُلَطَآءِ لَيَبْغِيْ بَعْضُهُمْ عَلٰى

تجھ پر ظلم کیا اور اکثر شرکا (یوں ہی) ایک دوسرے پر زیادتی کیا کرتے

بَعْضٍ اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَقَلِيْلٌ مَّا

ہیں مگر ہاں وہ لوگ نہیں جو ایمان لائے اور انہوں نے نیک عمل بھی کیے، اور ایسے لوگ

هُمْ ؕ وَظَنَّ دَاوٗدُ اَنَّمَا فَتَنّٰهُ فَاسْتَغْفَرَ رَبَّهٗ وَخَرَّ

نہایت ہی کم ہیں و۲۴ اور داؤد کو خیال آیا کہ ہم نے ان کا امتحان کیا ہے، سو انہوں نے اپنے پروردگار کے سامنے توبہ کی اور وہ

رَاكِعًا وَّاَنَابَ ۝۲۴ فَغَفَرْنَا لَهٗ ذٰلِكَ ؕ وَاِنَّ لَهٗ عِنْدَنَا لَزُلْفٰى

جھک پڑے اور رجوع ہوئے و۲۵ سو ہم نے انہیں معاف کر دیا اور ہمارے ہاں ان کے لئے (خاص) قرب

و۲۰ (کہ یہ کیسے لوگ ہیں جو بجائے دروازہ سے آنے کے عبادت خانہ کی دیوار پھاند کر آ گئے ہیں دروازہ سے پہرہ داروں نے انہیں غالباً اس لیے آنے نہیں دیا تھا کہ وہ وقت آپ کی عبادت کا تھا، مقدمات فیصل کرنے کا نہ تھا۔ فَفَزِعَ مِنْهُمْ۔ یعنی اس مجمع کے یوں بے اجازت اور ناوقت آنے سے آپ کو قدرۃً ہراس پیدا ہوا کہ کہیں یہ کوئی خونی اور ڈاکو تو نہیں۔ طبعی جذبات و کیفیات (غصہ، غم، خوف، اندیشہ وغیرہ) کے طاری ہونے کو جو لوگ مرتبہ ولایت کے منافی سمجھتے ہیں، وہ حضرات انبیاء کے ان تاثرات طبعی کی مثالوں کو سامنے رکھ لیں۔ قرآن مجید نے یہ ساری تفصیلات بلا ضرورت اور بے مصلحت تھوڑے ہی بیان کر دی ہیں۔ الْخَصْمِ۔ خصم کا اطلاق شخص واحد اور جماعت دونوں پر ہوتا ہے۔ الخصم اسم يقع على الواحد و على الجماعة (جصاص) اطلق على الجماعة (بیضاوی) و استعمل للواحد والجمع (راغب) الْمِحْرَابَ۔ محراب یہاں حجرہ کے معنی میں ہے۔ قيل المحراب الغرفة (جصاص) و۲۱ (ہمارے اس طرح بے قاعدہ اور بے وقت چلے آنے سے۔ ہم دشمن نہیں دوست، خیر خواہ ہیں، آپ کی رعایا ہیں، ایک مقدمہ لے کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے ہیں) و۲۲ (صورت معاملہ سے متعلق) حضرت داؤد نبی تو تھے ہی۔ بحیثیت حاکم و فرمانروا بھی اپنے عادلانہ اور جچے تلے فیصلوں کے لیے خاص شہرت و امتیاز رکھتے تھے۔ خَصْمٰنِ کے صیغۂ تثنیہ سے یہ خیال نہ گزرے کہ یہ دو فرد تھے۔ یہ دو فریق تھے، اور آج بھی مستغیث اور ملزم دونوں کا یہ عام معمول ہے کہ اپنے ساتھ کئی کئی ہمدردوں کو لے کر عدالت جایا کرتے ہیں۔ تسوروا، دخلوا، منهم سب کے صیغۂ جمع سے ظاہر ہو رہا ہے کہ وہ دو نہیں کئی آدمی تھے۔ اي نحن فوجان متخا صمان (بیضاوی) و۲۳ (اور اپنے آگے میری بات نہیں چلنے دیتا) اَخِيْ۔ اخ سے لازمی طور پر بھائی ہی مراد نہیں ہوتا، دوست یا دینی بھائی بھی مراد ہو سکتا ہے بالدين او بالصحبة (بیضاوی) والمراد اخوة الدين او اخوة الصداقة والالفة او اخوة الشركة والخلطة (مدارک) فَاحْكُمْ...... لَا تُشْطِطْ۔ فقہاء نے یہاں سے یہ نکالا ہے کہ فریق مقدمہ کے لیے جائز ہے کہ حاکم سے اس لہجہ میں خطاب کرے۔ يدل على ان للخصم ان يخاطب الحاكم بمثله (جصاص) لَهٗ...... اَكْفِلْنِيْهَا۔ عہد داؤدی میں فلسطین میں بھیڑوں، دنبوں کی گلہ بانی کا عام رواج تھا۔ و۲۴ حضرات انبیاء کوئی ضمنی اور اتفاقی موقع بھی تبلیغ کا ہاتھ سے نہیں جانے دیتے — یوسف علیہ السلام نے جیل خانہ میں ایک قیدی کے تعبیر خواب پوچھ لینے پر ان لوگوں کے سامنے ایک مستقل وعظ رد شرک و اقرار توحید میں فرما ڈالا تھا۔ اِنَّ...... بَعْضٍ۔ یہ سارا فقرہ مسلک شرک پر ایک تعریض ہے۔ وَقَلِيْلٌ مَّا هُمْ۔ ما زائدہ ان کی قلت پر اظہار تعجب کے لیے ہے۔ و ما مزيدة للابهام والتعجب من قلتهم (بیضاوی) و۲۵ (اپنے پروردگار کی طرف خاص طور سے) وَظَنَّ دَاوٗدُ۔ آپ کی اپنے نفس سے یہ بدظنی غایت خشیت و تقویٰ کی بنا پر تھی — ظن کا لفظ خاص طور پر نظر میں رہے۔ قرآن مجید خود کسی واقعہ کا اثبات نہیں کرتا صرف آپ کے اس خیال کو بیان کر رہا ہے۔ اَنَّمَا فَتَنّٰهُ۔ یعنی یہ مقدمہ بھیج کر خود ان کے صبر و تحمل کا امتحان لیا ہو — ان مقدمہ والوں کے یوں بے محابا چلے آنے، پھر اپنی گفتگو میں آپ کا مرتبہ سلطانی ملحوظ نہ رکھنے سے متعدد پہلو آپ کے لیے ناگواری اور اشتعال طبع کے نکلتے تھے۔ امتحان اس کا مقصود تھا کہ آیا آپ ان گستاخیوں پر دار و گیر کرتے ہیں، یا غلبہ نور نبوت سے عفو و درگزر سے کام لیتے ہیں۔ فَاسْتَغْفَرَ۔ یہ استغفار ہر اس لغزش یا کوتاہی سے تھا، جو نبی معصوم سے ہو گئی ہو۔ خَرَّ رَاكِعًا۔ رکوع کو یہاں سجدہ کے معنی میں بھی سمجھا گیا ہے۔ روى ان معناه خر ساجدا فعبر بالركوع عن السجود (جصاص) لا خلاف بين العلماء ان الركوع ههنا السجود (ابن العربی)

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ف۲۶ (ان کے مرتبۂ نبوت کے شایانِ شان) موجودہ بائبل میں حضرات انبیاء کی عجیب مٹی پلید کی گئی ہے اور اس میں کچھ کور کسر رہ گئی تھی وہ تالمود وغیرہ یہود کے دوسرے مذہبی نوشتوں نے پوری کردی۔ قرآن مجید انبیاء (خصوصاً انبیاء اسرائیل) کی مقبولیت و صالحیت کا پرزور اثبات بار بار انہیں اتہامات کی تردید کرتا جاتا ہے۔ فَغَفَرْنَا لَهٗ۔ یعنی ہم نے ان سے اس کمی کا بھی ازالہ کردیا، جو ان کے مرتبہ و معیار کے مطابق ان کے اجر کمال صبر پر مرتب ہوتا۔ ذٰلِكَ۔ یعنی یہ خفیف سی غفلت اور ان کے مرتبۂ نبوت کے لحاظ سے لغزش۔ ای زلة (مدارک) یہاں بعض لوگوں نے ایک بے سروپا روایت اسرائیلیات سے لے کر نقل کردی ہے۔ لیکن محققین کا فیصلہ یہی ہے کہ ایسی روایت کسی عام مرد صالح کے حق میں بھی قابل قبول نہیں، چہ جائیکہ ایک نبی برحق کے حق میں۔ ف۲۷ (اور چونکہ آپ یوم حساب کو خوب یاد رکھے ہوئے ہیں، اس لیے آپ کے لیے ان وعیدوں کا احتمال ہی نہیں۔ خَلِيْفَةً اور مَلِک کے درمیان محققین نے یہی فرق کیا ہے کہ خلیفہ ہمیشہ عدل اور شفقت خلق ہی کو اپنا شعار بنائے رکھتا ہے۔ اور یہ جو بعض بدمذہبوں سے منقول ہے کہ خلیفۂ وقت کا کوئی گناہ ہی نہیں لکھا جاتا، اور تکلیف شرعی اس سے ساقط ہوجاتی ہے، اسے محققین اہل سنت نے کفر صریح قرار دیا ہے۔ ويحكى عن بعض الزنادقة ان الخليفة لا يكتب عليه خطيئة ولا هو داخل فى رتبة التكليف لان مرتبة مرتبة مستخلفة و هو كفر صراح (روح) ف۲۸ یہاں مومن و کافر کے اساسی نقطۂ نظر کا فرق بیان کردیا ہے۔ مومن کی نظر میں تکوینی مصلحتوں اور حکمتوں کا جلوہ حوادث کائنات کے ایک ایک جزئیہ سے نمایاں رہتا ہے۔ بخلاف اس کے جس کا ایمان توحید پر نہیں، وہ اس سارے کارخانہ کو بس مادی ہی قوانین کا محکوم و تابع سمجھتا ہے، اور اس کی نظر سے مقصدی حکمتیں بالکل گم ہوتی ہیں — اور جو فلاسفہ مادیئین کہلاتے ہیں، ان کا تو کھلا ہوا یہی مسلک ہے۔ مِنَ النَّارِ۔ من یہاں بیانیہ یا تشریحی ہے۔ اس لیے ترجمہ یعنی سے کیا گیا ہے۔ وَمَا خَلَقْنَا...... بَيْنَهُمَا۔ متکلمین اہل سنت نے آیت کے اس جزو سے معتزلہ کے مقابلہ میں استدلال کیا ہے کہ حق تعالیٰ ہی بندوں کے افعال کا بھی خالق ہے۔ و احتج اصحابنا بان هذه الأية تدل على كونه تعالى خالقا لاعمال العباد فقالوا هذه الأية تدل على كونه خالقاً لكل ما بين السمٰوت والارض و اعمال العباد حاصلة بين السمآء والارض فوجب ان يكون الله تعالى خالقاً لها (كبير) بَاطِلًا۔ یعنی بے مقصد، بلا حکمت، یوں ہی بلا کسی غرض صحیح کے۔ ف۲۹ مطلب یہ ہوا کہ وقوع قیامت کی تو خود ایک بڑی حکمت و غایت یہی ہے کہ جزا و سزا کامل ہو، اور مفسدوں، بدکاروں، منکروں کو کیفر کردار تک پہنچایا جائے۔ اب جو نادان وقوع قیامت کے منکر ہیں، وہ اس حکمت کو بھی ناقابل اعتناء سمجھ رہے ہیں۔ كَالْمُفْسِدِيْنَ فِي الْاَرْضِ۔ یہ مفسدین فی الارض وہی لوگ ہیں، جو قانون شریعت سے بغاوت کے مرتکب ہوتے رہتے ہیں، اور جس کا ایک لازمی نتیجہ فساد فی الارض ہے۔ ف۳۰ (اور اس تذکر یا نصیحت حاصل کرنے میں اعتقاد رسالت اور سب کچھ آ گیا) لِيَدَّبَّرُوْٓا اٰيٰتِهٖ۔ یعنی اس کی آیتوں میں غور کرکے یہ دیکھیں کہ اس کا قانون کیسا جامع اور کامل ہے۔



وَحُسْنَ مَاٰبٍ ﴿۲۵﴾ يٰدَاوٗدُ اِنَّا جَعَلْنٰكَ خَلِيْفَةً فِى

اور نیک انجامی ہے ف۲۶ اے داؤد ہم نے آپ کو زمین پر خلیفہ

الْاَرْضِ فَاحْكُمْ بَيْنَ النَّاسِ بِالْحَقِّ وَلَا تَتَّبِعِ الْهَوٰى

بنایا ہے سو لوگوں کے درمیان انصاف سے فیصلہ کرتے رہئے اور (آئندہ بھی) نفسانی خواہش کی پیروی نہ کیجیے

فَيُضِلَّكَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ اِنَّ الَّذِيْنَ يَضِلُّوْنَ عَنْ

کہ وہ اللہ کے راستہ سے آپ کو بھٹکا دے گی، بے شک جو لوگ اللہ کے راستہ سے بھٹک

سَبِيْلِ اللّٰهِ لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيْدٌۢ بِمَا نَسُوْا يَوْمَ

جاتے ہیں ان کے لئے سخت عذاب ہے اس پر کہ وہ روز حساب کو

الْحِسَابِ ﴿۲۶﴾ع وَمَا خَلَقْنَا السَّمَآءَ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا ع ۲ ۱۲ ۱۱

بھولے رہے ف۲۷ اور ہم نے آسمان اور زمین اور جو ان کے درمیان ہے بے حکمت نہیں

بَاطِلًا ؕ ذٰلِكَ ظَنُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ۚ فَوَيْلٌ لِّلَّذِيْنَ

پیدا کیا ہے، یہ تو ان لوگوں کا خیال ہے جو کافر ہیں، سو کافروں کے لئے بڑی

كَفَرُوْا مِنَ النَّارِ ﴿۲۷﴾ؕ اَمْ نَجْعَلُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا

خرابی ہے یعنی دوزخ ف۲۸ کیا ہم ان لوگوں کو جو ایمان لائے اور انہوں نے

الصّٰلِحٰتِ كَالْمُفْسِدِيْنَ فِى الْاَرْضِ ۫ اَمْ نَجْعَلُ الْمُتَّقِيْنَ

اچھے کام کئے ان کی برابر کردیں گے جو دنیا میں فساد کرتے پھرتے ہیں، یا ہم پرہیزگاروں کو بدکاروں کے

كَالْفُجَّارِ ﴿۲۸﴾ كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ اِلَيْكَ مُبٰرَكٌ لِّيَدَّبَّرُوْٓا اٰيٰتِهٖ

برابر کردیں گے؟ ف۲۹ یہ (قرآن) ایک بابرکت کتاب ہے جس کو ہم نے آپ پر نازل کیا ہے، تاکہ لوگ اس کی آیتوں میں

وَلِيَتَذَكَّرَ اُولُوا الْاَلْبَابِ ﴿۲۹﴾ وَوَهَبْنَا لِدَاوٗدَ سُلَيْمٰنَ ؕ

غور کریں اور تاکہ اہل فہم نصیحت حاصل کریں ف۳۰ اور ہم نے داؤد کو سلیمٰن عطا کیا،

نِعۡمَ الۡعَبۡدُ ؕ اِنَّهٗۤ اَوَّابٌ ؕ﴿۳۰﴾ اِذۡ عُرِضَ عَلَيۡهِ بِالۡعَشِىِّ
وہ بہت اچھے بندے تھے، وہ بہت رجوع ہونے والے تھے ف۳۱ (وہ قصہ بھی قابل ذکر ہے) جب شام کے وقت ان کے
الصّٰفِنٰتُ الۡجِيَادُ ۙ﴿۳۱﴾ فَقَالَ اِنِّىۡۤ اَحۡبَبۡتُ حُبَّ الۡخَيۡرِ
روبرو اصیل عمدہ گھوڑے پیش کیے گئے ف۳۲ تو کہنے لگے میں اس مال کی محبت میں اپنے پروردگار کی یاد سے
عَنۡ ذِكۡرِ رَبِّىۡ‌ۚ حَتّٰى تَوَارَتۡ بِالۡحِجَابِ﴿۳۲﴾ وقفة رُدُّوۡهَا
غافل ہو گیا یہاں تک کہ (آفتاب) پردہ میں چھپ گیا ف۳۳ ان گھوڑوں کو پھر میرے سامنے
عَلَىَّ ؕ فَطَفِقَ مَسۡحًۢا بِالسُّوۡقِ وَالۡاَعۡنَاقِ﴿۳۳﴾ وَلَقَدۡ فَتَنَّا
لاؤ، پھر انہوں نے ان کی پنڈلیوں اور گردنوں پر ہاتھ صاف کرنا شروع کیا ف۳۴ اور ہم نے سلیمان کو
سُلَيۡمٰنَ وَاَلۡقَيۡنَا عَلٰى كُرۡسِيِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ﴿۳۴﴾ قَالَ
امتحان میں ڈالا اور ہم نے ان کے تخت پر ایک ادھورا جسم لا ڈالا پھر انہوں نے اللہ کی طرف رجوع کیا ف۳۵ دعا مانگی
رَبِّ اغۡفِرۡ لِىۡ وَهَبۡ لِىۡ مُلۡكًا لَّا يَنۡۢبَغِىۡ لِاَحَدٍ مِّنۡۢ
اے میرے پروردگار میرا قصور معاف کر اور مجھے ایسی سلطنت دے کہ میرے سوا کسی کو
بَعۡدِىۡ‌ۚ اِنَّكَ اَنۡتَ الۡوَهَّابُ﴿۳۵﴾ فَسَخَّرۡنَا لَهُ الرِّيۡحَ تَجۡرِىۡ
میسر نہ ہو، بے شک تو بڑا ہی دینے والا ہے ف۳۶ پھر ہم نے ہوا کو ان کے تابع کر دیا کہ وہ ان کے حکم سے
بِاَمۡرِهٖ رُخَآءً حَيۡثُ اَصَابَ ۙ﴿۳۶﴾ وَالشَّيٰطِيۡنَ كُلَّ بَنَّآءٍ
جہاں وہ چاہتے نرمی سے چلتی اور سرکش جنوں کو بھی (ان کا تابع کر دیا) یعنی تعمیر کرنے والوں کو
وَّغَوَّاصٍ ۙ﴿۳۷﴾ وَّاٰخَرِيۡنَ مُقَرَّنِيۡنَ فِى الۡاَصۡفَادِ﴿۳۸﴾ هٰذَا
اور غوطہ خوروں کو، اور دوسروں کو بھی جو زنجیروں میں جکڑے ہوئے تھے ف۳۷ یہ
عَطَآؤُنَا فَامۡنُنۡ اَوۡ اَمۡسِكۡ بِغَيۡرِ حِسَابٍ﴿۳۹﴾ وَاِنَّ لَهٗ
ہماری بخشش ہے سو خواہ کسی کو دو یا نہ دو تم پر کچھ حساب نہیں ف۳۸ اور یقیناً



ف۳۱ (اللہ کی طرف، اور اس کے بڑے سچے پرستار اور موحد تھے۔ نہ کہ معاذ اللہ مشرک۔ جیسا کہ بائبل اور دوسرے اسرائیلی نوشتوں میں آپ کو ظاہر کیا گیا ہے) حضرت سلیمان (۹۹۰ ق م تا ۹۳۰ ق م) حضرت داؤد کے فرزند و جانشین، علاوہ پیمبر برحق ہونے کے شام و فلسطین کے عظیم الشان بادشاہ بھی تھے۔ آپ پر مفصل حاشیہ سورۃ البقر (پ۱) آیت و ما کفر سلیمٰن کے تحت میں گزر چکا ہے۔ نِعۡمَ الۡعَبۡدُ۔ یہ وصف حضرت داؤد کا بھی ہو سکتا ہے، لیکن ترجیح اسی قول کو ہے کہ یہ وصف حضرت سلیمان کا ارشاد ہوا ہے۔ المخصوص بالمدح فی نعم العبد محذوف فقیل ہو سلیمان و قیل داؤد والاول اولیٰ (کبیر) ف۳۲ (اور ان کے ملاحظہ کرنے میں اتنی دیر لگ گئی کہ کچھ معمولات عبادت چھوٹ گئے) الصّٰفِنٰتُ الۡجِيَادُ۔ یہ گھوڑے بھی غزا و جہاد کے عین دینی اغراض ہی کے لیے رکھے جاتے تھے۔ آپ کے بارہ ہزار سواروں اور آپ کے گھوڑوں کے لیے ۴۰ ہزار تھانوں کا ذکر توریت میں بھی آتا ہے۔ ”اور سلیمان کی گاڑیوں کے گھوڑوں کے لیے چالیس ہزار تھان تھے اور بارہ ہزار سوار تھے۔“ (۱۔ سلاطین۔ ۴:۲۶) ف۳۳ (پھر جب آپ کو خود ہی تنبہ ہوا تو آپ اپنے اوپر نفریں و ملامت کے لیے یہ کلمات زبان پر لانے لگے) کاملین اہل اللہ یوں ہی اپنی خفیف غفلتوں کے تدارک میں اہتمام عظیم کیا کرتے ہیں۔ تَوَارَتۡ۔ تقدیر کلام یوں ہے، توارت الشمس (کشاف۔ مدارک) والاکثر فی التفسیر ان التی توارت بالحجاب ھی الشمس (قرطبی) ف۳۴ یعنی غیرتِ دینی کے جوش میں ان گھوڑوں ہی کو ذبح کر ڈالا، کہ جو چیز کچھ دیر کے لیے بھی یادِ الٰہی سے غفلت کا باعث ہوئی وہ اس قابل نہیں کہ باقی رکھی جائے۔ رُدُّوۡهَا۔ ضمیر مؤنث گھوڑوں کی جانب ہے۔ والھاء فی ردوھا للخیل (قرطبی) بعض نے یہ معنیٰ بھی لیے ہیں کہ آپ ان کی پنڈلیوں اور گردنوں پر شفقت سے ہاتھ پھیرنے لگے۔ جب جہاد محبوب و مقصود تھا تو جو چیزیں آلات و اسباب کا کام دے رہی تھیں قدرۃً وہ بھی آپ کے التفات کی پوری مستحق تھیں۔ فَطَفِقَ..... الۡاَعۡنَاقِ۔ مراد ان گھوڑوں کے ذبح کر ڈالنے سے ہے۔ قال الاکثرون معناہ انہ مسح السیف بسوقھا و اعناقھا ای قطعھا (کبیر) بعض مشائخ اور صوفیہ نے جامہ دری وغیرہ کی سند اسی فعل سلیمانی سے نکالی ہے۔ و قد استدل الشبلی وغیرہ من الصوفیۃ فی تقطیع ثیابھم و تخریقھا بفعل سلیمان ھذا (قرطبی) ف۳۵ ہمارے بعض مفسرین نے (اللہ ان کی اجتہادی غلطیوں کو معاف فرمائے) اس مقام پر بعض عجیب عجیب قصے یہود کی کتابوں سے نقل کر دیے ہیں، جو کسی طرح بھی حضرت سلیمان جیسے پیمبر برحق کے شایانِ شان نہیں۔ لیکن محققین نے ان کے قبول کرنے سے قطعی انکار کر دیا ہے۔ چنانچہ امام المفسرین امام رازی علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں۔

اقول انا شدید التعجب من الناس کیف قبلوا ھذہ الوجوہ السخیفۃ مع ان العقل والنقل یردھا و لیس فی اثباتھا شبھۃ فضلاً عن حجۃ (کبیر)

مجھے بڑی حیرت ان لوگوں پر ہے کہ انہوں نے ایسی رکیک حکایات کو قبول ہی کیسے کر لیا، جبکہ عقل و نقل دونوں ان کی تردید کر رہے ہیں اور ان کی تائید میں کوئی دلیل تو کیا ہوتی، احتمالات تک بھی نہیں۔

اور مفسر ابوحیان نے لکھا ہے۔

نقل المفسرون فی ھذہ الفتنۃ والقاء الجسد اقوالا یجب براءۃ الانبیاء منھا یوقف علیھا فی کتبھم و ھی منھا لا یحل نقلھا و ھی اما من اوضاع الیھود او الزنادقۃ (بحر)

مفسرین نے اس فتنہ اور القاء جسد کے سلسلہ میں ایسی باتیں نقل کر دی ہیں جن سے حضرات انبیاء کی تبری کرنا واجب ہے ان روایتوں کو ان کی کتابوں میں دیکھا جا سکتا ہے یہاں نقل کرنا بھی جائز نہیں وہ یا تو یہود کی گڑھی ہوئی ہیں یا ملحدین کی۔ اور اس کی تائید صاحب روح المعانی نے بھی کی ہے --- روایتوں میں آتا ہے کہ حضرت سلیمان کے محل میں ۷۰ کی تعداد میں حرم تھے۔ اولاد کی خواہش خصوصاً غزا و جہاد کے اغراض سے دل میں پیدا ہونی قدرتی تھی۔ ایک روز آپ کے دل میں آیا کہ ایک شب میں اگر کل حرم حمل سے رہ جائیں، تو سو کڑیل جوان غزا و جہاد کے لیے ہاتھ آ سکتے ہیں --- یہ روایت جس صورت میں کہ بیان ہو رہی ہے عقلاً ذرا مستبعد ہے۔ لیکن اس پر کلی یا جزئی عمل ناممکن نہیں۔ بہر حال حسب روایت آپ نے ارادہ پر عمل بھی فرمایا لیکن نتیجہ حسب مراد نہ نکلا۔ صرف ایک خاتون کے حمل رہا اور ان سے بھی اولاد ناقص الخلقت پیدا ہوئی۔ جس کا جسم لا کر کرسی پر ڈال دیا گیا۔ ثُمَّ اَنَابَ۔ آپ کو اپنی اس غفلت پر، کہ حق تعالیٰ پر بھروسہ کے بجائے اپنی تدبیر پر اعتماد کیا، معاً تنبہ ہوا، اور آپ نے فوراً توبہ و استغفار کیا۔ یہ لغزش کوئی معصیت کے درجہ کی چیز ہرگز نہ تھی۔ جیسا کہ ظاہر ہے۔ لیکن آپ کے مرتبہ نبوت سے اتنی غفلت بھی فروتر تھی۔ بعض قصے اس سلسلہ میں سرتاسر مہمل، ہماری کتابوں میں بھی نقل ہو گئے ہیں۔ محققین ان کے یکسر منکر ہیں۔ امام رازی علیہ الرحمۃ نے فرمایا ہے۔ واعلم ان اھل التحقیق استبعدوا ھذا الکلام من وجوہ محققین نے اس کلام کو دلائل کے ساتھ رد کر دیا ہے۔ اور ابن کثیر نے لکھا ہے:۔ و کلھا متلقاۃ من قصص اھل الکتاب۔ یہ روایت ساری کی ساری اہل کتاب کے ہاں سے آئی ہے۔ اور یہ اہل کتاب وہی ہیں۔ و فیھم طائفۃ لا یعتقدون نبوۃ سلیمان علیہ السلام والظاھر انھم یکذبون علیہ۔ جن کا ایک گروہ حضرت سلیمان کی نبوت ہی کا منکر ہے اور یہ کھلی بات ہے کہ ان لوگوں نے آپ کے خلاف یہ گڑھ لیا ہے۔ ف۳۶ حضرت کو احساس اس کا ہوا ہے کہ یہ جو یادِ الٰہی میں غفلت کسی درجہ میں بھی واقع ہوئی، اس کا منشاء سامان جہاد وغیرہ میں انہماک تھا۔ اور خود کثرت اولاد کی تمنا جو

آپ کے دل میں پیدا ہوئی تھی، اس کا منشا بھی یہی خیال جہاد تھا۔ لیکن اگر کسی معاصر کے پاس زیادہ قوت واقتدار ہی نہ ہو، تو اس سے مقابلہ ومقاتلہ کے لئے بھی زیادہ ساز وسامان کی ضرورت ہی باقی نہ رہے اور یہ ساز و سامان خود میری نبوت پر ایک مستقل دلیل بن جائے۔ لیصیر اقتداری علیها معجزة تدل علی صحة نبوتی ورسالتی (کبیر) مِنۢ بَعۡدِیۡ۔ بعد ہمیشہ تاخر زمانی ہی کے لئے نہیں آتا ہے۔ علاوہ اور سوا کے معنی میں بھی آتا ہے۔ خود قرآن مجید ہی میں ہے۔ فمن یهدیه من بعد الله۔ یہاں بعد صاف غیر کے معنی میں ہے۔ چنانچہ یہاں بھی من بعدی، من غیری کے مرادف ہے۔ ای سوائی (جلالین) ای لا یصح لا حد غیری (روح) ای دونی (مدارک) رَبِّ اغۡفِرۡ لِیۡ۔ یہ عین سنت انبیاء ہے کہ رب العزت کے حضور میں کوئی حاجت عرض کرنے سے قبل استغفار بھی کر لیتے ہیں۔ دلت هٰذه الاٰیة علی انه یجب تقدیم مهم الدین علی مهم الدنیا لان سلیمان طلب المغفرة اولاً ثم بعدهٗ طلب الملک (کبیر) ف۳۷ (کسی جرم کی بنا پر) مطلب یہ ہوا کہ ہم نے یہ سامان کثیر انہیں دے کر معاصر سلاطین کو ان سے پست ومغلوب کر دیا۔ فَسَخَّرۡنَا...... اَصَابَ۔ آپ کی تسخیر ہوائی پر حاشیے اوپر گزر چکے۔ وَالشَّیٰطِیۡنَ۔ آپ کی تسخیر جنات خبیث کا ذکر سورۃ الانبیاء (پ۱۷) کے حاشیوں میں آ چکا۔ بَنَّآءٍ...... الۡاَصۡفَادِ۔ بعض جنات تعمیرات کے ماہرین میں تھے اور بعض غواصی کر کے موتی وغیرہ نکال لاتے تھے۔ اور انہیں میں سے جو مجرم ہوتے تھے، وہ بطور سزا زنجیروں میں جکڑ دیئے جاتے تھے۔ ف۳۸ یعنی تم اس سارے ساز وسامان، مال وجاہ کے محض خازن یا امین نہیں ہو۔ مالک ہو اور ہر طرح تصرف کے مجاز ومختار، تم سے حساب کتاب نہ دینے پر ہوگا اور نہ نہ دینے پر۔ ای لا حساب علیک فی ذٰلک (مدارک) ای مهما فعلت فهو جائز لک احکم بما شئت فهو صواب (ابن کثیر)



عِنۡدَنَا لَزُلۡفٰی وَ حُسۡنَ مَاٰبٍ ﴿۴۰﴾ وَاذۡكُرۡ عَبۡدَنَاۤ

ان کے لئے ہمارے ہاں (خاص) قرب اور نیک انجامی ہے ف۳۹ اور آپ ہمارے بندے ایوب کو

اَیُّوۡبَ ۘ اِذۡ نَادٰی رَبَّهٗۤ اَنِّیۡ مَسَّنِیَ الشَّیۡطٰنُ بِنُصۡبٍ

یاد کیجیے ف۴۰ جب کہ انہوں نے اپنے پروردگار کو پکارا کہ شیطان نے مجھے رنج و آزار

وَّ عَذَابٍ ﴿۴۱﴾ اُرۡكُضۡ بِرِجۡلِكَ ۚ هٰذَا مُغۡتَسَلٌۢ بَارِدٌ

پہنچایا ہے ف۴۱ اپنا پاؤں زمین پر مارو یہ ٹھنڈا پانی ہے نہانے کا اور

وَّ شَرَابٌ ﴿۴۲﴾ وَ وَهَبۡنَا لَهٗۤ اَهۡلَهٗ وَ مِثۡلَهُمۡ مَّعَهُمۡ رَحۡمَةً

پینے کا ف۴۲ اور ہم نے ان کو ان کا کنبہ عطا کیا اور ان کے ساتھ انہیں کے اتنے (اور بھی) اپنی رحمت خاصہ کے سبب سے

مِّنَّا وَ ذِكۡرٰی لِاُولِی الۡاَلۡبَابِ ﴿۴۳﴾ وَ خُذۡ بِیَدِكَ ضِغۡثًا

اور اہل عقل کے لئے یادگار رہنے کے سبب سے، ف۴۳ اور اپنے ہاتھ میں ایک مٹھا سینکوں کا لے لو،

فَاضۡرِبۡ بِّهٖ وَ لَا تَحۡنَثۡ ؕ اِنَّا وَجَدۡنٰهُ صَابِرًا ؕ نِعۡمَ

اور اسی سے مارو، اور اپنی قسم نہ توڑو ف۴۴ ہم نے ان کو (بڑا) صابر پایا کیا اچھے

الۡعَبۡدُ ؕ اِنَّهٗۤ اَوَّابٌ ﴿۴۴﴾ وَ اذۡكُرۡ عِبٰدَنَاۤ اِبۡرٰهِیۡمَ وَ اِسۡحٰقَ

بندے تھے، اور بڑے رجوع کرنے والے تھے ف۴۵ اور آپ یاد کیجیے ہمارے بندوں ابراہیم اور اسحٰق

وَ یَعۡقُوۡبَ اُولِی الۡاَیۡدِیۡ وَ الۡاَبۡصَارِ ﴿۴۵﴾ اِنَّاۤ اَخۡلَصۡنٰهُمۡ

اور یعقوب کو جو ہاتھوں والے اور آنکھوں والے تھے ف۴۶ ہم نے

بِخَالِصَةٍ ذِكۡرَی الدَّارِ ﴿۴۶﴾ وَ اِنَّهُمۡ عِنۡدَنَا لَمِنَ

ان کو ایک خاص بات کے ساتھ مخصوص کیا تھا وہ یاد آخرت ہے، ف۴۷ اور بے شک یہ لوگ ہمارے ہاں

الۡمُصۡطَفَیۡنَ الۡاَخۡیَارِ ﴿۴۷﴾ وَ اذۡكُرۡ اِسۡمٰعِیۡلَ وَ الۡیَسَعَ

منتخب اور سب سے اچھے لوگوں میں ہیں ف۴۸ اور اسمٰعیل اور الیسع

ع ۳ ۱۲/۱۲ وقف لازم



آیت سے یہ ظاہر ہو گیا کہ شریعت اسلامی میں بادشاہ ہمیشہ اور لازمی طور پر خزائن ملک کا محض امین ومتولی ہی نہیں ہوتا مالک ومختار مطلق بھی ہو سکتا ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ سالک کا بڑا سرمایہ جمعیت قلب ہے۔ اسی لیے محققین صوفیہ کو اس کا بڑا اہتمام رہتا ہے۔ ف۳۹ اوپر ساز وسامان دنیوی کا بیان تھا، اب مقبولیت عند اللہ واجر اخروی کا بیان ہے۔ حضرت سلیمان کی مقبولیت وبرگزیدگی کی یہ تصریحات بار بار اس لیے اور بھی آئی ہیں کہ یہود ونصاریٰ نے اپنے نوشتوں میں آپ کو دل کھول کر بدنام کیا ہے، اور ہر طرح کی بدعقیدگی برگشتگی وغیرہ کے الزامات آپ پر تھوپ دیئے ہیں۔ ف۴۰ ایوب علیہ السلام کا وطن علاقہ عوض میں تھا، جو فلسطین کا مشرقی حصہ حدود عرب سے متصل ہے۔ روایات یہود سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ نے ۲۱۰ سال کی عمر پائی، اور آپ کا زمانہ فرزندان یعقوب کے خروج (یعنی مصر سے بنی اسرائیل کی رہائی) تک کا عہد ہے۔ توریت میں آتا ہے۔ "عوض کی سرزمین میں ایوب نامی ایک شخص تھا اور وہ شخص کامل اور صادق تھا، اور خدا سے ڈرتا اور بدی سے دور رہتا تھا (ایوب ۱۔۱۰) پھر خداوند نے شیطان سے کہا کہ کیا تو نے میرے بندے ایوب کے حال پر غور کیا کہ زمین پر اس سا کوئی شخص نہیں ہے۔ وہ کامل اور صادق ہے، اور خدا سے ڈرتا اور بدی سے دور رہتا ہے (ا:۔۸) آپ پر حاشیے سورۃ الانبیاء (پ۱۷) میں گزر چکے۔ ف۴۱ (یعنی مجھے آلام دماغی وجسمانی میں مبتلا کر دیا ہے) اَنِّیۡ...... عَذَابٍ۔ برائی کو بجائے حق تعالیٰ کے شیطان کی جانب منسوب کرنا یہ عین خاصان حق کے آداب میں داخل ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ غیر معصیت میں شیطان کا تسلط کاملین پر بھی ممکن ہے۔ انبیاء پر شیطان کا تسلط معصیت کے باب میں ممکن نہیں، باقی اور ہر باب میں ممکن ہے۔ بِنُصۡبٍ وَّ عَذَابٍ۔ نصب سے مراد عام دکھ اور تکلیف ہے۔ اور عذاب سے مراد بیماری ہے۔ نصب هو المشقة والتعب والعذاب الالم یرید مرضه (کشاف) ف۴۲ دعا جو غایت تضرع وابتہال کے ساتھ کی گئی تھی، قبول ہوئی۔ حکم ملا کہ زمین پر ٹھوکر لگاؤ، چشمہ شفا یہیں جاری ہو جائے گا۔ آپ اس پانی سے نہائے بھی اور اسے پیا بھی۔ بالکل اچھے ہو گئے۔ روایتوں میں آتا ہے کہ یہ دو چشمے تھے۔ پہلا چشمہ امراض جلدی کے حق میں شافی تھا۔ دوسرا چشمہ چند قدم آگے بڑھ کر تھا۔ اس کا پانی امراض اندرونی کے حق میں آب حیات تھا۔ اُرۡكُضۡ بِرِجۡلِكَ۔ یہ جو ایک سخت مریض کو پیر زمین پر دے پٹخنے کا حکم مل رہا ہے، اس سے (جیسا کہ تفسیر قرطبی میں نقل ہوا ہے) بعض جاہل صوفیہ نے جواز رقص نکالا ہے! ــــ اس کے بعد کون کہہ سکتا ہے کہ دین وشریعت کے ساتھ تلاعب وتمسخر کوئی چودھویں صدی ہجری کی نئی ایجاد ہے۔ استغفر اللہ۔ ف۴۳ یعنی تا کہ اہل عقل یاد رکھیں کہ حق تعالیٰ صابروں کو کیسی جزا دیتا ہے۔ وَوَهَبۡنَا لَهٗۤ اَهۡلَهٗ وَمِثۡلَهُمۡ مَّعَهُمۡ۔ توریت میں آتا ہے:۔ "اور خداوند نے ایوب کو آگے کی نسبت سے دونی دولت عنایت کی اور اس کے بھائی اور سب بہن اور اس کے اگلے سب جان پہچان کے اس کے پاس آئے۔ اور اس کے گھر میں انہوں نے اس کے ساتھ کھانا کھایا۔ اور اس پر افسوس کیا۔ اور ان ساری بلاؤں کے لیے جو خداوند نے اس پر نازل کی تھیں تسلی دی، اور ان میں سے ہر ایک نے اسے ایک قسیط اور ہر ایک نے اسے سونے کا ایک کرن پھول بخشا۔ اور خداوند نے ایوب کے آخر عمر میں ابتداء کی نسبت سے بہت برکت عطا کی۔ اور وہ چودہ ہزار بھیڑوں اور چھ ہزار اونٹوں اور ایک ہزار جوڑے بیل اور ایک ہزار گدھوں کا مالک ہوا"۔ (ایوب۔ ۴۲: ۱۲) ف۴۴ حضرت ایوب نے حالت مرض میں، جوش غیرت دینی میں آ کر قسم کھائی تھی کہ بعد صحت اپنی نافرمان اور کمزور عقیدہ والی بیوی کو سو تازیانے لگائیں گے، اب آپ خاص رعایت وکرم کے مورد قرار پائے، اور حق تعالیٰ نے بطور خاص آپ کے لیے یہ راہ کشائش کی پیدا کر دی۔ لیکن یہ خصوصیت تنہا حضرت ایوب علیہ السلام کی تھی۔ اس سے عامۂ مومنین کے لیے قسم کے پوری طرح پوری نہ کرنے کا جواز نہیں نکل آتا۔ آئمہ سلف اور فقہاء مفسرین سب نے اس کی تصریح کر دی ہے۔ "اس طرح سے قسم پورا ہو جانا یہ مخصوص ایوب علیہ السلام کے ساتھ، اب اگر کوئی ایسی قسم کھاوے تو بدون معنی متبادر کے واقع کیے ہوئے قسم پوری نہ ہوگی۔ البتہ جہاں سزا دینا واجب نہ ہو۔ وہاں قسم توڑ دینا جائز، اور جہاں جائز

وَذَا الْكِفْلِ ؕ وَكُلٌّ مِّنَ الْاَخْيَارِ ۝٤٨ هٰذَا ذِكْرٌ ؕ وَاِنَّ

اور ذوالکفل کو بھی یاد کیجئے اور یہ سب اچھے لوگوں میں ہیں ۴۹ ایک نصیحت (کا مضمون) یہ ہوا، اور

لِلْمُتَّقِيْنَ لَحُسْنَ مَاٰبٍ ۝٤٩ جَنّٰتِ عَدْنٍ مُّفَتَّحَةً لَّهُمُ

پرہیزگاروں کے لئے اچھا ٹھکانا ہے یعنی ہمیشہ رہنے کے باغات جن کے دروازے ان کے لئے

الْاَبْوَابُ ۝٥٠ مُتَّكِـِٕيْنَ فِيْهَا يَدْعُوْنَ فِيْهَا بِفَاكِهَةٍ كَثِيْرَةٍ

کھلے ہوں گے ۵۰ تکیہ لگائے ہوئے ہوں گے ان (باغوں) میں اور وہ وہاں بہت سے میوے اور پینے

وَّشَرَابٍ ۝٥١ وَعِنْدَهُمْ قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ اَتْرَابٌ ۝٥٢

کی چیزیں منگوائیں گے، اور ان کے پاس نیچی نگاہ والیاں ہم سنیں ہوں گی ۵۱

هٰذَا مَا تُوْعَدُوْنَ لِيَوْمِ الْحِسَابِ ۝٥٣ اِنَّ هٰذَا لَرِزْقُنَا مَا

یہی وہ (نعمت) ہے جس کا تم سے وعدہ روزِ حساب کے آنے پر کیا جاتا تھا بے شک یہ ہماری عطا ہے، اس کا کہیں

لَهٗ مِنْ نَّفَادٍ ۝٥٤ هٰذَا ؕ وَاِنَّ لِلطّٰغِيْنَ لَشَرَّ مَاٰبٍ ۝٥٥

خاتمہ ہی نہیں ۵۲ یہ بات ہو چکی ۵۳ اور سرکشوں کے لئے بے شک بُرا ٹھکانا ہے

جَهَنَّمَ ۚ يَصْلَوْنَهَا ۚ فَبِئْسَ الْمِهَادُ ۝٥٦ هٰذَا ۙ فَلْيَذُوْقُوْهُ

یعنی دوزخ اس میں وہ داخل ہوں گے سو وہ بہت ہی بُرا ٹھکانا ہے یہ (موجود) ہے کھولتا ہوا پانی اور پیپ،

حَمِيْمٌ وَّغَسَّاقٌ ۝٥٧ وَّاٰخَرُ مِنْ شَكْلِهٖٓ اَزْوَاجٌ ۝٥٨ هٰذَا

سو یہ لوگ اس کو چکھیں اور اور بھی اس کی جنس سے طرح طرح کی چیزیں ۵۴ یہ اور ان کی جماعت

فَوْجٌ مُّقْتَحِمٌ مَّعَكُمْ ۚ لَا مَرْحَبًا بِهِمْ ؕ اِنَّهُمْ صَالُوا

جو تمہارے ساتھ گھس رہے ہیں، ان پر خدا کی مار یہ بھی دوزخ ہی میں

النَّارِ ۝٥٩ قَالُوْا بَلْ اَنْتُمْ ۟ لَا مَرْحَبًا بِكُمْ ؕ اَنْتُمْ قَدَّمْتُمُوْهُ لَنَا ۚ

گھس رہے ہیں ۵۵ وہ کہیں گے نہیں بلکہ تمہارے ہی اوپر خدا کی مار ہو تمہیں تو یہ مصیبت ہمارے آگے لائے ۵۶



...ہو وہاں واجب ہوگا۔ اور اس قصہ سے یہ نہ سمجھا جائے کہ احکام میں ہر جگہ حیلہ جائز ہے۔ اس میں قاعدہ کلیہ یہ ہے کہ جس حیلہ سے کسی حکمت شرعیہ وغرض شرعی کا ابطال مقصود ہو وہ حرام ہے، اور جس میں یہ امر نہ ہو ... کسی امر مطلوب شرعی کی تحصیل مقصود ہو وہ جائز ہے (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) عن ابن عباس لا یجوز ذٰلک لاحد بعد ایوب الا الانبیاء علیھم السلام (روح) محققین نے یہ تصریح بھی کردی ہے کہ احکام ... کے ابطال کے لئے جواز حیلہ کی کوئی سند اس آیت سے نہیں نکلتی۔ وکثیر من الناس استدل بھا علی جواز الحیل وجعلھا اصلاً لصحتھا وعندی ان کل حیلۃ اوجبت ابطال حکمۃ ...رعیۃ لا تقبل کحیلۃ سقوط الزکاۃ وحیلۃ سقوط الاستبراء (روح) بہت سے لوگوں نے اسے احکام میں حیلہ پیدا کرنے کی اصل ومدار ٹھہرا لی ہے، حالانکہ ہر ایسا حیلہ ناجائز ہے جس سے حکم شرعی کا ...طال ہو، مثلاً حیلہ سقوط زکوٰۃ، حیلہ سقوط استبراء وغیرہا۔ فَاضْرِبْ بِّهٖ۔ فقہاء نے یہاں سے یہ استدلال کیا ہے کہ شوہر بغرض تادیب بیوی کو سزائے جسمانی دے سکتا ہے۔ وفی ھذہ الاٰیۃ دلالۃ علی ان ...زوج ان یضرب امراتہ تادیباً (جصاص) تضمنت ھذہ الاٰیۃ جواز ضرب الرجل امراتہ تادیباً (قرطبی) لیکن یہ بھی محققین نے قصہ ہی سے نکالا ہے کہ سزا محض ہلکی اور تادیب بھر کی ہو اس سے زیادہ ...ہو۔ وذٰلک انہ لیس للزوج ان یضرب امراتہ فوق حد الادب (قرطبی) حضرت ایوب کے اس قصہ پر حاشیے سورۃ الانبیاء (پ۱۷) میں گزر چکے۔ ۴۵ توریت میں جو مناجات ایوبی نقل ہوئی ہے اس کے آخری الفاظ یہ ہیں:۔ ”میں اپنے ہی سے بیزار ہوں اور خاک اور راکھ پر بیٹھا توبہ کرتا ہوں“ (ایوب۔ ۴۲:۶) نِعْمَ الْعَبْدُ۔ توریت میں ہے ”اور خداوند نے ایوب کی طرف توجہ کی“ (ایوب۔ ۴۲:۹) جیسے میرے بندے ایوب نے میری بابت حق باتیں کہیں تم نے نہیں کہیں (ایوب ۴۲:۸) ۴۶ یعنی قوت عملی کے بھی مالک تھے اور قوت علمی کے بھی...... انبیاء کرام عموماً اپنے تمام قوائے علمی ونظری، عملی، جسمی کے لئے ممتاز رہے ہیں۔ عِبٰدَنَآ۔ اضافت تشریف وتکریم کی ہے، اور عبدیت خالصہ وخاصہ پر دلالت کرتی ہے۔ الْاَيْدِيْ وَ الْاَبْصَارِ۔ دونوں اپنے مطلق مفہوم میں ہیں۔ اور ہر قسم کی قدرت، اور ہر قسم کی بینائی کو شامل ہیں۔ جو شایانِ بشر اور سزاوارِ پیمبر ہو۔ بعض نے یہ معنی بھی کئے ہیں کہ صاحب قوت تھے۔ نفس اور شیطان اور شیطانی قوتوں کے مقابلہ میں، اور صاحب بصیرت تھے۔ نفس اور فعل اور قلب اور روح کے معاملات میں۔ اور بعض نے اعمال ظاہری وباطنی کی جامعیت مراد لی ہے۔ ای اولی الاعمال الظاھرۃ والفکر الباطنۃ (مدارک) ۴۷ خاصانِ خدا اور مقبولین حق کی اصلی اور امتیازی خصوصیت ان کی یہی یادِ آخرت اور اس کا استحضار ہوتا ہے۔ الدَّارِ سے مراد دار الآخرت ہے کہ وہی دارِ حقیقی ہے۔ وتعریف الدار للعھد فیہ اشعار بانھا الدار فی الحقیقۃ وانما الدنیا مجاز (روح) فقہاء اور متکلمین نے آیت سے مسائل ذیل کا بھی استنباط کیا ہے۔ ۱۔ اِنَّآ اَخْلَصْنٰهُمْ سے ظاہر ہو رہا ہے کہ فضائل نبوت وہبی ہیں، کسبی نہیں۔ اَخْلَصْنٰهُمْ بِخَالِصَةٍ اس پر دلیل ہے کہ انبیاء معصوم ہوتے ہیں۔ معصیت کی ہلکی سی آمیزش سے بھی خلوص کامل میں نقص آجاتا ہے۔ ۲۔ اَخْلَصْنٰهُمْ بِخَالِصَةٍ ذِكْرَى الدَّارِ سے یہ نکلتا ہے کہ انبیاء مخصوص ومامور ہدایت وحق نمائی ہی کے لئے ہوتے ہیں، دوسرے فنون کا ان سے استفادہ محض ایک ضمنی امر ہے۔ ۴۸ یعنی منتخب مقبولانِ حق کی صف میں بھی افضل واعلیٰ۔ علماء نے یہیں سے یہ نکالا ہے کہ انبیاء بہترین خلق اللہ ہیں۔ اِبْرٰهِيْمَ، اِسْحٰقَ، يَعْقُوْبَ۔ سب پر حاشیے گزر چکے۔ حضرت ابراہیم کے ساتھ ساتھ حضرت اسحٰق ویعقوب کا ذکر انتہائی مدح کے موقع پر ایک اسمٰعیلی نبی کی زبان سے ادا کرنا بجائے خود ایک دلیل آنحضرت کی صداقت کی ہے۔ ۴۹ (نہ کہ جیسا ان کے دشمنوں نے انہیں بدنام کرکے اسرائیلی نوشتوں میں لکھ دیا ہے) اسمٰعیل پر حاشیہ سورۃ البقرہ (پ۱) میں اور الیسع پر سورۃ الانعام (پ۷) میں اور ذوالکفل پر سورۃ الانبیاء (پ۱۷) میں گزر چکا۔ الیسع میں ال تعریف کا ہے اصل اسم یسع پر داخل ہوا ہے۔ ۵۰ جنتوں کے دروازے جنتیوں کے انتظار واشتیاق میں پہلے ہی سے کھلے ہوئے ہوں گے۔ انہیں کسی انتظار یا تقاضہ کی نوبت نہ آئے گی۔ ۵۱ یعنی حوریں۔ اور ہوسکتا ہے کہ اہل جنت کی بیویاں بھی مراد ہوں۔ غرض یہ کہ اہل جنت کے لئے مادی عیش وراحت کے بھی کل سامان موجود ہوں گے۔ اور اس پر عقل سلیم کو اعتراض کی ذرا بھی گنجائش نہیں۔ مادی لذتوں سے لطف اٹھانا بجائے خود ہرگز شریعت اور قانون فطرت کی نظر میں معیوب نہیں۔ مذموم تو ان کی صرف ناجائز صورتیں ہیں۔ فَاكِهَةٍ پر حاشیہ اوپر گزر چکا۔ کھانے پینے کی ہر لذیذ ومرغوب چیز مراد ہے۔ قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ۔ یعنی بجز اپنے مردوں کے اور کسی پر نظر نہ ڈالنے والیاں۔ دنیا میں یہ وصف خاص طور پر محمود سمجھا جاتا ہے، اس لئے اس کا ذکر جنت کی نعمتوں کے سلسلہ میں بھی کردیا گیا۔ اَتْرَابٌ۔ محض ہم عمری یا سن وسال میں مطابقت مقصود نہیں، بلکہ شوق وپسند میں ہم آہنگی، عادات وجذبات میں یکسانی، غرض ہر ایسی باہمی مناسبت مراد ہے جو ازدیاد لطف وموانست کا باعث ہوسکے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ عین موقع ترغیب میں یہ ذکر اس کی دلیل ہے کہ مباح عورتوں کی جانب رغبت نہ حب الٰہی کے منافی ہے نہ کسی اور کمال کے، جیسا کہ صوفیہ ناقص یا بعض اہل باطل نے سمجھ رکھا ہے۔ ۵۲ رِزْقُنَا میں رزق کی اضافت اپنی جانب کرنا اظہار تکریم وفضائل کے لئے ہے۔ یعنی یہ خاص ہمارا عطیہ ہوگا۔ جسے کسی طرح فنا وزوال نہیں۔ جتنا چاہو کھاؤ پیو۔ جس قدر چاہو صرف کرو، اڑاؤ، ان نعمتوں کے ذخیرے کم ہی نہ ہونے پائیں گے تو ان کے ختم ہونے کا ذکر ہی کیا۔ جنت کی نعمتیں جس طرح مقدار میں بے نہایت اور تعداد میں بے شمار وعدد ہوتی ہیں، اسی طرح ہر نعمت ابدی، دائمی اور غیر منقطع بھی ہوگی۔ ۵۳ یعنی یہ بشارتیں اہل سعادت سے متعلق بیان ہوچکیں، اب آگے ذکر اہل شقاوت کا آتا ہے۔ ھٰذا خبر والمبتدأ محذوف۔ ای الامر ھٰذا او ھٰذا کما ذکر (مدارک)

فَبِئْسَ الْقَرَارُ ﴿٦٠﴾ قَالُوا رَبَّنَا مَنْ قَدَّمَ لَنَا هٰذَا فَزِدْهُ عَذَابًا
سو (جہنم) بہت ہی برا ٹھکانا ہے، یہ لوگ دعا کریں گے کہ اے ہمارے پروردگار جو ہمارے آگے یہ (مصیبت) لایا سو
ضِعْفًا فِي النَّارِ ﴿٦١﴾ وَقَالُوا مَا لَنَا لَا نَرٰى رِجَالًا كُنَّا نَعُدُّهُمْ
اسے دوزخ میں دونا عذاب دیجیو اور کہیں گے یہ کیا بات کہ ہم ان لوگوں کو (یہاں) نہیں دیکھتے جنہیں ہم برے لوگوں
مِّنَ الْأَشْرَارِ ﴿٦٢﴾ أَتَّخَذْنٰهُمْ سِخْرِيًّا أَمْ زَاغَتْ عَنْهُمُ
میں شمار کیا کرتے تھے کیا ہم ہی نے ان کی ہنسی کر رکھی تھی یا ان (کے دیکھنے) سے نگاہیں
الْأَبْصَارُ ﴿٦٣﴾ إِنَّ ذٰلِكَ لَحَقٌّ تَخَاصُمُ أَهْلِ النَّارِ ﴿٦٤﴾ قُلْ ع ۲۳ ۱۳
چکرا رہی ہیں و۵۷ یہ یعنی اہل دوزخ کا آپس میں لڑنا جھگڑنا بالکل سچی بات ہے و۵۸ آپ کہہ دیجیے
إِنَّمَا أَنَا مُنْذِرٌ ۖ وَمَا مِنْ إِلٰهٍ إِلَّا اللّٰهُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ﴿٦٥﴾
کہ میں تو محض ڈرانے والا ہوں اور خدا تو کوئی بھی نہیں بجز اللہ واحد اور غالب کے و۵۹
رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا الْعَزِيزُ الْغَفَّارُ ﴿٦٦﴾
(وہی) پروردگار ہے آسمانوں اور زمین کا اور ان کی درمیانی چیزوں کا، وہ بڑا زبردست ہے، بڑا بخشنے والا ہے و۶۰
قُلْ هُوَ نَبَؤٌا عَظِيمٌ ﴿٦٧﴾ أَنْتُمْ عَنْهُ مُعْرِضُونَ ﴿٦٨﴾ مَا كَانَ
آپ کہہ دیجیے یہ ایک عظیم الشان مضمون ہے جس سے تم (بالکل) بے پروا ہو رہے ہو و۶۱ مجھ کو
لِيَ مِنْ عِلْمٍ بِالْمَلَإِ الْأَعْلٰى إِذْ يَخْتَصِمُونَ ﴿٦٩﴾ إِنْ يُوحٰى
عالم بالا کی کچھ بھی خبر نہ تھی جبکہ وہ (یعنی فرشتے) گفتگو کر رہے تھے، میرے پاس وحی تو صرف
إِلَيَّ إِلَّا أَنَّمَا أَنَا نَذِيرٌ مُبِينٌ ﴿٧٠﴾ إِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰئِكَةِ
اس لئے آتی ہے کہ میں بس ڈرانے والا (بنا کر بھیجا گیا) ہوں و۶۲ (وہ وقت یاد کرنے کے قابل ہے) جب آپ کے
إِنِّي خَالِقٌ بَشَرًا مِنْ طِينٍ ﴿٧١﴾ فَإِذَا سَوَّيْتُهُ وَنَفَخْتُ فِيهِ
پروردگار نے فرشتوں سے فرمایا کہ میں انسان کو پیدا کرنے والا ہوں گیلی مٹی سے، پھر جب میں اسے پورا بنا چکوں اور اس



و۵۴ یعنی ایسی ہی ناگوار وموجب آزار چیزیں۔ فقرہ کی ترکیب اصل قاعدہ نحوی کے اعتبار سے یوں ہوگی۔ هذا حميم وغساق فليذوقوه۔ غَسَّاقٌ۔ اس کا ترجمہ پیپ قول اکثریت کے مطابق درج کر دیا گیا۔ لیکن اس کے ایک معنی ناقابل برداشت حد تک سرد کے بھی ہیں۔ غساق الزمهرير (ابوالبقاء) اور چونکہ ما قبل ذکر حمیم (انتہائی گرم) کا آچکا ہے، اس لئے یہاں چسپاں بھی انتہائی سرد، کے معنی زیادہ صحیح معلوم ہوتے ہیں۔ چنانچہ ابن جریر نے بھی اس معنی کا ذکر کیا ہے، اور بعض تابعین سے بھی اس کو نقل کیا ہے۔ هو البارد الذي لا يستطاع من برده (ابن جریر) بارد لا يستطاع او برد لا يستطاع (ابن جریر۔ عن مجاہد) ابرد البرد (ابن جریر۔ عن ضحاک) گویا یہ دونوں صفات پانی ہی کی بیان ہوئیں کہ یا تو وہ انتہائی گرم اور یا انتہائی سرد، غرض دونوں صورتوں میں ایک ناقابل برداشت عذاب۔ قيل الحميم يحرق بحره والغساق يحرق ببرده (کشاف) قال مجاهد ومقاتل هو الثلج البارد الذي قد انتهى برده وقال غيرهما انه يحرق ببرده كما يحرق الحميم بحره (قرطبی) اور عجب نہیں کہ گرمی اور سردی کی ان انتہائی صورتوں کے لانے سے اشارہ اہل جہنم کی دنیا میں عادات افراط وتفریط کی جانب ہو۔ أَزْوَاجٌ یہاں اجناس کے معنی میں ہے۔ اے اجناس (کشاف) اے اصناف والوان من العذاب (قرطبی) مِنْ شَكْلِهِ۔ یعنی اس ناقابل برداشت مشروب یا اس عذاب شدید وناقابل برداشت ہی کی طرح۔ اے من مثل هذا المذوق او العذاب في الشدة والفظاعة (روح) شكله۔ ضمیر حمیم وغساق کے مجموعہ کی جانب ہے، اور اس لئے بجائے تثنیہ کے واحد ہے۔ و۵۵ یہ کافروں کے سرغنہ اور سردار کہیں گے، جب وہ جہنم میں اپنے پیروؤں کی کسی ٹکڑی کو آتے دیکھیں گے۔ و۵۶ (اور تمہیں نے تو ہمیں بہکایا) یہ مقلدین اور عوام اپنے سرداروں سے کہیں گے۔ و۵۷ دوزخیوں کو اپنے اصل عذاب کے علاوہ ایک عذابی حسرت یہ بھی ہوگی کہ جب دوزخ میں کہیں اہل ایمان کا پتہ نشان نہ پائیں گے جنہیں دنیا میں مستحق صد تحقیر واستہزاء سمجھتے رہتے تھے، تو آپس میں کہیں گے کہ وہ لوگ تو کہیں دکھائی نہیں پڑتے جنہیں ہم دنیا میں اتنا برا سمجھا کرتے تھے۔ کہیں ہماری ہی غلطی تو سراسر بیجا نہ تھی۔ یا یہ بات ہے کہ وہ ہیں یہیں لیکن ہماری نظر ان پر نہیں جمتی! و۵۸ یہ سرتاسر حقائق ہیں۔ انہیں شاعری یا انشا پردازی سمجھ کر نظر انداز نہ کرو اور ہلکا نہ سمجھو۔ ذٰلِكَ۔ یعنی یہی اہل جہنم کے درمیان منازعہ ومخاصمہ۔ اے الذي حكينا عنهم (مدارک) و۵۹ (نعوذ باللہ مجھ میں کوئی شائبہ الوہیت تھوڑے ہی ہے، اور میں کیا کوئی دعویٰ کسی معنی میں بھی اپنی خدائی کا کرتا ہوں۔ معبود تو وہی ایک سب پر غالب ہے، اور میں اس کی طرف سے محض تنبیہ کرنے والا) مِنْ إِلٰهٍ۔ من زائدہ، استغراق نفی کے لئے ہے۔ الْوَاحِدُ۔ وہ جس طرح اپنی صفات میں یکتا ہے، عددی حیثیت سے بھی یکتا ہے۔ نہ کوئی اس کا ثانی نہ کوئی اس کا اقنوم یا مظہر۔ الْقَهَّارُ۔ وہی سب پر حاکم وغالب، اس پر کوئی بھی حاکم ومتصرف نہیں۔ اے هو وحده قد قهر كل شيء وغلبه (ابن کثیر) القهر الغلبة والتذليل معا...... والقهره سلط عليه (راغب) اسم "قہار" کو بعض لوگوں نے اردو کے "قہار" پر بڑے غصہ ور کے معنی میں لیا ہے جو سرتاسر مہمل ہے۔ و۶۰ وہ اپنے ہر ارادہ پر قادر ہے، نیز ہر ایک کی مغفرت پر کوئی قید، کوئی شرط، نہ اس کی قوت وقدرت پر عائد ہوتی ہے نہ اس کی صفت غفاری پر۔ یہ رد ہے ان گمراہ قوموں کا جنہوں نے خدا کی قدرت وقوت کو محدود سمجھا ہے۔ اور یہ عقیدہ پھیلایا ہے کہ وہ "کرم" (مکافات) کے قاعدہ کے آگے خود مجبور ہے کسی کو اپنی طرف سے معاف کر ہی نہیں سکتا اور یہ کہ بغیر عوض وکفارہ کے وہ مغفرت سے معذور ہے۔ و۶۱ (اور یہ بے پروائی تمہارے ہی آگے آئے گی) هُوَ۔ یعنی یہی مضمون توحید ورسالت يمكن ان يكون المراد ان القول بان الاله واحد نبأ عظيم و يمكن ان يقال المراد ان القول بالنبوة نبأ عظيم (کبیر) بعض نے هُوَ سے مراد قرآن بھی لیا ہے۔ و۶۲ (اور مجھے اب جو اس کی خبر ہوئی ہے وہ محض وحی کے ذریعہ سے) يَخْتَصِمُونَ۔ اللہ سے فرشتوں کی گفتگو میں سوال وجواب تو بہرحال واقع ہوا ہی تھا اس کی اختصام سے تعبیر اسی ظاہری مشابہت کی بناء پر ہے۔ لا شك ان جرى هناك سوال و جواب و ذلك يشابه المخاصمة والمناظرة والمشابهة علة لجواز المجاز فلهذا السبب حسن اطلاق لفظ المخاصمة عليه (کبیر)

مِنْ رُّوْحِىْ فَقَعُوْا لَهٗ سٰجِدِيْنَ ﴿۷۲﴾ فَسَجَدَ الْمَلٰٓئِكَةُ

میں اپنی (طرف سے) جان ڈال دوں تو تم اس کے روبرو سجدہ میں گر پڑنا، ف۶۳ چنانچہ سارے کے سارے

كُلُّهُمْ اَجْمَعُوْنَ ﴿۷۳﴾ اِلَّآ اِبْلِيْسَ ؕ اِسْتَكْبَرَ وَ كَانَ مِنَ

فرشتوں نے سجدہ کیا مگر ہاں ابلیس نے (نہ کیا) وہ غرور میں آ گیا اور کافروں میں

الْكٰفِرِيْنَ ﴿۷۴﴾ قَالَ يٰٓاِبْلِيْسُ مَا مَنَعَكَ اَنْ تَسْجُدَ لِمَا

سے ہو گیا ف۶۴ (اللہ نے) فرمایا اے ابلیس تجھے کس چیز نے اس کے روبرو سجدہ کرنے سے روکا جسے

خَلَقْتُ بِيَدَىَّ ؕ اَسْتَكْبَرْتَ اَمْ كُنْتَ مِنَ الْعَالِيْنَ ﴿۷۵﴾

میں نے اپنے دستِ خاص سے بنایا ف۶۵ کیا تو غرور میں آ گیا، یا یہ کہ تو واقعی بڑے درجہ والوں میں سے ہے؟ ف۶۶

قَالَ اَنَا خَيْرٌ مِّنْهُ ؕ خَلَقْتَنِىْ مِنْ نَّارٍ وَّ خَلَقْتَهٗ مِنْ

وہ بولا میں اس سے بہتر ہوں، تو نے مجھے آگ سے بنایا اور اسے تو نے گیلی مٹی

طِيْنٍ ﴿۷۶﴾ قَالَ فَاخْرُجْ مِنْهَا فَاِنَّكَ رَجِيْمٌ ﴿۷۷﴾ وَّ اِنَّ عَلَيْكَ

سے بنایا ف۶۷ ارشاد ہوا تو پھر تو یہاں سے نکل، کیوں کہ بے شک تو مردود ہو گیا اور بے شک تجھ پر

لَعْنَتِىْٓ اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ ﴿۷۸﴾ قَالَ رَبِّ فَاَنْظِرْنِىْٓ اِلٰى يَوْمِ

میری لعنت رہے گی قیامت کے دن تک ف۶۸ وہ بولا کہ اے میرے پروردگار تو مجھے لوگوں کے جی اٹھنے کے دن تک

يُبْعَثُوْنَ ﴿۷۹﴾ قَالَ فَاِنَّكَ مِنَ الْمُنْظَرِيْنَ ﴿۸۰﴾ اِلٰى يَوْمِ الْوَقْتِ

مہلت دے، ف۶۹ ارشاد ہوا جا تجھے مہلت دے دی جائے گی روز موعود

الْمَعْلُوْمِ ﴿۸۱﴾ قَالَ فَبِعِزَّتِكَ لَاُغْوِيَنَّهُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿۸۲﴾ اِلَّا

تک ف۷۰ بولا کہ مجھ کو بھی تیری ہی عزت کی قسم کہ میں سب کو بہکاؤں گا بجز

عِبَادَكَ مِنْهُمُ الْمُخْلَصِيْنَ ﴿۸۳﴾ قَالَ فَالْحَقُّ ز وَ الْحَقَّ

ان میں سے ان بندوں کے جو منتخب کر لیے گئے ہیں ف۷۱ ارشاد ہوا کہ سچ یہ ہے اور سچ تو میں (ہمیشہ)



ف۶۳ خلق آدم، گفتگوئے ملائکہ وغیرہ پر تفصیلی حاشیے سورۃ البقرہ (پ۱) میں گزر چکے اور اس کے بعد بھی سورۃ الاعراف وغیرہ میں۔ سٰجِدِيْنَ۔ سجدہ کے معنی یہاں بطور تواضع محض کے بھی کیے گئے ہیں، اور سجدۂ تعظیمی کے بھی۔ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ سجدہ اللہ تعالیٰ ہی کے لیے تھا۔ قيل كان انحناء يدل على التواضع و قيل كان سجدة لله او كان سجدة التحية (مدارک) مِنْ رُّوْحِىْ میں اضافت یا تو تملیکی ہے، یعنی ہماری مملوک ومخلوق خاص یا اضافت تشریفی، یعنی وہ روح جو ہماری نسبت سے مکرم ومشرف ہے۔ یا تخصیصی، یعنی وہ زندگی یا جان جس میں ہمارے سوا کوئی دوسرا تعلق نہیں امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ من روحی میں اللہ نے روح کو اپنی جانب نسبت دے کر اس امر کو ظاہر کر دیا ہے کہ روح ایک جوہر شریف ومعظم ہے۔ و لما اضاف الروح الى نفسه دل على انه جوهر شريف علوى قوى (کبیر) امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ بھی لکھا ہے کہ آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ خلقت انسانی کی تکمیل دو امور پر موقوف ہے، پہلے تسویہ جسد اور پھر نفخ روح پر۔ مِنْ طِيْنٍ "خلق آدم کا مادہ کہیں طین آیا ہے کہیں تراب کہیں صلصال من حما مسنون اور ان میں کچھ تعارض نہیں۔ کہیں مادۂ قریبہ بتلا دیا کہیں مادۂ بعیدہ" (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) المادة البعيدة هو التراب و اقرب منه الطين و اقرب منه الحما المسنون و اقرب منه الصلصال فثبت انه لا منافاة بين الكل (کبیر) توریت میں ہے:۔ "اور خداوند خدا نے زمین کی خاک سے آدم کو بنایا اور اس کے نتھنوں میں زندگی کا دم پھونکا۔ سو آدمی جیتی جان ہوا"۔ (پیدائش ۲:۷)

ف۶۴ (اس صریح نافرمانی کے نتیجہ کے طور پر) عزازیل جس کا لقب بعد کو ابلیس پڑا فرشتہ نہ تھا، جن تھا۔ جیسا کہ سورۃ الکہف میں بصراحت مذکور ہے۔ تعظیم آدم کا حکم جب فرشتوں کو ہوا جو اشرف واعلیٰ تھے تو جنات جو ان سے پست وفروتر تھے اس حکم کے مخاطب بدرجہ اولیٰ ہوئے۔ اِبْلِيْسَ۔ ابلیس پر مفصل حاشیے سورۃ البقر (پ۱) اور سورۃ الکہف (پ۱۵) میں گزر چکے۔ فَسَجَدَ الْمَلٰٓئِكَةُ۔ حکم سجدہ سے ضروری نہیں کہ یہی متعارف واصطلاحی سجدہ مراد ہو۔ ہو سکتا ہے کہ مطلق انحناء اور محض تعظیم مراد ہو۔ حاشیے پہلے گزر چکے۔ ف۶۵ یعنی اس کی ایجاد کی طرف خاص عنایت ربانی متوجہ ہوئی۔ یہ تو اس کا شرف فی نفسہٖ ہوا۔ اور پھر اس کے روبرو سجدہ کرنے کا حکم بھی مل چکا (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) بِيَدَىَّ۔ ید کے معنی یہاں قدرت کے بھی کیے گئے ہیں اور نعمت کے بھی۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ جب کوئی سلطان اعظم کسی عمل کو اپنے دستِ خاص کی جانب منسوب کرتا ہے تو اس سے اس کی مراد عنایت خاص ہوتی ہے۔ تخلیق آدم براہ راست اور بلا واسطہ بھی مراد ہو سکتی ہے۔ قيل لما خلقت بغير واسطة (قرطبی) يدى کے صیغۂ تثنیہ کی توجیہ میں بعض صوفیہ نے کہا ہے کہ مراد صفات جمال وجلال ہیں۔ اور یہ ام الصفات ہیں۔ صفات لطف وقہر ہی کی ایک تعبیر قوائے ملکوتی وقوائے حیوانی سے بھی کی جا سکتی ہے۔ ف۶۶ (جسے سجدے کا حکم ملنا ہی نہ تھا) اَسْتَكْبَرْتَ۔ استکبار سے مراد یہ ہے کہ واقع میں تو بڑا نہیں تھا، لیکن اپنے کو بڑا سمجھ لیا۔ ف۶۷ (اور آگ اس کے مقابلہ میں عالی ولطیف ہے۔ تو سافل وکثیف کے روبرو عالی ولطیف کیسے جھکے؟) ابلیس احمق اتنا نہ سمجھا کہ اول تو مٹی پر آگ کی ہر جہتی افضلیت واشرفیت ہی مسلم نہیں، اور بالفرض ہو بھی تو کیا کسی مصلحت سے افضل کو غیر افضل، اشرف کو غیر اشرف کے آگے نہیں جھکایا جا سکتا؟— ایک مفسر نے اس حقیقت سے یہ نکتہ خوب پیدا کیا ہے کہ ابلیس جب اتنا کج فہم ہے تو انسان کو اس سے ڈرنا ہی کیا، بجز اس کے کہ انسان اپنی قوت ارادی سے کام نہ لے کر خود ہی اپنے کو نور عقل سے محروم کر دے! مناظرہ ابلیس حضرت حق پر اور ابلیسی منطق کی سفاہت پر حاشیے پہلے بھی گزر چکے ہیں۔ ف۶۸ (اور جو اس وقت تک ملعون رہا اس کے لیے اس کے بعد مغفوریت کا احتمال ہی نہیں) اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ۔ محاورۂ زبان میں دوام اور ہمیشگی کے اظہار کے لیے ہے۔ یہ مراد نہیں کہ قیامت کے بعد ملعونیت مغفوریت سے بدل جائے گی۔ و لا يظن ان لعنته غايتها يوم الدين ثم تنقطع لان معناه ان عليه اللعنة فى الدنيا وحدها فاذا كان يوم الدين اقترن بها العذاب (مدارک) مِنْهَا۔ ضمیر مؤنث غائب جنت کی طرف بھی ہو سکتی ہے اور سماوات کی طرف بھی۔ اى من الجنة او من السمٰوٰت (مدارک) ف۶۹ (موت سے) اتنی طویل مہلت زندگی ابلیس نے یہ خیال کر کے مانگی کہ اس وقت تک خوب آدم واولاد آدم سے اپنے مردود ہونے کا انتقام لیتا رہوں۔ ف۷۰ (کہ تو بھی اپنے دل کے حوصلے نکال دیکھ) ف۷۱ ابلیس اپنے سارے دم خم، اور اتنے بلند بانگ دعووں کے باوجود حق تعالیٰ کے ان بندوں کے سامنے شروع ہی سے ہار مانے ہوئے ہے جو اپنے کو اس کے اثرات سے بچانے کی فکر واہتمام میں لگے رہتے ہیں اور ان کے حق میں اسے اغواء تک کی ہمت نہیں ہوتی۔ اِلَّا…… الْمُخْلَصِيْنَ۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے یہاں یہ نکتہ کہا ہے کہ ابلیس نے یہ استثناء کر کے اپنی سچائی کو قائم رکھا۔ یعنی اندھا دھند یہ دعوٰی نہیں کر بیٹھا کہ میں سارے ہی انسانوں کو بہکاؤں گا، بلکہ اللہ کے نیک وپارسا بندوں کو اس سے مستثنیٰ کر دیا۔ تو جھوٹ ایسی گندی چیز ہے جس سے ابلیس تک کو حیا آئی، تو اس مسلمان کی حالت پر حیف ہے جو مومن ہو کر جھوٹ سے پرہیز نہ کرے! و عند هذا يقال ان الكذب شىء يستنكف منه ابليس فكيف يليق بالمسلم الاقدام عليه (کبیر) لَاُغْوِيَنَّهُمْ اَجْمَعِيْنَ۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ شیطان اس فقرہ میں اغواء کو اپنی ذات کی جانب منسوب کر رہا ہے۔ گویا مذہب قدریہ اختیار کیے ہوئے ہے۔ لیکن دوسرے موقع پر رب بما اغويتنى کہہ کر اغواء کو حق تعالیٰ کا فعل قرار دے چکا ہے، گویا مسلک جبریہ کا اظہار کر چکا ہے۔ اور دونوں مقولوں کے جمع کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس باب میں وہ حیران ومتردد ہی ہے۔ و هذا يدل انه متحير فى هذه المسئلة (کبیر) لَاُغْوِيَنَّهُمْ۔ لفظ اغواء پر خوب غور کر لیا جائے، اغواء کی حقیقت صرف وسوسہ اندازی کی ہے۔ ابلیس کے بس میں اس سے زیادہ

کچھ بھی نہیں کہ وہ معصیتوں اور نافرمانیوں کو خوشنما اور خوش رنگ بنا کر پیش کر دے۔ وہ زیادہ سے زیادہ بس یہی کر سکتا ہے، اور اس سے آگے اپنے فخریہ اور تعلّی آمیز دعووں کے وقت بھی نہیں بڑھتا۔ ف۸۲ یعنی تو اگر اپنے دعوے میں کامیاب ہو بھی گیا، تو اس میں حق تعالیٰ کا کیا ضرر۔ تو خود اور تیرے چیلے چانٹے، جو بھی تیرا دم بھریں گے خود ہی سزا بھگتیں گے۔ مِنۡكَ۔ مراد جنس شیطانی سے ہے۔ ای من جنسک و ھم الشیاطین (کبیر) اس سے ملتا ہوا مضمون سورۃ الاعراف (پ۸) میں اور سورۂ ہود (پ۱۲) میں آچکا ہے۔ وہاں کے حاشیے بھی ملاحظہ کر لیے جائیں۔ ف۸۳ (کہ اپنی عادت تصنع کے مطابق جھوٹا دعوئے نبوت کر رہا ہوں) جھوٹے دعوئے نبوت کے محرک دو ہی ممکن تھے۔ یا جاہ و مال کے قسم سے کسی معاوضہ کا خیال تو اس کی نفی مَاۤ اَسۡـَٔلُكُمۡ عَلَيۡهِ مِنۡ اَجۡرٍ میں آگئی۔ اور یا محض عادت یا



اَقُوۡلُ ﴿۸۴﴾ لَاَمۡلَـَٔنَّ جَهَنَّمَ مِنۡكَ وَمِمَّنۡ تَبِعَكَ مِنۡهُمۡ

کہتا ہی ہوں کہ میں بھی تجھ سے اور ان میں سے جو تیرا ساتھ دیں ان سب سے دوزخ کو

اَجۡمَعِيۡنَ ﴿۸۵﴾ قُلۡ مَاۤ اَسۡـَٔلُكُمۡ عَلَيۡهِ مِنۡ اَجۡرٍ وَّمَاۤ

بھر دوں گا ف۸۲ آپ کہہ دیجیے کہ میں تم سے اس (قرآن) پر کوئی بھی معاوضہ نہیں چاہتا ہوں اور نہ

اَنَا مِنَ الۡمُتَكَلِّفِيۡنَ ﴿۸۶﴾ اِنۡ هُوَ اِلَّا ذِكۡرٌ لِّلۡعٰلَمِيۡنَ ﴿۸۷﴾

میں بناوٹ کرنے والوں میں ہوں ف۸۳ یہ (قرآن) تو دنیا جہان والوں کے لئے ایک نصیحت ہے

وَلَتَعۡلَمُنَّ نَبَاَهٗ بَعۡدَ حِيۡنٍ ﴿۸۸﴾

ع ۲۳/۱۴

اور تھوڑے ہی دن بعد تم اس کا حال معلوم کر کے رہو گے ف۸۴

اٰیاتھا ۷۵ | ۳۹ سُوۡرَةُ الزُّمَرِ مَكِّيَّةٌ ۵۹ | رکوعاتھا ۸

اس کی پچھتر آیتیں | سورۂ زمر مکہ میں نازل ہوئی | اور آٹھ رکوع ہیں

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

تَنۡزِيۡلُ الۡكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الۡعَزِيۡزِ الۡحَكِيۡمِ ﴿۱﴾ اِنَّاۤ اَنۡزَلۡنَاۤ

یہ نازل کی ہوئی کتاب ہے، اللہ غالب حکمت والے کی طرف سے ف۱ بے شک ہم نے آپ کی طرف

اِلَيۡكَ الۡكِتٰبَ بِالۡحَقِّ فَاعۡبُدِ اللّٰهَ مُخۡلِصًا لَّهُ الدِّيۡنَ ﴿۲﴾

(اس) کتاب کو ٹھیک ٹھیک نازل کیا ہے، سو آپ خالص اعتقاد کر کے اللہ ہی کی عبادت کرتے رہیے ف۲

اَلَا لِلّٰهِ الدِّيۡنُ الۡخَالِصُ ؕ وَالَّذِيۡنَ اتَّخَذُوۡا مِنۡ دُوۡنِهٖۤ

یاد رکھو عبادت خالص اللہ ہی کے لئے ہے، اور جن لوگوں نے اس کے سوا اور شرکاء

اَوۡلِيَآءَ ۘ مَا نَعۡبُدُهُمۡ اِلَّا لِيُقَرِّبُوۡنَاۤ اِلَى اللّٰهِ زُلۡفٰىؕ اِنَّ

تجویز کر رکھے ہیں (کہ) ہم تو ان کی پرستش بس اس لئے کرتے ہیں کہ یہ ہم کو خدا کا مقرب بنا دیں ف۳ بے شک

وقف لازم

اقتضاء طبعی۔ سو اس کی نفی وَمَاۤ اَنَا مِنَ الۡمُتَكَلِّفِيۡنَ سے ہو رہی ہے۔ ف۸۴ یعنی مرنے کے ساتھ ہی حقیقت کھل جائے گی، لیکن اس وقت نفع کچھ بھی نہ ہوگا۔ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ اس سورت میں قرآن مجید کی مدح تین جگہ آئی اور تینوں جگہ اس کو ذکر سے تعبیر فرمایا گیا ہے۔ شروع میں ذی الذکر سے، درمیان میں لَہٰذا کر سے اور آخر میں ذِكۡرٌ لِّلۡعٰلَمِيۡنَ سے۔ اِنۡ ..... لِّلۡعٰلَمِيۡنَ۔ یعنی یہ کلام تو تمہارے ہی نفع کے لیے ہے اور میں اس کی تبلیغ پر مامور ف۱ (اور ان رسول کی گڑھی ہوئی نہیں) الۡعَزِيۡزِ الۡحَكِيۡمِ۔ اسم عزیز کا تقاضا تو یہ تھا کہ انکار و تکذیب کرنے والوں کو سزا فوراً مل جاتی۔ اسم حکیم کے تقاضہ نے مہلت طویل کو ممکن کر دیا۔ تَنۡزِيۡلُ الۡكِتٰبِ۔ ترکیب نحوی میں مبتدا ہے۔ اور من اللہ خبر۔ ف۲ (جیسا کہ اب تک بھی کرتے رہے ہیں) بِالۡحَقِّ۔ یعنی حکمت و مقصد کے ساتھ۔ یوں ہی بلا مقصد نہیں۔ اور جائز ہے کہ ب کو سببیہ قرار دے کر معنٰی یہ کیے جائیں کہ ہم نے یہ کتاب آپ پر تائید حق کی غرض سے نازل کی ہے۔ ای انزلناہ بسبب الحق ای اثباتہ و اظہارہ (روح) اَنۡزَلۡنَا۔ ابھی ابھی قرآن مجید کے لیے تَنۡزِيۡلُ آچکا ہے، جس کے مفہوم میں تدریج داخل ہے، اور اب صیغہ انزال آگیا جس سے بظاہر دفعۃً نزول معلوم ہوتا ہے۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے از خود سوال پیدا کر کے اس کا جواب یہ دیا ہے کہ جہاں انزال آیا ہے وہاں مراد یہ ہے کہ آپ پر کتاب نازل کرنے کا حکم ایک کلی صورت میں ہو گیا۔ اور جہاں تنزیل ہے وہاں مراد یہ ہے کہ واقعۃً وعملاً کتاب کا نزول تدریج کے ساتھ ہوا ہے۔ ف۳ (اور باقی ان کی عبادت کو کچھ مقصود بالذات تھوڑے ہی سمجھتے ہیں) مَا نَعۡبُدُهُمۡ ..... زُلۡفٰى۔ اس مختصر سے فقرہ کے اندر شرک کا سارا فلسفہ آگیا ہے۔ حضرات انبیاء کی مسلسل تعلیم و تبلیغ توحید کا اثر دنیا پر یہ پڑا ہے کہ اب کوئی بڑے سے بڑا مشرک فرقہ بھی کھلم کھلا دو یا زائد خداؤں کا قائل نہیں رہا ہے۔ بلکہ ہر ایک اپنے کو مشرک کہلاتے شرمانے لگا ہے اور اپنے شرک کی طرح طرح تاویل کرنے پر مجبور ہو گیا ہے۔ تو اب مشرکین کہتے کیا ہیں کہ خدائے عظیم و برتر تو بس ہمارا بھی ایک ہی ہے، لیکن بات یہ ہے کہ کائنات کے ہر ہر شعبہ حیات کا انتظام و تصرف تو الگ الگ دیوی دیوتا یا خدائے اصغر کے سپرد ہے۔ اور ہم تو ان دیوی دیوتاؤں کو محض ایک واسطہ یا وسیلہ اسی معبود اعظم تک رسائی کے لیے بنائے ہوئے ہیں۔ کچھ ہم اس کی توجہ کے منکر تھوڑے ہی ہیں۔ مسیحی و مشرکانہ عقائد کے لیے ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ اَلَا لِلّٰهِ الدِّيۡنُ الۡخَالِصُ یعنی اور کوئی اس کی معبودیت میں شریک نہیں۔ الا للہ یفید الحصر و معنی الحصر ان یثبت الحکم فی المذکور و ینتفی عن غیر المذکور (کبیر) وَ الَّذِيۡنَ ..... اَوۡلِيَآءَ۔ آیت کا مضمون ہم مسلمانوں کے بہت ڈرنے کا ہے۔ پیروں، بزرگوں، اولیاء و صالحین کو زندگی کے مختلف شعبوں میں (رزق دلانے میں، شفا بخشنے میں، مقدمہ جتا دینے میں، وغیرہا) حاکم و متصرف سمجھ لینے کا عقیدہ ہمارے اندر بھی کس کثرت و شدت سے شائع ہو گیا ہے! مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ خواص باری تعالیٰ میں غیر کے لیے اثبات مطلقاً مذموم ہے۔ اور اس میں ما بالذات اور ما بالغیر کا فرق معتبر نہیں"۔ فقہاء نے لکھا ہے کہ غیر اللہ کی عبادت بہر صورت حرام ہے۔ خواہ بطور توسل اور بہ گمان رضاء الٰہی ہی ہو۔ فقہاء نے یہ بھی تصریح کی ہے کہ توسل غیر اللہ اگر صرف درجہ تدبیر میں ہو تو بالکل جائز ہے، مثلاً مریض کا دوا پینا، یا اہل حاجت کا حکام و امراء سے رجوع کرنا۔ لیکن اگر کسی کو فاعل حقیقی، قادر، نافع و ضار سمجھ کر دعا کی یا کرائی، تو یہ صریح حرام ہے۔ صالحین و انبیاء کرام کی تعظیم صرف انہیں طریقوں سے جائز ہے، جن پر دلائل شرعی قائم ہیں۔ خواہ نصاً خواہ استنباطاً۔ فقہائے مالکیہ نے لِلّٰهِ الدِّيۡنُ الۡخَالِصُ سے یہ استنباط کیا ہے کہ ہر عمل کے لیے نیت عمل واجب ہے۔ خصوصاً وضو کے لیے (قرطبی)

اللّٰهَ يَحْكُمُ بَيْنَهُمْ فِيْ مَا هُمْ فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ۗ اِنَّ اللّٰهَ لَا

اللہ ان کے درمیان فیصلہ کردے گا جس بات میں یہ باہم اختلاف کررہے ہیں بے شک اللہ اسے راہ پر

يَهْدِيْ مَنْ هُوَ كٰذِبٌ كَفَّارٌ ۝۳ لَوْ اَرَادَ اللّٰهُ اَنْ يَّتَّخِذَ

نہیں لاتا جو جھوٹا ہو، ناشکرا ہو ف۴ اگر اللہ کسی کو اولاد بنانے کا

وَلَدًا لَّاصْطَفٰى مِمَّا يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ ۙ سُبْحٰنَهٗ ۗ هُوَ اللّٰهُ

ارادہ کرتا تو اپنی مخلوق میں سے جس کو چاہتا انتخاب کر لیتا وہ پاک ہے ف۵ وہ اللہ

الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ۝۴ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ ۚ

واحد ہے زبردست ہے ف۶ آسمان اور زمین اس نے حکمت سے پیدا کیے ہیں وہ رات کو

يُكَوِّرُ الَّيْلَ عَلَى النَّهَارِ وَيُكَوِّرُ النَّهَارَ عَلَى الَّيْلِ وَسَخَّرَ

لپیٹتا ہے دن پر اور دن کو لپیٹتا ہے رات پر اور اس نے سورج

الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ۗ كُلٌّ يَّجْرِيْ لِاَجَلٍ مُّسَمًّى ۗ اَلَا هُوَ

اور چاند کو کام میں لگا رکھا ہے کہ ہر ایک وقت مقررہ تک چلتا رہے گا ف۷ یاد رکھو وہ

الْعَزِيْزُ الْغَفَّارُ ۝۵ خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ ثُمَّ جَعَلَ

غالب ہے بڑا بخشنے والا ہے ف۸ اسی نے تم لوگوں کو ایک ذات سے پیدا کیا پھر اسی سے

مِنْهَا زَوْجَهَا وَاَنْزَلَ لَكُمْ مِّنَ الْاَنْعَامِ ثَمٰنِيَةَ اَزْوَاجٍ ۗ

اس کا جوڑا بنایا ف۹ اور تمہارے لئے اس نے چارپایوں کے آٹھ (تعداد میں) جوڑے پیدا کیے ف۱۰

يَخْلُقُكُمْ فِيْ بُطُوْنِ اُمَّهٰتِكُمْ خَلْقًا مِّنْۢ بَعْدِ خَلْقٍ فِيْ

وہ تمہیں تمہاری ماؤں کے پیٹ میں بناتا ہے ایک کیفیت کے بعد دوسری کیفیت پر تین تین

ظُلُمٰتٍ ثَلٰثٍ ۗ ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ لَهُ الْمُلْكُ ۗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ

تاریکیوں میں ف۱۱ یہی ہے اللہ تمہارا پروردگار اسی کی حکومت ہے کوئی خدا بجز اس کے نہیں،



ف۴ (اس لیے کہ وہ یافت حق کا قصد ہی نہیں کرتا) بَيْنَهُمْ۔ یعنی اہل توحید و اہل شرک کے درمیان۔ اِنَّ...... يَخْتَلِفُوْنَ۔ یہ فیصلہ یعنی عملی مشاہد فیصلہ اس صورت میں قیامت میں ہوگا کہ اہل ایمان جنت میں جگہ پائیں گے، اور اہل کفر دوزخ میں جھونک دیئے جائیں گے — رسول اللہ ﷺ کو تسکین دی گئی ہے کہ آپ ان اہل باطل کی ہٹ دھرمی پر زیادہ غم و فکر نہ کریں انہیں قیامت کے دن پوری سزا مل کر رہے گی۔ كٰذِبٌ كَفَّارٌ۔ یعنی زبان پر عقیدۂ باطل، اور دل سے عقیدۂ کفریہ کا قائل۔ صوفیہ نے کہا ہے کہ اس میں اس شخص کے لیے بھی تہدید نکل آئی، جو اپنے لیے ولایت کے کسی مرتبہ کا جھوٹا دعوی کرتا ہے، اور لَا يَهْدِيْ میں اس کے حرمان کی طرف اشارہ ہے۔ علماء محققین نے کہا ہے کہ توفیق الٰہی مومن راستباز کے لیے ہے، نہ کہ کافر حیلہ باز کے لیے۔ ف۵ (کہ اس کو کسی ارادہ کی ضرورت لاحق ہو) انسان کو اولاد کی ضرورت اور خواہش جن جن اغراض سے بھی ہوتی ہے، حق تعالی ان سب سے پاک و برتر ہے۔ ف۶ اسم الْوَاحِدُ میں اشارہ ہے توحید ذاتی کی طرف اور الْقَهَّارُ میں توحید صفاتی کی جانب۔ اردو میں قہر اور قہار، غضب اور غضبناک کے مرادف سمجھے جاتے ہیں، عربی میں الْقَهَّارُ غالب و زبردست کے معنی میں ہے۔ آیت کا مطلب یہ ہوا کہ وہ واحد بھی ایک اور یکتا ہے، اور چونکہ کوئی اس جیسا غلبہ و قوت والا نہیں۔ اس لیے کسی میں صلاحیت بھی اس کے شریک بننے کی نہیں۔ ف۷ آسمان، زمین، رات، دن، سورج و چاند، سب اس کے مخلوق اور سرتاسر اس کے تابع و محکوم ہیں۔ معبود یا دیوی دیوتا بننے کی صلاحیت ان میں سے ذرہ بھر بھی کسی میں نہیں — مشرک قوموں نے ان سب کی پوجا کی ہے۔ بِالْحَقِّ۔ متکلمین نے کہا ہے کہ یہ کارگاہ عالم بطور حقائق امور کے ہے بطور وہم و شک کے نہیں، جیسا کہ فلاسفہ سفسطائیہ کا مسلک ہے۔ ف۸ اسم عزیز کے تقاضہ سے ہر وقت ہر سزا پر قادر۔ اور اسم غفار کے تقاضہ سے ہر پچھلے کفر و طغیان کو معاف کرنے والا۔ بہر صورت مشرکوں کے دیویوں دیوتاؤں کی طرح معذور، مجبور، پابند کسی حال میں نہیں۔ ف۹ یعنی حضرت حوا، زوج آدم کو پیدا کیا۔ مِنْهَا۔ یعنی اسی ذاتِ واحد سے۔ خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ۔ آیت میں خطاب عام نسل انسانی کو ہے۔ ''دانایانِ فرنگ'' جن کی ہر دانائی پر نادانی خندہ زن ہے، مدتوں اسی میں سرگرداں رہے کہ نسل انسانی کا مورث کوئی ایک ہی ہے، یا مختلف و متعدد ہیں۔ اور اب کہیں جا کر وحدتِ نوع کے قائل ہوئے ہیں۔ قرآن حکیم نے صدیوں پیشتر یہ فیصلہ ناطق سنا دیا تھا کہ گورے اور کالے، مشرقی اور مغربی زرد اور سرخ سب ایک ہی مورث کی اولاد ہیں۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی — نیز ملاحظہ ہو سورۃ النساء (پ۴) ف۱۰ یعنی بھیڑ اور بکری، اونٹ اور گائے کے نر و مادہ کل آٹھ ہوئے۔ ف۱۱ (اور یہ سب اس کے حکیم ہونے کے شواہد و دلائل ہیں) فِيْ ظُلُمٰتٍ ثَلٰثٍ۔ جنین خود ایک جھلی کے اندر رہتا ہے، جھلی رحم کے اندر ہوتی ہے، اور خود رحم شکم کے حصہ زیریں میں چھپا ہوا ہے، یہ تین تین پردے اور تاریکیاں ہوئیں۔ — ضلع الہ آباد کے قریب کے رہنے والے ایک نامور و ممتاز ہندو ڈاکٹر جن کا انتقال ابھی چند سال ہوئے ہوا ہے، خاص شہر الہ آباد میں مطب کرتے تھے۔ ان کے متعلق ایک معتبر راوی نے بیان کیا کہ وہ در پردہ مسلمان ہو گئے تھے۔ اور قرآن کی صداقت کے قائل اسی آیت کی بنا پر ہو گئے تھے۔ کہتے تھے کہ ایک امی عرب کے لیے اس ...ہری طبی حقیقت سے، آج سے تیرہ چودہ سو برس پہلے واقف ہو جانا ناممکن تھا۔ فِيْ بُطُوْنِ۔ بطن کے معنی پیٹ کے ہیں، یعنی اس بڑے جوف یا ظرف کے، جس میں رحم، انثیین رحم، احشاء، امعاء سب کچھ ...امل ہیں۔ سیاق میں اس لفظ کی وسعت قابل غور ہے۔ تاریکیوں یا تغیرات جنین کا تعلق رحم سے ہو یا ملحقاتِ رحم سے۔ جدید و قدیم طبی تحقیقات کے ماتحت جو کچھ بھی ہوتا ہے سب بطن ہی کے حدود کے ...در ہوتا ہے۔ خَلْقًا مِّنْۢ بَعْدِ خَلْقٍ۔ ایک کیفیت کے بعد دوسری کیفیت، ایک تغیر کے بعد دوسرا تغیر، جو شخص بھی جنین کے تغیرات سے واقف ہے، اس پر روشن ہے کہ نو مہینہ تک کتنے تغیرات ہر روز ہوا ...رتے ہیں۔

فَاَنّٰى تُصْرَفُوْنَ ۞ ۶ اِنْ تَكْفُرُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ غَنِيٌّ عَنْكُمْ ۟ وَلَا
سو تم کہاں پھرے چلے جا رہے ہو و۱۲ اگر تم کفر کرو گے تو اللہ تمہارا حاجت مند نہیں و۱۳ اور نہ
يَرْضٰى لِعِبَادِهِ الْكُفْرَ ۚ وَاِنْ تَشْكُرُوْا يَرْضَهُ لَكُمْ ۭ
وہ اپنے بندوں کے لئے کفر کو پسند کرتا ہے، اور اگر تم لوگ شکر کرو گے تو وہ اسے تمہارے لئے پسند کرتا ہے و۱۴
وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى ۭ ثُمَّ اِلٰى رَبِّكُمْ مَّرْجِعُكُمْ
اور کوئی کسی کا بوجھ نہیں اٹھاتا و۱۵ پھر تمہیں اپنے پروردگار کے پاس لوٹ کر
فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۭ اِنَّهٗ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ
جانا ہوگا سو وہ تم کو تمہارے (سارے) اعمال بتلا دے گا بے شک وہ دلوں تک کی باتوں کا
الصُّدُوْرِ ۞ ۷ وَاِذَا مَسَّ الْاِنْسَانَ ضُرٌّ دَعَا رَبَّهٗ مُنِيْبًا اِلَيْهِ
جاننے والا ہے و۱۶ اور جب انسان کو کوئی تکلیف پہنچتی ہے تو وہ اپنے پروردگار کو اسی کی طرف رجوع ہو کر پکارنے لگتا ہے،
ثُمَّ اِذَا خَوَّلَهٗ نِعْمَةً مِّنْهُ نَسِيَ مَا كَانَ يَدْعُوْٓا اِلَيْهِ مِنْ
پھر جب اللہ اس کو اپنے پاس سے نعمت عطا کر دیتا ہے تو پیشتر جس کے لئے (اس کو) پکار رہا تھا
قَبْلُ وَجَعَلَ لِلّٰهِ اَنْدَادًا لِّيُضِلَّ عَنْ سَبِيْلِهٖ ۭ قُلْ تَمَتَّعْ
بھول جاتا ہے اور اللہ کے شریک بنانے لگتا ہے، جس سے وہ اللہ کی راہ سے (دوسروں کو بھی) گمراہ کرتا ہے، آپ کہہ
بِكُفْرِكَ قَلِيْلًا ڰ اِنَّكَ مِنْ اَصْحٰبِ النَّارِ ۞ ۸ اَمَّنْ هُوَ
دیجیے کہ اپنے کفر کا مزہ کچھ دن اور اٹھا لے، تو دوزخیوں میں سے تو ہونے والا ہی ہے و۱۷ بھلا جو شخص
قَانِتٌ اٰنَاۗءَ الَّيْلِ سَاجِدًا وَّقَاۗىِٕمًا يَّحْذَرُ الْاٰخِرَةَ وَيَرْجُوْا
رات کے اوقات میں سجدہ و قیام کی حالت میں عبادت کر رہا ہو، آخرت سے ڈر رہا ہو اور اپنے پروردگار کی رحمت کی
رَحْمَةَ رَبِّهٖ ۭ قُلْ هَلْ يَسْتَوِي الَّذِيْنَ يَعْلَمُوْنَ وَالَّذِيْنَ
امید کر رہا ہو و۱۸ آپ کہیے کہ کیا علم والے اور بے علم کہیں برابر بھی



و۱۲ (اے مشرکو!) یعنی معبودیت و مالکیت، حاکمیت سب اسی کی ہے۔ کسی اور میں اس کی صلاحیت ہی کہاں ہے۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ۔ یہ جتنے تغیرات خلقت انسانی سے متعلق بیان ہوئے ان میں قطعاً کوئی دوسرا اس کا شریک نہیں۔ و۱۳ اس میں بھی رد ہے ایک مشرکانہ عقیدہ کا، بہت سی جاہلی قوموں کا اعتقاد رہا ہے کہ ان کے ٹھاکر اور دیوتا خود اپنے پجاریوں کی پوجا اور بھینٹ کے محتاج ہیں، اور یہ اختیار میں پجاریوں کے ہے کہ جسے چاہیں دیوتا بنالیں، اور جب جسے چاہیں اس منصب سے معزول کر دیں۔ و۱۴ مشیت الٰہی کا قانون تکوینی دوسرا ہے، یہاں بیان مرضیات الٰہی کے قانون تشریعی کا ہو رہا ہے۔ بندوں ہی کے نفع و مصلحت کی خاطر حق تعالیٰ کو پسند صرف طریق ایمان ہے۔ طریق کفر سرتاسر ناپسند اور نامقبول ہے۔ وَاِنْ تَشْكُرُوْا۔ مراد طریق توحید و ایمان ہے۔ و۱۵ (قیامت میں) اور دنیا میں بھی کافر کا کفر کسی دوسرے تک متعدی نہیں ہوتا ہے۔ اسی کی ذات تک رہتا ہے۔ بیان لعدم سرایة کفر الکافر الی غیرہ (روح) آیت عقیدۂ کفارہ کی بھی تردید کر رہی ہے، جس پر مسیحیت کا دارومدار ہے۔ و۱۶ (اس کے لیے تمہارے ظاہر و باطن دونوں پر اطلاع کامل کیا دشوار ہے) و۱۷ اِذَا مَسَّ الْاِنْسَانَ۔ آیت میں انسان سے مراد ناشکر گزار، کافر و مشرک قسم کا انسان ہے۔ کہ جب اسے کوئی مصیبت پہنچتی ہے جب تو وہ اخلاص کے ساتھ توحید کا قائل ہو جاتا ہے اور اللہ کو پکارنے لگتا ہے۔ اور جب وہ تکلیف دور ہو جاتی ہے اور اس کی بجائے نعمت راحت و امن اُسے مل جاتی ہے، تو وہ اپنی اس تکلیف کو بھول بھال کر نہ صرف یہ کہ خود بدستور پھر گمراہی میں پڑ جاتا ہے، بلکہ دوسروں کو بھی گمراہ کرنے لگتا ہے۔ ایسے لوگوں کے لیے مہلت چند روزہ ہے اور انجام کار دوزخ ہے۔ الظاهر ان الانسان هنا جنس الکافر (بحر) و۱۸ (کہیں ایسا شخص اور مشرک برابر ہو سکتے ہیں؟) مراد ایسے شخص سے ہے جس کے عقائد بھی درست ہوں، اور اعمال بھی، باطن بھی آراستہ ہو اور ظاہر بھی، عقائد میں وہ توحید اور یوم جزاء پر ایمان رکھتا ہو۔ اور اعمال میں یہ کیفیت ہو کہ رات جو عموماً غفلت کا وقت ہوتا ہے، اس وقت بھی وہ سجود و قیام یعنی نماز و عبادت میں مشغول ہو۔ خلاصہ یہ کہ تمام آداب معبودیت کی ادائی کا اہتمام رکھتا ہو۔ بلا قصور و بلا فتور ظاہراً بھی باطناً بھی۔ يَحْذَرُ...... رَبِّهٖ۔ مقام خوف پر نام صرف آخرت کا آنے، اور محل رجاء میں رب کا ذکر آنے سے محققین عارفین نے یہی سمجھا ہے کہ حضرت حق میں رجا کا پہلو خوف پر غالب رہنا چاہیے۔ هٰذا يدل علی ان جانب الرجاء اکمل و الیق بحضرة اللہ تعالیٰ (کبیر)

لَا يَعْلَمُوْنَ ۭ اِنَّمَا يَتَذَكَّرُ اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝۹ قُلْ يٰعِبَادِ الَّذِيْنَ

ہوتے ہیں؟ نصیحت تو بس وہی حاصل کرتے ہیں جو عقل والے ہیں و۱۹ آپ کہ دیجیے اے میرے ایمان والے

اٰمَنُوا اتَّقُوْا رَبَّكُمْ ۭ لِلَّذِيْنَ اَحْسَنُوْا فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا

بندو اپنے پروردگار سے ڈرتے رہو، جو لوگ اس دنیا میں نیکی کرتے ہیں ان کے لئے

حَسَنَةٌ ۭ وَاَرْضُ اللّٰهِ وَاسِعَةٌ ۭ اِنَّمَا يُوَفَّى الصّٰبِرُوْنَ

نیک صلہ ہے اور اللہ کی زمین فراخ ہے و۲۰ ثابت قدم رہنے والوں کو بھی

اَجْرَهُمْ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝۱۰ قُلْ اِنِّيْٓ اُمِرْتُ اَنْ اَعْبُدَ اللّٰهَ

اجر بے شمار ملے گا و۲۱ آپ کہ دیجیے کہ مجھے تو یہ حکم ملا ہے کہ میں اللہ کی عبادت خالص

مُخْلِصًا لَّهُ الدِّيْنَ ۝۱۱ وَاُمِرْتُ لِاَنْ اَكُوْنَ اَوَّلَ

اسی کی عبادت کرتے ہوئے کروں، اور مجھے یہ بھی حکم ملا ہے کہ میں سب مسلمانوں میں

الْمُسْلِمِيْنَ ۝۱۲ قُلْ اِنِّيْٓ اَخَافُ اِنْ عَصَيْتُ رَبِّيْ

اول ہوں، و۲۲ آپ کہ دیجیے کہ اگر میں اپنے پروردگار کی نافرمانی کروں تو (اپنے لئے) ایک عظیم الشان دن کے

عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ۝۱۳ قُلِ اللّٰهَ اَعْبُدُ مُخْلِصًا لَّهٗ

عذاب کا اندیشہ رکھتا ہوں و۲۳ آپ کہ دیجیے میں اللہ کی عبادت اس طرح کرتا ہوں کہ اپنے دین کو اس کے لئے

دِيْنِيْ ۝۱۴ فَاعْبُدُوْا مَا شِئْتُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ ۭ قُلْ اِنَّ

خالص رکھتا ہوں، سو تمہارا دل جس چیز کو چاہے عبادت کرو اللہ کو چھوڑ کر و۲۴ آپ کہ دیجیے

الْخٰسِرِيْنَ الَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ وَاَهْلِيْهِمْ يَوْمَ

کہ پورے زیاں کار وہی لوگ ہیں جو اپنی جانوں سے اور اپنے متعلقین سے قیامت کے روز خسارہ

الْقِيٰمَةِ ۭ اَلَا ذٰلِكَ هُوَ الْخُسْرَانُ الْمُبِيْنُ ۝۱۵ لَهُمْ مِّنْ

میں پڑے یاد رکھو کہ یہی صریح خسارہ ہے و۲۵ ان کے لئے اوپر سے بھی

ع ۱ ۱۵

و۱۹ (اور جو اپنی عقل وفہم کو کام ہی میں نہیں لانا چاہتے، وہ ساری حکمتوں اور دانائیوں کو سنی اَن سنی کر دیتے ہیں) الَّذِیْنَ یَعْلَمُوْنَ ۔ وَالَّذِیْنَ لَا یَعْلَمُوْنَ ۔ محاورۂ قرآنی میں علم سے مراد علم حقائق سے ہوتی ہے، اور بے علمی سے مراد اسی علم سے محرومی ہے۔ علم سے قرآن مجید نے کہیں بھی وہ چیزیں مراد نہیں لی ہیں جنہیں دنیا میں علوم وفنون کہا جاتا ہے۔ الَّذِیْنَ یَعْلَمُوْنَ کا لفظ قانت اور ساجد اور قائم کے لیے آیا ہے، یعنی ان لوگوں کے لیے جو صاحب عمل ہوتے ہیں، اور اس کے مقابلہ میں جو لوگ بے عمل ہوتے ہیں انہیں الَّذِیْنَ لَا یَعْلَمُوْنَ سے تعبیر کیا گیا ہے اس سے ظاہر ہے کہ عمل کی کتنی فضیلت اسلام میں ہے۔ اور جو لوگ صرف علم پر، بلا عمل قانع رہتے ہیں، انہیں قرآن بے علم یا جاہل ہی قرار دیتا ہے۔ و ھو تنبیه علی ان من لم یعمل فھو غیر عالم (کشاف۔ کبیر) و فیه ازدراء عظیم باللذین یقتنون العلوم ثم لا یقتنون و یفتنون فیھا ثم یفتنون بالدنیا فھو عنداللہ جھلة (کشاف۔ کبیر) و۲۰ (اس لیے اگر کسی خاص سرزمین میں احکام دین پر عمل کا موقع نہیں ملتا تو ترک وطن کر کے کسی اور ملک میں چلے جاؤ۔) لِلَّذِیْنَ...... حَسَنَةٌ۔ یہ صلہ نیک آخرت میں تو ملتا ہی ہے، باقی دنیا میں بھی نیک کاروں کو تسکین وراحت خاطر کی حد تک ضرور مل جاتا ہے۔ یٰا...... رَبَّكُمْ۔ یہ تقویٰ اختیار کرنے کا حکم کن کو مل رہا ہے؟ ان کو جو پہلے ہی سے مومن ہیں۔ اور یہ خود ایک قوی دلیل ہے (معتزلہ وخوارج کے خلاف) اس حقیقت پر کہ ایمان، عدم تقویٰ یا فسق یا معصیت کے ساتھ جمع رہ سکتا ہے۔ ھٰذا من ادلّ الدلائل علی ان الایمان یبقی مع المعصیة (کبیر) و ذٰلک یدل علی ان الفسق لایزیل الایمان (کبیر) و۲۱ اِنَّمَا کے کلمہ حصر سے یہ نکتہ نکالا گیا ہے کہ بلا صبر کے کوئی اجر نہیں، اور ہر اجر کے مقابلہ میں کوئی نہ کوئی درجہ صبر کا تو بہر حال ہونا چاہیے — اور ہر عمل عبادت میں نفس کی آزادی پر صبر ومجاہدہ کا بند کسی درجہ میں تو لگانا ہوتا ہی ہے۔ الصّٰبِرُوْنَ۔ یعنی دین پر ثابت قدم رہنے والوں کو — ابھی ذکر ہجرت کا تھا۔ لیکن کوئی مہاجر ایسا نہیں جسے شدید صعوبتوں کے اندر سے ہو کر نہ گزرنا پڑتا ہو۔ اس لیے معاً ذکر ان کے اجر اور اجر بے حساب کا کر دیا گیا۔ والمراد الذین صبروا علی مفارقة اوطانھم و عشائرھم و علی تجرع الغصص و احتمال البلایا فی طاعة اللہ تعالٰی (کبیر) و۲۲ دو حکموں کا ذکر ہے۔ پہلا حکم بلا شائبہ شرک خالص توحیدی عبادتوں کا ہے۔ یہ حکم بحیثیت مسلم کے ملا۔ دوسرا حکم مسلمین میں سب سے اول ہونے کا بحیثیت نبی ہونے کا ملا۔ و۲۳ یعنی یوم قیامت کے عذاب کا۔ پیغمبر تو معصوم ہوتے ہیں، جن سے ترک توحید کا احتمال ہی نہیں، تو جب اندیشہ عذاب ان تک کے لیے ہے تو امت کے غیر معصوموں کا ظاہر ہے کہ کیا ذکر ہے۔ اِنِّیْٓ اَخَافُ۔ الفاظ سے یہ نکتہ بھی پیدا کیا گیا ہے کہ معصیت پر جو شے لازمی طور پر مرتب ہوتی ہے وہ اندیشہ عذاب ہے نہ کہ نفس عذاب۔ دلت الاٰیة علی ان المرتب علی المعصیة لیس حصول العقاب بل الخوف من العقاب (کبیر) و۲۴ (قیامت کے دن اس کا انجام آپ ہی دیکھ لو گے) ظاہر ہے کہ یہ پورا فقرہ تہدید کے لہجہ میں ہے، یہ مراد نہیں کہ مشرکوں کو اختیار دیا جا رہا ہے۔ مُخْلِصًا لَّهٗ دِیْنِیْ۔ یعنی اسی کے حکم کے مطابق، بلا شائبۂ شرک۔ محققین نے کہا ہے کہ اس سے وجوب عبادت واخلاص دونوں کا ثابت ہوتا ہے اخلاص بلا عبادت روح بے جسد ہے، اور عبادت بلا اخلاص جسد بے روح و۲۵ (کہ آخری فیصلہ کے دن خسارہ ہو۔ اور جان و متعلقین جو دنیا میں نفع وراحت وتمتع کا ذریعہ رہتے ہیں، وہ قیامت کے دن ذرا بھی یہ کام نہ دے سکیں گے) اَلَا...... الْمُبِیْنُ۔ یہاں خسران کی شدید تاکید ملحوظ رہے، ایک تو فقرہ کی ابتداء ہی کلمہ تنبیہ سے کی، پھر خسران کو معرفہ بنا کر اَلْخُسْرَانُ کیا، اور پھر وصف مبین کا اضافہ کیا۔ الْخٰسِرِیْنَ۔ سے مراد ہر جہتی خسران کامل اٹھانے والوں سے سمجھی گئی ہے۔ اے الکاملین فی الخسران الجامعین لو جوھه و اسبابه (کشاف)

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



فَوۡقِهِمۡ ظُلَلٌ مِّنَ النَّارِ وَ مِنۡ تَحۡتِهِمۡ ظُلَلٌ ؕ ذٰلِكَ

آگ کے محیط شعلے ہوں گے اور ان کے نیچے سے بھی محیط شعلے ہوں گے یہ وہی (عذاب) ہے

يُخَوِّفُ اللّٰهُ بِهٖ عِبَادَهٗ ؕ يٰعِبَادِ فَاتَّقُوۡنِ ﴿۱۶﴾ وَ الَّذِيۡنَ

جس سے اللہ اپنے بندوں کو ڈراتا ہے ف۲۶ اے میرے بندو مجھ سے ڈرو ف۲۷ اور جو لوگ

اجۡتَنَبُوا الطَّاغُوۡتَ اَنۡ يَّعۡبُدُوۡهَا وَ اَنَابُوۡۤا اِلَى اللّٰهِ لَهُمُ

اس سے بچے رہتے ہیں کہ شیطان کی پرستش کریں اور اللہ کی طرف متوجہ رہتے ہیں ان کے لئے

الۡبُشۡرٰى ۚ فَبَشِّرۡ عِبَادِ ﴿۱۷﴾ الَّذِيۡنَ يَسۡتَمِعُوۡنَ الۡقَوۡلَ

بشارت ہے، سو آپ بشارت دے دیجیے میرے انہیں بندوں کو جو (اس) کلام کو کان لگا کر سنتے ہیں،

فَيَتَّبِعُوۡنَ اَحۡسَنَهٗ ؕ اُولٰٓئِكَ الَّذِيۡنَ هَدٰىهُمُ اللّٰهُ

پھر اس کی اچھی اچھی باتوں پر چلتے ہیں ف۲۸ یہی ہیں جن کو اللہ نے ہدایت دی

وَ اُولٰٓئِكَ هُمۡ اُولُوا الۡاَلۡبَابِ ﴿۱۸﴾ اَفَمَنۡ حَقَّ عَلَيۡهِ كَلِمَةُ

اور یہی ہیں جو ذی عقل ہیں ف۲۹ بھلا جس پر عذاب کی بات متحقق

الۡعَذَابِ ؕ اَفَاَنۡتَ تُنۡقِذُ مَنۡ فِى النَّارِ ﴿۱۹﴾ لٰكِنِ الَّذِيۡنَ

ہو چکی تو کیا آپ ایسے شخص کو جو دوزخ میں ہو گا، چھڑا سکتے ہیں؟ ف۳۰ البتہ جو لوگ

اتَّقَوۡا رَبَّهُمۡ لَهُمۡ غُرَفٌ مِّنۡ فَوۡقِهَا غُرَفٌ مَّبۡنِيَّةٌ ۙ تَجۡرِىۡ

اپنے پروردگار سے ڈرتے رہتے ہیں ان کے لئے بالاخانے ہیں جن کے اوپر بنے بنائے (تیار) بالاخانے ہیں ان کے نیچے

مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ ؕ وَعۡدَ اللّٰهِ ؕ لَا يُخۡلِفُ اللّٰهُ الۡمِيۡعَادَ ﴿۲۰﴾

نہریں چل رہی ہیں (یہ) اللہ کا وعدہ ہے (اور) اللہ وعدہ کے خلاف نہیں کرتا ف۳۱

اَلَمۡ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ اَنۡزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَسَلَكَهٗ يَنَابِيۡعَ فِى

کیا تو نے اس پر نظر نہیں کی کہ اللہ نے آسمان سے پانی اتارا پھر اسے زمین کے سوتوں میں داخل

ف۲۶ (اور اس سے بچنے کی تدبیریں بتاتا ہے۔ تاکہ وہ عذاب سے بچے رہیں) ظُلَلٌ کے لفظی معنی سائبان کے ہیں۔ سائبان کا اوپر ہونا ظاہر ہے سائبان کا نیچے ہونا اس معنی میں ہے کہ وہ اس سے نیچے والوں کے حق میں سائبان ہوگا۔ مطلب یہ ہے کہ اہل جہنم ہر طرف سے آگ میں گھرے ہوں گے۔ اوڑھنا بچھونا سب آگ کا ہوگا۔ ف۲۷ یعنی دین حق پر عمل کرو تاکہ ہر عذاب سے محفوظ رہو۔ ف۲۸ (اور اس کی سب باتیں اچھی ہی ہیں) يَسۡتَمِعُوۡنَ۔ استماع کے معنی سمجھنے کے طور پر سننے کے ہیں۔ الۡقَوۡلَ سے مراد کلام حق ہے۔ اَحۡسَنَهٗ۔ احسن سے یہاں مراد حسن ہے۔ لَهُمُ الۡبُشۡرٰى۔ ترکیب کلام سے معنی حصر کے پیدا ہوگئے ہیں۔ یعنی بشارت ایسوں ہی کے حق میں ہے۔ سب کے لیے نہیں ہے۔ اے لهم لا لغير هم (کبیر) الۡبُشۡرٰى۔ ال بھی اسی حصر کی تاکید مزید کے لیے ہے۔ ان هذه الماهية بتمامها لهؤلاء و لم يبق منها نصيبٌ لغيرهم (کبیر) الطَّاغُوۡتَ۔ طاغوت ہر وہ ہستی ہے جو طغیان میں حد سے تجاوز کر جائے مراد یہاں شیطان یا شیاطین سے لی گئی ہے۔ فسره هنا بالشيطان مجاهد و يجوز تفسيرها بالشياطين جميعاً (روح) ف۲۹ قرآن مجید نے بار بار اہل عقل و فہم انہیں کو قرار دیا ہے جو راہ ہدایت اختیار کرتے، اور اس پر قائم رہتے ہیں ـــــ واقعہ ہے بھی یہی کہ جن لوگوں کو اپنی نجات کی فکر تک نہ ہو، اور دل میں تحقیق حق کا اہتمام ہی نہ ہو، انہیں عقل کے مبادی سے بھی بہرہ ور کیسے تسلیم کیا جائے۔ اُولٰٓئِكَ...... اللّٰهُ۔ اس سے معلوم ہوا کہ جو کوئی اپنی طرف سے حصول ہدایت کا اہتمام رکھتا ہے، اس پر راہ ہدایت ضرور کھل جاتی ہے۔ ف۳۰ مطلب یہ ہوا کہ جو ایمان کا قصد ہی نہ کرے، اور اپنے کو اسباب ہلاکت سے بچانے کی فکر ہی نہ رکھے۔ اسے ایمان پر مجبور کر دینا، اور اسے نقطہ ایمان پر لے آنا آپ کے امکان و اختیار ہی سے خارج ہے۔ اور ایسے شخص پر تاسف و تردد ہی بے کار ہے۔ ف۳۱ یہ تصریح اس لیے بھی ضروری تھی کہ مشرک قوموں میں دیوی دیوتاؤں پر ایفاء عہد مطلق واجب نہ تھا۔ لٰكِنِ۔ لکن یہاں بطور حرف استدراک کے کسی قول سابق کی تردید کے لیے نہیں بلکہ ایک دوسری بات شروع کرنے کے لیے آیا ہے۔ لكن ليس للاستدراك لانه لم يأت نفي بل هو لترك قصة الى قصة مخالفة للاولى (قرطبی)

الْاَرْضِ ثُمَّ يُخْرِجُ بِهٖ زَرْعًا مُّخْتَلِفًا اَلْوَانُهٗ ثُمَّ يَهِيْجُ

کر دیا پھر وہ اس کے ذریعہ سے کھیتیاں پیدا کرتا ہے جس کی مختلف قسمیں ہیں پھر وہ کھیتی خشک ہو جاتی ہے

فَتَرٰىهُ مُصْفَرًّا ثُمَّ يَجْعَلُهٗ حُطَامًا ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَذِكْرٰى

سوتو اس کو زرد دیکھتا ہے، پھر وہ اس کو چورا چورا کر دیتا ہے اس (نمونہ قدرت) میں بڑی نصیحت ہے

لِاُولِي الْاَلْبَابِ ﴿٢١﴾ ع اَفَمَنْ شَرَحَ اللّٰهُ صَدْرَهٗ لِلْاِسْلَامِ فَهُوَ

اہل عقل کے لئے ف۳۲ سو جس شخص کا سینہ اللہ نے اسلام کے لئے کھول دیا، اور وہ

عَلٰى نُوْرٍ مِّنْ رَّبِّهٖ ؕ فَوَيْلٌ لِّلْقٰسِيَةِ قُلُوْبُهُمْ مِّنْ ذِكْرِ

اپنے پروردگار کے نور پر چل رہا ہے (کیا ایسا شخص اور اہل قساوت برابر ہو سکتے ہیں؟) سو بڑی خرابی ان لوگوں کے لئے ہے جن

اللّٰهِ ؕ اُولٰٓئِكَ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿٢٢﴾ اَللّٰهُ نَزَّلَ اَحْسَنَ

کے دل اللہ کے ذکر کی طرف سے سخت ہیں، یہ لوگ کھلی ہوئی گمراہی میں مبتلا ہیں ف۳۳ اللہ نے بہترین کلام نازل

الْحَدِيْثِ كِتٰبًا مُّتَشَابِهًا مَّثَانِيَ ۖ تَقْشَعِرُّ مِنْهُ جُلُوْدُ

کیا ہے ایک کتاب باہم ملتی جلتی ہوئی اور بار بار دہرائی ہوئی ف۳۴ اس سے ان لوگوں کی جلد

الَّذِيْنَ يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ ۚ ثُمَّ تَلِيْنُ جُلُوْدُهُمْ وَقُلُوْبُهُمْ

جو اپنے پروردگار سے ڈرتے ہیں، کانپ اٹھتی ہے پھر ان کی جلد اور ان کے قلب اللہ کے ذکر کے لئے نرم

اِلٰى ذِكْرِ اللّٰهِ ؕ ذٰلِكَ هُدَى اللّٰهِ يَهْدِيْ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ

ہو جاتے ہیں ف۳۵ یہ اللہ کی (طرف سے آئی ہوئی) ہدایت ہے، وہ جسے چاہتا ہے اس کے ذریعہ سے ہدایت کر دیتا ہے،

وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ هَادٍ ﴿٢٣﴾ اَفَمَنْ يَّتَّقِيْ

اور اللہ جسے بے راہ کر دے اس کے لئے ہادی کوئی نہیں ف۳۶ بھلا جو شخص قیامت کے دن

بِوَجْهِهٖ سُوْٓءَ الْعَذَابِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ وَقِيْلَ لِلظّٰلِمِيْنَ

عذاب سخت کو اپنے چہرہ پر لے گا، اور (ایسے) ظالموں سے کہا جائے گا کہ



ف۳۱ اس آغاز اور اس انجام پر انسان غور کرے تو ایک کھلا ہوا نمونہ تو حیاتِ انسانی کے آغاز و انجام کا مل جاتا ہے۔ زندگی کے کیسے کیسے دور گزرتے ہیں، لیکن سب کا انجام و حاصل فنا، آخر فنا!—یہ مراد بھی ہو سکتی ہے کہ ان میں ایک ایک تغیر کتنی حکمتوں کا نتیجہ ہوتا ہے، اور پھر آخری تغیر کتنی زبردست حکمت اور کاریگری پر دلیل ہے۔ السَّمَآءِ۔ سابق کے حاشیوں میں کئی بار یہ امر صاف کیا جا چکا ہے، کہ السَّمَآءِ کی وسعت مفہوم کا کوئی لفظ اردو میں موجود نہیں۔ بارش کے سلسلہ میں جہاں جہاں یہ لفظ قرآن میں آیا ہے، بے تکلف معنی بادل کے لیے جا سکتے ہیں—سماء عربی میں ہر اس چیز کو کہتے ہیں، جو انسان کے اوپر واقع ہو، یہاں تک کہ مکان کی چھت بھی۔ مَآءً...... الْاَرْضِ۔ یہ پانی وہی ہے جو کنوؤں اور چشموں کے ذریعہ سے انسان کے کام میں آتا ہے۔ حُطَامًا۔ یہ وہی چیز ہے جسے ہماری زبان میں بھوسا کہتے ہیں۔ ف۳۳ پہلا شخص وہ ہے جو ہدایت کے مقتضی پر چل رہا ہے، اور یقین صحیح پیدا کر کے اس کے مطابق عمل کر رہا ہے۔ دوسرا وہ ہے جو کھلے ہوئے دلائل و شواہد کے باوجود ایمان نہیں لاتا اور اس سے بڑھ کر اس کے قساوتِ قلب کی مثال اور کیا ہوگی۔ اَفَمَنْ...... رَّبِّهٖ۔ حضرت عبداللہ بن مسعود صحابی کی روایت میں آتا ہے کہ جب رسول اللہ ﷺ نے یہ آیت تلاوت کی تو ہم نے عرض کی، کہ یا رسول اللہ! یہ شرح صدر کیونکر ہوتا ہے؟ فرمایا جب دل میں نور داخل ہو۔ عرض کی کہ اس کی کیا علامت ہے؟ ارشاد ہوا کہ دار الخلود یا باقی کی طرف رغبت و استقامت، اور دار الغرور یا فانی کی طرف سے بے التفاتی اور موت کی طرف آمادگی۔ (معالم) فَوَيْلٌ۔ اس بڑی خرابی کا ظہور آخرت میں ہوگا۔ لِلْقٰسِيَةِ قُلُوْبُهُمْ۔ یہ قساوت قلب، شرح صدر کے مقابلہ میں آئی ہے، رقت قلب کی طبعی کمی یا فقدان کو اس سے کوئی تعلق نہیں۔ شرح صدر کے جو خصوصیات بتائے گئے اس قساوت میں اس کے برعکس پیدا ہو جاتے ہیں۔ محققین نے آیت کے مضمون سے دو نکتے اور پیدا کیے ہیں۔ ایک یہ کہ ہر مومن کسی درجہ میں بھی سہی، بہر حال صاحب معرفت و نور ہے۔ دوسرے یہ کہ جس اسلام سے معرفت و نورانیت پیدا ہوتی ہے۔ وہ، وہ ہے جو شرح صدر یعنی رغبت تام اور یقین کامل کے ساتھ ہو، نہ وہ جو منافقت یا جبر یا وہم و عادت کا ثمرہ ہے۔ ف۳۴ اَللّٰهُ نَزَّلَ اَحْسَنَ الْحَدِيْثِ۔ اس میں اس دعوے کا اثبات ہے کہ قرآن مجید بہترین کلام ہے۔ کوئی دوسرا کلام اس کی ٹکر کا نہیں، نہ باعتبار لفظ و عبارت، نہ بلحاظ معنی و مفہوم۔ كِتٰبًا۔ اس کلام کا نزول گو بتدریج کہیں ۲۲۔۲۳ سال میں ہوا، تاہم اس پر اطلاق ایک کتاب ہی کا رہا۔ مُّتَشَابِهًا۔ اس سے معلوم ہوا کہ ہدایت، اجر، برکت معنویت کے لحاظ سے یہ کلام شروع سے آخر تک یک رنگ اور آپس میں ہم رنگ ہے۔ مَّثَانِيَ۔ اس کے اندر احکام و اخبار، مسائل و حکایات بار بار تکرار کے ساتھ بیان کیے گئے ہیں کہ کسی کو عذر قصور فہم و سمع کا نہ رہے۔ ف۳۵ یعنی وہ کتاب اللہ پر عمل کرنے لگتے ہیں اور اعمال قلب و اعمال جوارح میں خشوع و انقیاد کے ساتھ مشغول ہو جاتے ہیں۔ تَقْشَعِرُّ...... رَبَّهُمْ۔ محققین نے تصریح کر دی ہے کہ یہ مطلق خوف سے کنایہ ہے۔ یہ لازمی نہیں کہ خوف کے آثار جسم پر بھی اس طرح نمایاں ہونے لگیں۔ محض عقلی و ایمانی خوف کافی ہے۔ امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی مشہور محققانہ کتاب احیاء علوم الدین میں لکھا ہے کہ بہت سے صوفیہ ایسے ہیں جن پر شاعروں کا کلام سن کر وجد طاری ہو جاتا ہے، اور قرآن مجید کی آیتوں سے نہیں ہوتا، اور اس کے بعد ان لوگوں کی اس کیفیت کی مختلف توجیہات کی ہیں۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ اس جانب اشارہ کرنے کے بعد لکھتے ہیں کہ

وانا اقول ان خلقت محروما عن ھذا المعنی فانی کلما تاملت فی اسرار القرآن اقشعر جلدی و وقف شعری و حصلت فی قلبی دھشة و روعة و کلما سمعت تلک الاشعار غلب الھزل علی وما وجدت البتة فی نفس منھا اثر و اظن ان منھج القویم و صراط المستقیم ھو ھذا (کبیر)

لیکن میں کہتا ہوں کہ میں تو اس تاثر سے خلقۃً محروم ہوں۔ میں نے تو جب جب مطالب قرآنی پر غور و تدبر سے کام لیا، جبھی میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے اور دل کے اندر خشیت و ہیبت ہی پیدا ہو گئی اور جب جب شاعروں کا کلام سنا تو دل اچاٹ ہو گیا اور طبیعت ذرا متاثر نہ ہوئی اور میں سمجھتا ہوں کہ صراط مستقیم اسی (قرآن) کا نام ہے۔

ف۳۶ یعنی حق تعالیٰ کی مشیت تکوینی پر غالب اور اس پر حاکم اور کوئی قانون نہیں۔ وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ۔ اوپر کئی بار گزر چکا کہ اضلال کی نسبت حق تعالیٰ کی جانب صرف تکوینی حیثیت سے، یا بحیثیت علت العلل (مسبب الاسباب) کی ہوتی ہے۔ ہدایت یاب اور گمراہ دونوں کی مثالیں ابھی اوپر کی آیتوں میں گزر چکی ہیں۔

ذُوْقُوْا مَا كُنْتُمْ تَكْسِبُوْنَ ﴿۲۴﴾ كَذَّبَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ
جو کچھ تم کیا کرتے تھے اب اس کا مزہ چکھو (تو کیا ایسا شخص اور جو ایسا نہ ہو برابر ہو سکتے ہیں؟) ف۳۷ ان کے قبل والوں نے بھی
فَاَتٰىهُمُ الْعَذَابُ مِنْ حَيْثُ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴿۲۵﴾ فَاَذَاقَهُمُ اللّٰهُ
(حق کو) جھٹلایا سو ان پر عذاب ایسے طور پر آپڑا کہ ان کو گمان بھی نہ تھا ف۳۸ سو اللہ نے انہیں دنیوی زندگی میں
الْخِزْيَ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ اَكْبَرُ ۘ
رسوائی کا مزہ چکھا دیا اور آخرت کا عذاب تو اور سخت ہے
لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ﴿۲۶﴾ وَلَقَدْ ضَرَبْنَا لِلنَّاسِ فِيْ هٰذَا
کاش یہ لوگ سمجھ جاتے ف۳۹ اور ہم نے اس قرآن میں لوگوں کی ہدایت کے لئے ہر قسم کے مضمون
الْقُرْاٰنِ مِنْ كُلِّ مَثَلٍ لَّعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ ﴿۲۷﴾ ۚ قُرْاٰنًا عَرَبِيًّا
بیان کر دیئے ہیں تاکہ لوگ نصیحت حاصل کرتے رہیں قرآن واضح
غَيْرَ ذِيْ عِوَجٍ لَّعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ ﴿۲۸﴾ ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا
جس میں کوئی کجی نہیں تاکہ لوگ ڈرتے رہیں ف۴۰ اللہ مثال بیان کرتا ہے کہ
رَّجُلًا فِيْهِ شُرَكَآءُ مُتَشٰكِسُوْنَ وَرَجُلًا سَلَمًا لِّرَجُلٍ ۭ
ایک شخص ہے جس میں کئی ساجھی ہیں آپس میں باہم ضد رکھنے والے اور ایک اور شخص ہے کہ پورا ہی ایک شخص کی (ملک) ہے
هَلْ يَسْتَوِيٰنِ مَثَلًا ۭ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ۚ بَلْ اَكْثَرُهُمْ
تو کیا دونوں کی حالت یکساں ہے؟ ف۴۱ الحمدللہ مگر ہے یہ کہ ان میں سے اکثر
لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۲۹﴾ اِنَّكَ مَيِّتٌ وَّاِنَّهُمْ مَّيِّتُوْنَ ﴿۳۰﴾ ۫ ثُمَّ اِنَّكُمْ
سمجھتے ہی نہیں ف۴۲ آپ کو بھی مرنا ہے اور انہیں بھی مرنا ہے پھر
يَوْمَ الْقِيٰمَةِ عِنْدَ رَبِّكُمْ تَخْتَصِمُوْنَ ﴿۳۱﴾ ع
قیامت کے دن تم (دونوں فریق) اپنے پروردگار کے روبرو مقدمہ پیش کرو گے ف۴۳

وقف لازم

ع ۱۰ / ۱۷

ف۳۷ پورے پورے جملوں اور عبارتوں کا محذوف و مقدر رہنا عربی اسلوب انشاء میں منافی بلاغت نہیں بلکہ اپنے موقع پر داخل حسن و کمالِ انشاء ہے۔ ف۳۸ (سو اگر عذاب ابھی نہیں آیا ہے، تو یہ کافر و منکر بے فکر نہ ہو جائیں، اگلی قوموں پر بھی عذاب جب آیا ہے ان کے گمان و زعم کے خلاف ہی آیا ہے) ف۳۹ آخرت کے معمولی اور ہلکے سے عذاب کا بھی دنیا کے بڑے سے بڑے عذاب سے کیا مقابلہ، وہ تو اس سے کہیں شدید تر ہوگا۔ کاش یہ منکرین اس کا کچھ سرسری سا اندازہ بھی رکھیں! الْخِزْيَ...... الدُّنْيَا۔ یعنی وہ قومیں یا تو جہاد میں اہل ایمان کے ہاتھوں مغلوب و منہزم ہوئیں، یا اور کسی عذاب ناگہانی سے ہلاک ہو گئیں۔
ف۴۰ (ہر نافرمانی سے) قُرْاٰنًا۔ یہاں پہلا وصف القرآن کا یہ بیان ہوا کہ وہ ایک پڑھی جانے والی چیز ہے، چنانچہ قیامت تک مسجدوں میں پڑھا جائے گا۔ محرابوں میں سنایا جائے گا۔ گھروں میں اور مدرسوں میں اس کی تلاوت ہوتی رہے گی۔ معتقدوں کا نہیں منکروں کا بیان ہے کہ ''قرآن'' دنیا میں سب سے زیادہ پڑھی جانے والی کتاب ہے۔ (انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا مقالہ قرآن، طبع یازدہم) عَرَبِيًّا۔ یعنی فصیح و بلیغ، واضح۔ والمراد انہ اعجز الفصحاء والبلغاء عن معارضته (کبیر) غَيْرَ ذِيْ عِوَجٍ۔ یعنی جس کے اندر کجی کسی طرح کی بھی نہیں، نہ لفظی نہ معنوی۔ یہ قرآن مجید کا تیسرا وصف بیان ہوا۔
ف۴۱ (ظاہر ہے کہ نہیں ہے۔ بلکہ دونوں کے درمیان زمین آسمان کا فرق ہے) مومن مخلص ساری فکروں کو چھوڑ چھاڑ صرف ایک سے لو لگائے رہتا ہے۔ مثال کے ذریعہ سے بندۂ مومن و مشرک کے درمیان تقابل اور ان کے فرق کو واضح کرنا ہے۔ رَجُلًا...... مُتَشٰكِسُوْنَ۔ ایسا شخص ایک تو غلام و محکوم، اپنے ہر ارادہ سے محروم۔ اور پھر مالک ایک نہیں متعدد۔ غلام حیران و متردد کہ کس کا کہا مانوں، کس کا نہ مانوں۔ یہ روزمرہ کا مشاہدہ ہے کہ اللہ سے غافل ملحد و مشرک دنیا میں سخت ترین کشاکش میں گرفتار رہا کرتا ہے۔ رَجُلًا سَلَمًا لِّرَجُلٍ۔ مومن مخلص ساری فکروں کو چھوڑ چھاڑ صرف ایک سے لو لگائے رہتا ہے

جو غم ہوا اسے غم جاناں بنا دیا

ف۴۲ قرآن مجید مشرکوں کی اس بدفہمی پر (جو محض غفلت و بے غوری سے پیدا ہوتی ہے) بار بار تاسف کرتا ہے کہ شرک و توحید کے درمیان، انسان کے اپنے ذہنی اعتبار سے بھی جو زمین و آسمان کا فرق ہے، ان کی سمجھ میں نہیں آتا۔ ف۴۳ (اور وہ دن عملی فیصلہ کے صدور و ظہور کا ہوگا) یہاں رسول اللہ ﷺ کو تشفی دی ہے کہ آپ زیادہ غم و تردد کو راہ نہ دیں۔ آپ کو بھی دنیا سے گزر کر اپنے رب تک پہنچنا ہے اور ان منکرین کو بھی یہیں آنا ہے۔ یہ خود آ کر اپنے کیے کو بھگت لیں گے۔ اِنَّكَ مَيِّتٌ۔ خطاب ظاہر ہے کہ رسول اللہ ﷺ سے ہے۔ لیکن جو حکم یہاں بیان ہوا ہے وہ امت کے لیے بھی عام ہے۔ والضمیر فی انک خطاب للرسول و تدخل معه امته فی ذلک (بحر) ضمناً موافق و مخالف، دوست، دشمن سب کو یہ تعلیم مل گئی کہ نبی مرسل غیر فانی اور عمر جاودانی رکھنے والا نہیں ہوتا۔ سارے بندوں کی طرح وہ بھی فانی و فنا پذیر ہی ہوتا ہے۔ تَخْتَصِمُوْنَ۔ یہ جھگڑنے والے اور استغاثہ لانے والے کون لوگ ہوں گے؟ مومن و کافر بھی ہوں گے اور ظالم و مظلوم بھی۔ یعنی تخاصم الکافر والمومن والظالم والمظلوم (قرطبی)
بحمد اللہ آج جمعہ یکم ذی الحجہ ۱۳۶۶ھ (مطابق ۱۷۔ اکتوبر ۱۹۴۷ء) کو تیئیسویں پارہ کی نظر ثانی سے فراغت ہوئی۔ اور آج چہار شنبہ ۷۔ رجب ۱۳۶۹ھ ۲۶۔ اپریل ۱۹۵۰ء کو نظر ثالث سے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ف۴۴ (یعنی ضرور ہوگا) استفہام انکاری سے اثبات قطعی کے معنی پیدا کرنا انگریزی اور اردو اور فارسی کی طرح عربی میں بھی عام ہے۔ فَمَنْ ۔ف یعنی جبکہ اخیر فیصلہ یہی ہونا ہے کہ اہل کفر کو جہنم نصیب ہو اور اہل ایمان کو اجر و نجات۔ كَذَبَ عَلَى اللّٰهِ۔ اللہ پر جھوٹ لگانا یہی ہے کہ اس کی صفت تفرد کا انکار کر کے کسی کو اس کا شریک قرار دیا جائے۔ اَلَّذِیْ جَآءَ بِالصِّدْقِ۔ الصدق یعنی پیغام حق۔ یہاں مراد قرآن ہے اور اس کے لانے والے رسول اللہ ﷺ تھے۔ قال مجاهد وقتادة والربيع بن انس وابن زيد هو الرسول (ابن کثیر) قال ابن عباس يعني رسول الله (معالم) كَذَّبَ…… جَآءَهٗ۔ پیام حق پہنچنے کا ذریعہ خود رسول یا ان کے کوئی نائب ہی ہوتے ہیں۔ بعض اکابر نے کہا ہے کہ آیت اپنے عموم لفظ سے ان لوگوں کو بھی شامل ہے، جو دعوئے ولایت میں کاذب ہیں اور شریعت کو پس پشت ڈال کر اسے محض قشر بتاتے ہیں۔ ف۴۵ جنت کی نعمتیں بے شمار، اور لامتناہی ہیں۔ یہاں حیرت انگیز ایجاز و جامعیت کے ساتھ بیان کر دیا کہ اہل جنت کو وہ سب کچھ مل جائے گا، جو وہ چاہیں گے۔ اَلَّذِیْ …… بِهٖ۔ یعنی رسول اور ان کے متبعین۔ الذی جاء بالصدق الانبیاء والذی صدق به الاتباع (کبیر) ف۴۶ اَسْوَاَ الَّذِیْ عَمِلُوْا۔ اہل اخلاص کو اجر کا پورا پورا ملنا تو ظاہر ہی ہے۔ لیکن یہاں تصریح ایک دوسری چیز کی بھی ہے (یعنی ان کی تکفیر ذنوب کی…… گویا اہل اخلاص (محسنین) بھی ذنوب و معاصی سے خالی نہ ہوں گے۔ اس میں رد نکل آیا ایک طرف تو ان غالی صوفیہ و مشائخ کا جو اولیاء و صالحین کو ذنوب و معاصی سے ماوراء و منزہ، سمجھنے لگتے ہیں اور دوسری طرف ان خارجی اور نیم خارجی فرقوں کا جو زلات و معاصی کی بناء پر مومنین کو دائرہ ایمان سے خارج کر دیا کرتے ہیں۔ وَيَجْزِيَهُمْ …… يَعْمَلُوْنَ۔ مقاتل بن سلیمان نے اس کے معنی یہ کیے ہیں کہ انہیں محاسن کا معاوضہ ملے گا، سیئات کی سزا نہ ملے گی۔ قال مقاتل ليجزيهم بالمحاسن اعمالهم ولا يجزيهم بالمساوی (کبیر۔ معالم) لیکن امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے اس قول کو یہ کہہ کر رد کر دیا ہے کہ مقاتل تو فرقہ مرجئہ کا سردار تھا، جن کے نزدیک جس طرح کافر کو کوئی طاعت نفع نہ پہنچائے گی، مومن کو بھی کوئی معصیت مضر نہ ہو گی۔ واعلم ان مقاتلاً كان شيخ المرجئة وهم الذين يقولون لا يضر شيء من المعاصي مع الايمان كما لا ينفع من الطاعات مع الكفر (کبیر) ف۴۷ مشرکین عرب کے کمال حمق کا بیان ہے۔ اللہ کے نام سے ایک معبود اعظم کے وہ بھی قائل تھے۔ باوجود اس کے رسول اللہ ﷺ کو اپنے گڑھے ہوئے دیوی دیوتاؤں کے قہر و غضب و انتقام سے ڈراتے تھے۔ ان دیوتاؤں کا اولاً تو وجود ہی فرضی و وہمی اور پھر اگر حقیقی بھی ہو تو خود انہیں لوگوں کے مسلمات کے لحاظ سے یہ خدائے اعظم کے مقابلہ میں تو پست اور ہیچ ہی تھے۔ آیت کا مفہوم وسیع تر بھی ہے۔ اہل حق کو اہل باطل طرح طرح پر دھمکیاں دیتے آئے اور ڈراتے آئے ہیں۔ کبھی اپنے دیوی دیوتاؤں سے ڈراتے ہیں اور کہیں دنیوی حکومت و قوت سے۔ قرآن مجید جواب دیتا ہے کہ کائنات کی ہر ممکن مخالفانہ قوت سے دفاع کے لئے حق تعالیٰ خود بالکل کافی ہے۔ عَبْدَهٗ۔ عبد سے مراد جیسا کہ سیاق کلام سے بالکل ظاہر ہے۔ رسول اللہ ﷺ ہیں۔ جو خدائے قادر و توانا اپنے ہر بندہ کی حفاظت کے لئے کافی ہے کیا اس بندۂ خاص کی حفاظت کے لئے کافی نہ ہوتا؟ ف۴۸ ہدایت و ضلالت اپنے اسباب قریب و ظاہری کے لحاظ سے بندہ کے افعال اختیاری میں ہیں اور اسی لئے ان پر ثواب و عذاب بھی مرتب ہوتے ہیں لیکن اپنے اسباب بعید و حقیقی کے لحاظ سے تمام تر مشیت تکوینی الٰہی کے ماتحت ہیں اور اسی لئے ان کا انتساب مسبب الاسباب اور علت العلل کی حیثیت سے حق تعالیٰ کی جانب بھی درست ہے۔…… اور ان حواشی میں اس کی صراحت کئی بار کی جاچکی ہے۔ ف۴۹ کیوں نہیں، قادر ہے اور ضرور قادر ہے۔ اسلام کا خدا اپنے ہر ارادہ پر پوری طرح قادر، متصرف، حاکم ہے۔ بعض جاہلی مذہبوں کے دیوتاؤں کی طرح معذور و بے بس نہیں۔



فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ كَذَبَ عَلَى اللّٰهِ وَكَذَّبَ بِالصِّدْقِ
تو اُس سے بڑھ کر بے انصاف کون ہے جو اللہ پر جھوٹ لگائے اور سچی بات کو جھٹلائے
اِذْ جَآءَهٗ ؕ اَلَيْسَ فِیْ جَهَنَّمَ مَثْوًى لِّلْكٰفِرِيْنَ ﴿۳۲﴾
جبکہ وہ اُس کے پاس پہنچے، کیا (ایسے) کافروں کا ٹھکانا جہنم میں نہ ہو گا؟ ف۴۴
وَالَّذِیْ جَآءَ بِالصِّدْقِ وَصَدَّقَ بِهٖۤ اُولٰٓئِكَ هُمُ
اور جو لوگ سچی بات لے کر آئے اور (خود بھی) اُس کو سچ جانا تو یہی لوگ تو
الْمُتَّقُوْنَ ﴿۳۳﴾ لَهُمْ مَّا يَشَآءُوْنَ عِنْدَ رَبِّهِمْ ؕ ذٰلِكَ جَزٰٓؤُا
پرہیز گار ہیں وہ جو کچھ چاہیں گے اُن کے لیے اُن کے پروردگار کے پاس سب کچھ ہے، یہ صلہ ہے
الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۳۴﴾ لِيُكَفِّرَ اللّٰهُ عَنْهُمْ اَسْوَاَ الَّذِیْ عَمِلُوْا
اہل اخلاص کا ف۴۵ تاکہ اللہ اُن سے اُن کے عمل کی برائیوں کو دُور کر دے اور اُن کے عمل
وَيَجْزِيَهُمْ اَجْرَهُمْ بِاَحْسَنِ الَّذِیْ كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۳۵﴾
کی نیکیوں کا اُنہیں (پورا) اجر دے ف۴۶
اَلَيْسَ اللّٰهُ بِكَافٍ عَبْدَهٗ ؕ وَيُخَوِّفُوْنَكَ بِالَّذِيْنَ مِنْ
کیا اللہ اپنے بندۂ (خاص) کے لیے کافی نہیں؟ اور یہ لوگ آپ کو اُن سے ڈراتے ہیں جو اللہ کے
دُوْنِهٖ ؕ وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ هَادٍ ﴿۳۶﴾ وَمَنْ يَّهْدِ
علاوہ ہیں ف۴۷ اور جسے اللہ گمراہ کر دے اُسے کوئی راہ دکھانے والا نہیں اور جسے اللہ
اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ مُّضِلٍّ ؕ اَلَيْسَ اللّٰهُ بِعَزِيْزٍ ذِی انْتِقَامٍ ﴿۳۷﴾
ہدایت دے اُسے کوئی گمراہ کرنے والا نہیں ف۴۸ کیا اللہ زبردست (اور) انتقام پر قادر نہیں؟ ف۴۹
وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ لَيَقُوْلُنَّ
اگر آپ ان سے پوچھیں کہ آسمانوں اور زمین کو کس نے پیدا کیا تو یہی کہیں گے کہ

اللّٰهُ ۭ قُلْ اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ
اللہ نے، آپ کہہ دیجئے کہ بھلا یہ تو بتاؤ کہ اللہ کے سوا تم جنہیں پکارتے ہو اگر
اَرَادَنِيَ اللّٰهُ بِضُرٍّ هَلْ هُنَّ كٰشِفٰتُ ضُرِّهٖۤ اَوْ اَرَادَنِيْ
اللہ مجھے کوئی تکلیف پہنچانا چاہے تو کیا یہ اس کی (دی ہوئی) تکلیف کو دور کر سکتے ہیں یا اللہ مجھ پر عنایت کرنا
بِرَحْمَةٍ هَلْ هُنَّ مُمْسِكٰتُ رَحْمَتِهٖ ۭ قُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ ۭ
چاہے تو یہ اس کی عنایت کو روک سکتے ہیں؟ ف۵۰ آپ کہہ دیجئے کہ میرے لئے تو اللہ کافی ہے
عَلَيْهِ يَتَوَكَّلُ الْمُتَوَكِّلُوْنَ ﴿۳۸﴾ قُلْ يٰقَوْمِ اعْمَلُوْا عَلٰى
توکل کرنے والے اسی پر توکل کرتے ہیں ف۵۱ کہہ دیجئے کہ اے میری قوم والو تم اپنی حالت پر
مَكَانَتِكُمْ اِنِّيْ عَامِلٌ ۚ فَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ﴿۳۹﴾ مَنْ يَّاْتِيْهِ
عمل کئے جاؤ میں بھی عمل کر رہا ہوں سو عنقریب تم جان لو گے کہ کون شخص ہے جس پر
عَذَابٌ يُّخْزِيْهِ وَيَحِلُّ عَلَيْهِ عَذَابٌ مُّقِيْمٌ ﴿۴۰﴾ اِنَّآ اَنْزَلْنَا
اُسے رسوا کرنے والا عذاب آیا چاہتا ہے، اور جس پر عذاب مستقل نازل ہوگا ف۵۲ ہم نے
عَلَيْكَ الْكِتٰبَ لِلنَّاسِ بِالْحَقِّ ۚ فَمَنِ اهْتَدٰى فَلِنَفْسِهٖ ۚ
آپ پر یہ کتاب لوگوں کے لئے اتاری ہے حق کے ساتھ، سو جو کوئی راہ ہدایت اختیار کرے گا وہ اپنے ہی لئے،
وَمَنْ ضَلَّ فَاِنَّمَا يَضِلُّ عَلَيْهَا ۚ وَمَآ اَنْتَ عَلَيْهِمْ
اور جو کوئی بے راہ ہو گا تو اس کی بے راہی بھی اسی پر پڑے گی اور آپ ان پر ذمہ دار نہیں
بِوَكِيْلٍ ﴿۴۱﴾ ع اَللّٰهُ يَتَوَفَّى الْاَنْفُسَ حِيْنَ مَوْتِهَا وَالَّتِيْ
کئے گئے ہیں ف۵۳ اللہ جانوں کو قبض کرتا ہے اُن کی موت کے وقت اور اُن (جانوں) کو بھی
لَمْ تَمُتْ فِيْ مَنَامِهَا ۚ فَيُمْسِكُ الَّتِيْ قَضٰى عَلَيْهَا
جن کی موت نہیں آئی ہے اُن کے سونے کے وقت ف۵۴ پھر وہ اُن (جانوں) کو تو روک لیتا ہے جن پر موت کا



ف۵۰ بعض جاہلی مذاہب ایک خالق کائنات کے تو مقر و معترف ہیں، لیکن ساتھ ہی کائنات میں دخل، تصرف و حکومت کے لئے دوسرے دوسرے دیوی دیوتا بھی مان رکھے ہیں۔ پانی فلاں دیوتا برساتے ہیں، دولت فلاں دیوی دلواتی ہیں وقس علیٰ ہذا...... مشرکین قریش کا مذہب بھی اسی قسم کا شرک تھا۔ قرآن مجید نے ان کے اسی مسلمہ اول کو بار بار یاد دلا کر اور توحید کے مطالبات و مضمرات کو ان پر واضح کر کے ان پر جرح کی ہے۔ ف۵۱ (جس کے بعد تمہاری اور تمہارے بتوں کی مخالفت کی کچھ پروا باقی نہیں رہ جاتی) حَسْبِيَ اللّٰهُ۔ جب خدا پر تکیہ کر لیا تو اس کے معنیٰ ہی یہ ہیں کہ اس کے ماتحت کائنات میں جتنی بھی مخلوقات ہیں۔ اب کسی کی طرف سے کھٹکا نہ رہا۔ ف۵۲ یعنی جب تم اپنا طریقہ نہیں چھوڑتے، میں بھی اپنا طریقہ نہیں چھوڑتا۔ تم اپنے طریق پر عمل کیے جاؤ۔ میں اپنے طریق پر۔ عنقریب معلوم ہوا جاتا ہے، کہ بدراہ اور مستحق عذاب کون سا فریق ہے۔ مَنْ ...... يُّخْزِيْهِ۔ مراد عذاب دنیوی ہے۔ چنانچہ یہ عذاب مشرکین مکہ پر فتح بدر کی صورت میں نازل ہوا۔ وَ...... مُّقِيْمٌ۔ مراد عذاب آخرت ہے۔ ف۵۳ (تو جس کا جی چاہے اسے مانے اور جس کا نہ چاہے نہ مانے) لِلنَّاسِ۔ یعنی لوگوں کے نفع وافادہ کے لیے۔ ای لا جلهم ولاجل حاجتهم اليه (مدارک) بِالْحَقِّ۔ یعنی عین حق و حکمت کے ساتھ دلائل و شواہد اور مقصد صحیح کے ساتھ۔ ف۵۴ نفس۔ کا مفہوم بہت وسیع ہے۔ وہ روح کے مرادف ہے اور اس کی دو قسمیں ہیں ایک نفس حیاتی (یا فزیکل لائف) دوسرے نفس شعوری (یا سائیکیکل لائف) ولكل انسان نفسان احداهما نفس الحياة وهي التي تفارقه عند الموت فتزول بزوالها النفس والاخرى نفس التمييز وهي التي تفارقه اذا نام وهو بعد النوم يتنفس (معالم ومدارک) ہر انسان کے دو نفس ہوتے ہیں ایک تو نفس حیاتی، جو موت کے وقت اس سے سلب ہو جاتا ہے کہ اس کے جانے سے جان چلی جاتی ہے اور دوسرا نفس ادراک وہ نیند کے وقت اس سے جدا ہو جاتا ہے اور نیند کے بعد واپس آ جاتا ہے۔ يَتَوَفَّى...... مَوْتِهَا۔ یہ سلب روح من کل الوجوہ ہوتا ہے جس کے بعد نہ حیات جسمانی باقی رہ جاتی ہے نہ شعور نہ ادراک۔ وَالَّتِيْ...... مَنَامِهَا۔ یہ سلب روح صرف جزئی حیثیت سے ہوتا ہے۔ جس سے حیات جسمانی جوں کی توں باقی رہتی ہے، لیکن شعور و ادراک باقی نہیں رہتا۔ نیند کے وقت سلب صرف حیات شعوری کا ہوتا ہے۔

الْمَوْتَ وَيُرْسِلُ الْاُخْرٰۤى اِلٰۤى اَجَلٍ مُّسَمًّى ؕ اِنَّ فِىْ

حکم کر چکا ہے، اور باقی (جانوں) کو ایک میعاد معین کے لئے رہا کر دیتا ہے وہ۵ بے شک اس (سارے تصرف) میں

ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ۝۴۲ اَمِ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ

نشانیاں ہیں اُن لوگوں کے لئے جو سوچتے رہتے ہیں وہ۵ اچھا تو کیا ان لوگوں نے اللہ کے سوا

اللّٰهِ شُفَعَآءَ ؕ قُلْ اَوَلَوْ كَانُوْا لَا يَمْلِكُوْنَ شَيْـًٔا

(دوسروں کو) سفارشی قرار دے رکھا ہے؟ آپ کہہ دیجئے کہ اگرچہ یہ (سفارشی) کچھ بھی قدرت نہ رکھتے ہوں

وَّلَا يَعْقِلُوْنَ ۝۴۳ قُلْ لِّلّٰهِ الشَّفَاعَةُ جَمِيْعًا ؕ لَهٗ مُلْكُ

اور نہ کچھ سمجھتے بوجھتے ہوں وے۵ آپ کہہ دیجئے سفارش تمامتر اللہ ہی کے اختیار میں ہے اُسی کی سلطنت

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ ثُمَّ اِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝۴۴ وَاِذَا ذُكِرَ اللّٰهُ

آسمانوں اور زمین میں ہے پھر تم اسی کی طرف لوٹ کر جاؤ گے و۵۸ اور جب اکیلے اللہ کا ذکر

وَحْدَهُ اشْمَاَزَّتْ قُلُوْبُ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ ۚ

کیا جاتا ہے تو جو لوگ آخرت کا یقین نہیں رکھتے اُن کے دل منقبض ہونے لگتے ہیں

وَاِذَا ذُكِرَ الَّذِيْنَ مِنْ دُوْنِهٖۤ اِذَا هُمْ يَسْتَبْشِرُوْنَ ۝۴۵ قُلِ

اور جب اُس کے سوا اَوروں کا ذکر کیا جاتا ہے تو اُس وقت یہ لوگ خوش ہو جاتے ہیں و۵۹ آپ دُعا کیجئے

اللّٰهُمَّ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ عٰلِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ

کہ اے اللہ آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنے والے باطن اور ظاہر کے جاننے والے

اَنْتَ تَحْكُمُ بَيْنَ عِبَادِكَ فِيْ مَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ۝۴۶ وَلَوْ

تو ہی اپنے بندوں کے درمیان فیصلہ کر دے گا جن اُمور میں یہ اختلاف کرتے رہتے تھے و۶۰ اور اگر

اَنَّ لِلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مَا فِى الْاَرْضِ جَمِيْعًا وَّمِثْلَهٗ مَعَهٗ

شرک کرنے والوں کے پاس وہ سب کچھ ہو جو زمین میں ہے اور اتنا ہی اور بھی



و۵۵ (سووہ معطل روحیں جن کی موت کا وقت ابھی نہیں آیا ہے نیند سے جاگ کر بدستور تصرفات جسمی میں مصروف ہو جاتی ہیں) فَيُمْسِكُ..... الْمَوْتَ۔ سو یہ روحیں پھر تصرفات جسمانی کی طرف واپس نہیں آتیں۔ حضرت علی ﷺ سے روایت ہے کہ:۔ یخرج الروح عند النوم ویبقی شعاعہ فی الجسد فبذالک یری الرؤیا فاذا انتبہ من النوم عاد الروح الی جسدہ بامر ما من لحظۃ۔ (معالم۔مدارک) ''اصل روح تو نیند کے وقت بھی جسم سے نکل جاتی ہے لیکن اس کا تعلق جسم کے ساتھ باقی رہتا ہے (جیسے آفتاب کا شعاعی تعلق کروڑوں میل دور ہونے کے باوجود زمین سے قائم رہتا ہے) اور سوتا ہوا انسان (اسی جزئی تعلق کی بناپر) خواب دیکھتا رہتا ہے پھر جب بیداری کا وقت آتا ہے تو یہ روح چشم زدن سے بھی کم میں جسم میں واپس آجاتی ہے۔'' اور حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ:۔ فی ابن ادم نفس وروح بینھما شعاع مثل شعاع الشمس فالنفس ھی التی بھا العقل والتمیز والروح ھی التی بھا النفس والتحرک فاذا نام العبد قبض اللہ نفسہ ولم یقبض روحہٗ (مدارک) ''ابن آدم میں نفس بھی ہوتا ہے اور روح بھی، اور دونوں کا ایک شعاعی تعلق مثل شعاع آفتاب کے ہوتا ہے۔ بس نفس تو وہ ہے جو ادراک وشعور کا مبدأ ہے اور روح وہ ہے جس سے تنفس وحرکت قائم ہے اور انسان جب سوتا ہے تو خدا تعالیٰ اس کے نفس کو قبض کر لیتا ہے نہ کہ اس کی روح کو۔'' و۵۶ یعنی دلائل وشواہد اس حقیقت کے کہ اللہ حکیم وقدیر ہی ہر دقیق وخفی تصرف پر قادر ہے۔ نیند اور خواب کی باریکیوں پر ماہرین فن نے جو دفتر کے دفتر لکھ ڈالے ہیں وہ سب حکمت خداوندی ہی کی شرحیں اور تفسیریں ہیں۔ و۵۷ یعنی سفارشی بھی کون؟...... وہ بت اور مورتیاں جو عقل وقدرت تک سے محروم ہیں۔ اَمِ...... شُفَعَآءَ۔ مشرکوں نے ان ''سفارشیوں'' کو صرف عملاً ہی نہیں معبود قرار دے رکھا تھا بلکہ عقیدۃً بھی ایسا ہی سمجھ رکھا تھا۔ و۵۸ یعنی اس وقت بھی کائنات کے طول وعرض میں حکومت اسی اللہ کی ہے اور آخرت میں بھی فیصلہ اسی کے ہاتھ میں ہوگا۔ قُلْ...... جَمِيْعًا۔ مشرک قوموں نے تو علی العموم اور اہل کتاب میں سے مسیحیوں نے شفاعت کو بھی ایک شعبہ الوہیت کا قرار دے کر شافع کو مستقلاً ایک قادر ومتصرف ہستی سمجھ لیا ہے اور عملاً اسی سے اپنا تعلق جوڑے رکھنا کافی سمجھتے ہیں جس کے بعد خالق کائنات سے تعلق قائم رکھنے کی بھی چنداں ضرورت نہیں۔ شفاعت اس معنی میں اور اس مفہوم کے ساتھ ایک تمامتر مشرکانہ عقیدہ ہے، اور قرآن مجید نے اس معنی میں کسی غیر اللہ کے شافع ہونے سے تمامتر انکار کیا ہے اور بتایا ہے کہ اختیار وتصرف یکسر حق تعالیٰ ہی کے ہاتھ میں ہے۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ مسئلہ شفاعت انبیاء وغیرہ جس محدود ومقید معنی میں حق ہے۔ اس کی وضاحت ان حواشی میں جابجا کی جاچکی ہے۔ و۵۹ توحید کامل کے ماننے والوں اور شرک آمیز عقیدۂ خدائی کے تسلیم کرنے والوں کے درمیان جو فرق عظیم ہوتا ہے اسے یہاں خوب واضح کر دیا گیا ہے۔ خیر جو کھلے ہوئے مشرک ہیں ان کا حال تو ظاہر ہی ہے لیکن خود ہماری قوم میں جو جھوٹے پیروں، فقیروں، جن وپری، شہید مرد'' اور شیخ سدو وغیرہ کے قائل ہیں خود ان کا کیا حال ہے؟ ''یا شیخ عبدالقادر جیلانی شیئاً للہ'' کا وظیفہ پڑھنے والے مصیبت کے وقت ''یا غوث، یا غوث'' پکارنے والے، اجمیر کی درگاہ کے اردگرد ''یا خواجہ تو ہی دیتا ہے، تو ہی دلواتا ہے'' کی صدائیں لگانے والے ہمارے درمیان کس کثرت سے ہیں! و۶۰ الفاظ دعاء کے اندر توحید کی اعلیٰ تعلیم نہایت حکیمانہ انداز سے آگئی ہے، دعاء کا حاصل بس یہی ہے کہ زمین وآسمان کی پیدائش میں کوئی تیرا شریک نہیں، علم غیب میں کوئی تیرا شریک نہیں۔ قادر وحاکم ہونے میں کوئی تیرا شریک نہیں۔ خالق تو ہے، عالم الغیب تو ہے، مالک روز جزا تو ہے، ہمہ داں، ہمہ بیں تو ہی ہے۔ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ۔ قدرت کامل میں کوئی تیرا شریک نہیں۔ عٰلِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ۔ علم کامل میں کوئی تیرا شریک نہیں۔ اَنْتَ...... يَخْتَلِفُوْنَ۔ فیصلہ روز جزا میں کوئی تیرا شریک نہیں۔ توحید میں غلطی وگمراہی کے عموماً یہی تین راستے رہے ہیں۔ آیت نے سب کی تردید کر دی۔

لَافْتَدَوْا بِهٖ مِنْ سُوْٓءِ الْعَذَابِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ وَبَدَا لَهُمْ

تو ان سب کو وہ قیامت کے دن عذاب سخت کے فدیہ میں دینے لگیں ۶۱ اور اللہ کی طرف سے

مِّنَ اللّٰهِ مَا لَمْ يَكُوْنُوْا يَحْتَسِبُوْنَ (۴۷) وَبَدَا لَهُمْ سَيِّاٰتُ

انہیں وہ پیش آکر رہے گا جس کا انہیں گمان بھی نہ تھا ۶۲ (اُس وقت) اُن پر ان کے (تمام) بُرے اعمال ظاہر ہو کر

مَا كَسَبُوْا وَحَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ (۴۸) فَاِذَا

رہیں گے اور انہیں وہ (عذاب) آگھیرے گا جس پر وہ استہزاء کیا کرتے تھے ۶۳ جس وقت

مَسَّ الْاِنْسَانَ ضُرٌّ دَعَانَا ؗ ثُمَّ اِذَا خَوَّلْنٰهُ نِعْمَةً مِّنَّا ۙ قَالَ

آدمی کو کوئی تکلیف پہنچتی ہے وہ ہم کو پکارتا ہے لیکن جب ہم اُسے اپنی طرف سے کوئی نعمت عطا کرتے ہیں تو وہ یہ کہتا ہے

اِنَّمَآ اُوْتِيْتُهٗ عَلٰى عِلْمٍ ؕ بَلْ هِيَ فِتْنَةٌ وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا

کہ یہ مجھے (اپنی) تدبیر سے ملی ہے ۶۴ اصل یہ ہے کہ وہ ایک آزمائش ہے، لیکن اکثر لوگ

يَعْلَمُوْنَ (۴۹) قَدْ قَالَهَا الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ فَمَآ اَغْنٰى عَنْهُمْ

سمجھتے نہیں ۶۵ یہ بات ان لوگوں نے بھی کہی تھی جو ان سے پیشتر ہو گزرے ہیں، سو ان کی کارروائی ان کے

مَّا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ (۵۰) فَاَصَابَهُمْ سَيِّاٰتُ مَا كَسَبُوْا ؕ

کچھ بھی کام نہ آئی ۶۶ بلکہ ان کی (ساری) بدعملیاں اُن پر آ پڑیں

وَالَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْ هٰٓؤُلَآءِ سَيُصِيْبُهُمْ سَيِّاٰتُ مَا

اور اُن میں جو لوگ ظالم ہیں ان پر ان کی بدعملیاں ابھی آ پڑنے والی

كَسَبُوْا ۙ وَمَا هُمْ بِمُعْجِزِيْنَ (۵۱) اَوَلَمْ يَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ

ہیں اور وہ ہرا نہیں سکتے ۶۷ کیا یہ نہیں جانتے کہ اللہ ہی

يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيَقْدِرُ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ

جس کا چاہتا ہے رزق بڑھا دیتا ہے اور وہی تنگ بھی کر دیتا ہے، بے شک اس میں نشانیاں ہیں



ف۶۱ یہ قیامت کی شدت اور ہولناکی کا نقشہ ہے۔ لِلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ۔ مراد مشرکین سے ہے۔ اے کفروا (مدارک) مَا...... مِثْلَهٗ۔ انسان کے محدود پیرایہ بیان میں مال کی زیادہ سے زیادہ ممکن مقدار کے لئے یہی پیمانہ ہو سکتا تھا۔ ف۶۲ یہ بے شان وگمان وقوع دو چیزوں کا پیش آئے گا۔ ایک تو نفس قیامت کہ وہ اسی کے منکر تھے، اور اسے "خلاف عقل" "خلاف عادت" قرار دیتے رہتے تھے...... اور دوسرے عذاب کا خود اپنے اوپر وقوع کہ وہ اپنے کو تو نیک کار اور برسر صواب سمجھ رہے تھے۔ ف۶۳ یہ غفلت کے پردے بس اسی دنیا کی حد تک ہیں۔ آخرت میں تو انکشاف تام بڑے سے بڑے منکر کو بھی ہو کر رہے گا۔ ف۶۴ عام بدسرشت انسان کی فطرت کا بیان ہے جہاں اسے اطمینان حاصل ہوا، وہ اپنی ہر کامیابی کو اپنی سعی وحسن تدبیر کی جانب منسوب کرنے لگتا ہے اور جادۂ توحید سے ہٹ جاتا ہے۔ مجازی واسطوں اور وسیلوں کا ذکر مطلق صورت میں ممنوع نہیں، صرف اس صورت میں حرام ہے جب نظر فاعل حقیقی سے ہٹ جائے۔ ف۶۵ یعنی ہر نعمت خدا کی دی ہوئی اور واسطہ اسباب سے حاصل کی ہوئی دراصل بندوں کے حق میں آزمائش ہوتی ہے کہ نظر علت حقیقی پر رہتی ہے یا علت قریبی صوری پر...... اور یہ مشرکین اس ایمانی حقیقت سے بھی جاہل ہیں۔ هِيَ۔ نِعْمَةً۔ لفظاً مؤنث ہے اور معنی کے اعتبار سے مذکر۔ اس لئے اس کے لئے ضمیریں مؤنث ومذکر دونوں جائز ہیں۔ اُوْتِيْتُهٗ میں ضمیر مذکر بھی اسی کی جانب ہے۔ اور هِيَ ضمیر مؤنث بھی اسی کی طرف۔ ف۶۶ (اور یہی حشر آج کے منکرین کا بھی ہونا ہے) قَدْ...... قَبْلِهِمْ۔ یہاں یہ بتایا ہے کہ یہ مغالطہ نفس بہت قدیم ہے، کچھ آج کا اور نو پیدا نہیں۔ قَالَهَا۔ ضمیر مؤنث کلمہ کی جانب ہے۔ مؤنث علی تانیث الکلمة (قرطبی) ف۶۷ (خدا تعالیٰ کو اور خدائی تدبیروں کو) یعنی انھیں سزا بہر حال مل کر رہے گی، جیسا کہ ان کے قبل والوں کو ملتی رہی ہے۔ اَلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا سے مراد مشرکین ہیں۔ اور مِنْ هٰٓؤُلَآءِ میں مِنْ بیانیہ ہے۔ اے المشرکین ومن للبیان فانھم کلھم کانوا ظالمین (روح) اے من ھؤلاء المشرکین (بیضاوی) سَيِّاٰتُ مَا كَسَبُوْا ۔ سیات سے مراد جزاء سیات ہے اور یہ استعمال عام ہے۔ اے جزاء سیات اعمالھم وقد یسمی جزاء السیئة سیئة (قرطبی)

ع ۱۱/۲

لِقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿۵۲﴾ قُلْ يٰعِبَادِيَ الَّذِيْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰٓى

ایمان والوں کے واسطے و۶۸ آپ (میری طرف سے) کہہ دیجئے کہ اے میرے بندو جو اپنے اوپر زیادتیاں

اَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ يَغْفِرُ

کر چکے ہو اللہ کی رحمت سے مایوس مت ہو و۶۹ بے شک اللہ سارے گناہ

الذُّنُوْبَ جَمِيْعًا ؕ اِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ﴿۵۳﴾ وَاَنِيْبُوْٓا اِلٰى

معاف کر دے گا و۷۰ بے شک وہ بڑا غفور ہے بڑا رحیم ہے و۷۱ اور اپنے پروردگار کی طرف

رَبِّكُمْ وَاَسْلِمُوْا لَهٗ مِنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَكُمُ الْعَذَابُ ثُمَّ لَا

رجوع کرو اور اس کی فرمانبرداری کرو قبل اس کے کہ تم پر عذاب واقع ہونے لگے، جب تمہیں کوئی مدد نہ

تُنْصَرُوْنَ ﴿۵۴﴾ وَاتَّبِعُوْٓا اَحْسَنَ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ

پہنچ سکے و۷۲ اور اپنے پروردگار کی طرف سے اترے ہوئے اچھے اچھے حکموں پر چلو

مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَكُمُ الْعَذَابُ بَغْتَةً وَّاَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ ﴿۵۵﴾ لا

قبل اس کے کہ تم پر اچانک عذاب آ پڑے اور تم کو اُس کا خیال بھی نہ ہو،

اَنْ تَقُوْلَ نَفْسٌ يّٰحَسْرَتٰى عَلٰى مَا فَرَّطْتُّ فِيْ جَنْۢبِ اللّٰهِ

(یہ حکم اس لئے دیا جاتا ہے کہ) کہیں کوئی یہ نہ کہنے لگے کہ افسوس میری اُس کوتاہی پر جو میں نے خدا کی جناب میں کی،

وَاِنْ كُنْتُ لَمِنَ السّٰخِرِيْنَ ﴿۵۶﴾ لا اَوْ تَقُوْلَ لَوْ اَنَّ اللّٰهَ هَدٰىنِيْ

اور میں تو تمسخر ہی کرتا رہا یا کوئی یہ کہنے لگے کہ اگر اللہ نے مجھے ہدایت دے دی ہوتی

لَكُنْتُ مِنَ الْمُتَّقِيْنَ ﴿۵۷﴾ لا اَوْ تَقُوْلَ حِيْنَ تَرَى الْعَذَابَ لَوْ

تو میں (بھی) پرہیزگاروں میں ہوتا یا کوئی عذاب کو دیکھ کر یہ کہنے لگے کہ کاش

اَنَّ لِيْ كَرَّةً فَاَكُوْنَ مِنَ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۵۸﴾ بَلٰى قَدْ جَآءَتْكَ

میرا پھر جانا ہو جائے پھر میں نیک بندوں میں ہو جاؤں و۷۳ کیوں نہیں! ارے تجھ پر تو میری آیتیں یقیناً



و۶۸ یعنی اس قانون رزق، اس ضابطہ معاشیات کی باگ بھی ایک فاعل مختار، ایک قادر مطلق کے ہاتھ میں ہے، نادان مشرک واسطہ کو مقصود سمجھ بیٹھتا ہے اور صاحب ایمان کہ صاحب فہم بھی ہوتا ہے، علت حقیقی کو سمجھے رہتا ہے۔ و۶۹ (یہ خیال کر کے کہ اللہ تعالیٰ کفر و شرک کے معاف کرنے پر قادر نہیں) یہ رد ہے ان مذاہب پر جو خدا کے وجود کے تو قائل ہیں لیکن ساتھ ہی یہ بھی کہے جاتے ہیں کہ وہ عفو ذنوب پر قادر نہیں۔ اَلَّذِيْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ۔ اسراف علی النفس سے مراد کفر و شرک سے ہے۔ و۷۰ (اسلام کی برکت سے) یعنی اب جب تم کفر و شرک ترک کر کے ایمان لا رہے ہو تو اب کیا ڈر ہے۔ اب تو تمہارے سارے گناہ دھل جائیں گے۔ دوسرے مذاہب کی تنگی کا تو ذکر ہی نہیں۔ خود مسیحیت جسے اپنی لینت وشفقت و ترحم پر ناز ہے اس کا حال انجیل کی زبانی سنیے: ''میں تم سے کہتا ہوں کہ آدمیوں کا ہر گناہ اور کفر تو معاف کیا جائے گا مگر جو کفر روح کے حق میں ہو وہ معاف نہ کیا جائے گا اور جو کوئی ابن آدم کے خلاف کوئی بات کہے گا وہ تو اسے معاف کی جائے گی مگر جو کوئی روح القدس کے برخلاف کوئی بات کہے گا وہ اسے معاف نہ کی جائے گی نہ اس عالم میں نہ آنے والے میں۔'' (متی۔ ۱۲: ۳۲) يٰعِبَادِيَ۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ خطاب اور اس کے بعد کا وعدۂ رحمت و مغفرت مومنین کے ساتھ مخصوص سمجھا ہے اور اَلَّذِيْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ سے انہیں مومنین کے معاصی مراد لئے ہیں اور بعض دوسرے مفسرین نے بھی اسی نقطہ نظر کی تائید کی ہے۔ واضافة العباد وتخصصه بالمومنين على ما هو عرف القرآن (بیضاوی) انا بينا فى هذا الكتب ان عرف القرآن جارٍ بتخصيص اسم العباد بالمومنين (کبیر) وحمل غير واحدٍ الاضافة فى عبادى على العهد او على التشريف وذهبوا الى ان المراد بالعباد المومنون فكانه قيل ايها المومنون المذنبون (روح) بہرصورت آیت میں وعدۂ رحمت و مغفرت بڑی تاکید و شدت کے ساتھ۔ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ۔ خود ہی ادائے مقصد کے لئے کافی تھا۔ اس پر دوسرے فقرہ کا اضافہ پرقوت الفاظ کے ساتھ کیا۔ اِنَّ اللّٰهَ يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ جَمِيْعًا۔ اعاد اسم الله وقرن به لفظةً ان العقيدة لاعظم وجوه التاكيد وكل ذلك يدل على المبالغة فى الوعد بالرحمة (کبیر) حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ تابعی نے کہا ہے کہ اس وسعت کرم و شفقت کی کوئی انتہاء ہے کہ جنہوں نے اللہ کے دوستوں کے خون سے اپنے ہاتھ رنگین کئے انہیں کو دعوت توبہ و مغفرت دی جا رہی ہے۔ قال الحسن البصرى انظروا الى هذا الكرم والجود قتلوا اولياءهٗ وهو يدعوهم الى التوبة والمغفرة والأيات فى هذا كثيرة جدًا (ابن کثیر) و۷۱ وہ کسی اور برتر قانون کا پابند و محکوم ہرگز نہیں۔ وہ رحمت و مغفرت میں کسی رنگ سے معذور نہیں وہ بغیر کسی ''کفارہ'' کے جس کسی کو چاہے بخش دے۔ اس کی صفت رحم پر کوئی قید عائد نہیں...... بجز اسی کی مشیت وارادہ کے۔ صحابیان کرام سے مروی ہے کہ یہ آیت قرآن مجید میں وسیع ترین اور امید افزاء ترین ہے۔ وقال على بن ابى طالب ما فى القرآن اوسع من هذه الأية (قرطبی) وقال عبد الله بن عمر وهذه ارجى اية فى القرآن (قرطبی) حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کے نزدیک ایک اور آیت اس سے بھی بڑھ کر ہے اور وہ وَاِنَّ رَبَّكَ لَذُوْ مَغْفِرَةٍ لِّلنَّاسِ عَلٰى ظُلْمِهِمْ ہے (قرطبی) و۷۲ یعنی اس مغفرت و رحمت کے لئے شرط بس یہی ہے کہ کفر سے رجوع کرو اور اسلام قبول کرو۔ قبل اس کے کہ اسلام نہ لانے کی صورت میں عذاب سے دوچار ہونا پڑے۔ و۷۳ یہ سب کافروں کی طرف سے قیامت میں پیش ہونے والے ممکن عذرات ہیں، یہاں ان سب کی جڑ ہی کاٹ دی گئی ہے۔ اَحْسَنَ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ۔ مراد قرآن مجید ہے۔ اضافت محض بیانیہ ہے۔ یعنی وہ اَحْسَن جو مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ کی طرف منسوب ہے، یا قرآن کو غیر قرآن سے ممتاز کرتی ہے۔ هو القرآن وكله حسن (قرطبی) مِنْ رَّبِّكُمْ۔ رب کا لفظ لانے میں خود ایک بڑا ترغیبی پہلو آ گیا ہے۔ یعنی وہ کلام تو اس کا نازل کیا ہوا ہے جو خود تمہارے حق میں سب سے زیادہ خیر خواہ ہے۔ اَنْ تَقُوْلَ۔ اَنْ یہاں لئلا کے مرادف ہے۔ اے لئلا تقول (مدارک) نَفْسٌ۔ نفس صیغۂ نکرہ میں اس لئے ہے کہ صرف نفس کافر مراد ہے۔ انما نكرت لان المراد بها بعض الانفس وهى نفس الكافر (مدارک) فِيْ جَنْۢبِ اللّٰهِ۔ یعنی احکام خداوندی میں۔ اے فى امر الله او فى طاعته (مدارک)۔ والعرب تسمى السبب والطريق الى الشى جنبًا اے لاجلك وسببك ولاجل مرضاتك (قرطبی) لَوْ اَنَّ اللّٰهَ ...... الْمُتَّقِيْنَ۔ امام ابو منصور ماتریدی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ معتزلہ سے زیادہ سمجھدار تو یہ کافر ہی ہے جو ہدایت کو تمامتر عطیہ خداوندی سمجھتا ہے۔ قال الامام ابو منصورؒ هذا الكافر اعرف بهداية الله من المعتزلة (مدارک)

اٰیٰتِیۡ فَکَذَّبۡتَ بِہَا وَ اسۡتَکۡبَرۡتَ وَ کُنۡتَ مِنَ الۡکٰفِرِیۡنَ ﴿۵۹﴾
پہنچ چکی تھیں سو تو نے ان کو جھٹلایا اور تو نے تکبر کیا اور تو کافروں میں شامل ہو رہا ۴ے
وَ یَوۡمَ الۡقِیٰمَۃِ تَرَی الَّذِیۡنَ کَذَبُوۡا عَلَی اللّٰہِ وُجُوۡہُہُمۡ
اور آپ قیامت کے دن ان لوگوں کے چہرے سیاہ دیکھیں گے جنہوں نے اللہ پر
مُّسۡوَدَّۃٌ ؕ اَلَیۡسَ فِیۡ جَہَنَّمَ مَثۡوًی لِّلۡمُتَکَبِّرِیۡنَ ﴿۶۰﴾
جھوٹ بولا تھا کیا (ان) متکبرین کا ٹھکانا جہنم میں نہیں ہے؟ ۵ے
وَ یُنَجِّی اللّٰہُ الَّذِیۡنَ اتَّقَوۡا بِمَفَازَتِہِمۡ ۫ لَا یَمَسُّہُمُ السُّوۡٓءُ
اور جو لوگ بچ رہے تھے، اللہ ان لوگوں کو کامیابی کے ساتھ نجات دے گا اُن کو نہ تکلیف پہنچے گی
وَ لَا ہُمۡ یَحۡزَنُوۡنَ ﴿۶۱﴾ اَللّٰہُ خَالِقُ کُلِّ شَیۡءٍ ۫ وَّ ہُوَ عَلٰی
اور نہ یہ غمگین ہوں گے اللہ ہی پیدا کرنے والا ہے ہر چیز کا اور وہی ہر چیز کا
کُلِّ شَیۡءٍ وَّکِیۡلٌ ﴿۶۲﴾ لَہٗ مَقَالِیۡدُ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ ؕ
نگہبان ہے ۶ے اُسی کے اختیار میں آسمانوں اور زمین کی کنجیاں ہیں
وَ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا بِاٰیٰتِ اللّٰہِ اُولٰٓئِکَ ہُمُ الۡخٰسِرُوۡنَ ﴿۶۳﴾ قُلۡ ع ۱۱/۲
اور جو لوگ اللہ کی آیتوں سے (اب بھی) انکار کیے جاتے ہیں وہی لوگ بڑے گھاٹے میں پڑنے والے ہیں ۷ے آپ کہہ دیجیے
اَفَغَیۡرَ اللّٰہِ تَاۡمُرُوۡٓنِّیۡۤ اَعۡبُدُ اَیُّہَا الۡجٰہِلُوۡنَ ﴿۶۴﴾ وَ لَقَدۡ
کہ اے جاہلو کیا پھر بھی تم مجھ سے غیر اللہ کی عبادت کرنے کی فرمائش کرتے ہو؟ ۸ے اور واقعہ یہ ہے
اُوۡحِیَ اِلَیۡکَ وَ اِلَی الَّذِیۡنَ مِنۡ قَبۡلِکَ ۚ لَئِنۡ اَشۡرَکۡتَ
کہ آپ کی طرف بھی اور جو آپ سے قبل گزر چکے ہیں ان کی طرف بھی یہ وحی بھیجی جا چکی ہے
لَیَحۡبَطَنَّ عَمَلُکَ وَ لَتَکُوۡنَنَّ مِنَ الۡخٰسِرِیۡنَ ﴿۶۵﴾ بَلِ اللّٰہَ
کہ (اے مخاطب) اگر تو نے شرک کیا تو تیرا عمل (سب) غارت ہو جائے گا اور تو خسارہ میں پڑ کر رہے گا، تو اللہ ہی

۴ے جواب یہ ملے گا کہ ہدایت کا سامان تو دنیا میں پورا مل چکا تھا۔ پھر جو تو ایمان نہیں لایا، اس کی تہ میں کوئی اشتباہ عقلی نہ تھا، صرف تیرے نفس کی شرارت وخباثت تھی۔ ۵ے (ہے اور ضرور ہے) اَلَّذِیۡنَ کَذَبُوۡا عَلَی اللّٰہِ۔ اللہ پر جھوٹ بولنے کی دو صورتیں ہیں۔ ایک یہ کہ جو بات نہیں فرمائی گئی ہے وہ اس کی جانب منسوب کر دی جائے دوسرے یہ کہ جو اس نے کہا ہے اسے اس کی جانب نسبت دینے سے انکار کر دیا جائے۔ وُجُوۡہُہُمۡ مُّسۡوَدَّۃٌ۔ یہ چہرہ کی سیاہی آگ سے جلنے کا اثر بھی ہو سکتی ہے۔ اور خوف رسوائی کا نتیجہ بھی اور قلب کی سیاہی کا عکس بھی۔ قیل هو سواد قلوبهم ينعكس على وجوههم۔ (روح) ہو سکتا ہے کہ یہ سیاہی ان کے قلوب کی ہو جو چہرہ پر منعکس ہو گئی ہو۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ عالم معاد کشف حقائق ہی کا تو عالم ہوتا ہے، اس لئے اس میں عجب کیا جو چہرہ پر عکس قلب کا نظر آنے لگا ہو۔ ۶ے مشرکوں کی سمجھ میں یہی موٹی بات نہیں آتی تھی کہ حق تعالیٰ جس طرح دنیا کا خالق اکیلا ہے اسی طرح متصرف، مدبر بھی اکیلا ہی ہے۔ بغیر کسی شریک وسہیم کے۔ ہندو مذہب علاوہ خالق اکبر (برہما) کے دو اور مستقل خداؤں کا قائل ہے ایک محافظ ومبقی (وشنو) اور دوسرے مہلک ومفنی (شیو) قرآن مجید اس قسم کے ہر شرک کی قدم قدم پر تردید کرتا جاتا ہے...... یہاں اس نے صراحۃً دو صفات باری کا اثبات کیا ہے۔ ایک یہ کہ وہی سب کا خالق وآفریدگار ہے، دوسرے وہی سب کا منتظم ومدبر۔ اَللّٰہُ خَالِقُ کُلِّ شَیۡءٍ۔ نور وظلمت، خیر وشر، سعادت وہدایت سب کا خالق وہی ایک ہے، ثنویت کا اس کے ہاں گزر نہیں۔ وَ یُنَجِّی...... لَا ہُمۡ یَحۡزَنُوۡنَ۔ یہ آیت متعدد دوسری آیتوں کی طرح اس باب میں وعدۂ صریح ہے کہ مؤمنین کو قیامت میں کوئی وحشت اور گھبراہٹ نہ ہوگی۔ دلت الأية على ان المومنين لا ينالهم الخوف والرعب فى القيامة وتاكد هذا بقوله لا يحزنهم الفزع الاكبر (کبیر) ۷ے (آخرت میں جو کشفِ حقائق کا وقت ہوگا) بِاٰیٰتِ اللّٰہِ۔ آیات الٰہی سے یہاں مراد اصولِ دین ہیں...... عقیدۂ توحید، عقیدۂ رسالت، عقیدۂ حشر۔ ۸ے یعنی اے مشرکو! اب تمہارا اندھاپن اتنا بڑھ گیا ہے کہ تم مجھ سے فرمائش کرنے لگے ہو کہ میں توحید جیسے فطری اور سادہ دین کو چھوڑ کر شرک کی احمقانہ وجاہلانہ وسفیہانہ راہ اختیار کر لوں!



www.Only1Or3.com

فَاعْبُدْ وَكُنْ مِّنَ الشّٰكِرِيْنَ ﴿٦٦﴾ وَ مَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ
کی عبادت کرنا اور شکر گزار رہنا و٧٩ اور ان لوگوں نے اللہ کی عظمت نہ کی جیسی عظمت
قَدْرِهٖ ۖ وَالْاَرْضُ جَمِيْعًا قَبْضَتُهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَالسَّمٰوٰتُ
کرنا چاہیے تھی و٨٠ اور حال یہ ہے کہ ساری زمین اُسی کی مٹھی میں ہوگی قیامت کے دن اور آسمان اُس کے
مَطْوِيّٰتٌۢ بِيَمِيْنِهٖ ؕ سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿٦٧﴾
داہنے ہاتھ میں لپٹے ہوں گے وہ پاک ہے اور برتر ہے ان لوگوں کے شرک سے و٨١
وَنُفِخَ فِي الصُّوْرِ فَصَعِقَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَ مَنْ فِي
اور صور پھونکا جائے گا تو اُن سب کے ہوش اُڑ جائیں گے جو آسمانوں اور
الْاَرْضِ اِلَّا مَنْ شَآءَ اللّٰهُ ؕ ثُمَّ نُفِخَ فِيْهِ اُخْرٰى فَاِذَا هُمْ
زمین میں ہیں بجز اس کے کہ جس کو اللہ چاہے پھر دوبارہ صور پھونکا جائے گا تو دفعۃً سب کے سب
قِيَامٌ يَّنْظُرُوْنَ ﴿٦٨﴾ وَاَشْرَقَتِ الْاَرْضُ بِنُوْرِ رَبِّهَا وَوُضِعَ
اُٹھ کھڑے ہوں گے دیکھتے بھالتے ہوئے و٨٢ اور زمین اپنے پروردگار کے نور سے چمک اُٹھے گی، اور نامۂ اعمال
الْكِتٰبُ وَ جِايْٓءَ بِالنَّبِيّٖنَ وَالشُّهَدَآءِ وَ قُضِيَ بَيْنَهُمْ
رکھ دیا جائے گا اور پیمبر اور گواہ حاضر کئے جائیں گے اور سب میں ٹھیک ٹھیک فیصلہ
بِالْحَقِّ وَ هُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ﴿٦٩﴾ وَوُفِّيَتْ كُلُّ نَفْسٍ مَّا
کیا جائے گا اور اُن پر ذرا بھی ظلم نہ ہوگا و٨٣ اور ہر شخص کو اُس کے اعمال کا پورا بدلہ
عَمِلَتْ وَهُوَ اَعْلَمُ بِمَا يَفْعَلُوْنَ ﴿٧٠﴾ ع وَسِيْقَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا
ملے گا اور اللہ سب کے کاموں کو خوب جانتا ہے و٨٤ اور جو کافر ہیں وہ گروہ گروہ
اِلٰى جَهَنَّمَ زُمَرًا ؕ حَتّٰٓى اِذَا جَآءُوْهَا فُتِحَتْ اَبْوَابُهَا
جہنم کی طرف ہانکے جائیں گے و٨٥ یہاں تک کہ جب اُس تک پہنچ جائیں گے تو اُس کے دروازے کھول دیے جائیں گے



و٧٩ مطلب یہ کہ یہ توحید کی دعوت تو بالکل بنیادی اور عین مرکزی دعوت ہے، ہمیشہ ہی سے انبیاء کا معمول رہی ہے۔ وَكُنْ مِّنَ الشّٰكِرِيْنَ۔ شکر گذاری کی بڑی فرد توحید پر ایمان ہے۔ و٨٠ (اپنی وسعت وظرف کے اعتبار سے) مطلب یہ ہوا کہ حق تعالیٰ کی ذاتِ کاملہ کے حق اس کے مرتبہ کمال کے لحاظ سے تو کوئی ادا ہی نہیں کرسکتا۔ لیکن بندے اپنی وسعت وظرف کے لحاظ سے جس حد تک اس کے مکلف ہیں۔ ان ظالموں، بدبختوں نے اتنا بھی تو نہ کیا۔ اور اس مرتبہ حق کا اقل قلیل عقیدۂ توحید ہے۔ و٨١ (اور ہر قسم کی مادیت اور تجسیم کے شائبہ سے) قَبْضَتُهٗ...... بِيَمِيْنِهٖ۔ قبضة سے مراد قبضہ قدرت۔ قبضہ اختیار ہے۔ اور یمین سے بھی مراد دست قدرت لی گئی ہے۔ فالقبضة مجاز عن الملک او التصرف کما یقال بلد فلان فی قبضة فلان والیمین مجاز عن القدرة التامة (روح) یقال ما فلان الافی قبضتی بمعنی مافلان الافی قدرتی وقد یکون القبض، والطی افناء الشیء واذهابه (قرطبی) قال الفراء والمبرد الیمین القوة والقدة (قرطبی) آیت سے مقصود محاورہ بشری کے مطابق عظمت واجلال الٰہی کی تصویر کھینچ دینا ہے اور ساتھ ہی یہ پہلو بھی اس میں آ گیا کہ ایسی حقیر مخلوقات کے فنا کر دینے میں اسے دِقت ہی کیا ہوسکتی ہے۔ اس لئے قبضہ ویمین کے حقیقی اور مجازی معنی کی بحث میں زیادہ پڑنے کی ضرورت ہی نہیں۔ والمراد بهذا الکلام تصویر عظمته والتوقیف علی کنه جلاله لاغیر من غیر ذهاب بالقبضة ولا بالیمین الی جهة حقیقة اوجهة مجاز (مدارک) تنبیه علی عظمته وحقارة الافعال العظام التی تتحیر فیها الاوهام بالاضافة الی قدرته ودلالة علی ان تخریب العالم اهون شیء علیه علی طریقة التمثیل والتخییل من غیر اعتبار القبضة والیمین حقیقة ولا مجازًا (بیضاوی) اللہ کے قبضہ اختیار اور دستِ قدرت میں تو ساری کائنات آج بھی ہے۔ قیامت کا ذکر تخصیص سے اس لئے ہے کہ اس روز کسی اور کو شرکت کا دعویٰ بھی نہ رہے گا۔ اور حقیقت سب کے مشاہدہ میں آ کر رہے گی۔ وانما خص یوم القیامة بالذکر وان کانت قدرته کاملة لکل شیء ایضًا لان الدعاوی تنقطع ذلک الیوم (قرطبی) و٨٢ قیامت کے دونوں منظروں کا بیان ہے۔ پہلا منظر نفخ اول کا جب سب غش کھا کر ہلاک ہو جائیں گے اور منظر دوم نفخ ثانی کا جب سب نئے سرے سے جی اٹھیں گے۔ اِلَّا مَنْ شَآءَ اللّٰهُ۔ یعنی مخلوق میں سے اللہ جس کو چاہے گا غشی اور موت سے محفوظ رکھے گا — یہ کون لوگ ہوں گے؟ بہتر ہوگا کہ اسے یوں ہی مجمل رہنے دیا جائے۔ جیسا کہ قرآن وحدیث نے اسے مجمل رکھا ہے۔ قال قتادة الله اعلم بانهم من هم ولیس فی القرآن والاخبار ما یدل علی انهم من هم (کبیر) و٨٣ (یوں کہ کسی کی جزائے خیر میں کمی ہو جائے یا کسی کی سزا میں زیادتی، یا کسی کا عمل نیک غائب کر دیا جائے اور کسی کا عمل بد بڑھا دیا جائے) وَاَشْرَقَتِ الْاَرْضُ بِنُوْرِ رَبِّهَا۔ یہ کوئی تجلی خصوصی اُس وقت ہوگی۔ اور عام معنی نور رب کے عدل رب یا قضائے رب کے کیے گئے ہیں۔ ای انارت و اضاءت بعدل الله و قضائه بالحق بین عباده (قرطبی) امام ماتریدی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ممکن ہے حق تعالیٰ اُس وقت کوئی خاص نور پیدا کرے اور اس سے زمین موقف کو منور کر دے۔ و قال الامام ابو منصورؒ یجوزان یخلق الله نورًا فینوربه ارض الموقف (مدارک) وَوُضِعَ الْكِتٰبُ۔ کتاب۔ بطور اسم جنس آیا ہے۔ مراد نامۂ اعمال ہیں۔ ای صحائف الاعمال و لکنهٗ اکتفی باسم الجنس (مدارک) الشُّهَدَآءِ۔ شهید کے تحت میں ملائکہ ومومنین سب آ گئے جو اُس وقت گواہی دیں گے۔ الذین یشهدون للامم و علیهم من الملائکة والمومنین (بیضاوی) بِنُوْرِ رَبِّهَا۔ نُور کی اضافت رب کی طرف اضافت تخصیصی ہے۔ جیسے بیت اللہ و ناقة اللہ میں۔ و اضافتهٗ الیه تعالیٰ کبیت الله و ناقة الله (مدارک) و٨٤ (اُس کی عدالت میں یہ ممکن ہی نہیں کہ کسی کی جزائے خیر میں کچھ بھی کمی رہ جائے) حق تعالیٰ کے علم کامل ومحیط کا بار بار تذکرہ اُن جاہلی مذاہب کی تردید میں ہے، جو خدا کے علم کو ناقص ومحدود سمجھتے تھے۔ و٨٥ (ذلت وخواری کے ساتھ) زُمَرًا۔ کافروں کے یہ گروہ یا تو اقسام وانواع کفر کے لحاظ سے ہوں گے اور یا پھر مراتب ومدارج کفر کے لحاظ سے۔ علی تفاوت اقدامهم فی الضلالة والشرارة (بیضاوی)

وَ قَالَ لَهُمْ خَزَنَتُهَآ اَلَمْ يَاْتِكُمْ رُسُلٌ مِّنْكُمْ يَتْلُوْنَ
اور اُن سے دوزخ کے محافظ کہیں گے، کیا تمہارے پاس تم ہی میں سے پیغمبر نہیں آئے تھے جو تم کو تمہارے
عَلَيْكُمْ اٰيٰتِ رَبِّكُمْ وَ يُنْذِرُوْنَكُمْ لِقَآءَ يَوْمِكُمْ هٰذَا ؕ قَالُوْا
پروردگار کی آیتیں پڑھ کر سناتے تھے اور تم کو تمہارے اس دن کے پیش آنے سے ڈرایا کرتے تھے و۸۶ وہ (کافر) کہیں گے
بَلٰى وَ لٰكِنْ حَقَّتْ كَلِمَةُ الْعَذَابِ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ﴿٧١﴾
ہاں (کیوں نہیں) لیکن عذاب کی بات (آخر) کافروں پر پوری ہو کر رہی و۸۷
قِيْلَ ادْخُلُوْٓا اَبْوَابَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۚ فَبِئْسَ
(پھر) کہا جائے گا دوزخ کے دروازوں میں داخل ہو (اور) اس میں (ہمیشہ) پڑے رہو تو غرض کہ بڑا برا
مَثْوَى الْمُتَكَبِّرِيْنَ ﴿٧٢﴾ وَ سِيْقَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا رَبَّهُمْ
ٹھکانا ہے تکبر کرنے والوں کا و۸۸ اور جو لوگ اہل تقویٰ تھے وہ جنت کی طرف
اِلَى الْجَنَّةِ زُمَرًا ؕ حَتّٰٓى اِذَا جَآءُوْهَا وَ فُتِحَتْ اَبْوَابُهَا
گروہ گروہ روانہ کیے جائیں گے و۸۹ یہاں تک کہ جب اُس کے پاس پہنچ جائیں گے اور اُس کے دروازے کھلے ہوں گے
وَ قَالَ لَهُمْ خَزَنَتُهَا سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا
اور وہاں کے محافظ ان سے کہیں گے سلام علیکم مزہ میں رہو، سو اس میں ہمیشہ کے لئے
خٰلِدِيْنَ ﴿٧٣﴾ وَ قَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ صَدَقَنَا وَعْدَهٗ
داخل ہو جاؤ و۹۰ اور وہ کہیں گے اللہ کا (لاکھ لاکھ) شکر ہے جس نے ہم سے اپنا وعدہ سچا کیا
وَ اَوْرَثَنَا الْاَرْضَ نَتَبَوَّاُ مِنَ الْجَنَّةِ حَيْثُ نَشَآءُ ۚ فَنِعْمَ
اور ہمیں (اس) زمین کا مالک کر دیا کہ ہم جنت میں جہاں چاہیں مقام کریں تو غرض کہ عمل کرنے والوں کا
اَجْرُ الْعٰمِلِيْنَ ﴿٧٤﴾ وَ تَرَى الْمَلٰٓئِكَةَ حَآفِّيْنَ مِنْ حَوْلِ
کیسا اچھا انعام ہے و۹۱ اور آپ فرشتوں کو دیکھیں گے کہ حلقہ باندھے ہوں گے عرش کے



و۸۶ دوزخیوں سے یہ ساری گفتگو انہیں قائل کرنے کے لیے اور اُن کی حسرتوں میں اضافہ کے لیے بطور زجر و ملامت ہوگی۔ رُسُلٌ مِّنْكُمْ۔ اپنے ہی ملک قوم و قبیلہ والوں سے حصول فیض آسان رہتا ہے۔ و۸۷ یہ آخری فقرہ بھی اگر دوزخیوں ہی کی زبان سے ادا ہوگا تو یہ اُن کی طرف سے اعتراف ہے کہ پیمبروں کی تبلیغ بلیغ کے باوجود ہم نے کفر و انکار سے کام لیا۔ اور جو عذاب موعود تھا وہ ہمارے ہاتھوں ہمارے سامنے آیا۔ قَالُوْا بَلٰى۔ وہ کہیں گے کہ ہاں کیوں نہیں آئے، آئے اور ضرور آئے۔ اور تبلیغ کا حق بھی پوری طرح ادا کر گئے۔ و۸۸ یعنی اُن لوگوں کے لیے جو اپنی ہوائے نفس اور اپنی چھوٹی سی عقل کو احکام الٰہی کے سامنے جھکانے میں عار محسوس کرتے تھے۔ اُدْخُلُوْا...... فِيْهَا۔ چنانچہ اس کے بعد دوزخ کے دروازے دوزخیوں پر ہمیشہ کے لیے بند ہو جائیں گے۔ عَلَيْهِمْ نَارٌ مُّؤْصَدَةٌ و۸۹ (بڑی قدر و منزلت کے ساتھ) اِلَى الْجَنَّةِ زُمَرًا۔ مدارج کفر و اقسام شرک کی طرح قرب کے بھی مدارج و مراتب اور تقویٰ کے بھی اصناف و انواع ہیں۔ و۹۰ (کہ اب اس جنت عیش سے کبھی باہر ہونے کا کوئی کھٹکا ہی نہیں) وَفُتِحَتْ اَبْوَابُهَا۔ یہ دروازے اہل جنت کے اکرام میں تو پہلے ہی سے کھلے ہوئے ہوں گے اور انہیں توقف و انتظار ذرا سا بھی نہ کرنا پڑے۔ مفتحة لهم الابواب۔ و۹۱ اہل جنت جوشِ مسرت سے بے خود ہو کر یہ نعرہ لگائیں گے۔ الْاَرْضَ۔ ارض سے اس سیاق میں مراد سطح جنت ہے، جس پر اہل جنت چلتے پھرتے ہوں گے۔ عبارة عن المكان الذي اقاموا فيه واتخذوا مقرًا و متبوأً۔ (کشاف) یوں بھی ارض کا مفہوم عربی میں نہایت وسیع ہے اور جس طرح سماء کے اندر ہر وہ چیز داخل ہے جو سر کے اُوپر ہو اسی طرح ارض کے اطلاق میں ہر وہ چیز شامل ہے جو پیروں کے نیچے ہو۔ يعبر بها عن اسفل الشئ (راغب) نَتَبَوَّاُ...... نَشَآءُ۔ جنت میں ہر شخص کے لیے الگ الگ مقام اُس کے مرتبہ تقویٰ و درجہ تقرب کے لحاظ سے ہوگا لیکن سیر کی آزادی جنت بھر میں حاصل ہوگی اور چونکہ رشک مفقود ہوگا اس لیے اس کا احتمال ہی نہیں کہ کوئی شخص اپنے مقام سے غیر مطمئن دوسرے کے مرتبہ پر رشک کرتا ہوگا۔ پھر مقام کا تعین ہر شخص کی عین صلاحیت کے مطابق اور اس کے حسب حال ہوگا۔ اس لیے ہر شخص اس پر خوش ہوگا۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.con

ف۹۲ (جس نے اتنا بہتر فیصلہ کیا!) حَآفِّيْنَ مِنْ حَوْلِ الْعَرْشِ۔ یہ عین اجلاس عدالت حشر کے وقت ہوگا۔ يُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ۔ یہ تسبیح وتحمید تو فرشتوں کی گویا غذا ہی ہے۔ وَقِيْلَ...... الْعٰلَمِيْنَ۔



الْعَرْشِ يُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ ۚ وَ قُضِيَ بَيْنَهُمْ

گردا گرد اپنے پروردگار کی تسبیح و حمد کرتے ہوئے اور بندوں کے درمیان ٹھیک ٹھیک فیصلہ

بِالْحَقِّ وَقِيْلَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۷۵﴾ ع

کر دیا جائے گا اور آواز آئے گی کہ ساری خوبیاں اللہ پروردگار عالم ہی کے لئے ہیں ف۹۲

اٰیاتھا ۸۵ | ۴۰ سُوْرَةُ الْمُؤْمِنِ مَكِّيَّةٌ ۶۰ | رکوعاتھا ۹

اس کی پچاسی آیتیں | سورۂ مومن مکہ میں نازل ہوئی | اور نو رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

حٰمٓ ﴿۱﴾ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ﴿۲﴾ غَافِرِ

حا۔میم ف۱ یہ کتاب اتاری گئی ہے اللہ کی طرف سے جو زبردست ہے، علم والا ہے گناہ کا

الذَّنْبِ وَ قَابِلِ التَّوْبِ شَدِيْدِ الْعِقَابِ ۙ ذِي الطَّوْلِ ؕ

بخشنے والا ہے اور توبہ کا قبول کرنے والا ہے سخت سزا دینے والا ہے قدرت والا ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ اِلَيْهِ الْمَصِيْرُ ﴿۳﴾ مَا يُجَادِلُ فِيْٓ اٰيٰتِ اللّٰهِ

اس کے سوا کوئی خدا نہیں، اسی کے پاس (سب کو) جانا ہے ف۲ اللہ کی آیتوں میں بس وہی لوگ جھگڑے نکالتے

اِلَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَلَا يَغْرُرْكَ تَقَلُّبُهُمْ فِي الْبِلَادِ ﴿۴﴾ كَذَّبَتْ

ہیں جو کافر ہیں سو ان لوگوں کا شہروں میں چلنا پھرنا کہیں آپ کو دھوکے میں نہ ڈال دے ف۳ ان سے

قَبْلَهُمْ قَوْمُ نُوْحٍ وَّ الْاَحْزَابُ مِنْۢ بَعْدِهِمْ ۪ وَ هَمَّتْ

قبل قوم نوح تکذیب کر چکی ہے اور ان کے بعد کے گروہ بھی اور ہر اُمت نے

كُلُّ اُمَّةٍۭ بِرَسُوْلِهِمْ لِيَاْخُذُوْهُ وَجٰدَلُوْا بِالْبَاطِلِ

اپنے پیمبر کے گرفتار کرنے کا قصد کیا، اور ناحق کے جھگڑے نکالے،



اس نعرۂ مسرت وانبساط میں فرشتے اور انسان سب ہی شریک ہوں گے اور عجب نہیں جو اسی پر اجلاس عدالت برخاست ہو۔ ف۱ حٰمٓ۔ حروف مقطعات کے لیے ملاحظہ ہو سورۃ البقرۃ کا حاشیہ الٓمٓ پر۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما صحابی سے اس کے تین معنی نقل ہوئے ہیں۔ ایک یہ کہ یہ اللہ کا اسم اعظم ہے، دوسرا یہ کہ یہ قسم کے معنی میں ہے۔ تیسرا یہ کہ یہ الرحمن کا مخفف ہے اور یہی قول زجاج لغوی کا بھی ہے (روح) سعید بن جبیر علیہ الرحمۃ تابعی اور عطاء خراسانی سے مروی ہے کہ ح مخفف ہے اسماء الٰہی حکیم۔ حمید۔ حی۔ حلیم۔ حنان کا اور م مخفف ہے اسماء الٰہی ملک، مجید، منان کا (معالم) ف۲ قرآن مجید کے نازل کرنے والے کے اسماء صفات قرآن مجید میں کسی اور جگہ بجز سورۂ حشر کے آخر کے یکجا نہ ملیں گے۔ اور ان میں سے ہر صفت قابل غور ولحاظ ہے۔ اَلْعَزِيْزُ۔ وہ غلبہ والا ہے۔ ہر چیز پر قادر۔ جو چاہے کر ڈالے۔ اَلْعَلِيْمُ۔ صاحب علم کامل ہے۔ جس پر کتاب اُتاری ہے، اُس سے اور جس غرض سے اتاری ہے اُس سے، جو اُن کے مخاطب ہیں، اُن سے، جو اور جتنی بھی اس کے اندر حکمتیں اور مصلحتیں رکھ دی ہیں اُن سے، غرض ان سب سے خوب واقف ہے۔ غَافِرِ الذَّنْبِ۔ گناہوں کو محض اپنے ارادہ ومشیت سے بخش دینے والا نہ کسی قانون عدل سے مجبور نہ ''کفارہ'' کا محتاج۔ قَابِلِ التَّوْبِ۔ وہ توبہ قبول کر سکتا ہے جس گناہ سے اور جب چاہے۔ وہ معطل اور محدود الاختیار خدا نہیں۔ شَدِيْدِ الْعِقَابِ۔ حسب ضرورت ومصلحت سزا بھی شدید ترین دے سکتا ہے۔ سو ڈرنا اسی کی نافرمانی سے چاہیے۔ ذِي الطَّوْلِ۔ بڑی قدرت والا ہے۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ۔ وہ ہر طرح واحد، متفرد، بلاشریک ہے۔ اِلَيْهِ الْمَصِيْرُ۔ سب کا مرجع ومنتہی وہی ہے۔ یہ نہیں کہ کوئی اُس کے حضور میں آنے سے بچ جائے، سابقہ سب کو صرف اُسی سے پڑنا ہے۔ ف۳ (کہ یہ باوجود انکار شدید وعناد کے جب اس آزادی اور فارغ البالی کے ساتھ تجارت، حکومت، سیر وتفریح کے لیے زمین پر چل پھر رہے ہیں تو کہیں ایسا تو نہیں کہ سزا سے ہمیشہ ہی کے لیے بچ جائیں) منکروں ملحدوں اور مشرکوں کی ظاہری کامیابیاں، کامرانیاں، ترقیاں آج بھی کمزور مسلمانوں کے دلوں میں کیسی مرعوبیت اور اُن کی آنکھوں میں کیسی خیرگی پیدا کیے ہوئے ہیں۔ مَا...... كَفَرُوْا۔ توحید، معاد، رسالت کے بنیادی عقیدوں سے انکار کرنا کسی سلیم الفطرت انسان کا کام تو نہیں ہو سکتا۔ ان سے انکار تو بس وہی لوگ کرتے ہیں۔ جن کی فطرت ہی مسخ ہو چکی ہے۔ مَا يُجَادِلُ کے ظاہر سے کہیں یہ نہ سمجھ لیا جائے کہ جدال اپنی مطلق صورت میں ممنوع ومذموم ہے۔ جدال ممنوع صرف وہ ہے جو باطل کی نصرت وحمایت میں ہو۔ باقی جو جدال حق کی نصرت وحمایت میں اور طریق صحیح پر ہو وہ تو عین مطلوب ہے جیسا کہ متعدد آیتوں میں یہ صراحت ہے، وَ جَادِلْهُمْ بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ اور وَجٰدَلُوْا بِالْبَاطِلِ لِيُدْحِضُوْا بِهِ الْحَقَّ۔ وغیرہا۔ فاما الجدال فیھا لایضاح ملتبسھا و حل مشکلھا واستنباط معانیھا و ردّ اھل الزیغ بھا اعظم جھاد فی سبیل اللہ (مدارک)

لِيُدْحِضُوا بِهِ الْحَقَّ فَاَخَذْتُهُمْ ۫ فَكَيْفَ كَانَ عِقَابِ ﴿٥﴾

تاکہ اس ناحق سے حق کو دبا لیں سو میں نے اُن کی گرفت کی سو میری طرف سے انہیں کیسی سزا ملی ف۴

وَ كَذٰلِكَ حَقَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ عَلَى الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّهُمْ

اور اسی طرح آپ کے پروردگار کی بات (تمام) کافروں پر پوری ہو چکی کہ وہ اہل دوزخ ہوں گے ف۵ جو (فرشتے) کہ

اَصْحٰبُ النَّارِ ﴿٦﴾ اَلَّذِيْنَ يَحْمِلُوْنَ الْعَرْشَ وَ مَنْ حَوْلَهٗ

عرش کو اُٹھائے ہوئے ہیں، اور جو (فرشتے) اس کے گردا گرد ہیں

يُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ وَ يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ وَ يَسْتَغْفِرُوْنَ

وہ اپنے پروردگار کی تسبیح حمد کے ساتھ کرتے رہتے ہیں اور اُس پر ایمان رکھتے ہیں اور ایمان والوں کے لئے

لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۚ رَبَّنَا وَسِعْتَ كُلَّ شَيْءٍ رَّحْمَةً وَّ عِلْمًا

استغفار کیا کرتے ہیں کہ اے ہمارے پروردگار تیری رحمت اور علم ہر چیز کو شامل ہے ف۶

فَاغْفِرْ لِلَّذِيْنَ تَابُوْا وَ اتَّبَعُوْا سَبِيْلَكَ وَ قِهِمْ عَذَابَ

سو تو ان لوگوں کو بخش دے جنہوں نے توبہ کر لی ہے اور تیرے راستہ پر چلتے ہیں، انہیں دوزخ کے عذاب سے

الْجَحِيْمِ ﴿٧﴾ رَبَّنَا وَ اَدْخِلْهُمْ جَنّٰتِ عَدْنِ ۣالَّتِيْ وَعَدْتَّهُمْ

بچا دے ف۷ اے ہمارے پروردگار انہیں ہمیشگی کی بہشتوں میں داخل کر دے جن کا تو نے اُن سے وعدہ کیا ہے

وَ مَنْ صَلَحَ مِنْ اٰبَآئِهِمْ وَ اَزْوَاجِهِمْ وَ ذُرِّيّٰتِهِمْ ؕ

اور ان کے والدین اور بیویوں اور اولاد میں سے جو (بہشت کے) لائق ہوں سو انہیں بھی (داخل کر دے) ف۸

اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿٨﴾ ۙ وَ قِهِمُ السَّيِّاٰتِ ؕ وَ مَنْ

بے شک تُو تو زبردست ہے حکمت والا ہے ف۹ اور انہیں تکلیفات سے بچا لے اور تُو نے جس کو

تَقِ السَّيِّاٰتِ يَوْمَئِذٍ فَقَدْ رَحِمْتَهٗ ؕ وَ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ

اُس دن کی تکالیف سے بچا لیا اُس پر تو نے (بڑی) مہربانی کی اور یہی بڑی کامیابی



ف۴ (سو یہ ساری پچھلی تاریخ انبیاء عبرت اور سبق حاصل کرنے کے لیے ہے) وَهَمَّتْ..... لِيَاْخُذُوْهُ۔ یعنی ہر قوم نے یہی چاہا کہ اپنے پیمبر کو پکڑ کر قید یا قتل یا جلاوطن کر دے۔ اُمَّةٍ۔ امت سے یہاں ظاہر ہے کہ منکرین اُمت مراد ہیں۔ وَالْاَحْزَابُ مِنْۢ بَعْدِهِمْ۔ مراد منکرین کے وہ گروہ اور جتھے ہیں جو حضرت نوح علیہ السلام کے زمانے کے بعد گزرے ہیں۔ قوم عاد، قوم ثمود وغیرہا ف۵ یعنی جس طرح یہاں سزا ملی۔ آخرت میں بھی سزا مل کر رہے گی۔ ف۶ (سو اُن کا ایمان تو تجھ پر بدرجۂ اولیٰ روشن ہوگا، اور تو انہیں اپنی رحمت سے بدرجہ اولیٰ سرفراز کرے گا) يَسْتَغْفِرُوْنَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا۔ اللہ اللہ! ان مؤمنین کے مرتبہ قرب کا کیا ٹھکانا جن کے حق میں ملائکہ، مقربین استغفار کرتے رہتے ہیں۔ محققین نے یہیں سے یہ بھی نکالا ہے کہ مؤمنین کے حق میں دعائے خیر شعار ملائکہ اور موجب قرب وقبول ہے

و فيه اشارة الى شرف الايمان و جلالة قدر المؤمنين و الى انه ينبغي للمؤمنين من بني اٰدم ان يستغفر بعضهم لبعض (روح) اس میں اشارہ ہے ایمان اور اہل ایمان کی عظمت وجلالت کی طرف اور اس طرف بھی کہ مؤمنین کو ایک دوسرے کے حق میں دعائے مغفرت کرتے رہنا چاہیے

وَيَسْتَغْفِرُوْنَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا۔ فقہاء نے یہاں سے یہ نتیجہ بھی نکالا ہے کہ جب ایمان مشترک ہو تو شفقت وخیر اندیشی کا تقاضا یہی ہے کہ ان لوگوں کے حق میں دعاء کی جائے اگرچہ دوسری قوم اور ملک کے لوگ ہوں۔ و فيه دليل على ان الاشتراك في الايمان يجب ان يكون ادعى شئ الى النصيحة والشفقة و ان تباعدت الاجناس والاماكن (مدارک) يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ۔ اس پر سوال یہ پیدا ہوا ہے کہ جب فرشتوں کی تسبیح وحمد کا ذکر آ ہی چکا تھا تو پھر اب اُن کے ایمان کی تصریح کی کیا حاجت تھی؟ زمخشری "صاحب کشاف" نے کہا ہے کہ یہ ایمان ملائکہ کا تذکرہ موقع مدح پر آیا ہے لیکن حاملانِ عرش اگر مشاہدۂ حضرت حق کے بعد ایمان رکھے ہوتے تو اس میں کوئی بات خاص مدح وتحسین کی نہ تھی۔ یہ تو ایسا ہی تھا جیسا کوئی دن دہاڑے آفتاب روشن کو دیکھ کر اس کے وجود کا قائل ہو۔ مدح کی توجیہ بھی یہی ہے کہ رویت ومشاہدہ ان ملائکہ کو بھی نصیب نہیں اور ان کا ایمان تمامتر دلائل وشواہد پر مبنی ہے۔ امام رازی علیہ الرحمۃ اس قول کو نقل کرنے کے بعد کمال فراخ دلی سے لکھتے ہیں:۔ رحم الله صاحب الكشاف فلو لم يحصل في كتابه الا هذه النكتة لكفاه فخرًا و شرفًا۔ اللہ صاحب کشاف پر رحمت کرے اپنی کتاب میں اس ایک نکتہ کے سوا اور کچھ نہ لکھتے جب بھی ان کے فخر وشرف کے لیے کافی تھا۔ بیشک حق تعالیٰ کی شان تنزیہ ہے ایسی ہی عالی کہ اہل ناسوت کا کیا ذکر ملائکہ حاملانِ عرش تک اسے اپنے حواس کی گرفت میں نہیں لا سکتے۔ ف۷ اور یہی معنی ہیں مغفرت کے۔ لِلَّذِيْنَ تَابُوْا یعنی کفر وشرک سے توبہ کر لے۔ عذاب کا سبب تو ذنوب ومعاصی ہی ہوتے ہیں جب وہ رفع ہو گئے تو عذاب بھی رفع ہو گیا۔ ف۸ (گو وہ اُن کے درجہ ومرتبہ کے قائل نہ ہوں) مَنْ صَلَحَ کا ٹکڑا قابل لحاظ ہے۔ ملائکہ کی دعائے علو مراتب مؤمنین کے اعزہ کے حق میں مطلق صورت میں نہ ہوگی بلکہ صرف انہیں کے حق میں ہوگی جن میں جنت کی صلاحیت ہوگی۔ یعنی اہل ایمان کے۔ کافر تو وہی ہے جو اپنے لیے بہشتی ہونے کی صلاحیت ہی کو فنا کر دیتا ہے اور یہ جو حدیث میں آیا ہے کہ آخرت میں کسی کا نسب اُس کے کام نہ آئے گا وہاں مراد ہے کہ عدم ایمان کی حالت میں (مدارک، جصاص، ابن العربی) ف۹ ہر درجہ تقرب ومغفرت کے عطا پر قادر ہے اور ہر ایک کو اُس کے مناسب حال ہی درجہ عطا کرتا ہے۔

ع

الْعَظِيْمُ ۝۹ ع اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا يُنَادَوْنَ لَمَقْتُ اللّٰهِ اَكْبَرُ

ہے ف۱۰ یقیناً جو لوگ کافر ہیں انہیں پکارا جائے گا کہ جیسی تم کو اپنے سے نفرت ہے اس سے

مِنْ مَّقْتِكُمْ اَنْفُسَكُمْ اِذْ تُدْعَوْنَ اِلَى الْاِيْمَانِ

بڑھ کر اللہ کو تم سے نفرت تھی جبکہ تم ایمان کی طرف بلائے جاتے تھے

فَتَكْفُرُوْنَ ۝۱۰ قَالُوْا رَبَّنَآ اَمَتَّنَا اثْنَتَيْنِ وَاَحْيَيْتَنَا اثْنَتَيْنِ

اور تم انکار کرتے تھے ف۱۱ وہ کہیں گے اے ہمارے پروردگار تو نے ہم کو دو بار مُردہ رکھا اور دو بار زندگی دی

فَاعْتَرَفْنَا بِذُنُوْبِنَا فَهَلْ اِلٰى خُرُوْجٍ مِّنْ سَبِيْلٍ ۝۱۱ ذٰلِكُمْ

سو ہم اپنی خطاؤں کا اقرار کرتے ہیں تو کیا کوئی صورت ہے نکلنے کی ف۱۲ وجہ اس (سزائے دائمی) کی

بِاَنَّهٗٓ اِذَا دُعِيَ اللّٰهُ وَحْدَهٗ كَفَرْتُمْ ۚ وَاِنْ يُّشْرَكْ بِهٖ

یہ ہے کہ جب صرف اللہ کا نام لیا جاتا تھا تو تم انکار کیا کرتے تھے اور اگر اس کے ساتھ کسی کو شریک کیا جاتا تھا تو تم

تُؤْمِنُوْا ۭ فَالْحُكْمُ لِلّٰهِ الْعَلِيِّ الْكَبِيْرِ ۝۱۲ هُوَ الَّذِيْ يُرِيْكُمْ

مان لیتے تھے، سو فیصلہ تو اللہ کا ہے جو عالیشان ہے بڑے رتبے والا ہے ف۱۳ وہ وہی ہے جو اپنی نشانیاں

اٰيٰتِهٖ وَيُنَزِّلُ لَكُمْ مِّنَ السَّمَاۗءِ رِزْقًا ۭ وَمَا يَتَذَكَّرُ اِلَّا مَنْ

تمہیں دکھاتا ہے اور تمہارے لئے آسمان سے رزق اُتارتا ہے ف۱۴ اور نصیحت تو بس وہی قبول کرتا ہے جو (اللہ سے)

يُّنِيْبُ ۝۱۳ فَادْعُوا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ وَلَوْ كَرِهَ

رجوع کرتا رہتا ہے، سو تم لوگ اللہ کو پکارو اس سے خالص اعتقاد رکھ کر گو کافروں کو

الْكٰفِرُوْنَ ۝۱۴ رَفِيْعُ الدَّرَجٰتِ ذُو الْعَرْشِ ۚ يُلْقِي الرُّوْحَ

ناگوار ہو ف۱۵ وہ مرتبوں کو بلند کرنے والا ہے مالک عرش کا ہے وہ بندوں میں سے جس پر چاہے

مِنْ اَمْرِهٖ عَلٰي مَنْ يَّشَاۗءُ مِنْ عِبَادِهٖ لِيُنْذِرَ يَوْمَ

وحی یعنی اپنا حکم بھیجتا ہے تاکہ یوم الاجتماع سے

ف۱۰ (جس کے سامنے ساری دنیوی کامیابیاں پست، عارضی اور ہیچ ہیں) خوب خیال رہے کہ قرآن مجید نے مقصودِ اعظم اسی نجاتِ اُخروی اور دخولِ جنت کو بتایا ہے اس کے علاوہ اور جتنے مقاصد ہیں سب پست اور محض ضمنی ہیں۔ وَقِهِمُ السَّيِّاٰتِ۔ یعنی علاوہ دوزخ کے عذابِ اعظم کے اور بھی روزِ قیامت کی ہر تکلیف سے بھی بچالے۔ السَّيِّاٰتِ کے معنی جزاء السیات کے سمجھے گئے ہیں۔ و قیل التقدیر قهم عذاب السیات (قرطبی) و من تق السیات ای جزاء ها (بحر) ف۱۱ یہ اُس وقت کا نقشہ ہے جب کافر دوزخ میں داخل ہو کر خود اپنے اوپر نفریں اور غصہ کریں گے کہ دنیا میں ہم کیسے اندھے ہو گئے تھے — اور اس ندا سے مقصود اُس وقت اُن کی حسرت وندامت میں اور اضافہ کرنا ہوگا۔ ف۱۲ (اور دنیا میں دوبارہ جا کر اپنی خطاؤں کے تدارک وتلافی کی) ظاہر ہے کہ یہ درخواست قبول نہ ہوگی اور اہلِ جہنم پر یاس کامل طاری ہو کر رہے گی۔ فَاعْتَرَفْنَا بِذُنُوْبِنَا۔ اس میں یہ اعتراف بھی آ گیا کہ جس زندگی سے ہمیں انکار تھا۔ اُس کا خود مشاہدہ وتجربہ ہو گیا۔ اَمَتَّنَا اثْنَتَيْنِ۔ دو مردہ حالتوں میں سے ایک تو یہی موت متعارف ہے۔ دوسرے قبل ولادت کی بے جان حالت یا جمادیت کی حالت۔ اَحْيَيْتَنَا اثْنَتَيْنِ۔ دو زندگیاں۔ یعنی ایک زندگی دنیا کی، دوسری آخرت کی۔ ف۱۳ (سو انکار کی سزا بھی اُسی حاکم مقتدر کی جلالت قدر ومرتبہ کے لحاظ سے ملے گی) اِذَا...... تُؤْمِنُوْا۔ بس یہی خلاصہ ہے دینِ شرک کا، خدا کے وجود سے مشرکوں کو انکار نہیں، انکار صرف اُس کے خدائے واحد ہونے سے ہے۔ اُسے خدائے اعظم کی حیثیت سے مانا جائے اور دوسرے چھوٹے چھوٹے خداؤں کی حیثیت تسلیم کر لی جائے تو ان مشرکوں کو بھی تامل نہ رہے۔ ف۱۴ (جو دلیل ہے اس کی کہ وہ رب اور منعم بھی ہے) اٰيٰتِهٖ۔ یعنی نشانیاں اپنی قدرت وتوحید کی۔ ف۱۵ یعنی ہر شائبۂ شرک سے اور ہر آمیزشِ کفر سے پاک صاف ہو کر حق تعالیٰ کو پکارو اور یہ توحیدِ خالص ہی تو کافروں کو شاق گزرتی ہے۔ وَمَا يَتَذَكَّرُ اِلَّا مَنْ يُّنِيْبُ۔ یعنی پند ونصیحت کارگر اسی کے حق میں ہوتی ہے، جو حق تعالیٰ کی طرف قصدِ رجوع رکھتا ہو۔ غور وتامل اسی قصدِ رجوع سے پیدا ہوتا ہے۔ اور وہی حق تعالیٰ تک پہنچا دیتا ہے۔

ف۱۶ یَوْمَ التَّلَاقِ۔ مراد ظاہر ہے کہ یوم آخرت سے ہے۔ رَفِیْعُ الدَّرَجٰتِ۔ یہاں رافع الدرجات کے معنٰی میں ہے۔ یعنی بندوں کے درجات ومراتب کا بڑھانے والا۔ رافع درجات الانبیاء والاولیاء فی الجنة (معالم) اے رافع درجات المؤمنین و منازلھم فی الجنة (بحر) بعض نے مرتفع الدرجات کے معنٰی میں لیا ہے۔ یعنی صفات عظیم وبلند رکھنے والا۔ یحتمل ان یکون



التَّلَاقِ ﴿١٥﴾ یَوْمَ هُمْ بٰرِزُوْنَ ۚ لَا یَخْفٰى عَلَى اللّٰهِ مِنْهُمْ
ڈرائے ف۱۶ (یعنی) اُس دن سے جس دن سب لوگ سامنے آموجود ہوں گے اُن کی کوئی بات اللہ سے مخفی
شَیْءٌ ؕ لِمَنِ الْمُلْكُ الْیَوْمَ ؕ لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ﴿١٦﴾ اَلْیَوْمَ
نہیں رہے گی آج کے روز کس کی حکومت ہے؟ بس اللہ واحد و غالب ہی کی ہے ف۱۷ آج
تُجْزٰى كُلُّ نَفْسٍۭ بِمَا كَسَبَتْ ؕ لَا ظُلْمَ الْیَوْمَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ
ہر شخص کو اُس کے کئے کا بدلہ دیا جائے گا آج کچھ ظلم نہ ہو گا اللہ بہت جلد
سَرِیْعُ الْحِسَابِ ﴿١٧﴾ وَاَنْذِرْهُمْ یَوْمَ الْاٰزِفَةِ اِذِ الْقُلُوْبُ
حساب لے ڈالنے والا ہے اور آپ انہیں ایک قریبی مصیبت والے دن سے ڈرائیے جب کلیجے
لَدَى الْحَنَاجِرِ كٰظِمِیْنَ ۚ مَا لِلظّٰلِمِیْنَ مِنْ حَمِیْمٍ وَّلَا
منہ کو آجائیں گے (غم سے) گھٹ گھٹ جائیں گے ظالموں کا نہ کوئی دلی دوست ہو گا اور نہ سفارشی
شَفِیْعٍ یُّطَاعُ ﴿١٨﴾ یَعْلَمُ خَآئِنَةَ الْاَعْیُنِ وَمَا تُخْفِی
جس کی بات مان ہی لی جائے ف۱۸ (اللہ) جانتا ہے آنکھوں کی چوری کو اور جو کچھ سینہ میں چھپا ہوا ہے
الصُّدُوْرُ ﴿١٩﴾ وَاللّٰهُ یَقْضِیْ بِالْحَقِّ ؕ وَالَّذِیْنَ یَدْعُوْنَ
اُس کو بھی ف۱۹ اور اللہ ٹھیک ہی فیصلہ کرے گا، اور جن لوگوں کو یہ اللہ کے سوا
مِنْ دُوْنِهٖ لَا یَقْضُوْنَ بِشَیْءٍ ؕ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ السَّمِیْعُ
پکارتے ہیں وہ کسی طرح کا بھی فیصلہ نہیں کر سکتے، اللہ ہی (سب کچھ) سننے والا ہے
الْبَصِیْرُ ﴿٢٠﴾ ع اَوَلَمْ یَسِیْرُوْا فِی الْاَرْضِ فَیَنْظُرُوْا كَیْفَ كَانَ
(سب کچھ) دیکھنے والا ہے ف۲۰ کیا یہ لوگ زمین پر چلے پھرے نہیں جو یہ دیکھ لیتے کہ ان سے قبل
عَاقِبَةُ الَّذِیْنَ كَانُوْا مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ كَانُوْا هُمْ اَشَدَّ مِنْهُمْ
والوں کا انجام کیسا ہوا وہ لوگ ان سے بھی بڑھے ہوئے تھے

ع ۲ / ۱۱



المراد منه الرافع و ان یکون المراد منه المرتفع (کبیر) ذُوالْعَرْشِ۔ لفظی معنٰی ہوئے عرش والا، اس سے یہ مراد نہیں کہ نعوذ باللہ اللہ میاں عرش کے اُوپر بیٹھے ہوئے ہیں، حق تعالیٰ ہر جسمیت، ہر مکانیت سے پاک وبرتر ہیں، مراد صرف یہ ہے کہ وہ اس کا بھی مالک اُس کا خالق اور اُس پر ہر طرح قادر ہے۔ و معناه انه مالک العرش و متدبره و خالقهٗ (کبیر) اے خالقه و مالکهٗ لا انهٗ محتاج الیه (قرطبی) اور مقصود اس سے اُس کے کمال قدرت اور منتہائے ہیبت کا اظہار ہے۔ والفائدة فی تخصیص العرش بالذکر هو انهٗ اعظم الاجسام (کبیر) الرُّوْحَ سے مراد وحی ہے۔ الروح من امره اے الوحی من امره (ابن جریر۔ عن قتادة) اختلفوا فی المراد بهذا الروح والصحیح ان المراد هو الوحی (کبیر) سماه روحًا لانهٗ تحیابه القلوب کما تحیا الابدان (معالم) اے الوحی والنبوة و سمی ذٰلک روحًا لان الناس یحیون بها (قرطبی) دوسرے معنٰی قرآن وکتاب کے لیے گئے ہیں۔ و قال اٰخرون عنی به القراٰن و الکتاب (ابن جریر) قاموس میں ہے کہ روح، قرآن ووحی کے معنٰی میں ہے، اور تاج میں ابو العباس کا قول نقل کیا ہے کہ جس طرح روح جسد انسانی کو زندہ کرتی ہے، وحی موت کفر سے نجات دیتی ہے اور ایمان کی زندگی پھونکتی ہے اس لیے وحی کو بھی روح سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ ف۱۷ حکومت تو آج بھی خدائے واحد وغالب ہی کی ہے، فرق صرف اتنا ہے کہ اُس روز یہ سب پر بالکل عیاں وروشن ہو کر رہے گی۔ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ۔ الْوَاحِدِ۔ اور القہار دونوں پر حاشیے پہلے گزر چکے۔ ف۱۸ یَوْمَ الْاٰزِفَةِ کے لفظی معنٰی "قریب آجانے والی" کے ہیں۔ قیامت بھی چونکہ برابر قریب آتی جارہی ہے اس لیے یَوْمَ الْاٰزِفَةِ ایک نام یوم قیامت کا بھی پڑ گیا۔ عبر عنها بساعة (راغب) یعنی یوم القیامة (ابن جریر) اَلْیَوْمَ ...... كَسَبَتْ۔ آیت کے الفاظ سے یہ نکل رہا ہے کہ ثواب وعذاب بندہ ہی کا کسب کیا ہوا ہوتا ہے اور یہی اشاعرہ کا مذہب ہے۔ قال ابن عطیة و هٰذه الاٰیة نص فی ان الثواب والعقاب متعلق باکتساب العبد و هو علٰی طریقة الاشعریة (بحر) لَا ظُلْمَ الْیَوْمَ۔ یعنی یہ نہ ہوگا کہ کسی کا اجر گھٹا دیا جائے اور کسی کا عذاب بڑھا دیا جائے۔ ف۱۹ یہاں یہ بتا دیا کہ اقوال وافعال کیا معنٰی، احوال وکیفیات، جذبات وواردات قلب تک سب وہاں حاضر وعیاں ہوں گے ــــ یہ اور بات ہے کہ اضطراری اعمال وکیفیات معاف کر دی جائیں۔ ف۲۰ یعنی وہی ان صفات کمال میں کامل اور دوسرے معبود ان صفات ہی سے عاری۔ اس لیے اس کے سوا کوئی اور فیصلہ کر ہی نہیں سکتا۔ آیت سے دو پہلوؤں پر اور زیادہ روشنی پڑ گئی۔ ایک شرکت الوہیت ومعبودیت کی نفی، دوسرے ان معبودوں کا نصرت سے عجز۔

قُوَّةً وَّ اٰثَارًا فِی الْاَرْضِ فَاَخَذَهُمُ اللّٰهُ بِذُنُوْبِهِمْ ؕ وَ مَا

بلحاظ قوت اور زمین پر اپنے چھوڑے ہوئے نشانات کے، سو اللہ نے ان کی گرفت کی ہے جب اُن کے گناہوں کے، اور

كَانَ لَهُمْ مِّنَ اللّٰهِ مِنْ وَّاقٍ ﴿۲۱﴾ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَانَتْ تَّاْتِيْهِمْ

اُن کا کوئی اللہ (کے عذاب) سے بچانے والا نہ ہوا ف۲۱ یہ (گرفت) اس لئے ہوئی کہ اُن کے پاس ان کے پیمبر

رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ فَكَفَرُوْا فَاَخَذَهُمُ اللّٰهُ ؕ اِنَّهٗ قَوِیٌّ

واضح دلیلیں لاتے رہے، اس پر بھی وہ کفر ہی کیے گئے، سو اللہ نے انہیں پکڑ لیا، بیشک وہ بڑی قوت والا ہے،

شَدِيْدُ الْعِقَابِ ﴿۲۲﴾ وَ لَقَدْ اَرْسَلْنَا مُوْسٰی بِاٰيٰتِنَا

سخت سزا دینے والا ہے ف۲۲ اور ہم نے موسیٰ کو اپنے احکام

وَ سُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ ﴿۲۳﴾ لا اِلٰی فِرْعَوْنَ وَهَامٰنَ وَ قَارُوْنَ

اور کھلی ہوئی دلیل دے کر فرعون اور ہامان اور قارون کے پاس بھیجا

فَقَالُوْا سٰحِرٌ كَذَّابٌ ﴿۲۴﴾ فَلَمَّا جَآءَهُمْ بِالْحَقِّ مِنْ عِنْدِنَا

تو وہ لوگ بولے یہ جادوگر ہے بڑا جھوٹا ہے ف۲۳ جب وہ لوگوں کے پاس دینِ حق ہمارے پاس سے لے کر آئے

قَالُوا اقْتُلُوْٓا اَبْنَآءَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ وَاسْتَحْيُوْا نِسَآءَهُمْ ؕ

تو وہ لوگ بولے کہ جو اس کے ساتھ ایمان لائے ہوئے ہیں اُن کے لڑکوں کو قتل کر ڈالو اور ان کی عورتوں کو زندہ رہنے دو

وَ مَا كَيْدُ الْكٰفِرِيْنَ اِلَّا فِیْ ضَلٰلٍ ﴿۲۵﴾ وَ قَالَ فِرْعَوْنُ

اور کافروں کی چال نکلی ناکام رہی ف۲۴ اور فرعون بولا

ذَرُوْنِیْٓ اَقْتُلْ مُوْسٰی وَلْيَدْعُ رَبَّهٗ ۚ اِنِّیْٓ اَخَافُ اَنْ

مجھے چھوڑ دو میں موسیٰ کو قتل کر ڈالوں اور یہ اپنے پروردگار کو پکار دیکھے ف۲۵ مجھے ڈر ہے کہ

يُّبَدِّلَ دِيْنَكُمْ اَوْ اَنْ يُّظْهِرَ فِی الْاَرْضِ الْفَسَادَ ﴿۲۶﴾ وَ قَالَ

وہ تمہارا دین بدل ڈالے گا یا یہ کہ ملک میں فساد پھیلا دے گا ف۲۶ اور موسیٰ نے

ف۲۱ یہ تاریخ اور اثریات کے مطالعہ کے لیے اپیل ہے کہ ان فنون سے مدد لے کر دیکھو اور بڑی بڑی پرقوت سرکش قوموں کے انجام سے عبرت حاصل کرو۔ اٰثَارًا فِی الْاَرْضِ۔ مثلاً محل، قلعہ، باغ وغیرہا۔ اَلَّذِيْنَ ...... الْاَرْضِ۔ اشارہ اُن قبل اسلام کی متمدن و سربرآوردہ جاہلی قوموں کی جانب ہے جن کی ترقی تہذیب وتمدن کے نشان اب بھی کھنڈروں کی صورت میں موجود ہیں۔ ف۲۲ (تو اس کی گرفت سے یہ لوگ کب تک باہر رہ سکتے ہیں) بِالْبَيِّنٰتِ بینات کے تحت میں عقلی دلائل اور عملی معجزے سب کچھ آگئے۔ ف۲۳ قرآن جیسا کہ بار بار بیان ہو چکا ہے، کوئی تاریخ کی کتاب نہیں اُس کے پیش نظر صرف مقاصد و نتائج رہتے ہیں۔ نبوت موسوی سے انکار کا جز، ان تینوں مشاہیر میں مشترک تھا اور یہاں اسی کے نتیجہ پر تنبیہ مقصود تھی اس لیے قرآن نے بھی تینوں کا نام ایک ساتھ لے دیا ورنہ ظاہر ہے، کہ قارون مصری نہیں اسرائیلی تھا اور اس کی تکذیب و انکار کا واقعہ زماناً بھی فرعون و ہامان سے متاخر ہے۔ فِرْعَوْنَ وَهَامٰنَ وَ قَارُوْنَ۔ فرعون پر حاشیے سورۃ البقرہ پ۱ میں گزر چکے اور ہامان وقارون پر سورۃ القصص پ۲۰ میں۔ قارون اسرائیلی نے جس شدومد سے حضرت موسیٰ سے انکار کیا ہے اور بغاوت پر آمادہ ہوا ہے اُس کا ذکر توریت میں بصراحت موجود ہے۔ ف۲۴ کافروں کی چالیں تو مآلاً اور آخرکار تو ہمیشہ ہی ناکام رہتی ہیں اور کبھی حالاً اور فوری طور پر بھی ناکام رکھی جاتی ہیں۔ قَالُوْا۔ یہ مشورہ دینے والے اور آپس میں صلاح کرنے والے مصر کے اعیانِ سلطنت وارکان حکومت تھے۔ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ۔ یہ ایمان لانے والے حضرت موسیٰ ہی کے ہم قوم بنی اسرائیل تھے۔ ف۲۵ (دیکھیں تو سہی وہ ہمارے عتاب سے اسے کیونکر بچا لیتا ہے) قَالَ فِرْعَوْنُ۔ یہ فرعون نے جھنجھلا کر اپنے وزراء و اُمراء سے کہا۔ فرعون کی حکومت باوجود اس کے شخصی استبداد کے شورائی تھی، جیسا کہ قرآن مجید کی دوسری آیات سے بھی نکلتا ہے۔ ف۲۶ دین سے مراد مصر کا قومی آبائی دین شرک ہے۔۔۔ ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن کا حاشیہ۔ فرعون نے دو خطرے اپنے اعیانِ سلطنت کو بتائے ایک یہ کہ یہ مدعی نبوت اپنی تدبیروں اور نام نہاد اصلاحی مساعی سے اس دین آبائی میں خلل ڈال دے گا اور لوگوں کو دین شرک سے اکھاڑ دے گا۔ دوسرے یہ کہ رعایا میں تاج کے خلاف شورش و بغاوت پھیلا دے گا۔

مُوْسٰٓى اِنِّىْ عُذْتُ بِرَبِّىْ وَرَبِّكُمْ مِّنْ كُلِّ مُتَكَبِّرٍ لَّا يُؤْمِنُ
کہا میں اپنے اور تمہارے سب کے پروردگار کی پناہ لیتا ہوں ہر بڑائی مارنے والے سے جو روز حساب پر
بِيَوْمِ الْحِسَابِ ﴿۲۷﴾ وَقَالَ رَجُلٌ مُّؤْمِنٌ ۖ مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ ع ۳/۸
یقین نہیں رکھتا ف۲۷ اور ایک مرد مومن نے جو خاندان فرعون سے تھے
يَكْتُمُ اِيْمَانَهٗٓ اَتَقْتُلُوْنَ رَجُلًا اَنْ يَّقُوْلَ رَبِّىَ اللّٰهُ وَقَدْ
اور اپنا ایمان چھپائے ہوئے تھے کہا ف۲۸ کیا تم ایک مرد کو اس بات پر قتل کر ڈالو گے کہ وہ کہتا ہے میرا پروردگار اللہ ہے
جَآءَكُمْ بِالْبَيِّنٰتِ مِنْ رَّبِّكُمْ ۗ وَاِنْ يَّكُ كَاذِبًا فَعَلَيْهِ
درآنحالیکہ وہ تمہارے پروردگار کی طرف سے کھلی ہوئی دلیلیں بھی لایا ہے اور اگر وہ جھوٹا ہے تو اُس کا جھوٹ اسی پر
كَذِبُهٗ ۚ وَاِنْ يَّكُ صَادِقًا يُّصِبْكُمْ بَعْضُ الَّذِىْ يَعِدُكُمْ ۗ
پڑے گا اور اگر وہ سچا ہوا تو وہ جو کچھ پیش گوئی کر رہا ہے اُس میں سے کچھ تم پر (ضرور ہی) پڑے گا
اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِىْ مَنْ هُوَ مُسْرِفٌ كَذَّابٌ ﴿۲۸﴾ يٰقَوْمِ لَكُمُ
بے شک اللہ ایسے کو راہ (کامیابی) نہیں دکھاتا جو حد سے گزر جانے والا ہو جھوٹا لپاٹیا ہو ف۲۹ اے میرے بھائیو! آج تمہاری
الْمُلْكُ الْيَوْمَ ظٰهِرِيْنَ فِى الْاَرْضِ ۚ فَمَنْ يَّنْصُرُنَا مِنْۢ
سلطنت ہے کہ اس سرزمین میں تم حاکم ہو لیکن اللہ کے عذاب سے ہمیں
بَاْسِ اللّٰهِ اِنْ جَآءَنَا ۗ قَالَ فِرْعَوْنُ مَآ اُرِيْكُمْ اِلَّا مَآ اَرٰى
کون بچائے گا اگر وہ ہم پر آ پڑا ف۳۰ فرعون نے کہا میں تو تم لوگوں کو وہی رائے دوں گا جو خود سمجھ رہا ہوں
وَمَآ اَهْدِيْكُمْ اِلَّا سَبِيْلَ الرَّشَادِ ﴿۲۹﴾ وَقَالَ الَّذِىْٓ اٰمَنَ يٰقَوْمِ
اور میں تو تم کو عین طریق مصلحت ہی بتاتا ہوں اور اس ایمان لے آنے والے شخص نے کہا اے میرے بھائیو!
اِنِّىْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ مِّثْلَ يَوْمِ الْاَحْزَابِ ﴿۳۰﴾ لا مِثْلَ دَاْبِ
مجھے تمہارے متعلق (دوسری) اُمتوں کے سے روز بد کا اندیشہ ہے جیسا کہ

ف۲۷ علماء نے یہاں سے یہ مسئلہ نکالا ہے کہ شر سے بچنے کے لیے دعاء عمومی اور کلی رنگ میں اگر کی جائے تو بہتر ہے جیسا کہ یہاں ضرورت صرف فرعون کے شر سے پناہ مانگنے کی تھی لیکن حضرت موسیٰ نے الفاظ جامع و عمومی استعمال کیے۔ ف۲۸ معلوم ہوتا ہے کہ فرعونیوں میں سے کچھ لوگ حضرت موسیٰ کی صداقت کے قائل ہو گئے تھے اور اتنا تو توریت میں بھی ہے کہ کچھ فرعونی خوف خدا رکھنے والے تھے۔ حضرت موسیٰ کی ایک منذر پیشگوئی کے سلسلہ میں ہے:۔ ''فرعون کے نوکروں میں ہر ایک جو خداوند کے کلام سے ڈرتا تھا اپنے نوکروں اور اپنے مواشی کو گھروں میں بھگا لے آیا''۔ (خروج۔۹:۲۰) يَكْتُمُ اِيْمَانَهٗ۔ علماء محققین نے لکھا ہے کہ اسلام ہی کی مصلحت سے اپنے اسلام کا چھپانا بالکل جائز ہے۔ مرشد تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے فرمایا کہ اہل باطل کے سامنے حق کا اخفاء خوف فتنہ سے منافی کمال نہیں، خصوصاً جبکہ سہولت ارشاد و تبلیغ کی مصلحت بھی شامل ہو۔ ف۲۹ (اور دنیا کا کوئی اسراف و کذب جھوٹے دعوائے نبوت سے بڑھ کر اور کیا ہو سکتا ہے) مرد مومن کا کہنا یہ ہے کہ موسیٰ کا اوّل تو جرم ہی کیا ہے۔ بجز اقرار توحید کے اور پھر اقرار بھی بلا دلیل نہیں، آیات و معجزات سے مدلل، بالفرض وہ جھوٹے ہیں تو ایسے شدید قسم کے جھوٹ کی حق تعالیٰ دنیا ہی میں سزا دے کر رہے گا۔ لیکن اگر ان کا دعوائے نبوت سچ نکلا تو تم اپنی خبر لو، تمہارا انجام کیا ہو کر رہے گا؟ وَاِنْ...... كَذِبُهٗ۔ علماء محققین نے لکھا ہے کہ جھوٹے مدعیان نبوت بھی اگر کورے بچ کر نکل جائیں تو تلبیس علی الحق لازم آتی ہے۔ امام رازی علیہ رحمۃ اللہ نے آیت کے تحت میں اپنا ذاتی تجربہ بھی بیان کیا ہے کہ جب کبھی مجھے کسی شریر نے خواہ مخواہ نقصان پہنچانا چاہا، اور میں نے اس کی طرف توجہ نہ کی، بلکہ معاملہ حق تعالیٰ ہی پر چھوڑ دیا تو اللہ نے ہمیشہ کچھ نہ کچھ لوگ ایسے لا کھڑے کیے جو پوری طرح اس شر کے دفعیہ پر لگ گئے۔ و لقد جربت فی احوال نفسی انهٗ کلما قصدنی شریر بشر و لم اتعرض لهٗ و اکتفی بتفویض ذٰلک الامر الی اللّٰه فانهٗ سبحانهٗ یقیض اقواماً لا اعرفهم البتة یبالغون فی دفع ذالک الشر (کبیر) ف۳۰ (اور اس کا وقوع ایک سچے نبی کے قتل کے بعد یقینی ہے)



www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

قَوۡمِ نُوۡحٍ وَّ عَادٍ وَّ ثَمُوۡدَ وَ الَّذِيۡنَ مِنۡۢ بَعۡدِهِمۡ ؕ وَمَا اللّٰهُ
قوم نوح و عاد و ثمود اور اُن کے بعد والوں کا حال ہوا تھا اور اللہ
يُرِيۡدُ ظُلۡمًا لِّلۡعِبَادِ ﴿٣١﴾ وَيٰقَوۡمِ اِنِّىۡۤ اَخَافُ عَلَيۡكُمۡ يَوۡمَ
بندوں پر کسی طرح کا ظلم نہیں کرنا چاہتا ف٣١ اے میرے بھائیو مجھے تمہاری بابت پکار کے دن کی طرف سے بھی
التَّنَادِ ﴿٣٢﴾ ۙ يَوۡمَ تُوَلُّوۡنَ مُدۡبِرِيۡنَ ۚ مَا لَـكُمۡ مِّنَ اللّٰهِ
اندیشہ ہے ف٣٢ جس روز تم پشت پھیر کر بھاگو گے تم کو اللہ کے مقابلہ میں کوئی
مِنۡ عَاصِمٍ ۚ وَمَنۡ يُّضۡلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنۡ هَادٍ ﴿٣٣﴾ وَلَـقَدۡ
بچانے والا نہ ہو گا ف٣٣ اور جسے اللہ گمراہ کرے اُسے کوئی راہ دکھانے والا نہیں اور
جَآءَكُمۡ يُوۡسُفُ مِنۡ قَبۡلُ بِالۡبَيِّنٰتِ فَمَا زِلۡتُمۡ فِىۡ شَكٍّ
تمہارے پاس اس کے قبل یوسف بھی تو کھلے ہوئے دلائل لے کر آچکے ہیں سو تم شک ہی میں پڑے رہے اُن اُمور سے متعلق
مِّمَّا جَآءَكُمۡ بِهٖ ؕ حَتّٰٓى اِذَا هَلَكَ قُلۡتُمۡ لَنۡ يَّبۡعَثَ اللّٰهُ
جو وہ تمہارے پاس لے کر آئے تھے ف٣٤ یہاں تک کہ جب وہ وفات پاگئے تو تم کہنے لگے کہ اب خدا اُن کے بعد کوئی
مِنۡۢ بَعۡدِهٖ رَسُوۡلًا ؕ كَذٰلِكَ يُضِلُّ اللّٰهُ مَنۡ هُوَ مُسۡرِفٌ
رسول نہ بھیجے گا اسی طرح اللہ گمراہی میں ڈالے رکھتا ہے اُن لوگوں کو جو حد سے نکل جانے والے
مُّرۡتَابُ ۚ ﴿٣٤﴾ ۙ الَّذِيۡنَ يُجَادِلُوۡنَ فِىۡۤ اٰيٰتِ اللّٰهِ بِغَيۡرِ سُلۡطٰنٍ
ہوتے ہیں شک میں پڑے رہتے ہیں ف٣٥ (اور) جو اللہ کی نشانیوں کے باب میں بغیر اس کے کہ اُس نے انہیں کوئی
اَتٰٮهُمۡ ؕ كَبُرَ مَقۡتًا عِنۡدَ اللّٰهِ وَعِنۡدَ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا ؕ كَذٰلِكَ
سند دی ہو جھگڑے نکالتے رہتے ہیں (اس سے) بڑی بیزاری ہے اللہ کو اور ایمان والوں کو اسی طرح
يَطۡبَعُ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ قَلۡبِ مُتَكَبِّرٍ جَبَّارٍ ﴿٣٥﴾ وَقَالَ فِرۡعَوۡنُ
اللہ مہر کر دیتا ہے ہر مغرور و جابر کے قلب پر ف٣٦ اور فرعون نے کہا

ف٣١ (لیکن جب تم خود ہی اس کے عذاب کو بلا رہے ہو تو ضرور کیفر کردار کو پہنچ کر رہو گے) مَا...... لِلۡعِبَادِ ۔ اس فقرہ میں تعریض ہے مشرکوں کے خونخوار دخون آشام دیوی دیوتاؤں پر۔ ف٣٢ یعنی سزائے دنیوی کے علاوہ عذاب آخرت کا بھی۔ يَوۡمَ التَّنَادِ ۔ "پکار والا دن" یوم قیامت کو اس لئے کہا جاتا ہے کہ اس روز بڑی ہی چیخ پکار پڑے گی۔ یوم ینادی الناس بعضھم بعضاً من فزع نفخۃ الفزع (ابن جریر) ف٣٣ روز حشر کی دہشت اور ہولناکی کا بیان ہے۔ یوم یولون ھاربین فی الارض حذر عذاب اللہ وعقابہ عند معاینتھم جھنم (ابن جریر) ف٣٤ یعنی تم نے تو ان کی نبوت کی بھی تصدیق نہ کی۔ وَ لَقَدۡ جَآءَكُمۡ ۔ یعنی وہ اسی ملک مصر میں، اہل مصر کے روبرو نبی ہو کر آئے تھے۔ ف٣٥ یعنی نبوت کی تو تم ان کے بھی قائل نہ تھے اور جب وہ وفات پا گئے، جب تم کھلم کھلا کہنے لگے کہ ہمیشہ کے لئے یہ جھگڑا پاک ہو گیا۔ كَذٰلِكَ...... مُرۡتَابُ ۔ یہ ایک عام قانون قاعدہ بتا دیا کہ ایسے بدتوفیقوں کو ہمیشہ گمراہی ہی میں پڑا رہنے دیا جاتا ہے۔ اِذَا هَلَكَ ۔ قرآن مجید انبیاء صدیقین کے لئے بھی ایسے موقعوں پر بے تکلف وہی الفاظ لے آتا ہے جو عام افراد بشری کے لئے لائے جاتے ہیں، ہلاکت وموت کے قسم کے الفاظ جس طرح ہر بشر کے لئے آتے ہیں انبیاء کے لئے بھی لائے گئے ہیں۔ ف٣٦ (مغرور وجابر ومتکبر وجبار) چونکہ حق طلبی اور حق جوئی سے کام نہیں لیتا، اس لئے رفتہ رفتہ اس میں صلاحیت حق فہمی کی بھی باقی نہیں رہ جاتی۔ يُجَادِلُوۡنَ...... سُلۡطٰنٍ ۔ جدال بلا دلیل کی اس مذمت سے یہ نکلا کہ جدال حجت صحیح کے ساتھ کرنا مستحسن ہے فی ذمہ لھم بانھم یجادلون بغیر سلطان دلالۃ علی ان الجدال بالحجۃ حسن وحق (کبیر)

يٰهَامٰنُ ابْنِ لِيْ صَرْحًا لَّعَلِّيْٓ اَبْلُغُ الْاَسْبَابَ ﴿۳۶﴾

اے ہامان میرے لئے ایک بلند عمارت بنوا کہ میں (اس سے) آسمان پر جانے کی راہوں تک

اَسْبَابَ السَّمٰوٰتِ فَاَطَّلِعَ اِلٰٓى اِلٰهِ مُوْسٰى وَاِنِّيْ لَاَظُنُّهٗ

پہنچ جاؤں اور موسیٰ کے خدا کو دیکھوں بھالوں اور میں تو موسیٰ کو جھوٹا ہی

كَاذِبًا ۭ وَكَذٰلِكَ زُيِّنَ لِفِرْعَوْنَ سُوْۗءُ عَمَلِهٖ وَصُدَّ عَنِ

سمجھتا ہوں ف۳۷ اور اسی طرح فرعون کو اُس کی بدکرداری خوش نما کر دی گئی اور وہ راہ (راست) سے

السَّبِيْلِ ۭ وَمَا كَيْدُ فِرْعَوْنَ اِلَّا فِيْ تَبَابٍ ﴿۳۷﴾ وَقَالَ

رُک گیا اور فرعون کی ہر تدبیر غارت ہی گئی ف۳۸ اور وہی جو ایمان

الَّذِيْٓ اٰمَنَ يٰقَوْمِ اتَّبِعُوْنِ اَهْدِكُمْ سَبِيْلَ الرَّشَادِ ﴿۳۸﴾

لا چکا تھا بولا اے میرے بھائیو میری پیروی کرو میں تمہیں ٹھیک راستہ بتا رہا ہوں

يٰقَوْمِ اِنَّمَا هٰذِهِ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا مَتَاعٌ ۡ وَّاِنَّ الْاٰخِرَةَ

اے میرے بھائیو یہ دنیوی زندگی محض چند روزہ ہے اور ٹھہرنے کا ٹھکانا تو

هِيَ دَارُ الْقَرَارِ ﴿۳۹﴾ مَنْ عَمِلَ سَيِّئَةً فَلَا يُجْزٰٓى اِلَّا

آخرت ہی ہے ف۳۹ جو کوئی گناہ کرتا ہے اُسے بدلہ بس برابر سرابر ہی

مِثْلَهَا ۚ وَمَنْ عَمِلَ صَالِحًا مِّنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى وَهُوَ

ملتا ہے اور جو کوئی نیک کام کرتا ہے وہ مرد ہو یا عورت ہاں بس

مُؤْمِنٌ فَاُولٰۗىِٕكَ يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ يُرْزَقُوْنَ فِيْهَا

مومن ہو تو ایسے لوگ جنت میں جائیں گے جہاں انہیں رزق

بِغَيْرِ حِسَابٍ ﴿۴۰﴾ وَيٰقَوْمِ مَا لِيْٓ اَدْعُوْكُمْ اِلَى النَّجٰوةِ

بے حساب ملے گا ف۴۰ اور اے میرے بھائیو یہ کیا ہے کہ میں تو تمہیں نجات کی طرف بلاتا ہوں

ف۳۷ فرعون اس مردمومن کی تقریروں کا تو کچھ جواب دے نہ سکا لاجواب ہو کر فرمائش ہامان سے یہ کر دی۔ یٰهَامٰنُ۔ ھامان پر حاشیہ سورۃ القصص (پ۲۰) میں گزر چکا۔ ھامان۔ جو دیوتا آمن کے مندر کا سب سے بڑا پروہت یا پجاری تھا۔ وہی سلطنت کا چیف انجینئر بھی ہوتا تھا ہامان سے متعلق اسی سابق حاشیہ میں گذر چکا ہے کہ یہ شخصی نام نہیں بلکہ ایک عظیم الشان سرکاری عہدہ کا لقب تھا جیسے فرعون خود شاہی لقب تھا۔ ابْنِ لِيْ صَرْحًا۔ روایات یہود میں بھی آتا ہے کہ شاہ مصر کے لئے زمین وآسمان کے درمیان ایک محل تعمیر ہوا تھا۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ اِنِّيْ لَاَظُنُّهٗ۔ لفظ ظن سے یہ خیال نہ گذرے کہ فرعون اس بات کو بطور فرض کے، یا شک کے ساتھ کہہ رہا تھا۔ ظن یقین کے معنی میں بھی آتا ہے۔ قیل ان الظن بمعنی الیقین ای وانا اتیقن انه کاذب (قرطبی) ف۳۸ (اور بالآخر وہ اپنے لاؤ لشکر سمیت سمندر میں غرق ہو کر رہا) وَكَذٰلِكَ یعنی جس طرح کے سوء اعمال کی خوشنمائی کی ایک مثال ابھی اوپر فرعون کے قول میں گزر چکی۔ ای مثل ذلک التزیین وذلک الصد (مدارک) زُيِّنَ...... عَمَلِهٖ۔ اس تزئین کی علت قریبہ تو ہمیشہ شیطان کی وسوسہ اندازی ہی ہوتی ہے جیسا کہ قرآن مجید میں ہے۔ وزین لھم الشیطان اعمالھم۔ لیکن علت بعیدہ تکوینی حیثیت سے خود ذات حق ہی ہوتی ہے۔ جیسا کہ قرآن مجید میں ہے۔ زینا لھم اعمالھم فھم یعمھون۔ ف۳۹ مردمومن کا کہنا یہ ہے کہ حقیقی فوز وفلاح کا راستہ تو وہ ہے جسے میں بتا رہا ہوں نہ کہ وہ جس کی رہبری فرعون کر رہا ہے۔ اِنَّمَا...... الْقَرَارِ۔ عاجل اور آجل کے راستوں کا فرق جو آج نظر آ رہا ہے۔ یہی ہمیشہ رہا ہے۔ ع غافل نے اِدھر دیکھا عاقل نے اُدھر دیکھا۔ مَتَاعٌ۔ میں تنوین تقلیل کی ہے اظہار تحقیر کے لئے اور مَتَاعٌ کے لفظ میں خود ہی اس نفع کے عارضی اور زود فنا ہونے کا مفہوم شامل ہے۔ متعة تنتفعون بھا مدة ثم تنقطع (معالم) ای یتمتع بھا قلیلا ثم تنقطع وتزول (قرطبی) ف۴۰ یہاں ایک بڑی اصل پر روشنی پڑ گئی۔ اہل جنت کے اجر کی کوئی حد ہی مقرر نہیں۔ لیکن بدی کی سزا میں یہ قاعدہ مقرر نہیں۔ بدکار کو سزا صرف اسکے جرم کے متناسب ہی ملے گی۔ مِنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى۔ عورت جس طرح دیوی اور کسی خاص تقدس واحترام کی حامل نہیں اسی طرح گندی اور ناپاک جنس بھی نہیں۔ عمل وایمان کے نقطۂ نظر سے مرد وعورت دونوں بالکل یکساں وہم سطح ہیں۔ جس کے جیسے عمل ہوں گے، اسی مناسبت سے اسے جزائے عمل بھی ملے گی۔ اس کی جنسیت کا اس پر کچھ بھی اثر نہیں پڑے گا جاہلی مذہبوں نے عورت کے بارہ میں جو جو بے اعتدالیاں روا رکھی ہیں ان کے پیش نظر قرآن مجید کو اس صراحت کی ضرورت تھی۔

وَتَدْعُوْنَنِيْٓ اِلَى النَّارِ ﴿٤١﴾ تَدْعُوْنَنِيْ لِاَكْفُرَ بِاللّٰهِ وَاُشْرِكَ
اور تم مجھے دوزخ کی طرف بلاتے ہو تم مجھے اس طرف بلاتے ہو کہ میں اللہ سے کفر کروں
بِهٖ مَا لَيْسَ لِيْ بِهٖ عِلْمٌ ۡ وَّاَنَا اَدْعُوْكُمْ اِلَى الْعَزِيْزِ
اور ایسی چیز کو اس کا شریک کروں جس کے (شریک ہونے) پر میرے پاس کوئی دلیل نہیں درآنحالیکہ میں تمہیں (خدائے) غالب بخشنے والے کی
الْغَفَّارِ ﴿٤٢﴾ لَا جَرَمَ اَنَّمَا تَدْعُوْنَنِيْٓ اِلَيْهِ لَيْسَ لَهٗ دَعْوَةٌ
طرف بلاتا ہوں و۴۱ یہ یقینی بات ہے کہ جس کی طرف تم مجھے بلا رہے ہو وہ پکارے جانے کے قابل نہ دنیا میں
فِي الدُّنْيَا وَلَا فِي الْاٰخِرَةِ وَاَنَّ مَرَدَّنَآ اِلَى اللّٰهِ وَاَنَّ
ہے اور نہ آخرت میں اور یہ بھی کہ ہم سب کو اللہ ہی کی طرف لوٹنا ہے اور یہ بھی کہ
الْمُسْرِفِيْنَ هُمْ اَصْحٰبُ النَّارِ ﴿٤٣﴾ فَسَتَذْكُرُوْنَ مَآ اَقُوْلُ
حد سے نکل جانے والے سب دوزخی ہی ہوں گے و۴۲ سو عنقریب تم میری بات کو یاد
لَكُمْ ۭ وَاُفَوِّضُ اَمْرِيْٓ اِلَى اللّٰهِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌۢ
کرو گے اور میں اپنا معاملہ تو اللہ کے سپرد کیے ہوئے ہوں، بے شک اللہ بندوں کا خوب
بِالْعِبَادِ ﴿٤٤﴾ فَوَقٰىهُ اللّٰهُ سَيِّاٰتِ مَا مَكَرُوْا وَحَاقَ بِاٰلِ
نگراں ہے و۴۳ پھر اللہ نے اُس (مومن) کو اُن لوگوں کی مضر تدبیروں سے محفوظ رکھا اور
فِرْعَوْنَ سُوْۗءُ الْعَذَابِ ﴿٤٥﴾ اَلنَّارُ يُعْرَضُوْنَ عَلَيْهَا غُدُوًّا
اہل فرعون کو موذی عذاب نے گھیر لیا وہ لوگ صبح و شام آگ پر پیش کیے
وَّعَشِيًّا ۚ وَيَوْمَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ ۣ اَدْخِلُوْٓا اٰلَ فِرْعَوْنَ
جاتے ہیں اور جس روز قیامت قائم ہوگی (یہ کہا جائے گا) اہل فرعون کو شدید ترین عذاب
اَشَدَّ الْعَذَابِ ﴿٤٦﴾ وَاِذْ يَتَحَاۗجُّوْنَ فِي النَّارِ فَيَقُوْلُ
میں داخل کرو و۴۴ اور جبکہ (کافر) دوزخ میں ایک دوسرے سے جھگڑیں گے تو ادنیٰ درجہ کے لوگ

و۴۱ خدائے غالب وزبردست ایسا کہ وہ گرفت کرے تو کوئی چھڑا نہ سکے اور غفار ایسا کہ وہ مغفرت کرنا چاہے تو کوئی اس میں حائل نہ ہو سکے۔ مَالِیْ۔ کلمۂ استعجاب ہے، مطلب یہ کہ یہ کیسی عجیب بات ہے کہ میں تو تمہیں راحت ابدی اور حقیقۃ الحقائق کی طرف بلا رہا ہوں اور تم اس کے بالکل برعکس مجھے عذاب دائمی اور باطل محض کی طرف لے جانا چاہتے ہو۔ و۴۲ یعنی تمہاری دعوت تو حقیقت سے بالکل معرا ہے..... آخر شرک پر بڑی چھوٹی، عقلی، نقلی کوئی سی بھی دلیل قائم ہے؟ الْمُسْرِفِيْنَ۔ مسرفین۔ یہ عبودیت سے نکل جانے والے مشرکین ہوتے ہیں۔ قال قتادة وابن سیرین یعنی المشرکین (قرطبی) لَيْسَ..... الْاٰخِرَةِ۔ یعنی ان تمام تمہاری مورتیوں اور دیوی دیوتاؤں میں تو سرے سے صلاحیت ہی نہیں کہ اپنی معبودیت کا دعویٰ پیش کر سکیں۔ و۴۳ (اس کی نظر سے کسی کے قول یا عمل کا پوشیدہ رہ جانا کیونکر ممکن ہے) فَسَتَذْكُرُوْنَ۔ س سے مراد ہے نزول عذاب کے وقت خواہ وہ دنیا میں ہو یا آخرت میں۔ اے عند نزول العذاب (مدارک) عند معاینة العذاب (بیضاوی) اذا حلّ بکم العذاب (قرطبی) و۴۴ یہ آیت اثبات عذاب قبر و وجود برزخ میں ایک نص صریح ہے۔ دل علی ان المراد النار یعرضون علیها قبل القیامة (جصاص) هذه الأية تدل علی عذاب القبر (جصاص) والجمهور علی ان هذا العرض فی البرزخ (قرطبی) هذه الأية دليلٌ علی عذاب القبر (مدارک) وفيه دليل علی بقاء النفس وعذاب البرزخ (بیضاوی) احتج اصحابنا بهذه الأية علی اثبات عذاب القبر (کبیر) ذالک یدل علی اثبات عذاب القبر فی حق هؤلآء واذا ثبت فی حقهم ثبت فی حق غيرهم لانه لا قائل بالفرق (کبیر) وهذه الأية اصل کبیر فی استدلال اهل السنة علی عذاب البرزخ فی القبور (ابن کثیر) هذه الأية تمسک بها اهل السنة فی اثبات عذاب القبر صرح بذالک فی علم الکلام وکتب التفاسیر جمیعًا (احمدی) لیکن مفسر ابن کثیرؒ نے یہ بھی لکھا ہے کہ آیت سے برزخ میں صرف ارواح پر عذاب ثابت ہوتا ہے باقی ان روحوں کے سبب سے قبور میں جسموں کا بھی معذب ہونا، تو اس کا ثبوت احادیث نبوی سے ہوتا ہے۔ اور آگے احادیث نقل کی ہیں:۔ الجواب ان الأية دلّت علی عرض الارواح علی النار غدوًا وعشيًا فی البرزخ وليس فيها دلالة علی اتصال تألمها باجسادها فی القبور اذ قد یکون ذلک مختصًا بالروح فاما حصول ذلک للجسد فی البرزخ وتألمهٗ بسببه فلم یدل علیه الا السنة فی الاحادیث المرضية الاتی ذکرها۔ اور احادیث اس باب میں بکثرت ہیں۔ واحادیث عذاب القبر کثیرة جدًا (ابن کثیر) غُدُوًّا وَّعَشِيًّا۔ ایک معنی تو یہی صبح وشام کے ہیں یعنی ایسے اوقات میں جو ہمارے عالم ناسوت کے صبح وشام کے مقابل ہوں گے۔ قال الفراء فی الغداة والعشی بمقادیر ذلک فی الدنیا (قرطبی) دوسرا مفہوم ''ہمیشہ'' کا بھی ہو سکتا ہے۔ جوّز ان یکون المراد بالتابید اکتفاء بالطرفین المحیطین عن الجمیع (روح) لا یمتنع ان یکون ذکر الغدوة والعشية کناية عن الدوام (کبیر) اے ما دامت الدنیا کذالک قال مجاهد وعکرمه (قرطبی)

الضُّعَفٰٓؤُا لِلَّذِیْنَ اسْتَكْبَرُوْٓا اِنَّا كُنَّا لَكُمْ تَبَعًا فَهَلْ اَنْتُمْ

بڑے درجہ کے لوگوں سے کہیں گے کہ ہم تو تمہارے ہی تابع تھے تو کیا تم ہم سے

مُّغْنُوْنَ عَنَّا نَصِیْبًا مِّنَ النَّارِ (۴۷) قَالَ الَّذِیْنَ اسْتَكْبَرُوْٓا

آگ کا کوئی جز ہٹا سکتے ہو؟ ف۴۵ بڑے لوگ کہیں گے کہ

اِنَّا كُلٌّ فِیْهَآ ۙ اِنَّ اللّٰهَ قَدْ حَكَمَ بَیْنَ الْعِبَادِ (۴۸) وَ قَالَ

ہم سب ہی اس میں (پڑے) ہیں اللہ تو اب بندوں کے درمیان (قطعی) فیصلہ کر چکا ف۴۶ اور جو لوگ

الَّذِیْنَ فِی النَّارِ لِخَزَنَةِ جَهَنَّمَ ادْعُوْا رَبَّكُمْ یُخَفِّفْ عَنَّا

آگ میں (پڑے) ہوں گے وہ دوزخ کے پہرہ داروں سے کہیں گے کہ تم ہی اپنے پروردگار سے دعا کرو کہ کسی دن تو

یَوْمًا مِّنَ الْعَذَابِ (۴۹) قَالُوْٓا اَوَلَمْ تَكُ تَاْتِیْكُمْ رُسُلُكُمْ

ہم سے عذاب ہلکا کر دے ف۴۷ وہ کہیں گے اچھا تو کیا تمہارے پاس تمہارے پیمبر نشانات لے کر نہیں

بِالْبَیِّنٰتِ ؕ قَالُوْا بَلٰی ؕ قَالُوْا فَادْعُوْا ۚ وَمَا دُعٰٓؤُا الْكٰفِرِیْنَ

آتے رہے تھے؟ ف۴۸ (دوزخی) بولیں گے کیوں نہیں (فرشتے) کہیں گے تو پھر تم ہی دعا کرلو اور کافروں کی دعا تو

اِلَّا فِیْ ضَلٰلٍ (۵۰) ع اِنَّا لَنَنْصُرُ رُسُلَنَا وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا فِی

بس بے اثر ہی ہے ف۴۹ بے شک ہم مدد کرتے رہتے ہیں اپنے پیمبروں کی اور ایمان والوں کی

الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا وَیَوْمَ یَقُوْمُ الْاَشْهَادُ (۵۱) ۙ یَوْمَ لَا یَنْفَعُ

دنیوی زندگی میں بھی اور اس روز بھی جب گواہ کھڑے ہوں گے ف۵۰ (یعنی) اس دن جب کہ ظالموں کو ان کی معذرت

الظّٰلِمِیْنَ مَعْذِرَتُهُمْ وَلَهُمُ اللَّعْنَةُ وَلَهُمْ سُوْٓءُ الدَّارِ (۵۲)

کچھ نفع نہ دے گی اور اُن کے لئے لعنت ہوگی اور ان کے لئے اس عالم میں خرابی ہوگی ف۵۱

وَلَقَدْ اٰتَیْنَا مُوْسَی الْهُدٰی وَاَوْرَثْنَا بَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ

اور ہم بالیقین موسیٰ کو ہدایت نامہ دے چکے ہیں اور ہم نے بنی اسرائیل

ف۴۵ یعنی دنیا میں جن کی حیثیت پس روؤں اور تابعین کی تھی، وہ اپنے سرداروں، رئیسوں سے دوزخ میں کہیں گے کہ دنیا میں تو آپ ہم پر حاکم و بالا دست تھے، اب یہاں بھی اپنے اثر و اقتدار سے کام لے کر کچھ ہماری مصیبت ہلکی کرائیے۔ ف۴۶ وہ بڑے لوگ جواب میں کہیں گے کہ واہ، جہاں تم وہاں ہم، ہم میں اگر کچھ قدرت ہوتی تو ہم اپنے ہی کو بچانے کی فکر نہ کرتے اور اب تو حق تعالیٰ کا آخری اور قطعی فیصلہ صادر ہو چکا، اب ہو ہی کیا سکتا ہے؟ ف۴۷ (کہ ہم کو تو ایک ہی دن کے عذاب میں تخفیف انتہائی نعمت معلوم ہوگی) خزنة جهنم۔ جہنم کے پہرہ دار ظاہر ہے کہ فرشتے ہوں گے۔ مفسرین نکتہ رس نے کہا ہے کہ اس موقع پر خزنتها بھی کافی ہو سکتا تھا کہ اسم نار تو ما قبل موجود ہی ہے لیکن قرآن مجید بکمال بلاغت جَهَنَّمَ کا نام تصریحاً لایا تاکہ تہویل و تخویف کا مقصد زیادہ حاصل ہو۔ وانما لم يقل لخزنتها لان فى ذكر جهنم تهويلا وتفظيعا (مدارک) المقصود من ذكر جهنم التهويل والتفظيع (کبیر) ف۴۸ (اور انہوں نے تمہیں دوزخ سے بچے رہنے کے طریقے نہیں بتائے تھے؟ بِالْبَیِّنٰتِ۔ بینات کے تحت میں معجزات، دلائل عقلی وغیرہ ہر وہ چیز آئے گی جو ایمان و یقین پیدا کر سکتی ہے۔ ف۴۹ (آخرت میں) ایمان اجابت دعا کی شرط ہے اور اس کا موقع اس دنیا کے دار العمل میں تھا۔ آخرت کے دار الجزاء میں اس کا امکان ہی نہیں۔ فرشتے دعاء سے اس لئے انکار کریں گے کہ ایمان سے محروموں کے حق میں دعاء کا اذن ہی نہیں۔ لم يؤذن لنا فى الدعاء لامثالكم (بیضاوی) وَمَا ...... ضَلٰلٍ۔ دعاء کی اس بے اثری کا تعلق کافروں کی دعاؤں سے اور وہ بھی دنیا میں نہیں قیامت کے دن کا ہے۔ والحق بان الأية فى دعاء الكفار يوم القيامة (روح) ف۵۰ یعنی قیامت کے دن۔ الْاَشْهَادُ۔ گواہوں سے یہاں مراد نامہ اعمال لکھنے والے فرشتے ہیں۔ وہی قیامت میں اس کی بھی گواہی دیں گے کہ رسولوں نے تبلیغ کی اور کافروں نے اس کی تکذیب، انبیاء و عامہ مومنین بھی اس کے تحت میں آ سکتے ہیں۔ قال مجاهد الاشهاد الملائكة (ابن کثیر) والمراد بهم من يقوم يوم القيامة للشهادة على الناس من الملائكة والانبياء والمؤمنين (بیضاوی) قال مجاهد والسدى الملائكة تشهد للا نبياء بالابلاغ وعلى الامم بالتكذيب وقال قتادة الملائكة والانبياء (قرطبی) فِی الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا۔ مومنین کی منصوریت حشر میں ہونا ظاہر ہی ہے۔ باقی دنیا میں بھی جہاں تک دلائل سے غلبہ کا تعلق ہے بالکل ظاہر ہے۔ اب لے دیکر دنیا میں غلبہ مادی رہ جاتا ہے۔ سو اس حیثیت سے بھی اہل حق انجام کار میں عموماً کامیاب ہی ہوتے ہیں اور ان کی کوششیں بالآخر رائیگاں نہیں جاتیں۔ ف۵۱ (اور آپ اور آپ کے پیرو منصور رہیں گے۔ سو آپ تسلی رکھئے) الظّٰلِمِیْنَ۔ ظالمین سے جیسا کہ قرآن کی عام اصطلاح ہے یہاں بھی کافر ہی مراد ہیں۔

ع ۵ / ۱۳ / ۱۰



www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

الْكِتٰبَ ۙ﴿۵۳﴾ هُدًى وَّذِكْرٰى لِاُولِي الْاَلْبَابِ ﴿۵۴﴾ فَاصْبِرْ

کو ہدایت و نصیحت کی کتاب پہنچائی اہل عقل کے لئے و۵۲ سو آپ صبر کیجئے،

اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّاسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ وَسَبِّحْ بِحَمْدِ

بے شک اللہ کا وعدہ سچا ہے و۵۳ اور معافی مانگئے اپنی کوتاہی کی اور اپنے پروردگار کی

رَبِّكَ بِالْعَشِيِّ وَالْاِبْكَارِ ﴿۵۵﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ يُجَادِلُوْنَ فِيْٓ

تسبیح و حمد شام اور صبح کرتے رہئے و۵۴ جو لوگ جھگڑے نکالتے رہتے ہیں

اٰيٰتِ اللّٰهِ بِغَيْرِ سُلْطٰنٍ اَتٰىهُمْ ۙ اِنْ فِيْ صُدُوْرِهِمْ اِلَّا كِبْرٌ

اللہ کی آیتوں میں بغیر اس کے کہ کوئی سند اُن کے پاس موجود ہو اُن کے دلوں میں نری بڑائی ہی (بسی ہوئی) ہے

مَّا هُمْ بِبَالِغِيْهِ ۚ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ ۭ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ

کہ وہ اُس تک پہنچنے والے نہیں و۵۵ سو آپ اللہ کی پناہ مانگتے رہئے بے شک وہی (سب) سننے والا ہے

الْبَصِيْرُ ﴿۵۶﴾ لَخَلْقُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَكْبَرُ مِنْ خَلْقِ

(سب) دیکھنے والا ہے و۵۶ آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنا آدمیوں کے پیدا کرنے سے یقیناً

النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۵۷﴾ وَمَا يَسْتَوِي

بڑھ کر (کام) ہے لیکن اکثر آدمی (اتنی بات بھی) نہیں سمجھتے و۵۷ اندھا اور بینا

الْاَعْمٰى وَالْبَصِيْرُ ۥ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَلَا

برابر نہیں ہو سکتے اور نہ وہ (برابر ہو سکتے ہیں) جو ایمان لائے اور انہوں نے اچھے کام کئے

الْمُسِيْۗءُ ۭ قَلِيْلًا مَّا تَتَذَكَّرُوْنَ ﴿۵۸﴾ اِنَّ السَّاعَةَ لَاٰتِيَةٌ لَّا

اور بدکار تم لوگ بہت ہی کم سمجھتے ہو و۵۸ قیامت ضرور ہی آ کر رہے گی اس میں

رَيْبَ فِيْهَا وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿۵۹﴾ وَقَالَ رَبُّكُمُ

کوئی شک نہیں لیکن اکثر لوگ نہیں مانتے اور تمہارے پروردگار نے کہا ہے کہ

و۵۲ یعنی نفع اس کتاب سے وہی اٹھاتے ہیں جو عقل سے کام لیتے ہیں اور جو عقل سے کام نہیں لیتے وہ نفع سے محروم رہ جاتے ہیں۔ و۵۳ (اور موسیٰ علیہ السلام کے واقعات سے تسلی حاصل کیجئے) وَعْدَ اللّٰهِ۔ وعدہ سے مراد وعدہ نصرت الٰہی ہے یہ اِنَّا لَنَنْصُرُ رُسُلَنَا میں ابھی مذکور ہو چکا ہے۔ و۵۴ (کہ یہ مشغولیت ذہن کو امور ملال انگیز کی طرف التفات کا موقع ہی نہ دے گی) لِذَنْۢبِكَ۔ عربی زبان میں ذنب اور اثم کے درمیان فرق ہے اردو میں ذنب کا مفہوم کوتاہی ہی سے ادا کیا جا سکتا ہے نحمله على التوبة عن ترك الاولى والافضل (کبیر) بِالْعَشِيِّ وَالْاِبْكَارِ۔ محاورہ میں اس سے مراد دوام یا ہمیشگی بھی ہے۔ اے دوم على عبادة ربك (کشاف) عبر بالطرفين واريد جميع الاوقات (روح) وبالجملة فالمراد منه الامر بالمواظبة على ذكر الله (کبیر) و۵۵ یعنی یہی اپنے کو بڑا سمجھنا ہی تو سبب مجادلہ باطل کا ہے دوسرے کے اتباع سے عار آتا ہے۔ سیادت کے مرتبہ پر خود ہی قائم رہنا چاہتے ہیں۔ حالانکہ جس بڑائی کی ہوس میں ہیں وہ انہیں نصیب ہونا نہیں۔ عنقریب ذلیل و خوار ہوں گے۔ يُجَادِلُوْنَ ..... اَتٰىهُمْ۔ یعنی بغیر اس کے کہ کوئی بھی وجہ یا بنیاد اشتباہ کی موجود ہو۔ و۵۶ (اور آپ کی نصرت و حمایت پر ہر طرح قادر ہے) فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ۔ یعنی اللہ سے پناہ مانگتے رہئے ان معاندین و حاسدین کے شر و فتنہ سے۔ و۵۷ اشارہ منکرین قیامت کی طرف ہے۔ جس خالق اکبر کے لئے زمین و آسمان کا پیدا کرنا انہیں مسلم ہے اس کی بابت اس پر استعجاب کرنا کہ وہ انسانوں کو دوبارہ اٹھا کھڑا کرے گا کیسی کم عقلی اور نافہمی کی بات ہے! و۵۸ (ورنہ اب تک نابینا و فسق پیشہ نہ رہتے، سب کے سب بینا و باایمان ہو گئے ہوتے) الْمُسِيْۗءُ۔ لفظی معنی تو بدکار یا بدعمل کے ہیں، یہاں مراد کافر ہے۔ لايستوى المؤمنون الابرار والكفرة الفجار (ابن کثیر)

ادْعُوْنِيْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ ۭ اِنَّ الَّذِيْنَ يَسْتَكْبِرُوْنَ

مجھے پکارو میں تمہاری درخواست قبول کروں گا ف۵۹ جو لوگ میری عبادت سے سرتابی

عَنْ عِبَادَتِيْ سَيَدْخُلُوْنَ جَهَنَّمَ دٰخِرِيْنَ ۝٦٠ اَللّٰهُ

کرتے ہیں وہ عنقریب جہنم میں ذلیل ہو کر داخل ہوں گے اللہ ہی ہے

الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ لِتَسْكُنُوْا فِيْهِ وَالنَّهَارَ مُبْصِرًا ۭ اِنَّ

جس نے تمہارے لئے رات بنائی تاکہ تم اس میں آرام پاؤ اور (اس نے) دن کو روشن بنایا بے شک

اللّٰهَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَي النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا

اللہ لوگوں پر بڑا فضل رکھنے والا ہے لیکن اکثر آدمی شکر

يَشْكُرُوْنَ ۝٦١ ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ ۘ لَآ اِلٰهَ اِلَّا

نہیں ادا کرتے ف۶۰ یہی تو اللہ ہے تمہارا پروردگار ہر شے کا پیدا کرنے والا اس کے سوا کوئی

هُوَ ۡ فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ ۝٦٢ كَذٰلِكَ يُؤْفَكُ الَّذِيْنَ كَانُوْا بِاٰيٰتِ

خدا نہیں سو تم لوگ کہاں بھٹکے جارہے ہو ف۶۱ اسی طرح وہ لوگ بھی بھٹکتے رہے ہیں جو اللہ کی نشانیوں کا

اللّٰهِ يَجْحَدُوْنَ ۝٦٣ اَللّٰهُ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ قَرَارًا

انکار کرتے رہتے تھے ف۶۲ اللہ ہی ہے جس نے تمہارے لئے زمین کو قرار گاہ بنایا

وَّالسَّمَاۗءَ بِنَاۗءً وَّصَوَّرَكُمْ فَاَحْسَنَ صُوَرَكُمْ وَرَزَقَكُمْ مِّنَ

اور آسمان کو چھت اور تمہارا نقشہ بنایا سو تمہارا عمدہ نقشہ بنایا اور تم کو عمدہ عمدہ چیزیں

الطَّيِّبٰتِ ۭ ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ ښ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۝٦٤

کھانے کو دیں یہی تو ہے اللہ تمہارا پروردگار سو اللہ سارے عالم کا پروردگار بڑا عالی شان ہے ف۶۳

هُوَ الْحَيُّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَادْعُوْهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ۭ

وہی زندہ ہے اس کے سوا کوئی خدا نہیں سو تم اسی کو پکارا کرو خالص اعتقاد کر کے

ع ۶ / ۱۱

وقف لازم

ف۵۹ (خواہ عاجلاً خواہ آجلاً اپنے قانونِ حکمت ومشیت کے ماتحت) خطاب یہاں عام نسل انسانی سے ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت سے عبدیت کی فضیلت اور اس کا منافی توکل ورضا ہونا ثابت ہے۔ ف۶۰ (اور شکر گذاری کی بڑی فرد منعم حقیقی کی توحید کا اقرار کرنا ہے) عوام کا ذکر نہیں، یونان، مصر، ہند وغیرہ کے بڑے بڑے "فلاسفہ" و "حکماء" تاثیر کواکب، تصرفات افلاک، تعدد آلہہ، عقل کل، رب النوع وغیرہ خدا معلوم کن کن خرافات کے قائل ہوئے ہیں۔ اَلَّذِیْ...... مُبْصِرًا۔ مشرک وجاہل قوموں نے "دن" اور "رات" کو بھی بجائے مخلوق ہونے کے مستقل معبود مان کر ان کی پرستش کی ہے۔ قرآن مجید ان احمقوں کی برابر تردید کرتا جاتا ہے۔ الَّیْلَ لِتَسْکُنُوْا فِیْهِ۔ رات کا عام مخلوق کے لئے تو زمان استراحت ہونا ظاہر ہی ہے۔ رہے اہل ریاضات ومجاہدات تو ان کے تو عین لذت وحلاوت کی چیزیں یہی مشغلہ عبادت ومجاہدہ ہے اور وہ اپنی راتیں انہیں میں گذارتے ہیں۔ اِنَّ...... النَّاسِ۔ اس کا صاحب فضل عمیم ہونا اسی سے ظاہر ہے کہ وہ مخلوق کی مصلحتوں کی کیسی کیسی رعایتیں ملحوظ رکھتا ہے۔ ف۶۱ (کہ اس کے ساتھ اوروں کو بھی شریک کئے جاتے ہو) اَللّٰهُ...... هُوَ۔ خدائے واحد کی یہاں پہلی صفت یہ بیان ہوئی کہ وہ ساری مخلوق کا پروردگار، یا پالنہار ہے۔ دوسری صفت یہ کہ موجودات میں سے بڑی، چھوٹی، بلا استثناء ہر چیز کو عدم سے وجود میں لانے والا وہی ہے اور تیسری صفت یہ کہ معبودیت میں کوئی بھی کسی جہت سے اس کا شریک نہیں۔ ف۶۲ یعنی کچھ تم ہی پر موقوف نہیں، تم سے قبل بھی بہت سی قوموں نے تعصب وعناد سے یہی راہِ تکذیب اختیار کی ہے۔ بِاٰیٰتِ اللّٰهِ۔ آیات سے یہاں تکوینی وتشریعی دونوں قسم کی آیات یا معجزات ودلائل اور احکام دونوں مراد ہیں۔ یَجْحَدُوْنَ۔ جحد پر اوپر کہیں حاشیہ گذر چکا ہے کہ اس سے مراد اس انکار سے ہوتی ہے جو ہٹ دھرمی پر مبنی ہوتا ہے۔ ف۶۳ یہاں یہ بتایا ہے کہ اللہ کائنات کا صرف خالق ہی ہو کر اب معطل نہیں ہو گیا ہے (جیسا کہ بعض جاہلی قوموں کا خیال ہے) بلکہ منتظم، مدبر، رازق بھی ہے۔ جَعَلَ...... بِنَاۗءً۔ یہ زمین وآسمان سب اسی کے قانون تکوینی کے ماتحت ومسخر ہیں۔ وَصَوَّرَکُمْ۔ مادہ کی طرح صورت کا خالق بھی وہی ہے...... جوہر وعرض سب اسی کے پیدا کردہ ہیں۔ فَاَحْسَنَ صُوَرَکُمْ۔ ترکیب انسانی کے بہترین ہونے اور اس کے قویٰ واعضاء کے تناسب کی طرف اشارہ ہے۔ صوفیہ نے یہیں سے یہ رمز سمجھا ہے کہ انسان جمال وکمالِ خداوندی کا آئینہ ہے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۶۵﴾ قُلْ اِنِّيْ نُهِيْتُ اَنْ اَعْبُدَ

ساری خوبیاں اللہ پروردگار عالم ہی کے لئے ہیں ف۶۴ آپ کہہ دیجئے کہ مجھے اس سے منع کر دیا گیا ہے

الَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ لَمَّا جَآءَنِيَ الْبَيِّنٰتُ مِنْ

کہ میں ان (شریکوں) کی عبادت کروں جنہیں تم اللہ کے سوا پکارتے ہو جبکہ میرے پاس میرے پروردگار کی

رَّبِّيْ ۫ وَ اُمِرْتُ اَنْ اُسْلِمَ لِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۶۶﴾ هُوَ الَّذِيْ

نشانیاں آچکیں اور مجھے یہ حکم ملا ہے کہ میں (صرف) پروردگار عالم کے آگے گردن جھکاؤں ف۶۵ وہ وہی تو ہے

خَلَقَكُمْ مِّنْ تُرَابٍ ثُمَّ مِنْ نُّطْفَةٍ ثُمَّ مِنْ عَلَقَةٍ ثُمَّ

جس نے تم کو مٹی سے پیدا کیا پھر نطفہ سے پھر خون کے لوتھڑے سے پھر

يُخْرِجُكُمْ طِفْلًا ثُمَّ لِتَبْلُغُوْٓا اَشُدَّكُمْ ثُمَّ لِتَكُوْنُوْا

تم کو بچہ کر کے نکالتا ہے پھر (مہلت دیتا ہے جب تک) تم اپنی جوانی کو پہنچو پھر (مہلت دیتا ہے جب تک کہ) تم

شُيُوْخًا ۚ وَمِنْكُمْ مَّنْ يُّتَوَفّٰى مِنْ قَبْلُ وَلِتَبْلُغُوْٓا اَجَلًا

بوڑھے ہو جاؤ، اور تم میں سے کوئی کوئی پہلے ہی مر جاتا ہے اور (مہلت دیتا ہے جب تک کہ) تم سب اپنے وقت مقرر تک

مُّسَمًّى وَّلَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ﴿۶۷﴾ هُوَ الَّذِيْ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ ۚ فَاِذَا

پہنچ جاؤ اور تاکہ تم لوگ سمجھ لو ف۶۶ اور وہی ہے جو جلاتا ہے اور مارتا ہے پھر جب

قَضٰٓى اَمْرًا فَاِنَّمَا يَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ﴿۶۸﴾ اَلَمْ تَرَ اِلَى

وہ کسی کام کو پورا کرنا چاہتا ہے تو بس اُس کی نسبت کہتا ہے کہ ہو جا، سو وہ ہو جاتا ہے ف۶۷ کیا آپ نے ان

الَّذِيْنَ يُجَادِلُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِ اللّٰهِ ۭ اَنّٰى يُصْرَفُوْنَ ﴿۶۹﴾ الَّذِيْنَ

لوگوں کی طرف نہیں دیکھا جو اللہ کی آیتوں میں جھگڑے نکالتے رہتے ہیں، یہ کہاں پھرے چلے جا رہے ہیں ف۶۸ جن لوگوں نے

كَذَّبُوْا بِالْكِتٰبِ وَ بِمَآ اَرْسَلْنَا بِهٖ رُسُلَنَا ڕ فَسَوْفَ

اس کتاب کو جھٹلایا اور اُس چیز کو بھی جسے دے کر ہم نے اپنے پیمبروں کو بھیجا تھا، سو اُن کو ابھی

ف۶۴ (اور مخلوق کا ہر ظاہری کمال حقیقۃً اسی کمال خداوندی کا پرتو ہے) هُوَ الْحَيُّ ...... هُوَ۔ یعنی صفت حیات صرف اسی مالک ومولیٰ کا خاصہ ہے۔ حیات ازلی وابدی میں اس کا کوئی شریک نہیں نہ مسیح نہ کوئی اور۔ دوسرا پہلو یہ بھی ہے کہ اس حی وقیوم کو کبھی فنا نہیں اسے کہیں مشرک جاہلی قوموں کی دیویوں دیوتاؤں پر نہ قیاس کر بیٹھنا۔ جن کا حادث وفانی ہونا خود انہیں مسلّم ہے۔ ف۶۵ (تو میں اس مسلک توحید سے کہیں بال بھر بھی ادھر ادھر کیسے ہو سکتا ہوں) الْبَيِّنٰتُ۔ بینات کا عموم ہر قسم کے دلائل وشواہد پر شامل ہے۔ ف۶۶ یعنی اپنے وجود کے ان پُر حکمت اور تدریجی انقلابات وادوار پر غور کر کے حق تعالیٰ کی حکمت، عظمت، توحید پر ایمان لے آؤ اور بعث وحشر کی حکمتوں اور مصلحتوں کے قائل ہو جاؤ۔ لِتَبْلُغُوْا۔ لِتَكُوْنُوْا، لِتَبْلُغُوْا۔ ل ان سب مقامات پر عاقبت کا ہے۔ مِنْ قَبْلُ۔ یعنی جوانی اور بڑھاپے کی منزلوں پر پہنچنے سے قبل ہی۔ وَلِتَبْلُغُوْٓا اَجَلًا مُّسَمًّى۔ یعنی کسی کی موت خواہ بڑھاپے میں آئے یا جوانی میں یا اس سے بھی قبل، بہر حال سب کی اسی وقت مقرر پر آتی ہے جو حکیم مطلق کی مشیت اس کے لئے طے کئے ہوتی ہے۔ ف۶۷ اس بنیادی حقیقت تکوینی کو عمل تخلیق کی تدریج کے مسئلہ سے نفیاً یا اثباتاً کوئی تعلق نہیں۔ آیت کا مفہوم صرف اس قدر ہے کہ ارادۂ الٰہی اور عمل تخلیق کے درمیان چھوٹی بڑی کوئی دوسری شے حائل نہیں ہو سکتی نہ ارادۂ الٰہی پر کوئی دوسری شے ذرا سی بھی قید لگا سکتی ہے۔ يَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ یہ مضمون کئی بار قبل آ چکا ہے۔ حاشیے وہیں گزر چکے۔ هُوَ الَّذِيْ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ۔ یہ اس حقیقت کا اعلان ہے کہ زندگی وموت دونوں تمامتر اسی کے ہاتھ میں ہیں...... یہ نہیں کہ زندگی بخشنے والے دیوتا فلاں ہیں اور موت لانے والے دیوتا فلاں۔ ف۶۸ (حق کو چھوڑے ہوئے) يُجَادِلُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِ اللّٰهِ۔ اللہ کے کھلے ہوئے احکام کو جو پیمبروں کی معرفت حاصل ہوں تسلیم کرنے سے انکار کرنا، اور واقعات تکوینی سے ایمان وتوحید کا درس حاصل نہ کرنا، یہ سب آیاتِ الٰہی سے مجادلہ کرنے میں داخل ہے۔

ع ۸ ۱۲

يَعْلَمُوْنَ ۝٧٠ اِذِ الْاَغْلٰلُ فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ وَالسَّلٰسِلُ ط

معلوم ہوا جاتا ہے جبکہ اُن کی گردنوں میں طوق اور زنجیریں ہوں گے، اُن کو گھسیٹے ہوئے

يُسْحَبُوْنَ ۝٧١ فِي الْحَمِيْمِ ثُمَّ فِي النَّارِ يُسْجَرُوْنَ ۝٧٢ ثُمَّ

کھولتے ہوئے پانی میں لے جایا جائے گا پھر یہ آگ میں جھونک دیئے جائیں گے ف۶۹ پھر

قِيْلَ لَهُمْ اَيْنَ مَا كُنْتُمْ تُشْرِكُوْنَ ۝٧٣ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ط قَالُوْا

ان سے پوچھا جائے گا کہ وہ غیر اللہ کہاں گئے جن کو تم شریک (خدائی) ٹھہراتے تھے؟ وہ کہیں گے کہ

ضَلُّوْا عَنَّا بَلْ لَّمْ نَكُنْ نَّدْعُوْا مِنْ قَبْلُ شَيْـًٔا ط كَذٰلِكَ

وہ تو سب ہم سے غائب ہو گئے بلکہ ہم تو کسی کو بھی اس کے قبل نہیں پکارتے تھے اللہ اسی طرح

يُضِلُّ اللّٰهُ الْكٰفِرِيْنَ ۝٧٤ ذٰلِكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَفْرَحُوْنَ

کافروں کو گمراہی میں رکھتا ہے ف۷۰ یہ (سزا) اس کی ہے کہ تم دنیا میں ناحق خوشی

فِي الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ وَبِمَا كُنْتُمْ تَمْرَحُوْنَ ۝٧٥

مناتے تھے اور اس کی کہ تم اترایا کرتے تھے ف۷۱

اُدْخُلُوْٓا اَبْوَابَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۚ فَبِئْسَ مَثْوَى

(اب) گھسو دوزخ کے دروازوں میں اُس میں ہمیشہ پڑے رہنے کو، سو وہ بُرا ٹھکانا ہے

الْمُتَكَبِّرِيْنَ ۝٧٦ فَاصْبِرْ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ ۚ فَاِمَّا نُرِيَنَّكَ

متکبرین کا ف۷۲ سو آپ صبر کیجئے، بے شک اللہ کا وعدہ سچا ہے پھر جس کا ہم اُن سے وعدہ کر رہے ہیں اگر

بَعْضَ الَّذِيْ نَعِدُهُمْ اَوْ نَتَوَفَّيَنَّكَ فَاِلَيْنَا يُرْجَعُوْنَ ۝٧٧

اُس میں سے کچھ تھوڑا ہم آپ کو دکھلادیں یا آپ کو وفات دے دیں سو (بہرحال) ہمارے ہی پاس اُنہیں آنا ہوگا ف۷۳

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا رُسُلًا مِّنْ قَبْلِكَ مِنْهُمْ مَّنْ قَصَصْنَا

اور ہم نے آپ سے پیشتر بہت سے پیغمبر بھیجے جن میں سے بعض کا حال ہم نے آپ سے بیان کیا ہے

ف۶۹ یہ نقشہ ہے حشر میں قابل صد تحقیر و موجب صد ہزار تعزیر مجرموں کے ساتھ برتاوے کا۔ بِمَآ اَرْسَلْنَا بِهٖ رُسُلَنَا۔ اس عموم کے اندر معجزات، احکام، دلائل سب آگئے۔ ف۷۰ (ان کی زندگی بھر اُن کے کفر اختیاری کی پاداش میں) بَلْ ...... شَيْـًٔا۔ یعنی یہ حقیقت تو ہم پر اب منکشف ہوئی کہ ہم دنیا میں جن چیزوں کی عبادت کرتے تھے وہ تو نفی محض تھیں۔ ہم نے درحقیقت نفی محض کی عبادت میں اپنی عمریں گنوادیں۔ وليس هٰذا انكارًا لعبادة الاصنام بل هو اعتراف ان عبادتهم الاصنام كانت باطلة (قرطبی) ف۷۱ (اپنی حقیقت اور حقوقِ الٰہی کو بھول کر) مطلب یہ ہوا کہ متاعِ دنیا کو اصل مقصود سمجھ کر اس کے حصول پر دل میں بھی خوب خوش ہوتے تھے اور ظاہر میں بھی اس کے آثار خوب نمودار ہوتے تھے۔ تَفْرَحُوْنَ۔ تَمْرَحُوْنَ۔ فرح کا تعلق قلب سے ہے اور مرح کا جسم سے۔ آیت کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ فرح یا خوشی اپنی مطلق صورت میں ممنوع ہے۔ مذمت صرف اس فرح کی وارد ہوئی ہے جو آخرت فراموشی اور خدا فراموشی کا نتیجہ ہو یا اہل ایمان کے مصائب پر بطور طنز و تمسخر کے ہو۔ مسرتیں تو سب کی سب بالکل جائز ہیں اور جو خوشی اللہ کی نعمتوں پر یا اللہ کی رحمت کو یاد کرکے ہو وہ تو بجائے خود ایک عبادت ہے اور ہر طرح سے محمود و مستحسن۔ ف۷۲ (جن کے قبول حق کی راہ میں ان کا تکبر ہی مانع رہتا ہے) اَبْوَابَ جَهَنَّمَ۔ جہنم کے دروازے متعدد ہوں گے اور ہوسکتا ہے کہ ہر ہر طبقہ کے منکرین کے لئے الگ الگ دروازہ ہو ف۷۳ مطلب یہ معلوم ہوتا ہے کہ عذاب کا وعدہ تو ان کافروں سے مطلق صورت میں ہے کہ کفر فی نفسہٖ موجب تعذیب ہے۔ باقی اگر اس میں کچھ عذاب کا نزول آپ کی حیات ہی میں دنیا میں ان پر ہو جائے یا اس نزول کے قبل ہی آپ کی وفات ہو اور عذاب بعد میں نازل ہو یا نہ ہو، ہر حال میں اور ہر احتمال پر انہیں لوٹنا تو اللہ ہی کے پاس ہے۔ اور اس وقت یقیناً عذاب واقع ہوگا۔ اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ۔ وعدہ سے مراد وعید عذاب ہے۔ فَاِمَّا۔ ما زائد شرط کے موقع پر تاکید کلام کے لئے ہے۔ اور نون ثقیلہ بھی اسی لئے ہے۔ وما مزيدة لتوكيد معنى الشرط (مدارک) وما زائدة للتوكيد وكذا النون (قرطبی)

عَلَيْكَ وَمِنْهُمْ مَّنْ لَّمْ نَقْصُصْ عَلَيْكَ ۗ وَمَا كَانَ
اور ان میں سے بعض کا حال ہم نے آپ سے نہیں بیان کیا ہے، اور کسی رسول کے
لِرَسُوْلٍ اَنْ يَّاْتِيَ بِاٰيَةٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ۚ فَاِذَا جَآءَ اَمْرُ اللّٰهِ
لئے یہ ممکن نہ تھا کہ وہ کوئی معجزہ بدون اذنِ الٰہی کے ظاہر کر سکے و۴۷ے پھر جس وقت اللہ کا حکم آپہنچے گا،
ع ۸ ۱۰ ۱۲ قُضِيَ بِالْحَقِّ وَخَسِرَ هُنَالِكَ الْمُبْطِلُوْنَ ﴿۷۸﴾ اَللّٰهُ الَّذِيْ
ٹھیک ٹھیک فیصلہ ہو جائے گا، اور اس وقت اہل باطل بڑے گھاٹے میں رہیں گے اللہ ہی وہ ہے جس نے
جَعَلَ لَكُمُ الْاَنْعَامَ لِتَرْكَبُوْا مِنْهَا وَمِنْهَا تَاْكُلُوْنَ ﴿۷۹﴾ وَلَكُمْ
تمہارے لئے مویشی بنائے تاکہ ان میں سے بعض پر سوار ہو اور تم ان میں سے بعض کو کھاتے بھی ہو و۵ے اور تمہارے لئے
فِيْهَا مَنَافِعُ وَلِتَبْلُغُوْا عَلَيْهَا حَاجَةً فِيْ صُدُوْرِكُمْ
ان میں (اور بھی) فائدے ہیں اور تاکہ تم ان پر (سوار ہو کر) اپنے دلوں کے مقصد تک پہنچو
وَعَلَيْهَا وَعَلَى الْفُلْكِ تُحْمَلُوْنَ ﴿۸۰﴾ وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ ۖ فَاَيَّ
اور تم ان پر اور کشتی پر لدے لدے پھرتے ہو و۶ے اور وہ تم کو اپنی (اور بھی) نشانیاں دکھاتا ہے، سو تم
اٰيٰتِ اللّٰهِ تُنْكِرُوْنَ ﴿۸۱﴾ اَفَلَمْ يَسِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ فَيَنْظُرُوْا
اللہ کی کن کن نشانیوں سے انکار کرو گے۔ و۷ے کیا یہ لوگ زمین پر چلے پھرے نہیں جو دیکھتے کہ
كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ۗ كَانُوْا اَكْثَرَ مِنْهُمْ
جو لوگ ان سے پیشتر ہوئے ہیں، اُن کا کیا انجام ہوا ہے وہ لوگ ان سے زیادہ تھے تعداد میں
وَاَشَدَّ قُوَّةً وَّاٰثَارًا فِي الْاَرْضِ فَمَآ اَغْنٰى عَنْهُمْ مَّا
اور (ان سے) بڑھ کر تھے قوت میں اور زمین پر جو اپنی یادگاریں چھوڑ گئے ہیں ان کے
كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ﴿۸۲﴾ فَلَمَّا جَآءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ
لحاظ سے بھی، لیکن ان کی یہ کمائی ان کے کچھ بھی کام نہ آئی و۸ے غرض جب ان کے پیمبر ان کے پاس کھلی ہوئی نشانیاں لے کر آئے

و۴۷ے (سو آپ سے یہ توقع رکھنا ہی عبث ہے کہ آپ ان کے فرمائشی معجزات کو اپنے آپ سے پورا کر سکیں گے) مِنْهُمْ مَّنْ قَصَصْنَا عَلَيْكَ وَمِنْهُمْ مَّنْ لَّمْ نَقْصُصْ عَلَيْكَ۔ رسول جتنے دنیا میں آچکے ان کی صحیح تعداد تو اللہ ہی کے علم میں ہے۔ یہاں یہ اصولی حقیقت بیان کر دی ہے کہ جتنے پیمبروں کا ذکر قرآن مجید میں لانا قرین مصلحت تھا۔ ان کے علاوہ بھی ایک تعداد پیمبروں کی ہوئی ہے وَمَا كَانَ...... اللّٰهِ۔ یہ ایک بار پھر اس حقیقت کا اعادہ ہے کہ ظہور معجزات و خوارق پیمبر کے اختیار کی چیز نہیں ہوتی۔ یہ تمامتر تصرف خداوندی ہی ہے کہ جب کسی خارق یا معجزہ کا ظہور قرین حکمت ہوتا ہے، کسی نبی کے ہاتھ پر ظاہر کر دیا جاتا ہے۔ اس سے وہ گروہ سبق لے جو ''کرامات و خوارق'' کو اولیاء اللہ و مقبولین حق کے لئے لازمی سمجھتا اور ان کے اختیار کی چیز مانتا ہے۔ مرشد تھانوی نے فرمایا کہ تصرفات مستقل پر اولیاء کے قادر ہونے کا رد آیت سے بدرجہ اولیٰ نکل آیا۔ و۵ے غرض یہ کہ حیوانات کو تمہارے خادم ہی کی حیثیت سے پیدا کیا کہ کہیں تو ان سے سواری کا کام لو اور کہیں انہیں اپنی غذا کے کام میں لاؤ تو یہ کس درجہ شدید حماقت اور جہالت ہے کہ تم الٹا انہیں کو اپنا مخدوم بلکہ معبود ماننے لگتے ہو اور انسان خلیفۃ اللہ و اشرف الخلائق ہو کر حیوان پرستی میں مبتلا ہو جاتے ہیں! حیوان پرستی، شرک کا ایک بہت بڑا مظہر دنیا میں ہمیشہ سے رہا ہے۔ گاؤ پرستی کے منظر سے ہندوستان میں کون ناواقف ہے؟ ناگ پنچمی، ہنومان مندر وغیرہ کے قسم کی چیزیں ان کے علاوہ جنوبی ہند کے بعض علاقوں میں بھینس ایک ''مقدس'' جانور ہے، اور ہندوستان کے علاوہ بابل، مصر وغیرہ میں بھی حیوان پرستی کی بلا عام رہی ہے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر القرآن انگریزی۔ لَكُمْ۔ ل تعلیل کا ہے۔ یعنی تمہاری مصلحت و نفع کی غرض سے۔ واللام للتعلیل اے خلقها لاجلکم ولمصلحتکم (روح) هُنَالِكَ۔ ظرف مکان، یہاں بطور ظرف زمان آیا ہے۔ اسم مکان استعیر للزمان (روح) و۶ے (اپنے مقاصد دنیوی کے لئے) مَنَافِعُ۔ اس کے تحت میں اگر ایک تجارت ہی کی مد کو لیجئے تو خدا معلوم اس کی کتنی شاخیں نکلتی چلی آئیں۔ کچے گوشت کی تجارت، خشک شدہ محفوظ گوشت کی تجارت، اون کی تجارت، کھالوں کی تجارت، آنت کی تجارت ہڈی کی تجارت، دانت کی تجارت، دودھ، دہی، پنیر، گھی، مکھن، کریم، بالائی کی تجارت، وقس علیٰ ہذا...... اور طبی فوائد کو کوئی گننا چاہے تو وہ اس کے علاوہ! مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت سے ان جاہل صوفیہ کا بھی رد نکل آیا جو اسباب معیشت سے نفع اٹھانے کو طریق و سلوک کے منافی سمجھتے ہیں۔ حَاجَةً فِيْ صُدُوْرِكُمْ۔ اس کے تحت میں تفریحی سفر، تجارتی سفر، جنگی سفر، خانگی سفر، مذہبی سفر سب آجاتے ہیں۔ و۷ے (اور کب تک مسلک شرک پر جمے رہو گے؟) اٰيٰتِهٖ...... اٰيٰتِ اللّٰهِ مراد وہ سارے واقعات کائنات ہیں جن سے صانع عالم کی توحید پر، قدرت و عظمت پر اور صفت علم و حکمت پر روشنی پڑتی ہے۔ و۸ے تاریخ سے استدلال ہے کہ بڑی بڑی متمدن و پر شوکت قدیم قوموں کے انجام کو دیکھو، جب وہ خدائی قانونوں اور ضابطوں کے توڑنے پر اڑ بیٹھیں تو ان کی مادی ترقیاں اور طاقتیں ان کے کچھ بھی آڑے نہ آسکیں، اور بالآخر وہ تباہی کے گھاٹ اتر کر رہیں۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



فَرِحُوْا بِمَا عِنْدَهُمْ مِّنَ الْعِلْمِ وَحَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا

تو وہ لوگ اُس علم پر (بڑے) نازاں ہوئے جو انہیں حاصل تھا اور اُن پر وہ (عذاب) آپڑا جس پر

بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿٨٣﴾ فَلَمَّا رَاَوْا بَاْسَنَا قَالُوْۤا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ

وہ تمسخر کرتے تھے و٧٩ پھر جب انہوں نے ہمارا عذاب دیکھا تو کہنے لگے کہ ہم خدائے واحد پر ایمان لے

وَحْدَهٗ وَكَفَرْنَا بِمَا كُنَّا بِهٖ مُشْرِكِيْنَ ﴿٨٤﴾ فَلَمْ يَكُ يَنْفَعُهُمْ

آئے، اوراُن سب چیزوں سے منکر ہوگئے جنہیں ہم اس کے ساتھ شریک ٹھہراتے تھے، سوانہیں ان کا (یہ) ایمان کچھ نفع نہ پہنچا

اِيْمَانُهُمْ لَمَّا رَاَوْا بَاْسَنَا ؕ سُنَّتَ اللّٰهِ الَّتِيْ قَدْ خَلَتْ

سکا، جبکہ انہوں نے ہمارے عذاب کو دیکھ لیا، اللہ نے اپنا یہی معمول مقرر کیا ہے جو اس کے بندوں میں

فِيْ عِبَادِهٖ ۚ وَخَسِرَ هُنَالِكَ الْكٰفِرُوْنَ ﴿٨٥﴾ ع

ہوتا چلا آیا ہے اور اُس وقت کافر خسارہ میں رہ گئے و٨٠

اٰيَاتُهَا ٥٤ ۔ ٤١ سُوْرَةُ حٰمٓ السَّجْدَةِ مَكِّيَّةٌ ٦١ ۔ رُكُوْعَاتُهَا ٦

اس کی چون آیتیں ۔ سورۂ حم السجدۃ مکہ میں نازل ہوئی ۔ اور چھ رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

حٰمٓ ﴿١﴾ ۚ تَنْزِيْلٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ﴿٢﴾ ۚ كِتٰبٌ فُصِّلَتْ

حا۔ میم۔ (یہ کلام) رحمٰن و رحیم کی طرف سے نازل ہوا ہے و١ یہ ایک کتاب ہے جس کی آیتیں کھول کر

اٰيٰتُهٗ قُرْاٰنًا عَرَبِيًّا لِّقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ﴿٣﴾ ۙ بَشِيْرًا وَّنَذِيْرًا ۚ

بیان کردی گئی ہیں یعنی فصیح قرآن (جو نافع ہے) دانشمند لوگوں کے لئے (انہیں) بشارت دینے والا اور ڈرانے والا و٢

فَاَعْرَضَ اَكْثَرُهُمْ فَهُمْ لَا يَسْمَعُوْنَ ﴿٤﴾ وَقَالُوْا قُلُوْبُنَا

لیکن ان میں سے اکثر نے رُوگردانی کی، سو وہ سنتے ہی نہیں و٣ اور کہتے ہیں کہ ہمارے دل پردوں کے اندر ہیں



و٧٩ یہ ایک واقعۂ تاریخی ہے کہ انبیاء کرام نے جب جب اپنی دعوتیں دلائل وبراہین کے ساتھ پیش کی ہیں تو ان کی مخاطب ''مہذب'' قوموں اور ''متمدن'' امتوں نے اپنے علوم وفنون کے زعم میں اپنے علوم معاشی وسیاسی کے مقابلہ میں ہمیشہ ان دعوتوں کو ٹھکرا ٹھکرا دیا ہے۔ لیکن انجام میں یہ قومیں قانون الٰہی کی مخالفت کی پاداش میں تباہ ہی ہو کر رہی ہیں۔ یہاں ذکر اسی حقیقت تاریخی کا ہے۔ مَا عِنْدَهُمْ مِّنَ الْعِلْمِ۔ یعنی ان کے علوم دنیوی۔ یرید علمهم بامور الدنیا (مدارک) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس میں ایسے علم پر فخر کرنے کی ممانعت ہے جو شریعت کے مخالف ہو اور اسی میں تصوف باطل بھی شامل ہے۔ و٨٠ مشاہدہ ومعاینۂ عذاب کے بعد جو ایمان حاصل ہوتا ہے وہ تو ایمان اضطراری ہے جو مقصود ومطلوب نہیں اور اس لئے اس موقع پر لاحاصل رہتا ہے۔ مقصود ومطلوب تو ایمان اختیاری ہے جس کا دوسرا نام ایمان بالغیب ہے۔ اصطلاح میں ایمانِ اضطراری وغیر مقصود کا نام ایمان یاس ہے۔ فَلَمْ يَكُ يَنْفَعُهُمْ اِيْمَانُهُمْ۔ ایمان کا لفظ ملحوظ رہے جو شے اس حالت میں غیر مقبول رہتی ہے وہ کفر سے رجعت ہے نہ کہ معصیت سے۔ کافر کا ایمان ایسے وقت میں غیر مقبول ونامستند رہے گا، لیکن مومن عاصی کی توبہ اس وقت بھی انشاء اللہ ضرور قبول ہو جائے گی۔ وهذا الحكم خاص بایمان الیاس واما توبة الیاس فهی مقبولة نافعة بفضل الله تعالٰی وكرمه والفرق ظاهر (روح) هُنَالِكَ ہے تو ظرف مکان کے لئے۔ لیکن یہاں وقت کے لئے آیا ہے۔ بطور ظرف زمان۔ مكان مستعار للزمان (مدارک) اسم مكان قد استعیر للزمان (روح) ع ١٤

و١ (اور ان پیمبر کا اختراع کیا ہوا نہیں ہے) حٰمٓ پر ملاحظہ ہو سورۂ مومن کا حاشیہ نمبر ١ بر صفحہ ٩٣٧ مِنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ یہ کلام ان تمام ہدایتوں اور احکام پر شامل ہے۔ جن کی مصدر صفات رحمانیت ورحیمیت ہو سکتی ہیں۔ و٢ لِّقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ۔ قرآن کا مخاطب تو سارا عالم انسانی ہے لیکن نفع اس سے بہرحال وہی اٹھاتے ہیں جو علم وفہم سے کام لیتے رہتے ہیں۔ بَشِيْرًا۔ بشارت دینے والا ان کے حق میں جو اس کے پیام کو سن لیں، مان لیں۔ نَذِيْرًا۔ ڈرانے والا ان کے حق میں جو اس کے پیام کو نہ سنیں، اس سے انکار کردیں۔ عَرَبِيًّا۔ عربی کے معنی تو کلام فصیح کے ہیں۔ لیکن اگر زبان عربی کا قرآن اس سے مراد لیا جائے تو اس کی یہ خصوصیت اس کے مخاطبین اول کی رعایت سے ہوگی۔ و٣ یعنی قرآن کی ان خصوصیات کا تقاضا تو یہ تھا کہ سب ایمان لے آتے لیکن اکثر مخاطبین نے اپنے قصد واختیار سے اس کی طرف سے روگردانی کی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ پھر ان میں سننے سمجھنے کی صلاحیت ہی نہ رہی۔

فِيْٓ اَكِنَّةٍ مِّمَّا تَدْعُوْنَآ اِلَيْهِ وَفِيْٓ اٰذَانِنَا وَقْرٌ وَّمِنْۢ

اس بات سے جس کی طرف آپ ہمیں بلاتے ہیں اور ہمارے کانوں میں ڈاٹ ہے اور ہمارے

بَيْنِنَا وَبَيْنِكَ حِجَابٌ فَاعْمَلْ اِنَّنَا عٰمِلُوْنَ ۝٥ قُلْ اِنَّمَآ

اور آپ کے درمیان ایک حجاب ہے، سو آپ اپنا کام کئے جایئے ہم اپنا کام کررہے ہیں، وف۴ آپ کہہ دیجئے

اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُوْحٰٓى اِلَيَّ اَنَّمَآ اِلٰـهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ

میں بھی تم ہی جیسا بشر ہوں (البتہ) مجھ پر وحی نازل ہوئی ہے کہ تمہارا خدا تو بس ایک ہی خدا ہے

فَاسْتَقِيْمُوْٓا اِلَيْهِ وَاسْتَغْفِرُوْهُ ۭ وَوَيْلٌ لِّلْمُشْرِكِيْنَ ۝٦

سو اُسی کی طرف سیدھے باندھے رہو اور اسی سے معافی چاہتے رہو، وف۵ اور بڑی کم بختی ہے مشرکین کے لئے

الَّذِيْنَ لَا يُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَهُمْ بِالْاٰخِرَةِ هُمْ كٰفِرُوْنَ ۝٧

جو زکوٰۃ نہیں دیتے اور آخرت کے تو وہ منکر ہی ہیں وف۶

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَهُمْ اَجْرٌ غَيْرُ

(البتہ) جو لوگ ایمان لے آئے اور انہوں نے نیک عمل کئے ان کے لئے کبھی نہ ختم ہونے والا

ع ۸ / ۱۵ مَمْنُوْنٍ ۝٨ قُلْ اَىِٕنَّكُمْ لَتَكْفُرُوْنَ بِالَّذِيْ خَلَقَ الْاَرْضَ

اجر ہے آپ کہئے کہ ارے تم تو اس (خدا کی توحید) کے منکر ہو جس نے زمین کو دو روز میں

فِيْ يَوْمَيْنِ وَتَجْعَلُوْنَ لَهٗٓ اَنْدَادًا ۭ ذٰلِكَ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۝٩

پیدا کر دیا اور تم شریک ایسے کے ٹھہرا رہے ہو وہی تو سارے جہانوں کا پروردگار ہے وف۷

وَجَعَلَ فِيْهَا رَوَاسِيَ مِنْ فَوْقِهَا وَبٰرَكَ فِيْهَا وَقَدَّرَ

اور اُسی نے زمین کے اُوپر پہاڑ بنا دیئے اور اُس (زمین) میں فائدہ کی چیزیں رکھ دیں اور اُسی میں

فِيْهَآ اَقْوَاتَهَا فِيْٓ اَرْبَعَةِ اَيَّامٍ ۭ سَوَاۗءً لِّلسَّاۗىِٕلِيْنَ ۝١٠ ثُمَّ

اُس (پر رہنے والوں) کی غذائیں رکھ دیں (یہ سب) چار دن میں پورے ہیں پوچھنے والوں کے لئے وف۸ پھر

وف۴ یعنی ہم اپنے طریقہ کو نہ چھوڑیں گے۔ ہم سے کوئی امید قبول کی نہ رکھیے۔ پھر بھی کہنے کو جی چاہے تو کہے جایئے۔ آپ جانیں اور آپ کا کام...... مشرکوں کا یہ قول ازراہِ فخر و عزم اصرار علی الکفر تھا۔ اسی لئے محلِ ذم میں نقل ہوا۔ وف۵ یعنی اس کی طرف کی سیدھی راہ، راہِ توحید اختیار کرو۔ اور اب تک جو شرک میں مبتلا رہے ہو، اس سے تائب ہو جاؤ۔ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ یعنی بیشک مجھ میں کوئی قدرت تم کو ایمان پر مجبور کر دینے کی نہیں بلحاظ بشریت جیسے تم ویسا ہی میں۔ رسول اور محبوب ترین رسول کے لئے بشریت کا اثبات اور بار بار اثبات، وہ بھی مِّثْلُكُمْ کی تاکید کے ساتھ، قرآن مجید اور شریعت اسلامی کی خصوصیاتِ امتیازی میں سے ہے۔ يُوْحٰٓى...... وَّاحِدٌ۔ یعنی امتیازی حیثیت مجھ میں صرف اتنی ہے کہ میں بشر ہونے کے ساتھ صاحبِ وحی بھی ہوں...... اور وحی بھی ایسے مضمون کی جو عقلاً بھی قابلِ قبول ہے۔ یعنی توحید۔ وف۶ (اور مشاہدۂ دلائل کے بعد بھی اپنے طریقہ کو نہیں چھوڑتے) الزَّكٰوةَ۔ زکوٰۃ۔ یہاں بطور اصطلاح فقہی نہیں، لفظی معنی میں ہے۔ یعنی نیک راہ میں خرچ کرنا۔ اور یہ معنی بھی کئے گئے ہیں کہ اپنے آپ کو نجاستِ شرک سے پاک نہیں کرتے ہیں۔ ای لا یزکون انفسھم من لوث الشرک (کبیر) قیل الزکوۃ بالمعنی اللغوی ای لا یفعلون ما یزکی انفسھم وھو الایمان والطاعة (روح) وَهُمْ بِالْاٰخِرَةِ هُمْ كٰفِرُوْنَ۔ ھم کی تکرار اور کافرون پر بالاخرۃ کی تقدیم تاکیدِ کلام کے لئے ہے۔ والتقدیم للاھتمام (روح) وف۷ وہ کوئی چھوٹا موٹا دیوتا نہیں، وہ تو سارے عالم وما فی العالم کا واحد خالق و پروردگار ہے! تم ایسے عظیم الشان و جلیل القدر آفریدگار کے باب میں اس کے تفرد کے قائل نہیں، اب اس سے بڑھ کر کھلی ہوئی حماقت و سفاہت اور کیا ہوگی۔ فِيْ يَوْمَيْنِ۔ یوم پر حاشیہ فی ستة ایام کے تحت میں گزر چکا ہے کہ اس سے مراد یہ ہمارا متعارف ۲۴ گھنٹہ کا دن نہیں جس کا وجود آفرینشِ کائنات کے بعد ہی ہو سکا ہے بلکہ مطلق دو مختلف وقت مراد ہیں۔ اَىِٕنَّكُمْ لَتَكْفُرُوْنَ۔ اَئن اور ل معنی کفر کی تاکید کے لئے ہیں۔ وف۸ روایات نزول میں آتا ہے کہ خلقتِ زمین و آسمان کی بابت سوال، رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں پیش کیا گیا تھا، جواب قرآن کے ذریعہ سے مل رہا ہے۔ رَوَاسِيَ پر حاشیہ پہلے گزر چکا۔ فِيْٓ اَرْبَعَةِ اَيَّامٍ۔ اوپر کی آیت کے يَوْمَيْنِ (دو روز) بھی اس مدت میں شامل ہیں۔ اس سے الگ نہیں۔

اسْتَوٰٓى اِلَى السَّمَآءِ وَهِيَ دُخَانٌ فَقَالَ لَهَا وَلِلْاَرْضِ

اُس نے آسمان کی طرف توجہ کی اس حال میں کہ وہ دھواں تھا پھر اُس سے اور زمین سے کہا

ائْتِيَا طَوْعًا اَوْ كَرْهًا ؕ قَالَتَآ اَتَيْنَا طَآئِعِيْنَ ﴿۱۱﴾ فَقَضٰىهُنَّ

کہ تم دونوں خوشی سے آؤ یا زبردستی، دونوں بولے ہم خوشی سے حاضر ہیں ف۹ پھر دو روز میں

سَبْعَ سَمٰوَاتٍ فِيْ يَوْمَيْنِ وَاَوْحٰى فِيْ كُلِّ سَمَآءٍ اَمْرَهَا ؕ

سات آسمان بنا دیئے اور ہر آسمان میں اُس کے (مناسب) حکم بھیج دیا ف۱۰

وَزَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِمَصَابِيْحَ ۖ وَحِفْظًا ؕ ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ

اور ہم نے اس قریب والے آسمان کو ستاروں کے ذریعہ سے رونق بھی دی اور حفاظت بھی کی، یہ انتظام ہے

الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ﴿۱۲﴾ فَاِنْ اَعْرَضُوْا فَقُلْ اَنْذَرْتُكُمْ صٰعِقَةً

خدائے ہمہ قوت وہمہ علم کا ف۱۱ تو اگر یہ لوگ (اب بھی) اعراض کریں تو آپ کہہ دیجئے کہ میں تم کو ایسی آفت سے ڈراتا ہوں

مِّثْلَ صٰعِقَةِ عَادٍ وَّثَمُوْدَ ﴿۱۳﴾ اِذْ جَآءَتْهُمُ الرُّسُلُ مِنْ

جیسی آفت عاد وثمود (پر آئی تھی) ف۱۲ جب کہ اُن کے پاس اُن کے پیمبر آئے تھے اُن کے

بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ وَمِنْ خَلْفِهِمْ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّا اللّٰهَ ؕ قَالُوْا

آگے سے بھی اور اُن کے پیچھے سے بھی کہ بجز اللہ کے اور کسی کی عبادت نہ کرو ف۱۳ وہ بولے

لَوْ شَآءَ رَبُّنَا لَاَنْزَلَ مَلٰٓئِكَةً فَاِنَّا بِمَآ اُرْسِلْتُمْ بِهٖ كٰفِرُوْنَ ﴿۱۴﴾

اگر ہمارے پروردگار کو یہی منظور ہوتا تو وہ فرشتوں کو بھیجتا تو ہم تو اس (پیام) کے منکر ہیں جسے دے کر تم بھیجے گئے ہو ف۱۴

فَاَمَّا عَادٌ فَاسْتَكْبَرُوْا فِي الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ وَقَالُوْا مَنْ

پھر جو عاد کے لوگ تھے وہ ملک میں ناحق تکبر کرنے لگے اور بولے

اَشَدُّ مِنَّا قُوَّةً ؕ اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّ اللّٰهَ الَّذِيْ خَلَقَهُمْ هُوَ

کہ ہم سے کون قوت میں بڑھ کر ہے؟ اُن کی نظر اُس پر نہ گئی کہ اُن سے قوت میں بڑھ کر اللہ ہے جس نے انہیں

ف۹ یعنی زمین وآسمان کی آفرینش کے بعد ان سے سوال کیا گیا کہ جس درجہ اور کیفیت کا ادراک وشعور تمہیں عطا ہوا ہے اس کے لحاظ سے بتاؤ کہ تم جن احکام تکوینی کے محل بنو گے، ان پر راضی بھی رہو گے یا ان سے کراہت رکھو گے؟ انہوں نے جواب میں عرض کیا کہ ہم بسر وچشم حاضر ہیں۔ طَوْعًا اَوْ كَرْهًا۔ یہاں ترکیب میں طَآئِعِيْنَ وَ كَارِهِيْنَ کے مرادف ہیں یعنی اگرچہ مصدر ہیں لیکن ان کا استعمال موقع حال پر ہوا ہے۔ انتصابها على الحال بمعنى طائعين او مكرهين (کشاف) مصدران وقعا موقع الحال (بیضاوی) السَّمَآءِ۔ کئی بار گزر چکا ہے کہ عربی میں سماء ہر اس چیز کو کہتے جو مثل چھت کے بلند ہو۔ قرآن مجید کو زمین وآسمان کی جغرافی ماہیت سے مطلق بحث نہیں۔ وَهِيَ دُخَانٌ یعنی اس کا مادہ دھوئیں یا بخارات کی شکل کا تھا۔ دُخَانٌ سے یہاں وہ حقیقی دھواں مراد نہیں جو آگ کی گرمی سے پیدا ہوتا ہے بلکہ اسے محض مجازاً دُخَانٌ کہہ دیا گیا ہے۔ اس لئے کہ دھواں بھی بغیر کسی مادی اور ظاہری سہارے کے چھایا ہوا رہتا ہے۔ ف۱۰ یہ احکام ان آسمانوں کے فرشتوں کو ملے یا جو مخلوق وہاں آباد ہو اس کو۔ ای اوحى الى اهلها باوامره ونواهيه (بیضاوی) فِيْ يَوْمَيْنِ۔ دو روز یہ، اور چار روز قبل والے، میزان وہی چھ روز کی ہوئی۔ ف۱۱ (اور اتنے محکم انتظامات بجز اس خدائے واحد، ہمہ تواں وہمہ داں کے اور کون کرسکتا ہے؟) وما احسن هذه الخاتمة لان تلك الاعمال لا تمكن الا بقدرة كاملة وعلم محيط (کبیر) الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ۔ الْعَزِيْزِ میں اشارہ ہے کمال قدرت کی جانب اور الْعَلِيْمِ میں کمال علم کی جانب۔ السَّمَآءَ الدُّنْيَا۔ قریب والے آسمان سے مراد اہل زمین سے قریب ترین آسمان ہے۔ یہی جو زمین سے دکھائی دے رہا ہے۔ حِفْظًا۔ حفاظت سے تاثیرات شیطانی سے حفاظت مراد ہے۔ اور ظاہر ہے کہ جب اتنا اہتمام سب سے نچلے آسمان کا ہے تو اس سے اوپر والے آسمانوں کی محفوظیت تو اس سے بھی کہیں بڑھ کر ہوگی۔ ف۱۲ یعنی جس طرح وہ قومیں دفعۃً ہلاک کردی گئی تھیں۔ تم بھی کسی آفت ناگہانی میں مبتلا کرکے ہلاک کردیئے جاؤ۔ مِّثْلَ صٰعِقَةِ۔ یہ تشبیہ یا مثلیت صرف فوری وقوع ہلاکت کے لحاظ سے ہے۔ فَاِنْ اَعْرَضُوْا۔ یعنی یہ لوگ اگر اتنے دلائل کے باوجود بھی اقرار توحید سے انکار و اعراض کرتے رہیں۔ عَادٍ وَّثَمُوْدَ۔ عاد وثمود کے نام قرآن مجید میں ایسے موقع انذار پر بار بار اس لیے آتے ہیں کہ عرب اُن کے حالات سے خوب واقف و مانوس تھے۔ ف۱۳ یعنی وہ ہر طرح کی سعی بلیغ انہیں اسی مسئلہ توحید کے سمجھانے کی کرتے رہے۔ ای اجتهدوا بهم واتوا بجميع الوجوه (کبیر) والجهتان كناية عن جميع الجهات والمراد باتيانهم من جميع الجهات بذل الوسع فى دعوتهم (روح) جَآءَتْهُمْ۔ هم ضمیر جمع ہے حالانکہ ذکر صرف دو کا گزرا ہے۔ عاد وثمود کا۔ لیکن تثنیہ کے موقع پر ضمیر جمع لانا عربی میں عام ہے۔ ففيه اطلاق الجمع على الاثنين و هو شائع (روح) ف۱۴ (اپنے خیال وپندار کے مطابق) ان قدیم منکروں کا جواب وہی تھا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں بھی ان کی زبانوں پر رہا۔ یعنی اگر خدا کو واقعی ہماری ہدایت منظور تھی تو بجائے آدمیوں کے خود دیوی دیوتا ہی اُتر کر کیوں نہ ہمارے پاس آگئے جو ہم کو شک یا انکار کی گنجائش ہی نہ رہتی تو ہم تو تمہارے پیام وپام کے قائل نہیں۔ بِمَآ اُرْسِلْتُمْ بِهٖ۔ کافروں نے یہ فقرہ پیمبروں کے خیال کی ترجمانی میں کہا۔ اور قرآن میں یہ اسلوب بیان عام ہے۔ ای على زعمكم (روح)

اَشَدُّ مِنْهُمْ قُوَّةً ؕ وَكَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يَجْحَدُوْنَ ﴿۱۵﴾ فَاَرْسَلْنَا

پیدا کیا اور وہ ہماری آیتوں کا انکار کرتے رہے ف۱۵ ہم نے اُن پر تیز

عَلَيْهِمْ رِيْحًا صَرْصَرًا فِيْٓ اَيَّامٍ نَّحِسَاتٍ لِّنُذِيْقَهُمْ

آندھی بھیجی ایسے دنوں میں جو (ان کے حق میں) منحوس تھے کہ ہم انہیں (اسی) دنیوی زندگی میں

عَذَابَ الْخِزْيِ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ؕ وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ

عذاب رسوائی کا مزہ چکھا دیں اور عذاب آخرت تو رسوا تر

اَخْزٰى وَهُمْ لَا يُنْصَرُوْنَ ﴿۱۶﴾ وَاَمَّا ثَمُوْدُ فَهَدَيْنٰهُمْ

ہوگا اور انہیں (کوئی) مدد نہ پہنچ سکے گی ف۱۶ اور جو ثمود والے تھے تو ہم نے انہیں راہ ہدایت دکھائی

فَاسْتَحَبُّوا الْعَمٰى عَلَى الْهُدٰى فَاَخَذَتْهُمْ صٰعِقَةُ

مگر انہوں نے ہدایت کے مقابلہ میں گمراہی کو پسند کیا سو ان کو عذاب سراپا ذلت کی آفت نے

الْعَذَابِ الْهُوْنِ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ﴿۱۷﴾ وَنَجَّيْنَا الَّذِيْنَ

آ پکڑا بسبب اُن کے کرتوتوں کے ف۱۷ اور ہم نے نجات دے دی ان لوگوں کو

ع ۲ / ۱۲ اٰمَنُوْا وَكَانُوْا يَتَّقُوْنَ ﴿۱۸﴾ وَيَوْمَ يُحْشَرُ اَعْدَآءُ اللّٰهِ اِلَى

جو ایمان لائے اور ہم سے ڈرتے تھے اور (یاد دلایئے انہیں وہ دن) جس دن اللہ کے دشمن دوزخ کی طرف جمع کر کے

النَّارِ فَهُمْ يُوْزَعُوْنَ ﴿۱۹﴾ حَتّٰٓى اِذَا مَا جَآءُوْهَا شَهِدَ

لائے جائیں گے، پھر وہ روکے جائیں گے یہاں تک کہ وہ جب اُس تک پہنچ ہی جائیں گے

عَلَيْهِمْ سَمْعُهُمْ وَاَبْصَارُهُمْ وَجُلُوْدُهُمْ بِمَا كَانُوْا

تو اُن کے کان اور ان کی آنکھیں اور اُن کی جلدیں اُن پر اُن کے اعمال کی

يَعْمَلُوْنَ ﴿۲۰﴾ وَقَالُوْا لِجُلُوْدِهِمْ لِمَ شَهِدْتُّمْ عَلَيْنَا ؕ قَالُوْٓا

گواہی دیں گے ف۱۸ اور وہ لوگ اپنی اپنی جلد سے کہیں گے کہ تم نے ہمارے خلاف گواہی کیوں دے دی؟ وہ جواب دیں گی



ف۱۵ یعنی خداوندی نشانات تکوینی اور آیات تشریعی دونوں کا انکار و ابطال کر کے اپنے ہی ڈھرّے پر قائم رہے۔ بِغَیْرِ الْحَقِّ۔ بندوں کے لیے استکبار تو ہمیشہ ہی ناجائز ہے۔ بغیر الحق کے اضافہ نے یہ بتا دیا کہ ان لوگوں کے پاس استکبار کی کوئی بنیاد خود ان کے معیار سے بھی نہ تھی۔ مَنْ اَشَدُّ مِنَّا قُوَّةً۔ یہ نعرۂ خودی، اپنی قوت کا زعم، اپنے قانون و آئین کی بالادستی، یہ ساری خدا فراموش اور آخرت فراموش متمدن قوموں میں مشترک رہی ہے۔—یہی نعرۂ خودی آج روس کا بھی ہے، امریکہ کا بھی ہے، اور ان سے دھیمے لہجہ میں برطانیہ کا بھی۔ اور ابھی کل تک کس زور شور کے ساتھ جرمنی اور اٹلی اور جاپان کا تھا۔ اَوَلَمْ ...... قُوَّةً۔ یعنی ان کج فہموں کی سمجھ میں اتنی موٹی سی بات نہ آئی کہ بندہ کو تو بہرحال و بہرصورت خدائی قانون کا محکوم و پابند ہو کر رہنا ہے۔ اس کے سوا دنیا میں کوئی صورت بامن و عافیت بسر کرنے کی نہیں۔ ف۱۶ یعنی عذاب آخرت جو کہیں زیادہ سخت اور سارے اہل محشر کی نظر میں ہونے کے باعث کہیں زیادہ رسوا کن بھی ہوگا وہ تو بہرحال ابھی پردۂ غیب میں ہے۔ یہ عذاب ہلاکت جو ہم نے ان پر دنیا میں نازل کیا، اس سے یہ دنیا ہی میں خلقت کی نظر میں حقیر و ذلیل ہو کر رہے کہ قوت و شوکت کے اتنے دعووں کے باوجود اپنے کو بچانے پر ذرا بھی قادر نہ ہو سکے۔ فِيْٓ اَيَّامٍ نَّحِسَاتٍ۔ نحس سے صرف یہ مراد ہے کہ وہ وقت اسی نزول عذاب الٰہی کے باعث ان لوگوں کے حق میں منحوس نکلا۔ عن مالک یعنی شدائد لا خیر فیھا (ابن العربی) ورنہ کسی متعین دن یا مخصوص زمانہ کے "منحوس" ہونے کا عقیدہ ہی سرے سے اسلام میں نہیں۔ و لیس ھذا مما یزعمه الناس من خصوصیات الاوقات (روح) یہ تو ان مشرک قوموں کا عقیدہ ہے جو تاثیر و تصرفات کواکب کے قائل ہیں۔ فقیہ ابن العربی ان ضعیف و موضوع روایتوں کا ذکر کر کے جن میں یوم چہار شنبہ کی "نحوست" وارد ہوئی ہے لکھتے ہیں۔ ان ھذا لھو الجھل المبین اور پھر مغازی کی اس روایت کا ذکر کر کے جس میں دوشنبہ سے لے کر چہار شنبہ تک کی فضیلت آئی ہے، لکھتے ہیں۔ فالاثار الصحاح دلیل علی فضل ھذا الیوم و کیف یدعی فیه تقریر النحس باحادیث لا اصل لھا۔ کہ جب مستند آثار سے اس روز کی فضیلت ثابت ہوگئی تو کیسے اسے بے اصل روایتوں کی بناء پر منحوس ٹھہرایا جا سکتا ہے۔ اور پھر کہتے ہیں کہ بعض قوموں نے شمسی مہینوں کے بعض سعد و نحس تاریخوں کا نقشہ تیار کیا ہے۔ مسلمانوں کو جو اللہ پر بھروسہ رکھتے ہیں، اُن کی طرف توجہ کرنا بلکہ اُن پر نظر کرنا ہی جائز نہیں۔ و قد صور قوم ایاماً من الاشھر الشمسیة ادعوا فیھا الکرامة لا یحل للمسلم ان ینظر الیھا ولا یشغل بالاتھا واللہ حسیبھم۔ اَيَّامٍ۔ سورۃ الحاقہ میں تصریح ملے گی کہ یہ مدت پورے ایک ہفتہ کی تھی۔ ف۱۷ اس آخری تصریح نے ایک بار اور اس حقیقت کو واضح کر دیا کہ عذاب الٰہی جب بھی آتا ہے، بندوں کی اختیاری بددینی کی پاداش ہی میں آتا ہے—اور اس طرح کے تصریحی فقرے قرآن مجید میں بڑی کثرت سے آئے ہیں۔ فَهَدَيْنٰهُمْ۔ یہ ہدایت ثمود کو ان کے پیمبروں کے واسطہ سے پہنچی تھی۔ فَهَدَيْنٰهُمْ ...... الْهُدٰى۔ اس تصریح نے ایک بار پھر یہ صاف کر دیا کہ ہدایت و ایمان کا رد و قبول بالکل اختیار عبد کی چیز ہے اور اسی پر عذاب یا اجر مرتب ہوتا ہے۔ ف۱۸ یہ منظر اُس وقت کا ہے، جب عرصہ محشر میں ان لوگوں کو دوزخ کے قریب لے آیا جائے گا، اور آگ ہی آگ انہیں ہر طرف نظر آئے گی، حساب کتاب اُس وقت شروع ہو رہا ہوگا۔ مَا جَآءُوْهَا۔ ما زائدہ یعنی تاکید کے لیے ہے۔ ما مزیدة للتاکید (مدارک) فَهُمْ يُوْزَعُوْنَ۔ دوزخیوں کا جھنڈ بے شمار ہوگا۔ ایک خاص مقام پر پہنچ کر آگے چلنے والوں کو روک دیا جائے گا کہ پیچھے والے بھی برابر آ جائیں۔ ای یحبس اولھم علی اٰخرھم لیتلاحقوا و ھو کنایة عن کثرتھم (روح)

اَنۡطَقَنَا اللّٰهُ الَّذِیۡۤ اَنۡطَقَ كُلَّ شَیۡءٍ وَّ هُوَ خَلَقَكُمۡ
ہم کو اُسی اللہ نے گویائی دی جس نے ہر چیز کو گویائی دی ہے اور اُسی نے تو تم کو اول بار
اَوَّلَ مَرَّةٍ وَّاِلَیۡهِ تُرۡجَعُوۡنَ ﴿۲۱﴾ وَ مَا كُنۡتُمۡ تَسۡتَتِرُوۡنَ
پیدا کیا تھا اور اسی کے پاس پھر لائے گئے ہو ف۱۹ اور تم اس بات سے اپنے کو چھپا ہی نہیں سکتے تھے
اَنۡ یَّشۡهَدَ عَلَیۡكُمۡ سَمۡعُكُمۡ وَلَاۤ اَبۡصَارُكُمۡ وَلَا جُلُوۡدُكُمۡ
کہ تمہارے خلاف تمہارے کان اور تمہاری آنکھیں اور تمہاری جلدیں گواہی دیں
وَلٰكِنۡ ظَنَنۡتُمۡ اَنَّ اللّٰهَ لَا یَعۡلَمُ كَثِیۡرًا مِّمَّا تَعۡمَلُوۡنَ ﴿۲۲﴾
لیکن تم تو اس گمان میں رہے کہ اللہ کو تمہاری اکثر باتوں کی خبر ہی نہیں ف۲۰
وَ ذٰلِكُمۡ ظَنُّكُمُ الَّذِیۡ ظَنَنۡتُمۡ بِرَبِّكُمۡ اَرۡدٰىكُمۡ فَاَصۡبَحۡتُمۡ
اور تمہارے اسی گمان نے جو تم اپنے پروردگار کے ساتھ رکھتے تھے تمہیں برباد کیا اور تم گھاٹے میں
مِّنَ الۡخٰسِرِیۡنَ ﴿۲۳﴾ فَاِنۡ یَّصۡبِرُوۡا فَالنَّارُ مَثۡوًى لَّهُمۡ ۚ وَ اِنۡ
پڑ کر رہے ف۲۱ سو اگر یہ لوگ صبر کریں جب بھی دوزخ ہی اُن کا ٹھکانا ہے اور اگر
یَّسۡتَعۡتِبُوۡا فَمَا هُمۡ مِّنَ الۡمُعۡتَبِیۡنَ ﴿۲۴﴾ وَ قَیَّضۡنَا لَهُمۡ
وہ عذر کرنا چاہیں تو اُن کی معذرت قبول نہ ہو گی ف۲۲ اور ہم نے اُن کے لئے کچھ ساتھ
قُرَنَآءَ فَزَیَّنُوۡا لَهُمۡ مَّا بَیۡنَ اَیۡدِیۡهِمۡ وَ مَا خَلۡفَهُمۡ وَ حَقَّ
رکھنے والے مقرر کر رکھے تھے، سو انہوں نے ان کے کرتوت اگلے اور پچھلے ان کی نظر میں خوش نما کر دکھائے تھے اور ان کے
عَلَیۡهِمُ الۡقَوۡلُ فِیۡۤ اُمَمٍ قَدۡ خَلَتۡ مِنۡ قَبۡلِهِمۡ مِّنَ
حق میں بھی ان سے قبل گزرے ہوئے جنات اور انسانوں کی قوموں کے ساتھ (اللہ کا)
الۡجِنِّ وَ الۡاِنۡسِ ۚ اِنَّهُمۡ كَانُوۡا خٰسِرِیۡنَ ﴿۲۵﴾ وَ قَالَ الَّذِیۡنَ ع ۱۷
قول پورا ہو کر رہا بے شک وہ (سب) خسارہ میں رہے ف۲۳ اور کافر کہتے

ف۱۹ آج جو اعضاء خاموش و غیر گویا ہیں، کل گویا ہو کر کتنی سیدھی اور سچی بات کہیں گے کہ تم ہمیں تو خاموش و غیر متکلم سمجھ رہے تھے، یہ بتاؤ کہ زبان جسے تم گویا و ناطق سمجھ رہے تھے، خود اس مضغہ گوشت میں یہ قوت گویائی کہاں سے آ گئی؟ کیا اُس نے یہ قدرت از خود حاصل کر لی تھی؟ اس میں بھی یہ قوت ایک قادر مطلق ہی کے حکم و مشیت سے تو آئی۔ اس ایک چیز کے سوا اُس میں اور ہم میں کوئی ذرہ بھر فرق بھی تو نہیں۔ تو پھر بعینہ وہی مشیت اس وقت جب ہم سے متعلق ہو گئی تو ہم بھی ٹھیک زبان ہی کی طرح ناطق ہو گئے۔ اس میں حیرت کی بات ہی کیا؟ وَ قَالُوۡا...... عَلَیۡنَا۔ اہل دوزخ دنگ و حیران رہ کر اپنے ہی اعضاء جسم سے سوال کریں گے کہ ارے یہ تمہیں ہو کیا گیا؟ یہ آج تم بولنے کیسے لگ گئے؟ ہم نے تو یہ جو کچھ کیا دھرا تھا، سب تمہارے ہی واسطے تو کیا تھا؟ ف۲۰ کثرت سے مشرک "حکماء و فلاسفہ" نے علم الٰہی کو ناقص سمجھا ہے۔ کسی نے یہ کہا ہے کہ خدا کو علم صرف کلیات کا ہوتا ہے جزئیات کا نہیں، اور کسی نے کچھ اور۔ بہر حال مشرکین کو صفات کمالیۂ الٰہی ہی کے سمجھنے میں شدید ٹھوکر لگی ہے، خصوصاً صفت علم کے باب میں۔ ف۲۱ مشرکانہ عقائد ہی کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ انسان برابر بدکاریوں میں پڑا رہتا ہے اور اس کا پورا انجام حشر میں جا کر ظاہر ہو گا۔ ف۲۲ یعنی اگر یہ تن بتقدیر ہو کر صبر و خاموشی سے کام لیں، اور کوئی عذر و معذرت نہ پیش کریں، جب بھی ان کے حق میں کوئی رعایت نہ ہو گی، جیسا کہ دنیا میں کبھی ہو جاتا ہے۔ اور عذر خواہی بھی اگر کرنا چاہیں تو اُس دار الجزاء میں بالکل بیکار ثابت ہو گی۔ آخرت تو صرف ظہور نتائج کا محل ہے وہاں اگر دار العمل والے قانون کی ذرا بھی گنجائش ہوتی تو سب سے پہلے ابلیس ہی نہ اپنی توبہ کے لیے اس گنجائش سے فائدہ اُٹھاتا؟ ف۲۳ ہر بدی، ہر نافرمانی، ہر معصیت، کسی نہ کسی دوست، رفیق ہی کی ترغیب و تشویق کا آخری نتیجہ ہوتی ہے۔ اسی حقیقت کی جانب یہاں اشارہ ہے۔ فِیۡۤ اُمَمٍ۔ فِیۡ مرادف ہے مع کے (ابو مسعود)



www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

كَفَرُوْا لَا تَسْمَعُوْا لِهٰذَا الْقُرْاٰنِ وَالْغَوْا فِيْهِ لَعَلَّكُمْ
ہیں کہ اس قرآن کو سنو ہی مت اور اس کے درمیان میں غل مچا دیا کرو، شاید (اسی طرح)
تَغْلِبُوْنَ ﴿٢٦﴾ فَلَنُذِيْقَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا عَذَابًا شَدِيْدًا ۙ
تم غالب آ جاؤ و۲۴ سو ہم (ان) کافروں کو سخت عذاب کا مزہ چکھائیں گے
وَّلَنَجْزِيَنَّهُمْ اَسْوَاَ الَّذِيْ كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿٢٧﴾ ذٰلِكَ
اور جو بُری بُری حرکتیں یہ کرتے رہے ہیں ان کی سزا دے کر رہیں گے یہی سزا ہے
جَزَآءُ اَعْدَآءِ اللّٰهِ النَّارُ ۚ لَهُمْ فِيْهَا دَارُ الْخُلْدِ ؕ جَزَآءًۢ
اللہ کے دشمنوں کی یعنی دوزخ وہاں ان کے لئے ہمیشگی کا مقام ہو گا اس کی سزا میں
بِمَا كَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يَجْحَدُوْنَ ﴿٢٨﴾ وَ قَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا
کہ وہ ہماری آیتوں کا انکار کرتے رہتے تھے اور کافر (اُس وقت) کہیں گے کہ
رَبَّنَآ اَرِنَا الَّذَيْنِ اَضَلّٰنَا مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ نَجْعَلْهُمَا
اے ہمارے پروردگار ہمیں وہ شیطان و انسان دونوں دکھا دیجئے جنہوں نے ہمیں گمراہ کیا تھا
تَحْتَ اَقْدَامِنَا لِيَكُوْنَا مِنَ الْاَسْفَلِيْنَ ﴿٢٩﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ
ہم انہیں اپنے پیروں کے نیچے ڈال دیں کہ وہ خوب ذلیل ہوں و۲۵ بے شک جن لوگوں نے
قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا تَتَنَزَّلُ عَلَيْهِمُ الْمَلٰٓئِكَةُ
کہا کہ ہمارا پروردگار اللہ ہے پھر (اس پر) قائم رہے و۲۶ اُن پر فرشتے اتریں گے
اَلَّا تَخَافُوْا وَ لَا تَحْزَنُوْا وَ اَبْشِرُوْا بِالْجَنَّةِ الَّتِيْ كُنْتُمْ
کہ تم نہ اندیشہ کرو اور نہ رنج کرو اور خوش ہو جنت (کے ملنے) پر جس کا تم سے وعدہ کیا جاتا
تُوْعَدُوْنَ ﴿٣٠﴾ نَحْنُ اَوْلِيٰٓؤُكُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَ فِي
رہا ہے و۲۷ ہم تمہارے رفیق تھے دنیوی زندگی میں بھی اور آخرت میں بھی



و۲۴ (اور یہ پیمبر ہار کر، تھک کر چپ ہو جائیں) مکہ کے مشرکوں نے جب دیکھا کہ پیمبر ﷺ اپنی تبلیغ سے رکتے نہیں اور قرآن برابر دلوں میں گھر کرتا جاتا ہے تو ایک تدبیر یہی سمجھ میں آئی کہ سرے سے قرآن کی آواز ہی کو کانوں تک نہ پہنچنے دیا جائے، اور قرآن جب رسول ﷺ سنا رہے ہوں تو اتنا غل مچایا جائے کہ اُن کی آواز سن ہی نہ پڑے۔ و۲۵ یہ گفتگو دوزخ میں ہوگی، جب کافر اپنے کو جتلائے عذاب پائیں گے۔ انتہائی جھنجھلاہٹ اور جوش غیظ میں یہی چاہیں گے کہ اپنے گمراہ کرنے والوں کو (حالانکہ وہ بھی اسی دوزخ ہی میں کہیں گے) اپنے قریب موجود پائیں اور اپنے پیروں سے روند کرر کھ دیں۔ اَضَلّٰنَا مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ۔ یہ نص اس باب میں صاف و واضح ہے کہ انسان کی گمراہی شیطان (جنات خبیث) کی طرف سے بھی آتی ہے اور انسانوں کی طرف سے بھی۔ و۲۶ یعنی مذہب شرک چھوڑ کر دین توحید اختیار کیا اور اسی پر ثابت قدم رہے۔ اس سے ان کا قدم ڈگمگانے نہیں پایا۔ ثم ثبتوا علی الاقرار و لم یرجعوا الی الشرک (روح) معناہ و لم یشرکوا بہ شیئاً و لکن تموا علی التوحید (ابن جریر) عن مجاھد اسلموا ثم لم یشرکوا بہ حتی لحقوا بہ (ابن جریر) عن عکرمۃ استقاموا علی شھادۃ ان لا الہ الا اللہ (ابن جریر) صدیق اکبر حضرت ابوبکر سے یہی معنی مروی ہیں۔ ھم الذین لم یشرکوا باللہ شیئا (ابن جریر، عن ابی بکر الصدیق رضی اللہ عنہ) لم یرجعوا الی عبادۃ الاوثان (روح عن ابی بکر الصدیق رضی اللہ عنہ) آیت سے منافق اور مرتد تو خارج ہو ہی گئے (منافق سے استقامت کیونکر ممکن ہے اور مرتد وہ ہے جو اقرار ایمان پر قائم نہ رہا) باقی اخفاء ایمان کا رد بھی لفظ قَالُوْا سے نکل رہا ہے یعنی کوئی شخص دل سے تو توحید کا قائل ہو مگر اقرار نہ کر رہا ہو، وہ مستحق اس بشارت کا نہیں۔ رَبُّنَا۔ صفت ربوبیت کی تخصیص اس لیے فرمائی گئی کہ مشرکوں کو سب سے زیادہ دھوکا اسی صفت ربوبیت میں ہوا ہے۔ کارساز ہی وہ دوسرے کو جانتے ہیں، ورنہ خالق تو شاید ہی کسی کافر نے کبھی غیر اللہ کو سمجھا ہو۔ ضرورت اسی صفت ربوبیت پر استقامت کی تاکید کی تھی۔ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ استقامت اپنے اطلاق کے لحاظ سے ہر درجہ و مرتبہ استقامت کو شامل ہے۔ و۲۷ (پیمبروں، اور صدیقوں کی زبان سے) مومن ناظر کو چاہیے کہ جب اس آیت پُر بشارت پر پہنچے تو آگے بڑھنے سے قبل ذرا اپنی موت کے وقت کا اس وعدۂ الٰہی کے ساتھ مراقبہ کرلے۔ نزع میں کہ انتہائی بے بسی کا وقت ہوتا ہے یہ مژدۂ رحمت کس درجہ باعث بشارت و شادمانی ہوگا! — زبان کا کوئی لفظ مسرت و انبساط کی اس انتہائی کیفیت کو ادا کر ہی نہیں سکتا۔ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے شرح الصدور میں تمیم داری صحابی رضی اللہ عنہ کے حوالہ سے ایک بڑی طویل حدیث اس مضمون کی نقل کی ہے کہ مومن صالح کی روح کے قبض کے وقت فرشتہ موت اس کے پاس اس کی دلچسپیوں کا بہتر سے بہتر سامان لے کر آتا ہے اور جس طرح بچہ کے نشتر لگنے کے وقت اُسے بہلا پھسلا لیا جاتا ہے اس احتضار والے مومن کو انہیں دلچسپیوں میں بہلا کر چپکے سے بلا شائبہ تکلیف اُس کی روح جسم سے باہر لے آتا ہے اس گھڑی جسم روح کو مبارکباد دیتا ہے اور روح جسم کو، فرشتے اس کے حق میں دعائیں اور طلب مغفرت کرتے ہیں اور شیطان پچھاڑیں کھاتا ہے کہ شکار ہاتھ سے نکل گیا! تَتَنَزَّلُ عَلَيْهِمُ الْمَلٰٓئِكَةُ۔ یہ فرشتے رحمت اور بشارت کے ہوں گے اور ان کا نزول پہلے موت کے وقت ہوگا، پھر قبر میں اور پھر بعثت کے وقت — بلکہ محققین عارفین نے تو ترقی کر کے یہاں تک کہا ہے کہ ملائکہ رحمت کا نزول تو مومنین صادقین پر ہر وقت اور ہر آن ہوتا رہتا ہے۔ قال المفسرون یعنی عند الموت و انا اقول فی کل یوم واللہ الایام یوم الموت و حین القبر و یوم الفزع الاکبر (ابن العربی) قیل عند الموت و قیل فی مواقف ثلاثۃ عند الموت و فی القبر و عند البعث الی القیامۃ (کبیر) وَلَا تَخَافُوْا۔ کسی عذاب کا اندیشہ نہ کرو، نہ برزخ میں نہ آخرت میں۔ وَلَا تَحْزَنُوْا۔ یعنی دنیا اور یہاں کے مانوسات و مالوفات کی مفارقت پر ذرا غم نہ کرو۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ یہ آیت مومن کے حق میں بہت بڑی بشارت ہے اور ایک وعدہ اس امر کا ہے کہ اُسے کوئی غم و حزن نہ موت کے وقت ہوگا نہ قبر میں نہ حشر میں، بلکہ ان سارے موقعوں پر وہ مطمئن و پر سکون رہے گا۔

ف۲۸ نیکی کے فرشتے مومن صالح کے رفیق اس دنیا میں برابر رہا کرتے ہیں، اور ہر وقت اُسے صالحیت کی ترغیب بطریق الہام دیتے رہتے ہیں۔ اور آخرت میں ان کی ملاقات و رفاقت کا ذکر تو قرآن مجید میں بار بار آیا ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ امتحان ظاہری و باطنی کے موقع پر فیض ملائکہ نزول سکینت و برکت کرتا رہتا ہے۔ ف۲۹ جنت اور آخرت کی نعمتوں کی کوئی حد اور کوئی شمار ہے الفاظ کا عموم و جامعیت ملاحظہ ہو۔ ارشاد ہو رہا ہے کہ جو کچھ بھی تم طلب کرو گے۔ ہر چیز تمہارے لیے حاضر و مہیا ہوگی۔ اور اس میں ساری ہی مادی و روحانی لذتیں اور حسی و معنوی راحتیں آگئیں! اور پھر اس سے بھی ایک قدم آگے بڑھ کر، "جو کچھ تمہارا جی چاہے گا وہ بھی"۔ خواہ زبان سے مانگو یا نہ مانگو --- حق ہے کہ مومن ناظران بشارتوں کو پڑھ کر وجد میں آ جائے۔ مَا تَشْتَهِيْٓ اَنْفُسُكُمْ۔ اس کے اندر وہ ساری لذتیں اور راحتیں آگئیں! جن کی طلب انسان کے لیے طبعی و اضطراری ہے۔ مَا تَدَّعُوْنَ۔ اس کے تحت میں وہ ساری نعمتیں شامل ہیں جن کی طلب انسان کے لیے عقلی و اختیاری ہے۔ ف۳۰ یعنی یہ بے انداز و بے حساب نعمتیں ملیں گی بھی تو اس طرح نہیں جیسے سائل یا گداگر کو بھیک مل جاتی ہے، بلکہ بڑے اعزاز و اکرام کے ساتھ ملیں گی جیسے معزز مہمان کو میزبان کی طرف سے پیش ہوتی رہتی ہیں --- اور میزبان کون ہوگا؟ خود حق تعالیٰ، صفات مغفرت و رحمت سے خاص طور پر متصف! ف۳۱ ابھی ذکر حسن مآل کا تھا۔ اب ذکر حسن عمل کا ہے۔ مَنْ عَمِلَ صَالِحًا۔ دعوت الی اللہ کے ساتھ ضرورت خود بھی حسن عمل کی ہے بلکہ اس قید نے یہ اشارہ کر دیا کہ عالم بے عمل اور واعظ غیر متقی اس بشارت سے خارج ہے۔ المراد ان یتبع القول العمل (ابن العربی) قَالَ اِنَّنِيْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ۔ مومن کو چاہیے کہ اپنی بندگی پر فخر کرے، اس میں کوئی عار نہ سمجھے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ عَمِلَ صَالِحًا کی قید سے معلوم ہوا کہ شیخ کو خود بھی عامل ہونا چاہیے ورنہ اس کی تعلیم میں برکت نہ ہوگی۔ دَعَآ اِلَى اللّٰهِ۔ ظاہر لفظ سے بعض علماء نے اشارہ اذان کی جانب سمجھا ہے۔ اور استدلال اسی سے عمل اذان کی فضیلت پر کیا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ اذان کی افضلیت اپنی جگہ بالکل مسلم، بلکہ حدیث میں مؤذن کے لیے یہ بشارت آچکی ہے کہ اللہ نے اس کا گوشت آگ پر حرام کر دیا ہے۔ لیکن یہاں مفہوم عام ہے۔ اور ہر داعی الی اللہ اس کے تحت میں آجاتا ہے خواہ وہ حاکم عادل ہو یا فوجی مجاہد، مدرس ہو یا واعظ، شیخ طریقت ہو یا دینی کتابوں کا مصنف۔ دَعَآ اِلَى اللّٰهِ۔ فقہاء نے اس کے تحت میں لکھا ہے کہ خلوت و اعتزال و سکوت زاہدانہ سے امر بالمعروف اولیٰ و اشرف ہے۔ وَمَنْ ...... اللّٰهِ۔ فقہاء نے اس سے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ بہترین قولی عبادت دعوت الی اللہ ہی ہے۔ فیه بیان ان ذالک احسن قول (جصاص) اور پھر اس فرع پر فرع یہ مرتب کیا ہے کہ دعوت الی اللہ فرض ہے، ورنہ اگر یہ فرض نہ ہو بلکہ صرف نفل ہو تو نفل کا فرائض سے بہتر ہونا لازم آتا ہے۔ و دلّ بذالک علی لزوم فرض الدعاء الی اللہ و اذ لا جائز ان یکون النفل احسن من الفرض (جصاص) ف۳۲ (بلکہ کہیں تو جانی دشمن واقعۃً دلی دوست و خادم بن جاتے ہیں۔ مثلاً رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس تعامل مسلسل کے بعد ابوسفیان جیسے شدید دشمن بالکل حلقہ بگوش ہو گئے) وَلَا تَسْتَوِي الْحَسَنَةُ وَلَا السَّيِّئَةُ۔ دونوں یکساں نہیں، بلکہ ہر ایک کا اثر جداگانہ ہوتا ہے۔ بدی کی مکافات بدی سے کرنے میں عداوت بڑھتی ہے اور نیکی سے کرنے میں (بشرط سلامت طبع) عداوت گھٹتی ہے۔ وَلَا السَّيِّئَةُ میں لا زائدہ تاکید نفی کے لیے ہے۔ لا الثانیة مزیدة لتاکید النفی (روح) كَاَنَّهٗ وَلِيٌّ حَمِيْمٌ۔ كَاَنَّهٗ نے یہ صاف کر دیا کہ یہ لازمی نہیں کہ اس برتاؤ کے بعد وہ دشمن دوست بن ہی جائے، البتہ مشابہ دوست کے ضرور ہو جائے گا۔ --- مشہور غیر مسلم لیڈر گاندھی جی نے جو اپنا فلسفہ شانتی اور اہنسا کا چلایا ہے، عجب نہیں، جو اُس کا ماخذ اصلی یہی آیات قرآنی ہوں۔ ف۳۳ یعنی اس دفاع احسن کی، بدی کی مکافات بھلائی سے کرنے کی توفیق ہر کس و ناکس کو نہیں حاصل ہو جاتی۔ یہ تو صرف خوش نصیبوں ہی کے حصہ میں آتی ہے یعنی اُن کے حصہ میں جو اپنے کو صبر کا خوگر بنا چکے ہوتے ہیں۔ وَمَا يُلَقّٰىهَا ...... صَبَرُوْا۔ اس میں ذکر ان نیک بندوں کے اخلاق و عادات کا ہے۔ وَمَا يُلَقّٰىهَآ اِلَّا ذُوْ حَظٍّ عَظِيْمٍ۔ یہ خوش نصیبی ان کے مرتبہ اجر و ثواب کے لحاظ سے بیان کی گئی ہے۔ ف۳۴ (جس سے نہ کسی کے الفاظ و اقوال مخفی ہیں نہ کسی کے اعمال و احوال) وَاِمَّا ...... نَزْغٌ۔ نزغ یا وسوسہ سے یہاں مراد غصہ و انتقام کا وسوسہ ہے۔ معاندین کی مخالفت شدید و پیہم کے وقت اس کا پیدا ہو جانا ایک حد تک امر طبعی ہے۔ تاہم پیمبر کے مرتبہ سے فروتر چیز ہے، اس لیے قرآن نے ہر امر مذموم و معیوب کی طرح اسے بھی شیطان کی جانب منسوب کیا ہے۔ محققین عارفین نے مفہوم میں توسع پیدا کر کے اور مخاطبت میں مراد ساری اُمت کو لے کر دوسرے شیطانی تاثرات و تصرفات مثلاً حسد، ریا، کبر، کینہ، کذب وغیرہ کی تحریکات کو اسی حکم کے تحت میں لے لیا ہے۔ ابھی ابھی حکم صبر کا ملا تھا، صبر ہی اساس اخلاق ہے، اور سعادت اُخروی و بہبود دنیوی کی اصل۔ اس آیت سے مقصود اسی کے حفظ و بقاء کی تاکید ہے۔ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ۔ اللہ سے پناہ مانگنے اور پناہ خداوندی میں آجانے کا حکم اس لیے کہ بشر بلا امداد الٰہی شیطان کے دفع کرنے پر قادر نہیں۔ حکم سے یہ بھی اشارہ نکل آیا کہ بندۂ مومن کو غافل و بے فکر کسی وقت بھی نہ ہونا چاہیے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت سے تین مسئلے مستنبط ہوتے ہیں ایک اصلاح اخلاق کی ضرورت، دوسرے اس کے لیے مجاہدہ کا شرط ہونا۔ تیسرے یہ کہ وسوسہ شیطانی کا امکان کاملین کے لیے بھی ہے اور وہ التجاء الی اللہ میں مانع نہیں۔ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔ وہ آپ کا استعاذہ بھی سن رہا ہے اور آپ کی نیت و صالحیت سے بھی خوب واقف ہے۔ آیت سے یہ استدلال بھی کیا گیا ہے کہ نزغ یا غصہ کے وقت استعاذہ مستحب ہے۔ و فسر عبدالرحمن بن زید النزغ بالغضب و استدل بالآیة علی



الْاٰخِرَةِ ۚ وَلَكُمْ فِيْهَا مَا تَشْتَهِيْٓ اَنْفُسُكُمْ وَلَكُمْ فِيْهَا

رہیں گے ف۲۸ اور تمہارے واسطے اس (جنت) میں وہ سب کچھ موجود ہے جس کو تمہارا جی چاہے، اور تمہارے واسطے موجود ہے

مَا تَدَّعُوْنَ ﴿۳۱﴾ نُزُلًا مِّنْ غَفُوْرٍ رَّحِيْمٍ ﴿۳۲﴾ وَمَنْ

جو کچھ بھی تم مانگو ف۲۹ (یہ) بطور مہمانی کے (غذائے) غفور و رحیم کی طرف سے ف۳۰ اور اس سے

اَحْسَنُ قَوْلًا مِّمَّنْ دَعَآ اِلَى اللّٰهِ وَعَمِلَ صَالِحًا وَّقَالَ

بہتر بات کس کی ہے جو (دوسروں کو) اللہ کی طرف بلائے اور (خود) نیک عمل کرے اور کہے کہ

اِنَّنِيْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ﴿۳۳﴾ وَلَا تَسْتَوِي الْحَسَنَةُ وَلَا

میں تو فرمانبرداروں میں سے ہوں ف۳۱ اور نیکی اور بدی برابر

السَّيِّئَةُ ۭ اِدْفَعْ بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ فَاِذَا الَّذِيْ بَيْنَكَ

نہیں ہوتی آپ نیکی سے (بدی کو) ٹال دیا کیجیے تو پھر یہ ہو گا کہ جس

وَبَيْنَهٗ عَدَاوَةٌ كَاَنَّهٗ وَلِيٌّ حَمِيْمٌ ﴿۳۴﴾ وَمَا يُلَقّٰىهَآ اِلَّا

شخص میں اور آپ میں عداوت ہے وہ ایسا ہو جائے گا جیسا کوئی دلی دوست ہوتا ہے ف۳۲

الَّذِيْنَ صَبَرُوْا ۚ وَمَا يُلَقّٰىهَآ اِلَّا ذُوْ حَظٍّ عَظِيْمٍ ﴿۳۵﴾

اور یہ بات انہیں لوگوں کو نصیب ہوتی ہے جو صبر کرتے رہتے ہیں، اور اسی کو نصیب ہوتی ہے جو بڑا صاحب نصیب ہوتا ہے ف۳۳

وَاِمَّا يَنْزَغَنَّكَ مِنَ الشَّيْطٰنِ نَزْغٌ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ ۭ

اور اگر آپ کو شیطان کی طرف سے وسوسہ آنے لگے تو آپ اللہ کی پناہ مانگ لیا کیجیے

اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿۳۶﴾ وَمِنْ اٰيٰتِهِ الَّيْلُ وَالنَّهَارُ

وہی (سب) سننے والا ہے (سب) جاننے والا ہے ف۳۴ اور اس کی نشانیوں میں رات ہے اور دن ہے

وَالشَّمْسُ وَالْقَمَرُ ۭ لَا تَسْجُدُوْا لِلشَّمْسِ وَلَا لِلْقَمَرِ

اور سورج ہے اور چاند ہے ف۳۵ (بس) تم لوگ نہ سورج کو پوجو اور نہ چاند کو

ع ۴ / ۱۸

استحباب الاستعاذة عندهٗ (روح) ف۳۵ (نہ یہ کہ یہ کوئی مستقل دیوی دیوتا ہیں) آیت میں رَد آ گیا، تمام ستارہ پرست، آفتاب پرست، ماہتاب پرست جاہلی قوموں کا۔ ارشاد ہو رہا ہے کہ رات



وَ اسْجُدُوْا لِلّٰهِ الَّذِیْ خَلَقَهُنَّ اِنْ كُنْتُمْ اِیَّاهُ تَعْبُدُوْنَ ﴿۳۷﴾

بلکہ صرف اللہ ہی کو پوجو جس نے ان سب کو پیدا کیا اگر تم واقعی اُس کے پرستار ہو ف۳۶

فَاِنِ اسْتَكْبَرُوْا فَالَّذِیْنَ عِنْدَ رَبِّكَ یُسَبِّحُوْنَ لَهٗ بِالَّیْلِ

پھر اگر یہ لوگ اکڑے رہیں تو (فرشتے) جو آپ کے پروردگار کے مقرب ہیں وہ رات اور دن اُسی کی تسبیح

وَ النَّهَارِ وَ هُمْ لَا یَسْــٴَـمُوْنَ ﴿۳۸﴾ وَ مِنْ اٰیٰتِهٖۤ اَنَّكَ تَرَى

کرتے رہتے ہیں اور (وہ اس سے ذرا) نہیں اکتاتے ف۳۷ اور اُس کی نشانیوں میں سے یہ ہے کہ تو زمین کو

الْاَرْضَ خَاشِعَةً فَاِذَاۤ اَنْزَلْنَا عَلَیْهَا الْمَآءَ اهْتَزَّتْ

دیکھتا ہے دبی دبائی پڑی ہے لیکن جب ہم اُس پر پانی برسا دیتے ہیں تو وہ اُبھرتی اور پھولتی

وَ رَبَتْ ؕ اِنَّ الَّذِیْۤ اَحْیَاهَا لَمُحْیِ الْمَوْتٰی ؕ اِنَّهٗ عَلٰی كُلِّ

ہے تو وہی جس نے اس (زمین) کو جی اُٹھایا وہی مُردوں کو بھی جی کھڑا کرے گا، بے شک وہی ہر چیز پر

شَیْءٍ قَدِیْرٌ ﴿۳۹﴾ اِنَّ الَّذِیْنَ یُلْحِدُوْنَ فِیْۤ اٰیٰتِنَا لَا یَخْفَوْنَ

قادر ہے ف۳۸ بے شک جو لوگ ہماری آیتوں میں کج روی کرتے ہیں وہ ہم سے مخفی

عَلَیْنَا ؕ اَفَمَنْ یُّلْقٰی فِی النَّارِ خَیْرٌ اَمْ مَّنْ یَّاْتِیْۤ اٰمِنًا یَّوْمَ

نہیں ہیں سو بھلا جو شخص دوزخ میں ڈالا جائے وہ بہتر ہے یا وہ شخص جو قیامت کے دن امن وامان کے

الْقِیٰمَةِ ؕ اِعْمَلُوْا مَا شِئْتُمْ ۙ اِنَّهٗ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِیْرٌ ﴿۴۰﴾

ساتھ آئے ف۳۹ (خیر) جو جی چاہے کر لو، وہ تمہارا کیا ہوا سب کچھ دیکھ رہا ہے ف۴۰

اِنَّ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا بِالذِّكْرِ لَمَّا جَآءَهُمْ ۚ وَ اِنَّهٗ لَكِتٰبٌ

جو لوگ اس (کتاب) نصیحت کا انکار کرتے ہیں جبکہ وہ ان کے پاس پہنچ گئی سو وہ بڑی معزز

عَزِیْزٌ ﴿۴۱﴾ ۙ لَّا یَاْتِیْهِ الْبَاطِلُ مِنْۢ بَیْنِ یَدَیْهِ وَ لَا مِنْ

کتاب ہے اس میں باطل نہ آگے سے آ سکتا ہے اور نہ پیچھے

السجدۃ ۱۱

ہو، یا دن، سورج ہو یا چاند، یہ تو سب حق تعالیٰ کی مقرر کی ہوئی علامتیں اور نشانیاں ہیں اور اُس کی توحید و عظمت، حکمت وصناعی پر مستقل دلائل وشواہد، انہیں خود معبود سمجھ لینا کس درجہ کی حماقت وسفاہت ہے۔ ملاحظہ ہوں تفسیر انگریزی کے حاشیے۔ ف۳۶ اہل شرک پر حجت قائم کی ہے کہ اگر تم توحید کے مدعی ہو، اور ایک خدا کے ماننے والے ہو، تو یہ آفتاب پرستی، ماہتاب پرستی، اس دیوتا کی پرستش اور اُس دیوی کی پوجا کے کیا معنیٰ؟ تم کو چاہیے کہ سارے دیوی دیوتاؤں سے منہ موڑ کر صرف اُن کے خالق یعنی حق تعالیٰ ہی سے اپنا تعلق جوڑے رکھو۔ لَا تَسْجُدُوْا...... اسْجُدُوْا۔ سجدہ سے یہاں اسلامی نماز کا اصطلاحی سجدہ مراد نہیں۔ عام عبادت وپرستش مقصود ہے۔ جیسا کہ اس کے قبل بھی کئی بار ذکر آ چکا ہے۔ لِلشَّمْسِ وَلَا لِلْقَمَرِ۔ آفتاب پرستی وماہتاب پرستی، دنیا میں شرک کے یہ دو مظہر سب سے بڑھ کر رہے ہیں۔ اس لیے تصریح کے ساتھ نام انہیں دونوں کا ارشاد ہوا ہے۔ ف۳۷ مسلک توحید وایمان اختیار کرنے میں بہرحال اپنے طریق آبائی کو چھوڑنا اور نبی کا اتباع کرنا پڑتا تھا، اور یہ بہت سے طبائع کو گراں گزرتا تھا۔ یہاں اشارہ اسی جانب ہے۔ فَالَّذِیْنَ عِنْدَ رَبِّكَ۔ فرشتوں کا ذکر فَاِنِ اسْتَكْبَرُوْا کے مقابلہ میں لانے سے اس طرف بھی اشارہ منظور ہے کہ ملائکہ مقربین مرتبہ ومنزلت میں ان اشخاص سے ہزار ہا ہزار درجہ زائد ہیں۔ ف۳۸ بعث وحشر کے امکان پر، اس امکان کے منکروں کو، اس قریب کی اور روزمرہ پیش آنے والی نظیر سے توجہ دلائی ہے۔ ف۳۹ (ظاہر ہے کہ ہرگز وہ دوزخی بہتر نہیں) اَلَّذِیْنَ یُلْحِدُوْنَ فِیْۤ اٰیٰتِنَا۔ منکروں اور مکذبوں سے مراد ہونا تو ظاہر ہی ہے لیکن علماء محققین نے لکھا ہے کہ وعید ان باطل فرقوں پر بھی شامل ہے، جو آیات قرآنی کے معنیٰ گڑھ گڑھ کر اور مسخ کر کر کے ایسے بیان کرتے ہیں جو حدود تاویل سے بالکل خارج ہوتے ہیں۔ متکلمین واصولیین اہل سنت نے یہ تصریح کر دی ہے کہ ہر نص اپنے ظاہر ہی پر محمول ہو گی، تاوقتیکہ کوئی دلیل قطعی تاویل کی مقتضی نہ مل جائے۔ لغت، زبان، قواعد نحوی سے الگ ہو کر ایسے معنیٰ گڑھنا جس سے احکام شریعت ہی باطل ہو جائیں، باطنیہ وزنادقہ کا شیوہ رہا ہے۔ مرشد تھانویؒ نے فرمایا کہ اس کے تحت میں وہ غالی صوفیہ بھی آ جاتے ہیں جو منقول اور ماثور تفسیروں سے انکار کر کے اپنی اختراعی تاویلیں پیش کرتے رہتے ہیں۔ اَمْ ...... الْقِیٰمَةِ۔ قیامت کے روز امن وامان میں رہنے والا وہی ہو گا جو دنیا میں صاحب ایمان تھا۔ ف۴۰ (جو آخرت میں جو دارالجزاء ہے، پوری سزا دے گا۔ اور یہاں دارالعمل میں اس نے آزادی عمل دے رکھی ہے)۔

خَلْفِهٖ ؕ تَنْزِيْلٌ مِّنْ حَكِيْمٍ حَمِيْدٍ ﴿۴۲﴾ مَا يُقَالُ لَكَ اِلَّا مَا

سے (یہ کلام) نازل ہوا ہے (خدائے) باحکمت وباحمد کی طرف سے ف۴۱ آپ کے لئے تو وہی باتیں کہی جاتی ہیں جو

قَدْ قِيْلَ لِلرُّسُلِ مِنْ قَبْلِكَ ؕ اِنَّ رَبَّكَ لَذُوْ مَغْفِرَةٍ

آپ سے قبل رسولوں کے لئے کہی جا چکی ہیں ف۴۲ بے شک آپ کا پروردگار بڑا مغفرت والا ہے

وَّذُوْ عِقَابٍ اَلِيْمٍ ﴿۴۳﴾ وَلَوْ جَعَلْنٰهُ قُرْاٰنًا اَعْجَمِيًّا لَّقَالُوْا لَوْ

اور دردناک سزا دینے والا ہے ف۴۳ اور اگر ہم اسے قرآن عجمی بناتے تو یہ لوگ کہتے کہ اس کی آیتیں صاف صاف

لَا فُصِّلَتْ اٰيٰتُهٗ ؕ ءَاَعْجَمِيٌّ وَّعَرَبِيٌّ ؕ قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ

کیوں نہیں بیان کی گئیں یہ کیا کہ عجمی (کتاب) اور عربی (رسول) ف۴۴ آپ کہہ دیجئے کہ یہ (قرآن) ایمان والوں

اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ ؕ وَالَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ فِيْۤ اٰذَانِهِمْ

کے لئے ہدایت و شفاء ہے اور جو ایمان نہیں لاتے اُن کے کانوں میں

وَقْرٌ وَّهُوَ عَلَيْهِمْ عَمًى ؕ اُولٰٓئِكَ يُنَادَوْنَ مِنْ مَّكَانٍۢ

ڈاٹ ہے اور وہ (قرآن) اُن کے حق میں نابینائی ہے یہ لوگ وہ ہیں جو کسی بڑی دور جگہ سے پکارے

بَعِيْدٍ ﴿۴۴﴾ع وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ فَاخْتُلِفَ فِيْهِ ؕ وَلَوْ

جا رہے ہیں ف۴۵ اور ہم نے موسیٰ کو بھی کتاب دی تھی اُس میں بھی اختلاف پڑا بس اگر

لَا كَلِمَةٌ سَبَقَتْ مِنْ رَّبِّكَ لَقُضِيَ بَيْنَهُمْ ؕ وَاِنَّهُمْ لَفِيْ

ایک بات نہ ہوتی جو آپ کے پروردگار کی طرف سے پہلے ٹھہر چکی ہے، تو ان کا فیصلہ ہو چکا ہوتا، اور یہ لوگ

شَكٍّ مِّنْهُ مُرِيْبٍ ﴿۴۵﴾ مَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِنَفْسِهٖ

اُس کی طرف سے ایسے شک میں ہیں جس نے اُنہیں تردد میں ڈال رکھا ہے ف۴۶ جو کوئی نیک عمل کرتا ہے وہ اپنے نفع کے

وَمَنْ اَسَآءَ فَعَلَيْهَا ؕ وَمَا رَبُّكَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ ﴿۴۶﴾

لئے کرتا ہے اور جو کوئی برا عمل کرتا ہے اس کا بھی وبال اُس پر پڑے گا اور آپ کا پروردگار بندوں پر ظلم کرنے والا (ہرگز) نہیں ف۴۷

ق ۔ حفص بتسہیل الہمزة الثانیة ۱۲

ع ۵ ۱۲ ۱۹



ف۴۱ (اور مصنف ہی جل وعلا کا پرتو تصنیف شریف میں بھی نظر آرہا ہے) لَّا...... خَلْفِهٖ۔ اسی کتاب آسمانی میں کسی پہلو اور کسی جہت سے بھی تحریف وتلبیس کا امکان نہیں۔ بعض علماء راسخین نے یہیں سے یہ نکتہ بھی نکالا ہے کہ اس طرح قرآن سے تمسک کرنے والے بھی باطل سے محفوظ رہتے ہیں۔ ف۴۲ یعنی جس طرح ان کی تکذیب کی گئی اور انہیں اذیت پہنچائی گئی، وہی سب آپ کے لئے بھی پیش آرہا ہے تو جس طرح انہوں نے صبر کیا تھا، آپ بھی صبر سے کام لیجئے۔ ف۴۳ اس میں تفصیل یہ ہے کہ اصل صفت تو غفوریت ہی کی ہے، لیکن اگر مشرکین ومکذبین عناد سے باز آکر مستحق مغفرت نہ ہوگئے تو پھر سزا بھی ان کے لئے شدید دردناک رکھی ہوئی ہے۔ ف۴۴ بعض معاند منکروں نے یہ کہنا شروع کیا تھا کہ سارا قرآن عربی ہی میں کیوں ہے۔ کچھ عجمی میں بھی ہوتا تو البتہ ہم یقین کر لیتے کہ یہ نبی عربی ہیں، عجمی زبان پر انہیں قدرت نہیں۔ لامحالہ یہ وحی غیبی ہے۔ یہاں اسی اعتراض کے جواب میں ارشاد ہو رہا ہے کہ یہ معاند ایمان تو جب بھی ہرگز نہ لاتے اور اس وقت یہ کہنے لگتے کہ سارا قرآن عربی ہی کیوں نہیں یہ کیسی بے جوڑ بات ہے کہ رسول خود تو عرب ہوں، اور پیام وکلام لے کر آئیں عجم کی زبان میں! فقہاء محققین نے اسی آیت سے استنباط کیا ہے کہ قرآن کا اطلاق عجمی قرآن پر بھی جائز ہے اور اختلاف لسان کی بنا پر قرآن غیر قرآن نہیں ہو جاتا، بلکہ ترجمہ قرآن پر بھی قرآن ہی کا اطلاق رہتا ہے۔ وھذا یدل علی ان نقلہ الی لغة العجم لایخرجہ ذلک من ان یکون قراٰنا (جصاص) لیکن اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ نماز بھی بجائے قرآن کے ترجمہ قرآن پڑھنے سے ادا ہو جائے گی۔ لان المامور بہ قراءة القراٰن وھو اسم للمنزل باللفظ العربی المنظوم بھذا النظم الخاص المکتوب فی المصاحف المنقول الینا نقلا متواترا (درالمختار) ف۴۵ (کہ محض آواز سن رہے ہیں اور سمجھتے بوجھتے خاک نہیں) هُدًى۔ راہنما عمل صالح کی طرف۔ شِفَآءٌ۔ باعث شفاء امراض باطنی ہے۔ فِيْۤ اٰذَانِهِمْ وَقْرٌ۔ کانوں میں ڈاٹ یوں کہ یہ منکرین ومعاندین اس آواز حق کو باوجود اس کے وضوح کے انصاف کے کانوں سے سنتے ہی نہیں۔ وَهُوَ عَلَيْهِمْ عَمًى۔ چنانچہ معاندین کی یہ ارادی نابینائی ان کے حق میں اور زیادہ موجب ضلالت بنتی جاتی ہے۔ ف۴۶ (اور چونکہ یہ یقین وایمان سے محروم ہیں، اس لئے قدرةً سکون و اطمینان کی دولت سے بھی محروم ہیں) وَلَقَدْ...... فِيْهِ۔ چنانچہ اسی توریت ہی کی طرح آج قرآن کے بارہ میں بھی لوگ اختلاف کر رہے ہیں، اور بہت سے اشرار اسے کلام الٰہی تسلیم کرنے سے انکار کر رہے ہیں — مقصود رسول کو تسکین دینی ہے کہ خلقت کی یہ عادتِ انکار تو پہلے سے چلی آرہی ہے۔ لَوْلَا...... رَبِّكَ۔ اور وہ ٹھہرائی ہوئی بات یہی ہے کہ پورا عذاب آخرت ہی میں ہوگا۔ لَقُضِيَ بَيْنَهُمْ۔ وہ فیصلہ یہی کہ منکرین پر عذاب اسی دنیا میں آ گیا ہوتا۔ ف۴۷ (کہ کسی کی کی ہوئی نیکی کو شمار سے چھوڑ دے اور یا کسی کی نہ کی ہوئی بدی کو لکھ لے) وَمَا...... لِلْعَبِيْدِ۔ آیت کے اس ٹکڑے میں تردید آ گئی ان مشرک جاہلی قوموں کے عقیدہ کی جو اپنے دیویوں دیوتاؤں کی جانب ظلم وجبر، شقاوت وسفاکی کی صفات منسوب کرنا ذرا بھی ان کی الوہیت کے منافی نہیں سمجھتے تھے۔ مَنْ عَمِلَ...... فَعَلَيْهَا۔ اسلام کی ایک بنیادی حقیقت یعنی شخصی ذمہ داری کا ایک بار پھر اعادہ واثبات کر دیا گیا۔ اور اس جہل کی ایک بار پھر اصلاح کر دی گئی کہ مقبولین سے محض نسبی نسبت رکھنا کافی ہے۔ — بحمد اللہ! آج یکشنبہ ۱۸ ذی الحجہ ۱۳۶۶ھ مطابق ۲ نومبر ۱۹۴۷ء کو اس چوبیسویں پارہ کی تفسیر کی نظر ثانی سے فراغت ہوئی۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



اِلَيْهِ يُرَدُّ عِلْمُ السَّاعَةِ ۭ وَمَا تَخْرُجُ مِنْ ثَمَرٰتٍ مِّنْ
اُسی (اللہ) کی طرف قیامت کے علم کا حوالہ دیا جا سکتا ہے اور کوئی پھل اپنے خول میں سے
اَكْمَامِهَا وَمَا تَحْمِلُ مِنْ اُنْثٰى وَلَا تَضَعُ اِلَّا بِعِلْمِهٖ ۭ
نہیں نکلتا، اور نہ کوئی عورت حمل سے رہتی ہے اور نہ (بچہ) جنتی ہے بغیر اُس کی اطلاع کے ف۴۸
وَيَوْمَ يُنَادِيْهِمْ اَيْنَ شُرَكَاۗءِيْ ۙ قَالُوْٓا اٰذَنّٰكَ ۙ مَا مِنَّا مِنْ
اور جس روز (اللہ) ان (مشرکوں) کو پکارے گا کہ (اب) میرے شریک کہاں ہیں؟ تو وہ کہیں گے کہ ہم تو آپ سے یہی عرض
شَهِيْدٍ ۴۷ ۚ وَضَلَّ عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَدْعُوْنَ مِنْ قَبْلُ
کریں گے کہ ہم میں سے کوئی (اس کا) مدعی نہیں، ف۴۹ اور جن جن کی یہ لوگ پہلے پوجا کیا کرتے تھے وہ سب اُن سے غائب ہو
وَظَنُّوْا مَا لَهُمْ مِّنْ مَّحِيْصٍ ۴۸ لَا يَسْـَٔمُ الْاِنْسَانُ مِنْ
جائیں گے اور وہ لوگ یہ سمجھ لیں گے کہ اب کوئی صورت بچاؤ کی نہیں ف۵۰ انسان کا ترقی کی آرزو سے جی
دُعَاۗءِ الْخَيْرِ ۡ وَاِنْ مَّسَّهُ الشَّرُّ فَيَـــُٔوْسٌ قَنُوْطٌ ۴۹ وَلَىِٕنْ
نہیں بھرتا اور اگر اُسے تکلیف پہنچ جاتی ہے تو مایوس و ہراساں ہو جاتا ہے ف۵۱ اور اگر
اَذَقْنٰهُ رَحْمَةً مِّنَّا مِنْۢ بَعْدِ ضَرَّاۗءَ مَسَّتْهُ لَيَقُوْلَنَّ
ہم اپنی طرف سے اُسے مہربانی کا مزہ چکھا دیتے ہیں بعد کسی تکلیف کے جو اُسے واقع ہوئی تھی تو وہ کہنے لگتا ہے
هٰذَا لِيْ ۙ وَمَآ اَظُنُّ السَّاعَةَ قَاۗىِٕمَةً ۙ وَّلَىِٕنْ رُّجِعْتُ
کہ یہ تو میرے لیے ہونی ہی تھی اور میں قیامت کو آنے والا نہیں خیال کرتا، اور اگر میں اپنے پروردگار کے پاس
اِلٰى رَبِّيْٓ اِنَّ لِيْ عِنْدَهٗ لَلْحُسْنٰى ۚ فَلَنُنَبِّئَنَّ الَّذِيْنَ
پہنچایا بھی گیا تو میرے لیے تو اس کے پاس بھی ضرور ہی بہتری ہی ہے ف۵۲ سو ہم کافروں کو اُن کے کرتوت
كَفَرُوْا بِمَا عَمِلُوْا ۡ وَلَنُذِيْقَنَّهُمْ مِّنْ عَذَابٍ غَلِيْظٍ ۵۰
ضرور بتا دیں گے اور انہیں عذاب سخت کا بھی مزہ چکھا کر رہیں گے

ف۴۸ حق تعالیٰ کی صفت علم کا اثبات ہو رہا ہے کہ اُس کا علم کامل اور ہر ہر جزئیہ کو محیط ہے اور وہی وقت قیامت کا علم رکھتا ہے۔ اِلَيْهِ يُرَدُّ عِلْمُ السَّاعَةِ۔ یہ منکرین کے اس تعریضی سوال کے جواب میں ہے کہ قیامت آخر کب آئے گی۔ ف۴۹ (اور اپنی غلطی کے بالکل معترف ہیں) اَيْنَ شُرَكَاۗءِيْ۔ یعنی جنہیں تم اپنے زعم و پندار میں ہمارا شریک و ہمسر سمجھا کرتے تھے۔ انہیں بلاؤ، وہ اب آکر بچائیں۔۔۔ شرکاء کی اپنی جانب نسبت و اضافت میں ظاہر ہے کہ حق تعالیٰ نے مشرکین کے عقائد پر تعریض کی ہے۔ اضافهم الى نفسه على زعمهم و فيه تهكم و تقريع (مدارک) مَا مِنَّا مِنْ شَهِيْدٍ۔ یعنی آج ہم میں سے کوئی بھی اس کا مدعی نہیں کہ تیرا کوئی بھی شریک ہے۔ اے مامنا احداليوم يشهيد بان لك شريكا (مدارک) ف۵۰ (اس لئے اب کسی اور سے آس لگانا حماقت محض ہے) وَظَنُّوْا۔ ظن یہاں گمان کے معنی میں نہیں، یقین کے معنی میں ہے۔ جیسا کہ قرآن مجید میں اور بھی متعدد موقعوں پر ہے۔ اے ايقنوا كما قال السدى وغيره لانه لا احتمال لغيره هنا والظن يكون بمعنى العلم كثيرًا (روح) اے ايقنوا وعلموا (قرطبی) وهذا بمعنى اليقين (ابن کثیر) ف۵۱ مومن کو اپنی ہر تکوینی اور غیر اختیاری مصیبت پر توقع اجر کی قائم رہتی اور بھروسہ کسی نہ کسی درجہ میں خدا پر رہتا ہے۔ منکر توحید و منکر آخرت سکینت قلب کی اسی دولت سے، زخم کے اسی ٹھنڈے مرہم سے محروم، حسرت و یاس کے ساتھ اپنے کو لوٹنے پر، تڑپنے پر مضطر پاتا ہے۔ اَلْاِنْسَانُ۔ ذکر یہاں کافر، ناشکرے انسان اور اس کے کمال حرص کا ہو رہا ہے۔ قال السدى والانسان ههنا يراد به الكافر (قرطبی) الكافر (معالم) اَلْخَيْرِ۔ خیر سے یہاں مراد دنیوی و مادی ہی ترقیاں ہیں۔ والخير هنا المال والصحة والسلطان والعز (قرطبی) وهو المال وصحة الجسم وغير ذالک (ابن کثیر) ف۵۲ یعنی اول تو میں اسی کا قائل نہیں کہ کوئی روز جزا بھی آنا ہے اور اگر بالفرض آئے بھی تو میں جس طرح یہاں خوش اقبال ہوں، وہاں بھی خوش اقبالی ہی میری رفیق رہے گی۔ هٰذَا لِيْ۔ یعنی میری تدبیر و قابلیت مقتضی ہی اسی کی تھی۔ لَيَقُوْلَنَّ هٰذَا لِيْ۔ غرض یہ کہ خوشحالی میں بھی سرکش و باغی، خدا فراموش و آخرت فراموش انسان اپنے مالک و مولیٰ کی طرف رجوع نہیں کرتا۔ بلکہ اپنی ہی ذات پر گھوم پھر کر رہتا ہے۔ اِنَّ لِيْ عِنْدَهٗ لَلْحُسْنٰى۔ اِنَّ خود کلمۂ تاکید ہے۔ پھر لی کی تقدیم نے اس تاکید کو مضاعف کر دیا ہے، پھر لَلْحُسْنٰى میں ل الگ تاکید کا۔ اس دوہری تاکید کی رعایت سے ترجمہ میں "ضرور ہی" بڑھا دیا گیا ہے۔

وَ اِذَآ اَنْعَمْنَا عَلَى الْاِنْسَانِ اَعْرَضَ وَنَاٰ بِجَانِبِهٖ ۚ وَ اِذَا

اور ہم جب انسان کو نعمت عطا کرتے ہیں تو وہ منہ موڑ لیتا اور کروٹ پھیر لیتا ہے، اور جب

مَسَّهُ الشَّرُّ فَذُوْ دُعَآءٍ عَرِيْضٍ ﴿۵۱﴾ قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ كَانَ

اُسے کوئی تکلیف پہنچتی ہے تو خوب لمبی چوڑی دعائیں کرتا ہے ۵۳ آپ کہیے کہ بھلا یہ بتاؤ کہ اگر یہ (قرآن)

مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ ثُمَّ كَفَرْتُمْ بِهٖ مَنْ اَضَلُّ مِمَّنْ هُوَ فِيْ

اللہ کے ہاں سے آیا ہوا ہو اور پھر تم اس سے انکار کر رہے ہو تو اس سے بڑھ کر گمراہ اور کون ہوگا جو (ایسی)

شِقَاقٍ بَعِيْدٍ ﴿۵۲﴾ سَنُرِيْهِمْ اٰيٰتِنَا فِي الْاٰفَاقِ وَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ

دور دراز مخالفت میں پڑا ہو ۵۴ ہم عنقریب اُن کو اپنی نشانیاں (اس) دنیا میں دکھائیں گے اور خود اُن کی ذات میں بھی،

حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَهُمْ اَنَّهُ الْحَقُّ ۭ اَوَلَمْ يَكْفِ بِرَبِّكَ اَنَّهٗ

یہاں تک کہ اُن پر کھل کر رہے گا کہ یہ (قرآن) حق ہے ۵۵ کیا آپ کے پروردگار کا یہ وصف کافی نہیں کہ وہ

عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ شَهِيْدٌ ﴿۵۳﴾ اَلَآ اِنَّهُمْ فِيْ مِرْيَةٍ مِّنْ

ہر (چھوٹی بڑی) چیز کا شاہد ہے ۵۶ یاد رکھو یہ لوگ اپنے پروردگار کے روبرو جانے کی طرف سے

لِّقَآءِ رَبِّهِمْ ۭ اَلَآ اِنَّهٗ بِكُلِّ شَيْءٍ مُّحِيْطٌ ﴿۵۴﴾ ع

شک میں پڑے ہیں یاد رکھو کہ وہ ہر چیز کو اپنے احاطہ میں لئے ہوئے ہے ۵۷

ایاتہا ۵۳ | ۴۲ سُوْرَةُ الشُّوْرٰى مَكِّيَّةٌ ۶۲ | رکوعاتہا ۵

اس کی ترپن آیتیں ہیں | سورۂ شوریٰ مکہ میں نازل ہوئی | اور پانچ رکوع

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

حٰمٓ ﴿۱﴾ عٓسٓقٓ ﴿۲﴾ كَذٰلِكَ يُوْحِيْٓ اِلَيْكَ وَ اِلَى الَّذِيْنَ

حا۔میم۔ عین۔سین۔قاف۔ اسی طرح اللہ غلبہ والا، حکمت والا وحی بھیجتا

۵۳ یہ دعائیں زوال نعمت پر محض جزع وفزع کی راہ سے ہوتی ہیں نہ کہ منعم حقیقی کی طرف توجہ ورجوع کے طور پر۔ الْاِنْسَانِ۔ ذکر اسی کافر، ناشکرے انسان کا چل رہا ہے۔ یرید الکافر (قرطبی) فَذُوْ دُعَآءٍ عَرِيْضٍ۔ عَرِيْضٍ کالفظ کثیر کے معنی میں محاورۂ عرب میں عام ہے العرب تستعمل الطول والعرض فی الکثرۃ (قرطبی) والعرب تستعمل الطول والعرض فی الکثرۃ یقال اطال فلان الکلام والدعاء واعرض ای اکثر (معالم) ۵۴ مطلب یہ ہوا کہ قرآن کے کلام الٰہی ہونے کی اتنی اندرونی اور بیرونی شہادتوں کے ہوتے ہوئے کم ازکم درجہ احتمال میں تو اسے خدائی کلام سمجھو اور پھر اس احتمال ہی کی بنیاد پر سوچو کہ اگر قرآن کا برحق ہونا ہی نکل آیا تو تم ضلالت کے کس درجہ اشد میں اپنے کو پاؤ گے؟ ۵۵ یعنی غلبہ حق کی ان مادی علامتوں کو دیکھ کر یہ ایک حد تک اضطراراً اعتراف پر مجبور ہو جائیں گے...... چنانچہ نہ صرف علاقہ حجاز بلکہ سارا ملک عرب اور اس کے اطراف ونواح اسلام کے مسخر ہوئے اور بڑے بڑے رؤساء وسرداران ریاست مکہ مرکٹ کر رہے۔ الْاٰفَاقِ۔ اس کا ترجمہ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے ''ان کے گرد ونواح'' سے کیا ہے اور حاشیہ یہ دیا ہے۔ اشارۃ الی ان الالف واللام عن المضاف الیہ وھو من المواھب۔ اٰيٰتِنَا فِي الْاٰفَاقِ وَفِيْٓ اَنْفُسِهِمْ۔ آیاتِ الٰہی آفاقی اور آیاتِ الٰہی انفسی ان دونوں سے کیا مراد ہے؟ عجب نہیں کہ آیاتِ آفاقی سے مراد وہ واقعات ودلائل خارجی ہوں جو ہر فطرت سلیم کو توحید وحکمت الٰہی کی طرف لاتے ہیں، اور اس کے تحت میں طبیعیات عنصریات، فلکیات کی قسم کے سارے علوم وفنون آجاتے ہیں۔ اور آیاتِ انفسی سے اشارہ نفس بشری کے اسرار وعجائبات کی جانب ہو، اور اس میں نفسیات، اخلاقیات، اجتماعیات کی ساری شاخیں آجاتی ہیں...... خارجی وداخلی دونوں قسم کے علم وفن اگر صحیح طور پر مطالعہ کئے جائیں، تو دلائل حکمت وصنعت باری ہی کا کام دے سکتے ہیں۔ اللہ تربت ٹھنڈی رکھے متعدد مفسرین کرام کی کہ اپنے اپنے رنگ میں اسی طرف اشارہ کر گئے ہیں۔ وقال عطاء وابن زید فی الافاق یعنی اقطار السموات والارض من الشمس والقمر والنجوم والیل والنہار والریاح والامطار والرعد والبرق والصواعق والنبات والاشجار، والجبال والبحار وغیرھا...... وفی انفسھم من لطیف الصنعۃ وبدیع الحکمۃ حتی سبیل الغائط والبول...... وبدیع صنعۃ اللہ وحکمتہ فی عینیہ...... وفی اذنیہ (قرطبی) ویحتمل ان یکون المراد من ذلک ما الانسان مرکب منہ وفیہ وعلیہ من المواد والاخلاط والھیأت العجیبۃ کما ھو مبسوط فی علم التشریح الدال علی حکمۃ الصانع تبارک وتعالٰی وکذلک ما ھو مجبول علیہ من الاخلاق المتباینۃ من حسن وقبح وغیر ذلک وما ھو متصرف فیہ (ابن کثیر) وقال عطاء وابن زید فی آفاق السماء واراد ان الأیات فی فنی الشمس وغیر ذلک وفی انفسھم عبرۃ الانسان بجسمہ وحواسہ وغریب خلقتہ وتدریجہ فی البطن ونحو ذلک (بحر) ۵۶ (اور وہ آپ کی سعی وکاوش واہتمام تبلیغ کو بھی دیکھ رہا ہے۔ اور ان منکروں کی ہٹ اور انکار کو بھی) اَوَلَمْ يَكْفِ بِرَبِّكَ۔ یعنی آپ کی تسکین وتسلی کے لئے یہ امر کافی ہونا چاہیے۔ اَنَّهٗ...... شَهِيْدٌ۔ آیت میں ان جاہلی قوموں کا رد ہے جنہوں نے حق تعالیٰ کی صفت ہمہ بینی میں کلام کیا ہے۔ ۵۷ (تو کاش ان کے دلوں میں حق تعالیٰ کی ان صفات ہمہ بینی وہمہ دانی کا استحضار ہوتا!) اَلَآ...... رَبِّهِمْ۔ یہاں یہ بتایا ہے کہ حق کی طلب وجستجو ان میں اس لئے نہیں کہ خود آخرت ہی کا اعتقاد انہیں نہیں اور طبیعت میں تحقیق وجستجو کی طرف سے تساہل وبے رغبتی تو آخرت کی اسی بے یقینی نے پیدا کردی ہے۔ اِنَّهٗ...... مُحِيْطٌ۔ آیت میں ان جاہلی قوموں کا رد ہے جنہوں نے حق تعالیٰ کی صفات ہمہ دانی وہمہ توانی میں کلام کیا ہے۔

ف ۱ (اصول دین کی تحقیق وتعیین کے لئے) كَذٰلِكَ۔ یعنی جس طرح یہ سورت نازل کی۔ اسی طرح اس نے دوسری سورتوں اور آیتوں کی وحی آپ پر کی ہے۔ اے مثل ذٰلک الوحی (کشاف) اے یوحی مثل ما فی هٰذه السورة من المعانی (روح) حٰمٓ۔ عٓسٓقٓ۔ حضرت ابن عباس کی جانب یہ قول منسوب ہوا ہے کہ حٰمٓ ایک اسم الٰہی ہے اور عٓ سے اشارہ عذاب بدر کی جانب ہے اور سٓ سے اشارہ اس آیت کی طرف ہے سَیَعْلَمُ الَّذِیْنَ ظَلَمُوْٓا اَیَّ مُنْقَلَبٍ یَّنْقَلِبُوْنَ۔ اب رہا قٓ تو حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ صحابی کی جانب یہ قول منسوب ہے کہ اس سے صورِ قیامت مراد ہے۔ لیکن محققین کے نزدیک نہ یہ دونوں روایتیں ثابت شدہ ہیں نہ اور کوئی روایت۔ ذکر المفسرون فی حٰمٓ عسق اقوالاً مضطرباً لا یصح منها شیء (بحر) والذی یغلب علی الظن عدم ثبوت شیء من الروایتین (روح) ف ۲ تو اس کا اور کسی مخلوق کا مقابلہ ہی کیا؟...... برتری اور عظمت صرف اسی کا حق ہے۔ دنیا جہان کی بڑی بڑی اونچی ہستیاں اس کے آگے بساط ہی کیا رکھتی ہیں۔ آیت سے مقصود حق تعالیٰ کی ملکیت کاملہ اور اس کی عظمت کا اثبات ہے اور اس سے مشرکین جاہلین کے عقائد کا ابطال بالکل ظاہر ہے۔ السَّمٰوٰتُ۔ امام رازی علیہ الرحمہ نے اس آیت کے تحت میں پھر ایک بار یاد دلا دیا ہے کہ



مِنْ قَبْلِكَ ۙ اللّٰهُ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ ۝۳ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ

رہا ہے آپ پر اور آپ سے قبل والوں پر ف ۱ اسی (اللہ) کا ہے جو کچھ بھی آسمانوں

وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝۴ تَكَادُ السَّمٰوٰتُ

میں ہے اور زمین میں ہے اور وہی برتر ہے، عظیم الشان ہے ف ۲ کچھ بعید نہیں کہ آسمان

یَتَفَطَّرْنَ مِنْ فَوْقِهِنَّ وَالْمَلٰٓئِكَةُ یُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ

اپنے اوپر سے پھٹ پڑیں ف ۳ اور فرشتے اپنے پروردگار کی تسبیح وحمد کرتے رہتے ہیں

وَیَسْتَغْفِرُوْنَ لِمَنْ فِی الْاَرْضِ ؕ اَلَآ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْغَفُوْرُ

اور اہل زمین کے لئے طلب مغفرت کرتے رہتے ہیں ف ۴ یاد رکھو اللہ ہی بڑا مغفرت کرنے والا ہے،

الرَّحِیْمُ ۝۵ وَالَّذِیْنَ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِیَآءَ اللّٰهُ حَفِیْظٌ

بڑا رحیم ہے ف ۵ اور جن لوگوں نے اس کے سوا (دوسرے) کارساز (خدا) ٹھہرا رکھے ہیں، اللہ انہیں دیکھ بھال

عَلَیْهِمْ ۖ وَمَآ اَنْتَ عَلَیْهِمْ بِوَكِیْلٍ ۝۶ وَكَذٰلِكَ اَوْحَیْنَآ

رہا ہے اور آپ ان کے کوئی ذمہ دار نہیں ہیں ف ۶ اور آپ پر اسی طرح یہ قرآن

اِلَیْكَ قُرْاٰنًا عَرَبِیًّا لِّتُنْذِرَ اُمَّ الْقُرٰی وَمَنْ حَوْلَهَا وَتُنْذِرَ

عربی میں وحی کیا گیا ہے تاکہ آپ مکہ والوں کو اور ان کو جو اس کے آس پاس رہتے ہیں ف ۷ جمع ہونے کے

یَوْمَ الْجَمْعِ لَا رَیْبَ فِیْهِ ؕ فَرِیْقٌ فِی الْجَنَّةِ وَفَرِیْقٌ فِی

دن سے ڈرائیں جس میں ذرا شک نہیں ف ۸ ایک گروہ جنت میں (داخل) اور ایک گروہ

السَّعِیْرِ ۝۷ وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَجَعَلَهُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً وَّلٰكِنْ

دوزخ میں اور اگر اللہ کی مشیت ہوتی تو وہ ان سب کو ایک ہی طریقہ کا بنا دیتا لیکن

یُّدْخِلُ مَنْ یَّشَآءُ فِیْ رَحْمَتِهٖ ؕ وَالظّٰلِمُوْنَ مَا لَهُمْ مِّنْ

جس کے لئے اس کی مشیت ہوتی ہے اسی کو وہ اپنی رحمت میں داخل کرتا ہے، اور ان ظالموں کا کوئی نہ حامی



انسان سے اوپر کی طرف جو کچھ بھی واقع ہے سب پر اطلاق سماء ہی کا ہوتا ہے۔ کلما سماک فهم سماء (کبیر) الْعَلِیُّ حق تعالیٰ کی بلندی جہت ومکان کے لحاظ سے تو مراد ہو ہی نہیں سکتی، لامحالہ مراد یہ ہے کہ وہ ذات پاک ممکنات ومخلوقات کی مشابہت سے بالاتر ہے۔ لا یجوز ان یکون المراد بکونه علیاً العلو فی الجهة والمکان لما ثبت الدلالة علی فساده (کبیر) وجب ان یکون المراد من العلی المتعالی من مشابهة الممکنات ومناسبة المحدثات (کبیر) الْعَظِیْمُ۔ حق تعالیٰ کی عظمت بلحاظ جسم وجثہ تو مراد ہو ہی نہیں سکتی، لامحالہ عظمت بلحاظ قدرت وکمالات مراد ہوگی۔ لا یجوز ان یکون المراد من العظیم العظمة بالجثة وکبر الجسم (کبیر) وجب ان یکون المراد من العظیم العظمة بالقدرة القهر بالاستعلاء وکمال الالٰهیة (کبیر) ف ۳ (ہیبت حق سے، یا کثرت ملائکہ کے ثقل سے) مفسرین نے یہ دونوں قول نقل کئے ہیں:۔ اے یتشققن من عظمة الله تعالیٰ (روح۔ عن قتادہ) یتفطرن من الثقل (روح۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) پیرایۂ بیان دونوں صورتوں میں دنیا والوں کی سمجھ کے لائق اختیار کیا گیا ہے۔ مِنْ فَوْقِهِنَّ۔ عربی اسلوب بلاغت کے مطابق یہ زور بیان اور تاکید معنی کے لئے لایا گیا، ورنہ عام قاعدہ کے لحاظ سے تو من تحتهن ہوتا۔ بولغ فی ذٰلک فجعلت مؤثرة فی جهة الفوق کانه قیل یکون یتفطرن من الجهة التی فوقهن دع الجهة التی تحتهن (کشاف) ف ۴ (اور نظام عالم انہیں معصوموں کی دعا واستغفار سے تھما ہوا ہے) لِمَنْ فِی الْاَرْضِ کے عموم میں مومن وکافر دونوں داخل ہیں۔ مومنوں کے حق میں استغفار یہ کہ اللہ ان کی لغزشوں اور خطاؤں کو نظر انداز کرے۔ کافروں کے حق میں استغفار یہ کہ اللہ ان کے دل میں توفیق ایمان ڈال دے۔ اما فی حق الکفار فبواسطة طلب الایمان لهم واما فی حق المؤمنین فبالتجاوز عن سیئاتهم (کبیر) وَالْمَلٰٓئِكَةُ یُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ۔ ملائکہ کوئی خود مختارانہ یا معبودانہ حیثیت نہیں رکھتے۔ وہ تو خود ہی دوسرے بندوں کی طرح اپنے پروردگار کی حمد وتسبیح میں لگے رہتے ہیں۔ ف ۵ یعنی مغفرت ورحمت صرف اسی کے اختیار کی چیز ہے۔ فرشتوں کے بس کی نہیں۔ فرشتے تو صرف طلب مغفرت ودعائے مغفرت (استغفار) کر سکتے ہیں۔ ف ۶ ایک بار پھر اس حقیقت کا اعلان کہ معاملات تکوینی میں قادر ومتصرف صرف ذات حق تعالیٰ ہے۔ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے ذمہ صرف پیام واحکام کی تبلیغ وتلقین ہے۔ کسی کے ماننے نہ ماننے کی ذمہ داری ان کے اوپر ذرا سی بھی نہیں۔ اللہ خود ہی وقت مناسب پر سب سے نپٹ لے گا۔ ف ۷ اُمَّ الْقُرٰی۔

اُمّ۔ عربی میں ہر وہ چیز ہے جو دوسری چیزوں کا مبداء، مرکز ومصدر ہو۔ والعرب تسمی اصل کل شیء امه (کبیر) یقال لکل ما کان اصلاً لوجود شیء او تربیته او اصلاحه او مبدئه (راغب) تو ام القریٰ کے لفظی معنی بستیوں کی ماں یا آبادیوں کے مرکز کے ہوئے۔ مراد شہر مکہ سے ہے قیل لمکة ام القریٰ وذٰلک لما روی ان الدنیا دحیت من تحتها (راغب) وهی مکة وسمیت بهٰذا الاسم اجلالاً لها (کبیر) لفظ سورۃ الانعام پ۷ میں قریب ختم پارہ کے آیا ہے۔ وہاں کا حاشیہ ملاحظہ کر لیا جائے۔ وَمَنْ حَوْلَهَا۔ صرف آس پاس ہی کی بستیاں اور آبادیاں مراد نہیں، بلکہ سارا عالم مراد ہے۔ مرکز سے قطع نظر نزدیک ہو یا دور۔ بہرحال اس مرکز ہی سے اس کا تعلق قائم رہے گا۔ اے الارض کلها (ابن جریر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) الی المشرق والمغرب (ابن جریر۔ عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) دخل فیه سائر البلدان والقریٰ (کبیر) كَذٰلِكَ۔ اس اسم اشارہ کا مشارٌ الیہ آیت ماقبل کا مفہوم ہے۔ ذٰلک اشارة الی معنی الاٰیة قبلها من ان الله تعالیٰ هو الرقیب علیهم وما انت برقیب علیهم ولکن نذیراً لهم (کشاف) ف ۸ یعنی قیامت کے دن سے روز حشر یا یوم احتساب کا ڈر اور اصلاح عقائد واخلاق میں فطرت بشری کے لیے خاص طور پر مؤثر ہے۔ لَا رَیْبَ فِیْهِ۔ یہ صفت یوم الجمع کی ہے۔

وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ﴿۸﴾ اَمِ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءَ ۚ فَاللّٰهُ هُوَ

نکلے گا نہ مددگار ف۹ کیا اُن لوگوں نے (اللہ) کے سوا کارساز ٹھہرا رکھے ہیں؟ سو کارساز تو بس

الْوَلِيُّ وَهُوَ يُحْيِ الْمَوْتٰى ۡ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۹﴾ وَمَا

اللہ ہی ہے اور بس وہی مُردوں کو زندہ کر دے گا اور وہی ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے ف۱۰ اور

اخْتَلَفْتُمْ فِيْهِ مِنْ شَيْءٍ فَحُكْمُهٗٓ اِلَى اللّٰهِ ؕ ذٰلِكُمُ اللّٰهُ

جس چیز میں تم اختلاف کرتے ہو اس کا فیصلہ اللہ ہی کے سپرد ہے ف۱۱ یہی اللہ

رَبِّيْ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ ۖ وَاِلَيْهِ اُنِيْبُ ﴿۱۰﴾ فَاطِرُ السَّمٰوٰتِ

میرا مددگار ہے میں اُسی پر توکل رکھتا ہوں، اور اُسی کی طرف رجوع کرتا ہوں ف۱۲ (وہی) پیدا کرنے والا ہے

وَالْاَرْضِ ؕ جَعَلَ لَكُمْ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا وَّمِنَ

آسمانوں اور زمین کا (اسی نے) تمہارے لئے تمہارے جنس کے جوڑے بنائے اور مویشیوں کے

الْاَنْعَامِ اَزْوَاجًا ۚ يَذْرَؤُكُمْ فِيْهِ ؕ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ ۚ وَهُوَ

جوڑے بنائے، اور اس کے ذریعہ سے تمہاری نسل چلاتا رہتا ہے، کوئی چیز اُس کے مثل نہیں اور وہی

السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ ﴿۱۱﴾ لَهٗ مَقَالِيْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ

(ہر بات کا) سننے والا ہے (ہر چیز کا) دیکھنے والا ہے ف۱۳ اُسی کے اختیار میں آسمانوں اور زمین کی کنجیاں ہیں

يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيَقْدِرُ ؕ اِنَّهٗ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿۱۲﴾

وہ جسے چاہے زیادہ روزی دیتا ہے اور (جسے چاہے) کم دیتا ہے، بے شک وہ ہر چیز کا خوب جاننے والا ہے ف۱۴

شَرَعَ لَكُمْ مِّنَ الدِّيْنِ مَا وَصّٰى بِهٖ نُوْحًا وَّالَّذِيْٓ اَوْحَيْنَآ

اللہ نے تمہارے لئے وہی دین مقرر کیا جس کا اُس نے نوح کو حکم دیا تھا اور جس کو ہم نے آپ کے پاس

اِلَيْكَ وَمَا وَصَّيْنَا بِهٖٓ اِبْرٰهِيْمَ وَمُوْسٰى وَعِيْسٰٓى اَنْ اَقِيْمُوا

وحی کیا ہے، اور جس کا ہم نے ابراہیم اور موسیٰ اور عیسیٰ کو بھی حکم دیا تھا یعنی یہ کہ اس دین کو

ع ۹ ۲

ف۹ مطلب یہ ہوا کہ اگر مشیت تکوینی یوں ہی ہوتی تو سب ایک ہی دینی طریق پر خلق کیے جاتے لیکن بیشمار حکمتوں اور مصلحتوں سے یہ منظور نہ ہوا۔ اب سب کے سب اضطرارًا ہدایت یاب نہ ہوں گے۔ بلکہ صرف وہی مخصوص گروہ ہدایت یاب ہوگا۔ جس پر مخصوص رحمت الٰہی بھی ہوگی اور منکرین وکافرین قیامت کے دن بالکل بے سہارے کے ہوں گے۔ وَالظّٰلِمُوْنَ۔ ظالمون۔ سے یہاں بھی مراد اہل کفر وشرک ہیں۔ اے الکافرون (معالم) ف۱۰ (تو اس کے سوا تو کسی میں کارساز بننے کی صلاحیت ہی نہیں) مقصود مشرکوں اور اہل کتاب دونوں کے عقائد شرکیہ کی تردید ہے۔ ف۱۱ (دنیا میں دلیل صحیح سے اور آخرت میں فیصلہ کے عملی نفاذ سے) فَحُكْمُهٗٓ اِلَى اللّٰهِ۔ حُكم اِلَى اللّٰه۔ کے تحت میں حکم منصوص وحکم مستنبط دونوں آگئے اور حکم نص واستنباط دونوں پر حاوی ہے — اس حقیقت کے سمجھ لینے سے خوارج اور منکرین فقہ دونوں کے بہت سے مغالطوں کا جواب نکل آتا ہے۔ ف۱۲ (اور ظاہر ہے کہ جو دنیا وآخرت کے ہر امر میں اللہ ہی کی طرف رجوع کرے گا اور اسی پر بھروسہ رکھے گا اسے کسی مخلوق سے خوف ہی کیا ہوسکتا ہے) قرآن نے بار بار زور اس حقیقت پر دیا ہے کہ اللہ کو ایک فلسفیانہ نظریہ کے ماتحت محض مسبب الاسباب یا خالق کل سمجھے رہنا ہرگز کافی نہیں۔ ضرورت اس کی ہے کہ اس کے ساتھ انسان تعلق اپنی ہر ضرورت کا جوڑے رہے۔ اور اسی کو مدبر عالم وکارساز کائنات سمجھتا رہے۔ مشرک قوموں کی اصل گمراہیاں اسی باب میں تھیں۔ ذٰلِكُمْ۔ یعنی وہی جو میرے تمہارے درمیان حاکم ہے۔ اے ذالکم الحاکم بینکم ھو ربی (کبیر) ف۱۳ (اور وہ جاہلی مشرک قوموں کے دیوی دیوتاؤں کی طرح نہیں جس کا علم وادراک وہ خود ہی ہر طرح ناقص ومحدود تسلیم کرتے ہیں) فِيْهِ۔ فی یہاں ب کے معنی میں ہے۔ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ۔ یہ اصل اصول ہے صفات تنزیہ کی۔ کوئی شے بھی پیش کی جائے اللہ کی ہم جنس، ہم نوع، ہمسر، ہم صف، غرض کسی طرح بھی ”مثل“ نہیں ہوسکتی۔ كَمِثْلِهٖ۔ ک زائد تاکید معنی کے لئے ہے۔ الکاف الزائدۃ للتاکید (روح۔ عن الزجاج وابن جنّی والاکثرین) والمعنی لیس کھو شیء علی سبیل المبالغۃ (کبیر) ف۱۴ ابھی ابھی ذکر آچکا ہے کہ زمین وآسمان، ساری کائنات کا خالق حق تعالیٰ ہے۔ اب ارشاد ہو رہا ہے کہ محض خالق وفاطر ہی نہیں بلکہ رازق قادر، حاکم ومتصرف بھی وہی ہے، اور وہ بھی یوں ہی اٹکل پچو نہیں، بلکہ رتی ماشہ پورے پورے حساب کے ساتھ...... اور اس کا علم کلیات تک محدود نہیں، کلیات وجزئیات، ظواہر وخفایا سب پر یکساں حاوی۔

الدِّیۡنَ وَ لَا تَتَفَرَّقُوۡا فِیۡهِ ؕ کَبُرَ عَلَی الۡمُشۡرِکِیۡنَ مَا

قائم رکھنا اور اس میں تفرقہ نہ ڈالنا ف۱۵ مشرکین پر وہ بات بہت گراں ہے جس کی طرف

تَدۡعُوۡهُمۡ اِلَیۡهِ ؕ اَللّٰهُ یَجۡتَبِیۡۤ اِلَیۡهِ مَنۡ یَّشَآءُ وَ یَهۡدِیۡۤ

آپ انہیں بلا رہے ہیں، اللہ اپنی طرف جس کو چاہے کھینچ لیتا ہے، اور اپنی طرف رسائی دیتا ہے

اِلَیۡهِ مَنۡ یُّنِیۡبُ ﴿۱۳﴾ وَ مَا تَفَرَّقُوۡۤا اِلَّا مِنۡۢ بَعۡدِ مَا جَآءَهُمُ

ہر اس شخص کو جو (اس کی طرف) رجوع کرے ف۱۶ اور تفرقے تو اس وقت سے ان لوگوں نے پیدا کئے جب ان کے پاس علم

الۡعِلۡمُ بَغۡیًۢا بَیۡنَهُمۡ ؕ وَ لَوۡ لَا کَلِمَةٌ سَبَقَتۡ مِنۡ رَّبِّكَ اِلٰۤی

(صحیح) پہنچ چکا تھا (وہ بھی) آپس کی ضد اضدی سے ف۱۷ اور اگر آپ کے پروردگار کی طرف سے ایک بات ایک وقت

اَجَلٍ مُّسَمًّی لَّقُضِیَ بَیۡنَهُمۡ ؕ وَ اِنَّ الَّذِیۡنَ اُوۡرِثُوا الۡکِتٰبَ

معین تک کے لئے طے نہ ہو چکی ہوتی تو ان کے درمیان فیصلہ ہو چکا ہوتا ف۱۸ اور جن لوگوں کو کتاب (الٰہی) ان کے بعد

مِنۡۢ بَعۡدِهِمۡ لَفِیۡ شَكٍّ مِّنۡهُ مُرِیۡبٍ ﴿۱۴﴾ فَلِذٰلِكَ فَادۡعُ ۚ

دی گئی وہ اس کی طرف سے شک میں پڑے ہوئے متردد ہو رہے ہیں ف۱۹ آپ اسی بناء پر (انہیں) بلائے جایئے،

وَ اسۡتَقِمۡ کَمَاۤ اُمِرۡتَ ۚ وَ لَا تَتَّبِعۡ اَهۡوَآءَهُمۡ ۚ وَ قُلۡ اٰمَنۡتُ

(دین حق کی طرف) اور قائم رہئے جس طرح آپ کو حکم ملا ہے اور ان کی خواہشوں پر نہ چلئے، اور آپ کہہ دیجئے کہ اللہ نے

بِمَاۤ اَنۡزَلَ اللّٰهُ مِنۡ کِتٰبٍ ۚ وَ اُمِرۡتُ لِاَعۡدِلَ بَیۡنَکُمۡ ؕ اَللّٰهُ

جو بھی کتابیں نازل کی ہیں میں ان پر ایمان لاتا ہوں، اور مجھے یہ حکم ملا ہے کہ (اپنے اور) تمہارے درمیان انصاف کروں، اللہ

رَبُّنَا وَ رَبُّکُمۡ ؕ لَنَاۤ اَعۡمَالُنَا وَ لَکُمۡ اَعۡمَالُکُمۡ ؕ لَا حُجَّةَ بَیۡنَنَا

ہمارا بھی پروردگار ہے اور تمہارا بھی پروردگار ہے، ہمارے لئے ہمارے عمل اور تمہارے لئے تمہارے عمل ہماری تمہاری

وَ بَیۡنَکُمۡ ؕ اَللّٰهُ یَجۡمَعُ بَیۡنَنَا ۚ وَ اِلَیۡهِ الۡمَصِیۡرُ ﴿ؕ۱۵﴾ وَ الَّذِیۡنَ

کوئی بحث نہیں اللہ ہی ہم سب کو جمع کرے گا اور اسی کے پاس جانا ہے ف۲۰ اور جو لوگ



ف۱۵ آیت میں ایک بڑے اہم مسئلہ وحدتِ دین کا بیان ہے۔ دین اصلاً شروع سے بالکل ایک رہا ہے۔ تفصیلات شریعت (یعنی احکام واعمال) ہر دور کی مناسبت سے بدلتی رہتی ہیں، لیکن نفس دین (یعنی عقیدۂ اساسی) شروع ہی سے دین توحید ہے۔ اور اسی کا ایک لازمی جزء مسئلہ نبوت ہے۔ نُوۡحًا۔ نوح علیہ السلام وہ سب سے پہلے پیمبر ہیں جن سے باقاعدہ سلسلہ نبوت حضرت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کے وقت تک برابر قائم رہا۔ نُوۡح۔ اِبۡرٰهِیۡمَ۔ مُوۡسٰی۔ عِیۡسٰی سب پر حاشیے گذر چکے۔ کَبُرَ ...... اِلَیۡهِ۔ یہ اس حقیقت کا اظہار ہے کہ توحید کی دعوت (مع اس کے مضمرات ومتضمنات کے) اہل جاہلیت کو ہمیشہ اور ہر جگہ بہت گراں گزری ہے۔ ف۱۶ یعنی جس سے اس کی مشیت متعلق ہو جاتی ہے، اسے وہ دین حق کی توفیق دے دیتا ہے اور جو اس کی طرف جھکتا ہے، اسے وہ اپنا تقرب دے کر رہتا ہے۔ ''یعنی توفیق ایمان کے بعد اگر انابت واطاعت ہو تو اس پر قرب الٰہی وثواب غیر متناہی مرتب ہوتا ہے۔'' (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) روح المعانی میں ہے کہ آیت میں اشارہ ہے جذب وسلوک کی طرف۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے اس اجمال کی تفصیل یہ کی کہ جبی (مادۂ اجتباء) کے معنی ہیں جذب کے اور ہدایت کے معنی ہیں سالک کو راہ دکھانے کے۔ ف۱۷ یہاں ایک بار پھر اس حقیقت کا اعادہ ہے کہ دین اصلی اور دین قدیم تو دین توحید ہی ہے۔ اور شرک مبتدع ومخترع ادیان کی ایجاد تو بہت بعد کی چیز ہے اور اس کی بنیاد بھی کسی اجتہادی غلطی پر نہیں، بلکہ تمام تر نفسانیت پر ہے۔ ف۱۸ (عملاً اور عیاناً اسی دنیا میں) کَلِمَةٌ سَبَقَتۡ مِنۡ رَّبِّكَ۔ وہ طے شدہ بات یہی کہ پورا عذاب آخرت میں ہوگا۔ آیت مومنین کی تسکین وتسلی کے لئے ہے کہ یہ مجرم جواب تک بچے ہوئے ہیں۔ یہ اپنے کسی ذاتی استحقاق کی بناء پر نہیں، بلکہ اس لئے کہ اللہ نے اپنی تکوینی حکمتوں اور مصلحتوں سے ان کی سزا کو دار العمل میں نہیں بلکہ دار الجزاء کے لئے ملتوی رکھا ہے۔ ف۱۹ یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے معاصر اہل کتاب۔ اهل الكتاب الذين كانوا فى عهد رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم (کبیر) قال الاكثرون هم اليهود والنصارٰى (کبیر) مِنۡۢ بَعۡدِهِمۡ۔ ضمیر ھم منکرین سابقین اہل کتاب کی جانب ہے۔ اے من بعد انبيائهم وقيل من بعد الامم الخالية (معالم) لَفِیۡ شَكٍّ مِّنۡهُ مُرِیۡبٍ۔ یعنی اپنے ہی دین اور اپنی ہی کتابوں کی حقیقت کی طرف سے شک وشبہ، تردد وتذبذب میں مبتلا ہیں۔ اور ان پر اس طرح ایمان نہیں رکھتے جو ایمان کا حق ہے۔ ضمیرہ کتاب کی طرف ہے۔ ف۲۰ (اور وہی سب کا فیصلہ کر دے گا۔ ابھی بحث بیکار ہے۔ البتہ تبلیغ کئے جائیں گے) لِاَعۡدِلَ۔ ل مرادف اَنۡ کے ہے اے امرت ان اعدل (روح) اُمِرۡتُ لِاَعۡدِلَ بَیۡنَکُمۡ۔ یعنی تمہارے حق میں انصاف کو ملحوظ رکھوں اور تمہارے اوپر اس سے زائد بار نہ ڈالوں جتنے کا شریعت نے تمہیں مکلف کیا ہے۔ اور ہر حال میں تمہارے معاملہ میں عدل سے کام لیتا رہوں۔ قال ابن عباسؓ امرت ان لا احيف عليكم باكثر مما افترض الله عليكم من الاحكام وقيل لا عدل بينكم فى جميع الاحوال والاشياء (معالم) اے فى الحكم كما امرنى الله (ابن کثیر) فَلِذٰلِكَ۔ یعنی ان کے اسی تفرق کی بناء پر۔ فلاجل ذٰلك التفرق او الكتب او العلم الذى اوتيتهٗ (بیضاوی) لَنَاۤ اَعۡمَالُنَا الخ۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہ ہدایت ایسے موقع کے لئے ہے جب مناظرہ ختم ہو جائے، پھر بھی قبول حق کی توقع نہ ہو۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



يُحَآجُّوْنَ فِى اللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ مَا اسْتُجِيْبَ لَهٗ حُجَّتُهُمْ
اللہ کے باب میں جھگڑے نکالتے ہیں، بعد اس کے کہ اس کو مان لیا گیا، اُن کی حجت اُن کے
دَاحِضَةٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ وَ عَلَيْهِمْ غَضَبٌ وَّ لَهُمْ عَذَابٌ
پروردگار کے نزدیک باطل ہے اور اُن پر غضب (نازل ہونے والا) ہے اور اُن کے لئے
شَدِيْدٌ ﴿١٦﴾ اَللّٰهُ الَّذِىْۤ اَنْزَلَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ وَالْمِيْزَانَ ؕ وَمَا
عذاب سخت ہے ف۲۱ اللہ ہی تو ہے جس نے کتاب کو حق اور انصاف کے ساتھ نازل کیا اور
يُدْرِيْكَ لَعَلَّ السَّاعَةَ قَرِيْبٌ ﴿١٧﴾ يَسْتَعْجِلُ بِهَا الَّذِيْنَ لَا
آپ کو کیا خبر عجب نہیں کہ قیامت قریب ہی ہو ف۲۲ اس کے لئے جلدی وہی لوگ مچا رہے ہیں جو
يُؤْمِنُوْنَ بِهَا ۚ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مُشْفِقُوْنَ مِنْهَا ۙ وَيَعْلَمُوْنَ
اُس پر ایمان نہیں رکھتے اور جو لوگ ایمان رکھتے ہیں وہ اس سے ڈرتے رہتے ہیں اور یقین رکھتے ہیں
اَنَّهَا الْحَقُّ ؕ اَلَاۤ اِنَّ الَّذِيْنَ يُمَارُوْنَ فِى السَّاعَةِ لَفِىْ ضَلٰلٍۢ
کہ وہ برحق ہے ف۲۳ یاد رکھو کہ لوگ قیامت کے باب میں جھگڑے نکالتے ہیں دور دراز کی گمراہی میں
بَعِيْدٍ ﴿١٨﴾ اَللّٰهُ لَطِيْفٌۢ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَهُوَ الْقَوِىُّ
مبتلا ہیں، اللہ اپنے بندوں کے باریک امور سے خوب باخبر ہے جس کو چاہتا ہے روزی دیتا ہے، اور وہ بڑا قوت والا ہے
الْعَزِيْزُ ﴿١٩﴾ مَنْ كَانَ يُرِيْدُ حَرْثَ الْاٰخِرَةِ نَزِدْ لَهٗ فِىْ حَرْثِهٖ ۚ
بڑا زبردست ہے ف۲۴ جو کوئی آخرت کی کھیتی کا طالب ہے ہم اُسے اُس کی کھیتی میں ترقی دیں گے،
وَمَنْ كَانَ يُرِيْدُ حَرْثَ الدُّنْيَا نُؤْتِهٖ مِنْهَا وَمَا لَهٗ فِى الْاٰخِرَةِ
اور جو کوئی دنیا کی کھیتی کا طالب ہے ہم اُسے کچھ دنیا میں سے دیں گے اور آخرت میں اس کا کچھ
مِنْ نَّصِيْبٍ ﴿٢٠﴾ اَمْ لَهُمْ شُرَكٰٓؤُا شَرَعُوْا لَهُمْ مِّنَ الدِّيْنِ
حصہ نہ ہوگا ف۲۵ تو کیا ان کے (تجویز کئے ہوئے) کچھ شریک ہیں جنھوں نے اُن کے لئے ایسا دین مقرر کردیا

ع ۱۰/۲

ف۲۱ فی اللہ۔ یعنی اللہ کے دین وشریعت کے باب میں۔ مِنْۢ بَعْدِ مَا اسْتُجِيْبَ لَهٗ۔ لہٗ میں ضمیر اللہ یا اس کے دین کی طرف ہے۔ اے من بعد ما استجاب الناس للہ عزوجل اولدینہ ودخلوا فیہ۔ (روح) حُجَّتُهُمْ ...... رَبِّهِمْ۔ اس بطلان حجت کا ظہور کامل حشر میں ہوگا۔ يُحَآجُّوْنَ فِى اللّٰهِ۔ یعنی حق تعالیٰ کے دین حق کے باب میں جھگڑا مسلمانوں سے نکالتے رہتے ہیں۔ يُحَآجُّوْنَ ...... لَهٗ۔ فقہاء نے باشارۃ النص اس سے یہ نکالا ہے کہ اجماع امت کا انکار ضلالت ہے۔ ف۲۲ رسول کے علم غیب کلی کا اثبات جس کا دعویٰ اس زمانہ کے بعض عالم نما جاہلوں نے کیا ہے، ایک بدیہی البطلان دعویٰ ہے۔ قرآن مجید نے جہاں اس کی اور بیسیوں طریقوں سے صراحت کی ہے وہاں آپ کی ذات سے وقت قیامت کے علم کی نفی بھی بار بار کرکے کی ہے۔ الْمِيْزَانَ۔ میزان کے معنی عدل کے بھی لئے گئے ہیں اور شریعت کے بھی اور حاصل دونوں کا ایک ہی ہے۔ وھو العدل والانصاف قال مجاھد و قتادۃ (ابن کثیر) قال قتادۃ و مجاھد و مقاتل العدل (معالم) اے العدل کما قال ابن عباس ومجاھدو قتادۃ وغیرھم اوالشرع الذی یوزن بہ الحقوق (روح) ف۲۳ یعنی قیامت کو اگر آنا ہے تو آ کیوں نہیں جاتی۔ تقاضا بطور استہزاء تو منکرین ہی کی طرف سے ہوتا رہتا ہے۔ باقی جو اہل ایمان ویقین ہیں وہ تو اس کے یقینی وقوع سے اور اپنے اعمال کی کوتاہیوں پر نظر کرکے ہمیشہ اس سے عقلاً خائف ہی رہتے ہیں (گو کبھی حالاً واضطراراً اس کا شوق غالب بھی آجائے) ف۲۴ (اور ان صفات کا پورا ظہور ان لوگوں کے حق میں آخرت میں ہوگا) اَللّٰهُ ...... يَّشَآءُ۔ یعنی حق تعالیٰ ہی اپنے بندوں کے مصالح خفی ومنافع بعید سے خوب واقف ہے۔ وہی حسب مصالح تکوینی جس کو جس قدر چاہتا ہے روزی دیتا ہے۔ رزق کی افراط یا تفریط، زر ومال کی کثرت یا افلاس۔ یہ سب انتظامی امور ہیں۔ انہیں کسی کے حق وباطل ہونے سے کوئی تعلق نہیں۔ ف۲۵ (اس لئے کہ آخرت میں حصہ ملنے کی پہلی شرط ایمان ہے اور وہی یہاں مفقود ہے) مطلب یہ ہوا کہ طلب کے قابل صرف آخرت ہے (دنیا اس میں ضمناً خود ہی آجائے گی) نہ کہ دنیا کہ وہ حسب تمنا نصیب نہیں ہو پاتی اور اس میں پڑنے سے آخرت سے بالکل حرمان ہی ہو جاتا ہے۔ مَنْ كَانَ يُرِيْدُ حَرْثَ الْاٰخِرَةِ۔ یعنی اس کا مطمح نظر تمامتر دنیا ہی ہے۔ اس کی کسی سعی وتدبیر کا آخرت سے کوئی تعلق ہی نہیں۔ ایسے شخص سے ظاہر ہے کہ ایمان تک مفقود ہوگا۔ اہل ایمان اس کے برعکس نہ دنیا کو سرے سے ترک کردیتے ہیں۔ نہ اسے اپنا مطمح نظر بنائے رکھتے ہیں بلکہ دنیا کو آخرت کا ذریعہ بناتے ہیں۔ حَرْثَ الدُّنْيَا۔ حَرْثَ الْاٰخِرَةِ۔ خوب خیال کرلیا جائے کہ قرآن مجید تجارتی، مالی، کاروباری اصطلاحات کے ساتھ ساتھ زراعت وفلاحت کی اصطلاحیں بھی کثرت سے لاتا ہے۔

مَالَمْ يَأْذَنْ بِهِ اللّٰهُ ؕ وَلَوْلَا كَلِمَةُ الْفَصْلِ لَقُضِيَ بَيْنَهُمْ ؕ

ہے جس کی اللہ نے اجازت نہیں دی ہے؟ اور اگر ایک قول فیصل نہ ہوتا تو ان کے درمیان (عملی) فیصلہ اب تک ہو چکا ہوتا

وَ اِنَّ الظّٰلِمِيْنَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۲۱﴾ تَرَى الظّٰلِمِيْنَ

اور کافروں کو ضرور عذاب دردناک ہو گا ف۲۶ آپ کافروں کو دیکھیں گے

مُشْفِقِيْنَ مِمَّا كَسَبُوْا وَهُوَ وَاقِعٌ بِهِمْ ؕ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

ڈرتے ہوئے اپنے کرتوتوں سے اس حال میں کہ (وبال) ان پر پڑ کر رہے گا اور جو لوگ ایمان لائے

وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فِيْ رَوْضٰتِ الْجَنّٰتِ ۚ لَهُمْ مَّا يَشَآءُوْنَ

اور انہوں نے نیک عمل بھی کئے وہ بہشتوں کے باغوں میں ہوں گے (اور) جس چیز کو بھی چاہیں گے

عِنْدَ رَبِّهِمْ ؕ ذٰلِكَ هُوَ الْفَضْلُ الْكَبِيْرُ ﴿۲۲﴾ ذٰلِكَ الَّذِيْ

ان کے پروردگار کے پاس انہیں ملے گی، بس یہی تو بڑا انعام ہے ف۲۷ یہی وہ بشارت ہے جو

يُبَشِّرُ اللّٰهُ عِبَادَهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ؕ قُلْ

اللہ اپنے ان بندوں کو دے رہا ہے جو ایمان لائے اور جنہوں نے نیک عمل کئے آپ کہہ دیجئے

لَّآ اَسْئَلُكُمْ عَلَيْهِ اَجْرًا اِلَّا الْمَوَدَّةَ فِي الْقُرْبٰى ؕ وَمَنْ

کہ میں تم سے کوئی معاوضہ نہیں طلب کرتا، ہاں رشتہ داری کی محبت ہو ف۲۸ اور جو کوئی

يَّقْتَرِفْ حَسَنَةً نَّزِدْ لَهٗ فِيْهَا حُسْنًا ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ

نیکی کرے گا ہم اس کی نیکی میں اور خوبی زیادہ کر دیں گے، بے شک اللہ بڑا بخشنے والا ہے

شَكُوْرٌ ﴿۲۳﴾ اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا ۚ فَاِنْ يَّشَاِ

بڑا قدردان ہے، ف۲۹ کیا یہ لوگ یہ کہتے ہیں کہ اس (شخص) نے اللہ پر جھوٹ بہتان باندھ رکھا ہے ف۳۰ تو اللہ اگر چاہے

اللّٰهُ يَخْتِمْ عَلٰى قَلْبِكَ ؕ وَيَمْحُ اللّٰهُ الْبَاطِلَ وَيُحِقُّ الْحَقَّ

تو آپ کے قلب پر مہر لگا دے، اور اللہ باطل کو مٹایا کرتا ہے اور حق کو اپنے احکام سے

ف۲۶ (آخرت میں) شَرَعُوْا...... اللّٰهُ۔ شرک کے ساتھ ساتھ آیت کے اس جزء میں بدعت یعنی دین میں اپنی طرف سے بات نکالنے کا بھی استیصال ہے۔ اِنَّ الظّٰلِمِيْنَ۔ ظالمین۔ یہاں بھی قرآن مجید کے اکثر مقامات کی طرح کافروں کے معنی میں ہیں۔ ای المشرکین (معالم) ف۲۷ (نہ کہ وہ عیش وآرام جو اسی دنیا تک محدود ومخصوص رہے) الظّٰلِمِيْنَ۔ یہاں بھی مراد کافر ہی ہیں۔ ای المشرکین (معالم) دنیا میں ہیبت حق سے اہل ایمان ڈرتے رہتے ہیں اور منکروکافر آخرت کی طرف سے بےفکر رہتے ہیں۔ آخرت میں جب مشاہدۂ احوال ہونے لگے گا یہ ترتیب الٹ جائے گی۔ مومنین کے چہرہ پر اطمینان وبشاشت کے انوار ہوں گے اور کافروں منکروں کے منہ پر ہوائیاں اُڑ رہی ہوں گی۔ الْجَنّٰتِ۔ جنات کو صیغۂ جمع میں اس لئے لائے کہ بہشت کے مختلف طبقہ اور درجہ ہیں۔ ہر طبقہ خود ایک بہشت ہے، پھر ہر طبقہ کے اندر باغات متعدد ہیں۔ اپنے اپنے درجہ ومرتبہ کے مطابق کوئی کہیں ہوگا اور کوئی کہیں۔ لَهُمْ...... عِنْدَ رَبِّهِمْ۔ ''وہ جو کچھ بھی چاہیں گے اپنے پروردگار کے ہاں حاصل کرلیں گے۔'' ان چند الفاظ کے اندر اہل جنت کے لئے ہر ممکن لذت وراحت وآسائش کی بشارت آگئی۔ امام رازی علیہ الرحمۃ نے کہا ہے کہ انعامات جنت لامتناہی ہوں گے۔ کیونکہ انسان کی خواہشیں تو کسی منزل ومقام پر بھی پہنچ کر رک نہیں جاتیں۔ وہ تو اور اس کے بعد کا بھی درجہ چاہا ہی کرتا ہے۔ يدخل في باب غير المتناهي لانه لا درجة الا والانسان يريد ما هو اعلى منها (کبیر) اور یہ بھی کہا ہے کہ اس درجہ کی کنہ وماہیت تک بجز حق تعالیٰ کے کسی کا ذہن نہیں پہنچ سکتا۔ وفي ذلك على ان ذلك الجزاء قدبلغ الى حيث لا يعلم كنهه الا الله تعالىٰ (کبیر) ذٰلِكَ هُوَ الْفَضْلُ الْكَبِيْرُ۔ متکلمین نے اس سے یہ نکالا ہے کہ آخرت میں جو کچھ بھی انعامات حاصل ہوں گے وہ اگرچہ عمل ہی پر مرتب ہوں گے تاہم بطریق استحقاق نہ ہوں صرف بطریق فضل ہوں گے۔ اللہ کے ذمہ واجب نہیں ہے، بلکہ بطور فضل ولطف حاصل ہو جائے گا۔ واصحابنا استدلوا بهذه الاٰية على ان الثواب غير واجب على الله وانما يحصل بطريق الفضل من الله تعالىٰ (کبیر) وهذا تصريح بان الجزاء المرتب على العمل انما حصل بطريق الفضل لا بطريق الاستحقاق (کبیر) ف۲۸ (اے اہل قریش) عزیزوں، قریبیوں کی محبت اور ایک دوسرے کی خیرخواہی ضرب المثل کی حد تک شہرت رکھتی ہے۔ عرب میں حقوق قرابت کی پاسداری اور زیادہ بڑھی ہوئی تھی۔ یہ انہیں کے جذبات شرافت سے اپیل ہے۔ گویا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان سے یہ کہہ رہے ہیں اور کچھ نہ سہی، تو عزیز داری ہی کا خیال کر کے میرے اوپر ظلم وزیادتی سے باز رہو...... صحیح بخاری، وصحیح مسلم میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کی روایت سے ایسے ہی معنی بیان ہوئے ہیں۔ قال ابن عباس ومجاهد وقتادة والضحاک والسدی معناه الا ان لا تؤذونی لقرابتی منكم (جصاص) وبه قال مجاهد وعكرمة وقتادة والسدى وابو مالک وعبد الرحمن بن زيد بن اسلم وغيرهم (ابن کثیر) فِي الْقُرْبٰى۔ في سببیہ ہے ل کے مرادف۔ اے لقرابتی منكم ففي للسببية بمعنى اللام لتقارب السبب والعلة والى هذا ذهب مجاهد وقتادة وجماعة (روح) امام رازی علیہ الرحمۃ نے لکھا ہے کہ جب مودۃ بین المسلمین اور افراد امت کی ایک دوسرے کے ساتھ محبت، متعدد آیات واحادیث کی بنا پر واجب ہے تو پھر امت کے اشرف ترین کے ساتھ کیوں واجب نہ ہوگی۔ والاٰيات والاخبار في هذا الباب كثيرة واذا كان حصول المودة بين جمهور المسلمين واجبًا فحصولها في حق اشرف المسلمين واكابرهم اولى (کبیر) آیت سے اصحاب رسول کے ساتھ بھی محبت کا حکم نکلتا ہے۔ فيه منصب عظيم للصحابة لانهٗ تعالىٰ قاله والسابقون السابقون اولٰئک المقربون فكان كل من اطاع الله كان مقربًا عند الله تعالىٰ فدخل تحت قوله الا المودة في القربى (کبیر) امام رازی علیہ الرحمۃ نے لکھا ہے کہ آیت رسول کے آل واصحاب دونوں کی محبت کو جمع کرتی ہے اور یہی مسلک اہل سنت کا ہے۔ والحاصل ان هذه الاٰية تدل على وجوب حبّ اٰل رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم وحبّ اصحابه وهذا المنصب لا يسلم الاعلى قول اصحابنا اهل السنت والجماعة الذين جمعوا بين حب العترة والصحابة (کبیر) الْقُرْبٰى۔ مراد اهل القربىٰ ہے۔ المراد في اهل القربىٰ (کشاف) مفسر تھانوی علیہ الرحمۃ نے لکھا ہے کہ مودۃ فی القربیٰ کا یہ مطلب نہیں کہ اس کے بعد ایمان مطلوب ہی نہیں، بلکہ یہ تو ایمان ہی کا تدریج ولطافت کے ساتھ طریق موصل بتایا ہے۔ ف۲۹ (مطیعوں کے حق میں) چنانچہ مسلم مطیع سے جب لغزش ہو جاتی ہے تو وہ رب غفور اسے معاف آسانی سے کر دیتا ہے اور جب وہ نیکی کرتا ہے تو رب شکور اسے اجر بھی استحقاق سے کہیں زائد دے دیتا ہے۔ نَزِدْ...... حُسْنًا۔ یعنی جس قدر اجر اس نیکی کا حق ہے، ہم اجر اس سے کہیں زائد دے دیں گے) ف۳۰ (اور نعوذ باللہ وحی ونبوت کا دعویٰ خلاف واقع کر دیا ہے)

بِكَلِمٰتِهٖ ؕ اِنَّهٗ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ﴿۲۴﴾ وَهُوَ الَّذِىْ يَقْبَلُ

ثابت کیا کرتا ہے وہ دلوں تک کی باتیں خوب جانتا ہے ف۳۱ اور وہ وہی ہے جو اپنے بندوں کی

التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهٖ وَيَعْفُوْا عَنِ السَّيِّاٰتِ وَيَعْلَمُ مَا

توبہ قبول کرتا ہے اور وہ گناہوں کو معاف کر دیتا ہے، اور جو کچھ تم کرتے ہو وہ

تَفْعَلُوْنَ ۙ﴿۲۵﴾ وَيَسْتَجِيْبُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

اس سب کو جانتا ہے، اور اُن لوگوں کی عبادت قبول کرتا ہے جو ایمان لائے اور نیک عمل کئے

وَيَزِيْدُهُمْ مِّنْ فَضْلِهٖ ؕ وَالْكٰفِرُوْنَ لَهُمْ عَذَابٌ

اور اُن کو اپنے فضل سے اور بڑھاتا رہتا ہے ف۳۲ اور کافروں کے لئے تو سخت عذاب

شَدِيْدٌ ﴿۲۶﴾ وَلَوْ بَسَطَ اللّٰهُ الرِّزْقَ لِعِبَادِهٖ لَبَغَوْا فِى الْاَرْضِ

(مقرر) ہے اور اللہ اگر اپنے بندوں کے لئے رزق فراخ کر دیتا تو وہ روئے زمین پر سرکشی کرنے لگتے،

وَلٰكِنْ يُّنَزِّلُ بِقَدَرٍ مَّا يَشَآءُ ؕ اِنَّهٗ بِعِبَادِهٖ خَبِيْرٌۢ بَصِيْرٌ ﴿۲۷﴾

لیکن وہ جتنا چاہتا ہے انداز (مناسب) سے اُتارتا ہے وہ اپنے بندوں سے خوب باخبر ہے اور خوب دیکھنے والا ہے، ف۳۳

وَهُوَ الَّذِىْ يُنَزِّلُ الْغَيْثَ مِنْۢ بَعْدِ مَا قَنَطُوْا وَيَنْشُرُ

اور وہ وہی ہے جو لوگوں کے مایوس ہو جانے کے بعد مینہ برساتا ہے اور اپنی رحمت کو پھیلاتا ہے

رَحْمَتَهٗ ؕ وَهُوَ الْوَلِىُّ الْحَمِيْدُ ﴿۲۸﴾ وَمِنْ اٰيٰتِهٖ خَلْقُ السَّمٰوٰتِ

اور وہ بڑا کارساز ہے (ہر طرح) قابل حمد ہے، ف۳۴ اور اُس کی نشانیوں میں سے پیدا کرنا ہے آسمانوں

وَالْاَرْضِ وَمَا بَثَّ فِيْهِمَا مِنْ دَآبَّةٍ ؕ وَهُوَ عَلٰى جَمْعِهِمْ

اور زمین کا اور اُن جانداروں کا جو اُسی نے دونوں جگہ پھیلا رکھے ہیں، اور وہ اُن کے جمع کر لینے پر

اِذَا يَشَآءُ قَدِيْرٌ ﴿۲۹﴾ ع وَمَآ اَصَابَكُمْ مِّنْ مُّصِيْبَةٍ فَبِمَا

جب وہ چاہے قادر ہے ف۳۵ اور جو مصیبت بھی تمہیں پہنچتی ہے وہ تمہارے



ف۳۱ (چہ جائیکہ زبان سے ادا ہونے والے الفاظ و اقوال) مطلب یہ ہوا کہ اگر اس احتمال میں شائبہ بھی صداقت کا ہوتا تو اللہ ایسے مدعی کاذب کو پھلنے پھولنے، کامیاب ہونے ہی کیوں دیتا۔ اس کی زبان سے ادا ہونے والے خارق عادت پیام کو پھیلنے کا موقع ہی نہ دیتا اور مدعی کاذب کی زبان ہی خاموش کر دیتا۔ لیکن اس نے ایسا نہیں کیا، بلکہ وہ تو اس کے برعکس ان رسول کے ہاتھ تائیدی معجزات سے اور زیادہ قوی کرتا جاتا ہے۔ اسی سے معلوم ہوا کہ یہ سرتاسر حق و صداقت پر ہیں۔ اور جو دلوں کے اندر تک کے بھید جانتا ہو۔ اس کے لئے الفاظ ظاہر پر گرفت کرنا کیا مشکل تھا۔ بِكَلِمٰتِهٖ۔ کلمات سے یہاں مراد احکام تکوینی و تنزیلی دونوں ہیں۔ ف۳۲ یعنی جو عمل نیک ہیں وہ مقبول تو ہوتے ہی ہیں اور ان پر اجر ان کے استحقاق اصلی سے اور زیادہ ملتا رہتا ہے۔ يَقْبَلُ..... السَّيِّاٰتِ۔ چنانچہ کوئی کافر اگر کفر سے توبہ کر لے تو اس کی وہ توبہ بھی قبول ہو جائے گی اور جو گناہ اس نے حالت کفر میں کئے ہیں، وہ بھی سب معاف ہو جائیں گے۔ وَيَعْلَمُ مَا تَفْعَلُوْنَ۔ اور اسی علم کل کا ایک مظہر یہ ہے کہ توبہ کا اخلاص و عدم اخلاص بھی اس سے مخفی نہیں رہتا۔ وَيَعْفُوْا عَنِ السَّيِّاٰتِ۔ یہ گناہ کہیں تو توبہ کے واسطہ سے معاف ہوتے ہیں اور کہیں بلا واسطہ توبہ یوں ہی معاف ہو جاتے ہیں۔ تارة يعفوا بواسطة قبول التوبة وتارة يعفوا ابتداءً من غير توبة (کبیر) ف۳۳ یعنی اللہ سے بڑھ کر اپنے بندوں کی مصلحتوں، صلاحیتوں، استعدادوں کا جاننے والا اور ان کے احوال و اعمال پر نظر رکھنے والا اور کون ہوگا، وہ ہر بندہ کو اس کے ظرف، ضرورت و مصلحت کے لائق ہی روزی دیتا ہے۔ ورنہ اگر وہ بے تحاشا سب کو خوشحال ہی بنا دے تو انسان کے عام طبائع ایسے ہیں کہ بجائے امن و آشتی کے فتنہ و فساد برپا ہو جائے اور سب ایک دوسرے کے دشمن ہو کر کفر و نافرمانی میں مبتلا ہو جائیں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اسی طرح بسط باطنی بھی بعض طالب حق کے حق میں مضر ہوتا ہے۔ اس لئے اس کے نہ ہونے سے مغموم نہ ہونا چاہیے۔ ف۳۴ یہ کارساز، ستودہ صفات اللہ تعالیٰ ہی ہے۔ کوئی پانی برسانے والا دیوتا، اندر وغیرہ نہیں۔ رَحْمَتَهٗ۔ رحمت سے یہاں مراد بارش ہے۔ بعض نے تقدیر کلام آثار رحمة بھی ہے۔ یہ ترکیب مان کر مراد نباتات و ثمرات سے ہوگی۔ ف۳۵ (چنانچہ قیامت کے دن سب کو دوبارہ زندہ کر کے اکٹھا کرے گا) فِيْهِمَا مِنْ دَآبَّةٍ۔ سے یہ لازم نہیں آتا کہ دو جگہیں فرداً فرداً مراد ہوں بلکہ ہو سکتا ہے کہ صرف دونوں کا مجموعہ مراد ہو۔ اور وجود حیوانات کا اثبات صرف دونوں جگہوں کے مجموعہ کے لئے ہو۔ اور اگر آسمانوں کو بھی حیوانات کا مستقر مانا جائے تو جنت میں تو آخر حیوانات ہیں ہی۔ "اور اگر دَآبَّةٍ مجازاً بمعنی مطلق ذی روح لیا جائے تب تو آسمان پر ملائکہ کا ذی روح ہونا ظاہر ہے۔" (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ستاروں میں حیوانی آبادی اگر کسی دلیل قوی سے ثابت ہو جائے تو آیت کے معنی پر مزید روشنی پڑ جائے گی۔

كَسَبَتْ اَيْدِيْكُمْ وَيَعْفُوْا عَنْ كَثِيْرٍ ﴿۳۰﴾ وَمَآ اَنْتُمْ بِمُعْجِزِيْنَ

ہی ہاتھوں کے کیے ہوئے سے پہنچتی ہے، اور (اللہ) بہت سے تو درگزر کر دیتا ہے ف۳۶ اور تم زمین

فِي الْاَرْضِ ۚۖ وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ﴿۳۱﴾

(کے کسی حصہ میں بھی) ہرا نہیں سکتے اور تمہارا اللہ کے سوا کوئی بھی نہ کارساز ہے نہ مددگار ف۳۷

وَمِنْ اٰيٰتِهِ الْجَوَارِ فِي الْبَحْرِ كَالْاَعْلَامِ ﴿۳۲﴾ اِنْ يَّشَاْ يُسْكِنِ

اور اُس کی (قدرت کی) نشانیوں میں سے سمندر میں پہاڑ جیسے جہاز ہیں ف۳۸ اگر چاہے تو ہوا کو

الرِّيْحَ فَيَظْلَلْنَ رَوَاكِدَ عَلٰى ظَهْرِهٖ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ

ٹھہرا دے تو وہ جہاز سمندر کی سطح پر کھڑے کے کھڑے رہ جائیں بے شک اس میں نشانیاں

لِّكُلِّ صَبَّارٍ شَكُوْرٍ ﴿۳۳﴾ اَوْ يُوْبِقْهُنَّ بِمَا كَسَبُوْا وَيَعْفُ عَنْ

ہر صابر شاکر کے لئے ہیں ف۳۹ یا (چاہے تو) تباہ کر دے اُن جہازوں کو بسبب ان لوگوں کے کرتوتوں کے اور بہت لوگوں سے

كَثِيْرٍ ﴿۳۴﴾ وَّيَعْلَمَ الَّذِيْنَ يُجَادِلُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِنَا ؕ مَا لَهُمْ مِّنْ

درگزر بھی کر جائے ف۴۰ اور اُن لوگوں کو معلوم ہو جائے جو ہماری آیتوں میں جھگڑے نکالتے رہتے ہیں کہ اب اُن کے بچاؤ کی

مَّحِيْصٍ ﴿۳۵﴾ فَمَآ اُوْتِيْتُمْ مِّنْ شَيْءٍ فَمَتَاعُ الْحَيٰوةِ

کوئی صورت نہیں غرض جو کچھ بھی تم کو دیا گیا ہے وہ دنیوی زندگی کے برتنے کے لئے

الدُّنْيَا ۚ وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرٌ وَّاَبْقٰى لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَلٰى

ہے ف۴۱ اور اللہ کے پاس جو کچھ ہے وہ بہتر ہی ہے اور پائیدار تر بھی، وہ اُن لوگوں کے لئے ہے جو ایمان والے ہیں اور اپنے

رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ﴿۳۶﴾ وَالَّذِيْنَ يَجْتَنِبُوْنَ كَبٰٓئِرَ الْاِثْمِ

پروردگار پر بھروسہ رکھتے ہیں، اور جو کبیرہ گناہوں اور بے حیائیوں سے

وَالْفَوَاحِشَ وَاِذَا مَا غَضِبُوْا هُمْ يَغْفِرُوْنَ ﴿۳۷﴾ وَالَّذِيْنَ

بچتے رہتے ہیں اور جب انہیں غصہ آتا ہے تو معاف کر دیتے ہیں ف۴۲ اور جن لوگوں نے



ف۳۶ خطاب عاقل بالغ اہل ذنوب سے ہے۔ بچے، مجنون وغیرہ اس سے خارج ہیں خطاب مع من یفهم ویعقل فلا یدخل فیه البهائم والاطفال (کبیر) مَآ...... مِّنْ مُّصِيْبَةٍ۔ سے یہاں واقعی وحقیقی مصیبت مراد ہے۔ بعض نعمتیں جو صرف صورۃً ہی مصیبتیں ہیں وہ در حقیقت عیش کے زینہ ہیں، ان پر مصیبت کا اطلاق ہی نہ ہوگا۔ يَعْفُوْا عَنْ كَثِيْرٍ۔ کثیر سے مراد کثیر من الذنوب بھی ہو سکتی ہے یعنی بہت سے گناہ بے گرفت ومؤاخذہ کے بھی چھوڑ دیتا ہے اور کثیر من الناس بھی مراد ہو سکتی ہے۔ یعنی گرفت ہر بندہ پر نہیں کرتا۔ بہت سے بندوں کو بے گرفت ومواخذہ بھی چھوڑ دیتا ہے۔ ای من الذنوب اوعن کثیر من الناس (مدارک) ای عن الذنوب وجوز کون المراد بالکثیر کثیر من الناس (روح) ف۳۷ یہ سب مشرک، جاہلی قوموں کے رد میں ہے۔ جو سمجھتے تھے کہ فلاں جگہ پناہ لے لینے سے خدائی گرفت کی دسترس سے باہر ہو جائیں گے یا بعد موت فلاں فلاں دیوی دیوتا گاڑھے وقت کام آ جائیں گے۔ ف۳۸ یعنی ایسے اونچے اونچے جہاز کہ گویا پہاڑ تیرنے لگے۔ ان عظیم الشان جسامت والوں کا پانی پر رواں دواں ہونا حق تعالیٰ کی کمال صناعی کی دلیل ہے۔ جس محل ترغیب پر اور جس سیاق میں ان اونچے اونچے جہازوں کا ذکر آیا ہے اس سے اس پر بھی روشنی پڑتی ہے کہ جہاز رانی اور جہاز سازی اسلام کی نظر میں مبغوض وناپسندیدہ نہیں، بلکہ گونہ پسندیدہ ہے۔ ف۳۹ یعنی اس کی قدرت وصناعت پر دلالت کرنے والی نشانیاں کہ وہی ہوا کو چلاتا ہے، اور ہوا جہاز کو حرکت میں لاتی ہے۔ الرِّيْحَ۔ ریح (ہوا) کا مفہوم بہت وسیع ہے دخانی جہازوں کی اسٹیم بھی ہوا ہی کی ایک شکل ہے۔ صَبَّارٍ شَكُوْرٍ۔ بندہ کے لئے زندگی بھر دو ہی حالتیں ممکن ہیں۔ یا غم وحرمان کی اور یا مسرت وراحت کی۔ مومن پہلی صورت میں صبر وتسلیم سے کام لیتا رہتا ہے۔ اور دوسری صورت میں شکر گزاری سے اور یہ دونوں صورتیں حق تعالیٰ سے جڑے رہنے ہی کی ہیں۔ حق تعالیٰ سے غفلت کا مجرم وہ بہر حال کسی صورت میں بھی نہیں ہوتا۔ وان یکون امافی البلاء واما فی الآلاء فان کان فی البلاء کان من الصابرین وان کان فی النعماء کان من الشاکرین فانه لا یکون البتة من الغافلین (کبیر) ف۴۰ یعنی جس طرح جہازوں اور عظیم الشان جہازوں کو چلتے چلاتے، متحرک رکھنا اس کی قدرت عظمت، صنعت کی ایک دلیل ہے۔ اسی طرح یہ بھی اس کی مشیت وقدرت میں داخل ہے کہ جب چاہے ان جہاز والوں کی بداعمالی کی پاداش میں ان جہازوں کو طوفان لا کر تند وتیز ہوا چلا چلا کر تباہ بھی کر دے۔ يُوْبِقْهُنَّ۔ هن کا مضاف اهل مقدر ہے۔ اصل ترکیب کلام یوں ہے۔ اویوبق اهلهن والمراد علی ما قال غیر واحد اهلاک اهلها (روح) ف۴۱ (کہ خاتمۂ عمر کے ساتھ اس کا بھی خاتمہ ہو جائے گا) اور اسی سے ظاہر ہے کہ مطلوب ومقصود بنانے کے قابل دنیا نہیں صرف آخرت ہے۔ فَمَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا۔ حیات دنیا کے ساتھ متاع کا لفظ اس کی ذلت وحقارت کے لئے ہے۔ سماه متاعًا تنبيهًا على قلته وحقارته (کبیر) ف۴۲ آیت کے الفاظ قابل غور ہیں۔ يَجْتَنِبُوْنَ كَبٰٓئِرَ الْاِثْمِ۔ بڑے چھوٹے سارے گناہوں سے ہمیشہ بچے رہنا صالحین غیر معصوم کے لئے بھی ممکن نہیں۔ اس لئے بشریت کی اس کمزوری کی رعایت سے مدوحین تک کے لئے یہ قید لگا دی کہ وہ وہ ہیں جو بڑے بڑے گناہوں سے بچے رہتے ہیں۔ وَاِذَا مَا غَضِبُوْا هُمْ يَغْفِرُوْنَ۔ اسی طرح موقع مدح وتحسین پر ہی یہ ارشاد نہیں ہوتا کہ صالحین وابرار کو غصہ سرے سے آتا ہی نہیں۔ غصہ کا اپنے موقع ومحل پر نہ آنا دلیل حلم نہیں، دلیل جبن وبے حمیتی ہے۔ کمال نہیں، نقص ہے، ہنر نہیں عیب ہے، کمال اور ہنر صرف یہ ہے کہ بندہ کہ جب بے محل وبیجا غصہ آ جائے تو اس کے مقتضا پر عمل نہ کرے، بلکہ اپنی طبیعت کو قابو میں رکھے۔ كَبٰٓئِرَ الْاِثْمِ۔ مراد غالبًا اعتقادی گناہوں سے ہے۔ قیل المراد بکبائر الاثم ما یتعلق بالبدع واستخراج الشبهات (کبیر) وَالْفَوَاحِشَ۔ مراد غالبًا ان گناہوں سے ہے جن کا تعلق بے حیائی اور شہوانیت سے ہے۔ قیل المراد بالفواحش ما یتعلق بالقوة الشهوانية (کبیر)

اسْتَجَابُوا لِرَبِّهِمْ وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ ۖ وَاَمْرُهُمْ شُوْرٰى

اپنے پروردگار کا حکم مانا اور نماز کی پابندی کی اور اُن کا (یہ اہم) کام باہمی مشورہ سے

بَيْنَهُمْ ۖ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ﴿۳۸﴾ وَالَّذِيْنَ اِذَآ اَصَابَهُمُ

ہوتا ہے اور جو کچھ ہم نے انہیں دے رکھا ہے اس میں سے خرچ کرتے رہتے ہیں ف۴۳ اور وہ ایسے ہیں کہ جب اُن پر ظلم

الْبَغْيُ هُمْ يَنْتَصِرُوْنَ ﴿۳۹﴾ وَجَزٰٓؤُا سَيِّئَةٍ سَيِّئَةٌ مِّثْلُهَا ۚ

واقع ہوتا ہے تو وہ (برابر کا) بدلہ لے لیتے ہیں ف۴۴ اور بُرائی کا بدلہ بُرائی ہے ویسی ہی

فَمَنْ عَفَا وَاَصْلَحَ فَاَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ ۭ اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ

لیکن جو کوئی معاف کر دے اور اصلاح کرے تو اس کا اجر اللہ کے ذمہ رہا بے شک اللہ ظالموں

الظّٰلِمِيْنَ ﴿۴۰﴾ وَلَمَنِ انْتَصَرَ بَعْدَ ظُلْمِهٖ فَاُولٰٓئِكَ مَا عَلَيْهِمْ

کو پسند نہیں کرتا ف۴۵ اور جو اپنے اُوپر ظلم ہونے کے بعد بدلہ (برابر کا) لے لے، سو ایسے لوگوں پر کوئی

مِّنْ سَبِيْلٍ ﴿۴۱﴾ اِنَّمَا السَّبِيْلُ عَلَى الَّذِيْنَ يَظْلِمُوْنَ النَّاسَ

الزام نہیں ف۴۶ الزام تو اُن لوگوں پر ہے جو لوگوں پر ظلم کرتے

وَيَبْغُوْنَ فِي الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ ۭ اُولٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ

اور زمین پر ناحق سرکشی کرتے (پھرتے) ہیں ایسوں کے لئے دردناک

اَلِيْمٌ ﴿۴۲﴾ وَلَمَنْ صَبَرَ وَغَفَرَ اِنَّ ذٰلِكَ لَمِنْ عَزْمِ الْاُمُوْرِ ﴿۴۳﴾ ع ۴ ۵

عذاب ہے ف۴۷ اور جو شخص صبر کرے اور معاف کر دے، یہ البتہ بڑے ہمت کے کاموں میں سے ہے ف۴۸

وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ وَّلِيٍّ مِّنْۢ بَعْدِهٖ ۭ وَتَرَى

اور جسے اللہ گمراہ کر دے اس کے لئے اللہ کے سوا کوئی چارہ ساز نہیں ف۴۹ اور آپ

الظّٰلِمِيْنَ لَمَّا رَاَوُا الْعَذَابَ يَقُوْلُوْنَ هَلْ اِلٰى مَرَدٍّ مِّنْ

کافروں کو دیکھیں گے کہ جب وہ عذاب کا مشاہدہ کریں گے تو کہتے ہوں گے کہ آیا واپس جانے کی



ف۴۳ یہ سارے اوصاف مومنین صادقین کے بیان ہو رہے ہیں۔ انفرادی و اجتماعی دونوں قسم کی نیکیاں ان میں آگئیں۔ وَاَمْرُهُمْ شُوْرٰى بَيْنَهُمْ۔ باہمی مشورہ کی اہمیت اسی سے ظاہر ہے کہ شوریٰ کا ذکر نماز و زکوٰۃ کے ساتھ فرمایا گیا ہے...... اجتماعی صورت میں اس حکم کی تعمیل کی صورت یہ ہے کہ حکومت، حکومت شوریٰ ہو۔ جیسی کہ خلفاء راشدین کی تھی۔ فقہاء مفسرین نے شوریٰ کی اہمیت کو خوب سمجھا ہے۔ يدل على جلالة موقع المشورة لذكره لها مع الايمان واقامة الصلوٰة ويدل على انا ما مورون بها (جصاص) البتہ شوریٰ کے سلسلہ میں یہ یاد رہے کہ مشورہ صرف انہیں امور میں پسندیدہ ہے، جو بجائے خود قابل مشورہ ہوں بھی۔ اور جو چیزیں احکام قطعی میں داخل ہیں مثلاً نماز پنجگانہ، رمضان کے روزے وغیرہا۔ سو ان میں مشورہ نہیں۔ ف۴۴ (اور ظلم و زیادتی کے جواب و انتقام میں خود بھی ظلم و زیادتی نہیں کرنے لگتے) آیت کا یہ مطلب نہیں کہ وہ لوگ معاف کرنا نہیں جانتے۔ والمعنى ان يقتصروا فى الانتصار على ما يجعله الله لهم ولا يعدونه (کبیر) انهم الاخصاء بالانتصار وغيرهم يعدوا ويتجاوز (روح) وقال السدى معناه ممن بغى عليهم من غير ان يعتدوا عليهم (جصاص) ف۴۵ (خواہ وہ ظالم، ظلم کی ابتداء کرنے والے ہوں یا جواب و انتقام میں حدود سے تجاوز کر جانے والے ہوں) جَزٰٓؤُا...... مِثْلُهَا۔ جزائے سیئہ کو سیئہ کہنا ظاہر ہے کہ مجازاً ہے۔ ورنہ در حقیقت یہ تو برائی کی سزا ہوئی نہ کہ خود کوئی برائی۔ وَاَصْلَحَ۔ یعنی اپنے باہمی معاملات کو درست کر لیا۔ اے بينه وبين خصمه بالعفو و الاغضاء (مدارک) مِثْلُهَا۔ یعنی سزائے جرم بھی درجہ جرم کی مناسبت ہی سے دی جائے۔ اس سے تجاوز نہ کیا جائے۔ والمعنى انه يجب اذا قوبلت الاساءة ان تقابل بمثلها من غير زيادة (مدارک) هذه الاية اصل كبير فى علم الفقه فان مقتضاها ان تقابل كل جناية بمثلها (کبیر) ف۴۶ یہاں دو اصول ارشاد ہوئے ہیں:۔ (۱) ایک قانون عدل، کہ جو جیسا کرے گا۔ ویسا پائے گا۔ مثلاً دانت کا بدلہ دانت اور آنکھ کا بدلہ آنکھ۔ لیکن یہاں بھی یہ شرط ہے کہ وہ شے فی نفسہٖ ممنوع و حرام نہ ہو۔ مثلاً لوٹ کا بدلہ لوٹ اور زنا کے عوض زنا، کی اجازت نہیں دی جا سکتی۔ (۲) دوسرا قانون فضل۔ یعنی رحم و رعایت کا قانون۔ آیت سے انتقام کا صرف جواز نکلتا ہے نہ کہ اس کی ماموریت۔ ومقتضى ذلك اباحة الانتصار لا الامر به (جصاص) ف۴۷ یہاں یہ حقیقت بیان کر دی کہ تشدد مطلق صورت میں اسلام میں ممنوع نہیں۔ ممنوع و حرام تو صرف تشدد بے جا ہے۔ وَيَبْغُوْنَ فِي الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ۔ اس سے اس جانب بھی اشارہ ہو گیا کہ کبر نفس ہی ظلم و زیادتی کی جانب لے آتا ہے۔ ف۴۸ یہاں سے یہ مسئلہ صاف ہو گیا کہ انتقام کی بھی جائز حدود کے اندر پوری اجازت اسلام میں ہے، لیکن اولیٰ و افضل معاف ہی کر دینا ہے۔ فطرت بشری کی کیسی ٹھیک ٹھیک اور پوری رعایت ہماری شریعت میں موجود ہے۔ ف۴۹ (کہ وہ اسے زبردستی راہ راست پر لے آئے) وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ۔ یہ اضلال اسی بناء پر ہو گا کہ اس بندہ کے اندر حق کی طلب و تلاش موجود نہیں۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

سَبِيْلٍ ﴿۴۴﴾ وَتَرٰىهُمْ يُعْرَضُوْنَ عَلَيْهَا خٰشِعِيْنَ مِنَ
کوئی صورت ہے؟ اور آپ انہیں دیکھیں گے کہ وہ دوزخ کے روبرو لائے جائیں گے ذلت سے
الذُّلِّ يَنْظُرُوْنَ مِنْ طَرْفٍ خَفِيٍّ ؕ وَقَالَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا
جھکے ہوئے سست نگاہوں سے دیکھتے ہوئے ف۵۰ اور ایمان والے کہیں گے
اِنَّ الْخٰسِرِيْنَ الَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ وَاَهْلِيْهِمْ يَوْمَ
کہ (اصلی) خسارہ والے تو وہ لوگ ہیں جو اپنی ذات سے اور اپنے متعلقین سے قیامت کے
الْقِيٰمَةِ ؕ اَلَآ اِنَّ الظّٰلِمِيْنَ فِيْ عَذَابٍ مُّقِيْمٍ ﴿۴۵﴾ وَمَا كَانَ لَهُمْ
دن خسارہ میں پڑے، یاد رکھو کہ کافر عذاب دائمی میں رہیں گے ف۵۱ اور ان کے کوئی چارہ ساز
مِّنْ اَوْلِيَآءَ يَنْصُرُوْنَهُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ وَمَنْ يُّضْلِلِ
نہ ہوں گے جو اللہ سے الگ ہو کر ان کی مدد کر سکیں اور جس کو اللہ
اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ سَبِيْلٍ ﴿۴۶﴾ اِسْتَجِيْبُوْا لِرَبِّكُمْ مِّنْ قَبْلِ
گمراہ کرے اس کے لئے کوئی راہ نہیں ف۵۲ کہنا مان لو اپنے پروردگار کا قبل اس کے
اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ لَّا مَرَدَّ لَهٗ مِنَ اللّٰهِ ؕ مَا لَكُمْ مِّنْ مَّلْجَاٍ يَّوْمَئِذٍ
کہ ایسا دن آپہنچے جس کے لئے اللہ کی طرف سے کوئی ہٹنا نہیں، تم کو اس روز کوئی پناہ نہ ملے گی،
وَّمَا لَكُمْ مِّنْ نَّكِيْرٍ ﴿۴۷﴾ فَاِنْ اَعْرَضُوْا فَمَآ اَرْسَلْنٰكَ
اور نہ تمہارے بارہ میں کوئی روک ٹوک کرنے والا ہے ف۵۳ یہ لوگ اگر پھر بھی اعراض کئے رہیں تو ہم نے آپ کو
عَلَيْهِمْ حَفِيْظًا ؕ اِنْ عَلَيْكَ اِلَّا الْبَلٰغُ ؕ وَاِنَّآ اِذَآ اَذَقْنَا
ان پر کوئی نگران کر کے نہیں بھیجا ہے، آپ کے ذمہ صرف پہنچا دینا ہے ف۵۴ اور ہم انسان کو جب کچھ
الْاِنْسَانَ مِنَّا رَحْمَةً فَرِحَ بِهَا ۚ وَاِنْ تُصِبْهُمْ سَيِّئَةٌ بِمَا
اپنی عنایت کا مزہ چکھا دیتے ہیں تو وہ اس پر خوش ہو جاتا ہے، اور اگر ایسے لوگوں پر کوئی مصیبت آپڑتی ہے ان

ف۵۰ (جس طرح ایک خوفزدہ انسان دیکھتا ہے) الظّٰلِمِيْنَ۔ ظالم۔ یہاں بھی کافر کا مرادف ہے ف۵۱ ایسے ظالم جو عذاب ابدی کے مستحق ہیں ظاہر ہے کہ صرف کافر و مشرک ہی ہو سکتے ہیں۔ ورنہ جو کسی درجہ میں بھی مومن ہوگا وہ بہر حال آخر کار جنتی ضرور ہو جائے گا۔ ف۵۲ (نہ نجات کی، نہ معذرت کی، نہ نصرت کی) وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ۔ یہ اضلال ان لوگوں کے عدم تلاش حق کی پاداش میں ہو گا...... یہ اضلال کی نسبت حق تعالیٰ کی جانب ہمیشہ تکوینی ہی حیثیت سے بطور مسبب الاسباب کے ہوگی۔ ف۵۳ (جو اتنا پوچھ ہی لے کہ ان لوگوں کا یہ حال کیوں بنایا ہے) يَوْمٌ لَّا مَرَدَّ لَهٗ۔ یعنی دنیا میں تو عذاب کا ہٹ جانا ممکن بھی ہے وہاں مہلت و توقف کی کوئی صورت ہی نہ ہوگی۔ ف۵۴ (ہمارے احکام و پیامات کا) مطلب یہ ہے کہ اتنے سمجھانے بجھانے کے بعد بھی یہ لوگ بدستور ایمان سے منکر رہیں تو آپ زیادہ فکر و تردد میں نہ پڑیئے۔ آپ سے ان کے اعمال سے متعلق باز پرس کا احتمال ہی نہیں۔

قَدَّمَتْ اَيْدِيْهِمْ فَاِنَّ الْاِنْسَانَ كَفُوْرٌ ﴿۴۸﴾ لِلّٰهِ مُلْكُ

کرتوتوں کے بدلہ میں جو وہ پہلے اپنے ہاتھوں کرچکے ہیں تو انسان ناشکری کرنے لگتا ہے وا۵۵ اللہ ہی کی سلطنت ہے

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ ؕ يَهَبُ لِمَنْ يَّشَآءُ

آسمانوں اور زمین میں، وہ جو چاہتا ہے پیدا کردیتا ہے جس کو چاہتا ہے (اولاد) مادہ عنایت کرتا ہے اور جس کو چاہتا ہے

اِنَاثًا وَّيَهَبُ لِمَنْ يَّشَآءُ الذُّكُوْرَ ﴿۴۹﴾ اَوْ يُزَوِّجُهُمْ ذُكْرَانًا

(اولاد) نرینہ عنایت کرتا ہے، یا اُن کو نر و مادہ (کی صورت میں) جمع بھی

وَّاِنَاثًا ۚ وَيَجْعَلُ مَنْ يَّشَآءُ عَقِيْمًا ؕ اِنَّهٗ عَلِيْمٌ قَدِيْرٌ ﴿۵۰﴾ وَمَا

کردیتا ہے اور جسے چاہتا ہے لاولد رکھتا ہے بے شک وہ بڑا علم والا ہے، بڑا قدرت والا ہے وا۵٦ اور یہ

كَانَ لِبَشَرٍ اَنْ يُّكَلِّمَهُ اللّٰهُ اِلَّا وَحْيًا اَوْ مِنْ وَّرَآئِ حِجَابٍ

کسی بشر کا مرتبہ نہیں کہ اللہ اس سے کلام کرے مگر ہاں یا تو وحی سے یا کسی آڑ سے،

اَوْ يُرْسِلَ رَسُوْلًا فَيُوْحِيَ بِاِذْنِهٖ مَا يَشَآءُ ؕ اِنَّهٗ عَلِيٌّ

یا کسی (فرشتہ) قاصد کو بھیج دے، سو وہ وحی پہنچا دے اللہ کے حکم سے، جو اللہ کو منظور ہوتا ہے وا۵۷ بیشک وہ عالیشان ہے۔

حَكِيْمٌ ﴿۵۱﴾ وَكَذٰلِكَ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ رُوْحًا مِّنْ اَمْرِنَا ؕ مَا

حکمت والا ہے وا۵۸ اور اسی طرح ہم نے آپ کے پاس وحی یعنی اپنا حکم بھیجا ہے وا۵۹ آپ کو

كُنْتَ تَدْرِيْ مَا الْكِتٰبُ وَلَا الْاِيْمَانُ وَلٰكِنْ جَعَلْنٰهُ نُوْرًا

نہ یہ خبر تھی کہ کتاب کیا چیز ہے، اور نہ یہ کہ ایمان (کیا چیز ہے) وا٦۰ لیکن ہم نے اس (قرآن) کو نور بنادیا ہے

نَّهْدِيْ بِهٖ مَنْ نَّشَآءُ مِنْ عِبَادِنَا ؕ وَاِنَّكَ لَتَهْدِيْٓ اِلٰى

کہ اس کے ذریعہ سے ہم ہدایت کرتے ہیں بندوں میں سے جس کو چاہتے ہیں اور اس میں کوئی شک نہیں کہ آپ

صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿۵۲﴾ ۙ صِرَاطِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَهٗ مَا فِي

راہِ راست ہی کی ہدایت کررہے ہیں وا٦۱ یعنی راہ اسی اللہ کی کہ آسمانوں اور

وا۵۵ (بجائے اس کے کہ حق تعالیٰ کی طرف بطریق توبہ والتجا رجوع کرے) اِنْسَان سے آیت میں دونوں جگہ کافر قسم کا انسان مراد ہے۔ اِذَا...... بِھَا۔ یعنی بجائے اس کے کہ منعم کی جانب منسوب کرکے اس کی شکرگذاری میں لگ جائے۔ یہ اسے اپنی جانب منسوب کرکے بے جا طور پر اترانے لگتا ہے۔ وا۵٦ دنیا میں جو کچھ بھی ہورہا ہے۔ کسی کے اولاد خوب ہوتی ہے، کوئی لاولد رہتا ہے۔ کسی کے صرف بیٹیاں ہوتی ہیں۔ کسی کے صرف بیٹے۔ کسی کے دونوں۔ سو یہ سب کچھ محض اٹکل پچو۔ اندھا دھند نہیں ہورہا ہے۔ فرد، جماعت، کائنات سب کی بے انتہا حکمتوں اور بیشمار مصلحتوں کے پیشِ نظر ایک حکیم مطلق کے زیر انتظام ہورہا ہے۔ پھر اسی حکیم مطلق کی قدرت اور اختیارات بھی محدود نہیں، لامحدود ہیں۔ يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ۔ اس کی قوتِ تخلیق بھی غیر محدود ہے۔ جس کو جب اور جس طرح چاہے پیدا کرے۔ آیت میں عام قدرت الٰہی کا بیان ہے۔ کسی خاص واقعہ کی تعیین مراد نہیں۔ وقال الاكثرون من المفسرين هذا الحكم عام في حق الناس لان المقصود بيان نفاذ قدرة الله في تكوين الاشياء كيف شاء واراد فلم يكن للتخصيص معنًا (كبير) وا۵۷ یہاں یہ مسئلہ بیان فرمایا گیا ہے کہ عام فطری قوائے بشری اس قابل ہی نہیں کہ حق تعالیٰ سے براہِ راست عزت ہمکلامی حاصل کرسکیں۔ مخاطبت کے ممکن طریقے صرف تین ہیں:۔ (۱) بطریق وحی، یعنی بلا واسطہ مدرکات طبعی قلب میں کوئی بات ڈال دی جائے۔ (۲) بواسطہ حجاب کچھ کلام کیا جائے۔ حجاب کا تعلق تجلی حق سے نہیں ضعف ادراک سے ہے۔ حجاب، حجاب عظمت ہے جو مشاہدۂ تجلیات سے بشر کو روک دیتا ہے ذات حق محجوب نہیں۔ ”اور یہ حجاب کوئی جسم حائل نہیں۔ اور نہ یہ حجاب حق تعالیٰ کے نور و ذات کو مخفی کرسکتا ہے۔ بلکہ حقیقت اس حجاب کی بشر کا ضعف ادراک ہے۔ جس سے باوجود کمال ظہور نور ذات کے یہ ادراک سے قاصر ہے۔“ (تھانوی علیہ الرحمۃ) وليس المراد به حجاب الله تعالىٰ لان الله تعالىٰ لا يجوز عليه ما يجوز على الاجسام من الحجاب ولكن المراد به ان السامع محجوب عن الرؤية في الدنيا (مدارک) (۳) تیسرا طریقہ یہ ہے کہ فرشتہ کے ذریعہ سے وحی بشر کو بھیج دی جاتی ہے۔ اس وحی کے مخاطب حضرات انبیاء تو قطعی ہوتے ہیں اور غیر انبیاء کے لئے بھی اس کی گنجائش ہے جیسا کہ حضرت مریم کے معاملہ میں قرآن مجید ہی سے ثابت ہے۔ اور یہ منکرین و مشرکین جو خود مخاطبہ الٰہی کی تمنا میں ہیں ان کا ظرف ان میں سے کسی طریق کے بھی قابل نہیں۔ وا۵۸ عَلِيٌّ۔ وہ بلند شان ہے۔ اور اس کی علوشان کا تقاضا یہی ہے کہ بندہ کو اس سے ہمکلامی کی مجال ہی نہ ہو۔ حَكِيْمٌ۔ لیکن وہ حکیم مطلق بھی ہے۔ اس لیے اس نے بندوں کے مصالح پر نظر کرکے اپنی ہمکلامی کے تین طریقے نکال دیئے۔ وا۵۹ (اور آپ کو نبی بنا کر آپ کی نبوت پر دلائل قائم کئے ہیں) روح سے یہاں مراد قرآن یا وحی ہے۔ جبرئیل یا فرشتہ مراد نہیں۔ وما اوحی اليه عليه الصلوٰة والسلام اوالقراٰن الذي هو للقلوب بمنزلة الروح للابدان (روح) والمراد به القراٰن وسمّاه روحًا لانهٗ يفيد الحياة من موت الجهل اوالكفر (كبير) كَذٰلِكَ۔ یعنی جس طرح ہم انبیاء قدیم پر وحی نازل کرتے رہے ہیں۔ اے كما اوحينا الى الرسل قبلك (مدارک) وا٦۰ یہاں اس عام حقیقت کا اظہار ہے کہ بلا فیضانِ الٰہی، کامل ترین استعداد وصلاحیت رکھنے والا بھی بیکار ہے اور اس خاص حقیقت کا اعلان کہ قبل نبوت آپ کی یہ لاعلمی ہرگز ان کمالات کی قادح نہیں جو بعد نبوت آپ کو حاصل ہوئے۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ کمالات سب کے سب موہوب ہیں۔ جس کو ہبہ کمالات پر قدرت ہے۔ اس کو سلب کمالات پر بھی قدرت ہے تو کسی کو بھی اپنے کمال پر ناز نہ چاہیے۔ وا٦۱ (اسی کتاب کے ذریعہ سے) یہاں اس حقیقت کا اعادہ ہے کہ محمد بن عبداللہ نامی شخص نہ اپنے ارادہ واختیار سے رسول وصاحب وحی بن گئے نہ اپنے ارادہ واختیار سے قرآن اپنے اوپر اتار لائے اور نہ بندوں کی عام ہدایت یابی ان کے اختیار میں ہے...... یہ سارے کام صرف حق تعالیٰ کے ہیں۔ ہٗ ضمیر ہ الکتٰبِ کی طرف ہے۔

السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ اَلَاۤ اِلَى اللّٰهِ تَصِيْرُ الْاُمُوْرُ ۝۵۳ ع

زمین میں جو کچھ بھی ہے سب اُسی کا ہے یاد رکھو سب اُمور اسی کی طرف رجوع کرتے ہیں ف۶۲

آیاتہا ۸۹ ۴۳ سُوْرَةُ الزُّخْرُفِ مَكِّيَّةٌ ۶۳ رکوعاتہا ۷

اس کی نواسی آیتیں سورۂ زخرف مکہ میں نازل ہوئی اور سات رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

حٰمٓ ۝۱ وَالْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ۝۲ اِنَّا جَعَلْنٰهُ قُرْءٰنًا عَرَبِيًّا

حا۔ میم قسم ہے (اس) کتاب واضح کی کہ ہم نے اس کو عربی زبان کا قرآن بنایا ہے

لَّعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ۝۳ وَاِنَّهٗ فِيْۤ اُمِّ الْكِتٰبِ لَدَيْنَا لَعَلِيٌّ

تاکہ تم (خوب) سمجھ جاؤ ف۱ اور بیشک وہ لوح محفوظ میں ہمارے پاس ہے بڑے مرتبہ کا،

حَكِيْمٌ ۝۴ اَفَنَضْرِبُ عَنْكُمُ الذِّكْرَ صَفْحًا اَنْ كُنْتُمْ

حکمت سے بھرا ہوا ف۲ کیا ہم تم سے (اس) نصیحت نامہ کو اس لیے ہٹا لیں گے کہ تم

قَوْمًا مُّسْرِفِيْنَ ۝۵ وَكَمْ اَرْسَلْنَا مِنْ نَّبِيٍّ فِي الْاَوَّلِيْنَ ۝۶

حد سے گزر جانے والے ہو ف۳ اور ہم پہلے لوگوں میں بہت سے نبی بھیجتے رہے ہیں

وَمَا يَاْتِيْهِمْ مِّنْ نَّبِيٍّ اِلَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝۷

اور اُن (لوگوں) کے پاس کوئی نبی (ایسا) نہیں آیا جس سے انہوں نے تمسخر نہ کیا ہو ف۴

فَاَهْلَكْنَاۤ اَشَدَّ مِنْهُمْ بَطْشًا وَّمَضٰى مَثَلُ الْاَوَّلِيْنَ ۝۸

پھر ہم نے اُن لوگوں کو جو ان (موجودہ مخاطبین) سے بھی زیادہ زور آور تھے غارت کر ڈالا اور پہلے لوگوں کی یہ حالت گزر

وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ لَيَقُوْلُنَّ

چکی ہے، ف۵ اور اگر آپ اُن سے پوچھیں کہ آسمانوں اور زمین کو کس نے پیدا کیا تو یہ یقیناً کہیں گے



ف۶۲ (اور کسی مخلوق کو نہ کوئی اختیار ان تصرفات کا ہے، نہ کوئی شرکت آسمان و زمین میں ہے) یہاں صفات باری میں سے دو صفات کمال کا اثبات ہے۔ ایک حق تعالیٰ کی ملکیت کاملہ کا، دوسرے اس کی طرف مرجعیت مطلقہ کا۔ ف۱ (اہل عرب بطور مخاطب اول کے) وَالْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ۔ قرآن ایک بالکل واضح کتاب بلحاظ اپنے پیش کئے ہوئے مہمات عقائد کے بھی ہے اور بلحاظ اپنے احکام اساسی واولی کے۔ وَ۔ کلام عرب میں تاکید وزور کلام کے موقع پر قسم لانے کا دستور عام ہے، اور استشہاد کا پہلو جو قسم میں ہوتا ہے، وہ اس خاص موقع پر عیاں وظاہر ہے۔ یعنی قرآن پر غور کرنے سے خود اس کے مضامین کا اعجاز ظاہر ہوا جا رہا ہے۔ عربی اسلوب بیان ہی سے کہ مثلاً جب عرب ادیب، خطیب، شاعر کو اپنی شجاعت ودلیری کا اظہار مقصود ہوگا تو بجائے اس کے کہ اردو محاورہ کے مطابق وہ یہ کہے کہ میرے کارناموں پر میری تلوار گواہ ہے، وہ یہ کہے گا کہ مجھے تلوار کی قسم ہے۔ اقسام قرآنی کی حقیقت کے لئے ملاحظہ ہوں۔ ''قرآنی قسمیں'' بطور (پ۱۳، سورۃ الحجر کے) ضمیمہ کے۔ جَعَلْنٰهُ۔ ضمیرہ ظاہر ہے کہ الْكِتٰبِ کی جانب ہے۔ حٰمٓ۔ اس پر حاشیہ گذر چکا ہے۔ اِنَّا جَعَلْنٰهُ۔ بڑی پرانی بحث چلی آ رہی ہے کہ قرآن مجید قدیم، غیر مخلوق ہے یا حادث ومخلوق۔ آیت کے لفظ جَعَلَ سے اہل اعتزال کو اپنے مسلک حدوث قرآن کی گویا سند ہاتھ آ گئی ہے، القائلون بحدوث القران احتجوا بهذه الأية (کبیر) اہل سنت کا مذہب صحیح یہ ہے کہ قرآن مجید کی حیثیتیں دو ہیں۔ ایک معنوی، دوسرے تعبیری، معنوی حیثیت سے یعنی فی نفسہٖ کلام ہونے کے اعتبار سے دوسری صفات الٰہی کی طرح وہ بھی قدیم اور غیر مخلوق اور ہر عرض (صوت، صورت، حروف ولغت وغیرہ) سے منزہ ومبرا ہے، رہی اس کی دوسری یا تعبیری حیثیت، سو ہماری فہم وادارک کی گرفت میں لانے کے لئے وہ مجموعہ اعراض ہے اس میں حروف ہیں، کلمات ہیں، نقوش ہیں وقس علیٰ ہذا۔ اور اس اعتبار سے اس کا حادث ومخلوق ہونا بالکل ظاہر ہے۔ الْمُبِيْنِ۔ صفت مبین کا ایک پہلو تو ظاہر لفظ وعبارت کے لحاظ سے ہے۔ اور اس معنی میں وہ اپنے مخاطبین اول یعنی قوم عرب کے لئے بالکل واضح ہے۔ اور دوسرا پہلو اس کے معانی ومطالب کے لحاظ سے ہے کہ اس نے راہ ہدایت واصلاح کو طریق کفر وضلالت سے بالکل واضح وممتاز کر دیا ہے۔ اور اس معنی میں اس کی ابانت کا تعلق سارے عالم سے ہے۔ وفي وصف الكتب بكونه مبينا وجوه الاول انه المبين للذين انزل اليهم لانهٗ بلغتهم ولسانهم والثاني المبين الذى ابان طريق الهدى من طريق الضلالة وابان كل باب عما سواه وجعلها مفصلة ملخصة (کبیر) ف۲ (اپنے نازل کرنے والے کے ہم صفت) لَعَلِيٌّ حَكِيْمٌ۔ سورۂ ماقبل کے ختم کے قریب حق تعالیٰ کی شان انہیں صفات کے ساتھ بیان ہو چکی ہے۔ اِنَّهٗ عَلِيٌّ حَكِيْمٌ اب ذکر اس کا ہے کہ کلام بھی متکلم ہی کی شان کے مطابق بڑے رتبہ والا ہے، خاک کو پاک بنا دینے والا ہے اور حکمتوں اور دانائیوں سے لبریز ہے...... جس کتاب پر دارومدار سارے عالم کی ہدایت ورہنمائی کا ہو، بیشک اسے ہونا بھی ایسا ہی تھا۔ الْكِتٰبِ۔ سے یہاں مراد لوح محفوظ ہے (ابن جریر) لَدَيْنَا۔ باعتبار شرف واختصاص کے ہے۔ یہ قرب رتبہ ہے، قرب مکان نہیں۔ ف۳ یعنی کیا قرآن کا نزول اور اس کی تبلیغ اس لئے موقوف کر دی جائے گی کہ تم اس پر ایمان نہیں لاتے، حالانکہ عین حکمت ورحمت دونوں کا تقاضا ہے کہ یہ فیض کامل برابر جاری رہے۔ هذا الكلام يحتمل وجهين الاول الرحمة والثاني المبالغة في التغليظ (کبیر)

ف۴ (لیکن اس تکذیب واستہزاء کے باوجود سلسلہ ارشاد وہدایت برابر ہی جاری رہا) یہاں دو تاریخی حقیقتوں کا اعلان ہے۔ ایک یہ کہ زمانہ ماضی میں انبیاء کثرت سے آتے رہے۔ دوسرے یہ کہ ان کے ساتھ منکرین کی طرف سے تمسخر واستہزاء کا سلسلہ بھی برابر جاری رہا۔ ف۵ (اس لئے آپ فکر نہ کریں۔ ان کا بھی یہی انجام ہونا ہے۔ اور خود یہ بھی مطمئن نہ رہیں کہ آخر پرانے نمونے ان کے سامنے موجود ہی ہیں)

خَلَقَهُنَّ الْعَزِيْزُ الْعَلِيْمُ ﴿٩﴾ الَّذِىْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ

کہ انہیں پیدا کیا ہے (اسی خدائے) ہمہ تواں نے ہمہ داں نے ف٦ وہی جس نے تمہارے لیے زمین کو فرش کو بنادیا

مَهْدًا وَّ جَعَلَ لَكُمْ فِيْهَا سُبُلًا لَّعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ﴿١٠﴾

اور اُس میں اُس نے تمہارے لیے راستے بنا دیے، تاکہ تم راہ پاتے رہو

وَالَّذِىْ نَزَّلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءًۢ بِقَدَرٍ ۚ فَاَنْشَرْنَا بِهٖ بَلْدَةً

اور جس نے آسمان سے پانی ایک خاص انداز سے برسایا، پھر ہم نے اس سے خشک زمین کو

مَّيْتًا ۚ كَذٰلِكَ تُخْرَجُوْنَ ﴿١١﴾ وَالَّذِىْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ كُلَّهَا

زندہ کیا اسی طرح تم بھی (اپنی قبروں سے) نکالے جاؤ گے، اور جس نے تمام اقسام بنائیں

وَجَعَلَ لَكُمْ مِّنَ الْفُلْكِ وَالْاَنْعَامِ مَا تَرْكَبُوْنَ ﴿١٢﴾ لِتَسْتَوٗا

اور تمہارے لئے وہ کشتیاں اور چوپائے بنائے جن پر تم سوار ہوتے ہو وے تاکہ تم ان کی پیٹھ

عَلٰى ظُهُوْرِهٖ ثُمَّ تَذْكُرُوْا نِعْمَةَ رَبِّكُمْ اِذَا اسْتَوَيْتُمْ

پر جم کر بیٹھو پھر جب تم اس پر جم کر بیٹھ چکو تو اپنے پروردگار کی (اس) نعمت کو

عَلَيْهِ وَتَقُوْلُوْا سُبْحٰنَ الَّذِىْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا

یاد کرو اور کہو کہ پاک ذات ہے وہ جس نے ہمارے تابع کردیا اس (سواری) کو اور ہم تو ایسے تھے نہیں کہ

لَهٗ مُقْرِنِيْنَ ﴿١٣﴾ وَاِنَّآ اِلٰى رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ ﴿١٤﴾ وَجَعَلُوْا

اس کو قابو میں کر لیتے، اور ہم کو تو اپنے پروردگار ہی کی طرف لوٹنا ہے ف۸ اور ان لوگوں نے اللہ کا جزء

لَهٗ مِنْ عِبَادِهٖ جُزْءًا ؕ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَكَفُوْرٌ مُّبِيْنٌ ﴿١٥﴾ ع ۱۵

اللہ کے بندوں میں سے ٹھہرا لیا، بے شک انسان کھلا ہوا ناشکرا ہے ف۹

اَمِ اتَّخَذَ مِمَّا يَخْلُقُ بَنٰتٍ وَّ اَصْفٰىكُمْ بِالْبَنِيْنَ ﴿١٦﴾ وَاِذَا

(ہاں تو) کیا (اللہ) نے مخلوق میں سے اپنے لئے بیٹیاں پسند کرلیں اور تمہیں بیٹوں کے ساتھ مخصوص کردیا؟ درآنحالیکہ



ف٦ جہاں تک نفس تخلیق کا سوال ہے۔ مشرکین بھی اکثر اور عموماً توحید ذات ہی کے قائل ہیں اور صفت خالقیت میں بہت کم کسی کو شریک ٹھہراتے ہیں۔ سارا زور شرک کا صفاتِ ربوبیت وغیرہ میں اچھل پڑتا ہے۔ مشرکین عرب بھی خالق کو واحد ہی تسلیم کرتے تھے۔ ف۷ مشرکین کو قائل کرنے کے لئے اب ذات خالق واحد کی دوسری صفات کا بیان ہو رہا ہے۔ یعنی جس خالق کو یکتا تم خود تسلیم کرتے ہو۔ اسی کے صفات وکمالات یہ بھی تو ہیں۔ کائنات کے سارے انتظامات میں بھی تو وہی لاشریک لہ ہے۔ زمین کی یہ خاص ہیئت اسی کی حکمت کاملہ نے بنائی ہے کہ اس پر انسان کا رہنا ممکن ہو۔ سطح زمین کے راستوں، سڑکوں میں تقسیم یہ بھی اسی حکیم مطلق کا فعل ہے کہ تم باسانی چل پھر سکو۔ آسمان کی طرف سے پانی برسانا ایک خاص مقدار میں، ایک معین وقت پر، حسب ضرورت ومصلحت، یہ سب بھی بس اسی کا کام ہے۔ پھر اس بارش سے زمین خشک کو سبزہ زار بنا دینا اسی کی حکمت وصنعت ہے جو بعث وحشر پر بھی اسی طرح قادر ہے۔ اور جو اس کے یہ ہلکے نمونے روزمرہ تمہاری آنکھوں کے سامنے لاتا رہتا ہے۔ پھر اشیاء مخلوق کی بے شمار قسمیں، باہم متناسب نمودار کرنا یہ بھی اسی کی کارسازی ہے اور بحری وبری سواریاں بہم پہنچا دینا یہ بھی اسی کا احسان عظیم ہے۔ اَلَّذِیْ جَعَلَ ...... سُبُلًا۔ زمین کے سارے جغرافی تغیرات جن سے انسان کو مدد مل سکتی ہے، اس کے تحت میں آ گئے۔ وَالَّذِیْ ...... مَّیْتًا۔ بادل بارش، کاشتکاری، باغبانی کے سلسلہ کے چھوٹے بڑے جتنے تغیرات ہیں سب اس میں شامل ہیں۔ وَالَّذِیْ ...... کُلَّھَا۔ مخلوقات کی تنویع، تقسیم، تزویج سب اس کے تحت میں آ گئی۔ قال ابن عباس والازواج الضروب والانواع كالحلو والحامض والابيض والاسود والذكر والانثى (کبیر) وَجَعَلَ ...... مَا تَرْکَبُوْنَ۔ دریائی اور زمینی جتنی بھی سواریاں ہیں، سب اسی میں داخل ہیں۔ — بعض محققین نے کہا ہے کہ مخلوقات جتنی بھی ہیں، سب جوڑے جوڑے ہیں مثلاً ذات وصفات، آگے پیچھے، داہنے بائیں، اوپر نیچے، ماضی، مستقبل، اچھا، برا وغیرہ اور یہی دلیل ہے اس کے حادث وممکن الوجود ہونے کی۔ قال بعض المحققين كل ماسوى الله فهو زوج كالفوق والتحت واليمين واليسار وكونها ازواجا يدل على كونها ممكنة الوجود في ذواتها محدثة (کبیر) صرف ذات واجب الوجود فرد مطلق ہے، ہر رشتہ تضاد وتقابل وشرکت سے ماوراء ومافوق۔ فاما الحق سبحانهٗ فهو الفرد المنزه عن الضد والند والمقابل والمعاضد (کبیر) ف۸ اسلام زندگی کے ہر ہر شعبہ کے لئے ایک مکمل دستور العمل ہے۔ وہ انسان کو خدا کی حاکمیت اور اپنی عبدیت کی طرف سے غفلت کی اجازت کسی وقت اور کسی حالت میں نہیں دیتا۔ سواری اچھے گھوڑے کی ہو یا موٹر کی یا ریل کی یا جہاز کی۔ انسان جب بھی اس نعمت سے مستفید ومحظوظ ہوتا ہے تو اکثر اس میں ایک گونہ تفاخر کی کیفیت پیدا ہو جاتی ہے اور اسے وہ اپنے کمال واستحقاق کی جانب منسوب کر کے فخر کرنے لگتا ہے۔ قرآن نے اس کی جڑ کاٹ دی اور ارشاد فرما دیا کہ جب سواریوں سے فائدہ اور لطف اٹھاؤ تو پہلے دل میں خدائی نعمتوں کا استحضار کر لو۔ اور یہ خیال تازہ کر لو کہ یہ جو کچھ بھی مل رہا ہے۔ سب عنایت وافضال الٰہی سے مل رہا ہے اسی نے تم میں اتنی طاقت، ہمت وتدبیر دے دی ہے اور بہتر یہ ہے کہ زبان سے بھی یہ کہہ ڈالے کہ ہم میں کوئی ذاتی استحقاق اس کا کب تھا۔ ہم ایسے طاقتور، یا ایسے ہنرور کب تھے کہ ان سواریوں کو قابو میں لے آتے۔ یہ تو محض آپ کا فضل وکرم ہے اور ہم کو عین وقت فرح ومسرت میں اپنا انجام یاد ہے کہ ہم اور ہماری لذتیں فانی ہیں، باقی نہیں، ہم سب کو اپنے پروردگار کے حضور میں حساب وجواب کے لئے حاضری دینا ہے...... جس قوم کے دل میں اپنی عبدیت کا یہ استحضار اور جس کی زبان پر اس قسم کے کلمات خود شناسی رہیں۔ کہیں اسے بھی گھمنڈ اور دعویٰ اپنے ایٹم بم، ہائیڈروجن بم اور دوسری ہلاکت بار مشینوں کا ہو سکتا ہے؟ ف۹ یہ عام فطرت بشری کا بیان ہے کہ انسان بجائے نعمتوں کی شکرگزاری کے الٹا ناسپاسی ونافرمانی کی طرف چلا جاتا ہے۔ وَجَعَلُوْا ...... جُزْءًا۔ مثلاً مسیحی جو الوہیت کے اجزاء روح القدس ومسیح کو بھی قرار دیے ہوئے ہیں۔ المراد انهم اثبتوا له ولدا (کبیر) فلسفہ قدیم کی اصطلاحوں میں مسئلہ کی تقریر یہ ہوگی کہ خدا کو جب خالق مان لیا تو لازم ہے کہ وہ قدیم بھی ہو کیونکہ حادث موجدِ کل ہو ہی نہیں سکتا۔ اور جب وہ قدیم ٹھہرا تو اس سے عدم ترکیب بھی اس کے لئے لازم آئی۔ جو مرکب ہے وہ قدیم کیونکر ہو سکتا ہے تو جو قدیم، غیر مرکب ہے اس کا کوئی جزء تسلیم کرنا اسے مرکب وحادث قرار دینا ہوا! آیت کے ایک معنی یہ بھی ہو سکتے ہیں کہ انہوں نے مخلوقات کے درمیان تقسیم کر دی، کچھ کو اللہ کے لئے رکھا اور کچھ کو غیر اللہ کے سپرد کر دیا۔ زعموا ان كل العباد ليس لله بل بعضها لله و بعضها لغير الله (کبیر) جَعَلُوْا۔ جَعَلَ آیت میں حکم لگانے یا قرار دینے کے معنی میں ہے۔ ومعنى الجعل ههنا الحكم بالشيء (معالم)

بُشِّرَ اَحَدُهُمْ بِمَا ضَرَبَ لِلرَّحْمٰنِ مَثَلًا ظَلَّ وَجْهُهٗ

ان لوگوں میں سے خود جب کسی کو اس کی بشارت دی جاتی ہے جسے (خدائے) رحمٰن کا نمونہ قرار دے رکھا ہے تو اس کا چہرہ دن بھر

مُسْوَدًّا وَّ هُوَ كَظِيْمٌ ﴿۱۷﴾ اَوَ مَنْ يُّنَشَّؤُا فِي الْحِلْيَةِ

اداس رہتا ہے اور وہ اندر ہی اندر گھٹتا رہتا ہے ف۱۰ تو کیا جو زیورات میں پرورش پائے

وَهُوَ فِي الْخِصَامِ غَيْرُ مُبِيْنٍ ﴿۱۸﴾ وَجَعَلُوا الْمَلٰٓئِكَةَ

اور مباحثہ میں بھی ژولیدہ بیان ہو (وہ اللہ کی اولاد بننے کے قابل ہے؟) ف۱۱ اور انہوں نے فرشتوں کو

الَّذِيْنَ هُمْ عِبٰدُ الرَّحْمٰنِ اِنَاثًا ۭ اَشَهِدُوْا خَلْقَهُمْ ۭ

جو (خدائے) رحمٰن کے بندے ہیں عورت قرار دے رکھا ہے تو کیا یہ ان کی پیدائش کے وقت موجود تھے،

سَتُكْتَبُ شَهَادَتُهُمْ وَيُسْـَٔــلُوْنَ ﴿۱۹﴾ وَ قَالُوْا لَوْ شَآءَ

ان کا دعویٰ لکھ لیا جاتا ہے اور ان سے باز پرس ہوگی ف۱۲ اور یہ کہتے ہیں کہ اگر (خدائے) رحمٰن کو

الرَّحْمٰنُ مَا عَبَدْنٰهُمْ ۭ مَا لَهُمْ بِذٰلِكَ مِنْ عِلْمٍ ۤ اِنْ

(یہی) منظور ہوتا تو ہم فرشتوں کی پرستش (ہی) نہ کرتے انہیں اس بارہ میں کچھ بھی تحقیق نہیں، محض

هُمْ اِلَّا يَخْرُصُوْنَ ﴿۲۰﴾ۭ اَمْ اٰتَيْنٰهُمْ كِتٰبًا مِّنْ قَبْلِهٖ فَهُمْ

انکل سے کام لے رہے ہیں ف۱۳ ہم نے کیا اس (قرآن) سے قبل انہیں کوئی کتاب دے رکھی ہے جس سے

بِهٖ مُسْتَمْسِكُوْنَ ﴿۲۱﴾ بَلْ قَالُوْٓا اِنَّا وَجَدْنَآ اٰبَآءَنَا عَلٰٓي اُمَّةٍ

یہ سند پکڑ رہے ہیں؟ ف۱۴ نہیں بلکہ وہ تو یہ کہتے ہیں کہ ہم نے اپنے باپ دادا کو ایک خاص طریقہ پر پایا ہے

وَّاِنَّا عَلٰٓي اٰثٰرِهِمْ مُّهْتَدُوْنَ ﴿۲۲﴾ وَكَذٰلِكَ مَآ اَرْسَلْنَا مِنْ

اور ہم انہیں کے نقش قدم پر قدم رکھ رہے ہیں ف۱۵ اور اسی طرح ہم نے آپ سے پہلے کسی بستی میں

قَبْلِكَ فِيْ قَرْيَةٍ مِّنْ نَّذِيْرٍ اِلَّا قَالَ مُتْرَفُوْهَآ ۙ اِنَّا وَجَدْنَآ

کوئی پیمبر نہیں بھیجا، مگر یہ کہ وہاں کے خوشحال لوگوں نے یہی کہا کہ ہم نے تو اپنے باپ دادا کو



ف۱۰ بہت سی مشرک قوموں نے دیویوں کو خدا کی بیٹیاں قرار دیا ہے۔ مشرکین عرب میں یہ مرض اور زیادہ تھا۔ مشرک قوموں نے عموماً اور عرب نے خصوصاً بیٹیوں کو ذلیل بھی بہت سمجھا ہے تو یہاں مقصود کلام یہ ہے کہ یہ احمق ایک تو اللہ کی اولاد فرض کرتے ہیں۔ اور پھر اولاد بھی بیٹیاں، جنہیں خود اپنے لئے باعث ننگ وعار سمجھتے ہیں۔ ف۱۱ آیت سے فطرت نسوانی کے متعلق دو حقیقتیں ثابت ہوئیں۔ ایک یہ کہ زیور، آرائش ونمائش کا شوق عورت کی سرشت میں داخل ہے۔ دوسرے یہ کہ اس کی قوت استدلال ضعیف ہی ہے...... ان دونوں کے لئے ملاحظہ ہوں انگریزی تفسیر القرآن کے حاشیے۔ مَنْ يُّنَشَّؤُا فِي الْحِلْيَةِ۔ آج دیکھ لیا جائے کہ یورپ اور امریکہ کی زنِ جدید اپنی آرائش وزیبائش کے سامان پر، اپنی تزئین جمال اور اپنے بناؤ سنگھار پر کتنی دولت ہر سال بے دریغ خرچ کرتی رہتی ہے۔ ف۱۲ فرشتوں کی نسائیت پر حاشیے اس کے قبل گذر چکے ہیں پ۵ اور پ۱۵ میں۔ محققین نے آیت سے یہ استنباط کیا ہے کہ کسی عقیدہ کا بلا دلیل قائل ہو جانا قابل ملامت ہے اور تقلید جامد جو محض رسم پرستی کی مرادف ہے مورد وعید ہے۔ هٰذا يدل على ان القول بغير دليل منكر وان التقليد يوجب الذم العظيم والعقاب الشديد (کبیر) ف۱۳ مشرکوں کا کہنا یہ تھا کہ یہ شرک اگر ایسی ہی بری چیز تھی تو خدا نے آخر ہمیں اس پر قدرت کیوں دی؟ اسے یہی منظور ہوتا تو وہ ہمیں شرک کرنے ہی نہ دیتا۔۔۔ گویا استدلال یہ تھا کہ چونکہ اس نے ہمیں گناہ پر قادر کر دیا ہے۔ اس لئے وہ گناہ پر راضی بھی ہے! بالکل ظاہر ہے کہ انسان کو اختیار جو ملا ہے وہ تو محض اسے مکلف بنانے کے لئے۔ اسے محل احتساب، مستوجب عذاب وثواب بنانے کے لیے ہے۔ اختیار ہی اگر نہ ہوتا تو وہ تو بالکل مشین کے حکم میں داخل ہوتا اور عذاب وثواب کا کوئی سوال ہی نہ باقی رہتا۔ ف۱۴ مشرکوں کے استدلال عقلی کی تردید ابھی ہو چکی۔ اب ارشاد ہو رہا ہے کہ ان کے پاس شرک پر کوئی دلیل نقلی ہے؟ کسی قدیم نوشتۂ الٰہی کی سند ہے؟..... قرآن مجید نے بار بار مشرکوں کی یہ دکھتی ہوئی رگ پکڑی ہے، اور بار بار ان سے مطالبہ کیا ہے کہ اثبات شرک پر، اثبات تعدد الٰہہ پر کوئی دلیل عقلی یا نقلی کسی قسم کی ہو، تو پیش کرو۔ ف۱۵ یعنی بجز اندھی تقلید کے ان کے پاس دلیل کے نام سے کوئی چیز ہی نہیں۔ نہ عقلی نہ نقلی۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ آباء پرستی وتقلید جامد کی مذمت میں قرآن مجید میں اگر اور کہیں کچھ نہ ہوتا۔ جب بھی یہی آیات بالکل کافی تھیں۔ ولم يكن في كتاب الله الا هٰذه الآيات لكفت في ابطال القول بالتقليد (کبیر)

اٰبَآءَنَا عَلٰۤی اُمَّةٍ وَّ اِنَّا عَلٰۤی اٰثٰرِهِمْ مُّقْتَدُوْنَ ﴿٢٣﴾ قٰلَ اَوَلَوْ
ایک (خاص) طریقہ پر پایا ہے اور ہم انہیں کے نقش قدم پر چلنے والے ہیں و١٦ (اس پر اُن کے پیمبر نے) کہا کہ اور اگر
جِئْتُكُمْ بِاَهْدٰى مِمَّا وَجَدْتُّمْ عَلَيْهِ اٰبَآءَكُمْ ؕ قَالُوْۤا اِنَّا
میں اس سے بہتر طریقہ منزل پر پہنچا دینے کے اعتبار سے لایا ہوں جس پر تم نے اپنے باپ دادا کو پایا ہے؟ وہ بولے (جب
بِمَاۤ اُرْسِلْتُمْ بِهٖ كٰفِرُوْنَ ﴿٢٤﴾ فَانْتَقَمْنَا مِنْهُمْ فَانْظُرْ كَيْفَ
بھی) ہم اُس کے تو ماننے والے نہیں جسے دے کر تمہیں بھیجا گیا ہے، سو ہم نے اُن سے انتقام لے لیا، سو دیکھیے
كَانَ عَاقِبَةُ الْمُكَذِّبِيْنَ ﴿٢٥﴾ وَ اِذْ قَالَ اِبْرٰهِيْمُ لِاَبِيْهِ وَقَوْمِهٖۤ
تکذیب کرنے والوں کا کیسا انجام ہوا و١٧ اور (وہ وقت بھی قابل ذکر ہے) جب ابراہیم نے اپنے باپ سے اور اپنی قوم سے کہا
اِنَّنِيْ بَرَآءٌ مِّمَّا تَعْبُدُوْنَ ﴿٢٦﴾ اِلَّا الَّذِيْ فَطَرَنِيْ فَاِنَّهٗ
کہ میں ان چیزوں سے بیزار ہوں، جن کی تم پرستش کرتے ہو و١٨ ہاں البتہ پرستش اس کی کرتا ہوں جس نے مجھے پیدا کیا، پھر وہی
سَيَهْدِيْنِ ﴿٢٧﴾ وَجَعَلَهَا كَلِمَةًۢ بَاقِيَةً فِيْ عَقِبِهٖ لَعَلَّهُمْ
میری رہنمائی کرتا ہے و١٩ اور وہ اس (عقیدۂ توحید) کو اپنے اخلاف میں ایک قائم رہنے والی بات کر گئے تاکہ (مشرک آیندہ بھی
يَرْجِعُوْنَ ﴿٢٨﴾ بَلْ مَتَّعْتُ هٰۤؤُلَآءِ وَاٰبَآءَهُمْ حَتّٰى جَآءَهُمُ
توحید کی طرف) رجوع کرتے رہیں و٢٠ اصل یہ ہے کہ میں نے ان لوگوں اور ان کے باپ دادوں کو (خوب سا) سامان دے دیا
الْحَقُّ وَ رَسُوْلٌ مُّبِيْنٌ ﴿٢٩﴾ وَلَمَّا جَآءَهُمُ الْحَقُّ قَالُوْا هٰذَا
یہاں تک کہ ان کے پاس (کلام) حق اور ایک روشن رسول آ گیا و٢١ اور جب ان کے پاس (کلام) حق آ گیا تو وہ بولے کہ یہ
سِحْرٌ وَّ اِنَّا بِهٖ كٰفِرُوْنَ ﴿٣٠﴾ وَ قَالُوْا لَوْلَا نُزِّلَ هٰذَا الْقُرْاٰنُ
تو جادو ہے اور ہم اُس کے منکر ہیں اور کہنے لگے کہ یہ قرآن دو (مشہور) بستیوں کے کسی بڑے
عَلٰى رَجُلٍ مِّنَ الْقَرْيَتَيْنِ عَظِيْمٍ ﴿٣١﴾ اَهُمْ يَقْسِمُوْنَ
آدمی پر کیوں نہیں نازل کیا گیا و٢٢ تو کیا آپ کے پروردگار کی



و١٦ یعنی یہ آباء پرستی اور جمود و تقلید پسندی کوئی نئی بات نہیں، گمراہوں کا شعار ہمیشہ سے رہی ہے۔ اِلَّا قَالَ مُتْرَفُوْهَا۔ پیمبروں کی مخالفت کے لیڈر اور سرغنہ قوم کے امراء و رؤساء ہی ہمیشہ ہوتے ہیں۔ عوام نے ان کی صرف تقلید کی ہے۔ و١٧ ان آیتوں کا خلاصۂ مطالب یہ ہے کہ پیمبر جب اور جہاں کہیں اصلاح امت کے لئے مبعوث ہوئے ہیں۔ حق، دلیل و برہان انہیں کے ساتھ رہا ہے۔ منکرین و مخالفین کے پاس بجز تعصب، ہٹ دھرمی، آبائی پاسداری، رسم و رواج کی شدت کے اور کچھ نہیں ہوتا۔ وہ پیمبرانہ حقائق کے مقابلہ میں صرف اپنے ہاں کے رسوم اور دستوروں کو پیش کرتے ہیں اور اس ضد و عناد میں ان کے رؤساء و سردار آگے آگے ہوتے ہیں، پیمبروں کے دلائل و شواہد، وہ سب بے اثر رہتے ہیں۔ یہاں تک کہ قوم تباہ و ہلاک ہو کر رہتی ہے۔ اَوَ...... اٰبَآءَكُمْ۔ پیمبروں کا جواب ہمیشہ یہی رہا ہے کہ اپنے آبائی ریت و رسم اور ہماری لائی ہوئی شریعت کا مقابلہ کر کے دیکھ لو نا! کہ کون عملی، اخلاقی، ہر اعتبار سے بہتر ہے۔ رسول کے پیش کیے ہوئے دلائل پر غور نہ کرنے اور اپنی ضد، ہٹ، تعصب تقلید پرستی پر قائم رہنے کی پوری مذمت آیت سے نکلتی ہے۔ فیه الدلالة علی ابطال التقلید لذمه ایاهم علی تقلید اٰبائهم وترکهم النظر فی ما دعا هم الیه الرسول ﷺ (جصاص) و١٨ قوم عرب جو قرآن کی مخاطب اول تھی اور سب سے زیادہ تقلید آبائی اور جمود میں گرفتار، وہ حضرت ابراہیم علیہ السلام ہی کی نسل سے تھی۔ حالانکہ آپ خود موحد اعظم تھے۔ ایک خاص غایت اس محل پر آپ کے ذکر کی یہ بھی ہے۔ اِبْرٰهِيْمُ لِاَبِيْهِ۔ ابراھیم اور آپ کے والد آزر دونوں پر حاشیے پہلے گذر چکے۔ قَوْمِهٖ۔ ضمیر ہ۔ ابراھیم کی طرف بھی جاسکتی ہے اور ابیہ کی طرف بھی حاصل دونوں صورتوں کا ایک ہی ہے۔ مِمَّا تَعْبُدُوْنَ۔ کلدانی قوم بت پرستی اور ستارہ پرستی کے دوہرے شرک میں مبتلا تھی۔ جیسا کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام سے متعلق سابق کے حاشیوں میں گذر چکا۔ و١٩ ایک موحد کی یہی شان ہے کہ وہ اسی طرح شرک و متعلقاتِ شرک سے اپنی بے تعلقی و بیزاری کا اظہار کرتا رہے۔ آیت میں اثبات توحید دو گونہ صفات کے لحاظ سے ہے۔ سب کا فاطر و خالق بھی وہی ہے اور سب کا ہادی و مرشد حقیقی بھی وہی۔ و٢٠ یعنی حضرت ابراہیم علیہ السلام خود ہی تنہا موحد نہ تھے بلکہ اپنے سلسلہ میں بھی یہی پیام توحید چھوڑ گئے۔ جَعَلَهَا۔ ضمیر ھا کلمۂ توحید کی جانب ہے۔ ای کلمة التوحید التی تکلم بها (کبیر) و٢١ (اور وہ اسی متاع دنیوی میں مشغول و منہمک ہو کر دین حق کی طرف سے غافل بلکہ منکر ہو بیٹھے) هٰۤؤُلَآءِ۔ یعنی قوم عرب جس کا ذکر ابھی فِيْ عَقِبِهٖ میں ضمناً آ چکا ہے۔ یعنی اهل مکة وهم من عقب ابراهیم بالمد فی العمر والنعمة (کبیر) قال مجاهد وقتادة یعنی کلمة التوحید (معالم) الْحَقُّ۔ یعنی قرآن مجید۔ یعنی القراٰن (معالم) رَسُوْلٌ مُّبِيْنٌ۔ یعنی محمد مصطفے ﷺ۔ و٢٢ یہ آخری اعتراض ہے جو رسول اللہ ﷺ کی صداقت پر معاندین کی طرف سے ساحر وغیرہ قرار دیئے جانے کے بعد عائد کیا جاتا تھا۔ یہ لوگ کہتے تھے کہ اگر یہ واقعی رسول ہیں تو یہ ہم میں سے کوئی بہت بڑے آدمی بلحاظ جاہ و تمول کے کیوں نہ ہوئے؟ کہ عوام اپنے رؤساء کی راہ پر قدرۃً چلنے لگتے ہیں۔ گویا اعتراض کی اصل یہ تھی کہ ان لوگوں کے زعم میں جاہ و ریاست لوازم نبوت و مقبولیت میں سے ہے۔ هٰذَا...... كٰفِرُوْنَ۔ معاندین نے اعجاز قرآنی سے عاجز و لاجواب ہو کر یہی کہنا شروع کیا تھا کہ یہ کلام جو اس درجہ موثر ہے، یہ تو سحر و ساحری کا نتیجہ ہے۔ الْقَرْيَتَيْنِ۔ دو شہروں سے مراد مکہ و طائف ہیں جو اس وقت حجاز کے مرکز تہذیب و تمدن تھے۔ عَظِيْمٍ۔ یہ صفت رَجُلٍ کی ہے۔ مراد یہ ہے کہ قرآن کو نازل ہی ہونا تھا تو کسی صاحب مال و جاہ یا صاحب ریاست پر کیوں نہ نازل ہوا۔ هو الذی یکون کثیر المال والجاه (کبیر) قریش کے ہاں اکثر جاہلی قوموں کی طرح کسی شخص کا اولاد اکبر میں سے ہونا ایک بڑا معیار ریاست و سرداری کا تھا۔ ہمارے حضور ﷺ کے والد اول تو اپنے والد کی اولاد اکبر نہ تھے۔ اور پھر حضور ﷺ کی پیدائش یتیمی، جس کی بنا پر آپ اپنی کفالت کے لیے پہلے دادا اور پھر ایک نسبتاً مفلس چچا کے دست نگر رہے۔ یہ سب باتیں مل ملا کر آپ کو کسی طرح بھی قریش کی نظر میں "عظیم" نہیں بننے دیتی تھیں۔

رَحْمَتَ رَبِّكَ ؕ نَحْنُ قَسَمْنَا بَيْنَهُمْ مَّعِيْشَتَهُمْ فِي

رحمت (خاصہ) کو تقسیم یہ لوگ کرتے ہیں ف۲۳ ہم نے تو اُن کے درمیان اُن کی دنیوی زندگی (تک) میں

الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَرَفَعْنَا بَعْضَهُمْ فَوْقَ بَعْضٍ دَرَجٰتٍ

ان کی روزی تقسیم کر رکھی ہے اور ہم نے ایک کے درجے دوسرے سے بلند کر رکھے ہیں

لِّيَتَّخِذَ بَعْضُهُمْ بَعْضًا سُخْرِيًّا ؕ وَرَحْمَتُ رَبِّكَ خَيْرٌ

تاکہ ایک دوسرے سے کام لیتا رہے، اور آپ کے پروردگار کی رحمت اس سے (کہیں) بہتر ہے

مِّمَّا يَجْمَعُوْنَ ﴿۳۲﴾ وَلَوْلَآ اَنْ يَّكُوْنَ النَّاسُ اُمَّةً

جسے یہ لوگ سمیٹے رہتے ہیں ف۲۴ اور اگر یہ بات نہ ہوتی کہ سب لوگ ایک ہی طریقہ کے

وَّاحِدَةً لَّجَعَلْنَا لِمَنْ يَّكْفُرُ بِالرَّحْمٰنِ لِبُيُوْتِهِمْ سُقُفًا

ہو جائیں گے تو جو لوگ (خدائے) رحمٰن سے کفر کرتے ہیں ان کے گھروں کی چھتیں

مِّنْ فِضَّةٍ وَّمَعَارِجَ عَلَيْهَا يَظْهَرُوْنَ ﴿۳۳﴾ وَلِبُيُوْتِهِمْ اَبْوَابًا

ہم چاندی کی کردیتے اور زینے بھی (چاندی کے کردیتے) جن پر یہ چڑھا کرتے اور ان کے مکانوں کے دروازے (تک بھی)

وَّسُرُرًا عَلَيْهَا يَتَّكِـُٔوْنَ ﴿۳۴﴾ وَزُخْرُفًا ؕ وَاِنْ كُلُّ ذٰلِكَ لَمَّا

اور وہ تخت بھی جس پر یہ تکیہ لگا کر بیٹھتے ہیں اور سونے کی بھی (یہ چیزیں کردیتے) ف۲۵ لیکن یہ سب سامان

ع ۳/۹ مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ؕ وَالْاٰخِرَةُ عِنْدَ رَبِّكَ لِلْمُتَّقِيْنَ ﴿۳۵﴾

صرف دنیاوی زندگی کی چند روزہ کامرانی ہے، اور آخرت تو آپ کے پروردگار کے ہاں خدا ترسوں ہی کے لئے ہے ف۲۶

وَمَنْ يَّعْشُ عَنْ ذِكْرِ الرَّحْمٰنِ نُقَيِّضْ لَهٗ شَيْطٰنًا فَهُوَ لَهٗ

اور جو کوئی بھی (خدائے) رحمٰن کی نصیحت کی طرف سے اندھا بن جائے ہم اُس پر ایک شیطان مسلط کردیتے ہیں سو وہ اس کے

قَرِيْنٌ ﴿۳۶﴾ وَاِنَّهُمْ لَيَصُدُّوْنَهُمْ عَنِ السَّبِيْلِ وَيَحْسَبُوْنَ

ساتھ رہتا ہے ف۲۷ اور وہ (شیاطین) ان لوگوں کو راہ (راست) سے روکتے رہتے ہیں اور یہ (اپنے لئے) خیال کرتے رہتے



ف۲۳ کیا یہ احمق یہ سمجھتے ہیں کہ نبوت جو اللہ کا سب سے بڑا ممکن عطیہ ہے اور خاص الخاص رحمت وعنایت، اس کی تقسیم ان لوگوں کے صلاح ومشورہ سے کی جاتی ہے؟ اللہ ہی سب کی صلاحیتوں، اہلیتوں استعدادوں کا علم کامل رکھتا ہے اور اسی نے اپنے اس ہمہ گیر علم کی مناسبت سے موزوں ترین شخص کو اس منصب پر مامور کیا ہے۔ رَحْمَتَ رَبِّكَ۔ رحمة کے عام معنی کے علاوہ یہاں خصوصی اشارہ نبوت کی جانب بھی سمجھا گیا ہے۔ اے النبوة (مدارک) ف۲۴ مطلب یہ ہوا کہ دنیوی نعمتیں جو اس قدر حقیر ہیں، ان تک کی تقسیم اور ان کا انتظام ہم نے اپنے قبضۂ قدرت میں رکھا ہے تو نبوت جیسی گراں بہا نعمت کسی مخلوق کے ہاتھ میں کیسے چھوڑی جاسکتی تھی؟ اس کی تقسیم اور اس کا انتظام تو صرف اللہ تعالیٰ ہی کرسکتا ہے۔ آیت سے دو اور امور بھی مستنبط ہوتے ہیں:۔ (۱) دنیا میں معاشی تقسیم یوں ہی انکل پچو نہیں، ایک خاص نظام تکوینی کے ماتحت چل رہی ہے۔ (۲) معاشی حیثیت سے بھی درجات کا فرق بالکل فطری وطبعی ہے۔ کوئی دائن ہوگا، کوئی مدیون، کوئی دولت مند، کوئی بے مایہ۔ رَفَعْنَا ...... سُخْرِيًّا۔ معاشرہ میں فرق مراتب بالکل فطری وطبعی ہے۔ کوئی دولت مند ہوگا کوئی نادار، کوئی افسر کوئی ماتحت۔ بے طبقات معاشرہ (Jassless, Society) کا لفظ ہی سرے سے بے معنی ہے...... اسلام صرف جور وجبر کو روکتا ہے۔ کسی پر ظلم کی گنجائش شریعت اسلامی میں نہیں۔ باقی بڑے چھوٹے کا نفس فرق تو قائم رہے گا۔ اور اسے قائم رہنا چاہئے۔ رَحْمَتُ رَبِّكَ۔ رحمة سے یہاں بھی مراد نبوت یا دین الٰہی سے لی گئی ہے۔ اے النبوة او دین اللہ (مدارک) ف۲۵ مطلب یہ ہوا کہ دنیا اور اس کا سارا ساز وسامان اللہ کے ہاں اس قدر حقیر وبے وقعت ہے کہ اگر یہ بات نہ ہوتی کہ خلقت کا رجحان تمام تر کفر کی جانب ہوجاتا اور قریب قریب سب ہی ملت کفر اختیار کرنے لگتے تو اللہ صرف کافروں ہی کو دولت دنیوی وسامان مادی سے نواز دیتا۔ یہاں تک کہ ان کے گھر، درفرنیچر سب کو چاندی سونے سے منڈھ دیتا، سب کو چاندی سونے کا بنادیتا، لیکن اگر ایسا ہوتا تو لوگ یہی سمجھنے لگتے کہ مقبولیت طریق کفر کو حاصل ہے، اور اسی طرف جھک پڑتے۔ والمقصود من هذا الكلام تحقير الدنيا و بيان ما في المال والجاه من المضار العظيمة وذلك لان كثرة المال والجاه تجعل الانسان كالاعمٰى عن مطالعة ذكر الله تعالٰى ومن صار كذلك صار جليسًا للشيطان (کبیر) آیت سے یہ بھی نکل آیا کہ مال وجاہ کی افراط نقصان وحرمان ہی کا باعث ہوتی ہے۔ تثبت بما ذكرنا ان كثرة المال والجاه توجب كمال النقصان والحرمان في الدين والدنيا (کبیر) آیت سے ان ''مصلحین'' کی روش پر بھی روشنی پڑگئی جو اپنی تحریروں، تقریروں میں یورپ اور امریکا کے مال ودولت کا ذکر للچائے ہوئے لہجہ میں کرتے رہتے اور مسلمانوں کو اس طرح ترغیب دیتے رہتے ہیں کہ جیسے یہ زرداری ہی ترقی کی معراج ہے۔ ف۲۶ یعنی دنیا تو پوری کی پوری ہاتھ آجانے کے بعد بھی بہرحال فانی ہی فانی ہے۔ سرتاسر نا قابل قدر ونا قابل طلب۔ قابل قدر وقابل طلب تو صرف آخرت ہے اور وہ تقویٰ یعنی ایمان وطاعت ہی سے حاصل ہوتی ہے۔ علماء حق نے کہا ہے کہ آیت سے چار مضمون پیدا ہوتے ہیں:۔ (۱) مؤمنین کے حق میں رعایت کہ کہیں یہ پھسل نہ جائیں اور دولت کو رضا الٰہی سمجھنے لگیں۔ (۲) آخرت کی تخصیص مومنین متقین کے ساتھ (۳) دنیا کی تحقیر اور اس کی اصلاً تخصیص کافروں کے ساتھ۔ (۴) چاندی اور سونے کی ناپسندیدگی کی طرف اشارہ، کہ جو چیز کافروں کے سزاوار ہے، مومن کے پسند کی نہ ہونا چاہیے۔ ف۲۷ (اور ہر وقت اُسے بدی کی ترغیب دیتا رہتا ہے) نُقَيِّضْ ...... قَرِيْنٌ۔ یعنی انسان جب اپنے قصد وارادہ سے کج روی اختیار کرلیتا ہے تو قوائے شیطانی بھی خارج سے برابر اس کی کج روی وگمرہی کو تقویت پہنچاتے رہتے ہیں۔ ایسا شخص گو سزائے ظاہری سے سردست محفوظ ہو لیکن یہ عذاب کچھ کم ہے کہ ترقی سیئات ہی میں کرتا چلا جارہا ہے۔ اس فعل تقییض کی نسبت اللہ کی طرف بالکل ایسی ہی ہے جیسے فَلَمَّا زَاغُوْٓا اَزَاغَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ میں ازالۂ قلب کی نسبت اللہ تعالیٰ کی طرف ہے۔ محض علت علل یا تکوینی مسبب الاسباب کی حیثیت سے۔ اس تقییض سے مراد تقییض خصوصی ہے جس سے ضلالت مرتب ہی ہوجائے۔ ورنہ شیطان تو عمومی رنگ میں ہر انسان کے ساتھ رہتا ہی ہے جیسا کہ حدیث نبوی میں آچکا ہے۔ عَنْ ذِكْرِ الرَّحْمٰنِ۔ یعنی قرآن اور وحی الٰہی کی طرف سے۔ وَمَنْ ...... الرَّحْمٰنِ۔ اشارہ قرآن کے مخاطبین اول کی جانب ہے جو رسالت کے دلائل اور اعجاز قرآنی کی طرف سے قصداً آنکھیں بند کیے رہتے تھے۔ آیت سے جب یہ معلوم ہوگیا کہ قرآن وذکر الٰہی کی طرف سے ارادی غفلت ہی تسلط شیطانی کا باعث ہوتی ہے تو اس مصیبت سے بچنے کا یہ کھلا ہوا علاج بھی نکل آیا کہ قرآن وذکر کی جانب مشغولی دوام رہے۔ وفيه اشارة الى ان من داوم عليه لم يقرنه الشيطان (مدارک)۔

اَنَّهُمۡ مُّهۡتَدُوۡنَ ﴿۳۷﴾ حَتّٰۤى اِذَا جَآءَنَا قَالَ يٰلَيۡتَ بَيۡنِىۡ

ہیں کہ ہم راہ یاب ہیں و۲۸ (یہ تغافل قائم رہتا ہے) یہاں تک کہ جب وہ شخص ہمارے پاس آجاتا ہے تو (شیطان اُس سے) کہتا

وَبَيۡنَكَ بُعۡدَ الۡمَشۡرِقَيۡنِ فَبِئۡسَ الۡقَرِيۡنُ ﴿۳۸﴾ وَلَنۡ يَّنۡفَعَكُمُ

ہے کہ کاش میرے اور تیرے درمیان مشرق ومغرب کا فاصلہ ہوتا تو وہ (شیطان) کیسا برا ساتھی ہے و۲۹ اور آج یہ بات بھی

الۡيَوۡمَ اِذۡ ظَّلَمۡتُمۡ اَنَّكُمۡ فِى الۡعَذَابِ مُشۡتَرِكُوۡنَ ﴿۳۹﴾ اَفَاَنۡتَ

تمہارے کام نہ آئے گی، جب کہ تم خود کفر کرچکے ہو کہ تم عذاب میں (دوسروں کے ساتھ) شریک ہو و۳۰ تو کیا آپ

تُسۡمِعُ الصُّمَّ اَوۡ تَهۡدِى الۡعُمۡىَ وَمَنۡ كَانَ فِىۡ ضَلٰلٍ

بہروں کو سنا سکتے ہیں؟ یا اندھوں کو اور اُن لوگوں کو جو صریح گمراہی میں ہیں رستہ

مُّبِيۡنٍ ﴿۴۰﴾ فَاِمَّا نَذۡهَبَنَّ بِكَ فَاِنَّا مِنۡهُمۡ مُّنۡتَقِمُوۡنَ ﴿۴۱﴾

دکھا سکتے ہیں و۳۱ پھر اگر ہم آپ کو اُٹھالیں تو بھی ہم ان (کافروں) سے بدلہ لے کر رہنے والے ہیں

اَوۡ نُرِيَنَّكَ الَّذِىۡ وَعَدۡنٰهُمۡ فَاِنَّا عَلَيۡهِمۡ مُّقۡتَدِرُوۡنَ ﴿۴۲﴾

یا اگر ہم اُنہیں وہی دکھلا دیں جس کا ہم نے اُن سے وعدہ کر رکھا ہے تو ہم اس پر بھی قادر ہیں و۳۲

فَاسۡتَمۡسِكۡ بِالَّذِىۡۤ اُوۡحِىَ اِلَيۡكَ ۚ اِنَّكَ عَلٰى صِرَاطٍ

بہرحال آپ اس (کلام) سے تمسک کئے جائیے جو آپ پر وحی کیا گیا ہے، آپ بے شک سیدھے راستہ

مُّسۡتَقِيۡمٍ ﴿۴۳﴾ وَاِنَّهٗ لَذِكۡرٌ لَّكَ وَلِقَوۡمِكَ ۚ وَسَوۡفَ

پر ہیں، اور یہ (قرآن) آپ کے اور آپ کی قوم کے لئے بڑے شرف کی چیز ہے اور عنقریب

تُسۡـَٔلُوۡنَ ﴿۴۴﴾ وَسۡـَٔلۡ مَنۡ اَرۡسَلۡنَا مِنۡ قَبۡلِكَ مِنۡ رُّسُلِنَاۤ

تم سب سے پوچھا و۳۳ جائے گا اور آپ اُن (سب) پیمبروں سے جنہیں ہم نے آپ سے پہلے بھیجا ہے، دریافت کرلیجے

اَجَعَلۡنَا مِنۡ دُوۡنِ الرَّحۡمٰنِ اٰلِهَةً يُّعۡبَدُوۡنَ ﴿۴۵﴾ وَلَقَدۡ

ع

کہ کیا ہم نے (خدائے) رحمٰن کے سوا دوسرے خدا ٹھہرا دیئے تھے کہ اُن کی پرستش کی جائے؟ و۳۴ اور

و۲۸ (اوراس غلط اطمینان اور تغافل کی بدولت کبھی ضرورت ہی مزید تحقیق وکاوش کی نہیں سمجھتے) کیا حد ہے ان کی گمراہی کی کہ عین گمراہی کو ہدایت سمجھ رہے ہیں! وَاِنَّهُمۡ ...... السَّبِيۡلِ۔ لوگوں کو راہِ حق سے روکنا بھی تسلط شیطانی ہے۔ اَنَّهُمۡ میں ضمیر ھم شیاطین کی طرف ہے۔ يَحۡسَبُوۡنَ اَنَّهُمۡ مُّهۡتَدُوۡنَ۔ اس میں ضمیریں سب انہیں اندھے بن جانے والے انسانوں کی طرف ہیں۔ ای العاشون (مدارک) و۲۹ انکشاف حقیقت کے وقت انسان حسرت وندامت میں سب کچھ کرے گا کہ کیوں شیطان کا ساتھ ہوا۔ لیکن اس وقت سب بیکار ہوگا۔ ایک حدیث میں یہ مضمون آیا ہے کہ کافر کا شیطان خواب وخور میں اس کا شریک رہتا ہے۔ اور مومن کا شیطان منتظر رہتا ہے کہ کب اسے غفلت ہو اور پہنچے اور اسے دبائے۔ حَتّٰۤى اِذَا جَآءَنَا۔ یعنی یہ تغافل اور یہ مغالطہ بس وہی دنیوی زندگی تک رہتا ہے۔ اس کے ختم ہوتے ہی کشف حقائق ہونے لگتا ہے۔ بُعۡدَ الۡمَشۡرِقَيۡنِ سے محاورہ میں مراد دو مشرقوں سے نہیں بلکہ مشرق ومغرب سے ہوتی ہے۔ یرید المشرق والمغرب والاصل بعد المشرق من المغرب والمغرب من المشرق (کشاف) ومن عادة العرب تسمية الشيئين المتقابلين باسم احدهما (کبیر) و۳۰ یعنی جو لوگ دنیا میں کافر مرے، ان کی تسکین اس سے ذرا بھی نہ ہوسکے گی کہ دوسرے بھی بہت سے ان کے ساتھ دوزخ میں پڑے ہوئے ہیں۔ اور مرگِ انبوہ جشنے دارد کا قانون وہاں بالکل نہ چل سکے گا۔ اِذۡ ظَّلَمۡتُمۡ۔ ظلم یہاں بھی کفر ہی کے معنی میں ہے۔ ای اشرکتم فی الدنیا (معالم) و۳۱ یعنی ایسے ارادی کج روؤں اور گمراہوں کی ہدایت آپ کے اختیار سے خارج ہے۔ آپ ذرا بھی اس کے درپے نہ ہوں۔ و۳۲ مطلب یہ ہوا کہ ان کا عصیان وطغیان خالی جانے والا نہیں۔ عذاب ان پر ضرور مرتب ہوگا۔ خواہ آپ کی حیات ہی میں ہو یا آپ کے بعد ہو، ہم بہر صورت قادر ہیں۔ و۳۳ (کہ اپنے اپنے ذمہ کے حقوق قرآن کہاں تک ادا کئے) آپ سے سوال تبلیغ سے متعلق ہوگا۔ اور ان لوگوں سے اس پر عمل کا۔ ذِكۡر یہاں شرف کے معنی میں ہے۔ ای شرف لک ولقومک (راغب) معناه لشرف لک ولقومک قاله ابن عباس ومجاهد وقتادة والسدی وابن زيد واختارهٗ ابن جرير (ابن کثیر) ای الله يوجب الشرف العظيم لک ولقومک (کبیر) لَكَ وَلِقَوۡمِكَ۔ موجب شرف ہونا آپ کے لئے تو اس لئے کہ آپ براہ راست مخاطب تھے اور آپ کی قوم کے لئے اس واسطے کہ وہ بالواسطہ مخاطب تھی اور اس طرح اس کے واسطہ سے آپ کی اور آپ کی قوم دونوں کی نیک نامی اور بلند نامی قیامت تک قائم رہے گی۔ فقہاء مفسرین نے یہاں سے یہ پہلو بھی پیدا کیا ہے کہ بندۂ مومن کو اپنی نیک نامی دل سے عزیز رکھنا چاہیے۔ واعلم ان هذه الاٰية تدل على ان الانسان لابد وان يكون عظيم الرغبة فى الثناء الحسن والذكر الجميل ولولم يكن الذكر الجميل امرًا مرغوبًا فيه لما منّ الله به على محمد ﷺ (کبیر) قوم سے مراد قوم عرب بھی ہو سکتی ہے اور ساری امت بھی۔ القوم هم العرب فالقراٰن لهم شرف اذا نزل بلغتهم (معالم۔ عن مجاہد) والقوم على هذا قريش ثم العرب قاله ابن عباس ومجاهد وقتادة والسدی وابن زيد (بحر) وقال الحسن القوم هنا امة (بحر) ای لامتک (مدارک) فَاسۡتَمۡسِكۡ بِالَّذِىۡۤ اُوۡحِىَ اِلَيۡكَ۔ قرآن مجید کی تبلیغ بھی تمسک بالقرآن ہی کی ایک فرد ہے۔ رسول اللہ ﷺ کی حیرت انگیز ومعجزانہ استقامت پر فرنگی شہادت کے لئے ملاحظہ ہو انگریزی تفسیر القرآن۔ و۳۴ یعنی ان کی کتابوں اور صحیفوں سے جیسے کچھ وہ موجود ہیں تحقیق کرلیا جائے۔ لیس المراد بسؤال الرسل حقيقة السؤال ولكنه مجاز عن النظر فى اديانهم والفحص عن مللهم (مدارک) والمراد به الاستشهاد باجماع الانبياء على التوحيد (بیضاوی) ''اس سے اوروں کا سنانا منظور ہے کہ جس کا جی چاہے تحقیق کر لے اور کتابوں میں دیکھنے کو رسولوں سے پوچھنا مجازاً کہہ دیا۔ جیسے ہمارا بھی محاورہ ہے کہ کسی مسئلہ طبیہ مختلف فیہا کو مختلف کتابوں میں دیکھا ہو، پھر کہتے ہیں کہ آؤ ذرا شیخ بوعلی سینا سے پوچھیں کہ وہ کیا کہتا ہے اور یہ کہہ کر قانون شیخ دیکھنے لگیں۔'' (تھانوی رحمہ اللہ)

اَرْسَلْنَا مُوْسٰی بِاٰیٰتِنَآ اِلٰی فِرْعَوْنَ وَمَلَا۠ئِہٖ فَقَالَ اِنِّیْ

ہم نے موسیٰ کو اپنے نشانات کے ساتھ فرعون اور اس کے امراء کے پاس بھیجا تھا تو انہوں نے فرمایا کہ میں

رَسُوْلُ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ﴿۴۶﴾ فَلَمَّا جَآءَھُمْ بِاٰیٰتِنَآ اِذَا ھُمْ مِّنْھَا

پروردگار عالم کی طرف سے پیمبر ہوں لیکن جب وہ ہمارے نشانات لے کر آئے تو اُن لوگوں نے کیا کیا کہ لگے

یَضْحَکُوْنَ ﴿۴۷﴾ وَمَا نُرِیْھِمْ مِّنْ اٰیَةٍ اِلَّا ھِیَ اَکْبَرُ مِنْ اُخْتِھَا ز

اُن پر ہنسنے اور ہم اُن کو جو بھی نشانی دکھاتے تھے وہ دوسری نشانی سے بڑی ہوتی تھی

وَاَخَذْنٰھُمْ بِالْعَذَابِ لَعَلَّھُمْ یَرْجِعُوْنَ ﴿۴۸﴾ وَقَالُوْا یٰٓاَیُّہَ

اور ہم نے انہیں عذاب میں پکڑا کہ شاید وہ باز آ جائیں ف۳۵ اور وہ بولے کہ اے

السّٰحِرُ ادْعُ لَنَا رَبَّکَ بِمَا عَھِدَ عِنْدَکَ ج اِنَّنَا لَمُھْتَدُوْنَ ﴿۴۹﴾

جادوگر اپنے پروردگار سے ہمارے حق میں اس چیز کی دعا کر جس کا اُس نے تجھ سے وعدہ کر رکھا ہے (اب) ہم ضرور راہ

فَلَمَّا کَشَفْنَا عَنْھُمُ الْعَذَابَ اِذَا ھُمْ یَنْکُثُوْنَ ﴿۵۰﴾ وَنَادٰی

پر آ جائیں گے ف۳۶ پھر جب ہم نے اُن سے عذاب ہٹا دیا، تبھی انہوں نے عہد بھی توڑ دیا ف۳۷ اور فرعون نے

فِرْعَوْنُ فِیْ قَوْمِہٖ قَالَ یٰقَوْمِ اَلَیْسَ لِیْ مُلْکُ مِصْرَ

اپنی قوم میں منادی کرا دی یہ کہا کہ اے میری قوم والو کیا مصر کی سلطنت میری نہیں

وَھٰذِہِ الْاَنْھٰرُ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِیْ ج اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ ﴿۵۱﴾ ط اَمْ

اور یہ نہریں میرے تحت میں بہہ رہی ہیں، کیا تم (سب) یہ نہیں دیکھتے ہو؟ ف۳۸ تو (بھلا بتاؤ) کہ کیا

اَنَا خَیْرٌ مِّنْ ھٰذَا الَّذِیْ ھُوَ مَھِیْنٌ لا وَّلَا یَکَادُ یُبِیْنُ ﴿۵۲﴾ فَلَوْ

میں افضل (نہیں) ہوں اس شخص سے جو بے وقعت ہے اور بولنا تک اسے نہیں آتا ف۳۹ سو

لَآ اُلْقِیَ عَلَیْہِ اَسْوِرَةٌ مِّنْ ذَھَبٍ اَوْ جَآءَ مَعَہُ الْمَلٰٓئِکَةُ

اس کے (ہاتھوں میں) سونے کے کنگن کیوں نہیں پڑے ہوئے ہیں ف۴۰ یا اس کے جلو میں فرشتے ہی



ف۳۵ (اپنے کفر و عناد سے) وَمَا نُرِیْھِمْ...... اُخْتِھَا۔ یہاں اٰیت یا نشانی سے قحط وغیرہ کے نو مشہور معجزے یا خوارق مراد ہیں۔ ''مطلب یہ کہ سب نشانیاں بڑی ہی تھیں۔ اور یہ مطلب نہیں کہ ہر نشانی ہر نشانی سے بڑی تھی۔ یہ ایک محاورہ ہے۔ جب کئی چیزوں کا کمال بیان کرنا ہوتا ہے تو یوں ہی بولتے ہیں کہ ایک سے بڑھ کر ایک۔'' (تھانوی رحمہ اللہ) وَلَقَدْ...... فِرْعَوْنَ۔ اٰیات سے مراد یہاں دلائل و معجزات دونوں ہیں۔ مُوْسٰی، فِرْعَوْنَ۔ ان پر حاشیے بار بار گزر چکے۔ اِنِّیْ رَسُوْلُ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔ قوم فرعون ایک پروردگار عالم کے تخیل سے بھی نا آشنا تھی اور نبوت و رسالت کے عقیدہ سے بھی۔ قرآن مجید کے مختصر سے فقرہ میں دونوں عقیدوں کی تبلیغ آ گئی۔ اِذَا ھُمْ مِّنْھَا یَضْحَکُوْنَ۔ پیامِ موسوی پر ایمان لانا تو الگ رہا۔ معجزات موسوی و دلائل موسوی کو سرے سے نا قابلِ التفات سمجھتے اور الٹا ان پر مسخکہ کرتے رہتے تھے۔ ف۳۶ فرعون اور فرعونی گو حضرت موسیٰ علیہ السلام کے شدید مخالف اور عقیدۂ نبوت کے یکسر منکر تھے تاہم ایک زبردست عامل کی طرح آپ کو سحر و کہانت وغیرہ میں کامل سمجھتے اور آپ کی قوتِ تسخیر تکوینی کے پوری طرح قائل تھے اور یہ یقین رکھتے تھے کہ دنیوی بلائیں اور مصیبتیں آپ کی وساطت سے آ بھی سکتی ہیں اور دور بھی ہو سکتی ہیں۔ توریت میں اس موقع پر ہے:۔ ''تب فرعون نے موسیٰ اور ہارون کو بلایا اور کہا کہ خداوند سے شفاعت کرو کہ مینڈکوں کو مجھ سے اور میری رعیت سے دفع کرے اور میں ان لوگوں کو جانے دوں گا تا کہ وہ خداوند کے لئے قربانی کریں۔ (خروج۔ ۸:۸)'' اور فرعون بولا کہ میں تمہیں جانے دوں گا تا کہ تم خداوند اپنے خدا کے لئے بیابان میں قربانی کرو۔ لیکن تم بہت دور مت جاؤ۔ میرے لئے شفاعت کرو (۲۸:۸) یٰٓاَیُّہَ السّٰحِرُ۔ اہل مصر حضرت موسیٰ کی قوتِ اعجازی کے پوری طرح قائل تھے البتہ وہ اس کو آپ کی صداقت کی دلیل نہ سمجھتے اور نبوت و رسالت کا تو مسئلہ ہی سرے سے ان کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا اور آپ کے لائے ہوئے تمام خوارق کو آپ کی زبردست قوتِ تسخیر تکوینی پر محمول کر رہے تھے۔ اِنَّنَا لَمُھْتَدُوْنَ۔ یعنی اب ہم قائل ہو جائیں گے اور اس کے بعد وہی ماننے لگیں گے۔ جو آپ علیہ السلام ہم سے منوانا چاہتے ہیں۔ ف۳۷ توریت میں ہے:۔ ''پھر جب فرعون نے دیکھا کہ مہلت ملی تو اس نے اپنا دل سخت کیا اور جیسا خداوند نے کہا تھا ان کی نہ سنی۔'' (خروج۔ ۱۵:۸) ''فرعون نے اس بار بھی اپنا دل سخت کیا ان لوگوں کو ہرگز جانے کی رخصت نہ دی۔'' (۳۲:۸) ''تو بھی فرعون کا دل سخت ہوا اور اس نے لوگوں کو جانے نہ دیا۔'' (۷:۹) ''اور خداوند نے فرعون کے دل کو سخت کر دیا۔ اور اس نے جیسا کہ خداوند نے موسیٰ سے کہا تھا ان کی نہ سنی۔'' (۱۲:۹) غرض جب جب مصیبت ان سے دور ہو جاتی تھی یہ اپنے سارے عہد و پیمان بھول بھال پھر وہی حضرت موسیٰ کی مخالفت اور سرکشی پر آ جاتے تھے ف۳۸ فرعون کے اس اعلان خسروی کا مضمون یہ تھا کہ حکومت، جائز و قانونی حکومت تو مصر بھر اور اس کے توابع پر میری ہے، میری حکومت کے خلاف یہ باغی ہے کون جو کھڑا ہوا ہے؟ الْاَنْھٰرُ۔ انہار کے مفہوم دو ہو سکتے ہیں اور اردو میں ان کے لئے لفظ بھی دو ہیں۔ ایک تو انسانی صنعت سے تیار کئے ہوئے پانی کے چشمے اور دھارے۔ انہیں اردو میں نہر کہتے ہیں۔ دوسرے قدرتی ندیاں یا دریا۔ یہاں دونوں مراد ہو سکتی ہیں۔ ندیاں تو عظیم الشان مصری دریائے نیل کی شاخیں ہیں۔ آگے چل کر دریائے نیل متعدد چھوٹی چھوٹی شاخوں میں تقسیم ہو گیا ہے اور اگر نہریں سمجھی جائیں تو وہ نہریں مراد ہوں گی جن کا جال فرعونانِ مصر نے ملک بھر میں بچھا رکھا تھا۔ مِنْ تَحْتِیْ۔ یعنی میری ماتحتی میں۔ میرے احکام کے مطابق۔ ای من تحت امری (روح) ف۳۹ حضرت موسیٰ کی قومی برتری کی نفی تو فرعون ابھی اوپر کر چکا۔ اب ذاتی و شخصی تنقیص کر رہا ہے۔ کہتا ہے۔ اسے تقریر تو آتی نہیں۔ اَمْ۔ مفسرین اور اہل نحو کا ایک گروہ اس طرف بھی گیا ہے کہ ام یہاں کلمہ استفہام نہیں بلکہ بل کے مرادف ہے۔ ام بمعنی بل ولیس بحرف عطف علی قول اکثر المفسرین (معالم) قال السدی یقول بل انا خیر من ھذا الذی ھو مھین وھکذا قال بعض نحاة البصرة ان ام ھھنا بمعنی بل (ابن کثیر) لَا یَکَادُ یُبِیْنُ۔ خوش تقریری اس دور تمدن میں بھی ایک اعلیٰ کمال و فضیلت سمجھی جاتی تھی۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قوتِ تقریر کی کمی پر ملاحظہ ہو سورۂ طٰہٰ (پ ۱۶) کے حاشیے۔ ھٰذَا الَّذِیْ ھُوَ مَھِیْنٌ۔ یعنی یہ شخص تو کوئی چھوٹا موٹا سا حاکم بھی نہیں بلکہ الٹا مع اپنے سارے کنبہ قبیلہ کے میری ادنیٰ رعایا ہے۔ ف۴۰ (جو جاہلی تہذیب و تمدن میں ایک اعلیٰ معیار منصب و اعزاز تھا) مصری نظامِ حکومت میں جب بادشاہ کی خاص نظر عنایت کسی پر ہوتی تھی۔ کسی معمولی انسان کو نواب یا رئیس با اختیار بنایا جاتا تھا تو بطور اعزاز اُسے سونے کے زیور پہنائے جاتے تھے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔

مُقْتَرِنِيْنَ ﴿۵۳﴾ فَاسْتَخَفَّ قَوْمَهٗ فَاَطَاعُوْهُ ؕ اِنَّهُمْ كَانُوْا

پَرا جمائے ہوتے ۴۱ غرض اُس نے اپنی قوم کو مغلوب کرلیا اور انہوں نے اس کا کہا مان لیا، وہ لوگ تھے بھی

قَوْمًا فٰسِقِيْنَ ﴿۵۴﴾ فَلَمَّاۤ اٰسَفُوْنَا انْتَقَمْنَا مِنْهُمْ فَاَغْرَقْنٰهُمْ

شرارت سے بھرے ۴۲ پھر جب ان لوگوں نے ہمیں غصہ دلایا تو ہم نے اُن سے بدلہ لے لیا، اور ہم نے ان سب کو

اَجْمَعِيْنَ ﴿۵۵﴾ فَجَعَلْنٰهُمْ سَلَفًا وَّمَثَلًا لِّلْاٰخِرِيْنَ ﴿۵۶﴾ وَلَمَّا

ع ۱۱

ڈبو دیا، تو ہم نے انہیں پچھلوں کے حق میں (ایک خاص قسم کا) پیشرو اور نمونہ (عبرت) بنا دیا ۴۳ اور جب

ضُرِبَ ابْنُ مَرْيَمَ مَثَلًا اِذَا قَوْمُكَ مِنْهُ يَصِدُّوْنَ ﴿۵۷﴾ وَقَالُوْۤا

ابن مریم کو نمونہ کے طور پر پیش کیا گیا تو آپ کی قوم والے یہ سن کر (مارے خوشی کے) اُچھل پڑے اور بول اُٹھے

ءَاٰلِهَتُنَا خَيْرٌ اَمْ هُوَ ؕ مَا ضَرَبُوْهُ لَكَ اِلَّا جَدَلًا ؕ بَلْ هُمْ

کیا اچھا تو افضل ہمارے دیوتا ہوے یا وہ؟ ۴۴ (حقیقت یہ ہے کہ) انہوں نے یہ آپ کے سامنے محض کٹ حجتی کے طور پر پیش

قَوْمٌ خَصِمُوْنَ ﴿۵۸﴾ اِنْ هُوَ اِلَّا عَبْدٌ اَنْعَمْنَا عَلَيْهِ وَجَعَلْنٰهُ

کیا ہے ۴۵ اصل یہ ہے کہ یہ لوگ ہیں ہی جھگڑالو ۴۶ وہ تو بس ہمارے ایک بندہ تھے کہ اُن پر ہم نے اپنا فضل کیا تھا اور انہیں

مَثَلًا لِّبَنِيْۤ اِسْرَآءِيْلَ ﴿۵۹﴾ وَلَوْ نَشَآءُ لَجَعَلْنَا مِنْكُمْ مَّلٰٓئِكَةً

بنی اسرائیل کے لئے ایک نمونہ بنایا تھا ۴۷ اور اگر ہم چاہتے تو ہم تم سے فرشتے پیدا کر دیتے

فِي الْاَرْضِ يَخْلُفُوْنَ ﴿۶۰﴾ وَاِنَّهٗ لَعِلْمٌ لِّلسَّاعَةِ فَلَا تَمْتَرُنَّ

جو زمین پر یکے بعد دیگرے رہا کرتے ۴۸ اور وہ تو ایک ذریعہ ہیں قیامت کے یقین کا ۴۹ تو تم لوگ اس میں شک

بِهَا وَاتَّبِعُوْنِ ؕ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيْمٌ ﴿۶۱﴾ وَلَا يَصُدَّنَّكُمُ

مت کرو، اور تم لوگ میری پیروی کرو، یہی سیدھی راہ ہے ۵۰ اور شیطان تمہیں ہرگز

الشَّيْطٰنُ ۚ اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ﴿۶۲﴾ وَلَمَّا جَآءَ عِيْسٰى

روکنے نہ پائے وہ بے شک تمہارا صریح دشمن ہے اور جب عیسیٰ کھلے نشان



و۴۱ مشرکوں کی سمجھ میں یہ نہیں آتا کہ کوئی انسان محض عام اور معمولی انسانیت کے ساتھ نبی کیونکر ہوسکتا ہے۔ ان کے عقیدہ میں خدا کا اوتار جب دنیا میں آئے گا تو لازم ہے کہ فوق الانسان ہستیوں کے پورے ساز و سامان کے ساتھ آئے۔ و۴۲ یعنی مصری قوم بھی اپنے بادشاہ کی ہم زبان و ہم خیال ہوگئی اور وہ تھی بھی پہلے ہی سے گمراہ...... عقیدے تو مصریوں کے وہی تھے ہی جو خود فرعون کے تھے۔ اب سیاسی حیثیت سے بھی موسیٰ علیہ السلام کے باب میں قوم اپنے بادشاہ کی ہم خیال ہوگئی۔ و۴۳ یعنی بعد کی نسلیں ان کی سرکشی اور پھر غرقابی کے قصے یاد کر کے ان کے حال سے عبرت پکڑیں۔ اٰسَفُوْنَا۔ پر ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ غرقابی فرعون پر حاشیے سورۃ البقرہ (پ۱) میں گذر چکے۔ و۴۴ قرآن مجید میں دوسرے پیمبروں کی طرح حضرت مسیح کا بھی ذکر بارہا بطور نمونہ و نظیر کے آیا ہے۔ مشرکین عرب ان کا معبود مانا جانا بھی سن چکے تھے۔ اب جو رسول ﷺ کی زبان مبارک سے ان کی مدح و توصیف سنی تو اپنی سفاہت و حماقت سے مارے خوشی کے اچھل پڑے۔ گویا کوئی بڑی سخت گرفت ان کے ہاتھ آگئی۔ وہ بول اٹھے کہ جب مسیح باوجود اپنی معبودیت کے قابل مدح و داد ہو سکتے ہیں تو پھر آخر ہمارے دیوتاؤں، ٹھاکروں نے کیا برائی کی ہے! کیوں نہ مسیح کی طرح یہ بھی بزرگ و مقبول سمجھے جائیں؟ و۴۵ نہ کہ تحقیق و طلب حق کے لئے) مشرکوں نے عیسائیوں کے مسیح، اور قرآنی مسیح کے درمیان خلط کر دیا۔ کمال حماقت سے مسلمانوں کو مسیحی سمجھ لیا اور ان کے سامنے بطور حجت الزامی وہ چیز پیش کی جو صرف مسیحیوں کے مقابلہ میں پیش کی جاسکتی ہے۔ مسلمان حضرت مسیح علیہ السلام کو معبود سمجھتے ہی کب اور کہاں ہیں؟ وہ تو عین اس عقیدہ پر لاحول پڑھتے ہیں اور اسے کھلا ہوا شرک سمجھتے ہیں۔ معبودیت والے جزء کا جواب تو مسیحیوں سے طلب کرنا چاہیے۔ مسلمانوں کو اس عقیدہ سے کیا سروکار۔ قرآن تو اور اس کی تردید ہی بار بار کر رہا ہے...... آج ہندوستان میں بھی اچھے خاصے پڑھے لکھے ہندو لفظ مسیح کو مشترک پا کر اسلامی مسیحی اور مسیحی مسیح کو ایک سمجھ رہے ہیں اور حضرت مسیح کے بارے میں اسلام اور مسیحیت کے درمیان کوئی فرق ہی نہیں کرتے۔ و۴۶ یعنی حق کی طلب نہ رکھنے والے بلکہ صرف کج بحثی میں لگے رہنے والے۔ چنانچہ اس مسئلہ میں بھی عیسائیوں کے عقیدہ کو خواہ مخواہ مسلمانوں پر چپک دیا حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی عظمت و احترام میں بے شک مسلمان اور عیسائی متحد ہیں، لیکن بس اس کے آگے زمین و آسمان کا فرق ہے مسیحی ان کی معبودیت کے، الوہیت کے قائل ہیں۔ اسلام اس عقیدہ پر لعنت بھیجتا ہے۔ مشرکوں کی غباوت وجہالت ملاحظہ ہو کہ عیسائیوں کی مزعومہ الوہیت و معبودیت کو بطور استدلال مسلمانوں کے مقابلہ میں پیش کر رہے ہیں۔ لیکن قصور اس معاملہ میں سو فیصد مشرکین عرب کا ہی نہ تھا۔ اس لئے کہ مسیحیت جس طرح کہ وہ اس وقت عرب میں پھیلی ہوئی تھی۔ خود ہی خالص مسیحیت نہ تھی بلکہ مسیحیت اور شرک کی ایک ملی جلی صورت تھی۔ اور مسیح علیہ السلام کا شمار گویا عرب کے بیشمار دیوتاؤں میں سے بطور ایک نئے دیوتا کے ہونے لگا تھا! نیو یارک (امریکا) کے مشہور مسیحی سہ ماہی مسلم ورلڈ کے اکتوبر ۱۹۴۱ء نمبر میں ایک مقالہ یونیورسٹی کالج کورنٹو کے استاد الیف۔ وی۔ ونیٹ (Winnete) کے قلم سے ہے۔ اس میں وہ یمن و شام، عرب جنوب، عرب شمال کے قدیم کتبات کا جائزہ لے کر لکھتے ہیں کہ "ہمیں جو مرقع نظر آتا ہے وہ مسیحیت اور جاہلیت کا مخلوطہ ہے۔ مسیح نے قدیم دیوتاؤں کو بے دخل نہیں کیا۔ اُن کی فہرست میں خود مسیح کا ایک اضافہ ہوگیا۔ جانور مسیح کے نام پر بھینٹ چڑھائے جاتے تھے۔ ان سے دعائیں اسی طرح کی جاتی تھیں جیسے دوسرے دیوتاؤں سے۔" (صفحہ ۵۳، صفحہ ۵۴) و۴۷ اسلام کا دعویٰ تو بس اسی قدر ہے۔ وہ تو مسیح کو صرف ایک عبد مقبول و محترم کی حیثیت سے پیش کرتا ہے۔ اس کے اس عقیدہ پر کسی کے عقیدۂ الوہیت و معبودیت سے آخر کیا زد پڑ سکتی ہے؟ اسلام میں بلندترین مقام کمال بھی عبدیت کا مقام ہے۔ مَثَلًا لِّبَنِيْۤ اِسْرَآءِيْلَ۔ نمونہ سے مراد نمونہ قدرت بھی ہو سکتی ہے (جس سے اشارہ حضرت مسیح علیہ السلام کی فوق العادۃ طریق ولادت کی طرف نکلتا ہے) اور یا یہ مراد ہو کہ وہ اُمت اسرائیلی کے لیے بہ طور نمونہ و قدوہ کے بھیجے گئے تھے۔ و۴۸ اور یہ چیز تو مسیح علیہ السلام کی بن باپ کی پیدائش سے کہیں بڑھ کر ہوتی) مطلب یہ کہ اللہ تو ہر چیز پر قادر ہے۔ بے باپ کی ولادت سے بھی کہیں زیادہ عجیب و غریب چیزوں پر۔ وَلَوْ نَشَآءُ۔ یعنی اگر ہماری مشیت تکوینی یہی ہوتی۔ و۴۹ یہ اشارہ ہے مسیح کی آمد ثانی کی طرف۔ یعنی آپ کا دوبارہ ظہور قرب قیامت کی ایک یقینی علامت ہے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ظہور ثانی کی پوری تفصیلات کتب حدیث میں ملے گی۔ ابواب الفتن، اشراط الساعۃ وغیرہا میں۔ عِلْمٌ یہاں شرط کے معنی میں ہے۔ اے شرط من اشراطها علم به فسمى الشرط علما لحصول العلم (کشاف) لان حدوثه اونزوله من اشراط الساعة يعلم به دنوها (بیضاوی) صحابہ و تابعین سب سے یہی معنی منقول ہیں۔ يدل على قرب قيامها اذ خروجه شرط من اشراطها وهو نزوله من السمآء فى أخر الزمان (بحر) (عن ابن عباسؓ ومجاهد وقتاده والحسن والسدى والضحاك وابن زيد) اٰية الساعة خروج عيسى ابن مريم عليه السلام قبل يوم القيامة وهكذا مروى عن ابى هريرة وابن عباس وابى العالية وابى مالك وعكرمة والحسن وقتادة والضحاك وغيرهم (ابن کثیر) علم کی قرأت بھی یہاں بعض صحابیوں اور تابعین کی روایت سے عَلَمٌ بالفتح ہے۔ جو خود علامت کے معنی میں ہے۔ قرء ابن عباس العَلَم وهو العلامة (کشاف) وقرء ابن عباس وابوهريرة وقتادة بفتح اللام والعين اے امارة وعلامة (معالم) و۵۰ یعنی پیمبر کی پیروی ہی سیدھی راہ ہے اور اس میں عقیدۂ توحید، عقیدۂ رسالت، عقیدۂ معاد سب آگئے۔ بِهَا ضمیر السَّاعَة کی طرف ہے۔ یعنی

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

وقوعِ حشر ہرگز کوئی شک وشبہ والی چیز نہیں۔ فی وقوعھا (روح) و۵۱ بَیِّنٰتِ میں احکام، دلائل وخوارق سب آ گئے۔ اے بالمعجزات وبالشرائع البینات الواضحات (کبیر) حضرت



بِالْبَیِّنٰتِ قَالَ قَدْ جِئْتُكُمْ بِالْحِكْمَةِ وَلِاُبَیِّنَ لَكُمْ بَعْضَ

لے کر آئے و۵۱ تو انہوں نے فرمایا میں تمہارے پاس حکمت کی باتیں لے کر آیا ہوں، اور اس لئے تاکہ تم پر واضح کردوں وہ بعض

الَّذِیْ تَخْتَلِفُوْنَ فِیْهِ ۚ فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَ اَطِیْعُوْنِ ﴿۶۳﴾ اِنَّ اللّٰهَ

باتیں جن میں تم اختلاف کر رہے ہو سو اللہ سے ڈرو اور میری اطاعت کرو و۵۲ بے شک اللہ ہی

هُوَ رَبِّیْ وَ رَبُّكُمْ فَاعْبُدُوْهُ ؕ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِیْمٌ ﴿۶۴﴾

میرا بھی پروردگار ہے اور تمہارا بھی پروردگار ہے اسی کی عبادت کرو یہی سیدھی راہ ہے و۵۳

فَاخْتَلَفَ الْاَحْزَابُ مِنْۢ بَیْنِهِمْ ۚ فَوَیْلٌ لِّلَّذِیْنَ ظَلَمُوْا

پھر بھی (مختلف) گروہوں نے آپس میں اختلاف ڈال لیا پس بڑی خرابی ہے ان ظالموں کے لئے

مِنْ عَذَابِ یَوْمٍ اَلِیْمٍ ﴿۶۵﴾ هَلْ یَنْظُرُوْنَ اِلَّا السَّاعَةَ

ایک پُر درد دن کے عذاب سے و۵۴ یہ لوگ یوم قیامت ہی کا انتظار کر رہے ہیں

اَنْ تَاْتِیَهُمْ بَغْتَةً وَّ هُمْ لَا یَشْعُرُوْنَ ﴿۶۶﴾ اَلْاَخِلَّآءُ یَوْمَىِٕذٍۭ

کہ وہ بس اُن پر یکبارگی آ پڑے اور انہیں خبر بھی نہ ہو و۵۵ اُس روز (دنیا کے) جگری دوست

ع ۱۱/۱۲ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ اِلَّا الْمُتَّقِیْنَ ﴿۶۷﴾ۧ یٰعِبَادِ لَا خَوْفٌ

ایک دوسرے کے دشمن ہوں گے مگر ہاں متقین (نہیں) و۵۶ اے میرے بندو آج تم پر کوئی

عَلَیْكُمُ الْیَوْمَ وَ لَاۤ اَنْتُمْ تَحْزَنُوْنَ ﴿۶۸﴾ۚ اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا

خوف نہیں اور نہ تم غمگین ہو گے و۵۷ (یہ وہ لوگ ہیں) جو ہماری آیتوں پر

بِاٰیٰتِنَا وَ كَانُوْا مُسْلِمِیْنَ ﴿۶۹﴾ۚ اُدْخُلُوا الْجَنَّةَ اَنْتُمْ

ایمان لائے اور (ہمارے) فرمانبردار تھے تم اور تمہاری بیویاں خوش خوش

وَ اَزْوَاجُكُمْ تُحْبَرُوْنَ ﴿۷۰﴾ یُطَافُ عَلَیْهِمْ بِصِحَافٍ مِّنْ

جنت میں جا داخل ہو ان کے پاس سونے کی رکابیاں لائی جائیں گی



عیسیٰ علیہ السلام ابن مریم کے جو سلسلہ بنی اسرائیل کے آخری نبی تھے، ظہور و پیام پر حاشیے پہلے گذر چکے ہیں۔ و۵۲ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے زمانہ میں یہود مختلف فرقوں میں شدید باہمی اختلافات کے ساتھ بٹے ہوئے تھے اور عقائد و احکام کے باب میں سخت خانہ جنگی برپا تھی یہ اشارے صاف اسی طرف ہیں اور قرآن کے اعجاز پر ایک دلیل مزید ہے۔ عرب کے ایک غریب اُمی کو ایک بالکل دوسری قوم اور دوسرے ملک کے اور وہ بھی ساڑھے پانسو سال قبل کے شدید باہمی اختلافات کی خبر از خود ہو ہی کیا سکتی تھی؟ جِئْتُكُمْ بِالْحِكْمَةِ۔ معارف وحقائق کا درس پیمبر سے بڑھ کر اور کون لاتا ہے۔ انہیں علوم حقیقی کو الحکمۃ کے جامع لفظ سے تعبیر کیا گیا۔ فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَ اَطِیْعُوْنِ۔ ان الفاظ سے صاف اشارہ اس طرف ہو گیا کہ اتباع نبی کی راہ میں اصلی رکاوٹ خوف خدا کا فقدان ہی ہے۔ آپس کی نفسانفسی ضد اور جمود طلب حق کی طرف سے بے التفاتی سب اسی تقوائے الٰہی کی کمی سے پیدا ہوتی ہیں۔ و۵۳ دین کا اصل الاصول یہی مسئلہ توحید ہے۔ اِنَّ...... رَبُّكُمْ۔ وہ ایک خدا جس طرح تمہارا پروردگار، میرا بھی پروردگار، جیسے تم اس کے بندے میں بھی اس کا بندہ...... مسیحیت پر خاص زد ہے۔ و۵۴ الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا۔ ظلم یہاں بھی کفر کے مرادف ہے۔ اور الذین کفروا کے معنی کافرون ہی کے ہیں۔ فَاخْتَلَفَ الْاَحْزَابُ مِنْۢ بَیْنِهِمْ۔ یعنی حضرت عیسیٰ تو سیدھے سادے مذہب توحید کی دعوت دے گئے تھے۔ یہ تو ان کے مخاطبین تھے۔ جنہوں نے مسلک توحید سے ہٹ کر طرح طرح کے مذہب تراش لئے۔ ان خرافات کی ذمہ داری مذہب اسلام پر یا حضرت مسیح علیہ السلام کی اصل تعلیمات پر کیا آ سکتی ہے۔ و۵۵ ذکر منکرین قیامت کا ہے۔ یہ منکرین انہیں غفلتوں میں پڑے ہوں گے کہ قیامت یک بیک آ واقع ہو گی۔ و۵۶ عالم آخرت کشف حقائق کا عالم ہے۔ دنیا کی جتنی بھی دوستیوں، محبتوں کی بنیاد باطل پر ہے سب کا بطلان وفساد اس وقت قدرۃً آئینہ ہو کر رہے گا۔ اور ان دوستوں اور محبوں سے نفرت وبیزاری بھی اسی درجہ شدت کے ساتھ پیدا ہو جانی ناگزیر ہے۔ بخلاف اس کے جن دوستیوں، محبتوں کی بنیاد حق وصلاح پر ہو گی۔ ان کا نفع و اجر بھی قدرۃً اس وقت پوری طرح مشاہدہ میں آ جائے گا، اور اس لئے ایسے محبوبوں کے ساتھ محبت اور بڑھے گی۔ و۵۷ یہ ندا حشر میں مومنین کو حق تعالیٰ کی طرف سے دی جائے گی۔ خوف کا تعلق مستقبل سے ہے۔ اور حزن کا تعلق ماضی سے۔ یعنی نہ آئندہ کی کسی تکلیف کا اندیشہ کرو۔ اور نہ اب ماضی کی یاد تمہارے دل میں کوئی کیفیت غم کی پیدا کرے گی۔

ذَهَبٍ وَّ اَكْوَابٍ ۚ وَ فِيْهَا مَا تَشْتَهِيْهِ الْاَنْفُسُ وَ تَلَذُّ
اور گلاس (بھی) اور وہاں وہ سب کچھ ملے گا جس کا جی چاہے گا اور جس سے آنکھوں کو
الْاَعْيُنُ ۚ وَ اَنْتُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿۷۱﴾ۚ وَ تِلْكَ الْجَنَّةُ الَّتِيْٓ
لذت ملے گی، اور تم یہاں ہمیشہ رہو گے اور یہی وہ جنت ہے جس کے
اُوْرِثْتُمُوْهَا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۷۲﴾ لَكُمْ فِيْهَا فَاكِهَةٌ كَثِيْرَةٌ
اپنے اعمال کے عوض میں تم مالک بنا دیئے گئے ہو ف۵۸ تمہارے لئے اس میں بہت سے میوے ہیں
مِّنْهَا تَاْكُلُوْنَ ﴿۷۳﴾ اِنَّ الْمُجْرِمِيْنَ فِيْ عَذَابِ جَهَنَّمَ
جن سے تم کھا رہے ہو بے شک نافرمان لوگ دوزخ میں
خٰلِدُوْنَ ﴿۷۴﴾ۖ لَا يُفَتَّرُ عَنْهُمْ وَ هُمْ فِيْهِ مُبْلِسُوْنَ ﴿۷۵﴾ۚ وَ مَا
ہمیشہ رہیں گے وہ اُن سے ہلکا نہیں کیا جائے گا اور وہ اس میں مایوس پڑے رہیں گے اور ہم نے
ظَلَمْنٰهُمْ وَ لٰكِنْ كَانُوْا هُمُ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۷۶﴾ وَ نَادَوْا يٰمٰلِكُ
اُن پر ظلم نہیں کیا بلکہ وہ خود ہی (اپنے حق میں) ظالم رہے ہیں ف۵۹ اور یہ لوگ پکاریں گے کہ اے مالک
لِيَقْضِ عَلَيْنَا رَبُّكَ ۖ قَالَ اِنَّكُمْ مّٰكِثُوْنَ ﴿۷۷﴾ لَقَدْ جِئْنٰكُمْ
تمہارا پروردگار ہمارا کام ہی تمام کردے وہ کہے گا تمہیں تو (اسی حال میں) پڑا رہنا ہے ف۶۰ بالیقین ہم نے سچا دین
بِالْحَقِّ وَ لٰكِنَّ اَكْثَرَكُمْ لِلْحَقِّ كٰرِهُوْنَ ﴿۷۸﴾ اَمْ اَبْرَمُوْٓا اَمْرًا
تم تک پہنچا دیا لیکن تم سے زیادہ تر سچے دین سے بیزاری ہی رکھتے ہیں ف۶۱ تو کیا انہوں نے کوئی انتظام کر رکھا ہے؟
فَاِنَّا مُبْرِمُوْنَ ﴿۷۹﴾ۚ اَمْ يَحْسَبُوْنَ اَنَّا لَا نَسْمَعُ سِرَّهُمْ
ہاں تو ہم نے بھی انتظام کر رکھا ہے، کیا اُن کا یہ خیال ہے کہ ہم اُن کے رازوں کو اور اُن کی سرگوشیوں کو
وَ نَجْوٰىهُمْ ۖ بَلٰى وَ رُسُلُنَا لَدَيْهِمْ يَكْتُبُوْنَ ﴿۸۰﴾ قُلْ اِنْ
سن نہیں رہے ہیں؟ ضرور (سنتے ہیں) اور ہمارے فرشتے ان کے پاس لکھتے (بھی) جاتے ہیں، ف۶۲ آپ کہہ دیجئے کہ اگر

ف۵۸ (جس سے اب کبھی بے دخل نہ ہو گے) یہ منظر سب جنت کے ہیں، ہر نعمت، ہر سرور، ہر لذت، مادی ومعنوی، جسمانی وروحانی ہر قسم کی اہل جنت کو حاصل ہوگی، اس میں کوئی استثناء ہی نہیں۔ وَ فِيْهَا۔ ضمیر ھا جنت کی طرف ہے۔ وَاَنْتُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ۔ اور پھر یہ نعمتیں علاوہ بے انداز و بے حساب ہونے کے سب سے بڑی بات یہ ہے کہ دائمی ہوں گی جن کے قطع ہونے کا کبھی خطرہ ہی نہیں۔ فِيْهَا ...... الْاَعْيُنُ۔ نفس وعین کی لذات کی اس تصریح نے حسی وبصری لذات کی اس صراحت نے ان باطل فرقوں کی جڑ کاٹ دی جو سمجھتے ہیں کہ جنت صرف کیفیات روحانی کا محل ہے۔ اور لذات مادی کا وہاں پتہ نشان بھی نہ ہو گا۔ اُوْرِثْتُمُوْهَا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ۔ اہل جنت کو بار بار اس کا بھی یقین دلا دیا جائے گا کہ تم اب ان نعمتوں کے مالک بنا دیئے گئے ہو۔ بے کھٹکے ان سے جس طرح چاہو لذت گیر ہو۔ اور یہ سب تمہیں اپنے اعمال کے حق سے ملا ہے۔
ف۵۹ (کہ پیام اسلام کو سنا ان سنا کر کے اور کفر و شرک کر کے اپنے ہاتھوں اس مصیبت میں پڑے) اَلْمُجْرِمِيْنَ۔ مجرمین سے مراد کفر و شرک کے مرتکبین ہیں نہ کہ مطلقاً عاصی۔ ای الراسخین فی الاجرام الکاملین فیہ وھم الکفار (روح) ای المشرکین (معالم) وَ مَا ظَلَمْنٰهُمْ۔ یہ خدائے اسلام کے صفات میں سے نہیں کہ وہ کسی کو ناحق دوزخ میں ڈال دے۔ یا خواہ مخواہ عذاب میں مبتلا کر دے۔ الظّٰلِمِيْنَ۔ ظالم یہاں بھی کافر کے مرادف ہے۔ ای واضعین الکفر موضع الایمان (بحر) ف۶۰ (نہ مرنا ہے نہ اس سے نکلنا ہے) يٰمٰلِكُ۔ مالک اصطلاحی نام داروغہ جہنم کا ہے۔ يٰمٰلِكُ ...... رَبُّكَ۔ انتہائی اضطرار میں یہ سمجھ کر کہ شاید موت ہی ساری اذیت کا خاتمہ کر دے، اہل دوزخ تمنا کرنے لگیں گے کہ کاش ہمیں موت ہی آجائے! ...... اور اس درخواست میں داروغہ جہنم سے سفارش چاہیں گے۔ ف۶۱ دین حق کی تبلیغ کے بعد اس سے اسی انکار و کراہت اعتقادی ہی کا نتیجہ تو دوزخ کی شکل میں ظاہر ہوگا۔ ف۶۲ (تو بھلا ہم کسی ادنیٰ سے ادنیٰ جزئیہ سے بھی لاعلم و بے خبر رہ سکتے ہیں!) اَمْ يَحْسَبُوْنَ ...... نَجْوٰىهُمْ۔ یہ مشرکین جو اسلام و بانی اسلام کے خلاف چپکے چپکے اتنی سازشیں اور کمیٹیاں کر رہے ہیں تو کیا یہ احمق یہ سمجھ رہے ہیں کہ ہم ان کے کسی جزئیہ سے ناواقف بھی ہیں؟ سِرَّهُمْ وَ نَجْوٰىهُمْ۔ سر یعنی جو کچھ اپنے دلوں میں یہ منصوبہ باندھتے رہتے ہیں اور اس کو سب سے راز رکھے ہوئے ہیں۔ اور نجوی یعنی جو کچھ یہ اپنے راز دار دوستوں سے چپکے چپکے صلاح ومشورہ کرتے رہتے ہیں۔

و٦٣ (اس لئے کہ خدا زادہ بھی لامحالہ تمام اوصاف الوہیت ومعبودیت ہی سے متصف ہوگا) اِنْ...... وَلَدٌ بطور فرض محال اگر واقعی اس کے اولاد ہو جیسا کہ مسیحیوں کا عقیدہ ہے...... اسلوب بیان میں عقیدۂ ولدیت کی کمال نفی ہے۔ ھذا کلام وارد علی سبیل الفرض والتمثیل لغرض وھو المبالغة فی نفی الولد والاطناب فیہ (کشاف۔ بحر) فقہاء نے یہیں سے یہ نکالا ہے کہ امر محال کا فرض کرنا اور پھر اس پر احکام کا ترتب دونوں بالکل جائز ہیں۔ و٦٤ جو بات فرض محال کے طور پر ابھی پیش ہوئی تھی اب اس کی تردید ہو رہی ہے، کہ "مگر نہیں۔ توبہ۔ توبہ ایسا کہاں؟ ایسا ہونا ممکن ہی کیوں کر ہے؟ اس کی صفات میں جس قدر بھی شرک یہ ظالم مشرکین کر رہے ہیں وہ ان سب سے ارفع ومنزہ ہے۔ اس کی ناقابل پیمائش عظمت کا اندازہ اسی سے ہو سکتا ہے کہ وہ خالق ومالک زمین کا بھی ہے، آسمانوں کا بھی، اور عرش کا بھی اس کی شریک معبودیت ان عظیم ترین ہستیوں میں سے کوئی بھی نہیں۔ وہ یکتا وقدوس ہر شریک اور ہر شرکت سے بالاتر ہے۔" و٦٥ (اس وقت ساری حقیقت کھل جائے گی) ذکر ان گمراہوں کا ہو رہا ہے جو باوجود وضوح حق کے اپنے عناد سے باز نہیں آتے۔ یہ مطلب نہیں کہ آپ انہیں ان کی حالت پر پڑا رہنے دیجئے اور ان کی طرف سے غافل وبے فکر ہو جائیے یا یہ کہ تبلیغ بند کر دیجئے بلکہ مطلب یہ ہے کہ آپ ان کی مخالفت کی طرف زیادہ التفات نہ کیجئے اور ان کی محرومی پر زیادہ غم وتاسف نہ کیجئے۔ فَذَرْهُمْ۔ صورۃً امر ہے لیکن مقصود کمال توہین واظہار غضب ہے۔ و٦٦ (کہ نفس الوہیت وربوبیت میں کوئی اس کا شریک کیا ہوتا۔ ان صفات علم وحکمت میں بھی کوئی اس کا شریک نہیں) بہت سی مشرک قوموں میں (اور انہیں میں قدیم ہندی قوم بھی ہے) عقیدے یہ رہے ہیں کہ فلاں فلاں دیوتا زمین کے ہیں۔ فلاں فلاں آسمان پر رہتے ہیں، فلاں فلاں فضائے آسمانی کے ہیں۔ یہاں اس عقیدہ کی تردید ہو رہی ہے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ وَهُوَ الَّذِیْ...... الْاَرْضِ اِلٰهٌ۔ امام رازی علیہ الرحمۃ نے کہا ہے کہ آیت ان لوگوں کی قطعی تردید کر رہی ہے جو حق تعالیٰ کا مستقر آسمان کو سمجھے ہوئے ہیں اس کا تعلق آسمان سے بھی بس وہی ہے جو زمین سے ہے اور زمین کا مستقر الٰہی نہ ہونا ظاہر ہی ہے۔ ھذہ الاٰیة من اوّل الدلائل علی اللہ تعالیٰ غیر مستقر فی السماء (کبیر) و٦٧ (نہ کہ کسی اور کی طرف) داور محشر صرف وہی ذات حق تعالیٰ ہے۔ اس کے اس وصف میں بھی کوئی شریک نہیں۔ اس تردید کی زد براہ راست عیسائیوں پر پڑتی ہے، جنہوں نے داور محشر حضرت مسیح علیہ السلام کو قرار دے رکھا ہے۔ وَعِنْدَهٗ عِلْمُ السَّاعَةِ۔ یعنی آمد قیامت کے ٹھیک وقت کی خبر صرف حق تعالیٰ کو ہے دوسروں کو اختیار تو اور کیا ہوتا، اس اطلاع تک میں کوئی اس کا شریک نہیں۔ لَهٗ...... بَیْنَهُمَا۔ اس کی مالکیت کامل ومحیط وبلاشریک ہے...... صفت علم وصفت قدرت وملک کا اثبات قرآن مجید میں اکثر ساتھ ہی ساتھ آیا ہے۔ و٦٨ مسئلہ شفاعت جیسا کہ مسیحیوں اور بعض دوسری قوموں میں چلا ہوا ہے، سر تا سر باطل وبے اصل ہے۔ اس عقیدہ کا حاصل یہ نکلتا ہے کہ خدا تعالیٰ کے علاوہ کوئی اور ہستی بھی ہے جو اس معنی میں خدائی طاقت رکھتی ہے اور قیامت میں سابقہ اسی سے پڑے گا۔ وہ جسے چاہے معاف کر دے۔ پھر یہ کہ وہ خدائے تعالیٰ پر زور اور دباؤ ڈال کر فیصلہ اپنی اولاد اور اپنے متوسلین کے حق میں کرا لے گا۔ اسلام نے ان سب لغویات کی تردید کی۔ اس نے بار بار بتایا کہ فیصلے تو سارے کے سارے صرف حق تعالیٰ کرے گا۔ علم اس کا کامل، مصلحتوں پر پوری پوری نظر اس کی۔ پھر اسے حاجت ہی کسی کی شرکت یا اعانت کی کیا ہے، البتہ خالق کے حضور میں مخلوق دوسرے مخلوق کی صرف شفاعت کر سکتی ہے۔ سو شفاعت بھی مطلق نہیں۔ بلکہ ان قیدوں کے ساتھ:۔ (۱) وہ شفاعت اذن الٰہی کے بعد ہو۔ کوئی شخص ازخود شفاعت کی جرأت نہیں کر سکتا۔ (۲) شفاعت جس کی کی جائے وہ خود بھی صاحب ایمان ہو۔ وَلَا یَمْلِكُ...... الشَّفَاعَةَ۔ بچا لینے یا معاف کر دینے یا اس احکم الحاکمین کے کسی فیصلہ سے معارضہ کرنے کی تو خیر کسی کی کیا مجال ہوتی، حق تعالیٰ کے حضور میں سعی وسفارش کے لئے لب کھولنے کا اختیار بھی ہر ایک کو نہیں۔ اِلَّا مَنْ شَهِدَ بِالْحَقِّ۔ شہادت بالحق یعنی کلمہ توحید کا اقرار۔ من شھد بالحق بکلمة التوحید (مدارک) وھو توحید اللہ (کشاف) وَهُمْ یَعْلَمُوْنَ یعنی اس کا علم ویقین رکھتے ہیں کہ خدائے واحد کے بجز کوئی شفاعت کا مختار نہیں۔ یَعْلَمُوْنَ ان اللہ ربھم حقا ویعتقدون ذلک ھو الذی یملک الشفاعة (مدارک) و٦٩ (کہ خالق تو صرف اسی ایک کو مانتے ہیں اور پھر صفات ربوبیت وغیرہ میں دوسروں کو شریک کئے جاتے ہیں) کثرت سے مشرکین دنیا میں اس قسم کے گزرے ہیں کہ ایک طرف زبان سے ایک خدائے اعظم وبرتر کا اقرار ہے اور دوسری طرف بیسیوں سینکڑوں چھوٹے چھوٹے صاحب اختیار وتصرف خدا یا دیوتا بھی مانے جاتے ہیں۔



قُلْ اِنْ كَانَ لِلرَّحْمٰنِ وَلَدٌ ۖ فَاَنَا اَوَّلُ الْعٰبِدِیْنَ ﴿٨١﴾ سُبْحٰنَ رَبِّ

(خدائے) رحمٰن کے اولاد ہو تو سب سے اول عبادت کرنے والا تو میں ہوں و٦٣ پاک ہے آسمانوں کا

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ رَبِّ الْعَرْشِ عَمَّا یَصِفُوْنَ ﴿٨٢﴾

اور زمین کا پروردگار، عرش کا پروردگار، اُن چیزوں سے جو یہ لوگ بیان کر رہے ہیں و٦٤

فَذَرْهُمْ یَخُوْضُوْا وَیَلْعَبُوْا حَتّٰى یُلٰقُوْا یَوْمَهُمُ الَّذِیْ

تو آپ انہیں پڑا رہنے دیجئے کہ (یہی) شغل وتفریح کرتے رہیں یہاں تک کہ اس دن سے انہیں سابقہ پڑ جائے جس کا

یُوْعَدُوْنَ ﴿٨٣﴾ وَهُوَ الَّذِیْ فِی السَّمَآءِ اِلٰهٌ وَّفِی الْاَرْضِ

ان سے وعدہ کیا جاتا ہے، و٦٥ اور وہ وہی ذات ہے جو آسمان میں بھی خدا ہے اور زمین میں بھی

اِلٰهٌ ۭ وَهُوَ الْحَكِیْمُ الْعَلِیْمُ ﴿٨٤﴾ وَتَبٰرَكَ الَّذِیْ لَهٗ مُلْكُ

خدا ہے اور وہی حکیم کل ہے، علیم کل ہے و٦٦ وہ ذات بڑی عالی شان ہے جس کی ملک

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَیْنَهُمَا ۚ وَعِنْدَهٗ عِلْمُ السَّاعَةِ ۚ

آسمان اور زمین اور جو کچھ ان دونوں کے درمیان ہے، وہ سب ہے، اور اُسی کو قیامت کی خبر ہے

وَاِلَیْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿٨٥﴾ وَلَا یَمْلِكُ الَّذِیْنَ یَدْعُوْنَ مِنْ

اور اسی طرف (تم سب) واپس کئے جاؤ گے و٦٧ اور جن کو یہ اللہ کے سوا پکارتے ہیں انہیں تو

دُوْنِهِ الشَّفَاعَةَ اِلَّا مَنْ شَهِدَ بِالْحَقِّ وَهُمْ یَعْلَمُوْنَ ﴿٨٦﴾

سفارش (تک) کا اختیار نہیں، ہاں جن لوگوں نے حق کا اقرار کیا اور وہ تصدیق بھی کرتے رہے (وہ البتہ سفارش کر سکیں گے) و٦٨

وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَهُمْ لَیَقُوْلُنَّ اللّٰهُ فَاَنّٰى

اور اگر آپ ان سے دریافت کریں، کہ انہیں کس نے پیدا کیا، تو یہ ہی کہیں گے کہ اللہ نے، پھر آخر یہ کدھر

یُؤْفَكُوْنَ ﴿٨٧﴾ وَقِیْلِهٖ یٰرَبِّ اِنَّ هٰۤؤُلَآءِ قَوْمٌ لَّا یُؤْمِنُوْنَ ﴿٨٨﴾

اُلٹے چلے جا رہے ہیں و٦٩ اور (اسے) رسول کے اس کہنے کی (بھی خبر ہے) کہ اے میرے پروردگار یہ لوگ ایسے ہیں کہ ایمان

وقف لازم

وٹ (باوجود میری ہر کوشش اور فہمائش کے) قِيْلِهٖ۔ ضمیر رسول کی طرف ہے۔ والهاء يعود الى محمد ﷺ (مدارک) وهو قول الرسول (بیضاوی) قیل۔ قول ہی کی طرح مصدر اور اس کے مرادف ہے۔ القيل مصدر كالقول (کبیر) القول والقيل واحدٌ (راغب) واے (اور مرتے ہی ان پر سب حقیقت کھل جائے گی) فَاصْفَحْ عَنْهُمْ وَقُلْ سَلٰمٌ۔ یعنی ان کے ایمان کی زیادہ امید نہ رکھیے اور نہ زیادہ اس کاوش میں پڑے رہیے اور ان سے یہ کہہ بھی دیجئے کہ اب آگے میں تم سے کچھ تعلق وعلاقہ نہیں رکھتا۔ فاعرض عن دعوتهم يائسا عن ايمانهم وودعهم وتاركهم (کشاف۔ مدارک۔ بیضاوی) سَلٰمٌ۔ سلام تحیت کے معنی میں نہیں۔ سلام متارکت ہے۔ اے تسلم منكم ومتاركة (کشاف، مدارک، بیضاوی) وعيدلهم وتهديد ومواعدة (بحر) فليس ذلك امرًا بالسلام عليهم والتحية وانما هو امر بالمتاركة (روح) وا (لوح محفوظ سے آسمان دنیا پر) لَيْلَةٍ مُّبٰرَكَةٍ مراد شب قدر ہے جو حدیث نبوی ﷺ کے مطابق ماہ رمضان کے آخری عشرہ کی کسی طاق رات میں واقع ہوتی ہے۔ هى ليلة القدر على ماروى عن ابن عباس وقتادة وابن جبير ومجاهد وابن زيد والحسن وعليه اكثر المفسرين



فَاصْفَحْ عَنْهُمْ وَقُلْ سَلٰمٌ ؕ فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ ﴿۸۹﴾ ع ۲۲/۱۴

نہیں لاتے وٹ تو آپ ان سے بے رخ رہیے اور کہہ دیجئے کہ (تم کو) سلام سو عنقریب انہیں معلوم ہو کر رہے گا واے

ایاتها ۵۹ ۴۴ سُوْرَةُ الدُّخَانِ مَكِّيَّةٌ ۶۴ رکوعاتها ۳

اس کی انسٹھ آیتیں سورۂ دخان مکہ میں نازل ہوئی اور تین رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

حٰمٓ ﴿۱﴾ وَالْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ﴿۲﴾ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةٍ مُّبٰرَكَةٍ

حا۔ میم قسم ہے (اس) کتاب واضح کی کہ ہم نے اس کو ایک برکت والی رات میں اتارا ہے وا

اِنَّا كُنَّا مُنْذِرِيْنَ ﴿۳﴾ فِيْهَا يُفْرَقُ كُلُّ اَمْرٍ حَكِيْمٍ ﴿۴﴾

(کیونکہ) ہم (بندوں کو) خبردار کر دینے والے تھے وٹ اس رات میں ہر حکمت والا معاملہ ہماری پیشی سے حکم ہو کر طے کیا جاتا ہے وٹ

اَمْرًا مِّنْ عِنْدِنَا ؕ اِنَّا كُنَّا مُرْسِلِيْنَ ﴿۵﴾ رَحْمَةً

ہم (آپ کو پیمبر بنا کر) بھیجنے والے تھے بسبب اس رحمت کے

مِّنْ رَّبِّكَ ؕ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿۶﴾ رَبِّ السَّمٰوٰتِ

جو آپ کے پروردگار کی طرف سے ہے، وٹ بے شک وہ بڑا سننے والا ہے بڑا جاننے والا ہے وٹ پروردگار آسمانوں

وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا ۘ اِنْ كُنْتُمْ مُّوْقِنِيْنَ ﴿۷﴾ لَآ اِلٰهَ اِلَّا

اور زمین کا اور ان دونوں کے درمیان کا ہے، اگر تم یقین لانا چاہو وٹ کوئی خدا اس کے سوا نہیں

هُوَ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ ؕ رَبُّكُمْ وَرَبُّ اٰبَآئِكُمُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿۸﴾ بَلْ هُمْ

وہی جلاتا ہے اور وہی مارتا ہے، پروردگار تمہارا بھی ہے اور پروردگار تمہارے اگلے باپ دادوں کا بھی ہے وے لیکن یہ لوگ

فِيْ شَكٍّ يَّلْعَبُوْنَ ﴿۹﴾ فَارْتَقِبْ يَوْمَ تَاْتِي السَّمَآءُ بِدُخَانٍ

تو شک میں پڑے کھیل میں لگے ہوئے ہیں وٹ تو آپ انتظار کیجئے اس روز کا جب آسمان کی طرف ایک نظر آنے والا دھواں



(روح) ایک قول یہ بھی مروی ہے کہ اس سے مراد نصف شعبان کی رات ہے۔ لیکن محدثانہ رنگ کے مفسر ابن کثیرؒ نے اس کی تردید زور سے کی ہے۔ وقد ذكرنا الاحاديث الواردة في ذلك في سورة البقرة بما اغنى من اعادته ومن قال انها ليلة النصف من شعبان كما روى عن عكرمة فقد ابعد النجعة (ابن کثیر) ملاحظہ ہو ضمیمہ "رحمت والی رات" صفحہ نمبر ۹۸۹ پر۔ حٰمٓ وَالْكِتٰبِ۔ ان پر حاشیے پیشتر گذر چکے۔ اَنْزَلْنٰهُ۔ ضمیر الْكِتٰبِ کی جانب ہے۔ وٹ (اپنی غایت شفقت وکرم سے) یہ انذار ہمیشہ بندوں ہی کی مصلحت سے، انہیں کو عواقب امور سے مطلع ومتنبہ کرنے کے لئے ہوتا ہے۔ وٹ یعنی مشیت تکوینی جس طور پر جس کام کی انجام دہی منظور ہوتی ہے وہ اسی متعین طور پر ملائکہ متعلقہ کے سپرد کر دیا جاتا ہے۔ بشری حساب وتخمینہ کے حساب سے ایک سال کی مدت کے لئے۔ وهكذا روى عن ابن عمر ومجاهد وابن مالك والضحاك وغير واحد من السلف (ابن کثیر) حَكِيْمٍ کے معنی پُر حکمت کے ہیں۔ يجوز ان يكون المعنى كل امر متلبس بالحكمة (روح) كُلُّ اَمْرٍ حَكِيْمٍ۔ ہر حکمت والے معاملے سے یہ مراد نہیں کہ کچھ معاملے حکمت والے نہیں ہوتے۔ باحکمت تو سب ہی معاملات ہوتے ہیں۔ حکیم کی قید، قید واقعی ہے۔ حَكِيْمٍ۔ کے دوسرے معنی محکم ومضبوط کے ہیں۔ ووضع حكيم موضع محكم (ابن جریر) الامور الحكمة (بیضاوی) والحكيم بمعنى المحكم لانه لا يبدل ولا يغير بعد ابرازه للملائكة عليهم السلام (روح) حكيم اے محكم لا يبدل ولا يغير (ابن کثیر) یعنی اللہ کے اٹل قوانین سالانہ کے اجرا کا وقت یہی ہوتا ہے۔ اَمْرًا مِّنْ عِنْدِنَا۔ امرًا کے صیغہ کا نکرہ ہونا اظہار عظمت وشان کے لئے ہے۔ وتنكيره للتفخيم (روح) امر کے ساتھ حکیم کا اضافہ خود ہی اظہار عظمت وجلالت کے لئے تھا۔ پھر اس پر اَمْرًا مِّنْ عِنْدِنَا کے مزید اضافہ نے اس عظمت وجلالت کو اور کئی گنا بڑھا دیا۔ وٹ (کہ آپ کے ذریعہ سے بندوں کو حق وباطل، خیر وشر کی راہوں سے پوری طرح آگاہ کر دیں) رَحْمَةً مِّنْ رَّبِّكَ۔ رحمة للعالمين۔ اس معنی میں کہ آپ ہی کے ذریعہ سے کل بندوں کو بلا امتیاز وتفریق نیکی وبدی کے راستوں سے آگاہ کر دیا گیا۔ وَبِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ۔ مومنین کے حق میں آپ رؤف ورحیم اس معنی میں کہ انہیں نے آپ کے پیام کو قبول کیا اور آپ کی ہدایت سے پوری طرح مستفید ہوئے۔ اور رحمت خاص خود آپ کے حق میں، اس معنی میں کہ آپ ہی کو ذریعہ وواسطہ اس رحمت عالم کا بنایا۔ وٹ (تو اس سے بڑھ کر بندوں کی ضرورتوں کو جاننے والا اور ان کی مصلحتوں کی رعایت کرنے والا اور کون ہو سکتا ہے؟) وٹ یعنی اگر تم میں طلب صادق ہے، حق کی جستجو وتلاش ہے۔ رَبِّ۔۔۔۔ بَيْنَهُمَا۔ ساری کائنات کے اسی خدائے واحد کی ملک ومملوک ہونے کا ایک بار پھر اثبات۔۔۔۔ کسی گوشۂ ہستی میں کسی جہت واعتبار سے بھی کوئی دوسرا مالک ومتصرف نہیں۔ وے آیت ماقبل کی طرح اس میں بھی توحید ہی کے مختلف پہلوؤں کی تاکید اور شرک کے مختلف مظاہر کی تردید ہے۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ۔ اس کی صفت الوہیت میں کوئی بھی اس کا شریک نہیں۔ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ۔ جان ڈالنے اور جان لینے کی قوتیں بھی صرف اسی کے ہاتھ میں ہیں۔۔۔۔ زندگی کے کوئی الگ دیوتا اور موت کے کوئی الگ دیوتا نہیں۔ رَبُّكُمْ۔۔۔۔ الْاَوَّلِيْنَ۔ وہ کوئی نو پیدا معبود نہیں۔ دنیا جب سے قائم ہے اس کا وہی ایک اور اکیلا پروردگار رہا ہے۔۔۔۔ بعض جاہلی قوموں نے اپنے اسلاف قدیم کو معبود مانا اور ان کی پرستش کی ہے۔ آیت میں اس اسلاف پرستی کی بھی تردید آ گئی۔ وٹ (اور اس لیے حق کے واضح دلائل وصریح شواہد کی طرف توجہ والتفات ہی نہیں کرتے) فِيْ شَكٍّ۔ شک کی تنوین تعظیم کے لیے ہے۔ یعنی بڑے شک میں پڑے ہوئے ہیں۔۔۔ یہ لوگ توحید وآخرت کی طرف سے عجیب بے یقینی کی حالت میں مبتلا ہیں۔ يَلْعَبُوْنَ۔ یعنی سنجیدگی سے کبھی حقائق پسندی کی طرف آتے ہی نہیں۔ ان اہم ترین حقائق ومسائل کو بس ایک کھیل تماشہ سمجھ رکھا ہے۔

# ”رحمت والی رات“

## (متعلقہ حاشیہ نمبر ۱ سورۃ الدخان)

جان جب جسم کے پردہ میں ظاہر ہونے لگتی ہے، بے صورتی جب صورت پکڑنے لگتی ہے، اطلاق جب تعین قبول کرنے لگتا ہے، تو لازمی ہے کہ وہ اپنے لئے بھی وہ تمام قیود وخواص اختیار کرلے، جو جسم، صورت، اور تعین مادی کے لئے ضروری ہیں۔ عالم جسم وکائنات مادہ میں داخلہ کے دو بڑے دروازے زمان ومکان ہیں۔ لطیف سی لطیف نورانیت بھی جب سطح زمین پر نازل ہوگی، تو انہی دروازوں میں ہوکر داخل ہوگی۔ برکت ورحمت جیسی لطافتیں بھی (جو بار الفاظ کا تحمل نہیں کر سکتیں) کرۂ خاکی کو جب اور جہاں بھی سرفراز کریں گی، وقت اور جگہ، زمان ومکان کی قید اور پابندی کے ساتھ ہی کریں گی۔ قدرت نے وقت کی تقسیم جو مختلف حصوں میں کر رکھی ہے، یہ بے معنی نہیں، ہر موسم، ہر فصل، ہر گھڑی، اپنے اعتبارات دوسروں سے الگ رکھتی ہے۔ صرف اپنی بیرونی اور ظاہری تاثیرات ہی کی حیثیت سے نہیں، بلکہ اپنی اندرونی اور روحانی کیفیتوں، صلاحیتوں، اور مناسبتوں کے لحاظ سے بھی۔ مہینے سال میں بارہ ہوتے ہیں، لیکن حج صرف ایک ہی مہینے میں ادا ہوسکتا ہے۔ دن ہفتہ میں سات ہوتے ہیں، لیکن جمعہ صرف ایک ہی ہوتا ہے۔ گھنٹے دن میں چوبیس ہوتے ہیں، لیکن ہر نماز ہر وقت ادا نہیں کی جاسکتی۔ وقت کا کوئی ٹکڑا جب آتا ہے تو اپنے ساتھ اپنی ساری مناسبتوں کو بھی لاتا ہے، اور اپنی ساری کیفیتوں کو پھیلا دینا چاہتا ہے۔ رات کا سناٹا جب چھانے لگتا ہے تو چرند پرند اور انسان سب اپنے اپنے کاموں کو روک کر آرام کرنا چاہتے ہیں۔ آفتاب کی سرگرمیاں جب شروع ہوتی ہیں، تو حیوان اور انسان سب کو اپنے اپنے کام یاد پڑ جاتے ہیں۔ برسات میں جب آبِ زندگی آسمان سے اترنے لگتا ہے تو زمین کی بھی ساری سوئی ہوئی زندگیاں نئے سرے سے بیدار ہوجاتی ہیں۔ بہار کا موسم آتا ہے، تو کلیوں کے کھلنے اور کلوں کے پھوٹنے کے ساتھ ہی انسانی دلوں کی کلیاں بھی کھلنے لگتی ہیں، اور طرح طرح کی امنگیں پیدا ہوجاتی ہیں۔ اسی قسم کی مناسبتوں کو روح کی بولی میں دنوں کی فضیلتیں اور کرامتیں اور راتوں کی بزرگیاں اور برکتیں کہتے ہیں۔ پھر یہ بھی فطرت کا ایک دستور ہے کہ جو واقعہ، روحانیات کے عالم میں جس درجہ کا پیش آتا ہے اسی کی اہمیت کی مناسبت سے اس کی یادگار بھی اسی زمانہ کو قرار دے دیا جاتا ہے۔ اللہ کے خلیل نے ایک خاص موسم میں اپنے لخت جگر کو قربانی کے لئے پیش کیا، عین اسی زمانہ کو فریضۂ حج وقربانی کے واسطے سارے فرماں بردار بندوں کے لئے مخصوص کردیا گیا۔ عاشورہ محرم کو روایات کے مطابق، متعدد انبیائے کرام کو اہم واقعات ومعاملات پیش آئے، اس روز کے روزہ کی فضیلتیں بیان کردی گئیں۔ دو شنبہ کے روز دنیا کو رحمت کا پیام عام سنانے والا آیا، اس یوم مبارک کی یاد دل سے کیونکر مٹ سکتی ہے۔ اللہ کی اتاری ہوئی ہر نعمت بڑی ہی نعمت ہے، لیکن اس کی ساری بڑی نعمتوں میں اگر کوئی نعمت سب سے بڑی قرار دی جاسکتی ہے، تو یہ ہے کہ اس نے ہر تاریکی کو روشن کرنے، ہر کجی کو درست کرنے، ہر پستی کو بلند کرنے، ہر مرض کو شفا دینے، ہر دکھ کو مٹادینے کے لئے، ہر موسم اور ہر زمانہ، ہر خطہ اور ہر ملک، ہر قوم اور ہر امت، ہر فرد اور ہر جماعت، ہر مرد اور ہر عورت، ہر بوڑھے اور ہر جوان کے ہاتھ میں ایک کامل ومکمل ہدایت نامہ، اور ایک جامع ومفصل دستور العمل دیدیا ہے، جس کے بعد کسی انسان کو کسی علم وفن، کسی حکمت وصنعت کسی استاد ومرشد، کسی مدرسہ اور مکتب کی قطعاً کوئی حاجت ہی نہیں باقی رہ جاتی۔ جس گھڑی اس آفتابِ ہدایت کا طلوع ہوا ہے، وہ وقت رات کا تھا۔ اس مبارک رات کی بزرگیوں اور سعادتوں کا کوئی انسانی دماغ احاطہ کرسکتا ہے؟ جس شب مبارک کو خود خالق لیل ونہار ”شب مبارک“ ارشاد فرمائے، کس بشر کے قلم میں یہ قوت ہے کہ اس کی کرامتوں اور فضیلتوں کی شرح کر سکے؟ کوئی لفظ، کوئی عبارت، کوئی عنوان تحریر، ایسا ممکن ہے جو اس پاک رات کی پاکیزگیوں اور ستھرائیوں، رحمتوں اور برکتوں، نعمتوں اور دولتوں کی تفسیر کے لئے کافی ہوسکے؟ پھول بہار ہی میں کھلتے ہیں، اور کلے بہار ہی میں پھوٹتے ہیں۔ گلستانِ دہر اور چمن حیات کے اس سب سے زیادہ خوش رنگ، شاداب اور دلکش پھول کے لئے کیونکر ممکن تھا کہ بجز موسم گل وفصل بہار کے کسی اور وقت کھلتا، چنانچہ خود صدق مطلق کی لسانِ حق کا بیان ہے کہ عین اسی موسم میں، جو ازل سے نعمتوں اور برکتوں کی بارش کے لئے مخصوص ہوچکا تھا، گلشنِ کائنات کے اس سدا بہار پھول نے اپنی عطر بیزیوں سے اہل ذوق کے مشام جان کو معطر کیا۔ شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِیٓ اُنْزِلَ فِیْهِ الْقُرْاٰنُ۔ ”یہ رمضان کا وہی مہینہ ہے، جس میں قرآن اتارا گیا۔ ”اسی مبارک ماہ کی ایک شب تھی جب اس شاہد رعنا نے اپنے چہرہ سے نقاب الٹا ہے، ارشاد ہوتا ہے کہ ہم نے اسے ایک شب مبارک میں اتارا ہے۔ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَیْلَةٍ مُّبٰرَكَةٍ اِنَّا كُنَّا مُنْذِرِیْنَ۔ فِیْهَا یُفْرَقُ كُلُّ اَمْرٍ حَكِیْمٍ ۙ اَمْرًا مِّنْ عِنْدِنَا ؕ اِنَّا كُنَّا مُرْسِلِیْنَ ۚ رَحْمَةً مِّنْ رَّبِّكَ ؕ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۙ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَیْنَهُمَا ۘ اِنْ كُنْتُمْ مُّوْقِنِیْنَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ یُحْیٖ وَیُمِیْتُ ؕ رَبُّكُمْ وَرَبُّ اٰبَآئِكُمُ الْاَوَّلِیْنَ (دخان۔ ع ۱) ”ہم ہمیشہ اسی طرح ڈراتے رہے ہیں، اسی شب میں ہر حکمت والی بات کا فیصلہ ہوتا رہتا ہے۔

چنانچہ یہ حکم بھی ہماری ہی طرف سے ہے، اور ہم ہمیشہ بھیجتے ہی رہتے ہیں۔ یہ تیرے رب کی طرف سے رحمت ہی ہے، جو سب کچھ سننے والا اور جاننے والا ہے۔ آسمانوں کا اور زمین کا اور جو کچھ ان کے درمیان ہے، ان سب کا وہی پروردگار ہے، اگر تم یقین رکھتے ہو۔ وہی معبود جس کے سوا کوئی نہیں، زندگی اور موت سب اسی کے ہاتھ میں ہے، اور وہی رب ہے تمہارا اور تمہارے اگلے باپ دادوں کا"۔ اہل تفسیر میں اس کی بڑی بحث چلی آتی ہے کہ "امر حکیم" (حکمت والی بات) کے فیصلہ سے کیا مراد ہے، حالانکہ سیاق عبارت پر اگر نظر رہے، اور "رَحْمَةً مِّنْ رَّبِّكَ" ۔ "هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ" ۔ "رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ" اور "هُوَ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ" ۔ "رَبُّكُمْ وَرَبُّ اٰبَآئِكُمُ الْاَوَّلِيْنَ" کے لطیف اشارات کی روشنی سے کام لیا جائے تو یہ حقیقت بالکل واضح ہو جاتی ہے کہ "سب کے حالات سے واقف"، "سب کے پرورش کرنے والے" اور "سب کی زندگی اور موت پر حاکم" کے ہاں سے جس "رحمت کا نزول" ہوگا، وہ یہی ہو سکتی ہے کہ سب کو ربوبیت کے قانون سے آگاہ کر دیا جائے، اور سب کو زندگی اور موت (زندگی کا لفظ شخصی و قومی ہر زندگی پر حاوی ہے) کے اصول بتائے ہیں۔ قرآن حکیم کا اصلی کام یہی ہے، اور اس کی تعلیم ربوبیت کے قانون کی توضیح کرتی ہے، اور افراد و اقوام کو زندگی بخشتی ہے۔ نزول قرآن۔ اسی معنٰی میں دنیا کے لئے سب سے بڑی رحمت اور نعمت ہے، یہی سب سے بڑی رحمت اس شب مبارک کو نازل ہوئی تھی، اور اسی کی یادگار میں، اسی کے ماتحت ہر سال اسی شب کو جزئیات و تفصیلات سے متعلق ہر "امر حکیم" ہر حکمت والی بات کا نزول و تصفیہ ہوتا رہتا ہے[1]۔ قرآن حکیم ہی کی ابتدائی نزول کی گھڑی کو، جسے ایک جگہ شب مبارک (لیلۃ مبارکۃ) سے موسوم کیا گیا ہے، دوسری جگہ شب قدر" (لیلۃ القدر) کے خطاب گرامی سے یاد فرمایا ہے۔ "اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ ۚ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۭ لَيْلَةُ الْقَدْرِ ڏ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ"۔ ہم نے اس قرآن کو شب قدر میں اتارا ہے، اور تم سمجھے کہ شب قدر ہے کیا چیز؟ شب قدر وہ برتر اور گرامی شب ہے، جو ہزار مہینوں سے بھی بہتر ہے! بعض اہل شرح کی طرح یہاں اس الجھاؤ میں پڑنے کی مطلق حاجت نہیں کہ "قدر" یہاں اپنے کسی لغوی معنٰی میں آیا ہے، آیا بمعنٰی حکم و قضا اور یا بمعنٰی شرف و تعظیم! بہرصورت جو بھی پہلو اختیار کیا جائے، اس شب مبارک کی بے حد و حساب بزرگی، خود آیۂ کریمہ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ بیان کر رہی ہے۔ یعنی وہ ایک رات جو ہزار مہینوں، ہزار ہا ہزار مہینوں، بلکہ ہر محدود اور شمار کی ہوئی مدت سے بڑھ چڑھ کر ہے! جس مبارک رات کو قرآن جیسی بے نظیر نعمت دنیا کو ملی ہو، آسمانوں اور زمینوں کے فرمانروا نے خاک کے پتلے کو اپنے محفوظ کلام کے شرف سے سرفراز کیا ہو، اس کی رحمتوں اور برکتوں کا احاطہ کرنا، انسانی دماغ کے تراشے ہوئے علم الحساب کے اعداد سے بھلا کس طرح ممکن ہے[2]؟ یہ شب مبارک آتی کب ہے؟ روح و جان کے عالم میں بہار کے موسم کا نام، ماہ رمضان ہے، اس ماہ مبارک کا سب سے زیادہ مبارک زمانہ اس کا آخری عشرہ ہوتا ہے۔ پھول کوئی بھی کھلتا ہے، چمن مہکنے لگتا ہے، لیکن گلاب کی کلی جب کھلتی ہے تو اس وقت چمن کی مہک ہی کچھ اور ہو جاتی ہے۔ رمضان کا آخری عشرہ چمن میں گلاب کے کھلنے کا زمانہ ہوتا ہے۔ پاکوں اور پاکبازوں کا سردار، اس عشرہ بھر، ذکر و عبادت الٰہی کے لئے وقف رہتا تھا۔[3] (گو وہ کون سا زمانہ ہوتا تھا جب وہ عبادت الٰہی کے لئے وقف نہ ہوتا تھا؟)۔ اسی عشرہ کی کسی مقدس رات میں وہ مقدس گھڑی آ جاتی ہے، جس کی فضیلتوں اور برکتوں کی شرح و تفصیل کے لئے لفظ و عبارت کا دفتر ناکافی ہے۔ اسی دولت بے بہا کی تلاش میں اگر انسان اپنی راتوں کی نیند بھی نہ قربان کر سکے، تو یقیناً اس کے دل کو اس قدر والی رات کی ذرا بھی قدر نہیں! اس کے تعین سے اسی لئے قصداً و مصلحتاً بے التفاتی برتی گئی ہے، اور وہ رات جو، سَلٰمٌ ڛ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ۔ "شام سے صبح تک سرتاسر رحمت ہی رحمت ہے"۔ اس کی بابت دنیا کا سب سے بڑا حکیم اپنی امت سے یہ ارشاد فرما گیا ہے کہ "اس کو تلاش کرو آخر عشرۂ رمضان کی طاق راتوں میں[4]"۔ جن جاگے ہوئے دلوں کی آنکھیں "آج" ان راتوں کو کسی کی یاد میں جاگ جاگ کر کاٹیں گی۔ "کل" وہ خود محسوس کریں گے کہ ان کی آنکھیں نہیں، ان کا نصیبہ جاگ رہا تھا! (منقول از سچ لکھنؤ۔ ۱۹ اپریل ۱۹۲۶ء)

[1] ایک قلیل گروہ اس جانب گیا ہے کہ اس شب مبارک سے مراد شعبان کی پندرھویں ہے، لیکن محققین کا اتفاق ہے کہ اس سے مراد لیلۃ القدر ہی ہے۔ اور لیلۃ القدر، بلا اختلاف، رمضان مبارک ہی کی کوئی آخری شب ہے۔ عن قتادة في قوله ليلة مباركة قال هي ليلة القدر (ابن جریر) قال ابن زيد في قوله تعالى انا انزلنه في ليلة مباركة قال تلك الليلة ليلة القدر (ایضاً)

[2] التحديد بالالف لا مفهوم لا بل الغرض منه التكثير (مفتی محمد عبدہ مصریؒ) بیضاوی، بحرالمحیط، روح المعانی سب میں یہ قول نقل ہوا ہے کہ ہزار راتوں سے مراد کوئی متعین عدد نہیں، بلکہ محض تکثیر مراد ہے۔

[3] عن عائشةؓ قالت كان رسول الله ﷺ يجتهد في العشر الاواخر مالا يجتهد في غيره (مسلم)

[4] عن عائشةؓ ان رسول الله ﷺ قال تحروا ليلة القدر في الوتر من العشر الاواخر من رمضان (بخاری)

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

۹ روایات متفق ہیں کہ اس مصیبت سے مراد وہ شدید قحط ہے جو اہل مکہ پر پڑنے والا تھا اور کچھ روز بعد پڑا۔ ہوا یہ کہ جب ہجرت کے بعد بھی اہل مکہ کا عناد کم نہ ہوا بلکہ بڑھتا گیا تو عاجز آ کر رسول اللہ ﷺ نے اُن کے حق میں بددعا کی۔ اثر کا ظہور یوں ہوا کہ ادھر بارش رکی اور ادھر یمامہ (علاقہ یمن) کے رئیس ثمامہ نے جواب مسلمان ہو چکے تھے غلہ بھیجنا بند کر دیا۔ مکہ کی غلہ کی منڈی یمامہ ہی سے تھی، سب قحط پورا ہو گیا۔ ذلک حین دعا رسول اللہ ﷺ علی قریش ربہ تبارک وتعالٰی ان یاخذھم بسنین کسنی یوسف فاخذوا بالمجاعۃ (ابن جریر) حضرت عبداللہ بن مسعود صحابی ﷺ نے بڑے زور و تاکید کے ساتھ آیت کے یہی معنی بیان کئے ہیں۔ قحط اتنا سخت تھا کہ لوگوں نے مردار کا گوشت، کھال ہڈیاں سب کھانا شروع کر دی تھیں۔ وفی روایۃ اخری صحیحۃ ...... حتی اکلوا المیتۃ والجلد والعظام (روح) دُخَانٍ مُّبِیْنٍ۔ بھوک کی شدت اور دماغ کی خشکی میں، فضائے آسمانی میں دھواں سا نظر آنے لگتا ہے۔ اسی کو یہاں آسمانی دھوئیں سے تعبیر کیا ہے۔ یقال ان الجائع کان یری بینہ وبین السماء دخاناً من شدۃ الجوع (تاج) عنی بالدخان ما کان یصیبھم حینئذٍ فی ابصارھم من شدۃ الجوع من الظلۃ کھیئۃ الدخان (ابن جریر) دُخَانٍ کا اطلاق عربی میں مطلق موذی پر بھی مجازاً واستعارۃً ہوتا ہے۔ وتصوّر منہ التاذی بہ فقیل ھو دخن الخلق (راغب) دُخَانٍ۔ کے معنی خشکی کے اور بھوک سے فضا کی دخان منظری کے بھی آئے ہیں۔ بلکہ خود شدت بھوک کے معنی بھی۔ والدخان الجدب والجوع (تاج) وقیل بل قیل للجوع دخان (تاج) فالدخان یحتمل ان یراد بہ الشدۃ والشر مجازاً وان یراد بہ حقیقۃ (روح) و۱۰ یہ پیش گوئی اس طرح پوری ہوئی کہ قریش کے سردار ابو سفیان وغیرہ نے آپ کو لکھا بھی اور آپ کے پاس آئے بھی کہ آپ سے دعاء کرائیں۔ لما اشتد القحط بقریش مشٰی ابو سفیان الی رسول اللہ ﷺ وناشدہ الرحم وواعدہ ان دعالھم وزال مابھم امنوا (روح) و۱۱ بیسویں صدی کے بڑے بڑے فرنگی "علماء و محققین" آخر اس منزل سے آگے نہ بڑھ سکے جو معاند کفار و مشرکین قریش کی تھی! وہ لوگ بھی قرآن کے لفظی و معنوی اعجاز کی طرف سے آنکھیں بند کیے یہی رٹ لگائے ہوئے تھے کہ یہ کلام کسی اور کا سکھایا پڑھایا ہوا ہے۔ اور آج یورپ و امریکہ کے بڑے بڑے مستشرقین کا بھی "منتہائے تحقیق" بس اسی قدر ہے کہ یہ کتاب محمد عربی ﷺ نے کچھ ادھر ادھر سے سن سنا کر تیار کر دی ہے! رَسُوْلٌ مُّبِیْنٌ۔ یعنی ایسے پیمبر جن کی صداقت و حقانیت دلائل و معجزات کی کثرت سے بالکل واضح و ظاہر ہے۔ ای رسول عظیم الشان ظاھر امر رسالتہ بالاٰیات والمعجزات (روح) وھو ما ظھر علی رسول اللہ ﷺ من الاٰیات والبینات من الکتاب المعجز وغیرہ من المعجزات (کشاف) و۱۲ یعنی اتمام حجت کے لئے ہم اس بھوک کے عذاب کو دور بھی کر دیں گے لیکن اس سے حاصل کیا ہو گا ایمان لانا تو الگ رہا۔ یہ جو نرمی اور شگفتگی پیدا ہو رہی ہے، یہ بھی جاتی رہے گی اور بدستور عناد و استکبار پر آ جاؤ گے۔ یہ سب بطور پیش گوئی کے تھا۔ اور واقع میں ظہور اس کا یوں ہوا کہ آپ نے دعا فرمائی اور ثمامہ نے بھی آپ کا سفارش نامہ پا کر غلہ کی بندش دور کر دی۔ لیکن اس فارغ البالی کے نصیب ہو جانے پر مشرکین کی مخالفت کا زور شور لوٹ آیا۔ و۱۳ یعنی پوری سزا آخرت میں ملے گی۔ و۱۴ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا اہل فرعون کے پاس آنے اور حق تعالٰی کا پیام پہنچانے کا ذکر ایک نئے عنوان سے ہے۔ قَبْلَهُمْ۔ ضمیر ھُمْ معاصر مشرکین مکہ کی جانب ہے۔ ای قبل ھٰؤلاءِ المشرکین (مدارک) رَسُوْلٌ كَرِيْمٌ۔



مُّبِيْنٍ ﴿۱۰﴾ يَّغْشَى النَّاسَ ؕ هٰذَا عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۱۱﴾ رَبَّنَا

پیدا ہو جو (ان سب) لوگوں پر چھا جائے، یہ ایک عذاب دردناک ہو گا و۹ اے ہمارے پروردگار

اكْشِفْ عَنَّا الْعَذَابَ اِنَّا مُؤْمِنُوْنَ ﴿۱۲﴾ اَنّٰى لَهُمُ الذِّكْرٰى

ہم سے اس عذاب کو دور کر دیجیے، ہم ضرور ایمان لے آئیں گے و۱۰ ان کو کب (اس سے) نصیحت ہوتی ہے،

وَقَدْ جَآءَهُمْ رَسُوْلٌ مُّبِيْنٌ ﴿۱۳﴾ ثُمَّ تَوَلَّوْا عَنْهُ وَ قَالُوْا

حالانکہ ان کے پاس پیمبر کھلے ہوئے (دلائل کے ساتھ) آ چکا ہے پھر بھی یہ لوگ اس سے سرتابی کرتے رہے اور یہی کہتے رہے

مُعَلَّمٌ مَّجْنُوْنٌ ﴿۱۴﴾ اِنَّا كَاشِفُوا الْعَذَابِ قَلِيْلًا اِنَّكُمْ

کہ یہ سکھایا ہوا ہے دیوانہ ہے، و۱۱ بے شک ہم چندے اس عذاب کو ہٹا لیں گے اور تم بھی (اپنی پہلی حالت پر)

عَآئِدُوْنَ ﴿۱۵﴾ يَوْمَ نَبْطِشُ الْبَطْشَةَ الْكُبْرٰى ۚ اِنَّا

لوٹ آؤ گے و۱۲ جس روز ہم بڑی سخت پکڑ پکڑیں گے (اس روز) ہم

مُنْتَقِمُوْنَ ﴿۱۶﴾ وَ لَقَدْ فَتَنَّا قَبْلَهُمْ قَوْمَ فِرْعَوْنَ

پورا بدلہ لے لیں گے و۱۳ اور ہم نے ان سے پہلے قوم فرعون کی آزمائش کی تھی

وَجَآءَهُمْ رَسُوْلٌ كَرِيْمٌ ﴿۱۷﴾ اَنْ اَدُّوْٓا اِلَيَّ عِبَادَ اللّٰهِ ؕ اِنِّيْ

اور ان کے پاس ایک معزز پیمبر آئے تھے (یہ پیام لے کر) کہ اللہ کے ان بندوں کو میرے حوالہ کر دو میں

لَكُمْ رَسُوْلٌ اَمِيْنٌ ﴿۱۸﴾ وَّ اَنْ لَّا تَعْلُوْا عَلَى اللّٰهِ ۚ اِنِّيْٓ

تمہارا معتبر پیمبر ہوں اور یہ کہ تم اللہ سے سرکشی نہ کرو میں

اٰتِيْكُمْ بِسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ ﴿۱۹﴾ وَ اِنِّيْ عُذْتُ بِرَبِّيْ وَرَبِّكُمْ

تمہارے سامنے واضح دلیل پیش کرتا ہوں، اور میں پناہ چاہتا ہوں اپنے پروردگار اور تمہارے پروردگار کی اس سے

اَنْ تَرْجُمُوْنِ ﴿۲۰﴾ وَ اِنْ لَّمْ تُؤْمِنُوْا لِيْ فَاعْتَزِلُوْنِ ﴿۲۱﴾

کہ تم مجھے سنگسار کرو و۱۴ اور اگر تم مجھ پر ایمان نہیں لاتے تو مجھ سے الگ ہی رہو و۱۵



کھلی ہوئی مراد حضرت موسیٰ علیہ السلام سے ہے۔ اَنْ ..... اللّٰهِ۔ عباد اللہ سے مراد بنی اسرائیل ہیں، کہ انہیں میرے سپرد کر دو۔ میں انہیں لے کر مسلک توحید پر چلانے کے لئے اپنے پرانے وطن شام کی طرف چلا جاؤں گا۔ اَنْ اَدُّوْٓا۔ اَنْ یہاں تفسیری ہے۔ سُلْطٰنٍ مُّبِیْنٍ۔ اس کے تحت میں دلائل وخوارق سب آ گئے۔ اِنِّیْ ..... تَرْجُمُوْنِ۔ صاف اشارہ اس طرف ہے کہ فرعونیوں یا مصریوں نے آپ علیہ السلام پر سنگباری کی ٹھان لی تھی۔ توریت میں بھی اشارے موجود ہیں:۔ "اگر ہم مصریوں کی آنکھوں کے آگے وہ قربانی کریں، جس سے وہ بیزار ہیں، تو کیا ہمیں وہ پتھراؤ نہ کریں گے۔" (خروج۔ ۸: ۲۶) مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے اسی آیت کے تحت میں یہ نکتہ ارشاد فرمایا ہے کہ حق تعالٰی کے سامنے التجا کرتے رہنا اور اپنی قوت کا دعویٰ نہ کرنا عین اظہار عبدیت ہے۔ و۱۵ یعنی کم از کم اتنا ہی کرو اور میری ایذاء کے درپے ہو کر اپنے جرم کو اور شدید تر تو نہ بناؤ۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ آیت میں ایسے شخص سے قطع تعلق پر دلالت ہے، جس کی اصلاح کی امید نہ ہو۔

فَدَعَا رَبَّهٗۤ اَنَّ هٰۤؤُلَآءِ قَوْمٌ مُّجْرِمُوْنَ ﴿۲۲﴾ فَاَسْرِ بِعِبَادِیْ

تب (موسیٰ نے) اپنے پروردگار سے دعا کی کہ یہ (بڑے سخت) مجرم لوگ ہیں و۱۶ تو اب میرے بندوں کو بھی تم

لَیْلًا اِنَّكُمْ مُّتَّبَعُوْنَ ﴿۲۳﴾ وَاتْرُكِ الْبَحْرَ رَهْوًا ؕ اِنَّهُمْ جُنْدٌ

رات ہی میں لے کر چلے جاؤ تمہارا تعاقب ہوگا، اور تم اس دریا کو سکون کی حالت میں چھوڑ نا، اُن لوگوں کا لشکر

مُّغْرَقُوْنَ ﴿۲۴﴾ كَمْ تَرَكُوْا مِنْ جَنّٰتٍ وَّعُيُوْنٍ ﴿۲۵﴾ وَّزُرُوْعٍ

غرق ہو کر رہے گا و۱۷ وہ لوگ کتنے ہی باغ اور چشمے اور کھیتیاں

وَّمَقَامٍ كَرِیْمٍ ﴿۲۶﴾ وَّنَعْمَةٍ كَانُوْا فِیْهَا فٰكِهِیْنَ ﴿۲۷﴾ كَذٰلِكَ

اور عمدہ مکانات اور آرام کے سامان جن میں رہا کرتے تھے چھوڑ گئے، (یہ قصہ) اسی طرح واقع ہوا

وَاَوْرَثْنٰهَا قَوْمًا اٰخَرِیْنَ ﴿۲۸﴾ فَمَا بَكَتْ عَلَیْهِمُ السَّمَآءُ

اور ہم نے ان (چیزوں) کا مالک ایک دوسری قوم کو بنا دیا، و۱۸ تو ان پر نہ تو آسمان اور زمین

وَالْاَرْضُ وَمَا كَانُوْا مُنْظَرِیْنَ ﴿۲۹﴾ وَلَقَدْ نَجَّیْنَا بَنِیْۤ

روئے، اور نہ انہیں مہلت ہی ملی و۱۹ اور بے شک ہم نے بنی اسرائیل کو

اِسْرَآءِیْلَ مِنَ الْعَذَابِ الْمُهِیْنِ ﴿۳۰﴾ مِنْ فِرْعَوْنَ ؕ

فرعون کے سخت ذلت والے عذاب سے نجات دی

اِنَّهٗ كَانَ عَالِیًا مِّنَ الْمُسْرِفِیْنَ ﴿۳۱﴾ وَلَقَدِ اخْتَرْنٰهُمْ

واقعی وہ بڑا سرکش حد سے نکل جانے والوں میں تھا ہم نے بنی اسرائیل کو دنیا جہان پر

عَلٰى عِلْمٍ عَلَى الْعٰلَمِیْنَ ﴿۳۲﴾ وَاٰتَیْنٰهُمْ مِّنَ الْاٰیٰتِ مَا فِیْهِ

فضیلت (اپنے) علم کے ماتحت ہی دی تھی و۲۰ اور ہم نے انہیں ایسی نشانیاں دی تھیں جن میں

بَلٰٓؤٌا مُّبِیْنٌ ﴿۳۳﴾ اِنَّ هٰۤؤُلَآءِ لَیَقُوْلُوْنَ ﴿۳۴﴾ اِنْ هِیَ اِلَّا

کھلا ہوا انعام تھا و۲۱ یہ لوگ تو یہی کہتے ہیں کہ بس یہی موت ہی



و۱۶ (معلوم ہوتا ہے کہ یہ ایمان نہ لائیں گے اور وقت ان کی گرفت ہی کا آپہنچا ہے) و۱۷ یعنی آپ علیہ السلام کے لئے تو سمندر میں راستہ کردیا جائے گا اور سمندر کا کچھ حصہ آپ علیہ السلام کے لئے خشک کردیا جائے گا۔ آپ علیہ السلام اسے اسی سکون کے حال میں چھوڑ کر چلے جایئے گا۔ اور اسی فکر واندیشہ میں نہ پڑیئے گا کہ فرعون بھی تو اسی راستہ سے آجائے گا۔ چنانچہ آپ علیہ السلام اس ارشاد باری کی تعمیل میں بنی اسرائیل کو لے کر راتوں رات ہی نکل گئے اور صبح کو آپؑ کا تعاقب بھی ہوا۔ و۱۸ یعنی اسی نسل کے بعد ایک دوسری نسل مصر اور اس کے سارے تعیشات پر حاکم ومتصرف ہو گئی اور ان لذتوں اور راحتوں کے سامان پر فرعونیوں کو دوام نہ ہو سکا۔ كَمْ تَرَكُوْا۔ کم اظہار کثرت کے لئے ہے۔ کم عبارة عن الكثرة (مدارک) قَوْمًا اٰخَرِیْنَ۔ اس سے اشارہ اگر بنی اسرائیل ہی کی طرف سمجھا جائے جیسا کہ بعض مفسرین نے سمجھا ہے تو اَوْرَثْنٰهَا سے مراد یہ نہ رہے گی کہ انہیں بعینہٖ فرعونیوں ہی کی چھوڑی ہوئی نعمتیں عطا کیں، بلکہ مراد نفس وہ نعمتیں (سرسبز کھیتیاں، شاداب باغ بہتے ہوئے چشمے وغیرہ) ہوں گی۔ جو بنی اسرائیل کو شام وفلسطین یا کہیں بھی عطا ہوئی ہوں۔ و۱۹ پہلے یہ حقیقت ذہن نشین کر لی جائے، کہ کائنات کی کوئی سی بھی شے ہو۔ بڑی سے بڑی یا چھوٹی سے چھوٹی۔ احساس وشعور کسی نہ کسی درجہ میں ضرور رکھتی ہے۔ اس کے بعد یہ سمجھئے کہ آسمان اور زمین میں بھی ان کے مرتبہ کے لائق شعور موجود ہے۔ اسی سے وہ مومن کے مرتبہ کا ادراک کر کے اس کی وفات پر غمگین ہوتے ہیں۔ حکیم کائنات ودانائے فطرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے:۔ ما من عبد الاوله فی السماء بابان باب یخرج منه رزقه و باب یدخل منه عمله و کلامه فاذا مات فقداه وبکیا علیه (جامع ترمذی) مومن جب مر جاتا ہے تو آسمان کا وہ دروازہ جس سے اس کے عمل کا صعود ہوتا تھا اور وہ دروازہ جس سے اس کے رزق کا نزول ہوتا تھا اس پر روتے ہیں۔ اور آپؐ کے رفیق وتلمیذ خاص حضرت علیؓ سے مروی ہے کہ:۔ واخرج ابن المنذر وغیرہ عن علیؓ انه قال ان المؤمن اذا مات بکی علیه مصلاه من الارض ویصعد عمله من السماء (روح) ”جب مومن مرتا ہے تو زمین میں اس کے نماز پڑھنے کی جگہ اور آسمان میں اس کے عمل کے صعود کرنے کی جگہ یہ دونوں اس پر روتی ہیں۔“ عَلَیْهِمْ..... كَانُوْا۔ ضمیر جمع غائب سے دونوں جگہ مراد وہی قوم فرعون ہے جس کا ذکر اوپر سے چلا آرہا ہے۔ فَمَا..... الْاَرْضُ۔ یہ اثر تھا ان لوگوں کی کمال مبغوضیت کا۔ زمین، آسمان کسی کو بھی ان پر رونا نہ آیا، اور کسی کو بھی ان سے ہمدردی پیدا نہ ہوئی۔ وَمَا كَانُوْا مُنْظَرِیْنَ۔ یہ اثر تھا ان کے کمال مغضوبیت کا کہ ذرا بھی مہلت نہ پائی۔ اگر ابھی مہلت زندگی پا جاتے تو عذاب الٰہی سے چندے اور بچے رہتے۔ و۲۰ بنی اسرائیل کی فضیلت وفوقیت کا بیان کئی بار آچکا ہے۔ اور اس کی توضیح سورۃ البقرۃ (پ۱) کے حاشیوں میں آچکی ہے۔ یہاں یہ بتایا ہے کہ یہ افضلیت واشرفیت یوں ہی اٹکل پچو بلاوجہ نہ تھی۔ خاص مصالح تکوینی کے ماتحت تھی۔ بَنِیْۤ اِسْرَآءِیْلَ۔ الْعَذَابِ الْمُهِیْنِ۔ فِرْعَوْنَ۔ فرعون، بنی اسرائیل اور ان پر سختیاں، ان سب پر حاشیے سورۃ البقرۃ (پ۱) میں گزر چکے۔ و۲۱ مثلاً دولتِ توحید نعمتِ رسالت، اور پھر دنیوی حکومت واعزاز۔ بَلٰٓؤٌا۔ یہاں مصیبت کے معنی میں نہیں، انعام کے معنی میں ہے۔ ای نعمة ظاهرة (کشاف۔ روح) بلاء کے عام متداول معنی بھی لئے جا سکتے ہیں۔ یعنی ان نشانات کے ذریعہ سے خوب آزمائش اور تجربہ ہو گیا۔ ای اختبار ظاهر جلی لمن اهتدی به (ابن کثیر) اختبار ظاهر لننظر کیف یعملون (روح)

مَوْتَتُنَا الْاُوْلٰى وَ مَا نَحْنُ بِمُنْشَرِيْنَ (٣٥) فَاْتُوْا بِاٰبَآىِٕنَآ
(ہمارا آخری انجام) ہے اور ہم دوبارہ زندہ نہ ہوں گے سو لاؤ تم (اے مسلمانو) ہمارے باپ دادوں کو
اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ (٣٦) اَهُمْ خَيْرٌ اَمْ قَوْمُ تُبَّعٍ ۙ وَّ الَّذِيْنَ
اگر تم سچے ہو، و۲۲ تو کیا یہ لوگ بڑھ چڑھ کر ہیں یا قوم تبع والے اور جو لوگ ان سے بھی
مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ اَهْلَكْنٰهُمْ ۡ اِنَّهُمْ كَانُوْا مُجْرِمِيْنَ (٣٧) وَ مَا
پیشتر ہوئے ہیں، ہم نے ان تک کو ہلاک کر ڈالا اس لئے کہ وہ نافرمان تھے و۲۳ اور
خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ وَ مَا بَيْنَهُمَا لٰعِبِيْنَ (٣٨) مَا
آسمان اور زمین اور جو ان کے درمیان ہے، یہ سب ہم نے یونہی خواہ مخواہ نہیں بنا ڈالا، ہم نے
خَلَقْنٰهُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ وَ لٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ (٣٩) اِنَّ
ان کو کسی حکمت ہی سے بنایا ہے، لیکن اکثر لوگ نہیں سمجھتے و۲۴ بے شک
يَوْمَ الْفَصْلِ مِيْقَاتُهُمْ اَجْمَعِيْنَ (٤٠) ۙ يَوْمَ لَا يُغْنِيْ مَوْلًى
فیصلہ کا دن ان سب کا وقت مقرر ہے جس دن کوئی تعلق والا کسی
عَنْ مَّوْلًى شَيْـًٔا وَّ لَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ (٤١) ۙ اِلَّا مَنْ رَّحِمَ
تعلق والے کے کام نہ آئے گا اور نہ اُن کی حمایت ہی کی جائے گی ہاں مگر اللہ ہی کسی پر
اللّٰهُ ؕ اِنَّهٗ هُوَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ (٤٢) ع اِنَّ شَجَرَتَ الزَّقُّوْمِ (٤٣) ۙ
رحم فرمائے، بے شک وہ زبردست ہے، رحیم ہے و۲۵ بے شک زقوم کا درخت
طَعَامُ الْاَثِيْمِ (٤٤) ۛ كَالْمُهْلِ ۛ يَغْلِيْ فِي الْبُطُوْنِ (٤٥) ۙ كَغَلْيِ
بڑے مجرم کا کھانا ہو گا تیل کی تلچھٹ کی طرح پیٹ میں کھولے گا تیز
الْحَمِيْمِ (٤٦) خُذُوْهُ فَاعْتِلُوْهُ اِلٰى سَوَآءِ الْجَحِيْمِ (٤٧) ۖ
گرم پانی کی طرح اس کو پکڑو، پھر گھسیٹتے ہوئے لے جاؤ دوزخ کے بیچ تک



و۲۲ یہ کہنے والے عصر قدیم کے ”روشن خیال“ مادیئین اور عرب کے فطرت پرست دہریئین تھے۔ حشر ونشر و عالم آخرت کے قطعی منکر۔ یہ مسلمانوں کو چیلنج دے کر اور اپنی ”روشن خیالی“ کے پرفخر مظاہرہ کے ساتھ کہتے تھے کہ ہم مذہب و ذہب کے ڈھکوسلوں کے سرے سے قائل ہی نہیں۔ ہم تو صرف حواس ظاہری و مشاہدہ کو مانتے ہیں۔ تو اگر واقعی کسی مُردہ کو زندہ کر کے دکھا دو تو بے شک ہم قائل ہو جائیں۔ مغربیات مجردات میں آج بھی مشاہدہ و تجربہ کا مطالبہ اس قدیم ذہنیت کی صدائے بازگشت ہے۔ و۲۳ یعنی نافرمانی و قانون شکنی تو ایسی چیز ہے جس کی سزا ان مجرموں سے کہیں زائد قوت و مقدرت والوں کو مل کر رہی ہے۔ تو یہ بیچارے کس شمار و قطار میں ہیں۔ خَیْرٌ۔ خیر کا مفہوم ہمیشہ اخلاقی و روحانی ہی پہلو نہیں رکھتا، مادی، مالی، جسمانی فوقیت کا اظہار بھی اسی لفظ سے ہوتا رہتا ہے یہاں اسی دنیوی جاہ و حشم مادّی قوت و سامان میں اظہار فوقیت کے لئے ہے۔ قَوْمُ تُبَّعٍ۔ جس طرح ملوکِ مصر کا لقب فرعون تھا۔ اسی طرح جنوب عرب کی سلطنت یمن کے بادشاہوں کے ایک خاندان کا لقب تبع تھا۔ یہ اپنے وقت کے بڑے عظیم الشان و جلیل القدر فرمانروا تھے۔ اور ان کے حدودِ سلطنت علاوہ حمیر، حضر موت اور سارے علاقہ سبا کے شمال میں شمالی عرب تک اور مغرب میں افریقہ تک وسیع تھے۔ اور یہ خاندان کوئی ڈھائی سو سال فرماں روا رہا۔ اور ان کے زمانہ کا تخمینہ ظہورِ اسلام سے سات آٹھ صدیوں قبل کا کیا گیا ہے۔ اہل لغت کا بیان ہے کہ تبع ان بادشاہوں کو ان کی کثرت اتباع کی بناء پر کہتے ہیں۔ ابن ہشام میں ابن اسحٰق کے حوالہ سے ہے کہ:۔ قال ابن اسحق و کان قد جعل طریقة حین اقبل من الشرق علی المدینه و کان قد مربها فی بدءته۔ ”اس نے مدینہ سے (یمن تک) سڑک بنوادی تھی، جب مشرق سے مدینہ کو آیا تھا اور اسی سڑک سے اپنے وطن کو آتا جاتا تھا۔“ بہر حال اہل عرب تبع کی عظمت و شان سے خوب اچھی طرح واقف تھے۔ بلکہ ان کے ہاں تبع کی عظمت و جلالت بطور ضرب المثل کے مشہور و زبان زد تھی۔ هُمْ۔ ضمیر عرب معاصرین کی جانب ہے جن کا ذکر ابھی آیاتِ ماقبل میں آیا ہے۔ و۲۴ اس میں رد آ گیا ان ساری جاہلی قوموں کا، جو یہ سمجھتی ہیں کہ یہ ساری کائنات محض ایک تماشہ گاہ ہے اور خالق کائنات کو (نعوذ باللہ) محض ایک میلہ رچانا، (تماشہ کرنا) مقصود تھا۔ قرآن مجید اس کی بار بار تردید کرتا ہے اور بتاتا ہے کہ اس کارخانہ آفرینش سے بڑے بڑے اہم مقاصد مقصود ہیں...... اکبر الہ آبادی علیہ الرحمۃ کے الفاظ میں ؎ اکبر اس فطرتِ خاموش کو بے حس نہ سمجھ: ہاں بصیرت سے تجھی دیدۂ نرگس نہ سمجھ۔ مَا خَلَقْنٰهُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ۔ یعنی ان کی آفرینش میں بڑی بڑی غایتیں اور مصلحتیں پنہاں ہیں۔ اور ان میں سے ایک بڑی حکمت قانون مجازات و مکافات کا اجراء و نفاذ ہے۔ وَ لٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ۔ کثرت سے لوگ عقیدہ حشر ہی کے منکر ہیں اور جو مانتے ہیں ان میں بھی بہت سے عملاً اس کی اہمیت کو بھلائے ہوئے ہیں۔ و۲۵ چنانچہ اپنی صفت عزیزیت کے تقاضہ سے کافروں کو خوب مغلوب کرے گا۔ اور صفت رحیمیت کا ظہور اہل ایمان پر پوری طرح فرمائے گا۔ لَا يُغْنِيْ...... يُنْصَرُوْنَ۔ مطلق دنیوی تعلق حشر میں ہرگز کسی ایک کا دوسرے سے کام نہ آئے گا۔ بلکہ اس کی بناء پر کوئی کسی کی مدد تک نہ کر سکے گا۔ اِلَّا مَنْ رَّحِمَ اللّٰهُ۔ اور اللہ کی رحمت کا اثر یہ ظاہر ہوگا کہ وہ کسی مومن کے حق میں شفاعت کا اذن دیدے۔

ثُمَّ صُبُّوا فَوْقَ رَأْسِهٖ مِنْ عَذَابِ الْحَمِيْمِ ﴿۴۸﴾ ذُقْ

پھر اس کے سر کے اوپر گرم پانی کا عذاب نازل کرو، لے اس کا مزہ

اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْكَرِيْمُ ﴿۴۹﴾ اِنَّ هٰذَا مَا كُنْتُمْ بِهٖ

تُو تو بڑا معزز مکرم ہے نا یہی وہ چیز ہے جس کے باب میں

تَمْتَرُوْنَ ﴿۵۰﴾ اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ مَقَامٍ اَمِيْنٍ ﴿۵۱﴾ فِيْ جَنّٰتٍ

تم شک کیا کرتے تھے و۲۶ اللہ سے ڈرنے والے بے شک امن کی جگہ میں ہوں گے (یعنی) باغوں میں

وَّعُيُوْنٍ ﴿۵۲﴾ يَّلْبَسُوْنَ مِنْ سُنْدُسٍ وَّاِسْتَبْرَقٍ

اور نہروں میں لباس پہنے ہوں گے باریک اور دبیز ریشم کا

مُّتَقٰبِلِيْنَ ﴿۵۳﴾ كَذٰلِكَ وَزَوَّجْنٰهُمْ بِحُوْرٍ عِيْنٍ ﴿۵۴﴾

آمنے سامنے بیٹھے ہوئے یہ بات اسی طرح ہے، اور ہم اُن کی زوجیت میں دے دیں گے گوری گوری بڑی بڑی آنکھوں والیوں کو،

يَدْعُوْنَ فِيْهَا بِكُلِّ فَاكِهَةٍ اٰمِنِيْنَ ﴿۵۵﴾ لَا يَذُوْقُوْنَ

وہ وہاں ہر قسم کے میوے منگائیں گے اطمینان سے و۲۷ وہ وہاں موت کا مزہ بھی

فِيْهَا الْمَوْتَ اِلَّا الْمَوْتَةَ الْاُوْلٰى ۚ وَوَقٰهُمْ

نہ چکھیں گے ہاں بجز اُس پہلی موت کے اور اللہ انہیں دوزخ سے

عَذَابَ الْجَحِيْمِ ﴿۵۶﴾ فَضْلًا مِّنْ رَّبِّكَ ۭ ذٰلِكَ هُوَ

بچائے گا (یہ سب) آپ کے پروردگار کے فضل سے ہو گا، یہی بڑی

الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ﴿۵۷﴾ فَاِنَّمَا يَسَّرْنٰهُ بِلِسَانِكَ لَعَلَّهُمْ

کامیابی ہے و۲۸ سو ہم نے اس (قرآن) کو آپ کی زبان میں آسان کر دیا ہے تاکہ یہ لوگ

يَتَذَكَّرُوْنَ ﴿۵۸﴾ فَارْتَقِبْ اِنَّهُمْ مُّرْتَقِبُوْنَ ﴿۵۹﴾ ع ۱۲

نصیحت حاصل کریں تو آپ بھی منتظر رہیے، یہ لوگ تو منتظر ہی ہیں و۲۹

و۲۶ عذاب جسمانی کے ساتھ ساتھ اہل جہنم کی اذیت قلب کے بڑھانے کو یہ بھی بطور طعن واستہزاء کہا جائے گا...... دوزخیوں کے مقدر میں تو ہر قسم کی انتہائی اذیت ہے۔ جسمانی ومادی کے علاوہ ذہنی وقلبی بھی۔ الْاَثِیْم۔ بڑے مجرم سے مراد کافر ہے۔ ای الکثیر الاثام والمراد به الکافر لدلالة ما قبله و ما بعدهٗ علیه (بیضاوی) الاثیم ای فی قوله وفعله وهو الکافر (ابن کثیر) الْاَثِیْم کے صیغۂ مفرد سے مراد جنس کافر ہے کوئی مخصوص فرد یا متعین شخصیت مراد نہیں۔ المراد به جنس الکافر لا واحد بعینه (روح) اور یہ جو بعض اقوال میں آیا ہے کہ اس سے مراد ابوجہل یا فلاں متعین کافر ہے۔ سو یہ قول خلاف تحقیق وبلا دلیل ہے۔ لیس بشیء ولا دلیل علی ذٰلک (روح) وذکر غیر واحد انه ابوجهل ولا شک فی دخوله فی هٰذه الاٰیة ولکن لیست خاصة به (ابن کثیر) شَجَرَتَ الزَّقُّوْمِ۔ زقوم (تھوہر) پر حاشیہ سورہ والصافات (پ۲۳) میں گزر چکا۔ زَقُّوْم کے معنی کسی کسی نے یہ بھی بیان کئے ہیں کہ یہ قوم بربر کی زبان میں کھجور اور مکھن کو کہتے ہیں۔ اس پر فقیہ مالکی مفسر ابن العربی رحمۃ اللہ علیہ بڑے غصہ کے ساتھ لکھتے ہیں کہ ایسے قول کسی جاہل ہی کے ہوسکتے ہیں۔ ویحکی عن بعضهم ان الزقوم هو التمر والزبد بلسان البربر والله ولهٰذا القائل وامثاله اللذین یتکلمون فی الکتاب بالباطل وهم لا یعلمون۔ روح المعانی میں صوفیہ کا یہ قول بھی نقل ہوا ہے کہ:۔

هی شجرة الحرص وحبّ الدنیا تظهر یوم القیامة علی اسوء حال واخبث طعم۔

یہ درخت حرص وحب دنیا کا درخت ہے جو حشر میں اس شکل میں متشکل ہوجائے گا۔

و۲۷ یعنی اہل جنت علاوہ روحانی نعمتوں کے ہر قسم کی مادی وجسمانی لذتوں سے بھی پوری طرح لذت گیر ہوں گے۔ یہ نہ ہوگا کہ یہاں کی جسمانی لذتوں سے انہیں وہاں خواہ مخواہ بے جرم محروم کردیا جائے...... ہمارے ہاں کے جن جدید اہل قلم نے جنت کی لذاتِ جسمانی کی تاویلیں کرکر کے انہیں خواہ مخواہ بدل دینا چاہا ہے۔ وہ درحقیقت خود مسیحیت اور دوسرے باطل مذہبوں سے کسی حد تک مرعوب ہیں جنہوں نے جسم وجسمانیات ہی کو مطلق شر تسلیم کیا ہے۔ مَقَامٍ اَمِیْنٍ۔ یعنی ایسی جگہ جو ہر مصیبت، ہر ناخوشگواری سے محفوظ ہو۔ و۲۸ (جس کے سامنے اور کسی کامیابی کا نام بھی نہیں لیا جاسکتا) لَا...... اُوْلٰی۔ یعنی یہ ساری نعمتیں لازوال وغیر منقطع ہوں گی۔ اور آئندہ ان کے ختم وانقطاع کا کوئی خطرہ نہ ہوگا۔ اِلَّا الْمَوْتَةَ الْاُوْلٰی۔ یعنی وہی موت جو دنیا میں واقع ہوئی تھی۔ اور جو انہیں اس عالم آخرت میں لانے اور انہیں غیر فانی بنانے کا ذریعہ ہوئی۔ و۲۹ یعنی آپ تبلیغ کے علاوہ اور کسی فکر وتردد میں نہ پڑیئے اور ان پر نزول ضرر کے منتظر رہیے۔ جس طرح یہ اپنی حماقت سے آپ پر نزول ضرر کے منتظر ہیں۔ لَعَلَّهُمْ یَتَذَکَّرُوْنَ۔ یعنی آپ کی زبان میں قرآن کے نازل ہونے کی ایک مصلحت یہ ہے کہ آپ کے یہ مخاطبین اسے داعی اول ﷺ ہی کی زبان سے خوب سمجھ کر اس سے نفع حاصل کریں:۔

ایاتہا ۳۷ | ۴۵ سُوْرَۃُ الْجَاثِیَۃِ مَکِّیَّۃٌ ۶۵ | رکوعاتہا ۴

اس کی سینتیس آیتیں ہیں | سورۂ جاثیہ مکہ میں نازل ہوئی | اور چار رکوع

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

حٰمٓ (۱) تَنْزِیْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِیْزِ الْحَكِیْمِ (۲) اِنَّ فِی
حا۔میم (یہ) کتاب نازل کی ہوئی ہے اللہ غالب اور حکمت والے کی طرف سے ف۱ بے شک
السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ لَاٰیٰتٍ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ (۳) وَ فِیْ خَلْقِكُمْ وَ مَا
آسمانوں اور زمین میں نشانیاں ہیں اہل ایمان کے لئے اور خود تمہاری اور اُن حیوانات کی
یَبُثُّ مِنْ دَآبَّةٍ اٰیٰتٌ لِّقَوْمٍ یُّوْقِنُوْنَ (۴) وَ اخْتِلَافِ الَّیْلِ
آفرینش میں جن کو اُس نے پھیلا رکھا ہے نشانیاں ہیں ان لوگوں کے لئے جو یقین رکھتے ہیں، ف۲ اور (اسی طرح) رات اور
وَ النَّهَارِ وَ مَاۤ اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنَ السَّمَآءِ مِنْ رِّزْقٍ فَاَحْیَا بِهِ
دن کے الٹ پھیر میں اور اُس رزق میں جس کو اللہ نے آسمان سے اُتارا پھر اُس زمین کو
الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَ تَصْرِیْفِ الرِّیٰحِ اٰیٰتٌ لِّقَوْمٍ
تروتازہ کیا اُس کے خشک ہوئے پیچھے، اور ہواؤں کے ادل بدل میں نشانیاں ہیں ان لوگوں کے لئے
یَّعْقِلُوْنَ (۵) تِلْكَ اٰیٰتُ اللّٰهِ نَتْلُوْهَا عَلَیْكَ بِالْحَقِّ فَبِاَیِّ
جو عقل رکھتے ہیں ف۳ یہ اللہ کی نشانیاں ہیں جو صحیح طور پر ہم آپ کو پڑھ کر سناتے ہیں تو پھر
حَدِیْثٍ بَعْدَ اللّٰهِ وَ اٰیٰتِهٖ یُؤْمِنُوْنَ (۶) وَیْلٌ لِّكُلِّ اَفَّاكٍ
اللہ اور اس کی نشانیوں کے سوا اور کون سی بات ہوگی جس پر یہ لوگ ایمان لائیں گے، بڑی خرابی ہے ہر اُس شخص کے لئے جو جھوٹ لگانے
اَثِیْمٍ (۷) یَّسْمَعُ اٰیٰتِ اللّٰهِ تُتْلٰی عَلَیْهِ ثُمَّ یُصِرُّ مُسْتَكْبِرًا كَاَنْ
والا ہے، نافرمان ہے، اللہ کی آیتوں کو سنتا ہے جب وہ اُس کے روبرو پڑھی جاتی ہیں پھر بھی تکبر کرتا ہوا اڑا رہتا ہے، جیسے



ف۱ (اور اس لئے اس کے مضامین بھی نہایت ہی قابل توجہ ہیں) حٰمٓ۔ ملاحظہ ہو حاشیہ سورۂ مومن نمبر ا پ۲۴ تَنْزِیْلُ...... الْحَكِیْمِ۔ اس میں منکرین قدیم وجدید کے اس اتہام کی بھی تردید آ گئی کہ یہ کلام رسول کا گڑھا ہوا ہے۔ مِنَ...... الْحَكِیْمِ۔ کلام میں خود مصنف کا اثر آ گیا ہے۔ اور کتاب اسی شان اور اسی پایہ کی ہو گئی ہے۔ جیسی الْعَزِیْزِ اور الْحَكِیْمِ کی کتاب کو ہونا چاہیے۔ ف۲ (اللہ کی قدرت وحکمت کی اور اس کی توحید کی) جن کے دلوں میں ایمان گھر کر چکا ہے۔ اور جن کی بصیرت مومنانہ بن چکی ہے۔ انہیں اس کارخانۂ کائنات میں قدم قدم پر اللہ کی حکمتوں، صنعتوں، قدرتوں کے نمونے ملتے ہیں۔ اور وہ سب اس کی توحید ہی کی طرف لے جاتے ہیں، نہ کہ معبودوں کے تعدد کی جانب۔ ف۳ (قدرت الٰہی اور توحید الٰہی کی) مطلب یہ ہے کہ کائنات کے جتنے بھی شعبے ہیں طبعی، نفسیاتی، حیوانی، فضائی وغیرہ۔ سب میں غور کرنے والے اور انصاف وطلب حقیقت رکھنے والے انسان کے لئے دلائل وشواہد حق تعالیٰ کی توحید اور قدرت کاملہ ہی کے ملتے ہیں۔ وَ فِیْ خَلْقِكُمْ۔ انسان کی جسمی ساخت وترکیب وفعلیت سے متعلق جتنے بھی علوم وفنون ہیں۔ تشریح الابدان، عضویات، نفسیات وغیرہا۔ ان سب کے قوانین وضوابط سے انسان معرفت الٰہی ہی کے سبق لے سکتا ہے۔ وَ مَا یَبُثُّ مِنْ دَآبَّةٍ۔ اس کے تحت میں سارے علوم حیوانیات مع اس کے متعلقات کے آ گئے۔ وَ اخْتِلَافِ الَّیْلِ وَ النَّهَارِ۔ ہیئت، ریاضیات، فضائیات، طبیعیات مع اپنی تمام شاخوں کے اس کے تحت آ گئے۔ مِنَ السَّمَآءِ...... الرِّیٰحِ۔ معاشیات، حیاتیات، نباتیات، ارضیات، فضائیات کے سارے علوم مع اپنی شاخوں اور متعلقات کے اس کے تحت میں آ گئے۔ رِزْقٍ سے مراد مادۂ رزق یعنی بارش ہے۔ ای من مطر وسماہ رزقا لانہ سببہ (بیضاوی) ای ما انزل اللہ تبارک وتعالیٰ من السحاب من المطر فی وقت الحاجۃ الیہ وسماہ رزقا لانہ بہ یحصل الرزق (ابن کثیر) یعنی الغیث الذی ارزاق العباد (معالم) لیکن اگر یہ تاویل مجاز نہ کی جائے۔ جب بھی خود پانی بھی تو رزق ہے۔ ولو لم یؤول صح لانہ فی نفسہ رزق ایضاً (روح) بِهٖ میں ضمیر مادۂ رزق یعنی بارش کی طرف ہے۔ سماء سے ایسے موقع پر ہمیشہ مراد صرف سمت بلندی کی جانب اشارہ کرنا ہوتا ہے۔ ای جہۃ العلو (روح) امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ان تین آیتوں کے ختم پر لفظ تین مختلف آئے ہیں۔ پہلے للمومنین، پھر لقوم یوقنون اور پھر لقوم یعقلون۔ ان میں ایک خاص ترتیب ہے۔ گویا مخاطبین سے کہا یہ گیا ہے کہ تم اگر ایمان والے ہو تو خود ہی ان دلائل کو سمجھ جاؤ گے لیکن اگر ایمان سے محروم ہو جب بھی حق کے طالب تو ہو گے۔ جب ہی انہیں سمجھ سکتے ہو۔ اور یہ بھی نہ ہو تو آخری درجہ میں بہر حال صاحب فہم تو ہی ہو اسی فہم سے کام لو۔ جب بھی کافی ہے۔

لَمْ يَسْمَعْهَا ۚ فَبَشِّرْهُ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ﴿۸﴾ وَ اِذَا عَلِمَ مِنْ اٰيٰتِنَا

اُس نے اُنہیں سنا ہی نہیں سوا سے عذاب دردناک کی خوشخبری سنا دیجئے ف۴ اور جب وہ ہماری آیتوں میں سے

شَيْـًٔا اتَّخَذَهَا هُزُوًا ؕ اُولٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ ﴿۹﴾ مِنْ

کسی آیت کی خبر پاتا ہے تو اس کی ہنسی اڑاتا ہے، یہی لوگ تو ہیں جن کے لئے ذلت کا عذاب ہے ف۵ اُن کے

وَّرَآئِهِمْ جَهَنَّمُ ۚ وَلَا يُغْنِيْ عَنْهُمْ مَّا كَسَبُوْا شَيْـًٔا وَّ لَا مَا

آگے جہنم ہے اور اُن کے کام نہ تو وہ چیزیں کچھ بھی آئیں گی جو یہ کما گئے اور نہ وہ جن کو

اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَوْلِيَآءَ ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ﴿۱۰﴾ ؕ هٰذَا

انہوں نے اللہ کے سوا کارساز تیار کیا تھا اور اُن کے لئے بڑا عذاب ہے ف۶ یہ (قرآن)

هُدًى ۚ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ لَهُمْ عَذَابٌ مِّنْ رِّجْزٍ

ہدایت ہی ہے اور جو لوگ اپنے پروردگار کی نشانیوں سے کفر کرتے ہیں اُن کے لئے سختی کا عذاب

اَلِيْمٌ ﴿۱۱﴾ ع اَللّٰهُ الَّذِيْ سَخَّرَ لَكُمُ الْبَحْرَ لِتَجْرِيَ الْفُلْكُ فِيْهِ ع ۱۱/۱۷

دردناک ہے اللہ وہی ہے جس نے تمہارے لئے سمندر کو مسخر بنایا تاکہ اس میں اس کے حکم سے کشتیاں

بِاَمْرِهٖ وَلِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ وَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ﴿۱۲﴾ ۚ

چلیں اور تاکہ تم اس کی (دی ہوئی) روزی تلاش کرو، اور تاکہ تم شکر کرو ف۷

وَسَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا مِّنْهُ ؕ

اور اس نے تمہارے لئے مسخر بنایا جو کچھ بھی آسمانوں میں ہے اور جو کچھ بھی زمین میں ہے سب کو اپنی طرف سے

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ﴿۱۳﴾ قُلْ لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

بے شک اس میں اُن لوگوں کے لئے نشان ہیں جو غور کرتے رہتے ہیں ف۸ جو لوگ ایمان لے آئے ہیں آپ اُن سے کہہ دیجئے

يَغْفِرُوْا لِلَّذِيْنَ لَا يَرْجُوْنَ اَيَّامَ اللّٰهِ لِيَجْزِيَ قَوْمًا بِمَا كَانُوْا

کہ اُن سے درگزر کریں جو اللہ کے معاملات کا یقین نہیں رکھتے، تاکہ اللہ ایک قوم کو اُن کے



ف۴ (کہ وضوحِ حق کے بعد روشِ استکبار کی سزا عذاب الیم ہی ہے) فَبِاَیِّ...... یُؤْمِنُوْنَ۔ یعنی توحید، معاد، نبوت وغیرہ مسائل حقہ کا اثبات انہیں آیات ہی سے تو ہوتا ہے۔ سواب اور کون چیز باقی ہے جس پر ان کے ایمان لانے کی توقع کی جاسکے۔ بَعْدَ اللّٰہِ وَاٰیٰتِہٖ۔ مراد بعد ایات اللہ ہی ہے الفاظ جس ترتیب و ترکیب کے ساتھ قرآن مجید میں آئے ہیں۔ اس نے کلام میں زور و تاکید پیدا کر دی ہے۔ تقدیم اسم اللہ للمبالغة و التعظیم (بیضاوی) بَعْدَ اللّٰہِ میں بعد سے مراد بعض نے بعد کتاب اللہ لی ہے۔ اور کتاب کو محذوف سمجھا ہے۔ بَعْدَ اللّٰہِ میں بعد کے معنی "اس سے بڑھ کر" کے ہیں۔ امام رازی علیہ الرحمۃ نے آیت سے یہ نکتہ بھی اخذ کیا ہے کہ ایمان میں تقلید کافی نہیں۔ ہر مکلف کو دین الٰہی کے دلائل پر غور و تفکر بھی کرنا چاہیے۔ ابطل بهذاقول من یزعم ان التقلید کاف وبیّن اللہ یجب علی المکلف التامل فی دلائل دین اللہ (کبیر) ف۵ چونکہ انکار و تکذیب کی بنیاد استکبار نفس پر تھی، اس لئے عذاب مہین (ذلیل و رسوا کرنے والے) کی مناسبت بالکل ظاہر ہے۔ اِذَا...... هُزُوًا۔ استہزاء و تمسخر کا درجہ محض انکار و تکذیب سے کہیں بڑھا ہوا ہے۔ ف۶ عَذَابٌ عَظِیْمٌ۔ کی تصریح سے یہ بھی واضح ہو گیا کہ وہ عذاب علاوہ مُّهِيْنٌ ہونے کے باعث تفضیح و رسوائی ہونے کے شدید بھی بہت سخت ہوگا۔ مَا كَسَبُوْا۔ اس کے عموم میں دنیا کے احوال، اعمال سب داخل ہیں۔ ف۷ اور اس شکر گزاری کی سب سے بڑی فرد یہ ہے کہ اللہ کی توحید و ربوبیت کا اقرار کرو، اور اس کے احکام کی تعمیل۔ سَخَّرَ لَكُمْ۔ یعنی تمہارے نفع کے لئے اپنے احکام تکوینی کا تابع بنایا — خطاب یہاں عام نوع انسانی سے ہے۔ لِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ۔ یعنی تاکہ تم ان کشتیوں پر سوار ہو کر اور سفر کر کے ہر طرح کے نفع حاصل کرو۔ مِنْ فَضْلِهٖ۔ فضل۔ یہاں بہت وسیع معنی میں ہے۔ بحری تجارت، بحری شکار، جہاز رانی سیپی، موتی، مونگے کا کاروبار، غواصی وغیرہ سب کچھ اس میں آ جاتا ہے۔ التجارة والغوص والصیدوغیرها (بیضاوی) بِاَمْرِهٖ۔ میں اشارہ کر دیا کہ سمندر کا اتنا مسخر ہو جانا یہ تمامتر احسان خداوندی ہے۔ بندہ اسے اپنی قابلیت و قوت ایجاد کی جانب منسوب کر کے اپنے اوپر نازاں نہ ہو۔ بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ۔ ایات رب سے یہاں مراد قرآن بھی لی گئی ہے۔ لان ایات ربهم هی القراٰن ای هذا القراٰن کامل فی الهدایة (مدارک) ف۸ غور و فکر کی قوتیں بھی اللہ کی دی ہوئی ہیں اور ان سے اگر صحیح طور پر کام لیا جائے، تو ہدایت و معرفت ہی کی راہیں کھلتی رہیں گی — اصطلاحی فلسفہ قدیم یونان کا ہو یا یورپ کا وہ عقل و استدلال کے استعمال کا نہیں، سوء استعمال کا نمونہ ہے، اور غور و فکر کو ایک مسخ شدہ صورت میں پیش کرتا ہے۔ سَخَّرَ...... مِنْهُ۔ اس آیت نے اسے صاف کر دیا کہ سورج، چاند، ستارے، ہوا، خشکی، تری، کی جتنی بھی قوتیں ہیں۔ انسان ان سب کو اپنے کائناتی تصرف میں لائے گا اور جوں جوں قوانین فطرت کا زیادہ راز دار ہوتا جائے گا، منشاء فطرت اور زیادہ پورا ہوتا جائے گا۔ مِنْهُ۔ اس تصریح نے اسے صاف کر دیا کہ یہ تسخیر فطرت کی بھی ساری نعمت تمامتر اللہ ہی کی دی ہوئی ہے، کوئی دیوی دیوتا اس میں شریک نہیں۔ یعنی انه سبحانه مکونها وموجدها بقدرته وحکمته ثم مسخرها لخلقه (روح) قَوْمًا۔ ایک قوم کو یعنی اہل ایمان کو۔

و۹ یَغْفِرُوْا۔ غفر۔ یہاں عفو کے مرادف ہے۔ ای یعفوا و یصفحوا (بیضاوی) لَا یَرْجُوْنَ اَیَّامَ اللّٰہِ۔ یعنی اللہ کے اہم سے اہم جو معاملات بندوں کے ساتھ حشر میں پیش آئیں گے۔ مثلاً یہ کہ فرمانبرداروں پر عطاو بخشش ہوگی اور نافرمانوں پر نزول عذاب و شدت ہوگا۔ منکرین قیامت ان سارے امور کی طرف سے اپنے کو غافل ہی بنائے ہوئے ہیں۔ اَیَّامَ اللّٰہِ۔ پر حاشیہ پہلے گزر چکا ہے۔ و۱۰ (وہاں مطیعون کو اپنی طاعتوں کا بدل بلکہ نعم البدل ملے گا اور سرکشوں کو اپنے کرتوتوں کا بدلہ۔ دنیا میں ان نافرمانوں سے درگزر ہی مناسب ہے) آیت کا مقصود اس انتقام سے روکنا ہے جس سے



یَکْسِبُوْنَ ﴿۱۴﴾ مَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِنَفْسِهٖ ۚ وَ مَنْ اَسَآءَ
اعمال کا صلہ دے و۹ جو کوئی بھی نیک عمل کرتا ہے، سو اپنی ذات کے لئے کرتا ہے اور جو کوئی برائی کرتا ہے
فَعَلَیْهَا ۫ ثُمَّ اِلٰی رَبِّكُمْ تُرْجَعُوْنَ ﴿۱۵﴾ وَ لَقَدْ اٰتَیْنَا بَنِیْۤ
اس کا بھی وبال اسی پر رہتا ہے پھر تم کو واپس اپنے پروردگار کی طرف جانا ہے و۱۰ اور ہم نے بنی اسرائیل کو
اِسْرَآءِیْلَ الْكِتٰبَ وَ الْحُكْمَ وَ النُّبُوَّةَ وَ رَزَقْنٰهُمْ مِّنَ
کتاب اور حکمت اور نبوت دی تھی اور ہم نے انہیں پاکیزہ چیزیں
الطَّیِّبٰتِ وَ فَضَّلْنٰهُمْ عَلَی الْعٰلَمِیْنَ ﴿۱۶﴾ۚ وَ اٰتَیْنٰهُمْ بَیِّنٰتٍ مِّنَ
مہیا کردیں اور ہم نے انہیں دنیا جہان والوں پر فضیلت دی تھی و۱۱ اور ہم نے انہیں دین کے باب میں کھلی ہوئی
الْاَمْرِ ۚ فَمَا اخْتَلَفُوْۤا اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْعِلْمُ ۙ بَغْیًۢا
دلیلیں دی تھیں سو انہوں نے علم آنے کے بعد بھی باہم اختلاف کیا آپس کی
بَیْنَهُمْ ؕ اِنَّ رَبَّكَ یَقْضِیْ بَیْنَهُمْ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ فِیْمَا كَانُوْا فِیْهِ
ضد سے و۱۲ بے شک آپ کا پروردگار اُن کے درمیان اُن امور میں فیصلہ کردے گا جن میں یہ
یَخْتَلِفُوْنَ ﴿۱۷﴾ ثُمَّ جَعَلْنٰكَ عَلٰی شَرِیْعَةٍ مِّنَ الْاَمْرِ فَاتَّبِعْهَا
اختلاف کیا کرتے تھے و۱۳ پھر ہم نے آپ کو دین کے ایک خاص طریقہ پر کردیا سو آپ اسی پر چلے جایئے
وَ لَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَ الَّذِیْنَ لَا یَعْلَمُوْنَ ﴿۱۸﴾ اِنَّهُمْ لَنْ یُّغْنُوْا عَنْكَ
اور بے علموں کی خواہشوں کی پیروی نہ کیجئے و۱۴ یہ لوگ اللہ کے مقابلہ میں آپ کے ذرا بھی
مِنَ اللّٰهِ شَیْـًٔا ؕ وَ اِنَّ الظّٰلِمِیْنَ بَعْضُهُمْ اَوْلِیَآءُ بَعْضٍ ۚ
کام نہیں آسکتے، ظالم لوگ ایک دوسرے کے دوست ہوتے ہیں،
وَ اللّٰهُ وَلِیُّ الْمُتَّقِیْنَ ﴿۱۹﴾ هٰذَا بَصَآئِرُ لِلنَّاسِ وَ هُدًی وَّ رَحْمَةٌ
اور پرہیزگاروں کا دوست تو اللہ ہے و۱۵ یہ (قرآن) لوگوں کے لئے دانشمندیوں (کا سبب) اور ہدایت (کا ذریعہ) ہے اور



مقصود اپنے غیظ کی تسکین ہوتی ہے۔ باقی قتال جو اعلائے کلمۃ اللہ کے لئے ہوتا ہے اس سے نفیًا و اثباتًا آیت کو کوئی تعلق نہیں۔ مَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِنَفْسِهٖ۔ یہ اس حقیقت کا اعلان ہے کہ جو کوئی بھی نیک عمل کرتا ہے اپنے ہی نفع کے لئے کرتا ہے کسی دوسرے پر احسان نہیں کرتا۔۔۔ جاہلی قومیں یہ سمجھتی تھیں کہ کسی دیوی دیوتا کی پوجا کرنا خود اس پر کرم کرنا اور اس کو زیر بار منت کرنا ہے۔ وَ مَنْ اَسَآءَ فَعَلَیْهَا۔ یہ اس حقیقت کا اظہار ہے کہ بدی کا وبال خود اس بدی کے مرتکب پر پڑتا ہے۔ دوسروں کو اس سے کوئی واسطہ نہیں۔ و۱۱ (بحیثیت علمبردار توحید ہونے کے دنیا کی ساری مشرک قوموں کے درمیان) الْكِتٰبَ۔ یعنی توریت نیز بعض دوسرے انبیاء بنی اسرائیل پر اتارے ہوئے دوسرے صحیفے الْحُكْمَ۔ یعنی حکمت و معرفت۔ النُّبُوَّةَ۔ قدیم قوموں میں جب تک تقسیم کی بنیاد نسل پر رہی۔ شرف و امتیاز نبوت نسل اسرائیل ہی کو حاصل رہا۔ رَزَقْنٰهُمْ مِّنَ الطَّیِّبٰتِ۔ الطیبات کا مفہوم بہت وسیع ہے۔ ہر حلال، نفیس، پاکیزہ چیز اس کے تحت میں آجاتی ہے۔ اشارہ خصوصی حکومت ملک شام کی طرف معلوم ہوتا ہے۔ جو اپنی نفیس پیداوار کے لئے خاص طور پر مشہور تھا۔ و۱۲ کیا ٹھکانا تھا ان کی ضد، جہالت و نفسانیت کا کہ جو شے دافع اختلاف ہو سکتی تھی۔ یعنی العلم یا وحی، عین اسی کو باعث تفریق و شقاق بنالیا! بَیِّنٰتٍ مِّنَ الْاَمْرِ۔ الامر سے مراد دین ہے۔ اور بینات کے تحت میں دلائل و مسائل یعنی حسی اور معنوی اور علمی ہر طرح کی ہدایتیں آگئیں۔ و۱۳ (سو آپ یہاں ان کی ہدایت کے زیادہ درپے نہ رہیں) آخرت میں فیصلہ عملی اور مشاہداتی رنگ میں ہوگا۔ دلائل و شواہد کے لحاظ سے تو فیصلہ آج بھی موجود ہے۔ و۱۴ یہ شیوہ تو ظالموں، فاسقوں کا ہے کہ ایک دوسرے کی راہ پر چلنے لگتے ہیں۔ آپ کو بھلا اس سے کیا مناسبت ہے۔ جَعَلْنٰكَ عَلٰی شَرِیْعَةٍ مِّنَ الْاَمْرِ۔ یعنی آپ کو نبوت سے سرفراز کیا۔ الْاَمْرِ سے مراد دین ہے۔ ای من امر الدین۔ (بیضاوی) الْاَمْرِ۔ ہو سکتا ہے کہ ال استغراق کا ہو۔ تو مراد یہ ہوگی کہ ہم نے ہر امر عظیم و مہتم بالشان میں آپ کو راہ دکھادی اور آپ کسی امر میں بھی بے راہ نہیں رہے۔ فَاتَّبِعْهَا۔ یعنی دینِ حق کا اتباع اپنے عمل سے بھی کرتے رہیے، اور تعلیم و تبلیغ سے بھی۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ شریعت کی مخالفت کرکے قرب و کمال کا دعویٰ کرنا تمام تر دعوئے باطل کرنا ہے۔ الَّذِیْنَ لَا یَعْلَمُوْنَ۔ یعنی جو لوگ علم حقیقت سے بے بیگانہ ہیں، ناآشنائے ایمان، منکرین حق۔ و۱۵ (تو آپ تو پرہیزگاران عالم کے سرور و سردار ہیں، حق تعالیٰ آپ کا دوست و کارساز تو بدرجہ اولیٰ ہوگا) اِنَّ ۔۔۔ بَعْضٍ۔ ظالم سے یہاں بھی مراد کافر ہی ہیں۔ نافرمانوں اور سرکشوں کی باہمی نصرت و معاونت کی ایک تازہ اور نمایاں مثال عین اس تفسیر کی تحریر کے وقت پیش نظر ہے۔ مسیحیوں کو یہود سے اور یہود کو مسیحیوں سے جو عداوت و بیزاری ہے۔ تاریخ کے اوراق سے ظاہر ہے اور قاتلانِ ''ابن اللہ'' اور پرستارانِ ''ابن اللہ'' کے درمیان یہی ہونا بھی تھا۔ لیکن بایں ہمہ اس وقت علاقہ فلسطین میں یہود کی آبادی یہود کی مستقل حکومت کے قیام اور یہودیت کے فروغ میں سب سے زیادہ کوشاں یورپ اور امریکہ کی مسیحی ہی سلطنتیں ہیں!

لِّقَوۡمٍ یُّوۡقِنُوۡنَ ﴿۲۰﴾ اَمۡ حَسِبَ الَّذِیۡنَ اجۡتَرَحُوا السَّیِّاٰتِ

یقین لانے والوں کے لئے بڑی رحمت ہے و۱۶ کیا جو لوگ بُرے بُرے کام کررہے ہیں اس خیال میں ہیں کہ

اَنۡ نَّجۡعَلَہُمۡ کَالَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ۙ سَوَآءً

ہم انہیں اُن جیسا رکھیں گے جو ایمان لائے اور نیک عمل کرتے رہے کہ ان کی زندگی

مَّحۡیَاہُمۡ وَ مَمَاتُہُمۡ ؕ سَآءَ مَا یَحۡکُمُوۡنَ ﴿۲۱﴾ ع وَ خَلَقَ اللّٰہُ

اور ان کی موت یکساں ہی رکھیں سو کیسا برا حکم یہ لوگ لگاتے ہیں و۱۷ اللہ نے آسمانوں اور

السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضَ بِالۡحَقِّ وَ لِتُجۡزٰی کُلُّ نَفۡسٍۭ بِمَا

زمین کو حکمت کے ساتھ پیدا کیا ہے اور تاکہ ہر شخص کو اُس کے کئے کا

کَسَبَتۡ وَ ہُمۡ لَا یُظۡلَمُوۡنَ ﴿۲۲﴾ اَفَرَءَیۡتَ مَنِ اتَّخَذَ اِلٰـہَہٗ

بدلہ دیا جائے اور اُن پر ذرا ظلم نہ کیا جائے گا و۱۸ سو کیا آپ نے اُس شخص کی بھی حالت دیکھی ہے جس نے اپنی خواہش نفسانی کو

ہَوٰىہُ وَ اَضَلَّہُ اللّٰہُ عَلٰی عِلۡمٍ وَّ خَتَمَ عَلٰی سَمۡعِہٖ وَ قَلۡبِہٖ وَ

اپنا خدا بنا رکھا ہے اور اللہ نے اس کو باوجود سمجھ بوجھ کے گمراہ کر دیا ہے اور اُس

جَعَلَ عَلٰی بَصَرِہٖ غِشٰوَۃً ؕ فَمَنۡ یَّہۡدِیۡہِ مِنۡۢ بَعۡدِ اللّٰہِ ؕ

کے کان اور اُس کے دل پر مہر لگا دی اور اس کی آنکھ پر پردہ ڈال دیا ہے و۱۹ سو ایسے کو بعد اللہ کے اور کون ہدایت کرے

اَفَلَا تَذَکَّرُوۡنَ ﴿۲۳﴾ وَ قَالُوۡا مَا ہِیَ اِلَّا حَیَاتُنَا الدُّنۡیَا نَمُوۡتُ

تو کیا تم پھر بھی نہیں سمجھتے؟ و۲۰ اور یہ لوگ کہتے ہیں کہ بجز ہماری اس دنیوی حیات کے اور کوئی حیات نہیں ہم (بس ایک ہی بار)

وَ نَحۡیَا وَ مَا یُہۡلِکُنَاۤ اِلَّا الدَّہۡرُ ۚ وَ مَا لَہُمۡ بِذٰلِکَ مِنۡ عِلۡمٍ ۚ

مرتے اور (بس ایک ہی بار) زندگی پاتے اور ہم کو صرف زمانہ ہی ہلاک کرتا ہے درآنحالیکہ اُن کے پاس اس کی کوئی دلیل نہیں،

اِنۡ ہُمۡ اِلَّا یَظُنُّوۡنَ ﴿۲۴﴾ وَ اِذَا تُتۡلٰی عَلَیۡہِمۡ اٰیٰتُنَا بَیِّنٰتٍ مَّا کَانَ

یہ محض اٹکل سے ہانک رہے ہیں، و۲۱ اور جب اُن کے سامنے ہماری کھلی ہوئی آیتیں پڑھی جاتی ہیں تو اُن کے پاس

و۱۶ ھٰذَا...... ھُدًی۔ ظاہر ہے کہ قرآن مجید کا مجموعہ بصیرت و ہدایت ہونا ہر ایک کے لئے کھلا ہوا ہے۔ اس کی ان خصوصیات سے فائدہ سب ہی اٹھا سکتے ہیں۔ وَرَحۡمَۃٌ لِّقَوۡمٍ یُّوۡقِنُوۡنَ۔ لیکن ثمرۂ عمل یعنی رحمت خاصہ یہ مخصوص اہل ایمان ہی کے ساتھ ہے۔ بَصَآئِرُ بعض محققین نے کہا ہے کہ بَصَآئِرُ بصیغۂ جمع لانے میں نکتہ یہ ہے کہ قرآن مجید سارے ہی مہمات کے لئے کافی ہے۔ ایک دو کے لئے نہیں۔ و۱۷ مطلب یہ ہے کہ نافرمان جس طرح اپنے اکثر حالات و آثار تکوینی کے لحاظ سے فرمانبرداروں کے ساتھ دنیا میں ملے جلے رہتے ہیں اور موت، بیماری، رزق وغیرہ کے اعتبار سے کوئی ظاہری فرق، کھلا ہوا امتیاز، محض سرکشی و اطاعت کی بنیاد پر دیکھنے میں نہیں آتا، کیا اس طرح کا خلط ملط عالم ابتلاء کے بعد بھی قائم رہے گا؟ ہرگز نہیں، عالم حقائق میں اہل طاعت اور اہل طغیان کے حالات و آثار تو ایک دوسرے سے بیّن طور پر ممتاز اور نمایاں طور پر جدا ہوں گے۔ الَّذِیۡنَ اجۡتَرَحُوا السَّیِّاٰتِ۔ سیات کے تحت میں کفر، شرک، معصیت سب شامل ہیں، لیکن یہاں ایمان و عمل صالح کے مقابلہ میں آنے سے اغلباً مراد سیات کفر ہی سے ہے۔ والمراد بھا سیأت الکفر (روح) والسیأت ھنا سیأت الکفر (بحر) سَآءَ مَا یَحۡکُمُوۡنَ۔ دونوں میں یکسانی اگر واقعی اور مستقل رہی تو پھر تو قانون مجازات باطل ہی گیا۔ اور مکافات عمل کے کوئی معنی ہی نہ رہے۔ و۱۸ یعنی اس بدلہ میں ظلم زیادتی ذرا سی بھی نہ ہوگی۔ مطلب یہ ہوا کہ اللہ آسمان و زمین کا محض خالق ہی نہیں بلکہ حکمتوں اور مقصدوں کے ساتھ ان کا خالق ہے۔ اور یہ ایک حکمت یہی قانون مجازات ہے، دنیا میں پورا پورا بدلہ ملتا نہیں۔ اس لئے لازمی ہے کہ ایک دوسرا عالم ہو۔ جس میں انصاف رتی رتی کا کیا جائے۔ اور سب کے سب اسے محسوس بھی کریں۔ و۱۹ (کہ حق کو سننے سمجھنے کے باوجود بھی اتباع خواہش نفس سے گمراہ ہوگیا) مَنِ اتَّخَذَ اِلٰـہَہٗ ہَوٰىہُ۔ خداوندی ضابطوں کو یکسر بھلا کر زندگی اور اجزائے زندگی کا حاکم اپنی عقل کو یا کسی بشری قانون اعلیٰ کو بنا لینا عملاً اپنی خواہش نفس ہی کی پوجا کرنا ہے۔ اَضَلَّہُ اللّٰہُ عَلٰی عِلۡمٍ۔ حق تعالیٰ کا اسباب ضلالت کو تکوینی طور پر خلق کر دینا یہی اس کی طرف سے اضلال ہے۔ خَتَمَ...... غِشٰوَۃً۔ یہ کان اور دل پر مہر لگ جانا اور آنکھوں پر پردہ پڑ جانا ابتداءً حق تعالیٰ کی جانب سے نہیں ہوا، بلکہ یہ تو عین نتیجہ نکلا۔ ان کی ارادی پیروی نفس کا ــــ ان حاشیوں میں اس مسئلہ کی تصریح بار بار کی جا چکی ہے۔ و۲۰ سمجھنے سے مراد ایسا سمجھنا ہے جو نافع ہو اور ہدایت کی طرف لے آئے۔ باقی سمجھنا اگر اپنے عام مفہوم میں بھی نہ ہوتا تو سرے سے یہ لوگ قابل خطاب و عتاب ہی نہ رہ جاتے، بلکہ معذور سمجھ لئے جاتے۔ مِنۡۢ بَعۡدِ اللّٰہِ۔ بعد یہاں غیر یا سوا کے معنی میں ہے۔ جیسا کہ قرآن مجید میں اور متعدد مقامات پر آیا ہے۔ قیل المعنی فمن یھد یہ غیر اللہ سبحانہ (روح) بعض نے کہا ہے کہ مراد بعد اضلال اللہ سے ہے۔ یعنی اللہ کے گمراہ کر دینے کے بعد سے۔ ای من بعد اضلالہ (بیضاوی) ای من بعد ان اَضَلَّہُ اللہ (کبیر) مطلب یہ ہوا کہ ایسوں کی استعداد قبول حق اتنی مضمحل ہو جاتی ہے کہ کوئی توقع کسی انسانی تدبیر سے ان کی اصلاح کی نہیں رہ جاتی۔ و۲۱ عرب خصوصاً وسطی اور جنوبی عرب میں کثرت سے لوگ اس عقیدہ و مشرب کے تھے کہ نہ کوئی حیات اخروی ہے نہ کوئی جزا و سزا۔ جو کچھ ہو رہا ہے سب قوانین مادی و طبعی کے لحاظ سے ہو رہا ہے۔ انہیں کی ماتحتی میں انسان کو موت بھی آجاتی ہے اور انہیں کے مطابق انسان پیدا بھی ہوتا ہے۔ ان کے بڑے بڑے شاعر یہی مضمون باندھ گئے ہیں۔ گویا جاہلیت کے "روشن خیال" کا ٹھیک وہی مسلک تھا جو آج کے مہذب "روشن خیال" فرنگی کا ہے۔ مادیت (میٹریلزم) کا مسلک دنیا کا "جدید ترین" نہیں، بہت قدیم مذہب ہے۔ قال ذلک مشرکو قریش (جصاص عن قتادۃ) ھذا قول زنادقۃ قریش الذین کانوا ینکرون الصانع الحکیم وان الزمان ومضی الاوقات ھو الذی یحدث ھذہ الحوادث (جصاص) ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی الدَّہۡرُ۔ بعض عرب "دہر" یا "زمان" کو ایک مستقل دیوتا کی حیثیت سے مانتے تھے۔ وَمَا لَہُمۡ...... یَظُنُّوۡنَ۔ یہ ان مدعیانِ "عقل" و "روشن خیالی" کی تجہیل ہے۔ وجود باری اور وقوع قیامت پر جو دلائل قائم ہیں ان کی توجیہ کچھ تردید کر پاتے نہیں۔ اور خود جو دعویٰ نفی جزاء و سزا کا اور اثبات دہریت کا کرتے ہیں۔ اس پر کوئی دلیل ضعیف سی بھی نہیں رکھتے۔ بلکہ یہ ادھر اُدھر کی جو خیالی باتیں کر رہے ہیں وہ سر تا سر سطحی بلکہ بالکل بے مغز ہیں۔

حُجَّتَهُمْ اِلَّآ اَنْ قَالُوا ائْتُوْا بِاٰبَآئِنَآ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿۲۵﴾ قُلِ

کوئی اور جواب نہیں ہوتا بجز اس کے کہ کہنے لگتے ہیں کہ (اچھا تو) اگر (بڑے) سچے ہو تو ہمارے باپ دادا کو لے آؤ ف۲۲

اللّٰهُ يُحْيِيْكُمْ ثُمَّ يُمِيْتُكُمْ ثُمَّ يَجْمَعُكُمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ لَا

آپ کہہ دیجئے کہ اللہ (ہی) تم کو زندہ رکھتا ہے پھر وہی تمہیں موت دیتا ہے پھر وہی تمہیں قیامت کے دن اکٹھا کرے گا

ع ۳ ۱۹ رَيْبَ فِيْهِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۲۶﴾ وَلِلّٰهِ مُلْكُ

جس میں ذرا شبہ نہیں لیکن اکثر لوگ (اتنی بات بھی) نہیں سمجھتے ف۲۳ بس اللہ ہی کی سلطنت ہے

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَيَوْمَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ يَوْمَئِذٍ يَّخْسَرُ

آسمانوں اور زمین میں اور جس روز قیامت قائم ہو گی اُس روز اہل باطل

الْمُبْطِلُوْنَ ﴿۲۷﴾ وَتَرٰى كُلَّ اُمَّةٍ جَاثِيَةً ۚ كُلُّ اُمَّةٍ تُدْعٰٓى

بڑے خسارہ میں ہوں گے ف۲۴ اور آپ ہر فرقہ کو دیکھیں گے کہ دوزانو ہوں گے، ہر جماعت اپنے رجسٹر کی طرف

اِلٰى كِتٰبِهَا ۚ اَلْيَوْمَ تُجْزَوْنَ مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۲۸﴾ هٰذَا كِتٰبُنَا

بلائی جائے گی آج تمہیں تمہارے کئے کا بدلہ ملے گا ف۲۵ یہ ہمارا رجسٹر ہے

يَنْطِقُ عَلَيْكُمْ بِالْحَقِّ ۚ اِنَّا كُنَّا نَسْتَنْسِخُ مَا كُنْتُمْ

جو تمہارے حق میں ٹھیک ٹھیک بول رہا ہے تم جو کچھ بھی کرتے رہتے تھے، ہم سب لکھواتے

تَعْمَلُوْنَ ﴿۲۹﴾ فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

جاتے تھے ف۲۶ سو جو لوگ ایمان لائے تھے اور انہوں نے نیک عمل بھی کئے تھے

فَيُدْخِلُهُمْ رَبُّهُمْ فِيْ رَحْمَتِهٖ ۚ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْمُبِيْنُ ﴿۳۰﴾

تو اُن کو اُن کا پروردگار اپنی رحمت میں داخل کرے گا صریح کامیابی یہی تو ہے

وَاَمَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ۚ اَفَلَمْ تَكُنْ اٰيٰتِيْ تُتْلٰى عَلَيْكُمْ

اور جو لوگ کافر تھے سو (اے کافرو) کیا میری آیتیں تم کو پڑھ کر نہیں سنائی جاتی تھیں

ف۲۲ (از سرِ نو زندہ کر کے) گویا کوئی بندہ جب چاہے مردہ کو زندہ کر کے لا سکتا ہے! کسی مومن کا دعویٰ کسی نبی، رسول یا فرشتہ کے متعلق کبھی یہ رہا ہے؟ ہوا پرستوں کی عقلیں ایسی ہی ماری جاتی ہیں!۔۔۔ عقلی دلیل کو مشاہدہ کی سطح پر اتار لانے اور اسی میں اس کو محدود و محصور رکھنے کے لحاظ سے کس قدر مشابہت عرب کے ”دہری“ اور فرنگستان کے (Materialist) کے درمیان ہے۔ ف۲۳ یعنی یہ احیاء و اماتت، زندگی بخشنے اور موت واقع کرنے کے اعمال تو حق تعالیٰ جو قادر مطلق ہے وہی صادر کرتا رہتا ہے اور وہی قیامت کے دن احیاء ثانی بھی کرے گا۔۔۔ یہ کسی بندہ کے اختیار کی، تصرف کی بات ہی کب ہے۔ جو تم اس کا عملی اور مشاہداتی ثبوت ہم مسلمانوں سے چاہتے ہو۔ ف۲۴ (جب دیکھیں گے کہ اب کوئی سہارا نام کو بھی موجود نہیں اور کچھ بھی کسی صورت سے بنائے نہیں بنتی) وَلِلّٰهِ...... الْاَرْضِ۔ زمین و آسمان میں کہیں بھی کسی دوسرے کی ملکیت و شرکت نہیں۔ وہی اکیلا مالک و متصرف ہے جب اور جس طرح جو کچھ چاہے کرے۔ ف۲۵ یہ ہر امت سے پکار کر کہا جائے گا۔ اَلْيَوْمَ۔ مراد یوم حشر کا ہونا بالکل ظاہر ہے۔ جَاثِيَةً۔ کھلے ہوئے معنی تو یہ ہیں کہ حساب کے وقت سب ادب سے دوزانو ہوں گے۔ دوسرے معنی یہ بھی کئے گئے ہیں کہ خوف سے زانو کے بل گر پڑیں گے۔ وهي هيئة المذنب الخائف المنتظر لمايكره (روح) اس معنی میں آیت مخصوص ہو گی غیر مقبولین اہل باطل کے ساتھ۔ تُدْعٰٓى اِلٰى كِتٰبِهَا۔ رجسٹر کی طرف بلائی جائے گی۔ یعنی اس رجسٹر کے مطابق حساب و کتاب کے لئے طلب کی جائے گی۔ ورنہ نفس رجسٹر یا نامہ عمل تو ظاہر ہے کہ خود ہی سب کے ہاتھ میں ہو گا۔ ف۲۶ (فرشتوں سے اور ان کے لکھنے میں کسی غلطی کے رہ جانے کا احتمال و امکان ہی نہیں) یہ سارا قول ان اہل دوزخ سے پکار کر کہا جائے گا۔ كِتٰبُنَا۔ یعنی ہمارا لکھوایا ہوا رجسٹر۔ ابھی ابھی كِتٰبِهَا میں اس رجسٹر کی نسبت بندوں کی طرف کی گئی تھی۔ اس حیثیت سے کہ رجسٹر میں اعمال تو بندوں ہی کے درج ہوں گے۔ اور اب اسی کتاب کی نسبت حق تعالیٰ اپنی جانب کر رہا ہے۔ یہ اس اعتبار سے کہ وہ رجسٹر لکھوایا ہوا تو حق تعالیٰ ہی کا ہے۔ يَنْطِقُ عَلَيْكُمْ۔ تمہارے خلاف صاف صاف گواہی دے رہا ہے۔ تمہاری بدکرداریوں کو پوری طرح ظاہر کر رہا ہے۔ بِالْحَقِّ۔ بالکل ٹھیک ٹھیک، تُلی تُلی بات، بغیر کمی و زیادتی کے شائبہ کے۔

www.Only1or3.com
www.OnlyOneOrThree.com
www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



فَاسْتَكْبَرْتُمْ وَكُنْتُمْ قَوْمًا مُّجْرِمِيْنَ ﴿٣١﴾ وَاِذَا قِيْلَ اِنَّ وَعْدَ
لیکن تم اکڑے رہے اور تم لوگ بڑے مجرم تھے ف۲۷ اور جب (تم سے) کہا جاتا تھا کہ
اللّٰهِ حَقٌّ وَّالسَّاعَةُ لَا رَيْبَ فِيْهَا قُلْتُمْ مَّا نَدْرِيْ مَا
اللہ کا وعدہ برحق ہے اور قیامت میں کوئی شک نہیں تو تم کہا کرتے تھے ہم نہیں جانتے
السَّاعَةُ ۙ اِنْ نَّظُنُّ اِلَّا ظَنًّا وَّمَا نَحْنُ بِمُسْتَيْقِنِيْنَ ﴿٣٢﴾
قیامت ہے کیا چیز، ہاں ایک خیال سا تو ہم کو بھی ہوتا ہے اور ہم (اس پر) یقین کرنے والے نہیں ف۲۸
وَبَدَا لَهُمْ سَيِّاٰتُ مَا عَمِلُوْا وَحَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ
(آج) ان پر ان کے اعمال کی ساری برائیاں کھل کر رہیں، اور انہیں گھیر لیا اس چیز نے جس کی
يَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿٣٣﴾ وَقِيْلَ الْيَوْمَ نَنْسٰىكُمْ كَمَا نَسِيْتُمْ لِقَآءَ
یہ ہنسی اڑایا کرتے تھے ف۲۹ اور (ان سے) کہا جائے گا کہ آج ہم تمہیں بھلائے دیتے ہیں جیسا کہ تم نے اپنے اس دن کے
يَوْمِكُمْ هٰذَا وَمَاْوٰىكُمُ النَّارُ وَمَا لَكُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَ ﴿٣٤﴾ ذٰلِكُمْ
آنے کو بھلا رکھا تھا اور تمہارا ٹھکانا دوزخ ہے اور تمہارا کوئی مددگار نہیں ف۳۰ یہ (سزا) اس لئے ہے
بِاَنَّكُمُ اتَّخَذْتُمْ اٰيٰتِ اللّٰهِ هُزُوًا وَّغَرَّتْكُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا ۚ فَالْيَوْمَ
کہ تم نے اللہ کی آیتوں کو ہنسی بنا رکھا تھا اور تم کو دنیوی زندگی نے دھوکے میں ڈال رکھا تھا تو آج تو یہ لوگ
لَا يُخْرَجُوْنَ مِنْهَا وَلَا هُمْ يُسْتَعْتَبُوْنَ ﴿٣٥﴾ فَلِلّٰهِ الْحَمْدُ
نہ دوزخ سے نکالے جائیں گے اور نہ ان سے (اللہ کی) خفگی دور کی جائے گی ف۳۱ خوبیاں (سب کی سب) اللہ ہی کے لئے
رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿٣٦﴾ وَلَهُ
ہیں (جو) آسمانوں کا پروردگار ہے، زمین کا پروردگار ہے، سارے جہانوں کا پروردگار ہے، ف۳۲ بس اسی کے لئے
الْكِبْرِيَآءُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۠ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿٣٧﴾ ع
آسمانوں اور زمین میں بڑائی ہے اور وہی زبردست ہے، حکمت والا ہے ف۳۳



ف۲۷ یہ پورا فقرہ کافروں سے خطاب کر کے قیامت میں کہا جائے گا۔ صیغۂ غائب سے معاً صیغۂ مخاطب کی طرف منتقل ہو جانا تاکہ کلام میں اثر و قوت زیادہ پیدا ہو جائے۔ عربی اسلوب بلاغت میں عام تھا اور اس کو صنعت التفات کہتے ہیں — اور یہاں اس سے مقصود عتاب کی اہمیت ہے۔ ف۲۸ اور یہی جواب آج کل کے "روشن خیالوں" کی زبانوں پر بھی چڑھا ہوا ہے۔ قُلْتُمْ...... السَّاعَةُ۔ یہ جواب تم دیا کرتے اور بڑی بے پروائی اور شان استغناء کے ساتھ دیا کرتے تھے۔ اِنْ نَّظُنُّ اِلَّا ظَنًّا۔ ایسا ظن و گمان جو ہر کہی سنائی بات کے متعلق کچھ نہ کچھ ہو ہی جاتا ہے۔ حضرت اکبر الہ آبادی رحمۃ اللہ علیہ کا ایک شعر آج کل کے روشن خیالوں کو مخاطب کر کے ہے۔

جو ذکر آتا ہے آخرت کا تو آپ ہوتے ہیں صاف منکر
خدا کی نسبت بھی دیکھتا ہوں یقین رفت و گمان کافی

ف۲۹ حقائق سارے کے سارے آئینہ ہو کر رہے۔ اور اسی میں ان کا اپنا معذب ہونا بھی آ گیا۔ وَحَاقَ...... يَسْتَهْزِءُوْنَ۔ یہ گھیر لینے والی چیز جس کی یہ ہنسی اڑایا کرتے تھے ظاہر ہے کہ عذاب آخرت ہی ہے۔ ف۳۰ (جو تمہاری سزا کچھ ہلکی ہی کرا سکے) نَنْسٰىكُمْ فعل انساء (بھلا دینا) جب حق تعالیٰ کی جانب منسوب ہوتی ہے تو نعوذ باللہ کوئی سہو یا ضعف حافظ تو مراد ہو نہیں سکتا — یہ تو ملائکہ تک کے حق میں ممکن نہیں — مراد صرف مجازی سے ہو سکتی ہے، یعنی کافروں کو رحمتِ حق کے التفات سے محروم کر دیا جائے گا۔ ف۳۱ یعنی قیامت میں اس کا موقع ہی نہ ہوگا کہ توبہ کر کے اللہ کی ناراضگی کو دور کیا جائے۔ وَغَرَّتْكُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا۔ انکار آخرت کی اصل بنا یہی دنیا کی مشغولی اور اس میں انہماک تھا۔ ف۳۲ یعنی نہ آسمان اور نہ زمین اور نہ یہ جہان خود کسی جہت سے معبود یا قابل پرستش ہے جیسا کہ مشرکوں نے سمجھ رکھا ہے اور نہ کوئی اور دیوی دیوتا ہی قابل پرستش ہے۔ رَبِّ السَّمٰوٰتِ۔ آسمان یا فضائے آسمانی میں کہیں کسی دیوی دیوتا کا وجود نہیں۔ رَبِّ الْاَرْضِ۔ سارے روئے زمین کے کسی چپہ پر کوئی دیوی دیوتا وجود نہیں رکھتا۔ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۔ کائنات بھر میں کسی مقام پر کسی دیوی دیوتا کا وجود نہیں۔ ملاحظہ ہوں انگریزی تفسیر القرآن کے حاشیے۔ ف۳۳ وہ سب پر غالب و زبردست ہے۔ جب چاہے اپنی بڑائی کا علانیہ اظہار کر کے سب کی نام نہاد بڑائیوں کا خاتمہ کر دے لیکن اس کی صفت حکمت بھی سب پر غالب ہے، اپنی تکوینی مصلحتوں اور حکمتوں سے اسی عالم ابتلاء میں وہ اپنی کبریائی کا مشاہدہ اس اعلان کے ساتھ نہیں کراتا۔ وَلَهُ...... الْاَرْضِ۔ ترکیب کلام یعنی لہٗ کی تقدیم نے مفہوم میں حصر پیدا کر دیا ہے۔ یعنی کبریائی صرف اسی ایک کی ہے۔ کوئی اور اس میں شریک و سہیم نہیں۔ نہ زمین میں نہ آسمان میں نہ کائنات کے کسی گوشہ میں۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

بحمد اللہ آج دوشنبہ ۳ محرم ۱۳۶۷ھ مطابق ۱۷ نومبر ۴۷ء کو اس چھبیسویں پارہ کی تفسیر پر نظر ثانی سے فراغت پائی۔ اور نظر ثالث سے آج سہ شنبہ ۲۷ رجب ۱۳۶۹ھ مطابق ۱۶ مئی ۱۹۵۰ء کو قبل ظہر۔

اٰیاتها ٣٥ | ٤٦ سُوْرَةُ الْاَحْقَافِ مَكِّيَّةٌ ٦٦ | رکوعاتها ٤

اس کی پینتیس آیتیں | سورۂ احقاف مکہ میں نازل ہوئی | اور چار رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

حٰمٓ ﴿١﴾ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ ﴿٢﴾

حا۔ میم (یہ) کتاب نازل کی ہوئی ہے اللہ غالب اور حکمت والے کی طرف سے ف١

مَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ وَ مَا بَيْنَهُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ

ہم نے آسمانوں اور زمین کو اور جو کچھ ان کے درمیان ہے حکمت ہی کے ساتھ، اور ایک میعاد مقرر کے ساتھ

وَ اَجَلٍ مُّسَمًّى ؕ وَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا عَمَّآ اُنْذِرُوْا

پیدا کیا ہے اور جو لوگ کافر ہیں وہ اس چیز سے جس سے انہیں ڈرایا جاتا ہے،

مُعْرِضُوْنَ ﴿٣﴾ قُلْ اَرَءَيْتُمْ مَّا تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

بے رخی کئے ہوئے ہیں ف٢ آپ کہہ دیجئے کہ یہ تو بتلاؤ کہ جن چیزوں کو تم پکارتے ہو، اللہ کے سوا،

اَرُوْنِيْ مَاذَا خَلَقُوْا مِنَ الْاَرْضِ اَمْ لَهُمْ شِرْكٌ فِي

مجھے دکھاؤ کہ انہوں نے کون سی زمین پیدا کی ہے یا یہ کہ ان کا ساجھا

السَّمٰوٰتِ ؕ اِيْتُوْنِيْ بِكِتٰبٍ مِّنْ قَبْلِ هٰذَآ اَوْ اَثٰرَةٍ مِّنْ

آسمان میں ہے میرے پاس کوئی کتاب لاؤ جو اس سے پہلے کی ہو یا کوئی مضمون منقول (معتبر)

عِلْمٍ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿٤﴾ وَمَنْ اَضَلُّ مِمَّنْ يَّدْعُوْا

لاؤ اگر تم سچے ہو ف٣ اور اس سے بڑھ کر گمراہ اور کون ہو گا جو اللہ کے سوا

مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَنْ لَّا يَسْتَجِيْبُ لَهٗٓ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ

کسی اور کو پکارے جو قیامت تک بھی اس کی بات نہ سنے



ف١ پس جب متکلم ایسا ہے جو سب پر غالب وقادر بھی ہے اور سب سے بڑا حکیم بھی تو اس کا کلام بھی بہت اہم اور نہایت درجہ قابل غور ہے۔ حٰمٓ اور اس پوری آیت پر حاشیے قریب ہی کی سورتوں میں کئی بار گذر چکے ہیں۔ ف٢ کافروں اور منکروں کی اصلی بدبختی یہ ہے کہ وہ حقائق کی طرف توجہ والتفات ہی نہیں کرتے۔ آیت سے تین عقیدوں کی تعلیم نکلی، اور تین زبردست گمراہیوں کی تردید۔ وَمَا خَلَقْنَا الخ سارے موجوداتِ عالم کا خالق حق تعالیٰ ہی ہے۔ کوئی شے خود بخود وجود میں نہیں آ گئی ہے...... عقیدۂ دہریت وقدامت مادہ وروح وغیرہ کی تردید۔ اِلَّا بِالْحَقِّ۔ ہر شے کسی نہ کسی خاص حکمت یا مقصود کے ساتھ ہی پیدا کی گئی ہے جو خالق کائنات ہے وہ حکیم کل بھی ہے...... عقیدۂ آفرینش بے مقصد اور بعض اقسام شرک کی تردید۔ وَاَجَلٍ مُّسَمًّى۔ ہر شے فناء پذیر ہے، اور ایک مدت ومیعاد مخصوص ہی کے لئے پیدا کی گئی ہے...... عقیدہ معاد کا اثبات اور عقیدۂ مخلوق غیر فانی کی تردید۔ آیت کا خلاصہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے توحید ومعاد پر دلائل قائم کر دیئے، رسول پر رسول بھیجے، کتابوں پر کتابیں نازل کیں، رسولوں نے آ کر ایک ایک تک پیام پہنچایا، ہر شبہ کو دور کیا، یہ سب کچھ ہوا، لیکن جو ہٹ دھرم کافر ہیں، وہ اپنے جمود پر اڑے رہے، انہوں نے غور والتفات ہی کو گناہ سمجھا۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے یہیں سے یہ مسئلہ بھی نکالا ہے کہ فکر واستدلال سے کام لینا واجب ہے اور کام نہ لینا موجب ملامت۔ وهذا يدل على وجوب النظر والاستدلال وعلى ان الاعراض عن الدليل مذموم في الدين والدنيا (کبیر) السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا۔ فقرہ سے مراد محاورۂ قرآنی میں ساری کائنات ہوتی ہے۔ ف٣ لوگ عموماً اثباتِ توحید پر دلائل قائم کرتے رہتے تھے۔ قرآن مجید نے اس سے آگے بڑھ کر الٹے مشرکوں سے اثباتِ شرک پر دلیل کا مطالبہ اور دہرا مطالبہ کیا ہے۔ اَرُوْنِيْ ...... السَّمٰوٰتِ۔ اے اہل شرک، ذرا بتاؤ کہ تمہارے دیوتاؤں کی شرکت خلقت زمین یا آسمان میں آخر کس حیثیت سے اور کس حد تک بھی ہے؟ جب تم زمین وآسمان کو بھی اللہ ہی کا مخلوق سمجھ رہے ہو تو یہ تو تم نے تسلیم کر لیا کہ یہ مخلوق معبود نہیں ہو سکتے، بلکہ ان کی معبودیت کی تو عین نفی ان کی مخلوقیت سے نکل آئی۔ پھر آخر تم شرک پر کس عقلی دلیل کا سہارا پکڑے ہوئے ہو؟ یہ پہلا مطالبہ عقلی دلیل کا ہوا۔ اِيْتُوْنِيْ ...... مِّنْ عِلْمٍ۔ میری لائی ہوئی وحی کو جانے دو، تو اچھا یہی بتاؤ کہ کسی پچھلے نوشتۂ آسمانی میں حکم شرک درج ہے؟ ...... یہ دوسرا مطالبہ نقلی دلیل کا ہوا۔ اَثٰرَةٍ۔ تنوین اظہار تقلیل کے لئے ہے۔ التنوين للتقليل (روح) یعنی ثبوت قطعی نہ سہی، ثبوت ظنی ہی سہی۔ محققین عارفین نے آیت سے یہ نکتہ نکالا ہے کہ دین کے باب میں کوئی بھی دعویٰ بغیر دلیل معتبر کے مسموع نہ ہو گا، یہاں تک کہ دعویٰ کشف والہام بھی نہیں۔ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ۔ یعنی اگر تم اپنے دعوائے اثبات شرک میں صادق ہو۔ الْاَرْضِ۔ سے مراد ممکن ہے کہ جملہ سفلیات ہوں۔ يجوز ان يراد بالارض السفليات مطلقًا ولعله اولىٰ (روح) السَّمٰوٰتِ۔ سے بھی اسی طرح مراد ممکن ہے کہ جملہ علویات ہوں۔ لعل الاولىٰ فيها ايضًا ان تفسر بالعلويات (روح)

وَهُمْ عَنْ دُعَآئِهِمْ غٰفِلُوْنَ ۵ وَ اِذَا حُشِرَ النَّاسُ كَانُوْا
بلکہ اُنہیں اُن کے پکارنے کی خبر تک نہ ہو اور جب سب لوگ اکٹھے کئے جائیں تو وہ
لَهُمْ اَعْدَآءً وَّ كَانُوْا بِعِبَادَتِهِمْ كٰفِرِيْنَ ۶ وَ اِذَا تُتْلٰى
اُن کے دشمن نکلیں اور اُن کی عبادت ہی کا انکار کر بیٹھیں ف۴ اور جب اُن لوگوں کے
عَلَيْهِمْ اٰيٰتُنَا بَيِّنٰتٍ قَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلْحَقِّ لَمَّا
روبرو ہماری کھلی ہوئی آیتیں پڑھی جاتی ہیں، تو جو لوگ کافر ہیں وہ اس سچائی کی بابت جب وہ اُن تک
جَآءَهُمْ هٰذَا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ۷ اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰىهُ قُلْ اِنِ
پہنچتی ہے تو کہتے ہیں کہ یہ تو صریح جادو ہے ف۵ تو کیا یہ لوگ یہ کہتے ہیں کہ اس (شخص) نے قرآن گڑھ لیا ہے؟ آپ کہہ دیجئے
افْتَرَيْتُهٗ فَلَا تَمْلِكُوْنَ لِيْ مِنَ اللّٰهِ شَيْـًٔا هُوَ اَعْلَمُ بِمَا
کہ اگر میں نے اسے گڑھ لیا ہے تو تم لوگ مجھے اللہ سے ذرا بھی بچا نہیں سکتے ف۶ وہ خوب جانتا ہے، جو جو باتیں
تُفِيْضُوْنَ فِيْهِ كَفٰى بِهٖ شَهِيْدًا بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ وَهُوَ
تم قرآن کے باب میں بنا رہے ہو وہی میرے تمہارے درمیان کافی گواہ ہے اور وہ
الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ۸ قُلْ مَا كُنْتُ بِدْعًا مِّنَ الرُّسُلِ وَمَآ
بڑا مغفرت والا ہے، بڑا رحیم ہے ف۷ آپ کہہ دیجئے کہ میں رسولوں میں کوئی انوکھا تو ہوں نہیں، میں تو یہ بھی نہیں
اَدْرِيْ مَا يُفْعَلُ بِيْ وَلَا بِكُمْ اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا يُوْحٰٓى اِلَيَّ
جانتا کہ میرے ساتھ کیا کیا جائے گا اور تمہارے ساتھ کیا میں تو بس اُسی کا اتباع کرتا ہوں جو میرے پاس وحی آتی ہے
وَمَآ اَنَا اِلَّا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ۹ قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ كَانَ مِنْ عِنْدِ
اور میں تو صرف ایک صاف صاف ڈرانے والا ف۸ ہوں، آپ کہئے کہ اچھا یہ تو بتاؤ کہ اگر یہ (قرآن) اللہ ہی کی
اللّٰهِ وَكَفَرْتُمْ بِهٖ وَشَهِدَ شَاهِدٌ مِّنْ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ عَلٰى
طرف سے ہو اور پھر تم اس سے کفر کر رہے ہو، اور بنی اسرائیل میں سے ایک گواہ اس جیسی کتاب پر

ف۴ حاصل یہ کہ جن معبودوں سے تم لو لگائے بیٹھے ہو، ان کی معبودیت کا مقتضا تو کوئی ایک بھی نہیں۔ البتہ ان کی عدم معبودیت کے مقتضا ایک چھوڑ کئی کئی موجود ہیں۔ پھر بھی انہیں معبود سمجھے چلے جانا کتنی بڑی حماقت اور کیسی شدید گمراہی ہے! كٰفِرِيْنَ۔ کفر۔ یہاں مطلق انکار وتکذیب کے معنی میں ہے۔ اے مکذبین (روح) ف۵ (جو ہم پر مؤثر ہو جاتا ہے۔ لیکن حقیقت وحقانیت سے معری ہے) قرآن مجید کے متعلق ماضی کے "روشن خیال" کی تشخیص یہی تھی، اور حال کے "روشن خیال" کی "تحقیق" بھی اس سے کچھ زیادہ مختلف نہیں، جب وہ یہ کہتا ہے کہ "موافق ماحول اور مناسب فضا نے محمد ﷺ کے کلام وپیام کو اس درجہ مؤثر وکامیاب بنا دیا۔" اٰيٰتُنَا بَيِّنٰتٍ۔ بَيِّنٰتٍ۔ میں صاف اشارہ اس طرف ہو گیا کہ قرآن مجید کا معارضہ ممکن نہیں۔ حالانکہ سحر جو اور جیسا بھی ہو اس کا معارضہ برابر ممکن رہتا ہے۔ قرآن مجید کی نفس تاثیر شدید سے انکار مشرکین عرب کے لئے بھی ممکن نہ تھا، فقط وہ اس کی توجیہ وتاویل دوسری کر لیا کرتے تھے اور ٹھیک وہی کج نظری آج تک یورپ اور یورپ زدہ حلقوں میں متوارث چلی آرہی ہے۔ ف۶ (وہ مجھے ایسی شدید جسارت پر یقیناً عتاب میں مبتلا کرے گا) اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰىهُ۔ یعنی یہ کلام میں نے اپنی طرف سے گڑھا۔ اور پھر اسے منسوب حق تعالیٰ کی جانب کر دیا۔ ابھی ایک تشخیص "سحر" بیان ہوئی تھی، اب یہ دوسری تشخیص "افتراء" بیان ہو رہی ہے...... اور افتراء (ارادی واختیاری) کا سحر (اضطراری وغیر ارادی) سے بدتر وقبیح تر ہونا ظاہر ہی ہے۔ ف۷ (اپنے عام بندوں کے حق میں) هُوَ...... فِيْهِ۔ اس پر خوب روشن ہے کہ تم روز روشن سے انکار کئے چلے جا رہے ہو...... اس طرح کے اقوال رسول کی زبان سے بار بار اسی لئے ادا کر دیئے گئے ہیں کہ مخاطبین کا احساس ذمہ داری بیدار ہو، اور انکار قرآن زبان پر خوب سوچنے سمجھنے کے بعد لائیں۔ وَهُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ۔ سو اب بھی اگر اپنی غلطیوں اور گمراہیوں کا اقرار کر لو تو اس کی مغفرت ورحمت تمہیں اپنے آغوش میں لے لینے کے لئے کھلی ہوئی ہے۔ ف۸ میں اپنے لئے نہ غیب دانی کا مدعی ہوں نہ مافوق الفطرت قوتوں کا۔ جیسے اللہ کے سب بندے، ویسا ہی میں بھی۔ فرق صرف اتنا کہ میرا رشتہ وحی الٰہی سے جڑا ہوا ہے اور میں توحید اور دین حق کی تبلیغ پر مامور ہوں۔ مَا...... الرُّسُلِ۔ سلسلہ نبوت ورسالت تو بہت قدیم ہے۔ خدا کو معلوم ہے کہ مجھ جیسے کتنے پیمبر پہلے بھی دنیا میں آچکے ہیں۔ وَمَا...... بِكُمْ۔ بغیر وحی الٰہی مجھے تو نہ اپنا حشر معلوم نہ تمہارا۔ اہل بدعات نے رسول ﷺ کے علم غیب وغیرہ سے متعلق جو عقیدے گڑھ رکھے ہیں، یہ آیت ان کے حق میں کیسی ضرب کاری ہے۔ لَا بِكُمْ۔ لَا معنی نفی کی تاکید کے لئے ہے۔ ولا لتاكيد النفي المشتمل على ما يفعل بي (بیضاوی)

مِثْلِهٖ فَاٰمَنَ وَاسْتَكْبَرْتُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ
گواہی دے اور ایمان لے آئے، اور تم تکبر ہی میں رہو ف۹ بے شک اللہ بے انصاف لوگوں کو
الظّٰلِمِيْنَ ﴿۱۰﴾ وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَوْ كَانَ
ہدایت نہیں دیتا ف۱۰ اور یہ کافر ایمان والوں کی نسبت یہ کہتے ہیں کہ یہ (قرآن) اگر کوئی
خَيْرًا مَّا سَبَقُوْنَآ اِلَيْهِ ؕ وَاِذْ لَمْ يَهْتَدُوْا بِهٖ فَسَيَقُوْلُوْنَ
اچھی چیز ہوتا تو یہ لوگ اس کی طرف ہم سے سبقت نہ کر جاتے، اور جب ان لوگوں کو ہدایت نصیب نہ ہوئی تو کہنے لگتے ہیں
هٰذَآ اِفْكٌ قَدِيْمٌ ﴿۱۱﴾ وَمِنْ قَبْلِهٖ كِتٰبُ مُوْسٰٓى اِمَامًا
کہ یہ وہی پرانا جھوٹ ہے ف۱۱ حالانکہ اس کے قبل موسیٰ کی کتاب بھی رہنما اور رحمت تھی
وَّرَحْمَةً ؕ وَهٰذَا كِتٰبٌ مُّصَدِّقٌ لِّسَانًا عَرَبِيًّا لِّيُنْذِرَ
اور یہ کتاب اُس کی تصدیق کرنے والی ہے عربی زبان میں ہے تاکہ
الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ۖ وَبُشْرٰى لِلْمُحْسِنِيْنَ ﴿۱۲﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ
ظالموں کو ڈرائے ف۱۲ اور نیک لوگوں کے حق میں بشارت ہے، جن لوگوں نے کہا
قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ
کہ ہمارا پروردگار اللہ ہے پھر (اس پر) قائم رہے سو اُن لوگوں پر کوئی خوف نہیں اور نہ وہ
يَحْزَنُوْنَ ﴿۱۳﴾ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۚ
غمگین ہوں گے یہی لوگ تو اہل جنت ہیں اس میں ہمیشہ رہیں گے
جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۱۴﴾ وَوَصَّيْنَا الْاِنْسَانَ بِوَالِدَيْهِ
بعوض اُن کاموں کے جو وہ کرتے رہتے تھے ف۱۳ اور ہم نے انسان کو حکم دیا ہے کہ اپنے والدین کے ساتھ نیک سلوک
اِحْسٰنًا ؕ حَمَلَتْهُ اُمُّهٗ كُرْهًا وَّوَضَعَتْهُ كُرْهًا ؕ وَحَمْلُهٗ
کرتا رہے، اُس کی ماں نے اُس کو بڑی مشقت کے ساتھ پیٹ میں رکھا اور بڑی مشقت کے ساتھ اُسے جنا

ع ۱



ف۹ (تو تمہارا انجام کیا ہوگا) یعنی یقین واعتقاد کر کے نہ سہی، بطور فرض واحتمال بھی اگر اسے مان لو کہ یہ قرآن واقعی کتابِ الٰہی ہے اور تم اس سے خواہ مخواہ بھاگ رہے ہو، تو ذرا سوچو تو کہ کیسے خسارہ میں رہو گے؟ وَشَهِدَ ...... مِثْلِهٖ۔ قرآن مجید نے تو شَاهِدٌ بصیغۂ واحد کہا، اور صرف ایک ہی متدین وصاحب علم اسرائیلی کی شہادت کو فرض کیا تھا۔ واقعۃً وعملًا تو اس سے بڑھ کر معاملہ رہا۔ یعنی ایک نہیں متعدد متدین وصاحب علم اسرائیلی قرآن پر ایمان لا کر رہے بنی اسرائیل کا نام اس لئے لیا کہ وہی ایک صاحب کتاب قوم موجود تھی۔ اور اس قوم کا علم وفضل قریش کو بھی مُسلّم تھا۔ شَاهِدٌ کی تنوین اظہار عظمت وقدر کے لئے ہے۔ والتنوين للتفخيم (روح) شَاهِدٌ مِّنْۢ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ۔ سے مراد حضرت موسیٰ علیہ السلام سے ہی لی گئی ہے۔ اور مثلہ سے مراد توریت ہے۔ عن مسروق قال التورية مثل القراٰن وموسٰى مثل محمد صلی اللہ علیہ وسلم (ابن جریر) وقال الآخرون الشاهد هو موسٰى بن عمران (معالم) ف۱۰ (اور بے انصافی میں تم سے بڑھ کر اور کون ہوگا؟) یہاں اس قانون تکوینی کا اعلان ہے کہ جو لوگ خود اپنی ہدایت نہیں چاہتے، خلوئے ذہن کے ساتھ حقائق پر غور والتفات ہی نہیں کرتے۔ ہدایت ان کے سر زبردستی چپک بھی نہیں دی جاتی۔ اور وہ ہدایت سے ہمیشہ محروم ہی رہتے ہیں۔ ف۱۱ (اور نبوت کے جھوٹے دعوے جس طرح ہمیشہ سے لوگ کرتے آئے ہیں، اسی طرح کا ایک جھوٹا دعویٰ یہ بھی ہے) لَوْ ...... اِلَيْهِ۔ رؤسائے یہود اور سردارانِ قریش دونوں فخر وپندار تفوق میں مبتلا، عوام عرب کو اسلام کی طرف بڑھتے دیکھ کر کہتے کہ یہ نیا دین قابل تصدیق ہوتا تو ہم ہی نہ سب سے پہلے اس کی طرف بڑھتے؟ تو جب ہم اس کی جانب نہیں بڑھے، تو اس کے معنٰی ہی یہ ہیں کہ یہ دین خیر سے خالی ہے۔ مفسر ابن کثیر علیہ الرحمۃ نے لکھا ہے کہ اہل سنت یہ فقرہ لَوْ كَانَ خَيْرًا مَّا سَبَقُوْنَآ اِلَيْهِ ذرا سا بدل کر حضرات صحابہ رضی اللہ عنہم سے متعلق کہا کرتے ہیں کہ فلاں عمل اگر اچھا ہوتا تو حضرات صحابہ نہ اس کی جانب بڑھتے؟ اور جب انہوں نے سبقت نہ کی تو اس سے معلوم ہو گیا کہ وہ عمل بدعت ہے اور خیر سے خالی۔ وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا۔ اشارہ رؤساء یہود اور سردارانِ قریش کی طرف ہے جو اس وقت تک انکار ومخالفت پر قائم تھے۔ من اليهود وقال قتادة نزلت في مشركي مكة (معالم) لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا۔ اشارہ عوام عرب کی طرف ہے جو اس وقت تک ایمان لا چکے تھے۔ وَاِذْ ...... قَدِيْمٌ۔ آج بھی ”روشن خیال“ فرنگی نبوت کو ایک قدیم، متوارث شعبۂ جنون ہی کہنے پر مصر ہے۔ ف۱۲ تو یہ بہت قدیم جھوٹ نہیں، بہت قدیم سچ ہے۔ حضرت موسیٰ کی کتاب توریت جو اپنے وقت میں اپنی قوم کے لئے رہنما اور باعث رحمت تھی۔ یہ نئی کتاب عین اس کی تصدیق کرنے والی ہے۔ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا۔ ظلم یہاں بھی کفر کے معنٰی میں ہے۔ اے كفروا (مدارک) وَمِنْ قَبْلِهٖ۔ ضمیر قرآن کی جانب ہے۔ اے ومن قبل القراٰن (معالم) لِلْمُحْسِنِيْنَ۔ محسنین سے مراد صاحب عمل مسلمان ہیں۔ المؤمنين المطيعين (مدارک) لِسَانًا عَرَبِيًّا۔ اس میں اشارہ کلام مجید کی فصاحت ووضاحت بیان کی طرف بھی آ گیا۔ کلام عربی کے معنٰی کلام فصیح کے ہی ہیں۔ اے فصيحًا بينًا واضحًا (ابن کثیر) ف۱۳ جن لوگوں نے صدق دل سے اللہ کی توحید کا اقرار کیا اور پھر اسے چھوڑا نہیں، آخر وقت تک اسی عقیدہ پر قائم رہے تو اس کا مقتضٰی یہ ہے کہ ایسے لوگوں کو آخرت میں نہ کوئی خوف وہراس ہوگا اور نہ وہ غمگین ہی ہوں گے۔ ایسے لوگوں کے لئے جنت ہی جنت ہے، چین ہی چین ہے اور یہ سب ان کے حسن عمل کا صلہ ہوگا۔ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا اقرار توحید کے بعد پھر اس پر قائم وثابت قدم رہنا اور ہر آزمائش میں پورے اترتے رہنا بہت بڑی چیز ہے اور مدح خاص کی مستحق۔ عین جس وقت ان سطروں پر نظر ثالث ہو رہی ہے (۱۹۵۰ء میں) ہندوستان یا بھارت میں آیت کے اس جزء کی قدر خاص طور پر ہو رہی ہے۔ سورۂ حٰم السجدہ (پ۲۴) میں بھی یہی مضمون ایک آیت میں آ چکا ہے۔

وَفِصٰلُهٗ ثَلٰثُوْنَ شَهْرًا ؕ حَتّٰۤى اِذَا بَلَغَ اَشُدَّهٗ وَ بَلَغَ

اور اُس کا حمل اور اُس کی دودھ بڑھائی تیس مہینوں میں ہو پاتی ہے ف۱۴ یہاں تک کہ جب وہ اپنی پوری پختگی کو پہنچ جاتا ہے اور

اَرْبَعِيْنَ سَنَةً ۙ قَالَ رَبِّ اَوْزِعْنِیْۤ اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِیْۤ

چالیس سال کو پہنچتا ہے تو کہتا ہے کہ اے میرے پروردگار مجھے اس پر مداومت دے کہ تیری نعمتوں کا شکر ادا کرتا رہوں

اَنْعَمْتَ عَلَیَّ وَعَلٰى وَالِدَیَّ وَاَنْ اَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضٰىهُ

جو تو نے مجھ کو اور میرے والدین کو عطا کی ہیں اور اس پر کہ میں نیک عمل کرتا رہوں کہ تو خوش ہو

وَ اَصْلِحْ لِیْ فِیْ ذُرِّیَّتِیْ ؕۚ اِنِّیْ تُبْتُ اِلَیْكَ وَ اِنِّیْ مِنَ

اور میری اولاد میں بھی میرے لئے صالحیت پیدا کر دے، میں تیری جناب میں توبہ کرتا ہوں، اور میں

الْمُسْلِمِیْنَ (۱۵) اُولٰٓىِٕكَ الَّذِیْنَ نَتَقَبَّلُ عَنْهُمْ اَحْسَنَ مَا

فرمانبرداروں میں سے ہوں ف۱۵ یہی وہ لوگ ہیں کہ ہم ان کے اچھے اچھے عمل کو

عَمِلُوْا وَ نَتَجَاوَزُ عَنْ سَیِّاٰتِهِمْ فِیْۤ اَصْحٰبِ الْجَنَّةِ ؕ

قبول کریں گے اور اُن کے گناہوں سے درگزر کریں گے (یہ) اصحاب جنت میں سے (ہوں گے)

وَعْدَ الصِّدْقِ الَّذِیْ كَانُوْا یُوْعَدُوْنَ (۱۶) وَ الَّذِیْ قَالَ

اُس سچے وعدہ (کی بناء) پر جس کا اُن سے وعدہ کیا جا چکا تھا ف۱۶ اور جس شخص نے

لِوَالِدَیْهِ اُفٍّ لَّكُمَاۤ اَتَعِدٰنِنِیْۤ اَنْ اُخْرَجَ وَ قَدْ خَلَتِ

اپنے ماں باپ سے کہا کہ تف ہے تم پر کیا تم مجھے یہ خبر دیتے ہو کہ میں (قبر سے) نکالا جاؤں گا درآنحالیکہ مجھ سے

الْقُرُوْنُ مِنْ قَبْلِیْ ۚ وَهُمَا یَسْتَغِیْثٰنِ اللّٰهَ وَیْلَكَ اٰمِنْ ۖۗ

پہلے (بہت سی) اُمتیں گزر چکی ہیں ف۱۷ اور وہ دونوں اللہ سے فریاد کر رہے ہیں (اور اس اولاد سے کہہ رہے ہیں) ارے

اِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ ۚۖ فَیَقُوْلُ مَا هٰذَاۤ اِلَّاۤ اَسَاطِیْرُ

تیری کم بختی تو ایمان لا، بے شک اللہ کا وعدہ سچا ہے ف۱۸ تو (اس پر) وہ کہتا (کیا) ہے کہ یہ تو بس اگلوں کے



ف۱۴ (علی العموم اور اکثر) مدت حمل، ٦ ماہ کم سے کم ہے۔ اور مدت رضاعت ۲ سال زیادہ سے زیادہ ہے۔ یہ ملا کر کل ۳۰ مہینہ ہو گئے...... یا یہ حساب رکھا جائے کہ طبعی مدت حمل ۹ مہینہ اور طبعی مدت رضاعت ۲۱ مہینہ کل اڑھائی برس یوں بھی ہو گئے۔ سورۂ لقمان (پ۲۱) میں بھی ایک آیت اسی مضمون کی آ چکی ہے۔ وَوَصَّیْنَا...... اِحْسٰنًا۔ سورۂ بنی اسرائیل (پ۱۵) میں ایک آیت اسی قسم کی گزر چکی ہے۔ حَمَلَتْهُ...... وَضَعَتْهُ كُرْهًا۔ ماں کی خدمت کی اہمیت خصوصی اس کی ان مصیبتوں سے واضح ہے جو اسے حمل و وضع حمل کے سلسلہ میں جھیلنی پڑتی ہیں۔ ان حقائق کی طبی تفصیلات کے لئے ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ ف۱۵ حاصل یہ نکلا کہ جو بندہ سعید ہوتا ہے وہ اللہ کے براہ راست حقوق تو ادا کرتا ہی ہے۔ اور ساتھ ہی بندوں کے حقوق بھی درجہ کمال میں پہچانتا ہے۔ اور انہیں بندوں کے حقوق میں ایک بڑا افضل اشرف حق والدین کی اطاعت و خدمت گزاری ہے۔ چنانچہ بندۂ سعید دن رات اپنی عبدیت کے اقرار اور عبادت کے عزم و اہتمام میں لگا رہتا ہے۔ اِذَا بَلَغَ اَشُدَّهٗ۔ یعنی نشوونما پا کر پورا مرد ہو جاتا ہے۔ مختلف مفسرین و فقہاء نے اس کے لئے مختلف عمریں ٹھہرائی ہیں۔ کسی نے ۱۸ سال، کسی نے ۲۵ سال، کسی نے ۳۰ سال، کسی نے کچھ اور، لیکن سب سے زیادہ محقق قول اس باب میں حسن تابعی کا ہے، جنہوں نے فرمایا کہ جس عمر میں بھی انسان اپنے اعمال کا پوری طرح ذمہ دار ہو جائے۔ اور اس پر حجت قائم ہو جائے۔ بس وہی اس کی عمر کا اشد ہے۔ قال الحسن اشده قیام الحجة علیه (جصاص) وَبَلَغَ اَرْبَعِیْنَ سَنَةً۔ قوائے عقلی اپنے حد کمال پر چالیس سال کی عمر میں جا کر پہنچتے ہیں۔ وَاَصْلِحْ لِیْ فِیْ ذُرِّیَّتِیْ۔ یعنی میری اولاد کو بھی توفیق خیر دے اور محل صالحیت بنا دے۔ ای اجعل ذریتی موقعاً للصلاح و مظنة له (مدارک) ای اجعل الصلاح ساریا فی ذریتی راسخا فیهم (روح) صالح اولاد بھی حق تعالیٰ کی اعلیٰ ترین نعمتوں میں سے ہے...... بڑے بڑے کاملین و مقبولین اس کی دعائیں مانگتے اور اس کی آرزو کرتے رہتے ہیں۔ اس سے شرماتے نہیں۔ اِنِّیْ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ۔ "مسلم" کا لقب ان حضرات اہل جنت کے شرف و افتخار کے لئے بالکل کافی ہے۔ یہ اور بڑھ بڑھ کر دعویٰ نہیں کرتے۔ صرف اپنے تائب اور مسلم ہونے کا اقرار کرتے ہیں۔ ف۱۶ (دنیا میں) وَعْدَ الصِّدْقِ۔ وہ سچا وعدہ یہی کہ حسن عمل کے اجر بہت بڑے بڑے ہیں۔ وَنَتَجَاوَزُ عَنْ سَیِّاٰتِهِمْ۔ یہ حقیقت قرآن مجید میں بیسیوں بار آ چکی ہے۔ اور یہاں ایک بار پھر اسی کا اعادہ ہے کہ بڑے بڑے کاملین اور مقبولین بھی گناہوں سے خالی نہیں ہوتے۔ ان کے گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔ ان کی خطاؤں سے درگزر کر دی جاتی ہے۔ اگر سیئات کا وجود ہی سرے سے نہیں ہوتا تو درگزر یا معافی ہی کس چیز سے ملتی ہے؟ آیت کی زد فرقہ خوارج پر بھی پڑتی ہے۔ جن کے نزدیک ہر مومن کو عملاً معصوم ہی ہونا چاہیے۔ ف۱۷ (اور کسی کے بھی مشاہدہ و تجربہ میں یہ مُردوں کا دوبارہ زندہ ہونا نہ آیا) ذکر یہاں کافر اولاد کا ہے۔ حقوق اللہ و حقوق العباد دونوں سے یکساں غافل۔ ایسی اولاد بجائے اطاعت و خدمت والدین کے دعوت اسلام پر الٹ کر یہ جواب دے رہی ہے اور بکمال "روشن خیالی" کہتی ہے کہ قیامت کا بس ذکر ہی ذکر سنتے چلے آئے ہیں۔ آج تک تو کسی مُردہ کو زندہ ہوتے دیکھا یا سنا نہیں۔...... مادیین منکرین آخرت کے دعوے پر خوب غور کر کے دیکھ لیا جائے اس کا ماحصل سوا اس کے اور ہے کیا۔ اُفٍّ لَّكُمَا۔ ولا تقل لهما اف۔ پر حاشیہ سورۂ بنی اسرائیل (پ۱۵) میں ملاحظہ ہو۔ ف۱۸ (تو توحید کی طرح تو روز جزاء پر بھی اعتقاد رکھ) وَهُمَا یَسْتَغِیْثٰنِ اللّٰهَ۔ نالائق اولاد کے کفر و بے دینی سے گھبرا کر مومن والدین حق تعالیٰ سے فریاد کر رہے ہیں...... نئی نسل سے متعلق کتنے تجربے اس قسم کے پرانی نسلوں کو نہیں ہوتے رہتے ہیں!

الْاَوَّلِيْنَ ﴿١٧﴾ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ حَقَّ عَلَيْهِمُ الْقَوْلُ فِيْٓ اُمَمٍ

ڈھکوسلے ہیں ف۱۹ یہی وہ لوگ ہیں کہ اُن کے حق میں ان لوگوں کے ساتھ (اللہ کا) قول پورا

قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ ۭ اِنَّهُمْ كَانُوْا

ہو کر رہا جو ان سے قبل جنات اور انسانوں میں گزر چکے ہیں، بے شک یہ لوگ

خٰسِرِيْنَ ﴿١٨﴾ وَلِكُلٍّ دَرَجٰتٌ مِّمَّا عَمِلُوْا ۚ وَلِيُوَفِّيَهُمْ

خسارہ میں رہے ف۲۰ اور ہر ایک کے لئے اُن کے اعمال کے مطابق (الگ الگ) درجے ہیں تا کہ (اللہ) اُن کے اعمال

اَعْمَالَهُمْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ﴿١٩﴾ وَيَوْمَ يُعْرَضُ الَّذِيْنَ

کی جزا پوری دے اور اُن پر ظلم (کسی طرح کا بھی) نہ ہو گا ف۲۱ اور جس روز کافر لوگ

كَفَرُوْا عَلَى النَّارِ ۭ اَذْهَبْتُمْ طَيِّبٰتِكُمْ فِيْ حَيَاتِكُمُ الدُّنْيَا

آگ کے سامنے لائے جائیں گے کہ تم اپنی لذت کی چیزیں (سب) دنیا ہی میں حاصل کر چکے

وَاسْتَمْتَعْتُمْ بِهَا ۚ فَالْيَوْمَ تُجْزَوْنَ عَذَابَ الْهُوْنِ

اور اُن کا خوب مزہ اٹھا چکے ف۲۲ سو آج تمہیں ذلت کی سزا دی جائے گی

بِمَا كُنْتُمْ تَسْتَكْبِرُوْنَ فِي الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ وَبِمَا

اس لئے کہ تم دنیا میں ناحق تکبر کیا کرتے تھے اور اس لئے کہ تم

كُنْتُمْ تَفْسُقُوْنَ ﴿٢٠﴾ ع وَاذْكُرْ اَخَا عَادٍ ۭ اِذْ اَنْذَرَ قَوْمَهٗ

نافرمانیاں کیا کرتے تھے ف۲۳ اور آپ (ان سے) ذکر کیجئے قوم عاد کے بھائی کا جبکہ انہوں نے اپنی قوم کو ڈرایا،

بِالْاَحْقَافِ وَقَدْ خَلَتِ النُّذُرُ مِنْۢ بَيْنِ يَدَيْهِ وَمِنْ

ریگ کے تودوں (کی بستی) میں، ف۲۴ اور اُن سے پہلے اور اُن سے پیچھے بھی ڈرانے والے

خَلْفِهٖٓ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّا اللّٰهَ ۭ اِنِّىْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ

گزر چکے ہیں اس بات سے کہ اللہ کے سوا کسی کی عبادت مت کرو، مجھے تمہارے لئے اندیشہ ایک بڑے (سخت) دن کے

ع ۲ / ۱۰ / ۲

ف۱۹ (حق وصداقت سے خالی) هٰذَآ۔ یعنی یہی وعدۂ آخرت وعذاب آخرت۔ مَا هٰذَآ اِلَّآ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ۔ یعنی یہ کیا وہی افسانہائے کہن شروع کر دیے؟...... ٹھیک وہی فقرہ جو آج بھی کتنے "روشن خیالوں" کے حلق وزبان سے مذہب کے خلاف نکل رہا ہے۔ ف۲۰ (جس کا پورا انکشاف جا کر آخرت میں ہوا) الْقَوْلُ۔ سے مراد یہی وعدۂ گرفت وعذاب ہے۔ مِنَ الْجِنِّ۔ جنات پر حاشیے پہلے گزر چکے۔ ف۲۱ اور حشر کی عدالت کے فیصلے رتی رتی حق وعدل پر مبنی ہوں گے۔ ظلم، زیادتی، دھاندلی کا گزر ہی کہیں نہ ہوگا۔ لِكُلٍّ...... عَمِلُوْا۔ ان درجات میں دوزخ اور جنت دونوں کے درجے آ گئے۔ لِيُوَفِّيَهُمْ۔ ل تعلیل کا ہے۔ یعنی یہ قیامِ حشر اور ہر ایک کا اس کے حسب استحقاق درجہ سب اسی لئے ہوگا کہ ہر ایک کے حق میں عدل پورا پورا ہو جائے۔ ف۲۲ (یہاں تک کہ ان میں منہمک ومستغرق ہو کر اپنے انجام اور اپنے خالق کو بھی بالکل بھلا بیٹھے تھے) وَاسْتَمْتَعْتُمْ۔ استمتاع سے یہاں مطلق استمتاع لذات مراد نہیں کہ وہ ہرگز ممنوع یا مذموم نہیں۔ بلکہ صرف وہ استمتاع لذات مراد ہے جو آخرت فراموشی اور خدا فراموشی کی طرف لے جائے اور جس میں حلال وحرام کا کوئی امتیاز ہی نہ باقی رہ جائے۔ اَذْهَبْتُمْ...... الدُّنْيَا۔ یعنی اس طرح اوندھے منہ تم ان دنیوی ومادی لذتوں پر جھکے اور گرے کہ اب عالم آخرت میں عیش سرمدی وراحت ابدی سے لطف اٹھانے کی اپنے میں صلاحیت ہی باقی نہ رکھی۔ مرشد تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے فرمایا کہ آیت سے دلالت زہد پر نکلتی ہے نیز اس طرف اشارہ کہ لذات دنیوی میں توسع موجب خطر ہے۔ مگر مطلقاً نہیں بلکہ حُبّ معاصی کے ساتھ۔ ف۲۳ غرض یہ کہ عذاب جو کچھ بھی ہوگا انسان کے سب اپنے کرتوتوں کا نتیجہ ہی ہوگا۔ فِي الْاَرْضِ کی تصریح سے اشارہ یہ نکلا کہ اللہ کی بنائی اور بسائی ہوئی زمین پر چلنا پھرنا، رہنا بسنا اور پھر زمین کے فاطر وپروردگار سے تکبر وبغاوت کرنا اور بھی کھلی ہوئی ڈھٹائی ہے۔ تَسْتَكْبِرُوْنَ مفسر تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے لکھا ہے کہ یہاں استکبار سے مراد استکبار عن الایمان ہے کہ عذاب خلود اسی کے ساتھ مخصوص ہے۔ بِغَيْرِ الْحَقِّ۔ کبر واستکبار تو بجائے خود ناحق ہمیشہ ہی ہوگا۔ قید کے اضافہ سے مراد یہ ہے کہ یہ کبر خود تمہارے بشری معیار سے بھی بیجا اور بالکل باطل تھا۔ ف۲۴ اَخَا عَادٍ۔ یعنی حضرت ہود علیہ السلام پیغمبر۔ قوم عاد اور مسکن عاد پر حاشیے سورۃ الاعراف (پ۸) میں گزر چکے۔ الْاَحْقَافِ۔ احقاف کے لفظی معنی ریگ کے مستطیل تودوں کے ہیں۔ عرب قدیم کے لوگ ایسے مقامات پر بستیوں اور آبادیوں سے ناآشنا نہ تھے۔ دہنہ عرب جنوب کے اس طویل علاقے کا نام ہے جو شرقاً غرباً عمان سے یمن تک اور شمالاً جنوباً نجد سے حضرموت تک، ۳ لاکھ مربع میل کے رقبہ میں پھیلا ہوا ہے۔ اس وسیع خطہ کے مغربی حصہ کی زمین سرخ رنگ کی ریگ کی ہے۔ اور یہی علاقہ الاحقاف کہلاتا ہے۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔

يَوْمٍ عَظِيْمٍ ﴿٢١﴾ قَالُوْٓا اَجِئْتَنَا لِتَاْفِكَنَا عَنْ اٰلِهَتِنَا ۚ فَاْتِنَا بِمَا

عذاب کا ہے۔ و٢٥ وہ لوگ بولے تو کیا تم ہمارے پاس اس لئے آئے ہو کہ ہمیں ہمارے معبودوں سے برگشتہ کردو۔ تو ہم پر

تَعِدُنَآ اِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ﴿٢٢﴾ قَالَ اِنَّمَا الْعِلْمُ عِنْدَ

لا واقع کرو (وہ عذاب) جس کا تم ہم سے وعدہ کر رہے ہو، اگر تم سچے ہو۔ و٢٦ انہوں نے فرمایا کہ (پورا) علم تو بس اللہ ہی

اللّٰهِ ۖ وَ اُبَلِّغُكُمْ مَّآ اُرْسِلْتُ بِهٖ وَلٰكِنِّيْٓ اَرٰىكُمْ قَوْمًا

کو ہے، میں تو تمہیں وہی پہنچاتا ہوں، جس کا پیام دے کر مجھے بھیجا گیا ہے، البتہ تمہیں کو دیکھتا ہوں کہ تم لوگ نری جہالت کی

تَجْهَلُوْنَ ﴿٢٣﴾ فَلَمَّا رَاَوْهُ عَارِضًا مُّسْتَقْبِلَ اَوْدِيَتِهِمْ ۙ

باتیں کر رہے ہو۔ و٢٧ پھر جب ان لوگوں نے بادل کو اپنی وادیوں کے مقابل آتے دیکھا

قَالُوْا هٰذَا عَارِضٌ مُّمْطِرُنَا ۭ بَلْ هُوَ مَا اسْتَعْجَلْتُمْ

تو بولے کہ یہ تو بادل ہے جو ہم پر برسے گا۔ نہیں بلکہ یہ تو وہ ہے جس کی تم جلدی مچایا کرتے تھے

بِهٖ ۭ رِيْحٌ فِيْهَا عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿٢٤﴾ ۙ تُدَمِّرُ كُلَّ شَيْءٍۢ بِاَمْرِ رَبِّهَا

یعنی ایک آندھی جس میں دردناک عذاب ہے وہ ہر چیز کو اپنے پروردگار کے حکم سے ہلاک کر دے گی

فَاَصْبَحُوْا لَا يُرٰٓى اِلَّا مَسٰكِنُهُمْ ۭ كَذٰلِكَ نَجْزِي الْقَوْمَ

چنانچہ وہ ایسے ہو گئے کہ بجز اُن کے مکانات کے اور کچھ دیکھنے کو نہیں رہا، ہم مجرموں کو یوں ہی سزا

الْمُجْرِمِيْنَ ﴿٢٥﴾ وَلَقَدْ مَكَّنّٰهُمْ فِيْمَآ اِنْ مَّكَّنّٰكُمْ فِيْهِ

دیا کرتے ہیں۔ و٢٨ اور ہم نے اُن لوگوں کو جو قدرت دی تھی وہ قدرت تم لوگوں کو نہیں دی

وَجَعَلْنَا لَهُمْ سَمْعًا وَّاَبْصَارًا وَّاَفْـِٕدَةً ڮ فَمَآ اَغْنٰى عَنْهُمْ

اور ہم نے ان کو کان اور آنکھیں اور دل دیئے تھے، سو نہ اُن کے کان اُن کے ذرا بھی

سَمْعُهُمْ وَلَآ اَبْصَارُهُمْ وَلَآ اَفْـِٕدَتُهُمْ مِّنْ شَيْءٍ اِذْ

کام آئے اور نہ اُن کی آنکھیں اور نہ اُن کے دل جب کہ



و٢٥ یہاں یہ بتایا ہے کہ یہ دعوت توحید کوئی نرالی اور انوکھی چیز تو ہے نہیں۔ حضرت ہود علیہ السلام سے پہلے بھی اس کی تبلیغ بار بار ہو چکی تھی اور اس کے بعد سے بھی برابر ہوتی چلی آئی ہے۔ و٢٦ اس قوم نے بھی حسب معمول دعوت کی اصل خوبیوں پر غور ہی نہ کیا، بلکہ اس دعوت کو اپنے رواجی پیمانہ سے ناپ کر اس سے بے تحاشا انکار ہی شروع کر دیا۔...... قوم عاد اپنے زمانہ کے ایک بڑے زبردست تمدن کی مالک تھی۔ اس نے وہی جواب دیا، جو آج بھی "مہذب" "ومتمدن" قوموں کی زبان پر چڑھا ہوا ہے۔ و٢٧ حضرت ہود علیہ السلام نے فرمایا کہ تم عجیب الٹے پلٹے مطالبے مجھ سے کر رہے ہو۔ میرا کام تو صرف عقائد صحیح کی تبلیغ ہے یعنی توحید، رسالت وعقیدۂ معاد، تو ان کی صداقت ومعقولیت پر مجھ سے جتنی چاہو گفتگو کرلو۔ باقی مجھے یہ چیلنج دے کر کہ اگر میں سچا ہوں تو تمہارے سر پر ابھی قیامت لا کھڑی کروں، اس سے تو تم اپنی ہی بے مغزی وکج فہمی کا مظاہرہ کر رہے ہو۔ اِنَّمَا الْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰهِ۔ یعنی قیامت کے متعلق تفصیلات وجزئیات کا علم کہ وہ کب آئے گی، کس وقت آئے گی وغیرہا، تو یہ تو صرف حق تعالیٰ ہی کے علم میں ہے۔ قَوْمًا تَجْهَلُوْنَ۔ جہل وجہالت کا اردو میں ایک مفہوم یہ بھی چلا ہوا ہے کہ وہ ناخواندگی کا مرادف اور حرف شناسی کی ضد ہے۔ عربی کے تَجْهَلُوْنَ کو اس مفہوم سے کوئی واسطہ نہیں۔ عربی میں اس کا مفہوم ہے نادانی اور بے مغزی کی باتیں کرنا اور ضد یا نفسانیت کی بناء پر قبول سے اغماض کرنا۔ و٢٨ قوم عاد کی آخری تباہی کا ذکر ہے کہ پہلے تو وہ بدلی سی اٹھتی ہوئی دیکھ کر بہت خوش ہوئے اور سمجھے کہ بارش کا بادل ہے۔ کچھ ہی دیر بعد معلوم ہو گیا کہ نہیں وہ تو عذاب کا طوفان ہے۔ اَوْدِيَتِهِمْ۔ وادی کے لفظی معنی اس نشیب کے ہیں جس میں پانی جمع ہو جائے۔ تُدَمِّرُ...... مَسٰكِنُهُمْ۔ یعنی نہ کوئی انسان زندہ بچا نہ کوئی حیوان اور نہ ان کی وہ عالی شان آراستہ پیراستہ عمارتیں ہی باقی رہیں۔ صرف اجڑے ہوئے اور گرے پڑے مکان اور کھنڈر باقی رہ گئے۔ كَذٰلِكَ...... الْمُجْرِمِيْنَ۔ عام قانونِ الٰہی کا بھی اعلان کر دیا گیا کہ یہ غیبی ہلاکت عادی مجرموں اور نافرمانوں ہی کے نصیب میں آتی ہے اور اس میں کوئی تخصیص قوم عاد کی نہ تھی۔ جو قوم بھی نافرمانی کرے گی وہ اسی سزا کی مستحق ہو جائے گی۔ بِاَمْرِ رَبِّهَا۔ اس تصریح نے اس حقیقت کو واضح کر دیا کہ آندھی میں خود کوئی اختیار نہ تھا، نہ کوئی الگ دیوتا ہوا اور آندھی کا ہے بلکہ یہ جو کچھ بھی پیش آیا، تمامتر پروردگار عالم ہی کے حکم سے پیش آیا۔

كَانُوْا يَجْحَدُوْنَ ۙ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَ حَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ
وہ لوگ اللہ کی آیتوں کے خلاف ہٹ کرتے رہے اور جس (عذاب) کی وہ ہنسی کیا کرتے تھے اسی نے اُن کو
يَسْتَهْزِءُوْنَ ۲۶ ع وَ لَقَدْ اَهْلَكْنَا مَا حَوْلَكُمْ مِّنَ الْقُرٰى ع
آ گھیرا ف۲۹ اور ہم نے تمہارے گرد و پیش کی (اور) بستیوں کو بھی غارت کر دیا
وَ صَرَّفْنَا الْاٰيٰتِ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ۲۷ فَلَوْلَا نَصَرَهُمُ
اور (اپنی) نشانیاں بھی پھیر پھیر کر بیان کر دی ہیں کہ شاید وہ باز آ جائیں ف۳۰ سو ان کی مدد ان لوگوں نے کیوں نہ کی جنہیں
الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ قُرْبَانًا اٰلِهَةً ۭ بَلْ ضَلُّوْا
انہوں نے اللہ کے سوا معبود بنا رکھا تھا، تقرب کے لئے وہ تو اُلٹے اُن سے غائب
عَنْهُمْ ۚ وَ ذٰلِكَ اِفْكُهُمْ وَ مَا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ۲۸ وَ اِذْ صَرَفْنَآ
ہو گئے، اور یہ محض ان کی تراشی ہوئی اور گڑھی ہوئی بات تھی ف۳۱ اور (اُس وقت کا ذکر کیجئے) جب ہم جنات کی ایک
اِلَيْكَ نَفَرًا مِّنَ الْجِنِّ يَسْتَمِعُوْنَ الْقُرْاٰنَ ۚ فَلَمَّا
جماعت کو آپ کی طرف لے آئے جو قرآن سننے لگے تھے غرض جب
حَضَرُوْهُ قَالُوْٓا اَنْصِتُوْا ۚ فَلَمَّا قُضِيَ وَلَّوْا اِلٰى قَوْمِهِمْ
وہ لوگ آپ کے پاس آ پہنچے تو کہنے لگے کہ خاموش رہو ف۳۲ پھر جب وہ ختم ہو چکا تو وہ لوگ اپنی قوم کے پاس ڈرانے
مُّنْذِرِيْنَ ۲۹ قَالُوْا يٰقَوْمَنَآ اِنَّا سَمِعْنَا كِتٰبًا اُنْزِلَ مِنْۢ بَعْدِ
کے لئے گئے ف۳۳ کہنے لگے اے ہمارے قوم والو، ہم ایک کتاب سن کر آئے ہیں جو موسیٰ کے بعد نازل
مُوْسٰى مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ يَهْدِيْٓ اِلَى الْحَقِّ وَ اِلٰى
کی گئی ہے جو اپنے سے پہلی (کتابوں) کی تصدیق کرتی ہے اور حق اور راہِ راست
طَرِيْقٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۳۰ يٰقَوْمَنَآ اَجِيْبُوْا دَاعِيَ اللّٰهِ وَ اٰمِنُوْا
کی طرف رہنمائی کرتی ہے اے ہمارے قوم والو، کہنا مانو اللہ کی طرف بلانے والے کا، اور اس پر ایمان



ف۲۹ یعنی جب ان کی، جو تم سے کہیں زیادہ صاحب اقتدار و مالک جاہ و حشم تھے۔ کوئی عقلی تدبیر اور مادی قوت انہیں اس انجام سے نہ بچا سکی تو تم کب تک عذاب الٰہی سے بچے رہ سکتے ہو۔..... چھٹی اور ساتویں صدی عیسوی کا عرب، قوم عاد و قوم ثمود کے آغاز و انجام سے خوب واقف تھا۔ اس لئے اس کے سامنے ان قوموں کی مثالیں خاص طور پر موثر تھیں۔ وَلَقَدْ ...... فِيْهِ۔ یعنی جو تہذیبی و تمدنی عروج انہیں حاصل تھا وہ تمہیں کہاں نصیب۔ وَ جَعَلْنَا ...... اَفْئِدَةً۔ یعنی ہر قسم کی جسمی و عقلی صلاحیتیں انہیں حاصل تھیں۔ اے الات الدرک والفهم (مدارک) آیت سے بقاعدۂ عبارۃ النص یہ بھی نکلا کہ انسان کو مادی و عقلی جتنی بھی صلاحیتیں اور قوتیں عطا ہوئی ہیں، وہ اسی لئے ہیں کہ انہیں رضائے الٰہی کے کاموں میں لگایا جائے۔ ف۳۰ (کفر و شرک اور تکذیب رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے) وَلَقَدْ ...... الْقُرٰى۔ یہ اہلاک اسی جرم کفر و تکذیب کی پاداش میں ہوا تھا۔ مَا حَوْلَكُمْ مِّنَ الْقُرٰى۔ اطراف عرب کی مشہور متمدن و ہلاک شدہ قومیں قوم عاد، قوم ثمود، قوم لوط وغیرہ تھیں، جو یمن، عمان، عراق، عرب، شام و فلسطین میں آباد تھیں۔ لکم میں ضمیر جمع مخاطب سے مراد اہل عرب ہیں، جو قرآن مجید کے مخاطب اول تھے۔ وَ صَرَّفْنَا الْاٰيٰتِ۔ یعنی ان کے ہلاک کرنے سے قبل بطور فہمائش و تنبیہ انہیں بار بار آگاہ بھی کیا گیا۔ ایات کے تحت میں ہر قسم کے دلائل و شواہد آ گئے۔ اے کررنا عليهم الحجج وانواع العبر (مدارک) اے الحجج والدلائل والعظات (بحر) لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ۔ مقصود یہ تھا کہ وہ لوگ اپنے کفر و شرک سے باز آ جائیں۔ پھر بھی وہ باز نہ آئے۔ انہیں حرکتوں پر مصر رہے۔ اور بالآخر ہلاک ہوئے۔ ف۳۱ یعنی کہیں واقع میں وہ شفیع یا معبود یا صاحب تصرف تھوڑے ہی تھے۔ یہ تو محض جاہلی مذہب والوں نے افسانے گڑھ رکھے تھے۔ اِفْكُ سے اس مشرکانہ عقیدہ کی کامل تردید ہو گئی کہ خدائی بھی کوئی تدریجی درجہ بندی کی چیز ہے۔ اور ایک معبود اعظم کے ماتحت چھوٹے چھوٹے دیوی، دیوتا اور بھی ہوتے ہوں! اَلَّذِيْنَ ...... اٰلِهَةً۔ یعنی انہوں نے ان ہستیوں کو معبود اس غرض سے تراش رکھا تھا کہ وہ آڑے وقت کام آئیں گی۔ ف۳۲ (اور غور اور ادب سے اس کلام کو سنو) شانِ نزول کی روایتوں میں آتا ہے کہ یہ اس وقت کا ذکر ہے جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے قیام مکہ کے زمانہ میں طائف تبلیغ دعوت کے لئے تشریف لے گئے تھے۔ اور بظاہر وہاں سے بالکل ناکام اور شکستہ خاطر واپس آ رہے تھے۔ شب کے وقت نخلہ میں آپ قرآن مجید نماز میں باواز بلند پڑھ رہے تھے کہ جنات کی ایک جماعت کا ادھر سے گزر ہوا اور وہ قرآن سننے لگے۔ ملاحظہ ہوں سورۃ الاعراف (پ۹) کے حاشیے۔ حَضَرُوْهُ۔ یعنی قرآن پڑھے جانے کے موقع پر آ گئے۔ ف۳۳ یعنی قرآن کی اہمیت سے مطلع کرنے اور اس کے احکام کی نافرمانی کے نتائج سے خبردار کرنے کے لئے۔

بِهٖ يَغْفِرْ لَكُمْ مِّنْ ذُنُوْبِكُمْ وَيُجِرْكُمْ مِّنْ عَذَابٍ اَلِيْمٍ ﴿۳۱﴾
لے آؤ، اللہ تمہارے گناہ معاف کردے گا اور تمہیں محفوظ رکھے گا عذاب دردناک سے ف۳۴
وَمَنْ لَّا يُجِبْ دَاعِيَ اللّٰهِ فَلَيْسَ بِمُعْجِزٍ فِي الْاَرْضِ
اور جو کوئی اللہ کی طرف بلانے والے کا کہنا نہ مانے گا، تو وہ زمین میں کہیں بھی (اللہ کو) نہیں ہرا سکتا،
وَلَيْسَ لَهٗ مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءُ ؕ اُولٰٓئِكَ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿۳۲﴾
اور نہ اللہ کے سوا کوئی حامی ہو گا یہی لوگ تو صریح گمراہی میں (پڑے) ہیں ف۳۵
اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّ اللّٰهَ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَمْ
کیا ان لوگوں نے یہ نہ جانا کہ اللہ جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا اور
يَعْيَ بِخَلْقِهِنَّ بِقٰدِرٍ عَلٰٓى اَنْ يُّحْيِۦَ الْمَوْتٰى ؕ بَلٰٓى اِنَّهٗ عَلٰى
اُن کے پیدا کرنے سے (ذرا بھی) نہ تھکا، وہ اس پر بھی قدرت رکھتا ہے کہ مُردوں کو زندہ کردے کیوں نہیں بے شک وہ
كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۳۳﴾ وَيَوْمَ يُعْرَضُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا
ہر چیز پر قادر ہے ف۳۶ اور جس روز کافر لوگ دوزخ کے سامنے لائے جائیں گے (اور اُن سے پوچھا
عَلَى النَّارِ ؕ اَلَيْسَ هٰذَا بِالْحَقِّ ؕ قَالُوْا بَلٰى وَرَبِّنَا ؕ قَالَ
جائے گا کہ) یہ حقیقت ہے یا نہیں، تو وہ کہیں گے کہ بے شک ہے ہم کو قسم ہے ہمارے پروردگار کی (تب) ارشاد ہوگا
فَذُوْقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ ﴿۳۴﴾ فَاصْبِرْ كَمَا
کہ اچھا تو چکھو عذاب اپنے کفر کے بدلہ میں ف۳۷ آپ صبر کیجئے جیسا
صَبَرَ اُولُوا الْعَزْمِ مِنَ الرُّسُلِ وَلَا تَسْتَعْجِلْ لَّهُمْ ؕ
کہ ہمت والے پیمبروں نے صبر کیا تھا اور ان لوگوں کے حق میں جلدی نہ کیجئے ف۳۸
كَاَنَّهُمْ يَوْمَ يَرَوْنَ مَا يُوْعَدُوْنَ ۙ لَمْ يَلْبَثُوْٓا اِلَّا سَاعَةً
جس روز یہ دیکھ لیں گے اُس (عذاب) کو جس کا ان سے وعدہ کیا جارہا ہے تو اس وقت (انہیں ایسا معلوم ہوگا کہ) گویا دن



ف۳۴ آیت اس باب میں تو صاف وصریح ہے کہ جنات ایمان لے آنے کے بعد عذابِ الٰہی سے بچ جائیں گے۔ لیکن اس باب میں ناطق وصریح نہیں کہ ایمان لانے پر جنت میں بھی داخل ہو جائیں گے۔ ان کے دخولِ جنت کے باب میں خاموشی ہے۔ امام ابوحنیفہؒ سے غایت احتیاط کی بناء پر جنات کے دخولِ جنت کے بارہ میں سکوت وتوقف منقول ہے۔ قال ابو حنیفة لا ثواب لهم الا النجاة من النار لهذه الاية (مدارک) وقال النسفی فی التیسیر توقف ابوحنیفة فی ثواب الجن فی الجنة ونعیمهم لانه لا استحقاق للعبد علی الله تعالی ولم یقل بطریق الوعد فی حقهم الا المغفرة والاجارة من العذاب واما نعیم الجنة فموقوف علی الدلیل (روح) البتہ دوسرے ائمہ نے جنات کے مستحق جنت ہونے کو بلا تامل تسلیم کرلیا ہے۔ قال النووی فی شرح مسلم والصحیح انهم یدخلونها ویتنعمون فیها بالاکل والشرب وغیرهما وهذا مذهب الحسن البصری ومالک بن انس والضحاک وابن ابی لیلی وغیرهم (روح) وقال مالک ابن ابی لیلی وابویوسف ومحمد رحمهم الله لهم الثواب والعقاب وعن الضحاک انهم یدخلون الجنة ویاکلون ویشربون (مدارک) اِلَى الْحَقِّ۔ الحق سے مراد اصول دین ہیں۔ یعنی عقائد اساسی۔ ای فی الاعتقادات (ابن کثیر) اِلٰى طَرِيْقٍ مُّسْتَقِيْمٍ۔ طریق مستقیم۔ سے مراد تفصیلاتِ شریعت ہیں، یعنی احکام عبادات ومعاملات وغیرہا۔ ای فی العملیات (ابن کثیر) دَاعِيَ اللّٰهِ۔ سے مراد رسول اللہ سے ہونا ظاہر ہی ہے۔ قرآن مجید بھی مراد ہوسکتا ہے۔ مِّنْ ذُنُوْبِكُمْ۔ مراد اس سے بعض گناہ نہیں بلکہ کل گناہ ہیں۔ من صلة ای ذنوبکم کلها (معالم) ف۳۵ (کہ باوجود وضوحِ حق وقیام دلائل کے داعی حق کی بات پر کان نہیں دھرتے اور اُس کی تکذیب میں لگے ہوئے ہیں) ف۳۶ (تو وہ وقت مناسب پر مُردوں کے زندہ کرنے پر قادر کیوں نہ ہوگا؟) یعنی امکان بعث تو قدرتِ حق کے مشاہدۂ آثار سے بالکل ظاہر ہے۔ وَلَمْ يَعْيَ بِخَلْقِهِنَّ۔ یہ تردید ہے اس یہود اور مسیحی عقیدہ کی کہ خدا چھ روز میں آفرینش کائنات کے بعد تھک گیا تھا۔ اور ساتویں دن اس نے آرام کیا۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ بَلٰى ...... قَدِيْرٌ۔ یہ تردید ہے مشرک قوموں اور جاہلی فلسفیوں کے اس زعم کی کہ خدا موجود تو ہے لیکن اس کی قدرت محدود ہے اور اس کے اختیارات ایک خاص درجہ اور حد سے زیادہ نہیں۔ یورپ میں ایک گروہ موحدون (DEISTS) کے نام سے گزرا ہے۔ یہ لوگ وجود باری کے تو قائل تھے، لیکن جزاء وسزائے آخرت اور رسالت وغیرہ کے منکر۔ قدیم قوموں میں بھی یہ گمراہی اچھی خاصی شائع رہی ہے۔ ف۳۷ اور اس کفر میں آخرت وجہنم کا انکار بھی داخل ہے۔ هٰذَا۔ یعنی یہ عذاب جس کا اب وقوع ہو رہا ہے۔ اَلَيْسَ هٰذَا بِالْحَقِّ۔ یعنی حقیقت سے دوچار ہونے کے بعد ابھی تمہارے وہی دلائل قائم ہیں؟ ف۳۸ (انتقام الٰہی کی) امت اسلامیہ کی نصرت کے خیال سے آپ کے دل میں تقاضا طبعاً پیدا ہوتا تھا کہ مخالفین معاندین پر گرفت اگر جلد ہو جاتی تو اچھا تھا۔ فَاصْبِرْ ...... الرُّسُلِ۔ محققین عارفین نے کہا ہے کہ صبر بدرجہ کمال انبیاء کرام کی خصوصیات میں سے ہے۔ انبیاء کی سی عالی ہمتی نہ کسی غیر نبی کی قدرت میں ہے اور نہ وہ اس پر مامور ہے۔ اُولُوا الْعَزْمِ مِنَ الرُّسُلِ۔ من تبعیضیہ بھی ہوسکتا ہے۔ اس صورت میں مراد منتخب مشاہیر رسل سے ہوگی۔ اور ان کی تعیین میں اختلاف ہے۔ مفسرین کی ایک بڑی جماعت اسی ترکیب کی طرف گئی ہے۔ وعن عطاء الخراسانی والحسن بن الفضل والکلبی ومقاتل وقتادہ وابی العالیه وابن جریج والیه ذهب اکثر المفسرین ان من للتبعیض فاولوا العزم بعض الرسل علیهم السلام واختلف فی عدتهم وتعیینهم علی اقواله (روح) وقد اختلف فی تعداد اولی العزم علی اقوال (ابن کثیر) اور جائز ہے کہ من کو بیانیہ بھی سمجھا جائے۔ اس صورت میں اولوالعزم کا اطلاق سارے ہی انبیاء پر ہوگا۔ محققین کی ایک مختصر تعداد نے اسی ترکیب کو صحیح مانا ہے۔ اوللبیان فیکون اولوا العزم صفة الرسل کلهم (مدارک) ومن بیانیة فیکون اولوالعزم صفة جمیعهم والیه ذهب ابن زید والجبائی وجماعة (روح) وقد یحتمل ان یکون المراد باولی العزم جمیع الرسل فتکون من لبیان الجنس (ابن کثیر) قال ابن زید کل الرسل کانوا اولی العزم لم یبعث الله نبیًا الاکان ذاعزم وحزم ورأی وکمال عقل وانما ادخلت من للتجنیس لا للتبعیض (معالم)

مِنۡ نَّهَارٍ ؕ بَلٰغٌ ۚ فَهَلۡ يُهۡلَكُ اِلَّا الۡقَوۡمُ الۡفٰسِقُوۡنَ ﴿۳۵﴾

بھر میں کل ایک گھڑی رہے ہیں (یہ اللہ کی طرف سے) تبلیغ ہے، سو برباد تو وہی ہوں گے جو نافرمان ہوں گے و۳۹

اٰیاتھا ۳۸ | ۴۷ سُوۡرَةُ مُحَمَّدٍ مَّدَنِيَّةٌ ۹۵ | رکوعاتھا ۴

اس کی اڑتیس آیتیں | سورۂ محمدؐ مدینہ میں نازل ہوئی | اور چار رکوع ہیں

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اَلَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا وَ صَدُّوۡا عَنۡ سَبِيۡلِ اللّٰهِ اَضَلَّ

جو لوگ کافر ہوئے اور اللہ کے راستہ سے روکا بھی (اللہ نے) اُن کے اعمال

اَعۡمَالَهُمۡ ﴿۱﴾ وَ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَ اٰمَنُوۡا

کالعدم کردیئے و۱ اور جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے نیک عمل بھی کیے اور اسی (سب) پر ایمان لائے

بِمَا نُزِّلَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ هُوَ الۡحَقُّ مِنۡ رَّبِّهِمۡ ۙ كَفَّرَ عَنۡهُمۡ

جو محمدؐ پر نازل کیا گیا اور وہ امر حق اُن کے پروردگار کی طرف سے ہے، اللہ اُن کے

سَيِّاٰتِهِمۡ وَ اَصۡلَحَ بَالَهُمۡ ﴿۲﴾ ذٰلِكَ بِاَنَّ الَّذِيۡنَ كَفَرُوا

گناہوں کا کفارہ ان کی طرف سے کردے گا اور ان کی حالت درست رکھے گا و۲ یہ اس لئے ہے کہ کافروں نے تو باطل کی

اتَّبَعُوا الۡبَاطِلَ وَ اَنَّ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوا اتَّبَعُوا الۡحَقَّ مِنۡ

پیروی کی اور ایمان والوں نے اپنے پروردگار کی طرف سے آئے ہوئے حق کو

رَّبِّهِمۡ ؕ كَذٰلِكَ يَضۡرِبُ اللّٰهُ لِلنَّاسِ اَمۡثَالَهُمۡ ﴿۳﴾ فَاِذَا

اختیار کیا اللہ اسی طرح لوگوں کے لئے اُن کے حالات بیان کرتا ہے و۳ سو جب

لَقِيۡتُمُ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا فَضَرۡبَ الرِّقَابِ ؕ حَتّٰۤى اِذَاۤ

تمہارا مقابلہ کافروں سے ہو جائے تو (ان کی) گردنیں مار چلو یہاں تک کہ جب ان کی



و۳۹ (اور اتمام حجت کے بعد بھی نافرمان ہی رہیں گے) کَاَنَّهُمۡ...... نَّهَارٍ۔ یعنی مشاہدہ عذاب آخرت کے وقت دنیوی زندگی کی طویل سے طویل مدت بھی چشم زدن کی سی معلوم ہوگی۔ بَلٰغٌ۔ یعنی رسولوں کی معرفت اتمام حجت ہو چکا۔ الۡفٰسِقُوۡنَ۔ یہاں مراد محض گنہگار نہیں، بلکہ دائرہ اسلام سے خارج رہنے والے کافر مراد ہیں۔ جن پر تبلیغ حق کا کوئی اثر ہی نہ ہوا۔ ای المشرکون الخارجون عن الاتعاظ به والعمل بمواجبه (مدارک) فاسق کا اصطلاحی مفہوم، اسے کافر سے ممتاز کرنے والا تو بہت بعد کا ہے، قرآن مجید میں وہ اپنے وسیع وعموی مفہوم میں آیا ہے۔ مطلق نافرمان کے مرادف

و۱ یعنی جن اعمال کو یہ غیر مسلم اپنے خیال میں نیک اور صالحانہ سمجھ رہے تھے، وہ آخرت میں انکشافِ حقیقت کے وقت بے وزن اور ناکارے نکلے اور اس لئے غیر مقبول ٹھہرے۔ اَلَّذِيۡنَ...... اللّٰهِ۔ منکرین کے سرداروں کی یہ عادت ہر زمانہ میں رہی اور اب بھی ہے، وَ صَدُّوۡا عَنۡ سَبِيۡلِ اللّٰهِ۔ محققین نے تصریح کر دی ہے کہ حبط اعمال کے لئے، اعمال کے نامقبول ٹھہر جانے کے لئے، محض کفر کافی ہے۔ دوسروں کو ایمان سے روکنا یہ اس کی شرط نہیں ہے۔ یہ تو ان سردارانِ کفر کی محض واقعی حالت کا بیان ہے۔ و۲ (دنیا و آخرت دونوں میں) كَفَّرَ عَنۡهُمۡ سَيِّاٰتِهِمۡ۔ یعنی ان کے گناہوں سے درگزر کردے گا...... گناہوں سے پاک تو بجز انبیاء معصومین کے اور کوئی ہو نہیں سکتا۔ چنانچہ یہاں قرآن مجید "سیئات" کو کھلم کھلا اَلَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ (مومنین صالحین) ہی کی جانب منسوب کر رہا ہے۔ مومنین صادقین کے فخر و شرف کے لئے بس اس قدر کافی ہے کہ ان کے اعمال صالحہ کے انبار عظیم کے ساتھ جو گنے چنے ہوئے چند گناہ ہوں گے، وہ بالکل معاف کر دیئے جائیں گے۔ مُحَمَّدٍ۔ اسم پاک محمد ﷺ پر حاشیہ سورۂ ال عمران (پ۴) میں گزر چکا۔ نیز ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ اَصۡلَحَ بَالَهُمۡ۔ یہ اصلاح حال دنیا میں تو اس طرح ہوگی کہ مومنین کی توفیق عمل صالح بڑھتی جائے گی۔ اور آخرت میں اس طرح کہ انہیں نجات کامل مل جائے گی۔ و۳ (کہ وہ ان سے ہدایت وبصیرت کے سبق لیں) ذٰلِكَ۔ یعنی مومنوں اور کافروں کے درمیان یہ فرق عظیم۔ لِلنَّاسِ۔ یعنی نفع رسانی خلق کی غرض سے۔ ای لاجل الناس لیعتبروا بهم۔ (مدارک)

وٰ۴ یعنی سب کو قید کرلو۔ کوئی بھاگ کر نکل نہ جانے پائے۔ اِذَا لَقِيْتُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ۔ مراد میدانِ جنگ وجہاد میں مڈبھیڑ ہونے سے ہے...... یہ مراد نہیں کہ حالت امن وصلح میں راستہ گلی میں چلتا ہوا کوئی کافر دکھائی دے۔ فَضَرْبَ الرِّقَابِ ۔ یعنی انہیں مار ہی ڈالو۔ جو مقصود حکم قتال وفریضہ جہاد کا ہے...... یہ مراد نہیں کہ ہمیشہ گردن ہی پر وار کرو، کسی اور طریقہ پر قتل نہ کرو۔ عبارة عن القتل لا ان الواجب ان تضرب الرقاب خاصة دون غيرها عن الاعضاء (مدارک) حَتّٰۤى اِذَاۤ اَثْخَنْتُمُوْهُمْ ۔ اس اثخان یا کافی خونریزی کا معیار فقہاء نے یہ قرار دیا ہے کہ اب اگر قتل کے بجائے قیدی پر اکتفاء کی جائے تو جب بھی غلبہ کفار اور مضرت مسلمین کا احتمال نہ رہے۔ ذٰلک حين لا يبقى شوكة للكافرين (مدارک) اس حکم قتل وخونریزی سے بچے، عورتیں اور زیادہ بوڑھے یعنی غیر مقاتلین مستثنیٰ ہیں۔ فَشُدُّوا الْوَثَاقَ ۔ یعنی انہیں خوب احتیاط وہوشیاری سے اپنی قید میں رکھو۔ یہ لفظی معنٰی مراد نہیں کہ ہمیشہ انہیں رسی سے باندھ ہی کر رکھو۔ وٰ۵ یعنی یہ حکم جہاد وقتال اسی طرح اور انہیں صورتوں کے ساتھ فرض ہے۔ فَاِمَّا ...... فِدَآءً ۔ یعنی قتل واسیری کے بعد اب حکم رہائی ہی کا ہے، خواہ باخذ معاوضہ وفدیہ، خواہ یوں ہی بلا معاوضہ...... کافر حربی بھی جب اسلام قبول کرلیں یا محض اتنا ہی کر



اَثْخَنْتُمُوْهُمْ فَشُدُّوا الْوَثَاقَ ۙ فَاِمَّا مَنًّاۢ بَعْدُ وَ اِمَّا

خوب خونریزی کر چکو تو خوب مضبوط باندھ لو وٰ۴ پھر اس کے بعد یا محض احسان رکھ کر (چھوڑ دو)

فِدَآءً حَتّٰى تَضَعَ الْحَرْبُ اَوْزَارَهَا ۛ ذٰلِكَ ۛ وَلَوْ يَشَآءُ

یا معاوضہ لے کر (چھوڑ دو) تاآنکہ لڑائی اپنے ہتھیار رکھ دے (یہ حکم) اسی طرح ہے وٰ۵ اور اگر اللہ کی مشیت

اللّٰهُ لَانْتَصَرَ مِنْهُمْ وَ لٰكِنْ لِّيَبْلُوَا۟ بَعْضَكُمْ بِبَعْضٍ ؕ

ہوتی تو ان سے انتقام لے لیتا، لیکن (حکم اس لئے دیا) تاکہ تم میں سے ایک کا دوسرے کے ذریعہ سے امتحان کرے وٰ۶

وَالَّذِيْنَ قُتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَلَنْ يُّضِلَّ اَعْمَالَهُمْ ۝۴

اور جو لوگ اللہ کی راہ میں مارے جاتے ہیں اللہ ان کے اعمال کو ہرگز ضائع نہ کرے گا وٰ۷

سَيَهْدِيْهِمْ وَ يُصْلِحُ بَالَهُمْ ۝۵ وَ يُدْخِلُهُمُ الْجَنَّةَ

اللہ انہیں سنبھالے رہے گا اور اُن کی حالت درست رکھے گا اور انہیں جنت میں داخل کرے گا

عَرَّفَهَا لَهُمْ ۝۶ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِنْ تَنْصُرُوا اللّٰهَ

جس کی انہیں (خوب) پہچان کرا دے گا وٰ۸ اے ایمان والو اگر تم اللہ کی مدد کرو گے،

يَنْصُرْكُمْ وَيُثَبِّتْ اَقْدَامَكُمْ ۝۷ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَتَعْسًا لَّهُمْ

تو وہ تمہاری مدد کرے گا اور تمہارے قدم جمائے گا وٰ۹ اور جو لوگ کافر ہیں ان کے لئے بربادی ہے

وَ اَضَلَّ اَعْمَالَهُمْ ۝۸ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَرِهُوْا مَاۤ اَنْزَلَ اللّٰهُ

اور (اللہ) اُن کے اعمال کالعدم کردے گا وٰ۱۰ یہ اس سبب سے کہ انہوں نے اللہ کے اتارے ہوئے (احکام) کو ناگوار جانا

فَاَحْبَطَ اَعْمَالَهُمْ ۝۹ اَفَلَمْ يَسِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ فَيَنْظُرُوْا

اس نے اُن کے اعمال کو اکارت کر دیا وٰ۱۱ کیا یہ لوگ زمین پر چلے پھرے نہیں، جو یہ دیکھتے

كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ دَمَّرَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ ز

کہ جو لوگ ان سے پہلے ہو گزرے ہیں ان کا کیا انجام ہوا اللہ نے انہیں ہلاک کر مارا

معٰ (وقد يبتدأ بقوله ذٰلك ولٰكن حسن اتصاله بما قبله ويوقف على ذٰلك) ۱۲



لیں کہ حکومت اسلامی کی اطاعت قبول کر کے ذمیت کے حقوق حاصل کرلیں تو اب نہ ان کا قتل جائز رہے گا اور نہ قیدی...... اب وہ آزاد ہیں۔ فقہاء نے یہاں متعدد صورتیں لکھی ہیں اور انتخاب کا اختیار حسب مصالح آیت، امام مسلمین کے ہاتھ میں چھوڑا ہے...... وہ چاہے تو قتل کردے، چاہے یوں ہی بھی چھوڑ دے۔ چاہے مالی معاوضہ لے کر چھوڑ دے۔ چاہے غلام بنالے۔ چاہے مسلمان قیدیوں کے تبادلہ میں چھوڑے۔ حَتّٰى تَضَعَ الْحَرْبُ اَوْزَارَهَا ۔ یعنی کافر مقاتل ہتھیار ڈال دیں، خواہ دین اسلام قبول کر کے، خواہ اسلام کی حاکمیت وحکومت قبول کر کے۔ قال الكلبي حتى يسلموا اويسالموا (معالم۔ خازن) قال الفراء حتى لا يبقى الا مسلم اومسالم (معالم۔ خازن) اَلْحَرْبُ ۔ یہ نکتہ ملحوظ رہے کہ قرآن مجید نے جہاں کہیں بھی حرب یا اس کے مشتقات کا استعمال کیا ہے، کافروں ہی کی جنگ کے سلسلہ میں کیا ہے۔ مسلمانوں کی جنگ کے لئے قتال وغیرہ دوسرے لفظ آئے ہیں۔ وٰ۶ اشارہ حکم جہاد کی بعض حکمتوں اور مصلحتوں کی جانب ہے...... ایک طرف مجاہدین کو تعمیل ارشاد کا اجر ملے۔ دوسری طرف کافروں اور منکروں کو موقع رہے کہ اب بھی حق کو قبول کرلیں۔ لَانْتَصَرَ مِنْهُمْ ۔ یعنی اگر اس کی مشیت تکوینی یوں ہی ہوتی تو وہ تمہارا واسطہ ڈالے بغیر یوں ہی اپنے کسی اشارہ تکوینی سے ان کا خاتمہ کردیتا۔ آخر پچھلی نافرمان امتوں کے ساتھ یہ معاملہ پیش ہی آچکا ہے، اور کسی کو غرقابی سے، کسی کو طوفان تند سے، کسی کو زلزلہ سے ہلاک ہی کیا جاچکا ہے۔ وٰ۷ یہ وعدۂ الٰہی ہے کہ جہاد فی سبیل اللہ کے کسی کشتہ کا خون ضائع نہیں کیا جائے گا۔ ایسا نہیں ہونے کا کہ مقتول کی شہادت کا کوئی نتیجہ ہی نہ مرتب ہو۔ وٰ۸ (جس سے ہر شہید بے تکلف اپنی دائمی آرام گاہ تک پہنچ جائے گا) سَيَهْدِيْهِمْ ۔ یعنی ان کے منزل مقصود کے پہنچنے تک ہر قدم پر ان کی رہنمائی اور دستگیری ہوتی رہے گی۔ يُصْلِحُ بَالَهُمْ ۔ قبر میں، حشر میں، پل صراط پر، ہر جگہ ان کی نصرت ویاوری جاری رہے گی۔ وٰ۹ (دشمن کے مقابلہ میں۔ اور تم کبھی اس کے مجمع اور قوت وشوکت سے مرعوب نہ ہوگے) اِنْ تَنْصُرُوا اللّٰهَ ۔ یعنی اللہ کے دین کی مدد ونصرت کرتے رہو گے۔ يَنْصُرْكُمْ ۔ یعنی غلبہ ہو یا مغلوبیت، ہر حال اور ہر صورت میں تائید خداوندی تمہارے ساتھ رہے گی۔ يُثَبِّتْ اَقْدَامَكُمْ ۔ فن حرب کے جاننے والے خوب جانتے ہیں کہ میدانِ جنگ میں کتنی اہمیت عظیم اسی ہمت اور ثابت قدمی کو ہے۔ مسلمانوں کی اس ثابت قدمی پر اغیار کی شہادت کے لئے ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ مومنین عارفین نے کہا ہے کہ یہ ثابت قدم رکھنے کا وعدہ عام ہے ہر شعبہ زندگی کے لئے۔ محض میدانِ جنگ کے ساتھ مخصوص ومحدود نہیں۔ اللہ کے دین کی نصرت کرنے والوں کے ساتھ نصرت الٰہی کارگاہ زندگی کے ہر لمحہ میں موجود رہے گی۔ خواہ وہ وسوسہ شیطانی ہو یا لغزش نفسانی۔ على محجة الاسلام (کشاف۔ مدارک) والمراد بقويكم ويوفقكم للدوام على الطاعة (روح) وٰ۱۰ (آخرت میں) چنانچہ جب وہ انکشافِ حقائق کی گھڑی سامنے آئے گی تو منکرین کو اپنے حق میں جن جن نیک اعمال پر تکیہ اور غرہ تھا وہ سب بے وزن اور ناکارے ثابت ہوں گے۔ فَتَعْسًا لَّهُمْ ۔ یہ بربادی انجام کے لحاظ سے تو یقیناً ہوگی، باقی احتمال اس کے وقوع کا مستقبل قریب میں بھی ہے۔ وٰ۱۱ (اس لئے کہ ان سارے اعمال کا مبنیٰ ومنشا تو کفر ہی تھا، جو بغاوت کی فرد اعلیٰ ہے) كَرِهُوْا ۔ کراہت سے یہاں کراہت طبعی مراد نہیں۔ بلکہ کراہت عقلی مراد ہے۔ جس کا اظہار کافر کے نہ صرف عمل سے بلکہ عقیدہ سے بھی ہر وقت ہوتا رہتا ہے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



وَلِلْكٰفِرِيْنَ اَمْثَالُهَا (۱۰) ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ مَوْلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

اور (ان) کافروں کے لئے بھی ایسے ہی (معاملات) ہونے کو ہیں ف۱۲ یہ اسی سبب سے کہ اللہ ایمان والوں کا کارساز ہے،

ع ۱۱/۵ وَاَنَّ الْكٰفِرِيْنَ لَا مَوْلٰى لَهُمْ (۱۱) اِنَّ اللّٰهَ يُدْخِلُ الَّذِيْنَ

اور کافروں کا کوئی کارساز نہیں ف۱۳ بے شک اللہ اُن لوگوں کو جو

اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا

ایمان لائے اور انہوں نے نیک عمل کئے، باغوں میں داخل کرے گا جن کے نیچے ندیاں پڑی

الْاَنْهٰرُ ۭ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا يَتَمَتَّعُوْنَ وَيَاْكُلُوْنَ كَمَا تَاْكُلُ

بہ رہی ہوں گی، اور جو کافر ہیں وہ عیش کر رہے ہیں اور کھا (پی) رہے ہیں جس طرح چوپائے

الْاَنْعَامُ وَالنَّارُ مَثْوًى لَّهُمْ (۱۲) وَكَاَيِّنْ مِّنْ قَرْيَةٍ هِيَ اَشَدُّ

کھاتے (پیتے) ہیں، آگ ہی ان کا ٹھکانا ہے ف۱۴ اور کتنی ہی بستیاں ایسی تھیں جو قوت میں آپ کی

قُوَّةً مِّنْ قَرْيَتِكَ الَّتِيْٓ اَخْرَجَتْكَ ۚ اَهْلَكْنٰهُمْ فَلَا

اس بستی سے بڑھی ہوئی تھیں جس کے رہنے والوں نے آپ کو (وہاں سے) نکالا، ہم نے انہیں ہلاک کر دیا، اور کوئی اُن کا

نَاصِرَ لَهُمْ (۱۳) اَفَمَنْ كَانَ عَلٰي بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّهٖ كَمَنْ زُيِّنَ

مددگار نہ ہوا ف۱۵ تو کیا جو لوگ اپنے پروردگار کی طرف سے واضح دلیل پر ہیں وہ ان لوگوں کی طرح ہو جائیں گے جن کی بد

لَهٗ سُوْۗءُ عَمَلِهٖ وَاتَّبَعُوْٓا اَهْوَاۗءَهُمْ (۱۴) مَثَلُ الْجَنَّةِ الَّتِيْ

عملی ان کی نگاہ میں خوش نما کر دی گئی ہے اور وہ اپنی نفسانی خواہشوں پر چل رہے ہیں ف۱۶ جس جنت کا

وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ ۭ فِيْهَآ اَنْهٰرٌ مِّنْ مَّاۗءٍ غَيْرِ اٰسِنٍ ۚ وَاَنْهٰرٌ

متقیوں سے وعدہ کیا جاتا ہے، اس کی کیفیت یہ ہے کہ اس میں نہریں تغیر نہ ہونے والے پانی کی ہوں گی، اور نہریں

مِّنْ لَّبَنٍ لَّمْ يَتَغَيَّرْ طَعْمُهٗ ۚ وَاَنْهٰرٌ مِّنْ خَمْرٍ لَّذَّةٍ

ذائقہ نہ بدلنے والے دودھ کی ہوں گی اور نہریں پینے والوں کے لئے خوش ذائقہ



ف۱۲ (اس لئے کہ کفر جو علت ہلاکت و بربادی ہے، وہ ان میں اور اُن میں مشترک ہے) کَیْفَ ...... قَبْلِهِمْ۔ علم آثار قدیمہ آج جن جن قوموں کے کھنڈر اور ویرانے ڈھونڈ ڈھونڈ کر نکال رہا ہے وہ سب قومیں اپنے اپنے زمانہ میں تہذیب وتمدن اور ترقی و دولت کی چوٹی پر پہنچی ہوئی، لیکن منکر و نافرمان ہی ہوئی ہیں۔ اَمْثَالُهَا۔ یہ مثلیت صرف وقوعِ عذاب کے لحاظ سے ارشاد ہوئی ہے نہ کہ نوعیت عذاب کے لحاظ سے۔ ف۱۳ (جو اللہ کے مقابلہ میں ان کے کام آ سکے) بِاَنَّ ...... اٰمَنُوْا۔ اور وہی اللہ دنیا وآخرت میں مومنین کے کام بناتا رہتا ہے۔ ذٰلِكَ۔ یعنی یہی مومنوں کی نصرت اور کافروں کی بدانجامی۔ ای نصر المؤمنین وسوء عاقبة الكافرين (مدارک) ف۱۴ (اس لئے کہ انہوں نے ساری زندگی سوال آخرت اور دینی ذمہ داری سے بالکل بےفکر ہو کر گزاری تھی) يَاْكُلُوْنَ۔ تاكل۔ اکل کا ترجمہ دونوں جگہ اردو محاورہ کے لحاظ سے "کھانے پینے" ہی سے ہو سکتا ہے۔ كَمَا تَاْكُلُ الْاَنْعَامُ۔ یعنی جس طرح مویشیوں کو کھانے سے مقصود بس پیٹ بھرنا ہی ہوتا ہے اور اور کوئی غرض ان کے سامنے نہیں ہوتی، منکرین آخرت اور مادیین کے سامنے بھی پیٹ ہی کا سوال اصل سوال ہوتا ہے۔ جس کے آگے اور کچھ نہیں۔ کھانے پینے کا مآل کیا ہے اور اس کھانے پینے کے لئے حدود و قیود کیا ہیں ان سارے سوالات کی طرف سے یہ لوگ بےفکر ہی رہتے ہیں۔ ف۱۵ تو آپ کے ہم وطن کس زعم وپندار کی غفلت میں پڑے ہوئے ہیں) اَشَدُّ قُوَّةً۔ جسمانی، مادی، مالی، عددی، ہر اعتبار سے ان اہل عرب سے برتر۔ قَرْيَتِكَ الَّتِيْٓ اَخْرَجَتْكَ۔ قریہ سے مراد مکہ کا ہونا بالکل ظاہر ہے۔ اَهْلَكْنٰهُمْ۔ قریہ سے مراد اہل القریہ تھی۔ ضمیر جمع مذکر هُمْ انہیں کی جانب ہے۔ ف۱۶ یعنی کیا دونوں کے درمیان عمل ومحرک عمل کا یہ واضح ونمایاں فرق، ثمرات عمل میں واضح ونمایاں فرق نہ پیدا کر دے گا؟

لِّلشّٰرِبِيْنَ ۚ۬ وَ اَنْهٰرٌ مِّنْ عَسَلٍ مُّصَفًّى ؕ وَ لَهُمْ فِيْهَا

شراب کی ہوں گی اور نہریں شہد صاف کی ہوں گی اور وہاں اُن کے لئے

مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ وَ مَغْفِرَةٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ ؕ كَمَنْ هُوَ خَالِدٌ

ہر قسم کے پھل ہوں گے اور اُن کے پروردگار کی طرف سے بخشش ہوگی و۱۷ (تو کیا ایسے لوگ) ان لوگوں جیسے ہوسکتے ہیں جو

فِي النَّارِ وَ سُقُوْا مَآءً حَمِيْمًا فَقَطَّعَ اَمْعَآءَهُمْ ﴿۱۵﴾ وَ مِنْهُمْ

ہمیشہ دوزخ میں رہیں گے اور کھولتا ہوا پانی انہیں پینے کو دیا جائے گا، وہ اُن کی انتڑیوں کو ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالے گا، اور لوگوں میں

مَّنْ يَّسْتَمِعُ اِلَيْكَ ۚ حَتّٰۤى اِذَا خَرَجُوْا مِنْ عِنْدِكَ

سے کچھ ایسے بھی ہیں جو اُن کی طرف کان لگاتے ہیں یہاں تک کہ جب آپ کے پاس سے باہر جاتے ہیں تو

قَالُوْا لِلَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ مَاذَا قَالَ اٰنِفًا ۟ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ

جو صاحب علم ہیں اُن سے پوچھتے ہیں کہ ابھی انہوں نے کیا کہا تھا، یہی لوگ ہیں کہ اللہ نے اُن کے

طَبَعَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَ اتَّبَعُوْۤا اَهْوَآءَهُمْ ﴿۱۶﴾ وَ الَّذِيْنَ

دلوں پر مہر کر دی ہے اور وہ اپنی نفسانی خواہشوں پر چل رہے ہیں و۱۸ اور جو لوگ

اهْتَدَوْا زَادَهُمْ هُدًى وَّ اٰتٰىهُمْ تَقْوٰىهُمْ ﴿۱۷﴾ فَهَلْ يَنْظُرُوْنَ

راہ پر ہیں اللہ انہیں اور زیادہ ہدایت دیتا ہے اور انہیں تقویٰ کی توفیق دیتا ہے و۱۹ سو یہ لوگ بس قیامت

اِلَّا السَّاعَةَ اَنْ تَاْتِيَهُمْ بَغْتَةً ۚ فَقَدْ جَآءَ اَشْرَاطُهَا ۚ فَاَنّٰى

ہی کے منتظر ہیں کہ اُن پر دفعۃً آ پڑے سو اُس کے آثار تو پیدا ہی ہو چکے ہیں، سو جب وہ

لَهُمْ اِذَا جَآءَتْهُمْ ذِكْرٰىهُمْ ﴿۱۸﴾ فَاعْلَمْ اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ

ان کے سامنے آ کھڑی ہوگی تو ان کو سمجھنا کہاں میسر ہوگا؟ و۲۰ تو آپ اس کا یقین رکھئے کہ بجز اللہ کے کوئی معبود نہیں

وَ اسْتَغْفِرْ لِذَنْۢبِكَ وَ لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَ الْمُؤْمِنٰتِ ؕ وَ اللّٰهُ يَعْلَمُ

اور اپنی خطا کی معافی مانگتے رہئے اور سارے ایمان والوں اور ایمان والیوں کے لئے بھی، اور اللہ خوب خبر رکھتا ہے

و۱۷ خلاصہ یہ کہ اہل جنت ہر قسم کی مادی و روحانی نعمتوں سے مالا مال ہوں گے۔ دنیا کی ہر مادی نعمت فناء پذیر ہوتی ہے۔ پانی سڑ جاتا ہے، دودھ بگڑ جاتا ہے، شراب میں تلخی ہوتی ہے شہد میں گدلا پن شامل رہتا ہے۔ آیت میں ان سب چیزوں کی نفی کر کے بتلا دیا ہے کہ جنت کی کسی مادی نعمت میں کوئی خرابی نہ پیدا ہونے پائے گی۔ جنت کا ماحول، ناسوت کے ماحول سے بالکل مختلف ہوگا، اس لئے وہاں کی ''مادیات'' کا بھی یہاں کی مادیات سے بالکل مختلف ہونا قرین قیاس ہے۔ وہاں کی مادیات بس صرف لفظاً ہی مادیات ہوں گے۔ مَآءٍ غَيْرِ اٰسِنٍ۔ یعنی پانی ہوگا مگر دنیوی پانی کے برخلاف وہ کبھی سڑے گا نہیں...... زندگی قائم رکھنے والا۔ لَّبَنٍ لَّمْ يَتَغَيَّرْ طَعْمُهٗ۔ یعنی دودھ ہوگا مگر دنیوی دودھ کے برخلاف وہ کبھی بگڑے گا نہیں — قوت دینے والا۔ خَمْرٍ لَّذَّةٍ لِّلشّٰرِبِيْنَ۔ یعنی شراب ہوگی مگر دنیوی شراب کے برخلاف ہر تلخی سے پاک اور ہر سکر و خمار سے بری — سرور و لذت پیدا کرنے والی۔ عَسَلٍ مُّصَفًّى۔ یعنی شہد ہوگا مگر دنیوی شہد کے برعکس ہر آمیزش سے پاک — شفا بخشنے والا۔ و۱۸ (ہدایت سے روز بروز دُور ہو کر) وَ مِنْهُمْ...... اِلَيْكَ۔ یعنی اُن کے چہرہ، بشرہ سے بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ آپ کی گفتگو کو غور و توجہ سے سن رہے ہیں۔ حالانکہ واقعہ یہ نہیں۔ بیان منافقین کا ہو رہا ہے۔ حَتّٰۤى...... اٰنِفًا۔ یعنی مجلس رسول ﷺ میں بیٹھنے کے بعد بھی ایسے کورے رہتے ہیں کہ جب باہر نکلتے ہیں تو اہل علم و ایمان سے پوچھتے ہیں کہ یہ ابھی کیا ارشاد ہوا تھا — محض صحبت و ہم نشینی بڑے سے بڑے مرشد کے پاس بھی بے اثر رہتی ہے۔ جب تک بیٹھنے والے کے دل میں قصد استفادہ نہ ہو۔ اُولٰٓئِكَ...... قُلُوْبِهِمْ۔ یہ طبع قلب (دل پر مہر لگ جانے) کا عمل حق تعالیٰ کی جانب سے ابتداءً نہیں ہوتا۔ محض بطور نتیجہ کے ہوتا ہے۔ وَ اتَّبَعُوْۤا اَهْوَآءَهُمْ۔ اُن کی ارادی بے توجہی کا نتیجہ یہ ہوا کہ ان کی توجہ کی صلاحیت بھی روز بروز کمزور ہوتی گئی۔ و۱۹ چنانچہ ایمان کے بعد وہ احکام پر بھی عمل کرتے رہتے ہیں۔ راہ ہدایت پر چلنے اور احکام پر عمل کرتے رہنے سے ایک خاص برکت یہ پیدا ہوتی ہے کہ ہدایت اور بڑھتی رہتی اور عمل کی توفیق اور زیادہ پیدا ہوتی رہتی ہے۔ و۲۰ یعنی سمجھنے سمجھانے کا وقت تو اب ہے۔ قیامت کے آ جانے پر اسے سمجھے بھی، تو یہ سمجھ مفید کیا خاک ہوگی؟ فَقَدْ جَآءَ اَشْرَاطُهَا۔ قرب قیامت کی ابتدائی علامتوں میں مثلاً جھوٹے مدعیان نبوت کا ظہور، تو نزول قرآن کے زمانہ ہی میں شروع ہو گیا تھا۔

ع ۸

مُتَقَلَّبَكُمْ وَمَثْوٰىكُمْ ﴿۱۹﴾ وَيَقُوْلُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَوْلَا نُزِّلَتْ

تم (سب) کے چلنے پھرنے اور رہنے سہنے کی ف۲۱ اور جو لوگ ایمان والے ہیں، وہ کہتے رہتے ہیں کہ کوئی (نئی) سورت کیوں نہ

سُوْرَةٌ ۚ فَاِذَآ اُنْزِلَتْ سُوْرَةٌ مُّحْكَمَةٌ وَّذُكِرَ فِيْهَا الْقِتَالُ ۙ

نازل ہوئی ف۲۲ سو جس وقت کوئی سورت صاف صاف مضمون کی نازل ہوتی ہے اور اس میں قتال کا ذکر ہوتا ہے،

رَاَيْتَ الَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ يَّنْظُرُوْنَ اِلَيْكَ

تو آپ اُن لوگوں کو دیکھئے گا جن کے دلوں میں روگ ہے کہ آپ کی طرف اس طرح دیکھ رہے ہیں،

نَظَرَ الْمَغْشِيِّ عَلَيْهِ مِنَ الْمَوْتِ ۭ فَاَوْلٰى لَهُمْ ﴿۲۰﴾ طَاعَةٌ

جیسے کسی پر موت کی بے ہوشی طاری ہو ف۲۳ عنقریب اُن کی شامت آنے والی ہے ف۲۴ (اُن کی) اطاعت

وَّقَوْلٌ مَّعْرُوْفٌ ۣ فَاِذَا عَزَمَ الْاَمْرُ ۣ فَلَوْ صَدَقُوا اللّٰهَ

اور بات چیت (کی حقیقت) معلوم ہے، لیکن جب سارا کام تیار ہی ہو جاتا ہے تو (اس وقت بھی) اگر یہ لوگ اللہ سے

لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ ﴿۲۱﴾ فَهَلْ عَسَيْتُمْ اِنْ تَوَلَّيْتُمْ اَنْ

سچے رہتے تو اُن کے حق میں بہتر ہوتا ف۲۵ اگر تم کنارہ کش رہو تو تم کو یہ احتمال بھی ہے

تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ وَتُقَطِّعُوْٓا اَرْحَامَكُمْ ﴿۲۲﴾ اُولٰۗىِٕكَ

کہ تم لوگ دنیا میں فساد مچا دو گے اور آپس میں قطع قرابت کر لو گے ف۲۶ یہی لوگ تو ہیں

الَّذِيْنَ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ فَاَصَمَّهُمْ وَاَعْمٰٓى اَبْصَارَهُمْ ﴿۲۳﴾ اَفَلَا

جن پر اللہ نے لعنت کی ہے سو انہیں بہرا کر دیا، اور اُن کی آنکھوں کو اندھا کر دیا ہے ف۲۷ تو کیا

يَتَدَبَّرُوْنَ الْقُرْاٰنَ اَمْ عَلٰي قُلُوْبٍ اَقْفَالُهَا ﴿۲۴﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ

یہ لوگ قرآن میں غور نہیں کرتے یا دلوں پر قفل لگ رہے ہیں؟ ف۲۸ بے شک جو لوگ

ارْتَدُّوْا عَلٰٓي اَدْبَارِهِمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمُ الْهُدَى ۙ

پشت پھیر کر ہٹ گئے بعد اس کے راہِ ہدایت اُن پر صاف ظاہر ہو چکی تھی



ف۲۱ یعنی وہ باخبر ہے تمہارے سارے ہی اعمال واحوال سے، سو اُسی کے وعدوں کے اُمیدوار اور اُسی کے وعیدوں سے خائف ہونا چاہیے۔ لِذَنْۢبِكَ۔ ذنب کا لفظ رسول ﷺ سے متعلق قرآن کریم میں جابجا آیا ہے۔ ایک اصولی بات ہمیشہ یاد رہے کہ ذنب معصوم کے سلسلہ میں جب بھی آئے گا، مراد اُس سے صرف ذنب صوری یا اجتہادی ہوگا، ورنہ کلام میں صریح تناقض واقع ہوگا۔ اس کے بعد انشاء اللہ کوئی اشکال نہ رہے گا۔ فَاعْلَمْ۔ یعنی اس یقین پر آئندہ بھی قائم رہیے جیسا کہ اب تک رہے ہیں۔ ف۲۲ (کہ اگر کسی حکم سابق کی تاکید ہو تو ہمیں بھی مزید ثبات کی نعمت حاصل ہو اور اگر کوئی حکم جدید ہو تو اس کی تعمیل کی دولت) وَيَقُوْلُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا۔ مومنین یہ غایت شوق سے کہتے اپنا ایمان تازہ کرنے کی غرض سے۔ ف۲۳ یعنی ایسی بھیانک اور وحشت ناک نظروں سے دیکھتے ہیں جیسی سکرات کے وقت ہو جاتی ہیں مطلب یہ ہوا کہ احکام قتال سن سن کر ان کے کلیجے دہلنے لگتے ہیں، رنگ فق ہو جاتے ہیں، چہروں پر ہوائیاں اُڑنے لگتی ہیں۔ الَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ۔ ذکر منافقین کا ہو رہا ہے۔ دل کے مرض سے مراد نفاق ہے۔ ف۲۴ (خواہ دنیا میں، خواہ آخرت میں، خواہ دونوں جگہ) فَاَوْلٰى لَهُمْ۔ محاورۂ عرب میں کلمۂ وعید وتہدید ہے۔ و عيد بمعنى فويل لهم و معناه الدعاء عليهم بان يليهم الكره (کشاف) ف۲۵ یعنی ایمان میں اگر شروع سے صادق نہ تھے تو خیر۔ آخر میں منافقت سے تائب ہو جاتے، جب بھی ان کا ایمان مقبول ہو جاتا۔ طَاعَةٌ وَّقَوْلٌ مَّعْرُوْفٌ۔ یعنی اُن کی باطنی حالت کا اظہار ان آیات قتال کے نزول کے بعد سب پر ہو گیا۔ فَاِذَا عَزَمَ الْاَمْرُ۔ یعنی نزول حکم قتال کے بعد جب سارا سامان جہاد کا تیار ہو گیا۔ فَلَوْ صَدَقُوا اللّٰهَ۔ یعنی دعویٰ ایمان کے مقتضٰی پر عمل کرتے۔ اور صدق دل سے جہاد پر آمادہ ہو جاتے۔ ف۲۶ حکم جہاد۔ ایک بڑی تمدنی وعقلی مصلحت، قیام عدل و اصلاح وامن ہے۔ اگر جہاد کو ترک کر دیا جائے تو مفسدین کا غلبہ ہو جائے۔ امن عالم برہم ہو جائے، اور دنیا بھر میں ہنگامۂ غدر برپا ہو جائے۔ اِنْ تَوَلَّيْتُمْ۔ یعنی اگر جہاد سے تم منہ موڑ رہے ہو — خطاب براہ راست منافقین سے ہے۔ ضمناً دوسرے لوگ بھی جہاد سے کنارہ کش رہنے والے اس میں شامل ہو گئے۔ فَهَلْ عَسَيْتُمْ۔ یعنی یہ احتمال تو تمہیں ہونا چاہیے۔ عَسَيْتُمْ۔ تَوَلَّيْتُمْ۔ اُوپر سے صیغۂ غائب چلا آ رہا تھا۔ اب دفعۃً صیغۂ مخاطب کی طرف انتقال توبیخ وترہیب کے لیے ہے۔ وَتُقَطِّعُوْٓا اَرْحَامَكُمْ۔ دنیا اگر شریعت اسلامی سے محروم ہو جائے تو آخری انجام سب کا خانہ جنگی ہی پر ہو۔ ف۲۷ (کہ نہ ندائے حق گوش قبول سے سنتے ہیں اور نہ راہ حق دیکھتے ہیں) اَلَّذِيْنَ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ۔ یعنی حق تعالیٰ نے انہیں ان کے نفاق کی پاداش میں اپنی رحمت خاصہ سے دُور کر دیا ہے، سو اب اُن میں احکام پر عمل کی توفیق ہی نہ رہی۔ ف۲۸ (جس سے وہ ہر ہدایت سے غیر متاثر رہنے لگے ہیں) اَفَلَا يَتَدَبَّرُوْنَ الْقُرْاٰنَ۔ قرآن مجید پر اگر وہ جذبۂ حق طلبی وانصاف کے ساتھ غور وفکر کرتے رہتے تو اس کے اعجازی مضامین اُن پر یقیناً کشف حقائق کر کے رہتے۔ عارفین نے اس آیت سے نکالا ہے کہ طولِ امل یعنی ہمیشہ بڑی بڑی آرزوؤں میں پڑے رہنا اور انہیں میں لگے رہنا ممنوع ہے۔ اَمْ یہاں بل کے معنی میں بھی لیا گیا ہے اور ترجمہ اس صورت میں یوں ہوگا کہ ”یہ لوگ قرآن پر غور نہیں کرتے، بلکہ ہے یہ کہ اُن کے دلوں میں قفل لگ رہے ہیں“

الشَّيْطٰنُ سَوَّلَ لَهُمْ ؕ وَاَمْلٰى لَهُمْ ﴿۲۵﴾ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَالُوْا

انہیں شیطان نے چکمہ دیا، اور انہیں دور دور کی سجھائی و۲۹ یہ اسی سبب سے ہوا کہ انہوں نے

لِلَّذِيْنَ كَرِهُوْا مَا نَزَّلَ اللّٰهُ سَنُطِيْعُكُمْ فِيْ بَعْضِ

ان لوگوں سے جو اللہ کے اتارے ہوئے احکام کو ناگوار سمجھتے ہیں کہا کہ ہم چند اُمور میں تمہارا کہنا

الْاَمْرِ ۚ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ اِسْرَارَهُمْ ﴿۲۶﴾ فَكَيْفَ اِذَا تَوَفَّتْهُمُ

مان لیں گے، اور اللہ اُن کی خفیہ باتیں کرنے کو خوب جانتا ہے و۳۰ سو اُن کا کیا حال ہوگا، جب فرشتے اُن کی جان

الْمَلٰٓئِكَةُ يَضْرِبُوْنَ وُجُوْهَهُمْ وَ اَدْبَارَهُمْ ﴿۲۷﴾ ذٰلِكَ

قبض کر رہے ہوں گے، اور اُن کے چہروں پر اور پشتوں پر مارتے جاتے ہوں گے یہ (سب)

بِاَنَّهُمُ اتَّبَعُوْا مَاۤ اَسْخَطَ اللّٰهَ وَكَرِهُوْا رِضْوَانَهٗ فَاَحْبَطَ

اس سبب سے ہوگا کہ یہ اس راہ پر چلے جو طریقہ اللہ کی ناخوشی کا تھا اور اس کی رضا سے بیزار رہے سو اللہ نے اُن کے اعمال

اَعْمَالَهُمْ ﴿۲۸﴾ ع اَمْ حَسِبَ الَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ اَنْ

اکارت کر دیئے و۳۱ کیا جن لوگوں کے دلوں میں روگ ہے، وہ یہ خیال کرتے ہیں کہ

لَّنْ يُّخْرِجَ اللّٰهُ اَضْغَانَهُمْ ﴿۲۹﴾ وَلَوْ نَشَآءُ لَاَرَيْنٰكَهُمْ

اللہ کبھی اُن کی دلی عداوتوں کو کھول نہ دے گا؟ اور اگر ہم چاہتے تو ہم آپ کو ان کا پورا پتہ بتا دیتے

فَلَعَرَفْتَهُمْ بِسِيْمٰهُمْ ؕ وَلَتَعْرِفَنَّهُمْ فِيْ لَحْنِ الْقَوْلِ ؕ وَاللّٰهُ

تو آپ انہیں اُن کے حلیہ سے پہچان لیتے، اور آپ انہیں (اُن کے) طرزِ کلام سے ضرور پہچان لیں گے، اور اللہ

يَعْلَمُ اَعْمَالَكُمْ ﴿۳۰﴾ وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ حَتّٰى نَعْلَمَ الْمُجٰهِدِيْنَ

تمہارے (سب کے) اعمال کو خوب جانتا ہے و۳۲ اور ہم ضرور تمہاری آزمائش کریں گے، تاکہ تم میں سے جہاد کرنے والوں

مِنْكُمْ وَالصّٰبِرِيْنَ ۙ وَنَبْلُوَا اَخْبَارَكُمْ ﴿۳۱﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ

اور تم میں سے ثابت قدم رہنے والوں کو معلوم کرلیں اور تاکہ تمہاری حالتوں کی جانچ کرلیں و۳۳ بے شک جو لوگ

ع ۳/۹ ۶

و۲۹ (کہ رسول پر ایمان لے آنے سے فلاں فلاں مصلحتیں فوت ہو جائیں گی اور فلاں فلاں نقصان لازم آجائیں گے) مِنۢ..... الْهُدَى۔ یعنی یہ لوگ دلائل عقلی و نقلی کے واضح ہو جانے کے باوجود ضد اور خبثِ نفس سے کام لے کر قبولِ حق سے انکار کر رہے ہیں۔ تسویلاتِ شیطانی سے بس اللہ ہی محفوظ رکھے۔ اچھے اچھے مومنین تک اس مردود فریبی کے کہے میں آجاتے ہیں تو جو پہلے ہی سے ناقص الایمان یا ضعیف الایمان ہیں ان کا ذکر ہی نہیں۔ و۳۰ (اور وہی وحی کے ذریعہ سے اپنے رسول ﷺ کو ان لوگوں کی خفیہ سازشوں اور ریشہ دوانیوں سے باخبر کرتا رہتا ہے) بِاَنَّهُمْ۔ ضمیر ھم۔ منافقین مشرکین کی طرف ہے۔ لِلَّذِيْنَ كَرِهُوْا مَا نَزَّلَ اللّٰهُ۔ مراد رؤساء و اکابر یہود ہیں، جنہیں از راہ حسد و عناد، نزولِ قرآن و رسالتِ محمدی ﷺ سخت گراں گزر رہی تھی۔ سَنُطِيْعُكُمْ فِيْ بَعْضِ الْاَمْرِ۔ یعنی گو ہم بظاہر اسلام قبول کرلیں گے، لیکن باطناً و عقیدۃً تمہارے ہی ساتھ رہیں گے۔ و۳۱ یعنی ان کے جو اعمال بظاہر خوشنما و مقبول معلوم ہوتے تھے۔ انہیں بالکل بے وزن و بے حقیقت کر کے دکھلا دیا، اور ان کا انہیں کچھ صلہ نہ دیا۔ یہ اعمال حقیقۃً مردود و غیر مقبول تو شروع ہی سے تھے۔ اس لئے کہ ان کا مبنیٰ و منشاء ایمان تھا ہی نہیں، البتہ ان کی اس مردودیت کا ظہور کامل آخرت ہی میں ہو گا۔ ذٰلِكَ۔ یعنی یہی مرتے وقت ان کی سزائے سخت۔ مَاۤ اَسْخَطَ اللّٰهَ۔ مثلاً کافروں کے ساتھ شرکت اور ان کی معاونت۔ رِضْوَانَهٗ۔ مثلاً مومنین کے ساتھ شرکت اور ان کی معاونت۔ و۳۲ (اس لئے مومنین کے لئے ایمان پر جزاء اور منافقین کے لئے نفاق پر سزا یقینی ہے) وَ لَتَعْرِفَنَّهُمْ فِيْ لَحْنِ الْقَوْلِ۔ یعنی باوجود ہمارے مفصل نہ بتانے کے آپ اپنی فراستِ ایمانی کی مدد سے ان کے لب و لہجہ پر غور کرنے سے اب بھی انہیں پہچان لیں گے۔ صوفیہ عارفین نے لکھا ہے کہ یہ آیت اصل ہے فراست کی۔ لیکن فراست کی بناء پر جزم جائز نہیں۔ اَلَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ۔ دل کے روگ سے مراد وہی نفاق و منافقت ہے۔ و۳۳ (ظاہری طور پر بھی) جانچ سے مراد صرف یہ ہے کہ یہ علم اور یہ جانچ کھلے خزانہ سب کے روبرو ہو جائے۔ ورنہ حق تعالیٰ کے علم ازلی میں تو ظاہر ہے کہ ہر واقعہ ہمیشہ ہی سے موجود ہے۔

كَفَرُوْا وَصَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَشَآقُّوا الرَّسُوْلَ مِنْۢ
کافر ہوئے اور انہوں نے اللہ کے راستہ سے روکا (بھی) اور رسول کی مخالفت کی بعد اس کے
بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمُ الْهُدٰى ۙ لَنْ يَّضُرُّوا اللّٰهَ شَيْـًٔا ؕ
کہ راہ راست اُن پر واضح ہو چکی تھی ہرگز یہ لوگ اللہ کو کوئی نقصان نہ پہنچا سکیں گے
وَسَيُحْبِطُ اَعْمَالَهُمْ ﴿٣٢﴾ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اَطِيْعُوا اللّٰهَ
اور اللہ اُن کی کارروائیوں کو اکارت کر کے رہے گا و۳۴ اے ایمان والو، اطاعت کرو اللہ کی
وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَلَا تُبْطِلُوْۤا اَعْمَالَكُمْ ﴿٣٣﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ
اور اطاعت کرو رسول کی اور اپنے اعمال کو رائیگاں مت کر دو و۳۵ بے شک جو لوگ
كَفَرُوْا وَصَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ثُمَّ مَاتُوْا وَهُمْ كُفَّارٌ
کافر ہوئے اور اللہ کے راستے سے انہوں نے روکا پھر وہ کافر ہی مر بھی گئے
فَلَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَهُمْ ﴿٣٤﴾ فَلَا تَهِنُوْا وَتَدْعُوْۤا اِلَى السَّلْمِ ۖۗ
تو اللہ انہیں ہرگز نہ بخشے گا و۳۶ سو تم ہمت مت ہارو اور انہیں صلح کی طرف مت بلاؤ،
وَاَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ ۖۗ وَاللّٰهُ مَعَكُمْ وَلَنْ يَّتِرَكُمْ
اور تم ہی غالب رہو گے، اور اللہ تمہارے ساتھ ہے و۳۷ اور وہ تمہارے اعمال (کے اجر) میں ہرگز کمی نہیں کرے گا (یہ) دنیوی
اَعْمَالَكُمْ ﴿٣٥﴾ اِنَّمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا لَعِبٌ وَّلَهْوٌ ؕ وَاِنْ
زندگی تو محض ایک کھیل اور تماشہ ہے، اور اگر تم ایمان لاؤ، اور تقویٰ اختیار کرو تو (اللہ) تم کو تمہارے اجر عطا کرے
تُؤْمِنُوْا وَتَتَّقُوْا يُؤْتِكُمْ اُجُوْرَكُمْ وَلَا يَسْـَٔلْكُمْ اَمْوَالَكُمْ ﴿٣٦﴾
گا، اور تم سے تمہارے مال طلب نہیں کرے گا و۳۸ وہ اگر تم سے تمہارے مال طلب کرے اور آخری درجہ تک
اِنْ يَّسْـَٔلْكُمُوْهَا فَيُحْفِكُمْ تَبْخَلُوْا وَيُخْرِجْ اَضْغَانَكُمْ ﴿٣٧﴾
تم سے طلب کرتا رہے تو تم بخل کرنے لگو اور (اللہ) تمہاری ناگواری ظاہر کر دے و۳۹



و۳۴ یعنی اللہ کے دین وشریعت کی تباہی وبربادی کی جو کوششیں یہ لوگ کر رہے ہیں وہ ہرگز کامیاب نہ ہونے پائیں گی۔ اور حکمت الٰہی ان کی ساری کوششوں اور سازشوں کو کچل کر رکھ دے گی۔ حبط اعمال کے لئے ملاحظہ ہو حاشیہ نمبر ۳۱۔ مِنْۢ...... الْهُدٰى۔ اس تبیین ہدایت کے اندر دلائل عقلی وشواہد نقلی سب آ گئے۔ و۳۵ (کافروں کی طرح رسول کی نافرمانی کر کے) فرق یہ ہے کہ کافر کی نافرمانی اصول وعقائد تک پہنچ جاتی ہے اور مسلمان کی نافرمانی فروع واعمال تک محدود رہتی ہے۔ اَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ۔ رسول کی اطاعت کرو۔ جو احکام الٰہی ہی کے مبلغ ومناد ہیں اور اس طرح ان کی اطاعت عین حق تعالیٰ ہی کی اطاعت ہوئی۔ و۳۶ مغفرت کی پہلی اور لازمی شرط ایمان ہے۔ اس کی تصریح قرآن مجید میں بار بار ہوئی ہے۔ ایمان تخم کے درجہ میں ہے، اور مغفرت اسی تخم کا شجر وثمر ہے۔ بغیر تخم کے شجر وثمر کے وجود میں آ جانے کی کوئی شکل ہی نہیں۔ و۳۷ یعنی اللہ نہ دنیا میں تمہارا ساتھ چھوڑے گا نہ آخرت میں۔ دوسری جگہ قرآن مجید نے اسی اَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ کو اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ کے ساتھ مقید ومشروط کیا ہے۔ یعنی غلبہ کی شرط ایمان کامل ہے۔ فَلَا تَهِنُوْا سے مراد یہ ہے کہ پست ہمتی کے مقتضی پر عمل نہ کرو۔ اور مایوسی کے خیال کو اپنے عمل پر غالب نہ آنے دو۔ ورنہ اعداء کی کثرت تعداد اور ساز وسامان اور اپنی قلت تعداد اور بے سروسامانی دیکھ کر طبیعت میں کمزوری اور پستی پیدا ہو جانا تو ایک امر طبعی ہے۔ ممانعت صرف اس کے مقتضاء پر عمل کی ہے۔ وَتَدْعُوْۤا اِلَى السَّلْمِ۔ یعنی تمہیں کافروں کے مقابلہ میں ہمت ہار کے اور ان سے دب کر خواہشِ صلح کرنے کی کوئی ضرورت ہی نہیں۔ تم اللہ کے محبوب ہو۔ کفار اس کے مبغوض ہیں۔ فقہاء مفسرین نے تصریح کر دی ہے کہ جس دعوتِ صلح کی یہاں ممانعت ہے وہ وہی ہے جو ضعف ہمت کی بناء پر کی جائے ورنہ نفس دعوتِ صلح جبکہ وہ کسی مصلحت امت پر مبنی ہو، ہرگز ممنوع نہیں۔ و۳۸ (اپنے نفع کے لئے) اِنَّمَا...... لَهْوٌ۔ یعنی ایسی دنیا جو خیال آخرت سے الگ ہو، اس سے وابستہ نہ ہو۔ اس کی عمر ہی کیا؟ اور اس کی بساط ہی کیا؟ جو تم آخرت کے مقابلہ میں اسے عزیز رکھے ہوئے ہو قرآن مجید نے دنیوی زندگی کو لہو ولعب جہاں بھی قرار دیا ہے۔ ہمیشہ آخرت کے مقابلہ میں رکھا ہے۔ ناقتناہی اور متناہی کا مقابلہ ہی کیا۔ وَاِنْ تُؤْمِنُوْا وَتَتَّقُوْا۔ اسی ایمان وتقویٰ کا ایک جزء جہاد فی سبیل اللہ بھی ہے يُؤْتِكُمْ اُجُوْرَكُمْ۔ حق تعالیٰ تمہیں اجر عطا کرے گا نہ یہ کہ الٹا تم سے اپنے نفع کا طالب ہو۔ وَلَا يَسْـَٔلْكُمْ اَمْوَالَكُمْ۔ مراد یہ ہے کہ مال جو جان سے کہیں ہلکی چیز ہے وہ تک بھی حق تعالیٰ تم سے اپنے نفع کے لئے طلب نہیں کرتا۔ و۳۹ یعنی تمہارے نہ خرچ کرنے سے جو ایک عمل ظاہری ہے، تمہاری گرانی طبع وناگواری کا پتہ چلتا ہے۔ اِنْ يَّسْـَٔلْكُمُوْهَا۔ یعنی اگر وہ تم سے مال تمہارے ہی نفع واجر کے لئے بطور امتحان طلب کرے۔ فَيُحْفِكُمْ۔ یعنی سارے کا سارا مال طلب کرے۔

هٰٓاَنْتُمْ هٰٓؤُلَآءِ تُدْعَوْنَ لِتُنْفِقُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۚ فَمِنْكُمْ

ہاں تم لوگ ایسے ہو کہ تمہیں بلایا جاتا ہے اللہ کی راہ میں خرچ کرنے کے لئے، سوتم میں بعض وہ ہیں

مَّنْ يَّبْخَلُ ۚ وَمَنْ يَّبْخَلْ فَاِنَّمَا يَبْخَلُ عَنْ نَّفْسِهٖ ۭ

جو بخل کرتے ہیں اور جو کوئی بخل کرتا ہے وہ (درحقیقت) خود اپنے سے بخل کرتا ہے

وَاللّٰهُ الْغَنِيُّ وَاَنْتُمُ الْفُقَرَاۗءُ ۚ وَاِنْ تَتَوَلَّوْا يَسْتَبْدِلْ

اور اللہ تو کسی کا محتاج نہیں، بلکہ تم (سب اُس کے) محتاج ہو ؀ اور اگر تم روگردانی کروگے تو (اللہ) تمہاری جگہ

قَوْمًا غَيْرَكُمْ ۙ ثُمَّ لَا يَكُوْنُوْٓا اَمْثَالَكُمْ ٣٨ ۧ

دوسری قوم پیدا کردے گا پھر وہ تم جیسے نہ ہوں گے ؀

اٰياتها ٢٩ ٤٨ سُوْرَةُ الْفَتْحِ مَدَنِيَّةٌ ١١١ ركوعاتها ٤

اُس کی انتیس آیتیں سورۂ فتح مدینہ میں نازل ہوئی اور چار رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا ۙ ١ لِّيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ

بے شک ہم نے آپ کو ایک کھلم کھلا فتح دی ؀ تاکہ اللہ آپ کی (سب)

مِنْ ذَنْۢبِكَ وَمَا تَاَخَّرَ وَيُتِمَّ نِعْمَتَهٗ عَلَيْكَ

اگلی پچھلی خطائیں معاف کردے اور آپ پر احسانات کی (اور زیادہ) تکمیل کردے،

وَيَهْدِيَكَ صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًا ۙ ٢ وَّيَنْصُرَكَ اللّٰهُ

اور آپ کو سیدھے راستہ پر لے چلے اور اللہ آپ کو

نَصْرًا عَزِيْزًا ٣ هُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ فِيْ قُلُوْبِ

باعزت غلبہ دے ؀ وہ (اللہ) وہی تو ہے جس نے اہل ایمان کے دلوں میں تحل

ف۴۰ (اوراس نے تمہاری حاجت مندی ہی کی رعایت سے اس کے رفع کرنے کے لئے احکام تمہارے حق میں نازل فرمائے ہیں) لِتُنْفِقُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ۔ یہ انفاق فی سبیل اللہ ہمیشہ بندوں ہی کے نفع کے لئے، اور انہیں کی مصلحتوں کی رعایت سے ہوتا ہے۔ فَاِنَّمَا يَبْخَلُ عَنْ نَّفْسِهٖ۔ اور ایسا شخص خرچ نہ کرکے اپنے ہی کو نفع دائمی سے محروم کردیتا ہے۔ وَاللّٰهُ الْغَنِيُّ۔ وہ ہر طرح بے نیاز وغیر محتاج ہے۔ اس کا احتمال ہی نہیں کہ تمہارے بخل سے نقصان کچھ اس کا ہو۔ دنیا میں بہت سی مشرک جاہلی قوموں نے خود خدا تعالیٰ کی ذات کو محتاج تکمیل مانا ہے۔ اس قسم کی آیتیں برابر ان خرافات کی بھی تردید کررہی ہیں۔ ف۴۱ (عدم تعمیل احکام میں۔ بلکہ نہایت فرمانبردار رہوں گے) اس میں تعلیم ہے اس کی کہ انسان کبھی کسی خدمت دین کو اپنی ذات پر موقوف نہ سمجھے، اور عجب وپندار میں مبتلا ہوکر اپنے کو ہرگز مدار دین نہ سمجھنے لگے۔ وَاِنْ تَتَوَلَّوْا۔ یعنی تعمیل احکام سے روگردانی کرتے رہوگے، يَسْتَبْدِلْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ۔ وہ کسی دوسری قوم کو لا کھڑا کرے گا اور اپنی تکوینی حکمتوں کی تکمیل کا کام انہیں سے لے گا۔ ف۱ (جس سے آپ کو آیندہ پھر نہ دبنا پڑے) فَتْحًا مُّبِيْنًا۔ مراد صلح حدیبیہ ہے۔ جس کے بعد اہل عرب کثرت سے اور جوق جوق اسلام میں داخل ہونے لگے۔ نزلت ھذہ السورۃ الکریمۃ لما رجع رسول اللہ ﷺ من الحدیبیۃ (ابن کثیر) والاکثرون علی انه صلح الحدیبیۃ (معالم) ۶ھ ہجری کا ماہ رجب (مطابق مارچ ۶۲۸ء) تھا۔ اور حکومت مکہ پر ابھی بدستور مشرکین قریش کا قبضہ تھا کہ رسول اللہ ﷺ کو ایک خواب کی بناء پر کعبہ کی زیارت وعمرہ کا خیال پیدا ہوا۔ اور آپ تقریباً چودہ سو احرام پوش صحابیوں کی جماعت کے ساتھ طواف کعبہ کے لئے روانہ ہوگئے۔ شہر مکہ سے تین میل شمال میں ایک مقام حدیبیہ ہے۔ ابھی یہ قافلہ وہیں پہنچا تھا کہ ادھر سے حکومت مکہ کی طرف سے مزاحمت کی اطلاع ملی۔ آپ نے آگے بڑھنے کے بجائے وہیں قیام فرمادیا۔ اور ایک قاصد کے ہاتھ اہل مکہ کے پاس پیام کہلا بھیجا کہ ہم لڑنے کو نہیں، بلکہ صرف صلح وآشتی کے ساتھ عمرہ ادا کرنے کو آئے ہیں۔ جواب نہ آیا۔ تو آپ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو اپنا سفیر بنا کر بھیجا۔ ان کی واپسی میں بھی تاخیر ہوئی۔ اور یہ خبر مشہور ہوگئی کہ یہ سفیر رسول شہید کردیے گئے۔ اس پر آپ نے ایک درخت کے نیچے بیٹھ کر سب صحابہ رضی اللہ عنہم سے جہاد کی بیعت لی مشرکوں نے یہ سن کر حضرت عثمان کو واپس بھیج دیا۔ اب مکہ کے چند سردار بھی آپ کی خدمت میں آئے اور گفتگو کے بعد ایک صلح نامہ مرتب ہوا جس کی اکثر دفعات سے بظاہر مسلمانوں کی سبکی ہوتی تھی۔ اور اس لئے بعض صحابیوں کو درمیان میں بہت جوش بھی آگیا مگر آپ نے سب کو روکا اور بالآخر مشرکوں ہی کے شرائط پر صلح نامہ مرتب ہوگیا اور آپ مع جاں نثار صحابیوں کے احرام اتار کر بغیر مکہ مکرمہ تک پہنچے واپس آگئے۔ ......اس ظاہری شکست کو فتح ہی سے نہیں "فتح مبین" سے تعبیر کرنا حق تعالیٰ ہی کا کام تھا۔ کوئی بندہ تو ایسی خلاف ظاہر پیش خبری کی جرأت کر نہیں سکتا تھا۔ مؤرخین متفق ہیں کہ فتح مکہ، فتح خیبر بلکہ آیندہ کی ساری اسلامی فتوحات کا سنگ بنیاد یہی صلح حدیبیہ ہے۔ قال الزھری لم یکن فتح اعظم من صلح الحدیبیۃ وذلک ان المشرکین اختلطوا بالمسلمین فسمعوا کلامھم فتمکن الاسلام فی قلوبھم اسلم فی ثلاث سنین خلق کثیر وکثربھم سواد الاسلام (معالم) والمراد به صلح الحدیبیۃ فانه حصل بسببه خیر جزیل وامن الناس واجتمع۔ لِيَغْفِرَ لَكَ۔ یعنی اس کثرت اجر وقرب کی برکت سے جو آپ کو اس واقعہ سے حاصل ہوا ہے۔ آپ کے مراتب اور بڑھادے۔ مِنْ ذَنْۢبِكَ۔ رسول ﷺ معصوم کے سلسلہ میں جہاں کہیں بھی ذنب یا اس کا مرادف آتا ہے مراد اس سے ہمیشہ صرف صوری غلطیاں یا اجتہادی لغزشیں ہوتی ہیں جیسا کہ پیشتر حاشیوں میں کئی بار گزر چکا ہے۔ يُتِمَّ نِعْمَتَهٗ عَلَيْكَ۔ یعنی آپ کے ہاتھ پر بکثرت لوگوں کو مسلمان کرکے اور اس طرح آپ کے اجر ومراتب قرب میں بدرجہا اضافہ کرکے آپ پر اپنے انعام وافضال کی تکمیل کردے۔ آپ کی اجتہادی لغزشوں ہی سے درگزر نہ ہو بلکہ جو سلسلہ آپ پر انعام وافضال کا چل رہا ہے۔ اس کی بھی تکمیل ہوجائے۔

ع ۱۰

نِعْمَتَهٗ۔ آپ کو نبوت ملی، قرآن ملا، معجزات ملے، علوم ومعارف ملے، یہ سب اسی انعام وافضال الٰہی کی فردیں ہیں۔ يَهْدِيَكَ صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًا۔ یعنی آیندہ بلاکسی روک ٹوک بلا حکومت مکہ کی طرف سے کسی مزاحمت کے آپ کے قدم آگے بڑھتے رہیں۔ تاریخ کے اوراق شاہد ہیں کہ اس واقعہ کے بعد سے پھر سرداران مکہ میں آپ سے مقابلہ کا دم خم باقی نہ رہا۔ يَهْدِيَكَ۔ يَنْصُرَكَ۔ نکتہ سنجوں نے کہا ہے کہ یھدیک سے مراد نفی مغلوبیت یا دفع مضرت ہے۔ اور يَنْصُرَكَ کا حاصل اثبات قابلیت یا حصول منفعت ہے۔ لِيَغْفِرَ لَكَ۔ بعض نے کہا ہے کہ یہ لِ تعلیل کَیْ کے مرادف ہے۔ معناہ انا فتحنالک فتحًا مبینًا لکی یجتمع لک مع المغفرۃ تمام النعمۃ فی الفتح (معالم) یہ بھی کہا گیا ہے کہ اس کا تعلق اس آیت سے ہے۔ واستغفر لذنبک وللمؤمنین والمؤمنات۔ قال الحسن بن الفضل ھو مردود الی قوله واستغفر لذنبک (معالم) یہ بھی کہا گیا ہے کہ فتح سبب مغفرت نہیں۔ بلکہ لیغفرلک سے متصل قبل فاستغفر محذوف ہے۔ الفتح لیس بسبب للمغفرۃ والتقدیر انا فتحنالک فتحًا مبینًا فاستغفر لیغفرلک (مدارک)

الْمُؤْمِنِينَ لِيَزْدَادُوٓا إِيمَانًا مَّعَ إِيمَانِهِمْ ۗ وَلِلّٰهِ
پیدا کیا تاکہ (اپنے) پہلے ایمان کے ساتھ (ان کا) ایمان اور زیادہ ہو جائے، اور اللہ ہی کی ملک
جُنُودُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ ۚ وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيمًا حَكِيمًا ﴿٤﴾
آسمانوں اور زمین کے لشکر ہیں اور اللہ بڑا جاننے والا ہے، بڑا حکمت والا ہے ف۲
لِّيُدْخِلَ الْمُؤْمِنِينَ وَالْمُؤْمِنٰتِ جَنّٰتٍ تَجْرِي مِنْ
(اور یہ اس لئے) تاکہ وہ ایمان والوں اور ایمان والیوں کو ایسے باغوں میں داخل کردے جن کے نیچے نہریں
تَحْتِهَا الْأَنْهٰرُ خٰلِدِينَ فِيهَا وَيُكَفِّرَ عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ ۚ
بہ رہی ہوں ان میں یہ ہمیشہ رہیں گے اور تاکہ ان کے گناہ اُن سے دور کر دے
وَكَانَ ذٰلِكَ عِنْدَ اللّٰهِ فَوْزًا عَظِيمًا ﴿٥﴾ وَّيُعَذِّبَ
اور یہی اللہ کے نزدیک بڑی کامیابی ہے ف۳ اور تاکہ وہ
الْمُنٰفِقِينَ وَالْمُنٰفِقٰتِ وَالْمُشْرِكِينَ وَالْمُشْرِكٰتِ
نفاق کرنے والوں اور نفاق والیوں اور شرک والوں اور شرک والیوں کو عذاب دے
الظَّآنِّينَ بِاللّٰهِ ظَنَّ السَّوْءِ ۚ عَلَيْهِمْ دَآئِرَةُ السَّوْءِ ۚ
جو اللہ کے ساتھ برے برے گمان رکھتے ہیں ف۴ اُن پر برا وقت آنے والا ہے
وَغَضِبَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ وَلَعَنَهُمْ وَأَعَدَّ لَهُمْ جَهَنَّمَ ۖ
اور اللہ اُن پر غضبناک ہوگا، اور انہیں رحمت سے دور کردے گا، اور اُن کے لئے اس نے دوزخ تیار کر رکھی ہے
وَسَآءَتْ مَصِيرًا ﴿٦﴾ وَلِلّٰهِ جُنُودُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ ۚ
اور وہ بہت ہی برا ٹھکانا ہے ف۵ اور اللہ ہی کی ملک آسمانوں اور زمین کے لشکر ہیں
وَكَانَ اللّٰهُ عَزِيزًا حَكِيمًا ﴿٧﴾ إِنَّآ أَرْسَلْنٰكَ شٰهِدًا
اور اللہ بڑا زبردست ہے، بڑا حکمت والا ہے ف۶ بے شک ہم نے آپ کو گواہ



ف۲ (چنانچہ جب مصلحت قتال کی ہوگی، حکم قتال کا دے گا، ہر حکم بہرصورت اس علیم کے علم کامل اور حکیم کی حکمت کامل کے ماتحت ہی ہوگا۔ اَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ۔ سکینۃ کے معنی تسلی اور اطمینان قلب کے ہیں۔ اور یہی شے استقامت اور صبر وثبات کی بنیاد ہے۔ اور یہ لفظ اہل لغت کی تحقیق میں نور اور قوت اور روح کا جامع ہے۔ السكينه السكون والطمانية (کشاف) فسروها بشيء يجمع نورًا وقوتًا وروحًا بحيث يسكن اليه ويتسلى به الحزين (روح) اس موقع خاص پر سکینت الٰہی کا ظہور دو طرح پر ہوا۔ ایک تو یوں کہ بیعت جہاد کے وقت صحابہ باوجود اس کے کہ گھر سے نکلتے وقت کوئی خیال بھی قتال کا نہ تھا۔ عزم جہاد پر ثابت و مستعد رہے دوسرے اس طرح کہ مسلمانوں نے مشرکین مکہ کی سرتاسر بیجا ضد دیکھی، لیکن نہ قابو سے باہر ہوئے، نہ جوش سے بیخود ہو گئے۔ لِيَزْدَادُوٓا اِيْمَانًا مَّعَ اِيْمَانِهِمْ۔ یعنی اس خاص سکینت قلب کے پیدا ہو جانے سے اہل ایمان کے قلب میں اور زیادہ انشراح اور ان کے نور باطنی میں اور زیادہ نورانیت پیدا ہوگئی اور ایمان استدلالی و برہانی کے ساتھ ساتھ ایمان عیانی بھی نصیب ہو گیا۔ فيحصل لهم الايمان العيانى والايمان الاستدلالى البرهانى (روح) طاعت میں یہ خاصہ بھی ہے کہ ہر نئے امر طاعت سے نور ایمان میں اور ترقی ہوتی رہتی ہے۔ اور یہ جو ہمارے امام ابو حنیفہ علیہ رحمۃ اللہ سے منقول ہے کہ الايمان لا يزداد ولا ينقص (ایمان میں نہ کمی ہوتی ہے نہ بیشی) سو اس سے ان کی مراد ذات ایمان یا نفس ایمان سے ہے جو قابل تجزی نہیں۔ باقی اس کے اوصاف و آثار میں کمی بیشی تو روزمرہ کا مشاہدہ ہے اور وہی یہاں مراد ہے۔ وَلِلّٰهِ ...... الْاَرْضِ۔ تو تم اپنی قلت تعداد اور بے سروسامانی پر نظر نہ کرو۔ خدا اپنے خدائی لشکروں سے تمہاری امداد و تائید ہر طرح کر سکتا ہے۔ جُنُوْدُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ۔ ان آسمانی اور زمینی لشکروں کے تحت میں فرشتہ اور ساری مخلوقات ہر نوع اور ہر طبقہ کی آ گئی۔ ف۳ یہاں یہ تعلیم ہے کہ فوری، ظاہری، مادی فتح نہیں، بلکہ جنت کے امتحان میں کامیابی ہی اصلی کامیابی ہے۔ لِيُدْخِلَ ...... سَيِّاٰتِهِمْ۔ یعنی یہ ادخال جنت اور کفارۂ سیئات جو کچھ بھی ہوگا، سب اطاعت امر ہی کی بدولت ہوگا...... گویا اس کلیہ کا اثبات کہ فضیلت و مقبولیت کا مدار اطاعت ہی ہے۔ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ۔ اس تصریح نے یہ بتا دیا کہ وجوب اطاعت احکام اور پھر اس کے ثمرہ میں حصول قرب و فضیلت کے لحاظ سے مرد و عورت ہر دو جنس یکساں ہیں۔ ف۴ (اور اللہ سے بدگمانی کے تحت میں تکذیب رسول اور جملہ عقائد کفر و شرک داخل ہیں) وَيُعَذِّبَ ...... الْمُشْرِكٰتِ۔ عذاب منافق و مشرک دونوں کو کفر مشترک کی پاداش میں ہوگا...... مشرکین و مشرکات کا جرم تو ظاہر ہی ہے کہ وہ رسول اور صحابہ رسول کی مزاحمت کر رہے تھے اور منافقین اس جرم میں شریک اس حیثیت سے تھے کہ وہ بھی اسلام سے اپنے بغض و عناد کی بنا پر آرزو مند اسی کے تھے کہ مسلمان جنگ سے زندہ بچ کر واپس نہ آئیں۔ الظَّآنِّيْنَ ...... السَّوْءِ۔ غلبہ اسلام و مسلمین کے جو وعدے تھے، مشرکین و منافقین انہیں سب جھوٹ سمجھ رہے تھے۔ ف۵ برا وقت تو دنیا ہی میں پڑا تھا، لیکن اب اس سے کہیں بڑھ کر عذاب آخرت کا ہے۔ عَلَيْهِمْ دَآئِرَةُ السَّوْءِ۔ یہ برا وقت دنیا میں مشرکین مکہ پر یوں پڑا کہ چند ہی روز میں قتل و گرفتاری سے ہر طرح مغلوب و مقہور ہو کر رہے اور منافقین کی باقی ساری عمر مسلمانوں کی ترقی و غلبہ سے جل جل کر اور کڑھ کڑھ کر کٹی۔ ف۶ (اس لئے مصلحتوں اور حکمتوں ہی کے تقاضہ سے نزول عذاب میں توقف کر رہا ہے حالانکہ وہ بربادئ کفار پر ہر وقت ہر طرح قادر ہے۔ جب چاہے دم بھر میں صفایا کر دے) لِلّٰهِ جُنُوْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ۔ یہ الفاظ ابھی پہلے بھی گزر چکے ہیں، مگر وہاں ان سے مقصود تھا، مومنین کے غالب کرنے پر قادر ہونا جس کا حاصل تسلیہ ہے، اور اب مقصود ہے کفار کے مقہور کرنے پر قادر ہونا جس کا حاصل تہدید ہے۔ اسی لئے یہاں حَكِيْمًا کے ساتھ عَزِيْزًا فرمایا۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ)

وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ﴿٨﴾ لِّتُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَتُعَزِّرُوْهُ

اور بشارت دینے والا اور ڈرانے والا بنا کر بھیجا ہے۔ وکے (اس لئے) تا کہ تم لوگ اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ اور اس کی مدد

وَتُوَقِّرُوْهُ ؕ وَتُسَبِّحُوْهُ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا ﴿٩﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ

کرو اور اس کی تعظیم کرو، اور صبح و شام اس کی تسبیح میں لگے رہو و۸ بے شک جو لوگ

يُبَايِعُوْنَكَ اِنَّمَا يُبَايِعُوْنَ اللّٰهَ ؕ يَدُ اللّٰهِ فَوْقَ اَيْدِيْهِمْ ۚ

آپ سے بیعت کر رہے ہیں، وہ اللہ ہی سے بیعت کر رہے ہیں، اللہ کا ہاتھ اُن کے ہاتھوں پر ہے و۹

فَمَنْ نَّكَثَ فَاِنَّمَا يَنْكُثُ عَلٰى نَفْسِهٖ ۚ وَمَنْ اَوْفٰى بِمَا

سو کوئی عہد توڑے گا تو اس کے عہد توڑنے کا وبال اس پر پڑے گا و۱۰ اور جو کوئی اُس چیز کو پورا کرے گا جس کا

عٰهَدَ عَلَيْهُ اللّٰهَ فَسَيُؤْتِيْهِ اَجْرًا عَظِيْمًا ﴿١٠﴾ سَيَقُوْلُ

اُس نے اللہ سے عہد کیا ہے، تو اللہ اُسے عنقریب بڑا اجر دے گا و۱۱ جو دیہاتی (اس سفر میں) پیچھے رہ

لَكَ الْمُخَلَّفُوْنَ مِنَ الْاَعْرَابِ شَغَلَتْنَآ اَمْوَالُنَا وَاَهْلُوْنَا

گئے وہ عنقریب آپ سے (آکر) کہیں گے کہ ہم کو ہمارے مال اور ہمارے عیال نے فرصت نہ لینے دی

فَاسْتَغْفِرْ لَنَا ۚ يَقُوْلُوْنَ بِاَلْسِنَتِهِمْ مَّا لَيْسَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ ؕ

تو آپ ہمارے حق میں معافی کی دعا کر دیجئے و۱۲ یہ لوگ اپنی زبانوں سے وہ باتیں کہتے ہیں جو اُن کے دلوں میں نہیں ہیں،

قُلْ فَمَنْ يَّمْلِكُ لَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ شَيْئًا اِنْ اَرَادَ بِكُمْ ضَرًّا

آپ پوچھئے کہ وہ کون ہے جو اللہ کے سامنے تمہارے لئے کسی چیز کا بھی اختیار رکھتا ہے، اگر (اللہ) تمہیں کوئی نقصان

اَوْ اَرَادَ بِكُمْ نَفْعًا ؕ بَلْ كَانَ اللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا ﴿١١﴾

یا کوئی نفع پہنچانا چاہے، نہیں بلکہ اللہ ہی تمہارے سب اعمال سے (خوب) باخبر ہے و۱۳

بَلْ ظَنَنْتُمْ اَنْ لَّنْ يَّنْقَلِبَ الرَّسُوْلُ وَالْمُؤْمِنُوْنَ اِلٰٓى

اصل یہ ہے کہ تم نے یہ سمجھ لیا تھا کہ رسول اور مومنین اپنے گھر والوں میں لوٹ کر کبھی



وکے چنانچہ بشارت اور انذار کا ظہور تو اسی دنیا میں ہوا اور آپ مومنین کے حق میں مُبَشِّر ثابت ہوئے اور کافروں کے حق میں نذیر۔ لیکن آپ کے شاہد ہونے کا ظہور آخرت میں ہوگا۔ جب آپ قیامت کے دن اعمال امت پر گواہی دیں گے۔ تشهد على امتک يوم القيامة (مدارک) و۸ اس تسبیح وتقدیس کی تفسیر نماز سے بھی کی گئی ہے۔ اس صورت میں مراد اس سے فرض نمازیں ہوں گی۔ يريد تصلوا له (معالم) اور مطلق ذکر بھی اس کے معنی کئے گئے ہیں۔ اس صورت میں مراد ذکر مندوب ہوگا۔ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا۔ بعض نے صبح وشام سے مراد عموم اوقات یعنی دوام لی ہے۔ يحتمل ان يكون اشارة الى المداومة (کبیر) تُعَزِّرُوْهُ۔ اس کی مدد کرو، یعنی اللہ کے دین کی مدد کرو۔ تُوَقِّرُوْهُ۔ یعنی اللہ کی تعظیم عقیدہ میں بھی کرو اور عمل سے بھی۔ عقیدۃً یوں کہ اسے جامع کمالات واصاف حسنہ سمجھو۔ ہر عیب، ہر نقص سے پاک وبالاتر۔ اور عملاً یوں کہ اس کی اطاعت کرو، آیت میں ضمیر واحد چاروں جگہ حق تعالیٰ ہی کی جانب ہے۔ الضمائر لله عزوجل والمراد بتعزير الله تعزير دينه ورسوله ومن فرق الضمائر فقد ابعد (کشاف، مدارک) والظاهر ان الضمائر عائدة الى الله تعالىٰ (بحر) بعض نے تعزروہ اور توقروہ کی ضمیریں رسول اللہ ﷺ کی جانب پھیری ہیں۔ وهذه الكنايات راجعة الى النبیؐ (معالم) اس صورت میں مراد یہ ہوگی کہ آپ کی سنت کے اتباع واجراء میں جان ومال سے شریک رہو۔ آپ کی اعانت وتعظیم کا تارک، عاصی ہوگا۔ و۹ (اور آپ سے ان کی بیعت گویا حق تعالیٰ ہی سے ان کی بیعت ہوئی) اِنَّ الَّذِيْنَ يُبَايِعُوْنَكَ یہ بیعت صحابہ نے حدیبیہ میں رسول اللہ ﷺ کے ہاتھ پر عزم جہاد پر کی تھی، جب یہ خبر اڑی تھی کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ جو بحیثیت سفیر رسول مکہ میں گئے ہوئے تھے، انہیں مشرکوں نے شہید کر ڈالا۔ اور اس پر یہ رائے ٹھہری تھی کہ اب مشرکوں سے جنگ ناگزیر ہو گئی ہے۔ اِنَّمَا يُبَايِعُوْنَ اللّٰهَ۔ یہ اس لئے کہ حقیقۃً ان کا مقصود طاعت الٰہی ہی پر بیعت کرنا تھا۔ يَدُ اللّٰهِ فَوْقَ اَيْدِيْهِمْ یہ بھی بیعت ہی سے کنایہ ہے۔ اس لئے گویا ماقبل کی اور تاکید ہو گئی۔ اكّده تاكيدًا على طريق التخييل (کشاف) مؤكد له على سبيل التخييل (بیضاوی) يريد ان يد رسول الله ﷺ التى تعلوا يدى المبايعين هى يد الله (مدارک) ید کے معنی محاورہ میں غلبہ ونصرت کے بھی آتے ہیں۔ يقال اليد لفلان اى الغلبة والنصرة والقهر (کبیر) اور یہ تو بالکل ظاہر ہے کہ حق تعالیٰ کے ہاتھ کہاں؟ یا کوئی سا بھی وصف جسمانی ومادی کہاں؟ الله منزه عن الجوارح وعن صفات الاجسام (مدارک) و۱۰ یعنی جو کوئی بجائے طاعت کے مخالفت کرے گا، سو وہ خود ہی اپنی سزا کو پہنچے گا، خود ہی بھگتے گا، کسی کا کیا بگڑے گا۔ فقہاء نے کہا ہے کہ چونکہ الفاظ عام ہیں، اس لئے وعید بھی اسی بیعت رضوان کے ساتھ مخصوص نہیں، جو کوئی جس عہد واجب الایفاء کو توڑے گا وہ اسی حکم میں داخل ہے۔ فَمَنْ نَّكَثَ۔ وعید کے تحقق کے لئے ضروری ہے کہ نقض عہد عمداً ہوا یا دانستہ بے اعتنائی سے۔ باقی اگر کسی نے مجبوری سے یا محض سہو سے ایسا کیا اور اب نادم وخائف ہے تو وہ ناکث نہیں، شریعت کی نگاہ میں محض خاطی ٹھہرے گا۔

و۱۱ عَلَيْهُ۔ ایک انگریز نے اپنی عربی دانی کے غلط زعم میں اس اعراب پر اعتراض کر کے یہ کہا ہے کہ اسے قاعدہ سے بجائے عليۂ کے عليہِ ہونا چاہیے۔ پرچہ "صدق" میں اس کے متعدد شافی جوابات مختلف اہل علم کے قلم سے درج ہو چکے ہیں۔ لیکن ایک اصولی سوال یہ ہے کہ خود اعتراض ہی کی بنیاد کیا ہے؟ یہی نا کہ "خلاف قاعدہ"؟ لیکن خود "قاعدہ" کہاں بنا ہے؟ کیا "قاعدہ" پر کوئی وحی آئی ہوئی ہے؟ قاعدہ تو خود ہی فصحاء واہل زبان کے کلام سے مستنبط ہوتا ہے تو جو کلام سارے اہل زبان کے نزدیک سب سے افصح ہے، جب اس نے اس اعراب کو استعمال کر دیا تو اس کے خلاف کوئی قاعدہ مستنبط ہی کہاں سے ہوا؟ اور ایسے با قاعدہ قاعدہ کا استنباط خود قاعدہ ساز یا قاعدہ گر کے سہو نظر پر محمول کیا جائے گا۔

و۱۲ یعنی اللہ تعالیٰ سے سفارش کر دیجئے کہ ہمارے اس عذر کی بناء پر ہم سے مؤاخذہ ترک جہاد کا نہ کیا جائے۔ استغفار کی درخواست باوجود عذر صحیح کے اگر غیر مخلص کی طرف سے ہو تو ریاء فی الاخلاص پر محمول ہوگی اور اگر مخلص کی طرف سے ہو تو اس کی بناء یہ ہے کہ عذر کا عذر ہونا اکثر امر اجتہادی ہوتا ہے اور اجتہاد کا مدار تحری پر ہوتا ہے، اس میں بعض اوقات تسویل نفسانی وشیطانی سے تامل یا عمل بمقتضاء تامل میں کوتاہی ہو جاتی ہے۔ لہٰذا استغفار کی حاجت ہوتی ہے۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) سَيَقُوْلُ لَكَ۔ یعنی آپ کے مدینہ پہنچنے پر کہیں گے...... سورۃ کا نزول دوران سفر ہی میں ہوا تھا۔ شَغَلَتْنَآ اَمْوَالُنَا وَاَهْلُوْنَا۔ یعنی ہم اپنی مالی اور خانگی ضرورتوں میں ایسے الجھے رہے کہ ارادہ ونیت رکھنے کے باوجود نوبت شرکت جہاد کی نہ آسکی ...... یہ سب بطور سخن تراشی تھا۔ الْمُخَلَّفُوْنَ مِنَ الْاَعْرَابِ۔ یہ دیہاتی عرب، روایتوں میں آتا ہے کہ قبیلہ غفار ومزینہ وجہینہ واسلم واشجع ودیل کے تھے...... و۱۳ (اور وہی تمہارے تخلف کے اصلی وجوہ سے بھی مطلع کر سکتا ہے) يَقُوْلُوْنَ...... قُلُوْبِهِمْ۔ یعنی ان کی یہ ساری ہی تقریر منافقانہ ہے۔ نہ ان کی یہ معذرت ہی صحیح ومطابق واقعہ ہے اور نہ وہ آپ کی نبوت کے معتقد اور آپ کے استغفار کے قائل ہیں— اس تصریح نے یہ بات صاف کر دی کہ یہ لوگ کمزور قسم کے مسلمان نہ تھے، بلکہ پورے منافق تھے۔ فَمَنْ...... نَفْعًا۔ تو قضاء الٰہی کے مقابلہ میں تم اپنے مال وعیال کے کسی نقصان کو روک سکتے تھے؟

اَهۡلِيۡهِمۡ اَبَدًا وَّ زُيِّنَ ذٰلِكَ فِىۡ قُلُوۡبِكُمۡ وَ ظَنَنۡتُمۡ ظَنَّ
نہ آئیں گے اور یہ بات تمہارے دلوں کو خوش نما بھی معلوم ہوئی تھی، اور تم نے برے برے گمان
السَّوۡءِ ۖۚ وَ كُنۡتُمۡ قَوۡمًۢا بُوۡرًا ﴿۱۲﴾ وَ مَنۡ لَّمۡ يُؤۡمِنۡۢ بِاللّٰهِ
قائم کئے اور تم برباد ہونے والے لوگ ہو گئے ف۱۴ اور جو کوئی اللہ اور اُس کے رسول پر ایمان
وَ رَسُوۡلِهٖ فَاِنَّاۤ اَعۡتَدۡنَا لِلۡكٰفِرِيۡنَ سَعِيۡرًا ﴿۱۳﴾ وَ لِلّٰهِ
نہ لائے گا سو ہم نے کافروں کے لئے دوزخ تیار کر رکھی ہے اور اللہ ہی کی
مُلۡكُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ؕ يَغۡفِرُ لِمَنۡ يَّشَآءُ وَ يُعَذِّبُ
ملک ہے آسمانوں اور زمین کی سلطنت وہ جسے چاہے بخش دے اور جسے چاہے عذاب
مَنۡ يَّشَآءُ ؕ وَ كَانَ اللّٰهُ غَفُوۡرًا رَّحِيۡمًا ﴿۱۴﴾ سَيَقُوۡلُ
دے اور اللہ تو بڑا بخشنے والا ہے، بڑا رحمت کرنے والا ہے ف۱۵ یہ پیچھے رہ جانے والے
الۡمُخَلَّفُوۡنَ اِذَا انۡطَلَقۡتُمۡ اِلٰى مَغَانِمَ لِتَاۡخُذُوۡهَا ذَرُوۡنَا
عنقریب جب تم غنیمتیں لینے چلو گے تو کہیں گے کہ ہم کو بھی اجازت دو ہم تمہارے ساتھ
نَتَّبِعۡكُمۡ ۚ يُرِيۡدُوۡنَ اَنۡ يُّبَدِّلُوۡا كَلٰمَ اللّٰهِ ؕ قُلۡ لَّنۡ
ہو لیں ف۱۶ چاہتے ہیں کہ اللہ کے حکم کو بدل ڈالیں آپ کہہ دیجئے تم ہرگز
تَتَّبِعُوۡنَا كَذٰلِكُمۡ قَالَ اللّٰهُ مِنۡ قَبۡلُ ۚ فَسَيَقُوۡلُوۡنَ بَلۡ
ہم لوگوں کے ساتھ نہیں چل سکتے، اللہ نے پہلے سے یوں ہی فرمادیا ہے ف۱۷ اس پر یہ لوگ کہیں گے کہ نہیں بلکہ
تَحۡسُدُوۡنَنَا ؕ بَلۡ كَانُوۡا لَا يَفۡقَهُوۡنَ اِلَّا قَلِيۡلًا ﴿۱۵﴾ قُلۡ
تم ہم سے حسد کرتے ہو اصل یہ ہے کہ یہ لوگ بہت ہی کم بات سمجھتے ہیں ف۱۸ آپ ان
لِّلۡمُخَلَّفِيۡنَ مِنَ الۡاَعۡرَابِ سَتُدۡعَوۡنَ اِلٰى قَوۡمٍ اُولِىۡ
پیچھے رہ جانے والے دیہاتیوں سے کہہ دیجئے کہ عنقریب تم ایسے لوگوں کی طرف بلائے جاؤ گے جو سخت



ف۱۴ یعنی اپنے ان خیالات کفریہ کی بناء پر ہر طرح مستحق عذاب وہلاکت ہو گئے۔ بَلۡ ...... قُلُوۡبِكُمۡ۔ یعنی تم اس خیال میں مگن تھے کہ اب کی سرداران مکہ ان بے سروسامان مسلمانوں کا بالکل قلع قمع ہی کر دیں گے۔ اور انہیں زندہ سلامت واپس ہی نہ آنے دیں گے۔ ظَنَنۡتُمۡ ...... قُلُوۡبِكُمۡ۔ خطاب منافقین کو ہے۔ وَ ظَنَنۡتُمۡ ظَنَّ السَّوۡءِ۔ حق تعالیٰ سے بدگمانیاں یہی تھیں کہ اب کفر وشرک کو فروغ ہوگا، اور اسلام کی بات نیچی ہو جائے گی۔ ف۱۵ (چنانچہ مشرک بھی جو ہر طرح مستحق عذاب ہو چکتا ہے، اگر ایمان لے آوے تو بخش دیا جاتا ہے) وَلِلّٰهِ ...... الۡاَرۡضِ۔ عالم ناسوت یا عالم آخرت۔ ہر عالم میں سکہ حکومت بس اسی خالق یکتا و بے ہمتا کا چلتا ہے۔ وہی ایک مطلق الاختیار ہے۔ قوتِ مدبرہ سارے کائنات میں اسی ایک کی ہے۔ يَغۡفِرُ لِمَنۡ يَّشَآءُ وَ يُعَذِّبُ مَنۡ يَّشَآءُ۔ یعنی مغفور ہونے اور معذب ہونے دونوں کے اسباب اسی کے قوانین تکوینی کے ماتحت ہیں۔ ساری کائنات اور اس کے حوادث اسی کی مشیت کے مسخر ہیں۔ ف۱۶ صلح حدیبیہ کے کچھ ہی روز بعد معرکہ خیبر پیش آیا۔ جس میں مسلمانوں نے دولت مند و پرقوت یہودیوں پر فتح عظیم پائی۔ آیت میں اسی پیش آنے والے واقعہ کا ذکر بصورت پیش خبری ہے۔ سَيَقُوۡلُ الۡمُخَلَّفُوۡنَ۔ اخلاص منافقین کے اس قول میں بھی نہ ہوگا۔ اب جو ساتھ چلنے کو کہیں گے تو محض مال غنیمت کی حرص وطمع میں۔ اِذَا ...... لِتَاۡخُذُوۡهَا۔ جنگ ابھی نہ ہوئی ہے، نہ باسباب و قرائن ظاہرا ابھی شروع ہونے کو ہے۔ قرآن مجید دعویٰ وتحدی کے ساتھ نہ صرف وقوع جنگ کی پیش گوئی کر دیتا ہے، بلکہ نتیجہ جنگ یعنی مسلمانوں کی فتح اور یہود کی مغلوبیت وہزیمت کا بھی اتنے قبل سے اعلان کئے جا رہا ہے!...... بجز عالم الغیب والشہادۃ کے کوئی بھی ایسی پیشگوئیوں کی جرأت کر سکتا ہے؟ اِذَا انۡطَلَقۡتُمۡ۔ واقعہ مستقبل کا ذکر صیغۂ ماضی سے عربی میں اسی وقت آتا ہے، جب اُس واقعہ آئندہ کا وقوع یا پیشگوئی کا تحقق بالکل قطعی اور یقینی ہو۔ اِلٰى مَغَانِمَ لِتَاۡخُذُوۡهَا۔ اس میں اشارہ منافقین کی حرص وطمع کی طرف بھی آ گیا۔ ذَرُوۡنَا نَتَّبِعۡكُمۡ۔ منافقین کو اب شرکت جہاد سے ممانعت کر دی گئی تھی۔ یہ درخواست اسی حکم امتناعی کی منسوخی کے لئے ہو رہی ہے۔ انۡطَلَقۡتُمۡ۔ نَتَّبِعۡكُمۡ۔ تم اور کم کی ضمیریں (جمع مخاطب کی) مسلمانوں کے لئے ہیں۔ ف۱۷ یہ جواب رسول ﷺ کی زبان سے ادا کرایا جا رہا ہے۔ كَلٰمَ اللّٰهِ۔ یعنی حق تعالیٰ کا یہ حکم کہ خیبر بجز، اہل حدیبیہ کے اور کوئی نہ جائے۔ كَلٰمَ۔ کی دوسری تفسیر یہ بھی ہو سکتی ہے کہ اسے حق تعالیٰ کے وعدۂ تکوینی کے معنی میں لیا جائے۔ اس صورت میں مراد یہ ہو گی کہ اللہ نے مومنین مخلصین سے یہ جو وعدہ کر رکھا ہے کہ خیبر کی غنیمت صرف تمہیں کو ملے گی، اسے یہ منافقین خود شریک ہو کر جھٹلا دینا چاہتے ہیں۔ لَنۡ تَتَّبِعُوۡنَا۔ لَنۡ یہاں مطلق تابید کے لئے نہیں، بلکہ صرف غزوۂ خیبر تک کے لئے محدود ہے۔ كَذٰلِكُمۡ ...... قَبۡلُ۔ یعنی ہم تمہاری درخواست ہرگز منظور نہیں کر سکتے۔ ہم کو پہلے ہی سے یہ حکم مل چکا ہے کہ ان کو مت ساتھ لے جانا۔ دوسرے معنی یہ بھی ہو سکتے ہیں کہ تم زبان سے کچھ بھی کہو، تم بہر حال ہمارے ساتھ جانے پر قادر نہ ہو سکو گے وعدۂ الٰہی یہی ہے اور وہ غلط نہیں ہو سکتا۔ ف۱۸ منافقوں کی کم فہمی بلکہ نافہمی اسی سے ظاہر ہے کہ مومنین صادقین ومخلصین جن کے ہاں حسد ونفسانیت کا گزر نہیں، ان کے صحیح اور واقعی جواب کو حسد ونفسانیت پر محمول کر رہے ہیں۔ فَسَيَقُوۡلُوۡنَ بَلۡ تَحۡسُدُوۡنَنَا۔ یعنی یہ منافقین کہیں گے کہ یہ کوئی حکم خداوندی نہیں، بلکہ تم ہی یہ نہیں چاہتے ہو کہ ہم اس نفع میں شریک ہوں، اس لئے ہم سے یہ بہانے تراش رہے ہو۔ انسان اپنے ہی پیمانے سے دوسروں کو ناپتا ہے۔ منافقین نے اپنے ہی نفس پر قیاس کر کے یہ بات مسلمانوں کے حق میں کہہ دی۔ بَلۡ ...... قَلِيۡلًا۔ منافقین اور وہ بھی دیہات عرب کے۔ سمجھ ہی کیا سکتے تھے کہ مجاہد کا ظرف کتنا بلند ہوتا ہے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



بَاْسٍ شَدِيْدٍ تُقَاتِلُوْنَهُمْ اَوْ يُسْلِمُوْنَ ۚ فَاِنْ تُطِيْعُوْا
لڑنے والے ہوں گے یا تو اُن سے لڑتے رہو یا وہ مطیع (اسلام) ہو جائیں ف۱۹ سو اگر تم (اُس وقت) اطاعت کرو گے
يُؤْتِكُمُ اللّٰهُ اَجْرًا حَسَنًا ۚ وَ اِنْ تَتَوَلَّوْا كَمَا تَوَلَّيْتُمْ
تو اللہ تمہیں نیک عوض دے گا اور اگر روگردانی کرو گے جیسا کہ اس کے قبل روگردانی
مِّنْ قَبْلُ يُعَذِّبْكُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ﴿١٦﴾ لَيْسَ عَلَى الْاَعْمٰى
کر چکے ہو تو وہ تمہیں عذاب درد ناک کی سزا دے گا ف۲۰ کوئی گناہ نہ اندھے پر
حَرَجٌ وَّلَا عَلَى الْاَعْرَجِ حَرَجٌ وَّلَا عَلَى الْمَرِيْضِ حَرَجٌ ؕ
ہے اور نہ کوئی گناہ لنگڑے پر ہے اور نہ کوئی گناہ بیمار پر
وَ مَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ يُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ
اور جو کوئی بھی اللہ اور اُس کے رسول کا کہنا مانے گا، اُسے وہ ایسے باغوں میں داخل کرے گا جن کے نیچے ندیاں
تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ۚ وَ مَنْ يَّتَوَلَّ يُعَذِّبْهُ عَذَابًا اَلِيْمًا ﴿١٧﴾ ع
بہ رہی ہوں گی اور جو کوئی روگردانی کرے گا اُسے وہ عذاب درد ناک کی سزا دے گا ف۲۱
لَقَدْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنِ الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ يُبَايِعُوْنَكَ تَحْتَ
بے شک اللہ خوش ہوا ان مسلمانوں سے جب کہ وہ آپ سے بیعت کر رہے تھے
الشَّجَرَةِ فَعَلِمَ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ فَاَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ عَلَيْهِمْ
درخت کے نیچے، اور اللہ کو معلوم تھا جو کچھ اُن کے دلوں میں تھا، سو اللہ نے ان میں اطمینان پیدا کر دیا
وَ اَثَابَهُمْ فَتْحًا قَرِيْبًا ﴿١٨﴾ لا وَّ مَغَانِمَ كَثِيْرَةً يَّاْخُذُوْنَهَا ؕ
اور ان کو ایک لگتے ہاتھ فتح بھی دے دی ف۲۲ اور بہت سی غنیمتیں بھی جنہیں یہ لوگ لے رہے ہیں
وَكَانَ اللّٰهُ عَزِيْزًا حَكِيْمًا ﴿١٩﴾ وَعَدَكُمُ اللّٰهُ مَغَانِمَ كَثِيْرَةً
اور اللہ بڑا زبردست ہے، بڑا حکمت والا ہے ف۲۳ اللہ نے تم سے (اور بھی) بہت سی غنیمتوں کا وعدہ کر رکھا ہے



ف۱۹ (خواہ مسلمان ہو کر خواہ ذمی بن کر) مِنَ الْاَعْرَابِ۔ دوبارہ اس کی تصریح ہے کہ یہ منافقین شہری نہیں، دیہاتی تھے۔ اور دیہاتیوں کا درجۂ کفر و نفاق شہریوں سے بڑھا ہوا تھا۔ الاعراب اشد کفرا ونفاقا۔ قَوْمٍ...... شَدِيْدٍ۔ اس پیش گوئی میں صاف اشارہ رومۃ اور ایران کی مسیحی و مجوسی باقاعدہ اور آلات جدیدہ سے مسلح فوجوں اور لشکروں کی جانب ہے۔ بعض نے لشکر بنو حنیفہ بھی مراد لی ہے، جن کے خلاف حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے جہاد کیا تھا۔ اور فقہاء مفسرین نے اس سے خلیفۂ اول و دوم کے خلیفۂ راشد ہونے پر استدلال کیا ہے۔ فهو دليل على صحة امامة ابى بكرؓ وعمرؓ وعثمانؓ لان ابا بكر دعاهم الى قتال بنى حنيفة ودعاهم عمر الى قتال فارس والروم انه الزمهم الله طاعة من يدعوهم اليه (جصاص) وفى الأية دلالة صحة خلافة الشيخين حيث وعدهم الثواب على طاعة الداعى عند دعوته (مدارک) سَتُدْعَوْنَ...... شَدِيْدٍ۔ یعنی اگر اجر حاصل کرنا مقصود ہے تو اس کی تخصیص کچھ اسی موقع کے ساتھ نہیں۔ خیبر کے بعد بھی شدید معرکے ہوں گے۔ ان میں شریک ہو جانا۔ يُسْلِمُوْنَ۔ اسلام۔ یہاں لغوی معنی میں ہے۔ یہ لازمی نہیں کہ فریق محارب اپنا دین بدل کر اسلام اصطلاحی ہی قبول کر لے۔ بلکہ جزیہ دے کر رعایائے اسلام بن جانا اور حکومت اسلام کی اطاعت قبول کر لینا بھی يُسْلِمُوْنَ ہی کے مفہوم میں داخل ہے۔ ف۲۰ یہ منافقین کو ایک موقع اور دیا جا رہا ہے۔ اب بھی ان کے لئے مہلت و گنجائش ہے کہ چاہیں تو اسلام کو مستند و مصدق کرا لیں۔ فَاِنْ تُطِيْعُوْا۔ یعنی اگر اب بھی تم لوگ حکم خداوندی کی اطاعت کرو گے، شریک جہاد ہو جاؤ گے۔ يُؤْتِكُمْ...... حَسَنًا۔ پچھلی غلطیاں اب بھی معاف ہو سکتی ہیں۔ یہ نہ ہو گا کہ ان کے انتقام میں تم اپنی فی الوقت طاعت و عبادت کے اجر سے محروم رکھے جاؤ۔ وَاِنْ...... اَلِيْمًا۔ آیت کے اس جزء سے مزید روشنی خلافت اول و دوم کی حقانیت پر پڑ گئی۔ فدل على صحة امامتهما اذا كان المعرض عن طاعتهما مستحقا للعقاب (جصاص) فوجب ان يكون الداعى مفترض الطاعة (مدارک) ف۲۱ اطاعت و اعراض دونوں راہیں کھلی ہوئی ہیں...... ان دونوں کے ثمرات، نجات و عذاب بھی بالکل واضح ہیں۔ لَيْسَ...... الْمَرِيْضِ حَرَجٌ۔ یعنی یہ شرکت جہاد کا حکم علی الاطلاق ہر فرد کے لئے نہیں ہے۔ جو معذور یا بیمار ہیں، وہ اس حکم سے شروع ہی سے مستثنیٰ ہیں۔ عتاب تو صرف ان پر ہے جو بلا کسی عذر قوی کے خواہ مخواہ غیر حاضر رہے۔ ف۲۲ اشارہ فتح خیبر کی جانب ہے...... خیبر، مدینہ سے سو میل کے فاصلہ پر، شام کے راستہ پر یہود کی ایک مستحکم گڑھی تھی۔ اور یہیں دولت مند و پر قوت یہود کی ایک بستی بھی آباد تھی، اس جنگ میں کل ۱۹ مسلمان شہید ہوئے۔ یہود کے ۹۳ آدمی کام آئے۔ اور زمین حجاز پر ان کا سب سے زیادہ مضبوط قلعہ مسخر ہو گیا۔ اِذْ يُبَايِعُوْنَكَ۔ اس بیعت کا ذکر ہے جو آپ ﷺ نے مقام حدیبیہ میں مسلمانوں سے عزم جہاد پر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی خبر شہادت سن کر لی تھی۔ اسی بیعت کا مشہور نام بیعت الرضوان ہے۔ لَقَدْ...... الْمُؤْمِنِيْنَ۔ یہ ان خوش نصیب مومنین کے لئے مستقل پروانۂ رحمت ہے...... اللہ اللہ، محض عزم جہاد پر اصل جہاد کا اجر دے دیا۔ آیت ان اصحاب بیعت کی صحت ایمان پر ایک شہادت نصی ہے۔ فيه الدلالة على صحة ايمان الذين بايعوا النبى ﷺ بيعة الرضوان بالحديبية (جصاص) فدل على انهم كانوا مؤمنين على الحقيقة اولياء الله اذ غير جائز ان غير الله يرضاه عن قوم باعيانهم الا وباطنهم كظاهرهم فى صحة البصيرة وصدق الايمان (جصاص) تَحْتَ الشَّجَرَةِ۔ یہ درخت کیکر (سمرہ) کا تھا...... بعض روایتوں میں (اور یہ روایتیں کچھ زیادہ قوی نہیں) آتا ہے کہ یہ درخت حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ تک قائم و سلامت رہا۔ مگر آپ رضی اللہ عنہ نے جب دیکھا کہ لوگوں کا حسن اعتقاد اس درخت کے حدود سے متجاوز ہو کر ضعیف الاعتقادی اور وہم پرستی تک پہنچا جاتا ہے، تو آپ نے اسے کٹوا ڈالا۔ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ۔ ان مومنین صادقین کے دلوں کا جذباتِ اخلاص و وفاداری سے لبریز ہونا تو ظاہر ہی ہے۔ ممکن ہے اپنی بے سروسامانی پر نظر کر کے قوت طبعی میں بھی کسی درجہ ضعف ہو۔ فَاَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ عَلَيْهِمْ۔ اور اس نزول سکینت کا نتیجہ یہ ہوا کہ ان لوگوں کو حکم الٰہی کے ماننے میں ذرا پس و پیش نہ رہا۔ فقہاء نے اس سے یہ استنباط بھی کیا ہے کہ نیت اگر صادق ہے تو توفیق الٰہی ضرور دستگیری کرے گی۔ وهذا يدل على ان التوفيق يصحب صدق النية۔ (جصاص) فَعَلِمَ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ۔ اس سے ان اصحاب بیعت کے صدق ایمان و صدق نیت کی اور زیادہ تاکید اور تقویت ہو گئی۔ اخبر انه علم من قلوبهم صحة البصيرة وصدق النية وان ما ابطنوه مثل ما اظهروه (جصاص) ف۲۳ وہ اپنی قدرت سے جس کو بھی چاہے اور اپنی حکمت سے جب بھی چاہے فتح و غلبہ دے دیتا ہے۔ مَغَانِمَ كَثِيْرَةً يَّاْخُذُوْنَهَا۔ مشہور مسیحی سیرت نگار سر ولیم میور نے لکھا ہے کہ اتنا مال غنیمت اس سے قبل کبھی مسلمانوں کو نہیں ملا تھا۔ کھجور، تیل، شہد، جو کے عظیم الشان ذخیرے، بھیڑوں کے گلے، اونٹوں کی قطاریں، اور ان سب کے علاوہ بکثرت نقدی اور زیورات یہ سب ہاتھ لگے۔

تَاْخُذُوْنَهَا فَعَجَّلَ لَكُمْ هٰذِهٖ وَ كَفَّ اَيْدِيَ النَّاسِ

کہ تم انہیں لو گے سو (ان میں سے) یہ (فتح) تمہیں سردست دے دی ہے (غیر) لوگوں کے ہاتھ

عَنْكُمْ ۚ وَلِتَكُوْنَ اٰيَةً لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَ يَهْدِيَكُمْ صِرَاطًا

تم سے روک دیئے اور تاکہ یہ اہل ایمان کے لئے ایک نمونہ ہو جائے اور تاکہ تم کو ایک سیدھی راہ پر

مُّسْتَقِيْمًا ۙ ٢٠ وَّ اُخْرٰى لَمْ تَقْدِرُوْا عَلَيْهَا قَدْ اَحَاطَ اللّٰهُ

ڈال دے ف٢٤ اور ایک اور (فتح) بھی ہے جو (ابھی) تمہارے قابو میں نہیں آئی ہے اللہ اسے احاطہ (قدرت) میں

بِهَا ؕ وَ كَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرًا ٢١ وَ لَوْ قٰتَلَكُمُ

لئے ہوئے ہے اور اللہ تو ہر شئی پر قادر ہے ف٢٥ اور اگر تم سے یہ کافر

الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوَلَّوُا الْاَدْبَارَ ثُمَّ لَا يَجِدُوْنَ وَلِيًّا وَّ لَا

لڑتے تو ضرور پیٹھ پھیر کر بھاگتے اور پھر انہیں نہ کوئی یار ملتا نہ

نَصِيْرًا ٢٢ سُنَّةَ اللّٰهِ الَّتِيْ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلُ ۖۚ وَلَنْ تَجِدَ

مددگار ف٢٦ اللہ نے یہی دستور کر رکھا ہے جو پہلے سے چلا آ رہا ہے، اور آپ

لِسُنَّةِ اللّٰهِ تَبْدِيْلًا ٢٣ وَ هُوَ الَّذِيْ كَفَّ اَيْدِيَهُمْ عَنْكُمْ

اللہ کے دستور میں کوئی رد و بدل نہ پائیں گے ف٢٧ وہ (اللہ) وہی تو ہے جس نے اُن کے ہاتھ تم سے

وَ اَيْدِيَكُمْ عَنْهُمْ بِبَطْنِ مَكَّةَ مِنْۢ بَعْدِ اَنْ اَظْفَرَكُمْ

اور تمہارے ہاتھ اُن سے بطن مکہ میں روک دیئے، بعد اس کے کہ تم کو اُن پر قابو

عَلَيْهِمْ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرًا ٢٤ هُمُ الَّذِيْنَ

دے دیا تھا اور اللہ تمہارے کاموں کو خوب دیکھ رہا تھا ف٢٨ یہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے کفر

كَفَرُوْا وَصَدُّوْكُمْ عَنِ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ وَ الْهَدْيَ مَعْكُوْفًا

کیا اور تم کو مسجد حرام سے روکا اور قربانی کے جانور کو جو رکا ہوا رہ گیا تھا



ف٢٤ (اور وہ سیدھی راہ اللہ کے وعدوں پر وثوق واعتماد کی ہے) وَعَدَكُمُ...... تَاْخُذُوْنَهَا۔ یہ غنائم کثیر کے وعدے پہلے خود رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں اور پھر خلافتِ راشدہ کے دور میں بار بار اور کثرت سے پورے ہوتے رہے۔ خطاب یہاں عام امت سے ہے۔ فَعَجَّلَ...... عَنْكُمْ۔ یعنی ان اغیار واشرار پر تمہارا رعب بیٹھ گیا اور انہیں ہمت ہی تم سے زیادہ مقابلہ کی نہ پڑی۔ النَّاسِ کا اشارۂ خصوصی یہود خیبر اور ان کے حلیفوں کی جانب ہے۔ یعنی ایدی اهل خيبر وحلفائهم (مدارک) هٰذِهٖ۔ یعنی یہی فتح خیبر اور اس کی غنیمتیں۔ یعنی مغانم خيبر (مدارک) لِتَكُوْنَ اٰيَةً لِّلْمُؤْمِنِيْنَ۔ یعنی مومنین کا ایمان اور مضبوط ہو گیا...... یہ ایک خالص علمی واعتقادی نفع ہوا۔ وَيَهْدِيَكُمْ صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًا۔ یعنی اللہ کے وعدوں پر اعتماد اور قوی ہو گیا...... یہ ایک خالص عملی واخلاقی نفع ہوا۔ گویا علاوہ مادی ومالی نفع کے یہ دینی نفع بھی دو دو حاصل ہو کر رہے۔ ف٢٥ (اور ایک اسی واقعہ کی کیا تخصیص ہے) وَاُخْرٰى۔ اشارہ فتح مکہ کی جانب ہے لَمْ تَقْدِرُوْا عَلَيْهَا۔ وہ فتح ابھی تک تمہارے بس میں نہیں آئی ہے۔ لیکن اس کا اشتیاق درجۂ کمال میں رکھتے ہو۔ قَدْ اَحَاطَ اللّٰهُ بِهَا۔ اور اللہ جب چاہے گا اسے واقع کر دکھائے گا۔ ف٢٦ (جو انہیں قہر الٰہی کی اس گرفت سے بچا سکتا) اَلَّذِيْنَ كَفَرُوْا۔ اشارۂ خصوصی یہود خیبر کی طرف ہے۔ انہیں کو مدد کی امیدیں مشرکین عرب کے قبائل بنو غطفان وغیرہ سے تھیں۔ انہوں نے عین وقت پر صاف جواب دے دیا۔ ف٢٧ یعنی اللہ نے جو ضابطے قاعدے مقرر کر رکھے ہیں۔ مجال نہیں کہ کوئی مخلوق اس میں کچھ دخل دے سکے۔ سُنَّةَ...... قَبْلُ۔ یہ اہل حق کے غلبہ اور اہل باطل کی مغلوبیت کا (بشرطیکہ کوئی وقتی حکمت ومصلحت اس کے معارض نہ ہو) دستور آج سے نہیں شروع سے چلا آ رہا ہے۔ ف٢٨ (چنانچہ ایسا کام اس نے تمہارے ہاتھ سے نہ ہونے دیا جس کا نتیجہ قتال ہوتا) وَهُوَ...... عَنْهُمْ۔ یعنی تم مسلمانوں اور مشرکوں کو باہمی قتل وقتال سے روک دیا۔ كُمْ صیغۂ جمع مخاطب مسلمانوں کے لئے ہے اور هُمْ صیغۂ جمع غائب مشرکین مکہ کے لیے ــــ اشارہ صلح حدیبیہ کی جانب ہے۔ بِبَطْنِ مَكَّةَ۔ بطن مکہ۔ سے مراد حدیبیہ ہے جسے کمال قرب واتصال کی بناء پر بطن مکہ ہی قرار دے دیا گیا۔ فقہاء حنفیہ کے ہاں، حرم مکہ میں حدیبیہ کا ایک جزء بھی شامل ہے۔ مِنْ...... عَلَيْهِمْ۔ امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے اس سے اشارہ فتح مکہ کی جانب سمجھ کر استنباط یہ کیا ہے کہ مکہ صلح کے ذریعہ سے نہیں بلکہ جنگ سے مسلمانوں کے ہاتھ میں آیا۔ و به اشتشهد ابو حنيفةؒ على ان مكة فتحت عنوة لا صلحًا (مدارک)

اَنْ يَّبْلُغَ مَحِلَّهٗ ؕ وَ لَوْ لَا رِجَالٌ مُّؤْمِنُوْنَ وَ نِسَآءٌ

اس کے موقع میں پہنچنے سے روک دیا و۲۹ اور اگر (بہت سے) مسلمان مرد اور مسلمان عورتیں

مُّؤْمِنٰتٌ لَّمْ تَعْلَمُوْهُمْ اَنْ تَطَـُٔوْهُمْ فَتُصِيْبَكُمْ مِّنْهُمْ

نہ ہوتیں جن کی تمہیں خبر بھی نہ تھی یعنی اُن کے کچل جانے کا احتمال نہ ہوتا جس پر ان کے باعث تمہیں بھی نادانستگی میں

مَّعَرَّةٌۢ بِغَيْرِ عِلْمٍ ۚ لِيُدْخِلَ اللّٰهُ فِيْ رَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ۚ لَوْ

ضرر پہنچتا (تو ابھی سب قضیہ طے کر دیا جاتا و۳۰ لیکن ایسا نہیں ہوا) تاکہ اللہ اپنی رحمت میں داخل کرے جس کو چاہے و۳۱

تَزَيَّلُوْا لَعَذَّبْنَا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ﴿٢٥﴾ اِذْ

اگر یہ (بے کس مسلمان) ٹل گئے ہوتے تو اُن میں جو کافر تھے انہیں ہم دردناک عذاب دیتے و۳۲ (اور وہ وقت بھی یاد کرو)

جَعَلَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِيْ قُلُوْبِهِمُ الْحَمِيَّةَ حَمِيَّةَ الْجَاهِلِيَّةِ

جب (ان) کافروں نے اپنے دلوں میں عصبیت، عصبیت جاہلی کو جگہ دی

فَاَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلٰى رَسُوْلِهٖ وَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ

لیکن اللہ نے اپنی طرف سے تحمل اپنے رسول اور مومنین کو عطا کیا و۳۳

وَ اَلْزَمَهُمْ كَلِمَةَ التَّقْوٰى وَ كَانُوْۤا اَحَقَّ بِهَا وَ اَهْلَهَا ؕ وَ كَانَ اللّٰهُ

اور (اللہ نے) انہیں تقویٰ کی بات پر جمائے رکھا، اور وہ اس کے مستحق بھی ہیں اور اہل بھی اور اللہ تو

بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا ﴿٢٦﴾ لَقَدْ صَدَقَ اللّٰهُ رَسُوْلَهُ الرُّءْيَا

ہر شے کا (پورا) علم رکھتا ہے و۳۴ بے شک اللہ نے اپنے رسول کو سچا خواب دکھایا مطابق

بِالْحَقِّ ۚ لَتَدْخُلُنَّ الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ اٰمِنِيْنَ ۙ

واقع کے تم لوگ مسجد حرام میں ان شاء اللہ ضرور داخل ہو گے امن وامان کے ساتھ

مُحَلِّقِيْنَ رُءُوْسَكُمْ وَ مُقَصِّرِيْنَ ۙ لَا تَخَافُوْنَ ؕ فَعَلِمَ

سر منڈاتے ہوئے اور بال کترواتے ہوئے اور تمہیں اندیشہ (کسی کا بھی) نہ ہوگا و۳۵ سو اللہ کو وہ (سب کچھ)



و۲۹ (اور اس طرح جرم در جرم کے مرتکب ہو چکے تھے) الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ۔ اس کے تحت میں خانہ کعبہ اور اس کے ملحقات وتوابع سب داخل ہیں۔ وَالْهَدْيَ...... مَحِلَّهٗ۔ یعنی قربانی کے جانور کو منیٰ کی قربانگاہ میں پہنچنے سے روک دیا۔ مسلمان عمرہ کی نیت سے گئے تھے اور قربانی کے جانور ساتھ لے گئے تھے۔ یہی خیال تھا کہ منیٰ پہنچ کر جانور بھی قربان کریں گے۔ والمراد المحل المعهود و هو منى (مدارک) فقہاء نے آیت سے استنباط کیا ہے کہ قربانی کی جگہ حدود حرم کے اندر ہی ہے۔ و في الأية دلالة على ان المحل هو الحرم فلو كان محله غير الحرم لما كان معكوفا عن بلوغه (جصاص) و۳۰ یعنی ابھی تمہیں قتال کا حکم دے کر سب کا کام تمام کرا دیا جاتا۔ لیکن اس حکم نہ دینے کی ایک مصلحت یہ تھی کہ تمہاری بے خبری و لاعلمی میں مکہ کے مسلمانوں کا خون ہو جاتا۔ اور تمہیں اس سے جو غم وصدمہ یا گناہ ہوتا وہ الگ۔ ”اگر یہ شبہ ہو کہ بے خبری میں گناہ ہی کیوں ہوگا تو جواب یہ ہے کہ جہاں بے خبری کا رفع قدرت میں ہو اور رفع میں کوشش نہ کی جائے، اس کا گناہ ہوگا۔ اور اگر یہ کہا جائے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم میں اس کا احتمال کب ہے کہ وہ کوشش میں کوتاہی کرتے۔ جواب یہ ہے کہ بعض اوقات اس طرف التفات نہیں ہوتا کہ ہم سے کوتاہی ہوئی، اور صحابہ سے بے التفاتی کا صدور محل اشکال نہیں“۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) وَلَوْ...... تَعْلَمُوْهُمْ۔ بہت سے کلمہ گو مرد اور عورتیں دونوں مکہ معظمہ میں مشرک حکومت کے درمیان محبوس ومظلوم موجود تھے۔ و۳۱ (چنانچہ یہاں بھی ہوا۔ اور اندرون مکہ، بیرون دونوں کے مسلمانوں پر اللہ کا فضل خاص رہا) و۳۲ یعنی مسلمانوں ہی کے ہاتھوں انہیں قتل کرا دیتے۔ لَوْ تَزَيَّلُوْا۔ یعنی مسلمان اگر مکہ سے باہر چلے گئے ہوتے اور شہر میں موجود نہ ہوتے۔ مِنْهُمْ۔ یعنی اہل مکہ میں سے۔ و۳۳ (اور اس سکینت الٰہی کا اثر یہ ہوا کہ مسلمان جوش میں آ کر لڑ نہیں بیٹھے) مشرکین کی بے جا ضد اور مسلسل اشتعال انگیزی کا طبعی تقاضہ تو بالکل یہی تھا کہ مسلمان بھی لڑنے مرنے پر آمادہ ہو جاتے۔ اِذْ...... الْجَاهِلِيَّةِ۔ یعنی جب مشرکوں کی طرف سے بے دینی والی عصبیت کا اظہار ہونے لگا تھا— جب صلح نامہ مرتب ہونے لگا اور مسلمانوں کی طرف سے حضرت علی رضی اللہ عنہ اس کی کتابت کرنے لگے تو مشرک گورنمنٹ کے نمائندوں نے اشتعال انگیز مطالبے اس قسم کے شروع کیے:۔ (۱) معاہدہ پر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نہ لکھی جائے۔ (۲) معاہدہ پر صرف محمد بن عبداللہ لکھا جائے۔ محمد رسول اللہ نہ لکھا جائے۔ وقس علی ہذا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس قسم کے سارے مطالبات کو منظور فرماتے چلے گئے۔ و۳۴ (تو مسلمانوں کی ان کیفیات کا اُسے مفصل ومکمل علم کیسے نہ ہوتا) كَلِمَةَ التَّقْوٰى۔ یہاں تقویٰ کی بات رسول کی اطاعت تھی۔ اور یہ اسی کا مقتضا تھا۔ جس سے پرجوش مسلمانوں نے اپنے کو قابو میں رکھا۔ كَانُوْۤا اَحَقَّ بِهَا۔ اس احساس تقویٰ کا تعلق اسی دنیا سے ہے۔ یعنی مسلمانوں کے قلوب میں طلب حق ہے اور یہی انہیں اطاعت رسول پر جمائے ہوئے رہی۔ وَاَهْلَهَا۔ اس اہلیت تقویٰ کا تعلق عالم آخرت سے ہے۔ یعنی اس کا اجر وثواب انہیں آخرت میں ملے گا۔ و۳۵ یعنی بالکل امن وامان کے ساتھ، بغیر کسی خطرہ کے۔ الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ۔ یہاں بھی مراد خانہ کعبہ اور اُس کے ملحقات وتوابع ہیں۔ مُحَلِّقِيْنَ رُءُوْسَكُمْ وَمُقَصِّرِيْنَ۔ حلق۔ (سر کے بال منڈانا) اور قصر (سر کے بال کترانا) شعائر حج وعمرہ میں سے ہیں۔ لَقَدْ...... بِالْحَقِّ۔ مطلب یہ ہے کہ نفس مشاہدہ جو رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں کرایا گیا۔ وہ بالکل سچا تھا۔ یعنی یہی کہ آپ مع مومنین یقیناً زیارت و طواف کریں گے لیکن خواب میں یہ تو نہ تھا کہ یہ اسی سال واقع ہوگا— آخر آپ نے ایک سال بعد ذی قعدہ ۷ھ میں عمرہ ادا فرمایا۔

ع ۳ / ۱۱

مَالَمْ تَعْلَمُوْا فَجَعَلَ مِنْ دُوْنِ ذٰلِكَ فَتْحًا قَرِيْبًا ﴿٢٧﴾ هُوَ

معلوم ہے جو تمہیں معلوم نہیں پھر اُس نے اس سے پہلے ہی ایک لگتے ہاتھ فتح دے دی ف٣٦ وہ (اللہ)

الَّذِيْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ

وہی تو ہے جس نے اپنے پیمبر کو ہدایت اور سچا دین دے کر بھیجا ہے تاکہ اس کو تمام

عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ ؕ وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا ﴿٢٨﴾ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ

دینوں پر غالب کر دے اور اللہ کافی گواہ ہے ف٣٧ محمد اللہ کے پیمبر

اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗٓ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ

ہیں ف٣٨ اور جو لوگ ان کے ساتھ ہیں وہ تیز ہیں کافروں کے مقابلہ میں (اور) مہربان ہیں آپس میں ف٣٩

تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا ؗ

تو انہیں دیکھے گا (اے مخاطب) کہ (کبھی) رکوع کر رہے ہیں (کبھی) سجدہ کر رہے ہیں، اللہ کے فضل اور رضامندی کی

سِيْمَاهُمْ فِيْ وُجُوْهِهِمْ مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ؕ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ

جستجو میں لگے ہوئے ہیں، اُن کے آثار سجدہ کی تاثیر سے اُن کے چہروں پر نمایاں ہیں ف٤٠ یہ اُن کے اوصاف

فِي التَّوْرٰىةِ ۛۖ وَمَثَلُهُمْ فِي الْاِنْجِيْلِ ۚ۫ كَزَرْعٍ اَخْرَجَ

توریت میں ہیں ف٤١ اور انجیل میں اُن کا وصف یہ ہے کہ وہ جیسے کھیتی کہ اُس نے اپنی

شَطْـَٔهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰى سُوْقِهٖ يُعْجِبُ

سوئی نکالی، پھر اُس نے اپنی سوئی کو قوی کیا، پھر وہ اور موٹی ہوئی، پھر اپنے تنہ پر سیدھی کھڑی ہوگئی کہ

الزُّرَّاعَ لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ ؕ وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

کسانوں کو بھلی معلوم ہونے لگی ف٤٢ (یہ نشوونما صحابہ کو اس لئے دیا) تاکہ کافروں کو اُن سے جلائے، اور اللہ نے ان سے جو

وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْهُمْ مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا ﴿٢٩﴾ ع ١٢

ایمان لائے ہیں اور (جنہوں نے) نیک کام کیے، مغفرت اور اجر عظیم کا وعدہ کر رکھا ہے ف٤٣

معانقہ ١٥



ف٣٦ (اس خواب کی تعبیر فوراً نہ پوری ہونے کی تلافی کے طور پر) فَتْحًا قَرِيْبًا۔ مراد اسی فتح خیبر سے ہے جیسا کہ اُوپر بھی ذکر آچکا ہے۔ فَعَلِمَ مَالَمْ تَعْلَمُوْا۔ اس یک سالہ مدت کی تاخیر میں جو جو حکمتیں اور مصلحتیں تھیں، ان کا بندوں کو کیا علم۔ ف٣٧ (آپ کی رسالت کا) اور اللہ کی گواہی کا ظہور دنیا میں یوں ہوا کہ اللہ نے آپ کی رسالت پر دلائل قوی قائم کر دیئے ـــ بلحاظ اعجاز قرآنی بھی اور بلحاظ آپ کے دوسرے کمالات اعجازی کے بھی۔ رَسُوْلَهٗ۔ کھلی ہوئی مراد حضرت محمد ﷺ سے ہے۔ بِالْهُدٰى۔ سامانِ ہدایت یا قرآن۔ دِيْنِ الْحَقِّ۔ یعنی دین اسلام۔ لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ۔ یہ غلبہ معنوی حیثیت سے ہے، یعنی بلحاظ قوت دلائل تو ہمیشہ ہی قائم رہا ہے۔ باقی مادی وصوری حیثیت سے بھی جب تک اہل دین میں صلاح ہے۔ برابر قائم رہے گا۔ ف٣٨ (سچے اور برحق) اس میں یہ اشارہ کر دیا کہ آپ کا نام قیامت تک اس طرح پر چلانے کے تو ہم ضامن ذمہ دار ہیں، اس ایک صلح نامہ پر اس کے درج ہونے نہ ہونے سے کیا ہوتا ہے۔ لفظ محمدؐ پر حاشیہ سورۂ آل عمران (پ۴) میں گزر چکا۔ اسی اپریل سنہ ۵۰ء میں مسیحیوں کے مشہور امریکی سہ ماہی رسالہ مسلم ورلڈ میں ایک مسیحی فاضل نے لکھا ہے کہ اسم محمد ﷺ (اور اس کے متقاربات احمد ﷺ ومحمود ﷺ وغیرہ) سے زیادہ کوئی بھی مردانہ نام دنیا میں چلا ہوا نہیں ہے! ف٣٩ اس خدائی صداقت نامہ کے اندر سارے صحابۂ رسول داخل ہیں، خصوصاً وہ جو حدیبیہ میں آپ کے ہمراہ تھے۔ قال الجمہور جمیع اصحابه (روح) مَعَهٗ۔ معیت کا اطلاق کثیر وقلیل ہر مدت صحبت پر ہوتا ہے۔ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ۔ یعنی کافروں کے مقابلہ میں اُن کے کفر ہی کی بناء پر مضبوط وثابت قدم ہیں۔ اُن کے مقابلہ میں ڈھیلے نہیں پڑتے۔ کسی طرح پر اُن سے مرعوب نہیں ہوتے بغض فی اللہ کے یہی معنی ہیں۔ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ۔ یعنی اُن کا برتاؤ اپنے دینی بھائیوں یعنی مسلمانوں کے ساتھ شفقت، محبت وہمدردی کا رہتا ہے۔ حب فی اللہ کے یہی معنی ہیں۔ یہ عام حکم ہر مسلمان کے لیے ہے۔ ہر مسلمان میں یہ دونوں خصوصیات ہونی چاہئیں۔ اب آج مسلمان اس آیت کے آئینہ میں اپنا چہرہ دیکھ کر اپنے حال پر غور کر لیں کہ کفر کے مقابلہ میں سختی اور ایمان کے معاملہ میں نرمی کتنی کم باقی رہ گئی ہے۔ فقہاء مفسرین نے یہ تصریح کر دی ہے کہ کسی مخصوص حالت میں اگر مومن کے ساتھ سختی کا اور کافر کے ساتھ نرمی کا برتاؤ کرنا پڑ جائے تو وہ اس عام حکم کے منافی نہیں۔ صوفیہ کی اصطلاح میں یہ کہا جائے گا کہ مومنین اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ کے اقتضاء سے صفات جلال کے اور رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ کے اقتضاء سے صفات جمال کے جامع ہوتے ہیں۔ ف٤٠ یہ آثار خشوع وخضوع کے انوار ہوتے ہیں جو ہر مومن متقی کے چہرہ میں مشاہدہ کیے جا سکتے ہیں تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا۔ یعنی ہر وقت عبادت الٰہی میں لگے رہتے ہیں۔ يَبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ۔ یعنی ہر وقت اجر کی فکر وجستجو میں لگے رہتے ہیں۔ وَرِضْوَانًا۔ یعنی ہر وقت قرب الٰہی کی تلاش میں لگے رہتے ہیں۔ ف٤١ توریت موجودہ میں صدہا تحریفات وتصرفات کے بعد بھی یہ الفاظ باقی رہ گئے ہیں۔ "فاران ہی کے پہاڑ سے وہ جلوہ گر ہوا۔ دس ہزار قدسیوں کے ساتھ آیا"۔ (استثناء۔ ٣٣:٢) ـــ فاران مکہ معظمہ ہی کی ایک پہاڑی کا نام ہے۔ اور فتح مکہ کے وقت ١٠ ہی ہزار صحابی آپ کے جلو میں تھے۔ "اس کے داہنے ہاتھ میں ایک آتشیں شریعت اُن کے لیے تھی"۔ (ایضاً) قرآن کا بیان ابھی گزر چکا ہے۔ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ۔ "ہاں وہ اس قوم سے بڑی محبت رکھتا ہے"۔ (ایضاً) ـــ قرآن کے الفاظ ابھی گزر چکے ہیں۔ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ۔ "اس کے سارے مقدس تیرے ساتھ میں ہیں اور وہ تیرے قدموں کے نزدیک بیٹھے ہیں اور تیری باتوں کو مانیں گے"۔ قرآن کی عبارت ابھی ابھی گزر چکی ہے۔ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا۔ ف٤٢ موجودہ محرف ومسخ شدہ انجیل میں بھی یہ عبارتیں مل جاتی ہیں:۔ "آسمان کی بادشاہت اس رائی کے دانہ کے مانند ہے جسے کسی آدمی نے اپنے کھیت میں بو دیا۔ وہ سب بیجوں سے چھوٹا ہوتا ہے۔ مگر جب بڑھ جاتا ہے تو سب ترکاریوں سے بڑا ہوتا ہے اور ایسا درخت ہو جاتا ہے کہ ہوا کے پرندے آکر اُس کی ڈالیوں میں بسیرا کرتے ہیں"۔ (متی۔ ١٣:٣١۔٣٢) "پھر اُس نے کہا کہ ہم خدا کی بادشاہت کو کس سے تشبیہ دیں اور کس تمثیل میں اسے بیان کریں؟ وہ رائی کے دانہ کی مانند ہے کہ جب زمین میں بویا جاتا ہے تو زمین کے سب بیجوں سے چھوٹا ہوتا ہے۔ مگر جب بو دیا گیا تو اُگ کر سب ترکاریوں سے بڑا ہو جاتا ہے۔ اور ایسی بڑی ڈالیاں نکالتا ہے کہ ہوا کے پرندے اس کے سائے میں بسیرا کر سکتے ہیں۔ (مرقس۔ ٤:٣٠۔٣٢) نیز لوقا (١٣:١٨،١٩) قرآنی الفاظ نے آغاز اسلام کے ضعف اور پھر اس کے تدریجی قوت وتقویت کی کتنی صحیح تصویر کھینچ دی ہے۔ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ۔ کسانوں کی تخصیص اس لیے کہ کھیتی باڑی کے معاملہ میں وہی صاحب بصیرت ہوتے ہیں۔ جب کھیتی انہیں بھلی لگنے لگی تو ضرور ہے کہ واقع میں بھی بھلی ہو۔ ف٤٣ یہ ایک بڑی جامع وبلیغ مدح صحابہ ہے جو خود قرآن مجید نے بیان کر دی ہے اور شاتمین صحابہ کے خلاف ایک حجت قوی ودلیل قطعی ہے۔ لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ۔ کافر عہد صحابہ کی فتوحات اور ترقیوں سے آج تک جلتے چلے آرہے ہیں۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے اس آیت سے فرقہ شاتم صحابہ کے کفر پر استدلال کیا ہے۔ قال مالك بن انس من اصبح و فی قلبه غیظ علی اصحاب رسول الله فقد اصابته هذه الآية (معالم) لیکن جیسا کہ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ یہ استدلال کمزور ہے۔ صحابہ پر کافروں کے ذی غیظ ہونے سے یہ لازم نہیں آتا کہ جو بھی صحابہ پر ذی غیظ ہو وہ کافر ہے۔ مِنْهُمْ۔ من یہاں بیان کے لیے ہے۔ تبعیض کے لیے نہیں۔ لبيان الجنس لا للتبعيض (کبیر) من هنا لبيان الجنس (ابن کثیر) اس لیے مراد سارے ہی صحابہ ہیں۔

آيَاتُهَا ١٨ ٤٩ سُوْرَةُ الْحُجُرٰتِ مَدَنِيَّةٌ ١٠٦ رُكُوْعَاتُهَا ٢

اس کی اٹھارہ آیتیں ہیں سورۂ حجرات مدینہ میں نازل ہوئی اور دو رکوع

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُقَدِّمُوْا بَيْنَ يَدَيِ اللّٰهِ

اے ایمان والو! تم اللہ اور اُس کے رسول سے پہلے (کسی کام میں)

وَ رَسُوْلِهٖ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ① يٰۤاَيُّهَا

سبقت مت کیا کرو اور اللہ سے ڈرتے رہو بے شک اللہ خوب سننے والا ہے، خوب جاننے والا ہے و۱ اے

الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَرْفَعُوْۤا اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ

ایمان والو! اپنی آوازوں کو پیمبر کی آواز سے بلند نہ کیا کرو

وَ لَا تَجْهَرُوْا لَهٗ بِالْقَوْلِ كَجَهْرِ بَعْضِكُمْ لِبَعْضٍ اَنْ

اور نہ اُن سے ایسے کھل کر بولا کرو جیسے آپس میں کھل کر بولا کرتے ہو و۲ کہ

تَحْبَطَ اَعْمَالُكُمْ وَاَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ ② اِنَّ الَّذِيْنَ

کہیں تمہارے اعمال برباد نہ ہو جائیں، اور تمہیں خبر تک نہ ہو و۳ بے شک جو لوگ

يَغُضُّوْنَ اَصْوَاتَهُمْ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ

اپنی آواز رسول اللہ کے سامنے پست رکھتے ہیں، یہی وہ لوگ ہیں

امْتَحَنَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ لِلتَّقْوٰى ؕ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّ اَجْرٌ

جن کے قلوب کو اللہ نے تقویٰ کے لئے خالص کر دیا ہے ان لوگوں کے لئے مغفرت اور اجر

عَظِيْمٌ ③ اِنَّ الَّذِيْنَ يُنَادُوْنَكَ مِنْ وَّرَآءِ الْحُجُرٰتِ

عظیم ہے و۴ بے شک جو لوگ آپ کو حجروں کے باہر سے پکارتے ہیں



و۱ خوب سننے والا سارے الفاظ و اقوال کا، خوب جاننے والا سارے احوال و اعمال کا۔ ظاہر و باطن کی بڑی چھوٹی کوئی چیز اس سے مخفی نہیں۔ لَا ...... رَسُوْلِهٖ۔ یعنی جب تک رسول اللہ ﷺ اذن صریح نہ دے دیں یا قرینہ سے اذن صریح نہ معلوم ہو جائے۔ اپنی طرف سے کسی قول یا فعل میں مبادرت نہ کرو۔ یہ حکم تو رسول اللہ ﷺ کی زندگی میں تھا۔ اب حضور ﷺ کے بعد اس حکم پر عمل یوں ہوگا کہ پہلے تو ہر مسئلہ میں آپ کے قول یا فعل کی صراحت تلاش کی جائے گی، اور جب صراحت نہ ملے گی تو نصوص منقول میں فکر و تامل کر کے انہیں سے استنباط کیا جائے گا۔ و۲ (جس وقت کہ آپ سے کلام کر رہے ہو) لَا ...... النَّبِيِّ۔ رسول ﷺ کے مقابلہ میں اپنی آواز کے پست رکھنے کا حکم اُس وقت کے لیے نہیں، جبکہ گفتگو آپس میں ہو رہی ہو۔ لَا تَرْفَعُوْۤا۔ کی نہی کو فقہاء نے اپنی اصطلاح میں نہی تحریمی قرار دیا ہے۔ اور بعض فقہاء نے اس ایک لفظ سے نتائج ذیل برآمد کیے ہیں:۔ (۱) آپ کے حضور میں گفتگو زور سے نہ کی جائے نہ اپنی بات کو اس طرح بالا کیا جائے، جس سے ارشاد والا کی تردید نکل رہی ہو — یہ تو صاف عبارۃ النص ہے۔ (۲) درشت کلامی، لڑائی جھگڑا اور ہر قسم کی بے ادبی آپ کے مواجہہ میں ناجائز ہے — یہ دلالۃ النص ہوئی۔ (۳) زیادہ بک بک آپ کے مواجہہ میں ممنوع ہے — یہ بقاعدۂ اشارۃ النص نکلا۔ (۴) آپ کے حضور میں گستاخ، بے باک بن جانا یا خائف و باادب نہ رہنا ناجائز ہے — یہ اقتضاء النص سے ثابت ہوا۔ و۳ مطلب یہ ہوا کہ مسلمان تو اتباع رسول ﷺ اور آپ کی تعظیم و احترام کا مدعی رہتا ہے اس التزام کا ترک آپ کے لیے طبعًا ناگواری و انقباض کا باعث ہو سکتا ہے اور یہ تاذی رسول ممکن ہے کہ بعض حالات میں حبط اعمال کا سبب بن جائے۔ اس لیے قاعدہ یہی ہے کہ عملاً ہر حال میں ادب ملحوظ رکھو۔ و۴ (تو تم جو اجر و مغفرت کے حریص ہو، کیوں نہ اسی امتحان میں پورے اترو گے) احادیث صحیح میں آتا ہے کہ آیہ لَا تَرْفَعُوْۤا اَصْوَاتَكُمْ الخ کے نزول کے بعد سے فلاں اور فلاں صحابی اس باب میں بڑے خائف اور محتاط ہو گئے تھے اور غایت احتیاط سے کام لینے لگے تھے۔ اَلَّذِيْنَ ...... لِلتَّقْوٰى۔ یعنی اس باب میں وہ صفت کمال تقویٰ کے ساتھ موصوف ہیں۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.con

ف۵ (ورنہ ایسی جسارت نہ کرتے) شان نزول کی روایتوں میں آتا ہے کہ بنی تمیم کا ایک وفد حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا، آپ مکان کے اندر تشریف رکھتے تھے۔ ان لوگوں نے باہر ہی سے آپ کو پکارنا شروع کردیا وہ بھی محض نام لے کر کہ "یا محمد اخرج الینا۔" اس پر یہ آیت نازل ہوئی اور امت کو ہمیشہ کے لیے ادب کی تعلیم عملی مل گئی۔ ف۶ (اس لیے وہ لوگ اب بھی توبہ کرلیں تو معاف ہو جائیں گے) لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ۔ یہ بات ان کے حق میں بہتر اس لیے ہے کہ یہ ان کے ادب و احترام کا ثبوت ہوتا۔ اِلَيْهِمْ۔ یعنی آپ خاص انہیں سے ملنے کو باہر تشریف لائیں۔ یہ نہیں کہ آپ کسی بھی ضرورت سے باہر تشریف لے آئیں، اور یہ لوگ آپ پر ہجوم کرنے لگیں۔ رسول کے ادب و احترام کے علاوہ عام افراد امت کو انضباط اوقات کی تعلیم بھی آیت سے ملتی ہے۔۔۔ رسول اللہ ﷺ تک کے لیے باایں خوش اخلاقی یہ ممکن نہ تھا کہ خلقت سے چوبیس گھنٹہ گھرے ہوئے رہیں اور اپنے لیے کوئی فارغ وقت سرے سے رکھیں ہی نہیں۔ ف۷ (تو ایسے امکانات جب رسول اللہ ﷺ کی خود حیات مبارک میں تھے تو اب تو ظاہر ہے کہ یہ احتمالات بہت زائد ہیں) بِنَبَإٍ۔ نباء۔ سے اس سیاق میں مراد ایسی چیز ہے جس میں کسی کی شکایت نکلتی ہو، اور اس پر عمل کرنے سے کسی کا ضرر لازم آتا ہو۔ فَتَبَيَّنُوٓا۔ یعنی بلا تحقیق عمل نہ کر بیٹھو۔ بلکہ عمل سے قبل خوب چھان بین کرلو۔ فقہاء مفسرین نے لکھا ہے کہ اس اجمالی حکم تحقیق کے اندر چند تفصیلات ہیں:۔ (۱) تحقیق واجب۔۔۔ مثلاً خلیفہ جب یہ سنے کہ فلاں شخص مرتد ہو رہا ہے یا فلاں شخص قتل و غارت کا اقدام کر رہا ہے وقس علیٰ ہذا۔ ایسے موقع پر تحقیق نہ کرنے سے کسی واجب کا فوت لازم آتا ہے۔ (۲) تحقیق جائز۔۔۔ مثلاً کسی نے یہ سنا کہ فلاں شخص مجھے مالی یا جسمانی ضرر پہنچانا چاہتا ہے۔ دفع مضرت کے لئے ایسے موقع پر یہ تحقیق بالکل جائز ہے۔ (۳) تحقیق حرام..... مثلاً کسی کے لئے یہ سنا کہ وہ خفیہ شراب پیتا ہے۔ ایسے موقع پر تحقیق نہ کرنے سے اپنا کوئی ضرر نہیں اور تحقیق کرنے سے اس شخص کی رسوائی و فضیحت ہوتی ہے۔ ف۸ (اور اس وقت الٹے خود تم ہی کو ندامت ہو کہ رسول اللہ ﷺ نے بجائے اپنی رائے مبارک پر عمل کے ناحق ہم لوگوں کے مشورے سے موافقت کی) وَاعْلَمُوٓا..... اللّٰهِ۔ (اور رسول ﷺ کا تمہارے درمیان میں موجود ہونا ایک انتہائی نعمت ہے، جس کے ادائے حقوق میں یہ بھی داخل ہے کہ کسی معاملہ میں آپ کی رائے کے خلاف عمل نہ کیا جائے) وَاعْلَمُوٓا۔ عِلْمٌ ظاہر ہے کہ بیان استحضار کے مفہوم میں ہے۔ لَوْ..... الْاَمْرِ۔ ظاہر ہے کہ یہ احتمال صرف امور دنیوی و تجربی سے متعلق ہوسکتا ہے۔ ورنہ احکام شریعت میں تو اس کی گنجائش سرے سے تھی ہی نہیں۔ ف۹ (اور ایسے ہی خلفاء، خلفاء راشدین کہلانے کے مستحق ہیں) وَلٰكِنَّ..... نِعْمَةً۔ یعنی تم میں تو یہ ساری خوبیاں موجود ہیں، اور انہیں کے تقاضہ سے تمہیں ہر وقت رسول ﷺ کی رضا جوئی رہتی ہے اور یہی تمہیں بڑی مصیبتوں سے بچائے رکھتی ہے..... اور یہ سر تا سر اللہ ہی کے فضل و کرم کا نتیجہ تو ہے۔ ساری آیت ایک قرآنی مدح صحابہ ہے۔ الْاِيْمَانَ۔ ایمان۔ سے اس سیاق میں مراد ایمان کامل ہے۔ الْفُسُوْقَ۔ یعنی بڑے گناہ۔ الْعِصْيَانَ۔ یعنی چھوٹے گناہ۔ ف۱۰ چنانچہ اپنے اس علم کامل و محیط کی بناء پر وہی ہر ہر حکم کی حکمتوں اور مصلحتوں کو بھی خوب جانتا ہے اور اپنی صفت حکمت کاملہ ہی کے تقاضہ سے اس نے یہ احکام صادر کئے ہیں اور ان کی تعمیل واجب کی ہے۔ ف۱۱ یعنی امر مابہ النزاع رفع کرا کے لڑائی موقوف کرادو..... خوب خیال رہے کہ باہمی جنگ کی حالت میں بھی قرآن دونوں فریقوں کو مسلمان ہی تسلیم کرتا ہے، مجرد جنگ دائرۂ اسلام سے خارج نہیں کر دیتی۔



أَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُونَ (۴) وَلَوْ أَنَّهُمْ صَبَرُوا حَتّٰى تَخْرُجَ
اُن میں اکثر عقل سے کام نہیں لیتے ف۵ اور اگر وہ صبر کرتے یہاں تک کہ آپ خود اُن کے پاس
إِلَيْهِمْ لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ ۚ وَاللّٰهُ غَفُورٌ رَّحِيمٌ (۵) يٰٓأَيُّهَا
باہر آجاتے تو اُن کے حق میں بہتر ہوتا، اور اللہ بڑا مغفرت والا، بڑا رحم والا ہے ف۶ اے
الَّذِينَ آمَنُوٓا إِنْ جَآءَكُمْ فَاسِقٌۢ بِنَبَإٍ فَتَبَيَّنُوٓا أَنْ تُصِيبُوا
ایمان والو! اگر کوئی فاسق آدمی تمہارے پاس کوئی خبر لائے تو تم تحقیق کرلیا کرو ایسا نہ ہو کہ کہیں تم نادانی سے
قَوْمًۢا بِجَهَالَةٍ فَتُصْبِحُوا عَلٰى مَا فَعَلْتُمْ نٰدِمِينَ (۶)
کسی قوم کو ضرر پہنچا دو (اور) پھر اپنے کئے پر پچھتاؤ ف۷
وَاعْلَمُوٓا أَنَّ فِيكُمْ رَسُولَ اللّٰهِ ۚ لَوْ يُطِيعُكُمْ فِي كَثِيرٍ
اور جانے رہو کہ تم میں رسول اللہ (موجود) ہیں بہت سی باتیں ایسی ہیں کہ اُن میں اگر وہ
مِّنَ الْأَمْرِ لَعَنِتُّمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ حَبَّبَ إِلَيْكُمُ الْإِيمَانَ
تمہارا کہنا مان لیں تو تم کو تکلیف پہنچے ف۸ لیکن اللہ نے تم کو ایمان کی محبت دی
وَزَيَّنَهُ فِي قُلُوبِكُمْ وَكَرَّهَ إِلَيْكُمُ الْكُفْرَ وَالْفُسُوقَ
اور اُسے تمہارے دلوں میں مرغوب کر دیا، اور کفر اور فسق اور عصیان سے
وَالْعِصْيَانَ ۚ أُولٰٓئِكَ هُمُ الرّٰشِدُونَ (۷) فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ
تمہیں نفرت دے دی ایسے ہی لوگ تو راہ راست پر ہیں اللہ کے فضل اور
وَنِعْمَةً ۚ وَاللّٰهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ (۸) وَإِنْ طَآئِفَتٰنِ مِنَ
انعام سے ف۹ اور اللہ خوب جاننے والا ہے بڑا حکمت والا ہے ف۱۰ اور اگر مسلمانوں کے
الْمُؤْمِنِينَ اقْتَتَلُوا فَأَصْلِحُوا بَيْنَهُمَا ۖ فَإِنْ بَغَتْ
دو گروہ آپس میں جنگ کرنے لگیں، تو اُن کے درمیان اصلاح کر دو ف۱۱ پھر اگر ان میں کا

ف۱۲ (اور وہ حکم الٰہی یہاں صلح وترک قتال کا ہے) یہ حکم اصالۃً امام مسلمین کے لئے ہے۔ وہ نہ ہو تو عامہ مسلمین کو ہے، بشرط قدرت واستطاعت۔ بعض حنابلہ نے آیت سے یہ نکالا ہے کہ باغیوں سے قتال، جہاد کفار سے اہم تر وافضل ہے۔ اور سند میں حضرت علی ؓ کے عمل کو پیش کیا ہے کہ آپ نے اپنے دور خلافت میں بجائے جہاد کے قتال اہل بغاوت ہی کو جاری رکھا۔ وصرح بعض الحنابلة بان قتال الباغين افضل من الجهاد احتجاجًا بان عليًا كرم الله تعالىٰ وجهه اشتغل فى زمان خلافته بقتالهم دون الجهاد (روح) لیکن محققین حنفیہ کی تحقیق میں یہ مطلق صورت میں درست نہیں بلکہ صرف اس صورت میں صحیح ہے جب باغیوں کی وجہ سے اتنا بڑا فساد ہو جائے کہ ان سے قتال کرنا کافروں سے جہاد سے بڑھ کر ضروری ہو جائے۔ و الحق ان ذٰلک ليس على اطلاقه بل اذاخشى من ترک قتالهم مفسدة عظيمة رفعها اعظم من مصلحة الجهاد (روح) فَاِنْ ..... الْاُخْرٰى۔ یعنی سعی اصلاح ومصالحت کے باوجود بھی وہ صلح نہ کرے اور جنگ برابر جاری رکھے۔ فَاِنْ ..... تَبْغِيْ۔ فقہاء نے آیت سے یہ بھی نکالا ہے کہ قتال فساد عقائد کی بناء پر نہ کیا جائے گا بلکہ جرم بغاوت کی بناء پر کیا جائے گا۔ و فى هذه الاٰية دلالة على ان اعتقاد مذاهب اهل البغى لا يوجب قتالهم مالم يقاتلوا (جصاص) فانما امر بقتالهم اذابغوا على غيرهم بالقتال (جصاص) مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اقْتَتَلُوْا۔ یہ امر بہت زیادہ قابل لحاظ ہے کہ جنگ وجدل

اِحْدٰىهُمَا عَلَى الْاُخْرٰى فَقَاتِلُوا الَّتِيْ تَبْغِيْ حَتّٰى

ایک گروہ دوسرے پر زیادتی کرے تو اُس سے لڑو جو زیادتی کر رہا ہے یہاں تک کہ

تَفِيْٓءَ اِلٰٓى اَمْرِ اللّٰهِ ۚ فَاِنْ فَآءَتْ فَاَصْلِحُوْا بَيْنَهُمَا

وہ رجوع کرلے اللہ کے حکم کی طرف ف۱۲ پھر اگر وہ رجوع کرلے تو ان کے درمیان اصلاح کردو

بِالْعَدْلِ وَاَقْسِطُوْا ۭ اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُقْسِطِيْنَ ۝۹

عدل کے ساتھ اور انصاف کا خیال رکھو بے شک اللہ انصاف کرنے والوں کو پسند کرتا ہے ف۱۳

اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَةٌ فَاَصْلِحُوْا بَيْنَ اَخَوَيْكُمْ وَاتَّقُوا

بے شک مسلمان (آپس میں) بھائی ہی بھائی ہیں ف۱۴ سو اپنے دو بھائیوں کے درمیان اصلاح کردیا کرو، اور

ع ۱۰ ۱۳ اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ۝۱۰ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا يَسْخَرْ

اللہ سے ڈرتے رہو، تاکہ تم پر رحمت کی جائے ف۱۵ اے ایمان والو! نہ

قَوْمٌ مِّنْ قَوْمٍ عَسٰٓى اَنْ يَّكُوْنُوْا خَيْرًا مِّنْهُمْ وَلَا نِسَاۗءٌ

مردوں کو مردوں پر ہنسنا چاہئے، کیا عجب کہ وہ اُن سے بہتر ہوں اور نہ عورتوں

مِّنْ نِّسَاۗءٍ عَسٰٓى اَنْ يَّكُنَّ خَيْرًا مِّنْهُنَّ ۚ وَلَا تَلْمِزُوْٓا

کو عورتوں پر (ہنسنا چاہئے) کیا عجب کہ وہ ان سے بہتر ہوں ف۱۶ اور نہ ایک دوسرے کو

اَنْفُسَكُمْ وَلَا تَنَابَزُوْا بِالْاَلْقَابِ ۭ بِئْسَ الِاسْمُ الْفُسُوْقُ بَعْدَ

طعنہ دو اور نہ ایک دوسرے کو برے القاب سے پکارو ایمان کے بعد گناہ کا نام ہی برا

الْاِيْمَانِ ۚ وَمَنْ لَّمْ يَتُبْ فَاُولٰۗىِٕكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ۝۱۱ يٰٓاَيُّهَا

ہے ف۱۷ اور جو (اب بھی) توبہ نہ کریں گے وہی ظالم ٹھہریں گے ف۱۸ اے

الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اجْتَنِبُوْا كَثِيْرًا مِّنَ الظَّنِّ ۡ اِنَّ بَعْضَ الظَّنِّ

ایمان والو! بہت سے گمانوں سے بچو کیونکہ بعض گمان گناہ

کرنے والے ان دونوں گروہوں کو ایک کے ناحق پر ہونے کے باوجود قرآن مجید ''مومن'' ہی کہتا ہے۔ قتال اور پھر بغاوت سے بڑھ کر شدید جرم اور کون ہو سکتا ہے؟ اس کے باوجود بھی باغی بہرحال مومن ہی رہتا ہے۔ دائرۂ اسلام سے خارج نہیں ہو جاتا۔ اکابر اہل سنت نے یہیں سے یہ مسئلہ (خوارج ومعتزلہ کے برعکس) نکالا ہے کہ بڑے سے بڑے گناہ سے بھی مومن دائرۂ اسلام وایمان سے خارج نہیں ہو جاتا۔ سماهم مومنين مع الاقتتال وبهذا استدل البخارى وغيره على انه لايخرج عن الايمان بالمعصية وان عظمت لا كما يقوله الخوارج ومن تابعهم من المعتزلة ونحوهم (ابن کثیر) هذا دليل على ان المؤمن بالكبيرة لايخرج عن كونه مومنا لان الباغى جعله من احدى الطائفتين وسما هما مؤمنين (کبیر) ف۱۳ جب کوئی فریق معقول فیصلہ نہ سن رہا ہو تو ثالث کو غصہ آجانا امر طبعی ہے اس کی روک تھام کے لئے مزید ترغیب توازن قائم رکھنے کی ہے۔ فَاَصْلِحُوْا بَيْنَهُمَا بِالْعَدْلِ۔ یعنی محض ترک قتال کو کافی نہ سمجھو، بلکہ نفس معاملہ قانون شریعت کے ماتحت طے کرادو۔ فقہاء نے کہا ہے جو مسلمان فریق شکست کھائے۔ نہ اس کا مال مال غنیمت سمجھا جائے گا اور نہ اس کے قیدی لونڈی غلام بنائے جائیں گے۔ البتہ توبہ کے وقت تک وہ قید رہیں گے اور ان کا مال قرق۔ بعد توبہ انہیں بھی رہائی مل جائے گی اور ان کا مال بھی انہیں واپس دے دیا جائے گا — مزید تفصیلات فقہ کی کتابوں میں ملیں گی۔ وَاَقْسِطُوْا۔ یہ تاکید ہے اس کی کہ اپنے فیصلہ کو تمامتر عدل پر مبنی رکھو۔ کسی فریق سے انتقام یا غصہ کا جذبہ اپنے اوپر نہ غالب آنے دو۔ ف۱۴ (اور جب بھائی ہی ہیں، تو بھائیوں بھائیوں میں لڑائی ہی کیسی) اسلام یعنی دین فطرت نے ایک طرف تو غربت، امارت وغیرہ کے مختلف طبقات قائم رکھے اور ان کے مٹا ڈالنے کی خلافِ فطرت کوشش میں قوت اور وقت کو ضائع نہیں کیا، لیکن دوسری طرف یہ بھی بتا دیا کہ دین کا اشتراک ہر مادّی، مالی، نسبی، نسلی تفریق وامتیاز سے بالاتر ہے اور بڑے چھوٹے امیر غریب شریف غیر شریف سب کو اخوت کے رشتہ میں پرو کر صحیح اور سچی سوشلزم (اشتراکیت) کی بنیاد قائم کر دی۔ یہیں سے یہ بھی نکل آیا کہ مسلم قومیت کی بنیاد نسلی، وطنی، لسانی وغیرہ نہیں، صرف اعتقادی ہے۔ اور اشتراک واخوت کا سنگ بنیاد صرف وحدت کلمہ ہے۔ اِخْوَةٌ۔ اخوت کا رشتہ تو انتہائی محبت کا مظہر ہے۔ اس کے استحضار کے بعد پھر کیسا جدال، کیسا قتال؟ اخوة۔ اخ کی جمع، اخوة تو حقیقی بھائیوں کے لئے ہے۔ رشتے ناتے کے بھائیوں کے لئے اخوان آتی ہے۔ قرآن نے یہاں اخوة لا کر گویا بتا دیا کہ مسلمانوں کا ایک دوسرے سے تعلق ورشتہ بالکل بھائیوں کا ہے۔ قال بعض اهل اللغة الاخوة جمع الاخ من النسب والاخوان جمع الاخ من الصداقة فالله تعالىٰ قال انما المومنون اخوة تاكيدا للامر واشارة الى ان بينهم ما بين الاخوة من النسب والاسلام كالاب (کبیر) اِنَّمَا۔ کے کلمہ حصر نے اسے صاف کر دیا کہ یہ رشتہ اخوت صرف مومن ہی مومن کے درمیان ہے، مومن وکافر کے درمیان نہیں ہو سکتا۔ انما للحصر اى لا اخوة الابين المومنين واما بين المومن والكافر فلا لان الاسلام هو الجامع (کبیر) ف۱۵ اس میں کمال ترغیب ہے اصلاح بین المسلمین کی۔ وَاتَّقُوا اللّٰهَ۔ تقویٰ ہی کی ایک اعلیٰ فرد اصلاح بین المسلمین ہے۔ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ۔ رحمت الٰہی کا ترتب اسی تقویٰ شعاری پر ہوگا۔ ف۱۶ یعنی کسی کو کیا خبر کہ اللہ کے نزدیک بہتر اور قابل عزت کون ہے، ہنسنے والا ہے یا وہ جس پر ہنسا جا رہا ہے۔ اس احساس کو بیدار کر کے قرآن نے گویا معاشرہ اسلامی کے اندر تمسخر وتفضیح کی جڑ ہی کاٹ دی ہے۔ تعلیم ہمارے ہاں کی یہ تھی اور عمل یہ ہے کہ دوسرے پر ہنسنا، بنانا، علانیہ اس کی رسوائی کرنا، عیب نہیں رہا بلکہ داخل ہنر ہو گیا ہے۔ لَا يَسْخَرْ۔ تمسخر وہ ہنسی ہے جس سے دوسرے کی تحقیر ودل شکنی ودل آزاری ہو اور وہ حرام ہے، باقی ایسی ہنسی جس سے دوسرے کا دل خوش ہو وہ مزاح اور خوش طبعی کہلاتی ہے اور ایسی ہنسی جائز ہے بلکہ بہت سے حالات میں مستحب ہے۔ قَوْمٌ مِّنْ قَوْمٍ۔ مراد جنس رجال ہیں خواہ ایک ہو یا بہت سے ہوں۔ نِسَاۗءٌ مِّنْ نِّسَاۗءٍ۔ مراد جنس نساء ہیں خواہ ایک ہو یا بہت سی ہوں حاصل

اِثْمٌ وَّلَا تَجَسَّسُوْا وَلَا يَغْتَبْ بَّعْضُكُمْ بَعْضًا ؕ اَيُحِبُّ

ہوتے ہیں و۱۹ اور ٹوہ میں مت لگے رہو و۲۰ اور کوئی کسی کی غیبت نہ کیا کرے و۲۱ کیا تم میں سے

اَحَدُكُمْ اَنْ يَّاْكُلَ لَحْمَ اَخِيْهِ مَيْتًا فَكَرِهْتُمُوْهُ ؕ وَاتَّقُوا

کوئی اس کو گوارا کرے گا کہ اپنے مردہ بھائی کا گوشت کھائے؟ اس سے ضرور ہی تمہیں کراہت آتی ہے و۲۲ اور اللہ سے

اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ رَّحِيْمٌ ﴿۱۲﴾ يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اِنَّا خَلَقْنٰكُمْ

ڈرتے رہو بے شک اللہ بڑا توبہ قبول کرنے والا ہے، بڑا مہربان ہے و۲۳ اے لوگو! ہم نے تم (سب) کو

مِّنْ ذَكَرٍ وَّاُنْثٰى وَجَعَلْنٰكُمْ شُعُوْبًا وَّقَبَآئِلَ لِتَعَارَفُوْا ؕ

ایک مرد اور ایک عورت سے پیدا کیا ہے و۲۴ اور تم کو مختلف قومیں اور خاندان بنا دیا ہے کہ ایک دوسرے کو پہچان سکو و۲۵

اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰىكُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ خَبِيْرٌ ﴿۱۳﴾

بے شک تم میں سے پرہیزگارتر اللہ کے نزدیک معززتر ہے و۲۶ بے شک اللہ خوب جاننے والا ہے پورا خبردار ہے و۲۷

قَالَتِ الْاَعْرَابُ اٰمَنَّا ؕ قُلْ لَّمْ تُؤْمِنُوْا وَلٰكِنْ قُوْلُوْۤا اَسْلَمْنَا

(یہ بعض) گنوار کہتے ہیں کہ ہم ایمان لے آئے، آپ کہہ دیجیے کہ تم ایمان تو نہیں لائے ہو، یہ کہو کہ ہم مطیع ہو گئے ہیں

وَلَمَّا يَدْخُلِ الْاِيْمَانُ فِيْ قُلُوْبِكُمْ ؕ وَاِنْ تُطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ

اور ایمان تو ابھی تمہارے دلوں میں داخل ہوا نہیں ہے اور اگر تم اللہ اور اس کے رسول کا کہنا مان لو

لَا يَلِتْكُمْ مِّنْ اَعْمَالِكُمْ شَيْـًٔا ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۱۴﴾

تو وہ تمہارے اعمال میں سے ذرا بھی کم نہ کرے گا بے شک اللہ بڑا مغفرت والا ہے، بڑا رحم والا ہے و۲۸

اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ثُمَّ لَمْ يَرْتَابُوْا

مومن تو بس وہی ہیں جو اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لے آئے پھر (اس میں بھی) شک نہیں کیا

وَجٰهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ اُولٰٓئِكَ هُمُ

اور اپنے مال اور جان سے اللہ کی راہ میں جہاد کیا تو یہی لوگ



کلام یہ کہ امت کا کوئی سا بھی طبقہ ایک دوسرے کی ہنسی نہ اڑائے۔ عَسٰۤى اَنْ يَّكُوْنُوْا خَيْرًا مِّنْهُمْ۔ عَسٰۤى اَنْ يَّكُنَّ خَيْرًا مِّنْهُنَّ۔ دوسرے پر ہنسی، تمسخر، طنز کی بنیاد عموماً کیا ہوا کرتی ہے؟ یہی نا کہ دوسرے میں فلاں فلاں عیب ہیں اور ہم ان عیوب سے کہیں بالاتر ہیں۔ قرآن مجید نے انتہائی حکیمانہ ژرف نگاہی کے ساتھ اس بنیاد پر ضرب لگادی، اور اس طرح اس عمارت ہی کو منہدم کر دیا — انسان کو اگر اپنا عیب دار، داغدار ہونا یاد پڑ جائے تو دوسرے پر زبان کھولنے کی کبھی ہمت ہی نہ پڑے۔ و۱۷ (اور یہ سب باتیں گناہ کی ہیں) سبب یہ ہے کہ مسلمان پر گناہ کا نام لگنا ہی برا اور قابل نفرت ہے اور ان حرکتوں کے بعد یہی کہا جائے گا کہ یہ مسلمان، مسلمان ہو کر اللہ کی نافرمانی کرتا ہے! فقہاء نے تصریح کر دی ہے کہ کسی کو عیب دار نام سے یاد کرنا صرف اس صورت میں حرام ہے، جب وہ بلا غرض صحیح ہو، لیکن اگر کوئی شخص پکارا اور پہچانا ہی ایسے نام سے جاتا ہے اور اس میں وہ اپنی کوئی توہین محسوس نہیں کرتا تو اسے اس کے ظاہر میں عیب دار نام سے یاد کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں مثلاً حکیم نابینا، لنگڑے حافظ، گنجے وکیل، وغیرہ۔ وَلَا تَلْمِزُوْۤا اَنْفُسَكُمْ۔ اَنْفُسَكُمْ۔ یہاں ”ایک دوسرے کے“ معنی میں ہے جیسا کہ بعض اور مقامات پر بھی قرآن ہی میں آیا ہے۔ عن ابن عباس وقتادة اے لایطعن بعضکم عن بعض (جصاص) بِالْاَلْقَابِ۔ لقب کے معنی یہاں برے نام کے ہیں یعنی کسی شخص کو ایسے نام سے پکارنا جو اسے ناگوار ہو۔ واللقب ھنا اسم مکروہ عند السامع (ابن العربی) و۱۸ (اپنے حق میں اور اللہ کے یہاں) یعنی حقوق العباد کے تلف کرنے والے۔ اور جو سزا ظالموں کے لئے ہے اس کے مستحق نہ ہوں گے — ان تمام احکام میں واضح ہو رہا ہے کہ شریعت کو مجلسی اور معاشرتی اصلاح کے باب میں کس درجہ اہتمام ہے، اور جو معاشرہ ان ہدایات و قوانین پر عامل ہو جائے اس میں کبھی بھی باہمی رنجشیں رخنہ انداز ہو سکتی ہیں؟ خوب غور کر کے دیکھ لیا جائے کتنی رنجشوں اور عداوتوں کی بنیاد کسی نہ کسی بیہودہ دل لگی، پھبتی گوئی یا کسی کو بنانے کی کوشش ہی پر نکلے گی۔ و۱۹ (اس لئے ضرور ہے کہ اقسام گمان کو سمجھ کر حدود جواز کے اندر رہو) فقہاء مفسرین نے لکھا ہے کہ حق تعالیٰ کے ساتھ نیک گمان رکھنا واجب ہے اور حق تعالیٰ اور عام مسلمانوں کے ساتھ بدگمانی ممنوع و ناجائز ہے۔ فحسن الظن باللہ فرض وسوء الظن بہ محظور منھی وکذٰلک سوء الظن بالمسلمین الذین ظاھر ھم العدالۃ محظور مزجور عنہ (جصاص) بدگمانیوں کی عام عادت جو بطور وباء کے ہم لوگوں میں پھیلی ہوئی ہے۔ یہ آیت اس پر کیسی ضرب لگا رہی ہے۔ بات بات پر بلا وجہ بھائیوں سے بدگمانی، بیوی بچوں سے بدگمانی، پڑوسیوں سے بدگمانی، نوکروں چاکروں سے بدگمانی، گویا بدگمانی کو ہم لوگوں نے اوڑھنا، بچھونا بنا رکھا ہے۔ یہ بدگمانی کی خلش اگر دل سے دور ہو جائے تو ہم میں ہر ایک کی زندگی کتنی راحت سے بسر ہونے لگے۔ بَعْضَ الظَّنِّ۔ بعض جمیع کے مقابلہ میں ہے اور کثیر بھی ”بعض“ کے اندر شامل ہے۔ اقتضت الاٰیۃ النھی عن بعض الظن لا عن جمیعہ (جصاص) فقیہ مفسر علامہ تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے ظن کی حسب ذیل قسمیں اور احکام بیان کئے ہیں:۔ (۱) ظن واجب۔ مثلاً حق تعالیٰ کے ساتھ حسن ظن یا غیر منصوص میں ظن حقیقی۔ (۲) ظن مباح۔ یعنی ایسی بدگمانیاں جن کے لئے کھلے ہوئے قرینہ اور قیاس موجود ہوں۔ مثلاً ایسے شخص سے فسق کا گمان رکھنا جو شراب خانوں یا قحبہ خانوں میں آمد و رفت رکھتا ہو مگر شرط یہ ہے کہ بدگمانی گمان میں رہے۔ حد یقین تک نہ پہنچا دیا جائے۔ نیز ایسی بدگمانیاں جو غیر اختیاری ہوں۔ یہاں بھی شرط یہ ہے کہ ان کے مقتضا پر عمل نہ کرے بلکہ حتی الامکان انہیں دفع کرتا رہے۔ (۳) ظن حرام۔ عقائد دین یا احکام مسائل شریعت، بلا دلیل محض اپنے گمان سے گڑھ لینا یا کسی شخص میں خفیف و ضعیف علامات فسق دیکھ کر اس کی طرف سے بدگمانی جما لینا۔ و۲۰ یعنی اوروں کے عیبوں اور کمزوریوں کی تلاش و جستجو میں نہ پڑو، تاوقتیکہ کوئی مصلحت یا ضرورت ہی اس کی نہ آ پڑے — چھپ کر باتیں سننا یا اپنے کو سوتا ہوا بنا کر باتیں سن لینا یہ سب تجسس میں داخل ہے، البتہ اگر کسی سے مضرت پہنچنے کا احتمال ہو اور اپنی یا کسی مسلمان کی حفاظت کی غرض سے اس کے مضرت رساں ارادوں اور تدبیروں کا تجسس کرے تو جائز ہے۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) فقہاء مفسرین نے لکھا ہے کہ کسی مسلمان کے چھپے ہوئے عیب کی پردہ دری کرنا ممنوع و ناجائز ہے بلکہ اس کی پردہ پوشی کرتے رہنا واجب ہے۔ عن زید بن وھب قال اتی ابن مسعودؓ فقیل ھٰذا فلان تقطر لحیتہٗ خمرا فقال عبداللہ انا قد نھینا عن التجسس لکن ان یظھر لنا شیء ناخذ بہ (جصاص) عن مجاھد خذوا بما ظھر لکم ودعوا ما ستر اللہ فنھی اللہ فی ھٰذہ الاٰیات عن سوء الظن بالمسلم الذی ظاھرہ العدالۃ والستر ودل بہ علی انہ یجب تکذیب من قذفہ بالظن (جصاص) فقد اقتضی ذٰلک النھی عن تحقیق المظنون وعن اظھارہ ونھی عن التجسس بل امر بالستر علی اھل المعاصی مالم یظھر منھم اصرار (جصاص) و۲۱ کسی کی عدم موجودگی میں اس کا یا اس کی کسی چیز کا ذکر اس طرح کرنا کہ اسے ناگوار ہو۔ عام اس سے کہ وہ صحیح ہے یا غلط، یہی غیبت ہے اور اسی کو قرآن مجید نے اس شد و مد سے روکا ہے۔ حدیث شریف میں غیبت کی تفسیر اس طرح آئی ہے۔ ”ذکرک اخاک بما یکرہ۔“ اپنے بھائی کا ذکر اس طرح کرنا جو اسے ناگوار گزرے۔ غیبت کا گناہ شدید ہونا اس آیت سے ظاہر ہے۔ حدیث میں ”الغیبۃ اشد من الزنا“ تک وارد ہو چکا ہے۔ فقہاء نے اس پر بہت کچھ لکھا ہے اور مشائخ و صوفیوں نے اس سے بچنے کے طریقے اور تدبیریں بتائی ہیں۔ جن جن موقعوں پر غیبت جائز ہے ان کی تفصیل کتب فقہ میں مل جائے گی۔ اردو

میں مولانا عبدالحی فرنگی محلی کا ایک مبسوط اور مفصل رسالہ اس موضوع پر زجر الشبان والشیبة عن ارتکاب الغیبة کے نام سے موجود ہے۔ قرآن مجید کی ان اخلاقی اور معاشرتی ہدایتوں پر عمل کرنا اگر ہم لوگ سیکھ جائیں تو آج دنیا میں بھی ایک حد تک جنت کا مزہ آنے لگے۔ ف۲۲ ایسی گھناؤنی چیز سے تشبیہ دے کر قرآن نے ہر مسلمان کا دل ہی غیبت کی طرف سے متنفر و بیزار کر دیا ہے۔ وجہ شبہ بعض علماء نے یہ لکھی ہے کہ جس طرح گوشت کے نوچے جانے سے جسم کو جسمانی اذیت ہوتی ہے، آبرو ریزی سے بھی قلبی تالم ہوتا ہے اور چونکہ وہ شخص سامنے موجود نہیں ہوتا، اس لئے عدم حس میں مشابہ مردہ کے ہے۔ ف۲۳ تو چاہئے کہ اب ساری پچھلی غلطیوں اور بدکرداریوں پر نادم ہو کر اور ان کا تدارک کر کے حق تعالیٰ کے فضل و کرم کے مستحق بن جاؤ۔ وَاتَّقُوا اللّٰهَ۔ بڑی چھوٹی ہر برائی سے بچنے کے لئے آسان ترین نسخہ یہی تقویٰ الٰہی ہے۔ جتنی زیادہ کسی کے دل میں خشیت الٰہی موجود ہوگی، اسی قدر اس کے لیے ہر ترغیب شیطانی و نفسانی کے مقابلہ میں صبر و ضبط سے کام لینا اور ثابت قدم رہنا آسان رہے گا۔ اِنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ رَّحِیْمٌ۔ بڑی بشارت اس میں اپنی پچھلی غلطیوں اور گناہوں پر نادم ہونے والوں کے حق میں ہے۔ ارشاد گویا یہ ہو رہا ہے کہ اب تک جو کچھ بھی کرتے رہے ہو۔ جن جن بھی اخلاقی آلودگیوں میں مبتلا رہ چکے ہو، اب اس تازہ ہدایت کے بعد ان سے دستبردار ہو اور ان پر نادم ہوتے رہو، کہ حق تعالیٰ بڑے توبہ قبول کرنے والے بھی ہیں۔ اور فضل و کرم کرنے والے تو ہیں ہی۔ ف۲۴ یعنی آدم و حوا سے۔ اور اس لحاظ سے سارے انسان یکساں و ہم سطح ہوئے۔ ای انکم متساوون فی النسب (معالم) قال تعالٰی تنبیھا علی تساویھم فی البشریة (ابن کثیر) فجمیع الناس فی الشرف بالنسبة الطینیة الی ادم وحوا سواء (ابن کثیر) وحدت نوع انسانی، اسلام میں ایک نظریہ نہیں، ایک مؤکد حقیقت ہے، اس نے ان تمام جاہلی نظریات کی جڑ کاٹ دی، جو انسان کی مختلف نسلوں کو مختلف مورثوں کی اولاد سمجھتے ہیں اور ہندوستان کی ذات پات والی پیدائشی تفریق کے حق میں اس آیت کا سم قاتل ہونا تو ظاہر ہی ہے۔ دل بذالک علی انہٗ لافضل لبعضھم علی بعض من جھت النسب۔ اذ کان جمیعًا من اب وام واحدة (جصاص) ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی نیز سورہ النساء (پ۴) اور سورہ الزمر (پ۲۳) کے حاشیے اسی مضمون سے متعلق۔ ف۲۵ (اس لئے مختلف قوموں میں اور پھر خاندانوں میں تقسیم بنیاد تفاخر کی نہیں ہو سکتی، بنیاد باہمی امتیاز و تعارف کی البتہ ہے) نسل پرستی، قوم پرستی، رنگ پرستی جس میں جاہلیت قدیم سے لے کر جاہلیت جدید تک ساری قومیں مبتلا رہی ہیں، ان پر پوری ضرب اس آیت نے لگا دی ہے۔ خَلَقْنٰكُمْ۔ جَعَلْنٰكُمْ۔ دونوں لفظوں سے صاف طور پر اشارہ اس طرف کر دیا کہ یہ تو جو کچھ کیا، ہم نے کیا ہے۔ تمہارے امتیاز و افتخار کا اس میں کون سا پہلو ہے؟ شُعُوْبًا۔ نوعِ انسانی کی پہلی اور بڑی تقسیم یعنی قومیں یا نسلیں۔ قَبَآئِلَ۔ قدیم انسان کی دوسری اور ضمنی تقسیم، یعنی کنبے اور قبیلے۔ ف۲۶ یعنی اللہ کے ہاں شرف، فضیلت و مقبولیت تمامتر ذاتی پرہیزگاری ہے، نہ کہ فخر نسلی و قومی و آبائی۔ نہ کسی کے برہمن اور چھتری ہونے میں اس کی عزت، نہ کسی کے چمار پاسی ہریجن ہونے میں ذلت۔ اسلام نے انسانی آبادی کی تقسیم صرف دو ہی طبقوں میں رکھی ہے متقی و غیر متقی۔ اس کے علاوہ اس کے ہاں حقیقی تقسیم نہ امیر و غریب کی ہے نہ نسلی شریف و نسلی رذیل کی، نہ گورے اور کالے کی بلکہ صرف متقی و غیر متقی کی۔ فابان ان الفضیلة والرفعة انما تستحق بتقوی اللہ وطاعته (جصاص) ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ ف۲۷ (اور اس پر روشن ہے کہ کون واقعی کس حد تک پرہیزگار ہے) سو یہ تقویٰ بھی دنیا میں کسی کی شیخی، تعلی و تفاخر کی بنیاد نہیں بن سکتا۔ ف۲۸ (تو اس کی مغفرت بے نہایت و رحمت بے پایاں سے فائدہ اٹھانے کے مواقع اب بھی حاصل ہیں) وَاِنْ ...... رَسُوْلَهٗ۔ یعنی اگر واقعی ایمان لے آؤ۔ اور دل سے اللہ اور رسول کے احکام کی تصدیق کرنے لگو۔ لَا ...... شَیْئًا۔ اللہ تعالیٰ تو سارے اعمال ایمانی کا پورا پورا اجر دے گا۔ وَلَمَّا ...... قُلُوْبِكُمْ۔ محققین اہل سنت نے آیت سے یہ نکالا ہے کہ اسلام عام ہے اور ایمان اس سے خاص تر ہے۔ وقد استفید من ھذه الأیة الکریمة ان الایمان اخص من الاسلام کما ھو مذھب اھل السنة والجماعة (ابن کثیر) حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما، ابراہیم نخعی اور قتادہ اور ابن جریر نے بخلاف امام بخاری کے آیت سے یہی استدلال کیا ہے کہ جن لوگوں کا یہاں ذکر ہے۔ وہ منافق نہ تھے۔ تھے مسلمان ہی، اگرچہ ان کا ایمان کمزور تھا۔ دل ھذا علی ان ھؤلاء الاعراب المذکورین فی ھذه الأیة لیسوا بمنافقین وانما ھم مسلمون لم یستحکم الایمان فی قلوبھم فادعوا لانفسھم مقامًا اعلٰی مما وصلوا الیه فادبوا فی ذلک وھذا معنی قول ابن عباسؓ وابراھیم النخعی وقتادة واختاره ابن جریر وانما قلنا ھذا لان البخاری رحمه اللہ ذھب الی ان ھؤلاء کانوا منافقین یظھرون الایمان ولیسوا کذلک (ابن کثیر) کوئی شخص اسلام کا دعویٰ کر رہا ہو تو جزم کے ساتھ اس کی تکذیب (جیسی کہ یہاں وارد ہوئی ہے) کا حق صرف حق تعالیٰ عالم الغیب ہی کو پہنچتا ہے۔ ورنہ بندوں کا کام تو عام طور پر اس مدعی کے بیان کو تسلیم ہی کر لینا ہے۔ اشارة ان عمل القلب غیر معلوم واجتناب الظن واجب وانما یحکم بالظاھر فلایقال لمن یفعل فعلًا ھو مرائی ولا لمن اسلم ھو منافق ولکن اللہ خبیر بما فی الصدور اذا قال فلان لیس بمؤمن فحصل الجزم (کبیر) آیت سے ظاہر ہو گیا کہ اسلام اور ایمان کے دو الگ الگ مفہوم ہیں۔ اسلام صرف ایک ضابطہ کی چیز ہے۔ جس کا تعلق قول اور ظاہر سے ہے۔ ایمان اس کے برعکس ایک باطنی حقیقت ہے جس کا تعلق قلب کی تصدیق سے ہے۔ فاخبر ان حقیقة الایمان التصدیق بالقلب وان الاقرار باللسان واظھار مرافعة بالابدان لایکون ایمانًا دون التصدیق بالقلب والاخلاص (معالم)

وا۲۹ (اپنے دعوائے ایمان وتصدیق میں) اَلصّٰدِقُوْنَ۔ یعنی دین کی پوری طرح اور درجہ کمال میں تصدیق کرنے والے۔ مومنین حقیقی۔ مومنین کامل۔ اے المومنون الکمل (ابن کثیر) فقہاء نے تصریح کردی ہے کہ اگر کمال تصدیق حاصل نہ ہو، نفس تصدیق حاصل ہو جب بھی ایمان ثابت ہو جائے گا۔ اَلَّذِیْنَ...... سَبِیْلِ اللّٰہِ۔ یعنی ہر طرح دین کی خدمت کی، اسی راہ میں سختیاں جھیلیں۔ ثُمَّ لَمْ یَرْتَابُوْا۔ زندگی کی کسی منزل اور ماحول کی کسی کشمکش میں بھی ایمان وتصدیق کی شاہراہ سے ڈانواں ڈول نہ ہونا بڑی نعمت ہے۔ وا۳۰ (درآنحالیکہ اس کو خبر نہیں) خطاب جھوٹے مدعیانِ دین ومنافقین اعراب سے ہے کہ اللہ کو تو تمہارے دین کی خبر ہے نہیں اور تم اسے خبر دینا چاہتے ہو۔ مطلب صاف ظاہر ہے کہ تم ایسی جھوٹی اور بے اصل بات زبان سے نکال رہے ہو۔ وا۳۱ (تو ایسے کامل وجامع علم رکھنے والے کو بھلا کوئی کیا بتلائے گا) مشرک جاہلی قوموں کو ٹھوکر اللہ کے صفت علم ہی میں کثرت سے لگی ہے، قرآن اسی لئے بار بار اس کو توضیح کرتا جاتا ہے۔ وَاللّٰہُ ...... الْاَرْضِ۔ یعنی کوئی بھی شے اللہ کے احاطہ علم سے باہر نہیں۔ وَ اللّٰہُ ...... عَلِیْمٌ۔ یعنی جو بھی چیز ہے، اللہ کے احاطہ علم کے اندر ہے۔ وا۳۲ (بے لڑے بھڑے بخلاف دوسرے قبائل کے) اشارہ انہیں قبائل بنی اسد وغیرہ کی جانب ہے جن کا ذکر اوپر سے چلا آرہا ہے۔ انہیں نے آکر رسول اللہ ﷺ کے سامنے کہا تھا کہ ہم خاص مراعات کے مستحق ہیں۔ دوسرے کتنے مقابلہ ومقاتلہ کے بعد کہیں ہتھیار رکھتے ہیں، اور ہم کو دیکھئے کہ ہم بغیر کسی جدوجہد کے آپ کی مخالفت سے باز آگئے۔ وا۳۳ یعنی اگر تم واقعی مسلمان ہو بھی گئے ہو (جیسا کہ تمہارا دعویٰ ہے) تو یہ میرے اوپر احسان کیا ہوا، یہ تو اللہ کا احسان تمہارے اوپر ہوا کہ اس نے تمہیں دائمی نجات کی راہ دکھادی، اور دنیا میں بھی تمہیں قتل، قید وغیرہ سے بچادیا۔ وا۳۴ (سو اس کے سامنے بھلا کوئی مکر وفریب چل سکتا ہے؟) بندہ کو حق تعالیٰ کے علم کے کامل ومحیط کل ہونے کا جس درجہ میں استحضار رہے گا۔ اسی نسبت سے اس کا درجہ اخلاص بھی بڑھتا ہوا رہے گا۔ اِنَّ ...... الْاَرْضِ۔ موجوداتِ عالم کی کوئی پوشیدہ سے بھی پوشیدہ چیز علم الٰہی سے پوشیدہ نہیں۔ وَاللّٰہُ بَصِیْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ۔ بندہ کا براہ راست تعلق تو اللہ کے اسی علم سے ہے جو وہ ان بندوں کے اعمال وجزئیات اعمال سے متعلق رکھتا ہے۔ اس لئے اس پہلو کی تصریح اور تاکید قرآن مجید میں بار بار آئی ہے۔ وا۱ عربی اسلوب بیان میں قسم کا مفہوم تاکید کا ہوتا ہے۔ اور جواب قسم یعنی قسم کے بعد کا مضمون اکثر بغیر کسی تصریح کے محض سیاق سے سمجھ لیا جاتا ہے۔ قسموں کی بحث کا تعلق تمام تر اسلوب بیان وبلاغت سے ہے۔ قٓ۔ مخفف اس فقرہ کا سمجھا گیا ہے۔ حکمة هى قولنا قضى الامر (کبیر) ایک قول یہ ہے کہ: قفا اثره کا مخفف ہے۔ قيل يجوز ان يكون ق امرًا من مفاعلة قفا اثره اے تبعه والمعنى اتبع القران واعمل بمافيه (روح) یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ قف کے معنٰی میں امر ہے۔ قيل الله امر بمعنى قف اے قف عندماشرح لک ولاتجاوزه (روح) حروف مقطعات کے لئے ملاحظہ ہو پ۱ میں الم پر حاشیہ۔ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِیْدِ۔ قرآن مجید کی قسم کا مفہوم صرف اس قدر ہے کہ یہ کتاب اپنے مضامین کی بے نظیر بلندی اور معنویت کے لحاظ سے خود اپنی صداقت اور آپ کی رسالت پر گواہ ہے۔ الْمَجِیْدِ۔ یعنی بزرگی اور شرف والا قرآن — آج دنیا کی کون سی کتاب اپنی معنویت اور بلندی کے لحاظ سے اس کے ٹکر کی ہے؟ کسی صحیفۂ مذہب کو اس کی جامعیت وہمہ گیری کے مقابلہ میں لایا جاسکتا ہے؟ وا۲ (حالانکہ اس نذیر کی سچائی پر ہر طرح کے دلائل صحیح قائم ہو چکے ہیں) مِنْهُمْ۔ انہیں میں سے، یعنی محض بشر ہو کر، یہی جسم اور یہی اس کے خصوصیات رکھ کر۔ مشرکین کی بڑی چڑھ اسی عقیدۂ رسالت سے ہے۔ وہ دیوتا کے قدموں پر گر پڑنے کو تیار رہتے ہیں۔ لیکن کسی فانی انسان کو خدا کا قاصد سمجھنا ان کی عقل کی گرفت سے بالکل باہر ہوتا ہے۔ آیت میں ایک حقیقت صحیح وثابت کے مقابلہ میں حیرت وشک کو باطل ٹھہرایا ہے۔ اس سے بعض اصولیین نے بقاعدۂ اقتضاء النص یہ مسئلہ نکالا ہے کہ مجرد شک وعجب کسی دلیل کا معارض نہیں ہو سکتا۔

الصّٰدِقُوْنَ ﴿١٥﴾ قُلْ اَتُعَلِّمُوْنَ اللّٰهَ بِدِيْنِكُمْ ۚ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ

راست باز ہیں وا۲۹ آپ کہہ دیجئے کہ کیا تم اللہ کو اپنے دین کی خبر دے رہے ہو؟ وا۳۰ درآنحالیکہ اللہ کو

مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۚ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ

آسمانوں اور زمین کی ہر چیز کی (پوری) خبر ہے اور اللہ (اور بھی) ہر شے کا

عَلِيْمٌ ﴿١٦﴾ يَمُنُّوْنَ عَلَيْكَ اَنْ اَسْلَمُوْا ۚ قُلْ لَّا تَمُنُّوْا

علم رکھتا ہے وا۳۱ یہ لوگ آپ پر احسان رکھتے ہیں کہ مطیع ہو گئے ہیں وا۳۲ آپ کہہ دیجئے کہ مجھ پر اپنے مطیع ہو جانے کا

عَلَيَّ اِسْلَامَكُمْ ۚ بَلِ اللّٰهُ يَمُنُّ عَلَيْكُمْ اَنْ هَدٰىكُمْ

احسان نہ رکھو البتہ یہ تو اللہ کا تم پر احسان ہے کہ اس نے تمہیں ایمان کی

لِلْاِيْمَانِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿١٧﴾ اِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ

ہدایت دی بشرطیکہ تم (دعوائے ایمان میں) سچے ہو وا۳۳ بے شک اللہ آسمانوں اور

غَيْبَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ﴿١٨﴾

زمین کی مخفی باتوں کو جانتا ہے اور اللہ تمہارے اعمال کو بھی خوب دیکھ رہا ہے وا۳۴

اٰياتها ٤٥ | ٥٠ سُوْرَةُ قٓ مَكِّيَّةٌ ٣٤ | ركوعاتها ٣

اس کی پینتالیس آیتیں | سورۂ قٓ مکہ میں نازل ہوئی | اور تین رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

قٓ ۚ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِيْدِ ﴿١﴾ بَلْ عَجِبُوْٓا اَنْ جَآءَهُمْ

قاف وا۱ قسم ہے قرآن بزرگ کی (کہ ہم نے آپ کو نذیر بنا کر بھیجا ہے) لیکن یہ لوگ اس پر حیرت

مُنْذِرٌ مِّنْهُمْ فَقَالَ الْكٰفِرُوْنَ هٰذَا شَيْءٌ عَجِيْبٌ ﴿٢﴾

کر رہے ہیں کہ ان کے پاس ایک ڈرانے والا انہیں میں سے آیا وا۲ سو کافر کہتے ہیں کہ یہ تو (بڑی) عجیب بات ہے،

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.con



ءَاِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا ۚ ذٰلِكَ رَجْعٌۢ بَعِيْدٌ ۝۳ قَدْ عَلِمْنَا

بھلا جب ہم مرگئے اور مٹی ہو گئے (تو کیا دوبارہ زندہ ہوں گے؟) یہ رجعت تو (بہت ہی) بعید ہے ف۳ لیکن ہم تو اُن کے

مَا تَنْقُصُ الْاَرْضُ مِنْهُمْ ۚ وَعِنْدَنَا كِتٰبٌ حَفِيْظٌ ۝۴

اجزاء تک کو جانتے ہیں جنہیں زمین (کی مٹی) کم کرتی ہے اور ہمارے پاس تو (پورا) رجسٹر (ہی) محفوظ ہے ف۴

بَلْ كَذَّبُوْا بِالْحَقِّ لَمَّا جَآءَهُمْ فَهُمْ فِيْٓ اَمْرٍ مَّرِيْجٍ ۝۵

اصل یہ ہے کہ یہ لوگ تو سچ ہی کو جھٹلاتے ہیں جب وہ اُن کے پاس آگیا، غرض یہ کہ وہ ایک متزلزل حالت میں ہیں، ف۵

اَفَلَمْ يَنْظُرُوْٓا اِلَى السَّمَآءِ فَوْقَهُمْ كَيْفَ بَنَيْنٰهَا وَزَيَّنّٰهَا

کیا انہوں نے اپنے اوپر آسمان کی طرف نہیں دیکھا کہ ہم نے اُسے کیسا بنایا اور ہم نے اُسے آراستہ کیا

وَمَا لَهَا مِنْ فُرُوْجٍ ۝۶ وَالْاَرْضَ مَدَدْنٰهَا وَاَلْقَيْنَا فِيْهَا

اور اُس میں کوئی رخنہ (تک) نہیں ف۶ اور زمین کو ہم نے پھیلایا اور اس میں

رَوَاسِيَ وَاَنْۢبَتْنَا فِيْهَا مِنْ كُلِّ زَوْجٍۢ بَهِيْجٍ ۝۷ تَبْصِرَةً

پہاڑوں کو جما دیا اور اس میں ہر قسم کی خوشنما چیزیں اُگائیں جو ذریعہ ہے بینائی

وَّذِكْرٰى لِكُلِّ عَبْدٍ مُّنِيْبٍ ۝۸ وَنَزَّلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً

اور دانائی کا، ہر رجوع ہونے والے بندے کے لئے ف۷ اور ہم نے آسمان سے برکت والا پانی

مُّبٰرَكًا فَاَنْۢبَتْنَا بِهٖ جَنّٰتٍ وَّحَبَّ الْحَصِيْدِ ۝۹ وَالنَّخْلَ

برسایا پھر ہم نے اس سے باغ اور کھیتی کا غلہ اور لمبی لمبی کھجور کے

بٰسِقٰتٍ لَّهَا طَلْعٌ نَّضِيْدٌ ۝۱۰ رِّزْقًا لِّلْعِبَادِ ۙ وَاَحْيَيْنَا

درخت جن کے گچھے خوب گندھے ہوئے رہتے ہیں اگائے، بندوں کو روزی دینے کے لئے، اور ہم نے اس کے ذریعہ سے

بِهٖ بَلْدَةً مَّيْتًا ۭ كَذٰلِكَ الْخُرُوْجُ ۝۱۱ كَذَّبَتْ قَبْلَهُمْ قَوْمُ

مردہ زمین کو زندہ کیا، اسی طرح (زمین سے حشر میں) نکلنا ہی ہوگا ف۸ ان لوگوں کے قبل قوم

ف۳ (عقل وقیاس سے) یعنی ایک تو بشر کی زبان سے دعوئ رسالت خود ہی عجیب اور پھر ساتھ ہی یہ عقیدہ حشر ونشر کا۔ ہم "روشن خیالوں" کی عقلیں اسے کیسے قبول کرلیں کہ جب ایک چیز فناء ہوگئی، اس کے اجزاء بکھر کر پارہ پارہ ہوگئے تو وہ دوبارہ پھر موجود ہوجائے گی۔ اعادۂ معدوم تو ہمارے تجربہ، مشاہدہ، عقل، سب کے خلاف ہے۔ ف۴ "روشن خیال" وحواس پرست مشرکوں کے دعوے پر جرح ہورہی ہے کہ تم اس بازگشت کو محال آخر کس بنا پر کہہ رہے ہو؟ کیا اس لئے کہ اس ہستی میں قابلیت حیات نہیں؟ اگر یہ مراد ہے تو یہ تو خود تمہارے مشاہدہ کے بھی خلاف ہے۔ پھر کیا ہے کہ ہمارے علم اور ہماری قدرت کو تم ناقص، محدود وناکافی سمجھتے ہو؟ تو ہمارا علم تو ادنیٰ سے ادنیٰ جزئیات تک محیط ہے اور یہ علم بھی کچھ نو پیدا اور حادث نہیں، قدیم ہے۔ قبل وقوع ہی سے ہے۔ مَا تَنْقُصُ الْاَرْضُ مِنْهُمْ۔ یعنی ان کے جسم کے وہ اجزاء جنہیں مٹی کھا جاتی ہے۔ كِتٰبٌ حَفِيْظٌ۔ ایسا رجسٹر جس میں جسم کے ہر ہر جزء کی وضع، مقدار، کیفیت سب ہی کچھ درج ہے — مراد لوح محفوظ سے ہونا ظاہر ہے۔ فَهُمْ فِيْٓ اَمْرٍ مَّرِيْجٍ۔ حق کے ترک وانکار کا لازمی نتیجہ یہی ہونا تھا کہ ان لوگوں پر شک وارتیاب، تذبذب اور بے یقینی کی لعنت مسلط ہوجائے۔ عن قتادة قال من ترک الحق مرج علیه رأیه والتبس علیه دینه (جصاص) ف۵ (کہ حق پر انہیں قرار ہی نہیں۔ کبھی تکذیب سے کام لیتے ہیں، کبھی تشکیک سے) بَلْ ..... هُمْ۔ ان کی عادت ہی ہر سچائی سے انکار کی پڑ گئی ہے۔ ف۶ کمال علم کے بعد اب یہ بیان کمال قدرت کا ہورہا ہے — ایک آسمان ہی پر جو کس وناکس ہر ایک کے مشاہدہ میں آرہا ہے، اور اس کی صناعی پر، عظمت وپہنائی پر، قوت واستحکام پر، ہر چیز پر غور کرو تو خود ہی معلوم ہوجائے گا کہ تم امکان بعث سے انکار واستبعاد پر کتنی نادانی پر ہو۔ كَيْفَ۔ اس میں اشارہ آسمان کی رفعت وعظمت، وسعت وپہنائی، استحکام وخوشنمائی سب کی جانب آگیا۔ وَمَا لَهَا مِنْ فُرُوْجٍ۔ یعنی کسی قسم کا نقص وضعف اس میں نہیں۔ ہر طرح مکمل ہی مکمل ہے۔ وَزَيَّنّٰهَا۔ آسمان کی آراستگی وزیبائی بھی چاند، سورج ستاروں وغیرہ سے ہے۔ ف۷ آسمان کے بعد اب زمین کی صناعیوں کی طرف توجہ دلائی ہے۔ اور مطلب یہ ہوا کہ یہ آسمان وزمین کی ساخت وترکیب، ان کے اندر کی گوناگوں صناعیاں، زمین پر پہاڑوں کا قیام، ان سب پر اگر انسان غور کرے تو قدرت الٰہی کے کتنے زبردست شواہد ان میں قدم قدم پر ملیں گے۔ لیکن یہ سبق بھی ہر شخص نہیں لیتا۔ یہ درس تو وہی لوگ حاصل کرتے ہیں جو نیت وقصد بھی اسی کا رکھتے ہیں۔ وَالْاَرْضَ مَدَدْنٰهَا۔ زمین کے عظیم الشان پھیلاؤ کی طرف اشارہ ہے۔ وَاَلْقَيْنَا فِيْهَا رَوَاسِيَ۔ پہاڑوں کے قائم اور نصب کرنے کی ساری حکمتیں اس کے اندر آگئیں۔ تَبْصِرَةً ..... مُّنِيْبٍ۔ ان عظیم الشان وحیرت انگیز مظاہر قدرت سے بھی عبرت وتذکر کا سبق لینا ہر ایک کا کام نہیں۔ چشم بینا ودل دانا اس کے لئے لازمی ہے۔ انابت واحساس عبدیت تو شرط اولیں ہے۔ ف۸ یہاں گویا یہ فرمایا کہ تم جس طرح بارش ہوئے پر خشک زمین کو ازسرنو سرسبز وشاداب ہوتے ہوئے روزمرہ دیکھتے ہو، اسی طرح حکمت الٰہی مردہ انسانوں کو بھی زمین سے لانکال کھڑا کرے گی — اور اس کا ناممکن ہونا تو خیر الگ رہا، اس میں استبعاد کی بھی کونسی بات ہے؟

و۹ (اور یہ سب کے سب تکذیبِ انبیاء ہی کی پاداش میں اسی دنیا میں اپنے کیفرِ کردار کو پہنچ کر رہے) کُلٌّ كَذَّبَ الرُّسُلَ۔ منکروں نے انبیاءِ کرام کی تکذیب دین کے عقائدِ اساسی کے باب میں کی ہے اور وہ یہ تین مسئلے ہیں۔ توحید، حشر و نشر، رسالت۔ قَوْمُ نُوْحٍ۔ اَصْحٰبُ الرَّسِّ۔ ثَمُوْدُ۔ عَادٌ۔ فِرْعَوْنُ۔ اِخْوَانُ لُوْطٍ۔ اَصْحٰبُ الْاَيْكَةِ۔ قَوْمُ تُبَّعٍ۔ ان سب پر حاشیے پہلے گزر چکے۔ و۱۰ (یوں ہی بلا کسی شبہِ معقول یا کسی دلیلِ صحیح کے) اَفَعَيِيْنَا بِالْخَلْقِ الْاَوَّلِ۔ یعنی بارِ اول میں عدمِ محض سے تو سب چیزوں کا ہمارا خالق ہونا تو تمہیں خود تسلیم ہے۔ تو پھر کیا یہ مانتے ہو کہ اب ہماری قدرتِ تخلیق جواب دے گئی ہے اور اب ہم تخلیقِ ثانی پر قادر نہیں رہے؟ اَفَعَيِيْنَا بعض گمراہ قوموں نے واقعۃً بھی خستگی اور تھکن کو حق تعالیٰ کی جانب منسوب کر دیا ہے۔ یہاں تک کہ یہود اور نصرانیوں نے بھی۔ و۱۱ (جو منتہا ہے کمالِ قرب کا) انسانی محاورہ میں انتہائے قرب کا کامل ترین تصور یہی ہے کہ اُسے رگِ جان کے برابر قریب سمجھا جائے۔ آیت کا مضمون ہے اللہ تعالیٰ اس سے بھی بڑھ کر قریب ہے، گویا ہر انسان کے تخیل سے بھی قریب تر۔ یہ قربِ تکوینی عام ہے نیک و بد، بلکہ ہر مخلوق کے لیے۔ قربِ مرتبہ البتہ مخصوص ہے مقبولین کے لیے۔ حَبْلِ الْوَرِيْدِ۔ اس رگ کا نام ہے جو سارے جسم میں خون پہنچاتی ہے، استعارۃً مراد عین جان ہے۔ اے من روحہ (راغب) نَحْنُ...... الْوَرِيْدِ۔ اس میں ان جاہل، مشرک قوموں کی تردید بھی آگئی جو خدائے تعالیٰ کو بندوں سے دُور اور بہت دُور سمجھے رہتے ہیں۔ وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ۔ اس میں مضمون آگیا حق تعالیٰ کے کمالِ قدرت کا۔ یعنی ہم سے بڑھ کر انسان اور کس کے قبضۂ قدرت میں ہے؟ وَنَعْلَمُ مَا تُوَسْوِسُ بِهٖ نَفْسُهٗ۔ اس میں مضمون آگیا حق تعالیٰ کے کمال و احاطۂ علم کا یعنی ہم سے انسان کا کون سا راز مخفی رہ سکتا ہے؟ حق تعالیٰ پر تو انسان کے وسوسے تک عیاں و روشن رہتے ہیں، یہ اور بات ہے کہ اس علمِ محیط و کامل کے باوجود رحمتِ کاملہ نے گرفت وسوسوں پر نہیں رکھی۔ ملاحظہ ہو سورۂ بقرہ (پ۳) (آیت وَاِنْ تُبْدُوْا مَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ۔ کا حاشیہ۔ و۱۲ حدیث میں آتا ہے کہ دو فرشتے ہر وقت اور ہر حال میں انسان کے ساتھ رہتے اور اس کے ہر چھوٹے سے چھوٹے عمل کو نیک ہو یا بد، دیکھتے رہتے ہیں، اور کسی حال میں اس کا ساتھ نہیں چھوڑتے، یہاں تک کہ انسان کی ناپاکی وغیرہ کے اوقات میں جس سے فرشتے طبعی انقباض کی بناء پر اس سے جسماً الگ بھی ہو جاتے ہیں، ان اوقات میں انسان جو کچھ عمل کرتا رہتا ہے اس کی علامتیں کچھ ایسی اُس پر نقش ہو جاتی ہیں کہ فرشتے اُنہیں کو پڑھ کر انہیں اپنے رجسٹر میں درج کر لیتے ہیں۔ عَنِ الْيَمِيْنِ وَعَنِ الشِّمَالِ۔ داہنی طرف کا فرشتہ نیکی کے اعمال لکھتا رہتا ہے اور بائیں طرف کا بدی کے اعمال۔ قَعِيْدٌ۔ یعنی بیٹھے رہنے والے یہ انسانی محاورۂ عادت کے مطابق فرشتوں کی ہمہ وقتی حاضری و موجودگی کے لیے فرمایا گیا ہے۔ بندوں کے اعمال کے احاطۂ کامل کے لیے تو اللہ کی صفت علمِ محیط و کامل خود ہی بالکل کافی ہے۔ فرشتوں کے اس ہمہ وقتی معیت اور باضابطہ اندراج سے بندوں کے دل میں اس کی اہمیت اور کیفیتِ استحضار کہیں زیادہ بڑھ جاتی ہے۔ و۱۳ اعمال کے بعد اب ذکر اقوال کا ہو رہا ہے۔ منہ سے ادھر بات نکلی نہیں کہ اُدھر کاتب فرشتوں نے اُسے نوٹ کر لیا۔ بات اگر اچھی ہے تو اُسے بھی اور بری ہے تو اُسے بھی! اللہ اکبر! کیا ٹھکانا ہے انسان کی ذمہ داریوں کا، وہ اللہ کا نائب بنا کر دنیا میں بھیجا گیا ہے۔ وہ دن رات کے چوبیس گھنٹوں کے لیے۔ گھنٹے کے ہر منٹ کے ہر پل کے لیے ذمہ دار ہے۔ غفلت کی مہلت اسے ایک پل کے لیے بھی نہیں۔ آیت کا استحضار رہے تو مسلمان سے کبھی بھی گناہ صادر ہو سکے؟ اللہ نے اپنے ہاں کا یہ ضابطہ بتا کر مسلمان کے لیے



نُوْحٍ وَّ اَصْحٰبُ الرَّسِّ وَ ثَمُوْدُ (۱۲) وَ عَادٌ وَّ فِرْعَوْنُ

نوح اور اہل رس اور ثمود اور عاد اور فرعون

وَ اِخْوَانُ لُوْطٍ (۱۳) وَّ اَصْحٰبُ الْاَيْكَةِ وَ قَوْمُ تُبَّعٍ ؕ كُلٌّ

اور لوط والے اور اہل ایکہ اور قوم تبع سب ہی

كَذَّبَ الرُّسُلَ فَحَقَّ وَعِيْدِ (۱۴) اَفَعَيِيْنَا بِالْخَلْقِ الْاَوَّلِ ؕ

تکذیب پیمبروں کی کر چکے ہیں، سو میری وعید پوری اُتری و۹ تو کیا ہم پہلی بار کی پیدائش سے تھک چکے ہیں؟

بَلْ هُمْ فِيْ لَبْسٍ مِّنْ خَلْقٍ جَدِيْدٍ (۱۵) ع وَ لَقَدْ خَلَقْنَا

اصل یہ ہے کہ یہ لوگ از سرِ نو پیدائش ہی کی طرف سے شبہ میں پڑے ہیں و۱۰ اور ہم نے انسان کو

ع ۱۵/۱۵

الْاِنْسَانَ وَ نَعْلَمُ مَا تُوَسْوِسُ بِهٖ نَفْسُهٗ ۚۖ وَ نَحْنُ اَقْرَبُ

پیدا کیا ہے، اور ہم (خوب) جانتے ہیں ان وسوسوں (تک) کو جو اُس کے جی میں آتے رہتے ہیں ہم تو اُس کی رگِ گردن

اِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيْدِ (۱۶) اِذْ يَتَلَقَّى الْمُتَلَقِّيٰنِ عَنِ

سے بھی بڑھ کر اُس کے قریب ہیں و۱۱ (اُنہیں اُس وقت کی یاد دلائیے) جب دو گرفت میں لینے والے فرشتے

الْيَمِيْنِ وَ عَنِ الشِّمَالِ قَعِيْدٌ (۱۷) مَا يَلْفِظُ مِنْ قَوْلٍ

داہنے اور بائیں بیٹھنے والے گرفت میں لاتے رہتے ہیں و۱۲ وہ کوئی لفظ منہ سے نہیں نکالنے پاتا

اِلَّا لَدَيْهِ رَقِيْبٌ عَتِيْدٌ (۱۸) وَ جَآءَتْ سَكْرَةُ الْمَوْتِ

مگر یہ کہ اُس کے آس پاس ہی ایک تاک میں لگا رہنے والا تیار ہے و۱۳ اور آپہنچی موت کی بے ہوشی

بِالْحَقِّ ؕ ذٰلِكَ مَا كُنْتَ مِنْهُ تَحِيْدُ (۱۹) وَ نُفِخَ فِي الصُّوْرِ ؕ

سچائی کے ساتھ و۱۴ یہی وہ (حقیقت) ہے جس سے تو بدکتا رہتا تھا و۱۵ اور صور پھونکا جائے گا

ذٰلِكَ يَوْمُ الْوَعِيْدِ (۲۰) وَ جَآءَتْ كُلُّ نَفْسٍ مَّعَهَا سَآئِقٌ

یہی دن ہے وعید کا و۱۶ اور ہر شخص اس طرح آئے گا کہ ایک (فرشتہ) تو اُس کے ساتھ ہمراہ لانے والا ہو گا



راہِ عمل کتنی آسان کر دی ہے! و۱۴ یعنی موت کی بیہوشی کا آنا تو بالکل برحق ہے۔ سَكْرَةُ۔ کے معنی بیہوشی کے ہیں۔ السکر حالة تعرض بين المرء و عقله (راغب) اس ایک ذرا سے لفظ کے اندر موت کی پوری حقیقت آگئی۔ موت بذاتِ خود کوئی ڈرنے کی چیز نہیں۔ وہ تو نیند کی طرح صرف ایک احساس و ادراک کے ڈھول کا نام ہے۔ فرق یہ ہے کہ نیند کی کیفیت ہلکی اور عارضی ہوتی ہے اور موت کی یہ کیفیت مستقل اور زیادہ قوی ہو گی۔ اس کو "بیہوشی" حواسِ دنیوی کی نسبت اور تعلق سے کہا گیا ہے ورنہ اس موت ناسوتی کے طاری ہونے میں معاد دوسرے اور اُن سے کہیں لطیف و برتر قسم کے ہوش و حواس عطا ہو جاتے ہیں۔ و۱۵ یعنی اس وقت کی آمد سے دہشت کرتا تھا۔ اور اس سے کترا کر نکل جانا چاہتا تھا۔ موت سے گریز ایک حد تک امرِ طبعی ہے۔ وہ یہاں مراد نہیں، جو آخرت سے انکار یا اس عقیدہ میں اشتباہ کی بناء پر، حبِ دنیا سے پیدا ہو جاتا ہے۔ و۱۶ موت کے بعد اب ذکر قیامت کا شروع ہوا۔ وَنُفِخَ فِي الصُّوْرِ۔ نفخِ صور سے یہاں مراد نفخِ ثانی ہے جس سے سب مُردے زندے ہو جائیں گے۔

وکا یہ دونوں فرشتے وہی کاتبِ اعمال ہوں گے۔ عرف عام میں انہیں کو کراماً کاتبین کہتے ہیں۔ ان فرشتوں اور اُن کی کارروائیوں کا استحضار اگر قلب میں رہے تو انسان سے بھلا کوئی لغزش کسی وقت بھی صادر ہو سکے؟ ان کی طرف سے غفلت ہی تو بڑی چھوٹی ہر برائی کی طرف لے جاتی ہے۔ و۱۸ (اور آج ہر حقیقت تجھ پر بے پردہ منکشف ہو رہی ہے) یہ خطاب کافر سے ہوگا۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے



وَّ شَهِيْدٌ ۝٢١ لَقَدْ كُنْتَ فِيْ غَفْلَةٍ مِّنْ هٰذَا فَكَشَفْنَا

اور ایک (فرشتہ) گواہ ہوگا وکا تو اسی دن سے بے خبر تھا سو ہم نے تجھ پر سے

عَنْكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ ۝٢٢ وَ قَالَ قَرِيْنُهٗ

تیرا پردہ ہٹا دیا سو آج تیری نگاہ بڑی تیز ہے و۱۸ اور اس کے ساتھ والا (فرشتہ) کہے گا

هٰذَا مَا لَدَيَّ عَتِيْدٌ ۝٢٣ اَلْقِيَا فِيْ جَهَنَّمَ كُلَّ كَفَّارٍ عَنِيْدٍ ۝٢٤

کہ یہ وہ (روزنامچہ) ہے جو میرے پاس تیار ہے و۱۹ ڈال دو تم دونوں جہنم میں ہر ایسے شخص کو جو کفر کرنے والا ہو ضد رکھنے والا ہو

مَّنَّاعٍ لِّلْخَيْرِ مُعْتَدٍ مُّرِيْبٍ ۝٢٥ الَّذِيْ جَعَلَ مَعَ اللّٰهِ

نیک کام سے روکنے والا ہو، حد سے نکل جانے والا ہو، شبہ رکھنے والا ہو، جس نے اللہ کے ساتھ کوئی اور خدا

اِلٰهًا اٰخَرَ فَاَلْقِيٰهُ فِي الْعَذَابِ الشَّدِيْدِ ۝٢٦ قَالَ قَرِيْنُهٗ

تجویز کر رکھا ہو سو ایسے کو تم دونوں عذاب سخت میں ڈال دو و۲۰ (تب) اس کے ساتھ والا (شیطان) کہے گا

رَبَّنَا مَآ اَطْغَيْتُهٗ وَ لٰكِنْ كَانَ فِيْ ضَلٰلٍۭ بَعِيْدٍ ۝٢٧ قَالَ

اے ہمارے پروردگار میں نے اسے نہیں بھٹکایا تھا بلکہ یہ خود ہی دور دراز کی گمراہی میں تھا و۲۱ ارشاد ہوگا

لَا تَخْتَصِمُوْا لَدَيَّ وَ قَدْ قَدَّمْتُ اِلَيْكُمْ بِالْوَعِيْدِ ۝٢٨ مَا

کہ میرے سامنے جھگڑو مت اور میں تو پہلے ہی تمہارے پاس وعید بھیج چکا تھا و۲۲ سو میرے ہاں

يُبَدَّلُ الْقَوْلُ لَدَيَّ وَمَآ اَنَا بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ ۝٢٩ يَوْمَ

بات نہیں بدلی جائے گی اور نہ میں بندوں پر ظلم کرنے والا ہوں و۲۳ (اور انہیں یاد دلایئے) وہ دن

نَقُوْلُ لِجَهَنَّمَ هَلِ امْتَلَاْتِ وَتَقُوْلُ هَلْ مِنْ مَّزِيْدٍ ۝٣٠

جب ہم دوزخ سے کہیں گے کہ تو بھر بھی گئی؟ اور وہ کہے گی کہ کچھ اور بھی ہے؟ و۲۴

وَاُزْلِفَتِ الْجَنَّةُ لِلْمُتَّقِيْنَ غَيْرَ بَعِيْدٍ ۝٣١ هٰذَا مَا تُوْعَدُوْنَ

اور جنت متقیوں کے قریب لائی جائے گی کہ کچھ دور نہ رہے گی یہی وہ چیز ہے جس کا تم سے وعدہ کیا جاتا تھا



فرمایا کہ کشف بلا مجاہدہ تو کافروں تک کو حاصل ہو جائے گا۔ سو محض کشف جو کافروں میں مشترک ہے، مومن کا مطلوب یقیناً نہ ہونا چاہیے۔ و۱۹ یعنی نامۂ اعمال۔ وَقَالَ قَرِيْنُهٗ۔ حدیث میں آتا ہے کہ ہر انسان کی پیدائش کے ساتھ ہی ایک فرشتہ اور ایک شیطان بھی اس کے ساتھ کر دیا جاتا ہے۔ فرشتہ نیکیوں کی راہ دکھاتا رہتا، اور شیطان بدیوں کی راہ سجھاتا رہتا ہے اس آیت میں قول فرشتہ کا نقل ہو رہا ہے۔ و۲۰ یہ سب قیامت کے دن فرشتوں کو حکم ہوگا۔ ہر قسم کے کافر کے لیے۔ اَلْقِيَا۔ اس کے عام معنی تو صیغۂ تثنیہ ہی کے ہیں۔ "یعنی اے دونوں فرشتو! تم ڈال دو"۔ لیکن اس صیغہ کا ایک استعمال واحد کے لیے بھی بقصد تاکید ہے۔ ایسے موقع پر القیا مرادف الق۔ الق (مکرر) کا ہوتا ہے۔ يجوز ان يكون خطابًا للواحد على وجهين احدهما قول المبرد انّ تثنية الفاعل نزلت منزلة تثنية الفعل لاتحادهما كانهٗ قيل الق الق للتاكيد (کشاف) كَفَّارٍ۔ یعنی عقائد حق سے انکار کرنے والا۔ عَنِيْدٍ۔ یعنی حق سے ایسی ضد رکھنے والا کہ اس کے بار بار وضوح کے باوجود بھی اسے قبول نہ کیا۔ مُعْتَدٍ۔ یعنی حدود عبدیت سے باہر نکل جانے والا۔ مُرِيْبٍ۔ یعنی عقائد دین تک میں شک کرنے والا۔ و۲۱ (اپنے ارادہ واختیار سے) ہر انسان کے ساتھ جو ایک ہمزاد شیطان ہوتا ہے تو کافر انسان کا شیطان الزام اپنے اُوپر آتے دیکھ کر اُس کو انسان ہی پر اُلٹ دے گا اور یہ کہے گا۔ و۲۲ (کہ جو کوئی بھی کفر کرے گا، خود ابتداءً خواہ کسی کے کہنے سننے سے، سب کی سزا جہنم ہی ہے) یہ اہل دوزخ سے قطع حجت کے لیے کہا جائے گا۔ یعنی اب تم عذر ہی کیا کر سکتے ہو۔ یہ سب کچھ تو تمہیں تمہاری زندگی میں اچھی طرح بتا ہی دیا گیا تھا۔ و۲۳ یعنی آج تو میری زمنی وعیدوں کا بس ظہور ہی ہے، اُن کے علاوہ اور کوئی نئی بات
ع ١٤/١٦ نہیں۔ اور ظلم وزیادتی میری طرف سے کسی بندہ پر ذرا بھی نہیں۔ ظلام۔ صیغہ مبالغہ ہے۔ لیکن کبھی محض ظالم یا ذی ظلم کے مرادف بھی آتا ہے۔ ظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ۔ ظلام کو اگر صیغۂ مبالغہ کی رعایت سے اس کے عام معنی میں لے کر "ظالم ترین" یا "شدید ظالم" کا مرادف سمجھا جائے تو مفہوم یہ ہوگا کہ اگر قبل سے پوری طرح آگاہ کیے بغیر ہم مبتلائے عذاب کر دیتے تو اس صورت میں ہمارا شاید ظالم ہونا لازم آتا ہے اور وہ ہم سرے سے ہئی نہیں۔ ایک پہلو یہ بھی ہے کہ مشرک، جاہلی قوموں نے اپنے بعض دیوی دیوتاؤں کو جلاد اور خونخوار قسم کا سمجھا تھا۔ قرآن مجید حق تعالیٰ کی تنزیہ اس وصف سے بھی پوری طرح کر رہا ہے۔ و۲۴ جہنم کی شدت غیظ ظاہر کرنے کو ہے اور مقصود اس سے کافروں کے دل میں مزید دہشت بٹھانا ہے۔ هَلِ امْتَلَاْتِ۔ یعنی ان کافروں سے جو تیرے اندر پہنچ چکے ہیں، تو بالکل بھر گئی ہے۔

لِكُلِّ اَوَّابٍ حَفِيْظٍ ﴿٣٢﴾ مَنْ خَشِيَ الرَّحْمٰنَ بِالْغَيْبِ

کہ وہ ہر رجوع ہوجانے والے، پابندی رکھنے والے کے لئے ہے، ف۲۵ (غرض) جوکوئی بھی (خدائے) رحمٰن سے بے دیکھے ڈرتا ہوگا

وَجَآءَ بِقَلْبٍ مُّنِيْبِ ﴿٣٣﴾ ادْخُلُوْهَا بِسَلٰمٍ ؕ ذٰلِكَ يَوْمُ

اور رجوع ہونے والا دل لے کر آئے گا (اس کو حکم ہوگا کہ) داخل ہوجاؤ اس جنت میں سلامتی کے ساتھ، یہ دن

الْخُلُوْدِ ﴿٣٤﴾ لَهُمْ مَّا يَشَآءُوْنَ فِيْهَا وَلَدَيْنَا مَزِيْدٌ ﴿٣٥﴾ وَكَمْ

ہیشگی کا ہے ف۲۶ ان لوگوں کو وہاں سب کچھ ملے گا جو وہ چاہیں گے اور ہمارے پاس اور بھی زائد ہے اور ہم ان سے قبل

اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِّنْ قَرْنٍ هُمْ اَشَدُّ مِنْهُمْ بَطْشًا فَنَقَّبُوْا

بہت سی اُمتوں کو ہلاک کرچکے ہیں جو قوت میں ان سے کہیں بڑھ کر تھے اور (تمام) شہروں کو

فِي الْبِلَادِ ؕ هَلْ مِنْ مَّحِيْصٍ ﴿٣٦﴾ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَذِكْرٰى

چھانتے پھرتے تھے (سو) انہیں کہیں بھاگنے کی جگہ بھی ملی؟ اس (اہلاک) میں اس کے لئے بڑی عبرت ہے

لِمَنْ كَانَ لَهٗ قَلْبٌ اَوْ اَلْقَى السَّمْعَ وَهُوَ شَهِيْدٌ ﴿٣٧﴾ وَلَقَدْ

جس کے پاس دل ہے یا وہ متوجہ ہو کر کان ہی لگا دیتا ہے ف۲۷ اور

خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ

ہم نے آسمانوں اور زمین اور جو کچھ اُن کے درمیان ہے سب کو چھ دن میں پیدا کر دیا

وَّمَا مَسَّنَا مِنْ لُّغُوْبٍ ﴿٣٨﴾ فَاصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُوْلُوْنَ

اور ہم کو تکان نے چھوا تک نہیں ف۲۸ سو آپ اُن کی باتوں پر صبر ہی کیجئے

وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ قَبْلَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ وَقَبْلَ

اور اپنے پروردگار کی حمد وتسبیح کرتے رہئے آفتاب نکلنے سے پہلے اور (اس کے) چھپنے سے

الْغُرُوْبِ ﴿٣٩﴾ وَمِنَ الَّيْلِ فَسَبِّحْهُ وَاَدْبَارَ السُّجُوْدِ ﴿٤٠﴾

پہلے بھی ف۲۹ اور رات میں بھی اُس کی تسبیح کیجئے اور نمازوں کے بعد بھی ف۳۰



ف۲۵ آیت میں بشارت ہے متقین کو، کہ جنت کو دور ہے لیکن تمہارے لیے نہیں۔ تمہیں وہاں تک پہنچنے میں تو کوئی تعب ومشقت ہوگی نہ توقف وانتظار کرنا ہوگا۔ وہ تو خود ہی تم تک لے آئی جائے گی۔ یہ وعدہ تو بہرحال قطعی ہے۔ رہی اس کیفیت کی تفصیل تو اس کا علم حق تعالیٰ ہی کو ہے۔ اَوَّاب۔ یعنی اللہ اور احکام الٰہی کی طرف تہ دل سے رجوع ہونے والا۔ حَفِيْظ۔ یعنی حدود الٰہی کا محافظ۔ اعمال و طاعات کی پابندی کرنے والا۔ ف۲۶ یعنی آج کی نعمتوں کو نہ فنا ہے نہ زوال۔ بِالْغَيْبِ۔ یعنی جنت کی نعمتیں اور دوزخ کی سختیاں دنیا میں تو سب غیب ہی میں تھیں۔ یہ لوگ دنیا ہی میں ان دھمکیوں کو حقائق جان کر ان سے پوری طرح متاثر ہوچکے تھے۔ ف۲۷ یعنی جو لوگ قلب سلیم رکھتے ہیں، ان کے لیے تو یہ سارے حکایات وقصص ذخیرۂ عبرت رکھتے ہی ہیں، باقی جو لوگ محض توجہ سے ان تذکروں کو سن لیں تو اُن کے لیے بھی اُن کے اندر کافی سامانِ ہدایت موجود ہے۔ ف۲۸ (تو ایسے قادر مطلق وہمہ تواں کے لیے اعادۂ خلق کیا دشوار ہے؟ سِتَّةِ اَيَّامٍ۔ مراد چھ متعارف دن نہیں، بلکہ محض چھ زمانے یا چھ وقت ہیں۔ ملاحظہ ہوں سورۃ الاعراف (پ۸) آیت متعلقہ کے حاشیے۔ وَمَا مَسَّنَا مِنْ لُّغُوْبٍ۔ دنیا کے کروڑوں مسیحیوں اور یہودیوں کا ایمان آج تک یہ چلا آرہا ہے کہ حق تعالیٰ نے چھ دن میں آسمان وزمین کی آفرینش کے بعد ساتویں دن آرام کیا۔ قرآن مجید کو اسی گمراہی کی تردید مقصود ہے۔ توریت مروجہ میں ہے:۔ ”خداوند نے چھ دن میں آسمان اور زمین، دریا اور سب کچھ جو اُن میں ہے بنایا اور ساتویں دن آرام کیا۔ (خروج۔ ۲۰: ۱۱) ”چھ دن میں خداوند نے آسمان اور زمین کو پیدا کیا اور ساتویں دن آرام کیا اور تازہ دم ہوا“۔ (خروج۔ ۳۱: ۱۷) اور انجیل مروجہ میں ہے:۔ ”خداوند نے اپنے سارے کاموں کو پورا کرکے ساتویں دن آرام کیا“۔ (عبرانیون۔ ۴: ۴) اور اسی کتاب ”عبرانیون“ میں ”آرام“ کا یہ تلازمہ بہت دُور تک چلا گیا ہے۔ ف۲۹ (کہ اس ذکر الٰہی میں لگے رہنے سے آپ کی توجہ ہی ان کافروں کے معاندانہ اقوال واعمال کی طرف کم رہے گی۔ مرشد تھانویؒ نے فرمایا کہ آیت میں صاف دلالت اس پر ہے کہ شدائد میں تسلی کا قوی ترین ذریعہ اللہ کی طرف توجہ ہے۔ قَبْلَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ۔ اشارہ نماز فجر کی طرف ہے بمعنی صلاۃ الصبح (معالم) وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ۔ تسبیح سے یہاں مراد نماز ہی ہے۔ اراد به الصلٰوة (جصاص) اى فصل له (ابن کثیر) اى صل حمدًا لله (معالم) ف۳۰ اَدْبَارَ السُّجُوْدِ۔ سجود سے یہاں مراد نماز ہے۔ و قد يعبر به عن الصلٰوة (راغب) اَدْبَارِ السُّجُوْدِ اى ادبار الصلٰوة (راغب) اى و اعقاب الصلوٰت (بیضاوی) وَمِنَ الَّيْلِ۔ رات کی نمازوں میں مغرب اور عشاء کی نمازیں آگئیں۔ حرف من سے اشارہ اس طرف بھی ہوگیا کہ مراد ساری رات نہیں، بلکہ اُس کا صرف ایک حصہ، نماز، ذکر وتسبیح کے لیے مخصوص کرلینا کافی ہے۔ اى اصرف من الیل طرفًا الى التسبیح (کبیر) اى و سبحه بعض اللیل (بیضاوی) فَسَبِّحْهُ۔ تسبیح سے یہاں مراد فرض نمازوں کے بعد کے نوافل و اوراد واذکار لیے گئے ہیں۔ و هو التسبیح بعد الصلٰوة لان التسبیح تنزیه لله عما لا یلیق به والصلٰوة تشتمل علٰی قراءة القراٰن و اذکار هی تنزیه الله تعالٰی (جصاص)

وَ اسْتَمِعْ يَوْمَ يُنَادِ الْمُنَادِ مِنْ مَّكَانٍ قَرِيْبٍ ﴿۴۱﴾

اور سن رکھ (اے مخاطب) کہ جس دن ایک پکارنے والا پاس ہی سے پکارے گا،

يَّوْمَ يَسْمَعُوْنَ الصَّيْحَةَ بِالْحَقِّ ؕ ذٰلِكَ يَوْمُ الْخُرُوْجِ ﴿۴۲﴾

جس دن اس چیخ کو بالیقین (سب) سن لیں گے وہ نکلنے کا دن ہو گا (قبروں سے) و۳۱

اِنَّا نَحْنُ نُحْيٖ وَ نُمِيْتُ وَ اِلَيْنَا الْمَصِيْرُ ﴿۴۳﴾ يَوْمَ تَشَقَّقُ

بے شک ہم ہی جلاتے ہیں اور ہم ہی مارتے ہیں اور ہماری ہی طرف بازگشت ہے و۳۲ جس روز زمین

الْاَرْضُ عَنْهُمْ سِرَاعًا ؕ ذٰلِكَ حَشْرٌ عَلَيْنَا يَسِيْرٌ ﴿۴۴﴾

ان پر سے کھل جائے گی جبکہ وہ دوڑتے ہوں گے یہ جمع کر لینا ہمارے لئے آسان ہے

نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَا يَقُوْلُوْنَ وَ مَاۤ اَنْتَ عَلَيْهِمْ بِجَبَّارٍ ۫

ہم خوب جانتے ہیں جو کچھ یہ کہہ رہے ہیں اور آپ اُن پر جبر کرنے والے (بنا کر) نہیں (بھیجے گئے) ہیں،

فَذَكِّرْ بِالْقُرْاٰنِ مَنْ يَّخَافُ وَعِيْدِ ﴿۴۵﴾ ع

سو آپ قرآن کے ذریعہ سے نصیحت کرتے رہئے اُسے جو میری وعید سے ڈرتا ہو و۳۳

اٰیاتھا ۶۰ — ۵۱ سُوْرَةُ الذّٰرِيٰتِ مَكِّيَّةٌ ۶۷ — رکوعاتھا ۳

اس کی ساٹھ آیتیں — سورۂ ذاریات مکہ میں نازل ہوئی — اور تین رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

وَ الذّٰرِيٰتِ ذَرْوًا ﴿۱﴾ فَالْحٰمِلٰتِ وِقْرًا ﴿۲﴾ فَالْجٰرِيٰتِ

قسم ہے اُڑانے والی ہواؤں کی پھر بوجھ اُٹھانے والے بادلوں کی، پھر نرمی سے چلنے والی

يُسْرًا ﴿۳﴾ فَالْمُقَسِّمٰتِ اَمْرًا ﴿۴﴾ اِنَّمَا تُوْعَدُوْنَ لَصَادِقٌ ﴿۵﴾

کشتیوں کی، پھر چیزیں تقسیم کرنے والے فرشتوں کی کہ تم سے جس چیز کا وعدہ کیا جاتا ہے وہ بالکل برحق ہے



و۳۱ ذکر صور کے نفخۂ اولیٰ کا ہے۔ الْمُنَادِ۔ یہ ندا دینے والے حضرت اسرافیل فرشتہ ہیں۔ حدیث صحیح کے بموجب قیامت کے لیے نفخ صور کی خدمت انہیں سے متعلق ہے۔ مِنْ مَّكَانٍ قَرِيْبٍ۔ وہ آواز اتنی بلند ہوگی کہ کوئی مقام ان کے لیے کہیں سے بھی دُور نہ ہوگا جو آواز ہلکی یا ناصاف ہو کر پہنچے، ہر شخص کے پاس خواہ وہ کہیں بھی ہو، یکساں قوت کے ساتھ پہنچے گی۔ و۳۲ یہ سب گمراہ و جاہلی قوموں کے عقائد کی تردید اور اس امر کے اثبات میں ہے کہ پیدا کرنے والا، پالنے والا، ہلاک کرنے والا، اور پھر حشر میں فیصلہ صادر کرنے والا وہی ایک اور اکیلا پروردگار ہے۔ ان سب کے لیے کوئی الگ الگ دیوتا یا خدا موجود نہیں۔
ع ۳ ۱۶/۱۷ ہندوؤں نے تخلیق کائنات برہما جی کے ذمہ اور ربوبیت وشنو جی کے ذمہ اور اہلاک وافنا شیو جی کے ذمہ ڈالا ہے۔ اور مسیحیوں نے حشر میں فیصلہ مسیح ابن اللہ کے ہاتھ میں رکھا ہے۔ و۳۳ یعنی تذکیر نافع صرف اُسی کو ہوگی، باقی سب کو ہدایت پر لے آنا آپ کے اختیار میں نہیں۔ سو اختیار سے باہر چیز کا غم نہ کیجئے۔ نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَا يَقُوْلُوْنَ۔ یعنی انکار قیامت سے متعلق یہ لوگ جو کچھ بکتے رہتے ہیں۔ وہ سب ہم پر خوب روشن ہے اور ہم ہی انہیں پوری سزا دینے کے لیے بھی کافی ہیں۔ وَ مَاۤ اَنْتَ عَلَيْهِمْ بِجَبَّارٍ۔ یعنی آپ تو صرف مبلغ، معلم، منذر کی حیثیت رکھتے ہیں۔ نتائج کی ذمہ داری آپ پر ذرا بھی نہیں۔ فَذَكِّرْ …… وَعِيْدِ۔ قرآن مجید کے مضامین سے وعظ و تذکیر کے مخاطب سب ہی ہیں۔ البتہ اس سے نفع یاب وہی ہوں گے، جن کے دلوں میں پہلے سے خوف خدا موجود ہے۔

وَّ اِنَّ الدِّیۡنَ لَوَاقِعٌ ﴿٦﴾ وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الۡحُبُكِ ﴿٧﴾ اِنَّكُمۡ

اور جزا ضرور ہی ہونے والی ہے ف۱ قسم ہے آسمان کی جس میں راستے ہیں کہ تم

لَفِیۡ قَوۡلٍ مُّخۡتَلِفٍ ﴿٨﴾ یُّؤۡفَكُ عَنۡهُ مَنۡ اُفِكَ ﴿٩﴾ قُتِلَ

مختلف گفتگوؤں میں (پڑے) ہو ف۲ اس سے پھرتا وہی ہے جسے پھرنا ہی ہوتا ہے ف۳ غارت ہوں

الۡخَرّٰصُوۡنَ ﴿١٠﴾ الَّذِیۡنَ هُمۡ فِیۡ غَمۡرَةٍ سَاهُوۡنَ ﴿١١﴾

اٹکل پچو باتیں بنانے والے جو کہ غفلت (جہالت) میں بھولے پڑے ہیں ف۴

یَسۡـَٔلُوۡنَ اَیَّانَ یَوۡمُ الدِّیۡنِ ﴿١٢﴾ یَوۡمَ هُمۡ عَلَی النَّارِ

پوچھتے ہیں کہ روز جزا کب ہو گا؟ یہ دن (وہ ہو گا) جب وہ لوگ آگ پر

یُفۡتَنُوۡنَ ﴿١٣﴾ ذُوۡقُوۡا فِتۡنَتَكُمۡ ؕ هٰذَا الَّذِیۡ كُنۡتُمۡ بِهٖ

تپائے جائیں گے، اپنی سزا کا مزہ چکھو یہی ہے جس کی تم

تَسۡتَعۡجِلُوۡنَ ﴿١٤﴾ اِنَّ الۡمُتَّقِیۡنَ فِیۡ جَنّٰتٍ وَّعُیُوۡنٍ ﴿١٥﴾

جلدی مچایا کرتے تھے ف۵ بے شک پرہیزگار لوگ بہشتوں اور چشموں میں ہوں گے،

اٰخِذِیۡنَ مَاۤ اٰتٰىهُمۡ رَبُّهُمۡ ؕ اِنَّهُمۡ كَانُوۡا قَبۡلَ ذٰلِكَ

لے رہے ہوں گے جو ان کے پروردگار نے انہیں عطا کیا ہو گا، بے شک یہ لوگ اس کے قبل

مُحۡسِنِیۡنَ ﴿١٦﴾ كَانُوۡا قَلِیۡلًا مِّنَ الَّیۡلِ مَا یَهۡجَعُوۡنَ ﴿١٧﴾

نکوکار تھے ف۶ رات کو بہت کم سوتے تھے ف۷

وَبِالۡاَسۡحَارِ هُمۡ یَسۡتَغۡفِرُوۡنَ ﴿١٨﴾ وَفِیۡۤ اَمۡوَالِهِمۡ

اور اخیر شب میں استغفار کیا کرتے تھے ف۸ اور ان کے مال

حَقٌّ لِّلسَّآىِٕلِ وَالۡمَحۡرُوۡمِ ﴿١٩﴾ وَفِی الۡاَرۡضِ اٰیٰتٌ

میں حق رہتا تھا سوالی اور غیر سوالی (سب) کا ف۹ اور زمین میں (بہت سی)



ف۱ (اس لیے تم میں سے ہر ایک اپنے اپنے عمل کی ذمہ داری پوری محسوس کرے) قرآن مجید کے پیش نظر ایک ایسی اُمت تیار کرنا ہے۔ جس کا ہر ہر فرد اپنے ایک ایک عمل میں زندگی کے ایک ایک جزئیہ میں، اپنی ذمہ داری کا پورا پورا احساس رکھتا ہو۔ اور کسی حال میں اس کے قدم کو لغزش نہ ہو — انسان کو ہمہ وقت صراط مستقیم پر قائم رکھنے کے لیے حشر کا اعتقاد ہی نہیں، بلکہ اس کا استحضار بھی لازمی ہے۔ الذّٰرِیٰتِ ذَرۡوًا۔ مراد وہ ہوائیں ہیں جو غبار وغیرہ اڑاتی رہتی ہیں۔ فَالۡحٰمِلٰتِ وِقۡرًا۔ مراد وہ بادل ہیں جو بارش سے لدے رہتے ہیں۔ فَالۡمُقَسِّمٰتِ اَمۡرًا۔ مراد وہ فرشتے ہیں جو مخلوقات میں مادّی و غیر مادّی ہر طرح کی تقسیمات بامر الٰہی کرتے رہتے ہیں۔ اِنَّمَا تُوۡعَدُوۡنَ لَصَادِقٌ۔ یعنی جس روز حشر کی آمد کا وعدہ تم سے کیا جا رہا ہے وہ برحق ہے۔ کائنات کے یہ سارے انتظامات جو ہواؤں، بادلوں، کشتیوں اور فرشتوں کے ساتھ اس انضباط واہتمام کے ساتھ ہر وقت ہوتے رہتے ہیں، اس پر برہان قاطع ہیں کہ یہ ناسوتی زندگی بے مقصد نہیں ضرور اس کے ہر تصرف، ہر تغیر میں کوئی نہ کوئی مقصد رکھا ہے۔ حشر نام ہے اہم ترین مقصد کا۔ حشر نہ ہو تو یہ سارا انتظام واہتمام ہی بالکل بے مقصد اور اکارت ہوا جاتا ہے — اور یہی مقصود قرآنی قسموں کا ہوتا ہے۔ تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو پ۳۰ سورۃ الفجر کا ضمیمہ "اقسام قرآنی"۔ بعض اہل اشارات نے لکھا ہے کہ آگے چونکہ ذکر حشر ہی کا آرہا تھا۔ اس لیے یہاں قسم کے ذریعہ سے شہادت میں بھی ایسی ہی چار چیزیں پیش کی گئیں جن سے اشارہ فنا، انتشار اجزا، اعادہ اور ترکیب کے مدارج چہارگانہ کی طرف نکلتا ہے۔ ف۲ (عقیدہ حشر سے متعلق کہ کوئی تو اس عقیدہ کی تکذیب ہی کر رہا ہے، اور کوئی اس کے متعلق تذبذب اور گومگو میں پڑا ہوا ہے، اور کسی نے اس سے دنیا میں نیا جنم مراد لے کر اسے مسخ ہی کر ڈالا ہے) ذَاتِ الۡحُبُكِ۔ ان راستوں سے مراد فرشتوں کے چلنے پھرنے کے علاوہ ستاروں کی گردش کے بھی مدار یا راستے لیے گئے ہیں۔ ھی ذات الطرائق فمن الناس من تصور ھٰھنا الطرائق المحسوسة بالنجوم و منھم من اعتبر ذٰلک بما فیه من الطرائق المعقولة المدرکة بالبصیرة (راغب) لَفِیۡ قَوۡلٍ مُّخۡتَلِفٍ۔ ایک مراد یہ بھی ہو سکتی ہے کہ تم لوگ قرآن اور رسول کے متعلق مختلف اقوال اور مضطرب آراء کے چکر میں پڑے ہوئے ہو۔ اے فی القراٰن و فی محمد ﷺ (معالم) فی الوسول ﷺ او فی القراٰن (بیضاوی) ف۳ (راہ خیر وسعادت سے) عَنۡهُ۔ ضمیر عقیدۂ وقوع قیامت کی جانب ہے۔ ف۴ (اور یہ غفلت چونکہ اختیار ہی سے پیدا ہوئی ہے اس لیے اس پر مواخذہ بھی ہے) الۡخَرّٰصُوۡنَ۔ خرّاص۔ حقیقۃً وہ شخص ہے جو بغیر کسی دلیل قطعی کے، یوں ہی ظن وتخمین سے کام لیتا رہے خواہ اتفاق سے کبھی اُس کا گمان صحیح بھی ثابت ہو جائے۔ کل قول مقول عن ظن و تخمین یقال خرص سواء کان مطابقًا للشئ او مخالفًا لهٗ (راغب) کثرت سے "قدیم معقولی" اور "جدید فلسفی" بلا علم وتحقیق الٰہیات پر رائے زنی کرنے والے۔ خراصون ہی کے تحت میں آتے ہیں۔ ف۵ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے خوب لکھا ہے کہ یہ جواب اس طرز کا ہے جیسے کسی مجرم کو پھانسی کی سزا کا حکم ہو جائے مگر وہ احمق محض اس بناء پر کہ تاریخ اور وقت نہیں بیان کیا گیا ہے۔ طنزاً یہ کہتا ہے کہ اچھا تو وہ دن آخر کب آئے گا؟ یَسۡـَٔلُوۡنَ۔ یہ سوال بطور طنز واستہزاء کے ہوتا تھا۔ ف۶ (تو ایسوں کو جنت بھلا کیوں نہ ملتی؟) قَبۡلَ ذٰلِكَ۔ یعنی اپنی دنیوی زندگی میں۔ ف۷ (اور رات کا معقول حصہ ذکر وفکر، تسبیح وتلاوت ہی میں صرف کیا کرتے تھے) یہ مراد (نعوذ باللہ) تو نہیں ہو سکتی کہ راتوں کو سینما اور تھیٹر، ناچ ورنگ اور طرح طرح کی رنگ رلیوں اور فحش کاریوں میں جاگ جاگ کر برباد کرتے تھے۔ جو لوگ شب میں نوافل تک کے لیے یہ اہتمام رکھتے ہوں، ظاہر ہے کہ فرائض وواجبات کی ادائی کا وہ شب وروز کیا التزام رکھتے ہوں گے۔ ف۸ یعنی کمال پر کمال یہ تھا کہ باوجود اس اہتمام عبادت کے نظر اپنی عبادت پر نہ تھی، بلکہ اپنے کو عبادت میں کوتاہی کرنے والا ہی سمجھتے تھے۔ کیا ٹھکانہ ہے خشیت قلب کا! رات کا بیشتر حصہ جاگ جاگ کر عبادت میں کاٹ دیتے ہیں اور سحر کے وقت استغفار اس طرح کرتے ہیں کہ گویا رات عبادت میں نہیں، جرم ومعصیت میں گزاری ہے۔ ف۹ یعنی ایسے التزام واہتمام سے اُن کو دیتے تھے کہ جیسے ان کے ذمہ اُن کا کچھ تھا۔ السَّآىِٕلِ۔ وہ جو منہ سے سوال کرے۔ الۡمَحۡرُوۡمِ۔ وہ جو منہ سے سوال نہ کرے مگر ہو حاجتمند۔ ان نفل طاعتوں اور عبادتوں کے ذکر سے مقصود ان کے ثمرات عالیہ کا اظہار کر دینا ہے۔ یہ مراد نہیں کہ جنات، عیون کے انعامات بغیر اُن کے ملیں گے ہی نہیں۔

لِّلۡمُوۡقِنِیۡنَ ﴿٢٠﴾ وَ فِیۡۤ اَنۡفُسِکُمۡ ؕ اَفَلَا تُبۡصِرُوۡنَ ﴿٢١﴾

نشانیاں ہیں یقین لانے والوں کے لئے اور خود تمہاری ذات میں بھی تو کیا تمہیں دکھائی نہیں دیتا؟ ف١٠

وَ فِی السَّمَآءِ رِزۡقُکُمۡ وَ مَا تُوۡعَدُوۡنَ ﴿٢٢﴾ فَوَ رَبِّ السَّمَآءِ

اور آسمان میں تمہارا رزق بھی ہے اور وہ بھی جس کا تم سے وعدہ کیا جاتا ہے، ف١١ سوقسم ہے آسمانوں اور

وَ الۡاَرۡضِ اِنَّهٗ لَحَقٌّ مِّثۡلَ مَاۤ اَنَّکُمۡ تَنۡطِقُوۡنَ ﴿٢٣﴾ ع

زمین کے پروردگار کی کہ وہ برحق ہے (اسی طرح) جیسے کہ تم بات چیت کر رہے ہو ف١٢

ع ٢٢ ١٨ — وقف لازم

هَلۡ اَتٰىکَ حَدِیۡثُ ضَیۡفِ اِبۡرٰهِیۡمَ الۡمُکۡرَمِیۡنَ ﴿٢٤﴾ اِذۡ

کیا آپ تک ابراہیم کے معزز مہمانوں کی حکایت پہنچی ہے؟ ف١٣ جب کہ

دَخَلُوۡا عَلَیۡهِ فَقَالُوۡا سَلٰمًا ؕ قَالَ سَلٰمٌ ۚ قَوۡمٌ مُّنۡکَرُوۡنَ ﴿٢٥﴾ ج

وہ اُن کے پاس آئے، پھر (اُن کو) سلام کیا (انہوں نے بھی) کہا سلام (یہ) انجان لوگ (تھے) ف١٤

فَرَاغَ اِلٰۤی اَهۡلِهٖ فَجَآءَ بِعِجۡلٍ سَمِیۡنٍ ﴿٢٦﴾ لا فَقَرَّبَهٗۤ اِلَیۡهِمۡ

پھر آپ اپنے گھر کی طرف چلے اور ایک فربہ بچھڑا لے آئے پھر اسے اُن کے پاس لا کر رکھا

قَالَ اَلَا تَاۡکُلُوۡنَ ﴿٢٧﴾ فَاَوۡجَسَ مِنۡهُمۡ خِیۡفَةً ؕ قَالُوۡا

(اور) کہا کہ آپ کھاتے کیوں نہیں؟ ف١٥ پھر آپ اُن سے دل میں خائف ہوئے وہ بولے

لَا تَخَفۡ ؕ وَ بَشَّرُوۡهُ بِغُلٰمٍ عَلِیۡمٍ ﴿٢٨﴾ فَاَقۡبَلَتِ امۡرَاَتُهٗ

آپ ڈریئے نہیں، اور اُن کو ایک بڑے عالم لڑکے کی بشارت دی ف١٦ اتنے میں ان کی بیوی بولتی

فِیۡ صَرَّةٍ فَصَکَّتۡ وَجۡهَهَا وَ قَالَتۡ عَجُوۡزٌ عَقِیۡمٌ ﴿٢٩﴾

پکارتی ہوئی آئیں، پھر ماتھے پر ہاتھ مار کر بولیں کہ بڑھیا بانجھ (کے اولاد) ف١٧

قَالُوۡا کَذٰلِکِ ۙ قَالَ رَبُّکِ ؕ اِنَّهٗ هُوَ الۡحَکِیۡمُ الۡعَلِیۡمُ ﴿٣٠﴾

وہ بولے کہ آپ کے پروردگار نے ایسا ہی فرمایا ہے، اور کچھ شک نہیں کہ وہ بڑا حکمت والا ہے، بڑا علم والا ہے ف١٨



ف١٠ یعنی انسان اگر خود اپنے حالاتِ ظاہری و باطنی کا جائزہ لیتا رہے، اگر آیاتِ آفاقی و انفسی پر غور کرتا رہے تو وقوعِ حشر کی ضرورت کا وہ ضرور قائل ہو جائے گا۔ لِلۡمُوۡقِنِیۡنَ۔ یعنی اُن لوگوں کے لیے جن کے دلوں میں یقین کی طلب اور حق کی جستجو ہے۔ وَفِی الۡاَرۡضِ اٰیٰتٌ۔ یعنی وقوعِ قیامت و جزاء کے آفاقی دلائل و شواہد۔ دنیا میں جتنے بھی علوم و فنون نظر آتے ہیں۔ یہ سب کیا ہیں؟ موجوداتِ عالم اور ان کے مختلف اصناف کے متعلق قاعدے اور کلیے ہی تو ہیں۔ آفتاب و ماہتاب سے لے کر ریگستان کے ذروں اور دریا کے قطروں اور گھاس کی پتیوں اور ننھے سے ننھے کیڑوں تک بڑی چھوٹی چیزیں جو کچھ بھی کائنات میں ہیں۔ سب کیسی قاعدوں میں بندھی ہوئی اور ضابطہ کی زنجیروں میں جکڑی ہوئی ہیں۔ تو یہ سارا عقلوں کو حیران کرنے والا، عظیم الشان نظام اور دماغوں کو حیرت میں ڈال دینے والا بے انتہاء وسیع انتظام جس کے اندر بخت و اتفاق کی کوئی ہلکی سی بھی گنجائش نہیں، یہ سب ایک کردگار حکیم و مختار کے وجود کے دلائل و شواہد نہیں تو اور کیا ہیں؟ وَفِیۡۤ اَنۡفُسِکُمۡ۔ یعنی وقوعِ قیامت و جزاء کے انفسی دلائل و شواہد۔ انسان اگر خود اپنے ہی جسم اور اعضاءِ جسم کی حکیمانہ ترکیب و تناسب پر اور اپنے ہی ذہن و عقل کی انتہائی حکیمانہ ترتیب و ساخت پر غور کرنا شروع کرے تو اُس کا دل اور دماغ دونوں گواہی دے اُٹھیں گے کہ یہ ساری صنعت گری بجز ایک حکیم مطلق کے اور کسی کی نہیں ہو سکتی۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ فِیۡۤ اَنۡفُسِکُمۡ کا جو عطف فِی الۡاَرۡضِ پر ہے۔ اس سے ثابت ہوا کہ جاہل صوفیہ کا فِیۡۤ اَنۡفُسِکُمۡ سے تجلی حق پر استدلال کرنا باطل محض ہے۔

ف١١ یعنی قیامت کا۔ وَفِی السَّمَآءِ۔ یعنی لوحِ محفوظ میں۔ اس صورت میں آیت کا مطلب یہ ہوا کہ رزق مقدر کا اور قیامت کا سب کا علم لوحِ محفوظ میں مندرج ہے۔ لیکن عام طور پر مفسرین نے معنی یہ لیے ہیں کہ اسبابِ رزق (مثلاً بارش) وغیرہ کا اصل نزول آسمان ہی سے ہوتا ہے۔ ف١٢ یعنی جس طرح تم اپنی بات چیت میں کبھی شک و شبہ نہیں کرتے، وقوعِ قیامت کو بھی یقینی اور قطعی سمجھو۔ اِنَّهٗ۔ یعنی یہی وقوعِ قیامت و جزاء و سزا۔ ای ان ماوعدتم به من امر القیامة، البعث والجزاء کائن لا محالة و هو حق لامریة فیه (ابن کثیر) یا یہ کہ اُوپر جو کچھ مذکور ہو چکا ہے۔ سب کی طرف یہ ضمیر اشارہ کر رہی ہے اور تابعی ابن جریج سے یہی منقول ہے۔ عن ابن جریج ان جمیع ماذکرناه من اول السورة الی هنا الحق (روح) ف١٣ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا یہ قصہ مع حواشی متعلقہ کے پیشتر بھی گزر چکا ہے۔ اَلۡمُکۡرَمِیۡنَ۔ فرشتے عنداللّٰہ تو مکرم و معزز ہیں ہی، بحیثیت مہمان کے اس وقت حضرت ابراہیم علیہ السلام کی نظر میں بھی معزز تھے۔ ای مکرمین عندالله او عند ابراهیم (بیضاوی) ای عندالله عزوجل کما قال الحسن او عندابراهیم کما فی بعض الأثار (روح) و انما وصفهم بالمکرمین اما لکونهم عبادًا مکرمین واما لا کرام ابراهیم علیه السلام ایاهم (کبیر) حَدِیۡثُ ضَیۡفِ اِبۡرٰهِیۡمَ۔ امام احمد بن حنبل اور بعض فقہاء نے آیت سے مہمانداری کے وجوب پر استدلال کیا ہے۔ وقد ذهب الامام احمد و طائفة من العلماء الی وجوب الضیافة للنزیل و قدوردت السنة بذالک کما هو ظاهر التنزیل (ابن کثیر) ف١٤ (ابراہیم علیہ السلام کی نظر میں) یعنی آپ نے انہیں پہچانا نہیں، محض اجنبی مہمان سمجھ کر اُن سے صاحب سلامت کی۔ یہ فرشتے انسانی لباس میں تھے۔ ملاحظہ ہوں سورۂ ہود (پ١٢) کے حاشیے۔ ف١٥ فرشتے جو انسانی شکل میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کے مہمان تھے۔ انہوں نے آپ کے اصرار کے بعد بھی آپ کے پیش کیے ہوئے کھانے کی طرف ہاتھ نہیں بڑھایا۔ فَجَآءَ بِعِجۡلٍ سَمِیۡنٍ۔ آپ نے ان تازہ وارد مہمانوں کو دیکھتے ہی ایک خوب تیار تلے ہوئے یا پکے ہوئے بچھڑے سے اُن کی میزبانی کی۔ ف١٦ یعنی اسحٰق نبی کی۔ فرشتوں نے پہلے تو آپ کو تشفی دی کہ آپ ہم سے بدگمان و خائف نہ ہوں، ہم انسان نہیں، فرشتے انسانی قالب میں ہیں، پھر اس کے بعد حضرت اسحٰق علیہ السلام کی ولادت کی بشارت دی۔ بِغُلٰمٍ عَلِیۡمٍ۔ مخلوق میں سب سے زیادہ علم انبیاء علیہم السلام کو ہوتا ہے، عجب نہیں جو یہاں صفت علم کا انتساب نبی کی جانب اسی لحاظ سے کیا ہو۔ فَاَوۡجَسَ مِنۡهُمۡ خِیۡفَةً۔ آپ کو یہ خوف پیدا ہوا کہ کہیں یہ لوگ قزاق و رہزن تو نہیں — اُس دورِ تمدن میں ایک دستور یہ تھا کہ قزاق یا رہزن جس کسی پر غارتگری کرنا چاہتے تھے، اُس کا نمک کھانے سے احتراز رکھتے تھے۔ ف١٧ یہ آپ نے کمال تعجب سے فرمایا کہ ایک تو میں بوڑھی اور پھر عقیم، میرے اولاد ہونے کی کیا صورت ہے؟ فَاَقۡبَلَتِ...... صَرَّةٍ۔ حضرت سارہ جواب تک پردہ کی آڑ میں تھیں۔ یہ سن کر یک بیک سامنے آگئی تھیں۔ ف١٨ فرشتوں نے جب دیکھا کہ حضرت سارہ پر عالم اسباب ہی کی رعایت غالب ہے۔ تو جھٹ یہ یاد دلا دیا کہ یہ فرمان تو حضرت حق کے ہاں سے جاری ہو چکا ہے — وہی حضرت حق، جن کی حکمت اور جن کا علم ہر مخلوق کی حکمت اور علم پر غالب ہے — خاندانِ نبوت کے ایک رکن کے لیے یہ استحضار کافی سے زائد اور ہر دلیل سے قوی تر تھا۔

الحمدللہ کہ اس چھبیسویں پارہ کے ترجمہ و تفسیر کی نظر ثانی سے یوم شنبہ ٢٦ رمحرم الحرام ١٣٦٧ھ مطابق ٩ ردسمبر ١٩٤٧ء کو قبل عصر فراغت پائی اور نظر ثالث سے آج یکشنبہ ٢٤ رشعبان المعظم ١٣٦٩ھ مطابق ١١ رجون ١٩٥٠ء کو بعد نماز چاشت۔

قَالَ فَمَا خَطْبُكُمْ اَيُّهَا الْمُرْسَلُوْنَ ﴿۳۱﴾ قَالُوْٓا اِنَّآ

(ابراہیم نے) کہا (اچھا) تمہیں کیا بڑی مہم درپیش ہے (اے آسمانی) قاصدو، ف۱۹ وہ بولے کہ ہم

اُرْسِلْنَآ اِلٰى قَوْمٍ مُّجْرِمِيْنَ ﴿۳۲﴾ لِنُرْسِلَ عَلَيْهِمْ حِجَارَةً

ایک مجرم قوم کی طرف بھیجے گئے ہیں تاکہ ہم ان پر کھنگر کے پتھر برسائیں جن پر

مِّنْ طِيْنٍ ﴿۳۳﴾ مُّسَوَّمَةً عِنْدَ رَبِّكَ لِلْمُسْرِفِيْنَ ﴿۳۴﴾

آپ کے پروردگار کے پاس نشان خاص بھی پڑے ہوئے ہیں، حد سے نکل جانے والوں کے لئے،

فَاَخْرَجْنَا مَنْ كَانَ فِيْهَا مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۳۵﴾ فَمَا

تو ہم نے جتنے اہل ایمان تھے اُن کو وہاں سے الگ کر دیا، سو ہم نے وہاں

وَجَدْنَا فِيْهَا غَيْرَ بَيْتٍ مِّنَ الْمُسْلِمِيْنَ ﴿۳۶﴾ وَتَرَكْنَا

بجز مسلمانوں کے ایک گھر کے (کوئی گھر مسلمانوں کا) نہ پایا، ف۲۰ اور ہم نے

فِيْهَآ اٰيَةً لِّلَّذِيْنَ يَخَافُوْنَ الْعَذَابَ الْاَلِيْمَ ﴿۳۷﴾ وَفِيْ

اس (واقعہ) میں ایک نشانی اُن لوگوں کے لئے رہنے دی جو عذاب دردناک سے ڈرتے رہتے ہیں ف۲۱ اور

مُوْسٰٓى اِذْ اَرْسَلْنٰهُ اِلٰى فِرْعَوْنَ بِسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ ﴿۳۸﴾

موسیٰ (کے قصہ) میں بھی (نشانی ہے) جب کہ ہم نے انہیں فرعون کے پاس بھیجا، ایک کھلی ہوئی دلیل دے کر ف۲۲

فَتَوَلّٰى بِرُكْنِهٖ وَقَالَ سٰحِرٌ اَوْ مَجْنُوْنٌ ﴿۳۹﴾ فَاَخَذْنٰهُ

لیکن اُس نے اپنی قوت (کے زعم) میں سرتابی کی اور کہنے لگا یہ ساحر یا مجنون ہیں، سو ہم نے اُس کو

وَجُنُوْدَهٗ فَنَبَذْنٰهُمْ فِى الْيَمِّ وَهُوَ مُلِيْمٌ ﴿۴۰﴾ وَفِيْ عَادٍ

اور اُس کے لشکر کو پکڑ کر سمندر میں پھینک دیا اور وہ تھا ہی قابل ملامت ف۲۳ اور عاد (کے قصہ میں بھی عبرت ہے)

اِذْ اَرْسَلْنَا عَلَيْهِمُ الرِّيْحَ الْعَقِيْمَ ﴿۴۱﴾ مَا تَذَرُ مِنْ

جب کہ ہم نے اُن پر نامبارک آندھی بھیجی جس چیز پر بھی



ف۱۹ آپ نے فراست نبوت سے سمجھ لیا تھا کہ یقیناً کسی اور اہم مقصد کے لئے یہ ملائکہ کی سفارت روانہ ہوئی ہے۔ سورۂ ہود میں فرشتوں کا یہ قول مکالمہ حضرت سارہ کے قبل مذکور ہے۔ اور یہاں بعد مکالمہ کے مذکور ہے۔ ظاہر یہ ہے کہ یہ قول مکالمۂ سارہ سے قبل ہی ادا ہوا ہے۔ اور چونکہ یہاں کوئی حرف ترتیب کا نہیں۔ اس لئے ترتیب ذکری سے ترتیب وقوعی پر استدلال نہ کیا جائے گا۔ اور دونوں باتوں میں کوئی تعارض نہ رہا۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) خطب۔ اس اہم مقصد کو کہتے ہیں جس میں تخاطب کی ضرورت کثرت سے ہوتی ہے۔ الخطب الامر العظيم الذی يكثر فيه التخاطب (راغب) اور یہاں تو فرشتے ہی اس مشن کے حامل خصوصی بنا کر بھیجے گئے تھے۔ اس لئے قدرۃً ابراہیم خلیل پیغمبر کو اس سفارت کی عظمت کا خیال پیدا ہوا۔ واما الخطب فهو الامر العظيم عظم الشان يدل على عظم من على يده ينقضى (کبیر) ف۲۰ (اور وہ ایک گھر حضرت لوط پیمبر ہی کا تھا) قَوْمٍ مُّجْرِمِيْنَ۔ ذکر حضرت لوط علیہ السلام کی بے دین و بدعمل قوم کا ہے..... مفصل حاشیے کئی بار گزر چکے۔ فَاَخْرَجْنَا...... الْمُسْلِمِيْنَ۔ اس بستی بھر میں کوئی دوسرا شریف و مومن بجز حضرت لوط پیمبر کے گھرانے کے اور تھا ہی نہیں۔ حضرت لوط حضرت ابراہیم خلیل اللہ (علیہما السلام) کے بھتیجے تھے، اور شرق اردن میں جا کر آباد ہو گئے تھے۔ لِنُرْسِلَ...... لِلْمُسْرِفِيْنَ۔ اس شامت زدہ قوم کی ہلاکت آسمانی پتھراؤ سے ہوئی تھی۔ الْمُسْلِمِيْنَ۔ ابھی ابھی ان کے لئے لفظ المومنین کا آچکا تھا۔ بعض مفسرین نے اس سے استدلال یہ کیا ہے کہ اسلام (باصطلاح شرعی) اور ایمان باہم مرادف ہیں۔ فيه دليل على ان الايمان والاسلام واحد (مدارک) واستدل بالاٰية على اتحاد الايمان والاسلام للاستثناء المعنوى (روح) لیکن امام رازی رحمۃ اللہ علیہ کا فرمانا یہ ہے کہ لفظ مسلم مومن سے عام تر ہے اور لفظ عام کا خاص پر برابر اطلاق ہوتا ہی رہتا ہے۔ اس سے دونوں کا اتحاد مفہوم لازم نہیں آتا اور اس کی تائید مفسرین محققین اہل سنت نے بھی کی ہے۔ والدلالة على ان المسلم بمعنى المؤمن ظاهرة والحق ان المسلم اعم من المؤمن واطلاق العام على الخاص لا مانع منه فاذا سمى المؤمن مسلمًا لايدل على اتحاد مفهومها (کبیر) فالاستدلال بها على اتحاد همافيه ضعيف (روح) وقال الرمانى الاٰية تدل على ان الايمان هو الاسلام وكذا قال الزمخشرى وهما معتزليان (بحر) واستدل به على اتحاد الايمان والاسلام وهو ضعيف لان ذٰلك لا يقتضى الاصدق المؤمن والمسلم على من اتبعه وذٰلك لا يقتضى اتحاد مفهومهما لجواز صدق المفهومات المختلفة على ذات واحدة (بیضاوی) وهٰذا الاستدلال ضعيف لان هٰؤلآء كانوا قومًا مؤمنين وعند نا ان كل مؤمنٍ مسلمٌ ولا ينعكس فاتفق الايمان ههنا لخصوصية الحال ولا يلزم ذٰلك فى كل حال (ابن کثیر) ف۲۱ (چنانچہ عذاب الٰہی سے خوف کھانے والے آج تک اس قوم کی داستانِ ہلاکت سے عبرت و نصیحت حاصل کرتے رہتے ہیں) بحر مردہ یا بحر لوط، اور آس پاس شہر سدوم کے کھنڈر آج تک ہر صاحب دل کو داستانِ عبرت سنا رہے ہیں۔ ف۲۲ یعنی معجزات صریح و واضح دے کر۔ سلطان کا اطلاق واحد و جمع دونوں پر آتا ہے۔ هو ما ظهر على يديه من المعجزات الباهرة والسلطان يطلق على ذٰلك مع شموله للواحد والمتعدد لانهٗ فى الاصل مصدر (روح) ف۲۳ (اور مستحق عذاب) بِرُكْنِهٖ۔ اپنی قوت یا اپنے ساز و سامان کے زعم و پندار میں۔ رکن کے معنی قوت یا ساز و سامان کے بھی آتے ہیں۔ اور اس ترکیب کو مان کر ب باء تعدیہ ہوگی۔ يستعار للقوة (راغب) قيل بقوته و سلطانه (بحر) والركن ما يركن اليه الانسان من مال و جند (مدارک) ”اپنے زور پر“ (شاہ عبدالقادر رحمۃ اللہ علیہ دہلوی)۔ والباء للتعدية حينئذٍ بمعنى فقوى بجنده (کبیر) رکن کے معنی قوم کے بھی لیے گئے ہیں۔ اس صورت میں ب باء مصاحبہ ہوگی، اور ترجمہ ہوگا، ”مع اپنی قوم کے“۔ الباء للمصاحبة والركن اشارة للقوم (کبیر) وَهُوَ مُلِيْمٌ۔ یعنی یہ سزائے غرقابی اُس کے حق میں ظلم ذرا سی بھی نہ تھی۔ مُلِيْمٌ۔ اسم فاعل یہاں اسم مفعول یعنی ملوم مستحق ملامت کے معنی میں ہے۔ الام اى استحق اللوم (راغب) هو مليم اى هو ملوم (ابن کثیر) امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے یہاں قرآن مجید کی دوسری آیت نقل کر کے جس میں یہی لفظ وَهُوَ مُلِيْمٌ حضرت یونس علیہ السلام کے متعلق بطن حوت سے نجات کے سلسلہ میں آیا ہے۔ استنباط یہ کیا ہے کہ مومن کا گناہ تو ظہور یاس کے وقت مغفور رہتا ہے۔ لیکن کافر کا ایمان غیر مقبول۔ فذنب المؤمن وقت ظهور الياس مغفور و ايمان الكافر غير مقبول (کبیر) اَوْ۔ کلمۂ او ہمیشہ شک و اشتباہ ہی کے موقع پر نہیں آتا۔ ابہام کے لیے بھی لایا جاتا ہے۔ چنانچہ یہاں بھی اسی مفہوم میں آیا ہے۔ ابوعبید لغوی و نحوی کا قول نقل ہوا ہے کہ یہاں او واؤ علت کا مرادف ہے۔ فرعون نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو دونوں باتیں کہی تھیں۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

شَیْءٍ اَتَتْ عَلَیْهِ اِلَّا جَعَلَتْهُ كَالرَّمِیْمِ ﴿۴۲﴾ وَ فِیْ ثَمُوْدَ

گزرتی تھی اُسے ایسا کر چھوڑتی تھی جیسے کوئی چیز گل کر ریزہ ریزہ ہو جائے، ۲۴ اور ثمود (کے قصہ میں بھی

اِذْ قِیْلَ لَهُمْ تَمَتَّعُوْا حَتّٰى حِیْنٍ ﴿۴۳﴾ فَعَتَوْا عَنْ اَمْرِ

عبرت ہے) جبکہ ان لوگوں سے کہا گیا کہ کچھ دن اور چین کر لو، پر انہوں نے اپنے پروردگار کے

رَبِّهِمْ فَاَخَذَتْهُمُ الصّٰعِقَةُ وَ هُمْ یَنْظُرُوْنَ ﴿۴۴﴾ فَمَا

حکم سے سرکشی کی، سو انہیں عذاب نے آ لیا اس حال میں کہ وہ دیکھ رہے تھے ۲۵ سو نہ تو

اسْتَطَاعُوْا مِنْ قِیَامٍ وَّ مَا كَانُوْا مُنْتَصِرِیْنَ ﴿۴۵﴾

وہ کھڑے ہی ہو سکے اور نہ (ہم سے) بدلہ ہی لے سکے

وَ قَوْمَ نُوْحٍ مِّنْ قَبْلُ اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمًا فٰسِقِیْنَ ﴿۴۶﴾

اور (ان سے) بہت پہلے قوم نوح (کا بھی یہی حال ہو چکا تھا) وہ بڑے نافرمان لوگ تھے

وَ السَّمَآءَ بَنَیْنٰهَا بِاَیْىدٍ وَّ اِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ ﴿۴۷﴾ وَ الْاَرْضَ

اور ہم نے آسمان کو دستِ قدرت سے بنایا اور ہم وسیع القدرت ہیں ۲۶ اور زمین کو

فَرَشْنٰهَا فَنِعْمَ الْمٰهِدُوْنَ ﴿۴۸﴾ وَ مِنْ كُلِّ شَیْءٍ

ہم نے فرش بنایا ۲۷ سو ہم کیسے اچھے بچھانے والے ہیں اور ہم نے ہر چیز کو

خَلَقْنَا زَوْجَیْنِ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ﴿۴۹﴾ فَفِرُّوْۤا اِلَى

دو دو قسم کی بنایا تاکہ تم سمجھو ۲۸ بس تم اللہ ہی کی طرف

اللّٰهِ اِنِّیْ لَكُمْ مِّنْهُ نَذِیْرٌ مُّبِیْنٌ ﴿۵۰﴾ وَ لَا تَجْعَلُوْا

دوڑو، میں تمہارے لئے اللہ کی طرف سے کھلا ڈرانے والا ہوں ۲۹ اور اللہ کے ساتھ

مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ اِنِّیْ لَكُمْ مِّنْهُ نَذِیْرٌ مُّبِیْنٌ ﴿۵۱﴾

کوئی اور معبود مت قرار دو میں تمہارے لئے اُس کی طرف سے کھلا ہوا ڈرانے والا ہوں ۳۰

ع ۲

۲۴ (اور یہی اُس آندھی کا نامبارک ہونا تھا) طوفان باد قوم عاد پر اس غضب کا آیا تھا کہ اُس سے وہاں کی ہر قابل اہلاک چیز کی ہلاکت کامل واقع ہوگئی تھی — قوم عاد اور حضرت ہود علیہ السلام پر حاشیے کئی بار گزر چکے ہیں۔ ۲۵ قوم ثمود۔ حضرت صالح علیہ السلام کی سرگذشت کئی بار قرآن مجید میں آچکی ہے اور حاشیے وہیں گزر چکے ہیں۔ اِذْ قِیْلَ لَهُمْ۔ اس قول کے قائل پیمبر وقت حضرت صالح علیہ السلام تھے۔ تَمَتَّعُوْا حَتّٰى حِیْنٍ۔ یعنی اگر کفر و سرتابی سے باز نہ آئے تو یہ دنیوی عروج و اقبال چندہی روز کا مہمان ہے اور اس کے بعد پھر ہلاکت ہی ہلاکت۔ ۲۶ (سو کسی مذہب والے کا حق تعالیٰ کی صفت قدرت کو محدود جاننا حد درجہ نادانی وجہل ہے) بِاَیْىدٍ۔ ید۔ کے معنی قوت کے ہیں۔ قرآن مجید ہی میں متعدد بار اسی معنی میں آیا ہے۔ مثلاً اولی الایدی والابصار۔ واذکر عبدنا داود ذا الاید۔ چنانچہ یہاں بھی یہی معنی بلاتکلف ہیں۔ قال ابن عباس ومجاهد وقتادة بقوة (روح) والاید القوة هذا هو المشهور (کبیر) ای بقوة قاله ابن عباس ومجاهد وقتادة والثوری وغیر واحد (ابن کثیر) آیت سے مسائل ذیل بھی روشنی میں آگئے، اور ہر ہر مسئلہ کے اثبات کے ساتھ ساتھ اس کے مقابل جاہلی مشرکانہ خیال کی تردید بھی ہوگئی:۔ (۱) آسمان ساری دوسری مخلوقات کی طرح حادث ومخلوق ہی ہے، قدیم وغیر مخلوق نہیں۔ (۲) آسمان نہ دیوتا ہے نہ کسی دیوی دیوتا کا پیدا کیا ہوا ہے۔ اللہ ہی کا خلق کیا ہوا ہے۔ (۳) حق تعالیٰ کی قدرت تخلیق آسمان کی تخلیق سے بھی بڑھ کر چیزوں پر قادر ہے۔ ۲۷ زمین کی اصل ہیئت، علماء ہیئت کی تحقیق میں کروی، بیضوی، جیسی کچھ بھی ہو، یہاں اس سے مطلق تعرض نہیں۔ انسان بہر حال وبہر صورت اس کی سطح پر چلنے پھرنے کا کام لیتا ہے اور اس کے اسی وصف کو یہاں بیان کیا، ملاحظہ ہو سورۃ البقرۃ (پ ۱) آیۃ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ فِرَاشًا پر حاشیہ، زمین نہ خود کوئی دیوی دیوتا ہے نہ کسی دیوی دیوتا کی مخلوق جیسا کہ بہت سی مشرک قوموں نے سمجھ رکھا ہے بلکہ ساری دوسری مخلوقات کی طرح اللہ ہی کی ایک مخلوق۔ ۲۸ (اور غور وفکر سے کام لے کر اس حکمت وصناعی سے استدلال توحید پر کرو)۔ زَوْجَیْنِ سے یہاں مراد متقابل کی چیزیں ہیں۔ مثلاً گرمی سردی، جوہر عرض، آسمان زمین، پستی بلندی، بڑی چھوٹی، الٹی سیدھی، وحدت کثرت، نور ظلمت وقس علیٰ ہذا۔ کائنات بھری پڑی ہے ایسی ہی اضداد یا متقابلات سے۔ ۲۹ (اور میری ساری تنبیہوں کا خلاصہ بس یہی ہے کہ شرک والحاد چھوڑ کر توحید کی راہ پر قائم ہو جاؤ) فَفِرُّوْا۔ ف تعقیب کے لئے ہے۔ مطلب یہ ہوا کہ اتنی مشرک گمراہ قوموں کے تذکرے اور اللہ کی قدرت کاملہ کا بیان سن لینے کے بعد اب تو سارے عالم سے بھاگ کر اللہ کے ہو جاؤ۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ لفظ فرار سے یہ اشارہ نکلتا ہے کہ توجہ الی اللہ خوب شوق کے ساتھ ہونا چاہیے۔ یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ پہلا موقع توحید کے ایجابی واثباتی پہلو پر زور دینے کا ہے اور دوسرا سلبی ومنفی پہلو کی اہمیت کے اظہار کا۔ ۳۰ (اور میری تبلیغ اور تاکید یہی ہے کہ شرک کے ہر پہلو سے دستبردار ہو جاؤ) اِنِّیْ ...... مُبِیْنٌ۔ آیت کی تکرار تاکید کلام کے لئے ہے۔ جوشِ بیان کے وقت تکرار کلام ہر خطیب وانشاء پرداز کی زبان پر آجاتی ہے اور اثبات توحید سے بڑھ کر اور کونسا موقع جوشِ بیان کا قرآن مجید کے لئے ہو سکتا ہے۔ تکریر للتاکید (بیضاوی) لیکن شاید زیادہ مناسب ہوا گر یہ کہا جائے کہ آیت ماقبل میں یہ جملہ توحید کے ایجابی واثباتی پہلو پر زور دینے کے لئے تھا اور اب جو اس کی تکرار ہوئی ہے وہ سلبی ومنفی پہلو کی اہمیت کے اظہار کے لئے ہے۔ وکررانی لکم منه نذیر مبین عند الامر بالطاعة والنهی عن الشرک (روح)

كَذٰلِكَ مَآ اَتَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ

اسی طرح جو لوگ ان سے پہلے گزرے ہیں اُن کے پاس کوئی پیمبر ایسا نہیں آیا

اِلَّا قَالُوْا سَاحِرٌ اَوْ مَجْنُوْنٌ ﴿۵۲﴾ اَتَوَاصَوْا بِهٖ ۚ بَلْ

جسے انہوں نے ساحر یا مجنون نہ کہا ہو، کیا اس بات کی ایک دوسرے کو ریت کرتے آئے ہیں؟ نہیں بلکہ

هُمْ قَوْمٌ طَاغُوْنَ ﴿۵۳﴾ فَتَوَلَّ عَنْهُمْ فَمَآ اَنْتَ

یہ لوگ (سب کے سب) ہوئے ہی سرکش ہیں و۳۱ تو آپ ان کی طرف التفات نہ کیجئے کیونکہ آپ پر

بِمَلُوْمٍ ﴿۵۴﴾ وَّذَكِّرْ فَاِنَّ الذِّكْرٰى تَنْفَعُ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۵۵﴾

کوئی الزام نہیں، اور (انہیں) سمجھاتے رہئے کیونکہ سمجھانا نفع دیتا ہے ایمان والوں کو و۳۲

وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِيَعْبُدُوْنِ ﴿۵۶﴾ مَآ

اور میں نے تو جنات اور انسان کو پیدا ہی اسی غرض سے کیا ہے کہ میری عبادت کیا کریں و۳۳ میں

اُرِيْدُ مِنْهُمْ مِّنْ رِّزْقٍ وَّمَآ اُرِيْدُ اَنْ يُّطْعِمُوْنِ ﴿۵۷﴾

اُن سے نہ روزی چاہتا ہوں اور نہ یہ چاہتا ہوں کہ مجھے کھلایا کریں

اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ ﴿۵۸﴾ فَاِنَّ

اللہ تو خود ہی سب کو روزی پہنچانے والا ہے و۳۴ قوت والا ہے مضبوط ہے و۳۵ سو جو

لِلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ذَنُوْبًا مِّثْلَ ذَنُوْبِ اَصْحٰبِهِمْ

یہ ظالم لوگ ہیں اُن کی بھی باری ہے جیسے ان کے ہم مشربوں کی باری تھی،

فَلَا يَسْتَعْجِلُوْنِ ﴿۵۹﴾ فَوَيْلٌ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ

سو یہ لوگ مجھ سے جلدی طلب و۳۶ نہ کریں غرض ان کافروں کے لئے اُس دن کے آنے سے

يَّوْمِهِمُ الَّذِيْ يُوْعَدُوْنَ ﴿۶۰﴾ ع

بڑی خرابی ہے جس کا اُن سے وعدہ کیا جاتا ہے

ع ۳/۲

و۳۱ یہاں خطیبانہ انداز میں پہلے تو سوال قائم کیا ہے کہ جس تسلسل وتواتر کے ساتھ شروع سے اب تک انبیاء کرام کی مخالفت ہوتی آئی ہے۔ اس سے تو یہی معلوم ہوتا ہے کہ جیسے اب تک پہلی نسل اپنی پچھلی نسل کو اس کی وصیت ہی کرتی چلی آئی ہے، تو کیا ایسا ہی ہے؟ اور پھر جواب دیا ہے کہ نہیں، ایسا نہیں، بلکہ طغیان وسرکشی سب میں مشترک رہی ہے اور وہی تکذیب وانکار کی محرک رہتی ہے۔ اَلَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ۔ مراد ظاہر ہے کہ پرانی کافر قومیں ہیں۔ كَذٰلِكَ...... مَجْنُوْنٌ۔ پوری آیت میں تسکین وتسلی ہے رسول اللہ ﷺ کے لئے۔ آپ سے قبل ہر نبی کے ساتھ یہی معاملہ تکذیب وانکار کا پیش آچکا ہے اور اسے ساحر ومجنون کے خطاب مل چکے ہیں۔ و۳۲ (اور منکروں پر اتمام حجت کرتا رہتا ہے) گویا تذکیر وتبلیغ نافع بہرحال، بہرصورت ہے، کوئی ایمان لائے یا نہ لائے۔ فَتَوَلَّ...... بِمَلُوْمٍ۔ یعنی آپ ان کی مخالفت کی پروا اور غم زیادہ نہ کیجئے۔ آپ کے فرائض میں یہ تو کہیں سے داخل نہیں کہ آپ انہیں ایمان لانے پر مجبور ہی کریں۔ و۳۳ عبادت۔ سے یہاں مراد فقہ کی کتاب العبادات والی عبادت پنجگانہ مراد نہیں، بلکہ اپنے وسیع وعام مفہوم میں طلب رضاء الٰہی کے مرادف مراد ہے۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ ساری عبادتوں کا خلاصہ صرف دو چیزیں ہیں۔ ایک امر الٰہی کی تعظیم، دوسرے خلق اللہ پر شفقت...... دوسرے لفظوں میں حقوق اللہ کی ادائی، حقوق العباد کی ادائی۔ ما العبادة التی خلق الجن والانس لها قلنا التعظیم لامر الله والشفقة علیٰ خلق الله فان هٰذین النوعین لم یخل شرع منهما (کبیر) اَلْجِنَّ وَالْاِنْسَ۔ مخلوقات میں یہ دو قسمیں ایسی ہیں جن میں خالق نے پورا احساس ذمہ داری رکھ دیا ہے۔ اور ان کے اندر ابتلاء واختیار دونوں کی صلاحیتیں جمع کردی ہیں۔ بخلاف فرشتوں کے جو ابتلاء سے خالی رکھے گئے ہیں۔ اور بخلاف حیوانات کے جنہیں اختیار کی پوری قوت نہیں دی گئی ہے۔ پوری طرح پر ذمہ دار ہستیاں بنا کر یہی دو مخلوق دنیا میں بھیجی گئی ہیں۔ ان کی اپنی تکمیل ذات کے لئے یہ لازمی ہے کہ یہ جو کچھ بھی کریں عبادت ہی کی راہ سے کریں۔ کھائیں پئیں، بولیں چالیں، چلیں، پھریں، کمائیں، خرچ کریں، ہر فعل ہر عمل سے مقصود اصلی رضاء الٰہی کا حصول ہی رکھیں۔ اپنے وجود کی علت غائی اسی کو سمجھیں، یہی معنی ہیں ان کی عبادت کے۔ عبدیت وعبادت سے خود انسانیت ہی کو پورے نشوونما کا موقع ملتا ہے۔ اور جتنی اس میں کمی رہ جائے گی، اسی نسبت سے انسان کا منشائے تکمیل ناتمام رہے گا۔ لِيَعْبُدُوْنِ۔ ل تعلیل کا ہے۔ لیکن مقصود تخلیق سے اشارہ غرض وغایت تشریعی کی جانب کرنا ہے، نہ کہ مقصد تکوینی کی جانب۔ و۳۴ (نہ یہ کہ کوئی اسے کھلائے پلائے، کوئی اس کا سہارا بن جائے) عبد ومعبود، بندہ وخالق کے باہمی تعلق کے باب میں یہ عقیدہ مشرک قوموں میں کثرت سے شائع رہا ہے کہ دونوں ایک دوسرے کے محتاج ہیں۔ خدا کا کام یہ ہے کہ بندوں کو روزی دے، ان کے لئے پانی برسائے، ان پر ہوا چلائے، انہیں روشنی دے، گرمی پہنچائے، اور بندوں کا کام یہ ہے کہ اس کے آگے نذرانہ پیش کرتے رہیں، اس کے سامنے بھینٹ چڑھاتے رہیں۔ اس کے استھانوں پر چڑھاوے چڑھاویں، وہ بھوکا ہو تو یہ اسے کھانے پینے کو دیں وقس علیٰ ہذا۔ قرآن نے آکر اس نظریۂ شرک پر ضرب لگائی اور توحید کا نعرہ لگا کر کہا کہ یہ کیا واہیات خرافات ہے۔ اللہ کی ذات پاک ہر قسم کی حاجت سے بری ہے۔ وہ کسی معنی میں بھی کسی کا محتاج نہیں، وہ غنی کامل ہے۔ اس نے جو تمہیں عبادت کا حکم دیا ہے۔ وہ خود تمہاری ہی تکمیل کے لئے ہے ورنہ اسے کسی رزق کی کیا حاجت ہے۔ اس کے متعلق ایسا گمان رکھنا اسے خدائی کے مرتبہ سے نعوذ باللہ معزول کردینا ہے۔ مشرک جاہلی قوموں کے عقائد باطلہ کے لئے ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ و۳۵ (اور اس میں عجز، ضعف اور اور کسی قسم کی احتیاج کا احتمال عقلی ہی نہیں) ان تمام صفات الٰہیہ کا اثبات مشرک، جاہلی قوموں کے عقائد باطلہ کی تردید میں ہے۔ و۳۶ (وہ عذاب موعود) یعنی عذاب الٰہی تو اپنے وقت پر حکمت الٰہی کے موافق اور مصلحت ربانی کے ماتحت ہی آکر رہے گا۔ کسی کے جلدی مچانے سے کیا ہوتا ہے۔ اِنَّ...... ذَنُوْبًا۔ یعنی علم الٰہی میں ان منکرین ومکذبین کے عذاب کے لئے بھی ایک وقت مقرر وموعود ہے۔ یہ لوگ اسے سن رکھیں۔ مِثْلَ ذَنُوْبِ اَصْحٰبِهِمْ۔ اس میں اس اصولی حقیقت کا بیان آگیا کہ گناہوں میں مماثلت سزا میں بھی مماثلت کی مقتضی ہے۔ اَصْحٰبِهِمْ۔ مراد گذشتہ پر قوت قومیں ہیں، جو اسی انکار وکفر کی پاداش میں ہلاک ہوچکی ہیں۔ نظراٰئهم فی الامم السالفة (بیضاوی، روح) اصحابهم الذین اهلکوا من قوم نوح وعاد وثمود (معالم)

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



آیاتھا ۴۹ ۵۲ سُوْرَةُ الطُّوْرِ مَكِّيَّةٌ ۷۶ رکوعاتھا ۲

اس کی انچاس آیتیں سورۂ طور مکہ میں نازل ہوئی اور دو رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

وَالطُّوْرِ ۝۱ وَكِتٰبٍ مَّسْطُوْرٍ ۝۲ فِيْ رَقٍّ مَّنْشُوْرٍ ۝۳

قسم ہے پہاڑ کی اور اس کتاب کی جو لکھی ہوئی ہے کھلے کاغذ میں

وَّالْبَيْتِ الْمَعْمُوْرِ ۝۴ وَالسَّقْفِ الْمَرْفُوْعِ ۝۵ وَالْبَحْرِ

اور بیت معمور کی اور اونچی چھت کی اور پانی سے

الْمَسْجُوْرِ ۝۶ اِنَّ عَذَابَ رَبِّكَ لَوَاقِعٌ ۝۷ مَّا لَهٗ مِنْ

لبریز سمندر کی کہ بے شک آپ کے پروردگار کا عذاب ضرور ہو کر رہے گا ف۱ کوئی بھی اُسے ٹال

دَافِعٍ ۝۸ يَّوْمَ تَمُوْرُ السَّمَآءُ مَوْرًا ۝۹ وَّتَسِيْرُ الْجِبَالُ

نہیں سکتا، (یہ اُس روز ہو گا) جس روز آسمان تھرتھرانے لگے گا اور پہاڑ پھٹ پھٹ

سَيْرًا ۝۱۰ فَوَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ۝۱۱ الَّذِيْنَ هُمْ

جائیں گے ف۲ سو بڑی شامت اُس روز جھٹلانے والوں کی ہے جو بیہودگی کے ساتھ

فِيْ خَوْضٍ يَّلْعَبُوْنَ ۝۱۲ يَوْمَ يُدَعُّوْنَ اِلٰى نَارِ جَهَنَّمَ

مشغلہ (تکذیب) میں لگے ہوئے ہیں یہ وہ دن ہو گا جب انہیں ڈھکیل ڈھکیل کر آتش دوزخ کی طرف

دَعًّا ۝۱۳ هٰذِهِ النَّارُ الَّتِيْ كُنْتُمْ بِهَا تُكَذِّبُوْنَ ۝۱۴

لائیں گے، یہ وہی دوزخ ہے جسے تم جھٹلایا کرتے تھے،

اَفَسِحْرٌ هٰذَآ اَمْ اَنْتُمْ لَا تُبْصِرُوْنَ ۝۱۵ اِصْلَوْهَا

تو کیا یہ بھی سحر ہے یا تمہیں نظر نہیں آتا؟ ف۳ (اب) اس میں داخل ہو،



ف۱ یعنی یہ سارا نظام کائنات، سارا کارخانہ فطرت بزبانِ حال گواہ ہے کہ جزائے اعمال ضرور مل کر رہے گی اور اسی جزائے عمل کے مکان و زمان کا نام حشر یا قیامت ہے۔ وَالطُّوْرِ۔ یعنی پہاڑ گواہ ہیں جو آج اپنی جگہ پر اتنے مضبوط و مستحکم نظر آرہے ہیں۔ الطور۔ سے مراد جزیرہ نمائے سینا کا کوہ طور بھی ہو سکتا ہے، چنانچہ متعدد مفسرین اسی طرف گئے ہیں۔ لیکن لغت میں طور کا مفہوم عام ہے۔ یعنی مطلق پہاڑ اور وہی سیاق کے زیادہ مناسب ہے۔ قيل اسم لكل جبل (راغب) اسم لكل جبل على ما قيل في اللغة العربية عند الجمهور (روح) الطور الجبل بالسريانية اوماطار من اوج الايجاد الى حضيض المواد (بیضاوی) هو اسم الجنس (کبیر) وَكِتٰبٍ مَّسْطُوْرٍ۔ یعنی نامۂ اعمال کا وجود گواہ ہے جس میں سارے ہی اعمال محفوظ ومندرج رہتے ہیں۔ وَالْبَيْتِ الْمَعْمُوْرِ۔ فرشتوں کا عبادت خانہ ساتویں آسمان پر گواہ ہے، جس کے عین محاذ میں زمین پر خانہ کعبہ واقع ہے۔ وَالسَّقْفِ الْمَرْفُوْعِ۔ یعنی آسمان گواہ ہے۔ والطور سے لے کر والبحر تک و پانچ بار آیا ہے۔ ان میں سے واو اول قسم کا ہے۔ اور باقی و عطف کے ہیں۔ الوا والاولى للقسم والبواقي للعطف (مدارک) ف۲ یعنی ایسی چیزیں جو وسعت، شان، صلابت و پائیداری میں آج اپنی نظیر آپ ہی سمجھی جاتی ہیں سب اپنے صفات وسعت وثبات وصلابت وغیرہ سے معرّیٰ ہو کر سامنے آجائیں گی۔ مِنْ دَافِعٍ۔ من زائدہ تاکید کے لئے ہے۔ یعنی کوئی سی بھی چیز اسے ٹال نہیں سکتی۔ من مزيدة للتاكيد (روح) ف۳ ملامت مزید کے طور پر اہل دوزخ کو قائل کیا جائے گا کہ دنیا میں تو دوزخ کے بیان کو خوب جھٹلاتے اور سحر پر محمول کرتے رہے۔ اب کہو، اب مشاہدہ کے بعد بھی اس کے سحر ہی ہونے کے قائل ہو یا یہ ہے کہ دنیا کی طرح یہاں بھی، یہ تمہیں نظر نہیں آرہا ہے؟ فِيْ خَوْضٍ يَّلْعَبُوْنَ۔ اس میں اشارہ اس حقیقت کی طرف بھی آگیا کہ یہ منکرین ومکذبین اب بھی ان حقائق ومسائل پر اس سنجیدگی سے غور وفکر نہیں کرتے جو ان حقائق کی اہمیت کی متقاضی ہے بلکہ بے فکری، بے غوری، بے خیالی کے ساتھ ان پر سے یوں ہی سرسری گذرتے چلے جاتے ہیں۔

فَاصْبِرُوْٓا اَوْ لَا تَصْبِرُوْا ۚ سَوَآءٌ عَلَيْكُمْ ۭ اِنَّمَا تُجْزَوْنَ

پھر خواہ اس پر صبر کرنا یا نہ کرنا تمہارے حق میں (سب) برابر ہے تم کو وہی بدلہ تو دیا جارہا ہے

مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿١٦﴾ اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ جَنّٰتٍ

جیسا کہ تم کیا کرتے تھے ف۴ بے شک متقی لوگ باغوں اور سامان عیش میں

وَّنَعِيْمٍ ﴿١٧﴾ فٰكِهِيْنَ بِمَآ اٰتٰىهُمْ رَبُّهُمْ ۚ وَوَقٰىهُمْ رَبُّهُمْ

ہوں گے خوش ہو رہے ہوں گے اس سے جو کچھ کہ اُن کے پروردگار نے انہیں دیا ہوگا، اور اُن کا پروردگار اُنہیں

عَذَابَ الْجَحِيْمِ ﴿١٨﴾ كُلُوْا وَاشْرَبُوْا هَنِيْٓئًۢا بِمَا كُنْتُمْ

عذاب دوزخ سے محفوظ رکھے گا خوب (مزے سے) کھاؤ پیو اُن (نیکیوں) کے بدلہ میں جو

تَعْمَلُوْنَ ﴿١٩﴾ مُتَّكِـِٕيْنَ عَلٰى سُرُرٍ مَّصْفُوْفَةٍ ۚ وَزَوَّجْنٰهُمْ

تم کرتے رہے ہو، تکیہ لگائے ہوں گے برابر بچھے ہوئے تختوں پر، اور ہم اُن کی تزویج کردیں گے گوری گوری

بِحُوْرٍ عِيْنٍ ﴿٢٠﴾ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَاتَّبَعَتْهُمْ ذُرِّيَّتُهُمْ

بڑی بڑی آنکھ والیوں کے ساتھ ف۵ اور جو لوگ ایمان لائے اور اُن کی اولاد نے بھی ایمان میں

بِاِيْمَانٍ اَلْحَقْنَا بِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ وَمَآ اَلَتْنٰهُمْ مِّنْ

ان کا ساتھ دیا ہم ان کے ساتھ اُن کی اولاد کو بھی شامل کردیں گے اور ہم ان کے عمل میں سے کوئی چیز کم نہ

عَمَلِهِمْ مِّنْ شَيْءٍ ۭ كُلُّ امْرِئٍۢ بِمَا كَسَبَ رَهِيْنٌ ﴿٢١﴾

ہونے دیں گے ف۶ ہر شخص اپنے اعمال میں محبوس رہے گا ف۷

وَاَمْدَدْنٰهُمْ بِفَاكِهَةٍ وَّلَحْمٍ مِّمَّا يَشْتَهُوْنَ ﴿٢٢﴾

اور ہم انہیں میوے اور گوشت جیسے بھی مرغوب ہوں گے روز افزوں دیتے رہیں گے،

يَتَنَازَعُوْنَ فِيْهَا كَاْسًا لَّا لَغْوٌ فِيْهَا وَلَا تَاْثِيْمٌ ﴿٢٣﴾

ہاں آپس میں جام (شراب) پر چھینا جھپٹی بھی کریں گے کہ اس (شراب) میں نہ بک بک لگے گی اور نہ اور کوئی بیہودہ بات، ف۸



ف۴ یعنی تمہارا جرم تو کفر ہے...... اللہ کے کمالاتِ غیر متناہی کا کفران...... سو تمہارے لئے سزا بھی دوزخ میں خلود کی ہے۔ اِنَّمَا ...... تَعْمَلُوْنَ۔ انما کلمۂ حصر ہے۔ مطلب یہ ہوا کہ تمہیں بس اتنا ہی عذاب تو ہو رہا ہے، جس کے تم مستحق ہو گئے تھے۔ اس سے زائد سزا تو نہیں مل رہی ہے۔ فَاصْبِرُوْا ...... عَلَيْكُمْ۔ یعنی یہ نہ ہوگا کہ تمہاری ہائے واویلا سے تمہیں نجات ہو جائے، اور نہ یہی ہوگا کہ تمہارے سکوت وانقیاد سے تم پر ترحم کیا جائے (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ف۵ غرض یہ کہ وہ سارے مادی عیش اور لذائذ جو دنیا میں ممکن تھے سب جنت میں بھی انہیں نصیب ہوں گے۔ یہ نہ ہوگا کہ جنت میں ان کا کوئی انعام کسی قسم کا کٹ بھی جائے۔ وَزَوَّجْنٰهُمْ بِحُوْرٍ عِيْنٍ۔ ان تصریحات سے قرآن مجید کے دوسرے مقامات کی طرح یہاں بھی ظاہر ہو رہا ہے کہ نہ عمل تزویج میں کوئی امر شرمناک ہے، اور نہ گوری گوری بڑی آنکھوں والیوں کے حسن کا ذکر اپنے جائز محل پر قابل ملامت ہے جیسا کہ بعض جدید فرقوں نے مسیحیت یا بدھ ازم کے اثر سے سمجھ لیا ہے۔ ف۶ یعنی اس کی صورت یہ نہ ہوگی کہ متقی اسلاف کے اعمال میں سے کچھ کم کر کے انہیں اور ان کی پست عمل اولاد کو ایک درجہ میں رکھ دیا جائے۔ ذُرِّيَّتُهُمْ۔ ذریت۔ کے لفظ میں گنجائش ہے۔ علاوہ صلبی اولاد کے دوسرے اعزہ واقربا، احباب ومسترشدین بھی مراد ہو سکتے ہیں۔ اور حدیث میں تو ذریت کا عطف ہی لفظ ولد پر ہے جس سے یہ صاف ہو جاتا ہے کہ ذریت سے یہاں مراد مطلق توابع ہیں۔ وَاتَّبَعَتْهُمْ ذُرِّيَّتُهُمْ بِاِيْمَانٍ۔ مراد ایسی ذریت ہے جو صاحب ایمان تو اپنے اسلاف ہی کی طرح ہو، البتہ اعمال میں اتباع شریعت میں ان سے بہت پیچھے ہو۔ بِاِيْمَانٍ۔ اس ایمان کی قید سے فقہاء مفسرین نے یہ نکالا ہے کہ یہاں ذکر بالغ اولاد کا ہے جو اپنے ارادہ سے ایمان لائے، اس لئے کہ بچے تو بہر حال اپنے والدین کے حکم میں رکھے ہی جائیں گے۔ یعنی اولادھم الصغار و الکبار فالکبار بایمانھم انفسھم والصغار بایمان ابائھم فان الولد الصغیر یحکم باسلامہ تبعًا لا حد الابوین (معالم) بِاِيْمَانٍ۔ صیغۂ نکرہ تنوین کے ساتھ یا تو تکریم ایمان کے لیے ہے، اور یا اس اظہار کے لیے کہ درجہ آباء سے مقبولین تک پہنچا دینے کے لیے نفس ایمان میں اتباع کافی ہے۔ و تنکیرہ للتعظیم او الاشعار بانہ یکفی للالحاق المتابعۃ فی اصل الایمان (بیضاوی) اَلْحَقْنَا بِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ۔ یہ اُن اسلاف مقبولین کے اکرام اور ازدیاد لطف وسرور کے لیے ہوگا کہ اُن کی ذریات کو بھی باوجود اُن کے درجۂ عمل کی پستی کے اُن کے ساتھ ملحق اور ہم مرتبہ کر دیا جائے گا۔ مِّنْ عَمَلِهِمْ۔ امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ آیت میں بجائے من اجرھم کے من عملھم کے لانے میں نکتہ یہ ہے کہ اُن لوگوں کا عمل تو جوں کا توں رہے گا اور اس پر بہت زیادہ اجر ملتا رہے گا۔ من اجرھم کے لانے سے یہ زیادتی اجر والی بات نہ پیدا ہوتی۔ دلیلٌ علی بقاء عملھم کما کان والاجر علی العمل مع الزیادۃ فیکون فیہ الاشارۃ الی بقاء العمل الذی لہ الاجر الکبیر الزائد بمکنہ العظیم العائد الیہ (کبیر) بعض فقہاء نے آیت سے نکالا ہے کہ نو مسلم سے وہ مسلمان افضل ہے جس کے باپ دادا بھی مومن ہوں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت سے شرافت نسب کا آخرت میں مفید ہونا نکلتا ہے۔ لیکن شرافت دینی کا، نہ کہ عرفی دنیوی شرافت کا۔ آیت میں بہت بڑی بشارت اہل ایمان کے لیے ہے۔ اپنا ایمان اگر صحیح وسلامت ہے تو انشاء اللہ رحمتِ الٰہی ہر کلمہ گو کے مدارج بلند کر کے اُسے اُس کے بلند پایہ اسلاف مقبولین کے درجہ تک پہنچا ہی دے گی۔ ف۷ یہاں مراد کافر شخص ہے۔ یہ مراد بھی ہو سکتی ہے کہ اجر وثواب میں تو فضل خداوندی کسی کو اُس کے عزیزوں اور بزرگوں کی ہم سطح کر دے گا۔ لیکن عذاب وگرفت میں یہ ہرگز نہ ہوگا۔ قال مقاتل کل امرئ کافر بما عمل من الشرک مرتھن فی النار (معالم) لما اخبر من مقام الفضل و ھو رفع الدرجۃ الذریۃ الی منزلۃ الاباء من غیر عملٍ یقتضی ذٰلک اخبر عن مقام العدل و ھو انہ لا یؤاخذ احدًا بذنب احدٍ (ابن کثیر) قال الواحدی ھٰذا عود الی ذکر اھل النار فانھم مرتھنون فی النار اما المؤمن فلایکون مرتھنا قال تعالٰی کل نفسٍ بما کسبت رھینۃ الا اصحاب الیمین و ھو قول مجاھد (کبیر) کفر کے ساتھ نجات ہی کی کوئی صورت نہیں۔ چہ جائیکہ درجات کی بلندی — اُوپر کی بشارت جو کچھ بھی ہے صاحب ایمان ذریت کے لیے ہے نہ کہ کافر اولاد کے لیے۔ ف۸ مسلمان کی جنت ہر بیہودگی، ہر گندگی سے تو یقینا خالی ہوگی۔ لیکن اس کے سوا باقی ہر طرح کی تفریح، زندہ دلی، ہنسی مزاح کا وہ ایک مستقل گھر ہوگی۔ زاہدانِ خشک کے مزاج ومسلک سے الگ اور بہت الگ۔ يَتَنَازَعُوْنَ فِيْهَا كَاْسًا۔ یعنی دنیا میں جیسے بے تکلف دوستوں کے درمیان ہنسی کھیل میں چھین جھپٹ ہوتی رہتی ہے ویسے ہی لطف وخوش طبعی کے ساتھ وہاں بھی رہے گی۔ لَا لَغْوٌ فِيْهَا۔ لغو کی نفی سے معلوم ہو گیا کہ وہ شراب سکر پیدا کرنے والی نہ ہوگی۔ وَلَا تَاْثِيْمٌ۔ تاثیم کی نفی سے معلوم ہو گیا کہ وہ شراب عقل ومتانت کو زائل کرنے والی نہ ہوگی۔

وَ يَطُوْفُ عَلَيْهِمْ غِلْمَانٌ لَّهُمْ كَاَنَّهُمْ لُؤْلُؤٌ مَّكْنُوْنٌ ﴿۲۴﴾
اور اُن کے پاس لڑکے آئیں جائیں گے جو ان کے لئے ہیں، گویا وہ محفوظ موتی ہیں ف۹
وَ اَقْبَلَ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ يَّتَسَآءَلُوْنَ ﴿۲۵﴾ قَالُوْۤا اِنَّا
وہ ایک دوسرے کی طرف متوجہ ہو کر بات چیت کریں گے (اور یہ بھی) کہیں گے کہ ہم تو
كُنَّا قَبْلُ فِيْۤ اَهْلِنَا مُشْفِقِيْنَ ﴿۲۶﴾ فَمَنَّ اللّٰهُ عَلَيْنَا
اس سے پہلے اپنے گھر میں بہت ڈرا کرتے تھے ف۱۰ سو اللہ نے ہم پر بڑا احسان کیا
وَ وَقٰىنَا عَذَابَ السَّمُوْمِ ﴿۲۷﴾ اِنَّا كُنَّا مِنْ قَبْلُ نَدْعُوْهُ ؕ
اور ہم کو عذاب دوزخ سے بچا لیا ہم اس سے پہلے اس کی دعائیں مانگا کرتے تھے،
اِنَّهٗ هُوَ الْبَرُّ الرَّحِيْمُ ﴿۲۸﴾ ع فَذَكِّرْ فَمَاۤ اَنْتَ بِنِعْمَتِ ع ۲۸/۲
واقعی وہ بڑا محسن ہے، مہربان ہے ف۱۱ تو آپ سمجھاتے رہئے کیونکہ آپ اپنے پروردگار کے
رَبِّكَ بِكَاهِنٍ وَّ لَا مَجْنُوْنٍ ﴿۲۹﴾ ؕ اَمْ يَقُوْلُوْنَ شَاعِرٌ
فضل سے نہ تو کاہن ہیں اور نہ مجنون ہیں ف۱۲ ہاں کیا یہ لوگ یہ کہتے ہیں کہ یہ شاعر ہیں
نَّتَرَبَّصُ بِهٖ رَيْبَ الْمَنُوْنِ ﴿۳۰﴾ قُلْ تَرَبَّصُوْا فَاِنِّيْ
اور ہم تو اُن کے بارے میں حادثۂ موت کا انتظار کررہے ہیں؟ آپ کہہ دیجئے (بہتر ہے) انتظار کرو اور میں بھی
مَعَكُمْ مِّنَ الْمُتَرَبِّصِيْنَ ﴿۳۱﴾ ؕ اَمْ تَاْمُرُهُمْ اَحْلَامُهُمْ
تمہارے ساتھ انتظار کرنے والوں میں ہوں ف۱۳ کیا ان کی عقلیں انہیں باتوں کی تعلیم
بِهٰذَاۤ اَمْ هُمْ قَوْمٌ طَاغُوْنَ ﴿۳۲﴾ ج اَمْ يَقُوْلُوْنَ تَقَوَّلَهٗ ۚ بَلْ
کرتی ہیں یا یہ ہے کہ یہ ہیں ہی شریر لوگ؟ ف۱۴ ہاں یہ کہتے ہیں کہ انہوں نے (قرآن) کو گڑھ لیا ہے؟ اصل یہ ہے
لَّا يُؤْمِنُوْنَ ﴿۳۳﴾ ج فَلْيَاْتُوْا بِحَدِيْثٍ مِّثْلِهٖۤ اِنْ كَانُوْا
کہ ان میں ایمان ہی نہیں، اچھا تو یہ لوگ اس طرح کا کوئی کلام لے آئیں، اگر یہ (اپنے دعوے میں)



ف۹ (کہ ان پر ذرا گرد و غبار نہیں، اور ان کی آب و تاب اعلیٰ درجہ کی ہے) عربی محاورہ میں یہ کنایہ غایت حسن و جمال سے ہوتا ہے۔ اور جب خادموں کا یہ حال ہوگا تو مخدوموں کے حسن و جمال کا کیا ٹھکانہ! ف۱۰ (اپنے انجام کار سے) قَبْلُ فِيْۤ اَهْلِنَا۔ یعنی جب دنیا میں اپنے گھر والوں کے ساتھ رہتے سہتے تھے۔ ف۱۱ (تو ہماری دعائیں کیوں نہ قبول کرلیتا) آیت سے معلوم ہوا کہ آخرت کو بکثرت یاد کرتے رہنا، اپنے انجام سے ڈرتے رہنا، اپنے انجام بخیر کی دعائیں کرتے رہنا مقبولین و متقین کی علامتوں میں سے ہیں۔ اِنَّا ...... نَدْعُوْهُ۔ یعنی ہم دنیا میں برابر یہ دعائیں مانگا کرتے تھے کہ پروردگارا ہمیں دوزخ سے بچانا اور جنت میں داخل کرنا — سو ہماری دُعا سن لی گئی۔ ف۱۲ (جیسا کہ بعض بدنصیب یہود و مشرکین کا خیال ہے) عرب جاہلیت میں شاعروں کا بڑا زور اور اثر تھا، جیسا کہ یونان اور روما میں خطیبوں کا زور رہ چکا تھا یا آج فرنگی قوموں میں اخبار نویسوں اور ایڈیٹروں اور مشہور افسانہ نگاروں اور ڈراما نگاروں کا ہے۔ مشرکوں کے ایک روشن خیال گروہ نے یہ رائے قائم کی کہ (نعوذ باللہ) یہ مدعی نبوت شاعر ہیں اور جس طرح اور شاعر مر مرا گئے ایک روز یہ بھی ختم ہو جائیں گے اور ان کا چلایا ہوا کلام اور مذہب بھی نسیاً منسیا ہو جائے گا کسی بڑے شاعر کے منہ آتے ہوئے اہل عرب خود ڈرتے اور ہچکچاتے تھے۔ روایتوں میں آتا ہے کہ ایک روز جمع ہو کر باہم مشورہ ہوا اور آخر یہ قرار پایا کہ ان نئے شاعر صاحب سے زیادہ مقابلہ و مزاحمت کی ضرورت کیا ہے۔ آخر جس طرح زہیر، اعشیٰ، نابغہ بڑے بڑے شعراء نامدار و قادر فناء ہو چکے ہیں یہ بھی ایک دن مع اپنے اس کلام کے ختم ہو جائیں گے اور ان کا نقش خود بخود دلوں سے مٹ جائے گا۔ رَيْبَ۔ کے معنی حادثہ و گردش کے ہیں جو جس وقت بھی پیش آجائے فالانسان ابدا فی ريب المنون من جهة وقته لا من جهة كونه (راغب) ما يقلق به النفوس و يشخص بها من حوادث الدهر (کشاف) منون کے معنی ہیں موت یا دہرو زمانہ۔ قيل هو اسم للموت (کبیر) و قيل المنون الدهر و ريبهٗ حوادثهٗ (کبیر) و تفسير المنون بالدهر مروی عن مجاهد و عليه قول الشاعر (روح) ف۱۳ یعنی اچھی بات ہے۔ تم میرا انجام دیکھو میں تمہارا انجام دیکھتا ہوں۔ ''اس میں اشارۃً پیش گوئی ہے کہ میرا انجام فلاح و کامیابی ہے اور تمہارا انجام فساد و ناکامی ہے''۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ف۱۴ (جو محض شرارت، ضد و خباثت سے ایسے نتائج پر مصر ہیں) اَمْ ...... بِهٰذَاۤ۔ سردارانِ قریش اپنی عقل و تدبیر و دُور اندیشی کے لحاظ سے دُور دُور مشہور تھے۔ قرآن مجید کی تعریض ہے کہ کیا یہی ان کی عقلیں ہیں؟ جو عقل انہیں ان نتائج پر لا رہی ہے، اسی عقل پر انہیں ناز ہے؟

صٰدِقِیْنَ ﴿۳۴﴾ اَمْ خُلِقُوْا مِنْ غَیْرِ شَیْءٍ اَمْ هُمُ

سچے ہیں ف۱۵ کیا یہ لوگ بغیر کسی کے (پیدا کئے) پیدا ہو گئے یا یہ کہ خود (اپنے)

الْخٰلِقُوْنَ ﴿۳۵﴾ اَمْ خَلَقُوا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ بَلْ لَّا

خالق ہیں؟ ف۱۶ یا انہوں نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کر لیا ہے؟ اصل یہ ہے، ان میں

یُوْقِنُوْنَ ﴿۳۶﴾ اَمْ عِنْدَهُمْ خَزَآئِنُ رَبِّكَ اَمْ هُمُ

یقین ہی نہیں ف۱۷ کیا ان لوگوں کے پاس آپ کے پروردگار کے خزانے ہیں، یا یہ لوگ

الْمُصَیْطِرُوْنَ ﴿۳۷﴾ اَمْ لَهُمْ سُلَّمٌ یَّسْتَمِعُوْنَ فِیْهِ ۚ فَلْیَاْتِ

حاکم (مجاز) ہیں؟ ف۱۸ کیا ان کے پاس کوئی سیڑھی ہے کہ اس کے ذریعہ سے باتیں سن لیا کرتے ہیں؟ تو ان میں سے جو

مُسْتَمِعُهُمْ بِسُلْطٰنٍ مُّبِیْنٍ ﴿۳۸﴾ اَمْ لَهُ الْبَنٰتُ وَلَكُمُ

سن آتا ہو وہ لائے (اپنے دعویٰ پر) کوئی کھلی دلیل ف۱۹ کیا اللہ کے لئے تو بیٹیاں ہوں اور تمہارے لئے

الْبَنُوْنَ ﴿۳۹﴾ اَمْ تَسْـَٔلُهُمْ اَجْرًا فَهُمْ مِّنْ مَّغْرَمٍ

بیٹے؟ ف۲۰ یا آپ ان سے کچھ معاوضہ طلب کرتے ہیں، سو وہ اس تاوان کے بوجھ سے

مُّثْقَلُوْنَ ﴿۴۰﴾ اَمْ عِنْدَهُمُ الْغَیْبُ فَهُمْ یَكْتُبُوْنَ ﴿۴۱﴾

دبے جاتے ہیں؟ کیا ان کے پاس غیب (کا علم) ہے کہ وہ اسے لکھ لیا کرتے ہیں؟

اَمْ یُرِیْدُوْنَ كَیْدًا ؕ فَالَّذِیْنَ كَفَرُوْا هُمُ الْمَكِیْدُوْنَ ﴿۴۲﴾

کیا یہ لوگ برائی کا ارادہ رکھتے ہیں؟ سو یہ کافر خود ہی برائی میں گرفتار ہوں گے ف۲۱

اَمْ لَهُمْ اِلٰهٌ غَیْرُ اللّٰهِ ؕ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا یُشْرِكُوْنَ ﴿۴۳﴾

کیا ان کا اللہ کے سوا کوئی اور خدا ہے؟ پاک ہے اللہ اُن کے شرک سے

وَاِنْ یَّرَوْا كِسْفًا مِّنَ السَّمَآءِ سَاقِطًا یَّقُوْلُوْا

اور اگر یہ آسمان کا کوئی ٹکڑا گرتا ہوا دیکھ لیں تو بھی یہی کہیں کہ



ف۱۵ یعنی اگر واقعی یہ منکرین یہی سمجھتے ہیں کہ قرآن ایک انسانی گڑھت ہے تو یہ بھی تو آخر انسان ہیں اور بڑے "روشن خیال" "عالی دماغ" صاحب زبان قسم کے انسان۔ یہ خود مل کر کیوں نہیں کوئی ایسی ہی کتاب تیار کر دیتے ہیں جو مغز و معنویت یا زبان وانشاء کسی حیثیت سے بھی اس کی ہم سطح ہو؟ بَلْ لَّا یُؤْمِنُوْنَ۔ یعنی ان کی یہ تکذیب قرآن و تکذیب رسول کسی عقلی غلط فہمی کا نتیجہ نہیں بلکہ تمامتر ان کی قوت یقین و ایمان کی کمی کا ثمرہ ہے۔ ف۱۶ یعنی کیا یہ اس کے قائل ہیں کہ یہ محتاج تو کسی خالق کے ہیں لیکن وہ خالق خود آپ ہی ہیں۔ مشرک فلاسفہ کا ایک مذہب یہ بھی ہوا ہے کہ عالم محتاج تو ایک خالق کا ہے لیکن وہ خالق کوئی غیر نہیں بلکہ نفس عالم ہی ہے، اس مذہب الحاد کے جواب میں اتنا ہی کافی ہے کہ علت و معلول ایک ہی جہت سے ایک ذات میں جمع ہو نہیں سکتے۔ اَمْ خُلِقُوْا مِنْ غَیْرِ شَیْءٍ۔ یعنی کیا یہ اس کے قائل ہیں کہ عالم اپنے وجود میں کسی کی تخلیق کا محتاج نہیں بلکہ خود بخود قائم ہے؟ — یہ مذہب خالص اور غالی اہل دہریت کا ہوا ہے اور اس کے جواب میں اسی قدر کافی ہے کہ ممکنات کے پہلوئے وجود کو ترجیح ہو نہیں سکتی جب تک کوئی مرجح نہ موجود ہو اور وہی علت مرجح خالق کائنات ہے۔ ف۱۷ اصل یہ ہے کہ ان تینوں شقوں میں سے یہ کسی کے بھی قائل و معتقد نہیں لیکن محض جہل اور بے غوری سے توحید کا انکار کئے چلے جاتے ہیں۔ اَمْ …… الْاَرْضَ۔ یعنی کیا یہ کہ خدا کی صفت خالقیت میں خود اپنے کو شریک سمجھتے ہیں اور تعدد صانع عالم کے قائل ہیں؟ ف۱۸ (اور یہ جسے چاہیں نبوت دلوا دیں) اب تک ذکر منکرین توحید کا تھا۔ اب ذکر منکرین رسالت کا شروع ہوتا ہے۔ خَزَآئِنُ رَبِّكَ۔ خزائن پروردگار سے مراد اُس کی نعمتوں اور رحمتوں کے خزانے ہیں۔ ف۱۹ یعنی کیا یہ لوگ اس کے مدعی ہیں کہ "ہمارے پاس ایک سیڑھی ہے۔ اُس پر چڑھ کر ہم آسمان کی باتیں سن آیا کرتے ہیں"؟ اگر یہ ان کا دعویٰ ہے تو چاہیے کہ اپنے دعوے کو ثابت کریں۔ مطلب یہ ہے کہ یہ جو قطعی و آسمانی علم کے مدعی ہیں تو اُن کے پاس اپنے خرافاتی دعووں پر کوئی وزنی دلیل بھی ہے؟ ف۲۰ یعنی اپنے لیے تو وہ چیزیں پسند کرتے ہو جنہیں اپنے نزدیک اعلیٰ درجہ کی سمجھتے ہو اور اللہ کے لیے وہ چیزیں جو تمہارے معیار سے ادنیٰ درجہ کی ہیں۔ آیت میں اشارہ اس گروہ مشرکیہ کی طرف ہے جو دیویوں کو خدا کی بیٹیاں قرار دیتا تھا — مشرکین عرب کے ہاں بیٹی کے ناپسندیدہ و مکروہ ہونے پر حاشیے پہلے گزر چکے ہیں۔ ف۲۱ یعنی اپنے اسی کید کے وبال میں خود ہی گرفتار ہوں گے، قید ہوں گے، قتل ہوں گے، شکست و ناکامی کی ذلتیں اور مصیبتیں اُٹھائیں گے۔ قریش کے عین دورِ غلبہ و اقبال میں جبکہ اسباب ظاہری سب اسلام کی مغلوبی ہی کے تھے، ایسی پیشگوئی بجائے خود اعجاز قرآنی کی ایک دلیل ہے۔

سَحَابٌ مَّرْكُومٌ ﴿۴۴﴾ فَذَرْهُمْ حَتّٰى يُلٰقُوْا يَوْمَهُمُ

یہ تو تہ بہ تہ جما ہوا بادل ہے، تو انہیں چھوڑے رہیے، یہاں تک کہ انہیں اپنا وہ دن پیش آئے

الَّذِىْ فِيْهِ يُصْعَقُوْنَ ﴿۴۵﴾ يَوْمَ لَا يُغْنِىْ عَنْهُمْ

جس میں اُن کے ہوش اُڑ جائیں گے ف۲۲ جس دن اُن کی تدبیریں اُن کے کچھ بھی کام نہ

كَيْدُهُمْ شَيْـًٔا وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ﴿۴۶﴾ وَ اِنَّ لِلَّذِيْنَ

آئیں گی اور نہ انہیں مدد ہی ملے گی ف۲۳ ان ظالموں پر

ظَلَمُوْا عَذَابًا دُوْنَ ذٰلِكَ وَ لٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا

قبل اس کے بھی عذاب (ہونے والا) ہے لیکن ان میں سے اکثر (اس کا) علم

يَعْلَمُوْنَ ﴿۴۷﴾ وَاصْبِرْ لِحُكْمِ رَبِّكَ فَاِنَّكَ بِاَعْيُنِنَا

نہیں رکھتے ف۲۴ آپ اپنے پروردگار کی تجویز پر صبر سے قائم رہیے اس لئے کہ آپ تو عین ہماری حفاظت میں ہیں ف۲۵

وَ سَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ حِيْنَ تَقُوْمُ ﴿۴۸﴾ وَ مِنَ

اور آپ اپنے پروردگار کی حمد و تسبیح کیا کیجیے جب اُٹھا کیجیے، اور رات میں بھی

الَّيْلِ فَسَبِّحْهُ وَ اِدْبَارَ النُّجُوْمِ ﴿۴۹﴾ ع

اُس کی تسبیح کیجیے اور ستاروں سے پیچھے بھی ف۲۶

ع ۲/۲۱

اٰیاتها ۶۲ | ۵۳ سُوْرَةُ النَّجْمِ مَكِّيَّةٌ ۲۳ | رکوعاتها ۳

اس کی باسٹھ آیتیں | سورۂ نجم مکہ میں نازل ہوئی | اور تین رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

وَالنَّجْمِ اِذَا هَوٰى ﴿۱﴾ مَا ضَلَّ صَاحِبُكُمْ وَ مَا

قسم ہے ستارہ کی جب وہ ڈوبنے لگے کہ یہ تمہارے ساتھ رہنے والے نہ بھٹکے، اور نہ

ف۲۲ (اور اُسی دن انہیں حقیقت حال معلوم ہو کر رہے گی۔ اُس کے ادھر نہیں) فَذَرْهُمْ۔ یعنی ان کے باب میں اب زیادہ فکر و تردد کو کام میں نہ لائیے اور انہیں ان کے حال پر چھوڑے ہوئے رہیے۔ ف۲۳ (کسی طرف سے نہ مخلوق کی طرف سے کہ اس کا امکان ہی نہیں اور نہ خالق کی طرف سے کہ اس کا وقوع نہیں ہونے کا) كَيْدُهُمْ۔ کید سے مراد ان کی وہ تدبیریں اور سازشیں ہیں جو یہ اپنی کامیابی اور اسلام کی مخالفت میں برابر کام میں لاتے رہتے تھے۔ ف۲۴ (اور اسی لیے اُس کے باب میں کوئی فکر و اہتمام نہیں کرتے) عَذَابًا دُوْنَ ذٰلِكَ۔ یعنی اُس اُخروی دائمی عذاب کے علاوہ دنیا میں بھی عنقریب ان کو سزا ملنے والی ہے، قحط، قید، قتل، شکست و ہزیمت وغیرہ کی شکل میں۔ ف۲۵ (اور مخالفین و معاندین آپ کو ضرر نہیں پہنچا سکتے) بِاَعْيُنِنَا۔ عین کے یہاں مجازی معنی حفاظت و ذمہ داری کے ہیں۔ اے فی حفظنا و حراستنا فالعین مجاز عن الحفظ (روح) العین کا صیغۂ جمع اظہار عظمت و کمال کے لیے ہے اور قرآن مجید میں اس کی مثالیں اور بھی موجود ہیں۔ معناه التعظيم والتفخيم و نظيرهٗ فی الجمع للتفخيم والتعظيم قوله تعالٰی تجری باعيننا و قوله تعالٰی مما عملت ايدينا انعامًا (غرائب القرآن۔ للسجستانی) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ مراقبۂ حضوری کو دخل عظیم طمانیت و سکون قلب میں ہے۔ وَاصْبِرْ لِحُكْمِ رَبِّكَ۔ یعنی ان معاندین سے انتقام کی عجلت نہ کیجیے، صبر و تحمل سے کام لیتے رہیے۔ ف۲۶ یعنی ستاروں کے غروب کے بعد اور مثلاً نماز فجر کے وقت۔ حِيْنَ تَقُوْمُ۔ مثلاً اپنی مجلس سے اُٹھتے وقت یا رات کو تہجد سے اُٹھتے وقت۔ غرض اپنے دل کو ذکر الٰہی و تسبیح میں لگائے رہیے۔ اس سے فکر و غم کا غلبہ نہ ہوگا۔

غَوٰی ۝۲ وَ مَا یَنۡطِقُ عَنِ الۡهَوٰی ۝۳ اِنۡ هُوَ اِلَّا

غلط راستہ پر ہو ولے لئے، اور نہ وہ اپنی خواہش نفسانی سے باتیں بناتے ہیں و۲ (ان کا کلام تو) تمامتر

وَحۡیٌ یُّوۡحٰی ۝۴ عَلَّمَهٗ شَدِیۡدُ الۡقُوٰی ۝۵ ذُوۡ مِرَّةٍ

وحی ہی ہے جو ان پر بھیجی جاتی ہے و۳ انہیں بڑی قوت والا (فرشتہ) سکھاتا ہے و۴ پیدائشی طاقتور

فَاسۡتَوٰی ۝۶ وَ هُوَ بِالۡاُفُقِ الۡاَعۡلٰی ۝۷ ثُمَّ دَنَا فَتَدَلّٰی ۝۸

پھر وہ اصلی صورت پر ظاہر ہوا، و۵ اس حال میں کہ وہ آسمان کے بلند کنارہ پر تھا و۶ پھر وہ نزدیک ہوا، اور زیادہ نزدیک ہوا و۷

فَکَانَ قَابَ قَوۡسَیۡنِ اَوۡ اَدۡنٰی ۝۹ فَاَوۡحٰۤی اِلٰی عَبۡدِهٖ

سو دو کمانوں کا فاصلہ رہ گیا بلکہ اور بھی کم و۸ پھر (اللہ نے) اپنے بندہ پر وحی نازل کی جو کچھ کہ نازل کیا

مَاۤ اَوۡحٰی ۝۱۰ مَا کَذَبَ الۡفُؤَادُ مَا رَاٰی ۝۱۱ اَفَتُمٰرُوۡنَهٗ

و۹ قلب نے کوئی غلطی نہیں کی، دیکھی ہوئی چیز میں و۱۰ تو کیا ان (پیمبر) سے ان چیزوں میں نزاع کرتے ہو

عَلٰی مَا یَرٰی ۝۱۲ وَ لَقَدۡ رَاٰهُ نَزۡلَةً اُخۡرٰی ۝۱۳ عِنۡدَ

جو ان کی دیکھی ہوئی ہیں، و۱۱ اور انہوں نے اس (فرشتہ) کو ایک بار اور بھی دیکھا ہے

سِدۡرَةِ الۡمُنۡتَهٰی ۝۱۴ عِنۡدَهَا جَنَّةُ الۡمَاۡوٰی ۝۱۵ اِذۡ

سدرۃ المنتہیٰ کے قریب و۱۲، کہ اس کے قریب جنت الماویٰ ہے جب کہ اس سدرہ کو لپٹ رہی تھیں، جو

یَغۡشَی السِّدۡرَةَ مَا یَغۡشٰی ۝۱۶ مَا زَاغَ الۡبَصَرُ وَ مَا

چیزیں کہ لپٹ رہی تھیں و۱۳ ان (پیمبر) کی نگاہ نہ تو ہٹی اور نہ

طَغٰی ۝۱۷ لَقَدۡ رَاٰی مِنۡ اٰیٰتِ رَبِّهِ الۡکُبۡرٰی ۝۱۸ اَفَرَءَیۡتُمُ

بڑھی و۱۴ انہوں نے اپنے پروردگار (کی قدرت) کے بڑے بڑے عجائبات دیکھے، بھلا تم نے

اللّٰتَ وَ الۡعُزّٰی ۝۱۹ وَ مَنٰوةَ الثَّالِثَةَ الۡاُخۡرٰی ۝۲۰ اَلَکُمُ

لات اور عزیٰ اور تیسرے منات کے حال میں بھی غور کیا ہے؟ و۱۵ کیا تمہارے لئے تو



و۱ یعنی جس طرح ستارہ طلوع سے غروب تک ساری مسافت میں اپنی باقاعدہ رفتار قائم رکھتا ہے اور ذرا ادھر سے اُدھر نہیں ہوتا، اسی طرح یہ پیمبر امین ساری عمر ضلال وغوایت کے اثر سے محفوظ رہے اور افراط وتفریط دونوں سے الگ، ٹھیک حق کی صراط مستقیم پر قائم ہیں۔ وَالنَّجۡمِ۔ ستارہ سے مراد یہاں ستارہ کی جنس ہے۔ گو بعض نے ستارہ ثریا سے مراد لی ہے۔ الثریا او جنس النجوم (کشاف) اقسم بالثریا او بجنس النجوم (مدارک) ستارہ گو اپنی باقاعدہ رفتار سے ادھر اُدھر جس طرح طلوع سے غروب تک نہیں ہوتا اسی طرح غروب سے طلوع تک بھی نہیں ہوتا۔ لیکن یہ دوسری کیفیت مرئی ومحسوس نہیں۔ اور وہ پہلی کیفیت مشاہد ہے۔ اس لئے ذکر اسی قید کے ساتھ کیا گیا۔ مَا ضَلَّ۔ ضلال یہ کہ بالکل راستہ بھول کر کھڑا رہ جائے۔ مَا غَوٰی۔ غوایت یہ کہ غیر راہ کو راہ سمجھ کر چلتا رہے۔ صَاحِبُکُمۡ۔ یعنی یہ تمہارے ہر وقت کے اور سامنے سامنے ساتھ رہنے والے، جن کے کردار، اقوال، احوال، اعمال سے تم خوب واقف ہو۔ و۲ (اور اپنے گڑھے ہوئے کلام کو خدا کی جانب منسوب کر دیتے ہیں، جیسا کہ تم سمجھ رہے ہو) مطلب یہ ہوا کہ دین کے باب میں جو کچھ بھی آپ ﷺ کے منہ سے نکلتا ہے وہ کسی خواہش نفس سے نہیں۔ و۳ یہ وحی خواہ لفظی ہو جو قرآن کہلاتی ہے، خواہ محض معنوی ہو، جو سنت کہلاتی ہے۔ اور خواہ محض کسی قاعدۂ کلی کی ہو جس سے آپ ﷺ اجتہاد کرتے ہوں۔ مقصود زعم کفار کی نفی ہے یعنی صرف اس حقیقت کا اظہار کہ آپ کسی غلط بات کی نسبت حق تعالیٰ کی جانب نہیں کر دیتے۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) هُوَ۔ یعنی دین کے باب میں آپ کا تکلم۔ ای مانطقهٗ فی الدین (معالم) و۴ (اس وحی کو اللہ کی طرف سے) یہاں ذکر واسطہ وحی کا ہے۔ مشرکین عرب معتقد تھے کہ کاہنوں کے پاس غیبی معلومات شیطانوں کے واسطہ سے پہنچتے ہیں۔ یہاں اس کی تردید میں ارشاد ہوا کہ یہاں درمیانی واسطہ شیطان کا نہیں جو ان پیمبر پر کاہن ہونے کا احتمال بھی ہو سکے بلکہ واسطہ بھی فرشتہ کا ہے۔ یعنی سرچشمۂ وحی رحمانی اور واسطۂ وحی ملکوتی۔ شَدِیۡدُ الۡقُوٰی۔ وہ پر قوت فرشتہ جس پر کسی شیطانی اثر سے تاثر ومغلوبیت کا گمان بھی نہیں ہو سکتا۔ مراد جبریل علیہ السلام ہیں — قوت واجلال کے مظہر اتم۔ ای ملک شدید قواہ وهو جبریل علیه السلام عند الجمهور (مدارک) هو جبریل علیه السلام کما قال ابن عباسؓ وقتادة و الربیع (روح) و۵ (ان رسول کے روبرو) اس میں کمال اکرام واعزاز ہے رسول ﷺ کا۔ کہ آپ ﷺ کے لئے ایک بار وہ حجابات دور کر دیئے گئے جن کے اندر جبریل انسانی آنکھ کے سامنے جلوہ گر ہو سکتے ہیں۔ ذُوۡ مِرَّةٍ۔ پیدائشی طاقتور ایسے کہ شیطان کی مجال نہیں جو ان کے سامنے پر مار سکے۔ ذُوۡ مِرَّةٍ۔ کے ایک معنی حسین وپاکیزہ رو کے بھی کئے گئے ہیں — حسن وجمال کے مظہر اتم۔ عن ابن عباس ذو منظر حسن (مدارک) گویا جلال وجمالِ الٰہی دونوں کے مظہر اتم۔ ایک معنی ذُوۡ مِرَّةٍ۔ کے یہ بھی کئے گئے ہیں۔ کہ عقل ونظر کے لحاظ سے کامل، جس طرح شَدِیۡدُ الۡقُوٰی کے معنی کئے گئے ہیں۔ قوت جسمانی کے لحاظ سے کامل۔ ذو مرة ای ذو حصانة واستحکام فی العقل فکانه الاول وصف بقوة الفعل وهذا وصف بقوة النظر والعقل (روح) و۶ (جانب مشرق میں) ای مطلع الشمس (مدارک) وهو اقصی الدنیا عند مطلع الشمس (معالم) اس نظارہ کی تفصیلات حدیث میں آئی ہیں۔ جن کا خلاصہ یہ ہے کہ جدھر سے صبح صادق طلوع ہوتی ہے ادھر رسول ﷺ کو ابتداء نبوت میں حضرت جبریل علیہ السلام ایک بار اپنی اصلی صورت میں کرسی پر بیٹھے ہوئے نظر آئے۔ آسمان اس وقت ایک سرے سے دوسرے سرے تک ان کے وجود سے پُر معلوم ہو رہا تھا۔ یہ مہیب وحیرت انگیز منظر آپ نے پہلی بار دیکھا تو طبیعت میں قدرۃً کچھ گھبراہٹ کے آثار پیدا ہوئے اس پر سورۃ المدثر نازل ہوئی۔ و۷ یعنی وہ فرشتۂ وحی صورت وسیرت میں کامل، پُر قوت وپاکیزہ رُو رسول ﷺ سے بالکل متصل وملحق ہو کر رہا۔ دَنَا فَتَدَلّٰی۔ دنو کے معنی خود ہی قریب ونزدیکی کے ہیں۔ تدلّٰی قرب مزید کے معنی میں لا کر اس کی اور تاکید وتوثیق کر دی۔ دنا اور تدلّٰی دونوں کی ضمیریں فرشتہ وحی، جبریل امین علیہ السلام شدید القوٰی کی جانب ہیں۔ و۸ محاورۂ عرب میں مراد اس سے کمال قرب ہوتی ہے۔ جب دو عرب آپس میں کوئی نہایت مضبوط عہد وپیمان کرنا چاہتے تھے تو اپنی اپنی کمانوں کو نکال کر انہیں باہم ملاتے تھے۔ یہاں تک کہ دونوں کے چلے مل جاتے، پھر دونوں کو اکٹھا کھینچتے اور دونوں سے ایک ہی تیر چلاتے۔ یہ گویا علامت تھی "من تو شدم تو من شدی" ہو جانے کی۔ رفتہ رفتہ زبان میں یہ محاورہ کمال قرب وغایت اتحاد واتصال کے لئے استعمال ہونے لگا۔ مقصود یہاں فرشتہ وحی اور رسول صاحب وحی کے درمیان غایت قرب واتصال کو دکھانا ہے۔ والمقصود تمثیل ملکة الاتصال و تحقیق استماعه لما اوحی الیه بنفی بعد المجلس (بیضاوی) یکون ذٰلک اشارة الی ان رضا احدهم رضا الأخر و سخطة سخطة لا یمکن خلافه (روح) وردهنا علی استعمال العرب وعادتهم (کبیر) اَوۡ اَدۡنٰی۔ اس میں اشارہ آ گیا رسول ﷺ اور جبریل علیہ السلام کے درمیان کمال قرب صوری کے علاوہ غایت مناسبت روحانی کی جانب بھی جو مدار اعظم معرفت تام کی ہے (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) اَوۡ۔ یہاں شک کے لئے نہیں، تاکید اور وثوق میں زیادتی کے لئے ہے اور اس امر کے اظہار کے لئے کہ فاصلہ اتنی مقدار سے زائد بہرحال نہ تھا کم جتنا بھی ہو۔ قد تقدم ان هذه الصفة تستعمل فی اللغة لاثبات المخبر عنه ونفی مازاد علیه (ابن کثیر) والمراد افادة شدة القرب (روح) فَکَانَ..... اَدۡنٰی۔ رسول اللہ ﷺ سے یہ غایت قرب واتصال ظاہر ہے کہ انہی فرشتہ وحی کو حاصل ہوا۔ تابعین ہی نہیں، اجل صحابہ

سے بھی یہی منقول ہے۔ هذا المقترب الداني الذي صار بينه وبين محمد ﷺ انما هو جبريل عليه السلام هو قول ام المؤمنين عائشة وابن مسعود ابی ذر وابی هريرة (ابن کثیر) ف۹ (اس فرشتہ کے ذریعہ سے، آپ ﷺ کے افاقہ کے بعد) یعنی اللہ جیسے حاکم ذوالجلال وبااقتدار نے وحی بھیجی بھی تو ایسے پرقوت اور مقتدر فرشتہ کے ذریعہ سے اور اس فرشتہ نے بھی آپ سے اس درجہ متصل ہو کر پہنچائی۔ مَآ اَوْحٰی۔ کلمہ تفخیم ہے۔ محاورۂ عرب میں اس کا استعمال موقع کمال عظمت پر ہوتا ہے، جہاں انتہائی تعظیم مقصود ہوتی ہے وہاں بجائے تفصیلات میں جانے کے صیغہ ای اجمال وابہام کا استعمال کیا جاتا ہے۔ تفخيم للوحي الذي اوحى اليه (کشاف ومدارک) ف۱۰ ادھر بیان ہو چکا ہے کہ وحی کا سرچشمہ خود حضرت رحمٰن و سبحان ہیں جہاں غلطی کا امکان ہی نہیں اور پھر واسطہ وحی، فرشتہ جبریل کہ وہاں بھی غلطی کا گزر نہیں۔ اب رہے وہ صاحب جن پر وحی نازل ہوئی، یہاں تصریح اس کی ہوگئی کہ وہ بشر ہونے کے باوجود ہر غلطی سے محفوظ ومامون۔ گویا اتصال وحی وقبول وحی کے سلسلہ میں سارے احتمالات خطاء منتفی۔ فؤاد اور رؤیت دونوں کے اجتماع سے ثابت ہوتا ہے کہ آپ ﷺ نے چشم دل سے بھی دیکھا اور چشم جسم سے بھی۔ آنکھ نے بھی صحیح دیکھا اور دل نے بھی تصدیق کی۔ بصارت اور بصیرت دونوں اس مشاہدہ یا نظارہ پر متفق رہے۔ ف۱۱ کیسے غضب کی بات ہے کہ تم نبی ﷺ سے نزاع اس چیز میں کر رہے ہو، جو اس کی سنی سنائی ہوئی یا خیال وگمان کی ہوئی نہیں، خوب اچھی طرح دیکھی بھالی، جانچی پڑتالی ہوئی اور تخیلات ومعقولات ومسموعات کے عالم سے کہیں گزر کر اس کے لئے دائرۂ مشاہدات میں آچکی ہے۔ ف۱۲ سِدْرَةِ الْمُنْتَهٰى۔ سِدْرَة۔ کے لفظی معنی بیری کے درخت کے ہیں۔ اور سِدْرَةِ الْمُنْتَهٰى اصطلاح میں وہ بیری کا درخت ہے جو چھٹے یا ساتویں آسمان یا دونوں پر ہے ایک سے لے دوسرے تک اور گویا اس عالم اور اس عالم کے درمیان ایک نقطۂ اتصال ہے۔ عالم بالا سے جتنے احکام وغیرہ صادر ہوتے ہیں وہ سِدْرَةِ الْمُنْتَهٰى ہی تک پہلے آتے ہیں اور پھر ملائکہ وہاں سے زمین پر لاتے ہیں۔ اسی طرح یہاں سے جو اعمال صعود کرتے ہیں وہ بھی پہلے سِدْرَةِ الْمُنْتَهٰى تک پہنچتے ہیں۔ پھر وہاں سے اوپر اٹھالئے جاتے ہیں۔ عن ابن مسعود والضحاک سدرة المنتهى في السماء السادسة واليها ينتهي مايعرج الى السماء (جصاص) الجمهور على انها شجرة نبق في السماء السابعة على يمين العرش (مدارک) وهي في السماء السابعة اليها ينتهي مايعرج به من الارض فيقبض منها واليها ينتهي ما يهبط به من فوقها فيقبض منها (معالم) التي ينتهي اعمال الخلائق وعلمهم اوما ينزل من فوقها ويصعد من تحتها (بیضاوی) المشهور ان السدرة شجرة في السماء السابعة عليها مثل النبق وقيل في السماء السادسة (کبیر) آسمانوں کے اوپر درخت اور بیری کے درخت کے تسلیم کرنے میں دشواری کچھ بھی نہیں۔ آخر جنت میں دودھ، شہد، پانی وغیرہ کے ساتھ درخت اور باغ کثرت سے ہی ہیں۔ تو ایک بیری ہی کے درخت میں کیا خاص اشکال واستبعاد ہے؟ البتہ یہ ظاہر ہے کہ جس طرح جنت اور آسمان کی ہر نعمت دنیا کی نعمتوں سے مشابہ لیکن بہت مختلف ہوگی۔ اسی طرح یہ بیری بھی دنیا کی بیریوں سے یقیناً بہت کچھ مختلف ہوگی اور کچھ اور ہی آثار وخواص رکھتی ہوگی۔ وَلَقَدْ..... اُخْرٰى۔ یعنی اس فرشتہ کو دوبارہ ہیئت اصلی پر دیکھا پہلی بار اسی سطح ارضی پر دیکھا تھا اور اب کی دوبارہ شب معراج میں۔ عن ابن مسعود وعائشة ومجاهد والربيع قالوا رأى جبريل في صورته التي خلقه الله عليها مرتين (جصاص) فهذه هي ليلة الاسراء والاولى كانت في الارض (ابن کثیر) هذه هي المرة الثانية التي رأى رسول ﷺ فيها جبريل على صورته التي خلقه الله عليها وكانت ليلة الاسراء (ابن کثیر) ف۱۳ یہ لپٹنے والی چیزیں روایات کے مطابق فرشتے تھے جو بکثرت دیوانہ وار گر رہے تھے۔ اور بعض نے کہا ہے کہ یہ انوار وتجلیات جمال مطلق تھے جو سدرہ کو لپٹے ہوئے تھے اور فرشتے انہیں پر عاشقانہ گر رہے تھے۔ غشيها نور الرب وغشيتها الملائكة من حب الله (ابن جریر۔ عن الربیع) قد تقدم في احاديث الاسراء انه غشيتها الملائكة مثل الغربان وغشيها نور الرب وغشيها الوان ما ادري ما هي (ابن کثیر) مايغشى کلمہ تفخیم ہے۔ اہل عرب کمال عظمت کے اظہار کے موقع پر ایسا ہی صیغہ اجمال وابہام کا لاتے ہیں۔ تعظيم وتكبير لما يغشاها (کشاف۔ مدارک) وفي ابهام ما يغشى من التفخيم مالا يخفى (روح) عِنْدَهَا جَنَّةُ الْمَاْوٰى۔ پہلے فقرہ میں اس مقام کی نشان دہی کی تھی جہاں فرشتۂ اعظم کی ملاقات ہوئی تھی۔ اس فقرہ میں اس مقام کے شرف وامتیاز کا ذکر ہے۔ مَاْوٰى کے لفظی معنی ٹھہرنے کی جگہ یا ٹھکانے کے ہیں۔ جنت چونکہ مقبولین کے رہنے اور ٹھہرنے کا ٹھکانا ہے۔ اس لئے اسے جنت الماوی کہتے ہیں۔ ف۱۴ ان چیزوں سے جن کی رویت کا حکم نہیں ہوا تھا۔ مَازَاغَ الْبَصَرُ۔ یعنی ان چیزوں سے نہ ہٹی جن کی رویت کا حکم ہوا تھا۔ ف۱۵ (کہ وہ کوئی بھی شائبہ الوہیت کا اپنے اندر رکھتی ہیں اے مشرکو!) لات۔ عزی اور منات تینوں مشرکین عرب کے مشہور بت تھے۔ اللّٰتَ۔ عرب کی بہت مشہور وقدیم دیوی تھی۔ نباطی کتبات تک میں اس کا نام موجود ہے، یہ سورج دیوتا کی مظہر تھی، اور قبیلہ ثقیف کی دیوی تھی۔ اس کا بت طائف میں نصب تھا۔ اور حال میں بعض سیاحوں نے اسے دیکھا ہے چنانچہ ڈاوٹی۔ DOUGHTY کی (ARABIA-DISERTA) جلد دوم میں اس کا فوٹو بھی دیا ہوا ہے۔ الْعُزّٰى یہ قوت وطاقت کی دیوی تھی جیسے ہندوستان میں درگا دیوی۔ یونان وروما کی زہرہ دیوی کی قائم مقام۔ ظہور اسلام کے وقت عربوں میں اس کا سب سے زیادہ شہرہ تھا۔ اس کا بت نخلہ میں نصب تھا اور یہ دیوی قبیلہ غطفان کی تھی۔ مناتَ۔ یہ دیوی تقدیر کی حکمران تھی۔ اس کا بت قدید میں نصب تھا۔ مدینہ کے اوس وخزرج والے اس کے خاص طور پر معتقد تھے۔۔۔ عجب نہیں کہ تحقیقات کے بعد اس کا تعلق ہندوستان کے مشہور بت وبتکدہ "سومنات" سے بھی ثابت ہو جائے تفصیلات کے لئے ملاحظہ ہوں حواشی تفسیر انگریزی۔ مشرکین عرب کے عقیدہ میں یہ تینوں دیویاں خدا کی بیٹیاں تھیں۔ اَفَرَءَيْتُمُ۔ کے حرف ف میں ادھر اشارہ ہے کہ پیمبر کی عظمت وصداقت کے تحقق ہو جانے کے بعد تو تم کو سمجھ جانا چاہئے تھا۔ الْاُخْرٰى۔ ذم وتحقیر کے لئے ہے۔ هي صفة ذم اي المتاخرة الوضيعة المقدار (کشاف) وقال بعض الاجلة الثالثة للتاكيد والاخرى للذم بانها متاخرة في الرتبة وضيعة المقدار (روح)

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.con

الذَّكَرُ وَ لَهُ الْاُنْثٰى ﴿٢١﴾ تِلْكَ اِذًا قِسْمَةٌ ضِيْزٰى ﴿٢٢﴾ اِنْ

بیٹے ہوں اور اللہ کے لئے بیٹیاں؟ یہ تو بڑی ہی بے ڈھنگی تقسیم ہے ف۱۶ یہ تو

هِيَ اِلَّآ اَسْمَآءٌ سَمَّيْتُمُوْهَآ اَنْتُمْ وَ اٰبَآؤُكُمْ مَّآ اَنْزَلَ

نرے نام ہی نام ہیں جو تم نے، اور تمہارے باپ دادوں نے ٹھہرا لئے ہیں اللہ نے تو اس پر

اللّٰهُ بِهَا مِنْ سُلْطٰنٍ ؕ اِنْ يَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ

کوئی دلیل اتاری نہیں ہے ف۱۷ یہ لوگ نرے اٹکل پر اور اپنے نفس کی

وَ مَا تَهْوَى الْاَنْفُسُ ۚ وَ لَقَدْ جَآءَهُمْ مِّنْ رَّبِّهِمُ

خواہش پر چل رہے ہیں، درآنحالیکہ ان کے پاس اُن کے پروردگار کی طرف سے

الْهُدٰى ﴿٢٣﴾ اَمْ لِلْاِنْسَانِ مَا تَمَنّٰى ﴿٢٤﴾ فَلِلّٰهِ الْاٰخِرَةُ

ہدایت آچکی ہے ف۱۸ بھلا کہیں انسان کو ہر وہ چیز مل جاتی ہے جس کی وہ تمنا کرتا ہے؟ (نہیں بلکہ ہر تمنا) اللہ ہی کے ہاتھ میں ہے

وَ الْاُوْلٰى ﴿٢٥﴾ وَ كَمْ مِّنْ مَّلَكٍ فِي السَّمٰوٰتِ لَا تُغْنِيْ ع ۵

آخرت (کی بھی) ف۱۹ اور دنیا (کی بھی) اور بہت سے فرشتے آسمانوں میں ہیں کہ اُن کی سفارش

شَفَاعَتُهُمْ شَيْـًٔا اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ اَنْ يَّاْذَنَ اللّٰهُ لِمَنْ يَّشَآءُ

ذرا بھی کام نہیں آسکتی مگر ہاں، بعد اس کے کہ اللہ اجازت دے دے جس کے لئے وہ چاہے

وَ يَرْضٰى ﴿٢٦﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ لَيُسَمُّوْنَ

اور اُس کی رضا ہو ف۲۰ بے شک جو لوگ آخرت پر ایمان نہیں رکھتے وہ فرشتوں کو

الْمَلٰٓئِكَةَ تَسْمِيَةَ الْاُنْثٰى ﴿٢٧﴾ وَ مَا لَهُمْ بِهٖ مِنْ عِلْمٍ ؕ اِنْ

زنانے نام سے نامزد کرتے ہیں حالانکہ ان کے پاس کوئی بھی دلیل نہیں، یہ لوگ

يَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ ۚ وَ اِنَّ الظَّنَّ لَا يُغْنِيْ مِنَ الْحَقِّ

محض اٹکل پر چل رہے ہیں، اور اٹکل حق کے مقابلہ میں ذرا بھی کام

ف۱۶ یعنی شرک پر مستزاد یہ کہ اپنے لئے تو اپنے رواج وعرف کی بناء پر اچھی چیز یعنی بیٹے تجویز کرتے ہو اور خدا کے لئے اپنے رواج وعرف کے معیار سے بھی ناقص اور گھٹیا چیز یعنی بیٹیاں تجویز کئے ہوئے ہو۔ تِلْكَ...... ضِيْزٰى۔ یعنی یہی کہ کسی کو دیوی ٹھہرائی کسی کو دیوتا، کسی کا نام ہوا کا خدا رکھ دیا، کسی کو رزق و بارش کا دیوتا کہنے لگے۔ ان اسماء والقاب کو حقیقت سے کوئی دور کا بھی واسطہ تو نہیں۔ ف۱۷ یعنی نظریۂ شرک پر کوئی دلیل نہ تو عقل سے ملتی ہے نہ نقل سے۔ نہ کوئی الہامی ثبوت نہ کوئی علمی و تجربی شہادت۔ مَآ...... سُلْطٰنٍ۔ قرآن مجید نے محض اثبات توحید ہی پر دلائل نہیں قائم کئے ہیں بلکہ بار بار مدعیان شرک کو چیلنج کیا ہے کہ تم اثبات شرک پر کوئی ایک دلیل کسی درجہ کی بھی تو پیش کر کے دکھاؤ!۔ ف۱۸ (پیمبر کے ذریعہ سے) یعنی بلا دلیل و بلا ثبوت ان اوہام فاسدہ میں مبتلا ہو جانا یوں بھی بڑے غضب کی بات تھی۔ چہ جائیکہ جب اس کے خلاف دلائل اور ثبوت پیمبر برحق کی معرفت پہنچ جائیں۔ اِنْ...... الْاَنْفُسُ۔ ان کی یہ خواہشات نفس بھی انہیں اوہام اور بے عقلی کے خیالات پر مبنی ہیں۔ ف۱۹ (تو پھر ان مشرکوں کی یہ کیسی حماقت ہے کہ اپنی دیویوں دیوتاؤں سے اس کی آس لگائے بیٹھے ہیں کہ وہ ان کی آرزوؤں، تمناؤں کے مطابق ان کے کام آئیں گے اور ان کی سعی و سفارش کریں گے) اَمْ...... تَمَنّٰى۔ یہ کتنی گہری اور اہم حقیقت کا اعلان ہے۔ اگر انسان کو اسی کا استحضار رہے تو کتنی مایوسیوں، ناکامیوں، نامرادیوں سے محفوظ رہ سکتا ہے۔ فَلِلّٰهِ الْاٰخِرَةُ وَ الْاُوْلٰى۔ انسان کی فوری اور انجامی دونوں طرح کی بھلائیاں صرف اللہ ہی کے ہاتھ میں ہیں۔ توقع جو کچھ بھی کی جائے۔ بس اسی سے کی جائے۔ لِلْاِنْسَانِ۔ انسان سے یہاں مراد کافر انسان سے لی گئی ہے۔ یعنی الکافر (مدارک) ایظن الکافر ان لہٗ ما یتمنّٰی (معالم) ف۲۰ مطلب یہ ہوا کہ ان بتوں، مورتیوں کا تو خیر ذکر ہی نہیں جو شفاعت کی سرے سے کوئی اہلیت ہی نہیں رکھتے۔ ملائکہ مقربین تک کی یہ مجال نہیں کہ اپنی رائے و ارادہ سے جس کسی کی چاہیں بے دھڑک سفارش کر ڈالیں۔ بلکہ وہ بھی صرف اجازت الٰہی کے بعد ہی اس کی جرات کر سکتے ہیں۔ وَكَمْ...... السَّمٰوٰتِ۔ فِي السَّمٰوٰتِ کا اضافہ عجب نہیں جو ملائکہ کے مزید تقرب و شرف و اکرام کے اظہار کے لئے ہو۔ لِمَنْ يَّشَآءُ۔ اس کے اندر ساری مشیت تکوینی کا قانون آ گیا۔ یعنی اجازت بھی صرف اسی کے حق میں سفارش کی ملے گی، جسے خود حضرت حق کی مشیت تکوینی چاہ رہی ہو۔ وَيَرْضٰى۔ یہ قید غالباً اس لئے بڑھا دی کہ کہیں دنیا والوں کی طرح وہاں بھی یہ نہ قیاس کیا جائے کہ نعوذ باللہ حق تعالیٰ کو بھی کسی کی مروت و لحاظ یا خوف سے اپنی مرضی کے خلاف اجازت دے دینا پڑتی ہے — مرضی حق خود ہی سب سے بالاتر ہے، جس کے اوپر کوئی مؤثر نہیں۔

شَیْـًٔا ﴿٢٨﴾ فَاَعْرِضْ عَنْ مَّنْ تَوَلّٰی ۬ۙ عَنْ ذِكْرِنَا وَ لَمْ یُرِدْ

نہیں دیتی و۲۱ تو آپ اس کی طرف سے خیال ہی ہٹا لیجئے جو بے پروائی اختیار کئے ہوئے ہے ہماری نصیحت کی طرف سے اور

اِلَّا الْحَیٰوةَ الدُّنْیَا ﴿٢٩﴾ ذٰلِكَ مَبْلَغُهُمْ مِّنَ الْعِلْمِ ؕ اِنَّ

اس کا کوئی مقصود ہی نہیں بجز دنیوی زندگی کے و۲۲ ان لوگوں کے علم کی رسائی کی حد بھی بس یہی ہے و۲۳

رَبَّكَ هُوَ اَعْلَمُ بِمَنْ ضَلَّ عَنْ سَبِیْلِهٖ ۙ وَ هُوَ اَعْلَمُ

آپ کا پروردگار ہی بے شک خوب جانتا ہے کہ کون اُس کے راستہ سے بھٹکا ہوا ہے، اور وہی اس کو بھی خوب جانتا ہے

بِمَنِ اهْتَدٰی ﴿٣٠﴾ وَ لِلّٰهِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِی الْاَرْضِ ۙ

جو راہِ راست پر ہے و۲۴ اور اللہ ہی کی ملک ہے جو کچھ بھی آسمانوں میں ہے اور جو کچھ بھی زمین میں ہے و۲۵

لِیَجْزِیَ الَّذِیْنَ اَسَآءُوْا بِمَا عَمِلُوْا وَ یَجْزِیَ الَّذِیْنَ

انجام کار یہ ہے کہ وہ برائی کرنے والوں کو ان کے عمل کی پاداش میں بدلہ دے گا اور نیک کام

اَحْسَنُوْا بِالْحُسْنٰی ﴿٣١﴾ اَلَّذِیْنَ یَجْتَنِبُوْنَ كَبٰٓئِرَ الْاِثْمِ

کرنے والوں کو نیک بدلہ دے گا و۲۶ وہ لوگ ایسے ہیں جو کبیرہ گناہوں اور بے حیائیوں سے

وَ الْفَوَاحِشَ اِلَّا اللَّمَمَ ؕ اِنَّ رَبَّكَ وَاسِعُ الْمَغْفِرَةِ ؕ

بچے رہتے ہیں، مگر ہاں یہ کہ ہلکے ہلکے گناہ ہو جائیں و۲۷ بے شک آپ کا پروردگار بڑی وسیع مغفرت والا ہے و۲۸

هُوَ اَعْلَمُ بِكُمْ اِذْ اَنْشَاَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ وَ اِذْ اَنْتُمْ

وہ تم کو خوب جانتا ہے جب کہ تم کو زمین سے پیدا کیا تھا اور جب تم

اَجِنَّةٌ فِیْ بُطُوْنِ اُمَّهٰتِكُمْ ۚ فَلَا تُزَكُّوْۤا اَنْفُسَكُمْ ؕ هُوَ

ماؤں کے پیٹ میں بطور جنین کے تھے تو تم اپنے آپ کو مقدس نہ سمجھو، بس وہی

اَعْلَمُ بِمَنِ اتَّقٰی ﴿٣٢﴾ اَفَرَءَیْتَ الَّذِیْ تَوَلّٰی ﴿٣٣﴾ وَ اَعْطٰی

خوب جانتا ہے تقویٰ والوں کو و۲۹ بھلا آپ نے اس شخص کے حال پر نظر کی ہے جس نے روگردانی کی، اور



و۲۱ الظَّنَّ۔ ظن سے مراد تخمین و قیاس ہے اور وہ بھی ایسا جو نہ کسی دلیل شرعی پر مبنی ہو نہ کسی قاعدۂ عقلی سے مستنبط۔ مِنْ عِلْمٍ۔ علم یہاں تحقیق یا حقیقت رسی کے معنی میں ہے اور ظن یا تخمین کے ٹھیک مقابل۔ مِن نے موقع نفی پر آکر معنی میں استغراق پیدا کردیا، یعنی کوئی بھی دلیل ان کے پاس نہیں۔ و۲۲ (اور یہی دلیل ہے ان کی کج فہمی اور بے غوری دونوں کی) مبلغ اعظم ﷺ کو ہدایت ہو رہی ہے کہ ان دنیا پرستوں سے جب قبول حق کی کوئی توقع ہی نہیں تو آپ بھی ان کی پروانہ کیجئے اور ان کی فکر میں زیادہ نہ پڑے رہئے۔ عَنْ ذِكْرِنَا...... الدُّنْیَا انسان کی حماقت و سفاہت اس سے بڑھ کر اور کیا ہوگی کہ وہ ہاتھی کے جسم کی ساری بڑائی کو چھوڑ چھاڑ کر اس کی دم کے صرف آخری سرے کو یا پیر کے ناخنوں کو پکڑ لے، اور اسی سے ہاتھی کی جسامت، ساخت، ترکیب سے متعلق رائے قائم کرنے لگے — اس سے ہزار اور لاکھ درجہ بڑھ کر اور قابل رحم ان "روشن خیالوں" یا "بے فکروں" کا حال ہے، جو مابعد الموت جیسے بیحد وسیع عالم سے بالکل قطع نظر کئے ہوئے ساری توجہ اور "علم" و "تحقیق" کا موضوع اسی چند سالہ زندگی کو بنائے ہوئے ہیں! ان سے بڑھ کر اندھا اور کون ہوسکتا ہے؟ و۲۳ یعنی یہی مادی، عنصری، زود فنا، سریع الزوال، چند روزہ دنیوی زندگی۔ کتنے افسوس اور حسرت کا مقام ہے کہ آج مہذب اور ترقی یافتہ قوموں کا سارا مبلغ علم اور منتہائے پرواز خیال اسی محدود و مختصر عنصری زندگی تک محدود ہو کر رہ گیا ہے اور اپنی اس تنگ نظری پر انتہائی فخر و ناز ہے! و۲۴ (کہ علم اسی کا کامل ہے) و۲۵ (کہ قدرت اسی کی کامل ہے) و۲۶ یعنی اس کے علم کامل و قدرت کامل کے مجموعہ کا مقتضا یہ ہے کہ مکلفین کے انجام دو قسم کے ہوں۔ اہل ضلالت کا انجام عذاب پر ہو اور اہل ہدایت کا مسرت و راحت پر۔ لِیَجْزِیَ میں ل عاقبت کا ہے۔ یعنی انجام کار یہ ہونا تھا۔ قال الواحدی اللام للعاقبة (کبیر) والتحقیق فیه هو انّ حتّٰی ولام الغرض متقاربان فی المعنی لان الغرض نهایة العقل وحتّٰی للغایة المطلقة فبینهما مقاربة یستعمل احدهما مکان الاٰخر (کبیر) و۲۷ (کبھی کبھار۔ تو وہ درجہ محسنیت اور محبوبیت کے منافی نہیں) "جو محبوبیت یہاں بقرینہ مقام مدح مذکور ہے اس کا مصداق بننے کے لئے کبائر سے بچنا تو شرط ہے لیکن صغائر کا احیانا صدور اس کے لئے موقوف علیہ نہیں البتہ عدم اصرار شرط ہے۔" (تھانوی ؒ) اِلَّا اللَّمَمَ۔ لمم اور الالمام وہ معصیت ہے جو کبھی کبھی اور اتفاقاً سرزد ہو جائے۔ یقال فلان یفعل کذالمما ای حینا بعد حین (راغب) واصل اللمم والا لمام مایعمله الانسان الحین بعد الحین ولایکون لهٗ عادة ولااقامة علیه (روح) ای ما یاتی به المومن ویندم فی الحال وهو من اللمم الذی هو مس من الجنون (کبیر) مقصود کلام یہ ہے کہ انسان گناہ پر جمانہ رہے۔ گناہ اس سے سرزد ہوتے رہیں اور وہ ان پر توبہ و استغفار کرتا رہے — مذہب اہل سنت میں مقبولین و محبوبین کے لئے ضروری شرط گناہوں سے محفوظیت ہرگز نہیں بلکہ یہی گناہوں پر توبہ، ندامت، انفعال و استغفار ہے۔ صحابیوں اور تابعین سب سے یہی مذہب منقول ہے۔ و معنی الاٰیة الا ان یلم بالفاحشة مرة ثم یتوب ویقع الوقعة ثم ینتهی وهو قول ابی هریرةؓ ومجاهد والحسن و روایة عطاء عن ابن عباس (معالم) عن ابی هریرة قال اللمة من الزنا ثم یتوب ولا یعود واللمة من السرقة ثم یتوب ولا یعود واللمة من شرب الخمر ثم یتوب ولا یعود قال کذالک الالمام (ابن کثیر) بعض اقوال اس مضمون کے بھی نقل ہوئے ہیں کہ لمم کے تحت میں بڑے چھوٹے سارے ہی گناہ آجاتے ہیں، بجز شرک کے۔ قال عبدالله بن عمر وبن العاص واللمم مادون الشرک (معالم) غرض یہ کہ آیت سے یہ بالکل ظاہر ہو جاتا ہے کہ گناہوں کا کبھی کبھی سرزد ہوتے رہنا جب درجہ محسنیت کے منافی نہیں تو عامہ مومنین کے مقام سے تو اسے اور بھی تنافی حاصل نہیں۔ و۲۸ (تو سب بندوں کو چاہئے کہ تھوڑا سا صرف ہمت کر کے اور اپنی بدکرداریوں کا تدارک کر کے اس کی مغفرت وسیع میں داخل ہو جائیں) و۲۹ (کہ کون متقی ہے اور کون نہیں، گو افعال تقوی صورۃً دونوں سے صادر ہوتے ہوں) آیت میں اہل طاعت کو تنبیہ ہے کہ اپنے متعلق عُجب و پندار میں نہ مبتلا ہو جائیں۔ مرشد تھانوی ؒ نے فرمایا کہ آیت میں دعوائے تقدس سے صریح ممانعت ہے۔ اِذْ اَنْشَاَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ۔ یعنی جب تم سب کو تمہارے جد اعلیٰ آدم ؑ کے واسطہ سے پیدا کیا تھا — یہ ذکر انسان کی خلقت نوعی کا ہوا۔ وَ اِذْ...... اُمَّهٰتِكُمْ۔ یہ بیان انسان کی خلقت شخصی کا ہوا۔ مِّنَ الْاَرْضِ۔ یعنی زمین کی خاک سے۔ مطلب یہ ہوا کہ انسان سے متعلق علم کامل تو صرف اللہ ہی کو ہے۔ باقی انسان پر تو ایسی حالتیں گزرتی ہیں کہ اسے خود اپنی حالت کا شعور و احساس نہیں ہوتا۔

ف۳۰ یعنی اپنے ہی مطلب کے لئے مال دینے کا وعدہ کیا تھا۔ اور پھر اس کا بھی پوری طرح ایفا نہ کیا تو ایسا شخص بھلا دوسروں کی نفع رسانی کے لئے کھلے دل سے کیا خرچ کرے گا؟ حدیث میں ایک شخص متعین کا ذکر آتا ہے۔ ولید بن مغیرہ نامی کا، کہ اس کا میلان اسلام کی طرف دیکھ کر ایک دوسرے مشرک نے اس سے کہا کہ کیوں اس فکر میں گھلا جاتا ہے۔ مجھے اتنا روپیہ دے، میں سب تیری طرف سے اوڑھے لیتا ہوں۔ ولید نے وعدہ کر لیا، لیکن کچھ تھوڑا بہت دے کر اسے بھی بند کر دیا۔ الَّذِیْ تَوَلّٰی۔ یعنی دین حق سے وہ شخص پھر گیا۔ ف۳۱ (اور یقینی طور پر جان رہا ہے کہ فلاں شخص میری طرف سے عذاب کا متحمل ہو جائے گا) ف۳۲ (ایمانیات میں) یعنی ایک کا ایمان دوسرے کے کام نہ آئے گا۔ الَّذِیْ وَفّٰی۔ سورۃ البقرۃ پ۱ آیہ کریمہ وَاِذِ ابْتَلٰۤی اِبْرٰهٖمَ رَبُّهٗ بِكَلِمٰتٍ فَاَتَمَّهُنَّ کے ماتحت حاشیے ملاحظہ کر لئے جائیں۔ ف۳۳ (سو اس اطلاع اور اعلان کے بعد بھی انسان کا اپنی ذاتی ذمہ داری کی طرف سے غافل رہنا کیسا عجیب ہے) لِلْاِنْسَانِ۔ الانسان سے یہاں مراد کافر انسان سے لی گئی ہے، نہ کہ مطلق انسان سے۔ وقال الربیع الانسان ھنا الکافر واما المؤمن فله ما سعی وما سعی له غیرہ (روح) وقال الربیع بن انس یعنی الکافر (معالم) وَاَنْ..... سَعٰی۔ یعنی ایک کا ایمان دوسرے کے کام نہ آئے گا۔ مشرک جاہلی قوموں میں تو خیر یہ وبا عام تھی ہی۔ یہود اہل کتاب کے ہاں بھی یہ عقیدہ پختہ طور پر قائم ہو گیا تھا کہ موروثوں اور بزرگوں کا مقبولین میں سے



قَلِيْلًا وَّاَكْدٰى ﴿۳۴﴾ اَعِنْدَهٗ عِلْمُ الْغَيْبِ فَهُوَ يَرٰى ﴿۳۵﴾ اَمْ

مال قلیل دیا اور (اب) بند کر دیا ف۳۰ کیا اس شخص کے پاس علم غیب ہے کہ (اُسے) دیکھ رہا ہے؟ ف۳۱ کیا

لَمْ يُنَبَّاْ بِمَا فِيْ صُحُفِ مُوْسٰى ﴿۳۶﴾ وَاِبْرٰهِيْمَ الَّذِيْ

اُسے خبر نہیں پہنچی اس (مضمون) کی جو موسیٰ کے صحیفوں میں تھے اور ابراہیم کے بھی، جنہوں نے (احکام کی) پوری

وَفّٰٓى ﴿۳۷﴾ اَلَّا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى ﴿۳۸﴾ وَاَنْ لَّيْسَ

بجا آوری کی کہ کوئی بوجھ اٹھانے والا دوسرے کا بوجھ نہیں اٹھا سکتا ف۳۲ اور انسان کو صرف

لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰى ﴿۳۹﴾ وَاَنَّ سَعْيَهٗ سَوْفَ يُرٰى ﴿۴۰﴾

اپنی ہی کمائی ملے گی اور یہ کہ انسان کی سعی بہت جلد دیکھ لی جائے گی ف۳۳

ثُمَّ يُجْزٰىهُ الْجَزَآءَ الْاَوْفٰى ﴿۴۱﴾ وَاَنَّ اِلٰى رَبِّكَ الْمُنْتَهٰى ﴿۴۲﴾

پھر اُسے پورا پورا بدلہ دیا جائے گا اور یہ کہ (سب کو) آپ کے پروردگار کے پاس ہی پہنچنا ہے ف۳۴

وَاَنَّهٗ هُوَ اَضْحَكَ وَاَبْكٰى ﴿۴۳﴾ وَاَنَّهٗ هُوَ اَمَاتَ وَاَحْيَا ﴿۴۴﴾

اور یہ کہ وہی ہنساتا اور رلاتا ہے اور یہ کہ وہی مارتا اور جلاتا ہے

وَاَنَّهٗ خَلَقَ الزَّوْجَيْنِ الذَّكَرَ وَالْاُنْثٰى ﴿۴۵﴾ مِنْ نُّطْفَةٍ

اور یہ کہ اسی نے نر و مادہ دونوں جنسوں کو نطفہ سے پیدا کیا ہے

اِذَا تُمْنٰى ﴿۴۶﴾ وَاَنَّ عَلَيْهِ النَّشْاَةَ الْاُخْرٰى ﴿۴۷﴾ وَاَنَّهٗ

جب وہ ڈالا جاتا ہے ف۳۵ اور یہ کہ دوبارہ پیدائش اسی کے ذمہ ہے اور یہ کہ

هُوَ اَغْنٰى وَاَقْنٰى ﴿۴۸﴾ وَاَنَّهٗ هُوَ رَبُّ الشِّعْرٰى ﴿۴۹﴾

وہی غنی کرتا ہے اور (سرمایہ) باقی رکھتا ہے ف۳۶ اور یہ کہ وہی پروردگار ہے شعریٰ کا بھی ف۳۷

وَاَنَّهٗٓ اَهْلَكَ عَادَا ۨالْاُوْلٰى ﴿۵۰﴾ وَثَمُوْدَا فَمَآ اَبْقٰى ﴿۵۱﴾

اور یہ کہ اسی نے قوم عاد اول کو ہلاک کیا اور ثمود کو بھی کہ کسی کو باقی نہ چھوڑا ف۳۸



ہونا۔ اخلاف و اولاد کے لئے بالکل کافی ہے اور جو لوگ پیمبروں کی نسل میں سے ہیں انہیں کچھ ہاتھ پیر ہلانے بلکہ تصحیح عقائد تک کی ضرورت نہیں اور مسیحیت نے تو نجات کا سارا دارومدار ہی آ کر کفارہ و شفاعت کے عقائد پر ٹھہرا دیا۔ قرآن مجید اس کے برعکس سارا زور ہر فرد کی ذمہ داری اور مسئولیت پر دیتا ہے اور نجات کا دارومدار بعد فضل خداوندی کے اسی کو ٹھہراتا ہے۔ چنانچہ یہاں بھی اسی مسئلہ کا اثبات ہے۔ رہا یہ مسئلہ کہ کوئی شخص اپنے کسی دوست، عزیز، بزرگ وغیرہ کے لئے اپنے کچھ حقوق اپنی خوشی سے چھوڑ دے تو یہ اس آیت کے ہرگز منافی نہیں۔ یہ تو مومن کے حق میں دوسرے مومن کی طرف سے صورت دعا کی ہے، یہ کیوں نہ قبول ہوگی۔ اور مسئلہ ایصال ثواب اموات کا احادیث صحیحہ متعددہ کی بناء پر اپنی جگہ پر بالکل ثابت ہے۔ وردت اخبار صحیحة بنفع الصدقة عن المیت منها ما اخرجه مسلم والبخاری و ابوداؤد والنسائی (روح) اور فقہاء مفسرین نے اس کی متعدد توجیہات درج کی ہیں۔ واما ماصح فی الاخبار من الصدقة عن المیت والحج عنه فقد قیل ان سعی غیرہ لما لم ینفعه الا مبنیًا علی سعی نفسه وھو ان یکون مؤمنًا کان سعی غیرہ کانه سعی نفسه لکونه تابعًا له وقائما بقیامه ولان سعی غیرہ لا ینفعه اذا عمله لنفسه ولکن اذا نواہ به فهو بحکم الشرع کالنائب عنه والوکیل القائم مقامه (مدارک) ف۳۴ (سو ان اطلاعات کے باوجود یہی انسان کا اپنے انجام کی طرف سے نڈر اور اپنی فلاح کی طرف سے غافل اور اللہ کو چھوڑ کر دوسروں کی طرف متوجہ رہنا کیسا عجیب ہے) الْجَزَآءَ الْاَوْفٰی۔ اس میں تنبیہ ہے کہ جزائے اعمال بالکل پوری پوری ملے گی۔ وہاں کے حساب کتاب میں کسی غلطی، دھوکے، فروگذاشت، بھول چوک کا امکان نہیں۔ اِلٰی رَبِّكَ الْمُنْتَهٰی۔ اتنے جزء سے دو باتیں معلوم ہوئیں، ایک یہ کہ ہر آغاز کا ایک انجام ہوتا ہے کوئی چیز لا انتہاء اور بے نہایت نہیں ہوتی، دوسرے یہ کہ ہر شے کا آخری رجوع حق تعالیٰ کی طرف ہوتا ہے نہ کہ کسی اور کی طرف۔ ف۳۵ (رحم مادر میں) آیت کا خلاصہ مضمون یہ ہے کہ تمام واقعات غم و مسرت، سارے اسباب موت و حیات، ہر قسم کی تخلیق کی اصلی اور آخری علت صرف ذات حق تعالیٰ ہے، کوئی ان صفات میں اس کا شریک و سہیم نہیں اور نہ اس کے یہ صفات و افعال مختلف دیویوں و دیوتاؤں کے درمیان تقسیم ہیں کہ جلانا اور پیدا کرنا کسی اور کے ہاتھ میں اور مارنا اور فنا کرنا کسی اور کے اختیار میں۔ خوش نصیبی کا تعلق فلاں سے ہو اور بدنصیبی کا فلاں سے۔ ف۳۶ یعنی دھن دولت، سرمایہ دیتا بھی ہے اور وہی اسے محفوظ بھی رکھتا ہے۔ لکشمی دیوی وغیرہ کسی اور کا اس میں دخل نہیں۔ النَّشْاَةَ الْاُخْرٰی۔ یعنی وہ بعث ثانی جو قیامت کے دن ہوگا۔ عَلَیْهِ۔ یعنی اس کا وقوع ایسا ضروری ہے، کہ حق تعالیٰ پر وہ گویا واجب ہے یا حق تعالیٰ کے ذمہ ہے۔ حالانکہ حقیقۃً کوئی شے بھی حق تعالیٰ پر واجب نہیں ہو سکتی۔ واجب ہونے کے معنی کسی برتر قانون کے ماتحت پابندی کے ہیں۔ اور ارادۂ الٰہی سے بڑھ کر کون قانون ہو سکتا ہے جس کا وہ ماتحت یا پابند ہو۔ اسی لئے اہل سنت کا مسلک یہ ہے کہ حق تعالیٰ پر واجب کوئی سی بھی چیز نہیں۔ ف۳۷ (جسے تم معبود سمجھ کر پرستش کر رہے ہو) الشِّعْرٰی۔ شعریٰ سے مراد مطلق ستارہ بھی ہو سکتا ہے۔ لیکن الشِّعْرٰی یا شعرائے یمانی نام ستارہ جوزاء کا ہے۔ علماء ہیئت کی تحقیق میں یہ آسمان کا روشن ترین ستارہ ہے۔ اس کی پرستش نہ صرف عربوں میں بلکہ متعدد قدیم مشرک، جاہلی قوموں، مصریوں، یونانیوں، رومیوں وغیرہ میں کثرت و شدت سے ہوتی رہی ہے۔ قرآن مجید نے اس کا نام اس سیاق میں لا کر سارے نظام ستارہ پرستی پر ضرب لگا دی۔ ذو الشعرٰی۔ کی مورتی ایک چوکور سیاہ پتھر کی تھی اور زمین سے چار فٹ بلند اور دو فٹ چوڑی زمین پر نصب رہتی تھی۔ مغربی محققین کا بیان ہے کہ الحجر کے نباطی عہد کے کتبوں میں اس دیوی کا نام منات دیوی کے نام کے ساتھ ساتھ ملتا ہے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ ف۳۸ (اور یہ ساری ہلاکتیں جرم کفر و شرک ہی کی پاداش میں ہوئیں)

ایاتها ۹۶ ۵۶ سُوْرَةُ الْوَاقِعَةِ مَكِّيَّةٌ ۴۶ رکوعاتها ۳

اس کی چھیانوے آیتیں سورۂ واقعہ مکہ میں نازل ہوئی اور تین رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اِذَا وَقَعَتِ الْوَاقِعَةُ ۙ﴿۱﴾ لَيْسَ لِوَقْعَتِهَا كَاذِبَةٌ ۘ﴿۲﴾

جب قیامت واقع ہو گی جس کے واقع ہونے میں کوئی خلاف نہیں،

خَافِضَةٌ رَّافِعَةٌ ۙ﴿۳﴾ اِذَا رُجَّتِ الْاَرْضُ رَجًّا ۙ﴿۴﴾

تو وہ پست کر دے گی (اور) بلند کر دے گی ف۱ جب کہ زمین کو سخت زلزلہ آئے گا

وَّبُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّا ۙ﴿۵﴾ فَكَانَتْ هَبَآءً مُّنْۢبَثًّا ۙ﴿۶﴾ وَّكُنْتُمْ

اور پہاڑ بالکل ریزہ ریزہ ہو جائیں گے پھر وہ پراگندہ غبار بن جائیں گے اور تم

اَزْوَاجًا ثَلٰثَةً ؕ﴿۷﴾ فَاَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ ۙ۬ مَآ اَصْحٰبُ

تین قسم کے ہو جاؤ گے ف۲ سو جو داہنے والے ہیں، وہ داہنے والے

الْمَيْمَنَةِ ؕ﴿۸﴾ وَاَصْحٰبُ الْمَشْئَمَةِ ۙ۬ مَآ اَصْحٰبُ

کیسے اچھے ہیں ف۳ اور جو بائیں والے ہیں وہ بائیں والے

الْمَشْئَمَةِ ؕ﴿۹﴾ وَالسّٰبِقُوْنَ السّٰبِقُوْنَ ۚۙ﴿۱۰﴾ اُولٰٓئِكَ

کیسے برے ہیں ف۴ اور جو اعلیٰ درجہ کے ہیں وہ اعلیٰ ہی درجہ کے ہیں، وہ خاص

الْمُقَرَّبُوْنَ ۚ﴿۱۱﴾ فِيْ جَنّٰتِ النَّعِيْمِ ﴿۱۲﴾ ثُلَّةٌ مِّنَ الْاَوَّلِيْنَ ۙ﴿۱۳﴾

قرب والے ہیں ف۵ یہ لوگ عیش (و آرام) کے باغوں میں ہوں گے (ان میں) ایک بہت بڑا گروہ اگلوں کا ف۶ ہو گا

وَقَلِيْلٌ مِّنَ الْاٰخِرِيْنَ ؕ﴿۱۴﴾ عَلٰى سُرُرٍ مَّوْضُوْنَةٍ ۙ﴿۱۵﴾

اور تھوڑے سے پچھلوں میں ف۷ یہ (مقربین) سونے کے تاروں سے بنے ہوئے تختوں پر

الربع

ف۱ کسی کو پست کرے گی اور کسی کو بلند۔ یعنی کافروں کی ذلت اور مومنین کی رفعت کا پورا ظہور اسی دن ہو گا۔ ف۲ (اے انسانو! بلحاظ اپنے انجام و ثمرات عمل کے) آخرت میں نسل انسانی تین طبقوں میں منقسم نظر آئے گی۔ ایک خواص مومنین یا مقربین، دوسرے عوام مومنین، تیسرے منکرین یا کفار۔ پچھلی صورت میں بھی ذکر انہیں تین طبقات کا تھا۔ كُنْتُمْ۔ خطاب یہاں موجودہ اُمت اور سابق اُمتوں سے مجموعی طور پر ہے۔ خطاب للامة الحاضرة و الامم السالفة تغليبا كما ذهب اليه الكثير (روح) اَزْوَاجًا۔ زوج۔ یہاں صنف یا قسم کے معنی میں ہے۔ ازواجا اے اصنافا (کشاف) ف۳ مراد عام مومنین ہیں یا وہ لوگ جن کا نامۂ اعمال ان کے داہنے ہاتھ میں دیا جائے گا۔ ف۴ مراد منکرین و کفار ہیں۔ یہ وہ لوگ ہیں جن کا نامۂ اعمال ان کے بائیں ہاتھ میں دیا جائے گا۔ ف۵ مراد حضرت انبیاء کرام اور پھر اُن کے بعد اولیاء اُمت اور متقین کاملین ہیں۔ وَالسّٰبِقُوْنَ۔ یعنی اپنی طاعت و عبدیت کے لحاظ سے درجۂ اوّل والے۔ اے السابقون الى الخير (روح) والسابقون الى طاعة الله (روح) السّٰبِقُوْنَ۔ یعنی اپنے اجر و صلہ اور مرتبۂ اُخروی کے لحاظ سے درجۂ اوّل والے۔ اے السابقون الى الجنة (روح) السابقون الى رحمة سبحانه (روح) ف۶ اگلوں سے مراد حضرت آدم سے لے کر خاتم النبیین تک ساری اگلی امتوں کے لوگ ہیں۔ اے من الامم الماضية من لدن ادم عليه السلام الى زمان نبينا ﷺ (معالم) المراد بالاولين الامم الماضية هذا رواية من مجاهد والحسن البصرى و هو اختيار ابن جرير (ابن کثیر) و هم الامم من لدن آدمَ الى محمد ﷺ (کشاف) اس آخری اُمت کا زمانہ چونکہ قرب قیامت کا زمانہ ہے اس لیے ظاہر ہے کہ اگلی اُمتوں کے مجموعہ نے اس سے بہت زیادہ زمانہ پایا ہے اور اسی لیے اُن میں مقربین کی تعداد بھی اسی نسبت سے بہت زائد ہو گی۔ ثُلَّةٌ۔ اتنے بڑے اژدہام کو کہتے ہیں جو گننے میں نہ آئے۔ الجماعة غير محصورة العدد۔ (معالم) الامة من الناس الكثيرة (کشاف) ف۷ یعنی اُمتِ محمدیہ میں۔ والمراد بالأخرين هذه الامة (ابن کثیر) ملاحظہ ہو حاشیۂ ماقبل۔

مُّتَّكِـِٔيۡنَ عَلَيۡهَا مُتَقٰبِلِيۡنَ ﴿۱۶﴾ يَطُوۡفُ عَلَيۡهِمۡ وِلۡدَانٌ
تکیہ لگائے آمنے سامنے بیٹھے ہوں گے ان کے پاس لڑکے جو ہمیشہ لڑکے ہی
مُّخَلَّدُوۡنَ ﴿۱۷﴾ بِاَكۡوَابٍ وَّاَبَارِيۡقَ ۙ وَكَاۡسٍ مِّنۡ
رہیں گے یہ چیزیں لے کر آمدورفت رکھیں گے آبخورے اور آفتابے اور بہتی ہوئی شراب سے
مَّعِيۡنٍ ﴿۱۸﴾ لَّا يُصَدَّعُوۡنَ عَنۡهَا وَلَا يُنۡزِفُوۡنَ ﴿۱۹﴾ وَفَاكِهَةٍ
لبریز جام جس سے نہ ان کو دردِ سر ہوگا اور نہ اُس سے عقل میں فتور آئے گا ف۸ اور میوے جن کو
مِّمَّا يَتَخَيَّرُوۡنَ ﴿۲۰﴾ وَلَحۡمِ طَيۡرٍ مِّمَّا يَشۡتَهُوۡنَ ﴿۲۱﴾ وَحُوۡرٌ
وہ پسند کریں اور پرندوں کا گوشت جو انہیں مرغوب ہو اور گوری
عِيۡنٌ ﴿۲۲﴾ كَاَمۡثَالِ اللُّؤۡلُؤِ الۡمَكۡنُوۡنِ ﴿۲۳﴾ جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوۡا
بڑی آنکھوں والیاں، جیسے پوشیدہ رکھا ہوا موتی یہ اُن کے عمل کے صلہ میں
يَعۡمَلُوۡنَ ﴿۲۴﴾ لَا يَسۡمَعُوۡنَ فِيۡهَا لَغۡوًا وَّلَا تَاۡثِيۡمًا ﴿۲۵﴾ اِلَّا قِيۡلًا
ملے گا ف۹ وہ وہاں نہ بک بک سنیں گے نہ اور کوئی بیہودہ بات بس (ہر طرف) سلام ہی
سَلٰمًا سَلٰمًا ﴿۲۶﴾ وَاَصۡحٰبُ الۡيَمِيۡنِ ۙ مَاۤ اَصۡحٰبُ
سلام کی آواز آئے گی ف۱۰ اور جو داہنے والے ہیں وہ داہنے والے
الۡيَمِيۡنِ ﴿۲۷﴾ فِىۡ سِدۡرٍ مَّخۡضُوۡدٍ ﴿۲۸﴾ وَّطَلۡحٍ مَّنۡضُوۡدٍ ﴿۲۹﴾
کیسے اچھے ہیں، وہ وہاں ہوں گے جہاں بے خار بیریاں ہوں گی، اور تہ بہ تہ کیلے ہوں گے
وَّظِلٍّ مَّمۡدُوۡدٍ ﴿۳۰﴾ وَّمَآءٍ مَّسۡكُوۡبٍ ﴿۳۱﴾ وَّفَاكِهَةٍ
اور لمبا سایہ ہو گا اور چلتا ہوا پانی ہو گا اور کثرت سے
كَثِيۡرَةٍ ﴿۳۲﴾ لَّا مَقۡطُوۡعَةٍ وَّلَا مَمۡنُوۡعَةٍ ﴿۳۳﴾ وَّفُرُشٍ
میوے ہوں گے جو نہ ختم ہوں گے اور نہ اُن کی روک ٹوک ہو گی ف۱۱ اور اُونچے فرش

ف۸ یعنی اُس شراب میں سرور ہی سرور ہوگا، باقی جتنے نقصانات اس دنیا کی شراب میں ہوتے ہیں، وہ کوئی بھی اُس میں موجود نہ ہوں گے۔ یہ قرآن مجید کا کمال بلاغت ہے کہ دو مختصر فقروں میں اُس نے شراب کی ساری ہی خرابیوں کی نفی کردی۔ هما لفظتان جمعتا جميع عيوب الخمر (ابن قتیبہ) عَنۡهَا۔ عن سببہ ہے۔ ای بسببها (مدارک) ف۹ اس قسم کے مضمون سے مقصود حسنِ عمل کے لیے ترغیب اور ہمت افزائی ہے اور قرآن مجید ایسی آیتوں سے بھرا پڑا ہے۔ جنت کی مادی لذتیں کیا یہاں اور کیا قرآن کے دوسرے مقامات میں جو بیان ہوئی ہیں، ان میں قدرۃً سب سے مقدم اہل عرب کے مذاق کو رکھا گیا ہے کہ وہی مخاطب اوّل تھے۔ اگر ایسی نعمتوں کی تصریح کی جاتی جو مذاق عرب سے بالکل مختلف چین یا جاپان یا جرمنی یا فرانس والوں کے ذوق کی ہوتیں تو ظاہر ہے کہ اہل عرب انہیں میں اُلجھنے لگتے اور مخاطبین اول کو خواہ مخواہ جھگڑے بکھیڑے کے لیے ایک اور موقع نکل آتا۔ قرآن مجید نے غایت ژرف نگاہی اور کامل نکتہ سنجی سے کام لے کر عام اور عالمگیر مذاق کی نعمتوں اور لذتوں کا ذکر صرف اجمالی اشارات کر کے چھوڑ دیا ہے۔ اور تفصیل جو بیان کی ہے، وہ صرف مخاطبین اوّل کے مذاق کی رعایت ہے۔ كَاَمۡثَالِ اللُّؤۡلُؤِ الۡمَكۡنُوۡنِ۔ تشبیہ سے مقصود غایت حسن و غایتِ عصمت دونوں کا اظہار ہے۔ ف۱۰ (فرشتوں کی طرف سے بھی اور باہم اہلِ جنت کی زبان سے بھی) خلاصہ یہ کہ لذت و مسرت ہی ہر طرح حاصل رہے گی، جسمانی بھی، روحانی بھی۔ لَا ...... تَاۡثِيۡمًا۔ یعنی کوئی آواز اُن کے عیش کو مکدر کرنے والی اُن کے کان میں نہ پڑنے پائے گی۔ ف۱۱ بخلاف دنیا کے میووں اور پھلوں کے کہ فصل کے ختم پر یہ بھی ختم ہو جاتے ہیں اور ان کے لیے روک ٹوک بھی ان کے مالکوں کی طرف سے جاری رہتی ہے۔ اب بیان المقربون السابقون (حضرت انبیاء وغیرہم) کے بعد اَصۡحٰبُ الۡيَمِيۡنِ (عامۂ مومنین) کی خوش عیشیوں کا ہو رہا ہے۔

مَّرْفُوْعَةٍ ۝٣٤ اِنَّآ اَنْشَاْنٰهُنَّ اِنْشَآءً ۝٣٥ فَجَعَلْنٰهُنَّ

ہوں گے ہم نے وہاں کی عورتوں کو خاص طور پر بنایا ہے، یعنی ہم نے انہیں ایسا بنا دیا ہے کہ

اَبْكَارًا ۝٣٦ عُرُبًا اَتْرَابًا ۝٣٧ لِّاَصْحٰبِ الْيَمِيْنِ ۝٣٨ ثُلَّةٌ ع ۲۸ ۱۴

وہ کنواری رہیں گی اور، محبوبہ اور ہم عمر (انہیں) داہنے والوں کے لئے ف۱۲ اُن کا ایک بڑا گروہ

مِّنَ الْاَوَّلِيْنَ ۝٣٩ وَثُلَّةٌ مِّنَ الْاٰخِرِيْنَ ۝٤٠ وَاَصْحٰبُ

اگلوں میں سے بھی ہو گا اور ایک بڑا گروہ پچھلوں میں سے بھی ف۱۳ اور وہ جو بائیں

الشِّمَالِ ۙ مَآ اَصْحٰبُ الشِّمَالِ ۝٤١ فِيْ سَمُوْمٍ وَّحَمِيْمٍ ۝٤٢

والے ہیں وہ بائیں والے کیسے برے ہیں لو کی لپٹ میں ہوں گے اور کھولتے ہوئے پانی میں،

وَّظِلٍّ مِّنْ يَّحْمُوْمٍ ۝٤٣ لَّا بَارِدٍ وَّلَا كَرِيْمٍ ۝٤٤ اِنَّهُمْ كَانُوْا

اور سیاہ دھوئیں کے سایہ میں جو نہ ٹھنڈا ہو گا نہ فرحت بخش ف۱۴ وہ لوگ اس کے قبل

قَبْلَ ذٰلِكَ مُتْرَفِيْنَ ۝٤٥ وَكَانُوْا يُصِرُّوْنَ عَلَى الْحِنْثِ

بڑے خوشحال تھے اور بڑے بھاری گناہ پر اصرار کرتے

الْعَظِيْمِ ۝٤٦ وَكَانُوْا يَقُوْلُوْنَ ۙ اَىِٕذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا

رہتے تھے ف۱۵ اور کہا کرتے تھے کہ بھلا جب ہم مر گئے اور مٹی اور ہڈیاں

وَّعِظَامًا ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ ۝٤٧ اَوَاٰبَآؤُنَا الْاَوَّلُوْنَ ۝٤٨

(ہو کر) رہ گئے تو کیا (پھر سے) زندہ اُٹھائے جائیں گے؟ اور ہمارے اگلے باپ دادا بھی؟ ف۱۶

قُلْ اِنَّ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ ۝٤٩ لَمَجْمُوْعُوْنَ ۙ اِلٰى

آپ کہہ دیجئے کہ اگلے اور پچھلے سب ہی جمع کئے جائیں گے، ایک

مِيْقَاتِ يَوْمٍ مَّعْلُوْمٍ ۝٥٠ ثُمَّ اِنَّكُمْ اَيُّهَا الضَّآلُّوْنَ

یوم معین کے وقت پر پھر تم کو اے گمراہو!



ف۱۲ اہل جنت کی خوش عیشی کی تکمیل کے لیے دوسری لذتوں کے ساتھ لذت مواصلت کا ذکر بھی ضروری تھا، یہاں یہ بتایا کہ جنت کی عورتوں کی (اور اس میں حوریں بھی داخل ہو گئیں اور اس دنیا کی جنتی بیویاں بھی) بناوٹ ایک خاص قسم کی ہوگی، ان کا شباب، ان کا حسن و جمال، دلکشی اور اہل جنت کے ساتھ ان کی ہم عمری یہ سب چیزیں مستقل، پائدار اور دائمی ہوں گی، اس دنیا کی نعمتوں کی طرح فناء پذیر نہ ہوں گی۔ ف۱۳ یعنی عام مومنین اسی اُمت کے بھی بڑی کثرت سے ہوں گے۔ ''مقربین کی جزاء میں وہ سامان عیش زیادہ مذکور ہے جو اہل شہر کو زیادہ مرغوب ہے۔ اور اصحٰب الیمین کی جزا میں وہ سامان عیش زیادہ مذکور ہے جو اہل قریہ کو زیادہ مرغوب ہے۔ پس اشارہ اس طرف ہو گیا کہ اُن میں ایسا تفاوت ہوگا جیسا اہل شہر و اہل قریہ میں''۔ (تھانوی علیہ الرحمۃ) ''اور بعض روایات میں جو آیا ہے، ھما جمیعًا من ھٰذہ الأیة۔ یہ اس طور پر ماؤل ہے کہ مقصود تفسیر آیت کی نہ ہو بلکہ مطلب یہ ہو کہ جس طرح قرآن میں مذکور ہے کہ اولین میں مقربین زیادہ ہیں اور آخرین میں کم، اسی طرح خود اس آیت میں بھی یہی نسبت ہوگی کہ قرون اولیٰ میں مقربین زیادہ ہوں گے۔ اور متاخرین میں کم۔ گویہ قرآن کا مدلول نہ ہو۔'' (تھانوی علیہ الرحمۃ) ثُلَّةٌ۔ مِّنَ الْاَوَّلِيْنَ۔ مِّنَ الْاٰخِرِيْنَ۔ ان سب پر حاشیے ابھی قریب ہی میں گزر چکے۔ ف۱۴ یعنی دنیا میں سایہ سے جو نفع بھی خیال میں آتے ہیں، خواہ جسمانی ہوں مثلاً برودت یا نفسیاتی مثلاً لذت، یہ سب اُس دوزخی سایہ سے منفی ہوں گے اور سایہ صرف نام ہی کا ہوگا ورنہ وہ نہ ٹھنڈک پہنچانے والا ہوگا نہ اور کسی طرح پر آرام دہ۔ فِيْ سَمُوْمٍ۔ سَمُوْمٍ کے معنی لو کی تیز لپٹ کے ہیں جو جسم کے اندر تک جھلس دے۔ السموم الریح الحارة التی تؤثر تاثیر السم (راغب) فی السموم ای فی حرّ نار ینفذ فی المسام (کشاف) اَصْحٰبُ الشِّمَالِ یعنی وہ جن کے بائیں ہاتھ میں ان کا نامۂ اعمال دیا جائے گا۔ اَصْحٰبُ الْمَشْئَمَةِ کا ذکر ابھی اُوپر گزر چکا ہے۔ وَّلَا كَرِيْمٍ۔ عربی زبان میں کرم بہت وسیع معنی میں ہے۔ ہر قابل مدح صفت کو صفت کرم سے تعبیر کر دیتے ہیں اور موقع نفی پر اس کا استعمال اکثر ہوتا ہے۔ و کل شیء شرفت فی بابه فانه یوصف بالکرم (راغب) والعرب تتسع هٰذه اللفظة فی النفی فیقولون هٰذا الطعام لیس بطیب و لا کریم هٰذا اللحم لیس بسمین ولا کریم و هٰذه الدار لیست بنظیفة ولا کریمة (ابن جریر) لَّا بَارِدٍ وَّلَا كَرِيْمٍ۔ مراد یہ ہے کہ وہ سایہ دنیا کے متعارف سایہ کے برعکس اور گرمی پہنچانے والا اور تکلیف دہ ہوگا۔ سماه ظلًّا ثم نفی عنه برد الظل وروحهٗ و نفعه (کشاف) والمعنی انه ظل حارٌّ ضارٌّ (کشاف) ف۱۵ یعنی کفر و شرک پر۔ والمراد کمارُوی عن قتادة والضحاک و ابن زید الشرک و هو ظاهر (روح) قَبْلَ ذٰلِكَ۔ یعنی دنیا میں۔ اِنَّهُمْ...... مُتْرَفِيْنَ۔ یعنی اپنی خوشحالی کے غرہ میں دنیوی مادی زندگی میں مست تھے۔ اور ایمانی صداقتوں سے انکار پر مصر تھے۔ ف۱۶ یہ وہی گروہ ہے، جس کی جانشینی اور ترجمانی آج مادی تہذیب و تمدن میں مبتلا بیسویں صدی کی ''روشن خیال'' دنیا کر رہی ہے۔ مصری، یونانی، رومی، ہر جاہلی تمدن میں ایک گروہ ان خیالات کا ترجمان رہا کیا ہے، اور آج یورپ اور یورپ زدہ سارے ملکوں کا تمدن اسی انکار آخرت کے عقیدہ میں شریک ہے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



الْمُكَذِّبُوْنَ ﴿٥١﴾ لَاٰكِلُوْنَ مِنْ شَجَرٍ مِّنْ زَقُّوْمٍ ﴿٥٢﴾
جھٹلانے والو درخت زقوم میں سے کھانا ہو گا
فَمَالِـُٔوْنَ مِنْهَا الْبُطُوْنَ ﴿٥٣﴾ فَشٰرِبُوْنَ عَلَيْهِ مِنَ
پھر اُس سے پیٹ بھرنا ہو گا پھر اُس پر کھولتا پانی
الْحَمِيْمِ ﴿٥٤﴾ فَشٰرِبُوْنَ شُرْبَ الْهِيْمِ ﴿٥٥﴾ هٰذَا نُزُلُهُمْ
پینا ہو گا اور پینا بھی پیاس کے مارے ہوئے اُونٹ کا سا ف۱۷ یہ ہو گی اُن کی دعوت
يَوْمَ الدِّيْنِ ﴿٥٦﴾ نَحْنُ خَلَقْنٰكُمْ فَلَوْلَا تُصَدِّقُوْنَ ﴿٥٧﴾
قیامت کے دن ہم ہی نے تو تم کو پیدا کیا ہے سو تم (بعث ثانی) کی تصدیق کیوں نہیں کرتے؟ ف۱۸
اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تُمْنُوْنَ ﴿٥٨﴾ ءَاَنْتُمْ تَخْلُقُوْنَهٗٓ اَمْ نَحْنُ
اچھا یہ تو بتاؤ کہ تم جو منی پہنچاتے ہو تو آدمی تم بناتے ہو یا (اس کے) بنانے
الْخٰلِقُوْنَ ﴿٥٩﴾ نَحْنُ قَدَّرْنَا بَيْنَكُمُ الْمَوْتَ وَمَا نَحْنُ
والے ہم ہیں ف۱۹ ہم ہی نے تمہارے درمیان موت کو ٹھہرا رکھا ہے ف۲۰ اور ہم اس سے
بِمَسْبُوْقِيْنَ ﴿٦٠﴾ عَلٰٓى اَنْ نُّبَدِّلَ اَمْثَالَكُمْ وَنُنْشِئَكُمْ
عاجز نہیں کہ تمہاری جگہ تم جیسے (دوسرے آدمی) پیدا کر دیں اور تمہیں ایسی صورت میں بنا دیں
فِيْ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿٦١﴾ وَلَقَدْ عَلِمْتُمُ النَّشْاَةَ الْاُوْلٰى فَلَوْ
جن کو تم جانتے ہی نہیں ف۲۱ اور تم کو خوب علم ہے پیدائش اول کا پھر تم
لَا تَذَكَّرُوْنَ ﴿٦٢﴾ اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تَحْرُثُوْنَ ﴿٦٣﴾ ءَاَنْتُمْ
سمجھتے کیوں نہیں؟ ف۲۲ اچھا پھر یہ بتاؤ کہ جو کچھ تم بوتے ہو اُسے تم
تَزْرَعُوْنَهٗٓ اَمْ نَحْنُ الزّٰرِعُوْنَ ﴿٦٤﴾ لَوْ نَشَآءُ لَجَعَلْنٰهُ
اُگاتے ہو یا (اس کے) اُگانے والے ہم ہیں ف۲۳ اگر ہم چاہیں تو اس (پیداوار) کو



ف۱۷ (جو خوب ڈگڈگا کر پانی سوکھتا چلا جاتا ہے اور پھر بھی اس کی پیاس نہیں بجھتی) جہنم کے شدائد کا بیان ہے جو کافروں کو چار و ناچار بھگتنے ہوں گے — اور حشر کا منظر تو سب کو پیش آنا ہے۔ مِنْ شَجَرٍ مِّنْ زَقُّوْمٍ۔ زَقُّوْم پر حاشیہ سورۃ الصافات (پ۲۳) میں گزر چکا۔ مِنْ زَقُّوْمٍ میں من بیانیہ ہے۔ شُرْب بالضم مصدر ہے اور اسم کے بھی معنی دیتا ہے۔ مشروب کے مرادف۔ الشرب بالضم مصدر قیل اسم لما یشرب (روح) ف۱۸ منکروں پر حجت الزامی ہے۔ یعنی ہمارا تم کو پیدا کرنا اور نیست سے ہست کرنا تو تمہیں بھی تسلیم ہے تو پھر آخر بعث ثانی میں تمہیں عقلی اشکال یا دشواری ہی کیا نظر آ رہی ہے؟ ف۱۹ یعنی اسباب وجود کو فراہم کر دینا ہمارے اختیار کی چیز ہے یا تمہارے؟ مَا تُمْنُوْنَ۔ یعنی عورت کے رحم میں جو تم تلقیح کرتے ہو۔ ف۲۰ (ایک وقت معین و مناسب پر) یعنی وجود میں بھی ہم ہی لائے، بقائے وجود کے اسباب بھی ہم ہی نے فراہم کیے اور فنائے وجود بھی ہمارے ہی ذمہ ہے۔ تخلیق، ابقاء، افناء کی تینوں قوتیں ہم ہی میں جمع ہیں، کوئی الگ الگ تین خدا نہیں، جیسا کہ بعض مشرک، جاہلی قوموں نے سمجھ لیا ہے۔ ف۲۱ (مثلاً تمہارا حلیہ بگاڑ کر کچھ ایسا کر دیا جائے جس کا تمہیں گمان بھی نہ ہو اور تم اس صورت میں پھر ان چیزوں سے نفع بھی نہ حاصل کر سکو) ف۲۲ یعنی جب تمہیں بخوبی اس کا علم و یقین ہے کہ ہم ہی نے اپنی قدرت سے تمہیں اوّل بار پیدا کیا تو اب تمہیں بعث حشر کے تسلیم کرنے میں تامل کیا ہے؟ فَلَوْلَا تَذَكَّرُوْنَ۔ فقہاء مفسرین نے آیت کے اس جزء سے صحت قیاس فقہی کا استنباط کیا ہے۔ فیه دلیل علی صحة القیاس من حیث جعلهم فی ترک قیاس النشأة الاخری علی الاولی (مدارک)
ف۲۳ زمین میں یہ صلاحیت رکھنا کہ دانہ کو نشوونما دے سکے۔ دانہ میں یہ استعداد کہ مٹی سے نمو حاصل کر سکے، گرمی، روشنی، ہوا، پانی وغیرہ سے استفادہ کی قابلیت، ان سب کو قوت سے فعل میں لانا، وقت مناسب پر مقدار مناسب میں بارش، اوقات مقرر پر مقدار مقرر میں آفتاب کی تابش، غرض نظام زراعت کی ساری عظیم الشان مشینری کو حرکت میں لانا بندہ کی قدرت میں ہے یا اللہ کی۔

حُطَامًا فَظَلْتُمْ تَفَكَّهُونَ ﴿٦٥﴾ إِنَّا لَمُغْرَمُونَ ﴿٦٦﴾ بَلْ
چورا چورا کر دیں پھر تم حیرت کرنے لگو (اب کی تو) ہم پر تاوان پڑ گیا بلکہ
نَحْنُ مَحْرُومُونَ ﴿٦٧﴾ أَفَرَأَيْتُمُ الْمَاءَ الَّذِي تَشْرَبُونَ ﴿٦٨﴾
ہم (بالکل ہی) محروم رہ گئے ف۲۴ اچھا پھر یہ بتاؤ کہ جس پانی کو تم پیتے ہو
أَأَنْتُمْ أَنْزَلْتُمُوهُ مِنَ الْمُزْنِ أَمْ نَحْنُ الْمُنْزِلُونَ ﴿٦٩﴾
اس کو بادل سے تم برساتے ہو یا (اس کے) برسانے والے ہم ہیں؟ ف۲۵
لَوْ نَشَاءُ جَعَلْنَاهُ أُجَاجًا فَلَوْلَا تَشْكُرُونَ ﴿٧٠﴾ أَفَرَأَيْتُمُ
اگر ہم چاہیں اس کو کڑوا کر ڈالیں تو تم شکر کیوں نہیں کرتے ف۲۶ اچھا پھر یہ بتلاؤ
النَّارَ الَّتِي تُورُونَ ﴿٧١﴾ أَأَنْتُمْ أَنْشَأْتُمْ شَجَرَتَهَا أَمْ
کہ جس آگ کو تم سلگاتے ہو اس درخت کو تم نے پیدا کیا ہے یا
نَحْنُ الْمُنْشِئُونَ ﴿٧٢﴾ نَحْنُ جَعَلْنَاهَا تَذْكِرَةً وَمَتَاعًا
ہم پیدا کرنے والے ہیں؟ ہم ہی نے اس کو یاد دہانی کی چیز اور مسافروں کے
لِلْمُقْوِينَ ﴿٧٣﴾ فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيمِ ﴿٧٤﴾ فَلَا ع ۱۵
نفع کی چیز بنایا ہے ف۲۷ سو اپنے عظیم الشان پروردگار کے نام کی تسبیح کیجیے ف۲۸ سو میں
أُقْسِمُ بِمَوَاقِعِ النُّجُومِ ﴿٧٥﴾ وَإِنَّهُ لَقَسَمٌ لَوْ تَعْلَمُونَ
قسم کھاتا ہوں ستاروں کے ڈوبنے کی اور اگر تم سمجھو تو یہ ایک بڑی
عَظِيمٌ ﴿٧٦﴾ إِنَّهُ لَقُرْآنٌ كَرِيمٌ ﴿٧٧﴾ فِي كِتَابٍ مَكْنُونٍ ﴿٧٨﴾
قسم ہے کہ یہ ایک معزز قرآن ہے ایک محفوظ کتاب میں (پہلے سے درج) ف۲۹
لَا يَمَسُّهُ إِلَّا الْمُطَهَّرُونَ ﴿٧٩﴾ تَنْزِيلٌ مِنْ رَبِّ
جسے کوئی ہاتھ نہیں لگاتا بجز پاکوں کے ف۳۰ اُتارا ہوا ہے پروردگار عالم کی



ف۲۴ یعنی سارا سرمایہ نقصان میں آگیا، بلکہ سرمایہ سارا ہی گیا گزرا ہوا۔ لَجَعَلْنٰهُ حُطَامًا۔ یعنی ہم چاہیں تو اسی پیداوار کو چورا چورا کردیں یا مثل سوکھے ہوئے بھوسہ کے ریزہ ریزہ کردیں۔ ف۲۵ اب استدلال حق تعالیٰ کی قدرتِ کاملہ اور توحید پر نظامِ کائنات کے چوتھے شعبہ سے ہے سال کی خاص خاص فصلوں اور مناسب زمانہ میں زمین کو ایک خاص حد تک بنانا، حرارت پہنچانا، سمندر سے ایک خاص اندازہ کے مطابق بھاپ اٹھانا، بخارات کو فضا میں ایک خاص بلندی تک لے جانا، یہاں ہوا میں ایک خاص درجہ کی برودت پیدا کر کے بخارات میں انجماد پیدا کر کے انہیں بادل کی شکل دینا ایک مناسب مدت تک اس ابر کو بلند رکھنا، پھر فضاء میں ایک اور تبدیلی پیدا کر کے ابر کو پانی کے قطروں کی شکل دے کر انہیں زمین پر برسانا، بارش کو ایک مقدار مناسب میں نازل کرنا پھر اس سے خلقت کو براہِ راست اور بالواسطہ فائدے پہنچانا، یہ ساری کاریگری اسی قادرِ مطلق اور صناعِ کامل کی ہے یا یہ بندوں کے بس کی چیز ہے؟ مِنَ الْمُزْنِ۔ لفظ مزن سے بارش کے پانی کی شیرینی وخوشگواری کی طرف اشارہ آگیا۔ قيل هو السحاب الابيض خاصة و هو اعذب ماء (کشاف) ف۲۶ (اور ادائے شکر کی پہلی منزل اقرارِ توحید و ربوبیت) اُجَاجًا۔ اجاج سے مراد وہ کھاری پانی ہے جو نمکینی کی شدت سے تلخ ہوجائے جس سے نہ پیاس جاسکے اور نہ وہ اور کسی کام آسکے۔ ملحًا زعاقًا لا يقدر علی شربه (کشاف) اے زعاقًا مرا لايصلح لشرب و لا زرع (ابن کثیر)

ف۲۷ اب استدلال حق تعالیٰ کی قدرتِ کاملہ، ربوبیت وتوحید پر نظامِ کائنات کے ایک پانچویں شعبہ آگ اور اس کے متعلقات سے ہے۔ تَذْكِرَةً۔ ضميرها اگر النار (آگ) کی طرف ہے تو آگ تو یاد دلانے والی آتشِ دوزخ کی بھی ہوسکتی ہے اور حق تعالیٰ کی قدرتِ کاملہ کی یاد دلانے والی بھی۔ تذكير النار جهنم (کشاف) قال مجاهد و قتادة تذكر النار الكبرٰی (ابن کثیر) قال عطاء موعظة يتعظ بها المؤمن (معالم) شَجَرَتَهَا۔ شجرِ آتش کا ذکر سورۃ یٰس (پ۲۳) میں قریب ختم کے آیا ہے۔ مَتَاعًا لِلْمُقْوِينَ۔ آگ کا وجود ایک بہت بڑی نعمت تو مسافر ومقیم، شہری وبدوی سب ہی کے لیے ہے اور ہر زمانہ میں رہا ہے لیکن عہدِ قدیم میں مسافروں کے حق میں تو ایک عظیم ترین نعمت تھی۔ عن مجاهد يعني المستمتعين من الناس اجمعين و كذا ذكر عن عكرمة (ابن کثیر) و هٰذا التفسير اعم من غيره فان الحاضر والبادی من غنی و فقير الجميع محتاجون اليها للطبخ والاصطلاء والاضاءة و غير ذٰلك من المنافع (ابن کثیر) ف۲۸ (جو حیات اور سلبِ حیات اور زراعت اور بارش اور آگ، سارے نظاماتِ تکوینی کا تنہا خالق اور بلا کسی کی شرکت کے پروردگار ہے) شرک عموماً مشرک جاہلی قوموں میں جن جن مشہور راہوں سے آیا ہے ان سب کی ان آیتوں میں پوری تردید آگئی۔ ف۲۹ (اور بالکل منضبط) كِتٰبٍ مَّكْنُوْنٍ۔ سے مراد لوحِ محفوظ ہے۔ یعنی یہ قرآن کریم شروع سے لوحِ محفوظ میں منضبط چلا آرہا ہے۔ الاصح انه لوح محفوظ (کبیر) المراد به اللوح المحفوظ كمارُوی عن الربيع بن انس وغيره (روح) مَّكْنُوْنٍ صفت کتٰب کی ہے۔ یعنی وہ لوح غیروں کی مداخلت بلکہ دسترس سے بالکل محفوظ ہے۔ كَرِيْمٌ۔ صفت قرآن کی ہے۔ یعنی دنیوی واُخروی ہر قسم کی صلاح وفلاح کی تعلیمات سے لبریز۔ لَآ أُقْسِمُ۔ لا یہاں نفی کا نہیں، تاکید کا ہے۔ لا مزيدة للتاكيد (بیضاوی) لا مزيدة مؤكدة (کشاف) لَآ...... عَظِيْمٌ۔ قرآن مجید میں قسمیں، شہادت بزبانِ حال کے معنی میں آئی ہیں اور قسموں کو بار بار لانا عربی اسلوبِ بلاغت میں ایک خاص صنعت ہے قرآنی قسموں پر ملاحظہ ہو پ۱ کا ضمیمہ۔ مَوٰقِعِ النُّجُوْمِ۔ اس کے ایک معنی قرآن کی آیتوں کے بھی کیے گئے ہیں جو آہستہ آہستہ اُترتی رہی ہیں۔ قيل النجوم نجوم القراٰن و مواقعها اوقات نزولها (بیضاوی) اے نجوم القراٰن و كذا قال عكرمة و مجاهد والسدی و ابو حرزة (ابن کثیر) اور بالکل متصل جو کلام آرہا ہے اِنَّهٗ لَقَسَمٌ لَّوْ تَعْلَمُوْنَ عَظِيْمٌ اس کے لحاظ سے یہی معنی زیادہ چسپاں بھی معلوم ہوتے ہیں۔ ف۳۰ (جو شائبہ گناہ سے بھی پاک ہیں یعنی فرشتے) ان کے فرشتہ ہونے پر علاوہ حضرت عبداللہ بن عباس صحابی اور حضرت انس صحابی کے تابعین کی بہت بڑی جماعت متفق ہے۔ ان المراد بالمطهرين الملائكة عليهم السلام مروی عن عدة طرق عن ابن عباس و كذا اخرجه جماعة عن انس و قتادة و ابن جبير و مجاهد و ابی العاليه و غيرهم (روح) عن ابن عباس يعني الملائكة و كذا قال انس و مجاهد و عكرمة و سعيد بن جبير والضحاك و ابو الشعثاء جابر بن زيد و ابو نهيك والسدی و عبدالرحمٰن بن زيد بن اسلم وغيرهم (ابن کثیر) يَمَسُّهٗ۔ میں ضمیر لوحِ محفوظ کی طرف ہے۔ الضمير عائد الی الكتاب علی الصحيح (کبیر) قرآن مجید یا مصحفِ مکتوبی کو بھی بلاطہارتِ جسم چھونا درست نہیں۔ لیکن یہ مسئلہ بالکل الگ ہے اور خود اپنی جگہ پر دلائل رکھتا ہے۔ اس آیتِ قرآنی کا مدلول نہیں۔ الْمُطَهَّرُوْنَ۔ فرشتے مراد ہونے پر علاوہ بعض صحابیوں کے تابعین کی ایک بڑی جماعت متفق ہے۔ كون المراد بالمطهرين الملائكة عليهم السلام مروی عن عدة طرق عن ابن عباس و كذا اخرجه جماعة عن انس و قتادة و ابن جبير و مجاهد و ابی العالية و غيرهم (روح) صوفیۂ عارفین نے کہا ہے کہ اسرار ودقائقِ قرآن تک بھی وہی پہنچ سکتے ہیں جو ہوائے نفس کی آلودگیوں سے پاک اور طاہر ہوں۔

الْعٰلَمِیْنَ ﴿٨٠﴾ اَفَبِهٰذَا الْحَدِیْثِ اَنْتُمْ مُّدْهِنُوْنَ ﴿٨١﴾
طرف سے ہے تو کیا تم اس کلام کو سرسری سمجھے ہوئے ہو؟ ف٣١
وَتَجْعَلُوْنَ رِزْقَكُمْ اَنَّكُمْ تُكَذِّبُوْنَ ﴿٨٢﴾ فَلَوْلَآ اِذَا
اور تکذیب کو اپنی غذا بنا رہے ہو؟ سو جس وقت
بَلَغَتِ الْحُلْقُوْمَ ﴿٨٣﴾ وَاَنْتُمْ حِیْنَئِذٍ تَنْظُرُوْنَ ﴿٨٤﴾ وَنَحْنُ
روح حلق تک آ پہنچتی ہے اور تم اس وقت تکا کرتے ہو ف٣٢ اور ہم
اَقْرَبُ اِلَیْهِ مِنْكُمْ وَلٰكِنْ لَّا تُبْصِرُوْنَ ﴿٨٥﴾ فَلَوْلَآ
تم سے بھی زیادہ قریب اس شخص کے ہوتے ہیں البتہ تم نہیں سمجھتے ہو ف٣٣ تو اگر
اِنْ كُنْتُمْ غَیْرَ مَدِیْنِیْنَ ﴿٨٦﴾ تَرْجِعُوْنَهَآ اِنْ كُنْتُمْ
تمہارا حساب کتاب ہونے والا نہیں تو تم اس (روح) کو پھر کیوں نہیں لوٹا لاتے، اگر تم
صٰدِقِیْنَ ﴿٨٧﴾ فَاَمَّآ اِنْ كَانَ مِنَ الْمُقَرَّبِیْنَ ﴿٨٨﴾ فَرَوْحٌ
سچے ہو ف٣٤ تو جو کوئی مقربین میں سے ہو گا تو اس کے لئے راحت ہے،
وَّرَیْحَانٌ ۙ وَّجَنَّتُ نَعِیْمٍ ﴿٨٩﴾ وَاَمَّآ اِنْ كَانَ مِنْ
غذائیں ہیں اور عیش کی جنت ہے ف٣٥ اور جو کوئی داہنے والوں میں
اَصْحٰبِ الْیَمِیْنِ ﴿٩٠﴾ فَسَلٰمٌ لَّكَ مِنْ اَصْحٰبِ
سے ہو گا تو (اس سے کہا جائے گا) تیرے لئے امن و امان ہے کہ تو داہنے والوں
الْیَمِیْنِ ﴿٩١﴾ وَاَمَّآ اِنْ كَانَ مِنَ الْمُكَذِّبِیْنَ الضَّآلِّیْنَ ﴿٩٢﴾
میں سے ہے ف٣٦ اور جو کوئی جھٹلانے والوں اور گمراہوں میں سے ہو گا،
فَنُزُلٌ مِّنْ حَمِیْمٍ ﴿٩٣﴾ وَّتَصْلِیَةُ جَحِیْمٍ ﴿٩٤﴾ اِنَّ هٰذَا لَهُوَ
تو اس کی مہمانی کھولتے ہوئے پانی سے ہوگی، اور (اسے) دوزخ میں داخل ہونا ہوگا ف٣٧ بے شک یہ تحقیقی



ف٣١ یعنی ایسے مہتم بالشان کلام پر بھی ایمان لانا واجب نہیں جانتے ہو؟ تَنْزِیْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔ مطلب یہ ہوا کہ شیطان مردود کا گزر تو اس کلام پاک کے اردگرد بھی نہیں، جہاں سے یہ نقل ہو کر آیا ہے۔ وہ تمام تر فرشتوں کے پہرہ میں پھر دنیا میں اس کا نزول حق تعالیٰ کی نگرانی میں۔ شیطان کو اس کی ہوا بھی کسی منزل میں نہیں لگنے پاتی۔ ف٣٢ (بیکسی اور حسرت کی تصویر بنے ہوئے) فَلَوْ...... الْحُلْقُوْمَ۔ موت اور قبض روح کے وقت کا منظر ہے۔ وَتَجْعَلُوْنَ...... تُكَذِّبُوْنَ۔ یعنی تکذیب بھی کس درجہ اور شدت کی؟ گویا تکذیب حقائق کو اپنی غذا ہی بنائے ہوئے ہو۔ ف٣٣ یعنی اُس کے حالات ظاہری و باطنی سے تم سے کہیں زیادہ ہم واقف ہیں۔ اِلَیْهِ ضمیرہ محتضر کے لیے ہے جو سیاق کلام سے ظاہر ہے۔ المحتضر المفهوم من الكلام (روح) ف٣٤ (اپنے دعویٰ انکار بعث میں) مطلب یہ ہوا کہ جس وقت تمہارے کسی عزیز قریب کی جان نکلنے لگتی ہے تو کیا یہ ممکن ہے کہ تم کسی حکمت، کسی تدبیر، کسی کوشش و کاوش سے اس کی جان روک لو؟ اور جب تم پر اپنی بے بسی، قانون موت و حیات کے باب میں یوں عیاں و روشن ہو گئی تو یہ کیسے ممکن سمجھتے ہو کہ حشر میں اللہ تعالیٰ کو مُردوں کے اُٹھانے سے روک سکو گے؟ تَرْجِعُوْنَهَا۔ ضمیر ھا نفس یا روح کی طرف ہے۔ ف٣٥ اور مقربین وہ ہیں جن کا ذکر اس سورت کی آیت ١١، ١٢ میں آچکا ہے۔ اُولٰٓئِكَ الْمُقَرَّبُوْنَ۔ وَجَنّٰتُ نَعِیْمٍ۔ یہاں بھی مقربین کا اور اہل یمین اور اہل شمال کا ذکر اسی ترتیب سے ہو رہا ہے۔ رَوْحٌ وَّرَیْحَانٌ۔ رَوح کے معنی رحمت اور ریحان کے معنی خوشبو کے بھی ہیں۔ دوسرے معنی مغفرت اور استراحت اور دوزخ سے نجات اور جنت میں دخول کے بھی کیے گئے ہیں۔ قاله قتادة الروح الرحمة وقیل هو الرحمة و هو قول مجاهد و قال سعید بن جبیر وغیرهٗ و قال الضحاک مغفرة و رحمة (معالم) و ریحان استراحة و قال مجاهد و سعید بن جبیر ایضاً (معالم) قال ابو بکر الوراق الروح النجاة من النار والریحان دخول دار القرار (معالم) تفسیر کبیر میں جو یہاں پہنچ کر افسوس ہے کہ خود امام المفسرین کی نہیں بلکہ ان کے بعض شاگردوں کی تفسیر رہ گئی ہے یہ نکتہ بھی لکھا ہے کہ روح و ریحان و جنت نعیم کی یہ سہ گانہ بشارتیں ان کی زندگی کے تین شعبوں، عقیدۂ حق اور کلمۂ طیبہ اور اعمالِ حسنہ کے مقابل ہیں اور اس سے اشارہ ان کے قلب، ان کی زبان اور ان کے اعضاء ظاہری تینوں کی سلامت ذوق کی جانب ہو گیا۔ ف٣٦ (ہر آفت اور خطرہ سے) یہ اصحٰب الیمین وہی آیت ٢٧ والے اَصْحٰبُ الْیَمِیْنِ اور آیت ٨ والے اَصْحٰبُ الْمَیْمَنَةِ ہیں۔ اَمَّآ اِنْ كَانَ۔ یہ فقرہ ان تینوں آیتوں میں جہاں جہاں آیا ہے، مراد اس سے متوفی یا محتضر سے ہے۔ ف٣٧ (جس کے شدائد کی تفصیل بارہا پیشتر گزر چکی ہے) تَصْلِیَةُ جَحِیْمٍ کے معنی علاوہ ادخال نار کے، آگ سے ہر طرف سے گھر جانے کے بھی کیے گئے ہیں۔ ای و تقریر له فی النار التی تغمره من جمیع جهاته (ابن کثیر) یہ الْمُكَذِّبِیْنَ الضَّآلِّیْنَ وہی آیت ٩ والے اَصْحٰبُ الْمَشْئَمَةِ، آیت ٤١ والے اَصْحٰبُ الشِّمَالِ اور آیت ٥١ والے الضَّآلُّوْنَ الْمُكَذِّبُوْنَ ہیں۔

حَقُّ الْيَقِيْنِ ﴿۹۵﴾ فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ ﴿۹۶﴾ ع
یقینی بات ہے سو آپ اپنے عظیم الشان پروردگار کے نام کی تسبیح کیجئے و۳۸

ایاتها ۲۹ | ۵۷ سُوْرَةُ الْحَدِيْدِ مَدَنِيَّةٌ ۹۴ | رکوعاتها ۴

اس کی اُنتیس آیتیں ہیں | سورۂ حدید مدینہ میں نازل ہوئی | اور چار رکوع

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ۚ وَ هُوَ الْعَزِيْزُ
اللہ کی پاکی بیان کرتے ہیں جو کوئی بھی آسمانوں اور زمین میں ہیں و۱ اور وہی زبردست ہے
الْحَكِيْمُ ﴿۱﴾ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ۚ يُحْيٖ
حکمت والا ہے و۲ اُسی کی سلطنت ہے آسمانوں اور زمین میں وہی حیات دیتا ہے اور (وہی) موت دیتا
وَيُمِيْتُ ۚ وَ هُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۲﴾ هُوَ الْاَوَّلُ
ہے، اور وہی ہر چیز پر قادر ہے و۳ وہی ہے (سب سے) پہلے
وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ ۚ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿۳﴾
اور (سب سے) پیچھے اور (وہی) ظاہر و مخفی بھی اور وہی ہر چیز کا خوب جاننے والا ہے و۴
هُوَ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ
وہ وہی ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو چھ دنوں میں پیدا کر دیا
ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ ۗ يَعْلَمُ مَا يَلِجُ فِي الْاَرْضِ
پھر تخت شاہی پر قائم ہو گیا و۵ وہ اُسے بھی جانتا ہے جو چیز زمین کے اندر داخل ہوتی ہے
وَمَا يَخْرُجُ مِنْهَا وَمَا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَآءِ وَمَا يَعْرُجُ
اور (اُسے بھی جانتا ہے) جو چیز اُس میں سے نکلتی ہے، اور جو چیز آسمان سے اُترتی ہے اور جو چیز اُس میں



و۳۸ (جس کی قدرت و حکمت کے یہ سارے تصرفات ہیں) ھٰذَا۔ اشارہ مرنے والوں کے ان سہ گانہ درجات کی طرف ہے۔ یعنی ما ذکر من قصة المحتضرین (معالم) حَقُّ الْيَقِيْنِ۔ اس دُہری تاکید سے مراد یہ ہے کہ یہ امر اس درجہ یقینی اور قطعی ہے کہ اس سے زیادہ تحقیق کی کوئی اور گنجائش ہی نہیں۔ ذلک نوع تاکید قال ھٰذا من حق الحق و صواب الصواب ای غایتهٗ و نهایته التي لا وصول فوقه (کبیر۔ عن ابن عطیة) و۱ اور غور و تامل سے کام لیا جائے تو پھر ہر مخلوق سے توحید و تنزیہ کی دلیل مل رہی ہے) سَبَّحَ لِلّٰهِ۔ یہ تسبیح ہر ہر مخلوق کی اُس کے اپنے مرتبۂ وجود کی مناسب زبان میں ہوتی ہے۔ انسانوں کے لیے کسی کی زبان، زبانِ قال ہے۔ اور کسی کی محض زبانِ حال۔ و۲ الْعَزِيْزُ۔ زبردست ایسا کہ اُس کی مشیت پر کوئی روک، کوئی دباؤ نہیں، اس کا ارادہ سب پر غالب، وہ جو بھی چاہے کر ڈالے۔ الْحَكِيْمُ۔ مصلحت سنج ایسا کہ اس کا ہر ادنیٰ سے ادنیٰ فعل بھی انتہائی حکمتوں اور مصلحتوں سے لبریز ہوتا ہے۔ جو کچھ بھی وہ کرتا ہے محض اپنی حکمت تکوینی کے ماتحت و مطابق ہی کرتا ہے۔ و۳ اس کا کوئی شریک نہیں، نہ ملکیت و حکومت میں، نہ جان ڈالنے میں، نہ جان نکالنے میں اور نہ قدرت و اختیار میں یہ سب تردید میں ارشاد ہو رہا ہے اُن مشرک جاہلی قوموں کے، جنہوں نے یا تو اُس کی قدرت و اختیار کو محدود سمجھا ہی یا اُس کی ملکیت و مالکیت میں دوسروں کو شریک سمجھا ہے اور یا موت و حیات کے دیوتا الگ الگ سمجھے ہیں۔ و۴ (کہ چھوٹی بڑی کوئی سی چیز کہیں کی بھی اس کے دائرہ علم سے باہر نہیں) پہلی آیت کمالِ قدرت کے بیان میں تھی، یہ آیت کمال علم و احاطۂ علمی کے بیان میں ہے۔— مشرک قوموں کو سب سے زیادہ ٹھوکر صفتِ قدرت و صفتِ علم ہی کے باب میں لگی ہے۔ هُوَ الْاَوَّلُ۔ اس موجودِ حقیقی کا وجود، ہر دوسرے وجود سے یہاں تک کہ وجودِ زمان سے بھی مقدم و سابق رہا ہے۔ عدم سابق کبھی اس پر طاری ہی نہ ہو سکا — بعض مشرک قوموں نے اُسی کی ذات کو بھی حادث سمجھا ہے۔ یعنی هو الاول قبل کل شيء بلا ابتداء بل کان هو و لم یکن شيء موجودًا (معالم) هو القدیم الذی کان قبل کل شيء (مدارک) السابق علی جمیع الموجودات فهو سبحانه موجود قبل کل شيء حتی الزمان لانهٗ جل و علا الموجد و المحدث للموجودات (روح) وَالْاٰخِرُ۔ اس موجودِ حقیقی کا وجود، ہر مخلوق کے فنائے ذاتی و صفاتی کے بعد بھی علی حالہٖ قائم و باقی رہے گا۔ عدم سابق کی طرح عدم لاحق کا بھی اُس پر طاری ہونا محال ہے — بعض مشرک قوموں نے اُس کی ذات کو بھی فانی سمجھا ہے۔ ای الاٰخر بعد فناء کل شيء بلا انتهاء تفنی الاشیاء و یبقی هو (معالم) الذی یبقی بعد هلاک کل شيء (مدارک) هُوَ الظَّاهِرُ۔ ہر موجود کا وجود و ظہور اسی کے وجود و ظہور سے ہے۔ اپنے دلائل و شواہد کے اعتبار سے اور مطلق وجود کے مرتبہ میں روشن ترین و ظاہر ترین۔ الظاهر بوجوده (روح) وَالْبَاطِنُ۔ اپنے آثار و صفات کے اس شدت ظہور کے ساتھ باتھ اُس کی کنہ ذات ہر عقل و ادراک کی رسائی سے باہر۔ تو اس سے بڑھ کر مخفی اور کون ہو سکتا ہے۔ اپنی تفصیلات وجود کے مرتبہ میں مخفی ترین۔ والباطن بکنهه سبحانه (روح) ایک حدیث میں دعاء کے یہ الفاظ آئے ہیں۔ و انت الظاهر فلیس فوقک شيء و انت الباطن فلیس دونک شيء (صحیح مسلم۔ مسند احمد) امام بخاری علیہ الرحمۃ نے یحییٰ بن زیاد الفراء کے حوالہ سے یہ معنی نقل کیے ہیں۔ الظاهر علی کل شيء علمًا و الباطن علی کل شيء علمًا (صحیح بخاری۔ کتاب التفسیر) و۵ اس کی صفتِ خالقیت و صفتِ حاکمیت کا اثبات۔ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ۔ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ۔ ان دونوں پر حاشیے سورۃ الاعراف میں اور کئی بار گزر چکے۔

فِيۡهَا ؕ وَهُوَ مَعَكُمۡ اَيۡنَ مَا كُنۡتُمۡ ؕ وَاللّٰهُ بِمَا تَعۡمَلُوۡنَ

چڑھتی ہے ف۶ اور وہ تمہارے ساتھ ہے خواہ تم کہیں بھی ہو اور وہ خوب دیکھتا رہتا ہے جو کچھ بھی تم

بَصِيۡرٌ ﴿۴﴾ لَهٗ مُلۡكُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ؕ وَاِلَى اللّٰهِ

کرتے رہتے ہو ف۷ اُسی کی سلطنت ہے، آسمانوں اور زمین کی اور اللہ ہی کی

تُرۡجَعُ الۡاُمُوۡرُ ﴿۵﴾ يُوۡلِجُ الَّيۡلَ فِى النَّهَارِ وَيُوۡلِجُ النَّهَارَ

طرف (سب) اُمور لوٹ جائیں گے ف۸ وہی داخل کرتا ہے، رات کو دن میں اور وہی داخل کرتا ہے دن کو

فِى الَّيۡلِ ؕ وَهُوَ عَلِيۡمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوۡرِ ﴿۶﴾ اٰمِنُوۡا بِاللّٰهِ

رات میں اور وہ دلوں (کی بات) تک خوب جانتا ہے ف۹ ایمان لاؤ اللہ اور

وَرَسُوۡلِهٖ وَاَنۡفِقُوۡا مِمَّا جَعَلَكُمۡ مُّسۡتَخۡلَفِيۡنَ فِيۡهِ ؕ

اُس کے رسول پر اور جس مال میں اُس نے تم کو دوسروں کا جانشین بنایا ہے اُس میں سے خرچ کرو،

فَالَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا مِنۡكُمۡ وَاَنۡفَقُوۡا لَهُمۡ اَجۡرٌ كَبِيۡرٌ ﴿۷﴾ وَمَا لَكُمۡ

سو جو لوگ تم میں سے ایمان لے آئیں اور خرچ کریں انہیں بڑا اجر ہوگا ف۱۰ آخر تمہیں کیا ہو گیا ہے

لَا تُؤۡمِنُوۡنَ بِاللّٰهِ ۚ وَالرَّسُوۡلُ يَدۡعُوۡكُمۡ لِتُؤۡمِنُوۡا بِرَبِّكُمۡ

جو تم اللہ پر ایمان نہیں لاتے ہو، درآنحالیکہ رسول تمہیں بلا رہے ہیں کہ تم اپنے پروردگار پر ایمان لاؤ

وَقَدۡ اَخَذَ مِيۡثَاقَكُمۡ اِنۡ كُنۡتُمۡ مُّؤۡمِنِيۡنَ ﴿۸﴾ هُوَ الَّذِىۡ

اور (اللہ خود) تم سے اس کا اقرار لے چکا ہے، ف۱۱ اگر تم کو ایمان لانا ہو وہ وہی ہے جو

يُنَزِّلُ عَلٰى عَبۡدِهٖۤ اٰيٰتٍۢ بَيِّنٰتٍ لِّيُخۡرِجَكُمۡ مِّنَ الظُّلُمٰتِ

اپنے بندہ پر صاف صاف آیتیں اُتارتا ہے تاکہ تم کو تاریکیوں سے روشنی کی طرف

اِلَى النُّوۡرِ ؕ وَاِنَّ اللّٰهَ بِكُمۡ لَرَءُوۡفٌ رَّحِيۡمٌ ﴿۹﴾ وَمَا لَكُمۡ

نکال لائے اور بے شک اللہ تمہارے اُوپر شفیق ہے بڑا مہربان ہے ف۱۲ تمہیں کیا ہو گیا ہے کہ



ف۶ (غرض یہ کہ وہ ہر طرح اور ہر اعتبار سے ہمہ داں، ہمہ بین ہے۔ مَا يَلِجُ فِى الۡاَرۡضِ۔ مثلاً بارش کا پانی۔ مَا يَخۡرُجُ مِنۡهَا۔ مثلاً نباتات۔ مَا يَنۡزِلُ مِنَ السَّمَآءِ۔ مثلاً ملائکہ اور احکام تشریعی اور تکوینی۔ مَا يَعۡرُجُ فِيۡهَا۔ مثلاً ملائکہ اور اعمال صالحہ ف۷ حق تعالیٰ کی ہمہ گیری، ہمہ توانی، ہمہ بینی کی مزید تاکید۔ وَهُوَ مَعَكُمۡ اَيۡنَ مَا كُنۡتُمۡ۔ اس کی معیت علمی سے مخلوق کا کوئی بھی مرتبہ وجود خالی نہیں۔ ف۸ (نہ کہ کسی اور کی طرف) الۡاُمُوۡرُ۔ کے عموم میں جوہر وعرض سب ہی آگئے — حشر میں سب کی راجعیت صرف ذات حق تعالیٰ ہی کی جانب ہوگی۔ اس میں بہت سے باطل مذہبوں کی تردید آگئی۔ جنہوں نے حشر میں مرجعیت عام کے متعلق کسی اور ذات کو قرار دے رکھا ہے۔ ف۹ اس کے علم کی طرح اُس کی قدرت بھی ہر جزء وکل کو محیط ہے۔ ہر ہر شئی میں جاری وساری ہے۔ یہ نہیں کہ خدا موجود تو ہے، مگر اُس کا علم صرف کلیات تک ہے۔ جزئیات کو حاوی نہیں جیسا کہ بعض جاہلی فلاسفہ نے کہا ہے۔ يُوۡلِجُ الَّيۡلَ ...... الَّيۡلِ۔ دن اور رات دونوں اُسی کی مخلوق ہیں اور تمام تصرفات وتکوینیات میں اُسی کی قدرت کے محکوم ومحتاج — یہ نہیں کہ دن اور رات کوئی دیوی دیوتا کی حیثیت رکھتے ہیں۔ ف۱۰ (کہ وہ مال کو اسی اصل مالک اور دینے والے کی راہ میں خرچ کر رہے ہیں) مَا جَعَلَكُمۡ مُّسۡتَخۡلَفِيۡنَ فِيۡهِ۔ اس میں صاف اور واضح اشارہ اس طرف آگیا کہ یہ مال تم سے پہلے کسی اور کا تھا اور تمہارے بعد کسی اور کا ہو جائے گا۔ یہ کون سی ایسی چیز ہے جس کا تم اتنا غم کر رہے ہو کہ اسے اللہ کے حکم سے اپنی ضرورتوں میں بھی خرچ کرنے میں بخل کر رہے ہو — مالی جہاد کی ترغیب کا یہ طریقہ کتنا حکیمانہ ومصلحانہ ہے۔ ف۱۱ یعنی کمال حیرت کی بات ہے کہ تم جب بھی ایمان اور پورا ایمان نہیں لاتے ہو۔ جبکہ دو دو زبردست داعی اس دعوت ایمان کی قبولیت کے موجود ہیں — ایک تو رسول ﷺ جیسا حکیم اعظم مبلغ۔ دوسرے توحید کا داعیہ خود تمہاری فطرت کے اندر موجود۔ لَا تُؤۡمِنُوۡنَ بِاللّٰهِ۔ یعنی ایسا ایمان جو اللہ پر ایمان لانے کا حق ہے۔ ایمان باللہ کے تحت میں رسول ﷺ پر ایمان، حشر پر ایمان، کتب الٰہی پر ایمان، سارے بنیادی عقائد ایمانی آگئے۔ وَقَدۡ اَخَذَ مِيۡثَاقَكُمۡ۔ میثاق سے مراد بیعت رسول ﷺ بھی سمجھی گئی ہے۔ اور میثاق صلب آدم علیہ السلام بھی لی گئی ہے۔ یعنی بذلک بیعت الرسول ﷺ و زعم ابن جریر ان المراد بذلک المیثاق الذی اخذ علیهم فی صلب ادم و هو مذهب مجاهد (ابن کثیر) ف۱۲ اور اس سے بڑھ کر اس کی شفقت ورحمت اور کیا ہوگی کہ اُسی نے ایسے حکیم وشفیق رسول ﷺ کو تمہارے لیے داعی ومبلغ بنا کر بھیجا جو دلائل حقانیت اس طرح کھول کھول کر پیش کرتا ہے۔ عَبۡدِهٖ۔ عبد سے مراد عبد کامل یعنی رسول اسلام ﷺ کی ذات ہے۔ ملاحظہ ہو سورۃ البقرۃ (پ۱) آیت وَاِنۡ كُنۡتُمۡ فِىۡ رَيۡبٍ مِّمَّا نَزَّلۡنَا عَلٰى عَبۡدِنَا الخ پر حاشیہ۔ اٰيٰتٍۢ بَيِّنٰتٍ۔ مضامین قرآنی معجزات محمدی، سب اس کے تحت میں آگئے۔ والظاهر ان المراد بها آیات القرآن و قیل المعجزات (روح) مِنَ ...... النُّوۡرِ۔ کفر وشرک ومعاصی کی تاریکیوں سے نور ہدایت وایمان کی طرف۔

اَلَّا تُنْفِقُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَ لِلّٰهِ مِيْرَاثُ السَّمٰوٰتِ
تم اللہ کی راہ میں خرچ نہیں کرتے ہو درآنحالیکہ آسمان اور زمین سب آخر میں اللہ ہی کے
وَ الْاَرْضِ ؕ لَا يَسْتَوِيْ مِنْكُمْ مَّنْ اَنْفَقَ مِنْ قَبْلِ
رہ جائیں گے ف۱۳ تم میں جو لوگ فتح (مکہ) سے قبل ہی خرچ کر چکے اور لڑ چکے (وہ ان کے برابر نہیں
الْفَتْحِ وَ قٰتَلَ ؕ اُولٰٓئِكَ اَعْظَمُ دَرَجَةً مِّنَ الَّذِيْنَ
جو بعد فتح لڑے اور خرچ کیا) وہ لوگ درجہ میں بڑھے ہوئے ہیں اُن لوگوں سے جنہوں نے
اَنْفَقُوْا مِنْۢ بَعْدُ وَ قٰتَلُوْا ؕ وَ كُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى ؕ وَاللّٰهُ
بعد کو خرچ کیا اور لڑے، اور اللہ نے بھلائی کا وعدہ تو سب ہی سے کر رکھا ہے، اور اللہ کو
بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ۝۱۰ مَنْ ذَا الَّذِيْ يُقْرِضُ اللّٰهَ قَرْضًا ع ۱۰/۱۷
تمہارے اعمال کی پوری خبر ہے ف۱۴ کوئی شخص ہے جو اللہ کو اچھی طرح قرض کے طور پر دے پھر
حَسَنًا فَيُضٰعِفَهٗ لَهٗ وَلَهٗٓ اَجْرٌ كَرِيْمٌ ۝۱۱ يَوْمَ تَرَى
اللہ اُسے اُس شخص کے لئے بڑھاتا چلا جائے اور اس کے لئے اجر پسندیدہ ف۱۵ ہے وہ دن (بھی یاد رکھنے کے قابل ہے)
الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ يَسْعٰى نُوْرُهُمْ بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ
جب ایمان والوں اور ایمان والیوں کو دیکھیں گے کہ اُن کا نور اُن کے آگے اور اُن کی داہنی طرف
وَبِاَيْمَانِهِمْ بُشْرٰىكُمُ الْيَوْمَ جَنّٰتٌ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا
دوڑتا ہو گا ف۱۶ آج تم کو بشارت ہے باغوں کی جن کے نیچے سے نہریں
الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝۱۲ يَوْمَ
جاری ہوں گی جن میں ہمیشہ رہو گے (اور) یہی بڑی کامیابی ہے ف۱۷ یہ وہ دن ہو گا
يَقُوْلُ الْمُنٰفِقُوْنَ وَ الْمُنٰفِقٰتُ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوا انْظُرُوْنَا
جب منافق مرد اور منافق عورتیں ایمان والوں سے کہیں گی کہ ہمارا انتظار کر لو

ف۱۳ تو جب سارا مال آخر ایک روز چھوڑنا ہی ہے تو ابھی سے اپنی خوشی سے طاعتِ حق کی راہ میں کیوں نہ دے دیا جائے۔ اہل ایمان کو دینی اور ملی مقاصد میں مالی شرکت کے لیے آمادہ و مستعد کیا جا رہا ہے۔ ف۱۴ (تو کسی کو یہ وہم نہ ہونے پائے کہ اس کا اجر چھوٹ جائے گا) قَبْلِ الْفَتْحِ۔ الفتح سے اکثر نے مراد فتح مکہ لی ہے۔ عن قتادة هو فتح مكة (جصاص) يعني فتح مكة في قول اكثر المفسرين (معالم) والجمهور على ان المراد بالفتح ههنا فتح مكة (ابن کثیر) اور بعض قول صلح حدیبیہ سے متعلق بھی ہیں۔ روی عن الشعبی قال فصل ما بين الهجرتين فتح الحديبيه و فيه انزلت هذه الاٰية (جصاص) بہرحال دونوں صورتوں میں جو مجاہدین و مقاتلین شروع زمانۂ اسلام میں ہوئے ہیں جبکہ اُن کی تعداد بھی بہت قلیل تھی اور وہ ہر طرح ضعیف و درماندہ بھی تھے۔ انہوں نے اپنے اُوپر جیسے جیسے شدید مجاہدے گوارا کر کے اور اپنی جانوں کو خطرہ میں ڈال ڈال کر بے دریغ اپنا سرمایہ اسلام کی خدمات کی نذر کر دیا، ان کے مرتبہ کا کیا پوچھنا، باقی جن اہل ایمان نے اُس وقت اپنے اخلاص کا ثبوت جہاد مالی و قتال سے دیا جب اسلامی سلطنت کی جڑ مضبوط ہو چکی تھی اور مسلمان کثرتِ تعداد اور جاہ و مال ہر لحاظ سے بڑھ چکے تھے تو اجر ان کا بھی ہے۔ لیکن ظاہر ہے کہ اُن السابقون الاولون کے درجہ کا تو نہیں۔ وَكُلًّا ...... الْحُسْنٰى۔ جملہ مومنین کو اطمینان دلایا ہے کہ اپنے اپنے مرتبہ کے لحاظ سے اجر ملے گا سب ہی کو، محروم کوئی نہ رہے گا۔ ف۱۵ یہ ساری عبارت جہاد مالی کی ترغیب و تشویق کے لیے ہے۔ قَرْضًا حَسَنًا۔ قرض کا لفظ اس اشارہ کے لیے ہے کہ اجر کا ترتب اس قدر یقینی اور قطعی ہے کہ گویا وہ اللہ پر قرض ہے ورنہ لفظی معنی کے اعتبار سے تو ظاہر ہے کہ حق تعالیٰ کو "قرض" دے ہی کون سکتا ہے؟ استعير لفظ القرض ليدل على التزام الجزاء (مدارک) فَيُضٰعِفَهٗ۔ اس میں اشارہ اجر کی کمیت و مقدار کی جانب ہو گیا — اصل سرمایہ سے کہیں زیادہ دوگنا، چوگنا، دس گنا بلکہ اس سے بھی بہت زائد ہو گا۔ كَرِيْمٌ۔ اس سے اشارہ اس اجر کی نوعیت و کیفیت کی طرف ہو گیا — خوب جی بھرا اجر ملے گا۔ ف۱۶ یہ منظر حشر میں پل صراط پر سے گزرتے ہوئے ہر مومن کا ہو گا — ہر مومن کے ساتھ ساتھ اُس کا نور بقدر اس کے درجہ و مرتبۂ ایمان کے ہو گا۔ ف۱۷ یہ بشارت کا پیام سنانے والے جنت کے فرشتے ہوں گے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



نَقْتَبِسْ مِنْ نُّوْرِكُمْ ۚ قِيْلَ ارْجِعُوْا وَرَآءَكُمْ فَالْتَمِسُوْا
کہ ہم بھی تمہارے نور سے کچھ حاصل کر لیں و۱۸ (ان سے) کہا جائے گا تم اپنے پیچھے لوٹ جاؤ پھر (وہیں)
نُوْرًا ؕ فَضُرِبَ بَيْنَهُمْ بِسُوْرٍ لَّهٗ بَابٌ ؕ بَاطِنُهٗ فِيْهِ
روشنی تلاش کرو، و۱۹ پھر ان (فریقین) کے درمیان ایک دیوار قائم کر دی جائے گی جس میں ایک دروازہ ہوگا کہ
الرَّحْمَةُ وَظَاهِرُهٗ مِنْ قِبَلِهِ الْعَذَابُ ؕ (۱۳) يُنَادُوْنَهُمْ
اس کی اندرونی جانب میں رحمت ہوگی، اور اُس کے بیرونی جانب کی طرف عذاب ہوگا و۲۰ (منافقین) پکار کر
اَلَمْ نَكُنْ مَّعَكُمْ ؕ قَالُوْا بَلٰى وَلٰكِنَّكُمْ فَتَنْتُمْ اَنْفُسَكُمْ
(مومنین سے) کہیں گے کہ کیا ہم تمہارے ساتھ نہ تھے، وہ کہیں گے ہاں تھے تو لیکن تم نے اپنے کو گمراہی میں پھنسا رکھا تھا
وَتَرَبَّصْتُمْ وَارْتَبْتُمْ وَغَرَّتْكُمُ الْاَمَانِيُّ حَتّٰى جَآءَ اَمْرُ
اور تم راستہ دیکھا کرتے تھے اور تم شک رکھتے تھے اور تم کو تمہاری بیہودہ تمناؤں نے دھوکے میں ڈال رکھا تھا، یہاں تک کہ
اللّٰهِ وَغَرَّكُمْ بِاللّٰهِ الْغَرُوْرُ (۱۴) فَالْيَوْمَ لَا يُؤْخَذُ مِنْكُمْ
اللہ کا حکم آپہنچا، اور تم کو بڑے فریبیے نے اللہ کے ساتھ فریب میں ڈالے رکھا و۲۱ غرض آج نہ تم سے کوئی معاوضہ
فِدْيَةٌ وَّلَا مِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ؕ مَاْوٰىكُمُ النَّارُ ؕ هِيَ
لیا جائے گا اور نہ کافروں سے، تم سب کا ٹھکانا دوزخ ہی ہے وہی
مَوْلٰىكُمْ ؕ وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ (۱۵) اَلَمْ يَاْنِ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا
تمہاری رفیق ہے، اور وہ کیسا برا ٹھکانا ہے و۲۲ کیا ایمان والوں کے لئے وقت نہیں آیا
اَنْ تَخْشَعَ قُلُوْبُهُمْ لِذِكْرِ اللّٰهِ وَمَا نَزَلَ مِنَ الْحَقِّ ۙ
کہ اُن کے دل اللہ کی نصیحت اور جو دین حق نازل ہوا ہے اُس کے آگے جھک جائیں
وَلَا يَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلُ فَطَالَ
اور اُن لوگوں کی طرح نہ ہو جائیں جنہیں اُن کے قبل کتاب ملی تھی پھر اُن پر



و۱۸ یہ اُس وقت ہوگا جب اہل ایمان اپنے اعتقاد و اعمال کی برکت سے بہت آگے بڑھ جائیں گے اور منافقین یعنی اپنے کو مسلمان ظاہر کرنے والے لیکن درحقیقت کافر و منکر پیچھے بالکل اندھیرے میں رہ جائیں گے۔ یہ منافقین یا تو نور سے شروع ہی سے محروم ہوں گے اور یا ان کے پاس شروع میں کسی قدر نور ہو (اس مناسبت سے کہ مسلمانوں کے ساتھ ظاہری اعمال میں انہیں اشتراک حاصل تھا) اور فقدان ایمان و تصدیق کی بناء پر بعد کو بالکل مفقود ہو جائے اور ان کے جرم نفاق یا خداع ایمانی کی مناسبت سے لگتی ہوئی بات تو یہی معلوم ہوتی ہے کہ پہلے انہیں نور مل جائے۔ اور پھر بلا شان و گمان یک بیک انہیں اُس سے محروم کر دیا جائے۔ و۱۹ مقصود کہنے کا یہ ہوگا کہ یہ نور تو دنیا ہی کے اعمال پر مرتب ہوا ہے۔ ہو سکے تو وہیں سے جا کر اسے حاصل کرو۔ یہ احمق یہ سمجھیں گے کہ یہیں کہیں قریب ہی جانے سے مل جائے گا! قِيْلَ۔ یہ کہنے والے فرشتے ہوں گے۔ قالہٗ قتادة تقول لهم الملائكة (معالم) یا ممکن ہے کہ مومنین ہی ہوں۔ قال ابن عباس يقول لهم المؤمنون (معالم) و۲۰ یعنی اہل ایمان تک پہنچنا تو منافقوں کو کیا نصیب ہو گا اُلٹے ان کے اُن کے درمیان ایک آڑ قائم کر دی جائے گی۔ اور ادھر یہ پشت پھیریں گے کہ اُدھر وہ وہی پہلی روشنی جو دور سے انہیں نظر آ رہی تھی وہ بھی غائب کر دی جائے گی اور یہ اندھیرے گھپ میں پڑے رہ جائیں گے۔ بَيْنَهُمْ۔ یعنی مومنوں اور منافقوں کے درمیان۔ اے بين المؤمنين والمنافقين (مدارک) بَاطِنُهٗ۔ اندرونی جانب یعنی مومنین کے رخ والی سمت۔ ظَاهِرُهٗ۔ بیرونی جانب یعنی کافروں کے رخ والی سمت۔ و۲۱ (اور آخر وقت تک کبھی توبہ و رجوع کی توفیق نہ ملنے دی) اہل ایمان جواب دیں گے کہ بیشک تم بظاہر تو ہمارے ساتھ تھے اور ہم میں ملے جلے ہوئے تھے۔ لیکن ایسا ساتھ کس کام کا جبکہ دل سے تم اسلام اور پیمبر اسلام کے دشمن تھے؟ اور آخر وقت تک وہی ابلیسی مغالطہ کے شکار رہے۔ اَلَمْ نَكُنْ مَّعَكُمْ۔ یعنی کیا ہم اعمال میں اور طاعات میں تمہارے شریک نہیں رہتے تھے؟ وَتَرَبَّصْتُمْ۔ یعنی اسلام کے مٹ جانے ہی کا انتظار کرتے اور اُس کی آس لگائے بیٹھے رہے۔ وَارْتَبْتُمْ۔ اور تمہیں اسلام کی صداقت و حقانیت میں شبہ ہی رہا کیا۔ الْاَمَانِيُّ۔ بیہودہ تمنائیں یہی کہ ہم اپنے جس طریقہ پر ہیں، یہی ہماری نجات کے لیے کافی ہے۔ غَرَّكُمْ بِاللّٰهِ۔ اللہ سے متعلق دھوکا یہی کہ مذہب کفر حق ہے اور دین اسلام نعوذ باللہ ایک ڈھکوسلا ہے۔ اَمْرُ اللّٰهِ۔ یعنی موت۔ اے الموت (مدارک) حَتّٰى جَآءَ اَمْرُ اللّٰهِ۔ یعنی عمر بھر انہیں کفریات میں پڑے رہے اور توبہ نہ کی۔ یہاں تک کہ موت آ گئی۔ الْغَرُوْرُ۔ بڑا فریبیا یعنی شیطان۔ و۲۲ (کہ یہ دار الجزاء ہے، دار العمل نہیں۔ اور تمہاری معیت ظاہری یہاں نجات کے لیے ہرگز کافی نہیں ہو سکتی) مِنْكُمْ فِدْيَةٌ وَّلَا مِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا۔ یعنی نہ چھپے ہوئے کافروں (منافقوں) سے اور نہ کھلے ہوئے کافروں سے۔

وٓ ۲۳ یعنی بجز ایک قلیل تعداد کے جو اُن میں سے مسلمان ہوگئی باقی کثرت سے ان لوگوں کو قبولِ حق سے عار آنا شروع ہوگیا۔ اور نبی کریم ﷺ کی عداوت اُن کے دلوں میں خوب گہری بیٹھ گئی۔ اَلَمْ ...... الْحَقِّ۔ ذکر اُن مومنین کا ہے جو صاحبِ ایمان تو ہیں لیکن ان کے عمل میں کثرت سے کوتاہیاں ہیں، اُنہیں کو ترغیب دی جارہی ہے کہ ترکِ معاصی، اور طاعاتِ ضروری کی پابندی کا عزم دل سے کر لیں اور اس توبہ ورجوع میں جلدی کریں۔ اَلَمْ يَأْنِ۔ مراد یہ ہے کہ رجوع وتوبہ میں تاخیر وتساہل ہی کیوں ہو؟ كَالَّذِيْنَ...... قَبْلُ۔ مراد یہود وصاحبِ صحائفِ اسرائیلی ہیں۔ كَالَّذِيْنَ...... قُلُوْبُهُمْ۔ قدیم اہلِ کتاب نے جب اپنی اپنی کتاب کے ہدایات کے برخلاف شہوات ومعاصی میں انہماک پیدا کرلیا تو رفتہ رفتہ ان کی قساوتِ قلب کی اب یہ نوبت پہنچ گئی کہ ندامت وملامتِ اضطراری کی بھی اہلیت باقی نہ رہ گئی۔ آیت سے ایک عملی سبق یہ ملا کہ خود مسلمانوں کو معاصی سے توبہ ورجوع میں عجلت کرنا چاہیے ورنہ بعض اوقات رفتہ رفتہ توبہ کی توفیق ہی جاتی رہتی ہے۔ اور پھر عیاذًا باللہ نوبت کفر تک پہنچ جاتی



عَلَيْهِمُ الْاَمَدُ فَقَسَتْ قُلُوْبُهُمْ ؕ وَكَثِيْرٌ مِّنْهُمْ
ایک لمبا زمانہ گزر گیا تو اُن کے دل خوب سخت ہو گئے اور اُن میں کے بہت سے
فٰسِقُوْنَ ۝١٦ اِعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يُحْيِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا ؕ
کافر ہیں وٓ ۲۳ جانے رہو کہ اللہ ہی زمین کو اُس کے خشک ہوئے پیچھے زندہ کر دیتا ہے
قَدْ بَيَّنَّا لَكُمُ الْاٰيٰتِ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ۝١٧ اِنَّ الْمُصَّدِّقِيْنَ
ہم نے مثالیں تمہارے سامنے کھول کر پیش کر دی ہیں تا کہ تم سمجھو وٓ ۲۴ بلاشبہ صدقہ دینے والے
وَالْمُصَّدِّقٰتِ وَاَقْرَضُوا اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا يُّضٰعَفُ
اور صدقہ دینے والیاں (یہ جو) اللہ کو خلوص کے ساتھ (قرضہ دیں) تو وہ صدقہ اُن کے لئے بڑھایا جائے گا اور اُن کے لئے
لَهُمْ وَلَهُمْ اَجْرٌ كَرِيْمٌ ۝١٨ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖٓ
اجر پسندیدہ ہے وٓ ۲۵، اور جو لوگ اللہ اور اس کے پیمبروں پر (پورا) ایمان رکھتے ہیں
اُولٰٓئِكَ هُمُ الصِّدِّيْقُوْنَ ۖ وَالشُّهَدَآءُ عِنْدَ رَبِّهِمْ ؕ
وہی تو اپنے پروردگار کے ہاں صدیق اور شہید ہیں،
لَهُمْ اَجْرُهُمْ وَنُوْرُهُمْ ؕ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَآ
اُن کے لئے اُن کا اجر اور اُن کا نور (خاص) ہوگا وٓ ۲۶ اور جو لوگ کافر ہوئے اور ہماری آیتوں کو جھٹلایا
ع ۲ / ۱۸ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ ۝١٩ اِعْلَمُوْٓا اَنَّمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا
وہی لوگ دوزخی ہیں خوب جان لو کہ دنیوی زندگی محض
لَعِبٌ وَّلَهْوٌ وَّزِيْنَةٌ وَّتَفَاخُرٌۢ بَيْنَكُمْ وَتَكَاثُرٌ فِي الْاَمْوَالِ
ایک کھیل کود اور (ظاہری) خوشنمائی اور آپس میں ایک دوسرے پر فخر کرنا اور مال واولاد میں ایک دوسرے پر
وَالْاَوْلَادِ ؕ كَمَثَلِ غَيْثٍ اَعْجَبَ الْكُفَّارَ نَبَاتُهٗ ثُمَّ يَهِيْجُ
اپنی برتری جتلانا ہے وٓ ۲۷ گویا کہ مینہ ہے کہ اُس کی پیداوار کاشتکاروں کو اچھی معلوم ہوتی ہے پھر خشک ہو جاتی ہے



ہے۔ الاٰية تدل على ان كثرة المعاصي و مساكنتها والفها تقسي القلب و تبعد عن التوبة (صاص) مرشد تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے فرمایا کہ آیت سے تین باتیں ثابت ہوتی ہیں۔ ایک خشوع کا لزوم ودوام، دوسرے یہ کہ طولِ غفلت سے قساوتِ قلب پیدا ہو جاتی ہے۔ تیسرے یہ کہ قساوت کا علاج ذکر اللہ کی کثرت ہے۔ وٓ ۲۴ (کہ جس طرح اللہ بارش بھیج کر خشک زمین کو از سرِ نو تازہ وسرسبز کر دیتا ہے۔ اُسی طرح توبہ کے اثر سے وہ خالق ذوالجلال قلبِ مردہ کو بھی زندہ اور درست کر دیتا ہے۔ اس لیے مایوسی کی کوئی وجہ نہیں) وٓ ۲۵ اس آیت کے لیے ملاحظہ ہو سورۂ ہٰذا کا حاشیہ نمبر ۱۵۔ قرض حسنہ۔ اصطلاحِ شریعت میں ایسے مال کو کہتے ہیں جو حلال کمائی سے خوشدلی اور اخلاصِ نیت کے ساتھ صاحبِ احتیاج کو دیا جائے۔ والقرض الحسن ان يتصدق من الطيب عن طيبة النفس و صحة النية على المستحق للصدقة (مدارک) وٓ ۲۶ یعنی جن لوگوں نے تصدیقِ ایمانی اور پابندئ طاعات پوری طرح کر کے مومن ہونے کا حق ادا کر دیا، وہ اللہ کے ہاں تو مرتبہ صدیقیت و شہادت پر پہنچ گئے۔ الصِّدِّيْقُوْنَ۔ صدیق یہاں اسی معنٰی میں ہے جس معنٰی میں اُردو میں "ولی" بولتے ہیں۔ لفظی معنٰی اس شخص کے ہیں جو بڑی کثرت سے صدق سے کام لیتا ہو، یا جو اپنی زبان سے، قلب سے، عمل سے سب سے تصدیق کرتا ہو۔ والصديق من كثر منه الصدق (راغب) قيل بل لمن صدق بقوله و اعتقاده و حقق صدقه بفعله (راغب) الصديق كثير الصدق (معالم) اي السابقون في التصديق (جلالين) وَالشُّهَدَآءُ۔ شہید یہاں لغوی معنٰی میں ہے۔ یعنی حق کے گواہ۔ اي هم الذين استشهدوا في سبيل الله (مدارک) واراد بالشهداء المؤمنين المخلصين (معالم) باقی اگر شہید سے یہاں مراد اصطلاحی شہید یا قتیل فی سبیل اللہ ہو، جیسا کہ بعض اکابر مفسرین کا قول ہے۔ تو معنٰی یہ کیے جائیں گے کہ مومن کامل اپنی جان ومال دونوں کو اپنی جگہ پر تو اللہ کی راہ میں وقف اور خدمتِ دین کی نذر کر ہی دیتا ہے۔ رہا یہ کہ اس کے بعد بھی جان گئی یا رہی تو یہ تو اس کے اختیار کی چیز نہیں۔ عِنْدَ رَبِّهِمْ۔ یعنی حکمِ الٰہی میں۔ پروردگار کے نزدیک۔ اي في حكمه و علمه سبحانه (روح) المراد اولئك في حكم الله تعالى بمنزلة الصديقين والشهداء المشهودين بعلو الرتبة و رفعة المحل (روح) مرشد تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے فرمایا کہ مومنین کو مطلقاً صدیق و شہید فرما دینا دلیل ہے اس پر کہ ان میں بھی مراتب ہیں اور ادنیٰ مرتبہ ہر مومن کو حاصل ہے جیسا کہ ولایتِ عامہ ہر مومن کے لیے عام ہے۔ وٓ ۲۷ (اس لیے بحیثیت مقصود کے ہرگز قابلِ توجہ والتفات نہیں) یہاں یہ بتا دیا ہے کہ دنیا کے مقاصد سب کے سب فانی وسریع الزوال ہوتے ہیں اور اہلِ دنیا عمر کے ہر دَور میں انہیں کے اُلٹ پھیر میں رہتے ہیں۔ لڑکپن کا زمانہ کھیل کود کی نذر ہو جاتا ہے۔ سن اور بڑھا، تو حسن وعشق کے جھمیلے میں پڑ گئے۔ یا تجارت، ملازمت وغیرہ وزراعت کے پیشوں میں لگ گئے۔ سن کہولت آنے لگا تو اب ایک دوسرے کے مقابلہ میں فخر ومسابقت مال وجاہ وشرافت خاندانی وغیرہ کی بنیادوں پر ہونے لگا۔ غرض ساری عمر انہیں بے بنیاد وبے ثبات مقصدوں کے پیچھے دوڑتے رہنے میں گزر جاتی ہے۔ اور آخرت جو مقصودِ اصلی ہے اور حیاتِ لافانی ہے وہ عمر کے کسی حصہ میں خیال میں نہیں آتی۔ آیت کے مفہوم کا انطباق جس طرح دنیا پرست افراد واشخاص پر ہوتا ہے اسی طرح آخرت فراموش ودنیا پرست قوموں، حکومتوں اور نسلوں پر بھی ہوتا ہے۔ مشائخ صوفیہ نے کہا ہے کہ آیت سے صریح تعلیم دنیا سے زہد اور بے رغبتی کی نکلتی ہے۔

آیاتہا ۳۰ ۶۷ سُوْرَةُ الْمُلْكِ مَكِّيَّةٌ ۷۷ رکوعاتہا ۲

اس کی تیس آیتیں ہیں سورۂ ملک مکہ میں نازل ہوئی اور دو رکوع

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

تَبٰرَكَ الَّذِیْ بِیَدِهِ الْمُلْكُ ۫ وَ هُوَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ

بڑا عالی شان ہے وہ (اللہ) جس کے ہاتھ میں (ساری) حکومت ہے، اور وہی ہر چیز پر

قَدِیْرُ ۙ (۱) الَّذِیْ خَلَقَ الْمَوْتَ وَ الْحَیٰوةَ لِیَبْلُوَكُمْ اَیُّكُمْ

قادر ہے ف۱ وہ وہی ہے جس نے موت اور زندگی کو پیدا کیا تاکہ تمہیں آزمائے کہ

اَحْسَنُ عَمَلًا ؕ وَ هُوَ الْعَزِیْزُ الْغَفُوْرُ ۙ (۲) الَّذِیْ خَلَقَ

عمل میں کون بہتر ہے ف۲ اور وہ بڑا زبردست ہے، بڑا مغفرت والا ہے ف۳ جس نے

سَبْعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا ؕ مَا تَرٰی فِیْ خَلْقِ الرَّحْمٰنِ مِنْ

سات آسمان تہ بہ تہ پیدا کر دیئے تو (خدائے) رحمٰن کی صنعت میں کوئی فتور

تَفٰوُتٍ ؕ فَارْجِعِ الْبَصَرَ ۙ هَلْ تَرٰی مِنْ فُطُوْرٍ (۳) ثُمَّ

نہ دیکھے گا سو تو پھر نگاہ ڈال کر دیکھ لے کہیں تجھ کو کوئی خلل نظر آتا ہے؟

ارْجِعِ الْبَصَرَ كَرَّتَیْنِ یَنْقَلِبْ اِلَیْكَ الْبَصَرُ خَاسِئًا

پھر بار بار نگاہ ڈال کر دیکھ نگاہ (ہی آخر) ذلیل، درماندہ ہو کر تیری طرف

وَّ هُوَ حَسِیْرٌ (۴) وَ لَقَدْ زَیَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْیَا بِمَصَابِیْحَ

لوٹ آئے گی ف۴ ہم نے بے شک قریب کے آسمان کو چراغوں سے آراستہ کر رکھا ہے

وَ جَعَلْنٰهَا رُجُوْمًا لِّلشَّیٰطِیْنِ وَ اَعْتَدْنَا لَهُمْ عَذَابَ

اور ہم نے ان کو شیطانوں کے مارنے کا ذریعہ بھی بنایا ہے اور ہم نے اُن کے لئے دوزخ کا عذاب بھی



ف۱ ملکیت اور قدرت دونوں اسی ذات واحد کی کامل اور غیر مشترک ہیں۔ کلمۂ ملک میں خود ہی یہ مفہوم آگیا تھا۔ آیت کے دوسرے جزء نے اور زیادہ تصریح وتاکید کر دی۔ بعض محققین سے یہ نکتہ بھی منقول ہے کہ بادشاہت اور حکومت عموماً محل موجود اور کیفیت حاضر تک محدود سمجھی جاتی ہے۔ قدرت اس کے مقابلہ میں عام ووسیع ہے تو آیت کے جزء ثانی نے یہ صاف کر دیا کہ صرف موجودات ہی کی بادشاہت وحکومت نہیں بلکہ سارے آیندہ ممکنات پر بھی حق تعالیٰ کی ملکیت اور قدرت اسی طرح وسیع ہے۔ بِیَدِهِ۔ ید کے لفظی معنی ہاتھ کے ہیں، لیکن یہاں مراد اس کے مجازی معنی قبضہ یا تصرف کا ہونا بالکل ظاہر ہے۔ خود اردو میں بھی ایسے موقع پر "ہاتھ" سے مراد یہ جسمانی عضو نہیں۔ بلکہ قبضہ، اختیار، ملک وتصرف ہی ہوتی ہے۔ اور حکومت یا بادشاہت کسی بھی بادشاہ کے "ہاتھ" میں نہیں بلکہ ملک وتصرف ہی میں ہوتی ہے۔ اس لئے آیت میں یَد کے مجازی معنی حق تعالیٰ کے اعتبار سے نہیں، بلکہ الْمُلْكُ ہی کے لحاظ سے کرنا پڑے۔ الْمُلْكُ۔ ال استغراق کا ہے یعنی جو کچھ بھی ہے تصور میں آسکے یا نہ آسکے سب اسی کا مملوک ومحکوم ہے۔ ملک وقدرت ان دونوں صفات میں مشرک قوموں کو بڑی ٹھوکریں لگی تھیں،۔ قرآن مجید اسی لئے اس کثرت سے ان کا اثبات حق تعالیٰ کے حق میں کرتا ہے۔

ف۲ اور اسی کے لحاظ سے آخرت میں جزاء وسزا دے گا۔ خَلَقَ الْمَوْتَ وَالْحَیٰوةَ۔ یہاں یہ بتا دیا کہ خود موت وزندگی بھی تمام دوسری ایجابی وسلبی مخلوقات کی طرح حق تعالیٰ کی مخلوق ہی ہیں۔ کوئی دیوی دیوتا نہیں، جیسا کہ بہت سی جاہلی قوموں نے سمجھ رکھا ہے۔ خَلَقَ الْمَوْتَ۔ موت عدم محض یا فقط سلب حیات کا نام نہیں، جیسا کہ بعض جاہلی فلاسفہ نے خیال کیا ہے، ایک مستقل وجودی مخلوق ہے۔ واستدل بھٰذہ الأیة من قال ان الموت امر وجودی لانه مخلوق (ابن کثیر) والموت علی ماذھب الیه الکثیرون من اھل السنة صفة وجودیة تضادالحیٰوة (روح) قال اصحابنا انه صفة وجودیة مضادة للحیاة (کبیر) یہود کا ایک عقیدہ یہ بھی تھا کہ صرف حیات حق تعالیٰ کی پیدا کی ہوئی ہے باقی موت تو شیطان نے نافرمانی کر کے پیدا کرادی ہے۔ آیت سے اس اعتقاد کی تصحیح بھی مدنظر ہے۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ الْمَوْتَ وَالْحَیٰوةَ۔ حیات۔ کا محل عمل یا ظرف عمل ہونا تو بالکل ظاہر ہی ہے۔ یہ مہلت اور موقع اگر نہ حاصل ہو تو انسان اچھا برا عمل کرے ہی کس وقت۔ اور موت حسن عمل کے لئے بمنزلۂ شرط ہے۔ موت کے مشاہدہ سے دنیا کے فانی ہونے کا۔ اور آخرت کے اعتقاد سے وہاں کے اجر کا اگر یقین نہ ہو تو انسان حسنِ عمل کے لئے کوشش ہی کیوں کرے۔

ف۳ (جس کو چاہے بلا معاوضہ اور بلا کفارہ معاف کر دے اور جس حسن عمل پر جتنا چاہے اجر دے ڈالے) الْعَزِیْزُ۔ ہر جزاء وسزا پر قادر۔ عقاب وثواب دونوں اس کے اختیار میں۔

ف۴ (اے مخاطب!) آیت سے مقصود آسمانوں کی تعداد یا ہیئت یا جمود وغیرہ کا بیان کرنا نہیں بلکہ مقصود حق تعالیٰ کا فاطر کائنات کے کمال صناعی وصنعت گری کا اظہار ہے۔ آسمان، اس کی ماہیت وحقیقت جو کچھ بھی ہو۔ بہرحال حسن صنعت کا بہترین وکامل ترین نمونہ ہے، ہر عیب، ہر نقص سے پاک، تو جب اس مخلوق اعظم کا یہ حال ہے تو اور ساری مخلوق اس سے تو فروتر ہی ہے۔ ان کا اتنا مرتب ومحفوظ اور حسین وجمیل رکھنا اس کے لئے کیا دشوار ہے۔ آیت منکرین صنعت باری کے لئے ایک چیلنج ہے کہ ہر مخلوق کو چھان بین کر کے خوب غور سے دیکھ لیں کسی میں کوئی بات خلاف حکمت نہ پائیں گے۔ فَارْجِعِ الْبَصَرَ۔ محققین نے کہا ہے کہ یہ پہلی نظر عوام کی ہے جو صرف وجود اور حسن ظاہر دیکھ کر کمال صانع کے قائل ہو جاتے ہیں۔ ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ۔ اہل نظر نے کہا ہے کہ یہ دوسری نظر اہل نظر واہلِ حکمت کی ہے جو ہر ہر مخلوق کے مصالح کو دیکھ کر سمجھ لیتے ہیں کہ جو نظم تکوینی موجود ہے اس سے بہتر ہونا محال تھا اور اس پر مجال حرف گیری نہیں۔ یَنْقَلِبْ اِلَیْكَ الْبَصَرُ۔ عارفین نے کہا ہے کہ یہ تیسری نظر خواص اہل حق کی ہے جو اپنی نظر سے خود نادم ہو کر اپنے عجز وجہل کے معترف ہوتے ہیں۔ فَارْجِعِ الْبَصَرَ۔ امر فارجع تکلیفی وتشریعی نہیں تعجیزی ہے یعنی تم دیکھ لو، تجربہ کر لو، آخر خود ہی تھک جاؤ گے۔ كَرَّتَیْنِ صیغہ تثنیہ یہاں محض اظہار تعدد کے لئے ہے دو کا متعین عدد مراد نہیں۔ والمراد بالتثنیة التکریر والتکثیر کما فی لبیک وسعدیک (بیضاوی)

السَّعِيْرِ ﴿٥﴾ وَ لِلَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ عَذَابُ جَهَنَّمَ ؕ

تیار کر رکھا ہے ف۵ اور جو لوگ اپنے پروردگار سے کفر کرتے ہیں اُن کے لئے دوزخ کا عذاب ہے

وَ بِئْسَ الْمَصِيْرُ ﴿٦﴾ اِذَآ اُلْقُوْا فِيْهَا سَمِعُوْا لَهَا شَهِيْقًا

اور وہ (بہت ہی) برا ٹھکانا ہے اُس میں جب یہ لوگ ڈالے جائیں گے تو اُس کی (بڑی) زور کی گرج سنیں گے

وَّ هِيَ تَفُوْرُ ﴿٧﴾ تَكَادُ تَمَيَّزُ مِنَ الْغَيْظِ ؕ كُلَّمَآ اُلْقِيَ فِيْهَا

اور وہ اس طرح جوش مار رہی ہوگی کہ گویا ابھی غصہ سے پھٹنے کو ہے، جب جب اُس کے اندر کوئی

فَوْجٌ سَاَلَهُمْ خَزَنَتُهَآ اَلَمْ يَاْتِكُمْ نَذِيْرٌ ﴿٨﴾ قَالُوْا بَلٰى قَدْ

گروہ (کافروں کا) ڈالا جائے گا تو اس کے محافظ ان لوگوں سے پوچھیں گے کیا تمہارے پاس کوئی ڈرانے والا نہیں آیا تھا ف۶ وہ کہیں

جَآءَنَا نَذِيْرٌ ۙ فَكَذَّبْنَا وَ قُلْنَا مَا نَزَّلَ اللّٰهُ مِنْ شَيْءٍ ۚ

گے کیوں نہیں، ضرور ہمارے پاس ڈرانے والا آیا تھا، لیکن ہم نے اُس کو جھٹلایا اور کہا کہ خداوند نے کچھ بھی نازل نہیں کیا،

اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا فِيْ ضَلٰلٍ كَبِيْرٍ ﴿٩﴾ وَ قَالُوْا لَوْ كُنَّا نَسْمَعُ اَوْ نَعْقِلُ

تم خود ہی ایک بڑے خبط میں پڑے ہوئے ف۷ اور (یہ بھی) کہیں گے کہ ہم اگر سن لیتے یا عقل ہی سے کام لیتے

مَا كُنَّا فِيْٓ اَصْحٰبِ السَّعِيْرِ ﴿١٠﴾ فَاعْتَرَفُوْا بِذَنْۢبِهِمْ ۚ

تو ہم اہلِ دوزخ میں سے نہ ہوتے ف۸ غرض اپنے جرم کا اقرار کریں گے

فَسُحْقًا لِّاَصْحٰبِ السَّعِيْرِ ﴿١١﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ يَخْشَوْنَ

سو لعنت ہے اہلِ دوزخ پر بے شک جو لوگ اپنے پروردگار سے

رَبَّهُمْ بِالْغَيْبِ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّ اَجْرٌ كَبِيْرٌ ﴿١٢﴾ وَ اَسِرُّوْا قَوْلَكُمْ

بے دیکھے ڈرتے ہیں اُن کے لئے مغفرت اور اجر عظیم ہے ف۹ اور تم لوگ (خواہ) چھپا کر کہو

اَوِ اجْهَرُوْا بِهٖ ؕ اِنَّهٗ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ﴿١٣﴾ اَلَا يَعْلَمُ مَنْ

یا پکار کر کہو وہ دلوں تک کی باتوں سے خوب آگاہ ہے کیا وہی آگاہ نہ ہوگا جس نے



ف۵ شیطانوں کے لئے عذاب جہنم کا تیار رہنا ایک معلوم و معروف مسئلہ ہے۔ بِمَصَابِيْحَ۔ مصابیح' سے مراد ستاروں کا ہونا بالکل ظاہر ہے۔ وھی الکواکب التی وضعت فیھا من السیارات والثوابت (ابن کثیر) وَ ...... بِمَصَابِيْحَ۔ ستاروں سے ایک بڑی غرض آسمانِ دنیا کی زینت و آرائش ہے، یہ قرآن مجید میں پہلے بھی بیان ہو چکا ہے۔ وَ ...... لِلشَّيٰطِيْنِ۔ ستاروں کے رجم شیاطین پر حاشیے پہلے گزر چکے۔ سورۃ الحجر (پ۱۴) سورۃ الصافات (پ۲۳) وغیرہ میں۔ آیت کے الفاظ سے یہ لازم نہیں آتا کہ بجنسہٖ کوئی ستارہ ہی شیطان کو پھینک مارا جاتا ہو، بلکہ جیسا صاحب تفسیر عزیزی نے لکھا ہے ممکن ہے کہ ملائکہ اجزاء ہوا اور بخارات کو ستاروں سے روشن کر کے شیطانوں پر مارتے ہوں۔ ف۶ (جس نے تم کو اس عذاب سے ڈرایا ہو؟) كُلَّمَآ ...... نَذِيْرٌ۔ دوزخ میں کافروں کے مختلف گروہ اپنے اپنے مرتبۂ کفر کے لحاظ سے ڈالے جائیں گے۔ یہ سوال ہر نئے گروہ سے ہوگا۔ فرشتوں کے سوال کا مطلب یہ ہوگا کہ یہ شدید عذاب تو ایسی چیز تھی کہ تمہیں اس کی خبر اگر بدرجۂ احتمال پہنچتی، جب بھی تمہیں اس سے اپنے کو بچانا واجب تھا تو کیا ایسے ہولناک انجام کی تمہیں سرے سے خبر ہی نہیں پہنچی تھی؟ تَكَادُ تَمَيَّزُ مِنَ الْغَيْظِ۔ یہ فقرہ جہنم کے جوش و خروش کی بے انتہا شدت ظاہر کرنے کو ہے۔ ف۷ (کہ وحی اور ثبوت اور آخرت وغیرہ کے ڈھکوسلوں میں پڑے ہوئے ہو) قَالُوْا ...... نَذِيْرٌ۔ منکرین حشر اب دوزخ میں پہنچ کر اقبال کریں گے کہ منذرین کی آواز کانوں میں پڑتا کیسا پوری کی پوری تعلیم ہم تک پہنچ چکی تھی، یہ شامت تو ہماری خود ہی تھی کہ ہم ڈھٹائی کیساتھ پیمبروں کی تکذیب کرتے اور الٹا انہیں کو خبطی قرار دیتے رہے۔ اِنْ ...... كَبِيْرٍ۔ آج ہمارے "روشن خیالوں" اور "عقلیین" کا جو فتویٰ اہل مذہب کے متعلق ہے، وہ کیا اس سے کچھ بہت مختلف ہے؟ ف۸ منکرین اب اعتراف کریں گے کہ یہ توحید، رسالت و آخرت کے عقائد تو ایسے کھلے ہوئے اور عقل سلیم کے اس قدر مطابق تھے کہ ہم نے خود ہی اگر اپنی عقل و دماغ سے کام لیا ہوتا تو انہیں نتیجوں تک پہنچ جاتے، چہ جائیکہ جب راست باز منذرین یقین دلانے والے اس کا یقین دلا رہے تھے ہماری شامت کی انتہا تھی کہ پھر بھی ہم انکار ہی پر تلے رہے۔ لَوْ كُنَّا نَسْمَعُ۔ نسمع سے مراد دلیل سمعی اور طریق تقلید لی گئی ہے۔ اَوْ نَعْقِلُ۔ نعقل سے مراد دلیل عقلی اور طریق تحقیق لی گئی ہے۔ ف۹ (جس کا ظہور کامل آخرت میں ہوگا) يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ۔ یہی خشیتِ الٰہی ہی تو ہے جو انہیں ایمان وطاعت کی طرف لاتی ہے۔ بِالْغَيْبِ۔ ایمان بالغیب کی طرح یہ خشیت بالغیب کی بھی تصریح اس امر کو ظاہر کر دیتی ہے کہ کسی کا مرتبہ ایمان و خشیت جس درجہ کا بھی ہو، بہر حال کوئی نہ کوئی درجۂ غیب ان کے لئے بھی باقی رہے گا۔ یہ شہود کامل اس عالم ناسوت میں بشر کے لئے ممکن نہیں۔

ع ۱۲/۱

خَلَقَ ؕ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ ﴿۱۴﴾ هُوَ الَّذِیْ جَعَلَ لَكُمُ

پیدا کیا ہے؟ وہ تو (بڑا ہی) باریک بین اور (پورا) باخبر ہے ف۱۰ وہ وہی ہے، جس نے زمین کو تمہارے لئے

الْاَرْضَ ذَلُوْلًا فَامْشُوْا فِیْ مَنَاكِبِهَا وَكُلُوْا مِنْ رِّزْقِهٖ ؕ

مسخر کر دیا تو تم اُس کے راستوں میں چلو پھرو اور اللہ کی (دی ہوئی) روزی میں سے کھاؤ (پیو)

وَاِلَيْهِ النُّشُوْرُ ﴿۱۵﴾ ءَاَمِنْتُمْ مَّنْ فِی السَّمَآءِ اَنْ يَّخْسِفَ

اور اسی کے پاس زندہ ہو کر جانا ہے، ف۱۱ کیا تم اس سے نڈر ہو گئے ہو کہ جو آسمان میں ہے، وہ کہیں تم کو زمین میں

بِكُمُ الْاَرْضَ فَاِذَا هِیَ تَمُوْرُ ﴿۱۶﴾ اَمْ اَمِنْتُمْ مَّنْ فِی السَّمَآءِ

دھنسا نہ دے اور وہ تھرتھرانے لگے؟ ف۱۲ کیا تم اس سے نڈر ہو گئے ہو کہ جو آسمان میں ہے

اَنْ يُّرْسِلَ عَلَيْكُمْ حَاصِبًا ؕ فَسَتَعْلَمُوْنَ كَيْفَ

وہ تمہارے اُوپر ہوائے تند بھیج دے؟ سو عنقریب تمہیں معلوم ہو جائے گا کہ میرا ڈرانا

نَذِيْرِ ﴿۱۷﴾ وَلَقَدْ كَذَّبَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ فَكَيْفَ كَانَ

کیسا تھا؟ ف۱۳ اور ان سے پہلے جو لوگ گزرے ہیں انہوں نے بھی تو جھٹلایا تھا، سو میرا عذاب کیسا

نَكِيْرِ ﴿۱۸﴾ اَوَلَمْ يَرَوْا اِلَى الطَّيْرِ فَوْقَهُمْ صٰٓفّٰتٍ وَّيَقْبِضْنَ ؕ

(اُن پر واقع) ہوا؟ ف۱۴ کیا ان لوگوں نے اپنے اوپر پرندوں پر نظر نہیں کی کہ پر پھیلائے ہوئے ہیں اور سمیٹ بھی لیتے ہیں

مَا يُمْسِكُهُنَّ اِلَّا الرَّحْمٰنُ ؕ اِنَّهٗ بِكُلِّ شَیْءٍۢ بَصِيْرٌ ﴿۱۹﴾

انہیں کوئی اور نہیں تھامے رہتا ہے، بجز خدائے رحمٰن کے، وہی ہر چیز کو خوب دیکھے بھالے ہوئے ہے ف۱۵

اَمَّنْ هٰذَا الَّذِیْ هُوَ جُنْدٌ لَّكُمْ يَنْصُرُكُمْ مِّنْ دُوْنِ

بھلا (خدائے) رحمٰن کے سوا وہ کون ہے جو تمہارا لشکر بن کر تمہاری

الرَّحْمٰنِ ؕ اِنِ الْكٰفِرُوْنَ اِلَّا فِیْ غُرُوْرٍ ﴿۲۰﴾ اَمَّنْ هٰذَا

نصرت کر سکے؟ کافر تو بڑے دھوکے میں پڑے ہوئے ہیں ف۱۶ بھلا وہ کون ہے

ف۱۰ ان مشرک جاہلی قوموں کی حماقت پر تعریض ہے جو ایک طرف خدا کو خدا بھی مانے جاتے ہیں اور دوسری طرف اس کے علم کو ناقص اور جزئیات پر غیر حاوی بھی تسلیم کرتے ہیں! اَللَّطِيْفُ۔لطیف۔ سے مراد ہے بڑی بڑی نازک و دقیق حکمتوں اور تدبیروں والا۔ یراد به دقائق تدبیر لهم وفیهم (کبیر) ف۱۱ بندوں کو ترغیب ہے کہ زمین سے جو چاہو کام لو، جس طرح چاہو رہو سہو، بس صرف اتنا یاد رہے کہ تم بندے ہو، خدا نہیں ہو، خود مختار و مطلق العنان نہیں ہو، خدا کے قانون کے محکوم و پابند ہو اور اسی کے سامنے اپنے ہر عمل کے جوابدہ ہو۔ مِنْ رِّزْقِهٖ۔ یاد دلا دیا کہ جو کچھ تمہیں کھانے پینے کو مل رہا ہے یہ سب حق تعالیٰ کا ہی عطیہ تو ہے۔ هُوَ...... ذَلُوْلًا۔ یہ ارشاد ہوا کہ زمین میں تمہارے لئے ہر قسم کے تصرفات کی اہلیت رکھ دی گئی ہے، تم تو خود اس پر حاکم و متصرف ہو، اسلئے اسی کو دیوی سمجھ لینا کیسی حماقت ہے۔ ف۱۲ یعنی کیا تم نے اپنے کو عذابِ الٰہی کی گرفت سے محفوظ و مصئون سمجھ لیا ہے؟ اگر ایسا ہے تو یہ مجرمانہ غفلت کی انتہاء ہے۔ مَنْ فِی السَّمَآءِ۔ سے یہ مراد تو ہو ہی نہیں سکتی کہ وہ آسمان پر کہیں بیٹھا ہوا ہے۔ وهذا لأية لايمكن اجراؤها علی ظاهرها باتفاق المسلمين (کبیر) مراد وہ ذاتِ اعظم ہے جس کا حکم و تصرف آسمان پر چل رہا ہے۔ تقدير الأية من فی السماء سلطانهٗ وملكهٗ قدرته والغرض من ذكر السمآء تفخيم سلطان الله وتعظيم قدرتہ (کبیر) ای من ملكوته فی السمآء لانها مسكن ملائكته ومنها تنزل قضاياه وكتبهٗ واوامرهٗ ونواهيه (مدارک) بعض نے مَنْ فِی السَّمَآءِ سے مراد آسمانی ملائکۂ عذاب سے لی ہے۔ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ السمآء کا لفظ محض جہت علو اور غایت شرف کے اظہار کے لئے ہو۔ ف۱۳ یعنی کیسا صحیح، کتنا مطابقِ واقعہ اور کتنا شدید! فَسَتَعْلَمُوْنَ۔ اس سے مراد ہے کہ موت کے ساتھ ہی۔ مَنْ فِی السَّمَآءِ پر حاشیہ ابھی اوپر گزر چکا۔ ف۱۴ اگر ماضی سے نمونے ہی اُس عذاب کے تلاش کرنے ہیں تو تاریخ و سیر کے صفحات کا مطالعہ کر لیں کہ کیسی کیسی پُر قوت قومیں اور امتیں سرکشی کی پاداش میں ہلاک ہو چکی ہیں۔ ف۱۵ (اور جس میں جو تصرف چاہے، اپنے حسبِ مرضی و مشیت کرتا رہتا ہے) پرندوں کی قوتِ پرواز، ان کا وہ ہوا کی موجوں کو چیرتے ہوئے جانا، ان کا وہ اتنی بلندیوں پر اپنے جسم کا توازن قائم رکھنا، یہ سب انسان کے لئے کیسے حیرت انگیز مشاہدات ہیں اور ان سے کیسا سبق حق تعالیٰ کی صناعی کا ملتا ہے۔ ف۱۶ اور کافر تو وہی ہیں جو خدائے واحد کے بجائے ادھر اُدھر کے سہاروں اور آسروں میں الجھے رہتے ہیں) اَمَّنْ...... الرَّحْمٰنِ۔ مثال دفع مضرت کی ہے۔ بتایا ہے کہ اس پر بجز خدائے رحمٰن کے کوئی قادر نہیں۔

الَّذِیْ یَرْزُقُكُمْ اِنْ اَمْسَكَ رِزْقَهٗ ۚ بَلْ لَّجُّوْا فِیْ عُتُوٍّ
جو تمہیں روزی پہنچا سکے اگر اللہ اپنی روزی بند کر لے؟ اصل یہ ہے کہ یہ لوگ جمے ہی ہوئے سرکشی
وَّنُفُوْرٍ ﴿٢١﴾ اَفَمَنْ یَّمْشِیْ مُكِبًّا عَلٰى وَجْهِهٖۤ اَهْدٰۤى
اور نفرت میں ہیں ف۱۷ سو کیا جو شخص اپنے منہ کے بل گرتا ہوا چل رہا ہو کیا وہ بہتر رہرو ہو گا
اَمَّنْ یَّمْشِیْ سَوِیًّا عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ﴿٢٢﴾ قُلْ
یا وہ جو سیدھا ایک ہموار سڑک پر چلا جا رہا ہو؟ ف۱۸ آپ کہہ دیجئے
هُوَ الَّذِیْۤ اَنْشَاَكُمْ وَ جَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَ الْاَبْصَارَ
کہ اللہ وہی ہے جس نے تمہیں پیدا کیا اور تمہیں کان اور آنکھیں اور دل دیے
وَ الْاَفْـِٕدَةَ ؕ قَلِیْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ﴿٢٣﴾ قُلْ هُوَ الَّذِیْ
(مگر) تم لوگ بہت ہی کم شکر کرتے ہو آپ کہہ دیجئے کہ اللہ وہی ہے جس نے
ذَرَاَكُمْ فِی الْاَرْضِ وَ اِلَیْهِ تُحْشَرُوْنَ ﴿٢٤﴾ وَ یَقُوْلُوْنَ
تمہیں زمین پر پھیلایا اور تم اُس کے پاس اکٹھے کئے جاؤ گے ف۱۹ اور یہ لوگ پوچھتے ہیں کہ
مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِیْنَ ﴿٢٥﴾ قُلْ اِنَّمَا الْعِلْمُ
یہ وعدہ کب (پورا) ہو گا اگر تم سچے ہو ف۲۰ آپ کہہ دیجئے کہ (متعین) علم تو بس
عِنْدَ اللّٰهِ ۪ وَ اِنَّمَاۤ اَنَا نَذِیْرٌ مُّبِیْنٌ ﴿٢٦﴾ فَلَمَّا رَاَوْهُ
اللہ ہی کو ہے، اور میں تو بس ایک کھلا ہوا ڈرانے والا ہوں ف۲۱ پھر جب وہ اس (قیامت) کو
زُلْفَةً سِیْٓـَٔتْ وُجُوْهُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا وَ قِیْلَ هٰذَا الَّذِیْ
پاس آتا دیکھ لیں گے تو کافروں کے چہرے بگڑ جائیں گے اور ان سے کہا جائے گا یہی ہے وہ جسے
كُنْتُمْ بِهٖ تَدَّعُوْنَ ﴿٢٧﴾ قُلْ اَرَءَیْتُمْ اِنْ اَهْلَكَنِیَ اللّٰهُ
تم طلب کیا کرتے تھے ف۲۲ آپ کہئے کہ اچھا یہ بتلاؤ اگر اللہ مجھے اور میرے ساتھ والوں کو

ف۱۷ (اور بلا کسی شائبہ ودلیل کے کفر وشرک میں مبتلا ہیں) اَمَّنْ ...... رِزْقَهٗ۔ مثال ایصال نفع کی ہے کہ اس پر بھی بجز خدائے رحمٰن کے کوئی قادر نہیں۔ ف۱۸ آیت کے اندر پہلی مثال کافر کی ہے، اور دوسری مثال مومن کی۔ اَفَمَنْ یَّمْشِیْ ...... وَجْهِهٖ۔ کافر کا راستہ ہی زیغ وضلالت کا ہوتا ہے، اور وہ سر کے بل گرتا ہی جاتا ہے ہلاکتوں میں اس کا نقطۂ نظر ہی کائنات کی ہر شے سے متعلق اوندھا ہوتا ہے۔ اَمَّنْ ...... مُّسْتَقِیْمٍ۔ مومن سیدھے قد کے ساتھ تنا ہوا چلتا ہے۔ افراط وتفریط کے غاروں، گڑھوں سے بچتا ہوا۔ ف۱۹ تمہیں چلنا اس کے قانون پر ہے جو انفرادی اور اجتماعی ہر قسم کی نعمتوں کا جامع اور مالک ہے۔ قُلْ هُوَ الَّذِیْۤ اَنْشَاَكُمْ الخ۔ اس آیت میں خطاب افراد انسانی سے ہے۔ قُلْ هُوَ الَّذِیْ ذَرَاَكُمْ الخ اس آیت میں خطاب اجتماع انسانی سے ہے۔ ف۲۰ (اے مسلمانو!) منکرین حشر اہل ایمان سے یہ سوال طنز واستہزاء کی راہ سے کیا کرتے تھے۔ ف۲۱ (اور عبد محض، مجھے غیب کی کیا خبر۔ قیامت کا واقع کر دینا نہ میرے اختیار میں نہ اس کا وقت میرے علم میں) مشرکوں کے سوال پیمبر سے اپنے عقیدہ میں بس وہی حلول ومظہریت کا اعتقاد رکھتے تھے۔ ف۲۲ یہ کہنے والے فرشتے ہوں گے اور یہ اہل جہنم سے ان کی مزید توبیخ اور زیادہ دل جلانے کے لئے کہا جائے گا۔ رَاَوْهُ۔ ضمیرہٗ اسی یوم موعود کی جانب ہے۔ اے الوعد یعنی العذاب الموعود (مدارک) یعنی العذاب فی الأخرة علی قول اکثر المفسرین (معالم) سِیْٓـَٔتْ وُجُوْهُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا۔ یعنی جب قیامت واقعۃً آنے لگے گی تو منکرین کے چہرے فرط ہیبت ودہشت سے بگڑ کر رہ جائیں گے۔



www.only1or3.com

و۲۳ مقصد یہ ہے کہ ہم پر دنیا میں جو گزرے گی وہ تو گزر کر رہے گی۔ اور کامیابی ہو یا ناکامی، ہر حالت میں اس کا انجام مومنین کے حق میں اچھا ہی ہے۔ تم اپنی خبر لو، اور اپنے لئے فکر کرو، کہ تمہارے کفر وانکار کا انجام کیا ہوتا ہے۔ اِنْ ...... مَعِیَ۔ یعنی اگر تمہاری آرزو اور تمہارے گمان کے مطابق میری اور میرے ساتھیوں کی ہلاکت بھی ہو جائے۔ اَوْ رَحِمَنَا۔ یعنی اگر وعدۂ الٰہی اور ہماری امید کے مطابق ہم پر نزولِ رحمت ہی رہے۔ و۲۴ یعنی جب اپنے کو مبتلائے عذاب اور ہمیں اس سے محفوظ دیکھ لوگے جب تو عیاناً جان لوگے کہ ضلالت کی راہ تمہاری ہی تھی۔ اٰمَنَّا بِهٖ۔ اور ایمان کی برکت



وَمَنْ مَّعِيَ اَوْ رَحِمَنَا ۙ فَمَنْ يُّجِيْرُ الْكٰفِرِيْنَ مِنْ عَذَابٍ

ہلاک کر دے یا ہم پر رحمت کر دے تو کافروں کو عذاب دردناک سے کون

اَلِيْمٍ ﴿۲۸﴾ قُلْ هُوَ الرَّحْمٰنُ اٰمَنَّا بِهٖ وَعَلَيْهِ تَوَكَّلْنَا ۚ

بچالے گا؟ و۲۳ آپ کہئے وہی خدائے رحمٰن ہے ہم اس پر ایمان لائے اور اسی پر ہم توکل کرتے ہیں،

فَسَتَعْلَمُوْنَ مَنْ هُوَ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿۲۹﴾ قُلْ اَرَءَيْتُمْ

سو عنقریب تمہیں معلوم ہو جائے گا کہ کھلی ہوئی گمراہی میں کون ہے و۲۴ آپ کہیے کہ اچھا یہ بتلاؤ

ع ۲ ۱۱ ۲ اِنْ اَصْبَحَ مَآؤُكُمْ غَوْرًا فَمَنْ يَّاْتِيْكُمْ بِمَآءٍ مَّعِيْنٍ ﴿۳۰﴾ ع

کہ اگر تمہارا پانی نیچے کو غائب ہی ہو جائے تو کون ہے جو تمہارے پاس سوت کا پانی لے آئے؟ و۲۵

اٰیاتها ۵۲ ۶۸ سُوْرَةُ الْقَلَمِ مَكِّيَّةٌ ۲ رکوعاتها ۲

اس کی باون آیتیں سورۂ قلم مکہ میں نازل ہوئی اور دو رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ ۙ﴿۱﴾ مَآ اَنْتَ بِنِعْمَةِ رَبِّكَ

نون، قسم ہے قلم کی اور اس کی جو وہ (فرشتے) لکھتے ہیں و۱ کہ آپ اپنے پروردگار کے فضل سے

بِمَجْنُوْنٍ ۚ﴿۲﴾ وَاِنَّ لَكَ لَاَجْرًا غَيْرَ مَمْنُوْنٍ ۚ﴿۳﴾ وَاِنَّكَ

مجنون نہیں ہیں و۲ اور بے شک آپ کے لئے ایسا اجر ہے جو ختم ہونے والا نہیں و۳ اور بے شک آپ

لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيْمٍ ﴿۴﴾ فَسَتُبْصِرُ وَيُبْصِرُوْنَ ۙ﴿۵﴾ بِاَيِّكُمُ

اخلاق کے اعلیٰ مرتبہ پر ہیں و۴ عنقریب آپ بھی دیکھ لیں گے اور یہ لوگ بھی دیکھ لیں گے کہ تم میں سے

الْمَفْتُوْنُ ﴿۶﴾ اِنَّ رَبَّكَ هُوَ اَعْلَمُ بِمَنْ ضَلَّ عَنْ سَبِيْلِهٖ ۠

کس کو (واقعی) جنون تھا و۵ بے شک آپ کا پروردگار وہی خوب جانتا ہے اس کو جو اس کی راہ سے بھٹکا ہوا ہے



انشاءاللہ ہم کو عذابِ آخرت سے محفوظ کر دے گی۔ وَعَلَيْهِ تَوَكَّلْنَا۔ اور توکل کی برکت انشاءاللہ حوادث دنیوی کو دفع یا سہل کر دے گی۔ و۲۵ (پس جب حق تعالیٰ کے مقابلہ میں معمولی طبعی واقعات میں کسی کو تصرف کی قدرت نہیں تو عذابِ آخرت سے بچانے کی کس کی مجال ہو سکتی ہے۔ و۱ (نامۂ اعمال میں) نٓ۔ حروف مقطعات میں سے ہے۔ اور مقطعات کے لئے ملاحظہ ہو شروع سورۃ البقرۃ میں الٓمّٓ پر حاشیہ۔ صحیح معنٰی اللہ ہی کو معلوم ہیں۔ محققین سے دوات کے معنٰی منقول ہیں۔ عن الحسن والقتادة قالا هی الدواة (ابن کثیر) عن ابن عباس ان الله خلق النون وهی الدواة (ابن جریر) وقال الحسن وقتادة والضحاک النون الداوة (معالم) وَالْقَلَمِ۔ یہ قلم وہی ہے جس سے تمام خلق کی تقدیریں لوح محفوظ میں لکھ دی گئی ہیں۔ وَمَا يَسْطُرُوْنَ۔ فعل کے فاعل کاتب اعمال فرشتے ہیں۔ اے مایسطره الحفظة (مدارک) اے ماتکتب الملٰٓئكة الحفظة من اعمال بنی ادم (معالم) یہ بھی کہا گیا ہے کہ مراد کاتبان لوح محفوظ سے ہے۔ وقال اٰخرون بل المراد ههنا بالقلم الذی اجراه الله بالقدر حین کتب مقادیر الخلائق قبل ان یخلق السمٰوٰت والارضین (ابن کثیر) و۲ (جیسا کہ ان دشمنان دین و دشمنان عقل نے ٹھہرا لیا ہے بلکہ سب ہوشمندوں سے بڑھ کر ہوش مند اور دانا ترین ہیں) قسم کے مفہوم کے لئے ملاحظہ ہو پارہ ۱۴ کے آخر میں ضمیمہ "اقسام قرآن" پر۔ آیت کا مطلب یہ ہے کہ کاتب قدرت کے لئے قلم اور روشنائی اور خود کتبات لوح کی گواہی یہی ہے جو آگے کی آیتوں میں آ رہی ہے — آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے کمال دانائی کی شہادت تو سارے ہی صحائف تکوینی پیش کریں گے۔ کسی معاصر احمق وجاہل کی تکذیب وتعریض سے ہوتا کیا ہے۔ و۳ (اس لئے آپ ان مطاعن کو چندے صبر کے ساتھ برداشت کر لیجئے) لَاَجْرًا۔ یہ اجر بے نہایت ادائے فرائض نبوت پر ملے گا۔ و۴ اور وہ بھی اس مرتبہ پر کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت تو نظیر اور نمونہ کا کام دے گی زندگی کے ہر ہر شعبہ میں اور وہ بھی کسی ایک قوم، کسی ایک زمانہ کے لئے نہیں، ہر ملک، ہر قوم، ہر زمانہ کے لئے ایسی عدیم النظیر سیرت والے کی جانب جنون کی نسبت دینا خود اپنے پاگل پن کا ڈھنڈورا پیٹنا ہے۔ و۵ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو جن کا نام رہتی دنیا تک مشہور سے مشہور تر ہی ہوتا چلا جائے گا؟ یا ابوجہل اور ابولہب اور عناد ومخالفت کے دوسرے بڑے بڑے لیڈروں کو؟ فَسَتُبْصِرُ۔ یہ علم عنقریب ہو کر رہے گا۔ دنیا میں پوری طرح اور آخرت میں تو اس سے بھی زیادہ روشن ہو کر۔ بِاَيِّكُمُ۔ ب زائد ہے اور مراد اَيُّكُمْ ہے یعنی تم میں سے کون۔ وقال اٰخرون الباء فيه زائدة معناه ايكم المفتون (معالم) انما دخلت الباء فی قوله بايكم يقول علی تضمين الفعل فی قوله فستبصر و يبصرون (ابن کثیر) وهو قول الاخفش ابی عبيده وابن قتيبة ان الباء صلة زائدة والمعنی اَيُّكُمُ المفتون (کبیر)

وَ هُوَ اَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِيْنَ ﴿۷﴾ فَلَا تُطِعِ الْمُكَذِّبِيْنَ ﴿۸﴾ وَدُّوْا

اور وہی خوب جانتا ہے راہ پائے ہوؤں کو ف۶ تو آپ تکذیب کرنے والوں کا کہنا نہ مانئے یہ لوگ تو یہی چاہتے ہیں کہ

لَوْ تُدْهِنُ فَيُدْهِنُوْنَ ﴿۹﴾ وَلَا تُطِعْ كُلَّ حَلَّافٍ مَّهِيْنٍ ﴿۱۰﴾

آپ ڈھیلے پڑ جائیں تو یہ بھی ڈھیلے پڑ جائیں ف۷ اور آپ ایسے شخص کا بھی کہنا نہ مانئے گا جو بڑا قسمیں کھانے والا ہے، ذلیل ہے،

هَمَّازٍ مَّشَّآءٍ بِنَمِيْمٍ ﴿۱۱﴾ مَّنَّاعٍ لِّلْخَيْرِ مُعْتَدٍ اَثِيْمٍ ﴿۱۲﴾

طعنہ باز ہے، چلتا پھرتا چغل خور ہے، نیک کام سے روکنے والا ہے، حد سے گزرنے والا ہے،

عُتُلٍّ بَعْدَ ذٰلِكَ زَنِيْمٍ ﴿۱۳﴾ اَنْ كَانَ ذَا مَالٍ وَّبَنِيْنَ ﴿۱۴﴾

سخت گنہگار ہے، سخت مزاج ہے، اس کے علاوہ بدنسب بھی ہے، اس نظر سے کہ وہ مال اور اولاد والا ہے، ف۸

اِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِ اٰيٰتُنَا قَالَ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿۱۵﴾ سَنَسِمُهٗ

جب ہماری آیتیں اس کے سامنے پڑھی جاتی ہیں تو وہ کہتا ہے کہ یہ تو اگلوں کے خرافات ہیں تو ہم عنقریب اس کی ناک

عَلَى الْخُرْطُوْمِ ﴿۱۶﴾ اِنَّا بَلَوْنٰهُمْ كَمَا بَلَوْنَآ اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ

پر داغ لگائیں گے ف۹ ہم نے ان کی آزمائش کر دی ہے ف۱۰ جیسا ہم نے باغ والوں کی آزمائش کی تھی

اِذْ اَقْسَمُوْا لَيَصْرِمُنَّهَا مُصْبِحِيْنَ ﴿۱۷﴾ وَلَا يَسْتَثْنُوْنَ ﴿۱۸﴾

جب کہ ان لوگوں نے قسم کھائی تھی کہ ہم اس کا پھل ضرور صبح چل کر توڑ لائیں گے اور انہوں نے انشاء اللہ بھی نہیں کہا تھا،

فَطَافَ عَلَيْهَا طَآئِفٌ مِّنْ رَّبِّكَ وَ هُمْ نَآئِمُوْنَ ﴿۱۹﴾

سو اس (باغ) پر آپ کے پروردگار کی طرف سے ایک پھرنے والا (عذاب) پھر گیا اس حال میں کہ وہ سو رہے تھے

فَاَصْبَحَتْ كَالصَّرِيْمِ ﴿۲۰﴾ فَتَنَادَوْا مُصْبِحِيْنَ ﴿۲۱﴾ اَنِ

تو وہ (باغ) ایسا رہ گیا جیسا کٹا ہوا کھیت، پھر وہ ایک دوسرے کو پکارنے لگے کہ

اغْدُوْا عَلٰى حَرْثِكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰرِمِيْنَ ﴿۲۲﴾ فَانْطَلَقُوْا

اپنے کھیت پر سویرے چلو اگر تمہیں پھل توڑنا ہے، غرض وہ چلے



ف۶ (اس لئے فیصلہ اسی پر چھوڑے رہیے اس کے احاطہ علم سے کوئی بھی باہر نہیں وہی ہر ایک کو جزاء و سزا بھی اس کے مناسب حال دے لیگا) ف۷ یعنی ان کی تو عین تمنا ہی یہ ہے کہ آپ اپنے فرائض تبلیغ میں ڈھیلے پڑ جائیں تو یہ بھی اپنی شدت مخالفت و عناد میں ڈھیلے پڑیں۔ لیکن آپ ان کے کہے میں ہرگز نہ آیئے گا۔ جیسا کہ اب تک بھی نہیں آئے ہیں۔ کہاں آپ سرتاسر حق پر اور کہاں وہ سرتاسر باطل پر! ف۸ یعنی ایسا نہ ہونے پائے کہ آپ اس خیال سے کہ فلاں شخص سے اس بناء پر کہ وہ صاحب وجاہت اور صاحب اثر ہے، باوجود اس کی ان ساری خباثتوں کے اشتراک عمل کر لینا بھی مصلحت خیال کرنے لگیں۔ اَنْ كَانَ۔ ان الفاظ کا تعلق آیت ماقبل کے ابتدائی لفظ ولاتطع سے ہے۔ متعلق بقوله ولاتطع (مدارک) بعض نے یہ ترکیب بھی صحیح قرار دی ہے کہ ان کان کے قبل یکفر یا یجحد محذوف ہے اور ان کان اس سے متعلق اس صورت میں معنی یہ ہوں گے کہ وہ خبیث کفر و انکار اسی گھمنڈ میں آکر کرتا ہے کہ وہ دولت مند اور صاحب اولاد کثیر ہے۔ آیت اپنے عموم مفہوم کے لحاظ سے تو ہر خبیث و رذیل خصائل والے کافر معاند کے حق میں عام ہے۔ لیکن شان نزول کی روایتوں میں ایک مخصوص و متعین شخص ولید بن مغیرہ کا نام بھی آیا ہے جو انہیں صفات کا حامل تھا۔ والمراد الوليد بن المغيرة عندالجمهور (مدارک) حَلَّافٍ۔ ایسا شخص جو جھوٹی سچی قسمیں عادت کی بناء پر کھاتا رہتا ہو۔ قيل من يحلف بالله كاذبًا (جصاص) كثير الحلف بالباطل (معالم) كثير الحلف في الحق والباطل و كفى به مزجرة لمن اعتاد الحلف (کبیر) مَهِيْنٍ۔ ایسا شخص جو اپنی کمینی حرکتوں کی بناء پر خالق و مخلوق دونوں کی نظر میں ذلیل و خوار اور ہر طرح بے وقعت و بے اعتبار ہو چکا ہو۔ هَمَّازٍ۔ ایسا شخص جو طنز و تعریض سے دل دکھاتا رہتا ہو۔ اَثِيْمٍ۔ یعنی فسق پیشہ ہے۔ الصفة السابعة كونه اثيما وهو مبالغة في الاثم (کبیر) بعد یہاں مع کے معنی میں ہے۔ اے مع ذٰلک (معالم) زَنِيْمٍ۔ ایسا شخص جو کسی قوم یا قبیلہ سے نہ ہو مگر اس کی جانب منسوب کر دیا گیا ہو۔ انما الزنيم في لغة العرب هو الدعي في القول قاله ابن جرير وغير واحد من الائمة (ابن کثیر) وهو الدعي الملصق بالقوم وليس منهم (معالم) ف۹ یعنی اس کے کفر جیتانہ کی پاداش میں اس کے چہرہ اور ناک کو داغدار کر دیں گے۔ الْخُرْطُوْمِ۔ خرطوم ہاتھی کی سونڈ کو کہتے ہیں۔ انسان کی ناک یا چہرہ کے لئے اس کا استعمال محل ذم و تحقیر پر ہے۔ قال المبرد الخرطوم ههنا الانف وانما ذكر هٰذا اللفظ على سبيل الاستخفاف به (کبیر) والخرطوم انف الفيل فسمى انفه خرطومًا استقباحًا له (راغب) سَنَسِمُهٗ۔ س۔ یعنی ”عنقریب“ کو حشر سے متعلق سمجھا گیا ہے۔ قال ابو العالية ومجاهد اے نسود وجهه فنجعل له علمًا في الأخرة يعرف به (معالم) منهم من قال هٰذا الوسم يحصل في الأخرة (کبیر) بعض اقوال اس دنیا سے متعلق بھی ہیں۔ قال ابن عباس سنخطمه بالسيف وقد فعل ذٰلک يوم بدر (معالم) ومنهم من قال يحصل في الدنيا (کبیر) اور ممکن ہے کہ دنیا اور آخرت دونوں ہی عالم مراد ہوں کہ ایسے خبیث کو روسیاہی دونوں ہی جہانوں میں نصیب ہوتی ہے۔ قال ابو جعفر ابن جرير الى الله لامانع من اجتماع الجميع عليه في الدنيا والأخرة وهو متجه (ابن کثیر) ف۱۰ (کہ دیکھیں کون ہماری نعمتوں کا شکر ادا کرتا ہے اور کون ناشکری کی راہ اختیار کرتا ہے) بَلَوْنٰهُمْ۔ هم سے مراد مشرکین مکہ ہیں۔ خصوصًا ان کا خوش حال و خوش عیش طبقہ۔

وَ هُمْ يَتَخَافَتُوْنَ ﴿٢٣﴾ اَنْ لَّا يَدْخُلَنَّهَا الْيَوْمَ عَلَيْكُمْ

اور آپس میں باتیں چپکے چپکے کرتے کہ آج وہاں کوئی محتاج تم تک نہ

مِّسْكِيْنٌ ﴿٢٤﴾ وَّ غَدَوْا عَلٰى حَرْدٍ قٰدِرِيْنَ ﴿٢٥﴾ فَلَمَّا رَاَوْهَا

آنے پائے اور اپنے کو اس نہ دینے پر قادر سمجھے ف۱۱ تو جب اس (باغ) کو دیکھا تو

قَالُوْۤا اِنَّا لَضَآلُّوْنَ ﴿٢٦﴾ بَلْ نَحْنُ مَحْرُوْمُوْنَ ﴿٢٧﴾ قَالَ

بول اٹھے کہ یقیناً ہم راستہ بھول گئے ف۱۲ نہیں بلکہ اصل یہ ہے کہ ہماری قسمت ہی پھوٹ گئی ف۱۳ پھر ان میں سے جو

اَوْسَطُهُمْ اَلَمْ اَقُلْ لَّكُمْ لَوْ لَا تُسَبِّحُوْنَ ﴿٢٨﴾ قَالُوْا سُبْحٰنَ

(نسبۃً) بہتر تھا وہ بولا کہ کیوں میں نے تم سے کہا نہ تھا سو (اب) تسبیح کیوں نہیں کرتے ہو؟ ف۱۴ وہ لوگ بولے کہ ہمارا پروردگار

رَبِّنَاۤ اِنَّا كُنَّا ظٰلِمِيْنَ ﴿٢٩﴾ فَاَقْبَلَ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ

پاک ہے بے شک ہم ہی قصوروار ہیں ف۱۵ پھر ایک دوسرے کی طرف مخاطب ہوئے

يَّتَلَاوَمُوْنَ ﴿٣٠﴾ قَالُوْا يٰوَيْلَنَاۤ اِنَّا كُنَّا طٰغِيْنَ ﴿٣١﴾ عَسٰى

باہم الزام دیتے ہوئے ف۱۶ (پھر سب) بولے (کہ) ہائے ہماری شامت کہ ہم ہی سرکشی کرنے والے تھے، شاید کہ

رَبُّنَاۤ اَنْ يُّبْدِلَنَا خَيْرًا مِّنْهَاۤ اِنَّاۤ اِلٰى رَبِّنَا رٰغِبُوْنَ ﴿٣٢﴾

ہمارا پروردگار ہمیں اس سے بہتر (باغ) بدلہ میں دے دے، ہم تو (اب) اپنے پروردگار کی طرف رجوع ہوتے ہیں،

كَذٰلِكَ الْعَذَابُ ؕ وَ لَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ اَكْبَرُ ۘ لَوْ كَانُوْا

ف۱۷ عذاب اسی طرح (ہوا کرتا ہے) اور آخرت کا عذاب کہیں بڑھا ہوا ہے کاش یہ لوگ

يَعْلَمُوْنَ ﴿٣٣﴾ اِنَّ لِلْمُتَّقِيْنَ عِنْدَ رَبِّهِمْ جَنّٰتِ النَّعِيْمِ ﴿٣٤﴾

(اسے) جان لیتے ف۱۸ بے شک پرہیزگاروں کے لئے ان کے رب کے پاس آسائش کے باغ ہیں ف۱۹

اَفَنَجْعَلُ الْمُسْلِمِيْنَ كَالْمُجْرِمِيْنَ ﴿٣٥﴾ مَا لَكُمْ ۫ كَيْفَ

تو کیا ہم فرمانبرداروں کو نافرمانوں کا سا کر دیں گے؟ تمہیں کیا ہو گیا! تم کیسا

وقف لازم

ع ٣٣/٢

ف۱۱ یہ کن باغ والوں کا ذکر ہے؟ بعض نے کہا ہے کہ کوئی باغ حبشہ میں تھا۔ قيل كانوا من اهل الحبشة (ابن کثیر) عن عكرمة قال هم ناس من الحبشة (ابن جریر) ایک قول یہ بھی ہے کہ یہ باغ یمن میں تھا۔ عن ابن عباس قال كان بستان باليمن (معالم) قال سعيد بن جبير كانوا من قرية يقال لها فروان على ستة اميال من صنعاء (ابن کثیر) بہر حال جہاں کہیں بھی ہوا ایسا باغ تھا جس کی تلمیح سے اہلِ عرب خوب واقف تھے۔ اور قصہ کا ماحصل یہ ہے کہ جو اہل غفلت اپنی تدبیروں پر نازاں اور اہل حقوق کی حق تلفی میں لگے رہتے ہیں، وہ آخر خود ہی خسارہ میں رہتے ہیں۔ وَ لَا يَسْتَثْنُوْنَ۔ یعنی انہیں اس درجہ وثوق اپنے صبح کے پروگرام پر تھا کہ انہوں نے شب کی تجویزوں میں حق تعالیٰ کے ارادہ کا خیال ہی نہ آنے دیا۔ فَطَافَ...... نَآئِمُوْنَ۔ یہ لوگ تو سوتے کے سوتے رہے اور ادھر رات ہی بھر میں کوئی زمینی یا آسمانی آفت آکر باغ کا صفایا کر گئی۔ باغوں اور کھیتوں پر ایسی ناگہانی مصیبتیں ہر فصل اور ہر زمانہ میں برابر آتی ہی رہتی ہیں، کبھی گرم اور تیز لو نے سبزہ زار کو جھلسا دیا، کبھی تند آندھی نے درختوں کا ناس مار دیا۔ کبھی اتنا پالا پڑ گیا کہ کھیتی برباد ہو گئی۔ کہیں آسمان سے اولے ایسے پڑے کہ پتے چھیاں تک باقی نہ رہ گئیں وقس علی ہذا۔ وَ هُمْ...... مِسْكِيْنٌ۔ خدا فراموشی اور آخرت فراموشی کے ساتھ ساتھ یہ باغ والے، مسکینوں محتاجوں کے حصہ کے بھی روادار نہ تھے — کمال بخل یا شدت حرص سے ف۱۲ (جو کہیں یہاں نکل آئے) باغ اب باقی ہی کہاں تھا۔ جسے وہ لوگ دیکھ کر پہچانتے۔ یہی سمجھے کہ ہم کسی غلط جگہ آگئے ہیں۔ ف۱۳ (کہ بھلا چنگا باغ یوں لٹ گیا) یہ انہوں نے اس وقت کہا جب باغ کی بربادی کا پورا یقین آگیا۔ ف۱۴ یعنی توبہ واستغفار سے اپنی غلطی کا تدارک کیوں نہیں کرتے۔ اَوْسَطُهُمْ۔ یعنی ان لوگوں میں سے بہترین شخص۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما صحابی اور ائمہ تابعین نے یہی معنی لئے ہیں۔ اے اعدلهم و اعقلهم والفضلهم (معالم) قال ابن عباس مجاهد وسعيد بن جبير وعكرمة ومحمد بن كعب والربيع بن انس والضحاك وقتادة اے اخير هم (ابن کثیر) بعض نے لفظی معنی لے کر باغ کے مالکوں میں سے منجھلے بھائی سے مراد لی ہے۔ قَالَ...... لَّكُمْ۔ یہ شخص وہ تھا جس کا عقیدہ تو صحیح تھا لیکن عملاً یہ بھی ان لوگوں کا شریک حال ہو گیا تھا۔ لَوْ لَا تُسَبِّحُوْنَ تسبیح کے عموم میں توبہ، استغفار وغیرہ سب شامل ہیں۔ اے لولا تذكرون الله وتعوبون اليه من خبث نيتكم (مدارک) کہنے والے کا مطلب یہ تھا کہ پچھلے گناہ کی معافی اور آیندہ کے لئے احتیاط کی فکر کرو۔ ف۱۵ اس ذرا سے فقرہ کے اندر تمہید استغفار اور نفس استغفار دونوں آگئے۔ ف۱۶ جیسا کہ کام بگڑ جانے پر دنیا میں عموماً وعادتاً ہوا کرتا ہے۔ ف۱۷ یعنی توبہ وتدارک کرنے میں۔ يُبْدِلَنَا خَيْرًا مِّنْهَا۔ بدل عام ہے خواہ دنیا میں ملے خواہ آخرت میں اور عجب نہیں کہ دونوں جگہ ہو۔ صحابی ابن مسعود رضی اللہ عنہ کا قول نقل ہوا ہے کہ بہتر باغ انہیں دنیا ہی میں مل گیا۔ اور مجاہد تابعی رحمۃ اللہ علیہ سے بھی ایسا ہی منقول ہے۔ عن ابن مسعودؓ المعنى انهم اخلصوا فابدلهم به جنة (مدارک) عن مجاهد تابوا فابدلوا خيرا منه (مدارک) ف۱۸ کاش بندوں کو اس حقیقت کا علم ہوتا اور استحضار رہا کرتا کہ معصیت ونافرمانی کی پاداش میں جو عذاب اس دنیا میں کبھی کبھی ہوتا رہتا ہے۔ جب اس کا نمونہ یہ ہے تو کفر وانکار پر عذاب جس کا پورا ظہور آخرت ہی میں ہوگا۔ ظاہر ہے کہ وہ اس سے کس درجہ بڑھا ہوا ہوگا۔ ف۱۹ یہاں یہ بتلا دیا کہ جنات النعیم میں داخلہ کا سبب تقوی ہوگا اور تقوی کا ابتدائی اور لازمی درجہ ایمان ہے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



تَحْكُمُوْنَ ﴿٣٦﴾ اَمْ لَكُمْ كِتٰبٌ فِيْهِ تَدْرُسُوْنَ ﴿٣٧﴾ اِنَّ لَكُمْ

فیصلہ کرتے ہو و۲۰ کیا تمہارے پاس کوئی (آسمانی) کتاب ہے جس میں تم پڑھتے ہو کہ اس میں تمہارے لئے

فِيْهِ لَمَا تَخَيَّرُوْنَ ﴿٣٨﴾ اَمْ لَكُمْ اَيْمَانٌ عَلَيْنَا بَالِغَةٌ اِلٰى يَوْمِ

وہ چیز (درج) ہے جسے تم پسند کرتے ہو؟ و۲۱ کیا ہمارے ذمہ کچھ تمہارے حق میں کھائی ہوئی قسمیں ہیں قیامت تک باقی

الْقِيٰمَةِ ۙ اِنَّ لَكُمْ لَمَا تَحْكُمُوْنَ ﴿٣٩﴾ سَلْهُمْ اَيُّهُمْ بِذٰلِكَ

رہنے والی کہ تم کو وہ چیزیں ملیں گی جن کا تم فیصلہ کر رہے ہو؟ و۲۲ ان سے پوچھئے کہ ان میں سے کون اس کا

زَعِيْمٌ ﴿٤٠﴾ اَمْ لَهُمْ شُرَكَآءُ ۚ فَلْيَاْتُوْا بِشُرَكَآئِهِمْ اِنْ كَانُوْا

ذمہ دار ہے؟ کیا ان کے ٹھہرائے ہوئے کچھ شریک (خدائی) ہیں اچھا تو یہ پیش کریں اپنے ان شریکوں کو اگر

صٰدِقِيْنَ ﴿٤١﴾ يَوْمَ يُكْشَفُ عَنْ سَاقٍ وَّيُدْعَوْنَ اِلَى

یہ سچے ہیں و۲۳ وہ دن (یاد کرنے کے قابل ہے) جب ساق کی تجلی فرمائی جائے گی، اور سجدہ کی طرف

السُّجُوْدِ فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ ﴿٤٢﴾ خَاشِعَةً اَبْصَارُهُمْ

بلایا جائے گا، تو سجدہ نہ کر سکیں گے و۲۴ ان کی آنکھیں جھکی ہوں گی

تَرْهَقُهُمْ ذِلَّةٌ ۗ وَقَدْ كَانُوْا يُدْعَوْنَ اِلَى السُّجُوْدِ وَهُمْ

اور ان پر ذلت چھائی ہوگی، اور یہ لوگ سجدہ کی طرف بلائے جاتے تھے اس حال میں کہ وہ

سٰلِمُوْنَ ﴿٤٣﴾ فَذَرْنِيْ وَمَنْ يُّكَذِّبُ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ ۗ

صحیح سالم تھے و۲۵ تو آپ رہنے دیجئے مجھے اور انہیں جو اس کلام کو جھٹلاتے ہیں

سَنَسْتَدْرِجُهُمْ مِّنْ حَيْثُ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿٤٤﴾ وَاُمْلِيْ لَهُمْ ۗ

ہم انہیں آہستہ آہستہ لئے جا رہے ہیں اس طور پر کہ انہیں خبر نہیں اور میں انہیں مہلت دے رہا ہوں،

اِنَّ كَيْدِيْ مَتِيْنٌ ﴿٤٥﴾ اَمْ تَسْـَٔلُهُمْ اَجْرًا فَهُمْ مِّنْ مَّغْرَمٍ

بے شک میری تدبیر بڑی مضبوط ہے و۲۶ کیا آپ ان سے کچھ معاوضہ مانگتے ہیں کہ وہ (اس) تاوان سے

و۲۰ (جو اتنے کھلے ہوئے فرق کو محسوس نہیں کرتے) مطلب یہ ہوا کہ متقین کو یہ درجا اگر نہ ملے تو گویا مطیع و نافرمان دونوں برابر ٹھہرے۔ اَلْمُسْلِمِيْنَ۔ یہ مراد وہ لوگ ہیں جو عادتاً مطیع حق رہے ہیں۔ اَلْمُجْرِمِيْنَ۔ مراد وہ لوگ ہیں جو عادتاً نافرمان وقانون شکن رہے ہیں۔ و۲۱ یعنی آخرت میں نجات اور کامیابی۔ مطلب یہ ہوا کہ تمہارے عقائد کی صحت کی پشت پر کوئی خدائی سند، کوئی آسمانی شہادت ہے؟ و۲۲ یعنی جنت اور اجر۔ و۲۳ منکرین سے پھر حجت و برہان کا مطالبہ ہے آخر کس چیز نے انہیں اب تک انکار پر جما رکھا ہے؟ کس سہارے اور کس کے بھروسہ پر وہ اب تک اپنے عقائد باطلہ پر اڑے ہوئے ہیں۔ و۲۴ (یہ منکرو کا فرلوگ) يَوْمَ يُكْشَفُ عَنْ سَاقٍ۔ اس دن سے مراد روزِ حشر کا ہونا تو سب کے نزدیک مسلم ہے سوال یہ پیدا ہوا ہے کہ کشف ساق سے کیا مراد ہے؟ سَاقٍ۔ کے لفظی معنی تو پنڈلی کے ہیں۔ مابین الكعب والركبة (قاموس) مابين الركبة و القدم (لسان) محققین کا قول ہے کہ صفاتِ باری میں سے یہ کوئی مخصوص صفت ہے۔ جس کی تجلی اس وقت ہوگی اور اسے کسی خاص ہی مناسبت سے ساق سے تعبیر فرمایا گیا ہے۔ قرآن مجید ہی میں حق تعالیٰ کے لئے آخر وجہ (چہرہ) اور ید (ہاتھ) اور حدیث میں رجل، اور قدم (پیر) کے الفاظ بھی تو آتے ہیں۔ اور یہ سب کلمات متشابہات کہلاتے ہیں۔ لیکن ان کی متعدد توجیہات وتاویلات ہوسکتی ہیں۔ ایک بدیہی اور صاف سی بات یہ ہے کہ خود محاورۂ عرب میں کشف ساق سے مراد امر صعب وامر دشوار کے اہتمام سے ہوتی ہے۔ عن ساق اے عن شدة (قاموس) يكشف عن ساق اے عن شدة امرٍ كما يقال قامت الحرب على ساق (تاج) الساق فى اللغة الامر الشديد وكشفه مثل فى شدة الامر كما يقال للشحيح يده مغلولة ولايد ثم ولاغل وانما هو مثل فى شدة البخل وكذلك هذا۔ (لسان) قال بعضهم انه اشارة الى شدة فجعل لكل امرٍ فظيعٍ (راغب) يوم يشتد الامر ويصعب ولاكشف ثمه ولا ساق (مدارک) ائمہ تفسیر بلکہ صحابہ و تابعین سے بھی یہاں یہی معنی منقول ہیں۔ قال جماعة من الصحابة والتابعين من اهل التاويل يبد وعن امر شديد (ابن جریر) عن ابن عباس قال هو يوم كرب وشدة (ابن جریر) عن ابن عباس هو الامر الشديد المفظع عن الهول يوم القيامة (ابن جریر) الى نحو هذا ذهب مجاهد وابراهيم النخعى وعكرمة وجماعة وقد روى ايضًا عن ابن عباس (روح) والجمهور على ان الكشف عن الساق عبارة عن شدة الامرو صعوبة الخطب فمعنى يوم يشتد الامرو يصعب ولاكشف ثمه ولاساق (مدارک) وَيُدْعَوْنَ اِلَى السُّجُوْدِ۔ یہ سجدہ کا حکم مومن وکافر سب کے لئے عام ہوگا۔ یہ حکم تشریعی تو ہو نہیں سکتا، اس لئے کہ آخرت دار التکلیف نہیں دار الجزاء ہے۔ لامحالہ یہ حکم کافروں کے حق میں محض توبیخی ہوگا گویا اس تجلی ساق کی یہ ایک تاثیر طبعی ہوگی کہ کافر ومومن سب ہی سجدہ کرنا چاہیں گے۔ مومن باسانی قادر ہوجائیں گے، کافر ومنافق قادر نہ ہو پائیں گے۔ لاتكليفًا ولكن توبيخًا على تركهم السجود فى الدنيا (مدارک) لايدعون الى السجود تعبدًا وتكليفًا ولكن توبيخًا وتعنيفًا على تركهم السجود فى الدنيا (کبیر) فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ۔ اس سے یہ نکلا کہ کافر ومنافق بھی اس وقت ارادہ سجدہ کا کریں گے لیکن اس پر قادر نہ ہو پائیں گے۔ وفيه دلالة على انهم يقصدونهٗ فلاياتى منهم (روح) و۲۵ (اور اس وقت سجدہ سے انکار رکھتے تھے) خَاشِعَةً اَبْصَارُهُمْ۔ یہ آنکھوں کا جھکا ہونا انتہائے شرم وندامت وحسرت سے ہوگا۔ قرآن مجید میں ذکر کبھی نگاہوں کے اٹھے رہنے کا بھی آیا ہے۔ اور یہ دونوں بیانات باہم متناقض نہیں، حشر میں شدید ہولناکی کے تو مختلف احوال پیدا ہوں گے، اور انہیں کے لحاظ سے اہل دوزخ کے تاثرات بھی ادلتے بدلتے رہیں گے، کبھی غلبہ انتہائی ندامت کا ہوگا، اس وقت نظریں نیچی ہوکر زمین پر گڑ جائیں گی۔ کبھی غلبہ حیرت واستعجاب کا ہوگا اس وقت نظریں اوپر کو اٹھ جائیں گی۔ وَقَدْ كَانُوْا ...... سٰلِمُوْنَ۔ یعنی دنیا میں جب انہیں پوری طرح قدرت حاصل تھی۔ اس وقت تو حکم کی تعمیل سے دانستہ گریز کرتے رہے۔ اب وہ کیفیت ان پر قدرۃً لیس دی گئی ہے۔ اب یہ اگر چاہیں جب بھی نہیں کر سکتے۔ و۲۶ (اور عذاب وگرفت میں جو توقف ہو رہا ہے اس کی آپ کچھ فکر نہ کیجئے) فَذَرْنِيْ ...... الْحَدِيْثِ۔ یعنی آپ ہمارے ہی اوپر ہر طرح اعتماد وتوکل رکھیے ان سارے مجرموں اور منکروں سے نپٹ لینے کے لئے ہم ہی کافی ہیں۔ سَنَسْتَدْرِجُهُمْ۔ ہماری مشیت تکوینی انہیں آہستہ آہستہ دوزخ کی طرف لئے جا رہی ہے۔ وَاُمْلِيْ لَهُمْ۔ یعنی انہیں تو مہلت دی جا رہی ہے اور یہ نہیں ہوتا، کہ فوراً ہی ان پر دنیا میں عذاب نازل کر دیا جائے۔ مِنْ حَيْثُ لَا يَعْلَمُوْنَ۔ کافروں اور منکروں کی آنکھوں پر پردے پڑے ہوئے ہیں۔ انہیں احساس ہی نہیں کہ حکمتِ الٰہی انہیں چپکے چپکے کدھر لئے جا رہی ہے۔

ف۲۷ اور اس لئے آپ کی اطاعت اور قبول دعوت سے بھی گریز کر رہے ہیں۔ قرآن مجید کا جتنا حصہ مدنی سورتوں پر شامل ہے ان میں زیادہ تر احکام و قوانین، مسائل و قصص کا سادہ بیان ہے۔ اس حصہ میں قدرۃً سوال و جواب کی گنجائش کم تھی لیکن قرآن مجید کا یہ آخری حصہ جو زیادہ تر مکی سورتوں پر شامل ہے، اس میں عموماً دعوت اصلاح عقائد کی ملتی ہے اور منکرین کو توحید، رسالت و آخرت کی طرف بلایا جا رہا ہے اس لئے قدرۃً ان سورتوں کا اسلوب بیان زیادہ خطیبانہ ہے اور اس میں خطبات عرب (اور عرب کیا معنٰی ساری دنیا کے خطبات) کے دستور کے مطابق مؤثر انداز میں سوالات و استفہامات بھی زائد ہیں۔ ف۲۸ (اور اس طرح غیب سے براہ راست تعلق پیدا کر کے آپ کی اطاعت سے بے نیاز رہ گئے ہیں) ملاحظہ ہو حاشیہ ۲۶ ف۲۹ كَصَاحِبِ الْحُوْتِ۔ سے مراد ارض نینوا کے پیغمبر حضرت یونس بن متی علیہ السلام ہیں جن پر حاشیے سورۂ یونس، سورۂ ہود وغیرہ میں مفصل گزر چکے۔ فَاصْبِرْ۔ آپ صبر سے کام لیتے رہئے۔ اور ان لوگوں پر فوری عذاب نہ آنے سے بددل نہ ہو جایئے۔ اِذْ نَادٰى۔ نداء سے یہاں مراد اپنے پروردگار کو توبہ و استغفار کی راہ سے پکارنا ہے۔ وَ لَا تَكُنْ كَصَاحِبِ الْحُوْتِ۔ یعنی ان پیمبر کی طرح کہیں نہ ہو جایئے گا، جو وقت پر عذاب موعود کے ٹل جانے سے بددل و ملول کی خاطر ہو کر بلا اجازت صریح کہیں اور چلے گئے تھے۔ وَ هُوَ مَكْظُوْمٌ۔ آپ کو غم اور صدمے کئی کئی طرح کے تھے۔ اور وہ سب اکٹھے ہو گئے تھے۔ ایک رنج تو قوم کے ایمان نہ لانے کا۔ دوسرا آئے ہوئے عذاب کے ٹل جانے کا۔ تیسرا بلا اذن صریح اپنے مقام سے چل کھڑے ہونے کا۔ اور چوتھا شکم ماہی میں محبوس ہو جانے کا۔ وَ لَا تَكُنْ كَصَاحِبِ الْحُوْتِ۔ مرشد تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے فرمایا کہ صاحب حال کا فعل صاحب مقام کے لئے۔ اور صاحب مقام کا فعل صاحب مقام الٰہی کے لئے کبھی کبھی نقص کا حکم رکھتا ہے اس لئے اس سے روکا جاتا ہے۔ ف۳۰ یعنی اگر ان کی توبہ قبول نہ ہو جاتی اور ملامت خطائے اجتہادی پر برابر قائم رہتی تو وہ دریا سے نکال کر میدان میں حالت مذموم کے ساتھ ڈال دیئے جاتے۔ لیکن توبہ قبول ہو گئی، ملامت کا شائبہ نہ رہا اور حالت بجائے مذموم ہونے کے ممدوح ہو گئی۔ ف۳۱ مقام اجتباء و صالحیت پر تو آپ پہلے سے ہی تھے۔ اب ان مقامات میں اور زیادہ ترقی ہو گئی۔ مفسر تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے لکھا ہے کہ شاید اس تمام قصہ سے مقصود یہ ہو کہ اپنے اجتہاد پر عمل کرنا ان پیمبر کو کیسا مضر ہوا اور توکل کیسا نافع، اس طرح عذاب کے بارہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم بھی اپنی رائے سے عجلت نہ کیجئے۔ بلکہ اللہ ہی پر توکل رکھئے تو انجام بہتر ہوگا۔ ف۳۲ یہ کافروں اور منکروں کے انتہائی سفاہت و حمق کا بیان ہے کہ اللہ اللہ جو کلام ایک ہی ملک و قوم کے نہیں، ساری دنیا کی ہدایت و اصلاح کے دستور العمل کی حیثیت رکھتا ہے اور جس کے قانون اور ضابطے اور ہدایتیں دنیا کی کیا انفرادی اور کیا اجتماعی، کیا اخلاقی اور کیا سیاسی، کیا معاشری اور کیا خانگی، ہر قسم کی صلاح و فلاح کی ضامن تھیں، اسی کو یہ لوگ مجنون کا کلام بتا رہے ہیں—! یہ خود ان کا جنون نہیں تو اور کیا ہے۔ وَمَا هُوَ۔ ضمیر ھو سے مراد پیمبر علیہ السلام کا لایا ہوا کلام یا قرآن ہے۔ لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ۔ زلق بالابصار محاورۂ عرب میں کنایہ شدت عداوت سے ہے۔ جیسے اردو میں کہتے ہیں کہ تم تو مجھے ایسی بری آنکھوں سے دیکھتے ہو کہ جیسے کھا ہی جاؤ گے۔ والمعنی انهم بشدة عداوتهم ينظرون اليك شزرا بحيث يكادون يزلون قدمك او يهلكونك (بیضاوی) مرشد تھانوی علیہ رحمۃ اللہ نے اس آیت کے تحت میں ایک بڑے نکتہ کی بات سمجھائی ہے کہ تصرفات تکوینی اہل باطل بھی کر سکتے ہیں۔ اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ تاثیرات طبعیہ میں وہ اہل حق پر غالب آ جائیں۔ ان تصرفات نفسانی کو دلیل ولایت و مقبولیت سمجھنا ہی جہل ہے۔

مُّثْقَلُوْنَ ؇ اَمْ عِنْدَهُمُ الْغَيْبُ فَهُمْ يَكْتُبُوْنَ ﴿۴۷﴾

دبے جاتے ہیں؟ ف۲۷ کیا اُن کے پاس (علم) غیب ہے کہ یہ (اُسے) لکھ لیا کرتے ہیں؟ ف۲۸

فَاصْبِرْ لِحُكْمِ رَبِّكَ وَ لَا تَكُنْ كَصَاحِبِ الْحُوْتِ ۘ اِذْ

تو آپ اپنے پروردگار کی تجویز پر صبر سے بیٹھے رہئے اور مچھلی والے (پیمبر) کی طرح نہ ہو جائیے جب کہ

نَادٰى وَ هُوَ مَكْظُوْمٌ ﴿۴۸﴾ لَوْ لَاۤ اَنْ تَدٰرَكَهٗ نِعْمَةٌ مِّنْ

انہوں نے (اپنے پروردگار کو) پکارا اس حال میں وہ غم میں گھٹ رہے تھے ف۲۹ اگر ان کے پروردگار کا فضل اُن کی دستگیری

رَّبِّهٖ لَنُبِذَ بِالْعَرَآءِ وَ هُوَ مَذْمُوْمٌ ﴿۴۹﴾ فَاجْتَبٰهُ رَبُّهٗ

نہ کرتا تو وہ میدان میں ڈال دیئے جاتے بدحالی کے ساتھ ف۳۰ پھر ان کے پروردگار نے انہیں (اور) برگزیدہ کر لیا

فَجَعَلَهٗ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿۵۰﴾ وَ اِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

اور اُن کو (اور زیادہ) صالحین میں کر دیا ف۳۱ اور یہ کافر ایسا معلوم ہوتا ہے

لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَ يَقُوْلُوْنَ

کہ آپ کو اپنی نگاہوں سے پھسلا کر گرا دیں گے، جب کہ قرآن سنتے ہیں اور کہتے ہیں کہ

اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ﴿۵۱﴾ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ﴿۵۲﴾

یہ تو مجنون ہیں حالانکہ یہ قرآن نصیحت ہی نصیحت ہے، دنیا جہان والوں کے لئے ف۳۲

## اٰیاتھا ۵۲ — ۶۹ سُوْرَۃُ الْحَآقَّۃِ مَکِّیَّۃٌ ۷۸ — رکوعاتھا ۲

اس کی باون آیتیں ہیں — سورۃ الحاقۃ مکہ میں نازل ہوئی — اور دو رکوع

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اَلْحَآقَّةُ ﴿۱﴾ مَا الْحَآقَّةُ ﴿۲﴾ وَ مَاۤ اَدْرٰىكَ مَا الْحَآقَّةُ ﴿۳﴾

وہ ہونے والی چیز! کیسی کچھ ہے وہ ہونے والی چیز، اور آپ کو کیا خبر کہ کیسی کچھ ہے وہ ہونے والی چیز! ف۱

ف۱ سورۃ کو استفہامی فقروں سے شروع کرنا مخاطب کو سوال کر کے توجہ دلانا عین بلاغت و خطابت عرب کے اسلوب کے مطابق ہے۔ اَلْحَآقَّةُ۔ حاقہ کے لفظی معنٰی اس چیز کے ہیں جو بہر حال ہو کر رہے۔ الحاقة التی یحق وقوعها (بیضاوی) مراد حشر کا ہولناک دن ہے جس دن جزاء و سزا واقع ہو کر رہے گی۔ اشارة الی القیامة لانه یحق فیه الجزاء (راغب)

كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ وَ عَادٌۢ بِالْقَارِعَةِ ﴿٤﴾ فَاَمَّا ثَمُوْدُ فَاُهْلِكُوْا

ثمود اور عاد نے تکذیب کی اُس کھڑکھڑا دینے والے واقعہ کی، سو ثمود تو ایک زور کی آواز سے

بِالطَّاغِيَةِ ﴿٥﴾ وَ اَمَّا عَادٌ فَاُهْلِكُوْا بِرِيْحٍ صَرْصَرٍ عَاتِيَةٍ ﴿٦﴾

ہلاک کر دیئے گئے اور رہے عاد سو وہ ایک تیز وتند ہوا سے ہلاک کئے گئے ف۲

سَخَّرَهَا عَلَيْهِمْ سَبْعَ لَيَالٍ وَّ ثَمٰنِيَةَ اَيَّامٍ ۙ حُسُوْمًا ۙ فَتَرَى

(اللہ نے) اسے ان پر مسلط کر دیا تھا سات راتوں اور آٹھ دنوں تک لگاتار تو تُو وہاں

الْقَوْمَ فِيْهَا صَرْعٰى ۙ كَاَنَّهُمْ اَعْجَازُ نَخْلٍ خَاوِيَةٍ ﴿٧﴾

اس قوم کو یوں گرا ہوا دیکھتا ہے کہ گویا وہ گری ہوئی کھجور کے تنے پڑے ہیں

فَهَلْ تَرٰى لَهُمْ مِّنْۢ بَاقِيَةٍ ﴿٨﴾ وَ جَآءَ فِرْعَوْنُ وَ مَنْ

سو کیا تجھ کو ان میں سے کوئی بچا ہوا نظر آتا ہے ف۳ اور فرعون اور اُس کے قبل والوں نے

قَبْلَهٗ وَ الْمُؤْتَفِكٰتُ بِالْخَاطِئَةِ ﴿٩﴾ فَعَصَوْا رَسُوْلَ رَبِّهِمْ

اور الٹی ہوئی بستیوں والوں نے (بڑے بڑے) قصور کئے تھے ف۴ تو انہوں نے اپنے پروردگار کے رسول کی نافرمانی کی

فَاَخَذَهُمْ اَخْذَةً رَّابِيَةً ﴿١٠﴾ اِنَّا لَمَّا طَغَا الْمَآءُ حَمَلْنٰكُمْ

سو (اللہ نے) ان کو بہت سخت پکڑا ہم ہی نے جب کہ پانی میں طغیانی ہوئی تمہیں کشتی میں

فِي الْجَارِيَةِ ﴿١١﴾ لِنَجْعَلَهَا لَكُمْ تَذْكِرَةً وَّ تَعِيَهَآ اُذُنٌ

سوار کیا تاکہ اس (واقعہ) کو ہم تمہارے لئے یادگار بنا دیں اور یاد رکھنے والے کان

وَّاعِيَةٌ ﴿١٢﴾ فَاِذَا نُفِخَ فِي الصُّوْرِ نَفْخَةٌ وَّاحِدَةٌ ﴿١٣﴾

اس کو یاد رکھیں ف۵ غرض جب صور یکبارگی پھونک دیا جائے گا

وَّ حُمِلَتِ الْاَرْضُ وَ الْجِبَالُ فَدُكَّتَا دَكَّةً وَّاحِدَةً ﴿١٤﴾

اور زمین اور پہاڑ اُٹھا لے جائیں گے یہ دونوں ایک دفعہ میں ریزہ ریزہ کر دیئے جائیں گے،



ف۲ یہ قوم ثمود وقوم عاد جو شمالی ومغربی عرب اور جنوبی ومشرقی عرب کی اپنے اپنے زمانہ میں مہذب ترین ومتمدن ترین قومیں رہی ہیں۔ ان کا اصلی جرم انکار آخرت تھا۔ جو حق تعالیٰ کے ضابطۂ تعزیرات میں انکار توحید کے بعد شدید ترین جرم ہے۔ اوران دونوں کا اسی بنیادی جرم کی پاداش میں دنیا میں یہ حشر ہوا کہ ان کا نام ونشان تک مٹا کر رکھ دیا گیا— آج کی آخرت فراموش ''روشن خیال'' ومہذب'' قوموں کا جن کے صحیفۂ تہذیب وروشن خیالی کی پہلی ہی سطر آخرت فراموشی ہے، حشر کیا ان سے کچھ مختلف ہوتا ہے؟ اَلْقَارِعَة۔ قرع اس آواز کو کہتے ہیں جو کسی سخت چیز پر ضرب لگنے سے پیدا ہوتی ہے اور قارعة سخت قسم کی کھڑکھڑاہٹ ہے۔ القرع ضرب شیء علی شیء (راغب) القارعة هی التی تقرع الناس بالافزاع والاسهال (کبیر) مراد قیامت کا دن ہے۔ اجمعوا علی ان الحاقة هی القيامة (کبیر) ثَمُوْدُ وَعَادٌ۔ ان قوموں پر اوران کی تباہی وبربادی پر مفصل حاشیے سورۃ الاعراف وغیرہ میں گزر چکے۔ ف۳ یہ منظر ہلاکت وتباہی کے بعد اس قوم کی مردہ لاشوں کا دکھایا ہے۔ كَاَنَّهُمْ ...... خَاوِيَةٍ۔ کٹے ہوئے درختوں کے تنے کے ساتھ یہ تشبیہ قوم عاد کی جسمانی تنومندی اور قد آوری کے لحاظ سے نہایت موزوں اور برمحل ہے۔ ف۴ (اور سب سے بڑھ کر انکارِ آخرت) فرعون کا ذکر بار بار آ چکا ہے۔ اَلْمُؤْتَفِكٰتُ۔ یہ الٹی ہوئی بستیاں قوم لوط کی تھیں۔ حضرت لوط اوران کی قوم پر حاشیے کئی بار گزر چکے۔ ف۵ یعنی سننے والوں کو چاہئے کہ عبرت کے کانوں سے اس واقعہ کو سنیں اور اسے یاد رکھ کر موجبات عقوبت سے بچیں۔ اِنَّا ...... الْجَارِيَةِ۔ اشارة واقعہ طوفان نوح کی جانب ہے۔ حَمَلْنٰكُمْ۔ ضمیر جمع مخاطب سے مراد موجودہ نسل مخاطبین کے اسلاف ہیں۔ لِنَجْعَلَهَا۔ ضمیر ها اس واقعہ غرقابی کی طرف راجع ہے جو مخاطبین کو خوب اچھی طرح معلوم تھا، گو یہاں مذکور نہ ہوا ایسے موقع پر محض ضمیر سے کام لینا عربی اسلوب بیان کے عین مطابق ہے۔ قال الزجاج انه عائد الی الواقعة التی هی معلومة وان كانت ههنا غير مذكورة (کبیر) الضمير للفعلة وهی نجاة المؤمنين و اغراق الكفرة (کشاف)

فَيَوْمَئِذٍ وَّقَعَتِ الْوَاقِعَةُ ﴿۱۵﴾ وَانْشَقَّتِ السَّمَآءُ فَهِيَ

تو اُس روز وہ ہونے والی چیز ہو پڑے گی اور آسمان پھٹ جائے گا اور وہ

يَوْمَئِذٍ وَّاهِيَةٌ ﴿۱۶﴾ وَّالْمَلَكُ عَلٰٓى اَرْجَآئِهَا ۚ وَيَحْمِلُ

اس روز (بالکل) بودا ہوگا اور فرشتے اس کے کناروں پر ہوں گے ف۶ اور آپ کے پروردگار کے

عَرْشَ رَبِّكَ فَوْقَهُمْ يَوْمَئِذٍ ثَمٰنِيَةٌ ﴿۱۷﴾ يَوْمَئِذٍ

عرش کو اپنے اوپر اس روز آٹھ (فرشتے) اٹھائے ہوں گے ف۷ جس روز

تُعْرَضُوْنَ لَا تَخْفٰى مِنْكُمْ خَافِيَةٌ ﴿۱۸﴾ فَاَمَّا مَنْ اُوْتِيَ

تم پیش کئے جاؤ گے تمہاری کوئی بات پوشیدہ نہ رہے گی تو جس شخص کا نامۂ عمل اس کے

كِتٰبَهٗ بِيَمِيْنِهٖ ۙ فَيَقُوْلُ هَآؤُمُ اقْرَءُوْا كِتٰبِيَهْ ﴿۱۹﴾ اِنِّيْ

داہنے ہاتھ میں دیا جائے گا تو وہ کہے گا لو میرا نامۂ اعمال پڑھ لو میں تو

ظَنَنْتُ اَنِّيْ مُلٰقٍ حِسَابِيَهْ ﴿۲۰﴾ فَهُوَ فِيْ عِيْشَةٍ

جانے ہوئے تھا کہ مجھے ضرور میرا حساب پیش آنے والا ہے ف۸ تو وہ شخص خوب مزے کے

رَّاضِيَةٍ ﴿۲۱﴾ فِيْ جَنَّةٍ عَالِيَةٍ ﴿۲۲﴾ قُطُوْفُهَا دَانِيَةٌ ﴿۲۳﴾ كُلُوْا

عیش میں ہوگا بہشت بریں میں ہوگا جس کے میوے جھکے ہوئے ہوں گے کھاؤ

وَاشْرَبُوْا هَنِيْٓـًٔا بِمَآ اَسْلَفْتُمْ فِي الْاَيَّامِ الْخَالِيَةِ ﴿۲۴﴾

اور پیو مزے کے ساتھ ان اعمال کے بدلے میں جو تم گزشتہ ایام میں کر چکے ہو ف۹

وَاَمَّا مَنْ اُوْتِيَ كِتٰبَهٗ بِشِمَالِهٖ ۙ فَيَقُوْلُ يٰلَيْتَنِيْ لَمْ

اور رہا وہ جس کا نامۂ اعمال اس کے بائیں ہاتھ میں دیا جائے گا، تو وہ کہے گا کیا اچھا ہوتا جو مجھے میرا

اُوْتَ كِتٰبِيَهْ ﴿۲۵﴾ وَلَمْ اَدْرِ مَا حِسَابِيَهْ ﴿۲۶﴾ يٰلَيْتَهَا كَانَتِ

نامۂ اعمال ہی نہ ملتا اور مجھے خبر ہی نہ ہوتی کہ میرا حساب کیا ہے کاش موت ہی خاتمہ



ف۶ (جس وقت آسمان پھٹنا شروع ہوگا) ذکر ان فرشتوں کا ہے جو آسمان میں پھیلے ہوئے ہیں وَحُمِلَتِ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ۔ یعنی اپنے اپنے مقام وحیز سے یہ چیزیں ہٹادی جائیں گی۔ ذکر قیامت کے نفخۂ اول کا چل رہا ہے۔ وَالْمَلَكُ ۔ملک۔ یہاں بطور اسم جنس آیا ہے۔صورۃً مفرد و معنًی جمع۔ للجنس بمعنی الجمع (مدارک) لم یرد به ملكًا واحدًا بل اراد الجنس والجمع (کبیر) ف۷ (جیسا کہ اس وقت چار اٹھائے ہوئے ہیں) عرش الٰہی کی کیفیت یا ماہیت اور اس کی تفصیلات سب علم وشعور انسانی کی موجودہ سطح سے بالاتر ہیں اس لئے بجز اجمالی بیان سن لینے اور اس کی اجمالی تصدیق کر دینے کے بندوں کے لئے کوئی چارہ نہیں۔ البتہ محققین نے لکھا ہے کہ عرش الٰہی کو اس وقت جو چار فرشتے اٹھائے ہوئے ہیں، یہ محض سطوت وجبروت شہنشاہی کے اظہار کے لئے ہے ورنہ عرش تو ثقل مادی سرے سے رکھتا ہی نہیں۔البتہ نورانیت وہیبتِ الٰہی کا بار رکھتا ہے۔سو آخرت میں شانِ جبروتی کا ظہور کامل ہوگا اس لئے چار حامل اور بڑھ جائیں گے یہ کہنا کہ فرشتوں کا حامل عرش ہونا حق تعالیٰ کی شان قیومیت کے منافی ہے محض اپنی سطحیت کا اظہار کرنا ہے۔اگر قیومیت کے یہ معنی لے لئے جائیں تو ایک اسی مسئلہ پر کیا موقوف ہے، ملائکہ کو واسطہ بنا کر ان سے کام لیتے رہنے کا سارا نظام ہی باطل ہوا جاتا ہے۔ يَوْمَئِذٍ۔ سے مراد مجموعی وقت قیامت ہے اس کے نصف اول (جب نفخۂ اولیٰ ہوگا) کا بیان پہلے ہو چکا، اب ذکر نصف ثانی کا ہو رہا ہے۔ جب نفخۂ ثانی ہوگا۔ ف۸ یعنی میں تو خود دنیا میں ایمان وتصدیق رکھتا تھا اور یوم آخرت اور وقوع جزاء کا شروع ہی سے معتقد تھا۔ لَا ...... خَافِيَةٌ۔ یعنی اے انسانو! حق تعالیٰ سے اس وقت تمہارا کوئی سا بھی راز چھپا ہوا نہ ہوگا۔ فَاَمَّا ...... بِيَمِيْنِهٖ۔ نامۂ اعمال کا داہنے ہاتھ میں ملنا جنتی ہونے کی علامت ہوگا۔ فَيَقُوْلُ۔ وہ جنتی خوش ہو کر اپنے آس پاس والوں سے کہے گا۔ هَآؤُمُ۔ ھا کے معنی ''لو'' کے آئے ہیں اور ھاؤم کا استعمال موقع جمع پر ہوتا ہے۔ھاؤ صوت یصوت فیفهم به معنی خذ (کبیر) ویقال للاثنین هاؤما وللجمع هاؤموا وهاؤم (کبیر) ها كلمة فی معنی الاخذ وهو نقیض هات ای اعط ویقال هاؤم و هاؤما وها ؤموا (راغب) فَيَقُوْلُ ...... كِتٰبِيَهْ۔ یہ جنتی نامۂ اعمال کو داہنے ہاتھ میں پا کر فرط مسرت میں پکار اُٹھے گا جیسا آج دنیا میں بھی انتہائی مسرت کے جوش میں انسان دوسروں کو بھی پکار پکار کر اپنی مسرت میں شریک کرتا ہے۔دل ذلک علی انه بلغ الغاية فی السرور (کبیر) ف۹ (یعنی دنیا میں) قُطُوْفُهَا ...... دَانِيَةٌ۔ یعنی جنت میں میوہ دار درختوں کے لذیذ پھل اور خوشے اہل جنت پر جھکے ہوئے ہر حال میں ان سے ایسے قریب ہوں گے کہ وہ بیٹھے لیٹے، کھڑے، جس وضع وحالت میں بھی چاہیں گے انہیں پا سکیں گے۔ فِيْ عِيْشَةٍ رَّاضِيَةٍ۔ جنت کی زندگی ہر قسم کے فکر وتردد، مرض ومصیبت، زوال وموت، عیب ونقص سے قطعاً خالی ہوگی، اس ساری کیفیت کو ایک مختصر لفظ عِيْشَةٍ رَّاضِيَةٍ سے تعبیر فرمادیا گیا ہے۔ بِمَآ اَسْلَفْتُمْ۔ اس سے یہ ظاہر ہوگیا کہ اعمال طاعت موجبات اجر وصلہ ہوتے ہیں۔اور اہل جنت کو جو صلہ ملے گا اس کے وہ مستحق ہوں گے۔یدل علی انهم انما استحقوا ذلک الثواب بسبب عملهم وذلک یدل علی ان العمل موجب للثواب (کبیر)

ف۱۰ (ہمیشہ ہمیش کے لئے اور آج اس جزاء وسزا کی نوبت ہی نہ آتی) یہ کلمات اہلِ دوزخ کی زبان پر انتہائی حسرت ویاس کی حالت میں آئیں گے۔ وَ اَمَّا مَنْ ...... بِشِمَالِهٖ۔ نامۂ اعمال کا بائیں ہاتھ میں ملنا دوزخی ہونے کی علامت ہوگا۔ یٰلَیْتَهَا۔ ضمیر ھا موت کی جانب ہے۔ اگرچہ لفظ موت مذکور نہیں۔۔ شدت ظہور کے باعث ضرورت بھی اس کے ذکر کی نہ تھی۔ الضمیر یعود الی الموتة الاولٰی وھی وان لم تکن مذکورة الا انها لظهورها کانت کا لمذکور (کبیر) ف۱۱ یعنی دنیا کا مال وجاہ لینے میں پڑا ہوا میں مست وغافل اور آخرت کی طرف سے بھولا ہوا رہتا تھا۔ ان کی بے حقیقتی آج عیاں ہو رہی ہے۔ دنیا میں غفلت پیدا کرنے والی چیزیں یہی دو ہوتی ہیں ایک مال دوسرے جاہ، اس لئے صراحت سے ذکر انہیں دونوں کا کیا گیا۔ ف۱۲ دوزخی ابھی حسرت وندامت میں مبتلا ہی ہوگا کہ ادھر سے فرشتوں کو یہ احکام صادر ہو جائیں گے۔ ذَرْعُهَا سَبْعُوْنَ ذِرَاعًا۔ یہ گز عالمِ آخرت کے ہوں گے دنیا کی پیمائش اور پیمانوں سے آخرت کی پیمائش اور پیمانے ظاہر ہے کہ



الْقَاضِيَةَ ۝۲۷ مَآ اَغْنٰى عَنِّيْ مَالِيَهْ ۝۲۸ هَلَكَ عَنِّيْ
کر چکی ہوتی ف۱۰ میرا مال میرے کچھ بھی کام نہ آیا میرا جاہ (بھی) مجھ سے
سُلْطٰنِيَهْ ۝۲۹ خُذُوْهُ فَغُلُّوْهُ ۝۳۰ ثُمَّ الْجَحِيْمَ صَلُّوْهُ ۝۳۱
گیا گزرا ہوا ف۱۱ پکڑو اس کو اور طوق پہناؤ اس کو، پھر اس کو دوزخ میں داخل کرو
ثُمَّ فِيْ سِلْسِلَةٍ ذَرْعُهَا سَبْعُوْنَ ذِرَاعًا فَاسْلُكُوْهُ ۝۳۲
پھر ایک ایسی زنجیر میں اسے جکڑو جس کی پیمائش ستر گز ہے ف۱۲
اِنَّهٗ كَانَ لَا يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ الْعَظِيْمِ ۝۳۳ وَلَا يَحُضُّ عَلٰى
اس کا نہ ایمان ہی خدائے بزرگ پر تھا اور نہ یہ غریب آدمی کے
طَعَامِ الْمِسْكِيْنِ ۝۳۴ فَلَيْسَ لَهُ الْيَوْمَ هٰهُنَا حَمِيْمٌ ۝۳۵
کھلانے کی ترغیب دیتا تھا ف۱۳ سو آج اس کا نہ کوئی دوست ہے اور نہ اسے کوئی کھانا نصیب ہے،
وَّلَا طَعَامٌ اِلَّا مِنْ غِسْلِيْنٍ ۝۳۶ لَّا يَاْكُلُهٗٓ اِلَّا الْخَاطِـُٔوْنَ ۝۳۷ ع
بجز زخموں کے دھوون کے، جسے کوئی بھی نہ کھائے گا بجز سخت گنہگاروں کے ف۱۴
فَلَآ اُقْسِمُ بِمَا تُبْصِرُوْنَ ۝۳۸ وَمَا لَا تُبْصِرُوْنَ ۝۳۹ اِنَّهٗ
پھر میں قسم کھاتا ہوں ان چیزوں کی جنہیں تم دیکھتے ہو، اور جنہیں تم نہیں دیکھتے ہو یہ (قرآن)
لَقَوْلُ رَسُوْلٍ كَرِيْمٍ ۝۴۰ وَّمَا هُوَ بِقَوْلِ شَاعِرٍ ۭ قَلِيْلًا مَّا
کلام (الٰہی) ہے ایک معزز فرشتہ کا (لایا ہوا) ف۱۵ اور یہ کسی شاعر کا کلام نہیں بہت ہی کم ایمان
تُؤْمِنُوْنَ ۝۴۱ وَلَا بِقَوْلِ كَاهِنٍ ۭ قَلِيْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ ۝۴۲
تم لاتے ہو اور یہ کسی کاہن کا بھی کلام نہیں بہت ہی کم تم سمجھتے ہو ف۱۶
تَنْزِيْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝۴۳ وَلَوْ تَقَوَّلَ عَلَيْنَا بَعْضَ
(یہ کلام) اتارا ہوا ہے پروردگار عالم کی طرف سے ف۱۷ اور اگر (یہ پیغمبر) ہمارے ذمہ کچھ باتیں



کتنے مختلف ہوں گے۔ اور پھر بھی ضرور نہیں کہ اس سے کوئی متعین پیمائش ہی مقصود ہو، بلکہ ہوسکتا ہے کہ زنجیر کا محض طویل ہونا مقصود ہو۔ لیس الغرض التقدیر بھذا المقدار بل الوصف بالطول کما قال ان تستغفر لھم سبعین مرة یرید مرات کثیرة (کبیر) یجوزان یراد المبالغة فی طولھا وان لم یبلغ ھذا العدد (بحر) ف۱۳ (مرتبۂ واجب میں) اِنَّهٗ ...... الْعَظِيْمِ۔ یعنی یہ حق تعالیٰ کی ذات وصفات پر اس طرح ایمان نہ لایا، جس طرح کی تعلیم حضرات انبیاء ومرسلین دے گئے تھے۔ وَ لَا ...... الْمِسْكِيْنِ۔ یعنی یہ خود تو غریبوں، مسکینوں، کی خدمت کیا کرتا۔ دوسروں تک کو اس کی صلاح وترغیب نہیں دیتا تھا۔ خلاصہ یہ کہ اللہ کے حق اور بندوں کے حق دونوں کو بھولا ہوا تھا۔ ف۱۴ یعنی ان کافروں مجرموں کو دوزخ میں غذائیں بھی ملیں گی، تو اتنی نفرت انگیز اور گندی کہ کوئی اور انسان تو ادھر رخ بھی نہیں کرسکتا! الْخَاطِـُٔوْنَ۔ مراد خطا پیشہ یعنی منکرین وکافرین ہیں۔ الکافرون (مدارک، معالم) وھم المشرکون (کبیر) ف۱۵ یعنی موجودات مرئی وغیر مرئی سب اس پر شاہد ہیں کہ قرآن جس پر آیا وہ حق تعالیٰ کا معزز قاصد ہے۔۔ قسم کے متعلق بار بار بیان ہو چکا ہے کہ عربی اسلوب بیان میں اس سے مقصود محض تاکید کلام ہوتی ہے۔ بِمَا ...... لَا تُبْصِرُوْنَ۔ قرآن مجید کو دنیا میں لانے والا ایک غیر مرئی مخلوق یعنی فرشتہ تھا، اور دنیا کے سامنے اس کا پیش کرنے والا ایک مرئی مخلوق یعنی پیمبر۔ اس لئے حقانیت قرآن کے سلسلۂ سیاق میں موجودات کی ان دو قسموں کی طرف توجہ دلانا بہت پُر معنی ہے۔ رَسُوْلٍ كَرِيْمٍ۔ رسول کا استعمال اس سیاق میں فرشتہ جبرئیل کے لئے ہے۔ والاکثرون ھناک علی ان المراد به جبریل علیه السلام (کبیر) قال ابن السائب ومقاتل وابن قتیبة ھو جبریل علیه السلام (بحر) قرآن کا انتساب حضرت جبرئیل علیہ السلام کی جانب بھی صحیح ہے کہ وہی آسمان سے اس کے لانے والے تھے۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب بھی صحیح کہ وہی ہم سب کو سنانے والے تھے۔ نعوذ باللہ اگر اسے فرشتہ ہی کا مستقل کلام قرار دے لیا جائے، تو اس کا وصف امی رسول ہی باطل ٹھہرا جاتا ہے۔ یکفی فی سوق الاضافة ادنی سبب فھو کلام جبرئیل بمعنی انه ھو الذی انزله من السمٰوات الی الارض وھو کلام محمد بمعنی انه ھو الذی اظھرهٗ للخلق ودعا الناس الی الایمان به (کبیر) ف۱۶ غرض یہ کہ یہ پُرحکمت وعظمت کتاب نہ شعر ہے، نہ کہانت، اور تم لوگ جو ایسی بیہودہ رائے زنی کر رہے ہو، ایمان وعقل دونوں سے خالی ہو۔ قَلِيْلًا - قَلِيْلًا - یہ قلت دونوں جگہ عدم کے معنی میں ہے۔ والقلیل یعبر به عن النفی، (راغب) القلة فی معنی العدم (کشاف) والعرب یقولون قلما یاتینا یریدون لایاتینا (کبیر) بِقَوْلِ شَاعِرٍ۔ مشرکین مکہ کے ایک "روشن خیال" گروہ کی تشخیص یہی تھی۔ بِقَوْلِ كَاهِنٍ۔ مشرکین مکہ کے ایک دوسرے "روشن خیال" گروہ نے یہی فتوی دے رکھا تھا۔ قرآن مجید کی معجزانہ تاثیر سے تو اہل عرب کو بھی مجال انکار نہ تھی۔ جیسا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی معجزانہ شخصیت کے اثرات سے آج فرنگیوں کو بھی مجال انکار نہیں، البتہ جس طرح آج کے فرنگی سیرت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کی بےنظیر کامیابی کے لئے توجیہیں ساری دنیا کی ڈھونڈ نکالتے ہیں، بجز آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دعوائے رسالت کی تصدیق کے۔ ساری طرح قریش کے "روشن خیال" بھی مجبور وعاجز ہو کر انہیں تاویلوں پر اتر آتے تھے کہ یا تو اسے شاعر کا کلام قرار دیں یا کاہن کا۔۔ شاعری اور کہانت، ادب کے انہیں دو مؤثر، پرزور حربوں سے وہ واقف تھے۔ ف۱۷ (ساری خلق کی ہدایت واصلاح کے لئے)

اَلْاَقَاوِيْلِ ۝۴۴ لَاَخَذْنَا مِنْهُ بِالْيَمِيْنِ ۝۴۵ ثُمَّ لَقَطَعْنَا
لگا دیتے تو ہم اُن کا داہنا ہاتھ پکڑ لیتے پھر ہم اُن کی رگِ دل
مِنْهُ الْوَتِيْنَ ۝۴۶ فَمَا مِنْكُمْ مِّنْ اَحَدٍ عَنْهُ حٰجِزِيْنَ ۝۴۷
کاٹ ڈالتے پھر تم میں سے کوئی ان کا اس (سزا) سے بچانے والا نہ ہوتا ف۱۸
وَ اِنَّهٗ لَتَذْكِرَةٌ لِّلْمُتَّقِيْنَ ۝۴۸ وَ اِنَّا لَنَعْلَمُ اَنَّ مِنْكُمْ
اور یہ (قرآن) بے شک نصیحت ہے متقیوں کے لئے ف۱۹ اور ہم خوب جانتے ہیں کہ تمہارے درمیان
مُّكَذِّبِيْنَ ۝۴۹ وَ اِنَّهٗ لَحَسْرَةٌ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ۝۵۰ وَ اِنَّهٗ
تکذیب کرنے والے بھی ہیں اور یہ (قرآن) کافروں کے حق میں موجبِ حسرت ہے ف۲۰ اور یہ (قرآن)
لَحَقُّ الْيَقِيْنِ ۝۵۱ فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ ۝۵۲
تحقیقی یقینی بات ہے ف۲۱ سو اپنے عظیم الشان پروردگار کے نام کی تسبیح کیجئے ف۲۲

آیاتها ۴۴ | ۷۰ سُوْرَةُ الْمَعَارِجِ مَكِّيَّةٌ ۷۹ | رکوعاتها ۲

اس کی چوالیس آیتیں | سورۂ معارج مکہ میں نازل ہوئی | اور دو رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

سَاَلَ سَآئِلٌۢ بِعَذَابٍ وَّاقِعٍ ۝۱ لِّلْكٰفِرِيْنَ لَيْسَ لَهٗ
مانگا، ایک مانگنے والے نے عذاب کو جو کافروں پر واقع ہونے والا ہے ف۱ جس کا کوئی دفع کرنے
دَافِعٌ ۝۲ مِّنَ اللّٰهِ ذِى الْمَعَارِجِ ۝۳ تَعْرُجُ الْمَلٰٓئِكَةُ
والا نہیں (اور جو) اللہ کی طرف سے ہوگا (جو) زینوں کا مالک (ہے) ف۲ فرشتے اور روحیں
وَالرُّوْحُ اِلَيْهِ فِىْ يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهٗ خَمْسِيْنَ اَلْفَ
اس کے پاس چڑھ کر جائیں گی، ایسے دن میں جس کی مقدار پچاس ہزار سال کی



ف۱۸ یعنی ان کا دعویٰ کسی طرح سرسبز نہ ہونے دیتے۔ اور اسے سخت سزا دے دیتے۔ وَلَوْ ...... الْاَقَاوِيْلِ۔ یعنی جو کلام حق تعالیٰ کا نہیں اسے یہ حق تعالیٰ کا کلام قرار دے کر نبوت کا جھوٹا دعویٰ کر دیتے۔ لَقَطَعْنَا مِنْهُ الْوَتِيْنَ۔ قطع وتین سے مراد ہلاک کر دینا ہے۔ قال ابن قتيبة لم يرد انا نقطعه بعينه بل المراد انه لو كذب لامتناه (کبیر) الْاَقَاوِيْلِ۔ گڑھی ہوئی باتوں کے لئے قول کی جمع اقاویل بروزن اعاجیب و اضاحیک۔ اس کی تحقیر و ذم کے لئے لائی گئی ہے۔ سمی الاقوال المنقولة اقاويل تحقيرًا لها كقولک الاعاجيب والاضاحيک (کبیر) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اسی طرح جھوٹا مدعیٔ ولایت بھی ہلاک کر دیا جاتا ہے۔ مگر نبوت چونکہ ایک امر ظاہر ہے اس لئے اس کا جھوٹا مدعی ظاہرًا بھی ہلاک کر دیا جاتا ہے۔ اور ولایت چونکہ امر باطنی ہے اس لئے اس کا جھوٹا مدعی صرف باطنًا ہلاک ہو جاتا ہے۔ اور اہلِ باطن اس کا ادراک کر لیتے ہیں اور اس مدعی کے اندر انہیں آثارِ ممات و خذلان محسوس ہو جاتے ہیں۔ پس جس مدعی سے اکثر اہل اللہ بیزار ہوں اس سے بچتے رہنا چاہیے۔ ف۱۹ یعنی اس نصیحت نامہ، ہدایت نامہ سے فائدہ تو وہی لوگ اٹھائیں گے، جن کے دلوں میں خوفِ خدا موجود ہے۔ ف۲۰ اس معنی میں کہ وہ اس کی تکذیب کریں گے۔ اور اس طرح وہ ان کے حق میں بالواسطہ سبب تعذیب بن جائے گا) ف۲۱ ابھی ابھی قرآن مجید کا وصف کمالی اضافی بیان ہو چکا ہے۔ یعنی یہ کہ وہ خداترسوں کے حق میں موجب نصیحت و ہدایت ہے۔ اب اس کا وصف کمالی ذاتی بیان ہو رہا ہے۔ یعنی وہ بجائے خود ایک محقق و صادق کلام ہے۔ ف۲۲ یعنی اس کے نام کی، جس کا یہ کلام ہے۔ اور منکرین مکذبین کی پروا مطلق نہ کیجئے۔ ف۱ (کہ آخر وہ آ کیوں نہیں چکتا جس کا اتنی مدت سے وعدہ کیا جا رہا ہے) سَاَلَ سَآئِلٌ۔ یہ سوال اور مطالبہ ظاہر ہے کہ تضحیک و تعریض کی راہ سے تھا۔ روایتوں میں آتا ہے کہ یہ کہنے والا نضر بن الحارث المکی تھا۔ بعض روایتوں میں ابوجہل کا نام آیا ہے۔ بِعَذَابٍ۔ ب یہاں عن کے مرادف ہے۔ ف۲ (یعنی آسمانوں کا مالک) ذِى الْمَعَارِجِ۔ معرج جس کی جمع معارج ہے اس کے لفظی معنی آلۂ عروج یا سیڑھی کے ہیں یہاں مراد آسمانوں سے ہے جو ایک کے اوپر ایک ہیں اور اس پر فرشتے چڑھتے اترتے رہتے ہیں۔ مِنَ اللّٰهِ۔ اس کا تعلق لفظ متصل دافع سے بھی سمجھا گیا ہے۔ اور آیت ماقبل کے لفظ واقع سے بھی۔ یعنی یہ مراد بھی لی جا سکتی ہے کہ اس عذاب کا اللہ کی طرف سے کوئی روکنے والا نہیں۔ اور یہ مراد بھی کہ وہ عذاب کافروں پر اللہ کی طرف سے واقع ہوگا اور حاصل دونوں ترکیبوں کا ایک ہی ہے۔ اہلِ لطائف و مشائخ صوفیہ نے کہا ہے کہ اللہ کی صفت ذِى الْمَعَارِجِ لانے میں دو نکتے ہیں۔ ایک تو یہ کہ اس میں طالب سالک کے لئے تسکین و تسلی ہے کہ وہ اپنی سعی و استعداد کے مطابق جس مقام پر بھی قدم رکھے گا، ذاتِ کبریائی اس کی پذیرائی کرے گی۔ دوسرے یہ کہ اس میں طالب سالک کی شوق افزائی کی ہے کہ وہ جس منزل پر بھی پہنچ چکا ہو، اس پر قناعت نہ کرے، بلکہ آگے ہی بڑھتے رہنے کی کوشش کرے!

ع ۲ ۱۵ ۶

سَنَةٍ ۝۴ فَاصْبِرْ صَبْرًا جَمِيْلًا ۝۵ اِنَّهُمْ يَرَوْنَهٗ

ہو گی ف۳ سو آپ صبر کیجئے اور صبر بھی جمیل ف۴ یہ لوگ اس دن کو دور دیکھ

بَعِيْدًا ۝۶ وَّنَرٰىهُ قَرِيْبًا ۝۷ يَوْمَ تَكُوْنُ السَّمَآءُ كَالْمُهْلِ ۝۸

رہے ہیں اور ہم اسے قریب دیکھ رہے ہیں ف۵ جس دن کہ آسمان تیل کی تلچھٹ کی طرح ہو جائے گا

وَ تَكُوْنُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ ۝۹ وَ لَا يَسْـَٔلُ حَمِيْمٌ

اور پہاڑ رنگین اُون کی طرح ہو جائیں گے اور کوئی دوست کسی دوست کو

حَمِيْمًا ۝۱۰ يُّبَصَّرُوْنَهُمْ يَوَدُّ الْمُجْرِمُ لَوْ يَفْتَدِيْ

نہ پوچھے گا حالانکہ وہ انہیں دکھا بھی دیئے جائیں گے ف۶ مجرم (تو اس روز بس) اس کی تمنا کرے گا کہ

مِنْ عَذَابِ يَوْمِئِذٍۭ بِبَنِيْهِ ۝۱۱ وَصَاحِبَتِهٖ وَ اَخِيْهِ ۝۱۲

اس روز کے عذاب سے چھوٹنے کے لئے اپنے بدلہ میں فدیہ دے دے اپنے بیٹوں کو اور اپنی بیوی کو اور اپنے بھائی کو

وَفَصِيْلَتِهِ الَّتِيْ تُـْٔوِيْهِ ۝۱۳ وَ مَنْ فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا

اور اپنے کنبہ کو جس میں وہ بسر کرتا ہے اور تمام اہل زمین کو (کہ)

ثُمَّ يُنْجِيْهِ ۝۱۴ كَلَّا اِنَّهَا لَظٰى ۝۱۵ نَزَّاعَةً لِّلشَّوٰى ۝۱۶

پھر (یہ فدیہ) اسے (عذاب سے) بچالے ف۷ یہ ہرگز نہ ہوگا وہ آگ ایسی شعلہ زن ہے کہ کھال (تک) اتار دے گی،

تَدْعُوْا مَنْ اَدْبَرَ وَ تَوَلّٰى ۝۱۷ وَ جَمَعَ فَاَوْعٰى ۝۱۸

اور وہ اس شخص کو بلا دے گی جس نے پیٹھ پھیری ہوگی اور روگردانی کی ہوگی اور (مال) جمع کیا ہوگا، اور اس کو اٹھا اٹھا

اِنَّ الْاِنْسَانَ خُلِقَ هَلُوْعًا ۝۱۹ اِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ

رکھا ہوگا ف۸ انسان بے ہمت پیدا ہوا ہے کہ جب اسے تکلیف پہنچتی ہے تو

جَزُوْعًا ۝۲۰ وَّاِذَا مَسَّهُ الْخَيْرُ مَنُوْعًا ۝۲۱ اِلَّا

جزع فزع کرنے لگتا ہے، اور جب اسے خوشحالی ہوتی ہے تو بخل کرنے لگتا ہے ف۹ ہاں البتہ

ف۳ (اس دنیا کی مقدار مدت کے حساب سے) اتنی طویل مدت (جیسا کہ سیاق اشارہ کر رہا ہے) کافروں ہی کو معلوم ہوگی۔ اور ان کے حق میں یہ امتداد، اشتداد ہی کی طرح خود ایک عذاب الیم ہوگا۔ رہے اہل ایمان، جن کی شان میں بار بار لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ اور لَا يَحْزُنُهُمُ الْفَزَعُ الْاَكْبَرُ اور وَهُمْ مِّنْ فَزَعٍ يَّوْمَئِذٍ اٰمِنُوْنَ وغیرہ کی بشارتیں قرآن مجید میں آچکی ہیں۔ حسب تصریح احادیث یوم حشر ان کے لئے بالکل ہلکا پھلکا ہوگا۔ تَعْرُجُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ۔ یہ فرشتے اور ارواح انہیں آسمانی زینوں سے چڑھتے اترتے رہتے ہیں۔ الرُّوْحُ۔ روح بطور اسم جنس کے آیا ہے۔ اور مراد اہل ایمان کی روحیں ہیں۔ الیہ مراد عالم بالا کے وہ مقامات ہیں جو فرشتوں اور روحوں کے منتہائے عروج ہیں۔ ای الی عرشه ومهبط امره (مدارک) لفظ الی سے حق تعالیٰ کی تجسیم و مکانیت پر استدلال سرتاسر لغو ہے الی کا منسوب الیہ جب کبھی بھی غیر مادی یا غیر مکانی ہوتا ہے تو الی کے مفہوم میں صرف توجہ والتفات شامل رہتا ہے۔ مثلاً الی الکفر، الی الایمان، الی الخیر وغیرہ میں، اور خود قرآن مجید کی اس قسم کی آیات میں۔ وَاِلَيْهِ يُرْجَعُ الْاَمْرُ كُلُّهٗ۔ وَاِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ وغیرہ۔ فليس المراد منه المكان بل المراد انتهاء الامر الی مراده (کبیر) ف۴ جس میں شکوہ وشکایت کا نام بھی نہ ہو۔ فَاصْبِرْ۔ یعنی آپ معاندین کے طنز واستہزاء پر صبر کرتے رہیے۔ ف۵ (اور انہیں اس کے قرب سے آگاہ بھی کرتے جاتے ہیں) نَرٰىهُ قَرِيْبًا۔ حق تعالیٰ کا دیکھنا چونکہ ہمیشہ مطابق واقع ہی ہوتا ہے۔ اس لئے گویا یہ بتا دیا کہ وہ دن واقعۃً بہت ہی قریب آلگا ہے۔ اِنَّهُمْ يَرَوْنَهٗ بَعِيْدًا۔ ان کا اس دن کو دور سمجھنا تمامتر ان کی ارادی غفلت و مدہوشی کا نتیجہ ہے۔ بَعِيْدًا۔ قَرِيْبًا۔ بعید سے مراد بعید از قدرت اور قریب سے مراد اندرون قدرت لی گئی ہے۔ فالمراد بالبعيد البعيد من الامكان وبالقريب القريب منه (کبیر) ف۶ یعنی ایسی نفسی نفسی اس وقت پڑی ہوگی کہ غیر تو کیا کام آئیں گے خود اپنے قریبی بھی بات تک نہ پوچھیں گے۔ يَوْمَ۔ یعنی کافروں پر یہ عذاب اس دن واقع ہوگا، جس کی کیفیت اب بیان ہو رہی ہے ــــ امتداد یوم حشر کا بیان ابھی ہو چکا ہے۔ اب تفصیلات اس روز کے اشتداد کی بیان ہو رہی ہیں۔ كَالْمُهْلِ۔ یعنی تلچھٹ کی طرح سیاہی مائل انتہائی سرخی کے ڈانڈے سیاہی سے مل جاتے ہیں۔ اس لئے اس بیان اور كَانَتِ السَّمَآءُ وَرْدَةً كَالدِّهَانِ میں کوئی تناقض نہیں ــــ اور پھر یہ بھی ممکن ہے کہ سرخی اور میلان بسیاہی یہ دو مختلف رنگتیں دو مختلف حالتوں کی ہوں۔ السَّمَآءُ كَالْمُهْلِ۔ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ۔ جب آسمان اور پہاڑ جیسی زبردست اور مستحکم چیزیں یوں نکمی نکل جائیں گی تو دوسری موجودات کا کیا ذکر! تَكُوْنُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ۔ پہاڑوں کی تشبیہ رنگین اون سے شاید اس لئے دی گئی کہ پہاڑ بھی مختلف رنگ کے ہوتے ہیں۔ ف۷ الْمُجْرِمُ۔ مجرم سے مراد کافر ہے۔ ای المشرک (معالم۔ مدارک) المجرم هو الكافر (کبیر) کافروں کی حالت اس روز یہ ہوگی کہ دنیا میں جس جس پر جان فدا کرتے تھے۔ ان تک کو اپنی جان بچانے کے لئے عذاب الٰہی کے حوالے کرتے جائیں گے۔ ف۸ (دوسروں کا حق کاٹ کاٹ کر) كَلَّا ...... لِلشَّوٰى۔ ذکر دوزخ کی دہکتی ہوئی آگ کا ہے کہ وہ کسی کی رو رعایت کرنا کیا جانے۔ اور اس کے سامنے ذکر عوض وفدیہ کا کیسا! اَوْعٰى۔ کنایہ ہے کمال بخل سے۔ یہ ضرور نہیں کہ کوئی شخص واقعۃً اپنے نقد و مال کو اٹھا اٹھا کر الماریوں اور تجوریوں کے اندر سمیٹ کر رکھے۔ مَنْ اَدْبَرَ وَتَوَلّٰى۔ یعنی جب دنیا میں ایمان وطاعت کی طرف بلائے جاتے تھے تو بلانے والے کی طرف سے اعراض ونفرت کرتے ہوئے بھاگتے تھے۔ مطلب دونوں آیتوں کو ملا کر یہ ہوا کہ حقوق اللہ وحقوق العباد دونوں کو کافر نے دنیا میں ضائع کیا۔ اور اس سے فساد عقائد اور فساد اخلاق دونوں کی جانب اشارہ ہو گیا۔ کافر کے نفس عذاب کے لئے تو کفر ہی کافی ہے عذاب میں مزید اشتداد البتہ فروع کی بناء پر ہوگا۔ ف۹ الْاِنْسَانَ۔ انسان سے اس سیاق میں مراد کافر انسان ہے جیسا کہ مابعد اہل ایمان کے استثناء سے ظاہر ہو رہا ہے۔ هَلُوْعًا۔ اس بدہمتی سے مراد طبعی، جبلی بدہمتی مراد نہیں بلکہ اس کے اختیاری واکتسابی آثار مادی مراد ہیں۔ جَزُوْعًا۔ یعنی جزع فزع کرنے میں قدم حد اباحت سے آگے بڑھا رہتا ہے۔ مَنُوْعًا۔ یعنی ادائے حق ضروری میں بھی بخل کرنے لگتا ہے۔

اِلَّا الْمُصَلِّيْنَ ﴿۲۲﴾ الَّذِيْنَ هُمْ عَلٰى صَلَاتِهِمْ دَآئِمُوْنَ ﴿۲۳﴾

وہ نمازی (اس حکم میں داخل نہیں) جو اپنی نماز میں برابر لگے رہتے ہیں

وَ الَّذِيْنَ فِيْٓ اَمْوَالِهِمْ حَقٌّ مَّعْلُوْمٌ ﴿۲۴﴾ لِّلسَّآئِلِ

اور جو اپنے مال میں حق رکھتے ہیں جانا ہوا سوالی اور بے سوالی

وَ الْمَحْرُوْمِ ﴿۲۵﴾ وَالَّذِيْنَ يُصَدِّقُوْنَ بِيَوْمِ الدِّيْنِ ﴿۲۶﴾

(سب) کا اور جو جزاء کے دن کی تصدیق کرتے رہتے ہیں ف۱۰

وَ الَّذِيْنَ هُمْ مِّنْ عَذَابِ رَبِّهِمْ مُّشْفِقُوْنَ ﴿۲۷﴾ اِنَّ

اور جو لوگ اپنے پروردگار کے عذاب سے ڈرتے رہنے والے ہیں بے شک

عَذَابَ رَبِّهِمْ غَيْرُ مَاْمُوْنٍ ﴿۲۸﴾ وَالَّذِيْنَ هُمْ لِفُرُوْجِهِمْ

ان کے پروردگار کا عذاب نڈر رہنے والی چیز ہے بھی نہیں اور جو لوگ کہ اپنی شرمگاہوں کو

حٰفِظُوْنَ ﴿۲۹﴾ اِلَّا عَلٰٓى اَزْوَاجِهِمْ اَوْ مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُمْ

محفوظ رکھنے والے ہیں ہاں اگر اپنی بیویوں اور باندیوں سے (حفاظت نہ کریں) تو

فَاِنَّهُمْ غَيْرُ مَلُوْمِيْنَ ﴿۳۰﴾ فَمَنِ ابْتَغٰى وَرَآءَ ذٰلِكَ

ان پر کوئی ملامت نہیں البتہ جو کوئی اس کے علاوہ (شہوت رانی کا) طلبگار ہوا،

فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْعٰدُوْنَ ﴿۳۱﴾ وَ الَّذِيْنَ هُمْ لِاَمٰنٰتِهِمْ

تو یہ لوگ حد (شرعی) سے نکل جانے والے ہیں ف۱۱ اور جو لوگ اپنی امانتوں

وَ عَهْدِهِمْ رٰعُوْنَ ﴿۳۲﴾ وَالَّذِيْنَ هُمْ بِشَهٰدٰتِهِمْ

اور اپنے عہد کا خیال رکھنے والے ہیں اور جو لوگ اپنی گواہیوں کے ادا

قَآئِمُوْنَ ﴿۳۳﴾ وَالَّذِيْنَ هُمْ عَلٰى صَلَاتِهِمْ يُحَافِظُوْنَ ﴿۳۴﴾

کرنے والے ہیں ف۱۲ اور جو لوگ اپنی نمازوں کی پابندی رکھتے ہیں

ف۱۰ اور اس بنیادی عقیدۂ تصدیق سے اہل ایمان کے سارے اعمالِ طاعت کی شاخیں ہوگئی ہیں۔ اَلَّذِيْنَ ...... دَآئِمُوْنَ۔ یعنی اپنی نمازوں کی پوری محافظت ومداومت رکھتے ہیں۔ انہیں کبھی ناغہ نہیں ہونے دیتے۔ عن عائشۃؓ قالت کان احب الصلٰوۃ الی رسول اللہ ﷺ مادیم علیہ (جصاص) قیل المراد بذٰلک الذین اذا عملوا عملاً اداموا علیہ واثبتوہ (ابن کثیر) یہ معنٰی بھی ہوسکتے ہیں کہ ہر وقت نماز کے خیال میں لگے رہتے ہیں کہ ادھر وقت آئے اور ادھر نماز شروع کردیں۔ عن ابن مسعودؓ قال دائمون علٰی مواقیتہا (جصاص) قیل معناہ یحافظون علٰی اوقاتہا و واجباتہا قال ابن مسعود ومسروق و ابراھیم النخعی (ابن کثیر) مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ نمازیوں کا ہلوع یعنی بدہمت نہ ہونا دلیل ہے اس کی کہ طاعات کو قوتِ قلب وتحمل شدائد میں دخل عظیم ہے۔ اور اس اثر کا مشاہدہ بھی کیا جاسکتا ہے۔ فِيْ ...... الْمَحْرُوْمِ۔ طاعاتِ بدنی کا اجمالی ذکر ابھی نماز کے ضمن میں آچکا ہے۔ طاعاتِ مالی کا ذکر اب آرہا ہے۔ حَقٌّ مَّعْلُوْمٌ۔ یعنی وہ حق جو شرعاً معین ہے یا عقلاً مسلم ہے۔ لِلسَّآئِلِ وَ الْمَحْرُوْمِ۔ یعنی جس کا جو درجہ شریعت نے مقرر کردیا ہے بس اس کے مطابق وماتحت۔ اَلْمَحْرُوْمِ۔ محروم کی تشریح میں کہا گیا ہے کہ ہر وہ شخص ہے جو کوئی ذریعہ معاش نہ رکھتا ہو۔ عن ابن عباس المحروم الذی لایستقیم لہ تجارۃ (جصاص) قال ابو قلابۃ المحروم من ذھب مالہ (جصاص) ای الذی لم یوسع علیہ الرزق کما وسع علٰی غیرہ (راغب) ف۱۱ ان سب آیتوں کے لئے ملاحظہ ہوں سورۃ المومنون (پ۱۸) کے پہلے رکوع کے ابتدائی حواشی۔ لِفُرُوْجِهِمْ حٰفِظُوْنَ۔ اس سے ادھر اشارہ ہوگیا کہ علاوہ حرامکاری کے اس کے مبادی ومقدمات بھی ناجائز ہیں۔ فَمَنِ ...... الْعٰدُوْنَ۔ اس آیت نے غیر طبعی اور غیر شرعی شہوت رانی کی ساری صورتوں کو حرام قرار دے دیا۔ وھذہ الاٰیۃ تدل علٰی حرمۃ المتعۃ ووطی الذکران والبھائم والاستمناء بالکف (مدارک) ف۱۲ (ٹھیک ٹھیک اور بغیر کمی بیشی کے، بغیر کسی کی رورعایت کے، بلا کسی دباؤ یا لالچ کا اثر لئے ہوئے) لِاَمٰنٰتِهِمْ۔ یعنی ان امانتوں کا خیال رکھنے والے جو انہوں نے اپنی سپردگی میں لی ہیں۔ وَ عَهْدِهِمْ۔ یعنی ان عہدوں کو پورا کرنے والے جو وہ دوسروں سے کرچکے ہیں۔

اُولٰٓئِكَ فِيْ جَنّٰتٍ مُّكْرَمُوْنَ ﴿٣٥﴾ؕ فَمَالِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا
یہی لوگ بہشتوں میں عزت سے داخل ہوں گے ف١٣ تو ان کافروں کو کیا ہوا ہے کہ
قِبَلَكَ مُهْطِعِيْنَ ﴿٣٦﴾ۙ عَنِ الْيَمِيْنِ وَ عَنِ الشِّمَالِ
آپ پر دوڑے چلے آتے ہیں داہنے سے اور بائیں سے ٹولیاں
عِزِيْنَ ﴿٣٧﴾ اَيَطْمَعُ كُلُّ امْرِئٍ مِّنْهُمْ اَنْ يُّدْخَلَ جَنَّةَ
بن بن کر ف١٤ کیا ان میں سے ہر شخص اس کی ہوس رکھتا ہے کہ آسائش کی جنت میں داخل کر
نَعِيْمٍ ﴿٣٨﴾ۙ كَلَّا ؕ اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّمَّا يَعْلَمُوْنَ ﴿٣٩﴾ فَلَآ اُقْسِمُ
لیا جائے گا؟ ہرگز نہیں، ہم نے انہیں پیدا کیا ہے اس چیز سے جس سے سب واقف ہی ہیں ف١٥ تو میں قسم کھاتا ہوں
بِرَبِّ الْمَشٰرِقِ وَ الْمَغٰرِبِ اِنَّا لَقٰدِرُوْنَ ﴿٤٠﴾ۙ عَلٰٓى اَنْ
مشرقوں اور مغربوں کے پروردگار کی ف١٦ کہ ہم اس پر قادر ہیں کہ
نُّبَدِّلَ خَيْرًا مِّنْهُمْ ۙ وَمَا نَحْنُ بِمَسْبُوْقِيْنَ ﴿٤١﴾ فَذَرْهُمْ
ان کی جگہ ان سے بہتر لوگ لے آئیں، اور ہم کچھ عاجز تو ہیں نہیں ف١٧ تو آپ ان کو (پڑا) رہنے دیجئے
يَخُوْضُوْا وَيَلْعَبُوْا حَتّٰى يُلٰقُوْا يَوْمَهُمُ الَّذِيْ
(اس) شغل اور تفریح میں یہاں تک کہ انہیں اپنے اس دن سے سابقہ واقع ہو
يُوْعَدُوْنَ ﴿٤٢﴾ۙ يَوْمَ يَخْرُجُوْنَ مِنَ الْاَجْدَاثِ سِرَاعًا
جس کا ان سے وعدہ کیا جاتا ہے، (یعنی) وہ دن جب کہ یہ قبروں سے نکل کر (اس طرح) دوڑیں گے
كَاَنَّهُمْ اِلٰى نُصُبٍ يُّوْفِضُوْنَ ﴿٤٣﴾ۙ خَاشِعَةً اَبْصَارُهُمْ
کہ گویا وہ کسی پرستش گاہ کی طرف دوڑے جاتے ہیں اُن کی آنکھیں جھکی ہوں گی
تَرْهَقُهُمْ ذِلَّةٌ ؕ ذٰلِكَ الْيَوْمُ الَّذِيْ كَانُوْا يُوْعَدُوْنَ ﴿٤٤﴾ع
ان پر ذلت چھا رہی ہو گی یہی ہے وہ دن جس کا ان سے وعدہ کیا جاتا تھا ف١٨

ف١٣ محققین نے کہا ہے کہ اعمال حسنہ کی فہرست کو شروع بھی نماز کے ذکر سے کرنا اور ختم بھی اسی پر کرنا اس کی دلیل ہے کہ اعمال طاعت میں اولین وعظیم ترین اہمیت نماز ہی کو حاصل ہے۔ فافتتح الكلام بذكر الصلوٰة واختتمهٗ بذكرها فدل على الاعتناء بها والتنويه بشرفها (ابن کثیر) ف١٤ (ان مضامین وتعلیمات کی تصدیق کے لئے نہیں بلکہ الٹے ان کی تکذیب وتضحیک کے لئے) فَمَالِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا۔ ف سے ادھر اشارہ ہو گیا کہ ان موجبات سعادت وشقاوت کی پوری تحقیق ہو جانے کے بعد بھی۔ ف١٥ (اور پھر بھی یہ امکان بعث میں شک ہی کئے جاتے ہیں۔ اور ہماری قدرت پر ذرا غور نہیں کرتے) اَيَطْمَعُ۔ اس سے ادھر اشارہ ہو گیا کہ اپنی حماقت وسفاہت سے یہ اپنے ہی کو حق پر سمجھے ہوئے اس خیال خام میں ہیں کہ مرنے کے بعد ان کے لئے چین ہی چین ہے۔ كَلَّا۔ موجبات عذاب کے تحقق کے ساتھ عیش بعد الموت کیسے جمع ہو سکتا ہے! مِمَّا يَعْلَمُوْنَ۔ یعنی نطفہ جیسی حقیر چیز سے۔ ف١٦ (یعنی خود اپنی) آگے ذکر قدرت کاملہ کا ہے اس مناسبت سے یہاں اپنا ایک اسم وصفی لا کر گویا اسی وصف کو بطور شہادت کے پیش کیا ہے۔ مشارق جمع ہے مشرق کی اور معارب جمع ہے مغرب کی۔ آفتاب کے طلوع وغروب کے نقاط سال میں برابر بدلتے رہتے ہیں، جیسا کہ علم ہیئت کے ہر طالب علم پر واضح ہے۔ قرآن مجید نے ہر ہر نقطہ طلوع کو ایک مشرق اور ہر ہر نقطہ غروب کو ایک مغرب قرار دے کر اسی فلکیاتی حقیقت کی جانب اشارہ کر دیا۔ مشرک اور جاہلی قوموں نے مشرق، اور مغرب، جنوب مشرق، جنوب مغرب، شمال مغرب، شمال مشرق وغیرہ کے جو الگ الگ دیوتا، یا، لوک پال تجویز کر رکھے تھے، اسی ایک نام رَبِّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ کو لا کر قرآن نے اس سارے عقیدہ کی تردید کر دی کہ یہ کیا مہملات وخرافات ہیں، ہر سمت اور ہر جہت کا مالک وہی ایک پروردگار برحق ہے۔ ف١٧ خلاصہ استدلال یہ کہ جب ہم بالکل نئی مخلوق کے پیدا کرنے پر، جن میں صفات کمال بھی تم سے زائد ہوں، قادر ہیں، تو تم کو دوبارہ پیدا کر دینے میں کیا دشواری ہے؟ اِنَّا ...... مِنْهُمْ۔ یعنی اس دنیا میں ان سے بہتر مخلوق لا دکھائیں۔ ف١٨ (اور دنیا میں اس کی ہمیشہ تکذیب ہی کرتے رہے تھے) فَذَرْهُمْ يَخُوْضُوْا وَيَلْعَبُوْا۔ یعنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان بدمستوں اور غفلت میں پڑے رہنے والوں کے حق میں زیادہ فکر وتردد نہ کیجئے ـــــ یہ مطلب نہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان پر تبلیغ بھی ترک کر دیجئے۔ كَاَنَّهُمْ اِلٰى نُصُبٍ يُّوْفِضُوْنَ۔ یعنی جس طرح دنیا میں چڑھاوا چڑھانے کے لئے اپنی پرستش گاہوں کی طرف لپکتے ہوئے جاتے تھے۔ نُصُب۔ ملاحظہ ہو وَمَا ذُبِحَ عَلَى النُّصُبِ پر حاشیہ سورۃ المائدہ (پ ٦) کے رکوع اول میں۔ خَاشِعَةً اَبْصَارُهُمْ۔ یہ آنکھوں کا جھکا ہونا افراط خوف وندامت سے ہوگا۔ تَرْهَقُهُمْ ذِلَّةٌ۔ اردو محاورہ میں "ان کے چہروں پر پھٹکار برس رہی ہو گی"۔

ایاتھا ۲۸ | ۷۱ سُوْرَةُ نُوْحٍ مَكِّيَّةٌ ۷۱ | رکوعاتھا ۲

اس کی اٹھائیس آیتیں | سورۂ نوح مکہ میں نازل ہوئی | اور دو رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اِنَّآ اَرْسَلْنَا نُوْحًا اِلٰى قَوْمِهٖٓ اَنْ اَنْذِرْ قَوْمَكَ مِنْ

ہم نے نوح کو بھیجا اُن کی قوم کے پاس کہ ڈراؤ اپنی قوم کو

قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ① قَالَ يٰقَوْمِ اِنِّيْ لَكُمْ

قبل اس کے کہ ان پر عذاب دردناک آپہنچے ف۱ انہوں نے اپنی قوم سے کہا کہ اے میری قوم میں تمہارے لئے

نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ② اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ وَاتَّقُوْهُ وَاَطِيْعُوْنِ ③

صاف صاف ڈرانے والا ہوں، (یہ یاد دلا کر) کہ تم اللہ کی عبادت کرو اور اسی سے ڈرو اور میرا کہنا مانو

يَغْفِرْ لَكُمْ مِّنْ ذُنُوْبِكُمْ وَيُؤَخِّرْكُمْ اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى ؕ

وہ تمہارے گناہ معاف کر دے گا اور تمہیں وقت مقرر تک مہلت دے گا

اِنَّ اَجَلَ اللّٰهِ اِذَا جَآءَ لَا يُؤَخَّرُ ۘ لَوْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ④

بے شک اللہ کا مقرر کیا ہوا وقت جب آ جائے گا ٹلے گا نہیں کاش تم جان لیتے ف۲

قَالَ رَبِّ اِنِّيْ دَعَوْتُ قَوْمِيْ لَيْلًا وَّنَهَارًا ⑤ فَلَمْ

(پھر نوح نے) دعا کی کہ اے میرے پروردگار میں نے اپنی قوم کو رات اور دن دعوت دی سو

يَزِدْهُمْ دُعَآءِيْٓ اِلَّا فِرَارًا ⑥ وَاِنِّيْ كُلَّمَا دَعَوْتُهُمْ

میرے بلاوے نے اُن کا گریز اور بڑھا ہی دیا ف۳ اور میں نے جب کبھی انہیں بلایا

لِتَغْفِرَ لَهُمْ جَعَلُوْٓا اَصَابِعَهُمْ فِيْٓ اٰذَانِهِمْ وَاسْتَغْشَوْا

تاکہ تو انہیں بخش دے تو انہوں نے اپنی انگلیاں اپنے کانوں میں دے لیں، اور (اپنے اوپر) اپنے کپڑے

وقف لازم

ف۱ (ان کے کفر وطغیان کی پاداش میں خواہ اسی دنیا میں خواہ آخرت میں) اِنَّآ ...... قَوْمِهٖٓ۔ نوح اور قوم نوح پر مفصل حاشیے سورۂ ہود (پ۱۲) وغیرہ میں گزر چکے۔ انسانی نسل کا مستقل اور غیر منقطع سلسلہ آپ ہی کے وقت سے چلا ہے۔ اور اس لئے آپ کی شخصیت تاریخ انبیاء میں ایک خاص اہمیت رکھتی ہے۔ اَنْ اَنْذِرْ قَوْمَكَ۔ یعنی کفر وطغیان کے وبال وپاداش سے ڈرائیے۔ ف۲ یعنی یہ حقائق جو میں بیان کر رہا ہوں کاش تم پر بھی روشن ہو گئے ہوتے! اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ۔ یعنی پرستش صرف حق تعالیٰ کی کرو۔ اپنے سارے جھوٹے معبودوں، ٹھاکروں، مورتیوں کو ٹھکرا کر۔ وَاتَّقُوْهُ۔ یعنی خوف اپنے دلوں میں اس خدائے واحد کا جماؤ نہ کہ اپنے گڑھے ہوئے معبودوں کا۔ وَاَطِيْعُوْنِ۔ پیمبر کی اطاعت میں اطاعت الٰہی بھی ہوتی ہے۔ يَغْفِرْ ...... يُؤَخِّرْ۔ یعنی موت طبعی جو کفر وعدم ایمان کا ثمرہ نہیں، وہ تو بہرحال اپنے وقت موعود ومقرر پر آ کر رہے گی۔ البتہ عذاب جو ثمرہ ہے کفر کا اس سے تم ایمان لا کر محفوظ ہو جاؤ گے۔ ف۳ یہ سب عرض ومعروض آپ نے اس وقت کی ہے جب آپ ہر ممکن تبلیغ ودعوت اور صدہا سال کے تجربہ کے بعد اپنی قوم کی طرف سے بالکل مایوس ہو چکے ہیں اور برابر یہ محسوس کرنے لگے ہیں کہ جتنی بھی کوشش آپ کی جانب سے اصلاح کی ہوتی رہی، ادھر سے اور ضد، انکار واستکبار ہی بڑھتا گیا۔



www.Only1or3.com

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



ثِيَابَهُمْ وَ اَصَرُّوْا وَ اسْتَكْبَرُوا اسْتِكْبَارًا ﴿٧﴾ ثُمَّ اِنِّيْ
لپیٹ لئے، اور اڑے رہے اور نہایت درجہ کا تکبر کرتے رہے ف۴ پھر (بھی) میں نے
دَعَوْتُهُمْ جِهَارًا ﴿٨﴾ ثُمَّ اِنِّيْۤ اَعْلَنْتُ لَهُمْ وَ اَسْرَرْتُ لَهُمْ
اُن کو باآواز بلند بھی بلایا پھر میں نے انہیں علانیہ بھی سمجھایا اور بالکل خفیہ بھی
اِسْرَارًا ﴿٩﴾ فَقُلْتُ اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ ؕ اِنَّهٗ كَانَ غَفَّارًا ﴿١٠﴾
سمجھایا ف۵ چنانچہ میں نے کہا اپنے پروردگار سے مغفرت چاہو، بے شک وہ بڑا بخشنے والا ہے
يُّرْسِلِ السَّمَآءَ عَلَيْكُمْ مِّدْرَارًا ﴿١١﴾ وَّيُمْدِدْكُمْ بِاَمْوَالٍ
وہ تم پر کثرت سے بارش بھیجے گا اور تمہارے مال و اولاد میں
وَّبَنِيْنَ وَ يَجْعَلْ لَّكُمْ جَنّٰتٍ وَّيَجْعَلْ لَّكُمْ اَنْهٰرًا ﴿١٢﴾ مَا لَكُمْ
ترقی دے گا اور تمہارے لئے باغ لگا دے گا اور تمہارے لئے دریا بہا دے گا ف۶ تمہیں کیا ہوا کہ
لَا تَرْجُوْنَ لِلّٰهِ وَقَارًا ﴿١٣﴾ وَ قَدْ خَلَقَكُمْ اَطْوَارًا ﴿١٤﴾ اَلَمْ
تم اللہ کی عظمت کے قائل نہیں ہو حالانکہ اسی نے تم کو طرح طرح سے بنایا ف۷ کیا
تَرَوْا كَيْفَ خَلَقَ اللّٰهُ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا ﴿١٥﴾ وَّ جَعَلَ
تم نے اس پر نظر نہیں کی کہ اللہ نے کس طرح سات آسمان تہ بہ تہ پیدا کئے ہیں اور ان میں
الْقَمَرَ فِيْهِنَّ نُوْرًا وَّ جَعَلَ الشَّمْسَ سِرَاجًا ﴿١٦﴾ وَ اللّٰهُ
چاند کو نور (کی چیز) بنایا اور آفتاب کو چراغ (کی طرح روشن) بنایا ف۸ اور اللہ نے
اَنْۢبَتَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ نَبَاتًا ﴿١٧﴾ ثُمَّ يُعِيْدُكُمْ فِيْهَا
تم کو زمین ہی سے ایک خاص طور پر پیدا کیا پھر وہ تم کو اسی میں لے جائے گا،
وَ يُخْرِجُكُمْ اِخْرَاجًا ﴿١٨﴾ وَ اللّٰهُ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ
اور (اسی سے) تمہیں باہر لے آئے گا اور اللہ نے تمہارے لئے زمین کو



ف۴ (قبولِ حق سے اور میری تعلیمات کی پذیرائی سے) كُلَّمَا دَعَوْتُهُمْ یعنی جب جب انہیں مسلکِ توحید و راہِ ایمان کی دعوت دی۔ لِتَغْفِرَ لَهُمْ۔ یعنی تا کہ یہ ایمان لے آئیں اور مغفرت اس پر قدرۃً مرتب ہو جائے۔ جَعَلُوْا...... ثِيَابَهُمْ۔ یہ سب کچھ انہوں نے غایت نفرت و کراہت سے کیا۔ یعنی تا کہ نہ داعیٔ حق کی آواز ان کے کانوں تک پہنچے، اور نہ یہ داعیٔ حق کو دیکھیں اور نہ وہ ان کو دیکھ سکے! اِسْتَغْشَوْا ثِيَابَهُمْ۔ قدیم قوموں کا لباس، یاد رہے کہ بالکل ڈھیلا ڈھالا ہوتا تھا۔ دھوتی یا تہمد اور چادر وغیرہ۔ فرنگیوں کے موجودہ چست کوٹ واسکٹ، پتلون وغیرہ پر اسے نہ قیاس کیا جائے۔ ف۵ (غرض یہ کہ تبلیغ و دعوت کے سارے ہی طریقے استعمال کر دیکھے) اِنِّيْ دَعَوْتُهُمْ جِهَارًا۔ یعنی میں نے پبلک تقریریں کیں، اور وعظ و خطاب عام سے کام لیا۔ اِنِّيْۤ اَعْلَنْتُ لَهُمْ۔ یعنی میں نے خطاب خاص سے کام لے کر افراد سے الگ الگ بھی کھلم کھلا گفتگو کی۔ وَ اَسْرَرْتُ لَهُمْ اِسْرَارًا۔ یعنی بالکل نجی اور تخلیہ کی صحبتوں میں بھی افراد کو الگ الگ سمجھایا۔ ف۶ یعنی میں نے تو یہ بھی کہہ کہہ کے دیکھ لیا کہ علاوہ نفع اخروی کے وہ مقصود اصلی ہے، تمہیں دنیوی فوائد بھی حاصل ہوں گے۔ اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ۔ یہ استغفار ظاہر ہے کہ ایمان کے بعد ہی اور ایمان ہی کے واسطے سے ممکن تھا۔ يُرْسِلِ السَّمَآءَ...... اَنْهٰرًا۔ یہ آیت ایمان کی مادی اور دنیوی برکتوں کے باب میں نص ہے۔ اِنَّهٗ كَانَ غَفَّارًا۔ یعنی یہ نہیں کہ وہ تمہارے گناہ ابھی ہی بخش دے گا، بلکہ مغفرت تو اس کی عادت و صفت ہی ہے، اور کچھ آج سے نہیں، ہمیشہ ہی سے رہی ہے۔ كانهٗ يقول لاتظنوا ان غفاريته انما حدثت الأن بل هو ابدا هكذا كان فكان هذا به حرفتهٗ وصنعتهٗ (کبیر) ف۷ (اور تمہیں خلقت کے مختلف ادوار سے گزارا ہے) لَا...... وَقَارًا۔ اگر حق تعالیٰ کی عظمت تمہارے دلوں میں ہوتی تو خود بخود شرک سے نفرت اور بت پرستی سے بیزاری تمہیں پیدا ہو جاتی۔ ف۸ ان چیزوں کا خدا کی بڑی نعمتوں میں سے ہونا تو ظاہر ہی ہے، اور اس سے اس کی قدرت کاملہ اور خلاقی پر استدلال بھی بالکل صریح ہے۔ اسی کے ساتھ ضمناً یہ حقیقت بھی سامنے آ جاتی ہے کہ آسمان اور چاند اور سورج سب کے سب اللہ ہی کی مخلوق اور سر تا سر محکوم ہیں۔ ان میں نہ کوئی دیوی ہے نہ کوئی دیوتا — قوم نوح علیہ السلام خصوصیت کے ساتھ انہیں "پرستیوں" یعنی فلک پرستی، ماہتاب پرستی اور آفتاب پرستی میں مبتلا تھی۔ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا۔ سمآء اور سَبْعَ سَمٰوٰتٍ دونوں پر حاشیے گزر چکے۔

و۹ نہ شجر پرستی کوئی معقول معنیٰ رکھتی ہے، اور نہ دھرتی مائی کوئی دیوی ہیں۔ زمین اور جو کچھ بھی اس پر ہے یہ سب تو خود ہی انسان اور اس کی ضروریات میں صرف میں لانے کے لئے مخلوق ہوئی ہے۔ وَاللّٰهُ..... نَبَاتًا۔ یہ اس اعتبار سے فرمایا گیا کہ انسان کی ترکیب میں غالب عنصر اجزائے ارضی ہی کے ہیں۔ یُعِیْدُكُمْ فِیْهَا۔ یعنی بعد موت انسان کے اجزائے ارضی پھر اسی زمین میں مل ملا جائیں گے۔ وَیُخْرِجُكُمْ اِخْرَاجًا۔ یعنی حشر کے وقت انسان کامل طور پر اسی زمین سے ازسرنو برآمد کرلیا جائے گا۔ لِتَسْلُكُوْا مِنْهَا سُبُلًا فِجَاجًا۔ یہ سطح زمین پر چلنا پھرنا تو موقوف ہی ہے زمین کے فرش ہونے پر۔ و۱۰ یعنی بجائے میری پیروی کے اپنی قوم کے امراء ورؤساء ہی کی پیروی کرتے رہے، اور ان سرداروں کا مال واولاد ان کے حق میں مزید غفلت وطغیان ہی کا سبب بنا رہا۔ مَنْ۔ خَسَارًا۔ محققین نے کہا ہے کہ کافر کے حق میں کوئی نعمت، نعمت ہی نہیں، ہر نعمت اس کے لئے ایک سبب عذاب ہی کی حیثیت رکھتی ہے۔ واستدل بهذه الاٰية من قال انه ليس لله على الكافر نعمة لان هذه النعم استدراجات ووسائل الى العذاب الابدى فكانت كالعدم (کبیر) و۱۱ یعنی دین حق کی توقیر مٹانے اور اس سے مقابلہ کے خوب خوب منصوبے باندھے۔ اور شرک وجاہلیت کی حمایت ونصرت کے لئے بڑی بڑی اسکیمیں تیار کیں۔ اور ان پر عمل بھی جی بھر کر، کر دیکھا۔ مَكَرُوْا۔ یہ جوڑ توڑ کرنے والے وہی سرداران قوم تھے۔ جن کی پیروی عوام کرتے تھے۔ والماكرون هم الرؤساء (مدارک) كُبَّارًا۔ کبار کبیر کا صیغۂ مبالغہ ہے۔ اور



بِسَاطًا ﴿١٩﴾ لِّتَسْلُكُوْا مِنْهَا سُبُلًا فِجَاجًا ﴿٢٠﴾ قَالَ نُوْحٌ ع ۲

فرش بنایا تاکہ تم اس کے کھلے راستوں میں چلو و۹ نوح نے عرض کی کہ

رَّبِّ اِنَّهُمْ عَصَوْنِیْ وَ اتَّبَعُوْا مَنْ لَّمْ یَزِدْهُ مَالُهٗ وَ وَلَدُهٗۤ

اے میرے پروردگار ان لوگوں نے میری نافرمانی کی، اور پیروی ایسوں کی کی جن کے مال واولاد نے انہیں نقصان

اِلَّا خَسَارًا ﴿٢١﴾ وَ مَكَرُوْا مَكْرًا كُبَّارًا ﴿٢٢﴾ وَ قَالُوْا لَا تَذَرُنَّ

ہی زیادہ پہنچایا و۱۰ اور انہوں نے بڑے بڑے مکر کر ڈالے و۱۱ اور انہوں نے کہا کہ اپنے معبودوں کو

اٰلِهَتَكُمْ وَ لَا تَذَرُنَّ وَدًّا وَّ لَا سُوَاعًا ۙ۬ وَّ لَا یَغُوْثَ وَ یَعُوْقَ

ہرگز نہ چھوڑنا اور نہ وَد کو اور نہ سواع کو اور نہ یغوث، یعوق، نسر (غرض کسی کو بھی نہ)

وَ نَسْرًا ﴿٢٣﴾ وَ قَدْ اَضَلُّوْا كَثِیْرًا ۚ۬ وَ لَا تَزِدِ الظّٰلِمِیْنَ اِلَّا

چھوڑنا و۱۲ اور ان لوگوں نے بہتوں کو گمراہ کر دیا ہے، تو (ان) ظالموں کی گمراہی تو اور

ضَلٰلًا ﴿٢٤﴾ مِمَّا خَطِیْٓــٰٔتِهِمْ اُغْرِقُوْا فَاُدْخِلُوْا نَارًا ۙ۬ فَلَمْ

بڑھادے و۱۳ (چنانچہ) اپنے (انہیں) گناہوں کے باعث وہ غرق کئے گئے، چنانچہ وہ آگ میں پہنچ گئے تو

یَجِدُوْا لَهُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْصَارًا ﴿٢٥﴾ وَ قَالَ نُوْحٌ رَّبِّ

اللہ کے مقابلہ میں انہیں کچھ بھی حمایتی میسر نہ ہوئے و۱۴ اور نوح نے یہ بھی عرض کی کہ اے

لَا تَذَرْ عَلَى الْاَرْضِ مِنَ الْكٰفِرِیْنَ دَیَّارًا ﴿٢٦﴾ اِنَّكَ اِنْ

میرے پروردگار زمین پر کافروں میں سے ایک باشندہ بھی (جیتا) مت چھوڑ اگر تو انہیں

تَذَرْهُمْ یُضِلُّوْا عِبَادَكَ وَ لَا یَلِدُوْۤا اِلَّا فَاجِرًا كَفَّارًا ﴿٢٧﴾

رہنے دے گا تو یہ تیرے بندوں کو گمراہ ہی کرتے رہیں گے و۱۵ اور ان کے محض کافر وفاجر ہی اولاد پیدا ہوتی رہے گی و۱۶

رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَ لِوَالِدَیَّ وَ لِمَنْ دَخَلَ بَیْتِیَ مُؤْمِنًا

اے میرے پروردگار مجھے بخش اور میرے ماں باپ کو، اور جو بھی میرے گھر میں داخل ہو بحیثیت مومن کے



یہ مکر عظیم ترین، توحید کی مخالفت اور شرک کی حمایت میں تھا۔ یہیں سے متکلمین نے یہ نکالا ہے کہ علم کلام جو توحید کی حمایت اور رد شرک کا علم ہے وہ افضل ترین علوم ہے۔ واستدل بهذا من فضل علم الكلام على سائر العلوم فقال الامر بالشرك كبار فى القبح والخزى فالامر بالتوحيد والارشاد وجب ان يكون كبارا فى الخير والدين (کبیر) و۱۲ یہ سب نام قوم نوح کے خاص خاص دیوتاؤں کے ہیں۔ اور انہیں کی مورتیں ملک میں پجتی رہتی تھیں ـــ ان کے ناموں کی تصریح کی ایک مصلحت یہ بھی ہے کہ ان کی پرستش عین نزول قرآن کے زمانہ میں بھی عرب واطراف عرب میں جاری رہی۔ وَقَالُوْا۔ یعنی سرداران قوم نے یہ اپنے پیروی کرنے والوں اور عوام سے کہا۔ اى الرؤسا الى سفلتهم (مدارک) وَدًّا۔ یہ دیوتا قوت مردانہ اور عشق ومحبت کا تھا۔ اس کی مورت قوی ہیکل مرد کی شکل میں تھی۔ اہل عرب اس سے خوب مانوس تھے۔ اس کی پوجا شمالی عرب میں جاری تھی۔ ''عبدود'' عرب میں ایک نام کثرت سے لوگوں کا ہوتا تھا۔ سُوَاعًا۔ یہ دیوتا حسن ومحبوبی کا تھا۔ اس کی مورتی حسین عورت کی شکل میں تھی۔ اس کی پوجا قبیلہ ہذیل میں جاری تھی۔ یَغُوْثَ۔ یہ دیوتا جسمانی قوت وطاقت کا تھا۔ اس کی مورت شیر اور بیل کی شکلوں میں ہوتی تھی۔ یمن میں اس کی پوجا کا رواج تھا۔ اور ''عبدیغوث'' نام کا رواج عرب کے شمال ومشرق میں تھا۔ یَعُوْقَ۔ یہ دوڑ بھاگ کا دیوتا تھا۔ اس کی مورت گھوڑے کی شکل کی ہوتی تھی۔ اس کی بھی پوجا یمن میں پائی گئی۔ نَسْرًا۔ یہ دور بینی اور حدت نظر کا دیوتا تھا۔ اس کی مورت پرندہ (باز یا عقاب) کی شکل کی ہوتی تھی ـــ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ و۱۳ (تاکہ یہ لوگ مستحق ہلاکت ہو جائیں) مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ دعاء سے مقصود ضلال میں زیادتی نہیں، بلکہ استحقاق ہلاکت تھا۔ وَقَدْ اَضَلُّوْا كَثِیْرًا۔ یعنی یہ لوگ خود ہی گمراہ نہیں ہیں۔ بلکہ دوسروں کو بھی گمراہ کرتے رہتے ہیں، اور اب اتنی کوششوں کے بعد ان کی اصلاح کی طرف سے مایوسی ہو چکی ہے۔ حضرت علیہ السلام نے یہ دعائے عذاب وہلاکت اس وقت فرمائی جب آپ کو خود وحی الٰہی ان ظالموں کے عدم قبول ایمان سے مطلع کر چکی تھی۔ ملاحظہ ہو سورۂ ہود (پ ۱۲) رکوع ۴ کی آیت لَنْ یُّؤْمِنَ مِنْ قَوْمِكَ اِلَّا مَنْ قَدْ اٰمَنَ۔ الظّٰلِمِیْنَ۔ ظالمین کا یہاں کافرین کے معنی میں ہونا بالکل ظاہر ہے۔ و۱۴ قوم نوح کی غرقابی اور طوفان نوح پر حاشیے پیشتر گزر چکے۔ سورۂ یونس (پ ۱۱) سورۂ ہود (پ ۱۲) میں۔ فَاُدْخِلُوْا نَارًا۔ یعنی غرق ہوتے ہی آتش برزخ میں جھونک دیئے گئے۔ آیت سے عذاب قبر کے وقوع اور عالم برزخ کے وجود پر استدلال کیا گیا ہے۔ تمسک اصحابنا فى اثبات عذاب القبر (کبیر) تدل على انه حصلت تلك الحالة عقيب الاغراق فلايمكن حملها على عذاب الاٰخرة والابطلت دلالة هذه الفاء (کبیر) والفاء للايذان بهم بانهم عذبوا بالاحراق عقيب الاغراق فيكون دليلا على اثبات عذاب القبر (مدارک) فَلَمْ..... اَنْصَارًا۔ یعنی نہ ان کے دیوتا اور دیویاں اور نہ ان کی مورتیاں کوئی بھی عذاب الٰہی سے انہیں نہ بچا سکیں۔ مِمَّا۔ من یہاں سببیہ ہے۔ والمعنى من خطايا هم اى من اجلها و بسببها (کبیر) اور مَا تاکید کلام کے لئے ہے۔ واكد هذا المعنى بزيادة ما (مدارک) و۱۵ کہ ان سب پر تیری حجت پوری ہو چکی ہے۔ اور یہ سب کے سب میرے مکذب ہیں۔ عَلَى الْاَرْضِ۔ مراد ارض عراق ہے۔ زمین پر انسانی آبادی اس وقت کل اسی علاقہ میں تھی ـــ اس لئے جس نے یہ کہا کہ طوفان نوح سے صرف قوم نوح غرق ہوئی، اس نے بھی ٹھیک کہا اور جس نے کہا کہ اس میں ساری انسانی آبادی (بجز چند نفوس کے) غرق ہوگئی، اس نے بھی ٹھیک ہی کہا۔ و۱۶ (جیسا کہ اب تک کا تجربہ ومشاہدہ ثابت کر رہا ہے) حضرت نوح علیہ السلام کو اپنی طویل العمری کی بناء پر خوب تجربہ اپنی قوم ووطن والوں کی سرشت وافتاد مزاج کا ہو چکا تھا۔ جیسے صاحب تجربہ کی زبان سے ایسے حکم کا نکلنا کچھ زیادہ عجیب یوں بھی نہیں اور پھر آپ تو صاحب وحی تھے۔ اس بارہ میں آپ کو تو عین وحی ہی سے علم ہو چکا تھا کہ اب ان لوگوں میں سے کسی کے نصیب میں ایمان لانا نہیں۔ فان قيل كيف عرف النوح عليه السلام ذلك قلنا للنص والاستقراء (کبیر) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس طرح کی دعا غیر صاحب وحی کے لئے جائز نہیں۔

وَّلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ ۭ وَلَا تَزِدِ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا تَبَارًا ۲۸ ع
اور کل ایمان والوں اور ایمان والیوں کو اور (ان) ظالموں کی ہلاکت تو بڑھاتا ہی جا ۱۷

ایاتہا ۲۸ | ۷۲ سُوْرَۃُ الْجِنِّ مَكِّيَّةٌ ۴۰ | رکوعاتہا ۲

اس کی اٹھائیس آیتیں | سورۂ جن مکہ میں نازل ہوئی، | اور دو رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

قُلْ اُوْحِيَ اِلَيَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْٓا اِنَّا
آپ کہئے کہ میرے پاس وحی آئی اس بات کی کہ جنات میں سے ایک جماعت نے قرآن سنا، پھر انہوں نے کہا کہ ہم نے
سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا ۱ يَّهْدِيْٓ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ ۭ
ایک عجیب قرآن سنا ہے و۱ جو راہ راست بتلاتا ہے، سو ہم تو اس پر ایمان لے آئے،
وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا ۲ وَّاَنَّهُ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا
اور ہم اپنے پروردگار کا شریک کسی کو نہ بنائیں گے اور ہمارے پروردگار کی شان بڑی ہے اُس نے
اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ۳ وَّاَنَّهُ كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا
نہ کسی کو بیوی بنایا اور نہ اولاد و۲ اور ہم میں جو احمق ہوئے ہیں، وہ اللہ کی شان میں
عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا ۴ وَّاَنَّا ظَنَنَّآ اَنْ لَّنْ تَقُوْلَ الْاِنْسُ
حد سے بڑھی ہوئی باتیں کہتے ہیں اور ہمارا تو خیال یہ تھا، کہ انسان اور جنات بھی اللہ کی شان میں
وَالْجِنُّ عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا ۵ وَّاَنَّهُ كَانَ رِجَالٌ مِّنَ الْاِنْسِ
جھوٹ بات نہ کہیں گے و۳ اور انسانوں میں بہت سے لوگ ایسے ہوئے ہیں کہ
يَعُوْذُوْنَ بِرِجَالٍ مِّنَ الْجِنِّ فَزَادُوْهُمْ رَهَقًا ۶
وہ جنات میں سے بعض لوگوں کی پناہ لیا کرتے تھے، سو انہوں نے ان (جنات) کی نخوت اور بڑھا دی و۴

و۱۷ (کہ ان کی نجات کی کوئی صورت ہی نہ رہے، اور عذاب کا پورا تحقق ان پر ہو جائے) رَبِّ اغْفِرْلِیْ۔ دعائے نوح علیہ السلام میں ترتیب دعاء قابلِ غور و سبق آموز ہے۔ سب سے پہلے دعاء خود اپنے حق میں کی۔ وَلِوَالِدَیَّ۔ اس کے بعد اپنے والدین کا نام لیا۔ وَلِمَنْ دَخَلَ بَیْتِیَ مُؤْمِنًا۔ پھر نمبر اپنے مومن متعلقین کا آیا۔ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ۔ پھر سارے اہلِ ایمان کو اس میں شامل کر لیا۔ حق تعالیٰ اپنے اس مقبول پیمبر کی دعاء کی برکت سے ہم سب کو بھی اسی زمرہ میں شامل کر لے۔ و۱ (اور ایسا عجیب کہ مخلوق کے کلام میں تو اس کی نظیر نہیں ملتی) فَقَالُوْٓا۔ یہ ان جنات نے واپس جا کر اپنی قوم والوں سے کہا)۔ یہ واقعہ کب اور کہاں پیش آیا۔ اس کے لئے ملاحظہ ہو سورۃ الاحقاف (پ۲۶) کے حاشیے۔ و۲ (جیسا کہ بہت سی مشرک، جاہلی قوموں نے فرض کر رکھا ہے) وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا۔ یہ اس ایمان لانے کی تفسیر و تتمیم ہے۔ اور اس سے یہ حقیقت بھی آشکار ہو گئی کہ ایمان کا جوہر یا جزءِ اعظم عقیدۂ توحید ہی ہے۔ مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا۔ جو لوگ مسلمان کے گھر میں پیدا ہوئے۔ وہ اس کا گمان بھی نہیں رکھتے کہ دیوتاؤں کے ساتھ ساتھ بیویوں، اور اولاد کا دُم چھلا دنیا کی بڑی بڑی ''مہذب''، جاہلی قوموں اہل مصر، اہل عراق، اہل یونان، اہل چین، اہلِ ہند، اہلِ ایران وغیرہ کی دیومالا کا کیسا جزو لاینفک رہا ہے۔ و۳ (چہ جائیکہ شرک جیسا بیاکانہ جھوٹ، جس سے بڑھ کر کوئی اور چیز خیال میں نہیں آسکتی) كَانَ...... شَطَطًا۔ سب سے بڑھ کر سفاہت یہ کہ توحید جیسے صاف و صریح مسئلہ کے بھی منکر ہو گئے۔ و۴ (اور یہ جنات اپنے دل میں کمال حماقت سے یہ خیال کرنے لگے کہ ہم بھی کوئی چیز ہیں جبھی تو انسان ہماری اتنی تعظیم اور قدر کرتا ہے) رِجَالٌ...... الْجِنِّ۔ دیو، پری، بھوت پریت وغیرہ کے عقیدے ہندوستان، ایران عرب بکثرت قوموں میں پھیلے رہے ہیں۔ اور اسی سلسلہ میں عرب جاہلیت کی ایک عادت یہ تھی کہ جب کسی نئے مقام میں پہنچتے تو اپنے آپ کو وہاں کے سردار جنات کی حفاظت میں سونپ دیتے تھے۔ وهو قول جمهور المفسرين ان الرجل في الجاهلية اذا سافر فامسى في قفر من الارض قال اعوذ بسيد هذا الوادي او بعزيز هذا المكان من شر سفهاء قومه فيبيت في جوار منهم حتى يصبح (كبير) كان الرجل من العرب اذا نزل بمخوف من الارض قال اعوذ بسيد هذا الوادي من سفهاء قومه يريد كبير الجن (مدارک) ہماری قوم کے ''عامل'' حضرات جو اپنے نقش، فلیتہ وغیرہ ''حاضرات'' کے لئے اب بھی جنات اور موکلوں سے استمداد کیا کرتے ہیں، ایسی آیتوں سے ڈریں۔

وَّاَنَّهُمْ ظَنُّوْا كَمَا ظَنَنْتُمْ اَنْ لَّنْ يَّبْعَثَ اللّٰهُ اَحَدًا ۙ﴿۷﴾ وَّاَنَّا
اور انہوں نے بھی گمان کر رکھا تھا جیسا کہ تم نے گمان کر رکھا ہے کہ اللہ کسی کو دوبارہ نہ اٹھائے گا اور ہم نے
لَمَسْنَا السَّمَآءَ فَوَجَدْنٰهَا مُلِئَتْ حَرَسًا شَدِيْدًا
آسمان کی تلاشی لینا چاہی تو ہم نے اس کو شدید پہرے اور شعلوں سے
وَّشُهُبًا ۙ﴿۸﴾ وَّاَنَّا كُنَّا نَقْعُدُ مِنْهَا مَقَاعِدَ لِلسَّمْعِ ؕ فَمَنْ
بھرا ہوا پایا اور ہم آسمان کے موقعوں پر جا بیٹھا کرتے تھے (خبریں) سننے کے لئے، سو جو کوئی
يَّسْتَمِعِ الْاٰنَ يَجِدْ لَهٗ شِهَابًا رَّصَدًا ۙ﴿۹﴾ وَّاَنَّا لَا نَدْرِيْٓ
اب سننا چاہتا ہے، اپنے لئے ایک تیار شعلہ پاتا ہے ف۵ اور ہم نہیں جانتے کہ
اَشَرٌّ اُرِيْدَ بِمَنْ فِي الْاَرْضِ اَمْ اَرَادَ بِهِمْ رَبُّهُمْ رَشَدًا ۙ﴿۱۰﴾
زمین والوں کو کوئی تکلیف پہنچانا مقصود ہے یا ان کے پروردگار نے انہیں ہدایت دینے کا قصد کیا ہے ف۶
وَّاَنَّا مِنَّا الصّٰلِحُوْنَ وَمِنَّا دُوْنَ ذٰلِكَ ؕ كُنَّا طَرَآئِقَ
اور ہم میں نیک بھی ہوئے ہیں اور ہم میں بعض اور طرح کے، (غرض) ہم مختلف
قِدَدًا ۙ﴿۱۱﴾ وَّاَنَّا ظَنَنَّآ اَنْ لَّنْ نُّعْجِزَ اللّٰهَ فِي الْاَرْضِ وَلَنْ
طریقوں کے تھے ف۷ اور ہم نے تو سمجھ لیا ہے کہ ہم زمین پر اللہ کو (کہیں بھی) نہیں ہرا سکتے اور نہ
نُّعْجِزَهٗ هَرَبًا ۙ﴿۱۲﴾ وَّاَنَّا لَمَّا سَمِعْنَا الْهُدٰٓى اٰمَنَّا بِهٖ ؕ فَمَنْ
اسے بھاگ ہی کر ہرا سکتے ف۸ اور ہم نے جب ہدایت کی بات سن لی تو اس پر ایمان لے آئے، اور جو کوئی
يُّؤْمِنْۢ بِرَبِّهٖ فَلَا يَخَافُ بَخْسًا وَّلَا رَهَقًا ۙ﴿۱۳﴾ وَّاَنَّا مِنَّا
اپنے پروردگار پر ایمان لے آئے گا اسے اندیشہ نہ کسی کمی کا رہے گا اور نہ زیادتی کا ف۹ اور ہم میں
الْمُسْلِمُوْنَ وَمِنَّا الْقٰسِطُوْنَ ؕ فَمَنْ اَسْلَمَ فَاُولٰٓئِكَ
بعض مسلم ہیں اور بعض ہم میں سے بے راہ ہیں تو جس نے اسلام قبول کر لیا، اس نے تو

ف۵ فضائے آسمانی کے آتشیں تیروں اور گرزوں اور شہاب ثاقب پر حاشیے پہلے گزر چکے ہیں۔ سورۃ الصافات (پ۲۳) وغیرہ کے ذیل میں۔ اَلْاٰنَ۔ یعنی نزول قرآن اور ظہور محمدی ﷺ کے بعد۔ ای بعد البعث (مدارک) فَوَجَدْنٰهَا ...... شُهُبًا۔ یعنی اب دفع التباس کے لئے باب کہانت بالکل بند ہو گیا ہے۔ نَقْعُدُ مِنْهَا مَقَاعِدَ۔ آسمانوں کے موقعوں سے مراد فضائے آسمانی ہے۔ نفس آسمان کا جسم اس سے لازم نہیں آتا۔ جنات ناری مخلوق ہیں۔ انہیں اپنی لطافت وعدم ثقل کے باعث فضائے آسمانی کو اپنا مستقر بنا لینا خاکی مخلوق کے مقابلہ میں کہیں زیادہ آسان ہے۔ جیسے پرندوں کو بمقابلہ چرندوں اور درندوں کے۔ ف۶ (اپنے اس رسول کی بعثت اور قرآن کے نزول سے) یعنی اس جدید رسالت کے مقصود تکوین کا ہمیں کوئی علم نہیں۔ خدا معلوم لوگوں کو ہدایت ہی ہو جائے گی، یا انکار واعراض کر کے لوگ اپنی سزا بھگتیں گے۔ اَنَّا لَا نَدْرِيْ۔ عرب جاہلی جو جنات کی غیب دانی کے معتقد تھے۔ ان کی بھی تردید اس سے پوری طرح ہو گئی۔ بے بسی اور کم علمی میں جہاں انسان وہیں جنات۔ ف۷ اس سے صاف معلوم ہو گیا کہ جنات بھی انسانوں ہی کی طرح ایک مکلف مخلوق ہیں۔ اور شریعت کے ماننے والے اور انکار کرنے والے سب طرح کے فرقے ان کے ہاں بھی ہیں۔ ف۸ یعنی نہ روئے زمین پر، نہ زمین سے کہیں بھاگ کر، غرض کہیں بھی اسے ہرا نہیں سکتے —— یہاں بھی تردید ان جاہلی قوموں کی ہو رہی ہے، جو یہ سمجھتی تھیں کہ خداؤں کی نظر سے بھی بچ کر کہیں جا چھپنا ممکن ہے۔ اَنَّا۔ ضمیر متکلم سے مراد مومن قسم کے جنات ہیں۔ ف۹ یعنی نہ اس کا اندیشہ کہ کوئی نیکی لکھنے سے رہ جائے نہ اس کا کہ کوئی بدی زیادہ لکھ لی جائے —— بھول چوک، سہو ونسیان، ظلم وزیادتی کا خدائے اسلام کے ہاں کوئی امکان ہی نہیں، جیسا کہ جاہلی قوموں کے دیوتاؤں کے ہاں برابر ہوتا رہتا ہے۔

تَحَرَّوْا رَشَدًا (۱۴) وَ اَمَّا الْقٰسِطُوْنَ فَكَانُوْا لِجَهَنَّمَ

بھلائی کا راستہ ڈھونڈ نکالا اب رہے وہ جو بے راہ ہیں تو وہ دوزخ کے

حَطَبًا (۱۵) وَّ اَنْ لَّوِ اسْتَقَامُوْا عَلَى الطَّرِيْقَةِ لَاَسْقَيْنٰهُمْ

ایندھن ہیں ف۱۰ اور اگر یہ لوگ راستہ پر قائم ہو جاتے تو ہم انہیں فراغت کے پانی سے

مَّآءً غَدَقًا (۱۶) لِّنَفْتِنَهُمْ فِيْهِ ؕ وَمَنْ يُّعْرِضْ عَنْ ذِكْرِ

سیراب کرتے، تاکہ اس میں ان کا امتحان کریں اور جو کوئی اپنے پروردگار کی یاد سے

رَبِّهٖ يَسْلُكْهُ عَذَابًا صَعَدًا (۱۷) وَّ اَنَّ الْمَسٰجِدَ لِلّٰهِ فَلَا

روگردانی کرے گا تو اللہ اسے سخت عذاب میں داخل کرے گا ف۱۱ اور جتنے سجدے ہیں (سب) اللہ کا حق ہیں، سو

تَدْعُوْا مَعَ اللّٰهِ اَحَدًا (۱۸) وَّ اَنَّهٗ لَمَّا قَامَ عَبْدُ اللّٰهِ يَدْعُوْهُ

اللہ کے ساتھ (اور) کو مت پکارو ف۱۲ اور جب اللہ کا بندہ (خاص) کھڑا ہوتا ہے اس کی عبادت کرنے کو

كَادُوْا يَكُوْنُوْنَ عَلَيْهِ لِبَدًا (۱۹) قُلْ اِنَّمَآ اَدْعُوْا رَبِّيْ وَ لَآ ع ۱۹ / ۱۱

تو یہ لوگ اس پر بھیڑ لگانے کو ہو جاتے ہیں ف۱۳ آپ کہہ دیجئے میں تو بس اپنے پروردگار ہی کی عبادت کرتا ہوں اور اس کے

اُشْرِكُ بِهٖٓ اَحَدًا (۲۰) قُلْ اِنِّيْ لَآ اَمْلِكُ لَكُمْ ضَرًّا وَّ لَا

ساتھ کسی کو بھی شریک نہیں کرتا آپ کہہ دیجئے میں تمہارے نہ کسی نقصان کا اختیار رکھتا ہوں اور نہ

رَشَدًا (۲۱) قُلْ اِنِّيْ لَنْ يُّجِيْرَنِيْ مِنَ اللّٰهِ اَحَدٌ ۙ وَّ لَنْ

(تمہاری) ہدایت کا ف۱۴ آپ کہہ دیجئے کہ مجھے اللہ سے کوئی بھی نہیں پناہ دے سکتا اور نہ

اَجِدَ مِنْ دُوْنِهٖ مُلْتَحَدًا (۲۲) اِلَّا بَلٰغًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِسٰلٰتِهٖ ؕ

میں اس کے سوائے کوئی پناہ پا سکتا ہوں ف۱۵ البتہ اللہ کی طرف سے پہنچانا اور اس کے پیغاموں کا ادا کرنا (میرا کام ہے)

وَ مَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ فَاِنَّ لَهٗ نَارَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ

اور جو کوئی اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کرے گا، تو یقیناً ایسے لوگوں کے لئے دوزخ کی آگ ہے جس میں



ف۱۰ اس مقام پر جنات کا قول ختم ہو گیا جو آیت اول میں فَقَالُوْٓا اِنَّا سَمِعْنَا سے شروع ہوا تھا۔ ف۱۱ اب ذکر معاصر مشرکین کا ہو رہا ہے۔ جو اس وقت قحط کے عذاب میں مبتلا تھے۔ عَلَى الطَّرِيْقَةِ۔ یعنی مسلک معروف وطریق مشروع پر۔ ال عہد کا ہے۔ لَاَسْقَيْنٰهُمْ مَّآءً غَدَقًا۔ یعنی قحط وخشک سالی دور کر دیتے۔ لِنَفْتِنَهُمْ۔ یعنی اس کی جانچ ہو جاتی کہ کون کون شکر نعمت ادا کرتا ہے۔ اور کون کون سرکشی ونافرمانی کی راہ اختیار کرتا ہے۔۔۔ یہ حکمت امتحان ایک اسی نعمت پر موقوف نہیں، ہر نعمت میں ملحوظ ومرعی رہتی ہے۔ عَنْ ذِكْرِ رَبِّهٖ۔ یعنی ایمان وطاعت سے۔ ف۱۲ یعنی یہ جائز نہیں کہ عبادت کا کچھ حصہ حق تعالیٰ کے لئے ہو اور کچھ دوسروں کے لئے۔ الْمَسٰجِدَ۔ مساجد سے یہاں مراد اعضاء سجود سے لی گئی ہے اور حکم کے معنی یہ ہیں کہ سجدہ وعبادت غیر اللہ کے لیے جائز نہیں۔ عن سعید بن جبیر قال ان المراد بالمساجد الاعضاء التی یسجد علیها الانسان (معالم) قال سعید بن جبیر نزلت فی اعضاء السجود ای هی لله فلا تسجدوا بها لغیره (ابن کثیر) قیل المساجد مواضع السجود (راغب) ف۱۳ بیان مشرکین مکہ کی شدت عداوت ونفرت کا ہو رہا ہے۔۔۔ ہجرت مدینہ سے قبل اپنے قیام مکہ کے زمانہ میں جب آپ ﷺ مشرکین قریش کی طرف سے مایوس ہو کر رؤساء مکہ کی تفریح گاہ شہر طائف کو تبلیغ کے لئے تشریف لے گئے ہیں تو وہاں کے لوگ آپ ﷺ کے ساتھ بڑی ہی بدتمیزی سے پیش آئے۔ یہاں اشارہ اسی طرف ہے۔ عَبْدُ اللّٰهِ۔ یعنی اللہ کا خاص الخاص بندہ "عبد کامل"۔ مراد ظاہر ہے کہ رسول اللہ ﷺ ہیں۔ ف۱۴ پہلی آیت میں توحید کامل اور ہر طرح کے رد شرک کا اثبات ہے۔ اور دوسری آیت کا مضمون یہ ہے کہ کہیں خود مجھی کو مقصود اور پھر اس طرح مسجود ومعبود نہ سمجھ لینا۔ میرے اختیار میں تو اتنا بھی نہیں کہ تم پر عذاب لے آؤں، یا ایمان ہی پر تمہیں مجبور کر دوں۔۔۔ "یاروں نے بت شکن کو بت ہی بنا کے چھوڑا!" کا معاملہ حضرات انبیاء کی تاریخ میں بار بار دہرایا جاتا رہا ہے۔ قرآن مجید اسی فتنہ کے خطرہ سے بار بار تاکید وتصریح رسول اللہ ﷺ کے عبد محض ہونے کی کرتا جاتا ہے۔ ف۱۵ ایک بار پھر تصریح وتوضیح منصب رسالت کی ہو رہی ہے۔ رسول کا کام تو اللہ کی طرف سے محض پیام رسانی (مع اس کے طبعی لوازم کے) ہے۔ اِنِّيْ ...... مُلْتَحَدًا۔ یہ سب چیزیں محض اس مفروضہ پر مبنی ومشروط ہیں کہ رسول ﷺ اگر خدانخواستہ خود ہی احکام الٰہی سے سرتابی کرنے لگیں۔۔۔ قرآن مجید نے ایسے بعید ترین احتمالات کو جا بجا فرض کر لیا ہے۔

وف۱۶ مطلب یہ ہے کہ آج یہ کافر غفلت واستکبار میں پڑے ہوئے فخر و ناز کر رہے ہیں کہ دیکھو ہمارا جتھا ہمارا گروہ کتنا بڑا ہے، اور ہمیں قوت وجاہ کیسی حاصل ہے۔'' اور کوئی دلیل عقلی یا نقلی انہیں اس سفاہت سے ہٹانے میں کامیاب نہیں ہو رہی ہے۔ مرتے ہی ان پر کھل جائے گا کہ خود وہی ایسے تھے۔ جن کے کام کوئی نہ آ سکا۔ مَنْ اَضْعَفُ نَاصِرًا۔ اس میں نفی ہوگئی نفع اعلیٰ کی۔ وَاَقَلُّ عَدَدًا۔ اس میں نفی ہوگئی نفع ادنیٰ کی۔ وف۱۷ (چنانچہ مجھے بھی مطلع نہیں کیا ہے) مَا یُوْعَدُوْنَ۔ یعنی یوم حشر اور اس دن کا عذاب۔ آیت کا مطلب یہ ہے کہ قیامت کی نفس آمد یقینی ہے اور ہر شک وشبہ سے بالاتر، رہیں اس کے وقت وغیرہ کی تفصیلات تو اس کا تعلق غیب سے ہے، اور اس کا علم مجھے حاصل نہیں، نہ علوم نبوت سے اس کا کوئی تعلق ہے۔ عٰلِمُ الْغَیْبِ۔ یعنی غیب دانی تو صفت خاصہ حق تعالیٰ کی ہے۔ الغیب میں ال استغراق کا ہے۔ یعنی حقیقی واضافی جمیع اقسام غیب۔ فَلَا یُظْهِرُ۔ مفہوم سلب کا عمومی ہے۔ یعنی غیب پر کسی کو بھی مطلع نہیں کرتا۔ قُلْ ..... اَمَدًا۔ جاہلوں میں جو یہ موضوع حدیث مشہور ہوگئی ہے کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو تربت مبارک میں ایک ہزار سال بھی نہ گزرنے پائیں گے کہ قیامت برپا ہو جائے گی۔ اس کی قطعی تردید کے لئے یہ آیت بالکل کافی ہے، جیسا کہ آٹھویں صدی ہجری ہی کے مفسرین، محققین اس پر متنبہ کر چکے ہیں۔ و فی هذه الأية الكريمة دليل على ان الحديث الذى يتداوله كثير من الجهلة من انه عليه الصلوة والسلام لا يولف تحت الارض كذب لا اصل له ولم نره فى شىء من الكتب (ابن کثیر) وف۱۸ حاصل یہ کہ حق تعالیٰ جو حقیقی عالم الغیب ہے۔ وہ اپنے غیوب کا صرف اتنا حصہ جس کا تعلق علوم نبوت سے ہوتا ہے اپنے مقبول انبیاء ومرسلین پر منکشف کر دیتا ہے۔ وہ بھی حفاظت کے اس پورے اہتمام واحتیاط کے ساتھ کہ وحی الٰہی بغیر کسی ادنیٰ خارجی دخل وتصرف کے بندوں تک تمام کی تمام پہنچ جائے۔ مَنِ ارْتَضٰی مِنْ رَّسُوْلٍ۔ اس قید سے ظاہر ہو گیا کہ یہاں غیب سے مراد اسرار شرعی ہیں ورنہ اسرار کونی تو مشاہدہ سے ظاہر ہے کہ اہل اشراق واہل نجوم کو، قدیم کہانت والوں کو، اور جدید مسمریزم اور امپر یچولزم والوں غرض ہر قسم کے غیر مقبولین کو بھی بعض ریاضتوں اور مشقوں سے کسی نہ کسی درجہ میں منکشف ہوتے ہی رہتے ہیں۔ محققین نے کہا ہے کہ اولیائے امت جو حضرات انبیاء کے اظلال واتباع ہوتے ہیں، ان پر جو اسرار شرعی منکشف ہوتے ہیں وہ انہیں انبیاء کے واسطہ سے۔ مِنْۢ بَیْنِ یَدَیْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ۔ یعنی نزول وحی کے وقت تمام جہات میں ہر طرف سے۔ فَاِنَّهٗ ..... رَصَدًا۔ یہ اہتمام وانتظام سب اس لئے ہوتا ہے کہ وحی الٰہی ہر خلط نفسانی اور خباثت شیطانی سے کامل طور پر محفوظ رہے۔ رَصَدًا۔ لفظی معنی نگہبانی کے ہیں۔ الرصد الاستعداد للترقب (راغب) یہاں مراد نگہبان یا محافظ فرشتے ہیں۔ اور واحد وجمع دونوں پر اس کا اطلاق جائز ہے۔ وف۱۹ (بحفاظت تمام بغیر کسی طرح کے دخل وتصرف کے) لِیَعْلَمَ یعنی وہ ظاہری طور پر اور وقوع کے بعد بھی جان لے ورنہ اپنے علم ازلی کے لحاظ سے تو وہ جانتا ہی تھا۔
ع ۹ ۱۲ لیعلم کی ضمیر فاعلی کس کی جانب ہے۔ اس پر بہت قیل وقال ہوئی ہے۔ لیکن راقم آثم کو بعض اکابر کے اتباع میں وہی ترکیب مناسب معلوم ہوئی جو یہاں اختیار کی گئی۔ يحتمل ان يكون الضمير عائدًا الى الله عزوجل وهو قول حكاه ابن الجوزى فى زاد المسير (ابن کثیر) اى ليعلم الله (مدارک) وهو اختيار اكثر المحققين (کبیر) اَبْلَغُوْا۔ صیغہ جمع غائب سے مراد وہی حضرات انبیاء ہیں۔ اى الرسل (معالم۔ مدارک) بعض نے فرشتے بھی مراد لئے ہیں۔ وف۲۰ (چنانچہ وحی کے بھی سب اجزاء ایک ایک کر کے اس کے شمار میں ہیں) اَحْصٰی۔ میں حفاظت نسیان سے بھی آگئی۔ گویا اول سے آخر تک سب حفاظتوں کا انتظام ہو گیا۔ حاصل کلام ایک بار پھر نظر کے سامنے لے آیئے۔ قیامت کے وقت کا علم علوم نبوت میں سے نہیں اس لئے رسول کو اس کا علم نہ ہونا ان کے دعوائے رسالت کے ذرا بھی منافی نہیں۔ اور دعوائے وقوع قیامت کو تو اس سے ضرر ادنیٰ درجہ کا بھی نہیں پہنچتا۔ پیمبروں کو وہی غیوب عطا کئے جاتے ہیں جن کا تعلق علوم نبوت سے ہوتا ہے۔ اور وہی مقصود بعثت ہوتے ہیں۔ ان میں امکان خطا ولغزش کی جہت سے بھی نہیں ہوتا۔ وَاَحَاطَ بِمَا لَدَیْهِمْ۔ پیمبروں کی امانت ودیانت اور حاملین وحی فرشتوں کی قوت ہر اعتبار سے غیر مشتبہ ہے۔ اور حق تعالیٰ ان حقائق کا علم خود ہی رکھے ہوئے ہے۔ وَاَحْصٰی كُلَّ شَیْءٍ عَدَدًا۔ یعنی ایک اسی مسئلہ پر کیا موقوف ہے۔ حق تعالیٰ کا علم کامل ومحیط تو مسائل کائنات کے ایک ایک جزئیہ پر حاوی ہے — جزئیات سے کلیات اور فروع سے اصول تک پہنچ جانا تو قرآن مجید کا عام اسلوب بیان ہے۔ وف۱ (آپ ان معاندین کے ہفوات کا خیال نہ کیجئے توجہ حق تعالیٰ ہی کے ذکر وعبادت کی طرف رکھیے) مستند حدیثی روایتوں میں آتا ہے (جو ہر ''تاریخی'' روایت سے مستند تر ہیں) کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مکہ میں تبلیغ ودعوت کا کام شروع فرمادیا، تو بڑے بڑے ''عقلاء قوم'' نے (آج کل ہی کے عقلاء فرنگ'' کی طرح) آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق غور وخوض شروع کیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دعوے سچے تو بہر حال ہو ہی نہیں سکتے پھر (نعوذ باللہ) آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا اصل مرض ہے کیا۔ اپنے کمیٹی گھر (دار الندوہ) میں جمع ہوئے اور کسی نے کہا کہ ''یہ کاہن ہو گئے ہیں'' غیب کی خبریں دینا اور سچی پیشگوئیاں کرنا کہانت ہی کا ایک حصہ ہے''۔ بعض نے کہا کہ ''نہیں یہ تو دماغی عارضہ معلوم ہوتا ہے، جس وقت جنون کا دورہ پڑتا ہے۔ اسی جوش وخروش کے عالم میں ایسا پر زور وپر جوش کلام دماغ سے ابلنے لگتا ہے''۔ ایک اور بزرگوار بولے ''یہ کچھ نہیں اصل میں یہ ساحر ہیں، یہ اثر سحر ہی کا ہے کہ اپنے کلام سے بھائی بھائی میں جدائی ڈلوادی''۔

فِيهَآ اَبَدًا ﴿۲۳﴾ حَتّٰٓى اِذَا رَاَوْا مَا يُوْعَدُوْنَ فَسَيَعْلَمُوْنَ

وہ ہمیشہ ہمیش رہیں گے (یہ اپنی حرکتوں سے باز نہ آئیں گے) یہاں تک کہ جب اس چیز کو دیکھ لیں گے جس کا ان سے وعدہ کیا

مَنْ اَضْعَفُ نَاصِرًا وَّاَقَلُّ عَدَدًا ﴿۲۴﴾ قُلْ اِنْ اَدْرِیْٓ

جاتا ہے تو اس وقت جان لیں گے کہ مددگار کس کے کمزور ہیں، اور تعداد کس کی کمتر ہے وف۱۶ آپ کہہ دیجئے کہ مجھے معلوم نہیں کہ

اَقَرِيْبٌ مَّا تُوْعَدُوْنَ اَمْ يَجْعَلُ لَهٗ رَبِّیْٓ اَمَدًا ﴿۲۵﴾ عٰلِمُ

جس چیز کا تم سے وعدہ کیا جاتا ہے وہ آیا قریب آگئی ہے یا اس کے لئے میرے پروردگار نے کوئی مدت دراز رکھی ہے وف۱۷ وہی

الْغَيْبِ فَلَا يُظْهِرُ عَلٰى غَيْبِهٖٓ اَحَدًا ﴿۲۶﴾ اِلَّا مَنِ ارْتَضٰى

غیب کا جاننے والا ہے، سو وہ (ایسے) غیب پر کسی کو بھی مطلع نہیں کرتا ہاں البتہ کسی برگزیدہ پیمبر کو

مِنْ رَّسُوْلٍ فَاِنَّهٗ يَسْلُكُ مِنْۢ بَيْنِ يَدَيْهِ وَمِنْ

(جب کسی غیبی علم سے مطلع کرنا چاہتا ہے) تو اس کے آگے اور پیچھے نگہبان

خَلْفِهٖ رَصَدًا ﴿۲۷﴾ لِّيَعْلَمَ اَنْ قَدْ اَبْلَغُوْا رِسٰلٰتِ رَبِّهِمْ

بھیج دیتا ہے وف۱۸ تاکہ اسے معلوم ہو جائے کہ انہوں نے اپنے پروردگار کے پیامات پہنچا دیئے وف۱۹

وَاَحَاطَ بِمَا لَدَيْهِمْ وَاَحْصٰى كُلَّ شَیْءٍ عَدَدًا ﴿۲۸﴾

اور اللہ ان (پیامبرداروں) کے احوال کا احاطہ کئے ہوئے ہے، اور ہر شے کو وہ شمار میں لئے ہوئے ہے وف۲۰

ایاتها ۲۰ — ۷۳ سُوْرَةُ الْمُزَّمِّلِ مَكِّيَّةٌ ۳ — رکوعاتها ۲

اس کی بیس آیتیں ہیں — سورۂ مزمل مکہ میں نازل ہوئی — اور دو رکوع

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

يٰٓاَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ ﴿۱﴾ قُمِ الَّيْلَ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿۲﴾ نِّصْفَهٗٓ

اے کپڑوں میں لپٹنے والے رات کو (نماز میں) کھڑے رہا کیجئے وف۱ مگر ہاں تھوڑی رات یعنی آدھی رات

اَوِ انْقُصْ مِنْهُ قَلِيْلًا ﴿۳﴾ اَوْ زِدْ عَلَيْهِ وَ رَتِّلِ الْقُرْاٰنَ
یا اس سے کچھ کم رکھیے یا اس سے کچھ بڑھا دیجئے اور قرآن خوب صاف صاف
تَرْتِيْلًا ﴿۴﴾ اِنَّا سَنُلْقِيْ عَلَيْكَ قَوْلًا ثَقِيْلًا ﴿۵﴾ اِنَّ نَاشِئَةَ
پڑھئے ۲ ہم آپ پر عنقریب ایک بھاری کلام ڈالنے کو ہیں ۳ بے شک رات کے وقت
الَّيْلِ هِيَ اَشَدُّ وَطْاً وَّ اَقْوَمُ قِيْلًا ﴿۶﴾ اِنَّ لَكَ فِي النَّهَارِ
اُٹھنے میں (دل وزبان کا) خوب میل رہتا ہے، اور بات خوب ٹھیک نکلتی ہے ۴ بے شک آپ کے لئے دن میں
سَبْحًا طَوِيْلًا ﴿۷﴾ وَاذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ وَ تَبَتَّلْ اِلَيْهِ
بہت مشغولی ہے ۵ اور آپ اپنے پروردگار کے نام کو یاد کرتے رہئے اور سب سے ٹوٹ کر اسی کی طرف
تَبْتِيْلًا ﴿۸﴾ رَبُّ الْمَشْرِقِ وَ الْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ
متوجہ رہئے ۶ وہ پروردگار ہے مشرق ومغرب کا کوئی معبود اس کے سوا نہیں، اسی کو (اپنا) چارہ ساز
وَكِيْلًا ﴿۹﴾ وَاصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُوْلُوْنَ وَاهْجُرْهُمْ هَجْرًا
بنائے رکھیے ۷ اور ان باتوں پر صبر کئے رہئے جو یہ لوگ کہتے رہتے ہیں، اور ان سے خوبصورتی کے ساتھ
جَمِيْلًا ﴿۱۰﴾ وَ ذَرْنِيْ وَالْمُكَذِّبِيْنَ اُولِي النَّعْمَةِ وَمَهِّلْهُمْ
الگ ہو جائیے ۸ اور مجھے اور ان صاحب نعمت اہل تکذیب کو چھوڑے رہئے اور ان لوگوں کو تھوڑی مہلت
قَلِيْلًا ﴿۱۱﴾ اِنَّ لَدَيْنَآ اَنْكَالًا وَّ جَحِيْمًا ﴿۱۲﴾ وَّطَعَامًا ذَا غُصَّةٍ
اور دیتے رہئے ۹ ہمارے ہاں تو بیڑیاں ہی ہیں اور دوزخ ہے اور گلے میں پھنس جانے والی غذا ہے
وَّ عَذَابًا اَلِيْمًا ﴿۱۳﴾ يَوْمَ تَرْجُفُ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ
اور عذاب دردناک ہے، (یہ اس روز) جس روز کہ ہلنے لگیں گے زمین اور پہاڑ
وَ كَانَتِ الْجِبَالُ كَثِيْبًا مَّهِيْلًا ﴿۱۴﴾ اِنَّآ اَرْسَلْنَآ اِلَيْكُمْ
اور پہاڑ ریگ رواں ہو جائیں گے ۱۰ بے شک ہم نے تمہارے پاس ایک



وقس علی ہذا۔ آپ ﷺ کو جب یہ خبریں پہنچیں تو قدرۃً آپ ﷺ کو انقباض قلب ہوا۔ اس پر یہ آیتیں نازل ہوئیں۔ یٰۤاَیُّهَا الْمُزَّمِّلُ۔ خطاب رسول اللہ ﷺ سے ہے۔ آپ حالت غم میں کپڑے اوڑھ لپیٹ کر لیٹ رہے تھے۔ ملاطفت خاص کے طور پر آپ ﷺ کو مخاطب بھی اسی نام سے کیا گیا۔ بعض صوفیوں نے اپنے ہاں کی خرقہ پوشی کی سند بھی اس لفظ مزمل سے حاصل کی ہے۔ شب بیداری کا معمول بھی مشائخ وصوفیہ نے انہیں آیتوں سے نکالا ہے۔ فقہاء امت کا اس پر اتفاق ہے کہ قیام اللیل (رات کو سو اٹھ کر کی جانے والی عبادت) فرض نہیں ہے۔ البتہ اس کا اجر ومرتبہ بہت زائد ہے اور احادیث اس کے فضائل سے لبریز ہیں۔ لاخلاف بین المسلین فی نسخ فرض قیام اللیل وانه مندوب اليه ترغب فيه وقدروی عن النبی ﷺ اثار كثيرة في الحث عليه والترغيب فيه (جصاص) ۲ (کہ سامعین کو ایک ایک لفظ صاف سنائی دے اور سمجھ میں آجائے) قال ابن عباس بيّنه تبيينا (جصاص) قال طاؤس بيّنه حتى يفهمهٗ (جصاص) نِّصْفَهٗٓ ...... قَلِيْلًا۔ یہ سب قَلِيْلًا اول کی تشریح ہے۔ کل کے مقابلہ میں نصف کو قلیل ہی کہا جائے گا۔ مطلب یہ ہوا کہ کم وبیش نصف حصہ شب میں آرام کیجئے۔ باقی نصف میں ذکر وعبادت۔ مِنْهُ ...... عَلَيْهِ ضمیرہ دونوں جگہ نِصْفَهٗ کی جانب ہے۔ يعني من النصف اوعلى النصف۔ وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِيْلًا۔ ترتیل کے معنی لفظ کو منہ سے صاف طور پر ادا کرنے کے ہیں۔ الترتيل ارسال الكلمة من الفم بسهولة واستقامة (راغب) ۳ یعنی قرآن جیسی عظیم الشان کتاب نازل کرنے کو ہیں۔۔ رسول اللہ ﷺ پر نزول وحی کو ابھی کچھ ہی روز ہوئے تھے، یہ آیتیں اسی وقت کی ہیں۔ قَوْلًا ثَقِيْلًا۔ قول ثقیل سے مراد اس کلام کا صاحب جلالت وعظمت ہونا ہے۔ نزول وحی ثقیل مادی وجسمانی اعتبار سے بھی تھا۔ روایتوں میں آیا ہے کہ نزول وحی کے وقت سردی کے موسم میں بھی آپ ﷺ کے پسینہ آجاتا، اور اگر آپ ﷺ اونٹنی پر ہوتے تو وہ بوجھ سے بیٹھنے لگتی۔ بعض نے قول ثقیل سے کنایہ بقائے دوام سے مراد لیا ہے۔ ۴ رات کے سناٹے میں ذکر وعبادت میں جی کا لگنا، نماز وتلاوت قرآن میں حلاوت کا زیادہ محسوس ہونا، طبیعت میں نشاط کا پیدا ہونا، یہ سب چیزیں تجربہ ومشاہدہ کی ہیں جس کا جی چاہے خود تجربہ کرلے۔ پیمبر اور پھر پیمبر اعظم کے لئے اس حکم کی اہمیت بالکل ظاہر ہی ہے۔ نَاشِئَةَ الَّيْلِ۔ یعنی رات میں سونے کے بعد پھر کھڑا ہونا۔ وَطْاً۔ وطا کے لفظی معنی کچلنے کے ہیں۔ گویا رات کو سو کر نماز کے لئے اٹھنا نفس کو روند ڈالنا، کچل ڈالنا ہے۔ اور اس سے نفس شکستہ اور منکسر ہو جاتا ہے۔ اور انسان کے ظاہر وباطن میں، یا زبان ودل کے درمیان موافقت خوب پیدا ہو جاتی ہے۔ عن الحسن اشد موافقة بين السر والعلانية (مدارک) والمقصود ان قيام الليل هو اشد مواطاة بين القلب واللسان (ابن کثیر) ۵ محمد ﷺ بن عبد اللہ مکی سے بڑھ کر مشغول پروگرام آج تک دنیا میں کسی کا نہیں ہوا ہے۔ ہر لحہ طاعت الٰہی وخدمت خلق ہی کی نذر رہتا تھا۔ ضائع آپ ﷺ نے اپنی عمر گرامی کا ایک منٹ بھی نہیں ہونے دیا۔ سَبْحًا طَوِيْلًا۔ سبح کے لفظی معنی تیرنے اور تیز چلنے کے ہیں، اور اس کے تحت میں آپ ﷺ کی دینی ودنیوی ہر ہر مشغولی آگئی — حقیقتاً آپ ﷺ کی تو ہر دنیوی مشغولی بھی دینی ہی تھی۔ اور ضروری آرام وتفریح بھی عین طاعت ہی تھے۔ ۶ یعنی اللہ کے ساتھ تعلق ہر دوسرے تعلق پر غالب وحاکم رہے۔ اذْكُرْ وَ تَبَتَّلْ۔ یہ دونوں حکم بلا قید وقت کے ہیں۔ صوفیہ نے یہیں سے دوام ذکر کا مسئلہ مستنبط کیا ہے۔ لیکن محققین صوفیہ نے یہ بھی کہا ہے کہ ان احکام کی تعمیل کے لئے ذکر وتبتل کا درجۂ ادنیٰ بھی کافی ہے۔ وَاذْكُرِ ...... تَبْتِيْلًا۔ ذکر لسانی کی تعلیم یہاں ترتیباً پہلے واقع ہوئی ہے اور مراقبہ کی اس کے بعد۔ عارفین نے اس سے یہ نکتہ نکالا ہے کہ مقام ذکر مقدم ہے اور مقام فکر موخر۔ وَاذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ۔ ذکر الٰہی کے عموم میں نماز، تلاوت، اشغال، اذکار، درس علوم دین سب شامل ہیں۔ وذكر الله يتناول التسبيح والتهليل والتكبير والصلوٰة وتلاوة القرآن ودراسته العلم (مدارک) ۷ اس آیت پر پہنچ کر ذرا ملک کی اس فضا کا نقشہ ذہن کے سامنے لے آیئے۔ جس میں توحید کی یہ آواز اول اول بلند ہوئی تھی۔ ایک تجارت پیشہ قوم جو اپنی آزادی وخود مختاری، اپنی اقبال مندی، اور اپنی شرافت نسب پر نازاں تھی، اور اپنے جاہلی دین واخلاق اور مشرکانہ تہذیب وتمدن میں مست، توحید اور پاکبازی کے نام سے ناآشنا۔ اس مغرور قوم کے آگے اس کا ایک فرد، جو اس وقت تک نہ ثروت ووجاہت میں ممتاز تھا نہ ملک گیری وفوج کشی میں، تن تنہا کھڑے ہو کر صدا یہ بلند کر رہا ہے کہ جن دیویوں دیوتاؤں کی پرستش تم پشتہا پشت سے کرتے چلے آرہے ہو۔ سب کو چھوڑ چھاڑ کر صرف ایک کو مانو، اپنے فیشن کو بدلو، اپنے دین کو بدلو، شرابیں چھوڑو، بےحیائیاں چھوڑو، عریانیاں چھوڑو، قمار بازیاں چھوڑو، خونخواریاں چھوڑو، سودی کاروبار چھوڑو، غرض دین کے ساتھ ساتھ اپنی دنیا بھی بدل ڈالو۔ خیال تو کیجئے کہ اس داعی کو کس دل وجگر، کس ہمت وعزم کا ہونا چاہیے۔ رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ۔ ان الفاظ سے شرک کے ان تمام پہلوؤں کی بھی تردید نکل آئی جو شرک جاہلی قوموں نے آفتاب وماہتاب، طلوع وغروب، دن اور رات اور مختلف سمتوں کے تقدس وغیرہ سے متعلق قائم کر رکھے ہیں۔ ۸ (یعنی ان سے شکایت وانتقام کی فکر میں بھی نہ پڑیئے۔ وَاهْجُرْهُمْ هَجْرًا جَمِيْلًا۔ ہجر جمیل یہ ہے کہ ترک تعلق تو تمام تر کرلیا جائے۔ لیکن نفرت وحقارت کے ساتھ نہیں بلکہ خیر خواہی کے ماتحت اور حق تعالیٰ کے لئے۔ صوفیۂ عارفین نے کہا ہے کہ سالک اہل دنیا سے احتراز تو رکھے، لیکن ساتھ ہی ان کی ہدایت ہی میں بھی لگا رہے۔ ۹ (میں خود ہی وقت مناسب پر ان سے نپٹ لوں گا) وَذَرْنِيْ وَالْمُكَذِّبِيْنَ۔ یعنی میرے اور ان مکذبین کے باب میں صبر وانتظار سے کام لیجئے۔

رَسُوْلًا ۙ شَاهِدًا عَلَيْكُمْ كَمَآ اَرْسَلْنَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ

رسول بھیجا ہے، تم پر گواہ بنا کر جس طرح ہم نے فرعون کے پاس ایک رسول

رَسُوْلًا ﴿١٥﴾ فَعَصٰى فِرْعَوْنُ الرَّسُوْلَ فَاَخَذْنٰهُ اَخْذًا

بھیجا تھا و۱۱ تو فرعون نے اپنے رسول کی نافرمانی کی، تو ہم نے اُن کو خوب سخت

وَّبِيْلًا ﴿١٦﴾ فَكَيْفَ تَتَّقُوْنَ اِنْ كَفَرْتُمْ يَوْمًا يَّجْعَلُ الْوِلْدَانَ

پکڑ میں لیا و۱۲ سو تم اُس دن (کی مصیبت) سے کیسے بچو گے، جو بچوں کو

شِيْبَا ۖ ﴿١٧﴾ السَّمَآءُ مُنْفَطِرٌۢ بِهٖ ؕ كَانَ وَعْدُهٗ مَفْعُوْلًا ﴿١٨﴾

بوڑھا کردے گا (اور) جس سے آسمان پھٹ جائے گا، بے شک (اللہ کا) وعدہ ضرور پورا ہو کر رہے گا و۱۳

ع ۱ / ۱۳ اِنَّ هٰذِهٖ تَذْكِرَةٌ ۚ فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰى رَبِّهٖ سَبِيْلًا ﴿١٩﴾

یہ (قرآن) ایک نصیحت ہے، سو جس کا جی چاہے اپنے پروردگار کی طرف کا راستہ اختیار کر لے و۱۴

اِنَّ رَبَّكَ يَعْلَمُ اَنَّكَ تَقُوْمُ اَدْنٰى مِنْ ثُلُثَيِ الَّيْلِ وَنِصْفَهٗ

آپ کا پروردگار خوب جانتا ہے کہ آپ اور آپ کے ساتھ والوں میں سے کچھ لوگ رات کی دو تہائی اور (کبھی) آدھی رات

وَثُلُثَهٗ وَطَآئِفَةٌ مِّنَ الَّذِيْنَ مَعَكَ ؕ وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ

اور (کبھی) تہائی رات کھڑے رہتے ہیں، اور رات اور دن پورا اندازہ

وَالنَّهَارَ ؕ عَلِمَ اَنْ لَّنْ تُحْصُوْهُ فَتَابَ عَلَيْكُمْ فَاقْرَءُوْا

اللہ ہی کر سکتا ہے و۱۵ اسے معلوم ہے کہ تم لوگ اسے پورے احاطہ میں نہیں لا سکتے، سو اس نے تمہارے حال پر توجہ کی، سو تم

مَا تَيَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ ؕ عَلِمَ اَنْ سَيَكُوْنُ مِنْكُمْ

لوگ جتنا قرآن آسانی سے پڑھا جا سکے پڑھ لیا کرو، و۱۶ اُسے یہ بھی معلوم ہے کہ تم میں سے بعض آدمی

مَّرْضٰى ۙ وَاٰخَرُوْنَ يَضْرِبُوْنَ فِى الْاَرْضِ يَبْتَغُوْنَ

بیمار ہوں گے اور بعض سفر کریں گے ملک میں اللہ کی روزی کی



اُولِي النَّعْمَةِ۔ یہ قریش مکہ ایک تجارت پیشہ، مرفہ الحال قوم تھے، انہیں کی طرف اشارہ ہے۔ و۱۰ (اور اڑتے پھریں گے) یہاں پھر ایک بار ذہن کے سامنے اس قوم کو لے آیئے، جو قیامت اور روزِ جزاء کے یکسر منکر ہیں۔ اور حشر و نشر کے تخیل ہی کو مضحکہ خیز اور اپنی روشن خیالی پر ایک داغ سمجھ رہے ہیں۔ و۱۱ یعنی حضرت موسیٰ علیہ السلام کو۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام اور فرعون پر حاشیے بار بار گزر چکے۔ شَاهِدًا عَلَيْكُمْ۔ یعنی یہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم تمہارے متعلق حشر میں یہ گواہی آکر دیں گے کہ ان لوگوں نے میری تبلیغ و دعوت سے اثر کس کس قسم کا لیا۔ و۱۲ (انہیں کا سا انجام تمہیں بھی پیش آنے والا ہے، اگر تم نے اصلاح حال نہ کر لی) فرعون اور موسیٰ علیہ السلام کا حوالہ ممکن ہے اس لئے دیا گیا ہو کہ یہود عرب کے توسط سے قریش حضرت موسیٰ علیہ السلام کے کارناموں سے اور فرعون کے انجام سے خوب واقف ہو چکے تھے۔ و۱۳ عرب کا ٹھیک، آج کے فرنگستان کی طرح اصلی روگ آخرت فراموشی بلکہ آخرت سے انکار تھا۔ قرآن مجید اس لئے ابتدائی مکی سورتوں میں بار بار اور مؤثر انداز میں اسی موضوع کو دہرا دہرا کر کے لاتا ہے۔ يَجْعَلُ الْوِلْدَانَ شِيْبًا۔ عربی محاورہ میں یہ کنایہ ہے غایت شدت و ہیبت سے۔ مُنْفَطِرٌۢ بِهٖ۔ یعنی آسمان یوم قیامت کی سختی سے پھٹ جائے گا۔ ب سببیہ ہے۔ به اي بيوم القيامة يعني انها تنفطر بشدة ذلك اليوم (مدارک) اي بسببه يعني بشدته وهوله (ابن کثیر) وَعْدُهٗ۔ ضمیرہٗ فاعل یعنی اللہ تعالیٰ کی جانب ہے۔ اي الفاعل وهو الله عز و جل۔ (مدارک) یہ بھی جائز ہے کہ مفعول کی جانب بھی جائے اور معنی یہ لئے جائیں کہ وہ یوم موعود ضرور واقع ہو کر رہے گا۔ المصدر مضاف الى المفعول وهو اليوم (مدارک) و۱۴ یعنی یہ قرآن ہدایت نامہ ہے تو سب ہی کے لئے لیکن اس سے فائدہ وہی اٹھائیں گے، جو اٹھانا چاہیں گے، جو فائدہ اٹھانے کا قصد کریں گے۔ تَذْكِرَةٌ۔ یعنی ہدایت نامہ اور وہ بھی کیسا جامع، بلیغ، مؤثر و دلنشین! فَمَنْ ...... سَبِيْلًا۔ متکلمین نے اس سے یہ استنباط کیا ہے کہ بندہ کسب افعال پر قادر ہے۔ مشائخ صوفیہ نے آیت سے یہ استدلال کیا ہے طالب سالک محروم نہیں رکھا جاتا۔ و۱۵ (جو تم نہیں کر سکتے) اِنَّ ...... مَعَكَ۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ساتھ ایک گروہ صحابہ کی بھی شب بیداری کی یہ شہادت قرآن مجید خود دے رہا ہے۔ مستند روایتوں میں آتا ہے کہ یہ حضرات اتنی اتنی دیر تک رات میں کھڑے رہتے تھے کہ پیروں پر ورم آ جاتا تھا۔ انهم قاموا حتى انتفخت اقدامهم۔ (مدارک) اِنَّ رَبَّكَ يَعْلَمُ۔ مشائخ صوفیہ نے کہا ہے کہ ان الفاظ میں نظر رحمت اور توجہ خاص چھپی ہوئی ہے۔ یعنی جو شب بیداری کرتے ہیں ان پر نظر خاص ہے۔ و۱۶ یعنی تمہارے اخلاص نیت لیکن اس کے ساتھ تمہاری عملی دشواریوں کو دیکھ کر تمہارے اوپر نماز تہجد فرض نہیں۔ تاہم بطور استحباب جتنا چاہو قرآن اس میں پڑھ لیا کرو۔ عَلِمَ اَنْ لَّنْ تُحْصُوْهُ۔ یعنی حق تعالیٰ نے خوب دیکھ لیا کہ تم لوگ اتنی مدت تک قیام بڑی مشقت اور تعب کے بعد ہی کر سکتے ہو۔ اي لن تطيقوا قيامه على هذه المقادير بشدة ومشقة (مدارک) فَتَابَ عَلَيْكُمْ۔ یعنی جب تمہارے رسوخ فی الدین کی خوب آزمائش ہو گئی، تو اب تہجد گزاری کی فرضیت تم سے ساقط کی جاتی ہے۔ فخفف عليكم واسقط منكم فرض قيام الليل (مدارک) فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ۔ قرآن کو یہاں صلوٰۃ کے معنی میں لے کر یہ مراد بھی لی گئی ہے کہ جتنی نماز آسانی سے پڑھ سکو پڑھ لیا کرو۔ وقيل ان المراد بالقرآن الصلوة لانه بعض اركانها اي فصلوا ما تيسر عليكم (مدارک)

مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ ۙ وَاٰخَرُوْنَ يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ

تلاش میں اور بعض اللہ کی راہ میں جہاد

اللّٰهِ ۖ فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنْهُ ۙ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا

کریں گے سو تم لوگ جتنا قرآن آسانی سے پڑھا جا سکے پڑھ لیا کرو ۱۷ اور نماز کی پابندی رکھو اور زکوٰۃ

الزَّكٰوةَ وَاَقْرِضُوا اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا ۭ وَمَا تُقَدِّمُوْا

دیتے رہو، اور اللہ کو اچھی طرح قرض دو ۱۸ اور جو بھی نیک عمل اپنے لئے

لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ هُوَ خَيْرًا وَّاَعْظَمَ

آگے بھیج دو گے، اُس کو اللہ کے پاس پہنچ کر اس سے اچھا اور اجر میں بڑھا ہوا

اَجْرًا ۭ وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۲۰﴾ ع ۲ ۱۴

پاؤ گے اور اللہ سے مغفرت طلب کرتے رہو، بے شک اللہ بڑا مغفرت والا ہے بڑا رحمت والا ہے، ۱۹

اٰیاتھا ۵۶ ۷۴ سُوْرَةُ الْمُدَّثِّرِ مَكِّيَّةٌ ۴ رکوعاتھا ۲

اس کی چھپن آیتیں سورۂ مدثر مکہ میں نازل ہوئی اور دو رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

يٰٓاَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ ۙ﴿۱﴾ قُمْ فَاَنْذِرْ ۠ ۙ﴿۲﴾ وَرَبَّكَ فَكَبِّرْ ۠ ۙ﴿۳﴾

اے کپڑے میں لپٹنے والے اُٹھئے پھر (کافروں کو) ڈرایئے ۱ اور اپنے پروردگار کی بڑائی بیان کیجئے،

وَثِيَابَكَ فَطَهِّرْ ۠ ۙ﴿۴﴾ وَالرُّجْزَ فَاهْجُرْ ۠ ۙ﴿۵﴾ وَلَا تَمْنُنْ

اور اپنے کپڑوں کو پاک رکھیے ۲ اور بتوں سے الگ رہیے، اور کسی کو اس غرض سے مت دیجئے

تَسْتَكْثِرُ ۠ ۙ﴿۶﴾ وَلِرَبِّكَ فَاصْبِرْ ۭ﴿۷﴾ فَاِذَا نُقِرَ فِي النَّاقُوْرِ ۙ﴿۸﴾

کہ زیادہ معاوضہ ملے اور اپنے پروردگار (کی رضا) کے لئے صبر کیجئے ۳ پھر جس وقت صور پھونکا



و ۱۷ یہاں دشواری اور تعب کی بنیادیں دوسری ہیں۔ اس لئے حکم تیسیر بھی یہاں ازسرنو ارشاد ہوا۔ آیت میں تین قسم کے لوگ بیان ہوئے، جن پر تہجد کی پابندی دشوار تھی۔ سَيَكُوْنُ مِنْكُمْ مَّرْضٰى۔ پہلی قسم کے معذور، یہ لوگ ارشاد ہوئے یعنی مریض، اس حکم کی علت اپاہجوں اور زیادہ بوڑھوں کو بھی شامل ہے۔ اٰخَرُوْنَ...... فَضْلِ اللّٰهِ۔ معذوروں کی یہ دوسری قسم مسافروں کی ارشاد ہوئی، اس کے تحت میں کل وہ لوگ آگئے جو وطن سے خواہ تجارت کے لئے نکلے ہوئے ہوں۔ خواہ طلب علم کے لئے یا اور کسی جائز غرض سے۔ وَاٰخَرُوْنَ...... سَبِيْلِ اللّٰهِ۔ اس کے تحت میں سارے غازی اور مجاہدین آگئے۔ فقہاء مفسرین نے یہاں یہ نکتہ خوب لکھا ہے کہ قرآن مجید نے یہاں تاجروں اور مجاہدوں کو مساوی درجہ میں رکھ دیا ہے۔ اور کیوں نہ ہو حلال ذریعہ معاش کی تلاش بھی تو جہاد ہی ہے۔ سوی بین المجاهد والمكتسب لان كسب الحلال جهاد (مدارک) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ طالبین سالکین کے ساتھ مجاہدات واوراد میں مرشدین جو رعایت وسہولت کا برتاؤ رکھتے ہیں، اس کی ماخذ یہی آیتیں ہیں۔ و ۱۸ یعنی حق تعالیٰ کی راہ میں اور اس کے دین کے شیوع واستحکام کے لئے اخلاص، حسن نیت وخوشدلی کے ساتھ خرچ کرو۔ قَرْضًا حَسَنًا۔ اس پر حاشیے پہلے گزر چکے۔ الزَّكٰوةَ۔ عبادت بدنی اور مالی کے یہ احکام تو مستقل اور ہر ملک وزمانہ کے لئے ہیں۔ و ۱۹ (تو تمہارے طلب مغفرت پر کیوں نہ تمہارے ساتھ مغفرت ورحمت کا برتاؤ کرے گا) هُوَ...... اَجْرًا۔ یعنی دنیوی اغراض میں خرچ کرنے سے جو عوض اور نفع مرتب ہوتا ہے اس سے کہیں بڑھ چڑھ کر یہ پائدار اور دائمی اجر ملے گا۔ وَمَا...... عِنْدَ اللّٰهِ۔ کوئی خفیف سا خفیف بھی عمل خیر حق تعالیٰ کے ہاں ضائع جانے والا نہیں۔

و ۱ ان آیتوں کا پس منظر یہ ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر نزول وحی کا سلسلہ شروع ہوا تو سب سے پہلے تو سورۃ العلق کی ابتدائی آیتیں (اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الخ) نازل ہوئیں۔ اس کے بعد کسی مصلحت وحکمت خداوندی سے کوئی اور وحی ایک عرصہ دراز تک نہ آئی۔ پھر جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی مدت اعتکاف پوری کر کے کوہ حرا سے اتر کر اپنے کاشانہ مبارک کو آرہے تھے کہ دفعۃً میدان میں ایک زور کی آواز سنائی دی۔ نظر اوپر اٹھائی تو کیا ملاحظہ کرتے ہیں، کہ جبرئیل علیہ السلام اپنی اصلی شکل وہیئت میں بصد جاہ وجلال ایک نورانی تخت پر فضائے آسمانی میں جلوہ افروز ہیں، بشر (وہ سید البشر سہی) پر یہ پہلی بار تجلی ملکوتی اپنی پوری آب وتاب کے ساتھ ہوئی اور بشریت کے طبعی تقاضوں کا ظہور ہوا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم بکمال اضطراب فوراً کاشانہ مبارک میں آگئے اور جیسے جسم میں سردی لگ جانے کے وقت ہوتا ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کپڑے اوڑھ کر لیٹ رہے اس پر یہ آیتیں سورۃ المدثر کی نازل ہوئیں۔ يٰٓاَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ۔ الْمُزَّمِّلُ کی طرح الْمُدَّثِّرُ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک صفاتی نام ہے۔ نزول آیت کے وقت کی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی وضع وہیئت کو ظاہر کرتا ہے۔ اور حق تعالیٰ کی طرف سے کمال لطف والتفات کا مظہر ہے۔ آیت سے ظاہر ہو گیا کہ آثار بشری کا صدور وظہور کسی ولی سے تو کیا، کسی نبی بلکہ سید الانبیاء تک سے ممنوع ومرفوع نہیں۔ قُمْ فَاَنْذِرْ۔ یعنی فرائض رسالت کی ادائی میں تندہی اور سرگرمی سے مستعد ہو جایئے۔ قُمْ کے مفہوم میں کمال اہتمام وآمادگی داخل ہے۔ فَاَنْذِرْ۔ امر وجوبی ہے۔ اور اس سے مراد ساری ہی تعلیم وہدایت ہے۔ محققین نے لکھا ہے کہ فرائض تبلیغ میں عذاب دوزخ سے بچانا ترتیباً بشارت جنت پر مقدم ہے۔ و ۲ یعنی طہارت ظاہری کا اہتمام رکھیے۔ يدل على وجوب تطهير الثياب من النجاسات للصلوٰة (جصاص) فقہی احکام وہدایات کا نزول ابتدائے وحی ہی سے شروع ہو گیا تھا، اور یہ آیت احکام فقہی کی اولین آیات میں سے ہے۔ دوسرے معنی محاورۂ عرب کے مطابق یہ بھی کئے گئے ہیں کہ اپنے دامن کو ہر خطا ومعصیت کی آلودگی سے پاک وصاف رکھیے۔ قال ابن عباس لاتلبسها على معصية (ابن کثیر) والعرب تقول فی وصف الرجل بالصدق والوفاء انه طاهر الثياب (معالم عن ابن عباس) وقلبك فطهر من الصفات المذمومة وهو قول اكثر المفسرين (کبیر) تطهير الثياب كناية عن تطهير النفس عما تذم بها من الافعال وكلمات جمهور السلف دائرة على نحو هذا المعنى فی هذه الأيات الكريمة (روح) قيل معناه نفسك فنقها من المعائب (راغب) لیکن ابوبکر جصاص رازی حنفی نے ان معانی سے بشدت انکار کیا ہے، اور کہا ہے۔ هذا الكلام شديد الاختلال و الفساد والتناقض (احکام القرآن) وَرَبَّكَ فَكَبِّرْ۔ یعنی اللہ ہی کی بڑائی کا اثبات کیجئے بخلاف ان مشرکوں کے جو اپنے دیوتاؤں کے ساتھ اس کا نام لے کر اس کی توہین کیا کرتے ہیں ساری تبلیغ کی اصل اصول تو یہی مسئلہ توحید ہے۔ و ۳ (ان سختیوں پر جو راہ تبلیغ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو پیش آئیں گی، بنیادی عقائد کے بعد اب تعلیم فضائل اخلاق کی مل رہی ہے۔ وَلَا تَمْنُنْ تَسْتَكْثِرُ۔ اپنے اعمال کو کثیر جاننا اُن کے عوض میں رجوع خلق یا مدح کی آس لگائے رہنا۔ یہ سب شریعت میں قطعاً ناجائز ہے۔ وَلِرَبِّكَ فَاصْبِرْ۔ یعنی راہ حق میں صبر، رضائے حق ہی کی خاطر کیجئے۔ اے فاصبر على طاعته واوامره ونواهيه لاجل ثواب الله (معالم) لوجه ربك عزوجل (ابن کثیر) وَالرُّجْزَ فَاهْجُرْ۔ یعنی باطنی نجاستوں سے بھی الگ رہیے۔ جس میں شرک کا نمبر اول ہے۔ وَالرُّجْزَ فَاهْجُرْ۔ رجز کے معنی بت پرستی اور شرک کے ہیں۔ الرجز عبادة الاوثان (قاموس۔ لسان) وقيل هو الشرك (لسان) خود بت بھی اس کے معنی کئے گئے ہیں۔ وقيل هو صنم (لسان۔ راغب)

فَذٰلِكَ يَوْمَئِذٍ يَّوْمٌ عَسِيْرٌ ﴿٩﴾ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ غَيْرُ
جائے گا، سو وہ دن کافروں پر ایک سخت دن ہو گا نہ کہ
يَسِيْرٍ ﴿١٠﴾ ذَرْنِيْ وَمَنْ خَلَقْتُ وَحِيْدًا ﴿١١﴾ وَّجَعَلْتُ لَهٗ
آسان ف۴ چھوڑ دیجئے مجھے اور اس کو جسے میں نے اکیلا پیدا کیا ف۵ اور اس کو کثرت سے
مَالًا مَّمْدُوْدًا ﴿١٢﴾ وَّ بَنِيْنَ شُهُوْدًا ﴿١٣﴾ وَّمَهَّدْتُّ لَهٗ
مال دیا اور پاس رہنے والے بیٹے اور (سب طرح کا) سامان اس کے لئے میں نے
تَمْهِيْدًا ﴿١٤﴾ ثُمَّ يَطْمَعُ اَنْ اَزِيْدَ ﴿١٥﴾ كَلَّا ؕ اِنَّهٗ كَانَ لِاٰيٰتِنَا
خوب مہیا کر دیا، پھر بھی وہ اس کی طمع رکھتا ہے کہ میں اور زیادہ دوں ف۶ ہرگز نہیں، وہ ہماری آیتوں کا
عَنِيْدًا ﴿١٦﴾ؕ سَاُرْهِقُهٗ صَعُوْدًا ﴿١٧﴾ؕ اِنَّهٗ فَكَّرَ وَقَدَّرَ ﴿١٨﴾ فَقُتِلَ
مخالف ہے، میں اُسے عنقریب دوزخ کے پہاڑ پر بجبر چڑھا دوں گا ف۷ اس شخص نے سوچا پھر ایک بات تجویز کی سو وہ
كَيْفَ قَدَّرَ ﴿١٩﴾ ثُمَّ قُتِلَ كَيْفَ قَدَّرَ ﴿٢٠﴾ ثُمَّ نَظَرَ ﴿٢١﴾ ثُمَّ عَبَسَ
غارت ہو کیسی بات تجویز کی پھر غارت ہو کیسی بات تجویز کی ف۸ پھر دیکھا پھر منہ بنایا اور زیادہ منہ بنایا
وَبَسَرَ ﴿٢٢﴾ ثُمَّ اَدْبَرَ وَاسْتَكْبَرَ ﴿٢٣﴾ فَقَالَ اِنْ هٰذَآ اِلَّا
ف۹ پھر منہ پھیرا اور تکبر ظاہر کیا ف۱۰ پھر کہا یہ تو نرا
سِحْرٌ يُّؤْثَرُ ﴿٢٤﴾ اِنْ هٰذَآ اِلَّا قَوْلُ الْبَشَرِ ﴿٢٥﴾ؕ سَاُصْلِيْهِ
منقول جادو ہے، یہ تو نرا آدمی ہی کا کلام ہے ف۱۱ میں اُس کو جلدی ہی دوزخ میں
سَقَرَ ﴿٢٦﴾ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا سَقَرُ ﴿٢٧﴾ؕ لَا تُبْقِيْ وَلَا تَذَرُ ﴿٢٨﴾ج
داخل کروں گا، اور آپ کو کچھ خبر ہے کہ دوزخ ہے کیا چیز؟ وہ نہ تو باقی رہنے دے گی اور نہ چھوڑے گی
لَوَّاحَةٌ لِّلْبَشَرِ ﴿٢٩﴾ عَلَيْهَا تِسْعَةَ عَشَرَ ﴿٣٠﴾ؕ وَمَا جَعَلْنَآ
جلد کی حیثیت بگاڑ کر رکھ دے گی ف۱۲ اس پر انیس (فرشتے) ہوں گے ف۱۳ اور ہم نے دوزخ کے کارکن



ف۴ ابتدائی مکی سورتوں میں عقیدۂ توحید کے بعد قدرۃً سب سے زیادہ زور عقیدۂ آخرت ہی پر ہے۔ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ۔ اس قید نے یہ صاف کر دیا کہ یوم حشر کے شدائد علی الاطلاق نہ ہوں گے، بلکہ کافروں، منکروں کے ساتھ مخصوص ہوں گے، اور مومنین انشاءاللہ حور وقصور، بلکہ سارے لذائذ قرب ولقاء سے محظوظ ہوں گے۔ ف۵ (کہ ہم اس سے نپٹ لینے کے لئے کافی ہیں) مراد کافر انسان سے ہے۔ وَحِيْدًا۔ ظاہر ہے کہ ہر انسان دنیا میں اکیلا ہی آتا ہے۔ نہ مال اس کے ساتھ ہوتا ہے نہ اولاد۔ ف۶ یعنی ساری موجود نعمتوں کو کفران اور بے قدری کی راہ سے حقیر سمجھتا ہے اور ناسپاسی کے باوجود مزید حرص وہوس میں مبتلا رہتا ہے۔ آیت عام ہے۔ سارے ناشکرے کافروں کے لئے، لیکن تلمیح خاص ہے۔ ولید بن مغیرہ کی طرف۔ جو اہل مکہ میں ایک بڑا ذی اثر شخص اور مال دار اور کثیر العیال تھا۔ وَبَنِيْنَ شُهُوْدًا۔ یعنی یہی نہیں کہ اس کے کئی کئی لڑکے موجود ہیں، بلکہ اس کے سامنے ہی رہتے ہیں جس سے وہ مزید لطف ومسرت حاصل کرتا ہے اور اس کی نظروں سے غائب نہیں۔ وَمَهَّدْتُّ لَهٗ تَمْهِيْدًا۔ یعنی جاہ ومال دونوں سے اسے مالا مال کر دیا۔ اے اتممت علیه نعمتی الجاه والمال واجتماعهما هو الکمال عند اهل الدنیا (کبیر۔ مدارک) ف۷ (جب اسے اپنی سرکشی ونافرمانی کا مزہ معلوم ہوگا) سَاُرْهِقُهٗ صَعُوْدًا۔ صعود۔ دوزخ کی ایک پہاڑی کا نام ہے دوزخی اس پر چڑھے گا اور پھر گرے گا۔ گرے گا اور پھر چڑھے گا، اور عذاب کی یہ صورت دائمی رہے گی۔ اور یہ سزا اس کے اس عناد کی ہوگی جو اسے حق کے ساتھ دنیا میں رہا کیا تھا۔ كَلَّا۔ یعنی وہ ہرگز اس قابل نہیں۔ لِاٰيٰتِنَا۔ ایات سے مراد کلام الٰہی ہے۔ ف۸ (جو صحت کا کوئی امکان بعید بھی نہیں رکھتی) کلمات تعجب کی یہ تکرار غایت ذم واستبعاد کے لئے ہے۔ اِنَّهٗ فَكَّرَ۔ اور یہ سوچا کہ قرآن مجید کی بابت کیا رائے قائم کروں۔ وَقَدَّرَ۔ سوچ بچار کے بعد رائے بھی قائم کی تو کیسی مہمل اور بے جوڑ کہ قرآن کو نتیجۂ سحر بتایا!۔ ف۹ (قرآن مجید سے غایت کراہت وانقباض ظاہر کرنے کو) ثُمَّ نَظَرَ۔ یعنی اِدھر اُدھر حاضرین کے چہروں کی طرف داد طلب انداز میں دیکھا۔ ف۱۰ قرآن مجید کی اس منظر کشی کا ایک ایک جزئیہ قابل داد ہے۔ انسان اظہار نفرت وکراہت کے وقت منہ ہی نہیں بناتا، بلکہ گردن بھی پھیر لیتا ہے۔ اور اس چیز کی تحقیر کرتا ہوا اپنی بڑائی کی طرف بھی اشارہ کر جاتا ہے۔ ف۱۱ (جو خدا کا کلام ہو ہی نہیں سکتا) سِحْرٌ يُّؤْثَرُ۔ ایسا سحر جو اہل بابل وغیرہ سے منقول ہو کر آیا ہے۔ اے یروی ویتعلم من سحرۃ بابل ونحوهم (روح) ف۱۲ ذکر اس یوم آخرت کے سلسلہ میں جہنم کی شدت عذاب اور ہولناکیوں کا ہو رہا ہے۔ اَدْرٰىكَ مَا سَقَرُ۔ دوسری زبانوں کی طرح عربی فن بلاغت میں بھی کلام میں زور، اثر، جوش وتاکید کے موقع پر سوالات سے کام لیا جاتا ہے۔ لَا تُبْقِيْ۔ یعنی کوئی کافر دوزخی ایسا نہ ہوگا جسے وہ اپنے اندر جلانے سے باقی رہنے دے۔ وَلَا تَذَرُ۔ یعنی کسی کافر کو اپنے اندر لینے سے نہ چھوڑے گی۔ ف۱۳ (جو دوزخیوں کو انواع واقسام کے عذاب دیتے رہیں گے) عجب نہیں جو عذاب دوزخ کے ۱۹ صیغے ہوں اور یہاں مراد ان صیغوں کے افسر فرشتوں کی تعداد کو بیان کرنا ہو۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



أَصْحٰبَ النَّارِ اِلَّا مَلٰٓئِكَةً ۪ وَّ مَا جَعَلْنَا عِدَّتَهُمْ اِلَّا

صرف فرشتوں ہی کو بنایا ہے اور ہم نے ان کا عدد کافروں کی آزمائش

فِتْنَةً لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا ۙ لِيَسْتَيْقِنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ

ہی کے لئے رکھا ہے ف۱۴ نتیجہ یہ ہو گا کہ اہل کتاب تو یقین کر لیں گے

وَ يَزْدَادَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِيْمَانًا وَّ لَا يَرْتَابَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا

اور ایمان والوں کا ایمان بڑھ جائے گا اور اہل کتاب اور مومنین

الْكِتٰبَ وَ الْمُؤْمِنُوْنَ ۙ وَ لِيَقُوْلَ الَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ

شک و شبہ نہ کریں گے ف۱۵ اور نتیجہ یہ ہو گا کہ جن کے دلوں میں

مَّرَضٌ وَّ الْكٰفِرُوْنَ مَاذَآ اَرَادَ اللّٰهُ بِهٰذَا مَثَلًا ؕ كَذٰلِكَ

مرض ہے اور کافر لوگ کہیں گے کہ آخر خدا کا مقصود اس بیان سے کیا ہے ف۱۶ اللہ اس

يُضِلُّ اللّٰهُ مَنْ يَّشَآءُ وَ يَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَ مَا يَعْلَمُ

طرح جسے چاہتا ہے گمراہ کرتا ہے اور جسے چاہتا ہے راہ دکھاتا ہے اور آپ کے پروردگار کے لشکروں

جُنُوْدَ رَبِّكَ اِلَّا هُوَ ؕ وَ مَا هِيَ اِلَّا ذِكْرٰى لِلْبَشَرِ ﴿۳۱﴾ ع كَلَّا

(کی تعداد) تو بس وہی جانتا ہے اور یہ (دوزخ کا بیان) انسان کی صرف نصیحت کے لئے ہے، ف۱۷ تحقیقاً

وَ الْقَمَرِ ۙ ﴿۳۲﴾ وَ الَّيْلِ اِذْ اَدْبَرَ ۙ ﴿۳۳﴾ وَ الصُّبْحِ اِذَآ اَسْفَرَ ۙ ﴿۳۴﴾ اِنَّهَا

قسم ہے چاند کی اور رات کی، جب وہ جانے لگے، اور صبح کی جب وہ روشن ہو جائے کہ

لَاِحْدَى الْكُبَرِ ۙ ﴿۳۵﴾ نَذِيْرًا لِّلْبَشَرِ ۙ ﴿۳۶﴾ لِمَنْ شَآءَ مِنْكُمْ اَنْ

دوزخ ایک بہت ہی بھاری چیز ہے، بڑا ڈراوا انسان کے لئے یعنی تم میں سے اس کے لئے جو

يَّتَقَدَّمَ اَوْ يَتَاَخَّرَ ؕ ﴿۳۷﴾ كُلُّ نَفْسٍۭ بِمَا كَسَبَتْ رَهِيْنَةٌ ۙ ﴿۳۸﴾

آگے بڑھنا چاہے، یا پیچھے ہٹنا چاہے ف۱۸ ہر شخص اپنے اعمال میں محبوس ہو گا



ف۱۴ (کہ وہ اس عدد متعین کو سن کر اس پر طرح طرح سے مضحکہ کریں گے) وَمَا ...... مَلٰٓئِكَةً۔ یعنی یہ دوزخ کے کارکن انسان وغیرہ نہیں فرشتے ہی ہوں گے۔ جو ہر قسم کی بشری کمزوریوں سے پاک ہیں۔ اور امرِ الٰہی کی تعمیل کے سوا اور کچھ جانتے ہیں نہیں۔ مفسر تھانوی علیہ الرحمۃ نے لکھا ہے کہ عقائد قطعی اللہ پر ایمان، انبیاء پر ایمان، فرشتوں پر ایمان، حدوث عالم کا اعتقاد وغیرہا تعداد میں انیس ہی ہوتے ہیں۔ اور عذاب کفار کی اصل چونکہ انہیں عقائد اسلامی کی مخالفت ہے۔ اس لئے ممکن ہے کہ ایک ایک فرشتہ انہیں ۱۹ عقائد اصلی میں سے ایک ایک کے مقابلہ پر ہو، یا یہ کہا جائے کہ انسان کے نفس میں عذاب دوزخ کی بھڑکانے والی انیس رنگ کی صلاحیتیں موجود ہیں۔ ف۱۵ یہ آیت قرآن مجید کے ان دو چار مشکل مقامات میں سے ہے، جن کے متعلق علوم کا باب انشاءاللہ آئندہ کے کسی خوش نصیب مفسر کے لئے ضرور کھلے گا۔ بظاہر تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اہل کتاب کے ہاں بھی انیس ۱۹ کے عدد سے متعلق کچھ پیشگوئیاں موجود چلی آتی ہیں۔ مفسر تھانوی علیہ الرحمۃ نے لکھا ہے کہ اہل کتاب کی نفی ریب لغوی معنٰی میں ہے اور مومنین کی شرعی معنٰی میں۔ ف۱۶ (اور ان لوگوں کا یہ سوال طنز وتعریض کی راہ سے ہوگا) الَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ۔ مرض شک وانکار میں مبتلا منافقین یا چھپے ہوئے کافر۔ اے من المنافقین (ابن کثیر) اور جن مفسرین نے یہ کہا ہے کہ سورت تو مکی ہے، اور منافقین کا وجود مکہ میں نہ تھا۔ انہوں نے مرض سے مراد اضطراب اور ضعف ایمان لی ہے۔ و قال الحسن بن الفضل السورة مكية ولم يكن بمكة نفاق وانما المرض فى الأية الاضطراب وضعف الايمان (بحر) لیکن تفسیر کبیر میں اس قول کو نقل کر کے اس کا جواب دیا گیا ہے اور تائید وتوثیق قول جمہور کی کی گئی ہے۔ ف۱۷ (کہ اسے سن کر ان کے دلوں میں خوف وخشیت پیدا ہو اور وہ ایمان لائیں) كَذٰلِكَ ...... يَشَآءُ۔ یعنی لوگوں کی ضلالت وہدایت یوں ہی انکل پچو نہیں، بلکہ اللہ کے قانون مشیت تکوینی ہی کے ماتحت انجام پاتی رہتی ہے۔ وَمَا ...... هُوَ۔ یعنی جو تعداد ملائکہ یہاں بیان کی گئی ہے وہ تو کسی حکمت ہی کے ماتحت ہے۔ ورنہ اللہ کے لشکر کا شمار تو بس اسی کے علم میں ہے انسان کے بس میں کہاں ہے۔ ف۱۸ یعنی اس کے لئے بھی جو خیر وفلاح کی طرف قدم بڑھانا چاہے اور اس کے لئے بھی جو خیر وفلاح سے پیچھے ہٹنا چاہے۔ غرض یہ کہ جملہ مکلفین کے لئے۔ وَالْقَمَرِ ...... الْكُبَرِ۔ موقع قسم پر یہاں تین چیزوں کا ذکر فرمایا گیا ہے۔ چاند اور رخصت ہوتی ہوئی رات اور روشن ہوتی ہوئی صبح، اور یہ تینوں چیزیں خاص مناسبت واقعۂ قیامت سے رکھتی ہیں، جس پر بطور شہادت انہیں پیش کیا گیا ہے ۔۔۔ چاند کا اول بڑھنا اور پھر گھٹنا، یہاں تک کہ نظروں سے معدوم ہو جانا ایک نمونہ اور مثال ہے، اس کائنات کے وجود وحدوث، اور نشوونما کا، اور پھر اضمحلال و انحطاط، یہاں تک کہ فنا کا۔ اسی طرح اس عالم کو آخرت کے ساتھ اختفاء اور انکشاف حقائق میں بھی وہی نسبت ہے جو رات کو دن کے ساتھ ہوتی ہے۔ اس عالم کا ختم ہو جانا مشابہ رات کے گزر جانے کے ہے، اور آخرت کا ظہور مشابہ طلوع صبح کے ہے۔ اِحْدَى الْكُبَرِ۔ ایک ہی بھاری چیز جس کی کوئی نظیر نہیں جیسے اردو محاورہ میں بھی کہتے ہیں کہ ”وہ ایک ہی ہے“۔ یا نظیر کے معنٰی میں اے لانظير لها كما تقول هو احد الرجال وهي احدى النساء (بحر) لِمَنْ شَآءَ۔ اس لفظ سے اجازت کا کوئی پہلو ہرگز نہ سمجھا جائے، یہ بیان صرف ارادۂ عبد کا ہو رہا ہے اور اہل سنت ارادۂ عبد کی نفی نہیں کرتے، اس کا تو عین اثبات کرتے ہیں۔ نفی صرف اس امر کی کرتے ہیں کہ عبد اپنے ارادہ کا خالق بھی ہے۔

ربع

اِلَّآ اَصْحٰبَ الْيَمِيْنِ ۝۳۹ فِيْ جَنّٰتٍ ۛ يَتَسَآءَلُوْنَ ۝۴۰

مگر داہنے ہاتھ والے نہیں کہ وہ بہشت کے باغوں میں ہوں گے، اور مجرموں کی بابت پوچھ پاچھ

عَنِ الْمُجْرِمِيْنَ ۝۴۱ مَا سَلَكَكُمْ فِيْ سَقَرَ ۝۴۲ قَالُوْا لَمْ

کر رہے ہوں گے ف۱۹ کہ تمہیں کون سی چیز دوزخ میں لائی؟ وہ کہیں گے ہم تو

نَكُ مِنَ الْمُصَلِّيْنَ ۝۴۳ وَلَمْ نَكُ نُطْعِمُ الْمِسْكِيْنَ ۝۴۴

نہ نماز پڑھا کرتے تھے، اور نہ ہم غریب کو کھانا کھلایا کرتے تھے

وَكُنَّا نَخُوْضُ مَعَ الْخَآئِضِيْنَ ۝۴۵ وَكُنَّا نُكَذِّبُ بِيَوْمِ

اور مشغلہ میں رہنے والوں کے ساتھ ہم بھی مشغلہ میں پڑے رہتے تھے، اور ہم روز جزا کو جھٹلایا

الدِّيْنِ ۝۴۶ حَتّٰىٓ اَتٰىنَا الْيَقِيْنُ ۝۴۷ فَمَا تَنْفَعُهُمْ شَفَاعَةُ

کرتے تھے، یہاں تک کہ ہم کو موت آگئی ف۲۰ سو ان کو سفارش کرنے والوں کی سفارش (کوئی)

الشّٰفِعِيْنَ ۝۴۸ فَمَا لَهُمْ عَنِ التَّذْكِرَةِ مُعْرِضِيْنَ ۝۴۹ كَاَنَّهُمْ

نفع نہ دے گی ف۲۱ انہیں کیا ہو گیا کہ نصیحت سے روگردانی کرتے ہیں گویا وہ

حُمُرٌ مُّسْتَنْفِرَةٌ ۝۵۰ فَرَّتْ مِنْ قَسْوَرَةٍ ۝۵۱ بَلْ يُرِيْدُ

وحشی گدھے ہیں جو شیر سے بھاگے جا رہے ہیں ف۲۲ اصل یہ ہے کہ ان میں سے

كُلُّ امْرِئٍ مِّنْهُمْ اَنْ يُّؤْتٰى صُحُفًا مُّنَشَّرَةً ۝۵۲ كَلَّا

ہر شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کو کھلے ہوئے نوشتے دے دیے جائیں ف۲۳ ہرگز نہیں

بَلْ لَّا يَخَافُوْنَ الْاٰخِرَةَ ۝۵۳ كَلَّآ اِنَّهٗ تَذْكِرَةٌ ۝۵۴ فَمَنْ

بلکہ اصل یہ ہے کہ یہ آخرت کا خوف ہی نہیں رکھتے ف۲۴ نہیں بلکہ یہ (قرآن ہی کافی) نصیحت ہے، سو جو چاہے

شَآءَ ذَكَرَهٗ ۝۵۵ وَمَا يَذْكُرُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ

اس سے نصیحت حاصل کرے، اور نصیحت تو یہ لوگ اس صورت میں حاصل کریں گے جب اللہ کی مشیت ہوگی



ف۱۹ (خود انہیں کفار مجرمین سے) سوال سے محض استفسار حال مقصود نہ ہوگا، اہل دوزخ کی مزید تذلیل وسرزنش بھی مقصود ہوگی۔ كُلُّ ..... رَهِيْنَةٌ۔ یہ محبوسی دوزخ کی ہے، ہر شخص اپنی پاداش عمل میں گرفتار وماخوذ ہوگا۔ یہ اور بات ہے کہ عفو خداوندی کسی کے جرائم ہی کو نظرانداز کردے۔ اِلَّآ اَصْحٰبَ الْيَمِيْنِ۔ یعنی اہل جنت جنہیں نامۂ اعمال ان کے داہنے ہاتھوں میں ملے گا۔ وہ اس حبس سے ہر طرح محفوظ ومستثنیٰ ہوں گے۔ اَلْمُجْرِمِيْنَ۔ مراد کفار اہل دوزخ ہیں۔ ف۲۰ (اور ہم انہیں غفلتوں اور سرشاریوں میں پڑے رہ گئے) نَخُوْضُ مَعَ الْخَآئِضِيْنَ۔ خوض سے مطلق مشغلہ نہیں بلکہ ایسا مشغلہ مراد ہے جو دین اور واجبات دین سے غافل کردے۔ الخوض الشروع في الباطل ومالا ينبغي (کشاف) والمراد منه الاباطيل (کبیر) کافروں کی تقریر کا حاصل یہ ہوگا کہ ہم نے نہ حقوق اللہ ہی ادا کیے نہ حقوق العباد، اور ادائے حقوق تو کیا کرتے سرے سے روزِ حشر کی آمد ہی سے انکار کرتے رہے۔ اور ابطالِ دین کو ایک مشغلہ سا بنا کر اسی میں لگے رہے۔ توبہ وانابت کی توفیق کبھی نہ ہوئی اور موت ہی اس حالت میں آگئی۔ حَتّٰىٓ اَتٰىنَا الْيَقِيْنُ۔ یقین کے معنی یہاں عام طور پر موت ہی کے لئے گئے ہیں۔ وقال المفسرون اليقين الموت (بحر) اي الموت ومقدماته كما ذهب اليه جلّ المفسرين (روح) عذاب قیامت بھی مراد لی گئی ہے۔ اس لئے کہ یہی شئی ہے جس پر یقین لاتا ہے۔ یہ لوگ زندگی بھر گریز کرتے رہے اور بعد موت مشاہدہ کر کے جب یقین کیا۔ وانما اليقين الذي عنوا في هذه الأية الشيء الذي كانوا يكذبون به و هم احياء في الدنيا فتيقنوه بعد الموت (بحر) ف۲۱ مراد یہ ہے کہ ایسوں کی شفاعت جب سرے سے ہوہی گی نہیں تو کارگر کیا ہوتی۔ اي لا يقدرون على شفاعتهم فتنفعهم۔ اي لاشفاعة شافعين لهم فتنفعهم۔ (بحر) مَا تَنْفَعُهُمْ۔ لفظ نفع، منع عذاب وتخفیف عذاب دونوں کو عام ہے۔ اس کی نفی کے معنی یہ ہوئے کہ یہ نہ عذاب سے ہی بچ سکیں گے اور نہ کوئی رعایت ہی حاصل کر سکیں گے۔ فقہاء مفسرین نے لکھا ہے کہ آیت سے مومنین کے حق میں شفاعت کا اثبات نکلتا ہے۔ وفيه دليل ثبوت الشفاعة للمؤمنين (مدارک) وفي هذه الأية دلالة واضحة على ان الله تعالٰى مشفع بعض خلقه في بعض (ابن جریر) بلکہ اہل سنت نے تو یہ کہا ہے کہ آیت سے فساق امت تک کی شفاعت کا اثبات ہوتا ہے۔ واحتج اصحابنا على ثبوت الشفاعة للفساق بمفهوم هذه الأية وقالوا ان تخصيص هؤلآء بانهم لاتنفعهم شفاعة الشافعين يدل على ان غيرهم تنفعهم شفاعة الشافعين (کبیر) فاسقوں کی شفاعت سے انکار صرف معتزلہ سے منقول ہے۔ وفيه دليل على ان غيرهم تنفعهم الشفاعة وذالک لغير الفساق عند المعتزلة (نیشاپوری) ف۲۲ (بالکل اندھا دھند منہ اٹھائے ہوئے) گدھے اور پھر وحشی جنگلی گدھے کمال بلادت کے لئے ضرب المثل ہیں۔ معمولی اور بالکل بے ضرر چیزوں سے بھی بدکتے اور بھاگتے رہتے ہیں اور پھر جب شیر سے بھاگیں گے تو ان کی وحشت اور بدحواسی کا کیا ٹھکانا۔ تشبیہ سے مقصود قرآن مجید سے ان لوگوں کے انتہائی بُعد وتنفر کا اظہار ہے اور تشبیہ صرف فرار اور عدم قرار میں ہے دوسرے آثار میں نہیں۔ قَسْوَرَةٍ۔ کے معنی اور بھی کیے گئے ہیں۔ لیکن صحابہ اور محققین نے شیر ہی کے معنی لئے ہیں۔ وقال ابوهريرةؓ هي الاسد وهو قول عطاء الكلبي (معالم) قال ابوهريره وابن عباس في رواية عنه وزيد بن اسلم وابنه عبدالرحمٰن (ابن کثیر) اور ماہرین لغت سے بھی یہی منقول ہے۔ وجمهور اللغويين على انه الاسد (روح) ف۲۳ (آسمان سے اترے ہوئے) قرآن مجید اپنے مخاطبین کو دعوت غور وفکر ایک خاص قسم کی دیتا ہے۔ اور چاہتا ہے کہ لوگ اس کے پیش کیے ہوئے دلائل وحقائق پر غور کر کے ایمان تک پہنچیں۔ احمق اور سنجیدگی فکر سے محروم اور سطحی نظر رکھنے والے منکرین اس قوت فکری کا استعمال بھی اپنے لئے بار سمجھتے ہیں۔ اور چاہتے ہیں کہ شہادتیں انہیں جو بھی ملیں کھلی ہوئی مادی، حسی، خوارق کے قسم کی ملیں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آیت سے مذمت اس طالب کی نکل رہی ہے جو کاملین کے اتباع سے عار محسوس کرتا ہے۔ اور خود اپنے واردات واحوال کی توقع وطلب میں لگا رہتا ہے۔ ف۲۴ قرآن مجید ان منکرین کی نفسیت کی تشخیص یہ کرتا ہے کہ ان کے اعراض وانکار کی اصل وجہ یہ ہے کہ ان کے دلوں میں سرے سے اندیشۂ آخرت اور طلب حق ہے ہی نہیں۔ كَلَّا۔ یعنی ایسا ہرگز نہ کیا جائے گا۔ ان کے ہوائے نفس کے پورا ہونے کا موقع انہیں ہرگز نہ دیا جائے گا۔

وؔ۲۵ تقویٰ بھی صرف اسی سے اختیار کرنا چاہیے، اور مغفرت بھی صرف وہی کرسکتا ہے۔ دوسروں سے خوف یا طمع دونوں لاحاصل ہیں۔ حدیث نبوی ﷺ میں حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی روایت سے اس آیت کی تفسیر یوں آئی ہے۔ قال ربکم انا اهل ان اتقی فلا یشرک بی شیء فاذا اتقانی عبدفانا اهل ان اغفرلهٗ۔ ”حق تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں ہی اس قابل ہوں کہ بندہ مجھ سے ڈرے اور میرے ساتھ کسی کام میں کسی کو شریک نہ کرے تو جب بندہ مجھ سے ڈرا، تو میری بھی شان یہ ہے کہ اس کی مغفرت کردوں“۔ كَلَّآ اِنَّهٗ تَذْكِرَةٌ۔ اسی قرآن ہی پر غور، تامل وتدبر سے پورا ایمان وایقان حاصل ہوسکتا ہے۔ فَمَنْ شَآءَ ذَكَرَهٗ۔ جو شخص طلب وقصد رکھے، قرآن مجید سے نصیحت حاصل کرسکتا ہے ـــ اس فقرہ میں ارادۂ عبد کسب واختیار فعل کا اثبات ہوگیا۔ وَمَا ... اللّٰهُ۔ یہیں سے اہل سنت کا یہ مسلک ہے کہ مشیت عبد ومشیت شخصی تابع وماتحت رہتی ہے مشیت ازلی الٰہی کے۔ وؔ۱ (جو اپنے اوپر ملامت کرتا رہتا ہے) لَآ اُقْسِمُ۔ اقسام قرآنی کی حقیقت کے لئے ملاحظہ ہو ضمیمہ پؔ۱۴۔



هُوَ اَهْلُ التَّقْوٰى وَاَهْلُ الْمَغْفِرَةِ ۝۵۶ ع

وہی ہے ڈرنے کے قابل اور (وہی) مغفرت والا ہے وؔ۲۵

| رکوعاتها ۲ | ۷۵ سُوْرَةُ الْقِيٰمَةِ مَكِّيَّةٌ ۳۱ | اٰياتها ۴۰ |
| --- | --- | --- |
| اور دو رکوع ہیں | سورۂ قیامت مکہ میں نازل ہوئی | اس کی چالیس آیتیں |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

لَآ اُقْسِمُ بِيَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۝۱ وَلَآ اُقْسِمُ بِالنَّفْسِ اللَّوَّامَةِ ۝۲

میں قسم کھاتا ہوں قیامت کے دن کی اور قسم کھاتا ہوں نفس ملامت گر کی وؔ۱

اَيَحْسَبُ الْاِنْسَانُ اَلَّنْ نَّجْمَعَ عِظَامَهٗ ۝۳ بَلٰى قٰدِرِيْنَ

کیا انسان یہ خیال کر رہا ہے کہ ہم اس کی ہڈیاں جمع نہ کریں گے، ضرور جمع کریں گے ہم تو اس پر قادر ہیں

عَلٰٓى اَنْ نُّسَوِّيَ بَنَانَهٗ ۝۴ بَلْ يُرِيْدُ الْاِنْسَانُ لِيَفْجُرَ

کہ اس کی انگلیوں کے پوروں تک کو درست کردیں وؔ۲ اصل یہ ہے کہ انسان تو یہی چاہتا ہے کہ آیندہ بھی

اَمَامَهٗ ۝۵ يَسْئَلُ اَيَّانَ يَوْمُ الْقِيٰمَةِ ۝۶ فَاِذَا بَرِقَ الْبَصَرُ ۝۷

فسق وفجور ہی کرتا رہے وؔ۳ پوچھتا ہے کہ قیامت کا دن کب آئے گا سو جس روز آنکھیں خیرہ ہوجائیں گی

وَخَسَفَ الْقَمَرُ ۝۸ وَجُمِعَ الشَّمْسُ وَالْقَمَرُ ۝۹ يَقُوْلُ

اور چاند بے نور ہوجائے گا اور چاند اور سورج ایک حالت کے کردیئے جائیں گے اس روز

الْاِنْسَانُ يَوْمَئِذٍ اَيْنَ الْمَفَرُّ ۝۱۰ كَلَّا لَا وَزَرَ ۝۱۱ اِلٰى رَبِّكَ

انسان کہے گا کہ اب کدھر بھاگوں؟ وؔ۴ ہرگز نہیں کہیں پناہ کی جگہ نہیں اس وقت ٹھکانا صرف

يَوْمَئِذِ الْمُسْتَقَرُّ ۝۱۲ يُنَبَّؤُا الْاِنْسَانُ يَوْمَئِذٍۢ بِمَا قَدَّمَ

آپ کے پروردگار کے پاس ہوگا، اس روز انسان کو سب اگلا پچھلا کیا ہوا جتلایا دیا



لَا۔ قسم کے ساتھ تاکید معنی کے لئے آتا ہے۔ اور اس کا یہ استعمال کلام عرب میں عام ہے۔ ادخال لا النافية على فعل القسم مستفيض فى كلامهم واشعارهم وفائدتها توكيد القسم (کشاف) لاقبل القسم لتاكيد النفى (ابن کثیر) بِالنَّفْسِ اللَّوَّامَةِ۔ نفس لوامہ یہ ہے کہ بندہ سے جب عمل خیر صادر ہو تو یہ اس پر جرح کر کر کے اس میں عیب نکالا کرے کہ اس میں اخلاص شامل نہ تھا، عمل میں فلاں جزء کی کمی رہ گئی۔ وقس علی ہذا۔ اور جب معصیت سرزد ہوجائے تو اس پر بہت ہی نادم وسرنگوں ہو۔ الاشبه بظاهر التنزيل انها اللتى تلوم صاحبها على الخير و الشروتندم على مافات (ابن کثیر) قرآن مجید میں نفس کے تین اوصاف بیان ہوئے ہیں:۔ (۱) نفس امارة۔ اِنَّ النَّفْسَ لَاَمَّارَةٌۢ بِالسُّوْٓءِ۔ یہ نفس سرکشوں، خودسروں، مجرموں کا ہوتا ہے۔ (۲) نفس لوامة۔ وہی جس کا یہاں ذکر ہے، ادھر غفلت اور شامت سے کوئی لغزش ہوئی اور ادھر نفس کو توبہ وندامت کی بھی توفیق ہوگئی۔ یہ شان مومنین صالحین کی ہوتی ہے۔ (۳) نفس مطمئنة۔ یہ نہ تخیلات شیطانی سے متزلزل ہوتا ہے۔ نہ تحریکات نفسانی سے منتشر۔ یہ حضرات انبیاء کے ساتھ اور اولیاء میں اخص خواص کے ساتھ مخصوص ہے۔ وؔ۲ (تو جو اس تک پر قادر ہے۔ اس کے لئے ہڈیوں کا اٹھا کھڑا کرنا اور ان میں جان ڈال دینا کیا مشکل ہے!) الْاِنْسَانُ۔ اس سیاق میں انسان سے مراد ملحد، کافر ومنکر قیامت انسان ہے۔ اے الكافر المنكر للبعث (مدارک) يعنى الكافر (معالم) نُّسَوِّيَ بَنَانَهٗ۔ پور پور کو ترکیب دے دینے سے مراد جسم کی آخری اور نازک ترین ترکیبوں کا اعادہ ہے۔ ملحدوں کے انکار قیامت کی بنیاد اور کچھ نہیں، صرف اس حقیقت کا استبعاد تھا۔ آج کل کے مادئین اور کسی حد تک ”نیچریوں“ کی طرح اس سطحی عقل والوں کے نزدیک جو چیز بھی معمول عام سے ہٹی ہو بس محال تھی! قرآن نے اسی لئے جواب میں بار بار یہی پہلو اللہ کی قدرت کاملہ کے استحضار کا اختیار کیا ہے۔ وؔ۳ (اور اس کی لذت پرستیوں میں کبھی فرق نہ پڑنے پائے) یعنی وہ چونکہ اپنے کو باز پرس سے دور رکھنا اور دیکھنا چاہتا ہے۔ اس لئے قائل بھی ایسے عقیدہ کا نہیں ہوتا جس سے لذتوں سے دستبرداری لازم آتی ہو ـــ یہی ایک ذہنیت قدیم وجدید ساری مادہ پرست قوموں میں مشترک رہی ہے۔ لِيَفْجُرَ۔ فجور سے یہاں مراد کافرانہ اعمال ہیں۔ واصل الفجور الميل وسمى الفاسق والكافر فاجرًالميله عن الحق (معالم) اور اس سوال سے اس کی غرض جستجوئے حق اور استفسار محض نہیں ہوتی، بلکہ سوال طنز وتعریض کے ساتھ کرتا ہے۔ وؔ۴ (اور یہ کلمہ انسان کی زبان پر کمال اضطراب وسراسیمگی کے عالم میں آئے گا) قرآن مجید نے بکمال حکمت وبلاغت ادھر توجہ ہی نہیں کی کہ وقوع قیامت کی صدی اور وقت اور تاریخ کی تعیین کی جائے۔ بلکہ عین اس وقت کی کیفیات کی تصویر پیش کردی کہ قیامت اس وقت آئے گی جب نظام کائنات یوں اور یوں درہم برہم ہوجائے گا اور انسان ہر طرف یوں بلبلایا ہوا بدحواس بھاگتا پھرتا ہوگا۔ فَاِذَا بَرِقَ الْبَصَرُ۔ آنکھوں پر یہ چکاچوند کی کیفیت اس وقت کے انتہائی ہیبت ناک منظروں سے طاری ہوجائے گی۔ وَخَسَفَ الْقَمَرُ۔ چاند کی اس بے نوری کی تصریح میں ایک نکتہ یہ بھی ہے کہ عرب جاہلیت میں چاند دیوتا بہت بڑا دیوتا تھا۔ جس طرح مصر اور بعض دوسری جاہلی قوموں میں معبود اعظم سورج رہا ہے۔ وَجُمِعَ الشَّمْسُ وَالْقَمَرُ۔ یہ آج کا نظام مادی تکوینی اس وقت بالکل الٹ جائے گا۔ یہاں تک کہ جو چیزیں آج محال اور غیر ممکن معلوم ہو رہی ہیں اس وقت واقع ہو ہو کر رہیں گی۔

وَ اَخَّرَ ۝۱۳ بَلِ الْاِنْسَانُ عَلٰی نَفْسِهٖ بَصِیْرَةٌ ۝۱۴ وَّ لَوْ
جائے گا ف۵ (بلکہ) اصل یہ ہے کہ انسان خود ہی اپنی حالت پر خوب مطلع ہو گا گو وہ
اَلْقٰی مَعَاذِیْرَهٗ ۝۱۵ لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهٖ ۝۱۶
اپنے حیلے پیش لائے ف۶ آپ اس کو (یعنی قرآن کو) جلدی جلدی لینے کے لئے اس پر زبان نہ ہلایا کیجئے
اِنَّ عَلَیْنَا جَمْعَهٗ وَ قُرْاٰنَهٗ ۝۱۷ فَاِذَا قَرَاْنٰهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهٗ ۝۱۸
یہ تو ہمارے ذمہ ہے اس کا جمع کر دینا اور اس کا پڑھوانا، ف۷ تو جب ہم اسے پڑھنے لگیں تو آپ اس کے تابع ہو جایا کیجئے ف۸
ثُمَّ اِنَّ عَلَیْنَا بَیَانَهٗ ۝۱۹ كَلَّا بَلْ تُحِبُّوْنَ الْعَاجِلَةَ ۝۲۰
پھر اس کا بیان کرا دینا بھی ہمارے ذمہ ہے، ف۹ ہرگز ایسا نہیں ف۱۰ اصل یہ ہے کہ تم دنیا سے تو محبت رکھتے ہو،
وَتَذَرُوْنَ الْاٰخِرَةَ ۝۲۱ وُجُوْهٌ یَّوْمَىِٕذٍ نَّاضِرَةٌ ۝۲۲ اِلٰی
اور آخرت کو چھوڑے ہوئے ہو ف۱۱ (کتنے ہی) چہرے اس روز بشاش ہوں گے، اور
رَبِّهَا نَاظِرَةٌ ۝۲۳ وَ وُجُوْهٌ یَّوْمَىِٕذٍۭ بَاسِرَةٌ ۝۲۴ تَظُنُّ اَنْ
اپنے پروردگار کی طرف دیکھ رہے ہوں گے، ف۱۲ اور (کتنے ہی) چہرے اس روز بے رونق ہوں گے، اور سمجھ رہے ہوں گے
یُّفْعَلَ بِهَا فَاقِرَةٌ ۝۲۵ كَلَّاۤ اِذَا بَلَغَتِ التَّرَاقِیَ ۝۲۶ وَ قِیْلَ
کہ اب ان کے ساتھ کمر توڑ دینے والا معاملہ کیا جائے گا ف۱۳ (دنیا محبوب بنے اور آخرت متروک ہونے کے قابل) ہرگز
مَنْ ٚ رَاقٍ ۝۲۷ وَّظَنَّ اَنَّهُ الْفِرَاقُ ۝۲۸ وَالْتَفَّتِ السَّاقُ
نہیں ف۱۴ جب جان ہنسلی تک پہنچ جاتی ہے اور پکارا جانے لگتا ہے کہ ارے کوئی جھاڑنے والا بھی ہے ف۱۵ اور (مرنے والا) سمجھ لیتا
بِالسَّاقِ ۝۲۹ اِلٰی رَبِّكَ یَوْمَىِٕذِ ٍ الْمَسَاقُ ۝۳۰ فَلَا صَدَّقَ ع
ہے کہ اب مفارقت (کا وقت) ہے اور پنڈلی پنڈلی سے لپٹنے لگتی ہے ف۱۶ اس روز تیرے پروردگار ہی کی طرف جانا ہوتا ہے اس
وَ لَا صَلّٰی ۝۳۱ وَ لٰكِنْ كَذَّبَ وَ تَوَلّٰی ۝۳۲ ثُمَّ ذَهَبَ اِلٰۤی
(کافر) نے نہ تو تصدیق کی تھی اور نہ نماز پڑھی تھی ف۱۷ بلکہ تکذیب کی تھی اور منہ موڑا تھا پھر فخر کرتا ہوا



ف۵ یہ جتلانا اس معنی میں نہ ہوگا کہ ایک بے خبر اور ناواقف کو باخبر اور واقف کیا جا رہا ہے بلکہ یہ جتلانا بطور اتمام حجت و قطع جواب کے ہوگا۔ بِمَا قَدَّمَ۔ اس سے مراد وہ عمل خیر ہے جو انسان دنیا میں کر گزرا ہے۔ وَ اَخَّرَ۔ اس سے مراد اس عمل سے لی گئی ہے جو انسان نہ کر پایا۔ ف۶ (محض اپنے مقتضائے طبیعت سے) مطلب یہ ہوا کہ ہر انسان تو اپنی حالت پر خود گواہ ہوگا۔ اور بغیر جتلائے ہوئے بھی اسے اپنا حال خوب معلوم ہوگا۔ یہ اور بات ہے کہ حیلے اور حجت بھی اپنے بچاؤ کے تراشتا رہے۔ یہ ماجرا تو روز حشر کا بیان ہو رہا ہے۔ لیکن یہ مفہوم بھی نکل سکتا ہے کہ آج اور اس وقت بھی انسان حیلے حوالے کتنے ہی پیش کرتا رہے، اپنے دل میں حقیقت حال کو خوب سمجھے رہتا ہے اور اس کا ضمیر خود اس کے جرائم پر گواہ رہتا ہے۔ بَصِیْرَةٌ۔ یا تو حجت کے مفہوم میں ہے ای هو حجة علٰی نفسه (مدارک) ای حجة بیّنة واقعة علٰی نفسه (روح) عَلٰی نَفْسِهٖ بَصِیْرَةٌ۔ لفظ علٰی سے اس طرف اشارہ ہوگیا کہ اعمال سوء ہی پر مطلع ہونا یہاں مراد ہے۔ شاهدة بما صدر منه من الاعمال السیئة کما یُؤْذِنُ به کلمة علٰی (روح) اور یا پھر اس میں ہ مبالغہ کی ہے جیسے علامہ میں۔ قال ابو عبیدة الهاء لاجل المبالغة (کبیر) التانیث للمبالغة (روح) محققین عارفین نے کہا ہے کہ معرفت حق ہر انسان میں ودیعت کر دی گئی ہے۔ کوئی عارف بالفعل ہوتا ہے کوئی بالقوۃ، اور قیامت میں یہی استعداد عرفان اس پر حجت ہوگی۔ ف۷ نزول وحی کے دوران میں آپ ﷺ اس خیال سے کہ کہیں یہ الفاظ ذہن سے نکل نہ جائیں، خود بھی جلدی جلدی انہیں کو دہرانے لگتے تھے۔ یہاں یہ حکم مل رہا ہے کہ آپ نزول وحی کے وقت بس سکون وخاموشی سے سنتے ہی رہا کیجئے اور یہ اندیشہ بھی دل میں نہ لائیے کہ وحی کا کوئی خفیف سا جزو بھی قلب سے نکل جائے گا۔ اس کی محفوظیت کے ذمہ دار تو ہم خود ہیں۔ بِهٖ۔ بہ دونوں جگہ ضمیر قرآن کی طرف راجع ہوتی ہے۔ جَمْعَهٗ۔ یعنی قرآن کا آپ کے سینہ میں جمع کر دینا۔ معناه علینا جمعه فی صدرک وحفظک (کبیر) وَ قُرْاٰنَهٗ۔ یعنی پورے کے پورے قرآن کا آپ کی زبان سے پڑھوا دینا۔ انا سنقرئک یا محمد الٰی ان تصیر بحیث لاتنساه (کبیر) اثبات قراءته فی لسانک (مدارک) ای قراءتک ایاه (بحر) ف۸ یعنی ادھر ہی متوجہ ہو جایئے اور اس کے دہرانے کی فکر میں نہ رہیے۔ فَاِذَا قَرَاْنٰهُ۔ یعنی جب ہمارا فرشتۂ وحی اسے سنایا کرے۔۔۔ حق تعالیٰ نے یہیں فرشتۂ وحی کے سنانے کو اپنے ہی سنانے سے تعبیر فرمایا ہے۔ ای اتممنا قراءته علیک بلسان جبرئیل المبلغ عنا فالاسناد مجازی (روح) محفوظیت وجامعیت متن قرآنی پر یہ آیت ایک مستقل نص کا کام دے رہی ہے۔ اشارۃً اس سے یہ بھی معلوم ہوگیا کہ نزول وحی میں فرشتہ جبرئیل علیہ السلام کا مقام تعلیم وافادہ کا نہیں، صرف تبلیغ واعادہ کا ہے۔ جیسے جمعہ یا عیدین کی نماز میں مکبرین امام کی تکبیر وتسبیح کو صرف دہرا دیتے ہیں، کسی اور حیثیت سے نائب امام نہیں ہوتے۔ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهٗ۔ یعنی فرشتۂ وحی کی قراءت کا اتباع کرتے رہیے۔ فاتبع قراٰنه ای لاینبغی ان تکون قراءتک مفارقة بقراءة جبرائیل (کبیر) ف۹ (اور یہ رسول کے ذریعہ سے ہوگا) قرآن کو رسول تک بجنسہٖ پوری حفاظت کے ساتھ پہنچا دینا جو حق تعالیٰ نے اپنے ذمہ لیا تھا۔ اس کا انصرام تو فرشتہ کی وساطت سے ہوا۔ اب رہا دوسرا وعدۂ الٰہی یعنی قرآن کی تبیین وتشریح یہ کس کے ذریعہ سے ہوگی؟ یہ رسول ﷺ کے ذریعہ سے۔۔۔ گویا حق تعالیٰ سے رسول ﷺ تک متن قرآن پہنچانے کا ذمہ دار تو فرشتہ وحی ٹھہرا۔ اور رسول ﷺ سے امت تک متن قرآن وشرح قرآن پہنچانے کے ذمہ دار رسول کریم ﷺ قرار پائے۔ ای ثم ان علینا ان نبیّنهٗ بلسانک (روح) ای بعد حفظه وتلاوته نبیّنهٗ لک ونوضحه ونفهمک معناه علٰی ارادنا وشرعنا (ابن کثیر) آج جس نو پیدا گروہ نے رسول اللہ ﷺ کی حیثیت صرف ایک خطوط رساں یا ڈاکیہ کی تسلیم کر رکھی ہے، کاش اس آیت سے اس کی آنکھیں کھلتیں۔ ف۱۰ (کہ قیامت نہ آئے گی جیسا کہ یہ احمق منکرین اپنے زعم فاسد میں سمجھے ہوئے ہیں) كَلَّا کو حقًا کے بھی مرادف سمجھا گیا ہے اور معنی یقینًا کے کئے گئے ہیں۔ قال سائر المفسرین کلا معناه حقًا تحبون العاجلة وتذرون الاٰخرة (کبیر) ف۱۱ (اسی محبت دنیا کے انہماک میں) یہاں یہ بتا دیا کہ انکار آخرت کی بنیاد بھی یہی دنیوی زندگی میں انہماک وغفلت ہے۔ ف۱۲ مسئلہ رویت باری ودیدار الٰہی اہل سنت کا اجماعی مسئلہ ہے اور اس آیت سے بخوبی ثابت ہے۔ اعلم ان جمهور اهل السنة یتمسکون بهذه الاٰیة فی اثبات ان المؤمنین یرون الله تعالٰی یوم القیٰمة (کبیر) مسئلة النظر ورؤیة الله تعالٰی مذکورة فی اصول الدین (بحر) قال ابن عباس واکثر الناس تنظر الٰی ربها عیانًا بلاحجاب (معالم) وقد ثبتت رؤیة المؤمنین الله عزوجل فی الدار الاٰخرة فی الاحادیث الصحاح من طرق متواترة عند ائمة الحدیث لایمکن دفعها ولا منعها (ابن کثیر) وُجُوْهٌ یَّوْمَىِٕذٍ نَّاضِرَةٌ۔ جملہ اسمیہ ہے اور جملہ کی ترکیب دلالت حدوث وزوال پر نہیں کرتی بلکہ اس پر کہ یہ بشاشت وشگفتگی دائمی ہوگی۔ اس بشاشت وسرور کی وجہ بھی معًا بعد مذکور ہے۔ یعنی یہ کیفیت اضطراری اور خود بخود طاری نہ ہوگی۔ بلکہ یہ تلذذ ونشہ ثمرۂ رویت ہوگا۔ اِلٰی سے بعض عارفین نے یہ نکتہ پیدا کیا ہے کہ کمال قرب وکثرت انوار کے باوجود نظارہ کرنے والے میں احساس تشخص ودرک باقی رہے گا۔ تلذذ وتکیف پوری طرح ہو سکے گا فنائے محض کی کیفیت طاری نہ ہوگی۔ اِلٰی رَبِّهَا نَاظِرَةٌ۔ فعل نظر کا صلہ جب اِلٰی کے ساتھ آتا ہے، تو اِس کے معنی [illegible]

ولا یُعدٰی بالٰی الابمعنی الرؤیة (مدارک) و۱۳ یعنی نہایت شدت کا معاملہ۔ فَاقِرَةٌ۔ فقور ریڑھ کی ہڈی کو کہتے ہیں۔ اس کو توڑ دینے والی چیز سے کنایہ ہوتا ہے انواع عذاب و غایت مصیبت سے۔ وُجُوْهٌ کے صیغۂ نکرہ ہونے سے یہ مستفاد ہوا ہے کہ کچھ ہی بدقسمت اس میں گرفتار ہوں گے، سب نہیں۔ و۱۴ اس تردید کا تعلق آیت ۲۰، ۲۱ سے ہے بَلْ تُحِبُّوْنَ الْعَاجِلَةَ وَتَذَرُوْنَ الْاٰخِرَةَ سے۔ و۱۵ (جواب آ کر اچھا کرے) راقی کے لفظی معنٰی جھاڑنے پھونکنے والے کے ہیں۔ قرآن مجید کے مخاطب اول یاد کر لیجئے کہ عرب تھے، اور پھر یہ سورت تو نزول میں بھی بہت ابتدائی ہے۔ اس وقت ان سے وہی بات اس زبان میں کہی گئی، جس سے وہ مانوس اور جس کے وہ خوگر تھے، دوسری مشرک قوموں کی طرح ان میں بھی بڑا زور جھاڑ پھونک کا تھا، اور مرتے ہوئے شخص کو بچانے کی آخری اور انتہائی تدبیریں ان کے درمیان اسی قسم کی ہوتی تھیں۔ اس وقت اگر ان کے سامنے انجکشن دینے یا مصنوعی تنفس کے سامان کا ذکر کیا جاتا، تو بجز اس کے کہ وہ حیرت سے بھونچکے رہ جاتے اور کوئی حاصل بھی نہ تھا— یہاں مراد مطلق معالج ہے۔ طبیبا یشفیه وراقیا یرقیه (کبیر) لعله ارید به مطلق الطبیب (روح) اے من یر قی ویطیب ویشفی وغیر ذٰلک مما یتمناه



اَهْلِهٖ يَتَمَطّٰى ﴿۳۳﴾ اَوْلٰى لَكَ فَاَوْلٰى ﴿۳۴﴾ ثُمَّ اَوْلٰى لَكَ

اپنے گھر چل دیتا تھا و۱۸ تیری کم بختی پر کم بختی آنے والی ہے پھر تیری کم بختی پر کم بختی

فَاَوْلٰى ﴿۳۵﴾ اَيَحْسَبُ الْاِنْسَانُ اَنْ يُّتْرَكَ سُدًى ﴿۳۶﴾ اَلَمْ

آنے والی ہے و۱۹ کیا انسان اس خیال میں ہے کہ اسے یونہی چھوڑ دیا جائے گا؟ و۲۰ کیا یہ

يَكُ نُطْفَةً مِّنْ مَّنِيٍّ يُّمْنٰى ﴿۳۷﴾ ثُمَّ كَانَ عَلَقَةً فَخَلَقَ

شخص (محض) ایک قطرۂ منی نہ تھا جو ٹپکایا گیا تھا و۲۱ پھر وہ خون کا لوتھڑا ہو گیا، پھر (اللہ نے اسے انسان) بنایا،

فَسَوّٰى ﴿۳۸﴾ فَجَعَلَ مِنْهُ الزَّوْجَيْنِ الذَّكَرَ وَالْاُنْثٰى ﴿۳۹﴾

پھر اعضا ٹھیک کئے، پھر اس کی دو قسمیں کر دیں، مرد اور عورت و۲۲

اَلَيْسَ ذٰلِكَ بِقٰدِرٍ عَلٰٓى اَنْ يُّحْيِۦَ الْمَوْتٰى ﴿۴۰﴾

تو کیا ایسی (ذات) اس پر قدرت نہیں رکھتی کہ مُردوں کو زندہ کر دے و۲۳

آیاتها ۳۱ — ۷۶ سُوْرَةُ الدَّهْرِ مَدَنِيَّةٌ ۹۸ — رکوعاتها ۲

اس کی اکتیس آیتیں — سورۂ دہر مدینہ میں نازل ہوئی — اور دو رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

هَلْ اَتٰى عَلَى الْاِنْسَانِ حِيْنٌ مِّنَ الدَّهْرِ لَمْ يَكُنْ

بے شک انسان پر زمانہ میں ایک ایسا وقت بھی آچکا ہے کہ وہ کوئی

شَيْـًٔا مَّذْكُوْرًا ﴿۱﴾ اِنَّا خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ نُّطْفَةٍ

قابل ذکر چیز ہی نہ تھا و۱ بے شک ہم نے ہی انسان کو پیدا کیا مخلوط نطفہ

اَمْشَاجٍ ۖ نَّبْتَلِيْهِ فَجَعَلْنٰهُ سَمِيْعًۢا بَصِيْرًا ﴿۲﴾ اِنَّا هَدَيْنٰهُ

سے کہ ہم اسے آزمائیں، سو ہم نے اسے سنتا دیکھتا بنایا و۲ ہم ہی نے اس کو



له اهله (بحر) اے من طبیب شافٍ وکذا قال قتادة والضحاک وابن زید (ابن کثیر) اے هل من طبیب یرقیه ویداویه فیشفیه برقیته اودوائه وقال قتادة التمسوا له الاطباء (معالم) و۱۶ (سکرات موت کی شدت سے) ظَنَّ اَنَّهُ الْفِرَاقُ۔ ظن۔ یہاں یقین کے معنٰی میں ہے۔ واکثر المفسرین علٰی تفسیره بالیقین (روح) وتظن بمعنٰی توقن (بحر) و۱۷ یعنی نہ ایمان لایا تھا نہ اعمال کی پروا کی تھی۔ فَلَا صَدَّقَ۔ تصدیق سے مراد توحید و رسالت کی تصدیق ہونا ظاہر ہے۔ الفاظ آیت کی ترکیب سے ایک اشارہ پیدا کیا گیا ہے کہ جس طرح نماز بغیر ایمان صحیح نہیں ہوتی، اسی طرح ایمان بھی بغیر نماز کے کامل نہیں ہوتا۔ علماء نے یہ مسئلہ بھی نکالا ہے کہ ایمان کے بعد نماز سے بڑھ کر کوئی عمل اہم و مؤکد نہیں۔ یہ مسئلہ بھی نکالا گیا ہے کہ مستحق زجر و ملامت جس طرح عدم ایمان ہے، اسی طرح ترک نماز بھی۔ اعلم ان الاٰیة دالة علی ان الکافر یستحق الذم والعقاب بترک الصلٰوة کما یستحقهما بترک الایمان (کبیر) و۱۸ یعنی اپنے کفر و عصیان پر فخر
کرتا ہوا اپنے خدم و حشم میں جا کر اور زیادہ غافل و مغرور ہو جاتا تھا۔ و۱۹ یہ ع ۲ / ۱۸
تکرار اور تاکید پر تاکید، دوسری زبانوں کی طرح عربی اسلوب بیان میں بھی کمال غضب اور وعید شدید کے اظہار کے لئے ہے۔ روایتوں میں آتا ہے کہ ایک بار رسول اللہ ﷺ نے ابوجہل کا ہاتھ پکڑ کر فرمایا تھا اَوْلٰى لَكَ فَاَوْلٰى، ثُمَّ اَوْلٰى لَكَ فَاَوْلٰى، اس نے ہاتھ چھڑا لیا اور یہ کہتا ہوا چلا گیا کہ نہ تم میرا کچھ کر سکتے ہو نہ تمہارا خدا، حق تعالیٰ نے بجنسہٖ اس فقرہ کو قرآن میں نازل فرما دیا۔ و۲۰ (بلاحساب وکتاب اور بغیر جزاء و سزا کے) اَلْاِنْسَانُ۔ انسان سے یہاں مراد کافر، ناسپاس، منکر حشر انسان ہے۔ و۲۱ (عورت کے رحم میں) اشارہ ہے انسان کی اصل حقیر کی طرف— دنیا میں مشرک، جاہلی قومیں ایسی بھی گزری ہیں جو منی کے تقدس اور نطفہ کے احترام کی قائل ہوئی ہیں۔ قرآن مجید کی اس مضمون کی آیتیں ضمناً اس جاہلانہ عقیدہ کی بھی تردید کرتی جاتی ہیں۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ و۲۲ (تو جس کی محض پیدائش میں یہ اہتمام و انضباط ہو اور جس کی خلقت، ترکیب و ارتقاء میں اتنی صنعت صرف ہو، کیا اس کے انجام کار کی طرف سے غفلت اور اسے محض بخت و اتفاق پر چھوڑے رہنا عقل سلیم کسی طرح بھی قبول کرتی ہے؟) والمقصود هنا اثبات المعاد والرد علٰی من انکره من اهل الزیغ والجهل والعناد (ابن کثیر) و۲۳ یعنی جو قادر مطلق وصناع برحق ابتداءً محض اپنی قدرت سے یہ سب کچھ کر سکتا اور نیست کو ہست کر سکتا ہے وہ اب صرف اعادہ پر بھی قدرت نہیں رکھتا؟ و۱ یعنی انسان اپنی پیدائش سے قبل جبکہ بحیثیت انسان معدوم تھا۔ هَلْ یہاں بالاتفاق قَدْ کے معنٰی میں ہے یعنی ضرور یا یقیناً۔ هل بمعنی قد (کشاف) هل اتٰی بمعنی قد وبذٰلک فسر قوله تعالٰی هل اتٰی علی الانسان الخ (مغنی۔ عن ابن عباس والکسائی والفراء) وعن سیبویه ان هل بمعنی قد (مغنی) و۲ یعنی صاحب عقل بنایا اور ایسی ہیئت اور صفات کے ساتھ پیدا کیا کہ اس میں احکام کا مکلّف بننے کی قابلیت ہو۔ نُطْفَةٍ اَمْشَاجٍ۔ یہ اختلاط و امتزاج ممکن ہے کہ مرد و عورت کے مادوں کی ترکیب کے لحاظ سے ہو اور ہو سکتا ہے کہ خود منی ہی کے اجزائے ترکیبی کے لحاظ سے ہو۔ فالاکثرون علٰی انه اختلاط نطفة الرجل بنطفة المرأة (کبیر) ذٰلک عبارة عما جعله الله تعالٰی بالنطفة من القوی المختلفة (راغب) یہ بیان عام خلقت انسانی کا ہوا اور اس طرح کے بیانات قرآن مجید میں ہمیشہ صرف عمومی حیثیت رکھتے ہیں۔ اس سے یہ استدلال کرنا کہ کسی بھی انسان کی خلقت بجز معروف و متعارف طریقہ کے ہو ہی نہیں سکتی تمام تر سطحیت و بے مغزی ہے۔ سَمِيْعًۢا بَصِيْرًا۔ علم و معرفت کے لئے حواس میں بڑا دخل آنکھ اور کان ہی کو ہے اس لئے صراحت سے نام انہیں دو قوتوں کا لیا گیا۔

السَّبِيْلَ اِمَّا شَاكِرًا وَّ اِمَّا كَفُوْرًا ﴿۳﴾ اِنَّآ اَعْتَدْنَا

راستہ بتایا (پھر) یا تو وہ شکر گزار (ہوا) اور یا کافر (ہوگیا) ۳ہم ہی نے کافروں کے لئے

لِلْكٰفِرِيْنَ سَلٰسِلَا۟ وَاَغْلٰلًا وَّسَعِيْرًا ﴿۴﴾ اِنَّ الْاَبْرَارَ

زنجیریں اور طوق اور بھڑکتی ہوئی آگ تیار کر رکھی ہے، بے شک نیک لوگ

يَشْرَبُوْنَ مِنْ كَاْسٍ كَانَ مِزَاجُهَا كَافُوْرًا ﴿۵﴾ عَيْنًا

ایسے جام پئیں گے جس میں کافور کی آمیزش ہو گی یعنی ایسے چشمہ سے

يَّشْرَبُ بِهَا عِبَادُ اللّٰهِ يُفَجِّرُوْنَهَا تَفْجِيْرًا ﴿۶﴾ يُوْفُوْنَ

جس سے اللہ کے (خاص) بندے پئیں گے جسے وہ بہاتے ہوئے لے جائیں گے ۴ یہ لوگ واجبات کو

بِالنَّذْرِ وَيَخَافُوْنَ يَوْمًا كَانَ شَرُّهٗ مُسْتَطِيْرًا ﴿۷﴾

پورا کرتے رہتے اور اس دن سے ڈرتے رہتے ہیں جس کی سختی عام ہو گی

وَيُطْعِمُوْنَ الطَّعَامَ عَلٰى حُبِّهٖ مِسْكِيْنًا وَّيَتِيْمًا وَّاَسِيْرًا ﴿۸﴾

اور کھانا کھلاتے رہتے ہیں مسکینوں اور یتیموں اور غریبوں کو اللہ کی محبت سے ۵

اِنَّمَا نُطْعِمُكُمْ لِوَجْهِ اللّٰهِ لَا نُرِيْدُ مِنْكُمْ جَزَآءً وَّلَا

ہم تو تم کو بس اللہ ہی کی خوشنودی کے لئے کھانا کھلاتے ہیں، اور نہ تم سے (اس کا) عوض چاہیں اور نہ

شُكُوْرًا ﴿۹﴾ اِنَّا نَخَافُ مِنْ رَّبِّنَا يَوْمًا عَبُوْسًا قَمْطَرِيْرًا ﴿۱۰﴾

شکریہ ہم تو اپنے پروردگار کی طرف سے اندیشہ رکھتے ہیں ایک سخت اور تلخ دن کا ۶

فَوَقٰىهُمُ اللّٰهُ شَرَّ ذٰلِكَ الْيَوْمِ وَلَقّٰىهُمْ نَضْرَةً وَّسُرُوْرًا ﴿۱۱﴾

سو اللہ ان کو اس دن کی سختی سے محفوظ رکھے گا اور ان کو تازگی اور خوشی عطا کرے گا

وَجَزٰىهُمْ بِمَا صَبَرُوْا جَنَّةً وَّحَرِيْرًا ﴿۱۲﴾ مُّتَّكِـِٕيْنَ فِيْهَا

اور ان کے صبر (وثبات) کے صلہ میں انہیں جنت اور ریشمی لباس دے گا اس حال میں کہ وہ وہاں



و۳ یعنی وہ اس بتائے ہوئے راستہ پر یا تو چلا یا نہ چلا، اگر چلا تو مومن وشکر گزار ٹھہرا، نہ چلا تو کافر اور ناشکرا نکلا۔ یہیں سے معلوم ہوا کہ اسباب وحالات اور توتیں اللہ نے خلق فرمائیں اور اختیار وصرف ہمت انسان کی رائے پر چھوڑا۔ اِنَّا هَدَيْنٰهُ السَّبِيْلَ۔ یعنی ہم نے انہیں احکام کا مکلف بنایا۔ و۴ (جہاں چاہیں گے) اسے اہل جنت کی ایک کرامت سمجھئے یا جنت کی خصوصیت مقامی کہ جنت کی نہریں، ندیاں سب ان کے تابع اور ان کے حکم کی مسخر ہوں گی۔ كَافُوْرًا۔ کافور کے بے انتہا فوائد اس دنیا میں بھی اطباء کو مسلم ہیں۔ اور پھر وہ کافور تو جنت کا کافور ہوگا۔ اس کی خوبیوں کا کیا پوچھنا یہاں یہ خوب خیال رہے کہ دنیا کی جس چیز سے بھی جنت کی کسی نعمت کو تشبیہ دی جاتی ہے وہ تشبیہ اس چیز کی صرف حسن وخوبی کے لحاظ سے ہوتی ہے نہ کہ کسی ضرر یا قبح کے لحاظ سے دنیا کے کافور میں اگر کچھ مضرتیں ہوں بھی تو جنت کے کافور پر ان کا کیا اثر، ٹھیک اس طرح جیسے دنیا کی شراب کے سکر وفتور عقل کا مطلق کوئی اثر شراب جنت کی لذت وسرور پر نہیں۔ عِبَادُ اللّٰهِ۔ اضافت تشریفی یا تخصیصی ہے اور مراد اہل بہشت ہیں۔ المقربون من عباداللہ (ابن کثیر) قال ابن عباس اولیاء اللہ (معالم) و۵ (غرض یہ کہ مالی عبادتوں میں بھی اخلاص کامل ملحوظ رکھتے ہیں) يُوْفُوْنَ بِالنَّذْرِ۔ نذر ہر وہ عبادت ہے جو اپنے اوپر واجب کر لی جائے خواہ بالکل اپنی طرف سے خواہ اس لئے کہ اس کا حکم ہی ہو۔ المراد بالنذر ھٰھنا کل ماوجب علیہ سواء وجب بایجاب اللہ تعالٰی ابتداء اوبان اوجبہ المکلف علٰی نفسہ فیدخل فیہ الایمان وجمیع الطاعات (کبیر) يُوْفُوْنَ ...... مُسْتَطِيْرًا۔ یعنی عبادتوں کی ادائی میں پورا اخلاص برتتے ہیں، اور اپنی ذمہ داری اور پرسش آخرت کا پورا پورا لحاظ رکھتے ہیں۔ مُسْتَطِيْرًا۔ وہ چیز ہے جو خوب پھیلے ہوئے اور خوب گھیرے ہوئے ہو۔ عَلٰى حُبِّهٖ۔ ضمیر ہ بھی اللہ کی جانب ہے یعنی حق تعالٰی کی محبت میں، حق تعالٰی کی رضا جوئی کے لئے۔ اطعاما کا ئنا علی حبہ تعالٰی و لوجھہ سبحانہٗ وابتغاء مرضاتہ والیہ ذھب الفضیل بن عیاض و ابو سلیمان الدارانی (روح) اَسِيْرًا۔ مسکین ویتیم تو اس وقت مسلمانوں میں بھی تھے لیکن "اسیر" تو نزول آیت کے وقت بہرحال مشرکین ہی تھے۔ قال قتادۃ کان اسیر ھم یومئذٍ المشرک (جصاص) وعن الحسن قال کانوا مشرکین (جصاص) والاظھر الاسیر المشرک لان المسلم المسجون لایسمّٰی اسیرا علی الاطلاق (جصاص) قال ابن عباس وقتادۃ والحسن انہ الاسیر من المشرکین (کبیر) یعنی اسراء الکفار (بیضاوی) اور اس سے یہ نکلا کہ غیر مسلم اسیروں کی بھی امداد واعانت موجب اجر آخرت ہے گو بعض فقہاء نے اس میں قیدیں لگادی ہیں۔ ففیہ دلیل علی ان اطعام الاساری وان کان من اھل الشرک حسن ویرجی ثوابہ (معالم۔ روح) وَيُطْعِمُوْنَ الطَّعَامَ۔ محققین نے یہ بھی کہا ہے کہ خلقت کے ساتھ حسن سلوک کی ساری ہی صورتیں آیت میں شامل ہیں جس کی ایک اہم فرد کھانا کھلانا بھی ہے۔ واطعام الطعام کنایۃ عن الاحسان الی المحتاجین والمواساۃ معھم بای وجہٍ کان وان لم یکن ذٰلک بالطعام بعینہ (کبیر) اقول وھٰذا یدل علی ان المرادمن قولہ انما نطعمکم لیس ھو الاطعام فقط بل جمیع انواع المواساۃ من الطعام والکسوۃ (کبیر) فکانہٗ ینفعونہٗ بوجوہ المنافع (روح) و۶ (اور ہم یہ اعمال اس لئے بجالاتے ہیں کہ اس دن کی سختیوں سے محفوظ رہیں) یہ آیتیں مسلسل اسی تاکید اخلاص کے لئے چلی آتی ہیں، اس قسم کی آیتیں ان تمامی غیر محقق صوفیہ کی تردید کے لئے کافی ہیں جنہوں نے خوف آخرت سے کسی عمل کے کرنے کو خلاف اخلاص سمجھا ہے۔

عَلَى الْاَرَآئِكِ ۚ لَا يَرَوْنَ فِيْهَا شَمْسًا وَّلَا زَمْهَرِيْرًا ﴿۱۳﴾
مسہریوں پر تکیہ لگائے ہوں گے اور نہ وہاں تپش پائیں گے اور نہ سردی
وَدَانِيَةً عَلَيْهِمْ ظِلٰلُهَا وَذُلِّلَتْ قُطُوْفُهَا تَذْلِيْلًا ﴿۱۴﴾
اور درختوں کے سائے ان پر جھکے ہوئے ہوں گے اور ان کے میوے ان کے بالکل اختیار میں ہوں گے ف۷
وَيُطَافُ عَلَيْهِمْ بِاٰنِيَةٍ مِّنْ فِضَّةٍ وَّاَكْوَابٍ كَانَتْ
اور اُن کے پاس لائے جائیں گے چاندی کے برتن اور گلاس جو شیشے کے
قَوَارِيْرَا۠ ﴿۱۵﴾ قَوَارِيْرَا۠ مِنْ فِضَّةٍ قَدَّرُوْهَا تَقْدِيْرًا ﴿۱۶﴾
ہوں گے (اور وہ) شیشے چاندی کے ہوں گے جنہیں بھرنے والوں نے مناسب انداز سے بھرا ہوگا ف۸
وَيُسْقَوْنَ فِيْهَا كَاْسًا كَانَ مِزَاجُهَا زَنْجَبِيْلًا ﴿۱۷﴾ عَيْنًا
اور ان میں انہیں ایسا جام (شراب) پلایا جائے گا جس میں آمیزش زنجبیل کی ہوگی ف۹ یعنی ایسے چشمے سے
فِيْهَا تُسَمّٰى سَلْسَبِيْلًا ﴿۱۸﴾ وَيَطُوْفُ عَلَيْهِمْ وِلْدَانٌ
جو وہاں ہوگا اور اس کا نام سلسبیل ہوگا، اور ان کے پاس ہمیشہ لڑکے رہنے والے لڑکے
مُّخَلَّدُوْنَ ۚ اِذَا رَاَيْتَهُمْ حَسِبْتَهُمْ لُؤْلُؤًا مَّنْثُوْرًا ﴿۱۹﴾
آمدورفت رکھیں گے، اگر تو انہیں دیکھے تو سمجھے کہ بکھرے ہوئے موتی ہیں ف۱۰
وَاِذَا رَاَيْتَ ثَمَّ رَاَيْتَ نَعِيْمًا وَّمُلْكًا كَبِيْرًا ﴿۲۰﴾ عٰلِيَهُمْ
اور اگر تو اس جگہ کو دیکھے تو تجھے بڑی نعمت اور بڑی سلطنت دکھائی دے ف۱۱ ان (جنتیوں) پر
ثِيَابُ سُنْدُسٍ خُضْرٌ وَّاِسْتَبْرَقٌ ۫ وَّحُلُّوْٓا اَسَاوِرَ مِنْ
باریک ریشم کے سبز کپڑے ہوں گے اور دبیز ریشم کے کپڑے بھی اور انہیں چاندی کے کنگن پہنائے جائیں
فِضَّةٍ ۚ وَسَقٰهُمْ رَبُّهُمْ شَرَابًا طَهُوْرًا ﴿۲۱﴾ اِنَّ هٰذَا كَانَ
گے اور ان کا پروردگار ان کو پاکیزہ شراب پینے کو دے گا ف۱۲ یہ تمہارا



ف۷ (کہ ہر وقت ہر طرح بلا مشقت حاصل ہو سکیں گے) قرآن کے مخاطبین اول یاد رہے کہ عرب تھے، اس لئے خصوصیت کے ساتھ اس کی ضرورت تھی کہ جنت کی نعمتوں، لذتوں، راحتوں کی ایک ایک تفصیل ان کے مذاق کے مطابق بیان کی جائے، کلام اس سے ان کے لئے خاص طور پر مؤثر ہو گیا تھا۔ مخاطبین اول کے فہم ومذاق کی رعایت خصوصیت کے ساتھ رکھنا بلاغت کلام اور فن خطابت دونوں کے اصول اعلیٰ میں داخل ہے۔ ف۸ یعنی پینے والوں کی ٹھیک خواہش کے مطابق۔ قَوَارِيْرَا۠ مِنْ فِضَّةٍ۔ چاندی کے شیشے کے معنی یہ ہیں کہ سفیدی چاندی کی سی ہوگی اور شفافی شیشہ کی سی۔ ف۹ زنجبیل کے طبی فوائد آج بھی کافور ہی کے منافع کی طرح دنیا کی ہر طب میں مسلم ومشہور ہیں اور پھر وہ تو دنیا کی نہیں، جنت کی زنجبیل ہوگی۔ يُسْقَوْنَ۔ میں اکرام وتعظیم کا پہلو اہل جنت کے لئے يَشْرَبُوْنَ سے بھی زیادہ ہے۔ ف۱۰ (موتی تو رنگ کی صفائی کے لحاظ سے اور بکھرے ہوئے یوں کہ ہر وقت چلتے پھرتے رہیں گے) يَطُوْفُ ...... مُخَلَّدُوْنَ۔ یہ بطور خادم کے چیزیں لے لے کر ہر وقت آتے جاتے رہیں گے۔ ف۱۱ یعنی وہاں کا ہر ہر سامان اسی افراط، اسی ریل پیل کے ساتھ ہوگا۔ ف۱۲ ایسا پاکیزہ ولطیف مشروب، جو دوسروں کو بھی پاک ولطیف بنا دے گا۔ سُنْدُسٍ خُضْرٌ وَّاِسْتَبْرَقٌ۔ ہر دو قسم کے لباس ریشمین الگ الگ لطف ولذت دیں گے۔ ثِيَابُ ...... فِضَّةٍ۔ ہر موطن کا مقتضا جداگانہ ہوتا ہے، ریشم اور زیور اس دنیا میں مردوں کے لئے بعض مفاسد کی بناء پر ممنوع ومعیوب ہے۔ جنت کی فضا میں وہ سارے مفاسد غیر موجود ہوں گے۔ وَسَقٰهُمْ رَبُّهُمْ۔ اہل جنت کے اعزاز واکرام کی ترتیب اس سورت میں دیکھتے آیئے۔ پہلے ارشاد ہوا يَشْرَبُوْنَ یعنی وہ خود وہاں پئیں گے۔ پھر وارد ہوا يُسْقَوْنَ (بصیغہ مجہول) یعنی انہیں پلایا جائے گا۔ پلانے والے مجہول رہے، چاہے فرشتے ہوں یا جنت کے کوئی دوسرے خدام ہوں۔ اب کی ارشاد ہو رہا ہے کہ وَسَقٰهُمْ رَبُّهُمْ ساقی براہ راست ذات باری تعالیٰ ہوگی ـــ کیا ٹھکانا ہے اس اعزاز واکرام کا۔ شَرَابًا۔ شراب عربی میں ہر مشروب (پینے والی چیز) کو کہتے ہیں۔ وکل مائع ماءً کان او غیرہ (راغب) اس سے ذہن اردو کے لفظ شراب اور اس کے گندے، نشیلے مفہوم کی طرف کہیں منتقل نہ ہو جائے۔ طَهُوْرًا۔ صیغۂ مبالغہ ہے یعنی ایسا مشروب جو نہ صرف نہایت پاک وپاکیزہ ہے بلکہ پاکیزہ گر بھی ہے۔

لَكُمْ جَزَآءً وَّكَانَ سَعْيُكُمْ مَّشْكُوْرًا ﴿٢٢﴾ اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا ع ۲۲ / ۱۹

صلہ ہے اور تمہاری کوشش مقبول ہوئی ف۱۳ ہم ہی نے آپ پر قرآن

عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ تَنْزِيْلًا ﴿٢٣﴾ فَاصْبِرْ لِحُكْمِ رَبِّكَ وَلَا تُطِعْ

تھوڑا تھوڑا کر کے اتارا ہے سو آپ اپنے پروردگار کے حکم پر مستقل رہیے اور ان میں سے کسی

مِنْهُمْ اٰثِمًا اَوْ كَفُوْرًا ﴿٢٤﴾ وَاذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا ﴿٢٥﴾

فاسق یا کافر کے کہنے میں نہ آیئے ف۱۴ اور اپنے پروردگار کا نام صبح وشام لیتے رہیے،

وَمِنَ الَّيْلِ فَاسْجُدْ لَهٗ وَسَبِّحْهُ لَيْلًا طَوِيْلًا ﴿٢٦﴾ اِنَّ هٰٓؤُلَآءِ

اور رات کے بھی کسی حصہ میں اسے سجدہ کیا کیجئے اور اس کی تسبیح رات کے بڑے حصہ میں کیا کیجئے ف۱۵ یہ لوگ تو بس دنیا سے

يُحِبُّوْنَ الْعَاجِلَةَ وَيَذَرُوْنَ وَرَآءَهُمْ يَوْمًا ثَقِيْلًا ﴿٢٧﴾

دل لگائے ہوئے ہیں اور اپنے آگے (آنے والے) ایک بھاری دن کو (بالکل) چھوڑے ہوئے ہیں ف۱۶

نَحْنُ خَلَقْنٰهُمْ وَشَدَدْنَآ اَسْرَهُمْ ۚ وَاِذَا شِئْنَا بَدَّلْنَآ

ہم ہی نے انہیں پیدا کیا اور ہم ہی نے ان کے جوڑ بند مضبوط کئے اور ہم ہی جب چاہیں انہیں جیسے

اَمْثَالَهُمْ تَبْدِيْلًا ﴿٢٨﴾ اِنَّ هٰذِهٖ تَذْكِرَةٌ ۚ فَمَنْ شَآءَ

لوگ ان کی جگہ بدل دیں ف۱۷ یہ (بیان) نصیحت ہے، سو جو کوئی چاہے

اتَّخَذَ اِلٰى رَبِّهٖ سَبِيْلًا ﴿٢٩﴾ وَمَا تَشَآءُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّشَآءَ

اپنے پروردگار کی طرف راستہ اختیار کرے اور تم چاہ بھی تو بس وہی سکتے ہو جو اللہ

اللّٰهُ ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ﴿٣٠﴾ يُّدْخِلُ مَنْ يَّشَآءُ

چاہے، بے شک اللہ بڑا علم والا ہے، بڑا حکمت والا ہے ف۱۸ وہ جسے چاہے اپنی رحمت میں

فِيْ رَحْمَتِهٖ ۭ وَالظّٰلِمِيْنَ اَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ﴿٣١﴾ ع ۲ / ۲۰

داخل کر لیتا ہے اور ظالموں کے لئے اس نے عذاب دردناک تیار کر رکھا ہے ف۱۹



ف۱۳ (جوتم دنیا میں طاعاتِ الٰہی میں کرتے رہتے تھے) یہ اہل جنت سے ان کے مزید اکرام واعزاز کے طور پر کہا جائے گا۔ ف۱۴ (کہ ان میں سے کسی کی ترغیب یا فرمائش پر دعوت وتبلیغ ہی چھوڑ بیٹھئے) مشرکین کی انتہائی تمنا یہی تھی، کہ آپ ﷺ دعوت وتبلیغ کا سلسلہ کسی طرح بند کردیں۔ اِنَّا ...... تَنْزِيْلًا۔ اور اس تدریجی تنزیل میں ایک مصلحت یہ بھی ہے کہ آپ ﷺ اسے تھوڑا ہی تھوڑا کر کے امت تک بسہولت پہنچاتے رہے۔ اور انہیں بھی قبول کرنے میں آسانی رہے۔ فَاصْبِرْ لِحُكْمِ رَبِّكَ۔ اور انہیں احکام الٰہی میں ایک بڑا فریضہ تبلیغ ودعوت کا ہے۔ ف۱۵ یعنی شروع رات میں نماز فرض اور آخر میں تہجد کا اہتمام رکھیے۔ وَسَبِّحْهُ لَيْلًا طَوِيْلًا۔ یعنی رات میں دیر تک تہجد میں لگے رہئے۔ وتهجد له تعالى قطعًا من الليل طويلا (روح) فَاسْجُدْ لَهٗ۔ سجود۔ سے یہاں کنایہ اصل صلاۃ کی طرف ہے۔ فاسجد اے فصل (بیضاوی، روح) السجود مجاز عن الصلوة بذكر الجزء وارادة الكل (روح) ف۱۶ یہاں تمام لامذہبوں کی اصلی ذہنیت (سائیکالوجی) بے نقاب کردی ہے کہ عمق اور دوربینی سے یہ کورے ہوتے ہیں۔ صرف حاضر پرست یا ”آج“ پرست ہوتے ہیں ان کی عقلیں سطحی اور ان کے فیصلے تمامتر سرسری ہوتے ہیں، یہ محض حواس پرست اور ہوا پرست ہوتے ہیں، عقل ودور اندیشی سے انہیں دور کا بھی واسطہ نہیں ہوتا۔ يَوْمًا ثَقِيْلًا۔ وہ دن جو کافروں اور منکروں پر بہت ہی بھاری ہو گا۔ الْعَاجِلَةَ۔ سے مراد دنیا اور اس کی ساری آنی فانی لذتیں ہیں۔ ف۱۷ یعنی ان کی خلقت اور ان کی ترکیب حکیمانہ دونوں سے قدرت الٰہی بالکل ظاہر ہے، پھر بعث میں کون امر ایسا دشوار ہے کہ اس پر قدرت نہ ہو؟ وَاِذَا شِئْنَا الخ سے مراد یہ بھی لی گئی ہے کہ ہم جب چاہیں گے ان کے امثال واشباہ بدل دیں گے، انہیں مار کر پھر سے جلائیں گے اور عالم برزخ وآخرت میں لے جائیں گے جہاں ان کی صورتیں ان کے اعمال ہی کی مماثل ہوں گی۔ اہل جہنم حسب اعمالِ قبیحہ اور اہل جنت حسب مقدار اعمالِ حسنہ، قبح اور حسن کے درجہ پر ظاہر کر دیئے جائیں گے۔ ف۱۸ (اس لئے اس کی مشیت بھی ہمیشہ علم اور حکمت ہی پر مبنی ہوتی ہے) فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰى رَبِّهٖ سَبِيْلًا۔ اور اس راہ ہدایت کا طریقہ یہ ہے کہ بندہ اپنے ارادہ واختیار سے صحیح کام لے۔ وَمَا ...... اللّٰهُ۔ یعنی یہ بشری ارادہ بھی حق تعالیٰ کی مشیت تکوینی کے ماتحت ہی ہوتا ہے، اس سے الگ اور بے نیاز نہیں۔ ف۱۹ الظّٰلِمِيْنَ۔ ظالم سے مراد سیاق میں حسب محاورۂ قرآنی کافر ہی ہیں، جنہوں نے اپنے ارادہ واختیار سے صحیح کام ہی نہ لیا۔ اے الكافرين (مدارک) اے المشركين (معالم) وهم الكافرون (جلالین) يُدْخِلُ ...... رَحْمَتِهٖ۔ اور رحمت میں داخل کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اس کا سینہ ایمان واسلام کے لئے کھول دیتا ہے۔

آیاتها ۵۰ | ۷۷ سُوْرَةُ الْمُرْسَلٰتِ مَكِّيَّةٌ ۳۳ | رکوعاتها ۲

اس کی پچاس آیتیں | سورۂ مرسلٰت مکہ میں نازل ہوئی | اور دو رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

وَالْمُرْسَلٰتِ عُرْفًا ۝۱ فَالْعٰصِفٰتِ عَصْفًا ۝۲ وَّالنّٰشِرٰتِ
قسم ہے ان ہواؤں کی جو بھیجی جاتی ہیں، پھر اُن کی جو تندی سے چلتی ہیں، اور اُن ہواؤں کی جو (بادلوں کو)
نَشْرًا ۝۳ فَالْفٰرِقٰتِ فَرْقًا ۝۴ فَالْمُلْقِيٰتِ ذِكْرًا ۝۵ عُذْرًا
پھیلاتی ہیں، پھر اُن کی جو (انہیں) متفرق کر دیتی ہیں، پھر اُن کی جو یاد (الٰہی) کا القاء کرتی رہتی ہیں توبہ سے
اَوْ نُذْرًا ۝۶ اِنَّمَا تُوْعَدُوْنَ لَوَاقِعٌ ۝۷ فَاِذَا النُّجُوْمُ
یا ڈرانے سے، جس چیز کا تم سے وعدہ کیا جا رہا ہے وہ ضرور واقع ہو کر رہے گی ف۱ سو جس وقت کہ ستارے بے نور
طُمِسَتْ ۝۸ وَاِذَا السَّمَآءُ فُرِجَتْ ۝۹ وَاِذَا الْجِبَالُ
ہو جائیں گے اور جس وقت آسمان پھٹ جائے گا اور جس وقت پہاڑ اُڑتے
نُسِفَتْ ۝۱۰ وَاِذَا الرُّسُلُ اُقِّتَتْ ۝۱۱ لِاَيِّ يَوْمٍ اُجِّلَتْ ۝۱۲
پھریں گے ف۲ اور جب (سب) پیمبر وقت (معین) پر جمع کئے جائیں گے (وہ وقت فیصلہ کا ہوگا) ف۳ کس دن کے لئے
لِيَوْمِ الْفَصْلِ ۝۱۳ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا يَوْمُ الْفَصْلِ ۝۱۴
یہ ملتوی رکھا گیا ہے؟ فیصلہ کے دن کے لئے آپ کو معلوم ہے کہ فیصلہ کا دن کیسا کچھ ہے ف۴
وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ۝۱۵ اَلَمْ نُهْلِكِ الْاَوَّلِيْنَ ۝۱۶ ثُمَّ
بڑی خرابی ہے اُس روز جھٹلانے والوں کے لئے، کیا ہم اگلوں کو ہلاک نہیں کر چکے ہیں؟ پھر
نُتْبِعُهُمُ الْاٰخِرِيْنَ ۝۱۷ كَذٰلِكَ نَفْعَلُ بِالْمُجْرِمِيْنَ ۝۱۸
ہم پچھلوں کو بھی ان کے ساتھ کر دیں گے ف۵ ہم مجرموں کے ساتھ ایسا ہی (معاملہ) کیا کرتے ہیں



ف۱ یعنی یہ سارا نظام کائنات خود ہی گواہی دے رہا ہے وقوع قیامت کی۔ قرآنی قسموں کے لئے ملاحظہ ہو پ۱ کا ضمیمہ زیرعنوان "قرآنی قسمیں"۔ وَالْمُرْسَلٰتِ عُرْفًا۔ یعنی وہ ہوائیں جو نفع پہنچانے ہی کے لئے بھیجی جاتی ہیں۔ فَالْعٰصِفٰتِ عَصْفًا۔ یہ تند و تیز ہوائیں، یا آندھیاں ہر قسم کے خطرات کا امکان لئے ہوئے ہوتی ہیں۔ وَّالنّٰشِرٰتِ نَشْرًا۔ یعنی برساتی ہوائیں یا مانسون۔ فَالْفٰرِقٰتِ فَرْقًا۔ یعنی وہی برساتی ہوائیں جو پانی لاتی تھیں بادلوں کو منتشر کر دیتی ہیں۔ عُذْرًا اَوْ نُذْرًا۔ توجہ الی اللہ کے ذریعے دو مختلف ہیں۔ ایک ترغیب دوسرے ترہیب — ہوائیں اگر خوشگوار و نفع بخش ہوئیں۔ تو اللہ کی نعمت ہیں اور ان کا اثر بندہ پر یہ پڑنا چاہیے کہ وہ ادائے شکر اور عذر تقصیر کی جانب آئے۔ اور اگر اس کے برعکس دہشت اور وحشت پیدا کرنے والی ہوئیں تو ان کا طبعی اثر بندہ پر یہ ہونا چاہیے کہ وہ معاصی سے توبہ پر متوجہ ہو۔ اِنَّمَا تُوْعَدُوْنَ۔ وہ موعود شے روز حشر ہے۔ حشر کے نفخۂ اول کا حاصل کیا ہے؟ ہر موجود شی کا فنا ہو جانا — اس کے کتنے متناسب اور مشابہ اس دنیا میں عاصفٰت، فارقٰت ہوتی ہیں۔ حشر کے نفخۂ ثانی کا خلاصہ کیا ہے؟ ہر فنا شدہ چیز میں از سر نو جان پڑ جانا — اس کے کتنے متناسب اور مشابہ آثار اس دنیا میں مرسلٰت و ناشرات کے ہوتے ہیں۔ حشر کے دونوں اجزاء پر سلسلۂ تکوینیات کے ان دونوں اجزاء کو بطور گواہ پیش کرنا کتنا مناسب و موزوں رہا۔ خصوصاً مذاق عرب کا لحاظ کر کے۔ ف۲ خلاصہ یہ کہ اس گھڑی یہ سارا معلوم و معروف نظام کائنات تمامتر درہم برہم ہو کر رہے گا۔ اور اس کی ایک سے ایک بڑھ کر ثابت اور ٹھوس چیز اپنی جگہ پر نہ باقی رہنے پائے گی — ستارے، آسمان، پہاڑ، یہ سب عام فہم مثالیں زیادہ سے زیادہ ثابت اور ٹھوس موجودات کی ہیں۔ ف۳ پیمبروں کا یہ جمع ہونا اپنی اپنی امت کے متعلق اظہار دینے اور ان پر شہادت پیش کرنے کے لئے ہوگا۔ وهو يوم القيامة ليشهدوا على الامم (معالم) ف۴ سوال مزید تہویل و تخویف کے لئے ہے۔ یعنی وہ دن کتنا ہولناک، کیسا ہیبت ناک ہوگا۔ جوش و اثر کے موقع پر تقریر میں خطیبانہ سوالات، خطبات عرب ہی میں نہیں، یونانی، انگریزی، اردو، کہنا چاہیے کہ سب ہی زبانوں میں مسلم و متعارف ہیں۔ ف۵ (ان کے عذاب میں) الْاَوَّلِيْنَ۔ یعنی پرانی سرکش قومیں جو عذاب سے ہلاک ہو چکی ہیں۔ قوم عاد، قوم ثمود و قوم فرعون وغیرہ۔ الْاٰخِرِيْنَ۔ یعنی خود مشرکین قریش اور ان کے بعد کی نسلیں جو کفر و تکذیب کے لحاظ سے انہیں اولین کے نقش قدم پر تھیں۔ ای ممن اشبههم (ابن کثیر) ای سالكين سبيلهم في الكفر والتكذيب (معالم)

www.only1or3.com

وَيْلٌ يَّوْمَىِٕذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿۱۹﴾ اَلَمْ نَخْلُقْكُّمْ مِّنْ مَّآءٍ
بڑی خرابی ہے اس روز جھٹلانے والوں کے لئے ف۶ کیا ہم نے تمھیں ایک بے قدر پانی سے نہیں
مَّهِيْنٍ ﴿۲۰﴾ فَجَعَلْنٰهُ فِيْ قَرَارٍ مَّكِيْنٍ ﴿۲۱﴾ اِلٰى قَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ ﴿۲۲﴾
بنایا ہے؟ پھر ہم نے اسے ایک وقت مقرر تک ایک محفوظ جگہ میں رکھا، غرض ہم نے ایک اندازہ ٹھہرایا،
فَقَدَرْنَا ۖ فَنِعْمَ الْقٰدِرُوْنَ ﴿۲۳﴾ وَيْلٌ يَّوْمَىِٕذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿۲۴﴾
اور ہم کیسے اچھے اندازہ ٹھہرانے والے ہیں ف۷ بڑی خرابی ہے اس روز جھٹلانے والوں کے لئے ف۸
اَلَمْ نَجْعَلِ الْاَرْضَ كِفَاتًا ﴿۲۵﴾ اَحْيَآءً وَّاَمْوَاتًا ﴿۲۶﴾ وَّجَعَلْنَا
کیا ہم نے زمین کو زندوں اور مردوں کو سمیٹنے والی نہیں بنایا؟ اور ہم نے اس میں
فِيْهَا رَوَاسِيَ شٰمِخٰتٍ وَّاَسْقَيْنٰكُمْ مَّآءً فُرَاتًا ﴿۲۷﴾
اونچے اونچے پہاڑ ٹھہرا دیے، اور ہم نے تمھیں میٹھا پانی پلایا،
وَيْلٌ يَّوْمَىِٕذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿۲۸﴾ اِنْطَلِقُوْٓا اِلٰى مَا كُنْتُمْ بِهٖ
بڑی خرابی ہے اس روز جھٹلانے والوں کے لئے ف۹ چلو تم اس (عذاب) کی طرف جسے
تُكَذِّبُوْنَ ﴿۲۹﴾ اِنْطَلِقُوْٓا اِلٰى ظِلٍّ ذِيْ ثَلٰثِ شُعَبٍ ﴿۳۰﴾
تم جھٹلایا کرتے تھے چلو تم تین شاخوں والے سائبان کی طرف
لَّا ظَلِيْلٍ وَّلَا يُغْنِيْ مِنَ اللَّهَبِ ﴿۳۱﴾ اِنَّهَا تَرْمِيْ بِشَرَرٍ
جس میں نہ سایہ ہے اور نہ وہ سوزش سے بچاتا ہے ف۱۰ وہ انگارے برسائے گا
كَالْقَصْرِ ﴿۳۲﴾ كَاَنَّهٗ جِمٰلَتٌ صُفْرٌ ﴿۳۳﴾ وَيْلٌ يَّوْمَىِٕذٍ
جیسے بڑے بڑے محل گویا وہ زرد زرد اونٹ ہیں ف۱۱ بڑی خرابی ہے اس روز
لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿۳۴﴾ هٰذَا يَوْمُ لَا يَنْطِقُوْنَ ﴿۳۵﴾ وَلَا يُؤْذَنُ
جھٹلانے والوں کے لئے ف۱۲ آج وہ دن ہے کہ اس میں یہ لوگ بول ہی نہ سکیں گے، اور نہ انہیں اس کی



ف۶ (جو ہمارے اس نظامِ آخرت اور سارے سلسلۂ جزاء وسزا سے انکار کرتے رہتے ہیں) ف۷ (تو ممکن نہیں کہ ہمارے اندازہ میں کسی خطا و غلطی یا بھول چوک کی گنجائش ہو) مِنْ مَّآءٍ مَّهِيْنٍ۔ یعنی نطفۂ منی سے ــــ باغی و سرکش انسان کی تحقیر تو اس بیان سے ظاہر ہی ہے، باقی یہ بھی مستحضر رہے کہ دنیا میں بعض مشرک قومیں نطفۂ منی کے تقدس واحترام کی بھی قائل ہوئی ہیں۔ اور قرآن مجید ضمناً اس جہل کی بھی تردید کرتا جا رہا ہے۔ فِيْ قَرَارٍ مَّكِيْنٍ۔ یعنی رحم مادر میں۔ فَقَدَرْنَا۔ یعنی ان سارے تصرفات کا ایک اندازہ ٹھہرالیا۔ اِلٰى قَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ۔ یعنی وقت کی ایک مقدار معلوم تک۔ فَنِعْمَ الْقٰدِرُوْنَ قادرون یہاں مقدرون کے معنی میں ہے۔ ف۸ (جو ہمارے آئین حکمت اور عموم قدرت سے انکار کرتے رہتے ہیں) ف۹ (جو ہمارے سارے سلسلۂ ربوبیت کا انکار کر رہے ہیں) كِفَاتًا اَحْيَآءً وَّاَمْوَاتًا۔ زمین کا زندوں کی سمیٹنے والی ہونا تو ظاہر ہی ہے کہ انسان زندگی بھر اسی پر چلتا پھرتا، اٹھتا بیٹھتا رہتا بستا ہے، اور مردوں کی سمیٹنے والی یوں کہ موت کے بعد بھی اسی میں دفن ہوتا ہے۔ اور جو مردے نہیں بھی دفن ہوتے ان کے بھی اجزاء ارضی آگ سے جلنے یا پانی میں ڈوبنے کے بعد، بہرحال کسی نہ کسی واسطہ سے اسی زمین ہی میں جذب ہوتے ہیں۔ رَوَاسِيَ شٰمِخٰتٍ۔ پہاڑوں اور پہاڑیوں کے بھی منافع ومصالح انسانی زندگی کے لئے ظاہر ہیں۔ وَّاَسْقَيْنٰكُمْ مَّآءً فُرَاتًا۔ ان ساری نعمتوں کے استحضار سے مقصود ومدعا یہی کہ تم اپنی توجہ اپنے اس واحد مالک ومربی کی جانب رکھو۔ بعض فقہاء نے ارض کے سلسلہ میں امواتا کے آجانے سے میت کے زمین میں دفن ہونے کے وجوب پر استدلال کیا ہے۔ وهٰذا يدل على وجوب مواراة الميت ودفنه ودفن شعره وسائر ما يزايله (جصاص) ف۱۰ اب ذکر ظاہر ہے کہ میدانِ حشر کا ہو رہا ہے اور یہ اہل دوزخ سے کہا جائے گا۔ اِلٰى ظِلٍّ۔ ظل یا سائبان سے یہاں مراد ایک دھواں ہے جو دوزخ سے نکلے گا۔ اور شدت اور کثرت سے نکلے گا کہ اوپر جا کر کئی ٹکڑوں میں پھٹ جائے گا۔ اور حساب چک جانے کے وقت تک کافر اسی دھوئیں کے احاطہ میں گھرے رہیں گے جیسے کہ مقبولین سایۂ عرش میں ہوں گے۔ ذِيْ ثَلٰثِ شُعَبٍ۔ محققین عارفین نے کہا ہے کہ علم صحیح کی راہ میں حجابات تین ہوتے ہیں۔ (۱) حس (۲) خیال اور (۳) وہم اور عمل صحیح کی راہ میں بھی تین حجابات ہوتے ہیں۔ (۱) قوت وہمیہ (۲) قوت غضبیہ (۳) قوت شہویہ۔ جدید نفسیات کی اصطلاح میں یوں کہا جا سکتا ہے کہ انسان کو عذاب کی طرف لے جانے والی تین ہی قوتوں کے غلط استعمال ہیں۔ (۱) عقل وادراک کی گمراہیاں (۲) جذبات وشہوات کی لغزشیں (۳) قوت ارادی کی کجراہیاں۔ لَّا ظَلِيْلٍ ...... اللَّهَبِ۔ مطلب یہ ہوا کہ دھوئیں کے بادل سے جو صورت سایہ کی پیدا ہو جاتی ہے، وہ بھی کام سایہ کا نہ دے گی، بلکہ اور اذیت رساں ہی ہوگی۔ ف۱۱ دونوں تشبیہیں ایک دوسرے کی منافی نہیں، ایک ہی چیز کی دو تشبیہیں دو مختلف حیثیتوں کے لحاظ سے ہیں۔ بِشَرَرٍ كَالْقَصْرِ۔ وہ جہنم کے انگارے اپنی بڑائی کے لحاظ سے بڑے بڑے محل جیسے ہوں گے۔ كَاَنَّهٗ جِمٰلَتٌ صُفْرٌ۔ یہ تشبیہ رنگ کے لحاظ سے ہے۔ ف۱۲ (جو جہنم کے شدائد کو آج بھلائے ہوئے ہیں)

www.only1or3.com
www.onlyone orthree.com



لَهُمْ فَيَعْتَذِرُوْنَ ﴿٣٦﴾ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿٣٧﴾
اجازت ہو گی کہ عذر معذرت کر سکیں بڑی خرابی ہے اس روز جھٹلانے والوں کے لئے ف١٣
هٰذَا يَوْمُ الْفَصْلِ ۚ جَمَعْنٰكُمْ وَالْاَوَّلِيْنَ ﴿٣٨﴾ فَاِنْ كَانَ
یہ ہے فیصلہ کا دن ہم نے جمع کر لیا تم کو اور اگلوں کو تو آج
لَكُمْ كَيْدٌ فَكِيْدُوْنِ ﴿٣٩﴾ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿٤٠﴾ ع
کوئی چال چلانا ہو تو میرے مقابلہ میں چلاؤ، بڑی خرابی ہے اُس دن جھٹلانے والوں کے لئے ف١٤
اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ ظِلٰلٍ وَّعُيُوْنٍ ﴿٤١﴾ لا وَّفَوَاكِهَ مِمَّا
پرہیزگار لوگ بے شک سایوں اور چشموں اور مرغوب میووں میں
يَشْتَهُوْنَ ﴿٤٢﴾ ط كُلُوْا وَاشْرَبُوْا هَنِيْٓـئًا بِمَا كُنْتُمْ
ہوں گے خوب مزے سے کھاؤ پیو اپنے اعمال کے
تَعْمَلُوْنَ ﴿٤٣﴾ اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ﴿٤٤﴾ وَيْلٌ
صلہ میں ہم نیک کاروں کو ایسا ہی صلہ دیا کرتے ہیں ف١٥ بڑی خرابی ہے
يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿٤٥﴾ كُلُوْا وَتَمَتَّعُوْا قَلِيْلًا اِنَّكُمْ
اس روز جھٹلانے والوں کے لئے ف١٦ کھا لو اور برت لو تھوڑے ہی دن کے لئے کہ تم بے شک
مُّجْرِمُوْنَ ﴿٤٦﴾ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿٤٧﴾ وَاِذَا
مجرم ہو بڑی خرابی ہے اس روز جھٹلانے والوں کے لئے ف١٧ اور جب
قِيْلَ لَهُمُ ارْكَعُوْا لَا يَرْكَعُوْنَ ﴿٤٨﴾ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ
ان سے کہا جاتا ہے کہ جھکو تو نہیں جھکتے بڑی خرابی ہے اس روز
لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿٤٩﴾ فَبِاَيِّ حَدِيْثٍ بَعْدَهٗ يُؤْمِنُوْنَ ﴿٥٠﴾ ع
جھٹلانے والوں کے لئے ف١٨ آخر یہ اس (قرآن) کے بعد کس بات پر ایمان لائیں گے ف١٩

ف١٣ (جو یومِ حشر اور اس کی ہولناکیوں کی واقعیت سے اب تک انکار کر رہے ہیں) وَلَا ...... يَعْتَذِرُوْنَ۔ بولنے کی اجازت بھی اسی لئے نہ ہوگی کہ کوئی عذر ہی موجود نہ ہوگا جسے پیش کر سکیں۔
ف١٤ (جو اس یقینی طور پر واقع ہونے والے دن کے وقوع کو آج محض وہم وخیال سمجھ رہے ہیں) هٰذَا يَوْمُ الْفَصْلِ۔ یہی تو ہے وہ فیصلہ کا دن جس کی تکذیب میں تم لگے رہتے تھے۔ جَمَعْنٰكُمْ وَالْاَوَّلِيْنَ۔ اب وہ تمہارے انکاری وتکذیبی سارے دلائل وہمیہ وخرافیہ کیا ہو گئے، کدھر چلے گئے؟ آج تو تمہارا ''ناممکن'' ممکن کیا معنٰی واقع ہو کر رہ گیا! اور تم اور تمہارے اگلے سب کے سب فیصلہ کے لئے اکٹھے کر لئے گئے۔ فَاِنْ ...... فَكِيْدُوْنِ۔ دنیا میں تمہیں اپنی تدبیروں اور چالاکیوں پر بڑا غرہ رہتا تھا اب آج ممکن ہو تو ہماری گرفت سے بچنے کے لئے کوئی تیر اپنے ترکش سے چلاؤ تو! جَمَعْنٰكُمْ وَالْاَوَّلِيْنَ۔ مراد اس امت کے بھی مکذبین ہیں، اور پچھلی امتوں کے مکذبین بھی۔ یعنی مکذبی هذه الامة والاولین الذين كذبوا انبياء هم (معالم) ف١٥ یہ سب مؤمنین متقین کو مخاطب کر کے کہا جائے گا۔ اِنَّا ...... الْمُحْسِنِيْنَ۔ اس میں مخاطبین کو ترغیب ہے محسن (نیک کار) بن جانے کی، جو بھی محسن ہوگا اس مرتبہ ومنزلت کا حقدار ہو جائے گا۔ ف١٦ (جو جنت کی نعمتوں اور اہل جنت کی بشارتوں سے بھی انکار پر اڑے ہوئے ہیں) ف١٧ (جو آج دنیا میں بار بار کی تنبیہوں اور فہمائشوں کے بعد بھی انکار واعراض سے باز نہیں آتے) قَلِيْلًا۔ یعنی اس دنیوی زندگی کی چند روزہ مدت میں۔ كُلُوْا ...... مُّجْرِمُوْنَ۔ یہ دنیا میں کافروں سے خطاب ہو رہا ہے۔ ف١٨ (جو کسی دعوت وتبلیغ حق کا اثر نہیں قبول کرتے، بلکہ ہر ربانی صداقت سے انکار ہی پر مصر ہیں اور اپنے جرم کو جرم ہی نہیں سمجھتے) وَاِذَا قِيْلَ لَهُمُ ارْكَعُوْا۔ یعنی جب انہیں یہ پیام ملتا ہے کہ ایمان اور عبدیت کی راہ اختیار کرو۔ رکوع ہمیشہ اپنے اصطلاحی معنٰی یعنی ایک رکن نماز ہی کے معنٰی میں نہیں بلکہ کبھی اپنے لغوی مفہوم یعنی خشوع وتواضع کے معنٰی میں بھی آتا ہے۔ الركوع يستعمل تارة في التواضع والتذلل (راغب) اور یہاں یہی معنٰی مراد ہیں۔ اے خشعوا لله وتواضعوا له بقبول وحيه واتباع دينه (کشاف۔ مدارک) صوفیۂ عارفین نے کہا ہے کہ قبولِ حق کا مقدمہ خشوع وتواضع ہی ہے۔ اور بڑا مانع راہ نخوت ہے۔ ف١٩ (تو اب اے پیمبر آپ ان کے قبولِ حق کی کوئی امید ہی نہ رکھیے کہ جب اس بلیغ ترین، مؤثر ترین کلام سے بھی ان کے دل نہیں پگھلتے تو پھر یہ آخر کس چیز سے متاثر ہوں گے) بَعْدَهٗ۔ ضمیرہ قرآن مجید کی جانب ہے۔ اے بعد القرآن (کشاف۔ مدارک) بحمد اللہ آج شنبہ ٢١ فروری ١٩٤٨ء مطابق ١٠ ربیع الثانی ١٣٦٧ھ کو قبل نماز ظہر اس انتیسویں پارہ کی نظر ثانی سے فراغت پائی۔ دو شنبہ ٢ اکتوبر ١٩٥٠ء مطابق ١٩ ذی الحج ١٣٦٩ھ قبل نماز ظہر نظر ثالث سے فراغت پائی۔

ایاتھا ۴۰ ۷۸ سُورَۃُ النَّبَاِ مَکِّیَّۃٌ ۸۰ رکوعاتھا ۲

اس کی چالیس آیتیں سورۂ نبا مکہ میں نازل ہوئی اور دو رکوع ہیں

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

عَمَّ یَتَسَآءَلُوۡنَ ۝۱ عَنِ النَّبَاِ الۡعَظِیۡمِ ۝۲ الَّذِیۡ ہُمۡ فِیۡہِ

یہ لوگ کس چیز کی بابت دریافت کر رہے ہیں؟ اُس بڑے واقعہ کی بابت جس کے بارہ میں یہ لوگ

مُخۡتَلِفُوۡنَ ۝۳ کَلَّا سَیَعۡلَمُوۡنَ ۝۴ ثُمَّ کَلَّا سَیَعۡلَمُوۡنَ ۝۵ اَلَمۡ

جھگڑ رہے ہیں وا ہرگز ایسا نہیں (کہ قیامت نہ آئے گی) ان کو ابھی معلوم ہوا جاتا ہے، اور پھر ہرگز ایسا نہیں (کہ قیامت نہ آئے

نَجۡعَلِ الۡاَرۡضَ مِہٰدًا ۝۶ وَّ الۡجِبَالَ اَوۡتَادًا ۝۷ وَّ خَلَقۡنٰکُمۡ

گی) انہیں ابھی معلوم ہوا جاتا ہے۔ و۲ کیا ہم نے زمین کو فرش اور پہاڑوں کو میخیں نہیں بنا دیا ہے؟ و۳ اور ہم ہی نے تم کو

اَزۡوَاجًا ۝۸ وَّ جَعَلۡنَا نَوۡمَکُمۡ سُبَاتًا ۝۹ وَّ جَعَلۡنَا الَّیۡلَ

جوڑا جوڑا بنا دیا اور ہم ہی نے تمہاری نیند کو راحت (کا ذریعہ) بنا دیا و۴ اور ہم ہی نے رات کو

لِبَاسًا ۝۱۰ وَّ جَعَلۡنَا النَّہَارَ مَعَاشًا ۝۱۱ وَّ بَنَیۡنَا فَوۡقَکُمۡ سَبۡعًا

پردہ کی چیز بنا دیا اور ہم ہی نے دن کو معاش (کا وقت) بنا دیا و۵ اور ہم ہی نے تمہارے اُوپر سات مضبوط (آسمان)

شِدَادًا ۝۱۲ وَّ جَعَلۡنَا سِرَاجًا وَّہَّاجًا ۝۱۳ وَّ اَنۡزَلۡنَا مِنَ

بنائے ہیں اور ہم ہی نے ایک روشن چراغ بنا دیا ہے و۶ اور ہم ہی نے

الۡمُعۡصِرٰتِ مَآءً ثَجَّاجًا ۝۱۴ لِّنُخۡرِجَ بِہٖ حَبًّا وَّ نَبَاتًا ۝۱۵

بھرے بادلوں سے کثرت سے پانی برسایا کہ ہم اس کے ذریعہ سے غلہ اور سبزی

وَّ جَنّٰتٍ اَلۡفَافًا ۝۱۶ اِنَّ یَوۡمَ الۡفَصۡلِ کَانَ مِیۡقَاتًا ۝۱۷ یَّوۡمَ

اور گنجان باغ پیدا کریں و۷ بے شک فیصلہ کا دن ایک معین وقت ہے (یعنی) وہ دن



و۱ (اہلِ حق سے) یَتَسَآءَلُوۡنَ۔ یعنی یہ منکرین حشر اہل جاہلیت بطور طنز و تعریض سوال کر رہے ہیں۔ سوالات اور سوالیہ فقروں سے خطبات کی ابتداء کرنا دوسری زبانوں کی طرح خطبات عرب میں حسن انشاء و خطابت کا ایک بہترین نمونہ سمجھا گیا ہے۔ و۲ زور و جوش کے موقع پر، فقروں کی یہ تکرار عربی حسنِ خطابت اور اسلوب بلاغت کا ایک خاص نمونہ ہے...... اردو محاورہ میں بھی تو زور و جوش کے موقع پر کہتے ہیں۔ "اجی یہ دیکھیں گے، اور پھر دیکھیں گے۔" و۳ (جو اپنے ثقل سے توازن پیدا کیے، اور زمین کو ڈانوا ڈول حرکت سے روکے ہوئے ہیں) پہاڑوں کی اس حیثیت کا ذکر قرآن مجید میں بار بار آ چکا ہے۔ الۡاَرۡضَ مِہٰدًا۔ زمین کے فرش ہونے کا بھی ذکر چشتر کئی بار آ چکا ہے...... اسی فرش پر تو ہم آپ سب چلتے پھرتے، دوڑتے، بیٹھتے، اٹھتے، سوتے، کھاتے پیتے ہیں۔ و۴ (جو قیامِ حیات کے لئے لازمی ہے) ذکر یہاں خدائی نعمتوں کا اور حق تعالیٰ کی شان بندہ پروری کا ہو رہا ہے۔ اسی سلسلہ میں نیند کا بھی ذکر ہے۔ اور نیند کا انسانی زندگی کے حق میں ایک نعمتِ عظیم ہونا بالکل ظاہر ہے۔ ضمناً اس حقیقت اور اہم حیاتیاتی حقیقت پر بھی روشنی پڑ گئی کہ نیند ایک ایجابی شے ہے محض ایک سلبی کیفیت یا عدم بیداری کا نام نہیں۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ و۵ حیات کی ابتدائی صورتوں میں، یعنی نباتات اور ادنیٰ درجہ کے حیوانات میں تو غذا کا حاصل کرنا مخصوص ہی ہے دن کی روشنی کے ساتھ۔ رہا انسان تو اس کے بھی معاشی مشاغل کا عام اور اکثری وقت دن ہی کا ہے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ وَّ جَعَلۡنَا الَّیۡلَ لِبَاسًا۔ یعنی رات ہر چیز کو اپنی تاریکی کی چادر سے ڈھانپ لیتی ہے۔۔۔ لباس کے معنٰی آرام و تسکین خاطر کے بھی کیے گئے ہیں۔ لباسا ای سکنا (ابن قتیبہ) رات کا وقت جو فاطر کائنات نے انسان کے تھکے ہوئے جسم اور دماغ کے لئے سکون و راحت کا اور عباداتِ خلوت کا وقت بنایا ہے۔ "روشن خیال" و "مہذب" دنیا نے عین اسی کو اپنے تعیشات اور نفس پرستیوں کے لئے مخصوص کر لیا ہے...... سینما اور تھیٹر اور بال اور آپیرا وغیرہا۔ و۶ (اسی آسمان میں) مراد آفتاب ہونا ظاہر ہے...... آسمان اور آفتاب جیسی زبردست و عظیم الشان موجودات حق تعالیٰ کی محض مخلوق ہی ہیں ساری مخلوقات کی طرح بے بس، نہ کہ خود آفریدہ یا نعوذ باللہ شریک خدائی۔ و۷ (تو کیا ایسا حکیم، ایسا صانع، ایسا قادر، قیامت لانے پر قادر نہیں؟) حاصل یہ کہ اس ساری صنعت گری سے ہمارا کمال قدرت بالکل عیاں ہے تو آخر حشر اجساد پر ہمارے قادر ہونے سے انکار کیوں ہے؟ لِّنُخۡرِجَ بِہٖ۔ ضمیر بہٖ۔ ماء، پانی کی جانب ہے۔ ای بذٰلک الماء وھو علیٰ ظاھرہ عند السلف ومن اقتدی بھم وقالت الاشاعرۃ ای عندہ (روح)

يُّنۡفَخُ فِى الصُّوۡرِ فَتَاۡتُوۡنَ اَفۡوَاجًا ۙ﴿۱۸﴾ وَّفُتِحَتِ السَّمَآءُ
جب صور پھونکا جائے گا تو تم لوگ گروہ گروہ ہو کر آؤ گے ف۸ اور آسمان کھل جائے گا،
فَكَانَتۡ اَبۡوَابًا ۙ﴿۱۹﴾ وَّسُيِّرَتِ الۡجِبَالُ فَكَانَتۡ سَرَابًا ؕ﴿۲۰﴾
سو اس میں دروازے ہی دروازے ہو جائیں گے، اور پہاڑ (جگہ سے) ہٹا دیئے جائیں گے سو وہ ریت (کی طرح) ہو جائیں گے ف۹
اِنَّ جَهَنَّمَ كَانَتۡ مِرۡصَادًا ۙ﴿۲۱﴾ لِّلطّٰغِيۡنَ مَاٰبًا ۙ﴿۲۲﴾ لّٰبِثِيۡنَ
بے شک دوزخ ایک گھات کی جگہ ہے سرکشوں کا ٹھکانا ہے جس میں وہ
فِيۡهَاۤ اَحۡقَابًا ۚ﴿۲۳﴾ لَا يَذُوۡقُوۡنَ فِيۡهَا بَرۡدًا وَّلَا شَرَابًا ۙ﴿۲۴﴾ اِلَّا
قرنوں پڑے رہیں گے ف۱۰ اس میں نہ کسی ٹھنڈک کا مزہ چکھیں گے اور نہ کسی پینے کی چیز کا ہاں البتہ
حَمِيۡمًا وَّغَسَّاقًا ۙ﴿۲۵﴾ جَزَآءً وِّفَاقًا ؕ﴿۲۶﴾ اِنَّهُمۡ كَانُوۡا لَا يَرۡجُوۡنَ
گرم پانی اور پیپ (ملے گا) (یہ) مناسب حال بدلہ ہے ف۱۱ یہ لوگ حساب (قیامت) کا (مطلق) اندیشہ
حِسَابًا ۙ﴿۲۷﴾ وَّكَذَّبُوۡا بِاٰيٰتِنَا كِذَّابًا ؕ﴿۲۸﴾ وَكُلَّ شَىۡءٍ اَحۡصَيۡنٰهُ
نہیں رکھتے تھے اور ہماری نشانیوں کو برابر جھٹلایا ہی کرتے تھے اور ہم نے ہر چیز کو لکھ کر منضبط
كِتٰبًا ۙ﴿۲۹﴾ فَذُوۡقُوۡا فَلَنۡ نَّزِيۡدَكُمۡ اِلَّا عَذَابًا ﴿۳۰﴾ اِنَّ لِلۡمُتَّقِيۡنَ
کر رکھا ہے، سو مزہ چکھو کہ ہم تمہیں عذاب بڑھاتے ہی چلے جائیں گے ف۱۲ بے شک پرہیزگاروں کے لئے
مَفَازًا ۙ﴿۳۱﴾ حَدَآٮِٕقَ وَاَعۡنَابًا ۙ﴿۳۲﴾ وَّكَوَاعِبَ اَتۡرَابًا ۙ﴿۳۳﴾ وَّكَاۡسًا
کامیابی ہے، یعنی باغ ہیں اور انگور اور نوخاستہ ہم عمر عورتیں، اور لبالب
دِهَاقًا ؕ﴿۳۴﴾ لَا يَسۡمَعُوۡنَ فِيۡهَا لَغۡوًا وَّلَا كِذّٰبًا ۚ﴿۳۵﴾ جَزَآءً مِّنۡ
جام (شراب)، وہاں نہ کوئی بیہودہ بات سنیں گے اور نہ جھوٹ یہ بدلہ ہو گا
رَّبِّكَ عَطَآءً حِسَابًا ۙ﴿۳۶﴾ رَّبِّ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ وَمَا
(کافی) انعام تیرے پروردگار کی طرف سے ف۱۳ پروردگار آسمانوں اور زمین کا اور ان

ع ۱ ۳۰

ف۸ مثلاً موحد الگ، مشرک الگ، کافر الگ، متقی الگ، فاسق الگ وغیرہا۔ ف۹ صور کے نفخۂ اول کے وقت جب یہ سارا نظام تکوینی درہم و برہم ہوگا، اس وقت کی شکست و ریخت کی یہ تفصیلات بیان ہورہی ہیں۔ وَفُتِحَتِ...... اَبْوَابًا۔ یعنی آسمان بالکل ہی کھل کر رہے گا۔ ف۱۰ (جن کا کوئی شمار نہیں) اِنَّ...... مِرْصَادًا۔ یعنی دوزخ کے فرشتے اسی انتظار اور تاک میں لگے ہوئے ہیں کہ کافر آئے تو اسے عذاب کی گرفت میں لیں۔ اَحْقَابًا۔ حقب کے معنی زمانہ طویل و مسلسل کے ہیں۔ وهو الدهر (مدارک) قالَ الفراء اصل الحقب من الترادف والتتابع (کبیر) احقاب کے بصیغۂ جمع آجانے سے کوئی گنجائش دوزخ کے عدم خلود کے قائلوں کے لئے نہ رہی۔ ولم يرد به عدد محصور بل الابد كلما معنى حقب تبعه اٰخر الى غير نهاية ولا يستعمل الحقب الا اذا اريد تتابع الازمنة وتواليها (مدارک) عن قتادة وهو مالا انقطاع له (ابن کثیر) والصحيح انها لا انقضاء لها كما قال قتادة والربيع (ابن جریر) قال الحسن فوالله ما هو الا انه اذا مضى حقب دخل اٰخر ثم اٰخر الى الابدفليس للاحقاب عدة الا الخلود (معالم) قال الفراء اى دهورًا متتابعة يتبع بعضها بعضا (کبیر) وهو على ما روى عن الحسن زمان غير محدود ونحوه تفسير بعض اللغويين له بالدهر (روح) والمعنى هنا حقبًا بعد حقب كلما مضى حقب تبعه اٰخر الى غير نهاية ولا يكاد يستعمل الحقب الاحيث يراد تتابع الازمنة (بحر) ف۱۱ (ہر ایک کے درجۂ کفر و فسق کے متناسب) موافقًا لحالهم (مدارک) اى هذا الذى صاروا اليه من هذه العقوبة وفق اعمالهم الفاسدة التى كانوا يعملونها فى الدنيا قاله مجاهد وقتادة وغير واحد (ابن کثیر) لَا يَذُوْقُوْنَ...... شَرَابًا۔ یعنی نہ کوئی ایسی خنکی نصیب ہوگی جو باعث راحت بن سکے اور نہ کوئی پینے ہی کی ایسی چیز جو پیاس بجھا سکے۔ غَسَّاقًا۔ غساق کے ایک معنی نہایت شدید سردی کے ہیں۔ اى ابرد البرد (لسان) قال ابن عباس الغساق الزمهرير يحرقهم ببرده (معالم) هو الشىء البارد الذى لا يطاق وهو الذى يسمّٰى بالزمهرير (کبیر) یہ معنی لے کر وعید کا مفہوم یہ ہوگا کہ کسی کو کھولتا ہوا پانی ملے گا، اور کسی کو غضب کی بے پناہ سردی، غرض اہل افراط اور اہل تفریط دونوں کو انتہائی شدید سزا اپنے اپنے حسب حال۔ ف۱۲ منکرین مکذبین کے عذاب روز افزوں کا بیان ہو رہا ہے۔ وَكُلَّ...... كِتٰبًا۔ یعنی ہر شے تمہارے نامۂ اعمال میں منضبط کر رکھی گئی ہے، سو خود تمہارے معیار سے بھی صحت و تحقیق کا خاص اہتمام ہے، اور کسی عمل کی کمی کا کوئی احتمال نہیں۔ اِنَّهُمْ...... حِسَابًا۔ ان کا اصلی اور بنیادی جرم ان کی یہی آخرت بیزاری تھی۔ وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا كِذَّابًا۔ کذابا کی قید واقعی ہے احترازی نہیں۔ یعنی ان کافروں کی حالت کا بیان ہے کہ وہ آخرت فراموشی کے ساتھ طرح طرح کی تکذیبوں میں بھی مبتلا تھے۔ یہ مراد نہیں کہ بغیر اتنی تکذیبوں کے مجرم نہ قرار پائیں...... جرم کفر تو کسی بھی عقیدۂ دینی میں شک و تردد سے لازم آجاتا ہے۔ فَذُوْقُوْا۔ اوپر سے صیغہ غائب کا چلا آرہا تھا، یہاں یک بیک بقاعدۂ التفات صیغۂ حاضر میں تبدیل ہوگیا۔ اس سے مقصود شدتِ غضب کا اظہار ہے۔ الالتفات شاهد على شدة الغضب (مدارک) وهى اٰية فى غاية الشدة...... وبمجيئها على طريقة الالتفات شاهدًا على ان الغضب قد تبالغ (کشاف) حدیث نبوی میں آیا ہے کہ یہ آیت عذاب کی شدید ترین آیت ہے۔ وفى الحديث هذه الاٰية اشد ما فى القراٰن على اهل النار (مدارک) عن عبد الله بن عمرؓ وقال لم ينزل على اهل النار اٰية اشد من هذه الاٰية (ابن کثیر) ف۱۳ اہل جنت کے انعامات کا بیان ہو رہا ہے۔ انہیں وہ ساری کی ساری مادی لذتیں اور نعمتیں بھی حاصل رہیں گی جن سے وہ دنیا میں برابر لذت گیر ہوتے رہتے تھے، جنت میں جانے سے کوئی نعمت سلب نہیں ہو جائے گی۔ حَدَآئِقَ۔ (سرسبز باغ) اَعْنَابًا (انگور) كَوَاعِبَ اَتْرَابًا۔ (نوجوان، نوخیز، ہمسن بیویاں) كَاْسًا دِهَاقًا (لبالب جام) یہ سب ایک کامل و مکمل مرقع عیش کا نقشہ پیش کر رہے ہیں۔ لَا يَسْمَعُوْنَ...... كِذّٰبًا۔ یہاں یہ بتا دیا کہ وہاں کے پاکیزہ اور ستھرے عیش کو دنیا کی بیہودہ رنگ رلیوں پر قیاس نہ کیا جائے۔ وہاں کسی قسم کی رکاکت و ابتذال کا پرتو بھی نہ پڑنے پائے گا۔ خالص لطف و سرور ہی حاصل رہے گا۔ جَزَآءً...... حِسَابًا۔ جَزَآءً اور عَطَآءً اور حِسَابًا تین مختلف کلمے لا کر یہاں تین مختلف کیفیتوں کی طرف اشارہ کر دیا...... جَزَآءً کا مفہوم مزد و اجرت کا ہے۔ یعنی اس کے حصول کے لئے کچھ کرنا چاہئے، اور عمل صالح سے اس کا استحقاق پیدا کرنا چاہیے۔ عَطَآءً کا اشارہ بخشش و رحمت پروردگار کی جانب ہے۔ یعنی امیدوار فضل و کرم کے رہیں، اور سارا بھروسا اپنے عمل پر نہ کر بیٹھیں۔ حساب میں یہ پہلو آگیا کہ جو کچھ بھی ملے گا، اندھا دھند اور بے قاعدہ نہیں، امتیاز مراتب کے ساتھ اخلاص نیت وغیرہ کو ملحوظ رکھ کر ملے گا۔

بَيْنَهُمَا الرَّحْمٰنِ لَا يَمْلِكُوْنَ مِنْهُ خِطَابًا ﴿۳۷﴾ يَوْمَ يَقُوْمُ

دونوں کے درمیان جو کچھ ہے اُس کا خدائے رحمٰن کسی کی مجال اس سے عرض و معروض کی نہیں ف۱۴ اس دن جب کہ روح

الرُّوْحُ وَ الْمَلٰٓئِكَةُ صَفًّا ۙ لَّا يَتَكَلَّمُوْنَ اِلَّا مَنْ اَذِنَ لَهُ

اور فرشتے صف بستہ کھڑے ہوں گے، کوئی نہ بول سکے گا بجز اس کے کہ جس کو خدائے رحمٰن

الرَّحْمٰنُ وَقَالَ صَوَابًا ﴿۳۸﴾ ذٰلِكَ الْيَوْمُ الْحَقُّ ۚ فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ

اجازت دے اور وہ کہے بھی ٹھیک (بات) ف۱۵ یہ یقینی دن ہے سو جو چاہے اپنے پروردگار کے

اِلٰى رَبِّهٖ مَاٰبًا ﴿۳۹﴾ اِنَّآ اَنْذَرْنٰكُمْ عَذَابًا قَرِيْبًا ۚ يَّوْمَ يَنْظُرُ الْمَرْءُ

پاس اپنا ٹھکانا بنا رکھے ف۱۶ ہم نے تمہیں تنبیہ کردی ہے ایک نزدیک والے عذاب کی (جو) اُس دن (واقع ہوگا) جب ہر شخص

مَا قَدَّمَتْ يَدٰهُ وَ يَقُوْلُ الْكٰفِرُ يٰلَيْتَنِيْ كُنْتُ تُرٰبًا ﴿۴۰﴾ ع

دیکھ لے گا اُس کو جو کچھ کہ وہ آگے بھیج چکا ہے اور کافر کہے گا کاش میں مٹی ہو جاتا! ف۱۷

آیاتہا ۴۶ | ۷۹ سُوْرَةُ النّٰزِعٰتِ مَكِّيَّةٌ ۸۱ | رکوعاتہا ۲

اس کی چھیالیس آیتیں | سورہ نازعات مکہ میں نازل ہوئی | اور دو رکوع ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

وَ النّٰزِعٰتِ غَرْقًا ۙ﴿۱﴾ وَّ النّٰشِطٰتِ نَشْطًا ۙ﴿۲﴾ وَّ السّٰبِحٰتِ

قسم ہے جان سختی سے نکالنے والوں کی، اور بند آسانی سے کھول دینے والوں کی ف۱ اور پیرتے ہوئے

سَبْحًا ۙ﴿۳﴾ فَالسّٰبِقٰتِ سَبْقًا ۙ﴿۴﴾ فَالْمُدَبِّرٰتِ اَمْرًا ۘ﴿۵﴾ يَوْمَ

چلنے والوں کی، پھر تیزی سے دوڑنے والوں کی، پھر ہر امر کی تدبیر کرنے والوں کی ف۲ (کہ قیامت آکر رہے گی) جس دن

تَرْجُفُ الرَّاجِفَةُ ۙ﴿۶﴾ تَتْبَعُهَا الرَّادِفَةُ ؕ﴿۷﴾ قُلُوْبٌ يَّوْمَئِذٍ

ہلا ڈالنے والی چیز ہلا ڈالے گی جس کے بعد ایک پیچھے آنے والی چیز آجائے گی ف۳ (بہت سے) دل اُس روز دھڑک



ف۱۴ کسی مقرب سے مقرب مخلوق کی بھی یہ مجال نہیں کہ بلا اذن خود بخود اس ذات پاک کے حضور میں کلام بھی کر سکے..... دیوی دیوتاؤں کے عقیدہ پر ایک اور ضرب۔ اور حق تعالیٰ کی شان تنزیہ کا مزید اثبات۔ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ۔ آسمان و زمین جنہیں جاہل قومیں دیوی دیوتا سمجھ رہی ہیں، حق تعالیٰ ان سب کا مالک و پروردگار ہے۔ وَمَا بَيْنَهُمَا۔ جاہلی قوموں نے زمین و آسمان کی درمیانی فضا کو بھی اپنے معبودوں سے بھر رکھا تھا۔ قرآن مجید نے اس جزئیہ کا ذکر کر کے اس عقیدہ پر بھی ضرب لگا دی۔ ملاحظہ ہو تفسیر انگریزی۔ ف۱۵ (حق تعالیٰ کے حضور میں ادب و خشوع کے لوازم کے ساتھ۔ الرُّوْحُ۔ روح سے اس سیاق میں مراد ذی روح مخلوقات لی گئی ہے۔ اَ..... الرَّحْمٰنُ۔ مسیحیوں اور بعض باطل مذہب والوں کے ہاں مرکزی عقیدہ شفاعت کا ہے۔ اور "خدا کا بیٹا" تو گویا شفیع ہی کے مستقل منصب پر فائز ہے۔ قرآن مجید اس باطل عقیدہ پر مختلف عنوانات سے مختلف مقامات میں ضرب لگاتا گیا ہے۔ وَقَالَ صَوَابًا۔ یعنی اجازت حاصل کرنے کے بعد جب بولنا ہوگا، وہ بھی محدود و مقید ہوگا۔ یہ نہیں کہ جو کچھ اور جس طرح وہ چاہے بولنے لگ جائے۔ ف۱۶ یعنی جو چاہے ایمان و تصدیق اختیار کر کے اور اچھے عمل کر کر کے اچھے ٹھکانے کے لئے اپنا استحقاق پیدا کر لے۔ اتَّخَذَ۔ اس سے صاف اشارہ اس طرف ہو گیا کہ جو کوئی اس راہ کو ڈھونڈے گا اسے وہ مل کر رہے گی۔ ذٰلِكَ۔ اشارہ اسی یوم قیامت کی جانب ہے۔ اور اشارۂ بعید مشارٌ الیہ کی عظمت کے اظہار کے لئے ہے۔ للایذان لعلو درجتہ وبعد منزلتہ فی الھول والفخامۃ (روح) ف۱۷ (اور اس عذاب و عقاب سے بچ گیا ہوتا!) کافروں کی زبان پر یہ کلمہ میدان حشر میں انتہائی حسرت کے موقع پر آئے گا۔ يَنْظُرُ..... يَدٰهُ۔ یعنی اپنے اعمال کو اپنے سامنے موجود حاضر پائے گا۔ الْكٰفِرُ۔ کافر یہاں بطور اسم جنس ہے۔ الْمَرْءُ۔ مرء سے مراد کافر شخص ہے۔ المرء الکافر (مدارک)

ع ۲

ف۱ مراد دونوں لفظوں سے فرشتے ہیں، جو کافروں کی جان انتہائی سختی کے ساتھ ان کے پور پور میں گھس کر، اور رگ رگ میں ڈوب کر نکالتے ہیں، اور مومنوں کی اس آسانی کے ساتھ کہ گویا بند کھول دیا ہے۔ قسم کی حقیقت کے لئے ملاحظہ ہو پ۱۴، سورۃ الحجر کا ضمیمہ۔ ف۲ ان تینوں لفظوں سے بھی اشارہ فرشتوں ہی کی جانب ہے۔ جو روحوں کو لیکر آسمان کی طرف تیز گویا ہوا میں پیرتے جاتے ہیں، اور ہر حکم کی تعمیل کے لئے تیزی سے دوڑتے رہتے ہیں، گویا ایک دوسرے کے آگے نکل جائیں گے اور ثواب و عقاب ہر امر انتظامی و تکوینی کی تدبیر کرتے رہتے ہیں۔ ملائکہ کا یہ سارا نظم و نظام بجائے خود اس کا گواہ اور اس کی دلیل ہے کہ قیامت واقع ہو کر رہے گی۔ ف۳ یعنی صور کا نفخۂ ثانی جو ہر مردہ چیز کو از سر نو زندہ کھڑا کر دے گا۔ يَوْمَ تَرْجُفُ الرَّاجِفَةُ۔ یعنی صور کا نفخۂ اولیٰ جو چھوٹی بڑی ہر زندہ مخلوق کو فنا کر دے گا۔

وَّاجِفَةٌ ۙ﴿۸﴾ اَبْصَارُهَا خَاشِعَةٌ ﴿۹﴾ يَقُوْلُوْنَ ءَاِنَّا لَمَرْدُوْدُوْنَ وقف لازم

رہے ہوں گے، اُن کی آنکھیں جھک رہی ہوں گی یہ کہتے ہیں کہ بھلا کیا ہم پھر واپس ہوں گے

فِي الْحَافِرَةِ ؕ﴿۱۰﴾ ءَاِذَا كُنَّا عِظَامًا نَّخِرَةً ؕ﴿۱۱﴾ قَالُوْا تِلْكَ اِذًا

پہلی حالت کی طرف؟ کیا جب ہم بوسیدہ ہڈیاں ہو جائیں گے (تو پھر واپس ہوں گے) کہتے ہیں کہ اس صورت میں

كَرَّةٌ خَاسِرَةٌ ۘ﴿۱۲﴾ فَاِنَّمَا هِيَ زَجْرَةٌ وَّاحِدَةٌ ۙ﴿۱۳﴾ فَاِذَا هُمْ وقف لازم

واپسی بڑے خسارہ کی ہو گی و۴ تو وہ تو بس ایک ہی للکار ہو گی جس سے لوگ فوراً میدان میں

بِالسَّاهِرَةِ ؕ﴿۱۴﴾ هَلْ اَتٰىكَ حَدِيْثُ مُوْسٰى ۘ﴿۱۵﴾ اِذْ نَادٰىهُ وقف لازم

آموجود ہوں گے و۵ آپ کو موسیٰ کا بھی قصہ پہنچا ہے؟ و۶ (یاد کرو وہ وقت) جب انہیں ان کے پروردگار نے

رَبُّهٗ بِالْوَادِ الْمُقَدَّسِ طُوًى ۚ﴿۱۶﴾ اِذْهَبْ اِلٰى فِرْعَوْنَ اِنَّهٗ

ایک پاک میدان (یعنی) طویٰ میں پکارا کہ آپ فرعون کے پاس جائیں، اُس نے سرکشی

طَغٰى ۖ﴿۱۷﴾ فَقُلْ هَلْ لَّكَ اِلٰٓى اَنْ تَزَكّٰى ۙ﴿۱۸﴾ وَاَهْدِيَكَ اِلٰى

اختیار کی ہے و۷ سو اُس سے کہیے کیا تو چاہتا ہے کہ تو درست ہو جائے، اور میں تیری رہنمائی تیرے

رَبِّكَ فَتَخْشٰى ۚ﴿۱۹﴾ فَاَرٰىهُ الْاٰيَةَ الْكُبْرٰى ۖ﴿۲۰﴾ فَكَذَّبَ

پروردگار کی طرف کردوں جس سے تو خشیت اختیار کرلے و۸ پھر ہم نے اُسے بڑی نشانی دکھائی لیکن اس نے جھٹلایا

وَعَصٰى ۖ﴿۲۱﴾ ثُمَّ اَدْبَرَ يَسْعٰى ۖ﴿۲۲﴾ فَحَشَرَ فَنَادٰى ۖ﴿۲۳﴾ فَقَالَ اَنَا

اور کہنا نہ مانا پھر وہ جدا ہو کر کوشش کرنے لگا و۹ اور (لوگوں کو) جمع کیا پھر بلند آواز سے تقریر کی اور کہا کہ میں ہوں

رَبُّكُمُ الْاَعْلٰى ۖ﴿۲۴﴾ فَاَخَذَهُ اللّٰهُ نَكَالَ الْاٰخِرَةِ وَالْاُوْلٰى ؕ﴿۲۵﴾ اِنَّ

تمہارا رب اعلیٰ و۱۰ اس پر اللہ نے اُسے پکڑ لیا آخرت اور دنیا کے عذاب میں، بے شک

فِيْ ذٰلِكَ لَعِبْرَةً لِّمَنْ يَّخْشٰى ؕ﴿۲۶﴾ ءَاَنْتُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمِ ع ۱

اس (واقعہ) میں بڑی عبرت ہے اُس کے لئے جو خشیت رکھتا ہو و۱۱ بھلا تمہارا (دوبارہ) پیدا کرنا زیادہ سخت ہے یا



و۴ یَقُوْلُوْنَ۔ قَالُوْا۔ یہ کہنے والے وہی رسول اللہ ﷺ کے معاصر منکرین حشر تھے۔ اور یہ فقرے انکار و استبعاد کے لہجہ میں طنز و تعریض کی راہ سے کہتے تھے...... ترجمانی اس میں آج کے بھی "روشن خیال" مادیئین کی آگئی۔ ءَاِذَا...... نَّخِرَةً۔ مادہ پرست اور روحانیت سے ناآشنا قوموں نے انسان کے فناء و بقاء کو تمامتر اس کے جسم ظاہری کے فناء و بقاء کا مرادف سمجھا ہے۔ قُلُوْبٌ...... خَاشِعَةٌ۔ آیت میں قُلُوْبٌ و اَبْصَارُ دونوں کی کیفیت بیان کر کے اہل کفر کے اضطراب باطنی و ظاہری دونوں کی پوری تصویر سامنے کر دی۔ اَبْصَارُهَا۔ تقدیر کلام یوں سمجھی گئی ہے۔ ابصار اصحابها۔ معناه ابصار اصحابها (کشاف) ای ابصار اهلها (روح) و۵ یعنی قادر مطلق کے لئے قیامت کے برپا کرنے میں دشواری ہی کیا ہے، اور اسے کوئی خاص اہتمام کرنا ہی کیا ہے؟ اس کے حکم سے تو بس ادھر ایک دفعہ زور کی للکار پڑی، اور اُدھر سب کچھ ہو ہوا گیا! هِيَ۔ ضمیر صور کے نفخۂ ثانی کی جانب ہے۔ وهي النفخة الثانية (روح) و۶ (جن کا سابقہ فرعون اور فرعونیوں سے ہوا تھا) قصہ کے یاد دلانے سے مقصود دو ہیں۔ ایک مکذبین کی تخویف، دوسرے رسول اللہ ﷺ کی تسلی...... حضرت موسیٰ علیہ السلام کا قصہ متعدد مقامات پر پہلے گزر چکا ہے۔ مثلاً سورۃ الاعراف (پ ۹) میں، سورۂ طٰہٰ (پ ۱۶) میں وغیرہا۔ و۷ (اور اس پر دین حق کی تبلیغ کریں) الْوَادِ الْمُقَدَّسِ، طُوًى، فِرْعَوْنَ۔ ان سب پر حاشیے گزر چکے۔ و۸ (اور پاک و صاف بن جائے) هَلْ لَّكَ اِلٰى۔ عربی محاورہ میں هل ترغب اليه کے مرادف ہے۔ هَلْ لَّكَ کی اصل ترکیب هَلْ ميلٌ لک بھی سمجھی گئی ہے۔ ای هل لک ميل الى ان تزكى (روح) هَلْ...... تَزَكّٰى۔ شہنشاہ مصر، فرعون قاہر و جابر کی اسرائیلی رعایا کے ایک فرد موسیٰ عمران کو حکم ملتا ہے کہ جا کر اپنے فرمانروا پر توحید کی تبلیغ کرو۔ لیکن حکمت و خوش اسلوبی کے کن دقائق کو ملحوظ رکھ کر۔ آپ اس سے جا کر کہتے ہیں کہ دینی فلاح تو سب ہی کو عزیز ہوتی ہے، آپ کو بھی ہو گی۔ تو آپ ہی کی خیر خواہی میں صلاح و فلاح کی تدبیریں آپ کو بتانا چاہتا ہوں۔ وَاَهْدِيَكَ اِلٰى رَبِّكَ۔ یعنی میں آپ کے پروردگار کی ذات و صفات کا صحیح بیان کر کے اس کی معرفت آپ کو کرائے دیتا ہوں۔ فَتَخْشٰى۔ اصلاح و فلاح کی ساری تعمیر اسی خشیت ہی کی بنیاد پر ہوتی ہے۔ اِلٰٓى اَنْ تَزَكّٰى۔ الى یہاں فی کے معنی میں لیا گیا ہے۔ و۹ (موسیٰ رسول اللہ اور آپ کے لائے ہوئے پیام کی تردید و تکذیب کی) الْاٰيَةَ الْكُبْرٰى۔ یہ نشانی یا نشانیاں ظاہر ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی تصدیق نبوت و رسالت کی تھیں۔ الْاٰيَة کے صیغۂ واحد سے یہاں عموماً معجزۂ عصا سے مراد لی گئی ہے۔ یہ بھی جائز ہے کہ الْاٰيَة کو اسم جنس قرار دے کر سارے معجزات موسوی اس کے تحت میں داخل سمجھے جائیں۔ وجوز ان مراد بها مجموع معجزاته عليه السلام (روح) و۱۰ مصریوں کے عقیدہ میں سب سے بڑا دیوتا سورج تھا، اور جو بادشاہ وقت ہوتا وہ اسی معبود اعظم کا اوتار ہوتا، اور اسی طرح خود بھی معبود اعظم کا درجہ رکھتا تھا۔ یہی بادشاہ فرعون کہلاتا تھا۔ شاہ پرستی کا یہ مذہب بابل (کلدانیہ) میں بھی رہ چکا ہے، اور آج بھی (۱۹۴۴ء میں) اس کا نمونہ جاپان میں مل سکتا ہے۔ میکاڈو گویا ترجمہ ہے فرعون کا...... ملاحظہ ہوں سورۃ الشعراء (پ ۱۹) اور سورۃ القصص (پ ۲۰) کے حاشیے۔ نیز حاشیہ تفسیر انگریزی۔ و۱۱ یعنی جن کے دل میں خشیت ہے، وہی اس واقعہ سے عبرت و نصیحت کا پورا سبق حاصل کریں گے۔ نَكَالَ الْاٰخِرَةِ۔ یعنی آگ میں حرق۔ وَالْاُوْلٰى۔ یعنی پانی میں غرق۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



السَّمَآءُ ؕ بَنٰىهَا ﴿۲۷﴾ رَفَعَ سَمْكَهَا فَسَوّٰىهَا ﴿۲۸﴾ وَ اَغْطَشَ

آسمان کا؟ ف۱۲ اسی نے اس کو بنایا، اُس کی چھت کو بلند کیا اور اسے درست بنایا، اور اس کی رات کو

لَيْلَهَا وَ اَخْرَجَ ضُحٰىهَا ﴿۲۹﴾ وَ الْاَرْضَ بَعْدَ ذٰلِكَ دَحٰىهَا ﴿۳۰﴾

ڈھانپا اور اُس کے دن کو ظاہر کیا ف۱۳ اور اس کے بعد زمین کو بچھایا

اَخْرَجَ مِنْهَا مَآءَهَا وَ مَرْعٰىهَا ﴿۳۱﴾ وَ الْجِبَالَ اَرْسٰىهَا ﴿۳۲﴾

(اور) اس سے اس کا پانی اور اس کا چارہ نکالا، اور پہاڑوں کو قائم کر دیا

مَتَاعًا لَّكُمْ وَ لِاَنْعَامِكُمْ ﴿۳۳﴾ فَاِذَا جَآءَتِ الطَّآمَّةُ الْكُبْرٰى ﴿۳۴﴾

(یہ سب) تمہیں اور تمہارے مویشیوں کو فائدہ پہنچانے کے لئے ف۱۴ سو جب وہ بڑا ہنگامہ آئے گا

يَوْمَ يَتَذَكَّرُ الْاِنْسَانُ مَا سَعٰى ﴿۳۵﴾ وَ بُرِّزَتِ الْجَحِيْمُ لِمَنْ

(یعنی) جس دن انسان اپنے ہر کئے ہوئے کو یاد کرے گا، اور ہر دیکھنے والے پر دوزخ ظاہر کر

يَّرٰى ﴿۳۶﴾ فَاَمَّا مَنْ طَغٰى ﴿۳۷﴾ وَ اٰثَرَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا ﴿۳۸﴾ فَاِنَّ

دی جائے گی ف۱۵ تو جس کسی نے سرکشی کی ہو گی اور دنیوی زندگی کو ترجیح دی ہو گی سو ایسے کا

الْجَحِيْمَ هِيَ الْمَاْوٰى ﴿۳۹﴾ وَ اَمَّا مَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ وَ نَهَى

ٹھکانا بس دوزخ ہی ہو گا ف۱۶ اور جو کوئی ڈرا ہو گا اپنے پروردگار کے سامنے کھڑا ہونے سے

النَّفْسَ عَنِ الْهَوٰى ﴿۴۰﴾ فَاِنَّ الْجَنَّةَ هِيَ الْمَاْوٰى ﴿۴۱﴾ يَسْـَٔلُوْنَكَ

اور نفس کو خواہش سے روکا ہو گا، تو ایسے کا ٹھکانا جنت ہی ہے ف۱۷ یہ لوگ آپ سے قیامت

عَنِ السَّاعَةِ اَيَّانَ مُرْسٰىهَا ﴿۴۲﴾ فِيْمَ اَنْتَ مِنْ ذِكْرٰىهَا ﴿۴۳﴾

کی بابت سوال کرتے ہیں کہ اس کا وقوع کب ہو گا سو اس کے بیان (کرنے) سے آپ کو کیا سروکار؟ ف۱۸

اِلٰى رَبِّكَ مُنْتَهٰىهَا ﴿۴۴﴾ اِنَّمَاۤ اَنْتَ مُنْذِرُ مَنْ يَّخْشٰىهَا ﴿۴۵﴾

اُس کا مدار تو (صرف) آپ کے پروردگار کی طرف ہے، آپ تو بس اسی کو ڈرا سکتے ہیں، جو اس سے خوف رکھتا ہو ف۱۹



ف۱۲ (خود اپنے ہی معیار سے جواب دو) منکرین پر حجت قائم کی ہے کہ آسمان کا پیدا کرنے والا تو قادر مطلق کو تم خود تسلیم کرتے ہو، یہ بھی تمہیں تسلیم ہے کہ آسمان کی تخلیق انسان کی تخلیق سے کہیں بڑھ چڑھ کر ہے، پھر جب آسمان اس نے بنالیا، تو انسان کو دوبارہ پیدا کرتے اسے کیا دیر لگ سکتی ہے؟ ف۱۳ اس میں اوپر اشارہ آ گیا کہ رات اور دن کا دارومدار آفتاب ہی کے طلوع وغروب پر ہے، اور آفتاب کا تعلق آسمان سے ہے۔ فَسَوّٰىهَا۔ آسمان کا انتظام ایسا درست وکامل رکھا کہ اس کے نظام میں کہیں کوئی رخنہ نہ مل سکے گا۔ ف۱۴ یعنی یہ سارے انتظامات انسان ہی کے لئے نہیں بلکہ اس کے خدمت گزار چوپایوں کی خدمت وسہولت کے لئے بھی ہیں۔ بَعْدَ ذٰلِكَ۔ خوب خیال رکھا جائے کہ اس خاص آیت میں ذکر زمین کی آفرینش کا نہیں، صرف اس کے بچھائے جانے کا ہے۔ دَحٰىهَا۔ دحی کے معنی کسی چیز کو اس کے اصل مقر سے ہٹا دینے کے ہیں۔ دحاھا ای ازالھا عن مقرھا (راغب) اس سے گویا اشارہ اس طبیعیاتی حقیقت کی طرف ہو گیا کہ کرۂ ارض کسی اور بڑے جرم سماوی کا ٹکڑا ہے جو اس سے کٹ کر ایک مستقل وجود میں آ گیا ہے۔ ف۱۵ (اسی چشم ظاہری سے) دیدۂ بصیرت سے تو آج بھی غیب پر ہر ایمان رکھنے والا دوزخ کو دیکھ رہا ہے آخرت میں وہ مومن وکافر سب کے رویت ومشاہدہ میں انہیں ظاہری آنکھوں سے آ جائے گی۔ الطَّآمَّةُ الْكُبْرٰى۔ طامة۔ وہ شے ہے جو دوسری چیزوں پر غالب آ جائے۔ الطامة الداھیة التی تطم علی الدواھی ای تعلو وتغلب (کشاف) قیامت چونکہ ہر چیز کی حالت بدل دے گی، اور سارے ممکنات وموجودات پر غالب آ جائے گی، اس لئے قدرۃً اس کا لقب الطامة الکبرٰی قرار پایا۔ مَا سَعٰى۔ ما کے عموم سے یہ نکلا کہ دنیا کا کیا ہوا ہر عمل، اچھا ہو یا برا، بڑا ہو یا چھوٹا، اس وقت پیش نظر ہو جائے گا۔ ف۱۶ مجرموں، کافروں کا ذکر ہو رہا ہے۔ وَ اٰثَرَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا۔ یعنی اخروی زندگی سے منکر ہو کر اسی ناسوتی زندگی کو سب کچھ سمجھ لیا۔ ذکر یہاں عاصی، خاطی کا نہیں، منکر وکافر کا ہے۔ دوزخ مستقل ٹھکانا صرف اسی کا ہو سکتا ہے۔ وھو الکافر الذی یکون عقابه مخلدًا وتخصیصه بھٰذہ الحالة یدل علی ان الفاسق الذی لا یکون کذٰلک لا تکون الحجیم ماوی له (کبیر) ف۱۷ اب ذکر فرمانبرداروں کا ہو رہا ہے۔ ان کا ٹھکانا جنت کے سوا اور کہیں نہیں۔ هِيَ الْمَاْوٰى میں ھی کلمۂ تخصیص ہے۔ و نھی النفس عن الھوٰی۔ ھوٰی سے مراد حرام خواہش ہے۔ تو جس نے نفس کو حرام خواہشوں سے روکے رکھا" کے معنی یہ ہوئے کہ جس نے عقیدۂ صحیح کے ساتھ عمل صالح کو بھی جمع رکھا۔ نھی النفس۔ یعنی کمال رغبت وشوق کے باوجود بھی اپنے کو روکے رکھا۔ عن الھوٰی۔ ھوٰی کے عموم میں ایسی خواہش داخل ہے جسے نفس محبوب رکھے، اور اُس میں رضائے حق وخشیت الٰہی کا کوئی لحاظ نہ ہو۔ محققین اہل سنت کہتے ہیں کہ ہر ذکر وعبادت ومجاہدہ بھی، جو کتاب وسنت سے ماخوذ نہ ہو، لذت نفس ہی کے لیے کیا جاتا ہے۔ اور ھوٰی کے حکم میں داخل ہے، اور اسی لیے باطل فرقوں کو اہل بدعت کی طرح اہل ہوٰی کہنا بھی درست ہے۔ صوفیۂ محققین نے آیت سے ضبط نفس کی فضیلت پر استدلال کیا ہے۔ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ۔ صوفیۂ عارفین نے خوف کے تین درجے بتائے ہیں۔ پہلا درجہ یہ کہ قول اور عمل میں مؤاخذۂ اُخروی کا دھڑکا لگا رہے۔ یہ مقام اہل تقوٰی کا ہوتا ہے۔ دوسرا درجہ یہ کہ وقوع خطا ولغزش سے محبوب کی نظر سے گر جانے کا دھڑکا لگا رہے۔ یہ مقام اہلِ محبت کا ہے۔ تیسرا درجہ یہ ہے کہ کسی نتیجہ کے خیال کے بغیر محض ہیبت وعظمت ذات سے لرزتا رہے۔ یہ مقامِ عبدیت ہے ــــ اور عبد محض کا مرتبہ کہتے ہیں کہ متقین وعشاق دونوں سے بلند تر ہے۔ ف۱۸ یعنی آپ کو جب خود ہی اس کے وقت کا علم تعین کے ساتھ نہیں دیا گیا ہے تو آپ انہیں کیا بتائیں گے۔ يَسْـَٔلُوْنَكَ۔ یعنی یہ سوال، تعریض وانکار کی راہ سے کر رہے ہیں۔ ف۱۹ اور جن کے دلوں میں سرے سے قیامت کا عقیدہ اور اس کی طرف سے اندیشہ ہی نہیں، اُن کے لیے آپ کی ساری تبلیغ بے اثر ہے۔ يَخْشٰىهَا۔ ضمیر ھا، الساعة کی طرف ہے۔

ف ۲۰ یعنی دنیوی عمر کی ساری مدت طویل انہیں سمٹ سمٹا کر بہت ہی مختصر معلوم ہوگی۔ اور جس عذاب کی جلدی آج طنز و تعریض کی راہ سے مچا رہے ہیں جب وہ آہی جائے گا، تو اُسے واقعۃً بھی یہ بہت ہی جلد آپڑنے والا سمجھیں گے۔ انتہائے ہراس و یاس کے وقت دنیا میں بھی طویل سی طویل گزشتہ مدت چشم زدن میں گزری ہوئی معلوم ہوتی ہے۔ ف ۱ ایک صحابی عبداللہ بن ام مکتوم رضی اللہ عنہ نامی نابینا



كَأَنَّهُمْ يَوْمَ يَرَوْنَهَا لَمْ يَلْبَثُوٓا إِلَّا عَشِيَّةً أَوْ ضُحَاهَا ﴿۴۶﴾ ع ۲

جس روز یہ اس کو دیکھیں گے (انہیں یہ معلوم ہوگا کہ) گویا یہ لوگ صرف ایک شام یا (دن کے) اول حصہ میں رہے ہیں ف ۲۰

آیاتہا ۴۲ | ۸۰ سُوْرَةُ عَبَسَ مَكِّيَّةٌ ۲۴ | رکوعہا ۱

اس کی بیالیس آیتیں | سورۂ عبس مکہ میں نازل ہوئی | اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

عَبَسَ وَتَوَلّٰىٓ ﴿۱﴾ أَنْ جَآءَهُ الْأَعْمٰى ﴿۲﴾ وَمَا يُدْرِيْكَ لَعَلَّهٗ

(پیمبر) چیں بجبیں ہوئے اور منہ پھیر لیا، اس بات پر کہ ان کے پاس نابینا آیا ف ۱ اور آپ کو کیا خبر، شاید وہ

يَزَّكّٰىٓ ﴿۳﴾ أَوْ يَذَّكَّرُ فَتَنْفَعَهُ الذِّكْرٰى ﴿۴﴾ أَمَّا مَنِ اسْتَغْنٰى ﴿۵﴾

سنور ہی جاتا، یا نصیحت قبول کر لیتا، اور اس کو نصیحت کرنا فائدہ ہی پہنچاتا ف ۲ سو جو شخص (دین سے) بے پروائی کرتا ہے،

فَأَنْتَ لَهٗ تَصَدّٰى ﴿۶﴾ وَمَا عَلَيْكَ أَلَّا يَزَّكّٰى ﴿۷﴾ وَأَمَّا مَنْ

آپ اس کی تو فکر میں پڑ جاتے ہیں، درآنحالیکہ آپ پر کوئی الزام نہیں اگر وہ نہ سنورے ف ۳ اور جو شخص آپ کے پاس

جَآءَكَ يَسْعٰى ﴿۸﴾ وَهُوَ يَخْشٰى ﴿۹﴾ فَأَنْتَ عَنْهُ تَلَهّٰى ﴿۱۰﴾

دوڑتا ہوا آتا ہے اور وہ خشیت رکھتا ہے، تو آپ اس سے بے اعتنائی برتتے ہیں،

كَلَّآ إِنَّهَا تَذْكِرَةٌ ﴿۱۱﴾ فَمَنْ شَآءَ ذَكَرَهٗ ﴿۱۲﴾ فِيْ صُحُفٍ

ہرگز ایسا نہ کیجیے ف ۴ قرآن تو بس ایک نصیحت ہے سو جس کا جی چاہے اسے قبول کرے ف ۵ وہ (ثبت) ہے

مُّكَرَّمَةٍ ﴿۱۳﴾ مَّرْفُوْعَةٍ مُّطَهَّرَةٍ ﴿۱۴﴾ بِأَيْدِيْ سَفَرَةٍ ﴿۱۵﴾ كِرَامٍ

معزز بلند، پاک صحیفوں میں (جو) مکرم اور نیک لکھنے والوں کے ہاتھوں میں

بَرَرَةٍ ﴿۱۶﴾ قُتِلَ الْإِنْسَانُ مَآ أَكْفَرَهٗ ﴿۱۷﴾ مِنْ أَيِّ شَيْءٍ

(رہتے) ہیں ف ۶ انسان پر اللہ کی مار وہ کیسا ناشکرا ہے! (اللہ نے) اسے کس (حقیر) چیز سے

وقف لازم



تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت اور تبلیغ کا ابھی ابتدائی زمانہ تھا کہ ایسے وقت آپ کے پاس آئے، اور کوئی مسئلہ دریافت کرنے لگے۔ جب آپ کے پاس قریش کے بڑے بڑے سردار بیٹھے ہوئے تھے۔ جاہلی تہذیبوں میں اونچ نیچ کا فرق (Social Status) ہمیشہ بہت ہی مبالغہ آمیز رہا ہے، برہمن کے برابر شودر بھلا کہیں بیٹھ سکتا ہے؟ لارڈز کے ساتھ (Commoner) کھانے کی ایک میز پر کہیں جمع ہوسکتا ہے؟ قریش کے جاہلی تمدن میں بھی ایک غریب آدمی کی جسارت بڑی بدتہذیبی میں داخل تھی۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تبلیغ و اشاعتِ دین کی دھن میں اُن لوگوں کی تالیف قلب خاص طور پر مدنظر تھی۔ ایسے موقع پر اُن نابینا صحابی رضی اللہ عنہ کی نادانستہ مداخلت آپ کو قدرۃً ناگوار گزری۔ عَبَسَ۔ تَوَلّٰى۔ أَنْ جَآءَهُ۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے یہاں بجائے حاضر کے غائب کے صیغہ کا استعمال مخاطب کی رعایت عظمت کے لیے ہے۔ الْأَعْمٰى۔ اُن صحابی کے نام یا کسی اور اسم وصفی کے بجائے اُن کی صفت نابینائی کے ذکر سے ادھر صاف اشارہ ہوگیا کہ سائل آپ کی شفقت و توجہ کا مزید مستحق تھا۔ ف ۲ یعنی کسی جزئیہ میں تو انہیں رہنمائی ہو ہی جاتی، اور روشنی مل جاتی۔ يَزَّكّٰى۔ صیغۂ مبالغہ ہے۔۔۔ یعنی تزکیہ پورا پورا ہو جاتا۔ اور تصفیہ ظاہری و باطنی دونوں ہو جاتا۔ لَعَلَّهٗ۔ لعل زور دینے کے لیے ہے۔ یعنی نفع کا اگر ظن ہوتا، جب بھی توجہ اسی طرف پوری کرنا تھی، چہ جائیکہ جب تزکیہ یا تذکیر یقینی تھا۔ ف ۳ (آپ کا کام تو صرف تبلیغ و دعوت پر ختم ہو جاتا ہے) مَنِ اسْتَغْنٰى۔ استغناء کا لفظ لا کر آپ کو توجہ اس طرف دلا دی گئی کہ ان لوگوں کو آپ کی یا دین کی فکر و پرواہ کب ہے؟ ف ۴ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم افضل البشر اور اعلم الناس تھے۔ آپ نے اجتہادی اجتہاد بشری سے کام لے کر یہ خیال فرمایا، اور بالکل صحیح طور پر، کہ کلی گمراہی، جزئی ناواقفیت سے کہیں زیادہ اہم ہے اور اصول فروع پر کہیں مقدم ہیں۔ قرآن میں آپ کو علم بشری محدود نہیں، علم الٰہی غیر محدود تنبیہ کر رہا ہے کہ ایک میں تو اصلاح کی طلب تھی، وہ خود دوڑتا ہوا حاضر ہوا تھا۔ دوسرا فریق سرے سے اپنی ضرورت اصلاح سے غافل اور آپ کے مصلح ہونے ہی کا منکر تھا۔ اس لیے آپ کو چاہیے تھا کہ آپ اپنی توجہ اسی پہلے شخص کے حق میں مقدم رکھتے۔ ف ۵ (اور جو نہ قبول کرے گا وہ خود بھگتے گا۔ آپ اُس کے لیے اتنا زیادہ اہتمام و فکر ہرگز نہ کریں) انها میں ضمیر راجع ہی ذکری کی طرف اور کنایہ ہے قرآن سے۔ ف ۶ یعنی فرشتوں کے۔ فِيْ ...... مُطَهَّرَةٍ۔ یہ پاک و متبرک صحیفہ لوح محفوظ ہی کے مختلف اجزاء ہیں۔ مَرْفُوْعَةٍ۔ یہ رفعت یا بلندی جہت و مکان کے لحاظ سے بھی ہو سکتی ہے اور مرتبہ و منزلت کے اعتبار سے بھی۔ مُطَهَّرَةٍ۔ یعنی ہر قسم کی معنوی آلائشوں سے پاک و منزہ۔ سَفَرَةٍ كِرَامٍ بَرَرَةٍ۔ یہ اوصاف فرشتوں کے بیان ہوئے، جنہوں نے بحکم الٰہی ان صحیفوں کی کتابت لوح محفوظ میں کی۔۔۔ مجازاً یہ اوصاف اُن خادمان کے بھی ہو سکتے ہیں، جنہوں نے ابتداءً کتابت وحی کی، اور اس کے بعد سے اب تک قرآن کے بھی پھیلانے میں لگے ہوئے ہیں۔

خَلَقَهٗ ؕ﴿۱۸﴾ مِنۡ نُّطۡفَةٍ ؕ خَلَقَهٗ فَقَدَّرَهٗ ۙ﴿۱۹﴾ ثُمَّ السَّبِيۡلَ
پیدا کیا! نطفہ سے وے اُسے پیدا کیا، پھر اُسے انداز (مناسب) سے و۸ بنایا پھر اس کے لئے راستہ
يَسَّرَهٗ ۙ﴿۲۰﴾ ثُمَّ اَمَاتَهٗ فَاَقۡبَرَهٗ ۙ﴿۲۱﴾ ثُمَّ اِذَا شَآءَ اَنۡشَرَهٗ ؕ﴿۲۲﴾ كَلَّا
آسان کر دیا و۹ پھر اُسے موت دی، پھر اُسے قبر میں لے گیا و۱۰ پھر جب چاہے گا اُسے دوبارہ زندہ کر دے گا
لَمَّا يَقۡضِ مَاۤ اَمَرَهٗ ؕ﴿۲۳﴾ فَلۡيَنۡظُرِ الۡاِنۡسَانُ اِلٰى طَعَامِهٖۤ ۙ﴿۲۴﴾
(اُس نے شکر) ہرگز نہیں (ادا کیا اور اللہ نے) جو حکم اُسے دیا تھا اُسے بجا نہیں لایا، سو انسان ذرا دیکھے تو اپنے کھانے کی
اَنَّا صَبَبۡنَا الۡمَآءَ صَبًّا ۙ﴿۲۵﴾ ثُمَّ شَقَقۡنَا الۡاَرۡضَ شَقًّا ۙ﴿۲۶﴾
طرف و۱۱ ہم نے خوب پانی برسایا پھر ہم نے زمین کو خوب پھاڑا
فَاَنۡۢبَتۡنَا فِيۡهَا حَبًّا ۙ﴿۲۷﴾ وَّعِنَبًا وَّقَضۡبًا ۙ﴿۲۸﴾ وَّزَيۡتُوۡنًا
پھر ہم نے اُگایا اس میں غلہ اور انگور اور ترکاری اور زیتون
وَّنَخۡلًا ۙ﴿۲۹﴾ وَّحَدَآئِقَ غُلۡبًا ۙ﴿۳۰﴾ وَّفَاكِهَةً وَّاَبًّا ۙ﴿۳۱﴾ مَّتَاعًا
اور کھجور اور گنجان باغ اور میوے اور چارے تمہارے
لَّكُمۡ وَلِاَنۡعَامِكُمۡ ؕ﴿۳۲﴾ فَاِذَا جَآءَتِ الصَّآخَّةُ ۫﴿۳۳﴾ يَوۡمَ يَفِرُّ
اور تمہارے مویشیوں کے فائدہ کے لئے و۱۲ تو جس وقت شدید شور برپا ہو جائے جس روز انسان
الۡمَرۡءُ مِنۡ اَخِيۡهِ ۙ﴿۳۴﴾ وَاُمِّهٖ وَاَبِيۡهِ ۙ﴿۳۵﴾ وَصَاحِبَتِهٖ
بھاگنے لگے اپنے بھائی سے اور اپنی ماں سے اور اپنے باپ سے، اور اپنی بیوی سے
وَبَنِيۡهِ ؕ﴿۳۶﴾ لِكُلِّ امۡرِیٴٍ مِّنۡهُمۡ يَوۡمَئِذٍ شَاۡنٌ يُّغۡنِيۡهِ ؕ﴿۳۷﴾
اور اپنی اولاد سے اُن میں سے ہر شخص کو اُس وقت اپنی ہی پڑی ہوگی دوسروں سے بے توجہ کر دینے والی و۱۳
وُجُوۡهٌ يَّوۡمَئِذٍ مُّسۡفِرَةٌ ۙ﴿۳۸﴾ ضَاحِكَةٌ مُّسۡتَبۡشِرَةٌ ۚ﴿۳۹﴾
(بہت سے) چہرے اُس روز چمکتے ہوئے ہنستے ہوئے بشاش ہوں گے و۱۴

و۷ (اور پھر کیسی کیسی نعمتوں سے سرفراز و سربلند کیا! مطلب یہ ہوا کہ اگر اور کچھ نہیں تو انسان انہیں چیزوں کا خیال کرلے، جب بھی اس میں ادائے شکر نعمت کی تحریک پیدا ہو سکتی ہے۔ قُتِلَ۔ صیغۂ ماضی میں، عربی محاورہ میں، بددعاء کے لیے آتا ہے۔ الۡاِنۡسَانُ۔ مراد کافر انسان ہے۔ مِنۡ اَيِّ ...... نُّطۡفَةٍ۔ نطفہ کی تحقیر سے ضمناً ان جاہلی قوموں کی تردید بھی نکل آئی، جنہوں نے اسے ایک مقدس شے قرار دیا ہے۔ و۸ یعنی نہ صرف عمل تخلیق بلکہ ترکیب انسانی میں تناسب و توازن اور قویٰ، اعضاء وغیرہ کی ساخت ترتیب، ہر شے قدرت الٰہی و حکمت کاملہ پر دلیل کا کام دے رہی ہے۔ و۹ (تحصیل خیر و شر کا، تحقیق حق و باطل کا اور معرفت نفع و ضرر کا) السَّبِيۡلَ سے مراد وہ نظرِ مستقیم ہے جو انسان کو ایمان کی طرف لاتی ہے، اور انسان کو جو نعمتِ عقل عطا ہوئی ہے، یہ اُس میں آسانی پیدا کر دیتی ہے۔ السبیل ای النظر القویم المؤدی الی الایمان و تیسیرہ لہ ھو ھبۃ العقل (بحر۔ عن ابن عباس وقتادۃ ابی صالح والسدی) السبیل العام اسم الجنس فی ھدی و ضلال ای یسر قوماً بھذا (بحر۔ عن مجاہد والحسن وعطاء وابن عباس) و۱۰ یہ اشارہ ہے، زندگی کی مختلف منزلوں کی طرف۔ پہلے انسان بہترین قویٰ و استعداد لے کر وجود میں آتا ہے۔ پھر ایک مدت تک زندگی بسر کرنے کے بعد اُسے موت آتی ہے۔ پھر وہ عالم قبر میں جاتا ہے۔ اَقۡبَرَهٗ۔ اس سے مراد انسان کا قبر میں لے جایا جانا ہے۔ اس کے مصداق کے لیے تدفین ظاہری لازم نہیں۔ آگ میں جل کر، پانی میں غرق ہو کر درندوں کی غذا بن کر ہر حال میں اور ہر صورت سے انسان جاتا عالم قبر ہی میں ہے۔ و۱۱ (کہ اس کی غذا کی تیاری کے لیے ہم نے کیسے کیسے انتظامات کیے ہیں، اور فطرت کی بڑی بڑی قوتوں کو کس طرح کام میں لگا رکھا ہے۔ ربوبیت و رزاقیت کی اتنی زبردست مشنری کے مشاہدہ کے بعد بھی اعراض اور ادائے شکر سے انکار کیسی شدید ناشکری ہے۔ ایجاد و تخلیق کا ذکر پہلے ہو چکا۔ اب انسان کو توجہ اس کے سامان پرورش و بقاء کی طرف دلائی جاتی ہے۔ و۱۲ گویا نباتات کا یہ سارا انتظام، انسان بلکہ اُس کے خادم چوپایوں ہی کی خدمت اور ضرورت کے لیے ہے۔ و۱۳ یہ وقت وہ ہوگا، جب قریب سا قریب عزیز اور عزیز سا عزیز دوست و رشتہ دار، نہ کسی کے کام آئے گا، اور نہ اُس سے ہمدردی تک کر سکے گا) الۡمَرۡءُ۔ انسان سے ایسے سارے موقعوں پر مراد کافر ہی انسان سے ہوتی ہے۔ و۱۴ اور یہ اثر طاعت کا، اور یہ برکت ایمان کی ہوگی۔

وَ وُجُوْهٌ يَّوْمَىِٕذٍ عَلَيْهَا غَبَرَةٌ ﴿۴۰﴾ تَرْهَقُهَا قَتَرَةٌ ﴿۴۱﴾

اور (بہت سے) چہروں پر اس روز سیاہی ہو گی ان پر کدورت ہو گی ف۱۵

اُولٰٓىِٕكَ هُمُ الْكَفَرَةُ الْفَجَرَةُ ﴿۴۲﴾ ع ۲۲ ۵

یہی لوگ تو ہیں کافر فاجر ف۱۶

ایاتھا ۲۹ | ۸۱ سُوْرَةُ التَّكْوِيْرِ مَكِّيَّةٌ ۷ | رکوعھا ۱

اس کی انتیس آیتیں ہیں | سورۂ تکویر مکہ میں نازل ہوئی | اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ ﴿۱﴾ وَ اِذَا النُّجُوْمُ انْكَدَرَتْ ﴿۲﴾

جب آفتاب لپیٹ لیا جائے اور جب ستارے بے نور رہ جائیں

وَ اِذَا الْجِبَالُ سُيِّرَتْ ﴿۳﴾ وَ اِذَا الْعِشَارُ عُطِّلَتْ ﴿۴﴾

اور جب پہاڑ چلا دیئے جائیں اور جب اونٹنیاں چھٹی پھرنے لگیں

وَ اِذَا الْوُحُوْشُ حُشِرَتْ ﴿۵﴾ وَ اِذَا الْبِحَارُ سُجِّرَتْ ﴿۶﴾

اور جب وحشی جانور اکٹھے کر دیئے جائیں اور جب سمندر بھڑکا دیئے جائیں ف۱

وَ اِذَا النُّفُوْسُ زُوِّجَتْ ﴿۷﴾ وَ اِذَا الْمَوْءٗدَةُ سُىِٕلَتْ ﴿۸﴾

اور جب ایک ایک قسم کے لوگ یکجا کر دیئے جائیں ف۲ اور جب زندہ دفن کی ہوئی (لڑکی) سے سوال کیا جائے

بِاَيِّ ذَنْۢبٍ قُتِلَتْ ﴿۹﴾ وَ اِذَا الصُّحُفُ نُشِرَتْ ﴿۱۰﴾

کہ وہ کس گناہ پر قتل کی گئی تھی ف۳ اور جب (اعمال کے) صحیفے کھول دیئے جائیں ف۴

وَ اِذَا السَّمَآءُ كُشِطَتْ ﴿۱۱﴾ وَ اِذَا الْجَحِيْمُ سُعِّرَتْ ﴿۱۲﴾

اور جب آسمان کھول دیا جائے اور جب دوزخ خوب دہکا دی جائے



ف۱۵ چہروں پر سیاہی اثر ہوگا کفر کا، اور چہروں پر کدورت علامت ہوگی غمنا کی اور بدانجامی کی۔ ف۱۶ اَلْكَفَرَةُ۔ کفر سے اشارہ ہوگیا ان لوگوں کے فساد عقائد کی جانب۔ اَلْفَجَرَةُ۔ فجور سے اشارہ ہوگیا ان لوگوں کے فساد اعمال کی جانب۔ ف۱ یعنی اُن کا پانی آگ اور بھاپ میں تبدیل ہو جائے۔ یہ سارے واقعات وکیفیات صور قیامت کے نفخۂ اوّل کے بیان ہو رہے ہیں۔ عالم کائنات جو اُس وقت تک آباد ہوگا، صور کی پہلی آواز پر یوں ہلاک و برباد ہونا شروع ہوگا۔ اور اُس کی بڑی بڑی مضبوط و مستحکم موجودات یوں درہم و برہم اور ریزہ ریزہ ہونا شروع ہوں گی۔ اِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ۔ یعنی کرۂ آفتاب کی لمبی لمبی شعاعیں جو سارے عالم کو منور کرتی رہتی ہیں، لپیٹ کر رکھ دی جائیں یا بے نور ہو جائیں، جس سے عالم تیرہ و تار ہو جائے۔ آفتاب جو محسوسات و مرئیات میں آسمان ہی کی طرح اعظم ترین مخلوق ہے، جب وہ فنا پر مجبور ہو جائے تو پھر دوسری اور اس سے ادنیٰ مخلوقات کا کیا ذکر ہے!— آفتاب کی فنا پذیری کی تصریح میں ضرب آفتاب پرستی پر بھی ہے۔ وَ اِذَا النُّجُوْمُ انْكَدَرَتْ۔ ستارے تو نور مجسم سمجھے جاتے ہیں، اور شب کے وقت سارے عالم کو منور کرنے والے۔ وہ تک صور قیامت کے وقت پہلے اور بے نور ہو جائیں گے، اُن کا نور سلب ہو جائے گا، اور وہ نہ کسی کو روشن کر سکیں گے، نہ خود روشن رہ سکیں گے— ستاروں کی بے نوری اور بے بسی کی تصریح میں ضرب ستارہ پرستی پر بھی ہے۔ وَ اِذَا الْجِبَالُ سُيِّرَتْ۔ پہاڑ جو دنیا والوں اور زمینی مخلوق کی نظر میں ثبات و استحکام کا ایک نمونہ ہوتے ہیں، وہ تک اس وقت اپنا سارا ثبات و استحکام کھو دیں گے۔ وَ اِذَا الْعِشَارُ عُطِّلَتْ۔ عشار اُن اونٹنیوں کو کہتے ہیں جو دس مہینے کی حاملہ اور وضع حمل کے قریب ہوں۔ عرب میں اُن کی بڑی ہی قدر و قیمت تھی تو آیت کا مطلب یہ ہوا کہ جب اتھل پتھل ایسی سخت ہو کہ اتنی قیمتی اور قابل قدر جنس کا بھی کسی کو ہوش نہ رہے، اور مخلوق میں یکسر نفسی نفسی پڑ جائے۔ وَ اِذَا الْوُحُوْشُ حُشِرَتْ۔ یعنی جب انتہائی اضطراب و اضطرار میں وحشی جانور تک ایک دوسرے کی دشمنی بھول بھال باہم گڈمڈ ہو جائیں— ایک ہلکے پیمانہ پر اس کا نمونہ آج بھی دیکھنے میں آسکتا ہے، جب شدید طغیانی و سیلاب میں سانپ انسان کے ساتھ بہتا بہاتا اپنی زہریلی فطرت بھولا ہوا نظر آتا ہے۔ آیت کے یہ معنی لینا، کہ ”جس زمانہ میں جانوروں کے عجائب خانے کھلنے لگیں“ قرآن حکیم پر ظلم اور اپنی فہم و استعداد کے ساتھ تمسخر ہے۔ ف۲ مثلاً مومن مومن اکٹھے کر دیئے جائیں اور کافر کافر۔ واقعات فنا کے بعد اب صور کے نفخۂ ثانی کے بعد، خلق کی آفرینش ثانی کا بیان ہو رہا ہے۔ ف۳ سوال سے مقصود ناخدا ترس ظالموں پر مزید حجت قائم کرنا ہوگا۔ مَوْءٗدَةُ۔ وہ لڑکی ہے جو زندہ دفن کر دی جائے۔ شرفاء عرب کے مختلف قبیلوں میں یہ رسم کثرت سے پھیلی ہوئی تھی۔ ہندوستان کے راجپوتوں اور دوسری قوموں میں اور دوسرے ملکوں میں بھی یہ رواج رہا ہے۔ اور اسی کی ذرا ہلکی شکل آج ”منع حمل“، ”کنٹراسپشن“، ”برتھ کنٹرول“ وغیرہ کے خوشنما ناموں سے بڑے بڑے مہذب ملکوں میں پھیلی ہوئی ہے— ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ بعض محققین نے کہا ہے کہ دوسرے معاصی کو چھوڑ کر اس کا ذکر آثار قیامت و اہوال حشر میں کرنے سے اشارہ یہ نکلتا ہے کہ سب سے پہلے پرسش خون کی ہوگی، اور خون کے مقدمات میں اس دفعہ کے مجرم سب سے پہلے پیش ہوں گے۔ فقہاء نے تصریح کی ہے کہ مواخذہ مساوی ہے، چاہے لڑکی اس طرح زندہ دفن کی جائے چاہے لڑکا۔ صیغۂ مؤنث صرف اس لیے استعمال ہوا ہے کہ عرب میں دستور لڑکی ہی کے دفن کا تھا۔ سُىِٕلَتْ۔ بعض اہل ذوق نے لکھا ہے کہ یہاں بجائے قاتل کے خود مقتولہ سے خطاب کرنے میں اشارہ نکلتا ہے کہ وہ مردود قابل خطاب بھی نہیں۔ هو توبيخ لقاتلها بصرف الخطاب عنه (مدارک) فقہاء مفسرین نے آیت سے یہ دو مسئلے بھی نکالے ہیں۔ ایک یہ کہ مشرکوں کے بچوں پر عذاب نہ ہوگا۔ دوسرے یہ کہ کسی پر عذاب بغیر صدور گناہ کے نہیں ہوتا۔ و فيه دليل على ان اطفال المشركين لا يعذبون و على ان التعذيب لا يكون بلا ذنب (مدارک) ف۴ (کہ لوگ اپنے اپنے عمل اپنے نامۂ اعمال میں دیکھ لیں) آیت کے یہ معنی کرنا کہ ”جب اخبارات و رسالے شائع ہونے لگیں“۔ اپنے جہل محض کا پردہ اپنے ہاتھ فاش کرنا ہے۔

وَ اِذَا الۡجَنَّةُ اُزۡلِفَتۡ ﴿۱۳﴾ عَلِمَتۡ نَفۡسٌ مَّاۤ اَحۡضَرَتۡ ﴿۱۴﴾

اور جب جنت نزدیک کردی جائے، (اُس وقت) ہر شخص جان لے گا (ان اعمال کو جن کو) وہ لے کر آیا ہے ف۵

فَلَاۤ اُقۡسِمُ بِالۡخُنَّسِ ﴿۱۵﴾ الۡجَوَارِ الۡكُنَّسِ ﴿۱۶﴾ وَالَّيۡلِ اِذَا

میں قسم کھاتا ہوں پیچھے ہٹنے والے (ستاروں) کی، چلتے رہنے والوں جا چھپنے والوں کی، اور قسم ہے رات کی جب

عَسۡعَسَ ﴿۱۷﴾ وَالصُّبۡحِ اِذَا تَنَفَّسَ ﴿۱۸﴾ اِنَّهٗ لَقَوۡلُ

وہ جانے لگے اور صبح کی جب وہ آنے لگے، کہ یہ (قرآن) ایک کلام ہے

رَسُوۡلٍ كَرِيۡمٍ ﴿۱۹﴾ ذِىۡ قُوَّةٍ عِنۡدَ ذِى الۡعَرۡشِ مَكِيۡنٍ ﴿۲۰﴾

ایک معزز قاصد کا (لایا ہوا) جو قوت والا ہے اور ذی مرتبہ ہے مالکِ عرش کے نزدیک ف۶

مُّطَاعٍ ثَمَّ اَمِيۡنٍ ﴿۲۱﴾ وَمَا صَاحِبُكُمۡ بِمَجۡنُوۡنٍ ﴿۲۲﴾

وہاں اُس کا کہا مانا جاتا ہے (اور وہ) امانت دار ہے ف۷ اور (یہ) تمہارے ساتھی کوئی مجنون نہیں ہیں ف۸

وَلَقَدۡ رَاٰهُ بِالۡاُفُقِ الۡمُبِيۡنِ ﴿۲۳﴾ وَمَا هُوَ عَلَى الۡغَيۡبِ

اور وہ اُس (فرشتہ) کو (آسمان کے) روشن کنارہ پر دیکھ بھی چکے ہیں ف۹ اور وہ غیب کے بارہ میں

بِضَنِيۡنٍ ﴿۲۴﴾ وَمَا هُوَ بِقَوۡلِ شَيۡطٰنٍ رَّجِيۡمٍ ﴿۲۵﴾ فَاَيۡنَ

بخیل بھی نہیں ف۱۰ اور نہ یہ (قرآن) کسی شیطان مردود کا کلام ہے، سو تم لوگ کدھر

تَذۡهَبُوۡنَ ﴿۲۶﴾ اِنۡ هُوَ اِلَّا ذِكۡرٌ لِّلۡعٰلَمِيۡنَ ﴿۲۷﴾ لِمَنۡ

جا رہے ہو؟ ف۱۱ بس یہ تو ایک نصیحت نامہ ہے دنیا جہان والوں کے لئے (یعنی) اس کے لئے جو

شَآءَ مِنۡكُمۡ اَنۡ يَّسۡتَقِيۡمَ ﴿۲۸﴾ وَمَا تَشَآءُوۡنَ اِلَّاۤ

تم میں سے سیدھا چلنا چاہے ف۱۲ اور تم بغیر اس کے چاہ بھی تو نہیں سکتے کہ

اَنۡ يَّشَآءَ اللّٰهُ رَبُّ الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿۲۹﴾ ع ۶

پروردگار عالم چاہے ف۱۳



ف۵ (اور یہ علم ایسا یقینی اور قطعی ہوگا کہ اس کے بعد کسی مزید کیل وقال چون وچرا کی گنجائش ہی نہیں رہے گی، اور ہر شخص کو اپنا انجام سامنے نظر آنے لگے گا) وَ اِذَا السَّمَآءُ كُشِطَتۡ۔ لفظی معنی یہ ہیں کہ جب آسمان کی کھال کھینچ لی جائے۔ مراد یہ کہ جب آسمان کے اوپر کی چیزیں بھی بے پردہ نظر آنے لگیں۔ وَ اِذَا الۡجَحِيۡمُ سُعِّرَتۡ۔ جہنم تو آج بھی دہکی ہوئی ہے۔ اُس وقت اور زیادہ دہکا دی جائے گی۔ وَ اِذَا الۡجَنَّةُ اُزۡلِفَتۡ۔ یعنی اُس وقت خود جنت اہلِ جنت کے بالکل قریب لے آئی جائے گی۔ ف۶ (اور اس کے لائے ہوئے کلام میں یہ شبہ بھی نہیں ہو سکتا کہ شیطانی تصرف ہوا ہو، یا کہانت کی آمیزش کہیں سے ہوگئی ہو) ان صفات والے سے مراد فرشتۂ وحی حضرت جبرئیل ہیں، جن کا ذکر سورۂ والنجم میں گزر چکا ہے، آیت عَلَّمَهٗ شَدِيۡدُ الۡقُوٰى الخ کے تحت میں۔ رَسُوۡلٍ۔ یہ لفظ خود بتا رہا ہے کہ اسے کہیں کلام جبرئیل نہ خیال کر لینا، اُن کی حیثیت اس کلام کے سلسلہ میں تو محض قاصد کی ہے۔ یہ اوصاف جبرئیلی جو بیان ہوئے ان سے معلوم ہوا کہ فرشتۂ وحی منصبِ رسالت کا پوری طرح متحمل اور اسرار وانوار کا ہر طرح محافظ ہے۔ عِنۡدَ ذِى الۡعَرۡشِ مَكِيۡنٍ۔ عند یہاں قرب جسمانی کے لیے نہیں کہ حق تعالیٰ ہر جسمانیت ومکانیت سے برتر ہیں، بلکہ مراد محض قرب قبول اور بلندی مرتبہ ہے۔ و هذه العندية ليست عندية المكان و ليست عندية الجهة بل عندية الاكرام والتشريف والتعظيم (کبیر) عندلفظ موضوع للقرب فتارة يستعمل فى الزلفى والمنزلة (راغب) اور یہ قرب خاص خود اس کا مستلزم ہے کہ پیام رسانی وحی میں امکان نہ سہو کا رہا نہ غلطی کا نہ غفلت کا۔ آیت کا حاصل یہ نکلا کہ فطرت کے فلاں فلاں زبردست آثار ومظاہر خود اس کی دلیل ہیں کہ یہ کلام حق تعالیٰ ہی کا ہے — قرآنی قسموں کے لیے ملاحظہ ہو سورۃ الفجر، پ۳۰ کا ضمیمہ۔ بِالۡخُنَّسِ۔ یہ وہ سیارے ہیں جو سیدھے چلتے چلتے پیچھے کی طرف چلنے لگتے ہیں۔ اصطلاح فلکیات میں انہیں خمسۂ متحیرہ کہتے ہیں اور اُن کے نام زحل۱، مشتری۲، عطارد۳، مریخ۴ اور زہرہ۵ ہیں — یہ سب دیوی دیوتا بھی متعدد مہذب جاہلی قوموں میں مانے گئے ہیں۔ الۡجَوَارِ الۡكُنَّسِ۔ یہ وہ سیارے ہیں جو پیچھے ہی کی طرف چلتے رہتے ہیں، اور پیچھے ہی چلتے چلتے اپنے مطلع میں جا چھپتے ہیں۔ ف۷ یہ قرآن کا لانے والا فرشتہ جب ان اوصاف کا مالک ہے تو نہ یہ ممکن ہے کہ خود اس کی طرف سے کوئی خیانت ہوئی ہو، اور نہ یہ ممکن ہے کہ کسی خارجی ذریعہ سے اس کلام میں کہانت کی آمیزش ہو — یہ سب اُن منکرین کے جواب میں ارشاد ہو رہا ہے جو رسول اللہ ﷺ کو (نعوذ باللہ) کاہن سمجھ رہے تھے اور قرآن کو آپؐ کا کلام۔ مُطَاعٍ۔ یعنی فرشتۂ وحی حضرت جبرئیل تو فرشتوں میں بھی سروری، سرداری کا مرتبہ رکھتے ہیں۔ اے فى السمٰوٰت يطيعهٗ من فيها او عندالله يطيعه ملائكة المقربون يصدرون عن امره و يرجعون الى رأيه (مدارک) اَمِيۡنٍ۔ اس وصف سے اس حقیقت کی طرف اشارہ ہو گیا کہ اُن کی پیام رسانی میں ادنیٰ دخل بھی خیانت کو نہیں، نہ لفظاً نہ معنیً، نہ سہواً نہ عمداً۔ ف۸ یہ اُن منکرین کے جواب میں ہے، جو پیمبر اسلام علیہ السلام کو (نعوذ باللہ) مجنون قرار دے رہے تھے۔ صاحب۔ یعنی ساتھی سے مراد رسول اللہ ﷺ کی ذات مبارک ہے۔ لفظ خود اس حقیقت کی طرف اشارہ کر رہا ہے کہ وہ ہر وقت تمہارے ساتھ کے رہنے سہنے والے ہیں، اُن کی ساری زندگی تمہارے سامنے ہے۔ کہیں کوئی بھی شائبہ جنون اُن کی سیرت اقدس کے کسی شعبہ میں پایا جاتا ہے؟ ف۹ (جس میں کسی دھوکے یا اشتباہ کا امکان نہیں) منکرین کے جواب میں گویا قرآن کا استدلال یہ ہوا کہ یہ قرآن جو تمہیں پہنچ رہا ہے، بجنسہ اور لفظ بلفظ کلام الٰہی ہے۔ اللہ سے رسول تک اس کا پہنچانے والا ایک معزز، متدین، پرقوت فرشتہ ہے، اُس کی پیامبری میں کسی خلط کا امکان نہیں، اور فرشتہ سے تم تک منتقل کرنے میں واسطہ رسول کا ہے۔ یہ واسطہ بجائے خود ہر قسم کے شک واشتباہ سے ماوراء ہے۔ عام بندوں تک قرآن پہنچنے کے واسطے یہی دونوں ہیں، فرشتہ اور پیمبر، اور یہ دونوں اعتماد واستناد کے انتہائی نقطہ پر ہیں۔ الۡاُفُقِ الۡمُبِيۡنِ — سے مراد آسمان کا بلند کنارہ ہے — ملاحظہ ہوں سورۂ والنجم کی آیات متعلقہ کے حاشیے۔ وَلَقَدۡ رَاٰهُ۔ محدثین کے ہاں روایت حدیث میں جو شرط لقاء کی ہے، اُسے بعض نکتہ رس فاضلوں نے یہیں سے اخذ کیا ہے۔ ف۱۰ (کہ کچھ پیام پہنچائیں اور کچھ چھپا جائیں) ایک امکانی شبہ کاملیت قرآن میں یہ بھی ہو سکتا تھا۔ اُسے قرآن نے یوں رفع کر دیا۔ بعض محدثین عارفین نے یہ اشارہ یہیں سے اخذ کیا ہے کہ راویٔ حدیث دوسرے تک کلام رسول کا سنانا پہنچانا اپنے اُوپر لازم سمجھے اور اس میں بخل نہ کرے۔ ف۱۱ (کہ ایسی سیدھی سی بات کو چھوڑ کر ادھر اُدھر بھٹک رہے ہو) اُوپر بیان یہ تھا کہ نزول قرآن کے جو دو واسطے ہیں، یعنی ایک فرشتۂ وحی اور دوسرے پیمبر اسلام علیہ السلام، یہ دونوں حد درجہ مضبوط، مستحکم و ناقابل اشتباہ ہیں۔ اب بیان اس کا ہے کہ اپنی اصل اور ماخذ کے لحاظ سے بھی قرآن سرتا سر حق ہی ہے۔ ف۱۲ مطلب یہ کہ اس ہمہ گیر و ہر جہتی دستور العمل کے مخاطب تو سب ہی ہیں۔ البتہ فائدہ اس سے وہی اُٹھا سکتے ہیں، جو خود فائدہ اُٹھانا چاہیں بھی۔ حصول نفع کے لیے قصدِ انتفاع لازمی ہے۔ ذِكۡرٌ لِّلۡعٰلَمِيۡنَ۔ میں پھر ایک بار اس حقیقت کا اعلان ہے کہ اسلام کا پیام عالمگیر ہے۔ یہ کسی قبیلہ کا، قوم کا، یا نسل کا مخصوص ومحدود دین نہیں۔ لِمَنۡ …… يَّسۡتَقِيۡمَ۔ پورا فقرہ بدل ہے للعلمین کا۔ و هو بدل من العلمين (کبیر) ف۱۳ یہاں اس حقیقت کا ایک بار پھر اعادہ کر دیا کہ بندہ کا ارادہ مطلق العنان اور مستقل بالذات نہیں [illegible]

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



ایاتہا ۱۹ ۸۲ سُوْرَةُ الْاِنْفِطَارِ مَكِّيَّةٌ ۸۲ رکوعہا ۱

اس کی اُنیس آیتیں ہیں سورۃ الانفطار مکہ میں نازل ہوئی اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اِذَا السَّمَآءُ انْفَطَرَتْ ﴿۱﴾ وَ اِذَا الْكَوَاكِبُ انْتَثَرَتْ ﴿۲﴾

جب آسمان پھٹ جائے اور جب ستارے جھڑ پڑیں،

وَاِذَا الْبِحَارُ فُجِّرَتْ ﴿۳﴾ وَ اِذَا الْقُبُوْرُ بُعْثِرَتْ ﴿۴﴾ عَلِمَتْ

اور جب سمندر بہ پڑیں ف۱ اور جب قبریں شق کر دی جائیں ف۲ (تو اس وقت) ہر شخص

نَفْسٌ مَّا قَدَّمَتْ وَ اَخَّرَتْ ﴿۵﴾ يٰۤاَيُّهَا الْاِنْسَانُ مَا

اپنے اگلے اور پچھلے اعمال کو جان لے گا اے انسان تجھے (آخر) کس چیز

غَرَّكَ بِرَبِّكَ الْكَرِيْمِ ﴿۶﴾ الَّذِيْ خَلَقَكَ فَسَوّٰىكَ

نے اپنے پروردگار کریم سے متعلق بھول میں ڈال رکھا ہے ف۳ (وہ پروردگار) جس نے تجھے پیدا کیا، پھر تجھے درست کیا

فَعَدَلَكَ ﴿۷﴾ فِيْۤ اَيِّ صُوْرَةٍ مَّا شَآءَ رَكَّبَكَ ﴿۸﴾ كَلَّا

پھر تجھے اعتدال پر بنایا (اور) جس صورت میں بھی چاہا تجھے ترکیب دے دیا ف۴ (تجھے مغرور) ہرگز

بَلْ تُكَذِّبُوْنَ بِالدِّيْنِ ﴿۹﴾ وَ اِنَّ عَلَيْكُمْ لَحٰفِظِيْنَ ﴿۱۰﴾

نہیں (ہونا چاہیے تھا) اصل یہ کہ تم جزاء ہی کو جھٹلاتے ہو ف۵ درآنحالیکہ تمہارے اوپر (ہماری طرف سے)

كِرَامًا كَاتِبِيْنَ ﴿۱۱﴾ يَعْلَمُوْنَ مَا تَفْعَلُوْنَ ﴿۱۲﴾ اِنَّ الْاَبْرَارَ

یاد رکھنے والے معزز لکھنے والے (مقرر) ہیں وہ جانتے ہیں اس کو جو کچھ تم کر رہے ہو ف۶ نیک لوگ

لَفِيْ نَعِيْمٍ ﴿۱۳﴾ وَ اِنَّ الْفُجَّارَ لَفِيْ جَحِيْمٍ ﴿۱۴﴾ يَّصْلَوْنَهَا

بے شک آسائش میں ہوں گے، اور بدکار لوگ بے شک دوزخ میں اس میں داخل ہوں گے

ف۱ (یعنی سب مل کر ایک دل ہو جائیں) یہ تینوں واقعات یعنی آسمان کا پھٹ جانا، ستاروں کا جھڑ پڑنا، سمندروں کا اُبل نکلنا، صور قیامت کے نفخۂ اول کے وقت ہوں گے۔ اور نظام آسمانی و زمینی کے درہم برہم ہونے کے مظہر۔ ف۲ (اور ان کے اندر سے مردے نکل نکل پڑیں) یہ بیان صور قیامت کے نفخۂ ثانی کا ہے ف۳ (جو تو اس کے ادائے حقوق کی ذرا فکر نہیں کرتا) سوال سے مقصود غیرت دلانا ہے کہ ان نعمتوں کا مقتضا تو یہ تھا کہ تو ادائے شکر کرتا۔ چہ جائیکہ تو اس ناشکری پر آمادہ ہو گیا۔ رَبِّكَ الْكَرِيْمِ۔ ایک تو رب خود، اور پھر اس پر کریم کا اضافہ اسی غیرت کی کیفیت میں اور اضافہ کرنے کے لیے ہے۔ جو مالک و مولیٰ ساتھ ساتھ رحیم و شفیق بھی ہو، اس کے بار احسان سے تو سر اور بھی ہرگز ہرگز نہ اُٹھنا چاہیے۔ الْاِنْسَانُ۔ انسان سے مراد اس سیاق میں کافر انسان ہے۔ ف۴ انسان کی خلقت و ترکیب، اور پھر اس کے مختلف و متضاد قوٰی میں ترتیب و تناسب، صفات قدرت و صنعت و حکمت کا بہترین نمونہ ہے۔ اور قرآن مجید نے اس حیثیت سے انہیں بار بار پیش کیا ہے۔ مَا شَآءَ۔ اس میں اشارہ اس طرف ہے کہ انسان کی صورت و سیرت جو کچھ ہے، تمامتر اللہ کے اپنے ارادہ و مشیت کا نتیجہ ہے، باہر سے کوئی قوت اللہ کے ارادہ کو مجبور یا متاثر کرنے والی نہیں۔ اَيِّ صُوْرَةٍ مَّا شَآءَ۔ اَيِّ کے بعد ما تاکید کلام کے لیے ہے۔ ما مزیدة للتوکید (مدارک) ف۵ (اور خوفِ خدا ہو یا احساسِ ذمہ داری یا طلبِ حق، سب اسی عقیدۂ روزِ جزاء سے پیدا ہوتی ہیں) ف۶ یعنی جزاء و سزا نہ صرف واقع ہو کر رہے گی بلکہ اس کے لیے پورے انتظامات اور ایک مکمل نظام ابھی سے موجود ہے۔ اللہ کے فرشتے اعمال کی پوری رپورٹ لکھنے کے لیے مقرر ہیں۔ امین و متدین ایسے کہ حق تعالیٰ انہیں "معزز" کے لقب سے پکارتا ہے۔ اور نظر اُن کی اتنی گہری کہ باریک سے باریک اور خفی سے خفی عمل و محرک عمل بھی اُن سے چھوٹنے نہیں پاتے۔ حٰفِظِيْنَ۔ اس میں اشارہ ہے کہ اُن سے فروگذاشت ممکن نہیں۔ كِرَامًا اس میں اشارہ ہے کہ کوئی امر خلاف دیانت یا خلاف حکم اُن سے صادر ہونا ممکن نہیں۔ يَعْلَمُوْنَ مَا تَفْعَلُوْنَ۔ اس میں اشارہ ہے کہ کوئی عمل، خفی سا خفی بھی ہو، اُن کی نظروں سے مخفی نہیں رہ سکتا۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اصلاح عمل کے لیے ان آیتوں کا مراقبہ بہت مفید ہے۔

ف ۷ (اور ہمیشہ ہمیش اُسی میں رہیں گے) یہ نص ہے دوزخ کے دوام دخلود پر۔ ف ۸ (نہ کہ اور کسی کی) یہ درمیانی وسائط اور اسباب قریبہ کے جو پردے دنیا میں پڑے ہوئے ہیں، یہ سب اُس روز اُٹھ جائیں گے۔ اور اللہ کی براہِ راست حکومت قاہرہ کا مشاہدہ ہر ایک کو ہونے لگے گا — عالمِ اسباب و جہانِ ابتلاء میں تو ان حجابات کی ضرورت و مصلحت تھی، اس لیے یہ سب تھے اُس روز کشفِ حقائق کے وقت اُن کی حاجت ہی کیا رہے گی، اور اس لیے سارے حجابات کثیف ولطیف یکسر برطرف ہو جائیں گے۔ وَمَآ ...... الدِّیْنِ۔ دُہرے دُہرے سوالات عربی اسلوب بلاغت وخطابت کے مطابق، اہمیت خصوصی کے اظہار کے لیے ہیں۔ ف ۱ قرآن مجید، جیسا کہ بار بار گزر چکا ہے، کوئی کتاب محض الٰہیات یا عقائد کی نہیں، بلکہ اخلاق ودیانات کے بھی سارے شعبوں کو اپنے اندر لیے ہوئے ہے۔ یہاں



يَوْمَ الدِّيْنِ ﴿١٥﴾ وَمَا هُمْ عَنْهَا بِغَآئِبِيْنَ ﴿١٦﴾ وَمَآ اَدْرٰىكَ

روز جزاء کو، اور (پھر) اس سے باہر نہ ہوں گے ف ۷ اور آپ کو کیا خبر کہ

مَا يَوْمُ الدِّيْنِ ﴿١٧﴾ ثُمَّ مَآ اَدْرٰىكَ مَا يَوْمُ الدِّيْنِ ﴿١٨﴾ يَوْمَ

روزِ جزاء کیا ہے؟ ہاں آپ کو کیا خبر کہ روزِ جزاء کیا ہے؟ وہ دن وہ ہے

لَا تَمْلِكُ نَفْسٌ لِّنَفْسٍ شَيْـًٔا ۭ وَالْاَمْرُ يَوْمَئِذٍ لِّلّٰهِ ﴿١٩﴾ ع ١٩

کہ کسی کا بس کسی کے لئے کچھ بھی نہ چلے گا اور حکومت اُس روز (تمامتر) اللہ ہی کی ہوگی ف ۸

اٰياتها ٣٦ ٨٣ سُوْرَةُ الْمُطَفِّفِيْنَ مَكِّيَّةٌ ٨٦ ركوعها ١

اس کی چھتیس آیتیں ہیں سورۃ المطففین مکہ میں نازل ہوئی اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

وَيْلٌ لِّلْمُطَفِّفِيْنَ ﴿١﴾ الَّذِيْنَ اِذَا اكْتَالُوْا عَلَى النَّاسِ

بڑی خرابی ہے (ناپ تول میں) کمی کرنے والوں کی، کہ جب لوگوں سے ناپ کر لیں پورا ہی

يَسْتَوْفُوْنَ ﴿٢﴾ وَاِذَا كَالُوْهُمْ اَوْ وَّزَنُوْهُمْ يُخْسِرُوْنَ ﴿٣﴾ اَلَا

لے لیں اور جب انہیں ناپ کر یا تول کر دیں تو گھٹا دیں ف ۱ کیا انہیں

يَظُنُّ اُولٰٓئِكَ اَنَّهُمْ مَّبْعُوْثُوْنَ ﴿٤﴾ لِيَوْمٍ عَظِيْمٍ ﴿٥﴾ يَّوْمَ يَقُوْمُ

اس کا یقین نہیں کہ وہ زندہ اُٹھائے جائیں گے ایک بڑے سخت دن میں، جس دن کہ (تمام) لوگ

النَّاسُ لِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿٦﴾ كَلَّآ اِنَّ كِتٰبَ الْفُجَّارِ لَفِيْ

پروردگار کے روبرو کھڑے ہوں گے ف ۲ ہرگز (ایسا) نہیں (کہ جزا وسزا نہ ہو) بے شک بدکاروں کا نامۂ عمل

سِجِّيْنٍ ﴿٧﴾ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا سِجِّيْنٌ ﴿٨﴾ كِتٰبٌ مَّرْقُوْمٌ ﴿٩﴾ وَيْلٌ

سجین میں رہے گا، اور آپ کو کیا خبر کہ سجین (والا نامۂ عمل) ہے کیا چیز؟ ایک رجسٹر ہے نشان کیا ہوا ف ۳ بڑی خرابی ہے



تعلیم تجارتی اخلاق کی مل رہی ہے — اور قریش ایک زبردست تجارت پیشہ قوم تھے۔ فقہاء نے تصریح کر دی ہے کہ کمی وبیشی عرف عام یا کسی شرط معلوم ومتعارف کی صورت میں جائز ہے۔ عَلَى النَّاسِ۔ علی یہاں مِنْ کے مرادف ہے۔ آیت نے ایسے لوگوں کی بددیانتی کے ساتھ ساتھ ان کی خودغرضی کی طرف بھی اشارہ کر دیا۔ خریداری کے وقت تو خوب ہوشیار اور بڑے چوکس رہتے ہیں، ایک ایک چیز خوب ناپ جوکھ کر کے اور خوب پرکھ کر کر کے لیتے ہیں۔ اور بیچتے وقت اس کے برعکس ہو جاتے ہیں۔ عَلَى النَّاسِ يَسْتَوْفُوْنَ۔ نحو عربی کا قاعدہ ہے کہ جب مفعول کو فعل پر مقدم لاتے ہیں، تو معنی مفعول میں تخصیص وتحدید کے پیدا ہوتے ہیں۔ چنانچہ یہاں بھی یہی مفہوم پیدا ہو گیا ہے کہ جب دوسروں سے لینا ہوتا ہے، جب تو پورا ہی لیتے ہیں۔ و يقدم المفعول على الفعل لافادة الخصوصية اي يستوفون على الناس خاصة فاما انفسهم فيستوفون لها (کشاف) آیت تجارتی اخلاق کی ایک بنیادی اور کلیدی آیت ہے۔ جس سے بیسیوں مسئلے نکل سکتے ہیں اور قرآن مجید کی اُن چند آیتوں میں سے ہے، جس کی مدح وتوصیف مسیحی پادریوں نے بھی کی ہے — ملاحظہ ہو حاشیۂ تفسیر انگریزی۔ المطففين۔ بعض محققین نے تطفیف کو عام ووسیع معنی میں لیا ہے، یعنی کمی اور کوتاہی کو صرف وزن وپیمائش کی چیزوں تک محدود نہیں رکھا ہے۔ بلکہ طاعت وعبادت کی ہر چیز کو اس میں داخل رکھا ہے۔ جیسے کہ چوری صرف مال ہی میں نہیں، ہر شے میں ممکن ہے۔ قال علماء الدين التطفيف في كل شيء في الصلوٰة والوضوء والكيل والميزان قال ابن العربي كما ان السرقة في كل شئ (ابن العربي) ف ۲ (اور اس دن انہیں اپنی ان بے ایمانیوں کا بھی جواب دینا ہوگا) تجارتی دیانت وامانت اور کاروبار میں حسنِ معاملت کے سیاق میں حشر اور اس کی بازپرس کی یاددہانی انہیں اور مؤکد بنانے کے لیے ہے۔ انفرادی اور اجتماعی دونوں تجربے گواہ ہیں کہ فرد وقوم دونوں کو دیانتدار بنانے میں جرمانہ کی سزاؤں اور جیل کی دھمکیوں سے کہیں زیادہ مؤثر وکارگر اندر کا تقویٰ اور خوفِ آخرت ہی ہوتا ہے، اور قرآن حکیم ایسے موقعوں پر اسی حربہ سے کام لیتا ہے۔ يَوْمَ ...... الْعٰلَمِيْنَ۔ ل سے مراد ہے کہ رب العٰلمین کے حکم سے اور اس کی نافذ کی ہوئی سزا وجزاء بھگتنے کے لیے۔ اي لامره وجزائه (مدارک) اي لامره ولجزائه ولحسابه (معالم) یا یہ مراد ہو کہ رب العالمین کی عظمت وتعظیم کے لیے حدیث نبوی میں یہی تفسیر آئی ہے۔ عن ابن عمرؓ سمعت رسول الله ﷺ يقول يوم يقوم الناس لرب العلمين لعظمة الرحمٰن عزوجل (ابن کثیر) ف ۳ (جس میں کسی تغیر و تبدل، ترمیم وتنسیخ کا احتمال ہی نہیں) مطلب یہ ہوا کہ ہر شخص کے اعمال سارے کے سارے منضبط ومحفوظ ہیں۔ سِجِّيْنٍ۔ سجن (قیدخانہ) ہی کے معنی میں ہے، اور حرف ی کی زیادتی معنی میں زیادتی کے اظہار کے لیے ہے۔ زيد لفظة تنبيها على زيادة معناه (راغب) تشریح میں مختلف قول نقل ہوئے ہیں۔ حاصل ولب لباب یہ ہے کہ وہ عالمِ غیب میں کوئی ایسا مقام ہے، جہاں مجرموں، منکروں کے اعمال نامے محفوظ رہتے ہیں۔ مَا سِجِّيْنٌ۔ تقدیر کلام ما کتاب سجين ہے۔ اور حذفِ مضاف قرآن کے اسلوبِ بیان میں بہت عام ہے۔ الْفُجَّارِ۔ فجار سے مراد وہی لوگ ہیں جو غرقِ فجور رہے ہیں اور ایمان وتصدیق تک کی نیکی سے محروم۔

وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴿١٠﴾ الَّذِيْنَ يُكَذِّبُوْنَ بِيَوْمِ الدِّيْنِ ﴿١١﴾ وَمَا
اُس روز جھٹلانے والوں کے لئے جو روز جزاء کو جھٹلا رہے ہیں، اور اُس کو تو
يُكَذِّبُ بِهٖٓ اِلَّا كُلُّ مُعْتَدٍ اَثِيْمٍ ﴿١٢﴾ اِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِ اٰيٰتُنَا قَالَ
بس وہی جھٹلاتا ہے جو حد سے گزرنے والا ہو، گناہوں میں پڑا ہوا ہو (اور) جب اُسے ہماری آیتیں سنائی جاتی ہوں تو کہتا ہو کہ
اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿١٣﴾ كَلَّا بَلْ ۜ رَانَ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ مَّا كَانُوْا
یہ تو اگلوں کے خرافات ہیں ف۴ ہرگز (ایسا) نہیں (کہ جزا وسزا نہ ہو) اصل یہ ہے کہ ان کے دلوں پر ان کے کرتوتوں کا زنگ
يَكْسِبُوْنَ ﴿١٤﴾ كَلَّآ اِنَّهُمْ عَنْ رَّبِّهِمْ يَوْمَئِذٍ لَّمَحْجُوْبُوْنَ ﴿١٥﴾
بیٹھ گیا ہے ف۵ ہرگز (ایسا) نہیں (کہ جزا وسزا نہ ہو) یہ لوگ اس روز اپنے پروردگار (کے دیدار) سے روک دیے جائیں گے
ثُمَّ اِنَّهُمْ لَصَالُوا الْجَحِيْمِ ﴿١٦﴾ ثُمَّ يُقَالُ هٰذَا الَّذِيْ كُنْتُمْ
پھر یہ لوگ دوزخ میں داخل ہوں گے ف۶ پھر کہا جائے گا کہ یہی وہ ہے جسے تم
بِهٖ تُكَذِّبُوْنَ ﴿١٧﴾ كَلَّآ اِنَّ كِتٰبَ الْاَبْرَارِ لَفِيْ عِلِّيِّيْنَ ﴿١٨﴾
جھٹلایا کرتے تھے ہرگز (ایسا) نہیں (کہ جزاء وسزا نہ ہو) بے شک نیک کاروں کا نامۂ عمل علّیّین میں رہے گا،
وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا عِلِّيُّوْنَ ﴿١٩﴾ كِتٰبٌ مَّرْقُوْمٌ ﴿٢٠﴾ يَّشْهَدُهُ
اور آپ کو کیا خبر کہ علّیّین (والا نامۂ عمل) ہے کیا چیز؟ نشان کیا ہوا رجسٹر ہے، جس کو مقرب (فرشتے)
الْمُقَرَّبُوْنَ ﴿٢١﴾ اِنَّ الْاَبْرَارَ لَفِيْ نَعِيْمٍ ﴿٢٢﴾ عَلَى الْاَرَآئِكِ
دیکھتے ہیں ف۷ بے شک نیک کار بڑی راحت میں ہوں گے، مسہریوں پر سے
يَنْظُرُوْنَ ﴿٢٣﴾ تَعْرِفُ فِيْ وُجُوْهِهِمْ نَضْرَةَ النَّعِيْمِ ﴿٢٤﴾ يُسْقَوْنَ
دیکھ رہے ہوں گے ف۸ تو اُن کے چہروں ہی سے راحت کی بشاشت جان لے گا ف۹ اُنہیں پینے کو
مِنْ رَّحِيْقٍ مَّخْتُوْمٍ ﴿٢٥﴾ خِتٰمُهٗ مِسْكٌ ۭ وَفِيْ ذٰلِكَ
شراب خالص ملے گی، جس پر مشک کی مہر ہو گی ف۱۰ ایسی ہی چیز کی



ف۴ یعنی رسول کی تکذیب پر مصر اور دلیر تو وہی لوگ ہیں، جو فسق وفجور کی کثرت وشدت سے اپنی اخلاقی صلاحیتوں کو پہلے ہی برباد کر چکے ہیں۔ قَالَ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ۔ قرآن کے مکذبین ومنکرین میں بھی ایسے بہت سے گزرے ہیں، اور اب بہت سے ایسے ہیں جو اس کی آیتوں اور اُن کے مضامین کو سن کر بول اُٹھتے ہیں کہ یہ بے سند اور بے بنیاد باتیں تو اگلے صحیفوں اور پرانے نوشتوں سے منقول چلی آ رہی ہیں۔ گویا حقانیت قرآن کے خلاف یہ بھی کوئی دلیل ہو سکتی ہے کہ اس کی بیان کی ہوئی بعض روایتیں کسی نہ کسی بگڑی ہوئی شکل میں پہلے ہی بیان ہو چکی ہیں! عجب مسخ شدہ ذہنیت منکرین قرآن کی ہر زمانہ میں رہی ہے۔ قرآن کوئی نئی تعلیم پیش کرے تو یہ کہہ کر اُسے رَد کر دیجیے کہ یہ نئی بات دل کی گڑھی ہوئی ہے، اگر صحیح ومستند ہوتی تو آخر پہلے بھی تو کبھی سننے میں آئی ہوتی! اور قرآن اگر قدیم حقیقتوں کو ان کی اصلی اور غیر محرف شکل میں پیش کرے، تو بس یہ کہہ کر انکار کر دیجیے کہ یہ تو پہلے صحیفوں کی نقل یا سرقہ ہے! ف۵ (جس سے اُن کی استعداد ہی قبول حق کی فاسد ہو گئی ہے اور اسی سے وہ انکار وتکذیب پر براہ عناد تلے رہتے ہیں) آیت میں اشارہ اس طرف ہے کہ آدمی اپنی اصل وسرشت سے متمرد ومنکر نہیں، بلکہ اس کے ارادی واختیاری اعمال ہی اس کے دل کو تاریک اور چشم بصیرت کو بے نور اور قبول حق سے دُور کر دیتے ہیں۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ظلمت قلب جس کا ذکر صوفیہ کے ہاں بکثرت آتا ہے اُس کی سند اسی آیت میں ملتی ہے۔ ف۶ (اور یہ دیدار حق سے محجوبی بجائے خود ایک بہت بڑی سزا ہے، جس کا اندازہ کچھ اُسی دن ہوگا) یہاں محجوبون مقدم ہے، اور داخلۂ جہنم مؤخر، ثم کے تحت میں۔ اس سے عارفوں نے نکتہ یہ پیدا کیا ہے کہ اصل سزا دوزخ نہیں بلکہ دیدار الٰہی سے محرومی ہی ہے، اور دوزخ محض اس کا نتیجہ ہے۔ ثم بعد كونهم محجوبين عن ربهم لداخلون النار (مدارک) آیت سے یہ استنباط بھی کیا گیا ہے کہ مومنین کو رویت باری ہوگی، ورنہ کافروں کے لیے بطور سزا اس نعمت سے محرومی کے کوئی معنٰی نہ تھے۔ قال الزجاج في الأية دليل على ان المؤمنين يرون ربهم والا لا يكون التخصيص مفيدًا (مدارک) فلا يرونه بخلاف المؤمنين (بیضاوی) قال الامام ابو عبدالله الشافعي و في هٰذه الأية دليل على ان المؤمنين يرونه عزوجل يومئذ و هٰذا الذي قاله الامام الشافعي في غاية الحسن و هو استدلال بمفهوم هٰذه الأية كما دل عليه منطوق قوله تعالٰى وجوه يومئذ ناضرة الٰى ربها ناظرة و كما دلت على ذٰلك الاحاديث الصحاح المتواترة (ابن کثیر) ف۷ (ذوق وشوق کے ساتھ) اس سے مقصود مرتبۂ ابرار کے فضل وعظمت کا اظہار ہے۔ مطلب یہ ہوا کہ جس طرح مجرموں اور نافرمانوں کے لیے عذاب وعقاب یقینی ہے، اُسی طرح مطیعوں اور فرمانبرداروں کا اجر وثواب بھی برحق ہے۔ اَلْمُقَرَّبُوْنَ۔ یہاں ملائکہ مقربین مراد ہیں۔ المقربون من الملٰٓئكة (کبیر) و هم الملائكة قال قتادة (ابن کثیر) عِلِّيِّيْنَ۔ سِجِّيْنٌ کے مقابلہ کی چیز ہے، اور کوئی ایسا مقام عالم غیب میں ہے، جو نیک کاروں کے اعمال ناموں کے لیے مخصوص ہے۔ ف۸ (جنت کے عجائب ومناظر) ہو سکتا ہے کہ دیدار جمال الٰہی مراد ہو۔ اور چونکہ يَنْظُرُوْنَ، محجوبون کے مقابلہ میں آیا ہے، اس لیے قرینہ بھی اسی معنٰی کو چاہتا ہے۔ ف۹ (اے مخاطب) مطلب یہ کہ اہل جنت کی مسرتیں نمایاں ہوں گی، اور اُن کے چہروں ہی سے جھلک رہی ہوں گی۔ ف۱۰ یعنی نہایت پاکیزہ، خوش ذائقہ وخوش رائحہ۔ يُسْقَوْنَ۔ کا صیغۂ مجہول اہل جنت کے مرتبہ وعظمت پر دلالت کر رہا ہے۔

ولا یعنی تحصیل کے لائق اور شوق کے قابل یہ نعمتیں ہیں نہ کہ دنیوی نعمتیں۔ اور ان کی تحصیل کا طریق ایمان وطاعت ہیں۔ ذٰلِكَ۔ اشارہ رحیق کی طرف بھی ہوسکتا ہے اور نعیم کی طرف بھی۔ حاصل دونوں کا ایک ہی ہے۔ ای فی الرحیق او النعیم (مدارک) وٓ۱۲ تَسْنِيْمٍ۔ جنت کے ایک چشمہ کا نام ہے۔ مقربین اس میں سے برابر پیتے ہی رہیں گے۔ اور ابرار کو بھی شراب خالص کے ساتھ کوئی جزو اس آب تسنیم کا مرحمت ہوتا رہے گا۔ صوفیہ عارفین نے کہا ہے کہ آبِ تسنیم میں شاید کوئی قوت خاص ہے، جو لذاتِ جسمانی اور غباتِ نفسانی سے چھڑا کر تمامتر شوق حضور وسرور لقاء پیدا کردیتی ہے۔ عوام اہل جنت کو اسی لیے اس میں سے کچھ کچھ بقدر اُن کے تحمل کے عطا ہوتا رہے گا۔ وٓ۱۳ یہ سب ذکر اسی دنیا کا ہو رہا ہے۔ مطلب یہ ہوا کہ اس دنیا میں سامنے اور پیچھے ہر طرح ہر وقت اہل ایمان کی تحقیر واستہزاء کا مشغلہ جو لوگ جاری رکھتے تھے۔ الَّذِيْنَ اَجْرَمُوْا۔ یعنی منکرین ومکذبین — جرم آیت میں قرآن کی متعدد دوسری آیتوں کی طرح، ایمان کے مقابلہ میں ہے۔ المراد من قوله ان اللذين اجرموا اكابر المشركين (كبير) اى اشركوا (معالم) الْمُقَرَّبُوْنَ۔ یہ جنت کے افضل ترین مرتبہ والے ہیں، جن کا ذکر سورۃ الواقعہ (پ۲۷) میں آچکا ہے۔ بعض محققین نے مراد یہ لی ہے کہ جنت میں مقربین تو مشاہدۂ ذات کی لذت میں مستغرق رہیں گے، اور اصحٰب الیمین یا ابرار مشاہدۂ ذات میں بھی رہیں گے اور مشاہدۂ مخلوقات میں بھی۔ فالمقربون لايشربون الامن التسنيم اى لا يشتغلون الا بمطالعة وجهه الكريم واصحاب اليمين يكون شرابهم ممزوجاً فتارة يكون نظرهم اليه و تارةً الى مخلوقاته (كبير) وٓ۱۴ (اور ایسے احمق جو آج کی دم نقد لذتوں کو "کل" کے خیالی وعدوں کے پیچھے چھوڑے ہوئے ہیں!) اسی زمانہ کے نہیں، آج بیسویں صدی کے بھی ابوجہل اور ولید بن مغیرہ اور عاص بن وائل مسلمانوں کو "رجعت پسند" اور "دقیانوسی" اور "تاریک خیال" کے خطابات دے دے کر اپنے دل کا بخار نکال رہے ہیں۔ بعض شاعروں نے اپنی حماقت سے جنت اور اہل جنت پر چوٹیں کی ہیں، آیت کے مضمون سے انہیں بھی ڈرنا چاہیے۔ وٓ۱۵ (انہیں اہل ایمان پر طنز ومسخرہ کا حق ہی کیا تھا) اس میں ان لوگوں کی مزید حماقت کی طرف اشارہ ہے کہ اپنے انجام کی طرف سے تو غافل ہیں، اور اہل ایمان کی فکر میں خواہ مخواہ پڑ گئے ہیں۔ وٓ۱۶ (جہنم میں منکروں اور کافروں کا حال زار) الیوم۔ یعنی آخرت میں، جنت سے۔ فَالْيَوْمَ ...... يَضْحَكُوْنَ۔ ہنستے اس پر ہوں گے کہ یہ لوگ کس درجہ احمق تھے کہ اتنی واقعہ شہادتوں کے باوجود بھی آخرت کی طرف متوجہ نہ ہوئے اور بدستور دنیا پرستی اور مادیت ہی میں غرق رہے۔ وٓ۱۷ (یہاں تک کہ مومنین سے کافروں کا مسخرہ وطنز بھی بغیر انتقام نہ رہا) هَلْ یہاں سوالیہ نہیں مؤکدہ ہے، قد کے معنی میں، جیسا کہ سورۃ الدہر کے بھی بالکل شروع میں آچکا ہے۔



فَلْيَتَنَافَسِ الْمُتَنَافِسُوْنَ ﴿۲۶﴾ وَ مِزَاجُهٗ مِنْ تَسْنِيْمٍ ﴿۲۷﴾ عَيْنًا

حرص کرنا چاہیے حرص کرنے والوں کو وٓ۱۱ اور اُس کی آمیزش تسنیم سے ہوگی وہ چشمہ

يَّشْرَبُ بِهَا الْمُقَرَّبُوْنَ ﴿۲۸﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ اَجْرَمُوْا كَانُوْا مِنَ

جس سے مقرب بندے پئیں گے وٓ۱۲ اور جو لوگ مجرم تھے وہ

الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يَضْحَكُوْنَ ﴿۲۹﴾ وَ اِذَا مَرُّوْا بِهِمْ يَتَغَامَزُوْنَ ﴿۳۰﴾

ایمان والوں پر ہنسا کرتے تھے، اور جب اُن کے سامنے سے گزرتے تھے تو آپس میں آنکھوں سے اشارہ کرتے جاتے تھے،

وَ اِذَا انْقَلَبُوْٓا اِلٰٓى اَهْلِهِمُ انْقَلَبُوْا فَكِهِيْنَ ﴿۳۱﴾ وَ اِذَا رَاَوْهُمْ قَالُوْٓا

اور جب اپنے گھروں کو جاتے تھے تو دل لگیاں کرتے وٓ۱۳ اور جب اُنہیں دیکھتے تو کہا کرتے تھے

اِنَّ هٰٓؤُلَآءِ لَضَآلُّوْنَ ﴿۳۲﴾ وَ مَآ اُرْسِلُوْا عَلَيْهِمْ حٰفِظِيْنَ ﴿۳۳﴾

کہ یہ لوگ کیسے بھٹکے ہوئے ہیں وٓ۱۴ حالانکہ یہ اُن پر نگراں کر کے نہیں بھیجے گئے وٓ۱۵

فَالْيَوْمَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنَ الْكُفَّارِ يَضْحَكُوْنَ ﴿۳۴﴾ عَلَى

سو آج ایمان والے کافروں پر ہنستے ہوں گے، مسہریوں پر

الْاَرَآئِكِ يَنْظُرُوْنَ ﴿۳۵﴾ هَلْ ثُوِّبَ الْكُفَّارُ مَا كَانُوْا يَفْعَلُوْنَ ﴿۳۶﴾ ع ۸

بیٹھے دیکھ رہے ہوں گے وٓ۱۶ واقعی کافروں کو اُن کے کرتوتوں کا بدلہ خوب مل کر رہا وٓ۱۷

اٰیاتها ۲۵ ۸۴ سُوْرَةُ الْاِنْشِقَاقِ مَكِّيَّةٌ ۸۳ رکوعها ۱

اس کی پچیس آیتیں ہیں سورۂ انشقاق مکہ میں نازل ہوئی اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ ﴿۱﴾ وَ اَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَ حُقَّتْ ﴿۲﴾ وَ اِذَا

جب آسمان پھٹ جائے اور اپنے پروردگار کا حکم سن لے وٓ۱ اور وہ اسی لائق ہے اور جب



وٓ۱ (اور مان لے) یہ واقعات قیامت کے نفخۂ ثانی کے وقت کے بیان ہو رہے ہیں:۔ اَذِنَتْ لِرَبِّهَا۔ اذن یا حکم سے مراد پھٹ جانے کا حکم تکوینی ہے۔ انْشَقَّتْ۔ انفطار۔ اور انشقاق اور اسی قسم کے دوسرے الفاظ سے قدیم اہل تفسیر نے یہ نکالا ہے کہ اجرام علوی میں خرق والتیام کی قابلیت موجود ہے۔ اور عجب نہیں کہ مزید تحقیقات کے بعد ماہرین فلکیات کو بھی اسی کی تصدیق کرنا پڑے۔

و۲ (جیسے آج بھی ربڑ کھینچ کر بڑھا دی جاتی ہے) وَ حُقَّتْ۔ یعنی آسمان، محکوم و مسخر قدرت ہونے کے باعث ہے ہی ایسا کہ جس امر کی مشیت اُس کے متعلق ہو، اس کا وقوع ضرور ہو کر رہے۔ جاہلی فلاسفۂ یونان و مصر وغیرہ نے آسمان کو مستقل صاحب ارادہ و تصرف ہستی، اور خدا تعالیٰ کی محکومیت سے آزاد و خود مختار سمجھا ہے۔ آیت ان خرافات کی بھی تردید کر رہی ہے۔ و۳ مَا فِيْهَا کے عموم میں ہر وہ چیز داخل ہے جو بطن زمین کے اندر ہے، مُردوں کے جسم، خزانے وغیرہا۔ اَذِنَتْ۔ حُقَّتْ۔ دونوں پر حاشیے ابھی گزر چکے۔ فرق صرف یہ ہے کہ وہاں ان کا تعلق آسمان سے تھا، اس آیت میں زمین سے ہے۔ — مقصود دونوں جگہ یہ ہے کہ جس حاکم علی الاطلاق کی اطاعت سے آسمان و زمین تک کو مفر نہیں، انسان اس کے احکام تشریعی سے انکار کی جرأت کر رہا ہے! و۴ مطلب یہ ہوا کہ ہر انسان مرتے دم تک کسی نہ کسی شغل میں، اچھا ہو یا برا، بہر حال لگا ہی رہتا ہے۔ كَادِحٌ۔ كَدْحًا۔ کدح کے معنی سعی و جہد کے ہیں۔ الكدح سعي الانسان وجهده في الامر (معالم) جب مشقت و تعب انسان کے لیے زندگی میں بہر صورت ناگزیر ہے، جب تو یہ بات اور زیادہ دیکھ لینے کی ہے کہ انسان خیر یا شر کس قسم کا کسب اعمال کر رہا ہے۔ يٰۤاَيُّهَا الْاِنْسَانُ۔ خطاب جنس انسانی سے ہے۔ و۵ (کہ میں تو خوب سستا چھوٹ آیا) حِسَابًا يَّسِيْرًا۔ حساب کی آسانی کی ایک شکل یہ بھی ہے کہ سرے سے کوئی باز پرس ہی نہ ہو۔ اور محض ضابطہ کی پیشی ہو کر رہ جائے۔ و۶ (جیسا کہ دنیا میں بھی انسان انتہائی مصیبت کے وقت پکارتا ہے) وَ اَمَّا ...... ظَهْرِهٖ۔ ذکر کفار اہل جہنم کا ہو رہا ہے۔ انہیں نامۂ اعمال پشت کی طرف سے بائیں ہاتھ میں دیا جائے گا۔ و۷ (اس کے اقوال، احوال، اعمال سب کو) اور اس وقت جو اُسے فی الفور سزا نہیں ملی، تو اس لیے کہ حکمت الٰہی، اور مشیت مطلق جزاء کا ایک وقت خاص مقرر کر چکی تھی۔ اِنَّهٗ ...... مَسْرُوْرًا۔ یہ دنیا میں اس طرح مگن اور سرمست تھا کہ آخرت کی طرف سے بالکل بے پروا و غافل ہی ہو گیا تھا۔ و۸ یعنی بدر کامل بن جائے۔ فَلَاۤ اُقْسِمُ۔ جن چیزوں کی قسمیں آگے آ رہی ہیں، یہ سب زبان حال سے گواہی دے رہی ہیں وقوع آخرت پر — اقسام قرآنی کے لیے ملاحظہ ہو سورۃ الفجر (پ۳۰) کا ضمیمہ۔ بِالشَّفَقِ۔ جس طرح شفق سے رات کا آغاز ہوتا ہے، موت سے عالم آخرت کی ابتداء ہوتی ہے۔ وَ الَّيْلِ۔ جس طرح دن کے بعد رات میں ایک نئی حیات نومی کا تجربہ ہوتا ہے، حیات ناسوتی کے بعد ایک نئی حیات برزخی ملتی ہے۔ وَ مَا وَسَقَ۔ اس کے عموم میں وہ سارے جاندار بھی آ جاتے ہیں، جو رات کو آرام لینے کے لیے اپنے اپنے ٹھکانے پہنچ جاتے ہیں۔ وَ الْقَمَرِ اِذَا اتَّسَقَ۔ چاند کہاں تو غائب ہوتا ہے، اور کہاں پھر بدر کامل بن کر نمودار ہوتا ہے۔ فنائے عالم کے بعد اسی طرح ایک کامل حیات اُخروی نصیب میں آئے گی۔ و۹ (اور ایک حالت پر قائم و دائم رہنا ہرگز نہیں ہے) عَنْ طَبَقٍ۔ عَنْ یہاں بعد کے مرادف ہے۔ حالًا بعد حالٍ (معالم، عن ابن عباس رضی اللہ عنہما) و عن للمجاوزة و قال غير واحدٍ هي بمعنى بعد و المجاوزة والبعدية متقاربان (روح) آیت میں یہ بتایا ہے کہ انسان ایسی مخلوق نہیں، جسے شروع سے آخر تک ایک حالت پر جامد رکھا جائے۔ سارا نظام عالم گواہ ہے کہ انسان ایک ترقی پذیر مخلوق بنایا گیا ہے۔ ابھی زندہ تھا ابھی مردہ ہو جائے گا۔ ابھی مردہ سے پھر زندہ کر دیا جائے گا۔ صحیح بخاری کی ایک روایت میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے یہ آیا ہے کہ یہ خطاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اُمت کے لیے مخصوص ہے۔ یہ مان لینے کے بعد آیت سے مراد مراتب قرب میں ترقی ہو گی۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہی شان وارثِ رسول عارف کی مراتب و احوال میں ہوتی ہے۔



الْاَرْضُ مُدَّتْ ۳ وَ اَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَ تَخَلَّتْ ۴ وَ اَذِنَتْ

زمین کھینچ (کر بڑھا) دی جائے و۲ اور اپنے اندر کی چیزوں کو نکال پھینکے اور خالی ہو جائے، اور اپنے پروردگار کا حکم

لِرَبِّهَا وَ حُقَّتْ ۵ يٰۤاَيُّهَا الْاِنْسَانُ اِنَّكَ كَادِحٌ اِلٰى رَبِّكَ

سن لے، اور وہ اسی لائق ہے و۳ اے انسان تو کام میں جتا رہتا ہے اپنے پروردگار کے پاس

كَدْحًا فَمُلٰقِيْهِ ۶ فَاَمَّا مَنْ اُوْتِيَ كِتٰبَهٗ بِيَمِيْنِهٖ ۷

پہنچنے تک پھر اُس سے جا ملے گا و۴ تو جس کسی کا نامۂ عمل اُس کے داہنے ہاتھ میں ملے گا،

فَسَوْفَ يُحَاسَبُ حِسَابًا يَّسِيْرًا ۸ وَّ يَنْقَلِبُ اِلٰۤى اَهْلِهٖ

سو اُس سے آسان حساب لیا جائے گا اور وہ اپنے والوں کے پاس خوش خوش

مَسْرُوْرًا ۹ وَ اَمَّا مَنْ اُوْتِيَ كِتٰبَهٗ وَرَآءَ ظَهْرِهٖ ۱۰ فَسَوْفَ

لوٹ کر آئے گا و۵ اور جس کسی کا نامۂ عمل اُس کی پیٹھ کے پیچھے سے ملے گا سو وہ

يَدْعُوْا ثُبُوْرًا ۱۱ وَّ يَصْلٰى سَعِيْرًا ۱۲ اِنَّهٗ كَانَ فِيْۤ اَهْلِهٖ

موت کو پکارے گا و۶ اور جہنم میں پڑے گا وہ اپنے والوں میں خوش خوش

مَسْرُوْرًا ۱۳ اِنَّهٗ ظَنَّ اَنْ لَّنْ يَّحُوْرَ ۱۴ بَلٰۤى ۚ اِنَّ رَبَّهٗ

رہا کرتا تھا اُس نے خیال کر رکھا تھا کہ اُسے لوٹنا نہیں ہے، ضرور ہے، اُس کا پروردگار

كَانَ بِهٖ بَصِيْرًا ۱۵ فَلَاۤ اُقْسِمُ بِالشَّفَقِ ۱۶ وَ الَّيْلِ وَ مَا

اُسے خوب دیکھتا رہتا تھا و۷ میں قسم کھاتا ہوں شفق کی، اور رات کی اور اُن چیزوں کی جنہیں

وَسَقَ ۱۷ وَ الْقَمَرِ اِذَا اتَّسَقَ ۱۸ لَتَرْكَبُنَّ طَبَقًا عَنْ

وہ سمیٹ لیتی ہے، اور چاند کی جب وہ پورا ہو جائے و۸ کہ تم کو ضرور ایک حالت کے بعد دوسری حالت پر

طَبَقٍ ۱۹ فَمَا لَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۲۰ وَ اِذَا قُرِئَ عَلَيْهِمُ

پہنچنا ہے، و۹ سو انہیں کیا ہوا کہ ایمان نہیں لاتے اور جب اُن کے سامنے قرآن

الْقُرْاٰنُ لَا يَسْجُدُوْنَ ﴿۲۱﴾ بَلِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا يُكَذِّبُوْنَ ﴿۲۲﴾

پڑھا جاتا ہے تو جھکتے نہیں ف۱۰ بلکہ یہ کافر اُلٹی تکذیب کرتے ہیں

وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا يُوْعُوْنَ ﴿۲۳﴾ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ﴿۲۴﴾ اِلَّا

اور اللہ کو خوب معلوم ہے جو کچھ یہ لوگ جمع کر رہے ہیں، سو آپ انہیں ایک عذاب دردناک کی خبر دے دیجیے، البتہ

الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَهُمْ اَجْرٌ غَيْرُ مَمْنُوْنٍ ﴿۲۵﴾

جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے اچھے عمل کیے ان کے لیے تو ایسا اجر ہے جو کبھی موقوف ہونے والا نہیں ف۱۱

السجدة ۱۳ — ع ۹

## اٰیاتها ۲۲ — ۸۵ سُوْرَةُ الْبُرُوْجِ مَكِّيَّةٌ ۲۷ — رکوعها ۱

اس کی بائیس آیتیں ہیں — سورۂ بروج مکہ میں نازل ہوئی — اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الْبُرُوْجِ ﴿۱﴾ وَالْيَوْمِ الْمَوْعُوْدِ ﴿۲﴾ وَشَاهِدٍ

قسم ہے برجوں والے آسمان کی اور وعدہ کئے ہوئے دن کی ف۱ اور حاضر ہونے والے (دن) کی

وَّمَشْهُوْدٍ ﴿۳﴾ قُتِلَ اَصْحٰبُ الْاُخْدُوْدِ ﴿۴﴾ النَّارِ ذَاتِ

اور جس میں حاضری ہو ف۲ غارت ہوئے خندق والے، ایندھن کی

الْوَقُوْدِ ﴿۵﴾ اِذْ هُمْ عَلَيْهَا قُعُوْدٌ ﴿۶﴾ وَّهُمْ عَلٰى مَا يَفْعَلُوْنَ

آگ والے جس وقت وہ لوگ اُس (آگ) کے پاس بیٹھے ہوئے تھے، اور اپنے اس کرتوت کو دیکھ رہے تھے

بِالْمُؤْمِنِيْنَ شُهُوْدٌ ﴿۷﴾ وَمَا نَقَمُوْا مِنْهُمْ اِلَّآ اَنْ يُّؤْمِنُوْا

جو وہ ایمان والوں کے ساتھ کر رہے تھے ف۳ اور انہوں نے ان (ایمان والوں) میں اور کیا عیب پایا تھا بجز اس کے کہ وہ

بِاللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَمِيْدِ ﴿۸﴾ الَّذِيْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ

اللہ پر ایمان لے آئے تھے جو زبردست ہے سزاوار حمد ہے اُسی کی سلطنت ہے آسمانوں



ف۱۰ (اللہ کے آگے کمال شقاوت سے) لَا يَسْجُدُوْنَ۔ سجدہ۔ یہاں اصطلاحی معنی میں نہیں، انقیاد و کمال تعظیم کے لغوی معنی میں ہے۔ فَمَا لَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ۔ اپنی بصیرت پر ایسے غفلت کے پردے انہوں نے ڈال رکھے ہیں کہ مشاہداتِ فطرت سے ذرا سبق ایمان کا نہیں لیتے۔ وَاِذَا...... يَسْجُدُوْنَ۔ اور اس سے بھی بڑھ کر کمال شقاوت یہ ہے کہ قرآن جو ان غفلت کے پردوں کو اُٹھاتا جاتا ہے، اور اسی لیے ہے، اس سے بھی ہدایت کا اثر نہیں قبول کرتے۔ فقہاء نے آیت سے سجدۂ تلاوت کا وجوب نکالا ہے۔ يستدل به على وجوب سجدة التلاوة للذم لتارك السجود عند سماع التلاوة (جصاص) ف۱۱ اور یہی معنی ہیں جنت اور اہل جنت کے دوام و خلود کے۔ بِمَا يُوْعُوْنَ۔ یعنی اعمال کفریہ کا ذخیرہ حق سے دشمنی، رسول حق سے بغض و عناد، وغیرہا۔ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ۔ ان کافروں کی سعی ناحق بھی رائیگاں نہ جائے گی۔ ایک ایک چیز کا بدلہ مل کر رہے گا۔ ف۱ یعنی قیامت کے دن کی۔ الْبُرُوْجِ۔ بروج۔ سے مراد ستارے ہیں جن کی منزلیں مقرر رہتی ہیں۔ الواحد برج و به سمى بروج النجوم لمنازلها المختصة بها (راغب) و قال مجاهد والحسن و عكرمة و قتادة هو النجوم (روح) ف۲ حدیث صحیح میں آیا ہے کہ شاهد یوم جمعہ ہے، یہ شاید اس لیے کہ ہر ہفتہ یہ مسلمانوں پر آتا رہتا ہے، اور مسلمان اس کے لیے کہیں باہر نکل کر نہیں جاتے۔ اور مشہود یوم عرفات ہے کہ اُس روز دنیا کے مسلمان اپنے اپنے مقام سے سفر کر کے وہاں جمع ہوتے ہیں۔ و اخرج الترمذی و جماعة عن ابى هريرة مرفوعًا الشاهد يوم الجمعة والمشهود يوم العرفة و روى ذلك عن ابى مالك الاشعرى وجبير بن مطعم مرفوعًا ايضًا و اخرجه جماعة عن علىؓ وغيره عن الصحابة والتابعين (روح) شَاهِدٍ۔ مَشْهُوْدٍ دونوں کا صیغۂ نکرہ میں ہونا اُن کے اظہارِ تعظیم کے لیے ہے، و تنكير الوصفين للتعظيم (روح) بعض محققین نے یہ بھی کہا ہے کہ شَاهِدٍ وَّمَشْهُوْدٍ دونوں کا مفہوم عموم کامل رکھتا ہے۔ ہر حاضر ہونے والا، ہر دیکھنے والا شاہد ہے اور جو دکھلایا جائے اور جو حاضر کیا جائے، مشہود ہے۔ ف۳ آیت میں ایک خاص واقعہ کی تلمیح ہے۔ ۵۲۳ء میں یمن کا بادشاہ ایک ظالم یہودی ذونواس نامی حمیری خاندان کا تھا۔ مذہب حق اُس وقت نصرانیت تھا۔ حضرت مسیح علیہ السلام کی صحیح تعلیمات کے مطابق۔ نصرانیوں پر اُس نے شدید ظلم توڑنے شروع کیے۔ یہاں تک کہ آگ کی ایک بڑی بھٹی بنا کر اُس میں انہیں جھونکا۔ اور ہزارہا کی تعداد میں انہیں بھون ڈالا۔ روم کے تخت پر اُس وقت شہنشاہ جسٹینین فرمانروائی کر رہا تھا۔ اُس کی تحریک اور ایما سے حبشہ کے مسیحی بادشاہ (نجاشی) نے یمن پر حملہ کر کے بالآخر اس پر اپنا قبضہ کر لیا۔ تاریخی حیثیت سے یہ خود تو اس کی تعدی خاص اہمیت رکھتی ہے، اور قرآن کی اس تلمیح میں خود اس کی اہمیت کی تصدیق موجود ہے۔ اَصْحٰبُ الْاُخْدُوْدِ۔ وہی آتشیں خندق بنا کر اس میں مومنین کو جھونکنے والے ظالم ہیں۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.con

وٓ۴ (اور اس لیے ظالموں کاظلم وستم اور مظلوموں کی مظلومیت وبے کسی دونوں اُس پر خوب روشن ہیں) وَمَا ...... الْحَمِیْدِ۔ یہ اس کی تصریح ہے کہ یہ جنگ کوئی ملکی یا سیاسی آویزش نہ تھی۔ خالص مذہبی و اعتقادی بنیاد پر زیردستوں پر ظلم ہورہے تھے۔ الَّذِیْ ...... شَهِیْدٌ۔ یہ اس کی تصریح ہے، کہ خدائے اسلام، جاہلی مذہبوں یا مشرک فلسفیوں کے خدا کی طرح کوئی ناقص یا محدود علم یا محدود قدرت رکھنے والا خدا نہیں۔ اُس کی قدرت، اس کا علم، اس کے جملہ صفات کامل ولامحدود ہیں— ملاحظہ ہو حاشیۂ تفسیر انگریزی۔ قرآن مجید کے اسلوب بیان کی یہ ایک نمایاں خصوصیت ہے کہ بیان واقعات اور ذکر حکایات کے ضمن میں بھی مسائل کی توضیح اور عقائد کی تصحیح کرتا جاتا ہے، چنانچہ اسی کی ایک نظیر یہ آیت بھی ہے۔ وٓ۵ عَذَابُ جَهَنَّمَ عام ہے۔ جہنم میں عذاب طرح طرح کے ہوں گے۔ جلنے کا عذاب شدید ترین ہے، اُسے تخصیص کے ساتھ بیان کیا۔ اِنَّ الَّذِیْنَ فَتَنُوْا۔ فتنہ یہاں عذاب کے معنی میں ہے۔ و معنی فتنوهم عذبوهم بالنار و احرقوهم (کشاف) وٓ۶ جنت اور جنت کی نعمتوں کو حقیر سمجھنے والے خواہ وہ قدیم صوفیۂ غیر محققین ہوں، یا جدید قسم کے "روشن خیال"، بہرحال اگر ان کا ایمان قرآن پر ہے تو دیکھیں کہ قرآن مجید جنت اور نعمائے جنت کا ذکر کیسے کیسے شوق و رغبت دلانے والے الفاظ میں کرتا رہتا ہے۔ اور کس طرح جنت ہی کو انسانی کوشش کا منتہائے مقصود بتلاتا ہے۔ حقیقی کامیابی صرف اُخروی کامیابی ہے۔ اس کے مقابلہ میں دنیا کی ہر "علمی تحقیق" ہر "سیاسی ترقی" ہر "ملکی فتحمندی"، ہیچ اور بے مایہ۔ جو اہل ایمان آج بھی ظلم وستم کے ہدف ہیں۔ اُن کے لیے بھی آیت سرمایۂ تسکین وتشفی ہے۔ دنیوی تکلیفوں کی پروا بھی بہت زیادہ ہی کیوں کی جائے، پائیدار و حقیقی کامیابی اہل ایمان کا حصہ ہے۔ وٓ۷ خلق وبعث سب اُسی کے ہاتھ میں ہے۔ کوئی دوسرا اس کا شریک نہیں— وہی سب کا پیدا کرنے والا بھی، وہی جلا اُٹھانے والا بھی۔ وہی کڑی گرفت کرنے والا بھی۔ وٓ۸ ان تمام صفات کا اثبات کسی نہ کسی عقیدۂ شرکیہ کی تردید و ابطال کے لیے ہے۔ ذُو الْعَرْشِ۔ یعنی عرش جیسی بزرگ ترین مخلوقات کا خالق و مالک۔ اے صاحبه والمراد مالكه او خالقه و هو اعظم المخلوقات (روح) الْمَجِیْدُ۔ کی ایک قرأت کسرۂ دال کے ساتھ بھی ہے۔ ذو العرش المجید اس صورت میں مجید صفت عرش کی ہوگی۔ اور معنی ہوں گے کہ وہ مالک ہے عرش بزرگ کا۔ و بالجر صفةٌ للعرش و مجد العرش علوهٗ و عظمهٗ (مدارک) وٓ۹ (کوئی اس کا ہاتھ پکڑ لینے والا کوئی اس کے ارادہ میں دخل دینے والا موجود نہیں۔ اس کی قدرت لامحدود، اس کی طاقت لامتناہی ہے) سارے قانون اس کے پابند ہیں، وہ خود کسی قانون سے مقید نہیں— یہ اُن مذاہب جاہلی کی تردید میں ہے، جنھوں نے حق تعالیٰ کی قدرت مطلق وکامل کو بھی کسی نہ کسی قانون کا مطیع قرار دے رکھا ہے۔ مثلاً قانون مکافات عمل یا "کرم" کا۔ وٓ۱۰ (کہ انھوں نے کس کس طرح کفر کیا، اور پھر کس طرح کیفر کردار کو پہنچے) فِرْعَوْنَ اور ثَمُوْدَ دونوں پر حاشیے پہلے گزر چکے ہیں۔ قوم فرعون اور قوم ثمود دونوں مثالیں انتہائی پُرقوت قوموں کی ہیں۔ وٓ۱۱ (کہ وہ اُس کے قبضۂ قدرت وپنجۂ عقوبت سے کسی طرح بچ کر نہیں جا سکتے) بَلِ ...... تَكْذِيْبٍ۔ یہ کفار نابکار، بجائے اس کے کہ ان واقعات و حکایات پر غور کرتے، اور ان سے سبق لیتے، اُلٹے اُن کی تردید وتکذیب ہی میں لگے ہوئے ہیں۔ وٓ۱۲ (جس میں کسی طرح کے تغیر وتبدل کا امکان نہیں، اور وہاں سے وہ نہایت حفاظت کے ساتھ صاحبِ وحی کے پاس پہنچ جاتا ہے)

وَالْاَرْضِ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ شَهِیْدٌ ۹ اِنَّ الَّذِیْنَ
اور زمین کی، اور اللہ ہر چیز سے خوب واقف ہے وٓ۴ بے شک جن لوگوں نے
فَتَنُوا الْمُؤْمِنِیْنَ وَ الْمُؤْمِنٰتِ ثُمَّ لَمْ یَتُوْبُوْا فَلَهُمْ عَذَابُ
ایمان والوں اور ایمان والیوں کو ستایا اور پھر توبہ نہیں کی تو اُن کے لئے جہنم کا
جَهَنَّمَ وَ لَهُمْ عَذَابُ الْحَرِیْقِ ؕ ۱۰ اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا
عذاب ہے اور ان کے لئے جلنے کا عذاب ہے وٓ۵ بے شک جو لوگ ایمان لائے،
وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَهُمْ جَنّٰتٌ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا
اور انہوں نے نیک عمل بھی کئے، اُن کے لئے باغ ہیں جن کے نیچے نہریں
الْاَنْهٰرُ ؕ۬ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْكَبِیْرُ ؕ ۱۱ اِنَّ بَطْشَ رَبِّكَ
جاری ہوں گی، اور یہی بڑی کامیابی ہے وٓ۶ بے شک آپ کے پروردگار کی دارو گیر
لَشَدِیْدٌ ؕ ۱۲ اِنَّهٗ هُوَ یُبْدِئُ وَ یُعِیْدُ ۱۳ وَ هُوَ الْغَفُوْرُ
بڑی سخت ہے وہ وہی تو ہے جو (اول بار) پیدا کرتا ہے اور وہی دوبارہ پیدا کرے گا، وٓ۷ اور وہی بڑا بخشنے والا ہے،
الْوَدُوْدُ ۙ ۱۴ ذُو الْعَرْشِ الْمَجِیْدُ ۙ ۱۵ فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ ؕ ۱۶
بڑا محبت کرنے والا ہے، عرش کا مالک ہے، عظمت والا ہے وٓ۸ وہ جو چاہے سب کچھ کر گزرتا ہے وٓ۹
هَلْ اَتٰىكَ حَدِیْثُ الْجُنُوْدِ ۙ ۱۷ فِرْعَوْنَ وَ ثَمُوْدَ ؕ ۱۸
ہاں کیا آپ کو اُن لشکریوں کا بھی قصہ پہنچا ہے (وہی) فرعون اور ثمود کا وٓ۱۰
بَلِ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا فِیْ تَكْذِیْبٍ ۙ ۱۹ وَّ اللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ
اصل یہ ہے کہ کافر تکذیب میں لگے ہوئے ہیں، اور اللہ انہیں ادھر ادھر سے
مُّحِیْطٌ ۚ ۲۰ بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِیْدٌ ۙ ۲۱ فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ ۲۲ ع
گھیرے ہوئے ہے وٓ۱۱ اصل یہ ہے کہ یہ بزرگی والا قرآن ہے، لوح محفوظ میں (لکھا ہوا) وٓ۱۲

ع ۲۲/۱۰

آیاتها ١٧ ٨٦ سُوْرَةُ الطَّارِقِ مَكِّيَّةٌ ٣٦ رکوعها ١

اس کی سترہ آیتیں ہیں سورۃ الطارق مکہ میں نازل ہوئی اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ ﴿١﴾ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الطَّارِقُ ﴿٢﴾ النَّجْمُ
قسم ہے آسمان اور رات کو نمودار ہونے والی (چیز) کی، اور آپ کو کیا خبر کہ رات کو نمودار ہونے والی چیز کیا ہے؟ وہ روشن
الثَّاقِبُ ﴿٣﴾ اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ ﴿٤﴾ فَلْيَنْظُرِ
ستارہ ہے، کوئی جان ایسی نہیں کہ اُس پر ایک یاد رکھنے والا (فرشتہ) مقرر نہ ہو ف۱ سو انسان کو
الْاِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ ﴿٥﴾ خُلِقَ مِنْ مَّآءٍ دَافِقٍ ﴿٦﴾ يَّخْرُجُ مِنْۢ
دیکھنا چاہیے کہ وہ کس چیز سے پیدا کیا گیا ہے، وہ ایک اُچھلتے پانی سے پیدا کیا گیا ہے، جو
بَيْنِ الصُّلْبِ وَالتَّرَآئِبِ ﴿٧﴾ اِنَّهٗ عَلٰى رَجْعِهٖ لَقَادِرٌ ﴿٨﴾ يَوْمَ
پشت اور پسلیوں کے درمیان سے نکلتا ہے وہ (اللہ) اُس کے دوبارہ پیدا کرنے پر یقیناً قادر ہے ف۲ (سو) جس روز
تُبْلَى السَّرَآئِرُ ﴿٩﴾ فَمَا لَهٗ مِنْ قُوَّةٍ وَّلَا نَاصِرٍ ﴿١٠﴾ وَالسَّمَآءِ
(سب) راز فاش ہو جائیں گے تو انسان کو نہ خود قوت ہوگی اور نہ کوئی (اس کا) مددگار ہوگا ف۳ قسم ہے بارش والے
ذَاتِ الرَّجْعِ ﴿١١﴾ وَالْاَرْضِ ذَاتِ الصَّدْعِ ﴿١٢﴾ اِنَّهٗ لَقَوْلٌ
آسمان کی، اور پھٹ جانے والی زمین کی کہ یہ (قرآن) ایک قول
فَصْلٌ ﴿١٣﴾ وَّمَا هُوَ بِالْهَزْلِ ﴿١٤﴾ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا ﴿١٥﴾
فیصل ہے، ف۴ اور یہ کوئی لغو کلام نہیں ف۵ یہ لوگ طرح طرح کی تدبیریں کر رہے ہیں،
وَّاَكِيْدُ كَيْدًا ﴿١٦﴾ فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ﴿١٧﴾ ع ١٦ ١١
اور میں بھی تدبیر کر رہا ہوں، سو آپ کافروں کو یوں ہی رہنے دیجیے، کچھ روز یوں ہی رہنے دیجیے ف۶

ف۱ (اور اعمال پر محاسبہ یقینی ہے) مطلب یہ معلوم ہوتا ہے کہ جیسے آسمان پر ستارے موجود تو ہر وقت ہیں مگر اُن کا ظہور شب ہی میں ہوتا ہے، اسی طرح اعمال سب کے سب نامۂ اعمال میں محفوظ اس وقت بھی ہیں، مگر اس کا ظہور قیامت میں ہوگا۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) ف۲ (اور اس کو مستبعد سمجھنا خود ایک تمامتر احمقانہ خیال ہے) فَلْيَنْظُرِ الْاِنْسَانُ ...... دَافِقٍ۔ یعنی انسان اپنے آغاز و ابتداء پر غور کیا تو کرے۔ اس مراقبہ سے موت و معاد کی یاد تازہ ہوتی رہے گی۔ ؎ بہ آغاز روکن کہ پایاں ہمین است رَجْعِهٖ۔ ضمیر انسان کی طرف ہے۔ ف۳ یعنی نہ خود اس میں مدافعت کی قوت ہوگی، اور نہ باہر سے کوئی حمایتی ہاتھ آئے گا۔ يَوْمَ تُبْلَى السَّرَآئِرُ۔ یہ وقت وہ ہوگا جب انکشاف حقائق ہر قسم کا واقع ہو کر رہے گا۔ اور اخفاء کسی قسم کا کسی سے ممکن نہ ہوگا۔ ف۴ قولِ فیصل حق اور باطل کے باب میں بھی، اور قولِ فیصل اپنے ثبوت اعجاز کے اعتبار سے بھی— تاکید اور زور کے موقع پر قسمیں کھانا اسلوب عرب میں عام تھا۔ ذَاتِ الصَّدْعِ۔ زمین جو بیج نکلتے وقت شق ہو جاتی ہے، اُس کی طرف اشارہ ہے— مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ جس طرح بارش آسمان سے آتی ہے، اور عمدہ زمین کو فیضیاب کرتی ہے، اس طرح قرآن مجید بھی آسمان ہی سے اُترا ہے، اور جس سینہ میں قبول کی قابلیت ہوگی، اسے مالا مال کر دے گا۔ ف۵ (جیسا کہ یہ احمق فرض کر رہے ہیں) ف۶ (اور نہ ان کی مخالفت سے گھبرائیے، اور نہ اُن کے جلد ہی معذب ہونے کی کوشش کیجیے) اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا۔ یعنی یہ حق کی مخالفت میں ہر طرح کا زور لگا رہے اور ساری ہی چالیں چل رہے ہیں۔ وَاَكِيْدُ كَيْدًا۔ یعنی اُدھر سے خدائی تدبیریں اُن کے انتقام و عقوبت کی ہو رہی ہیں۔ کید پر حاشیے پہلے گزر چکے ہیں۔ حق تعالیٰ کی جانب منسوب ہو کر جب یہ لفظ آتا ہے، تو مراد ہوتی ہے معاندین کی چالوں کو اُلٹ دینے سے۔

آیاتها ١٩ | ٨٧ سُوْرَةُ الْاَعْلٰى مَكِّيَّةٌ ٨ | رکوعها ١

اس کی اُنیس آیتیں ہیں | سورۂ اعلیٰ مکہ میں نازل ہوئی | اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْاَعْلَى ﴿١﴾ الَّذِیْ خَلَقَ فَسَوّٰى ﴿٢﴾

آپ تسبیح کیجیے اپنے عالی شان پروردگار کے نام کی، جس نے خلق کیا، پھر ٹھیک ٹھیک بنایا ف١

وَالَّذِیْ قَدَّرَ فَهَدٰى ﴿٣﴾ وَالَّذِیْٓ اَخْرَجَ الْمَرْعٰى ﴿٤﴾ فَجَعَلَهٗ

اور جس نے انداز دیا پھر راہ بتلائی ف٢ اور جس نے چارہ (زمین سے) نکالا، پھر اُسے

غُثَآءً اَحْوٰى ﴿٥﴾ سَنُقْرِئُكَ فَلَا تَنْسٰٓى ﴿٦﴾ اِلَّا مَا شَآءَ

سیاہ کوڑا کر دیا ف٣ ہم آپ کو (قرآن) پڑھا دیا کریں گے پھر آپ (اُسے) نہ بھولیں گے ہاں البتہ اللہ ہی جو کچھ

اللّٰهُ ؕ اِنَّهٗ يَعْلَمُ الْجَهْرَ وَمَا يَخْفٰى ﴿٧﴾ وَنُيَسِّرُكَ لِلْيُسْرٰى ﴿٨﴾

(بھلا دینا) چاہے ف٤ وہ ہر ظاہر اور ہر مخفی کو جانتا ہے ف٥ اور ہم اس آسان (شریعت) کے لئے آپ کو سہولت ف٦ دے دیں گے،

فَذَكِّرْ اِنْ نَّفَعَتِ الذِّكْرٰى ﴿٩﴾ سَيَذَّكَّرُ مَنْ يَّخْشٰى ﴿١٠﴾

سو آپ نصیحت کرتے رہیے اگر نصیحت کرنا مفید ہوتا ہو ف٧ نصیحت مانتا وہی ہے جو خشیت رکھتا ہے،

وَيَتَجَنَّبُهَا الْاَشْقَى ﴿١١﴾ الَّذِیْ يَصْلَى النَّارَ الْكُبْرٰى ﴿١٢﴾

اور اس سے گریز وہ کرتا ہے جو سخت بدنصیب ہے، جو (آخر) بڑی آگ میں پڑے گا،

ثُمَّ لَا يَمُوْتُ فِيْهَا وَلَا يَحْيٰى ﴿١٣﴾ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ تَزَكّٰى ﴿١٤﴾

پھر اُس میں نہ مر ہی جائے گا نہ جئے گا ف٨ بامراد ہوا وہ جو پاک ہو گیا،

وَذَكَرَ اسْمَ رَبِّهٖ فَصَلّٰى ﴿١٥﴾ بَلْ تُؤْثِرُوْنَ الْحَيٰوةَ

اور اپنے پروردگار کا نام لیتا اور نماز پڑھتا رہا ف٩ اصل یہ ہے کہ تم مقدم دنیوی زندگی کو

ف١ کمالات الٰہی میں سے یہاں دو الگ الگ کمالات کا ذکر ہے۔ پہلا کمال عمل خلاقی کا کہ ایک ایک معدوم کو موجود کر دیا۔ دوسرا کمال عمل صناعی کا، کہ ہر شے کو اس کے ہر ہر جزو میں بالکل ٹھیک ٹھیک اور ہر طرح کے تناسب و موزونیت کے ساتھ بنایا۔ سَبِّحِ……الْاَعْلٰى۔ یہی وہ تسبیح ہے جو سجدۂ نماز کی حالت میں ساری اُمت کے لیے لازمی قرار دے دی گئی۔ ف٢ (ہر جاندار کو اُس کے مناسب اعمال اور ضروری اشیاء کی طرف) یعنی ہر ایک کی طبیعت میں اُن مناسب حال چیزوں کا تقاضا پیدا کر دیا۔ الَّذِیْ قَدَّرَ۔ یعنی مناسب ماحول ہر جاندار کے لیے انداز دے دیا۔ ف٣ پہلے مثالیں حیات حیوانی میں تصرفات کی بیان ہوئیں، اب حیات نباتی میں تصرفات کی بیان ہو رہی ہیں۔ وَالَّذِیْٓ اَخْرَجَ الْمَرْعٰى۔ یہ چارہ کی سبز، خوشنما حالت کی طرف اشارہ ہے۔ ف٤ (اپنی کسی مصلحت سے، سو وہ اس پر بھی قادر ہے) بہر حال اس کلام کا یاد رکھانا ہو تو اور اُس کے کسی جزو کو بھلا دینا ہو تو ہمیشہ وہی قرین حکمت و مطابق مصلحت ہی ہو گا۔ سَنُقْرِئُكَ۔ اشارہ قرآن مجید کی جانب ہے، جو طریق طاعت بتانے ہی کے لیے ہے۔ ف٥ (اور اُس سے کسی چیز کی کوئی بھی مصلحت مخفی نہیں) چنانچہ کسی کلام کا محفوظ رکھنا ہی جب مصلحت ہوتا ہے، حق تعالیٰ اُسے محفوظ رکھتا ہے اور جب اُسے بھلا دینا ہی مصلحت ہوتا ہے تو وہ اُسے بھلا بھی دیتا ہے۔ ف٦ (اور اُس کے تحت میں سہولت حفظ، سہولت فہم، سہولت عمل، سہولت تبلیغ، ہر قسم کی سہولتیں آ گئیں) ف٧ (اور فی نفسہٖ تو وہ نصیحت مفید ہے ہی) فَذَكِّرْ۔ یعنی اسی تسبیح و تقدیس کی نصیحت کرتے رہیے۔ حاصل کلام یہ کہ آپ اپنی بھی تکمیل کیجیے۔ اور دوسروں کو بھی اس کی تبلیغ کیجیے۔ چیز فی نفسہٖ بھی ضروری اور ہم خود آپ کے معاون۔ ف٨ یعنی نہ اس معنی میں مرے گا کہ درد و اذیت کا احساس باطل ہو جائے، اور نہ جئے گا اس معنی میں کہ راحت و لذت کسی قسم کی بھی محسوس کر سکے۔ ف٩ یعنی عقائد و اعمال میں راہ طاعت پر قائم رہا۔ مَنْ تَزَكّٰى۔ یعنی جس نے اپنے کو قرآن اور رسول ﷺ کے ذریعہ سے، عقائد و اخلاق کی ساری خباثتوں سے پاک صاف کر لیا۔ قَدْ اَفْلَحَ۔ فلاح کا مفہوم دنیوی و اُخروی ساری کامیابیوں کا جامع ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہ دو مختصر آیتیں اہل طریق کے اعمال مقصودہ کی جامع ہیں۔

الدُّنْيَا ﴿١٦﴾ وَ الْاٰخِرَةُ خَيْرٌ وَّ اَبْقٰى ﴿١٧﴾ اِنَّ هٰذَا لَفِى

رکھتے ہو، حالانکہ آخرت بدرجہا بہتر اور پائیدار ہے ف۱۰ بے شک یہ (مضمون) اگلے

الصُّحُفِ الْاُوْلٰى ﴿١٨﴾ صُحُفِ اِبْرٰهِيْمَ وَ مُوْسٰى ﴿١٩﴾

صحیفوں میں بھی ہے (یعنی) ابراہیم اور موسٰی کے صحیفوں ف۱۱

ع ۱ / ۱۹ / ۱۲

اٰیاتها ۲۶ — ۸۸ سُوْرَةُ الْغَاشِيَةِ مَكِّيَّةٌ ۶۸ — رکوعها ۱

اس کی چھبیس آیتیں ہیں — سورۃ الغاشیہ مکہ میں نازل ہوئی، — اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

هَلْ اَتٰىكَ حَدِيْثُ الْغَاشِيَةِ ﴿١﴾ وُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ

آپ کو اُس محیط عام واقعہ کی بھی خبر پہنچی ہے؟ ف۱ (بہت سے) چہرے اُس روز

خَاشِعَةٌ ﴿٢﴾ عَامِلَةٌ نَّاصِبَةٌ ﴿٣﴾ تَصْلٰى نَارًا حَامِيَةً ﴿٤﴾

ذلیل ہوں گے، مصیبت جھیلتے ہوں گے، خستہ ہوں گے، جلتی ہوئی آگ میں داخل ہوں گے

تُسْقٰى مِنْ عَيْنٍ اٰنِيَةٍ ﴿٥﴾ لَيْسَ لَهُمْ طَعَامٌ اِلَّا مِنْ

کھولتے ہوئے چشمے سے انہیں پانی پلایا جائے گا، انہیں کوئی کھانا نہ ملے گا، بجز خاردار

ضَرِيْعٍ ﴿٦﴾ لَّا يُسْمِنُ وَ لَا يُغْنِىْ مِنْ جُوْعٍ ﴿٧﴾ وُجُوْهٌ

(درخت) کے، کہ نہ وہ فربہ کرے گا، اور نہ بھوک ہی رفع کرے گا ف۲ (بہت سے) چہرے

يَّوْمَئِذٍ نَّاعِمَةٌ ﴿٨﴾ لِّسَعْيِهَا رَاضِيَةٌ ﴿٩﴾ فِىْ جَنَّةٍ عَالِيَةٍ ﴿١٠﴾

اُس روز بارونق ہوں گے، اپنے کام کی بدولت خوش ہوں گے، بہشت بریں میں ہوں گے،

لَّا تَسْمَعُ فِيْهَا لَاغِيَةً ﴿١١﴾ فِيْهَا عَيْنٌ جَارِيَةٌ ﴿١٢﴾ فِيْهَا سُرُرٌ

اُس میں کوئی لغو بات نہ سنیں گے، اس میں بہتے ہوئے چشمے ہوں گے ف۳ اس میں اونچے اونچے تخت بھی

وقف لازم



ف۱۰ یہاں اہلِ طغیان کی غفلت کا اصل راز بتادیا۔ اور اُن سے کہہ دیا کہ تم جو ہدایت یاب نہیں ہوتے، تو اس کی اصل بنیاد یہ ہے کہ آخرت کی تمہارے اندر کوئی طلب ہی نہیں، تم سارے عظیم الشان نظام کائنات کے چھوڑے ہوئے اپنی سطحیت وحمق سے اُس کے صرف ایک اقل قلیل جز یعنی اسی ناسوتی، مادی زندگی کو سب کچھ سمجھے ہوئے ہو! ف۱۱ صحفِ موسٰی سے مراد حضرت موسٰی علیہ السلام پر نازل شدہ اصلی صحیفے ہیں۔ یعنی یہ جزاء وسزا اُخروی کا مضمون کچھ آج کا نو پیدا نہیں، حضرات انبیاء کے ذریعہ سے جو تعلیمات الٰہی دنیا کو پہنچی ہیں، یہ اُس کا جز وہمیشہ رہا ہے۔ صُحُفِ اِبْرٰهِيْمَ۔ ابراہیمی نوشتے بھی آج اسی طرح گم ہیں، جس طرح اور بہت سے انبیاء کے صحیفے۔ البتہ ۱۸۹۲ء میں، ام۔آر جیمس نے یونانی زبان سے ایک قدیم ''صحیفۂ ابراہیمی'' کا ترجمہ کیمبرج سے شائع کیا تھا، اور پھر اور بھی یورپی زبانوں میں اُس کے ایڈیشن نکلے تھے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ وَمُوْسٰى۔ صحف موسٰی سے مراد وہی اصل صحیفے ہو سکتے ہیں جو خود حضرت موسٰی پر نازل ہوئے تھے۔ موجودہ بائبل کے ابتدائی پانچ صحیفے انہیں صحف موسٰی کی محرف یادگاریں ہیں۔ ف۱ سورۃ کی ابتداء سوالیہ جملہ سے خطبات عرب کے عین اسلوب بیان کے مطابق ہے اس طرزِ خطاب سے مقصود سامعین کے دل میں مزید اشتیاق وجستجو پیدا کرنا، نیز موضوع خطاب کی اہمیت جتلانا ہے۔ الْغَاشِيَةِ۔ قیامت کے ناموں میں سے ایک نام ہے۔ وہ دن صحیح معنی میں غاشیہ ہی ہوگا کہ اس کا اثر تمام عالم کو محیط ہوگا، اور کوئی چیز بھی اُس سے باہر نہ رہے گی۔ ف۲ (کہ یہی دو مقصد غذا کے ہو سکتے ہیں) لَيْسَ ...... ضَرِيْعٍ۔ طعام کا حصر آیت میں حصر اضافی ہے۔ مقصود صرف ایسی غذاؤں کی نفی ہے، جو جزو بدن بن سکیں، کھانے کے لائق ہوں، معدہ وطبیعت کے لیے قابل قبول ہو کر بھوک کی تکلیف دُور کر سکیں۔ عَامِلَةٌ نَّاصِبَةٌ۔ لفظی معنی ہیں ''بڑے محنت اُٹھانے والے، بہت خستہ ہونے والے''۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما صحابی سے اس کے معنی نساک اہل کتاب مروی ہیں، یعنی اہل کتاب میں سے بڑی بڑی ریاضتیں کرنے والے۔ هؤلاء النساک من اليهود و النصارٰى كما اخرجه ابن ابى حاتم عن ابن عباس (روح) اور انہیں ابن عباس رضی اللہ عنہما صحابی سے متعلق صحیح بخاری میں یہ مذکور ہے کہ آپ ان الفاظ سے نصاریٰ مراد لیتے ہیں۔ و قال البخارى قال ابن عباس عاملة ناصبة النصارٰى (ابن کثیر) بعض نے وسعت دے کر کل اہلِ باطل واہلِ ضلال کے عابدوں اور مرتاضوں کو اس میں شامل کر لیا ہے۔ قال عطاء عن ابن عباس يعنى الذين عملوا و نصبوا فى الدنيا علٰى غير دين الاسلام من عبدة الاوثان و كفار اهل الكتاب مثل الرهبان و غيرهم (ابن کثیر) قيل هم اصحاب الصوامع من اليهود والنصارٰى و عبدة الاوثان والمجوس والمعنٰى انها خشعت لله و عملت و نصبت فى اعمالهم من الصوم الدائب والتهجد الواصب (کبیر) و يشمل غيرهم مما شاكلهم من نُسّاک اهل الضلال (روح) والاٰية فى القسّيسين و عباد الاوثان و كل مجتهد فى كفره (بحر) اگر مزید توسع سے کام لیا جائے تو آجکل کے بڑے بڑے صناع اور انجینئر اور دوسرے ماہرین فن، جو دن رات کامل آخرت فراموشی کے ساتھ، اپنی اپنی صنعتوں، حرفتوں اور ہنرمندیوں میں منہمک ومستغرق رہتے ہیں، سب اسی وعید کے تحت میں آجاتے ہیں۔ ف۳ لَا ...... لَاغِيَةً۔ ماحول کے انتہائی خوشگوار ودلپذیر ہونے کا بیان ہے کہ اہل جنت کے کان میں بھنک تک کسی ایسی آواز کی نہ پڑے گی، جو طبعی یا عقلی یا کسی اور حیثیت سے گراں گزرے۔ عَيْنٌ۔ صورۃً مفرد ہے، معنیً جمع ہے، یعنی اسم جنس۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



مَّرْفُوْعَةٌ ۙ﴿۱۳﴾ وَّ اَكْوَابٌ مَّوْضُوْعَةٌ ۙ﴿۱۴﴾ وَّ نَمَارِقُ

(بچھے ہوئے) ہیں، اور آبخورے ہیں سامنے چنے ہوئے، اور گدے ہیں

مَصْفُوْفَةٌ ۙ﴿۱۵﴾ وَّ زَرَابِيُّ مَبْثُوْثَةٌ ؕ﴿۱۶﴾ اَفَلَا يَنْظُرُوْنَ اِلَى

برابر سے لگے ہوئے، اور قالین ہیں (سب طرف) پھیلے ہوئے ف۴ یہ لوگ کیا اُونٹ پر نظر نہیں

الْاِبِلِ كَيْفَ خُلِقَتْ ۫﴿۱۷﴾ وَ اِلَى السَّمَآءِ كَيْفَ رُفِعَتْ ۫﴿۱۸﴾

کرتے کہ وہ کیسی (عجیب) طرح پیدا کیا گیا ہے، اور آسمان پر کہ کیسی (عجیب) طرح بلند کیا گیا ہے،

وَ اِلَى الْجِبَالِ كَيْفَ نُصِبَتْ ۫﴿۱۹﴾ وَ اِلَى الْاَرْضِ كَيْفَ

اور پہاڑوں پر کہ کیسی (عجیب) طرح کھڑے کیے گئے ہیں، اور زمین پر کہ کیسی (عجیب) طرح

سُطِحَتْ ۫﴿۲۰﴾ فَذَكِّرْ ۗ اِنَّمَا اَنْتَ مُذَكِّرٌ ؕ﴿۲۱﴾ لَسْتَ عَلَيْهِمْ

بچھائی گئی ہے؟ ف۵ تو آپ نصیحت کر دیا کیجئے، آپ تو صرف نصیحت ہی کرنے والے ہیں، آپ اُن پر کچھ

بِمُصَيْطِرٍ ۙ﴿۲۲﴾ اِلَّا مَنْ تَوَلّٰى وَ كَفَرَ ۙ﴿۲۳﴾ فَيُعَذِّبُهُ اللّٰهُ الْعَذَابَ

مسلط تو ہیں نہیں ف۶ ہاں البتہ جو روگردانی کرے گا اور کفر کرے گا، تو اللہ اُس کو بڑی ہی سزا

الْاَكْبَرَ ؕ﴿۲۴﴾ اِنَّ اِلَيْنَآ اِيَابَهُمْ ۙ﴿۲۵﴾ ثُمَّ اِنَّ عَلَيْنَا حِسَابَهُمْ ﴿۲۶﴾ ع

دے گا بے شک اُن کا آنا ہمارے ہی پاس ہوگا، پھر ہمارا ہی کام اُن سے حساب لینا ہوگا ف۷

آیاتها ۳۰ | ۸۹ سُوْرَةُ الْفَجْرِ مَكِّيَّةٌ ۱۰ | رکوعها ۱

اس کی تیس آیتیں ہیں | سورۃ الفجر مکہ میں نازل ہوئی | اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

وَالْفَجْرِ ۙ﴿۱﴾ وَلَيَالٍ عَشْرٍ ۙ﴿۲﴾ وَّالشَّفْعِ وَالْوَتْرِ ۙ﴿۳﴾ وَالَّيْلِ اِذَا

قسم ہے فجر کی، اور دس (متبرک) راتوں کی، اور جفت کی اور طاق کی، اور رات کی جب وہ

ف۴ غرض یہ کہ مادّی سامان راحت ہر قسم کا اور انتہائی ترتیب و سلیقہ کے ساتھ چنا ہوا موجود ملے گا۔ ف۵ (اور وہ سب اس صنعت گری پر نظر کر کے قدرت الٰہی و صنعت الٰہی پر استدلال نہیں کرتے؟) الْاِبِل، السَّمَآء، الْجِبَال، الْاَرْض ان چار چیزوں کی تخصیص و تصریح اس لیے کہ مخاطب اوّل عرب تھے، اور عرب کا سابقہ انہیں چاروں سے ہر وقت رہتا تھا، صحرا میں پھرتے پھراتے رہتے تو ساتھ اونٹ ہوتے تھے، اور اطراف میں پہاڑ، اُوپر نظر اُٹھائی تو آسمان، نظر نیچی کی تو زمین — ان کے سامنے بحر اوقیانوس اور دریائے گنگا کا نام لینے کے کوئی معنٰی ہی نہ تھے۔ آیت میں ضمناً یہ بھی آ گیا کہ نہ آسمان، نہ زمین، نہ پہاڑ، نہ جانور کوئی بھی شائبۂ معبودیت و الوہیت اپنے اندر نہیں رکھتا۔ جیسا کہ مشرک قوموں نے سمجھ رکھا ہے، بلکہ یہ سب تمام تر مصنوع و مخلوق ہیں، اور خود وجود صانع عالم پر ایک دلیل۔ الْاِبِل۔ اُونٹ کا وجود راجپوتانہ، سندھ، بلوچستان، صوبہ سرحدی، منگولیا مشرقی ترکستان، ایشیائے کوچک، عراق، شام، فلسطین، مصر، طرابلس، مراقش وغیرہ افریقہ اور ایشیاء کے اکثر علاقوں میں جیسی نعمت ہے، اور عرب کے سارے علاقوں میں جو غیر معمولی نعمت کی حیثیت رکھتا ہے، وہ ہر صاحب خبر پر روشن ہے۔ ف۶ (اس لیے آپ کو زیادہ فکر، تردد و تعب میں پڑنے کی ضرورت نہیں) ف۷ اِیَاب اور حِسَاب۔ مراجعت اور حساب کتاب اور جزاء و سزا، سب کا تعلق صرف ذات باری سے ہے۔ نہ کوئی شافع مطلق ہے، نہ مختار کل — یہ ضرب مسیحی عقیدۂ شفاعت مطلق پر تو کھلی ہوئی ہے، اور ضمناً دوسرے اہل باطل پر بھی۔

يَسِرِ ﴿٤﴾ هَلۡ فِیۡ ذٰلِکَ قَسَمٌ لِّذِیۡ حِجۡرٍ ﴿٥﴾ اَلَمۡ تَرَ کَیۡفَ فَعَلَ

چلنے لگے ف۱ یقیناً اس میں قسم ہے صاحب فہم کے لئے ف۲ کیا آپ کو خبر نہیں کہ آپ کے پروردگار نے کیا معاملہ

رَبُّکَ بِعَادٍ ﴿٦﴾ اِرَمَ ذَاتِ الۡعِمَادِ ﴿٧﴾ الَّتِیۡ لَمۡ یُخۡلَقۡ مِثۡلُهَا فِی

قوم عاد کے ساتھ کیا، یعنی قوم ارم ستون جیسے قد والی، جس کا مثل شہروں میں پیدا

الۡبِلَادِ ﴿٨﴾ وَ ثَمُوۡدَ الَّذِیۡنَ جَابُوا الصَّخۡرَ بِالۡوَادِ ﴿٩﴾ وَ فِرۡعَوۡنَ

نہیں کیا گیا ف۳ اور قوم ثمود کے ساتھ (کیا کیا) جو وادیوں میں پتھروں کو تراشتے تھے ف۴ اور فرعون

ذِی الۡاَوۡتَادِ ﴿١٠﴾ الَّذِیۡنَ طَغَوۡا فِی الۡبِلَادِ ﴿١١﴾ فَاَکۡثَرُوۡا فِیۡهَا

میخوں والے کے ساتھ (کیا کیا) ف۵ جن (سب) نے شہروں میں سر اُٹھا رکھا تھا، اور اُن میں بہت ابتری

الۡفَسَادَ ﴿١٢﴾ فَصَبَّ عَلَیۡهِمۡ رَبُّکَ سَوۡطَ عَذَابٍ ﴿١٣﴾ اِنَّ

پھیلا دی تھی، سو آپ کے پروردگار نے اُن پر عذاب کا کوڑا برسایا ف۶ بے شک

رَبَّکَ لَبِالۡمِرۡصَادِ ﴿١٤﴾ فَاَمَّا الۡاِنۡسَانُ اِذَا مَا ابۡتَلٰىهُ رَبُّهٗ

آپ کا پروردگار تاک میں ہے ف۷ لیکن انسان! اُسے اُس کا پروردگار جب آزماتا ہے،

فَاَکۡرَمَهٗ وَ نَعَّمَهٗ ۬ۙ فَیَقُوۡلُ رَبِّیۡۤ اَکۡرَمَنِ ﴿١٥﴾ وَ اَمَّاۤ اِذَا

یعنی اُسے انعام اکرام دیتا ہے، تو کہتا ہے میرے پروردگار نے میری قدر بڑھا دی ف۸ اور جب وہ

مَا ابۡتَلٰىهُ فَقَدَرَ عَلَیۡهِ رِزۡقَهٗ ۬ۙ فَیَقُوۡلُ رَبِّیۡۤ اَهَانَنِ ﴿١٦﴾

اُسے (اس طرح) آزماتا ہے کہ اس کی روزی اُس پر تنگ کر دیتا ہے، تو کہتا ہے میرے پروردگار نے مجھے بے قدر کر دیا ف۹

کَلَّا بَلۡ لَّا تُکۡرِمُوۡنَ الۡیَتِیۡمَ ﴿١٧﴾ وَ لَا تَحٰٓضُّوۡنَ عَلٰی طَعَامِ

یہ بات نہیں ف۱۰ اصل یہ ہے کہ تم لوگ یتیم کی قدر نہیں کرتے ہو، اور دوسروں کو بھی مسکین کے کھانا دینے کی

الۡمِسۡکِیۡنِ ﴿١٨﴾ وَ تَاۡکُلُوۡنَ التُّرَاثَ اَکۡلًا لَّمًّا ﴿١٩﴾ وَّ تُحِبُّوۡنَ

ترغیب نہیں دیتے ہو، اور میراث کا سارا مال سمیٹ کر کھا جاتے ہو، اور مال سے بہت



ف۱ یعنی گزرتی ہوئی رات کی۔ گویا یہ لفظ ٹھیک فجر کے مقابلہ میں ہے۔ وَلَیَالٍ عَشۡرٍ۔ ذی الحجہ کی پہلی دس تاریخیں مراد ہیں، جن کی بڑی فضیلتیں احادیث میں وارد ہوئی ہیں۔ وَالشَّفۡعِ وَالۡوَتۡرِ۔ اپنے عموم اطلاق کے لحاظ سے یہ دو لفظ حاوی ہیں دنیا کے ہر زوج اور ہر فرد پر۔ اور اس طرح کائنات کی ساری ہی اشیاء ان کے تحت میں آجاتی ہیں۔ وَالشَّفۡعِ۔ ذی الحجہ کی متبرک دسویں تاریخ مراد لی گئی ہے۔ جسے یوم منیٰ بھی کہتے ہیں۔ مابعد حج منیٰ میں قیام اور باقی شعائر حج کی ادائی کی تاریخ ہوتی ہے۔ وَالۡوَتۡرِ۔ ذی الحجہ کی متبرک ترین نویں تاریخ مراد لی گئی ہے۔ جو عین یوم الحج اور عرفات میں حاضری کی تاریخ ہوتی ہے۔ ف۲ یعنی اوپر جو قسمیں مذکور ہوئیں، ان میں سے ہر قسم اہل فہم کے لئے تاکید کلام ہی کا پہلو رکھتی ہے۔ هَلۡ۔ یہاں استفہامی نہیں، تاکید مفہوم کے لئے ہے۔ ذٰلِکَ۔ یعنی جو ابھی مذکور ہو چکا۔ اے فی ماذکرت (معالم) ذِیۡ حِجۡرٍ۔ صیغہ کی تنکیر سے مفہوم یہ نکلا کہ ہر شخص جس میں کچھ بھی فہم ہے وہ ایسی قسموں کو معظم سمجھے گا۔ ف۳ (زور قوت، قد وقامت کے لحاظ سے) بِعَادٍ۔ قوم عاد پر حاشیہ سورۃ الاعراف (پ۸) میں گزر چکا۔ اِرَمَ ذَاتِ الۡعِمَادِ۔ قوم عاد سے مراد عاد اولیٰ ہے اور ارم اسی کے شجرۂ نسب میں کوئی بڑا شخص ہوا ہے، جس کی جانب وہ قوم منسوب تھی۔ وهم ولد عادبن ارم بن عوص بن سام بن نوح (ابن کثیر) تسمیة لهم باسم جدهم (کشاف) هو اسم لجد عاد (کبیر) ارم نسبة لهم باسم جدهم (بحر) الَّتِیۡ۔ یعنی وہ قوم یا قبیلہ۔ اے تلک القبیلة (معالم) المراد من السیاق انما هو الاخبار عن القبیلة (ابن کثیر) اِرَمَ...... الۡبِلَادِ۔ بعض اہل تفسیر نے (اللہ انہیں معاف فرمائے) ارم کے معنی بہشت کے لے کر اور اسے کوئی شہر قرار دے کر بہشت شداد کے قصے عجائب کی تفصیلات کے ساتھ نقل کر دیئے ہیں۔ محققین کا فیصلہ ہے کہ یہ ساری حکایتیں سرتاسر لغو و موضوع ہیں۔ فان هذا کله من خرافات الاسرائیلیین من وضع بعض زنادقهم لیختبروا بذالک القول الجهلة من الناس ان تصدقهم فی جمیع ذٰلک (ابن کثیر) وخبر شداد المذکور اخوه فی الضعف بل لم تصح روایته کما ذکره الحافظ بن حجر فهو موضوع کخبر ابن قلابة (روح) ف۴ قوم ثمود جو اپنے زمانہ میں سنگ تراشی، تعمیر عمارات اور انجینئری میں ممتاز تھی، اس پر حاشیے سورۃ الاعراف (پ۸) میں گزر چکے۔ ف۵ فرعون پر حاشیے بار بار گزر چکے۔ ذِی الۡاَوۡتَادِ۔ محاورۂ عرب میں اس سے مراد صاحب شوکت و حشمت ہونے سے ہوتی ہے۔ اے ذی الملک والرجال (کبیر) پھر بعض روایتوں میں یہ بھی آیا ہے کہ سزا و عذاب کا ایک طریقہ فرعون کے ہاں یہ بھی رائج تھا، کہ مجرم کو زمین پر لٹا کر اس کے ہاتھوں پیروں میں میخیں ٹھونک دی جاتی تھیں۔ ذِی الۡاَوۡتَادِ کے لفظ سے اس طرف بھی اشارہ ہو گیا۔ علت، کفر سب میں مشترک تھا، اسی طرح معلول، عذاب بھی سب میں مشترک رہا۔ ف۶ ان تینوں قوموں کا تعلق مختلف ملکوں اور سرزمینوں سے تھا۔ تاریخی زمانے بھی ان کے الگ الگ ہوئے ہیں۔ جو شے ان سب میں مشترک تھی، وہ ان کی توحید بیزاری اور آخرت فراموشی تھی۔ لازماً عذاب میں بھی تینوں شریک رہے۔ الۡفَسَادَ۔ فساد عربی میں صلاح کی ضد ہے، اور فسق و معصیت کی ہر قسم کو شامل۔ الفساد ضد الصلاح فکما ان الصلاح یتناول جمیع اقسام البر فالفساد یتناول جمیع اقسام الاثم (کبیر) الفساد خروج الشیء عن الاعتدال قلیلًا کان الخروج عنه او کثیرا ویضاده الصلاح (راغب) صَبَّ۔ سوط عذاب۔ عذاب کو 'تازیانہ' سے تعبیر فرمایا گیا ہے، اور اس کے نازل کرنے کو برسانے سے۔ ان استعاروں سے شدت عذاب کا اظہار ہے۔ قال اهل المعانی هذا علی الاستعارة لان السوط استعارة عن هم غایة العذاب یجری ذٰلک لکل نوع من العذاب (معالم) ف۷ (چنانچہ اگلے سرکشوں کو تو وہ ہلاک ہی کر چکا ہے، اور موجودین کی طرف سے بھی غافل نہیں ہے) ف۸ ناشکرے انسان کا بھی عجب حال ہوتا ہے۔ جب حق تعالیٰ کی طرف سے اسے جاہ، مال وغیرہ کسی قسم کا بھی اکرام و اعزاز عطا ہوتا ہے، تو مقصود اس سے اس کی شکر گزاری کا امتحان ہوتا ہے، لیکن وہ اپنی حماقت سے یہ سمجھنے لگتا ہے کہ یہ جو کچھ مجھے حاصل ہوا ہے، میری ذاتی قابلیت کا قدرتی ثمرہ ہے، اور میں تو مستحق ہی اسی اکرام و اعزاز کا تھا۔۔۔ گویا مقصود بالذات اسی دنیا کو سمجھتا، اور اس کی فراخی کو دلیل اپنی کامیابی کی قرار دیتا ہے۔ الۡاِنۡسَانُ۔ انسان سے مراد کافر، منکر و مکذب انسان ہے۔ المراد کل من کان موصوفا بهذا الوصف وهو الکافر الجاحد لیوم الجزآء (کبیر) ف۹ ناشکرے انسان پر جب مال کی تنگی کر دی جاتی ہے تو مقصود اس سے اس کے صبر و تسلیم کا امتحان ہوتا ہے لیکن وہ ہر طرف شکایت و حکایت کا دفتر کھولے پھرتا ہے، اور دنیا کی کمی کو اپنی محرومی اور بدنصیبی پر محمول کرتا ہے۔ ف۱۰ کافر انسان کے یہ سارے خیالات موہوم اور مزعومات باطل ہیں۔ نہ دنیا مقصود بالذات ہے، نہ خوشحالی اترانے کی چیز اور نہ بدحالی دلیل بدنصیبی ہے۔۔۔ مقصود تو ہر حال میں انسان کے ظرف کا امتحان ہی رہتا ہے۔

الْمَالَ حُبًّا جَمًّا ﴿۲۰﴾ كَلَّآ اِذَا دُكَّتِ الْاَرْضُ دَكًّا دَكًّا ﴿۲۱﴾

ہی زیادہ محبت رکھتے ہو۔ ف۱۱ یہ بات ہرگز نہیں (کہ عذاب نہ ہوگا) جس وقت زمین کو توڑ توڑ کر ریزہ ریزہ کردیا جائے گا،

وَّ جَآءَ رَبُّكَ وَ الْمَلَكُ صَفًّا صَفًّا ﴿۲۲﴾ وَجِایْٓءَ یَوْمَئِذٍ

اور آپ کا پروردگار اور فرشتے آئیں گے، اور جہنم کو اُس روز

بِجَهَنَّمَ ۙ یَوْمَئِذٍ یَّتَذَكَّرُ الْاِنْسَانُ وَاَنّٰى لَهُ الذِّكْرٰى ﴿۲۳﴾

لایا جائے گا اُس روز انسان کو سمجھ آئے گی اور اب سمجھ آنے کا موقع کہاں رہا ف۱۲

یَقُوْلُ یٰلَیْتَنِیْ قَدَّمْتُ لِحَیَاتِیْ ﴿۲۴﴾ فَیَوْمَئِذٍ لَّا یُعَذِّبُ

اور کہے گا کہ کاش! میں اپنی زندگی کے لئے کوئی عمل پہلے بھیج چکا ہوتا ف۱۳ غرض اُس روز نہ تو اللہ کے عذاب کی طرح کوئی

عَذَابَهٗٓ اَحَدٌ ﴿۲۵﴾ وَّ لَا یُوْثِقُ وَ ثَاقَهٗٓ اَحَدٌ ﴿۲۶﴾ یٰٓاَیَّتُهَا

عذاب دینے والا نکلے گا، اور نہ اُس کے جکڑنے کے برابر کوئی جکڑنے والا نکلے گا ف۱۴ اے

النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ ﴿۲۷﴾ ارْجِعِیْٓ اِلٰى رَبِّكِ رَاضِیَةً

اطمینان والی روح، تو اپنے پروردگار کی طرف چل، خوش ہوتی ہوئی

مَّرْضِیَّةً ﴿۲۸﴾ فَادْخُلِیْ فِیْ عِبٰدِیْ ﴿۲۹﴾ وَادْخُلِیْ جَنَّتِیْ ﴿۳۰﴾

اور خوش کرتی ہوئی، پھر تو میرے (خاص) بندوں میں شامل ہو جا، اور میری جنت میں جا داخل ہو۔ ف۱۵

ع ۱۷

## آیاتہا ۲۰ — ۹۰ سُوْرَةُ الْبَلَدِ مَكِّیَّةٌ ۳۵ — رکوعہا ۱

اس کی بیس آیتیں ہیں — سورۃ البلد مکہ نازل ہوئی، — اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

لَآ اُقْسِمُ بِهٰذَا الْبَلَدِ ﴿۱﴾ وَ اَنْتَ حِلٌّۢ بِهٰذَا الْبَلَدِ ﴿۲﴾

میں قسم کھاتا ہوں اس شہر کی، اور آپ کو اس شہر میں لڑائی حلال ہونے والی ہے ف۱



ف۱۱ (اور حب مال کے اسی غلو سے مغلوب ہو کر خالق و مخلوق کے حقوق اور شریعت کے قائم کئے ہوئے حدود، سب بھول جاتے ہو) لَا تُكْرِمُوْنَ الْیَتِیْمَ۔ یتیم بیچارہ تو اس کا مستحق ہوتا ہے کہ اس کا اعزاز و اکرام کیا جائے بتم الٹا اسے حقیر و ذلیل سمجھتے ہو۔ اس کے حقوق غصب کرتے ہو، اس کا مال تک کھا جاتے ہو۔ وَلَا ...... الْمِسْكِیْنِ۔ مفلسوں کے حقوق تو شریعت الٰہی نے یہ قائم کردیئے ہیں کہ انہیں خود کھلاؤ، اور دوسروں کو ان کے کھلانے پلانے پر آمادہ کرتے رہو۔ تم خود تو کیا کھلاتے پلاتے، دوسروں کو بھی اس پر آمادہ نہیں کرتے! وَتَاْكُلُوْنَ ...... لَمًّا۔ یعنی دوسروں کے حقوق تلف و غصب کر لینے میں کیسے دلیر و بیباک ہو۔ وَتُحِبُّوْنَ ...... جَمًّا۔ مال کی نفس محبت تو ایک امر طبعی ہے۔ البتہ اس محبت میں غلو، جس سے دوسروں کی حق تلفی کی نوبت آجائے، سر تا سر ممنوع ہے۔ اور قرآن مجید میں بار بار گرفت اسی پر آئی ہے۔ ف۱۲ یعنی اب شہود حقائق کے وقت سمجھ آئی بھی تو کیا، اس کا کچھ حاصل نہ ہوگا۔ کام کی بات تو جب تھی، جب اُس دار الجزاء میں نہیں، اسی دار العمل میں سمجھ درست ہوگئی ہوتی! اِذَا ...... دَكًّا۔ یعنی زمین کی بلندیوں کو توڑ پھوڑ کر ساری سطح ایک کردی جائے گی۔ وَجَآءَ رَبُّكَ۔ حق تعالیٰ کے تشریف لے آنے سے مراد حشر میں کسی ایسی تجلی کا ظہور ہے، جو اس وقت ناقابل فہم ہے —اور اسی لئے آیت کا شمار متشابہات میں ہے۔ بعض اکابر سے یہ بھی نقل ہوا ہے کہ یہاں مضاف محذوف ہے اور تقدیر کلام یوں ہے۔ وَجَآءَ اَمْرُ رَبِّكَ یعنی حق تعالیٰ کے احکام یا فیصلوں کا ظہور ہونے لگے گا۔ قال الحسن جاء امرہ وقضاءہ وقال الکلبی ینزل حکمہ (معالم) ای جاء امر ربک بالمحاسبة والمجازاة (کبیر) قیل الکلام علیٰ حذف المضاف للتهویل ای وجاء امر ربک وقضاءہ سبحانہ (روح) وَجِایْٓءَ یَوْمَئِذٍ بِجَهَنَّمَ۔ یعنی دوزخ میدانِ حشر میں کھینچ کر لے آئی جائے گی۔ الْاِنْسَانُ۔ یہاں بھی انسان سے مراد کافر انسان ہے۔ ف۱۳ یہ الفاظ زبان پر کمال حسرت و یاس کے عالم میں آئیں گے۔ لِحَیَاتِیْ۔ خوب خیال کرلیا جائے، یہاں حیات اخروی کو مطلق حیات سے تعبیر فرمایا گیا ہے۔ اور ہے بھی یہی واقعہ۔ حیات کا اطلاق تو بس اسی حیات پر صحیح ہو سکتا ہے، جس کے بعد موت کی کوئی صورت ہی نہ ہو۔ ف۱۴ یعنی وہ سزا اور جزاء ایسی سخت ہوگی کہ اس کی کوئی نظیر و مثال نہیں۔ آیت کے الفاظ عرف انسانی کے مطابق ہیں۔ ہم لوگ آپس میں یونہی بولتے ہیں کہ کوئی ایسا نہیں کرسکتا۔ ف۱۵ یہ بشارت ہر مومن کو عین اس وقت ملے گی، جو وقت اس مادی جسم سے انقطاع روح کا ہوگا۔ قال ابن زید وجماعة ان ذٰلک القول عندالموت (روح) اس وقت اس صدائے بشارت کی جو اہمیت اور معنویت اور ضرورت ہوگی، اسے کوئی اچھا بھلا چنگا انسان، الفاظ کے ذریعہ سے، دوسرے زندہ سلامت تک کیونکر پہنچادے! اس کی قدر، اور الفاظ کے ذریعہ سے ناقابل اظہار قدر تو عین اسی وقت ہوگی —اب یہ کیا بتایا جائے کہ یہ صدائے جاں نواز کس کی ہوگی! عِبٰدِیْ اور جَنَّتِیْ دونوں میں یائے متکلم کے بعد کسی تصریح کی ضرورت ہی کب باقی رہ جاتی ہے؟ یٰٓاَیَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ۔ خطاب اس روح سے ہوگا، جسے حقانیت اسلام پر ایقان و اذعان ہوگا، اور کسی طرح کا شک ہوگا نہ انکار۔ اور انشاءاللہ اس کا مصداق ہر مومن کی روح ہوگی۔ اصطلاح صوفیہ میں نفوس مطمئنہ وہ نفوس مقدس ہیں، جو رضائے الٰہی اور احکام شرعیہ میں ایسے مطمئن ہوگئے ہیں کہ مخالفت کیا معنی، کراہت و گرانی کا بھی وہم باقی نہیں رہا ہے۔ اور ایسے نفوس حضرات انبیاء کے علاوہ، اولیاء کاملین کے بھی ہوتے ہیں۔ ارْجِعِیْٓ اِلٰى رَبِّكِ۔ یعنی اے روح مطمئن، اپنے پروردگار کے جوار رحمت کی طرف چل۔ ای الی محل عنایتہ تعالیٰ وموقف کرامتہ (روح) ای الی جوارہ وثوابہ (ابن کثیر) رَاضِیَةً مَّرْضِیَّةً۔ یعنی اس حالت میں چل کہ اللہ تجھ سے خوش ہو اور تو اللہ سے خوش۔ فِیْ عِبٰدِیْ۔ مرتبہ عبدیت کی افضلیت بالکل اس لفظ سے ظاہر ہے، عارفین محققین نے کہا ہے کہ مرتبہ عبودیت مراتب عالی کا آخر ترین اور اعلیٰ ترین مقام ہے، اس لئے کہ اس میں داخلہ کا حکم مقام اطمینان کے بعد ہو رہا ہے۔ جَنَّتِیْ۔ ضمیر واحد متکلم شرف و اختصاص کے لئے ہے۔ قرآن مجید کی جو آیتیں ہر عاصی مایوس کے لئے آخری سہارا اور تن مردہ کے لئے حیات بخش ہیں۔ ان میں سورۃ الفجر کی یہ چار مختصر آیتیں بھی ہیں۔ ہر صاحب دل کے لئے وجد آفریں —اے اللہ تو اس نامۂ سیاہ راقم تفسیر کو بھی آخری وقت اسی صدائے دلنواز سے مشرف کر، اور اس کے ہر عزیز قریب، مخلص و متوسل کو بھی، بلکہ ہر کلمہ گو کو!

ف۱ شہر سے مراد شہر مکہ ہے، جہاں ان آیات کے نزول کے وقت تک رسول اللہ ﷺ مقیم تھے۔ لَآ اُقْسِمُ۔ اس ترکیب الفاظ پر حاشیہ پہلے گذر چکا، اقسام قرآنی کے لئے ملاحظہ ہو پ۱۴ کا ضمیمہ۔ وَاَنْتَ ...... الْبَلَدِ۔ یہ پیشگوئی بطور جملہ معترضہ کے ہے۔ اور آپ ﷺ کے رسول برحق ہونے پر خود ایک مستقل دلیل — مکہ کی اس مجبوری، محصوری مظلومی کی زندگی میں کوئی بشر خیال بھی نہیں کرسکتا تھا کہ آپ ﷺ بھی کبھی جہاد و قتال (اور وہ بھی فاتحانہ) کا اعلان کرسکیں گے۔ مسیحی مؤرخ سر ولیم میور نے کہا ہے کہ سورت کا اصل موضوع، یعنی خیر و شر کے دو راہے کا اعلان، پیمبر ﷺ کی ایماندارانہ جستجوئے حق کا ثبوت ہے —ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔

ف۲ وَالِدٍ۔ سے مراد ہر باپ بھی ہو سکتا ہے، اور سب کے باپ حضرت آدم علیہ السلام بھی۔ اسی طرح مَاوَلَدَ سے مراد فرداً فرداً ہر بیٹا بھی ہو سکتا ہے، اور پوری نسل آدم بھی۔ وقال مجاهد وابو صالح وقتادة والضحاک وسفيان الثوری و سعيد بن جبير والسدی والحسن البصری وخصيف وشرجيل بن سعد وغيرهم يعنی بالوالد أدم وماولد ولده وهذا الذی ذهب اليه مجاهد واصحابه (ابن کثیر) واختار ابن جرير الله عام فی کل والد وولده وهو محتمل ايضًا (ابن کثیر) ف۳ (جس کا مقتضا یہ تھا کہ اس میں احساس عجز و درماندگی اور زیادہ پیدا ہوتا رہتا) مراد یہ ہے کہ انسان کی ساخت و ترکیب ہی ایسی رکھ دی گئی ہے کہ اسے ساری عمر دقتوں کا، اور کسی نہ کسی اعتبار سے مصیبتوں ہی کا سامنا رہے۔ آج دوکان ٹوٹ گئی کل کاروبار بیٹھ گیا۔ آج فلاں دشمن ستا رہا ہے۔ کل فلاں مرض نے آدبایا، کبھی خود بیمار، کبھی بیوی بچہ بیمار۔ کبھی اس عزیز کی موت کا صدمہ، کبھی اس دوست کی بیوفائی کا رنج۔ ساری عمر غم و صدمات ہی کے الٹ پھیر میں گزر جاتی ہے۔ اور انسان کو اپنے عجز و بے کسی کا مشاہدہ قدم قدم پر ہوتا رہتا ہے۔ اس سے طبیعت میں قدرۃً شکستگی پیدا ہونی چاہئے، اور خودی و خود بینی کو تو پاس بھی نہ پھٹکنا چاہئے۔ لیکن کافران سارے واقعات سے مطلق سبق نہیں لیتا۔ مومن کو تو ہر شے میں حکمت الٰہی کی جھلک نظر آجاتی ہے، اور وہ ربوبیت مطلقہ پر اعتماد و اطمینان رکھ لیتا ہے۔ لیکن کافر کو دماغی الجھن اور قلبی ادھیڑ بن سے کسی حال میں مفر نہیں۔ اور نہ اس کی حرص و ہوس کی آگ کبھی بھی بجھتی ہے۔



وَوَالِدٍ وَّمَا وَلَدَ ﴿٣﴾ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْ كَبَدٍ ﴿٤﴾
اور قسم ہے باپ کی اور اولاد کی ف۲ کہ ہم نے انسان کو بڑی مشقت کے لئے پیدا کیا ہے ف۳
اَيَحْسَبُ اَنْ لَّنْ يَّقْدِرَ عَلَيْهِ اَحَدٌ ﴿٥﴾ يَقُوْلُ اَهْلَكْتُ
کیا وہ یہ خیال کرتا ہے کہ اس پر کسی کا بس نہ چلے گا؟ ف۴ کہتا ہے کہ میں نے اتنا ایک مال
مَالًا لُّبَدًا ﴿٦﴾ اَيَحْسَبُ اَنْ لَّمْ يَرَهٗٓ اَحَدٌ ﴿٧﴾ اَلَمْ نَجْعَلْ
اُڑا ڈالا، کیا وہ یہ خیال کرتا ہے کہ اُسے کسی نے دیکھا نہیں؟ ف۵ کیا ہم نے نہیں بنائیں
لَّهٗ عَيْنَيْنِ ﴿٨﴾ وَلِسَانًا وَّشَفَتَيْنِ ﴿٩﴾ وَهَدَيْنٰهُ النَّجْدَيْنِ ﴿١٠﴾
اس کے لئے دو آنکھیں، اور ایک زبان اور دو ہونٹ؟ ف۶ اور ہم ہی نے اُسے دونوں راستے بتلا دیئے ف۷
فَلَا اقْتَحَمَ الْعَقَبَةَ ﴿١١﴾ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الْعَقَبَةُ ﴿١٢﴾ فَكُّ
مگر وہ (شخص) گھاٹی میں سے ہو کر نہ نکلا ف۸ اور آپ سمجھے کہ گھاٹی کیا ہے؟ وہ گردن کا
رَقَبَةٍ ﴿١٣﴾ اَوْ اِطْعٰمٌ فِيْ يَوْمٍ ذِيْ مَسْغَبَةٍ ﴿١٤﴾ يَّتِيْمًا
چھڑانا ہے، یا کھانا کھلانا ہے فاقہ کے دن میں کسی رشتہ دار
ذَا مَقْرَبَةٍ ﴿١٥﴾ اَوْ مِسْكِيْنًا ذَا مَتْرَبَةٍ ﴿١٦﴾ ثُمَّ كَانَ مِنَ
یتیم کو یا کسی خاک نشین محتاج کو ف۹ اور تو اور، یہ اُن لوگوں میں سے نہ ہوا
الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ وَتَوَاصَوْا بِالْمَرْحَمَةِ ﴿١٧﴾
جو ایمان لائے اور (جنہوں نے) ایک دوسرے کو ثبات کی فہمائش کی اور ایک دوسرے کو ترحم کی فہمائش کی تھی ف۱۰
اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ ﴿١٨﴾ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِنَا
یہی لوگ داہنے والے ہیں ف۱۱ اور جو لوگ ہماری آیتوں کے منکر ہوئے
هُمْ اَصْحٰبُ الْمَشْئَمَةِ ﴿١٩﴾ عَلَيْهِمْ نَارٌ مُّؤْصَدَةٌ ﴿٢٠﴾
تو وہ لوگ بائیں والے ہیں، اُن پر بند کی ہوئی آگ محیط ہو گی ف۱۲



فِيْ كَبَدٍ۔ فی کا مفہوم اس سیاق میں اردو "کے لئے" ہی سے ادا ہو سکتا ہے۔ فی یہاں لِ کے معنیٰ میں ہے۔ وحرف فی واللام متقاربان بان تقول انما انت للعناء والنصب وانما انت فی العناء والنصب (کبیر) الْاِنْسَانَ۔ انسان سے یہاں بھی مراد کافر، ناشکرا انسان ہے جسے زندگی کے کسی پہلو میں بھی چین نہیں۔ ف۴ یعنی وہ اتنی غفلت اور بھول میں پڑ گیا ہے کہ اپنے کو گویا اللہ کے حدودِ قدرت سے بھی خارج سمجھنے لگا ہے۔ ف۵ کیا وہ غافل و سرکش انسان اس بھول میں پڑا ہوا ہے کہ اس کی یہ سرکشانہ نافرمانیاں ایک ایک کر کے دیکھی نہیں جا رہی ہیں، اور رتی رتی کا حساب کیا اسے دینا نہ ہوگا؟ يَقُوْلُ۔ یعنی بڑے بڑے فخر اور شیخی کے ساتھ کہتا ہے۔ اَهْلَكْتُ مَالًا لُّبَدًا۔ ڈھیروں مال کا یہ اڑا ڈالنا یا لٹا ڈالنا ظاہر ہے کہ اللہ و رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی معصیتوں ہی میں ہوا۔ لَمْ يَرَهٗ۔ لم یہاں لن کے معنیٰ میں ہے۔ تحقق وقوع کے اظہار کے لئے۔ ولم بمعنی لن ویعبر بها لتحقق الوقوع (روح) ف۶ (اور ان ساری نعمتوں کا مقتضا کیا یہ نہ تھا کہ وہ طاعت و شکر گزاری میں لگ جاتا؟) آنکھیں انسان کے لئے خارج کے محسوسات و مدرکات کے باب میں سب سے بڑی نعمت ہیں، اور زبان اور ہونٹ مافی الضمیر کے اظہار کا ذریعہ ہیں۔ شاید اسی لئے یہی تین نعمتیں نام کی صراحت کے ساتھ یہاں بیان ہوئیں۔ ف۷ (کہ خیر و ہدایت کا راستہ چلنے کے لئے ہے، اور شر و خلاف کا بچنے کے لئے) ف۸ (باوجود ان سارے مقتضیات کے) الْعَقَبَةَ۔ لفظی معنی پہاڑ کی گھاٹی کے ہیں۔ العقبة طريق وعر فی الجبل (راغب) یہاں مراد دین کی گھاٹی ہے۔ اور دین کے کاموں کو گھاٹی اس لئے کہا گیا کہ وہ بھی نفس پر شاق گزرتے ہیں۔ ضمیر فاعلی برابر کافر انسان کی طرف چل رہی ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ دین کو گھاٹی سے تشبیہ دینے سے ترغیب مجاہدہ کی نکلتی ہے۔ ف۹ قرآن مجید نے اپنے لائے ہوئے لفظ الْعَقَبَةَ کی یہ خود تفسیر کر دی یعنی دین کے کاموں سے مراد اس قسم کے کام ہیں:۔ غلاموں کو آزاد کرنا، قحط و گرانی کے زمانہ میں بھوکوں کو کھانا کھلانا، یتیموں کی خدمت کرنا، محتاجوں کی خبر لینا — مکی سورتیں اس قسم کے اخلاقی احکام کی تاکید و تفصیل سے بھری پڑی ہے۔ مَسْغَبَةٍ۔ سغب کے معنیٰ میں، اور مقربة قرابت کے معنیٰ میں اور مَتْرَبَةٍ فقر کے معنیٰ میں، تینوں، مصدر میمی ہیں۔ ف۱۰ ثُمَّ یہاں تعظیم مرتبہ کے لئے ہے (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) یعنی وہ پہلی فضیلتیں تو یہ بدبخت کافر کیا حاصل کرتا، اس سے اتنا بھی نہ ہوا کہ یہ ایمان تو لے آتا اور اقل مرتبہ صبر و رحمت ہی کی تلقین و تبلیغ کرتا۔ فقہاء مفسرین نے کہا ہے کہ آیت سے فضیلت تین چیزوں کی نکلی۔ ایک ایمان لانے کی، دوسرے اس پر ثابت رہنے کی، تیسرے ترک ظلم کی۔ پوری آیت کا عطف فقرۂ منفی یعنی فلا اقتحم العقبة پر ہے۔ عطف على المنفی اعنی اقتحم فكانه قيل فلا اقتحم ولاآمن (روح) وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ۔ تمام حقوق اللہ کی ادائی کا جامع ہے، جس طرح تواصوا بالمرحمة تمام حقوق العباد کی ادائی کا جامع۔ وذكر امرا تواصوا بالصبر اشارة الى تعظيم امر الله و تواصوا بالمرحمة اشارة الى شفقة على خلق الله وهما اصلان عليهما مدار الطاعة (روح) ومدار امر الطاعات ليس الا على هذين الاصلين وهو الذی قال بعض المحققين ان الاصل فی التصوف امران صدق مع الحق وخلق مع الخلق (کبیر) ف۱۱ یعنی نیک بخت، خوش نصیب، اہلِ ایمان اور نجات پا جانے والے — یہ وہی لوگ ہیں جن کا ذکر ابھی متصل آیت میں آچکا۔ اَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ۔ پر حاشیے پ۲۹ میں گزر چکے۔ ف۱۲ داہنے ہاتھ والوں کے مقابلہ میں یہ بائیں ہاتھ والے بدبخت و منحوس کافر اور اہل جہنم ہوں گے — اصحاب الشمال پر حاشیہ پ۲۹ میں گزر چکا۔ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِنَا۔ یہ لوگ ایمان تک نہ لائے کفر ہی میں مبتلا رہے۔ نَارٌ مُّؤْصَدَةٌ۔ کافروں کو جہنم سے نکلنا تو نصیب ہو گا نہیں، اس لئے دوزخ کے دروازے بھی ان پر ہر طرف سے بند کر دیئے جائیں گے۔ آیت کے ان الفاظ سے صاف اشارہ خلود عذاب جہنم کی طرف نکل رہا ہے۔ قال مقاتل يعنی ابوابها مطبقة فلا يفتح لهم باب ولا يخرج منها ولا يدخل فيها روح ابد الآباد (کبیر)

آیاتها ١٥ | ٩١ سُوْرَةُ الشَّمْسِ مَكِّيَّةٌ ٢٦ | رکوعها ١

اس کی پندرہ آیتیں ہیں — سورۃ الشمس مکہ میں نازل ہوئی — اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

وَالشَّمْسِ وَضُحٰهَا ﴿١﴾ وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰهَا ﴿٢﴾ وَالنَّهَارِ اِذَا

قسم ہے آفتاب اور اُس کی روشنی کی، اور چاند کی جب وہ آفتاب کے پیچھے آئے ف١ اور دن کی جب وہ

جَلّٰهَا ﴿٣﴾ وَالَّيْلِ اِذَا يَغْشٰهَا ﴿٤﴾ وَالسَّمَآءِ وَمَا بَنٰهَا ﴿٥﴾

آفتاب کو خوب روشن کردے، اور رات کی جب وہ آفتاب کو چھپالے ف٢ اور آسمان کی اور اس کی جس نے اُسے بنایا،

وَالْاَرْضِ وَمَا طَحٰهَا ﴿٦﴾ وَنَفْسٍ وَّمَا سَوّٰهَا ﴿٧﴾ فَاَلْهَمَهَا

اور زمین کی اور اُس کی جس نے اسے بچھایا اور جان کی اور اس کی جس نے اُسے درست بنایا ف٣ پھر اس کی بدکرداری

فُجُوْرَهَا وَتَقْوٰهَا ﴿٨﴾ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَكّٰهَا ﴿٩﴾ وَقَدْ

اور اُس کی پرہیزگاری (دونوں) کا اُسے القاء کیا ف٤ کہ وہ یقیناً بامراد ہوگیا جس نے اپنی جان کو پاک کرلیا اور وہ یقیناً

خَابَ مَنْ دَسّٰهَا ﴿١٠﴾ كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ بِطَغْوٰهَآ ﴿١١﴾

نامراد ہوا جس نے اُس کو دبا دیا ف٥ قوم ثمود نے اپنی سرکشی کی بنا پر تکذیب کی،

اِذِ انْۢبَعَثَ اَشْقٰهَا ﴿١٢﴾ فَقَالَ لَهُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ نَاقَةَ

جب کہ اس (قوم) کا سب سے بڑا بدبخت اُٹھ کھڑا ہوا ف٦ اور ان لوگوں سے اللہ کے رسول نے کہا کہ اللہ کی

اللّٰهِ وَسُقْيٰهَا ﴿١٣﴾ فَكَذَّبُوْهُ فَعَقَرُوْهَا ۙ فَدَمْدَمَ عَلَيْهِمْ

اونٹنی اور اس کے پانی پینے سے خبردار رہنا ف٧ پر انہوں نے پیمبر ہی کو جھٹلایا اور اس اونٹنی کو مار ڈالا تو ان کے پروردگار نے ان پر

رَبُّهُمْ بِذَنْۢبِهِمْ فَسَوّٰهَا ﴿١٤﴾ وَلَا يَخَافُ عُقْبٰهَا ﴿١٥﴾ ع ١٥ ١٢

ان کے گناہ کے سبب ہلاکت نازل کی، پھر اُسے عام کردیا، اور اس کے اخیر (نتیجہ) سے اُسے کوئی اندیشہ نہیں پیدا ہوا ف٨



ف١ یعنی غروب آفتاب کے بعد طلوع ہو۔ ضُحٰهَا۔ اس میں اشارہ ہے سورج کے کمال نور کی طرف۔ وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰهَا۔ اس فقرہ میں اشارہ ہے چاند کے کمال نور کی جانب — جن راتوں میں چاند سورج ڈوبتے ہی طلوع ہو جاتا ہے۔ وہی راتیں اس کے کمال عروج کی ہوتی ہیں۔ ف٢ یعنی اس کی روشنی کا کچھ اثر نہ باقی رہ جائے۔ جَلّٰهَا۔ يَغْشٰهَا۔ دونوں میں ضمیر ھا آفتاب یا الشَّمْس کی جانب ہے۔ ف٣ شکل، ترکیب اعضاء وغیرہ ہر اعتبار سے۔ وَمَا بَنٰهَا۔ وَمَا طَحٰهَا۔ وَمَا سَوّٰهَا۔ ما تینوں مقاموں پر مَن کے مرادف ہے، اور اس کے لانے سے مقصود کمال عظمت کا اظہار ہے۔ السَّمَآء۔ الْاَرْض، نَفْس۔ تینوں کا ذکر جن الفاظ میں آیا ہے، اس نے یہ بھی صاف کردیا کہ آسمان اور زمین اور جان، یہ سب مخلوق ومصنوع ہی ہیں۔ کوئی بھی ان میں سے معبود یا نیم معبود نہیں۔ نَفْس۔ صیغۂ نکرہ۔ بطور اسم جنس، اظہار کثرت کے لئے ہے۔ والتنكير للتكثير (روح) ای نفوس (جلالین) ف٤ (تکوینی اور تخلیقی اعتبار سے) یعنی قلب میں جو نیکی کا رجحان ہے یا بدی کا میلان ہوتا ہے، دونوں کا خالق اللہ ہی ہے۔ گو القاء اول الذکر میں واسطہ فرشتہ ہوتا ہے اور القاء ثانی الذکر میں واسطہ شیطان ہوتا ہے (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) اس میں تردید آگئی اس مسیحی عقیدہ کی کہ ہر انسان فطرۃً گنہگار ہی بنا کر پیدا کیا گیا ہے۔ فَاَلْهَمَهَا۔ ف تعقیب کے لئے ہے۔ مراد یہ ہے کہ انسان کی جب مادی وجسمانی ترکیب مکمل ہولی تو اسے فطرت اخلاقی عطا ہوئی۔ ف٥ (فسق وفجور سے) آیت میں اسی الہام فطری کی تشریح ہے۔ یعنی انسان کی طبیعت میں یہ القاء کردیا گیا کہ نجات وفلاح اس کے لئے ہے، جس نے نفس کو راہ فجور سے پاک کرکے طریق طاعت وتقوی اختیار کرلیا۔ اور عقاب دنیا بھی اس کے لئے ہے، جس نے اپنے کو فجور سے مغلوب ہوجانے دیا۔ دوسرے لفظوں میں نجات وعقاب دونوں کی کوشش انسان کے اپنے اختیار کی چیز ہے۔ اس میں تردید ہوگئی ہندو اور بدھ عقیدہ کی کہ ہر عمل انسانی پچھلے جنم کے "کرم" کا ناگزیر نتیجہ ہوتا ہے، اور اس طرح انسان اس سے جکڑا ہوا ہے۔ ف٦ (مخالفت رسول اور قتل ناقہ پر) قوم ثمود، پیمبر صالح علیہ السلام۔ ناقۂ صالح، سب پر حاشیے سورۃ الاعراف (پ٨) میں گزر چکے۔ ف٧ یعنی اسے قتل نہ کرنا اور پانی پینے سے نہ روکنا۔ نَاقَةَ اللّٰهِ۔ یعنی اونٹنی جو اللہ کی طرف سے ایک دلیل نبوت کا کام دے رہی ہے۔ ف٨ یعنی جیسا کہ بعض دنیوی ملوک وسلاطین کو بعض وقت سزا دینے میں طرح طرح کے مفسدوں کے اندیشے ہوتے ہیں، اس احکم الحاکمین کو کسی طرح کی بھی خرابی یا ابتری کا اندیشہ نہ ہوا۔ اس میں تردید آگئی اس مسیحی اور مشرکانہ عقیدہ کی کہ خدا کو بھی اپنے افعال پر کبھی ندامت اور پچھتاوا ہوتا ہے۔ فَسَوّٰهَا۔ یعنی سزائے ہلاکت کو ساری قوم پر عام کردیا۔

ایاتہا ۲۱ ۹۲ سُوْرَةُ الَّیْلِ مَکِّیَّةٌ ۹ رکوعہا ۱

اس کی اکیس آیتیں ہیں سورۂ لیل مکہ میں نازل ہوئی اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

وَالَّیْلِ اِذَا یَغْشٰی ﴿١﴾ وَالنَّهَارِ اِذَا تَجَلّٰی ﴿٢﴾ وَمَا خَلَقَ
قسم ہے رات کی جب وہ ڈھانپ لے، اور دن کی جب وہ روشن ہو جائے، اور اُس کی جس نے
الذَّکَرَ وَالْاُنْثٰۤی ﴿٣﴾ اِنَّ سَعْیَکُمْ لَشَتّٰی ﴿٤﴾ فَاَمَّا مَنْ
نر اور مادہ کو پیدا کیا ف۱ کہ بے شک تمہاری کوششیں مختلف ہیں ف۲ سو جس نے
اَعْطٰی وَاتَّقٰی ﴿٥﴾ وَصَدَّقَ بِالْحُسْنٰی ﴿٦﴾ فَسَنُیَسِّرُهٗ
دیا اور (اللہ سے) ڈرا اور اچھی بات کو سچا سمجھا، سو ہم اس کے لئے راحت کی چیز
لِلْیُسْرٰی ﴿٧﴾ وَاَمَّا مَنْۢ بَخِلَ وَاسْتَغْنٰی ﴿٨﴾ وَکَذَّبَ
آسان کر دیں گے ف۳ اور جس نے بخل کیا، اور بے پروائی برتی اور اچھی بات کو
بِالْحُسْنٰی ﴿٩﴾ فَسَنُیَسِّرُهٗ لِلْعُسْرٰی ﴿١٠﴾ وَمَا یُغْنِیْ
جھٹلایا، سو ہم اس کے لئے مصیبت کی چیز آسان کر دیں گے ف۴ اور اُس کا مال
عَنْهُ مَالُهٗۤ اِذَا تَرَدّٰی ﴿١١﴾ اِنَّ عَلَیْنَا لَلْهُدٰی ﴿١٢﴾ وَاِنَّ
اُس کے کچھ کام نہ آئے گا جب وہ برباد ہونے لگے گا ف۵ بے شک ہمارے ہی ذمہ راہ بتانا ہے، اور بے شک
لَنَا لَلْاٰخِرَةَ وَالْاُوْلٰی ﴿١٣﴾ فَاَنْذَرْتُکُمْ نَارًا تَلَظّٰی ﴿١٤﴾
ہمارے قبضہ میں ہے آخرت اور دنیا بھی ف۶ تو میں تو تم لوگوں کو ایک بھڑکتی ہوئی آگ سے ڈرا چکا ہوں
لَا یَصْلٰىهَاۤ اِلَّا الْاَشْقٰی ﴿١٥﴾ الَّذِیْ کَذَّبَ وَتَوَلّٰی ﴿١٦﴾
اس میں وہی بدبخت داخل ہو گا جس نے جھٹلایا اور روگردانی کی، ف۷



ف۱ یعنی حق تعالیٰ نے۔ اِذَا یَغْشٰی یعنی رات جب دن کو اور آفتاب کی روشنی کو ڈھانپ لے۔ آیت نے اس پہلو کو روشن کر دیا کہ رات اور دن، اندھیرا اور اجالا، نر اور مادہ، غرض کائنات کے سارے اضداد کی خالق وہی ایک ذات ہے۔ وَمَا۔ ما یہاں من کے مرادف ہے۔ وما بمعنی من (جلالین) ف۲ مطلب یہ ہوا کہ جس طرح رات اور دن، تاریکی اور روشنی، نر اور مادہ باہم مختلف آثار رکھتے ہیں انسان کی جدوجہد بھی جو صدور اعمال میں ہوتی رہتی ہے، اپنے آثار وثمرات کے لحاظ سے الگ الگ حیثیت رکھتی ہے۔ ف۳ یعنی جنت تک اسے آسانی سے پہنچا دیں گے۔ اسے ایسی توفیق دیں گے کہ راہ کی مشکلات وہ آسانی سے طے کرتا چلا جائے گا۔ مَنْ اَعْطٰی۔ یعنی جس نے اللہ کی راہ میں مال خرچ کیا۔ صَدَّقَ بِالْحُسْنٰی۔ یعنی دین اسلام کی تصدیق کی۔ الحسنی۔ سے مراد دین اسلام ہی ہے۔ اے بالملة الحسنى وهى ملة الاسلام (روح) اے بالكلمة الحسنى وهى كما قال ابو عبدالرحمٰن السلمى وغيره و روى ذلک عن عبداللہ بن عباس لاالہ الا اللہ (روح) لِلْیُسْرٰی۔ الیسری سے مراد جنت ہے، جہاں ہر طرح اور ہر طرف سہولتیں اور راحتیں ہی ہوں گی۔ ف۴ یعنی ایسے منکر معاند کو دوزخ ہی کا راستہ آسان معلوم ہونے لگے گا۔ مَنْۢ بَخِلَ۔ یعنی جس نے مَنْ اَعْطٰی کے مقابلہ میں ادائے حقوق واجب میں بخل سے کام لیا۔ وَاسْتَغْنٰی۔ یعنی جس نے مَنِ اتَّقٰی کے مقابلہ میں اللہ کی طرف سے بے پروائی کی راہ اختیار کی، اور اسلام قبول کرنے سے انکار کر دیا۔ لِلْعُسْرٰی۔ العسری سے مراد دوزخ ہے، جہاں ہر طرح اور ہر طرف سختیاں ہی سختیاں ہوں گی۔ ف۵ یعنی جب وہ واصل جہنم ہونے لگے گا، تو اسے خود مشاہدہ ہو جائے گا کہ مال و دولت جس پر اسے اتنا غرہ تھا اس کے کچھ بھی کام نہیں آ رہا ہے۔ ف۶ یعنی دونوں میں ہماری ہی حکومت ہے، چنانچہ دنیا میں ہم نے احکام مقرر کر دیئے۔ اور آخرت میں انہیں کی مخالفت یا موافقت پر ثمرات کا ظہور ہوگا۔ اِنَّ عَلَیْنَا لَلْهُدٰی۔ یعنی خیر و شر، نجات و عقاب دونوں کے راستوں کو کھول کر بتلا دینا ہمارے ذمہ تھا چنانچہ اسے ہم نے خوب واضح کر دیا۔ ف۷ یہاں یہ صاف صاف بتلا دیا کہ جہنم اصل ٹھکانا صرف کافروں منکروں ہی کا ہے۔ مومن عاصی کا قیام اگر اس میں ہوگا بھی تو محض عارضی وہنگامی۔ ومعنى لايصلها لايلزمها فى حقيقة اللغة يقال صلى الكافر النار اذا لزمها مقاسيا شدتها وحرّها وعندنا ان هذه الملا زمة لاتثبت الاللكافر اما الفاسق فاما ان لا يدخلها اوان دخلها تخلص منها (كبير) وهولا يدخلها للخلود فيها (مدارک)

ف۸ (گناہوں سے) اس میں اشارہ ہے کہ متقی مخلص کا مقصود صرفِ مال سے صرف اللہ کی رضاجوئی ہی رہتی ہے۔ ف۹ (ان نعمتوں سے جو اسے جنت میں حاصل ہوں گی) حدیث صحیح میں آیا ہے کہ یہ بشارت جب نازل ہوئی، تو حضور ﷺ نے دوسری بڑی بشارت اپنی زبان مبارک سے دی، یعنی یہ فرمایا کہ میں تو اسی وقت خوش و مطمئن ہوں گا، جب میری امت میں سے ایک فرد بھی دوزخ میں نہ رہ جائے۔ مفسرین نے کہا ہے کہ آیت سے اشارہ خصوصی صدیق امت حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی جانب ہے، جس طرح کہ اس سے قبل کی آیتوں میں اس کے مقابل الْاَشْقٰی سے اشارہ خصوصی ابوجہل کی طرف ہے۔ وَلَسَوْفَ۔ لِ تاکید مضمون کے لئے ہے۔ واللام الداخلة علی سوف لام الابتداء المؤكدة لمضمون الجملة (مدارک) آیت سے مومن متقی کے کمال اخلاص کا اظہار منظور ہے۔ کسی کے احسان کا بدلہ اتارنا بھی کوئی امر قبیح نہیں، بلکہ یہ تو بجائے خود ایک فضیلت کی چیز ہے۔ لیکن یہ مزید شرف و فضل مومن متقی کا ہے کہ وہ اپنے خرچ میں بجز حق تعالیٰ کی رضاجوئی کے کوئی دوسرا مقصد شریک نہیں ہونے دیتا۔ ف۱ یعنی دن کی خوب پھیلی ہوئی روشنی اور رات کی خوب گہری تاریکی، دونوں اس حقیقت پر جو ابھی آگے آرہی ہے، زبانِ حال سے شہادت دے رہی ہیں۔ سَجٰی کے دو مفہوم ہیں۔ ایک یہ کہ رات کی تاریکی خوب گہری ہو جائے۔ دوسرا یہ کہ اس میں ہر جاندار کی آوازیں چلنے پھرنے، بولنے چالنے کی ساکن ہو جائیں۔ ف۲ (بلکہ آپ ﷺ تو پہلے ہی مورد الطاف تھے، اور آئندہ بھی مورد الطاف ہی رہیں گے) ف۳ قبل ہجرت میں ایسا ہوا کہ جب آپ ﷺ پر وحی نازل ہونے لگی، تو اس کے کچھ ہی روز بعد، کسی حکمت و مصلحت سے سلسلۂ نزول موقوف رہا، اس پر معاندوں کو طرح طرح کی حاشیہ آرائی کا موقع مل گیا۔ آیت کا مضمون انہیں بداندیشوں کے جواب میں ہے۔ مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ۔ حق تعالیٰ اپنے کسی پیمبر کو بھی نہیں چھوڑ دیتا، تو بھلا آپ ﷺ کو کیا چھوڑ دے گا۔ آیت سے ضمناً مسیحیوں کے اس عقیدہ کی بھی تردید نکل آئی کہ خدا اپنے پیمبروں کو کبھی کبھی چھوڑ دیتا ہے، یہاں تک کہ اپنے ''محبوب اکلوتے فرزند'' کو بھی۔ ''اور تیسرے پہر کے قریب یسوع نے بڑی آواز سے چلا کر کہا، ایلی، ایلی، لما سبقتنی یعنی اے میرے خدا، اے میرے خدا، تو نے مجھے کیوں چھوڑ دیا''۔ (متی۔ ۲۷:۴۶) نیز مرقس (۱۵:۳۴) ف۳ یعنی وہاں آپ کو نعمتیں اس سے بھی کہیں بڑھ چڑھ کر ملیں گی۔ اٰخرة کے لفظی معنی لے کر ترجمہ یوں بھی ہو سکتا ہے۔ ''آپ ﷺ کی پچھلی حالت پہلی حالت سے بہتر رہے گی''۔ مراد یہ ہوگی کہ آپ ﷺ کی زندگی کا ہر دور اپنے دور ماقبل سے بہتر ہی ہوگا۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ آپ ﷺ کی ہر لاحق حالت سابق حالت سے افضل و اکمل تھی۔ ف۴ بشارت اور وعدۂ الٰہی کا تعلق آخرت اور دنیا دونوں سے ہو سکتا ہے۔ ف۵ (سو جو بندہ ماضی میں اتنے التفات و اکرام کا مورد رہ چکا ہے، اس کا مستقبل تو اور زیادہ روشن و شاندار ہو کر رہتا ہے) اَلَمْ يَجِدْكَ يَتِيْمًا فَاٰوٰى۔ یعنی دنیا میں جب آپ لائے گئے، تو ہر طرح کیسی بے سروسامانی، اور اسباب ظاہری سے کس درجہ محرومی تھی، اس کے باوجود بھی اس نے کس کس طرح آپ ﷺ کو ہر طرح مطمئن کر دیا، اور ہر طرح کا سامان اطمینان آپ ﷺ کے لئے بہم پہنچا دیا! وَوَجَدَكَ ضَآلًّا فَهَدٰى۔ آپ ﷺ ابتداءً و اصلاً اصول و ارکان شریعت سے بیگانہ محض تھے، پھر اسی نے تو آپ ﷺ کو دین و شریعت کا پورا پورا علم دے دیا۔ ضَآلًّا۔ ضال کے معنی حیران و سرگرداں کے ہیں۔ محمد رسول اللہ ﷺ دولت رسالت سے تو بعد کو مشرف ہوئے ہیں۔ اپنی قوم کی اصلاح کی فکر اور تڑپ آپ ﷺ کو بہت قبل سے تھی، اور اسی دھن میں آپ ﷺ برابر لگے رہتے تھے۔ یہاں تک کہ حق تعالیٰ نے وحی کی راہ آپ ﷺ پر کھول دی۔ اور سارے حقائق دین آپ ﷺ پر منکشف کر دیئے۔ سو ضال آپ ﷺ کو آپ کی زندگی کے دور قبل نبوت کے اعتبار سے فرمایا، جب آپ ﷺ راہِ فلاح و اصلاح کے لئے بے چین تھے۔ ای غیر مهتد لما سبق الیک من النبوة (راغب) ای غیر عالم ولا واقف علی معالم النبوة واحکام الشریعة وماطریقة السمع (مدارک) ای غافلا عن الشرائع التی لاتهتدی الیها العقول وعلی هٰذا کما قال الواحدی اکثر المفسرین وهواختیار الزجاج (روح) فَهَدٰى۔ چنانچہ اس نے آپ ﷺ کو دین و شریعت کا پورا علم دے دیا، اور اصلاح و ہدایت کے دقائق و حقائق آپ کو سمجھا دیئے۔ ای عرفک الشرائع والقرآن (مدارک) مفسر ابوحیان غرناطی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ میں نے خواب میں دیکھا کہ میں اس آیت کی ترکیب پر غور کر رہا ہوں تو میرے ذہن میں آیا کہ یہاں مضاف رهط محذوف ہے جیسا کہ وسئل القرية میں اهل محذوف ہے۔ ولقد رأيت فی النوم انی افکر فی هٰذه الجملة فاقول علی الفور ووجدک ای وجد رهطک ضالا فهداه بک ثم اقول علی حذف مضاف نحو وسئل القرية (بحر) وَوَجَدَكَ عَآئِلًا فَاَغْنٰى۔ آپ ﷺ تو مادی و معاشی اعتبار سے بھی شروع شروع بڑے صاحب احتیاج تھے، پھر اسی کے فضل و کرم نے کس کس طرح آپ ﷺ کی کفالت و دستگیری فرمائی۔



وَسَيُجَنَّبُهَا الْأَتْقَى ﴿١٧﴾ الَّذِي يُؤْتِي مَالَهُ يَتَزَكَّى ﴿١٨﴾

اور اس سے پرہیزگار دور ہی رکھا جائے گا، جو اپنا مال اس لئے دیتا ہے کہ پاک صاف ہو جائے ف۸

وَمَا لِأَحَدٍ عِنْدَهُ مِنْ نِعْمَةٍ تُجْزَى ﴿١٩﴾ إِلَّا ابْتِغَاءَ

اور اس کے اوپر کسی کا احسان نہیں کہ وہ اس کا بدلہ اتارے، بلکہ وہ صرف اپنے عالیشان

ع ۲۱ / ۱۷ وَجْهِ رَبِّهِ الْأَعْلَى ﴿٢٠﴾ وَلَسَوْفَ يَرْضَى ﴿٢١﴾

پروردگار کی رضاجوئی کے لئے کرتا ہے، اور وہ عنقریب یقیناً خوش ہو جائے گا ف۹

آیاتها ۱۱ ۔ ۹۳ سُورَةُ الضُّحَى مَكِّيَّةٌ ۱۱ ۔ رکوعها ۱

اس کی گیارہ آیتیں ہیں ۔ سورۃ الضحیٰ مکہ میں نازل ہوئی ۔ اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

وَالضُّحَى ﴿١﴾ وَاللَّيْلِ إِذَا سَجَى ﴿٢﴾ مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ

قسم ہے دن کی روشنی کی، اور رات کی جب وہ قرار پکڑے ف۱ کہ آپ کے پروردگار نے آپ کو نہ چھوڑا ہے

وَمَا قَلَى ﴿٣﴾ وَلَلْآخِرَةُ خَيْرٌ لَكَ مِنَ الْأُولَى ﴿٤﴾

اور نہ آپ سے بیزار ہوا ہے ف۲ اور آخرت آپ کے لئے دنیا سے (بدرجہا) بہتر ہے ف۳

وَلَسَوْفَ يُعْطِيكَ رَبُّكَ فَتَرْضَى ﴿٥﴾ أَلَمْ يَجِدْكَ يَتِيمًا

اور عنقریب آپ کا پروردگار آپ کو اتنا عطا کرے گا کہ آپ خوش ہو جائیں گے ف۴ کیا اللہ نے آپ کو یتیم نہیں پایا

فَآوَى ﴿٦﴾ وَوَجَدَكَ ضَالًّا فَهَدَى ﴿٧﴾ وَوَجَدَكَ عَائِلًا

پھر (آپ کو) ٹھکانا دے دیا، اور آپ کو بے خبر پایا، سو راستہ بتا دیا، اور آپ کو نادار پایا

فَأَغْنَى ﴿٨﴾ فَأَمَّا الْيَتِيمَ فَلَا تَقْهَرْ ﴿٩﴾ وَأَمَّا السَّائِلَ

تو مالدار بنا دیا ف۵ تو آپ بھی یتیم پر سختی نہ کیجئے اور سائل کو



www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

ع ١١ ١ٸ فَلَا تَنْهَرْ ﴿١٠﴾ وَ اَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ ﴿١١﴾

مت جھڑکئے، اور اپنے پروردگار کی نعمتوں کا تذکرہ بھی کرتے رہا کیجئے ف٦

ایاتھا ٨ ﴿٩٤ سُوْرَةُ اَلَمْ نَشْرَحْ مَكِّيَّةٌ ١٢﴾ رکوعہا ١

اس کی آٹھ آیتیں ہیں سورہ الم نشرح مکہ میں نازل ہوئی اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ﴿١﴾ وَ وَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ﴿٢﴾

کیا ہم نے آپ کی خاطر آپ کا سینہ کشادہ نہیں کر دیا ہے ف١ اور ہم نے آپ پر سے وہ آپ کا بوجھ اتار دیا

الَّذِیْۤ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ﴿٣﴾ وَ رَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ﴿٤﴾ فَاِنَّ

جس نے آپ کی پشت توڑ رکھی تھی ف٢ اور آپ کی خاطر آپ کا آوازہ بلند کر دیا ف٣ سو

مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ﴿٥﴾ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ﴿٦﴾ فَاِذَا

مشکلات کے ساتھ آسانی ہونے والی ہے، بے شک مشکلات کے ساتھ آسانی ہونے والی ہے ف٤ تو جب

ع ٨ ١٩ فَرَغْتَ فَانْصَبْ ﴿٧﴾ وَ اِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ﴿٨﴾

آپ فارغ ہو جایا کیجئے، ریاضت کیا کیجئے ف٥ اور اپنے پروردگار ہی کی طرف توجہ رکھیے ف٦

ایاتھا ٨ ﴿٩٥ سُوْرَةُ التِّیْنِ مَكِّيَّةٌ ٢٨﴾ رکوعہا ١

اس کی آٹھ آیتیں ہیں سورۃ التین مکہ میں نازل ہوئی اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

وَ التِّیْنِ وَ الزَّیْتُوْنِ ﴿١﴾ وَ طُوْرِ سِیْنِیْنَ ﴿٢﴾ وَ هٰذَا الْبَلَدِ

قسم ہے انجیر اور زیتون کی اور طور سینا کی اور اس امن والے



ف٦ یعنی ان نعمتوں کا شکریہ قولی و فعلی ہر طرح ادا کرتے رہیے۔ فَاَمَّا الْیَتِیْمَ فَلَا تَقْهَرْ۔ عرب جاہلیت میں یتیم بیچارے کی کوئی قدر نہ تھی، اور وہ کسی عزت یا جائداد کا حقدار نہ تھا۔ و کذا کانت العرب تفعل فی امر الیتامی تاخذ اموالهم وتظلمهم حقوقهم (معالم) اور تنہا عرب ہی نہیں، بہت سی جاہلی تہذیبوں کا یہی حال ہے۔ رسول اللہ ﷺ کو ہدایت ہو رہی ہے کہ آپ ﷺ بھی اپنی یتیمی کو یاد کر لیا کیجئے۔ اور اس غریب مخلوق یعنی یتیم کے ساتھ ہر طرح کا حسن سلوک و مدارات برتا کیجئے۔ یہ آیت ماقبل کی آیت اَلَمْ یَجِدْكَ یَتِیْمًا فَاٰوٰی کے مقابلہ پر ہے۔ وَ اَمَّا السَّآىِٕلَ فَلَا تَنْهَرْ۔ جاہلی تہذیبیں ایسی بکثرت گزری ہیں، جن میں محتاج سائل کا کوئی حق کسی قسم کا تسلیم ہی نہیں کیا گیا تھا آپ ﷺ کو تعلیم مل رہی ہے کہ خود اپنی حاجت مندی کے زمانہ کو یاد کر لیا کیجئے۔ اور کسی صاحب احتیاج سائل کو جھڑکنا الگ رہا، اس سے بحسن مدارات پیش آتے رہیے۔ یہ آیت وَ وَجَدَكَ عَآىِٕلًا فَاَغْنٰی کے مقابل ہے۔ آیت سے یہ فقہی استنباط کہ سائل کو کسی حال میں بھی جھڑکنا نہ چاہیے، شریعت کی تعلیم یہ ہے کہ اسے محض سوال کرنے پر بے شک جھڑکنا نہ چاہیے۔ بلکہ انکار کی صورت میں صرف نرم الفاظ میں معذرت کر دینی چاہیے۔ لیکن سائل اگر پیچھا نہ چھوڑے، اور اپنی بات پر اڑا رہے، جس سے انقباض و تکدر پیدا ہونا امر طبعی ہے، تو اسے جھڑک دینے میں کوئی مضائقہ نہیں۔ ثم النهی علی النهر علی ماقالوا اذالم یلح فی السوال فان الح ولم ینفع الرد اللین فلا باس بالزجر (روح) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اولیاء اللہ جب کبھی اپنے کمالات کا اظہار کرتے ہیں تو مقصود ادائے شکر ہوتا ہے، نہ کہ عجب دریا۔ ف١ (اور اسے معارف و حقائق سے بھر نہیں دیا؟) شرح صدر وہ مقام ہے جو حضرت موسیٰ علیہ السلام کو طلب و آرزو کے بعد عنایت ہوا تھا۔ رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ (طٰہٰ) المراد من شرح الصدر ما یرجع الی المعرفة والطاعة (کبیر) وشرح الصدر تنویرهٗ بالحکمة وتوسیعه لتلقی مایوحی الیه قاله الجمهور (بحر) صوفیہ محققین کے ہاں شرح صدر بڑی دولت ہے۔ ف٢ وزر کے اصل معنی صرف بوجھ یا بار کے ہیں۔ الوزر الثقل (راغب) سو اب سوال یہ ہے کہ وہ کونسا ایسا عظیم الشان بار آپ ﷺ پر تھا، جس سے آپ ﷺ اتنا گرانبار ہو رہے تھے، اور قرآن کہتا ہے کہ وہ آپ سے دور کر دیا گیا؟ وہ بار صرف ایک ہی ہو سکتا ہے۔ قبل نبوت اپنی قوم کی حالت پر تأسف و حسرت اور ان کی فلاح و اصلاح کی فکر۔ اس کا توڑ تو یوں ہوا کہ آپ ﷺ پر راہ ہدایت پوری تفصیلات کے ساتھ واضح کر دی گئی، اور آپ ﷺ کے سپرد خلق کی رہنمائی کر دی گئی۔ بعد نبوت سب سے بڑی فکر آپ ﷺ کو تبلیغ احکام اور اس کے نتائج کی رہی۔ قرآن مجید نے اس غم سے بھی آپ ﷺ کو یہ کہہ کر سبکدوش کر دیا کہ آپ ﷺ پر کسی کے ایمان لانے نہ لانے کی کوئی ذمہ داری نہیں لَسْتَ عَلَیْهِمْ بِمُصَیْطِرٍ اور وَ مَا عَلَیْكَ اِلَّا الْبَلٰغُ اور لعلک باخع نفسک الا یکونوا مومنین وغیرها۔ وزر کے معنی گناہ کے بھی کئے گئے ہیں۔ یُعَبَّر بذلک عن الاثم (راغب) اس صورت میں مراد یہ ہو گی کہ ہم نے آپ ﷺ سے گناہوں کو دور رکھا ہے، جن کی فکر آپ ﷺ کو کھائے جاتی تھی۔ ف٣ (چنانچہ کلمۂ شہادت میں، اذان میں، اقامت میں، تشہد میں، خالق کے نام کے ساتھ ساتھ اگر مخلوق میں سے کسی کا نام آتا ہے تو وہ آپ ﷺ ہی کا) رَفَعْنَا ضمیر متکلم قابل غور ہے ــ یہ آپ ﷺ کا آوازہ تو ہم نے بلند کر رکھا ہے۔ نہ کسی کی مخالفت چلنے پائی، نہ کسی معاند کی کوئی تدبیر کارگر ہونے پائی۔ لک۔ ل تخصیص کا ہے۔ یعنی ایسی رفعت آپ ہی کے لئے ہے، کوئی اس میں آپ ﷺ کا شریک نہیں۔ رفع ذکر۔ (آوازہ و بلند) کی ایک فرد یہ بھی ہے کہ منکرین و معاندین میں جو چوٹی کے سردار و اکابر ہیں، ان تک کو آپ ﷺ کی عظمت و جلالت کا اعتراف ہے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ تفسیر انگریزی۔ ف٤ (اور اس پر یقین واعتماد رکھیے کہ عناد و مخالفت کے یہ سارے بادل چھٹ کر رہیں گے اور مظفر و منصور آپ ہی ہوں گے) آیت کی تکرار، وعدہ کی تاکید کے لئے ہے، تاکہ مسلمانوں کے دل بڑھے ہوئے رہیں، اور ان پر امید کا پہلو غالب رہے۔ کرره لتاکید الوعد وتعظیم الرجاء (معالم) ف٥ یعنی کثرت عبادات و مجاہدات میں مشغول رہا کیجئے کہ آپ کی شان کے یہی مناسب ہے۔ فَاِذَا فَرَغْتَ۔ یعنی جب آپ ﷺ اپنے منصب و مرتبہ کے فرائض یا تبلیغ احکام رسالت سے فرصت پائیے۔ ف٦ (بلا واسطۂ مخلوق، اور براہ راست) عبادت اور بہترین عبادت کے حکم میں تو آپ کی مشغولی تبلیغ و اصلاح خلق بھی داخل تھی، لیکن بہرحال اس میں ایک واسطہ مخلوق کا رہتا تھا، آیت میں حکم یہ مل رہا ہے کہ اس نوعیت کی عبادت کے علاوہ براہ راست توجہ الی الحق بھی رکھیے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ شیخ جب ارشاد و افادہ سے فارغ ہو جائے تو چاہیے کہ خلوت میں ذکر و مناجات میں لگ جائے، اور اپنے کو مجاہدہ سے مستغنی نہ سمجھے۔

ف۱ یعنی مکہ معظمہ کی۔ طُوْرِ سِیْنِیْنَ۔ جزیرہ نمائے سینا کا وہ پہاڑ ہے، جہاں حضرت موسیٰ علیہ السلام کو قانون شریعت ملا تھا۔ وَالتِّیْنِ وَالزَّیْتُوْنِ۔ انجیر و زیتون دونوں کے درخت شام اور اس کے اطراف میں کثرت سے پائے جاتے تھے۔ اور ان کے پھل منافع سے لبریز ہوتے ہیں۔ ہوسکتا ہے کہ الْبَلَدِ الْاَمِیْنِ سے اشارہ شریعت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف ہو۔ اور طُوْرِ سِیْنِیْنَ سے شریعت موسوی کی طرف اور زیتون سے مواعظ مسیحی کی جانب (حضرت مسیح علیہ السلام نے اپنا مشہور وعظ کوہ زیتون ہی پر ارشاد فرمایا تھا) اور انجیر سے بعض علماء عصر کا خیال ہے کہ ہندوستان کے گوتم بدھ کی طرف اشارہ (بشرط اثباتِ نبوت) نکل سکتا ہے۔ ف۲ نظام عام تکوینی کی فکر و اہتمام، یا ان چاروں نظامات تشریعی کی حفاظت و انتظام کی ذمہ داری خود اس کی دلیل ہے کہ انسان کی آفرینش یوں ہی الکل پچو نہیں کر دی گئی ہے، بلکہ یہ انتہائی حکمتوں اور صناعیوں کا مجموعہ ہے۔ الْاِنْسَانَ۔ مراد جنس انسان ہے۔ اَحْسَنِ تَقْوِیْمٍ۔ بہترین ساخت و ترکیب (راغب) تقویم کے معنی تعدیل و تثقیف کے ہیں۔ وتقویم الشیء تثقیفہ (راغب) بہترین ساخت و ترکیب کے عموم میں صورت و معنی دونوں شامل ہیں۔ ہیئت و نقشہ اور حواس اور مظہریت صفات حق سب اس کے اندر آگئے۔ ذٰلک اشارۃ الی ماخص بہ الانسان من بین الحیوان من العقل و الفہم وانتصاب القامۃ الدالۃ علی استیلائہ علی کل ما فی ھٰذا العالم (راغب) آیت نے ضمناً اس مسیحی عقیدہ کی تردید بھی کر دی کہ انسان خلقۃً ایک گنہگار مخلوق ہے۔ ف۳ (اگر وہ اپنے قویٰ کا صحیح استعمال نہیں کرتا) یہ پستی تمام تر روحانی، اخلاقی و دینی اعتبار سے ہوتی



الْاَمِیْنِ ۳ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْٓ اَحْسَنِ تَقْوِیْمٍ ۴

شہر کی ف۱ کہ ہم نے انسان کو بہترین انداز کے ساتھ پیدا کیا ہے ف۲

ثُمَّ رَدَدْنٰهُ اَسْفَلَ سٰفِلِیْنَ ۵ اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا

پھر ہم اُسے پستوں سے بھی پست کر دیتے ہیں ف۳ البتہ جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے

الصّٰلِحٰتِ فَلَهُمْ اَجْرٌ غَیْرُ مَمْنُوْنٍ ۶ فَمَا یُكَذِّبُكَ

نیک عمل بھی کئے تو اُن کے لئے اجر غیر منقطع ہے ف۴ تو کون سی چیز تجھ سے جزاء کی تکذیب

بَعْدُ بِالدِّیْنِ ۷ اَلَیْسَ اللّٰهُ بِاَحْكَمِ الْحٰكِمِیْنَ ۸ ع ۸/۲۰

کرا رہی ہے؟ ف۵ کیا اللہ سب حاکموں سے بڑھ کر حاکم نہیں؟ ف۶

اٰیاتھا ۱۹ — ۹۶ سُوْرَةُ الْعَلَقِ مَكِّیَّةٌ ۱ — رکوعھا ۱

اس کی انیس آیتیں ہیں — سورۃ العلق مکہ نازل ہوئی — اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ ۱ خَلَقَ الْاِنْسَانَ

آپ پڑھئے اپنے پروردگار کے نام کے ساتھ ف۱ جس نے (سب کو) پیدا کیا ہے، جس نے انسان کو خون کے

مِنْ عَلَقٍ ۲ اِقْرَاْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ ۳ الَّذِیْ عَلَّمَ

لوتھڑے سے پیدا کیا ہے ف۲ آپ (قرآن) پڑھا کیجئے اور آپ کا پروردگار بڑا کریم ہے، جس نے قلم کے ذریعہ سے

بِالْقَلَمِ ۴ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ یَعْلَمْ ۵ كَلَّآ اِنَّ

تعلیم دی ہے ف۳ (جس نے) انسان کو اُن چیزوں کی تعلیم دے دی جنہیں وہ نہیں جانتے تھے ف۴ ہاں ہاں بے شک

الْاِنْسَانَ لَیَطْغٰٓی ۶ اَنْ رَّاٰهُ اسْتَغْنٰی ۷ اِنَّ اِلٰی

انسان حد سے نکل جاتا ہے اس بناء پر کہ اپنے کو مستغنی سمجھتا ہے ف۵ تیری واپسی



ہے۔ ف۴ یعنی انسان اپنا بہترین قوام قائم رکھ سکتا ہے بشرطیکہ وہ قانون الٰہی پر چلتا رہے۔ ف۵ یعنی اللہ کی قدرت کے اتنے شواہد دیکھ کر بھی اے ناشکر گزار اور کافر انسان، تو آخر کس دلیل سے یوم جزاء کا منکر ہو رہا ہے؟ ف۶ یعنی ایسی موٹی بات بھی تیری سمجھ میں نہیں آتی کہ اللہ تو ہر تصرف پر قادر ہے۔ اور وہی سب حاکموں کے اوپر حاکم ہے، تو وہ آخری عدالت برپا کئے، اور ہر ہر جزئی کا آخری صحیح و صادق فیصلہ کئے بغیر کیسے رہ سکتا ہے؟ یوم الحساب کا وقوع تو حق تعالیٰ کے حاکم اعلیٰ ہونے کا عین قدرتی نتیجہ ہی ہونا چاہیے۔ مَا یعنی کون سا سبب؟ ای فما سبب تکذیب بالجزاء (مدارک) ف۱ (اس قرآن کو جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر اب نازل ہونا شروع ہوا ہے) سورۂ اقرأ کی یہ ابتدائی پانچ آیتیں سب سے پہلی وحی ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوئی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر مبارک جب قریب چالیس کے پہنچی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی طبیعت زیادہ خلوت پسند ہوگئی اور شہر مکہ سے متصل ایک پہاڑی حرا نامی کے غار میں آپ اکثر جا کر معتکف رہنے لگے۔ جیسا کہ مرتاض زاہدوں کا اکثر معمول ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی امانت و دیانت، آپ کا تقویٰ و اخلاص، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا حسن خلق پہلے ہی سے قوم میں مسلّم تھا۔ ایک شب میں کہ وہ رمضان ۱۳ ق۔ھ (جولائی ۶۱۰ء) کی کوئی تاریخ تھی کہ دفعۃً فرشتۂ اعظم حضرت جبرئیل علیہ السلام نے نمودار ہو کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا کہ اِقْرَاْ یعنی پڑھیے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب دیا کہ ما انا بقاری "میں تو پڑھنا نہیں جانتا۔" اس پر انہوں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے سے لپٹایا اور بھینچا، اور پھر اسی طرح مکالمہ و معانقہ کا اعادہ ہوا۔ گویا بار وحی کے اٹھانے کے لئے جن قوتوں کی ضرورت ہے وہ ملکوتی واسطہ سے بشری جسم میں پوری طرح سرایت کر دی گئیں۔ اور تیسری بار کی تکرار کے بعد پوری پانچ آیتیں اِقْرَاْ سے لے کر مَا لَمْ یَعْلَمْ تک فرشتۂ اعظم نے پڑھ کر رسول اعظم صلی اللہ علیہ وسلم کو سنا دیں۔ ہیبت وحی سے خصوصاً جب کہ اس کا بالکل پہلا تجربہ تھا، تاثر اور خوف و رعشہ بالکل طبعی تھا (اسی اضطراری جسمانی کیفیت کو بعض بے دانشوں نے عظمتِ رسول کے منافی سمجھا ہے) آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے گھر آ کر رفیق زندگی حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا سے ماجرا بیان فرمایا۔ انہوں نے تسلی دی۔ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان کے مشورہ سے ورقہ بن نوفل کے پاس گئے جو اس وقت کے عابد و زاہد موحد مسیحی تھے۔ اور ان کے بیان سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ایقان کو تقویت مزید پہنچی، جیسا بعض دفعہ استاد کامل کو اپنے ایک شاگرد کے تائیدی بیان سے ہو جاتی ہے۔ اِقْرَاْ۔ لفظ قرأت مطلق پڑھنے کے معنی میں بھی آتا ہے اور تحریر کے پڑھنے کے معنی میں بھی۔ اس لئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا حرف ناشناس ہونے کی بناء پر قرأت سے معذرت کرنا بھی بالکل صحیح تھا۔ رَبِّكَ۔ رب کا لفظ لانے میں اشارہ ہے کہ ہم آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی کمال تربیت کریں گے۔ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اعلیٰ سے اعلیٰ مرتبہ تک پہنچائیں گے۔ ف۲ الَّذِیْ خَلَقَ یہاں یہ یاد دلا دیا کہ ربوبیت مطلق وہی کر رہا ہے جو ساری کائنات کا خالق بھی ہے ـــ جو سب کو محض اپنی قدرت سے نیستی سے ہستی میں لے آیا ہے۔ خَلَقَ...... عَلَقٍ۔ اور پھر انسان کو یاد دلا دیا ہے کہ اپنی اصل کو نہ بھولے ـــ ساری مخلوق کی خلقت کے بعد انسان کا نام تصریح لینا نعمت عامہ کے بعد نعمت خاصہ پر توجہ دلانا ہے۔ الَّذِیْ خَلَقَ۔ کے بعد کُلّ شیء محذوف ہے۔ تقدیرہ خلق کل شیء فیتناول کل مخلوق (مدارک) ف۳ یعنی جس نے پڑھے لکھے ہوؤں کے لیے تعلیم کا واسطہ قلم کو بنایا۔ رَبُّكَ الْاَكْرَمُ۔ وہ جس نعمت سے جسے چاہے سرفراز کرے، چنانچہ آپ کو اُس نے خاص ترین نعمت سے نوازا۔ اِقْرَاْ۔ ابھی اوپر آ چکا تھا، اب دوبارہ تاکید مضمون کے لیے لایا گیا۔ ف۴ نوع بشر کو ماضی و حال میں جو کچھ بھی معلوم ہوا ہے، یا آئندہ جو کچھ بھی معلوم ہو سکے گا، یہ سب اگر فیضان الٰہی کا پرتو نہیں تو اور کیا ہے؟ انسان کو اپنے جن جن علوم و فنون، معارف و صنائع پر ناز ہے، یہ سب اگر حق تعالیٰ ہی کے سکھائے ہوئے، بتائے ہوئے، سمجھائے ہوئے نہیں تو اور کیا ہیں؟ قرآن مجید نے یہاں اسی گہری حقیقت کو یاد دلایا ہے۔ الْاِنْسَانَ۔ انسان سے مراد جنس انسانی ہے۔ مَا لَمْ یَعْلَمْ۔ سے مراد بعض نے وہ قواعد علمی لئے ہیں، جن سے ہر مجہول معلوم بن سکتا ہے۔ اور بعض نے وہ اسرار و علوم نبوت مراد لئے ہیں، جن کے لئے عقل و حواس بشری کافی نہ تھے صرف حق تعالیٰ نے انہیں رسول پر وحی کر کے سارے انسانوں تک پہنچا دیئے۔ ف۵ یہاں یہ بتایا کہ انسان کے حدِ عبودیت سے نکل جانے اور سرکشی اور طغیان کی اکثر وجہ یہ ہوتی ہے کہ وہ اپنے کو اپنے خالق کی طرف سے بے نیاز سمجھنے لگتا ہے۔ كَلَّآ۔ ہمیشہ تردید ہی کے

معنٰی میں نہیں، بلکہ کبھی زور وتاکید کے موقع پر "یقیناً" کے معنٰی میں بھی آتا ہے۔ وقدجاء بمعنی حقًا (ابوالبقاء) ف۶ (تواے مخاطب تواس پروردگار سے مستغنی کیسے رہ سکتا ہے؟) قلب میں انابت وشکستگی پیدا کرنے کا اس سے زیادہ مؤثر کوئی طریقہ نہیں کہ استحضار اپنے اسی انجام وعاقبت کا ہوتا رہے۔ ف۷ (اور وہ روکنے والا نماز اور عبادت کو مبغوض رکھتا ہے) عَبْدًا۔ بندۂ خاص سے اشارہ رسول اللہ ﷺ کی جانب ہونا بالکل ظاہر ہے۔ اور روکنے والے سے مراد ابوجہل سے لی گئی ہے۔ فقہاء نے لکھا ہے کہ اگر کسی مقتضائے شرعی ہی سے کسی کو نماز سے روکا جائے تو ظاہر ہے کہ وہ اس وعید میں نہیں آتا۔ ف۸ (تواے عبادت سے روکنا کس درجہ اپنی شقاوت وخباثت کا ثبوت دیتا ہے) اِنْ...... بِالتَّقْوٰی۔ یعنی وہ بندہ، کمالات لازمی ومتعدی کا جامع ہو۔ ف۹ (تو اس کی یہ روک تھام کس درجہ شقاوت وخباثت پر دال ہوگی!) اِنْ كَذَّبَ وَتَوَلّٰی۔ کذب کا تعلق اعتقاد سے ہے۔ اور تولّی کا عمل سے — یعنی عقیدہ وعمل دونوں کے اعتبار سے وہ ضال کامل ہو۔ ف۱۰ چنانچہ اس کے اس طغیان کو بھی دیکھ رہا ہے، اور اس پر اسے پوری سزا بھی دے گا۔ ف۱۱ ہر زبان کے اسلوب بیان الگ الگ ہوتے ہیں۔ جس طرح اردو محاورہ میں "سر پر غرور" "خرام ناز" وغیرہ چلے ہوئے ہیں عربی محاورہ میں پیشانی کو خطا آلود ودروغ آلود کہنے کا رواج ہے۔ لَنَسْفَعًا بِالنَّاصِيَةِ۔ یہ پیشانی کے بال پکڑ کر گھسیٹنا کنایہ ذلت وخواری سے ہے۔ لَئِنْ لَّمْ يَنْتَهِ۔ سے فقہاء مفسرین نے یہ نکتہ نکالا ہے کہ توبہ ہر حال میں مقبول اور موجب دفع عذاب ہے۔ خَاطِئَةٍ۔ یعنی اپنے فہم اور اعمال میں خطاکار۔ ف۱۲ (تو یہ مجرم اپنے دل کا حوصلہ نکال دیکھے، اور معلوم کرلے کہ وہ کتنے پانی میں ہے) ابوجہل وغیرہ کو بڑا ناز اپنے جتھے پر تھا۔ انہیں سے کہا جا رہا ہے کہ اپنے جتھے والوں کو بلا دیکھیں۔ الزَّبَانِيَةَ۔ لفظی معنی پیادوں یا سپاہیوں کے ہیں۔ مراد دوزخ کے ملائکۂ عذاب سے لی گئی ہے۔ والزبانیة هم الشرط فی کلام العرب...... والمراد ملائكة العذاب (کشاف) ف۱۳ (کہ قرب حاصل کرنے کا ذریعہ یہی نماز وعبادت ہے) كَلَّا لَا تُطِعْهُ۔ یعنی جس طرح اب تک آپ ﷺ نے ان موذیوں خاطیوں کا کہا نہیں مانا ہے، آئندہ بھی ان کے بہکانے دھمکانے، کسی چیز میں نہ آئیے گا۔ اور اس حکم کی بڑی تاکید جانے رہیے۔ وَاسْجُدْ۔ سجود سے یہاں مراد نماز وعبادت ہی سمجھی گئی ہے۔ وعند اكثر اهل التاويل اراد به صلّ وتوفر على عبادة الله تعالٰى فعلًا وابلاغًا (کبیر) وَاقْتَرِبْ۔ فقہاء نے یہاں سے یہ نکالا ہے کہ سجدہ میں نیت ثواب وتقرب واجب ہے۔ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ وَاسْجُدْ وَاقْتَرِبْ۔ میں ضمناً یہ وعدہ لطیف بھی شامل ہے کہ حق تعالٰی آپ ﷺ کو ان لوگوں کے ضرر سے محفوظ رکھے گا۔ کیونکہ نماز سے قرب حاصل ہوتا ہے، اور قرب موجب عصمت ہے۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ خشوع جو سجدہ کی روح ہے وہی اصل مدار قرب ہے۔ ف۱ اس شب مبارک ومعظم میں اس کلام مقدس کے نزول کی ابتداء کی ہے۔ قال الشعبی ابتدئ بانزاله لیلة القدر (کبیر) یا یہ معنٰی لئے جائیں کہ اس شب میں یہ کلام عرش بریں پر لوح محفوظ سے

ع ۱۹ ۲۱

آسمان دنیا پر اتار دیا گیا ہے۔ قال ابن عباس انزل الی سماء الدنیا جملة لیلة ثم الی الارض نجومًا (کبیر) کل قرآن مجید کو رسول اللہ ﷺ پر رفتہ رفتہ نازل ہونے میں ۲۲۔۲۳ سال کی مدت لگی۔ اَنْزَلْنٰهُ۔ ضمیرہ بلا اختلاف قرآن مجید کی طرف ہے۔ اور بجائے صراحت کے اس اضمار میں عظمت قرآن مجید کی زائد ہے۔ اجمع المفسرون علی ان المراد انا انزلنا القرآن فی لیلة القدر ولكنه تعالٰی ترک التصریح بالذکر لان هذا التركيب يدل علی عظم القرآن (کبیر) الضمیر عند الجمهور للقرآن وادعی الامام دفیه اجماع المفسرین (روح) اِنَّا ضمیر جمع متکلم حصر وتاکید کے لئے ہے۔ یعنی یہ کلام ہم ہی نے اتارا ہے، کسی دوسرے کی شرکت اس میں نہیں۔ فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ۔ سب سے پہلی وحی رسول اللہ ﷺ پر ماہ مبارک رمضان کے آخری عشرہ کی کسی طاق تاریخ میں ہوئی تھی۔ حدیث صحیح کے مطابق یہ شب قدر ہر سال آخر عشرۂ رمضان کی کسی طاق تاریخ میں آیا کرتی ہے۔ والصحیح الذی علیه الاکثرون انها فی العشر الاواخر من شهر رمضان (معالم) الاکثرون علی انها فی العشر الاواخر لكثرة الاحادیث الصحیحة فی ذلک واكثرهم علی انها فی اوتارها لذلک ایضًا (روح) اور اس رات میں دعاء وعبادت کے بڑے بڑے فضائل احادیث میں وارد ہوئے ہیں۔ احناف نے اس کے وقوع کے لئے ۲۷ویں شب رمضان کا قول اختیار کیا ہے۔ وهی لیلة السابع والعشرین من رمضان كذا روی ابو حنیفة عن عاصم عن زرّ ان ابی بن كعب كان يحلف علی ليلة القدر انها لیلة السابع والعشرین من رمضان و علیه الجمهور (مدارک) وكثير منهم ذهب الی انها اللیلة السابعة والعشرین من تلک الاوتار وصح من روایة الامام احمد ومسلم وابی داؤد و الترمذی والنسائی وابن حبان وغیر هم ان زر بن حبیش سال ابی بن كعب عنها فحلف لا يستثنی انها ليلة سبع وعشرین (روح) ف۲ یعنی کیسی بزرگیوں اور فضیلتوں والی رات ہے —سوال خطبات عرب کے خصوصاً قرآن مجید کے اسلوب بلاغت کے مطابق زیادت تشویق کے لئے ہے۔ اور خود اس دوسرے جملہ میں لیلۃ القدر کو دہرانا محض اس کی اہمیت وعظمت خصوصی کے اظہار کے لئے ہے۔ وفی اظهار لیلة القدر فی الموضعین من تاکید التعظیم والتفخیم ما لا یخفی (روح) لَيْلَةُ الْقَدْرِ۔ قدر سے اس سیاق میں کیا مراد ہے؟ بعض نے کہا ہے کہ یہ وہ رات ہے جس میں قضا وقدر کے امور طے ہوتے ہیں۔ ای لیلة قیضها لامور مخصوصة (راغب) وتسمیتها بذلک لشرفها اولتقدیر الامور فیها (بیضاوی) نقل عن الزهری انه قال لیلة القدر لیلة العظمة والشرف (کبیر) اور بعض نے کہا ہے کہ قدر سے یہاں شرف ومنزلت مراد ہے یعنی معزز ومکرم رات۔ ف۳ (اس عبادت کرنے ...) قال سفیان الثوری بلغنی عن مجاهد قال عملها صیامها وقیامها خیر من الف شهر (ابن جریر) قرآن نے جس چیز کو ...



رَبِّكَ الرُّجْعٰی ﴿۸﴾ اَرَءَيْتَ الَّذِيْ يَنْهٰی ﴿۹﴾ عَبْدًا اِذَا

تیرے پروردگار ہی کی طرف ہوگی ف۶ کیا اُس شخص کا حال تو نے دیکھا جو بندہ (خاص) کو روکتا ہے جب

صَلّٰی ﴿۱۰﴾ اَرَءَيْتَ اِنْ كَانَ عَلَی الْهُدٰٓی ﴿۱۱﴾ اَوْ اَمَرَ

وہ نماز پڑھتا ہے ف۷ کیا تو نے دیکھا کہ وہ بندہ اگر حق پر ہو یا وہ تقویٰ کی

بِالتَّقْوٰی ﴿۱۲﴾ اَرَءَيْتَ اِنْ كَذَّبَ وَتَوَلّٰی ﴿۱۳﴾ اَلَمْ يَعْلَمْ بِاَنَّ

ہدایت کر رہا ہو ف۸ کیا تو نے یہ دیکھا کہ وہ (دوسرا شخص) اگر جھٹلا رہا ہو اور روگردانی کرتا ہو؟ ف۹ کیا اُسے خبر نہیں کہ

اللّٰهَ يَرٰی ﴿۱۴﴾ كَلَّا لَئِنْ لَّمْ يَنْتَهِ ۙ لَنَسْفَعًا بِالنَّاصِيَةِ ﴿۱۵﴾

اللہ دیکھ رہا ہے ف۱۰ ہاں ہاں، اگر یہ شخص باز نہ آیا تو ہم اُسے پیشانی (کے بل) پکڑ کر گھسیٹیں گے

نَاصِيَةٍ كَاذِبَةٍ خَاطِئَةٍ ﴿۱۶﴾ فَلْيَدْعُ نَادِيَهٗ ﴿۱۷﴾ سَنَدْعُ

پیشانی (بھی کیسی؟) دروغ وخطا میں آلودہ ف۱۱ اچھا تو یہ اپنے ہم جلسہ لوگوں کو بلا لے ہم بھی دوزخ کے پیادوں کو

الزَّبَانِيَةَ ﴿۱۸﴾ كَلَّا ؕ لَا تُطِعْهُ وَاسْجُدْ وَاقْتَرِبْ ﴿۱۹﴾

بلاتے ہیں ف۱۲ خبردار! آپ اس کا کہنا نہ مانئے اور نماز پڑھتے رہئے اور قرب حاصل کرتے رہئے ف۱۳

ایاتها ۵ | ۹۷ سُوْرَةُ الْقَدْرِ مَكِّيَّةٌ ۲۵ | رکوعها ۱

اس کی پانچ آیتیں ہیں — سورۃ القدر مکہ میں نازل ہوئی — اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ ﴿۱﴾ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَيْلَةُ

بے شک ہم نے اسے (قرآن کو) شب قدر میں اُتارا ہے ف۱ اور آپ کو خبر ہے کہ شب قدر

الْقَدْرِ ﴿۲﴾ لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۙ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ﴿۳﴾ تَنَزَّلُ

ہے کیا؟ ف۲ شب قدر ہزار مہینوں سے بڑھ کر ہے ف۳ اس رات

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



کیا ہے، اس کے ہاں انعامات اور بخششوں کا کچھ ٹھکانہ ہے! بشارت یہ مل رہی ہے کہ عبادت کا اجر یوں ہی معمولاً کیا عالم ہوتا ہے۔ لیکن جب یہ رات نزول قرآن کی سالگرہ والی آتی ہے، تو وہ اجر بھی بڑھ ہی نہیں جاتا، بلکہ ہزار گنے سے بھی زیادہ بڑھ جاتا ہے! اَلْفِ شَهْرٍ۔ حساب سے ہزار مہینوں کے تقریباً تراسی ۸۳ سال ہوتے ہیں۔ لیکن یہ بھی ہوسکتا ہے کہ کوئی عدد متعین مراد نہ ہو، بلکہ محاورۂ عرب کے مطابق محض تکثیر عدد مراد ہو۔ وذکر الالف اما للتکثیر (بیضاوی) وقیل المعنی خیر من الدهر کله لان العرب تذکر الالف فی غایة الاشیاء کلها (بحر) وتخصیص الالف بالذکر قیل اماللتکثیر و کثیرا ما یراد بالاعداد ذلک (روح) ف۴ (زمین کی طرف) اس شب میں عام ملائکۂ رحمت اور حضرت جبرئیل کی تجلیات زمین پر کسی مخصوص نوع کی ہوتی ہیں، جس کی تفصیل کا علم اللہ ہی کو ہے۔ اَلْمَلٰٓئِكَةُ سے مراد ملائکہ رحمت ہیں، اور الروح سے مراد روح الامین یعنی فرشتۂ اعظم حضرت جبرئیل۔ والاصح ان الروح ههنا جبریل وتخصیصه بالذکر لزیادة شرفه (کبیر) الروح عندالجمهور هو جبریل علیه السلام وخص بالذکر لزیادة شرفه (روح) بِاِذْنِ رَبِّهِمْ۔ یعنی یہ نزول ملائکہ وروح القدس بھی از خود نہیں ہوجاتا، بلکہ تمامتر امر الٰہی کی ماتحتی میں ہوتا ہے۔ مِنْ كُلِّ اَمْرٍ۔ تقدیر کلام یہاں من اجل کل امر سمجھی گئی ہے۔ گویا مِن لِ تعلیلی کے معنی میں ہے۔ ای من اجل کل امر قدر له غیر واحد فمن بمعنی اللام التعلیلیة متعلقة بتنزل (روح) مِن کو بائے سببیہ کے معنی میں بھی لیا گیا ہے۔ اور مفہوم اس ترکیب کا بھی وہی ہے۔ وقال ابو حاتم من بمعنی الباء ای تنزل بکل امر وجعلة الباء علیه بسببیة (روح) ف۵ یعنی وہ

اَلْمَلٰٓئِكَةُ وَ الرُّوْحُ فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ ۚ مِنْ كُلِّ

فرشتے اور روح القدس اترتے ہیں اپنے پروردگار کے حکم سے ہر امر خیر

اَمْرٍ ۛ سَلٰمٌ ۛ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۝۵

کے لئے ف۴ سلامتی (ہی سلامتی) ہے وہ رہتی ہے طلوع فجر تک ف۵

آیاتہا ۸ — ۹۸ سُوْرَةُ الْبَيِّنَةِ مَدَنِيَّةٌ ۱۰۰ — رکوعہا ۱

اس کی آٹھ آیتیں ہیں — سورۃ البینۃ مدینہ میں نازل ہوئی — اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

لَمْ يَكُنِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ وَ الْمُشْرِكِيْنَ

جو لوگ کافر تھے اہل کتاب اور مشرکین میں سے،

مُنْفَكِّيْنَ حَتّٰى تَاْتِيَهُمُ الْبَيِّنَةُ ۝۱ رَسُوْلٌ مِّنَ اللّٰهِ

وہ باز آنے والے نہ تھے جب تک کہ ان کے پاس ایک واضح دلیل نہ آتی (یعنی) اللہ کا ایک رسول جو انہیں

يَتْلُوْا صُحُفًا مُّطَهَّرَةً ۝۲ فِيْهَا كُتُبٌ قَيِّمَةٌ ۝۳ وَ مَا

پاک صحیفے پڑھ کر سنائے، جن میں درست مضامین درج ہوں ف۱ مگر جو لوگ

تَفَرَّقَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُمُ

اہل کتاب تھے وہ تو اس دلیل کے آنے کے بعد ہی

الْبَيِّنَةُ ۝۴ وَ مَاۤ اُمِرُوْۤا اِلَّا لِيَعْبُدُوا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ

مختلف ہوئے ف۲ حالانکہ انہیں یہی حکم ہوا تھا کہ اللہ کی عبادت اس طرح کریں کہ دین کو اسی کے لئے

لَهُ الدِّيْنَ ۙ حُنَفَآءَ وَ يُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَ يُؤْتُوا الزَّكٰوةَ

خالص رکھیں یکسو ہو کر اور نماز کی پابندی رکھیں اور زکوۃ

رحمت کسی خاص حصہ شب کے ساتھ مخصوص نہیں صبح تک برابر اس کی بارش جاری رہتی ہے۔ سَلٰمٌ۔ کے معنی ہر خوف سے نجات کے ہیں۔ اس میں یہ اشارہ بھی آگیا کہ جو قانون قرآن لایا ہے، اور جس کی سالانہ یادگار کا نام شب قدر ہے، وہ قانون بندوں کو دنیوی واخروی ہر خوف سے نجات دلانے والا ہے۔ ایک اشکال یہ ہے کہ اختلاف مطالع ومغارب کی وجہ سے شب قدر کا ہر جگہ جدا ہونا لازم آتا ہے۔ جواب یہ ہے کہ اس میں کوئی محذور لازم نہیں آتا کہ یہ برکات کسی کو کسی وقت میں ملیں اور کسی کو کسی وقت میں۔ اس طرح نزول ملائکہ کا ہر جگہ مختلف وقت میں ہونا۔ (تھانوی رحمۃ اللہ علیہ) سَلٰمٌ...... الْفَجْرِ۔ یعنی اس شب میں خیر ہی خیر ہے، صبح تک کوئی شر ہے ہی نہیں۔ وقال قتادة وابن زید یعنی هی خیر کلها لیس فیها شر الی مطلع الفجر (معالم) عن مجاهد قال هی سالمة لایستطیع الشیطان ان یعمل فیها سوءًا او یعمل فیها اذی (ابن کثیر) سَلٰمٌ مصدر ہے، اور یہاں ترکیب میں خبر مقدم ہے۔ جس سے مفہوم میں زور و تاکید اور معنی حصر پیدا ہوگئے ہیں۔ وتقدیم الخبر للحصر کما فی تمیمی انا والاخبار بالمصدر للمبالغة ای ما هی الا سالمة جدًا حتی کانها عین السلامة (روح)

ع ۵ ۲۲

ف۱ ظہور اسلام سے قبل دنیا اتنی شدید جہالتوں اور ضلالتوں اور ایسے گہرے کفر میں مبتلا تھی کہ بغیر اس کے کہ ایک مصلح اعظم آئے، اور اپنے ہمراہ ایک مکمل نظام نامہ لائے۔ کوئی توقع اصلاح کی نہ تھی۔ چنانچہ مشیت الٰہی نے اپنی حجت کو واضح طور پر پورا کرنے کے لئے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو قرآن کے ساتھ مبعوث فرمایا۔ لَمْ...... مُنْفَكِّيْنَ۔ ذکر زمانہ قبل ظہور اسلام کا ہو رہا ہے۔ مُنْفَكِّيْنَ۔ یعنی کفر کو چھوڑنے والے، کفر سے ہٹنے والے۔ الْبَيِّنَةُ...... اللّٰهِ۔ یہاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو صراحت کے ساتھ ایک دلیل واضح قرار دیا ہے۔ رَسُوْلٌ مِّنَ اللّٰهِ بدل ہے الْبَيِّنَةُ کا۔ ای الحجة الواضحة والمراد محمد صلی اللہ علیہ وسلم (مدارک) الْبَيِّنَةُ۔ ال کے ساتھ صیغۂ معرفہ میں لاکر گویا اس طرف اشارہ کردیا کہ وہ بہت بڑی دلیل ہے، جس پر کسی اضافہ کی گنجائش نہیں۔ اور پھر معاً بعد رَسُوْلٌ تنوین کے ساتھ صیغۂ نکرہ میں لاکر اس سے بھی یہی کام لیا ہے۔ انها للتفخیم ای هو البینة التی لامزید علیها او البینة کل البینة لان التعریف قدیکون للتفخیم وکذا التنکیر وقد جمعهما الله ههنا فی حق الرسول علیه السلام (کبیر) اور اسی کی ایک نظیر اسی پارہ کی سورۃ البروج میں گزر چکی ہے، جہاں حق تعالیٰ نے اپنے کو بصیغۂ معرفہ المجید کہا، اور پھر معاً بعد بصیغۂ نکرہ فعال فرمادیا۔ مُطَهَّرَةً۔ یعنی ہر باطل سے پاک ومنزہ۔ ای مطهرة عن الباطل (کبیر) الَّذِيْنَ...... وَ الْمُشْرِكِيْنَ۔ قرآن واسلام کے منکرین میں دو طرح کے لوگ تھے، اور آج تک یہ تقسیم چلی آرہی ہے۔ ایک وہ لوگ جن کے ہاں توحید ونبوت کے بنیادی خیالات موجود تھے، البتہ وہ لوگ اپنے ہاں کی اصل تعلیمات سے بہت دور جا پڑے تھے۔ دوسرے وہ جو سرتاسر شرک میں غرق تھے۔ اور جو توحید ونبوت کے بنیادی خیالات سے بھی ناآشنا تھا۔ تفسیر کبیر میں ہے کہ مفسر واحدی نے اس آیت کو نظم وتفسیر کے لحاظ سے قرآن مجید کی دشوار ترین آیتوں میں شمار کیا ہے۔ اور لکھا ہے کہ اچھے اچھے صاحب علم اس میں غوطہ کھا گئے ہیں، لیکن دشواریوں کی کوئی نوعیت بالتفصیل بیان نہیں کی ہے۔ قال الواحدی فی کتاب البسیط هذه الاٰیة من اصعب ما فی القراٰن نظما وتفسیرًا وقد تخبط فیها الکبار من العلماء ثم انه رحمه الله تعالی لم یلخص کیفیة الاشکال فیها (کبیر) مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ وَ الْمُشْرِكِيْنَ۔ مِن یہاں تبیین کے لئے ہے نہ کہ تبعیض کے لئے۔ کلمة من ههنا لیست للتبعیض بل للتبیین (کبیر) لیکن بعض اکابر اس کے خلاف بھی گئے ہیں۔ ومن للتبعیض کما قال علم الهدی الشیخ ابو منصور الماتریدی فی التاویلات لاللتبیین (روح) ف۲ یعنی اہل کتاب جو توحید، نبوت، کتاب، حشر وغیرہ کے بنیادی عقائد سے فی الجملہ آشنا ومانوس تھے، اور جن سے اس کی توقع بہت زیادہ کی جاسکتی تھی کہ کتاب ہدیٰ کے آجانے کے بعد اسی کو قول فیصل سمجھ کر اس کا اتباع کریں گے اور اپنے باہمی دینی مناقشوں میں اسی کو حَکم بنائیں گے، وہ اور الٹے اس کی مخالفت میں پیش پیش ہوگئے۔ وَ مَا...... الْكِتٰبَ۔ اہل کتاب کے تفرق سے مراد مسیحیوں اور یہود، اور پھر ان کے اندرونی فرقوں کے آپس کے شدید تفرقے اور مناقشے ہیں۔ الْبَيِّنَةُ۔ مراد قرآن اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ہے۔ الْبَيِّنَةُ کے اگر عام معنی ہی لئے جائیں، تو آیت سے مراد یہ ہوگی کہ یہ تو اہل کتاب کا شروع سے دستور چلا آرہا ہے کہ یہ حجت قائم ہونے کے

بعد ہی بگڑتے رہے ہیں، تو آج ان کا بگڑنا کوئی نئی بات نہیں۔ ف۳ (اور جب انہیں تعلیمات کو ان لوگوں نے نہ مانا، تو اس کے معنی یہ ہوئے کہ یہ خود اپنی کتابوں کے عملاً منکر و مخالف ہو گئے ہیں) وَمَآ



وَذٰلِكَ دِيْنُ الْقَيِّمَةِ ۝٥ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ

دیا کریں یہی طریقہ ہے (ان) درست مضامین کا ف۳ جو لوگ اہل کتاب

الْكِتٰبِ وَالْمُشْرِكِيْنَ فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا

اور مشرکین میں سے کافر ہوئے وہ دوزخ کی آگ میں پڑیں گے جس میں ہمیشہ رہیں گے

اُولٰٓئِكَ هُمْ شَرُّ الْبَرِيَّةِ ۝٦ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا

یہی لوگ بدترین خلائق ہیں ف۴ جو لوگ کہ ایمان لائے اور انہوں نے

الصّٰلِحٰتِ اُولٰٓئِكَ هُمْ خَيْرُ الْبَرِيَّةِ ۝٧ جَزَآؤُهُمْ

نیک عمل کئے تو یہی لوگ بہترین خلائق ہیں ف۵ اُن کا صلہ

عِنْدَ رَبِّهِمْ جَنّٰتُ عَدْنٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا

اُن کے پروردگار کے نزدیک ہمیشگی والی بہشتیں ہیں جن کے نیچے

الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ

نہریں جاری ہوں گی جہاں ہمیشہ ہمیش رہیں گے اللہ اُن سے خوش رہے گا

وَرَضُوْا عَنْهُ ذٰلِكَ لِمَنْ خَشِيَ رَبَّهٗ ۝٨

اور وہ اللہ سے خوش رہیں گے، یہ اُس کے لئے ہے جو اپنے پروردگار سے ڈرتا ہے ف۶

ایاتها ۸ ۹۹ سُوْرَةُ الزَّلْزَالِ مَدَنِيَّةٌ ۹۳ رکوعها ۱

اس کی آٹھ آیتیں ہیں سورۃ الزلزال مدینہ میں نازل ہوئی اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا ۝١ وَاَخْرَجَتِ الْاَرْضُ

جب کہ زمین اپنی جنبش سے خوب ہی ہلا ڈالی جائے، اور زمین اپنے بوجھ باہر



اُمِرُوْٓا۔ یعنی یہ حکم انہیں خود انہیں کی کتابوں میں مل چکا ہے۔ مُخْلِصِيْنَ...... حُنَفَآءَ۔ اور اسی اخلاص فی الدین کے اندر خاتم النبیین ﷺ کی تصدیق اور قرآن مجید پر ایمان بھی داخل ہیں۔ ذٰلِكَ۔ یعنی یہی امور جن کا ذکر ماقبل ہو چکا ہے! عبادت الٰہی اخلاص و حنفیت کے ساتھ اور اقامت صلوٰۃ ادائے زکوٰۃ۔ اشارة الى ماذكر من عبادة الله بالاخلاص واقامة الصلوة وايتاء الزكوة (روح) دِيْنُ الْقَيِّمَةِ۔ قیمة صفت ہے موصوف محذوف الملة کی۔ اے دین الملة القيمة (مدارک) قال المبرد والزجاج ذلک دين الملة القيمة فالقيمة نعت لموصوف محذوف (کبیر) ف۴ یہاں یہ بتا دیا کہ جو لوگ قانون الٰہی کے باغی و منکر ہیں، ان کا ماضی جو کچھ بھی ہو، اور وہ دوسری حیثیتوں سے جیسے کچھ بھی ہوں، اللہ کی عدالت میں ''شر بریت'' میں کامل ہیں۔ ف۵ یعنی جو لوگ قانون الٰہی کے تصدیق کرنے والے اور وفادار ہیں، وہ دوسری حیثیتوں سے جیسے کچھ بھی ہوں، اللہ کی عدالت میں ''خیریت'' میں کامل ہیں۔ ف۶ (اور یہ خشیت ہی تو انسان کو ایمان و عمل صالح پر لاتی ہے جس کی جزاء جنت اور نعماء جنت ہیں) خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا۔ ابدا کا اضافہ خلود جنت کے مفہوم کو مؤکد و غیر منقطع بنا دینے کے لئے ہے۔ قیام جنت محض طویل و ممتد ہی نہ ہوگا، زمانہ نامتناہی کے لئے ہوگا۔ عجب نہیں جو الفاظ آیت سے مقصود تردید ان گمراہ گروہوں کی ہو، جن کے خیال میں، جنت بھی ایک طویل مدت کے بعد فنا ہو جائے گی، اور دنیا کی تخلیق اس کے بعد پھر سے ہوگی۔

ع ۸ ۲۲

رَضِيَ اللّٰهُ...... عَنْهُ۔ اللہ ان بندوں سے ہر طرح خوش و مطمئن ہوگا۔ اور یہ بندے بھی اللہ سے ہر طرح خوش و مطمئن ہوں گے — ایسے خوش نصیب بندوں کی خوش نصیبی پر کسے رشک نہ آئے گا؟ ذٰلِكَ۔ یعنی یہ جنت اور رضاء۔ اے المذكور من الجزاء والرضوان (بیضاوی) خَشِيَ رَبَّهٗ۔ داخلہ جنت کا مدار ایمان و عمل صالح پر ہوا، لیکن خود یہ تو خشیت الٰہی ہی سے پیدا ہوتے ہیں۔ جَنّٰتُ عَدْنٍ۔ جنت کو حق تعالیٰ نے کہیں جنات عدن سے تعبیر فرمایا ہے، اور کہیں جنات النعیم سے، اور کہیں دار السلام سے۔ محققین نے کہا ہے کہ خود ایمان کی ترکیب عقیدہ اور قول اور عمل کے اجزائے سہ گانہ سے ہوئی ہے، تو ہر ہر جزو کے مقابلہ میں ایک ایک صفت جنت کو بیان کیا گیا ہے۔ اعلم ان الله سبحانهٗ وصف الجنة مرّةً بجنات عدن ومرّة بجنات النعيم ومرّة بدار السلام وهذه الاوصاف الثلاثة انما حصلت لانك ركبت ايمانك من امور ثلاثة اعتقادٍ وقولٍ وعملٍ (کبیر)

اَثْقَالَهَا ﴿۲﴾ وَقَالَ الْاِنْسَانُ مَالَهَا ﴿۳﴾ يَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ

پھینک نکالے، اور آدمی بول اُٹھے کہ اسے (یہ) ہوا کیا؟ وا اُس روز زمین اپنی (سب) خبریں

اَخْبَارَهَا ﴿۴﴾ بِاَنَّ رَبَّكَ اَوْحٰى لَهَا ﴿۵﴾ يَوْمَئِذٍ يَّصْدُرُ

بیان کر گزرے گی، یہ اس لئے کہ آپ کے پروردگار کا حکم اُسے یہی ہوگا و۲ اُس روز لوگ گروہ گروہ

النَّاسُ اَشْتَاتًا ۙ لِّيُرَوْا اَعْمَالَهُمْ ﴿۶﴾ فَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ

واپس ہو رہے ہوں گے کہ اپنے اعمال کو دیکھیں و۳ سو جو کوئی ذرہ بھر بھی

ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهٗ ﴿۷﴾ وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَّرَهٗ ﴿۸﴾ ع

نیکی کرے گا، اُسے دیکھ لے گا اور جس کسی نے ذرہ بھر بھی بدی کی ہوگی اُسے بھی دیکھ لے گا و۴

ع ۸/۲۲

ایاتها ۱۱ — ۱۰۰ سُوْرَةُ الْعٰدِيٰتِ مَكِّيَّةٌ ۱۴ — رکوعها ۱

اس کی گیارہ آیتیں ہیں — سورۃ العٰدیٰت مکہ میں نازل ہوئی — اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

وَالْعٰدِيٰتِ ضَبْحًا ﴿۱﴾ فَالْمُوْرِيٰتِ قَدْحًا ﴿۲﴾ فَالْمُغِيْرٰتِ

قسم ہے گھوڑوں کی جو ہانپتے ہوئے دوڑتے ہیں، پھر ٹاپ مار کر آگ جھاڑتے ہیں، پھر صبح کے وقت تاخت وتاراج

صُبْحًا ﴿۳﴾ فَاَثَرْنَ بِهٖ نَقْعًا ﴿۴﴾ فَوَسَطْنَ بِهٖ جَمْعًا ﴿۵﴾

کرتے ہیں، پھر اُس وقت غبار اُڑاتے ہیں، پھر اُس وقت جماعت میں جا گھستے ہیں، وا

اِنَّ الْاِنْسَانَ لِرَبِّهٖ لَكَنُوْدٌ ﴿۶﴾ وَاِنَّهٗ عَلٰى ذٰلِكَ لَشَهِيْدٌ ﴿۷﴾

بے شک انسان اپنے پروردگار کا بڑا ناشکرا ہے اور وہ خود بھی اس پر گواہ ہے و۲

وَاِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَيْرِ لَشَدِيْدٌ ﴿۸﴾ اَفَلَا يَعْلَمُ اِذَا بُعْثِرَ

اور وہ مال کی محبت میں بہت سخت ہے و۳ اس کو وہ وقت کیا معلوم نہیں جب زندہ کئے جائیں گے

وا یہ سب واقعات حشر کے سلسلہ میں نفخۂ اول کے وقت کے ہیں۔ اَثْقَالَهَا۔ زمین کے بوجھ سے مراد مُردے بھی ہوسکتے ہیں۔ اور زمین کے دفینے اور معدنیات وغیرہا بھی۔ اِذَا…… زِلْزَالَهَا۔ غرض یہ کہ زمین کی اس جنبش اضطرابی سے سارا عالم زیروزبر ہوجائے گا۔ وَقَالَ الْاِنْسَانُ مَالَهَا۔ انسان گھبرا کر اور سراسیمہ ہوکر پکار اٹھے گا کہ زمین کو آخر یہ ہوکیا گیا؟ الْاِنْسَانُ۔ انسان سے اس سیاق میں مراد کافر انسان ہے، جسے سارا بھروسہ مادی ہی طاقتوں کا رہتا ہے، اور جو مسبب الاسباب کی قدرت وحکمت کا منکر یا عملاً منکر رہتا ہے۔ قيل هذا قول الكافر لانه كان لايؤمن بالبعث (مدارک) قال الجمهور الانسان هو الكافر يزى مالم يظن (بحر) و۲ اس وقت حکمت ومشیت یہی ہوگی کہ زمین ناطق ہوجائے جیسے آج حکمت ومشیت یہ ہے کہ زمین ساکت وبے زبان رہے۔ تُحَدِّثُ اَخْبَارَهَا۔ ظاہر ہے کہ مومن وکافر ہر انسان سے عمل، اچھے برے جو کچھ بھی صادر ہوتے ہیں، اسی زمین ہی پر ہوتے ہیں۔ قدرۃً زمین ہی، چھوٹے بڑے، اچھے برے، ہر ہر واقعہ کی پوری پوری شہادت پیش کرے گی۔ بِاَنَّ…… لَهَا۔ زمین میں یہ قوت گویائی اس وقت خود بخود نہیں، قادر مطلق کے حکم سے پیدا ہوگی۔ اہل سنت کا یہ متفقہ مسئلہ ہے کہ حیات اور اس کے سارے آثار، انعامات الٰہی ہیں۔ جس وقت جس عضو سے جو کام وہ حکیم مطلق چاہے، لے لے۔ بِاَنَّ۔ میں ب سببیہ ہے۔ و۳ (خواہ جنت خواہ دوزخ میں) يَصْدُرُ النَّاسُ۔ لوگ اس وقت حساب سے اپنی اپنی منزل کی طرف واپس ہو رہے ہوں گے — ذکر اب نفخۂ ثانی کے بعد کے واقعات کا ہو رہا ہے۔ اَشْتَاتًا۔ یعنی کچھ گروہ اہل جنت کے ہوں گے، اور کچھ گروہ اہل دوزخ کے۔ اَعْمَالَهُمْ۔ مراد اپنے اعمال کے ثمرات وعواقب ہیں۔ اے جزاء اعمالهم (مدارک) قال ابن عباس ليروا جزاء اعمالهم (معالم) و۴ حدیث نبوی ﷺ میں ان دو ۲ آیتوں کے لئے الجامعۃ الفاذہ کا لفظ آیا ہے۔ یعنی جو اصل ان میں بیان کردی گئی ہے وہ جامع اور منفرد ہے۔ اور اس میں شک نہیں کہ یہ آیتیں قانون مجازات کی تصویر کشی نہایت خوبی وخوش اسلوبی وجامعیت کے ساتھ کررہی ہیں۔ خَيْرًا يَّرَهٗ۔ اس اقل قلیل خیر کو بھی جنت میں پالے گا — خیر کے خیر باقی رہنے کی شرط یہ ہے کہ اسے کفر سے فنا نہ کردیا گیا ہو۔ شَرًّا يَّرَهٗ۔ اس اقل قلیل شر کو بھی دوزخ میں پالے گا— ''شر'' کے شر باقی رہنے کی شرط یہ ہے کہ اسے توبہ اور ایمان سے زائل نہ کردیا گیا ہو۔ وا ان گھوڑوں سے مراد لڑائی کے گھوڑے ہیں، جن کے اوصاف سے اہل عرب خوب واقف تھے۔ ضَبْحًا۔ گھوڑے عادۃً تیز دوڑ کے بعد ہانپنے لگتے ہیں۔ فَالْمُوْرِيٰتِ قَدْحًا۔ یعنی ان کی نعلوں سے پہاڑوں کے پتھر آگ دے اٹھتے ہیں۔ کنایہ کمال گرم رفتاری سے ہے۔ فَالْمُغِيْرٰتِ صُبْحًا۔ عرب میں عام دستور صبح سویرے تاخت کرنے کا تھا۔ فَاَثَرْنَ بِهٖ نَقْعًا۔ کمال تیز رفتاری کے باعث ان کے قدموں سے غبار اڑتا ہے۔ فَوَسَطْنَ بِهٖ جَمْعًا۔ یعنی جماعت اعداء میں در آتے ہیں۔ بہ میں ب زائدہ تاکید کے لئے ہے۔ حضرات صوفیہ نے ان صفات سے اپنے مذاق کے مطابق اشارات معرفت خوب نکالے ہیں۔ مثلاً! کچھ ''اشغال حرکت نفس'' میں مشغول رہتے ہیں، دل سے ''شعلہائے آتشیں'' بلند کرتے یا ''شمع معرفت'' روشن کرتے ہیں۔ صبح کو جو وقتِ رحمت ہوتا ہے دولت دیدار لوٹتے اور نفس پر حملۂ قوی کرتے ہیں۔ اور غبار سے مراد آثار لی ہے۔ و۲ (خواہ وہ گواہی زبانِ حال ہی سے کیوں نہ ہو) فالشهادة بلسان الحال الذی هو افصح من لسان المقال (روح) الْاِنْسَانَ۔ انسان سے مراد ایسے ہر سیاق میں کافر انسان سے ہوتی ہے۔ اِنَّهٗ ضمیرہٗ انسان کی طرف ہے۔ اے الانسان كما قال الحسن ومحمد بن كعب (روح) یہ مراد بھی ہوسکتی ہے کہ انسان اپنے کفر پر قیامت میں ضرور گواہی دے گا۔ عَلٰى ذٰلِكَ۔ یعنی اپنی اسی ناشکری پر۔ اے على كنوده (کشاف)

و۳ (اور کفر اور ناشکری کی علت اکثر یہی ہوتی ہے) الْخَيْرِ۔ خیر۔ یہاں مال کے معنی میں ہے، جیسا کہ قرآن مجید کی بعض اور آیتوں میں بھی آیا ہے۔ الخير المال من قوله تعالى ان ترك خيرًا (کشاف) اے المال الكثير۔ (راغب) وقال قتادة الخير من حيث وقع فى القرآن هو المال (بحر) یہ بھی جائز ہے کہ یہاں خیر دنیوی مراد لی جائے، اس مفہوم میں جو آخرت فراموش اس کا سمجھتے ہیں، اور اس کے تحت میں مال، جاہ، صحت وغیرہ تمام مقاصد دنیوی لے لئے جائیں۔ قال ابن عطية يحتمل ان يراد هذا الخير الدنيوى من مال وصحة وجاه عند الملوک ونحوه لان الكفار والجهال لايعرفون غير ذلک (بحر) لِحُبِّ الْخَيْرِ میں لِ اگر تعلیل کا مانا جائے، اور تقدیر کلام یوں بھی جائے کہ انه لاجل حب المال تو آیت کا ترجمہ یوں ہوگا: ''اور مال کی محبت کے پیچھے بڑا بخیل ہے''۔ شدت حُبِّ مال سے یہاں مراد وہی بیجا اور مفرط دولت پرستی ہے، جو انسان کی عقل سلیم کو بالکل اندھا کردیتی ہے، اور تمامتر کفران وعدوان کی طرف لے جاتی ہے، ورنہ جائز حدود کے اندر مال کی تھوڑی محبت تو ایک امر طبعی ہے۔ لَشَدِيْدٌ۔ شدید یہاں بخیل وممسک کے معنی میں بھی لیا گیا ہے۔ الشديد البخيل الممسک (کشاف) الشديد المتشدد البخيل (راغب)

مَا فِي الْقُبُوْرِ ﴿٩﴾ وَ حُصِّلَ مَا فِي الصُّدُوْرِ ﴿١٠﴾ اِنَّ

جتنے (مردے) قبروں میں ہیں اور آشکارا ہو جائے گا جو کچھ دلوں میں ہے ف۴ بے شک

رَبَّهُمْ بِهِمْ يَوْمَئِذٍ لَّخَبِيْرٌ ﴿١١﴾

اُن کا پروردگار اُن کے حال سے اس روز پورا پورا آگاہ ہوگا ف۵

ایاتها ١١ ١٠١ سُوْرَةُ الْقَارِعَةِ مَكِّيَّةٌ ٣٠ رکوعها ١

اس کی گیارہ آیتیں ہیں سورۃ القارعہ مکہ میں نازل ہوئی اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اَلْقَارِعَةُ ﴿١﴾ مَا الْقَارِعَةُ ﴿٢﴾ وَ مَآ اَدْرٰىكَ مَا

وہ کھڑکھڑانے والی چیز! کیسی کچھ ہے وہ کھڑکھڑانے والی چیز! آپ کو خبر ہے کہ کیسی کچھ ہے

الْقَارِعَةُ ﴿٣﴾ يَوْمَ يَكُوْنُ النَّاسُ كَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوْثِ ﴿٤﴾

وہ کھڑکھڑانے والی چیز! ف۱ جس روز آدمی پریشان پروانوں کی طرح ہو جائیں گے

وَتَكُوْنُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ الْمَنْفُوْشِ ﴿٥﴾ فَاَمَّا مَنْ

اور پہاڑ دھنکی ہوئی اون کی طرح ہو جائیں گے ف۲ پھر جس کسی کا

ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ ﴿٦﴾ فَهُوَ فِيْ عِيْشَةٍ رَّاضِيَةٍ ﴿٧﴾ وَ اَمَّا

پلہ بھاری نکلے گا وہ خاطر خواہ آسائش میں ہو گا ف۳ اور جس کسی کا

مَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ ﴿٨﴾ فَاُمُّهٗ هَاوِيَةٌ ﴿٩﴾ وَمَآ

پلہ ہلکا نکلے گا ۔ اُس کا ٹھکانہ ہاویہ ہو گا اور آپ کو

اَدْرٰىكَ مَا هِيَهْ ﴿١٠﴾ نَارٌ حَامِيَةٌ ﴿١١﴾

کچھ خبر ہے کہ وہ ہے کیا چیز وہ آگ ہے دہکتی ہوئی ف۴

ف۴ (کہ ان چیزوں کا استحضار اسے متنبہ اور ہوشیار کر دینے کے لئے کافی ہے) مَا فِي الْقُبُوْرِ۔ مَا یہاں بھی مَنْ کے مرادف ہے۔ ف۵ (چنانچہ ان کی ناشکرگزاری سے بھی اور اس کی موجبات و محرکات سے بھی آگاہ ہوگا) رَبَّهُمْ۔ بِهِمْ جمع غائب کی یہ ضمیریں آیت ٦ کے الْاِنْسَانَ کی جانب ہیں، جو معنیً جمع تھا۔
ع ١١ / ٢٥ والانسان علی معنی الجمع (کبیر) ضمیر مبعوثین کی جانب بھی کبھی جا سکتی ہے۔ بِهِمْ …… لَخَبِيْرٌ۔ یعنی ان لوگوں کے اعمال، اقوال، احوال سب کی ایک ایک تفصیل سے آگاہ۔

ف۱ سوالات اور پھر پیہم سوالات، خطبات عرب کے دستور کے مطابق، کلام میں زور و اثر پیدا کرنے کے لئے، اور مخاطبین کے جلب توجہ کے لئے ہے۔ اَلْقَارِعَةُ۔ سے مراد صور قیامت کے نفخۂ اول سے ہے، جس کی مہیب آواز دلوں اور کانوں دونوں کو کھڑکھڑا کر رکھ دے گی عموماً اہل جاہلیت کی طرح عرب جاہلیت کے بھی کفر و اعراض کی اصل بنیاد آخرت فراموشی پر تھی۔ آغاز وحی میں سب سے زیادہ زور عین ترتیب حکیمانہ کے مطابق اسی موضوع پر دیا گیا۔ ف۲ یعنی جس طرح دھنکی ہوئی اون ہلکی پھلکی پارہ پارہ ہو کر ہوا میں اڑنے لگتی ہے، یہ بھاری بھر کم پہاڑ بھی اس روز ہلکے پھلکے ہو کر اُڑے اُڑے پھرتے ہوں گے۔ يَكُوْنُ …… الْمَبْثُوْثِ۔ وجوہ تشبیہ پروانوں اور مجمع حشر کے درمیان متعدد ہیں۔ مثلاً تعداد کا بے شمار ہونا، منتشر ہونا، بے بس ہونا، سب کا ایک ہی طرف بے اختیار کھنچے چلے جانا وغیرہ۔ ف۳ یعنی جنت کے دائمی عیش میں۔ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ۔ یعنی جس کے اعمال وزنی نکلیں گے ـــ اعمال میں وزن جبھی پیدا ہوتا ہے، جب وہ مومن سے شریعت کے موافق صادر ہوں۔ منکر کے اعمال، اور مسلم کے خلاف شریعت اعمال سب بے وزن رہ جاتے ہیں۔ رَّاضِيَةٍ۔ یہاں مرضیة (پسندیدہ) کے معنی میں ہے۔ قال المفسرون تفسیرها مرضیة علی معنی یرضاها صاحبها (کبیر) ف۴ جس کے اعمال و عقائد دونوں خلاف شریعت ہوں گے۔ وہ کافر ہی ہوگا۔ اور اس کا پلڑا میزان قیامت میں بالکل بے وزن نکلے گا۔ هَاوِيَةٌ۔ اس کے لفظی معنی عمیق گڑھے کے ہیں۔
ع ١١ / ٢٦ نَارٌ حَامِيَةٌ۔ ایسی بھڑکتی ہوئی آگ، جس کے سامنے دنیا کی ہر آگ سرد ہی نظر آئے گی۔ والمعنی ان سائر النیران بالنسبة الیها کانها لیست حامیة (کبیر)

رکوعها ۱ ۱۰۲ سُوْرَةُ التَّكَاثُرِ مَكِّيَّةٌ ۱۶ اٰيَاتُهَا ۸

اس کی آٹھ آیتیں ہیں سورۃ التکاثر مکہ میں نازل ہوئی اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اَلْهٰىكُمُ التَّكَاثُرُ ۱ حَتّٰى زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ ۲ كَلَّا

فخر کرنا تمہیں غافل کئے رہتا ہے تاآنکہ تم قبرستانوں میں پہنچ جاتے ہو ف۱ ہاں ہاں

سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۳ ثُمَّ كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۴

تمہیں عنقریب معلوم ہوا جاتا ہے، ہاں ہاں پھر تمہیں عنقریب معلوم ہوا جاتا ہے ف۲

كَلَّا لَوْ تَعْلَمُوْنَ عِلْمَ الْيَقِيْنِ ۵ لَتَرَوُنَّ

ہاں اور ہاں کاش تم یقینی طور پر جان لیتے! ف۳ تم یقیناً دوزخ کو

الْجَحِيْمَ ۶ ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا عَيْنَ الْيَقِيْنِ ۷ ثُمَّ

دیکھ کر رہو گے ف۴ پھر یقیناً تم لوگ اُسے ایسا دیکھنا دیکھو گے جو خود یقین ہے ف۵ پھر

لَتُسْـَٔلُنَّ يَوْمَىِٕذٍ عَنِ النَّعِيْمِ ۸ ع

اُس روز تم سے (ہر) نعمت کی پوچھ ہو گی ف۶

ع ۱/۸ ۲۷

رکوعها ۱ ۱۰۳ سُوْرَةُ الْعَصْرِ مَكِّيَّةٌ ۱۳ اٰيَاتُهَا ۳

اس کی تین آیتیں ہیں سورۃ العصر مکہ میں نازل ہوئی اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

وَالْعَصْرِ ۱ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِيْ خُسْرٍ ۲ اِلَّا الَّذِيْنَ

قسم ہے زمانہ کی، کہ انسان بڑے خسارہ میں ہے ف۱ مگر وہ لوگ نہیں جو



ف۱ (دنیا سے وفات پاکر) آیت میں اس عام حقیقت کا بیان ہے کہ دنیوی جاہ و مال، سامان و قوت و شوکت پر فخر و ناز اور ان کی محبت و طلب، آخرت فراموش انسان کے قلب پر غفلت کے پردے ڈالے رہتی ہیں، اور اس میں خوفِ خدا و خشیتِ الٰہی پیدا ہی نہیں ہونے دیتیں، یہاں تک کہ موت کا وقت آ جاتا ہے، اور انسان قبر میں پہنچ جاتا ہے۔ اَلْهٰىكُمْ۔ الھاء۔ کے معنی لہو میں ڈال دینے کے ہیں۔ مراد یہ ہے کہ دنیوی مشاغل میں انہماک چیز ہی ایسی ہے، جو انسان کا خیال، آخرت کی طرف جانے ہی نہیں دیتی اور اسے سدا فکرِ آخرت سے غافل رکھتی ہے۔ التَّكَاثُرُ۔ یعنی سامان دنیوی کی حرص وہوس، دنیا کا ہوکا، اور مال و جاہ میں ایک دوسرے پر تفوق و غلبہ کی طلب۔ التباری فی کثرة المال والعز (راغب) التباری بکثرة الجاه والمال والمناقب (کبیر) یہاں اس کے تحت میں دنیوی مفاخرت کی ساری ہی چیزیں داخل ہیں۔ یدخل فیه التکاثر بالعدد و بالمال و الجاه والاقرباء والانصار والجیش و بالجملة فیدخل فیه التکاثر بکل مایکون من الدنیا ولذاتها وشهواتها (کبیر) شانِ نزول کی روایتوں میں آتا ہے کہ جاہلیت میں ہر قبیلہ کی عام عادت دوسرے قبیلہ پر اپنی کثرت آبادی اور کثرت سامان کی بناء پر تفوق جتانے کی تھی — جیسے آج بیسویں صدی کی "مہذب" حکومتوں کو فخر و ناز اپنی اپنی (Man-Power.) پر رہا کرتا ہے۔ ف۲ (مرتے ہی اور قبر میں پہنچتے ہی) یعنی یہ ساری غفلتیں محض عارضی ہیں، آنکھ بند ہوتے ہی عالم برزخ شروع ہو جائے گا، اور اسی کے ساتھ کشفِ حقائق بھی — خود ہی جان لو گے، کہ اصل حقیقت کیا تھی، اور تم اس دنیا میں کیسی شدید حماقت اور بھول میں پڑے رہے! كَلَّا۔ ثُمَّ كَلَّا۔ جملہ کی تکرار تاکید مضمون کی غرض سے ہے۔ وذکروا للتکریر انه للتاکید وانه وعید بعد وعید (کبیر) مضمون کے مکرر آنے سے یہ بھی استدلال کیا گیا ہے، کہ اشارہ عذاب برزخ اور عذاب آخرت کی دو مختلف حالتوں کی جانب ہے، اور یہ استدلال امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ کی جانب منسوب ہے۔ ان احدی الحالتین عذاب القبر والاخرٰی عذاب القیامة (کبیر) عن ذرٍّ قال سمعت علی بن ابی طالبؓ یقول ان هٰذه الاٰية تدل علٰی عذاب القبر (کبیر) قال علی بن ابی طالب الاول فی القبور والثانی فی النشور (روح) عربی فصاحت و بلاغت پر جب بھی غور کیا جائے گا، عربوں ہی کے معیار سے کیا جائے گا، نہ کہ کسی اور ملک و قوم کے معیار سے۔ علامہ آلوسی سورۃ الکافرون کی تفسیر کے تحت میں امام لغت و نحو فراء کا قول نقل کرتے ہیں کہ فصحائے عرب ایسے موقع پر تکرار سے کام لیتے ہیں، اور سننے والے یا تو اقرار میں بلٰی، بلٰی کہتے جاتے ہیں، اور یا انکار میں لا، لا۔ قال الفراء ان القراٰن نزل بلغة العرب ومن عادتهم تکرار الکلام للتاکید والافهام، فیقول المجیب بلٰی بلٰی والممتنع لا لا۔ (روح)

ف۳ (اسی دنیا میں دلائل صحیح پر غور کر کے۔ یعنی بعد مرگ تو یقین کرنا ہی پڑے گا، کاش اسی زندگی میں تم عقل سلیم سے کام لے کر نتیجہ یقین تک پہنچ گئے ہوتے۔ عِلْمَ الْيَقِيْنِ۔ فقہاء نے بالاتفاق لکھا ہے کہ اعمال میں محض ظن غالب کافی و معتبر ہے۔ البتہ اعتقادیات میں، متکلمین کہتے ہیں کہ جانب مخالف کا احتمال بھی نہ رہنا چاہیے، اور یہی علم الیقین ہے۔ ف۴ (اور یہ دیکھنا معاً بعد مرگ عالم برزخ میں ہوگا) ف۵ یعنی وہ رؤیت استدلالی نہیں، رؤیت مشاہدہ ہو گی جس میں انکشاف استدلالیات سے کہیں زیادہ اور صریح ہوتا ہے — آگ میں گرنے والے کو آگ کی سوزش اور حرارت کا یقین کہ یہ عین الیقین ہے۔ آگ کے قریب بیٹھنے والے کے یقین سوزش و حرارت سے کہ یہ علم الیقین ہے، کہیں بڑھ چڑھ کر ہوتا ہے۔ ف۶ (کہ ہر نعمت کا حق، یعنی ایمان و طاعت بجالائے یا نہیں) ثُمَّ۔ مفسرین نے کہا ہے کہ خطاب یہاں نوع انسان کو عام ہے، کفار و مشرکین کے ساتھ مخصوص نہیں، اور ثُمَّ اس لحاظ سے مفید ترقی ہے، یعنی یہ سوال جب غیر مجرمین تک سے ہوگا، جن پر کوئی ضرر اس سے مترتب نہ ہوگا، تو پھر مجرمین کے لئے اس سوال کی جو اہمیت، اشدیت اور ہیبت ہے، ظاہر ہی ہے۔ النَّعِيْمِ۔ اس میں دنیا کی ہر وہ چیز آ گئی، جو کسی نہ کسی جہت سے مفید یا لذیذ ہو۔ یجب حمله علٰی جمیع النعم (کبیر) والنعیم عام لکل مایتلذذبه من مطعم ومشرب ومفرش ومرکب (روح) ف۱ (بسبب اپنی فرصت عمر کے تلف و ضائع کر ڈالنے کے) الْعَصْرِ۔ زمانہ جو ہر لحظہ انتہائی سرعت کے ساتھ گزرتا چلا جاتا ہے، وہی تو وہ ظرف ہے جس کے اندر انسان سب ہی کچھ کرتا رہتا ہے، اور سب ہی کچھ اس پر گزرتی رہتی ہے۔ اسی میں وہ کھوتا بھی ہے، اور اسی میں وہ پاتا بھی ہے۔ رنج و حرمان، نقصان و خسران بھی اسی میں اس پر واقع ہو کر رہتا ہے — محض وقت کا مفہوم ادا کرنے کے لئے عربی زبان میں زمان دہر وغیرہ اور لفظ بھی تھے۔ لیکن گزرتے ہوئے زمانہ کی طرف، مرورِ ایام کی طرف خاص اشارہ کرنے والا لفظ یہی "عصر" ہے۔ وقسم بالزمان لما فی مروره من اصناف العجائب (کشاف) عمر انسانی کے لمحات دیکھتے دیکھتے کس تیزی سے گزر جاتے ہیں، اور انسان خالی ہاتھ رہ جاتا ہے۔ اسی کو گواہ کر کے قرآن مجید کہتا ہے کہ کافر انسان بھی کیسا بدقسمت اور حرماں نصیب ہے! وقت کی پوری قدر کرنا، عمر کے ایک ایک لحظہ اور پل کا حساب رکھنا کہ اس سب کا سوال ہوگا، اسلام کی اہم تعلیمات میں سے ہے۔ الْاِنْسَانَ۔ انسان۔ سے اس سیاق میں بھی مراد وہی کافر انسان ہے۔

اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَ تَوَاصَوْا بِالْحَقِّ ۙ

ایمان لائے اور جنہوں نے اچھے کام کیے، اور ایک دوسرے کو فہمائش کرتے رہے حق کی،

ع ۲۸

وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ ﴿۳﴾

اور ایک دوسرے کو فہمائش کرتے رہے پابندی کی ف۲

اٰیاتھا ۹ ۱۰۴ سُوْرَۃُ الْھُمَزَۃِ مَکِّیَّۃٌ ۳۲ رکوعھا ۱

اس کی نو آیتیں ہیں سورۃ الھمزہ مکہ میں نازل ہوئی اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

وَيْلٌ لِّكُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةِ ۙ﴿۱﴾ الَّذِيْ جَمَعَ مَالًا

کم بختی ہے پس پشت عیب جوئی کرنے والے کے لئے اور طعنہ دینے والے کے لئے، جو مال جمع کرتا (رہتا) ہو

وَّ عَدَّدَهٗ ۙ﴿۲﴾ يَحْسَبُ اَنَّ مَالَهٗۤ اَخْلَدَهٗ ﴿۳﴾ كَلَّا

اور اُسے گنتا رہتا ہو، وہ یہ خیال کر رہا ہے کہ اُس کا مال اُس کے پاس سدا رہے گا ف۱ ہاں ہاں

لَيُنْۢبَذَنَّ فِي الْحُطَمَةِ ﴿۴﴾ وَمَاۤ اَدْرٰىكَ مَا

وہ ضرور توڑنے پھوڑنے والی آگ میں جھونکا جائے گا اور آپ سمجھے کہ وہ توڑنے پھوڑنے والی

الْحُطَمَةُ ﴿۵﴾ نَارُ اللّٰهِ الْمُوْقَدَةُ ۙ﴿۶﴾ الَّتِيْ تَطَّلِعُ

آگ ہے کیا؟ وہ اللہ کی آگ ہے (اللہ کے حکم سے) سلگائی ہوئی جو دلوں تک

عَلَى الْاَفْـِٕدَةِ ﴿۷﴾ اِنَّهَا عَلَيْهِمْ مُّؤْصَدَةٌ ۙ﴿۸﴾

جا پہنچے گی ف۲ وہ آگ اُن پر بند کر دی جائے گی

ع ۲۹

فِيْ عَمَدٍ مُّمَدَّدَةٍ ﴿۹﴾

بڑے بڑے لمبے ستونوں میں ف۳



ف۲ یعنی خسران ومحرومی تو منکروں اور کافروں کے حصہ میں آئی ہے جنھوں نے وقت کی قدر نہ پہچانی اور ساری فرصت عمر برباد کردی۔ نہ کہ اُن لوگوں کے جنہوں نے اپنی عمریں قانون الٰہی کے مطابق بسر کیں۔ روایتوں میں آتا ہے کہ مکہ کے مشہور تاجر ابوبکر بن ابی قحافہ جب دعوت اسلام کے بالکل شروع ہی میں ایمان لے آئے تو ایک معاصر نے ان سے کہا کہ تم معاملات میں تو بڑے ہوشیار تھے، لیکن اس باب میں سخت دھوکا کھا گئے۔ اپنے کو فلاں فلاں ٹھاکروں اور دیوتاؤں کی توجہ، شفقت وسفارش سے محروم کردیا، اور لائق وفائق اسلاف کے طور طریقوں کو چھوڑ دیا۔ اس پر یہ سورت نازل ہوئی۔ جس میں بتایا گیا کہ محروم رہ جانے والے حقیقۃً کون ہیں۔ وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ۔ یعنی اعتقاد حق پر قائم رہنے کی فہمائش کرتے رہے۔ وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ۔ حسرت وحرمان سے بچے رہنے والے خوش نصیب انسانوں کی چار صفات کا یہاں بیان ہوا ہے۔ ان میں سے پہلی دو یعنی ایمان اور عمل صالح، صفات ذاتی وانفرادی اور بطور کمال لازم کے ہیں۔ باقی دو یعنی تواصی بالحق وتواصی بالصبر، صفات ملی واجتماعی بطور کمالات متعدی کے ہیں۔۔۔ اسلام تو اصلاح، انفرادی واجتماعی، ذاتی وملی دونوں قسم کی ساتھ ساتھ چاہتا ہے۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ فرصتِ عمر نعمت مغتنم ہے، ضائع کوئی لمحہ نہ ہونا چاہئے۔ ساری عمر تحصیل کمال یا تکمیل ہی میں بسر ہونا چاہیے۔

ف۱ یعنی اس کے عمل سے تو ایسا ظاہر ہو رہا ہے کہ گویا وہ اپنے مال، دولت، خزانہ کے خلود کا معتقد ہے، جبھی تو اس کے ساتھ اس درجہ اشتغال وانہماک رکھتا ہے۔۔۔ انسان دولت کثیر کے ساتھ ہی کیسے کیسے دور دراز کے منصوبے باندھنے اور کیسی کیسی لمبی اسکیمیں بنانے لگتا ہے۔ اور زبان سے کہے یا نہ کہے، لیکن بہرحال دل سے تو یہی سمجھنے لگتا ہے کہ اب حلال مشکلات میرے ہاتھ آگیا، ہر افتاد کا توڑ اپنی اسی دولت کے زور سے کرلیا کروں گا۔ قرآن مجید نے اپنے جامع وبلیغ لفظوں میں اس ساری بشری ذہنیت کی طرف اشارہ کردیا۔ وَيْلٌ ...... لُّمَزَةٍ۔ اس میں اجتماعی زندگی کے دو بڑے امراض، پس پشت عیب رکھنے۔ اور رُو در رُو طعنہ دینے کا علاج آگیا۔ الَّذِيْ ...... عَدَّدَهٗ۔ اس میں اشارہ اس طرف آگیا کہ اجتماعی اخلاقی امراض کی بنیاد زیادہ تر کبر وبخل پر ہوتی ہے۔ اور یہ عموماً افراط حُبِّ مال سے پیدا ہوتے ہیں۔ جَمَعَ مَالًا۔ غایت حرص وشدت بخل سے مال کے جمع رکھنے کی دھن میں لگا رہتا ہے۔۔۔ مال سے طبعی تعلق مذموم نہیں، مذموم اس تعلق میں غلو وانہماک ہے۔ وَعَدَّدَهٗ۔ بار بار گنتے اور حساب کرتے رہنا علامت ودلیل ہے غایت حُبِّ مال اور اس میں شغف وانہماک کی۔ بینک کی پاس بک کی بار بار الٹ پلٹ کرتے رہنا، بیک اور کھاتے اور سیاہے کے پھیر میں دن رات پڑے رہنا، سٹہ اور صرافہ اور (Share Market) کی خبروں کی ٹوہ میں ہر وقت لگے رہنا، یہ سب گننے ہی کے حکم میں داخل ہے۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ جمع مال مذموم وہ ہے جو شغف اور محبت کے ساتھ ہو، اور اُسی کے آثار میں سے یہ بار بار کا گننا بھی ہے۔ ف۲ (اور چونکہ اللہ کے حکم سے سلگائی ہوئی ہے، کسی کے بجھائے بجھ بھی نہ سکے گی) یہ سب تفصیل بیان ہو رہی ہے آغاز سورت کے لفظ وَيْلٌ یعنی شامت اور کم بختی کی۔ تَطَّلِعُ عَلَى الْاَفْـِٕدَةِ۔ دلوں تک معاً جا پہنچنا، یہ بیان ہے اس آگ کی سرعت نفوذ وسرایت کا۔ نَارُ اللّٰهِ۔ اضافت اظہار عظمت واہمیت خصوصی کے لئے ہے۔ یعنی وہ آگ اللہ تعالیٰ کی بھڑکائی ہوئی ہے۔ دنیا کی کسی آگ پر اسے قیاس نہ کرو۔ فالاضافۃ للتفخیم ای ھی نار لا کسائر النیران (کبیر) الْحُطَمَةِ۔ ایسی آگ کہ جو کڑی سی کڑی چیز بھی اس میں پڑے، اس کو بھی وہ توڑ پھوڑ کر رکھ دے۔ ف۳ یعنی آگ کے ایسے بڑے بڑے شعلے ہوں گے جیسے لمبے لمبے ستون، اور وہ لوگ ان میں مقید ہوں گے۔ اِنَّهَا عَلَيْهِمْ مُّؤْصَدَةٌ۔ یعنی ہر طرف سے دروازے بند کردیئے جائیں گے۔ دوزخیوں کے لئے کوئی راستہ نکلنے کا نہ رہے گا، ہمیشہ ہی وہیں پڑے جلتے رہیں گے۔

آیاتہا ۵ ۱۰۵ سُورَۃُ الْفِیْلِ مَکِّیَّۃٌ ۱۹ رکوعہا ۱

اس کی پانچ آیتیں ہیں سورۃ الفیل مکہ میں نازل ہوئی اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحٰبِ الْفِيْلِ ۝۱

کیا آپ کو معلوم نہیں کہ آپ کے پروردگار نے ہاتھی والوں سے کیا معاملہ کیا وف۱

اَلَمْ يَجْعَلْ كَيْدَهُمْ فِيْ تَضْلِيْلٍ ۝۲ وَّاَرْسَلَ

کیا ہم نے ان کا داؤں بالکل اُلٹ نہیں دیا؟ وف۲ اور ان پر

عَلَيْهِمْ طَيْرًا اَبَابِيْلَ ۝۳ تَرْمِيْهِمْ بِحِجَارَةٍ

جھنڈ کے جھنڈ پرندے بھیج دیئے وہ ان پر کھنگر کی کنکریاں

مِّنْ سِجِّيْلٍ ۝۴ فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ ۝۵ ع

پھینکتے تھے سو (اللہ نے) انہیں کھائے ہوئے بھوسہ کی طرح کر دیا وف۳

آیاتہا ۴ ۱۰۶ سُورَۃُ قُرَیْشٍ مَکِّیَّۃٌ ۲۹ رکوعہا ۱

اس کی چار آیتیں ہیں سورۃ قریش مکہ میں نازل ہوئی اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۝۱ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۝۲

قریش کو خوگر ہونے کی بناء پر، اپنے جاڑے اور گرمی کے سفر کے خوگر ہونے کی بناء پر چاہیے تھا

فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۝۳ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ

کہ اس خانہ (کعبہ) کے مالک کی عبادت کریں وف۱ جس نے ان کو بھوک میں

وف۱ یعنی انہیں کس طرح ہلاک و برباد کر ڈالا۔ اَصْحٰبِ الْفِيْلِ۔ سال عیسوی ۵۷۰ یا ۵۷۱ تھا، اور ولادت نبوی ﷺ میں ابھی چند ہفتوں کا زمانہ باقی تھا کہ حجاز کے پڑوس میں جو حبشہ کی پر قوت مسیحی سلطنت قائم تھی اور جس کی وسعت حدود عرب تک پہنچی ہوئی تھی، اس کے گورنر علاقہ یمن ابرہہ نے حجاز بلکہ خود خانہ کعبہ پر چڑھائی کر دی۔ حاکم یمن یوں بھی وقت کی ایک زبردست سلطنت کا نمائندہ تھا۔ پھر اس کی بنوائی ہوئی مسیحی عبادت گاہ کی شدید توہین بھی کسی بے ادب عرب نے کر دی تھی۔ ابرہہ کو قدرۃً اس پر سخت غصہ آیا۔ اور اس نے فوج کشی پوری قوت کے ساتھ کی۔ اس کی فوج میں ہاتھی بھی تھے، جو عرب میں ایک بالکل نئی چیز تھے۔ جیسے کہ آج کل کی جنگ میں ٹینک، جیپ آتشیں اژدھے وغیرہ۔ یہ فوج کشی ایک تاریخی واقعہ ہے، دوست دشمن سب کو مسلّم۔ عربوں نے اس کی اہمیت اتنی محسوس کی کہ اس سال کا نام ہی عام الفیل (ہاتھیوں کا سنہ) رکھ دیا۔ اور اسی واقعہ سے اپنے سنہ کی ابتداء کی۔ كانوا يؤرخون فی كتبهم ودیونهم من سنة الفیل وفیها ولد رسول الله ﷺ فلم تزل قريش والعرب بمكة جميعًا تؤرخ بعام الفيل۔ (تاریخ مکہ۔ ازرقی۔ جلد اول صفحہ ۹۶) اَلَمْ تَرَ۔ واقعہ فرط شہرت و تواتر سے مثل مشاہدہ کے تھا۔ وف۲ (جو اس نے خانہ کعبہ کے ہدم و تخریب کا سوچا تھا) والی یمن اور صوبہ دار حبشہ کا سارا پروگرام الٹ گیا، بنا بنایا کھیل بگڑ گیا، اور بجائے خانہ کعبہ کے برباد کرنے کے خود ہی مع اپنے لشکر کے برباد ہو گیا۔ ہوا یہ کہ یک بیک سمندر (بحر احمر) کی طرف سے پرندوں کا ٹڈی دل نظر آیا، جن کے پنجوں اور چونچوں میں کنکریاں تھیں، جن سپاہیوں پر وہ کنکریاں پڑتیں وہ چیچک میں مبتلا ہو جاتے۔ ابرہہ یہ ماجرا دیکھ پریشان ہو کر بھاگا، اور یمن پہنچتے ہی پھنسیوں میں لدا ہوا دنیا سے رخصت ہو گیا۔ وف۳ (پامالی اور پراگندگی کے لحاظ سے) سِجِّيْلٍ۔ سنگ گِل کا معرب ہے۔ حجرٌ وطينٌ مختلط واصله فی ماقيل فارسی معرب (راغب) قال ابن عباسؓ سجيل معناه سنك وكل يعنى بعضه حجر وبعضهٗ طين (کبیر) هو معرب من سنك كل وعليه الجمهور (مدارک) قرآن مجید میں لغت قریش سے باہر کے الفاظ بہت کم آتے ہیں۔ جو معدودے چند آئے ہیں، ان میں سے ایک یہ ہے۔ اَبَابِيْلَ۔ اس کے معنی جھنڈ کے ہیں۔ قال ابو عبيدة ابابيل جماعة فی تفرقة (کبیر) قال الزجاج جماعات من هٰهنا وجماعات من هٰهنا (مدارک) ائمہ لغت میں سے بعض نے کہا ہے کہ اس کا کوئی واحد نہیں آتا اور بعض نے اس کا واحد ابّیل ابالہ یا ایبالہ یا ابول کو بتایا ہے۔ فيه قولان والاول هو قول الاخفش والفراء انه لاواحد لها (کبیر) الواحد ابيل (راغب) جمع اباله بكسر الهمزة وتشديد الباء وقيل واحده ابول مثل عجول (روح) سارے قصہ کا خلاصہ یہ نکلا کہ احکام الٰہی کی بے حرمتی کرنے والوں کو عتاب الٰہی سے ڈرتے رہنا چاہیے، خواہ وہ آخرت میں واقع ہو یا اسی دنیا میں۔

وف۱ یعنی کم از کم ایسی ایسی نعمتوں کے شکریہ ہی میں قریش کو چاہیے تھا کہ جس مقدس مکان کے وہ ہمسایہ و مجاور ہیں، اور جس کی دینی و دنیوی دونوں قسم کی برکتوں سے وہ برابر فیضیاب ہوتے رہتے ہیں، اس کے مالک و خالق کو تو پہچانتے، اور شرک چھوڑ کر توحید کی راہ اختیار کرتے — توحید تو بہرحال مذہب حق ہے، اور ہر قسم کے دلائل سے ثابت، لیکن ماستا کے مارے ماں باپ اولاد کو راہ راست پر لانے کے لئے انتہائے شفقت میں صرف دلائل عقلی ونقلی ہی پر اکتفاء نہیں کرتے، بلکہ اولاد کو غیرت دلانے کے لئے طرح طرح کے واسطے بھی دلایا کرتے ہیں۔ پھر حق تعالیٰ کی شفقت تو شفقت والدین سے کوئی نسبت ہی نہیں رکھتی۔ قرآن اس مؤثر طریقہ ترغیب سے کیسے کام نہ لیتا۔ قُرَيْشٍ۔ شمالی اہل عرب کی نسل میں شریف ترین اور مشہور ترین قبیلہ کا نام قریش تھا۔ رسول اللہ ﷺ اسی کی ایک شاخ بنی ہاشم میں ظاہر ہوئے۔ نسبًا یہ قبیلہ نضر بن کنانہ کی نسل سے تھا۔ وقريش ولد النضر بن كنانة وهو اصح الاقوال والبتها عندالقرطبی قيل وعليه الفقهاء (روح) پیشہ ان لوگوں کا تجارت تھا۔ اور تجارت ہی کے سلسلہ میں دور دور کی سیاحی کرآتے تھے۔ بڑے معاملہ فہم سمجھے جاتے تھے اور اپنے وقت و ملک کی تہذیب و تمدن کے علمبردار تھے۔ اِيْلٰفِ۔ لفظ "ایلاف" کی تکرار تاکید مضمون اور اس احسان عظیم کے اظہار عظمت کے لئے ہے۔ التكرير تفخيمًا لامر الايلاف وتذكير العظيم المنة فيه (کبیر) رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ۔ قریش اپنی تجارتی سیاحتوں کے لئے نام پائے ہوئے تھے۔ ان کے تجارتی سلسلے ایک طرف بحر ہند سے بحر قلزم بلکہ بحر روم تک قائم تھے۔ اور دوسری طرف جنوب عرب میں عمان و یمن سے لے کر شمال میں فلسطین و شام تک کی شاہراہیں ان کے قبضہ میں تھیں۔ اور انہیں پر ان کے بڑے بڑے تجارتی قافلے بین الاقوامی مال وسامان سے لدے ہوئے برابر آتے جاتے رہتے تھے۔ خود ان کا وطنی علاقہ مکہ تو بے آب و گیاہ تھا۔ ان کے معاشی اور مالی سہارے یہی تجارتی سفر تھے۔ الشِّتَآءِ۔ سردی کے موسم میں ان کے قافلے جنوب میں یمن کی طرف جاتے۔ وَالصَّيْفِ۔ گرمیوں کے زمانہ میں ان کی تجارت شمال کی طرف شام میں جاری رہتی۔ غرض سال بھر بحری و بری تجارت زور وشور سے جاری رہتی۔ آبادی کا بڑا حصہ اپنا سرمایہ اسی تجارت میں لگائے رہتا۔ قافلے واپس آتے تو شہر بھر میں خوب منافع (Dividends.) تقسیم ہوتا۔ اور لوگ سال بھر خوش حالی سے بسر کرتے۔ هٰذَا الْبَيْتِ۔ یعنی خانہ کعبہ۔ اسم اشارہ اس سیاق میں تعظیمی پہلو رکھتا ہے۔ الاشارة الى البيت فی هٰذا النظم تفيد التعظيم (کبیر) رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ۔ یعنی خدائے واحد، اکیلے اور یکتا خدا۔ اِيْلٰفِ۔ ہمارے زمانہ کے مشہور محقق ڈاکٹر محمد حمید اللہ حیدرآبادی ثم پاکستانی نے "ایلاف" کا ترجمہ تجارتی معاہدہ سے کیا ہے، اور اپنی محققانہ کتاب "رسول اکرم کی سیاسی زندگی" میں لکھا ہے کہ "چین و ہندوستان کی تجارت عرب ہی سے ہو کر یورپ جاتی تھی۔ قریش کا عرب کی تجارت پر حاوی رہنا، مصر و شام، عراق و ایران، یمن و عمان، حبش و سندھ وغیرہ سے انہوں نے جو تجارتی معاہدے (ایلاف) کر رکھے تھے اور رحلۃ الشتاء والصیف کے باعث شمال و جنوب کے جس طرح قافلے ملاتے رہتے تھے وہ سب جانتے ہیں"۔ (ص ۳۷) اور پھر لکھا ہے کہ "… غرض عرب کا شمال، جنوب، مشرق، مغرب اور وسط ہر حصہ قریشی ایلاف کی زنجیروں سے جکڑ گیا تھا۔ ان کے میلے اور ان کے کاروان، جتنے مفید ثابت ہوئے ان کو قرآن نے دو معجزنما لفظوں میں یوں یاد دلایا ہے کہ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ (فاقہ

ع ۳۱

مِّنۡ جُوۡعٍ ۙ۬ وَّ اٰمَنَهُمۡ مِّنۡ خَوۡفٍ ۝۴ ع

کھانے کو دیا اور انہیں خوف سے امن دیا ف۲

آیاتها ۷ — ۱۰۷ سُوۡرَةُ الۡمَاعُوۡنِ مَكِّيَّةٌ ۱۷ — رکوعها ۱

اس کی سات آیتیں ہیں — سورۃ الماعون مکہ میں نازل ہوئی — اور ایک رکوع ہے

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اَرَءَيۡتَ الَّذِىۡ يُكَذِّبُ بِالدِّيۡنِ ؕ ۝۱ فَذٰلِكَ الَّذِىۡ يَدُعُّ

بھلا تو نے اس شخص کو بھی دیکھا ہے جو روز جزاء کو جھٹلاتا ہے؟ سو وہ وہ شخص جو یتیم کو

الۡيَتِيۡمَ ۝۲ ۙ وَلَا يَحُضُّ عَلٰى طَعَامِ الۡمِسۡكِيۡنِ ؕ ۝۳ فَوَيۡلٌ

دھکے دیتا ہے اور محتاجوں کے لئے کھانا دینے کی ترغیب نہیں دیتا ف۱ سو بڑی خرابی ہے

لِّلۡمُصَلِّيۡنَ ۝۴ ۙ الَّذِيۡنَ هُمۡ عَنۡ صَلَاتِهِمۡ سَاهُوۡنَ ۝۵ ۙ

ایسے نمازیوں کے لئے، جو اپنی نماز کو بھلا بیٹھے ہیں

ع ۳۲

الَّذِيۡنَ هُمۡ يُرَآءُوۡنَ ۝۶ ۙ وَيَمۡنَعُوۡنَ الۡمَاعُوۡنَ ۝۷ ع

(اور) جو ایسے ہیں کہ ریاء کاری کرتے ہیں ف۲ اور حقیر چیزوں تک کو روکے رہتے ہیں ف۳

آیاتها ۳ — ۱۰۸ سُوۡرَةُ الۡكَوۡثَرِ مَكِّيَّةٌ ۱۵ — رکوعها ۱

اس کی تین آیتیں ہیں — سورۃ الکوثر مکہ نازل ہوئی — اور ایک رکوع ہے

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اِنَّاۤ اَعۡطَيۡنٰكَ الۡكَوۡثَرَ ؕ ۝۱ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانۡحَرۡ ؕ ۝۲

ہم نے آپ کو خیر کثیر عطا کی ہے ف۱ سو آپ اپنے پروردگار کی نماز پڑھئے اور قربانی کیجئے ف۲



کی جگہ کھانا اور خوف کی جگہ امن) اس نے قریش کو پورے عرب میں ایک مرکزیت و معزز حیثیت دے دی" صفحہ ۴۵ ف۲ رزق اور امن، یہ دو نعمتیں ہر ملک کے لئے ہر زمانہ میں انفرادی و اجتماعی ہر حیثیت سے، سب سے بڑی اور قابل قدر نعمتیں رہی ہیں۔ عرب خصوصاً حجاز کی جغرافی حالت کے لحاظ سے ان نعمتوں کی اہمیت کئی گنی اور بڑھی ہوئی تھی، اور گویا ایک بالکل معجزانہ حیثیت رکھتی تھی۔ اَطۡعَمَهُمۡ مِّنۡ جُوۡعٍ۔ بھوک کا سوال۔ پیٹ کا سوال، روٹی کا سوال، ملک کا معاشیاتی سوال ہر جگہ نمبر اول پر اہم رہا ہے۔ چہ جائیکہ حجاز کی سرزمین، جو خشک و ناقابل زراعت تھی۔ پھر وہاں کے لوگ اور اتنے خوشحال رہیں، یہ جوار کعبہ کی برکت کا معجزہ نہ تھا، تو اور کیا تھا۔ وَاٰمَنَهُمۡ مِّنۡ خَوۡفٍ۔ ماحول ایسا کہ رہزنی ایک عام صورت حال۔ لیکن اسی مجاورت حرم کی برکت سے قریش کے اتقدس کی عظمت ایسی دلوں میں بیٹھی ہوئی کہ یہ لوگ بے کھٹکے سفر کرتے، اور کوئی ان کی طرف بری نیت سے آنکھ اٹھا کر بھی نہ دیکھتا، بلکہ اور ان کی خاطر اور احترام ہی ہر جگہ ہوتا۔ جُوۡعٍ ۔ خَوۡفٍ۔ دونوں کا صیغۂ نکرہ بھوک اور خوف کی شدت اور اہمیت کے اظہار کے لئے ہے۔ والتنكير في جوع وخوف بشدتهما يعني اطعمهم من جوع شديد وامنهم من خوف عظيم (کشاف) المراد من التنكير التعظيم (کبیر) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ جس کسی کو کسی امر دینی کے واسطہ سے جاہ یا مال نصیب ہو (جیسے یہاں قریش کو بیت اللہ کے واسطہ سے تھا) اسے چاہیے کہ بجائے فخر و دعویٰ کے شکر و طاعت کا اور زیادہ اہتمام رکھے۔ ف۱ یعنی وہ بد دین شخص ایسا سنگدل اور تنگدل ہے کہ خود تو بیچارے یتیموں کے ساتھ حسن سلوک تو کیا کرے گا، الٹا ان کے ساتھ بیدردی کا برتاؤ کرتا ہے اور دوسروں تک کو مسکینوں کے ساتھ حسن سلوک پر آمادہ نہیں کرتا — حق تلفیوں میں جسارت و قساوت اسی کے دل میں پیدا ہوتی ہے جو آخرت کا منکر یا عملاً منکر ہوتا ہے۔ يُكَذِّبُ بِالدِّيۡنِ۔ دین سے یہاں عموماً مراد جزاء و حساب ہی سے لی گئی ہے۔ وهو قول اكثر المفسرين ان المراد رأيت الذي يكذب بالحساب والجزاء (کبیر) ارایت۔ ہمزہ استفہام مخاطبین کے ذہن میں مکذب کے تعارف کے لئے شوق و جستجو پیدا کرنے کو ہے۔ استفهام اريد به تشويق السامع الى تعرف المكذب (روح) رأیت۔ رؤیت سے یہاں لازمی طور پر رؤیت بصری ہی مراد نہیں ہو سکتا ہے کہ محض جاننا مراد ہو۔ والرؤية بمعنى المعرفة (روح) ذٰلك۔ اشارۂ بعید ان لوگوں کی بُعد منزلت کو ظاہر کرنے کو ہے۔ ان کی انہی بد اعمالیوں کی بناء پر۔ قيل ان اسم الاشارة هنا مقحم للاشارة الى بُعد المنزلة في الشر والفساد۔ (روح) الذی۔ لفظاً واحد ہے مگر معنیٰ جمع۔ مراد ریاکار نمازیوں کی جنس ہے۔ معناه الجمع لان المراد به الجنس (کشاف) يَدُعُّ الۡيَتِيۡمَ۔ یتیموں کے ساتھ بدسلوکی اور ان کی حق تلفی عرب جاہلیت میں عام طور سے شائع تھی۔ طَعَامِ الۡمِسۡكِيۡنِ۔ عرب بڑے فیاض اور مہمان نواز تھے۔ کھانا کھلانا ان کے ہاں بہترین بھلائی سمجھا جاتا تھا۔ اور بخیل اپنی برائی میں بطور سند کے پیش کیا جاتا۔ ف۲ یعنی نماز اگر پڑھتے بھی ہیں، تو نمائش اور دکھاوے کی۔ جسے اصل عقیدہ سے کوئی تعلق ہی نہیں، گویا بندوں کے حق ضائع کرتے کرتے خالق کے حق ضائع کرنے میں بھی دلیر ہو گئے ہیں۔ عام خیال یہ پھیلا ہوا ہے، اور اپنی جگہ پر صحیح بھی ہے کہ حقوق العبد، حقوق اللہ پر مقدم ہیں۔ لیکن یہ تقدم صرف زائد مؤکد اور اشد ہونے کے لحاظ سے ہے۔ ورنہ فی نفسہٖ اہمیت تو ظاہر ہے کہ حقوق اللہ ہی کی ہے۔ حقوق العبد بھی تو اسی لئے فرض ہیں کہ اللہ کے بتائے ہوئے احکام ہیں۔ مفسر تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے یہاں تنبیہ فرمائی ہے کہ سورت میں ذکر ان افعال کا ہے جو تکذیب دین سے پیدا ہوتے ہیں، خواہ کفراً خواہ نفاقاً۔ باقی اگر وہ بلا تکذیب دین ہوں تو مذموم اس وقت بھی ہوں گے، مگر اس درجہ میں نہیں۔ ف۳ (اور دوسروں کو دینے میں بخل کرتے ہیں) الۡمَاعُوۡنَ۔ ماعون روزمرہ کے استعمال کی معمولی معمولی چیزوں کو کہتے ہیں۔ اور ہر اس چیز کو جس سے دوسروں کا کام نکل سکے۔ قال ابو عبيدة كل ما فيه منفعة فهو الماعون (جصاص) قال ابو عبيدة والزجاج والمبرد هو في الجاهلية كل ما فيه من منفعة من قليل او كثير (روح) مطلب یہ ہوا کہ ان لوگوں کے دل مخلوق خدا کی ہمدردی سے اس قدر خالی ہیں کہ کسی کی معمولی سی اعانت بھی انہیں گوارا نہیں ہوتی۔ بلکہ گراں گزرتی ہے — شریعت کو ملت کی اصلاح انفرادی و اجتماعی کا جس درجہ اہتمام مطلوب ہے! اس سورت سے بالکل ظاہر ہو رہا ہے۔ جن لوگوں میں عام انسانی ہمدردی اتنی بھی نہیں، انہیں دین کی تکذیب کرنے والا ٹھہرایا ہے۔ ماعون۔ کے دوسرے معنیٰ زکوٰۃ کے کئے گئے ہیں۔ قال علی وابن عباس رواية وابن عمر وابن المسيب الماعون الزكوة (جصاص) اي الزكاة كما جاء عن علي وابنه محمد بن الحنفية وابن عباس وابن عمر وزيد بن اسلم والضحاك وعكرمة (روح) مفہوم اس صورت میں بھی وہی رہتا ہے۔ یعنی زکوٰۃ جیسی واجب چیز کو بھی ان کا دل گوارا نہیں کرتا۔ مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ سورت میں ذمائم اخلاق یعنی فسوق، غفلت، ریاء، وبخل کی مذمت مذکور ہے صاحب کشاف نے چھٹی ہجری کے وسط اول میں اس سورت کی تفسیر میں ریاء کار نمازیوں کی تفصیلی حالت کا مرقع کھینچتے ہوئے لکھا ہے کہ بڑے رنج کا مقام ہے کہ ہمارے زمانہ میں اپنے آپ کو مسلمان کہلانے والے، بلکہ طبقۂ علماء تک کے لوگ اسی قسم کی ریائی نمازیں پڑھتے رہتے ہیں۔ وكم ترى من المتسمين بالاسلام بل من العلماء منهم من هو على هذه الصفة فيا مصيبتا (کشاف) آٹھ سو سال بعد چودھویں صدی ہجری کے وسط میں یہ ماتم کن الفاظ میں کیا جائے؟ ف۱ (دنیا و آخرت دونوں میں جو عین دلیل ہے آپ کے کمال مقبولیت کی) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے آخرت میں خیر کثیر تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے مراتب قرب و درجات عالیہ کے لحاظ سے ظاہر ہی ہے، اور خیر دنیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی امت کی کثرت تعداد اور ان کی دنیوی و اخروی فلاح کے لحاظ سے ہوئی — آیت کا صیغۂ ماضی درآنحالیکہ ظہور خیر کثیر کا تعلق مستقبل سے ہے، اس حقیقت کے اظہار کے لئے ہے کہ ایسا ہونا بالکل قطعی اور حتمی ہے۔ الۡكَوۡثَرَ۔ کوثر کے لفظی معنیٰ خیر کثیر کے ہیں۔ اور یہ لفظ دنیا و آخرت دونوں کی ساری بھلائیوں کا جامع ہے۔ وهذا اللفظ يتناول خيرات الدنيا وخيرات الآخرة

اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ﴿۳﴾ ع

یقیناً بے نام ونشان (ہوکر) تو آپ کا دشمن ہی رہے گا ۳

ایاتہا ۶ ۔ ۱۰۹ سُوْرَةُ الْكٰفِرُوْنَ مَكِّيَّةٌ ۱۸ ۔ رکوعہا ۱

اس کی چھ آیتیں ہیں ۔ سورۃ الکافرون مکہ میں نازل ہوئی ۔ اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ﴿۱﴾ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ﴿۲﴾ وَلَآ

آپ کہہ دیجئے، کہ اے کافرو! نہ تو میں تمہارے معبودوں کی پرستش کرتا ہوں، اور نہ

اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ﴿۳﴾ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ﴿۴﴾

تم میرے معبود کی پرستش کرتے ہو ۱ اور نہ میں (آئندہ) تمہارے معبودوں کی پرستش کرنے والا ہوں

وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ﴿۵﴾ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ﴿۶﴾ ع

اور نہ تم ہی (آئندہ) میرے معبود کی پرستش کرنے والے ہو ۲ تمہیں تمہارا بدلہ ملے گا اور مجھے میرا بدلہ ۳

ایاتہا ۳ ۔ ۱۱۰ سُوْرَةُ النَّصْرِ مَدَنِيَّةٌ ۱۱۴ ۔ رکوعہا ۱

اس کی تین آیتیں ہیں ۔ سورۃ النصر مدینہ میں نازل ہوئی ۔ اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ ﴿۱﴾ وَرَاَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُوْنَ

جب اللہ کی مدد اور فتح آ پہنچے اور آپ لوگوں کو اللہ کے دین میں

فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ اَفْوَاجًا ﴿۲﴾ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ

جوق جوق داخل ہوتے دیکھ لیں ۱ تو آپ اپنے پروردگار کی تسبیح وتحمید کیجئے

(کبیر) لاجرم تناول جمیع خیرات الدنیا والاٰخرۃ (کبیر) اور اس کے تحت میں دنیا وعقبیٰ کی ساری نعمتیں سارے انعامات الٰہی آجاتے ہیں، مفسرین نے اس کے ذیل میں کثرت علوم، کثرت معارف، کثرت حسنات، کثرت فتوح، کثرت اتباع کثرت اولاد سب ہی ذکر کئے ہیں، اور سب اپنی اپنی جگہ صحیح ہیں۔ الْكَوْثَرَ۔ سے مراد جنت کی ایک مشہور نہر بھی ہے۔ اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ کلمۂ اِنَّ اور ضمیر متکلم کی تکرار نے اس ترکیب میں حصر اور تاکید دونوں کے معنی پیدا کردیئے۔ اِنَّآ جس طرح صیغۂ جمع کے لئے آتا ہے۔ اسی طرح اظہار تعظیم کے لئے بھی آتا ہے۔ اور خدائے واحد کے لئے چونکہ جمع کا کوئی امکان نہیں، اس لئے لامحالہ یہاں مراد اظہار عظمت ہی ہے۔ کلمة تارة یراد بہا الجمع وتارة یراد بہا التعظیم (کبیر) ف ۲ (اور معاندین کے طعن وتعریض کا خیال ہی نہ کیجئے) فَصَلِّ۔ نماز یہاں قائم مقام ہے ساری بدنی عبادات کے ۔۔۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ نماز تمام اقسام شکر کی جامع ہے، اسی لئے بجائے شکر کے اسے لایا گیا۔ فان الصلٰوۃ جامعة لجمیع اقسام الشکر و لذا قیل فصل دون فاشکر (روح) وَانْحَرْ۔ قربانی یہاں قائم مقام ہے ساری مالی عبادات کے اور پھر اونٹ کی قربانی تو عرب میں اعلیٰ ترین اور اس کا اہل حاجت پر تقسیم کرنا مال کا بہترین صرف۔ والنحر البدن التی ھی خیار اموال العرب باسمه تعالٰی علی الحاویج (روح) لِرَبِّكَ۔ یعنی یہ ساری بدنی ومالی عبادتیں وطاعتیں خالصۃً صرف اللہ ہی کے لئے ہوں۔ نہ کہ خدانخواستہ بتوں کے لئے، یا کسی دنیوی منفعت کے خیال سے۔ مشرک قوموں میں عموماً اور ہر جگہ انسان کا لاولد رہ جانا شدید نحوست سمجھا گیا ہے۔ عرب جاہلی بھی اسی عقیدہ میں شدت کے ساتھ مبتلا تھے۔ چنانچہ جب رسول اللہ ﷺ کے کمسن صاحبزادہ حضرت ابراہیم کا انتقال ہوگیا، تو ان لوگوں کو تعریض کا ایک نیا عنوان ہاتھ آگیا، اور خوش ہو ہو کر کہنے لگے کہ "ان کا کوئی نام لیوا تو رہا نہیں، ان کی موت کے بعد میدان صاف ہے، ان کے دین کا کہیں پتہ نشان بھی نہ رہے گا"۔ اس کے جواب میں آپ ﷺ کو بتایا جارہا ہے کہ آپ ﷺ کو تو بڑی سے بڑی ممکن نعمتیں عطا ہوچکی ہیں، آپ ﷺ کا دین خوب چمکے گا، خوب پھیلے گا۔ آپ ان نعمتوں کے شکر میں نماز وعبادت میں مشغول رہیے، اور معاندوں کے طعن وطنز کی طرف اعتناء ہی نہ کیجئے۔ ف ۳ چنانچہ یہ پیشگوئی حرف بحرف پوری ہوکر رہی۔ ابوجہل اور ابولہب اور عتبہ کا "ذکر خیر" آج دنیا کے پردہ میں کہیں بھی ہے؟ اور آپ ﷺ کا ذکر خیر ہے کہ سینوں کے اندر اور زبانوں کے اوپر ہر طرح جاری وساری ہی ہے۔ الْاَبْتَرُ۔ ابتر اسے کہتے ہیں جس کا ذکر خیر کرنے والا، نام لینے والا کوئی نہ رہ جائے۔ ای المقطوع الذکر (راغب) قیل رجل ابتر ای انقطع ذکرہ عن الخیر (راغب) ف ۱ یعنی دین اسلام اور ملت شرک کے درمیان کی کوئی صورت ممکن نہیں، دونوں راہیں بالکل الگ الگ ہیں۔ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ۔ اے وہ لوگو جو ملت کفر پر قائم ہو۔ یہ خطاب ان کافروں سے ہے، جو کفر وایمان، جاہلیت واسلام کے طریقوں کو ملا جلا کر کوئی نیا دین اپنی تجویز سے قائم کرنا چاہتے تھے ۔۔۔ مثلاً یہ کہ ایک سال تعلیم وتبلیغ خالص توحید کی ہو اور دوسرے سال مورتی پوجا کی۔ یہ کوششیں عرب اور اس دور کے عرب کے ساتھ محدود ومخصوص نہ تھیں۔ بارہا یہ کوششیں ہوچکی ہیں اور اب بھی جاری ہیں کہ کفر واسلام، شرک وتوحید کو ملا کر ایک کردیا جائے ۔۔۔ اکبر کا "دین الٰہی" اسی کوشش کا ایک نمونہ تھا، اور عین اس وقت تو یہ کوششیں کہیں زیادہ زور وقوت واثر کے ساتھ جاری ہیں۔ وَلَآ ..... اَعْبُدُ۔ تمہارا یہ دعویٰ ہی غلط وبے بنیاد ہے کہ تم میرے خدا کی پرستش کرتے ہو۔ خدائے اسلام مشرکین کے معبود اعظم سے بالکل مختلف ہے۔ ف ۲ یعنی جب تک تم اپنے دین وآئین پر قائم ہو، تمہارا شمار اہل توحید میں نہیں ہوسکتا، اور میں جب تک اپنے مسلک پر مستقیم ہوں، ظاہر ہے کہ میں مشرک نہیں سمجھا جاسکتا۔ کفر واسلام کے درمیان شرک وتوحید کے مابین کوئی نقطہ اشتراک ہے ہی نہیں۔ وھذا غایة فی التبرؤ (بحر) وفائدة ھذا التوکید قطع اطماع الکفار (بحر) قرآن، یہ ہمیشہ یاد رکھنے کی بات ہے کہ زبان عربی میں اور محاورۂ قریش پر ہے۔ اس کی فصاحت وبلاغت کے سمجھنے کے لئے ہمیشہ عرب ہی کے اسلوب بیان کو پیش نظر رکھنا ہوگا نہ کہ اردو یا فارسی یا انگریزی یا کسی اور زبان کے معیار کو ۔۔۔ عربی میں تکرار کلام تاکید کے لئے ہوتی ہے، اور یہ عبارت کی عین خوبی وزینت سمجھی جاتی ہے۔ قال الفراء ان القراٰن نزل بلغة العرب ومن عادتھم تکرار الکلام للتاکید والافھام (روح) التوکید فی لسان العرب کثیر جدًا وحکوا من ذٰلک نظمًا ونثرًا مالایکاد یحصر (بحر) ف ۳ یعنی توحید پر انعام اور شرک پر عذاب۔ بعض لوگوں نے عجب "خوش فہمی" سے کام لے کر اس آیت کو اسلام کی "رواداری" اور "مرنجان مرنج پالیسی" کے ثبوت میں پیش کیا ہے کہ اسلام نے ہر مذہب والے کو اپنی اپنی جگہ قائم اور باقی رہنے کی اجازت دے دی ہے۔ حالانکہ واقعہ اس کے برعکس ہے۔ آیت تو اکبر (فرمانروائے ہند) کے نکالے ہوئے مخلوطی دین اور اسی قبیل کی ساری کوششوں کی لاحاصلی اور ناکامی کا اعلان کررہی ہے۔ دِيْنِ۔ اردو میں بے شک مذہب ہی کا مرادف ہے، لیکن عربی میں اس کے یہ معنی صرف ثانوی اور مجازی ہیں۔ اصلی اور اوّلی معنی جزا یا بدلہ ہی کے ہیں۔ الدین ھو الحساب ای لکم حسابکم ولی حسابی (کبیر) جائز ہے کہ یہاں بھی دینکم سے مراد شرک اور دینی سے مراد توحید لی جائے۔ ای لکم شرککم ولی توحیدی (کشاف) آیت کی ترکیب حصر کے معنی دے رہی ہے۔ یعنی تمہاری جزا تمہیں کو ملے گی نہ کہ کسی اور کو۔ اور میری جزا مجھی کو ملے گی نہ کہ کسی اور کو۔ یفید الحصر ومعناہ لم دینکم ولالغیرکم ولی دینی لالغیری (کبیر) مرشد تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ سورت میں اہل ضلال سے تبری ومفارقت کی تصریح ہے، اور اسی کا دوسرا نام بغض فی اللہ ہے۔ ف ۱ چنانچہ عمان، حضرموت، یمن، سب کہیں سے، عرب کے دور دراز مقامات سے وفد پر وفد رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں اظہار اطاعت کے لئے چلے آرہے تھے۔ اور قبیلے پر قبیلے اسلام کی طرف سبقت کرنے لگے تھے۔ جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ۔ یعنی اللہ کی نصرت مشاہدہ میں آنے لگے۔ وَالْفَتْحُ۔ الْفَتْحُ سے مراد فتح مکہ لی گئی ہے۔ جو رمضان ۸ھ میں حاصل ہوئی تھی۔ وعن عائشة ان المراد به فتح مکة وروی ذٰلک عن مجاھد وغیرہ وصححه الجمھور (روح) شہر مکہ تسخیر ہوجانے کے بعد کہنا چاہیے کہ سارے ہی حجاز پر اسلام کا تسلط ہوگیا تھا۔ باعتبار ان فتح مکة کان ام الفتوح (روح) نَصْرُ۔ فتح

وَاسْتَغْفِرْهُ ؕ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ۳ ع

اور اس سے استغفار کیجئے بے شک وہ بڑا توبہ قبول کرنے والا ہے و۲

ع ۲۵

آیاتھا ۵ | ۱۱۱ سُوْرَةُ اللَّهَبِ مَكِّيَّةٌ ۶ | رکوعھا ۱

اس کی پانچ آیتیں ہیں | سورۃ اللھب مکہ میں نازل ہوئی | اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

تَبَّتْ يَدَآ اَبِيْ لَهَبٍ وَّتَبَّ ؕ ۱ مَآ اَغْنٰى عَنْهُ مَالُهٗ

دو ہاتھ ٹوٹ گئے ابولہب کے اور وہ برباد ہو گیا و۱ نہ اس کا مال اس کے کام آیا،

وَمَا كَسَبَ ؕ ۲ سَيَصْلٰى نَارًا ذَاتَ لَهَبٍ ۚ ۳ وَّامْرَاَتُهٗ ؕ

اور نہ اس کی کمائی ہی و۲ ایک شعلہ زن (سخت) آگ میں پڑے گا (خود بھی) اور اس کی بیوی بھی و۳

حَمَّالَةَ الْحَطَبِ ۚ ۴ فِيْ جِيْدِهَا حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ ۵ ع

ع ۲۶

لکڑیاں لاد کر لانے والی، اس کی گردن میں ایک رسی (پڑی) ہو گی خوب بٹی ہوئی و۴

آیاتھا ۴ | ۱۱۲ سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ مَكِّيَّةٌ ۲۲ | رکوعھا ۱

اس کی چار آیتیں ہیں | سورۃ الاخلاص مکہ میں نازل ہوئی | اور ایک رکوع ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ ۱ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ ۲ لَمْ يَلِدْ ۙ

آپ کہہ دیجئے کہ وہ اللہ ایک ہے و۱ اللہ بے نیاز و۲ نہ اس کے کوئی اولاد ہے

وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ ۳ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۴ ع

ع ۲۷

نہ وہ کسی کی اولاد ہے، و۳ اور نہ کوئی اس کے برابر کا ہے و۴



کے درمیان فرق یہ ہے کہ نَصر تو دشمن پر غلبہ پا جانا ہے اور فتح اس کے ملک کا فتح ہو جانا۔ النصر الاغاثة الاظهار علی العدو والفتح فتح البلاد (کشاف) فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ۔ یعنی مذہب اسلام میں۔ دین اللہ اسلام ہی ہے۔ اے ملة الاسلام التی لا دین له تعالٰی یضاف الیه غیرها (روح) اَفْوَاجًا۔ فوج کے معنی جماعت کے ہیں۔ یعنی لوگ خوب جوق در جوق اسلام قبول کرنے لگیں۔ والمراد بدخول الناس فی دینه تعالٰی افواجا اے جماعات کثیرة (روح) شہر مکہ و شہر طائف اور ملک یمن اور قبیلۂ ہوازن کے لوگ فتح مکہ کے معاً بعد داخل اسلام ہونے لگے۔ و۲ انتہائی فتحمندیوں، کامیابیوں، کامرانیوں کے وقت ارشاد یہ نہیں ہوتا کہ جشن دھوم دھام سے منانا، جلوس نکالنا، نقارے بجانا، چراغاں کرنا، زندہ باد کے نعرے لگانا (دنیا تو فتحمندیوں کے انہیں جشنوں، جلوسوں سے واقف ہے) بلکہ حکم یہ ملتا ہے کہ اللہ کی یاد کی منزلیں طے کرنے کے بعد حمد و تسبیح و استغفار میں اور زیادہ لگ جایئے! اکابر صحابہ آیت کے نزول ہی سے سمجھ گئے تھے کہ جو رسول ﷺ کا مقصد بعثت تھا وہ پورا ہو چکا اور اب وقت وفات نبوی ﷺ قریب ہے، بلا ضرورت اس دنیا میں کسی کو بھی نہیں رکھا جاتا ہے، چہ جائیکہ رسول کو۔ ان کا مشن ختم ہو چکا، اور اب انہیں اپنی اصلی منزل جنت کی طرف واپس ہونا ہے۔ استغفار۔ جب رسول کے لئے آتا ہے، تو مراد کسی گناہ کے صدور سے نہیں، صرف ترک اولیٰ سے ہوتی ہے۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ اسی طرح سالکین طریق کو بھی چاہیے کہ جب تبلیغ و ارشاد سے فارغ ہو جایا کریں، تو مخصوص عبادات تقرب میں مشغول ہو جائیں۔ و۱ ابولہب۔ لفظی معنی ہیں "شعلہ کا باپ" عرب جاہلی میں کنیت کا رواج عام تھا۔ یہ کنیت ایک سردار قریش عبدالعزّٰی بن عبدالمطلب کی تھی۔ یہ رسول اللہ ﷺ کا چچا تھا، اور چونکہ اس کے چہرے کا رنگ بہت ہی سرخ تھا، اس کی آتشیں رخساری کی بناء پر اسے ابولہب کہنے لگے تھے۔ یہ اتنے قریب کے عزیز ہونے کے باوجود رسول اللہ ﷺ اور آپ کے مشن کا شدید ترین مخالف تھا، اور ریاست مکہ کا ایک ذی اثر رئیس تھا۔ بعض محققین نے لکھا ہے کہ قرآن میں جو ابولہب آیا ہے، یہ بطور کنیت کے نہیں، بلکہ بطور پیش خبری کے ہے کہ اس شخص کا انجام جہنمی ہونا ہے۔ قال بعض المفسرین انه لم یقصد بذلک مقصد کنیته التی اشتهر بها وانما قصد الی اثبات النار له وانه من اهلها وسماه بذلک کما یسمی المشیر للحرب والمباشر لها ابوالحرب واخوالحرب (راغب) تَبَّتْ يَدَآ اَبِيْ لَهَبٍ۔ یعنی ابولہب کی قوتیں بے کار گئیں، اور اس کی تدبیریں بے اثر رہیں۔ وَتَبَّ۔ اور وہ خود ناکام و نامراد و ہلاک ہو کر رہ گیا۔ خوب خیال رہے کہ سورت جس وقت نازل ہوئی ہے، ابولہب اپنی پوری قوت و اقتدار کے ساتھ ایک زندہ شخصیت کا مالک تھا۔ آج واقعہ کے گزر جانے کے چودہ صدیاں بعد محض اس کا ذکر ایک چھپی ہوئی کتاب میں پڑھ لینا اور بات ہے، اور ایک معاصر رئیس اور سردار کے منہ پر اس کے لئے یہ ہولناک پیشگوئی سنا دینا اس سے کتنے مختلف معنی رکھتی تھی! ذرا خیال تو کیجئے کہ اس وقت کیسی کھلبلی مچ گئی ہوگی۔ و۲ یعنی تباہی، ہلاکت، نامرادی سے اس کا مال و دولت اسے ذرا نہ بچا سکا۔ مَالُهٗ۔ یعنی اس کا مستقل سرمایہ۔ مَا كَسَبَ۔ یعنی اس مستقل سرمایہ پر حاصل ہونے والا نفع۔ اللہ اکبر! قرآن کس جزم و قطعیت کے ساتھ مستقبل کی پیشگوئی کر رہا ہے۔ وہ شخص اچھا خاصا زندہ و سلامت اپنے اثر و اقتدار کے ساتھ موجود ہے، اور ایک بیکس و بے یار شخص (ﷺ) پکار پکار کر کہہ رہا ہے کہ اس کا یہ انجام ہو چکا! صیغۂ ماضی برابر ملحوظ خاطر رہے، جو عربی اسلوب بیان میں مستقبل کے اظہار قطعیت کے لئے آتا ہے۔ و۳ یعنی اُمّ جمیل بنت حرب ہمشیرۂ ابوسفیان۔ رسول اللہ ﷺ اور آپ ﷺ کے مشن سے مخالفت اس کی بھی حد غلو تک پہنچی ہوئی تھی۔ س وعید کے لئے ہے۔ یعنی یہ انجام ہونا بالکل یقینی ہے۔ والسین للوعید اے هو کائن لامحالة وان تراخی وقته (کشاف) والسین لتاکید الوعید (روح) نَارًا۔ صیغۂ نکرہ کا آنا آگ کی بڑائی اور سختی کے اظہار کے لئے ہے۔ والتنوین للتعظیم اے نارًا عظیمةً (روح) و۴ یہ بیان تو واقعات آخرت کا ہو رہا ہے کہ وہاں ان دشمنان حق میاں بیوی کا یہ انجام ہوگا۔ لیکن اہل سیر لکھتے ہیں کہ دنیا میں بھی اس عورت کا یہی انجام ہوا، اور وہ گلے میں رسی کا پھندا پڑ جانے سے مری۔ الْحَطَبِ۔ یعنی جنگل کی خاردار لکڑیاں۔ حَمَّالَةَ الْحَطَبِ۔ ام جمیل شدت بغض و عداوت سے جنگل کی خاردار لکڑیاں چن کر رات کے وقت ان راستوں میں ڈال دیتی، جن سے رسول اللہ ﷺ گزرنے والے ہوتے۔ کانت تحمل حزمة من الشرک والحسک والسعدان فتنشرها باللیل فی طریق رسول اللہ ﷺ (کشاف) حَمَّالَةَ الْحَطَبِ۔ محاورۂ عرب میں مفسد اور اِدھر سے اُدھر لگائی بجھائی کرنے والے کو کہتے ہیں، جیسے فارسی میں ہیزم کش۔ یقال للمشاء بالنمائم المفسدین الناس یحمل الحطب بینهم اے یوقد بینهم النائرة ویورث الشر (کشاف) وقوله تعالٰی حمالة الحطب کنایة عنها بالنمیمة (راغب) یعنی النمیمة وعنه یقال فلان یحطب علیّ اذا اغرٰی به والکلام استعارة شبهوا النمیمة بالحطب والعداوة والشحناء بالنار (ابن قتیبہ) و۱ ذات، صفات، سب کے لحاظ سے واحد و یکتا ۔۔۔ نہ عدد میں دو، نہ اس کا کوئی اقنوم، نہ اس کا کوئی مظہر یا اوتار، نہ اس کا کوئی مثل و نمونہ۔ یعنی هو الواحد الاحد الذی لا نظیر له ولا وزیر ولا ندید ولا شبیه ولا عدیل (ابن کثیر) اَحَدٌ۔ لفظ احد کا استعمال عربی میں مختلف موقعوں پر ہوتا رہتا ہے۔ جب صیغۂ اثبات میں اور صفت مطلق کی طرح پر آتا ہے تو اس کا اطلاق بجز حق تعالیٰ کے اور کسی پر جائز نہیں کہ صرف وہی اپنی ذات و صفات میں بے نظیر و بے ہمتا ہے۔ والثالث ان یستعمل مطلقًا وصفًا ولیس ذلک الا فی وصف اللہ تعالٰی (راغب) ولا یطلق هذا اللفظ علی احد

﴿ ایاتها ٥ ﴾ ﴿ ١١٣ سُوْرَةُ الْفَلَقِ مَكِّيَّةٌ ٢٠ ﴾ ﴿ رکوعها ١ ﴾

اس کی پانچ آیتیں ہیں — سورۃ الفلق مکہ میں نازل ہوئی — اور ایک رکوع ہے

﴿ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ﴾

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ﴿١﴾ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ﴿٢﴾

آپ کہہ دیجئے کہ میں صبح کے مالک کی پناہ لیتا ہوں تمام مخلوقات کے شر سے ف ١

وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ﴿٣﴾ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ

اور اندھیری رات کے شر سے، جب رات آجائے ف ٢ اور گرہوں پر پڑھ پڑھ کر پھونکنے والیوں

فِی الْعُقَدِ ۙ﴿٤﴾ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ﴿٥﴾ ع ٥ ٣٨

کے شر سے ف ٣ اور حسد کرنے والے کے شر سے، جب وہ حسد کرنے لگے ف ٤

﴿ ایاتها ٦ ﴾ ﴿ ١١٤ سُوْرَةُ النَّاسِ مَكِّيَّةٌ ٢١ ﴾ ﴿ رکوعها ١ ﴾

اس کی چھ آیتیں ہیں — سورۃ الناس مکہ میں نازل ہوئی — اور ایک رکوع ہے

﴿ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ﴾

شروع اللہ نہایت رحم کرنے والے بار بار رحم کرنے والے کے نام سے

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ﴿١﴾ مَلِكِ النَّاسِ ۙ﴿٢﴾ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ﴿٣﴾

آپ کہیے کہ میں انسانوں کے پروردگار کی، انسانوں کے بادشاہ کی، انسانوں کے معبود کی پناہ لیتا ہوں ف ١

مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ۬ الْخَنَّاسِ ۪ۙ﴿٤﴾ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ

پیچھے ہٹ جانے والے وسوسے ڈالنے والے (شیطان) کے شر سے، ف ٢ (وہی) جو لوگوں کے

فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ﴿٥﴾ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ﴿٦﴾ ع ٦ ٣٩

دلوں میں وسوسہ ڈالتا ہے — خواہ جنات میں سے ہو یا انسانوں میں سے ف ٣



فی الاثبات الا علی اللہ عزوجل لانہ الکامل فی جمیع صفاتہ وافعالہ (ابن کثیر) الاحد۔ اہل لغت کا بیان اس باب میں بالکل واضح وصریح ہے کہ یہ اسم صرف ذات حق کے ساتھ مخصوص ہے اور صفت احدیت صرف اسی کے حق میں آسکتی ہے۔ لایوصف بہ الاحضرۃ جناب اللہ سبحانہٗ وتعالٰی لخلوص ھٰذا الاسم الشریف لہ تعالٰی وھو الفرد الذی لم یزل وحدہٗ ولم یکن معہٗ اٰخر وقیل احدیتہٗ معناھا انہٗ لایقبل التجزی لنزاھتہ عن ذٰلک وقیل الاحد الذی لاثانی لہٗ فی ربوبیتہ ولا فی ذاتہ ولا فی صفاتہ (تاج) قال الازھری لایوصف شیء بالاحدیۃ غیر اللہ (کبیر) قُلْ هُوَ۔ ھو سے یہاں اشارہ اسم اللہ کی طرف ہے۔ اور آیت میں لفظ اللہُ اسی مبتدا کی خبر ہے۔ ھو کنایۃ عن اسم اللہ فیکون قولہ اللہ مرتفعًا بانہ خبر مبتدا (کبیر) اَحَدٌ۔ اس کا بجائے الاحد کے صیغہ نکرہ میں آنا اظہار عظمت کے لئے ہے۔ المراد ھو التنکیر علی سبیل التعظیم (کبیر) ف ٢ (اور مقصودیت اسی کے لئے خاص ہے) اَلصَّمَدُ۔ صمد وہ ہے کہ سب اس کے محتاج اور وہ کسی کا بھی محتاج نہیں!۔۔۔ اس اسم صفت کے لانے سے خود اس طرف اشارہ ہوگیا کہ معبود تو بس وہی ہے، نہ کہ تمہارے دیوی دیوتا جو خود دوسروں کے محتاج ہیں۔ الصمد السید الذی یصمد الیہ فی الامر والقصد بقولہ اللہ الصمد تنبیھا انہٗ بخلاف من اثبتوا لہ الالٰھیۃ (راغب) اور یہی معنٰی حدیث میں بھی آئے ہیں۔ قال علیہ السلام ھو السید الذی یصمد الیہ فی الحوائج (کبیر) عن ابن عباسؓ، عن ابی ھریرۃ ھو المستغنی عن کل احد المحتاج الیہ کل احد (روح) اس میں تردید آگئی آریہ سماجی شرک، اور بعض دوسرے جاہلی فرقوں کے اس عقیدہ کی، کہ "صانع عالم" بھی روح اور مادہ کا محتاج رہا ہے۔ ف ٣ مسیحیوں نے یہ سمجھ رکھا ہے کہ خدا صاحب اولاد ہے۔ اور بہت سے مشرکوں کا یہ عقیدہ ہے کہ ان کے فلاں فلاں دیوتا خدازادے ہیں۔ قرآن شرک کی ہر ممکن اور چلی ہوئی صورت کی تردید کرتا جارہا ہے۔ مشرک جاہلیوں کے یہی سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ خدا بغیر سلسلہ نسب کے کیسے ہوسکتا ہے؟ آیت اسی تخیل پر ضرب لگارہی ہے۔ عن ابی بن کعب ان المشرکین قالوا لرسول اللہ ﷺ انسب لنا ربک فانزل اللہ تعالٰی ھٰذہ السورۃ (معالم) ف ٤ (جیسا کہ مشرکین نے دیوتاؤں کی برادری بنا کر فرض کر رکھا ہے) بابل (کلدانیہ) مصر، ہند، ایران، یونان جملہ ملکوں کے مذاہب شرکی وجاہلی میں یہ پایا جاتا ہے کہ دیوتاؤں کی باہم جیسے ایک برادری ہوتی ہے، اور پھر ان کا رشتہ معبود اعظم کے ساتھ ہوتا ہے۔ آیت اس تخیل ہی پر ضرب لگاتی ہے ۔۔۔ غرض یہ کہ سورت شرک کی ہر متعارف بلکہ ہر ممکن صورت کی تردید کرتی ہے۔ اور خوب فرمایا ہے صاحب تفسیر کبیر نے، کہ جس طرح سورۃ الکوثر شان رسالت میں جامع ہے، اسی طرح سورۃ الاخلاص شان توحید میں جامع ہے۔ سورت کا نام سورۃ الاخلاص ہے۔ اور حدیث میں آیا ہے کہ یہ سورت ایک ثلث قرآن ہے!۔۔۔ اور اس میں کیا شبہ ہے کہ توحید ذاتی، توحید صفاتی وتوحید افعالی کی جامعیت واستقصاء کے لحاظ سے یہ سورت اپنی نظیر بس آپ ہی ہے۔ فخر المتاخرین علامہ محمود آلوسی بغدادی صاحب تفسیر روح المعانی، صاحب تفسیر کبیر فخر الملۃ امام فخر الدین رازی علیہ رحمۃ اللہ کے خود بہت معتقد ہیں، اور ان کے کلام سے بکثرت استفادہ واستشہاد کرتے گئے ہیں۔ لیکن اس سورت کی تفسیر میں پہنچ کر خدا معلوم کس بھول میں پڑ گئے کہ تمہید تفسیر میں امام رازی علیہ رحمۃ اللہ کے نام کی تصریح کے ساتھ ان پر طعن کر گئے۔ اور یہ لکھ گئے کہ وہ مرویات کی تحقیق میں ہرگز امام نہیں ہیں۔ والرجل رحمۃ اللہ علیہ لیس بامام فی معرفۃ احوال المرویات لایمیز غثھا من سمینھا اولا یبالی بذٰلک فیکتب ماظفر بہ وان عرف شدۃ ضعفہ۔ حیرت ہے کہ علامہ کو یہ خیال نہ رہا کہ امام رازی علیہ رحمۃ اللہ سورۃ الاخلاص کی تفسیر تک پہنچنے ہی کہاں پائے تھے، اور ابھی ستائیسویں پارہ کے نصف ہی میں تھے کہ رحلت فرماگئے۔ باقی تفسیر کا تکملہ تو ان کے شاگردوں نے کیا ہے۔

ف ١ مَا خَلَقَ کے عموم نے ادھر توجہ دلادی کہ مخلوقات ساری کی ساری، خواہ وہ کسی مرتبہ اور نوعیت کی ہو، محکوم اور عاجز اور بے بس ہے۔ اور ہر ایک کی شر وایذاء سے پناہ اللہ ہی سے مانگی جاسکتی ہے ۔۔۔ سورت تمام اقسام مضرت سے، جو کسی بھی دنیوی سبب سے پیش آسکتی ہوں، پناہ جوئی وپناہ طلبی کی جامع ہے، اور ختم قرآن پر ایسی ہی جامع دعاء کی ضرورت بھی تھی۔ فلق سے مراد سپیدۂ فجر ہے۔ اور دنیا میں بعض جاہلی قوموں نے خود اس کی بھی پرستش کی ہے۔ قرآن مجید نے یہاں اس طرف بھی اشارہ کردیا کہ سپیدۂ فجر بھی ہر مخلوق کی طرح مخلوق ہی ہے اور اس کا خالق ومالک بھی وہی ہے۔ جو سب کا ہے۔ فلق کے معنٰی مکان جہنم وغیرہ کے بھی سمجھے گئے ہیں لیکن اس کے معنٰی ابن عباس رضی اللہ عنہما اور جابر رضی اللہ عنہ صحابیوں اور بکثرت تابعین سے صبح ہی کے مروی ہیں، اور یہی معنٰی امام بخاری علیہ رحمۃ اللہ نے بھی کئے ہیں۔ عن جابر قال الفلق الصبح وقال العوفی عن ابن عباسؓ الفلق الصبح وروی عن مجاھد وسعید بن جبیر وعبداللہ بن محمد بن عقیل والحسن وقتادۃ ومحمد بن کعب القرظی وابن زید ومالک عن زید بن اسلم مثل ھٰذا (ابن کثیر) قال ابن جریر الصواب القول الاول انہ فلق الصبح وھٰذا ھو الصحیح وھو اختیار البخاری فی صحیحہ (ابن کثیر) انہ الصبح وھو قول الاکثرین (کبیر) ف ٢ (مع اپنے سارے خطرات اور امکانات مضرت کے) غَاسِقٍ۔ یعنی شدت سے اندھیری رات۔ الغاسق اللیل اعظم وغسق اللیل شدۃ ظلمتہ (راغب) الغاسق ھو اللیل اذا عظم ظلامہ (کبیر) شب کی اندھیریوں کے خطرے ایک دو نہیں، بہت سے ہیں۔ چور، ڈاکو، قاتل وغیرہ عمومًا رات ہی میں نکلتے ہیں۔ جنگلی جانوروں، شیر، چیتا، تیندوا، بھیڑیا وغیرہ، نیز حشرات الارض، سانپ، بچھو، کھوپڑ، ان سب کے خطرے رات میں بڑھ جاتے ہیں، متعدد بیماریوں کے کیڑے ڈاکٹری تحقیقات کے مطابق

اندھیرے ہی میں پرورش پاتے ہیں، اور آفتاب کی روشنی میں ہلاک ہو جاتے ہیں۔ اور تکلیف دہ کیڑے مکوڑوں، مچھر کھٹمل، پسو وغیرہ کے رات ہی میں نکلنے کا تجربہ تو ہر ایک کو ہے۔ غرض سفر، حضر کی ہر صورت میں رات کے خطرے اور امکانات مضرت و تکلیف، بہت بڑھے ہوئے ہیں ـــ اور بہت سی قوموں نے ان پر رات کے جن وہمی خطروں، بھوت، پریت، چڑیل وغیرہ کا اضافہ کر رکھا ہے ان کا تو ذکر ہی نہیں ـــ تو رات کی ممکن شر انگیزیوں سے پناہ جوئی بشری زندگی کا ایک بڑا اہم جزو ہے۔ ف۳ سحر کا رواج دنیا میں ہمیشہ بہت زائد رہا ہے، اب بھی متعدد قوموں میں ہے۔ شان نزول کی روایتوں میں ہے کہ بعض یہودی عورتوں نے رسول اللہ ﷺ پر کچھ منتر پڑھ کر سحر کر دیا تھا۔ اس پر یہ آیتیں نازل ہوئیں، اور حضرت جبرئیل نے آیتوں کو پڑھ پڑھ کر اس سحر کو باطل کر دیا ـــ رسول ﷺ کا سحر سے (جو مادیات ہی کی ایک سفلی قسم ہے) متاثر ہو جانا بالکل ایسی ہی بات ہے جیسے ذات اقدس کا ملیریا سے، درد اعصاب سے متاثر ہو جانا، اور اس میں منافی نبوت ہونے کا کوئی ادنیٰ پہلو بھی نہیں۔ مرشد تھانوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ اسباب طبعی سے اہل باطل کا اثر اہل حق پر بھی پڑ سکتا ہے، اور ایسی تاثیرات حق و باطل کا معیار ہرگز نہیں بن سکتیں۔ ف۴ دنیوی مخالفتوں اور عداوتوں کی تہ میں عموماً اور اکثر حسد ہی کام کرتا ہوتا ہے۔ حسد کی کارفرمائیوں سے پناہ چاہنا دنیوی تکالیف کے اسباب میں سے ایک بہت بڑے سبب سے پناہ چاہ لینا ہے۔ ف۱ (کہ ان تینوں صفات کا مصداق وہی خدائے واحد ہے) بِرَبِّ النَّاسِ۔ ربوبیت مطلق صرف اسی کے لئے ثابت ہے ـــ اس سے صفت ربوبیت میں ہر قسم کے شریک کی نفی آ گئی۔ مَلِكِ النَّاسِ۔ حاکمیت و مالکیت مطلقہ بھی صرف اسی کے لئے ثابت ہے ـــ اس سے صفت حاکمیت و مالکیت میں ہر قسم کے شریک کی نفی ہو گئی۔ اِلٰهِ النَّاسِ۔ معبودیت صرف اسی کے لئے ثابت ہے ـــ اس سے صفت معبودیت میں ہر قسم کے شریک کی نفی ہو گئی۔ مشرک جاہلی قوموں نے عموماً حق تعالیٰ کی انہیں تین صفات، ربوبیت، مالکیت و معبودیت میں دوسروں کو شریک ٹھہرایا ہے۔ قرآن مجید نے یہاں تینوں صفات کو یکجا کر کے جامع تعلیم توحید کی دے دی ہے۔ سورۃ الفلق جس طرح دنیوی مضرتوں سے استعاذہ کی جامع تھی، یہ سورت دینی مضرتوں سے استعاذہ کی جامع ہے۔ اور اسی پر قرآن مجید کا خاتمہ نہایت ہی مناسب تھا۔ ف۲ (کہ ان کا ڈالا ہوا وسوسہ کہیں باعث معصیت نہ ہو جائے) ہر شر، ہر معصیت کی ابتداء کسی نہ کسی وسوسہ ہی سے ہوتی ہے۔ وسوسہ دل میں اگر آ کر نکل گیا تو انسان محفوظ رہ گیا۔ لیکن وہی وسوسہ اگر جم گیا تو انسان کو کسی نہ کسی درجہ کی مضرت دینی میں پھنسا کر یقیناً رہتا ہے۔ وسوسہ سے پناہ مانگنے کی تعلیم اسی لئے عین حکمت پر مبنی ہے۔ الْخَنَّاسِ۔ شیطان کا ایک صفاتی نام ہے۔ یعنی وہ حق تعالیٰ کا ذکر سن کر سکڑنے لگتا ہے۔ اے الشیطان الذی یخنس اے ینقبض اذا ذکر اللہ تعالیٰ (راغب) ف۳ اس سے معلوم ہوا کہ شیطانی وسوسہ اندازی کا کام جنات بھی کرتے ہیں اور انسان بھی مِنَ الْجِنَّةِ۔ من تبعیض کے لئے ہے۔ یعنی ان وسوسہ اندازوں میں سے کوئی جن ہوتا ہے اور کوئی کوئی انسان ـــ قرآن مجید ہی میں دوسری جگہ شیاطین الانس والجن اسی معنیٰ میں ہے۔ ومن للتبعیض اے کائنا من الجنة والناس فھی فی موضع الحال اے ذلک الموسوس ھو بعض الجنة وبعض الناس (بحر) بیان للذی یوسوس علی انه ضربان جنی وانسی (روح) اَللّٰهُمَّ اٰنِسْ وَحْشَتِیْ فِیْ قَبْرِیْ اَللّٰهُمَّ ارْحَمْنِیْ بِالْقُرْاٰنِ الْعَظِیْمِ وَاجْعَلْهُ لِیْ اِمَامًا وَّنُوْرًا وَّهُدًی وَّرَحْمَةً اَللّٰهُمَّ ذَکِّرْنِیْ مِنْهُ مَا نَسِیْتُ وَعَلِّمْنِیْ مِنْهُ مَا جَهِلْتُ وَارْزُقْنِیْ تِلَاوَتَهٗ اٰنَآءَ الَّیْلِ وَاٰنَآءَ النَّهَارِ وَاجْعَلْهُ لِیْ حُجَّةً یَّا رَبَّ الْعٰلَمِیْنَ ـــ بحمد اللہ آج یوم دوشنبہ ۲۰ جولائی ۱۹۴۴ء مطابق ۱۸/رجب ۱۳۶۳ھ قرآن مجید کی اس مختصر تفسیر کا مسودۂ اول ختم ہوا۔ اور اس میں دوسرے مشاغل کے ساتھ ساتھ تقریباً سوا تین سال لگے۔ مسودہ کی نظر ثانی و تکمیل میں بھی کم از کم دو سال کی مدت ابھی اور لگے گی۔ اس نامہ سیاہ کا سن اس وقت بحساب شمسی ۵۱ سال سے کچھ اوپر ہے ـــ آج یوم دوشنبہ ۲۲/مارچ ۱۹۴۸ء (مطابق ۱۰/جمادی الاول ۱۳۶۷ھ بعد ظہر الحمد للہ کہ قرآن مجید کی اس مختصر تفسیر کی نظر ثانی سے فراغت پائی۔ آج زندگی کا شاید خوش نصیب ترین دن ہے۔ نظر ثانی میں وقت اندازہ سے بہت زیادہ لگ گیا، دوسرے کام بھی ساتھ ساتھ جاری رہے تھے۔ حق تعالیٰ کا شکرِ احسان کس زبان سے ادا ہو کہ ایک بے علم و بے عمل کو کلام پاک کی خدمت کا یہ حوصلہ دے دیا۔ لغزشوں اور کوتاہیوں سے تو شرح کے یہ ہزارہا صفحات لبریز ہی ہوں گے۔ لیکن کوئی ایک آدھ مقام بھی اگر حق تعالیٰ کے ہاں قبول ہو جائے، تو واللہ کہ اس نامۂ سیاہ کے نامۂ سیاہ کی ساری سیاہیوں کو دھو دینے کے لئے کافی ہے ـــ ناکاروں کا اصلی اور بڑا سہارا خود اسی کا کرم بے حساب و لطف بے نہایت ہے!

اے بدر ماندگی پناہ ہمہ کرم تست عذر خواہ ہمہ + قطرۂ زاب رحمت تو بس است شستن نامۂ سیاہ ہمہ + خسرو از تو پناہ می جوید اے الہٰ من و الٰہ ہمہ

(نظر ثالث کی تاریخ۔ ۳ ذی الحجہ ۱۳۶۹ھ مطابق یکشنبہ ۱۶ ستمبر ۱۹۵۰ء، بوقت دو بجے دن)

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

# دُعَاءِ خَتْمِ الْقُرْاٰنِ

اَللّٰهُمَّ اٰنِسْ وَحْشَتِىْ فِىْ قَبْرِىْ. اَللّٰهُمَّ ارْحَمْنِىْ بِالْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ. وَاجْعَلْهُ لِىْٓ اِمَامًا

اے اللہ مجھ سے میری قبر کی وحشت دور فرما اے اللہ مجھ پر عظمت والے قرآن کے ذریعہ رحم فرما اور اس کو میرے لیے مقتدا

وَّنُوْرًا وَّهُدًى وَّرَحْمَةً. اَللّٰهُمَّ ذَكِّرْنِىْ مِنْهُ مَانَسِيْتُ وَعَلِّمْنِىْ مِنْهُ مَاجَهِلْتُ

اور نور اور ہدایت اور رحمت بنا اے اللہ اس کے اندر جو میں بھول گیا ہوں وہ مجھے یاد دلا اور جو مجھے نہیں معلوم وہ مجھے سکھا دے

وَارْزُقْنِىْ تِلَاوَتَهٗ اٰنَآءَ الَّيْلِ وَاٰنَآءَ النَّهَارِ وَاجْعَلْهُ لِىْ حُجَّةً يَّارَبَّ الْعٰلَمِيْنَ اٰمِيْنَ

اور دن رات اس کی تلاوت کرنے کی مجھے توفیق عطا فرما اور اے سب جہانوں کے پالنے والے اس کو میرے لیے دلیل بنا (اے اللہ) قبول فرما

صَدَقَ اللّٰهُ الْعَلِىُّ الْعَظِيْمُ ۝ وَصَدَقَ رَسُوْلُهُ النَّبِىُّ الْكَرِيْمُ ۝ وَنَحْنُ عَلٰى ذٰلِكَ مِنَ

بڑی شان بلند مرتبہ والے اللہ نے سچ فرمایا اور سچ فرمایا اس کے رسولﷺ نے جو عزت والا نبی ہے اور ہم اس پر

الشّٰهِدِيْنَ ۝ رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّآ اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنَا بِكُلِّ حَرْفٍ

گواہوں میں سے ہیں اے ہمارے پروردگار ہم سے قبول کیجئے بیشک تو ہی سننے والا جاننے والا ہے اے اللہ ہمیں قرآن پاک

مِّنَ الْقُرْاٰنِ حَلَاوَةً وَّبِكُلِّ جُزْءٍ مِّنَ الْقُرْاٰنِ جَزَآءً. اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنَا بِالْاَلِفِ اُلْفَةً وَّبِالْبَآءِ

کے ہر حرف کے بدلے مٹھاس نصیب کر اور قرآن پاک کے ہر جزء کے بدلے اچھا بدلا عطا فرما اے اللہ ہمیں الف کے بدلے اُلفت اور ب کے بدلے

بَرَكَةً وَّبِالتَّآءِ تَوْبَةً وَّبِالثَّآءِ ثَوَابًا وَّبِالْجِيْمِ جَمَالًا وَّبِالْحَآءِ حِكْمَةً وَّبِالْخَآءِ خَيْرًا وَّبِالدَّالِ

برکت اور ت کے بدلے توبہ اور ث کے بدلے ثواب اور ج کے بدلے جمال اور ح کے بدلے دانائی اور خ کے بدلے بھلائی

دَلِيْلًا وَّبِالذَّالِ ذَكَآءً وَّبِالرَّآءِ رَحْمَةً وَّبِالزَّآءِ زَكٰوةً وَّبِالسِّيْنِ سَعَادَةً وَّبِالشِّيْنِ شِفَآءً وَّبِالصَّادِ

اور دال کے بدلے رہنمائی اور ذال کے بدلے ذہانت اور ر کے بدلے رحمت اور ز کے بدلے پاکی اور س کے بدلے نیک بختی اور ش کے بدلے شفاء اور ص کے بدلے

صِدْقًا وَّبِالضَّادِ ضِيَآءً وَّبِالطَّآءِ طَرَاوَةً وَّبِالظَّآءِ ظَفَرًا وَّبِالْعَيْنِ عِلْمًا وَّبِالْغَيْنِ غِنًى وَّبِالْفَآءِ

سچائی اور ض کے بدلے روشنی اور ط کے بدلے تروتازگی اور ظ کے بدلے کامیابی اور ع کے بدلہ علم اور غ کے بدلہ بے نیازی اور ف کے بدلہ

فَلَاحًا وَّبِالْقَافِ قُرْبَةً وَّبِالْكَافِ كَرَامَةً وَّبِاللَّامِ لُطْفًا وَّبِالْمِيْمِ مَوْعِظَةً وَّبِالنُّوْنِ نُوْرًا وَّبِالْوَاوِ

فلاح اور ق کے بدلہ نزدیکی اور ک کے بدلہ عزت اور ل کے بدلہ مہربانی اور م کے بدلہ نصیحت اور ن کے بدلہ نور اور و کے بدلہ

وُصْلَةً وَّبِالْهَآءِ هِدَايَةً وَّبِالْيَآءِ يَقِيْنًا. اَللّٰهُمَّ انْفَعْنَا بِالْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ ۝ وَارْفَعْنَا بِالْاٰيٰتِ

ملاپ اور ھ کے بدلہ رہنمائی اور ی کے بدلہ یقین عطا فرما یا اللہ ہمیں عظمت والے قرآن کے ذریعہ نفع پہنچا اور ہمارا مرتبہ آیات

وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ ○ وَتَقَبَّلْ مِنَّا قِرَآءَتَنَا وَتَجَاوَزْ عَنَّا مَا كَانَ فِيْ تِلَاوَةِ الْقُرْاٰنِ مِنْ خَطَاٍ

اور حکمت والے ذکر کے ذریعہ بلند فرما اور ہمارے پڑھنے کو قبول فرما اور ہم سے درگزر فرما وہ کوتاہی جو قرآن پاک کی

اَوْ نِسْيَانٍ اَوْ تَحْرِيْفِ كَلِمَةٍ عَنْ مَّوَاضِعِهَآ اَوْ تَقْدِيْمٍ اَوْ تَاْخِيْرٍ اَوْ زِيَادَةٍ اَوْ نُقْصَانٍ اَوْ

تلاوت میں ہوئی ہو یعنی خطا یا بھول یا بدلنا کلمہ کا اپنی جگہ سے یا آگے یا پیچھے یا زیادتی یا کمی یا مراد لیا غیر اس کا

تَاْوِيْلٍ عَلٰى غَيْرِ مَآ اَنْزَلْتَهٗ عَلَيْهِ اَوْ رَيْبٍ اَوْ شَكٍّ اَوْ سَهْوٍ اَوْ سُوْءِ الْحَانٍ اَوْ تَعْجِيْلٍ عِنْدَ

جو اتارا تو نے اس پر یا ریب یا شک یا غفلت یا فحش غلطی یا جلدی کرنا تلاوت

تِلَاوَةِ الْقُرْاٰنِ اَوْ كَسْلٍ اَوْ سُرْعَةٍ اَوْ زَيْغِ لِسَانٍ اَوْ وَقْفٍ بِغَيْرِ وُقُوْفٍ اَوْ اِدْغَامٍ بِغَيْرِ مُدْغَمٍ

قرآن کے وقت یا سستی یا تیزی یا زبان کی کجی یا غیر وقف کے وقف کرنا یا ملانا غیر مدغم کے

اَوْ اِظْهَارٍ بِغَيْرِ بَيَانٍ اَوْ مَدٍّ اَوْ تَشْدِيْدٍ اَوْ هَمْزَةٍ اَوْ جَزْمٍ اَوْ اِعْرَابٍ بِغَيْرِ مَا كَتَبَهٗ

یا ظاہر کرنا بغیر بیان یا مد یا تشدید یا ہمزہ یا جزم کے یا اعراب دینا علاوہ اس کے جو اس نے لکھا۔

اَوْ قِلَّةِ رَغْبَةٍ وَّ رَهْبَةٍ عِنْدَ اٰيٰتِ الرَّحْمَةِ وَ اٰيٰتِ الْعَذَابِ فَاغْفِرْ لَنَا رَبَّنَا وَ اكْتُبْنَا

یا رغبت اور خوف کا کم ہونا رحمت کی آیات اور عذاب کی آیات کے وقت پس بخش ہم کو اے ہمارے پروردگار اور ہمیں

مَعَ الشَّاهِدِيْنَ ○ اَللّٰهُمَّ نَوِّرْ قُلُوْبَنَا بِالْقُرْاٰنِ وَ زَيِّنْ اَخْلَاقَنَا بِالْقُرْاٰنِ وَ نَجِّنَا مِنَ النَّارِ

گواہوں کے ساتھ لکھ یااللہ قرآن کے ذریعہ ہمارے دلوں کو منور فرما اور قرآن کے ذریعہ ہمارے اخلاق کو مزین فرما۔ اور قرآن کے ذریعہ ہمیں آگ سے

بِالْقُرْاٰنِ وَ اَدْخِلْنَا فِي الْجَنَّةِ بِالْقُرْاٰنِ اَللّٰهُمَّ اجْعَلِ الْقُرْاٰنَ لَنَا فِي الدُّنْيَا قَرِيْنًا وَّفِي الْقَبْرِ

نجات عطا فرما اور قرآن کے ذریعہ ہمیں جنت میں داخل فرما یا اللہ قرآن کو ہمارے لیے دنیا میں ساتھی بنا اور قبر میں

مُوْنِسًا وَّعَلَى الصِّرَاطِ نُوْرًا وَّفِي الْجَنَّةِ رَفِيْقًا وَّمِنَ النَّارِ سِتْرًا وَّ حِجَابًا وَّ اِلَى الْخَيْرَاتِ

غمخوار اور پل صراط پر روشنی والا اور جنت میں ساتھی اور آگ سے پردہ اور حائل اور تمام بھلائیوں کی

كُلِّهَا دَلِيْلًا فَاكْتُبْنَا عَلَى التَّمَامِ وَارْزُقْنَآ اَدَآءً بِالْقَلْبِ وَ اللِّسَانِ وَ حُبِّ الْخَيْرِ وَ السَّعَادَةِ

طرف رہنما بنا پس ہمارا خاتمہ ایمان پر فرما اور ہمیں ایسا ایمان نصیب فرما جو دل اور زبان سے ادا ہو۔ اور بھلائی کی محبت اور نیک بختی

وَ الْبَشَارَةِ مِنَ الْاِيْمَانِ ○ وَ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ مَّظْهَرِ لُطْفِهٖ

اور خوشخبری والا ایمان نصیب فرما اور اللہ تعالیٰ رحمت بھیجے اپنے مخلوق میں سے بہتر محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر

وَنُوْرِ عَرْشِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا كَثِيْرًا كَثِيْرًا ○

اور اس کی آل اور اس کے تمام صحابہؓ پر اور بہت بہت سلام بھیجے

# گزارشِ ناشر

پاک کمپنی نے اپنے قیام سے تا ایں روز قرآن پاک کی اشاعت میں بہتر سے بہتر کی طرف سفر جاری رکھا ہے۔ اردو زبان میں موجود اہم تراجم اور تفاسیر چھاپنے کی سعادت حاصل کی ہے۔ ہم اللہ تعالیٰ کے شکر گزار ہیں کہ اس نے اپنے فضل و کرم سے ہماری شب و روز کی محنتوں کا ثمر ہماری توقعات سے کہیں بڑھ کر عطا فرمایا ہے اور بہت کم عرصہ میں پاک کمپنی اپنا ایک مقام بنانے میں کامیاب ہو چکی ہے۔

اب تک ہم مولانا احمد رضا خاں بریلوی علیہ الرحمۃ، مولانا فتح محمد جالندھری علیہ الرحمۃ، مولانا اشرف علی تھانوی علیہ الرحمۃ، مولانا شاہ عبد القادر علیہ الرحمۃ، مولانا شاہ رفیع الدین علیہ الرحمۃ، مولانا محمود الحسن علیہ الرحمۃ تفسیر مولانا شبیر احمد عثمانی علیہ الرحمۃ کے اردو تراجم اور تفاسیر کے علاوہ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی علیہ الرحمۃ کا فارسی ترجمہ، تاج محمود امروٹی علیہ الرحمۃ کا سندھی ترجمہ، مارماڈیوک پکتھال کا انگریزی ترجمہ اور رومن انگریزی ٹرانسلٹریشن شائع کر چکے ہیں اور مزید علماء کے تراجم پر کام ہو رہا ہے۔

پاک کمپنی کو یہ اعزاز بھی حاصل ہے کہ اس نے پہلی بار کمپیوٹرائزڈ کتابت والے قرآن مجید شائع کیے۔ قرآن مجید کے اس نسخہ کی کتابت بھی کمپیوٹرائزڈ ہے۔ اور امید ہے کہ قاری حضرات اس کمپیوٹرائزڈ جدید عربی فونٹ کو ضرور پسند فرمائیں گے۔

آپ کے زیر مطالعہ قرآن مجید مولانا عبد الماجد دریابادی علیہ الرحمۃ کے ترجمہ اور تفسیر پر مشتمل ہے۔ مولانا عبد الماجد دریابادیؒ قدیم اور جدید تاریخ پر گہری نظر رکھنے والے مغربی علوم کے ماہر تھے۔ فلسفہ ان کا خاص موضوع رہا نیز بائبل کے تمام ادوار ان کی نظر میں رہے۔ ایک عرصہ تک وہ مغربی فلسفہ سے متاثر ہو کر الحاد و تشکیک کے شکار رہے۔ اس کے بعد وہ توبہ کر کے پکے اور سچے مسلمان ہو گئے اور ہمہ وقت فرنگی علوم و فنون اور فلسفہ و نظریات کی فتنہ سامانیوں اور ہمارے معاشرے کے اثراتِ بد کی روک تھام میں مصروف رہے چنانچہ قرآن مجید کا یہ ترجمہ اور تفسیر اس کی بہترین مثال ہے۔ حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ کی طرف سے ہر قدم پر ہدایات اور مشاورت نے اس ترجمہ و تفسیر کو خاص شانِ امتیاز بخش دی۔

انگریزی زبان میں ترجمہ و تفسیر کے بعد مولانا نے اردو دان طبقہ کو مغربی فلسفہ کی یلغار سے بچانے کے لیے ایک عظیم کوشش کی ہے۔ یہ مغربی مفکرین اور فلسفیوں اور مبلغین کے پروپیگنڈے کا منہ توڑ جواب بھی ہے اور ان کے اثرات سے پیدا ہونے والے لادینیت الحاد و تشکیک کے امراض کا شافی علاج بھی۔ مغربی فلسفہ زدہ یورپ پلٹ معاشرہ کے لیے اس تفسیر کی اشاعت آبِ حیات سے کم نہیں۔ آپ سے التماس ہے کہ آپ مغربی میڈیا سے متاثر افراد خصوصاً نوجوانوں کو یہ ترجمہ اور تفسیر ضرور پڑھائیں۔

اس تفسیر میں آپ کو نہ صرف جا بجا بائبل، تورات، ہندو وید، گیتا، بدھ تعلیمات، مجوسی مفکرین نیز قدیم و جدید یونانی فلسفیوں کے حوالہ جات اور ان کے مدلل جوابات ملیں گے بلکہ عظیم مفسرین کرام کی تفاسیر کے اقتباسات بھی موجود پائیں گے۔ جن کی تفصیل دیباچہ میں ملے گی۔

ہم اللہ تعالیٰ کے حضور دعا گو ہیں کہ وہ ہماری اس کاوش کو قبول فرمائے۔ یہ اس کا فضل و کرم ہے کہ ہم اس کا کلام جو اس کے آخری رسول حضرت محمد ﷺ پر نازل ہوا شائع کر رہے ہیں۔ اے اللہ تیری ذات جمیلہ نے حق اور سچ فرمایا اور تیرے رسول کریم ﷺ نے تیرے پاک کلام کو تیرے بندوں تک پہنچا دیا۔ دعا ہے کہ اے اللہ رب العزت بوسیلہ حضور سرور کائنات، فخر موجودات ﷺ کے ہمارے دلوں کو قرآن کریم کے نور ہدایت سے منور فرما۔ اور اس کے حقائق و رموز کے علم کو ہم پر منکشف فرما بیشک تو ہی ہماری دعاؤں کا سننے والا اور ہر سائل کی حاجت کو پورا کرنے والا ہے۔ اور ہمارا ایمان ہے کہ تمام تعریفیں تیرے ہی لیے ہیں اور درود پاک بے حد و بے شمار نبی کریم ﷺ اور ان کی آل اور جمیع صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین پر ہو۔ اے اللہ ہمیں صراط مستقیم کی ہدایت عطا فرما بے شک تو ہی ہدایت دینے والا ہے۔ آمین یا رب العالمین

**ضروری گزارش**

قارئین کرام سے برادرانہ گزارش ہے کہ تلاوتِ قرآن پاک کے بعد جہاں اپنے لیے اور اپنے عزیزوں کے لیے دُعا کریں وہاں ہمارے لیے، ہمارے والد جو کہ اس کمپنی کے بانی تھے، ہمارے جو بزرگ اس دنیا سے جا چکے ہیں اور ہمارے کارکنوں کے لیے جن کی محنت شاقہ سے کمپنی اس مقام تک پہنچی ہے اور کامیابی سے ہمکنار ہوئی ہے اُن کے حق میں بھی دُعائے خیر فرمائیں۔ جزاک اللہ

مالکان: پاک کمپنی (رجسٹرڈ)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

# دیباچہ تفسیر

الحمد للہ الذی وحدہ۔ اللہ تعالیٰ کے کلام کو پوری طرح سمجھنا اور پھر اسے دُوسروں کو سمجھانا، اور اس سمجھانے کا حق ادا کر دینا، یہ بڑے عارفوں اور کاملوں کے بھی بس کی چیز نہیں۔ چہ جائیکہ ایک بے علم اور سرتاپا بے بضاعت فرد کے۔ غالب نے شعر کہا جس مقصد سے بھی ہو، بے بہر حال اس موقع کے لیے چسپاں ۔

تھک تھک کے ہر مقام پہ دو چار رہ گئے      تیرا پتہ نہ پائیں تو ناچار کیا کریں

کہاں رب اور کہاں بندہ۔ نامحدود اور محدود کا بھی کوئی مقابلہ ہے۔ سمندر اور قطرۂ آفتاب اور ذرّہ کی نسبت بھی تو نہیں۔ لیکن بہر حال بندہ مکلف بھی تو محض بقدر اپنی طاقت و ہمت کے ہے۔ جن جن بزرگوں نے تفسیریں لکھی ہیں، سب نے اپنے اپنے مقام علم و معرفت کے لحاظ سے لکھی ہیں۔ اور سب کے مقامات وصول و یافت الگ الگ ہیں۔ کسی کی توجہ مسائل صرف و نحو کی طرف زیادہ رہی، اور اس نے الفاظ کے اشتقاق اور فقروں کی ترکیب کو خوب حل کیا۔ کسی کے پیش نظر احادیث نبوی ہیں، اور اس نے نزول آیات کا پس منظر دکھانے میں دادِ تلاش و تحقیق دی۔ کسی نے ادب و بلاغت کے نکتوں کو چن لیا۔ کسی نے احکام قرآنی و مسائل فقہی کے استنباط و استخراج کو اپنی توجہ کا مرکز بنائے رکھا۔ کسی نے علم کلام کے مباحث کو دل کھول کر بیان کیا۔ وقِس علیٰ ہذا۔

میں کہ ہر علم و فن سے کورا اور حسنِ عمل سے معرا ہوں، حقیقۃً اس قابل بھی نہیں کہ کلامِ الٰہی کی کسی ایک آیت کی بھی تفسیر و تشریح کی جرأت کر سکوں۔ لیکن ولکن یفعل اللہ ما یرید۔ اللہ جس سے جو کام چاہے لے لیتا ہے۔ وہ تنکے سے چاہے تو ستون کا کام لے لے اور ذرّہ میں چاہے تو چٹان کی قوت بھر دے۔ ع      دادِ او را قابلیت شرط نیست

وہ بے زبان کو چاہے تو فصیح البیان بنا دے، اور جاہل کو چاہے تو علماء و فضلاء کی اُستادی کے مرتبہ پر پہنچا دے۔

اس احقر کو جب انگریزی کے ترجمہ و تفسیر سے فرصت ہوئی تو اسی انداز اور نمونہ پر اپنی مادری زبان میں بھی ترجمہ و تفسیر کا خیال آیا۔ جا بجا سے اس کے تقاضے بھی آئے۔ رفتہ رفتہ احباب کے حسن ظن نے ارادہ کے ضعف و تذبذب کو ہمت و عزم سے بدل دیا۔ چند سال کی محنت میں جو کچھ ہو سکا نذر ناظرین ہے۔ پرکھنے والوں کو اگر اس میں کوئی خوبی نظر آ جائے، تو وہ یہ سمجھیں کہ وہ تمام تر اللہ کے فضل و کرم کا ثمرہ ہے۔ اور عیب جتنے بھی نظر آئیں، انہیں راقم کی نااہلی پر محمول کر کے ان سے درگزر فرمائیں، اور ہو سکے تو مصنف کو اس کی زندگی میں ان سے آگاہ کر دیں۔ اور اس کے حق میں دُعائے خیر بہر صورت فرماتے رہیں، ان شاء اللہ خود بھی ماجور ہوں گے۔

مطالعہ فرمانے کے وقت اگر معروضاتِ ذیل کو پیش نظر رکھا جائے تو ان شاء اللہ فہم مطالب میں بڑی سہولت رہے گی۔

(۱) قرآن حکیم ایک نہایت درجہ مرتب و منظم کتاب ہے۔ اس لیے اسی نسبت سے دشوار بھی ہے۔ اسے جو آسان فرمایا گیا ہے وہ صرف موعظہ اور عبرت پذیری کے اعتبار سے ہے۔ اگر اس کے مطالب کو کوئی گرفت میں لانا چاہے تو اس کے لیے سرسری مطالعہ خصوصاً انڈیکس (اشاریہ) کی مدد سے ہرگز کافی نہ ہوگا۔ مدتوں کے مسلسل اور غائر مطالعہ کے بعد کہیں اس سے مناسبت پیدا ہوتی ہے اور دشواریاں مناسبت پیدا ہونے کے بعد ہی حل ہو سکتی ہیں۔ اس لیے قرآن فہمی میں بہت زیادہ عجلت کو دخل دینا ہرگز مناسب نہیں۔

(۲) قرآن مجید ایک زندہ صحیفہ بھی ہے اور ماضی کی کتاب بھی۔ یعنی ایک طرف تو اس کی مخاطب عرب کی وہ قوم تھی جو اس کے نزول کے وقت موجود تھی۔ بلکہ ساری قوم عرب کیوں کہیے زیادہ صحت کے ساتھ یوں کہیے کہ مکہ اور مدینہ اور مضافاتِ مکہ اور مدینہ و حوالیٔ مدینہ کے باشندے تھے۔ اور دُوسری طرف اس کے مخاطب روس و جاپان۔ چین۔ ہندوستان اور پاکستان۔ امریکا۔ آسٹریلیا، کل رُوئے زمین کے باشندے قیامت تک کے لیے ہیں۔ اس کی یہ دونوں حیثیتیں نہ صرف موجود ہیں بلکہ برابر ساتھ ساتھ چلتی ہیں۔ اور ترتیب زمانی کے لحاظ سے پہلی حیثیت اہم تر اور مقدم ہے۔ جنت کی

نعمتوں، دوزخ کے عذابوں، آسمان کی ساخت، زمین کی حرکت وسکون، ستاروں کی گردش، وغیرہ سے متعلق کوئی ایسی بات اگر وہ بیان کر دیتا جو اس کے مخاطبین اوّل، یعنی چھٹی صدی عیسوی کے اہل حجاز کے مسلمات کے خلاف یا ان کی فہم سے باہر ہوتی تو وہ لوگ خواہ مخواہ ایک نئے الجھاوے میں پڑ جاتے، اور محض اس سے ان کے دماغ وحشت کھا کر قرآن کے بنیادی عقائد توحید، رسالت، حشر ونشر، وغیرہ کی تکذیب پر آمادہ ہو جاتے۔ اس لیے قرآن نے نہایت حکیمانہ اسلوب یہ اختیار کیا، کہ صراحتیں تو تمامتر مذاق عرب کے مطابق ہی کیں، لیکن ساتھ ہی اشارے ایسے بھی رکھے کہ بعد کی نسلیں اور ہر دور کے مخاطبین اپنی اپنی فہم واستعداد کے ماتحت اس سے روشنی حاصل کر سکیں ___ یہ ایک بنیادی نکتہ اگر متحضر رہے تو بہت سے اشکالات ان شاء اللہ از خود دور ہو جائیں گے۔

(۳) قرآن حکیم اپنے نفس مضمون، یعنی معانی ومطالب کے لحاظ سے ساری کائناتِ انسانی کو مخاطب کیے ہوئے ہے۔ سب کی عقلوں اور ذہنوں کو سامنے رکھے ہوئے ہے۔ لیکن جہاں تک طرزِ ادا اور اسلوبِ خطاب کا تعلق ہے، وہ عربی کلام ہے، اور اپنی صنعتوں اور لطافتوں، فقروں کی ترکیب، الفاظ کی نشست میں تمامتر عربی ادب وانشا کے لیے خود معیار اعلیٰ کا کام دے رہا ہے۔ اس میں روانی، شستگی، سلاست، اردو یا فارسی یا ہندی یا انگریزی یا ترکی یا جرمنی ادب کے معیار سے تلاش کرنا شدید کوتہ فہمی ہے۔ اس کی انشائی خوبیوں سے لطف اُٹھانے کے لیے قدیم خطباتِ عرب سے واقفیت ضروری ہے۔ اور اس کی انشاپردازی وبلاغت کو جب کبھی کسی غیر معمولی معیار سے دیکھا جائے گا تو ہمیشہ غلط فہمی ہی ہوگی۔

(۴) قرآن مجید کی دُنیا، حکمت واخلاق، رُوحانیت وانسانیت کبریٰ کی دُنیا ہے۔ اس کی فضا تحقیق وطلب کی فضاء اور اس کا ماحول تقویٰ وطہارت کا ماحول ہے۔ اس کی گہرائیوں تک رسائی کے لیے تقویٰ کسی درجہ میں تو بہرحال لازمی ہے۔ طہارتِ قلب وطہارتِ جسم کا مطلق اہتمام کیے بغیر محض زبان دانی کے بھروسہ پر قرآن سمجھ لینے کی کوشش ایک سعی لاحاصل ہے ___ ابوجہل اور ابولہب سے بڑھ کر زبان داں اور کون تھا؟ کوئی لغوی یا صرفی ونحوی اشکال انہیں کبھی کیوں پیش آنے لگا تھا۔ لیکن اپنی رُوح کو انہوں نے قرآنی روح سے یکسر بیگانہ وناآشنا رکھا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ قرآن اُن پر ذرا بھی نہ کھلا۔ بالکل بند ہی رہا۔ اور وہ فہم قرآنی کے درجۂ ادنیٰ سے بھی سعادت سے محروم ہی رہے۔

کلام بڑے غیور اور غنی عن العٰلمین کا ہے۔ اس کا ہے جس سے بڑھ کر کوئی نہ غیرت مند ہے نہ بے نیاز۔ اور متکلم کی شانِ غیرت وغنا کا ظہور کلام میں بھی درجہ اتم میں ہے۔ جو بڑا بننے کی آرزو رکھتے ہیں۔ انہیں چھوٹا بن کر اس دروازہ میں داخل ہونا ہوگا۔ قال العارف الرومی ؎

فہم و خاطر تیز کردن نیست راہ    جز کہ اشکستہ نگیرد فضل شاہ

(۵) اُستاد کی ضرورت تو چھوٹے سے چھوٹے علم اور سہل سے سہل فن میں بھی تقریباً ناگزیر ہی ہے۔ پھر قرآن کا علم تو بڑا مہتم بالشان علم ہے۔ اس میں کوئی طالب علم استاد سے بے نیاز کیسے رہ سکتا ہے؟ کوئی زندہ استاد اگر کامل الفن نہ ملے تو اس کی قائم مقامی اکابر مفسرین اور محقق شارحین کی کتابیں کر سکتی ہیں۔

ان حضرات کی تحقیق وتلاش کی داد دل سے دینا چاہیے۔ ان کے فضل وکمال وتبحر علمی کا احساس پورا پورا رکھنا چاہیے۔ ان کی عظمت واحترام کے اعتراف میں تامل ذرا سا نہ کرنا چاہیے۔ لیکن ساتھ ہی دوسری طرف یہ عقیدہ بھی تازہ رکھنا چاہیے، کہ معصوم بجز نبی معصوم کے اور کوئی نہیں۔ اُمت کے بڑے سے بڑے محققین بھی غیر معصوم ہی ہیں۔ کسی ایک کے بھی ہر قول کی تقلید ہر حال میں آنکھ بند کیے کرتے رہنا اور دلیل صریح کے باوجود بھی کیے جانا ہرگز طریق ثواب نہیں۔ لیکن اس کا یہ مطلب بھی نہیں کہ دُوسروں کی عصمت سے انکار کر کے خود اپنی عصمت پر عقیدہ جما لیا جائے، اور اپنی تحقیق پر جزم اور جمود کے ساتھ اعتماد کر لیا جائے۔ حاشا اس کا وہم بھی نہ آنے پائے۔

عربی میں اچھی اچھی تفسیریں ماشاء اللہ کثرت سے موجود ہیں۔ اس نامۂ سیاہ نے جن جن سے استفادہ اور خوشہ چینی کی ہے، ان کی کچھ تفصیل عرض ہے:۔

۱۔ تنویر المقباس یا تفسیر ابن عباسؓ۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ (متوفی ۶۸ھ) اصحاب رسول میں مشہور ترجمان القرآن ہوئے ہیں۔ یہ

ان کے تفسیری اقوال کا مجموعہ، صاحب قاموس مجد الدین محمد بن یعقوب فیروز آبادی (متوفی ۸۱۰ھ) کا مرتب کیا ہوا ہے۔ البتہ سلسلہ مرویات ناقدین کے نزدیک کچھ زیادہ معتبر و مستند نہیں۔

۲۔ جامع البیان۔ یا تفسیر ابن جریر طبری (متوفی ۳۱۰ھ) ۳۰ جلدوں میں۔ یہ ایک مبسوط مفصل اور محققانہ تفسیر ہے۔ بڑی بات یہ ہے کہ ہر آیت کی تفسیر میں صحابیوں اور تابعین کے آثار و اقوال کی جامع ہے ساتھ ہی دوسرے پہلوؤں، لغت، ادبیت وغیرہ پر بھی محققانہ کلام ہے۔

۳۔ تفسیر الکشاف۔ ۲ جلدوں میں لغت و ادب کے مشہور امام علامہ جار اللہ محمود بن عمر زمخشریؒ (متوفی ۸۱۵ھ) کی مشہور تفسیر ہے۔ زمخشری عقائد میں معتزلی تھے۔ لیکن جہاں تک ادب و بلاغت کے پہلوؤں کا تعلق ہے، اہل سنت بھی ان کی نکتہ سنجیوں کے پوری طرح قائل و معترف ہیں۔

۴۔ مفاتیح الغیب۔ یا تفسیر کبیر۔ ۸ جلدوں میں۔ از امام فخر الدین عمر رازی (متوفی ۶۰۶ھ) رازی معقول و منقول دونوں کے امام تھے۔ ان کی تفسیر حقیقۃً تفسیر کبیر یا تفسیر اعظم ہی کہلانے کی مستحق ہے۔ لسانی، روایتی، کلامی، فقہی کہنا چاہیے کہ سارے ہی پہلو اس میں آگئے ہیں۔ اور کلامی مباحث کے تو گویا رازی بادشاہ ہیں۔ مفسر کا کمال یہ ہے کہ اپنے زمانہ کے سارے علوم و فنون کو قرآن کے خادم کی حیثیت سے لاکر کھڑا کر دیا ہے۔

۵۔ الجامع الاحکام القرآن۔ یا تفسیر قرطبی۔ امام عبداللہ محمد بن احمد انصاری قرطبی (متوفی ۶۷۱ھ) کی تصنیف ہے۔ نام سے دھوکا ہوتا ہے کہ شاید صرف احکام فقہی پر محدود ہے۔ لیکن ایسا نہیں ہے۔ مکمل تفسیر ہے۔ محققانہ بھی اور جامع بھی۔ پھر عبارت سلیس۔ افسوس ہے کہ مکمل طبع نہیں ہوئی۔ کوئی نصف قرآن تک مصر میں، متعدد جلدوں میں شائع ہوئی، یہاں وہ نسخہ بھی کمیاب ہے۔ میں نے تمام تر نسخۂ مملوکہ مولنا حافظ محمد عمران خاں ندوی بھوپالی مہتمم دار العلوم ندوہ سے فائدہ اُٹھایا ہے۔ موصوف ایک ایک جلد برابر عاریۃً عنایت کرتے رہے۔

۶۔ معالم التنزیل، یا مختصراً تفسیر معالم۔ محی السنۃ حسین بن مسعود ابو محمد نقوی شافعی (متوفی ۵۱۶ھ) کی تصنیف ہے۔ مشہور محدث گزرے ہیں۔ کتاب ۸ جلدوں میں تفسیر ابن کثیر کے حاشیہ کے طور پر مصر میں طبع ہوئی ہے۔

۷۔ تفسیر ابن کثیر۔ از حافظ عماد الدین ابو الفداء اسمٰعیل ابن کثیر دمشقی (متوفی ۷۷۴ھ) ۸ جلدوں میں مصر میں چھپی ہے۔ تفسیر بجائے خود اچھی اور مستند ہے۔ لیکن مفسر پر محدثانہ رنگ غالب ہے۔ کتاب عام طلبۂ قرآن کے زیادہ کام کی نہیں۔ گویا صرف ایک مجموعہ تفسیری احادیث کا ہے۔

۸۔ مدارک التنزیل یا تفسیر مدارک۔ حافظ الدین محمود ابو البرکات النسفی الحنفی (متوفی ۶۸۶ھ) صاحب عقائد نفسی۔ اہل سنت کے مسلم امام ہیں۔ ان کی یہ مختصر تفسیر بہت طویل حاشیہ اکلیل کے ساتھ ہندوستان میں ۷ لمبی چوڑی جلدوں میں شائع ہوئی ہے۔ عقاید و احکام کے باب میں اعتماد سب سے زیادہ اسی پر رہا ہے۔

۹۔ انوار التنزیل۔ یا تفسیر بیضاوی۔ از قاضی ناصر الدین ابو سعید عبداللہ بن عمر بیضاوی (متوفی ۶۹۱ھ) ۵ جلدوں میں۔ مشہور و متداول تفسیر ہے، لیکن جامع و مستند۔

۱۰۔ البحر المحیط۔ ۸ جلدوں میں۔ از اثیر الدین ابو عبداللہ محمد بن یوسف بن حیان اندلسی (متوفی ۷۵۴ھ) ابن حیان محدث بھی ہیں اور ادیب اور متکلم بھی۔ تفسیر میں سب پہلوؤں کی رعایت رکھی ہے۔ جو ضعیف بلکہ موضوع روایات بعض مفسرین محض افراط خوش عقیدگی کی بنا پر ایک دوسرے سے نقل کرتے چلے آئے تھے، انہوں نے جرأت کر کے ان میں سے اکثر سے انکار کر دیا ہے۔

۱۱۔ تفسیر ابی سعود۔ یہ ابو سعود عمادی کے حواشی تفسیری ہیں۔ زیادہ قرآن کی ترکیبات نحوی و مباحث سے متعلق۔ تفسیر کبیر مطبوعہ مصر پر بطور تعلیقات کے شائع ہوئی ہے۔

۱۲۔ روح المعانی۔ ۹ جلدوں میں۔ علامہ شہاب الدین سید محمود آلوسی (متوفی ۱۲۹۱ھ) متاخرین میں ایک بے مثل شخص ہوئے ہیں۔ نظر میں وسعت بھی تھی اور عمق بھی۔ ان کی یہ جامع و مفصل تفسیر ایک بڑی حد تک قدیم تفسیروں سے غنی کر دینے والی ہے۔ لغوی، روایتی، کلامی، فقہی حیثیت سے کہنا چاہیے کہ سب ہی کچھ اس میں موجود ہے۔ اور سلوک و تصوف سے متعلق اشارات اُن پر مستزاد۔

اصل استفادہ عربی میں انھیں تفاسیر سے کیا گیا ہے۔ لیکن ان کے علاوہ حسب ذیل بھی وقتاً فوقتاً پیش نظر رہی ہیں۔ اور کہیں کہیں مدد ان

سے بھی ملی ہے۔

۱۳۔ تفسیر جلالین۔ مع کمالین

۱۴۔ غرائب القرآن یا تفسیر نیشاپوری

۱۵۔ تفسیر فتح القدیر (شوکانی)

۱۶۔ تفسیر خازن (شرح معالم)

ان عام تفسیروں کے علاوہ فقہی مسائل سے متعلق ذیل کی تفسیروں سے بھی بہت مدد ملی، خصوصاً اول الذکر سے:۔

۱۷۔ احکام القرآن۔ ۲ جلدوں میں۔ از علامہ ابوبکر محمد بن العربی المالکی الاندلسی (المتوفی ۵۴۳ھ) ہر مسئلہ سے متعلق چاروں ائمہ فقہ کے مذہب نقل کر دیئے ہیں۔ بڑے کام کی کتاب ہے۔

۱۸۔ احکام القرآن۔ ۳ جلدوں میں۔ از امام ابوبکر احمد بن علی بصاص رازی حنفیؒ (المتوفی ۳۷۰ھ) حنفیہ میں بڑے پایہ کی کتاب ہے۔ مسائل کے ساتھ ان کے دلائل بھی دیئے گئے ہیں۔

۱۹۔ تفسیر احمدی۔ ملا احمد عرف ملاّ جیون امیٹھوی کی تالیف۔ سن تالیف ۱۰۷۵ھ۔

لغتِ قرآنی پر کوئی کتاب ابوالقاسم حسین بن الفضل راغب اصفہانی (المتوفی ۵۰۲ھ) کی۔

۲۰۔ المفردات فی غریب القرآن سے بڑھ کر مستند اور مفید میرے علم میں نہیں۔

عام لغات میں

۲۱۔ مجد الدین فیروز آبادی (المتوفی ۸۱۰ھ) کی القاموس (۲ جلدوں میں) ابن المنظور افریقی (المتوفی ۷۱۱ھ) کی ضخیم و مستند۔

۲۲۔ لسان العرب (۲۰ جلدوں میں) اور سب سے بڑھ کر علامہ مرتضیٰ زبیدی بلگرامی (المتوفی ۱۲۰۵ھ) کی بلند پایہ۔

۲۳۔ تاج العروس شرح قاموس (۱۰ جلدوں میں) سے مدد قدم قدم پر ملتی رہی۔

۲۴۔ اِن سب کتابوں کے علاوہ سیوطی (المتوفی ۹۱۱ھ) کی اتقان فی علوم القرآن بھی ایک قابلِ قدر کتاب ہے۔ کہنا چاہیے کہ ایک چھوٹی سی قرآنی انسائیکلوپیڈیا ہے۔ اُس زمانہ تک جتنا کام قرآن سے متعلق ہوا تھا اس کی جامع۔

۲۵۔ کلیاتِ ابی البقاء۔ یہ بھی جہاں تک ادب، لغت، نحو و بیان کا تعلق ہے، قرآن مجید سے متعلق بڑے کام کی کتاب ہے۔

فارسی ترجموں میں بجز شاہ ولی اللہ دہلویؒ کے ترجمہ فتح الرحمٰن کے اور کوئی چیز قابل ذکر نہیں ملتی۔ ترجمہ کی راہ ہندوستان میں اگر شاہ دہلوی اور ان کے خاندان والوں نے نہ کھول دی ہوتی، تو آج خدا معلوم کتنی دشواریوں کا سامنا ہوتا۔

اس تفسیر کے اُردو ترجمہ کا جہاں تک تعلق ہے یہ ۷۵ فی صد حکیم الامت مولنا اشرف علی تھانویؒ کی نقل ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ پرانے ترجموں میں شاہ رفیع الدین دہلوی کا ترجمہ اور نئے ترجموں میں حکیم الامت کا ترجمہ۔ بس یہ دو ترجمے باقی تمام ترجموں سے بے نیاز کر دینے والے ہیں۔ پہلا ترجمہ لفظی ہے، اور دوسرا با محاورہ و مطلب خیز۔

اُردو تفسیروں میں نمبر اول پر۔

۲۶۔ حکیم الامت کی تفسیر بیان القرآن (۱۲ جلدوں میں) ہے۔ علوم و معارف سے لبریز یہ تفسیر اُردو میں اپنی نظیر آپ ہے۔ سب سے زیادہ اخذ و استفادہ اسی سے کیا گیا ہے۔

۲۷۔ خلاصۃ التفاسیر (۵ جلدوں میں مع مقدمہ) از مولنا فتح محمد تائب لکھنویؒ۔ کتاب اور مصنف نے زیادہ شہرت نہیں پائی۔ لیکن تفسیر متعدد حیثیتوں سے قابل قدر ہے۔ گو اب ذرا پرانی ہو گئی ہے۔

۲۸۔ ترجمہ اُردو تفسیر مظہری۔ اصل تفسیر قاضی ثناء اللہ پانی پتی (صاحبِ مالا بدمنہ) کی ہے، اور فارسی میں ہے۔ اس کے اُردو ترجمہ کا

صرف قلیل ابتدائی حصہ مطالعہ میں آیا، اور اسے مفید پایا گیا۔ اردو میں تفسیر پر اور بھی بہت کچھ کام ہو چکا ہے، مثلاً

۱۔ تفسیر مواہب الرحمٰن۔ ۳۰ لمبی چوڑی ضخیم جلدوں میں۔ از مولنا امیر علی ملیح آبادی مرحوم۔ بہت جامع و مفصل کتاب ہے۔ عرب کی مشہور و متداول تفسیروں کا عطر اس میں آ گیا ہے۔ زبان پرانی ہو گئی ہے۔

۲۔ تفسیر فتح المنان یا تفسیر حقانی۔ ۷ جلدوں میں۔ از مولنا عبدالحق حقانی دہلوی مرحوم۔ مذاہب غیر سے مناظرہ کرنے والوں کے لیے خاص طور پر مفید ہے۔

۳۔ تفسیر ثنائی۔ ۷ جلدوں میں۔ از مولنا ثناء اللہ صاحب امرتسری۔ ذرا مختصر ہے۔ محدثین کے مذہب پر ہے۔ اور غیر مذاہب سے مناظرہ کرنے والوں کے لیے مفید ہے۔

۴۔ تفسیر بیان القرآن۔ ۳ جلدوں میں۔ از مولوی محمد علی صاحب ایم، اے۔ امیر جماعت احمدیہ (قادیانیہ) لاہور۔ مغربیت سے متاثر گروہ کے لیے اس کا مطالعہ مفید ہوگا۔ گو ظاہر ہے کہ اس کے متعدد بیانات مسلک اہل سنت والجماعت سے ہٹے ہوئے ہیں۔

۵۔ حواشی تفسیری از مولنا شبیر احمد عثمانی" دیو بندی۔ شیخ الہند محمود حسن کے ترجمہ قرآن کے اکثر حصہ پر یہ حاشیے ہیں، اور ضروریات وقت کو ملحوظ رکھ کر ایک فاضلانہ قلم سے لکھے گئے ہیں۔

۶۔ تفہیم القرآن۔ از مولنا ابو الاعلیٰ مودودی۔ یہ تفسیر جسے تفسیر کہنا مشکل ہی ہے، بہ اقساط نکل رہی ہے۔ ابھی تک آٹھ پاروں کی نکلی ہے۔ بعض نکتے اس میں خوب آ گئے ہیں۔

مفسر تھانوی کی اصل تفسیر کے علاوہ ان کے زبانی افادات اور ان کی ایک اور کتاب مسائل السلوک من کلام ملک الملوک سے بھی استفادہ کیا گیا ہے۔ مسائل سلوک وتصوف سے متعلق ایسے موقعوں پر حوالہ "مرشد تھانوی" کا دیا گیا ہے۔

جن کتابوں کے حوالے بار بار اور کثرت سے آئے ہیں، ان کے لیے ذیل کی صرف علامتیں استعمال ہوئی ہیں:۔

| نام کتاب | علامت | نام کتاب | علامت | نام کتاب | علامت |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۔ تفسیر تنویر المقباس | (ابن عباسؓ) | ۸۔ تفسیر مفاتیح الغیب | (کبیر) | ۱۵۔ حواشی ابو سعود العمادی | (ابو سعود) |
| ۲۔ تفسیر ابن جریر طبری | (ابن جریر) | ۹۔ البحر المحیط لابن حیان | (بحر) | ۱۶۔ مفردات غریب القرآن | (راغب) |
| ۳۔ تفسیر الکشاف | (کشاف) | ۱۰۔ النہر اللعیط لابن حیان | (نہر) | ۱۷۔ لسان العرب | (لسان) |
| ۴۔ تفسیر انوار التنزیل | (بیضاوی) | ۱۱۔ تفسیر الجامع الاحکام القرآن | (قرطبی) | ۱۸۔ تاج العروس | (تاج) |
| ۵۔ تفسیر مدارک التنزیل | (مدارک) | ۱۲۔ روح المعانی | (روح) | ۱۹۔ وجوہ اعراب الفرقان المعروف بہ اعراب القرآن | (عکبری) |
| ۶۔ تفسیر معالم التنزیل | (معالم) | ۱۳۔ احکام القرآن لابن العربی | (ابن عربی) | ۲۰۔ تفسیر بیان القرآن | (تھانوی) |
| ۷۔ تفسیر ابن کثیر | (ابن کثیر) | ۱۴۔ احکام القرآن للجصاص رازی | (جصاص) | ۲۱۔ القرطین | (ابن قتیبہ) |

ان کے علاوہ جن کتابوں کے حوالے آئے ہیں، بجائے علامات اور مرموزات کے، اصل نام کے ساتھ آئے ہیں۔

اسی رب العزت سے دعا ہے کہ اس حقیر و ناچیز کوشش کو حسن قبول عطا فرمائے۔ میری اور میرے والدین اور میرے اعزہ، احباب، متوسلین کی اور ان تمام اشخاص کو جو اس تالیف کی تیاری میں مالی حیثیت سے یا کسی اور حیثیت سے معین ہوئے ہیں مغفرت سے سرفراز فرمائے اور ان پر اور ساری امتِ محمدی پر رحمت کی بارش نازل کرے۔ ناظرین سے صرف اتنی استدعا ہے کہ اس دُعا پر آمین کہہ دیں۔

دریاباد۔ بارہ بنکی

دسمبر ۱۹۴۴ء — عبدالماجد

ذی الحجہ ۱۳۶۳ھ

# رُموز اَوقاف ورسم الخط

| نمبر شمار | علامات | رُموز |
| --- | --- | --- |
| | | **اَوقاف لازمی اور ضروری** |
| ۱ | م | وقف لازم |
| ۲ | ط | وقف مطلق |
| ۳ | سکتہ | علامت سکتہ یہاں اس طرح ٹھہرو کہ سانس نہ ٹوٹے۔ |
| ۴ | وقفہ | علامت وقف۔ یہاں سکتے کی نسبت زیادہ ٹھہرنا چاہئے لیکن سانس نہ توڑے۔ |
| ۵ | ○ | ختم آیت کی علامت ہے۔ دائرہ پر اگر کوئی اور علامت نہ ہو تو رک جاؤ ورنہ علامت کے مطابق عمل کرو۔ |
| ۶ | ۵ | آیت غیر کوفی کی علامت ہے۔ اس کا حکم بھی وہی ہے جو دائرہ کا ہے۔ |
| | | **وصل یعنی وہ مقام جہاں ملا کر پڑھنا ضروری ہے** |
| ۱ | لا | جب ۵ اور ○ کے بغیر ہو تو ملانا ضروری ہے۔ |
| | | **ذیل کی علامت میں وصل بہتر ہے** |
| ۱ | ز | وقف مجوّز |
| ۲ | ص | یہاں وقف کی رخصت ہے۔ |
| ۳ | ق | وقف کا قول ضعیف ہے۔ "ق" قیل علیہ الوقف کا مخفف ہے۔ |
| ۴ | صلے | الوصل اولیٰ کا مخفف ہے یعنی وصل بہتر ہے۔ |
| ۵ | صَل | قد یوصَل کا مخفف ہے، بوقتِ ضرورت وقف کر سکتے ہیں۔ |
| | | **جہاں وقف بہتر ہے** |
| ۱ | قف | وقف بہتر کی ایک ہی علامت ہے اس کے علاوہ قرآن مجید میں اکثر حاشیہ پر جو وقف النبی ﷺ، وقف جبریل، وقف غفران، وقف منزل لکھا ہوتا ہے تو وہاں بھی وقف بہتر ہے۔ |
| | | **وقف اور وصل مساوی ہیں** |
| ۱ | لا۵ لا○ | ان دونوں کو آیت لا کہتے ہیں، دونوں کے وقف یا وصل میں اختلاف ہے مختصر یہ کہ دونوں جائز ہیں، کسی امر کو ترجیح نہیں دی جاسکتی، پڑھنے والا حسب معانی وقف یا وصل کرلے۔ |
| ۲ | ج | وقف جائز۔ |
| | | **علامات متفرقہ** |
| ۱ | ک | کذٰلک کا مخفف ہے اس سے مراد ہے کہ جو رمز اس سے پہلی آیت میں آچکی ہے اُسی کا حکم اس پر بھی ہے۔ |
| ۲ | ∴ ∴ | یہ تین نقاط والے دو وقف قریب قریب آتے ہیں حاشیہ میں معانقة یا مع لکھ دیتے ہیں، اُن میں سے ایک پر ٹھہرنا چاہیے، دوسرے پر نہیں۔ |

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

# ضروری ہدایت

قرآن مجید میں بیس مقامات ایسے ہیں کہ ذرا سی بے احتیاطی سے نادانستہ کلمۂ کفر کا ارتکاب ہوجاتا ہے۔ زیر، زبر اور پیش میں ردوبدل کردینے سے معنیٰ کچھ کے کچھ ہوجاتے ہیں اور دانستہ پڑھنے سے گناہِ کبیرہ بلکہ کفر تک نوبت پہنچ جاتی ہے۔ ذیل میں وہ تمام مقام درج کردیے جاتے ہیں:۔

| نمبر شمار | مقام | صحیح | غلط |
|---|---|---|---|
| ۱ | سورۃ الفاتحۃ | اِيَّاكَ نَعْبُدُ | اِيَاكَ (بلا تشدید) |
| ۲ | سورۃ الفاتحۃ | اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ | اَنْعَمْتُ عَلَيْهِمْ |
| ۳ | سورۃ البقرۃ ع ۱۵ | وَاِذِ ابْتَلٰٓى اِبْرٰهٖمَ رَبُّهٗ | اِبْرٰهٖمُ رَبَّهٗ |
| ۴ | سورۃ البقرۃ ع ۳۳ | وَقَتَلَ دَاوٗدُ جَالُوْتَ | دَاوٗدَ جَالُوْتُ |
| ۵ | سورۃ البقرۃ ع ۳۴ آیۃ الکرسی | اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ | اَللّٰهُ (بالمد) |
| ۶ | سورۃ البقرۃ ع ۳۶ | وَاللّٰهُ يُضٰعِفُ | يُضٰعَفُ |
| ۷ | سورۃ النساء ع ۲۳ | رُسُلًا مُّبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ | مُبَشَّرِيْنَ وَمُنْذَرِيْنَ |
| ۸ | سورۃ التوبۃ ع ۱ | مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۙ وَرَسُوْلُهٗ | رَسُوْلِهٖ |
| ۹ | سورۃ بنی اسرآءیل ع ۲ | وَمَا كُنَّا مُعَذِّبِيْنَ | مُعَذَّبِيْنَ |
| ۱۰ | سورۃ طٰـہ ع ۷ | وَعَصٰٓى اٰدَمُ رَبَّهٗ | اٰدَمَ رَبُّهٗ |
| ۱۱ | سورۃ الانبیآء ع ۶ | اِنِّىْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ | اِنِّىْ كُنْتَ |
| ۱۲ | سورۃ الشعرآء ع ۱۱ | لِتَكُوْنَ مِنَ الْمُنْذِرِيْنَ | الْمُنْذَرِيْنَ |
| ۱۳ | سورۃ فاطر ع ۴ | يَخْشَى اللّٰهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤُا | اللّٰهُ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمٰٓؤَا |
| ۱۴ | سورۃ الصّٰفّٰت ع ۲ | فِيْهِمْ مُّنْذِرِيْنَ | مُنْذَرِيْنَ |
| ۱۵ | سورۃ الفتح ع ۳ | صَدَقَ اللّٰهُ رَسُوْلَهُ | اللّٰهَ رَسُوْلُهٗ |
| ۱۶ | سورۃ الحشر ع ۳ | الْمُصَوِّرُ | الْمُصَوَّرُ |
| ۱۷ | سورۃ الحاقۃ ع ۱ | اِلَّا الْخٰطِـُٔوْنَ | اِلَّا الْخَاطَـُٔوْنَ |
| ۱۸ | سورۃ المزمل ع ۱ | فَعَصٰى فِرْعَوْنُ الرَّسُوْلَ | فَعَصٰى فِرْعَوْنَ الرَّسُوْلُ |
| ۱۹ | سورۃ المرسلٰت ع ۲ | فِىْ ظِلٰلٍ | فِىْ ظَلٰلٍ |
| ۲۰ | سورۃ النّٰزعٰت ع ۲ | اِنَّمَآ اَنْتَ مُنْذِرُ | مُنْذَرُ |

# رسم الخط

عربی میں یائے مجہول نہیں ہے۔ لیکن قرآن مجید میں صرف ایک موقع پر آئی ہے۔ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰىهَا کو "مجرے ہاومرسٰہا" پڑھیں گے۔
علاوہ ازیں قرآن مجید میں اکثر جگہ الف لکھا جاتا ہے لیکن پڑھا نہیں جاتا۔ مثلاً علامتِ جمع کے لیے جو الف آتا ہے اس کو نہیں پڑھتے جیسے قَالُوْا میں آخری الف نہیں پڑھا جائے گا۔ اَنَا کو ہم اَنَ پڑھتے ہیں، آخری الف نہیں پڑھا جاتا۔ چوبیس مقامات اور ہیں جہاں الف نہیں پڑھا جاتا۔ نقشہ ذیل میں اس الف پر ٥ بنادیا گیا ہے:۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لن تنالوا ۴ | ع ۶ - اية ۱۴۴ | اَفَاۡئِنْ مَّاتَ | سبحٰن الذی ۱۵ | ع ۱۴ - اية ۱۴ | لَنْ نَّدْعُوَاْ | وما لی ۲۳ | ع ۲ - اية ۶۸ | لَاۡاِلَى الْجَحِيْمِ |
| قال الملا ۹ | ع ۳ - اية ۱۰۳ | مَلَاۡئِهٖ | سبحٰن الذی ۱۵ | ع ۱۷ - اية ۳۸ | لٰكِنَّاۡ | الیہ یرد ۲۵ | ع ۱۱ - اية ۴۶ | مَلَاۡئِهٖ |
| واعلموا ۱۰ | ع ۱۲ - اية ۴۷ | لَاۡاَوْضَعُوْا | اقترب للناس ۱۷ | ع ۳ - اية ۳۴ | اَفَاۡئِنْ مِّتَّ | حٰمٓ ۲۶ | ع ۵ - اية ۴ | وَلٰكِنْ لِّيَبْلُوَاْ |
| یعتذرون ۱۱ | ع ۱۳ - اية ۷۵ | مَلَاۡئِهٖ | قد افلح ۱۸ | ع ۳ - اية ۴۶ | مَلَاۡئِهٖ | حٰمٓ ۲۶ | ع ۸ - اية ۳۱ | نَبْلُوَاْ |
| یعتذرون ۱۱ | ع ۱۴ - اية ۸۳ | مَلَاۡئِهِمْ | وقال الذین ۱۹ | ع ۲ - اية ۳۸ | ثَمُوْدَاۡ | قال فما خطبکم ۲۷ | ع ۷ - اية ۵۱ | ثَمُوْدَاۡ |
| وما من دآبۃ ۱۲ | ع ۲ - اية ۶۸ | ثَمُوْدَاۡ | امن خلق ۲۰ | ع ۷ - اية ۳۲ | مَلَاۡئِهٖ | تبٰرک الذی ۲۹ | ع ۱۹ - اية ۴ | سَلٰسِلَاۡ |
| وما من دآبۃ ۱۲ | ع ۹ - اية ۹۷ | مَلَاۡئِهٖ | امن خلق ۲۰ | ع ۱۲ - اية ۳۸ | ثَمُوْدَاۡ | تبٰرک الذی ۲۹ | ع ۱۹ - اية ۱۵ | كَانَتْ قَوَارِيْرَاۡ |
| وما ابرئ ۱۳ | ع ۱۰ - اية ۳۰ | لِّتَتْلُوَاْ | اتل ما اوحی ۲۱ | ع ۷ - اية ۳۹ | مِّنْ رِّبًا لِّيَرْبُوَاْ | تبٰرک الذی ۲۹ | ع ۱۹ - اية ۱۶ | قَوَارِيْرَاۡ مِنْ |

# رُموزِ اَوقافِ قرآنِ مجید

ہر ایک زبان کے اہلِ زبان جب گفتگو کرتے ہیں تو کہیں ٹھہر جاتے ہیں کہیں نہیں ٹھہرتے۔ کہیں کم ٹھہرتے ہیں کہیں زیادہ اور اس ٹھہرنے اور نہ ٹھہرنے کو بات کے صحیح بیان کرنے اور اس کا صحیح مطلب سمجھنے میں بہت دخل ہے۔ قرآن مجید کی عبارت بھی گفتگو کے انداز میں واقع ہوئی ہے۔ اسی لئے اہلِ علم نے اس کے ٹھہرنے نہ ٹھہرنے کی علامتیں مقرر کر دی ہیں جن کو رُموزِ اوقافِ قرآنِ مجید کہتے ہیں۔ ضروری ہے کہ قرآنِ مجید کی تلاوت کرنے والے ان رُموز کو ملحوظ رکھیں اور وہ یہ ہیں۔

O جہاں بات پوری ہو جاتی ہے، وہاں چھوٹا سا دائرہ لکھ دیتے ہیں۔ یہ حقیقت میں گول ت ہے جو بہ صورت ۃ لکھی جاتی ہے اور یہ وقف تام کی علامت ہے یعنی اس پر ٹھہرنا چاہئے۔

اب ۃ تو نہیں لکھی جاتی چھوٹا سا حلقہ ڈال دیا جاتا ہے۔ اس کو آیت کہتے ہیں۔

م یہ علامت وقفِ لازم کی ہے اس پر ضرور ٹھہرنا چاہئے۔ اگر نہ ٹھہرا جائے تو احتمال ہے کہ مطلب کچھ کا کچھ ہو جائے۔ اس کی مثال اردو میں یوں سمجھنی چاہئے کہ مثلاً کسی کو یہ کہنا ہو کہ۔ اٹھو۔ مت بیٹھو جس میں اٹھنے کا امر اور بیٹھنے کی نہی ہے۔ تو اٹھو پر ٹھہرنا لازم ہے۔ اگر ٹھہرا نہ جائے تو اٹھو مت۔ بیٹھو ہو جائے گا۔ جس میں اٹھنے کی نہی اور بیٹھنے کے امر کا احتمال ہے اور یہ قائل کے مطلب کے خلاف ہو جائے گا۔

ط وقفِ مُطلق کی علامت ہے۔ اس پر ٹھہرنا چاہئے۔ مگر یہ علامت وہاں ہوتی ہے جہاں مطلب تمام نہیں ہوتا اور بات کہنے والا ابھی کچھ اور کہنا چاہتا ہے۔

ج وقفِ جائز کی علامت ہے۔ یہاں ٹھہرنا بہتر اور نہ ٹھہرنا جائز ہے۔

ز علامت وقفِ مُجوَّز کی ہے۔ یہاں نہ ٹھہرنا بہتر ہے۔

ص علامت وقفِ مرخَّص کی ہے۔ یہاں ملا کر پڑھنا چاہئے۔ لیکن اگر کوئی تھک کر ٹھہر جائے تو رخصت ہے۔ معلوم رہے کہ ص پر ملا کر پڑھنا ز کی نسبت زیادہ ترجیح رکھتا ہے۔

صلے الوصل اولیٰ کا اختصار ہے۔ یہاں ملا کر پڑھنا بہتر ہے۔

ق قِیل علیہ الوقف کا خلاصہ ہے۔ یہاں ٹھہرنا نہیں چاہئے۔

صل قَدْ یُوصَل کی علامت ہے یعنی یہاں کبھی ٹھہرا بھی جاتا ہے کبھی نہیں۔ لیکن ٹھہرنا بہتر ہے۔

قف یہ لفظ قف ہے جس کے معنی ہیں ٹھہر جاؤ اور یہ علامت وہاں استعمال کی جاتی ہے جہاں پڑھنے والے کے ملا کر پڑھنے کا احتمال ہو۔

س یا سکتہ سکتہ کی علامت ہے۔ یہاں کسی قدر ٹھہر جانا چاہئے مگر سانس نہ ٹوٹنے پائے۔

وقفہ لمبے سکتہ کی علامت ہے۔ یہاں سکتہ کی نسبت زیادہ ٹھہرنا چاہئے۔ لیکن سانس نہ توڑے۔ سکتہ اور وقفہ میں یہ فرق ہے کہ سکتہ میں کم ٹھہرنا ہوتا ہے وقفہ میں زیادہ۔

لا لا کے معنی نہیں کے ہیں یہ علامت کہیں آیت کے اوپر استعمال کی جاتی ہے اور کہیں عبارت کے اندر۔ عبارت کے اندر ہو تو ہرگز نہیں ٹھہرنا چاہئے۔ آیت کے اوپر ہو تو اختلاف ہے بعض کے نزدیک ٹھہر جانا چاہئے بعض کے نزدیک نہ ٹھہرنا چاہئے۔ لیکن ٹھہرا جائے یا نہ ٹھہرا جائے اس سے مطلب میں خلل واقع نہیں ہوتا۔ وقف اسی جگہ نہیں چاہئے جہاں عبارت کے اندر لکھا ہو۔

ک کذٰلک کی علامت ہے، یعنی جو رمز پہلے ہے وہی یہاں سمجھی جائے۔

∴ ∴ اگر کوئی عبارت تین تین نقطوں کے درمیان گھری ہوئی ہو تو پڑھنے والے کو اختیار ہے کہ پہلے تین نقطوں پر وقف کر کے دوسرے تین نقطوں پر وصل کرے یا پہلے تین نقطوں پر وصل کر کے دوسرے تین نقطوں پر وقف کرے اس قسم کی عبارت کو معانقہ یا مراقبہ کہتے ہیں۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

# قرآن مجید کی سورتوں کی فہرست

| شمار سورت | نام سورت | نمبر صفحہ | نمبر پارہ |
|---|---|---|---|
| ۱ | سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ | ۲ | ۱ |
| ۲ | سُوْرَةُ الْبَقَرَةِ مَدَنِيَّةٌ | ۳ | ۱—۲—۳ |
| ۳ | سُوْرَةُ اٰلِ عِمْرٰنَ مَدَنِيَّةٌ | ۱۵۲ | ۳—۴ |
| ۴ | سُوْرَةُ النِّسَآءِ مَدَنِيَّةٌ | ۲۱۰ | ۴—۵—۶ |
| ۵ | سُوْرَةُ الْمَآئِدَةِ مَدَنِيَّةٌ | ۲۶۸ | ۶—۷ |
| ۶ | سُوْرَةُ الْاَنْعَامِ مَكِّيَّةٌ | ۳۲۰ | ۷—۸ |
| ۷ | سُوْرَةُ الْاَعْرَافِ مَكِّيَّةٌ | ۳۶۲ | ۸—۹ |
| ۸ | سُوْرَةُ الْاَنْفَالِ مَدَنِيَّةٌ | ۴۱۰ | ۹—۱۰ |
| ۹ | سُوْرَةُ التَّوْبَةِ مَدَنِيَّةٌ | ۴۲۷ | ۱۰—۱۱ |
| ۱۰ | سُوْرَةُ يُوْنُسَ مَكِّيَّةٌ | ۴۶۴ | ۱۱ |
| ۱۱ | سُوْرَةُ هُوْدٍ مَكِّيَّةٌ | ۴۸۹ | ۱۱—۱۲ |
| ۱۲ | سُوْرَةُ يُوْسُفَ مَكِّيَّةٌ | ۵۱۷ | ۱۲—۱۳ |
| ۱۳ | سُوْرَةُ الرَّعْدِ مَدَنِيَّةٌ | ۵۴۴ | ۱۳ |
| ۱۴ | سُوْرَةُ اِبْرٰهِيْمَ مَكِّيَّةٌ | ۵۵۶ | ۱۳ |
| ۱۵ | سُوْرَةُ الْحِجْرِ مَكِّيَّةٌ | ۵۶۸ | ۱۳—۱۴ |
| ۱۶ | سُوْرَةُ النَّحْلِ مَكِّيَّةٌ | ۵۷۹ | ۱۴ |
| ۱۷ | سُوْرَةُ بَنِیْٓ اِسْرَآءِيْلَ مَكِّيَّةٌ | ۶۰۵ | ۱۵ |
| ۱۸ | سُوْرَةُ الْكَهْفِ مَكِّيَّةٌ | ۶۲۷ | ۱۵—۱۶ |
| ۱۹ | سُوْرَةُ مَرْيَمَ مَكِّيَّةٌ | ۶۴۹ | ۱۶ |
| ۲۰ | سُوْرَةُ طٰهٰ مَكِّيَّةٌ | ۶۶۲ | ۱۶ |
| ۲۱ | سُوْرَةُ الْاَنْبِيَآءِ مَكِّيَّةٌ | ۶۸۱ | ۱۷ |
| ۲۲ | سُوْرَةُ الْحَجِّ مَدَنِيَّةٌ | ۶۹۷ | ۱۷ |
| ۲۳ | سُوْرَةُ الْمُؤْمِنُوْنَ مَكِّيَّةٌ | ۷۱۵ | ۱۸ |
| ۲۴ | سُوْرَةُ النُّوْرِ مَدَنِيَّةٌ | ۷۳۰ | ۱۸ |
| ۲۵ | سُوْرَةُ الْفُرْقَانِ مَكِّيَّةٌ | ۷۴۹ | ۱۸—۱۹ |
| ۲۶ | سُوْرَةُ الشُّعَرَآءِ مَكِّيَّةٌ | ۷۶۱ | ۱۹ |
| ۲۷ | سُوْرَةُ النَّمْلِ مَكِّيَّةٌ | ۷۸۰ | ۱۹—۲۰ |
| ۲۸ | سُوْرَةُ الْقَصَصِ مَكِّيَّةٌ | ۷۹۷ | ۲۰ |
| ۲۹ | سُوْرَةُ الْعَنْكَبُوْتِ مَكِّيَّةٌ | ۸۱۸ | ۲۰—۲۱ |
| ۳۰ | سُوْرَةُ الرُّوْمِ مَكِّيَّةٌ | ۸۳۲ | ۲۱ |
| ۳۱ | سُوْرَةُ لُقْمٰنَ مَكِّيَّةٌ | ۸۴۴ | ۲۱ |
| ۳۲ | سُوْرَةُ السَّجْدَةِ مَكِّيَّةٌ | ۸۵۱ | ۲۱ |
| ۳۳ | سُوْرَةُ الْاَحْزَابِ مَدَنِيَّةٌ | ۸۵۶ | ۲۱—۲۲ |
| ۳۴ | سُوْرَةُ سَبَاٍ مَكِّيَّةٌ | ۸۷۳ | ۲۲ |
| ۳۵ | سُوْرَةُ فَاطِرٍ مَكِّيَّةٌ | ۸۸۴ | ۲۲ |

| شمار سورت | نام سورت | نمبر | نمبر پارہ |
|---|---|---|---|
| ۳۶ | سُوْرَةُ يٰسٓ مَكِّيَّةٌ | ۸۹۴ | ۲۲—۲۳ |
| ۳۷ | سُوْرَةُ الصّٰٓفّٰتِ مَكِّيَّةٌ | ۹۰۴ | ۲۳ |
| ۳۸ | سُوْرَةُ صٓ مَكِّيَّةٌ | ۹۱۶ | ۲۳ |
| ۳۹ | سُوْرَةُ الزُّمَرِ مَكِّيَّةٌ | ۹۲۶ | ۲۳—۲۴ |
| ۴۰ | سُوْرَةُ الْمُؤْمِنِ مَكِّيَّةٌ | ۹۴۱ | ۲۴ |
| ۴۱ | سُوْرَةُ حٰمٓ السَّجْدَةِ مَكِّيَّةٌ | ۹۵۶ | ۲۴—۲۵ |
| ۴۲ | سُوْرَةُ الشُّوْرٰى مَكِّيَّةٌ | ۹۶۶ | ۲۵ |
| ۴۳ | سُوْرَةُ الزُّخْرُفِ مَكِّيَّةٌ | ۹۷۷ | ۲۵ |
| ۴۴ | سُوْرَةُ الدُّخَانِ مَكِّيَّةٌ | ۹۸۸ | ۲۵ |
| ۴۵ | سُوْرَةُ الْجَاثِيَةِ مَكِّيَّةٌ | ۹۹۵ | ۲۵ |
| ۴۶ | سُوْرَةُ الْاَحْقَافِ مَكِّيَّةٌ | ۱۰۰۱ | ۲۶ |
| ۴۷ | سُوْرَةُ مُحَمَّدٍ مَدَنِيَّةٌ | ۱۰۰۹ | ۲۶ |
| ۴۸ | سُوْرَةُ الْفَتْحِ مَدَنِيَّةٌ | ۱۰۱۶ | ۲۶ |
| ۴۹ | سُوْرَةُ الْحُجُرٰتِ مَدَنِيَّةٌ | ۱۰۲۴ | ۲۶ |
| ۵۰ | سُوْرَةُ قٓ مَكِّيَّةٌ | ۱۰۲۹ | ۲۶ |
| ۵۱ | سُوْرَةُ الذّٰرِيٰتِ مَكِّيَّةٌ | ۱۰۳۴ | ۲۶—۲۷ |
| ۵۲ | سُوْرَةُ الطُّوْرِ مَكِّيَّةٌ | ۱۰۴۰ | ۲۷ |
| ۵۳ | سُوْرَةُ النَّجْمِ مَكِّيَّةٌ | ۱۰۴۴ | ۲۷ |
| ۵۴ | سُوْرَةُ الْقَمَرِ مَكِّيَّةٌ | ۱۰۵۰ | ۲۷ |
| ۵۵ | سُوْرَةُ الرَّحْمٰنِ مَدَنِيَّةٌ | ۱۰۵۵ | ۲۷ |
| ۵۶ | سُوْرَةُ الْوَاقِعَةِ مَكِّيَّةٌ | ۱۰۶۱ | ۲۷ |
| ۵۷ | سُوْرَةُ الْحَدِيْدِ مَدَنِيَّةٌ | ۱۰۶۷ | ۲۷ |
| ۵۸ | سُوْرَةُ الْمُجَادَلَةِ مَدَنِيَّةٌ | ۱۰۷۵ | ۲۸ |
| ۵۹ | سُوْرَةُ الْحَشْرِ مَدَنِيَّةٌ | ۱۰۸۱ | ۲۸ |
| ۶۰ | سُوْرَةُ الْمُمْتَحِنَةِ مَدَنِيَّةٌ | ۱۰۸۷ | ۲۸ |
| ۶۱ | سُوْرَةُ الصَّفِّ مَدَنِيَّةٌ | ۱۰۹۲ | ۲۸ |
| ۶۲ | سُوْرَةُ الْجُمُعَةِ مَدَنِيَّةٌ | ۱۰۹۵ | ۲۸ |
| ۶۳ | سُوْرَةُ الْمُنٰفِقُوْنَ مَدَنِيَّةٌ | ۱۰۹۸ | ۲۸ |
| ۶۴ | سُوْرَةُ التَّغَابُنِ مَدَنِيَّةٌ | ۱۱۰۱ | ۲۸ |
| ۶۵ | سُوْرَةُ الطَّلَاقِ مَدَنِيَّةٌ | ۱۱۰۵ | ۲۸ |
| ۶۶ | سُوْرَةُ التَّحْرِيْمِ مَدَنِيَّةٌ | ۱۱۰۹ | ۲۸ |
| ۶۷ | سُوْرَةُ الْمُلْكِ مَكِّيَّةٌ | ۱۱۱۳ | ۲۹ |
| ۶۸ | سُوْرَةُ الْقَلَمِ مَكِّيَّةٌ | ۱۱۱۷ | ۲۹ |
| ۶۹ | سُوْرَةُ الْحَآقَّةِ مَكِّيَّةٌ | ۱۱۲۱ | ۲۹ |
| ۷۰ | سُوْرَةُ الْمَعَارِجِ مَكِّيَّةٌ | ۱۱۲۵ | ۲۹ |

**استدعا** انسانی طاقت اور بساط میں جو کچھ ہے۔ اس کے مطابق اور اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے پاک کمپنی (رجسٹرڈ) نے ہر ممکن کوشش کی ہے کہ نسخہ ہذا میں کسی قسم کی کوئی غلطی نہ رہ جائے پھر بھی انسان خطا کا پتلا ہے۔ اگر دورانِ طباعت کوئی زیر، زبر، نقطہ یا مدٹوٹ جائے تو اسے غلطی نہیں کہتے۔ لاکھوں کی تعداد میں چھپنے والی مطبوعات میں باوجود ہر امکانی کوشش کے ایسی خفیف نادانستہ لغزش قابل گرفت نہیں ہوتی بلکہ قابلِ معافی ہوتی ہے۔ کوئی مسلمان جان بوجھ کر دیدہ دانستہ تو قرآن پاک کی طباعت میں ذرا سی غفلت بھی نہیں کر سکتا پھر بھی آپ سے استدعا ہے کہ اگر دورانِ تلاوت اس قسم کی غلطی کا شبہ ہو تو ہمیں مطلع فرما کر مشکور فرمائیے۔

**سرٹیفکیٹ** ہم نے اس قرآن مجید کو حرفاً حرفاً بغور پڑھا ہے اور ہم تصدیق کرتے ہیں کہ اس کے متن میں کوئی کمی بیشی اور کتابت میں کوئی غلطی نہیں ہے۔

عربی پروف ریڈنگ

۱۔ قاری محمد یوسف (دستخط)
۲۔ محمد مستمر خان (دستخط) محمد مستمر خان عفی عنہ
۳۔ حافظ قاری محمد شفیق اللہ اجمل (دستخط) (رجسٹرڈ پروف ریڈر) محکمہ اوقاف حکومت پنجاب۔

(رجسٹرڈ پروف ریڈر) محکمہ اوقاف حکومت پنجاب۔
(رجسٹرڈ پروف ریڈر) محکمہ اوقاف حکومت پنجاب۔

اُردو پروف ریڈنگ

۱۔ قاری محمد یوسف (دستخط)
۲۔ قاری محمد رفیق انور (دستخط)
۳۔ حافظ قاری محمد الطاف (دستخط) حافظ محمد الطاف
۴۔ حافظ قاری محمد رضاء الحق نقشبندی (دستخط)


پاک کمپنی (رجسٹرڈ) ۱۷۔ اردو بازار لاہور
www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com
سن اشاعت: جنوری ۲۰۰۷ء تعداد: ۲۰۰۰
مطبع: احمد عثمان پرنٹرز، لاہور

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۝



www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com



محکمہ مذہبی امور و اوقاف حکومت پنجاب لاہور

# رجسٹریشن سرٹیفکیٹ

## طباعت قرآن مجید

نمبر ایس او (آئی بی ایم) ۴-26/1/اے/ 97

رجسٹریشن نمبر 107

تاریخ اجراء 29-11-2005 ترتیب نمبر 7

تصدیق کی جاتی ہے کہ فرد/کمپنی/پریس پاک کمپنی 17-اردو بازار لاہور

کو اشاعت قرآن مجید (طباعتی اغلاط سے مبرا) ایکٹ نمبر 54 مجریہ 1973ء کے تحت بطور

ناشر قرآن رجسٹر کرلیا گیا ہے۔

سیکشن آفیسر (آئی۔بی۔ایم)
برائے سیکرٹری مذہبی امور و اوقاف پنجاب، لاہور

**استدعا** انسانی طاقت اور بساط میں جو کچھ ہے۔ اس کے مطابق اور اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے پاک کمپنی (رجسٹرڈ) نے ہر ممکن کوشش کی ہے کہ نسخہ ہذا میں کسی قسم کی کوئی غلطی نہ رہ جائے پھر بھی انسان خطا کا پتلا ہے۔ اگر دوران طباعت کوئی زیر، زبر، نقطہ یا مدٹوٹ جائے تو اسے غلطی نہیں کہتے۔ لاکھوں کی تعداد میں چھپنے والی مطبوعات میں باوجود ہر امکانی کوشش کے ایسی خفیف نادانستہ لغزش قابل گرفت نہیں ہوتی بلکہ قابل معافی ہوتی ہے۔ کوئی مسلمان جان بوجھ کر دیدہ دانستہ تو قرآن پاک کی طباعت میں ذرا سی غفلت بھی نہیں کرسکتا پھر بھی آپ سے استدعا ہے کہ اگر دوران تلاوت اس قسم کی غلطی کا شبہ ہو تو ہمیں مطلع فرما کر مشکور فرمائیے۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

# اپنے کرم فرماؤں کی خدمت میں ایک اہم گزارش

السلام علیکم ورحمۃ اللہ!

اللہ رب العزت کا خاص فضل وکرم ہے جس نے آپ کو اپنے پاکیزہ اور نجات آفریں کلام کی تلاوت کا شرف عطا فرمایا اور ہمیں اپنی مقدس کتاب کی خدمت کی سعادت سے بہرہ اندوز کیا۔

ایک مسلمان کے لیے اس سے بڑھ کر خوش نصیبی کا اور کون سا مقام ہوسکتا ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کی بابرکت کتاب کی طباعت واشاعت کے ذریعے سے اس کے دین مبین کے پیغام کو عام کرنے میں حصہ لے۔ اس نعمتِ عظمیٰ پر اس بندۂ ناچیز کا سر اپنے رحیم اور کریم پروردگار کے حضور میں اظہار تشکر کے لیے خم ہے۔

ادارہ کے کارکنان کی ہرممکن کوشش ہوتی ہے کہ قرآن پاک کے صوری حسن میں کسی بھی قسم کی خامی نہ رہ جائے۔ اس وقت جو مبارک نسخہ آپ کے ہاتھوں میں ہے، میں اس کے بارے میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ اس کی صحتِ کتابت کے لیے ہرممکن کوشش کی گئی ہے اور بفضلہٖ تعالیٰ یہ نسخہ ہرقسم کی غلطی سے پاک ہے۔ طباعت اور بائنڈنگ کے معیار کو مکمل طور پر درست رکھنے پر بھرپور توجہ دی گئی ہے۔ لیکن بایں ہمہ کوشش وکاوش کسی بھی قسم کی بشری فروگزاشت کا امکان ہوسکتا ہے۔ اگر خدانخواستہ آپ کی نظر میں ایسی کوئی غلطی گزرے تو براہ کرم آپ ہمیں فوراً مطلع فرمائیں۔ ادارہ اس امر کا پابند ہے کہ بلاتاخیر آپ کی شکایت کا ازالہ کرے اور آپ کو متبادل نسخہ فراہم کرے۔

یہ ضروری نہیں کہ کسی غلطی کی صورت میں ہی آپ ادارہ سے رابطہ کریں آپ اپنی تلاوت میں رہنے والے نسخہ کو امعان نظر سے ملاحظہ فرمائیں۔ اس کی کتابت، حسن ترتیب، کاغذ، جلد بندی، سرورق کی ڈیزائننگ کے بارے میں کسی بھی قسم کا مشورہ خاکسار کے لیے انتہائی فرحت ومسرت کا باعث ہوگا۔ آپ کی جانب سے یہ شراکت میرے اور میرے جملہ رفقاء کے لیے انتہائی فخر کا موجب ہوگی۔

امید ہے کہ آپ اپنی توجہ سے بھی نوازیں گے اور دعاؤں سے بھی مستفید فرماتے رہیں گے۔

والسلام مع الاکرام

سید احسن محمود

پاک کمپنی (رجسٹرڈ)

17- اردو بازار لاہور۔

فون: 92-42-7230555-7352427

فیکس: 92-42-7120077

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# القرآن الکریم

## تفسیر ماجدی

مع ترجمہ و تفسیر

حضرت مولٰنا عبد الماجدؒ دریابادی

پاک کمپنی (رجسٹرڈ)
۱۷- اردو بازار لاہور

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com




جملہ حقوق طباعت وعکس محفوظ ہیں۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com




جملہ حقوق طباعت و عکس محفوظ ہیں۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُحَمَّدٌ صلی اللہ علیہ وسلم | اَحْمَدُ صلی اللہ علیہ وسلم | حَامِدٌ صلی اللہ علیہ وسلم | مَحْمُوْدٌ صلی اللہ علیہ وسلم | قَاسِمٌ صلی اللہ علیہ وسلم | عَاقِبٌ صلی اللہ علیہ وسلم |
| فَاتِحٌ صلی اللہ علیہ وسلم | شَاهِدٌ صلی اللہ علیہ وسلم | حَاشِرٌ صلی اللہ علیہ وسلم | رَشِيْدٌ صلی اللہ علیہ وسلم | مَشْهُوْدٌ صلی اللہ علیہ وسلم | بَشِيْرٌ صلی اللہ علیہ وسلم |
| نَذِيْرٌ صلی اللہ علیہ وسلم | دَاعٍ صلی اللہ علیہ وسلم | شَافٍ صلی اللہ علیہ وسلم | هَادٍ صلی اللہ علیہ وسلم | مَهْدٍ صلی اللہ علیہ وسلم | مَاحٍ صلی اللہ علیہ وسلم |
| مُنْجٍ صلی اللہ علیہ وسلم | نَاہٍ صلی اللہ علیہ وسلم | رَسُوْلٌ صلی اللہ علیہ وسلم | نَبِیٌّ صلی اللہ علیہ وسلم | اُمِّیٌّ صلی اللہ علیہ وسلم | تِهَامِیٌّ صلی اللہ علیہ وسلم |
| هَاشِمِیٌّ صلی اللہ علیہ وسلم | اَبْطَحِیٌّ صلی اللہ علیہ وسلم | عَزِيْزٌ صلی اللہ علیہ وسلم | حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ صلی اللہ علیہ وسلم | رَؤُوْفٌ صلی اللہ علیہ وسلم | رَحِيْمٌ صلی اللہ علیہ وسلم |
| طٰہٰ صلی اللہ علیہ وسلم | مُجْتَبٰی صلی اللہ علیہ وسلم | طٰسٓ صلی اللہ علیہ وسلم | مُرْتَضٰی صلی اللہ علیہ وسلم | حٰمٓ صلی اللہ علیہ وسلم | مُصْطَفٰی صلی اللہ علیہ وسلم |
| یٰسٓ صلی اللہ علیہ وسلم | اَوْلٰی صلی اللہ علیہ وسلم | مُزَّمِّلٌ صلی اللہ علیہ وسلم | وَلِیٌّ صلی اللہ علیہ وسلم | مُدَّثِّرٌ صلی اللہ علیہ وسلم | مَتِيْنٌ صلی اللہ علیہ وسلم |
| مُصَدِّقٌ صلی اللہ علیہ وسلم | طَيِّبٌ صلی اللہ علیہ وسلم | نَاصِرٌ صلی اللہ علیہ وسلم | مَنْصُوْرٌ صلی اللہ علیہ وسلم | مِصْبَاحٌ صلی اللہ علیہ وسلم | اٰمِرٌ صلی اللہ علیہ وسلم |

جملہ حقوق الطباعت و عکس محفوظ ہیں۔

www.only1or3.com
www.onlyoneorthree.com




جملہ حقوق طباعت و عکس محفوظ ہیں

